لکھنؤ

# تعمیرِ حیات

پندرہ روزہ




27

## کی محمدؐ سے وفا تونے تو ہم تیرے ہیں

رسولؐ کی مخلصانہ اور مکمل اطاعت، نبوی اخلاق کو اپنانا، شریعت کو خواہشات نفس اور رسم و رواج و عادات پر ترجیح دینا اور دعوت اسلامی کی راہ میں جانی و مالی فداکاری، بغیر اس دلی محبت کے جو دل کی گہرائیوں میں موجود ہو اور انسان کے عقل و دل و نگاہ پر محیط و مستولی ہو ممکن نہیں۔

اسی لئے صحابہ کرامؓ رسول کی اطاعت کے حریص، اس کی طرف لپکنے والے، اس میں نشاط محسوس کرنے والے اور اس پر صبر کرنے والے تھے، اور اسی لئے انھیں اس باب میں ہمیشہ سبقت و خصوصیت حاصل رہے گی۔

آج عالم اسلامی میں شریعت پر عمل میں کوتاہی اور طاعات سے غفلت اور نفس پر ہر گراں گزرنے والی چیز سے وحشت، اور نبی کی سنتوں کے معاملے میں نئے تعلیم یافتہ طبقہ کی غفلت، سب اسی عظمت رسولؐ کا احساس نہ ہونے کا نتیجہ ہے جس پر قرآن زور دیتا ہے اس کے ساتھ ہی رسولؐ سے محبت کی کمی کو بھی اس میں بہت دخل ہے، یہ وہی جذبہ ہے جو پہلے اور اب بھی حیرت انگیز قوت کا سرچشمہ اور تاریخ میں عجائبات و معجزات کے لئے مشہور رہا ہے اور اس جذبہ کی کمی عقل، عزم، نظام کے بڑی سے بڑی مقدار سے بھی پوری نہیں ہوسکتی۔ اور یہ ایسا نقصان ہے جس کی تلافی ممکن نہیں۔

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی

(از: منصب نبوت اور اس کے عالی مقام حاملین ص ۱۲۹)


| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ر نومبر ۱۹۹۹ء | سالانہ ۱۳۰/ روپے | فی شمارہ ۶ روپے |




# حضور صلی اللہ علیہ وسلم کبھی کبھی صحابۂ کرامؓ کے سوال کئے بغیر خود سے کسی بات کو سمجھانا شروع فرما دیتے تھے

(۲)

شیخ عبدالفتاح ابو غدہ رحمۃ اللہ علیہ　　ترجمہ: شمس الحق ندوی

ابن حبان اپنی (کتاب) صحیح میں امیر علاء الدین فارسی کی ترتیب سے فرماتے ہیں کہ شروع میں معلم کا ایسی باتوں کا ذکر مباح و مناسب ہے جو ان مسائل کی طرف ذہن کو موڑتی ہوں جنھیں وہ اپنے شاگردوں کو سمجھانا یا ان پر آمادہ کرنا چاہتا ہے۔

حضرت انس بن مالک سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سورج ڈھلنے کے بعد نکلے اور ظہر کی نماز پڑھائی، جب آپؐ نے سلام پھیرا تو منبر پر کھڑے ہوئے، اور قیامت کا ذکر فرمایا اور قیامت آنے سے قبل نہایت خوفناک حوادث کے پیش آنے کا ذکر فرمایا۔ اس کے بعد آپؐ نے فرمایا: جو مجھ سے کوئی سوال کرنا چاہے کرے، خدا کی قسم جب تک میں منبر پر ہوں مجھ سے جو بات بھی پوچھو گے میں اس کا جواب دوں گا۔

حضرت انسؓ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ سوال سن کر لوگ بے تحاشا رونے لگے، اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم بار بار فرماتے مجھ سے پوچھو مجھ سے پوچھو۔

چنانچہ عبداللہ بن حذافہ کھڑے ہوئے اور پوچھا اللہ کے رسولؐ میرے باپ کون ہیں؟ آپ نے جواب دیا تمہارے باپ حذافہ ہیں۔ ؎

؎ حضورؐ سے اپنے باپ کے بارے میں ان کے پوچھنے کی وجہ یہ تھی کہ جب ان کی کسی سے لڑائی ہو جاتی تو وہ ان کو دوسرے باپ کی طرف منسوب کر کے ذلیل کرتے، طعنہ دیتے، جیسا کہ زمانۂ جاہلیت میں لوگوں کی عادت تھی۔

اس روایت کو امام بخاری اور مسلم نے بھی ذکر کیا ہے الفاظ مسلم کے ہیں، حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ سورج ڈھلنے کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم باہر تشریف لائے، ظہر کی نماز پڑھائی جب سلام پھیرا تو منبر پر کھڑے ہوئے، اور قیامت کا ذکر فرمایا اور فرمایا قیامت آنے سے پہلے بڑے خوفناک واقعات پیش آئیں گے، پھر فرمایا جو کوئی مجھ سے کسی چیز کے بارے میں سوال کرنا چاہے سوال کرے خدا کی قسم جب تک میں اپنی جگہ کھڑا ہوں مجھ سے جو سوال بھی کروگے جواب دوں گا۔

حضرت انس فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ سوال سن کر لوگ بے تحاشا رونے لگے، اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم بار بار فرماتے مجھ سے پوچھو مجھ سے پوچھو، چنانچہ عبداللہ بن حذافہ رضؓ کھڑے ہوئے اور سوال کیا اللہ کے رسولؐ! میرا باپ کون ہے؟ آپؐ نے فرمایا حذافہ۔

جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بار بار سوال فرمایا تو حضرت عمرؓ دو زانو بیٹھ گئے اور فرمایا ہم نے اللہ تعالی کو اپنا رب تسلیم کر لیا، اسلام کو اپنا دین مان لیا، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا کا رسول مانا، حضرت عمرؓ نے یہ بات فرمائی تو آپؐ خاموش ہو گئے۔

اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قریب تھا کہ تم ہلاک ہو جاتے (عرب ایسے موقع پر اولی کا لفظ بولتے تھے) آپؐ نے فرمایا اس دیوار کی سمت مجھ پر ابھی ابھی جنت اور دوزخ پیش کی گئی، آج جیسی ہلاکت و تباہی اور خیر و نعمت کبھی نہیں دیکھی۔

حضرت عبداللہ بن حذافہ کے بارے میں امام مسلم نے عبیداللہ بن عبداللہ بن عتبہ کے حوالہ سے بیان کیا ہے کہ "عبداللہ بن حذافہ کی والدہ نے عبداللہ بن حذافہ سے کہا تجھ سے بڑھ کر ماں کا بے وفا بیٹا میں نے آج تک نہیں دیکھا! کیا تمہیں یہ یقین آ گیا کہ تمہاری ماں نے ایسے جرم کا ارتکاب کیا ہے جس کا ارتکاب زمانۂ جاہلیت کی عورتیں کیا کرتی تھیں کہ برسرِ عام تم اپنی ماں کو رسوا کرو؟ عبداللہ بن حذافہ فرماتے ہیں کہ اگر اللہ کے رسول مجھے کسی کالے غلام کی طرف منسوب کرتے تو میں اسی کو اپنا باپ یقین کرتا (حضرت عبداللہ کے کہنے کا مطلب یہ تھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد جھوٹا نہیں ہو سکتا۔

جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے بار بار فرمایا کہ مجھ سے پوچھو مجھ سے پوچھو تو حضرت عمرؓ دو زانو بیٹھ گئے اور عرض کیا اللہ کے رسول! ہم نے اللہ تعالی کو اپنا رب مانا اور اسلام کو اپنا دین تسلیم کیا اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو خدا کا رسول یقین کیا۔

راوی کہتے ہیں کہ اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم خاموش ہو گئے۔

اس کے بعد آپؐ نے فرمایا اس دیوار کی سمت ابھی ابھی جنت اور دوزخ مجھے دکھائی گئی، آج جیسی نعمتیں اور مصیبتیں نہیں دیکھیں

تمنا ہے درختوں پر ترے روضے کے جا بیٹھے
قفس جس وقت ٹوٹے طائرِ روحِ مقید کا

بسم اللہ الرحمن الرحیم



پندرہ روزہ — لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۶ — شمارہ نمبر ۱

۱۰ نومبر ۱۹۹۹ء — مطابق — یکم شعبان ۱۴۲۰ھ

**زیر نگرانی**

- مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی
- مولانا عبداللہ عباس ندوی
- پروفیسر وصی احمد صدیقی

**مدیر مسئول**

شمس الحق ندوی

**مجلس ادارت**

مولانا نذر الحفیظ ندوی — مولانا محمد خالد ندوی

مولانا عبداللہ حسنی ندوی — ڈاکٹر ہارون رشید صدیقی

اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/- روپئے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں ——

**گذارش**

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے (منیجر)

**خط و کتابت کا پتہ**

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳
ندوۃ العلماء لکھنؤ ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں ——

**زر تعاون**

| | |
|---|---|
| سالانہ | ۱۳۰/- روپئے |
| فی شمارہ | ۶/- روپئے |

بیرونی ممالک فضائی ڈاک —
ایشیائی، یورپی، افریقی و امریکی ممالک ۳۰ ڈالر
بیرونی ممالک بحری ڈاک —
بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

پرنٹر پبلشر شاہد حسین نے پاکو آفسٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اس شمارے میں





## بیرون ملک نمائندے


| | |
|---|---|
| Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P O Box No 842,<br>Madina Munawwara (K.S.A.) | مدینہ منورہ |
| Mr. M. AKRAM NADWI<br>O C I S , St Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U K. | برطانیہ |
| Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388, Vereninging,(S Africa) | ساؤتھ افریقہ |
| Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O Box No 10894, DOHA-QATAR | قطر |
| Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O Box No. 12525, DUBAI (U A E )<br>P·H·NO: — 3970927 | دبئی |
| Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>H No 109, Town Ship Kaurangi,<br>KARACHI-31 (Pakistan) | پاکستان |
| Dr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>98-Conklin Ave. Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U S A ) | امریکہ |

اداریہ

شمس الحق ندوی

# مصائب کی یورش اور آفات کا یہ تسلسل!

## کیا ہم اس سے کچھ بھی سبق لیتے ہیں؟

زلزلے، طوفان، قحط سالی، وبائی امراض، برسات کی کثرت اور سیلاب، یہ سب باتیں تاریخ میں برابر پیش آتی رہی ہیں، اور تاریخ کی کتابوں میں ان کے تذکرے بھی ہیں، مؤرخین نے تو یہاں تک لکھا ہے کہ بعض وقت اتنا شدید اور طویل قحط پڑا ہے کہ انسانوں نے خود اپنے بچوں کو کھا کر پیٹ کے جہنم کو بھرا ہے۔ یہ جو کچھ ہم نے لکھا ہے وہ آخری نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور آخری آسمانی کتاب آجانے کے بعد کی تاریخ سے تعلق رکھتا ہے، اور یہ اس وقت ہوا ہے جب انسانوں نے اپنے مالک کو بھلا کر غرور و گھمنڈ، ظلم و زبردستی، ناچ گانے اور بے حیائی کا مظاہرہ کیا ہے۔ اس آخری نبی اور آخری کتاب کے آنے سے پہلے کی تاریخ میں اپنے مالک و خالق یعنی اس کائنات کو پیدا کرنے والے اور انسان کو اپنی مخلوق میں سب کا شاہکار بنانے والے خدا کی خدائی سے انکار کرنے والے، اس کے بھیجے ہوئے نبیوں اور رسولوں کو اور ان کے ساتھ اتاری جانے والی کتابوں اور صحیفوں کو جھٹلانے والی قوموں کے ساتھ جو کچھ پیش آیا ہے اس کی تاریخ قرآن کریم نے اسی لئے بیان کر دی ہے کہ انسان ہوشیار اور متنبہ رہے، اپنے مالک کو مالک جانے اس کے بھیجے اور بتائے ہوئے راستہ پر چلے اور اگر اس نے ایسا نہ کیا اور اپنی عقل و خرد اور فکر و سوچ کی صلاحیت سے حاصل ہونے والی قوت و صلاحیت کے نشہ میں اپنے مالک کو بھلا بیٹھا اور گمان و خیال کے اس دھوکے میں کہ مر کر سڑ گل جانے کے بعد کون زندہ ہوگا، جو کچھ مزہ اڑانا ہے اور جیسی بھی رنگ رلیاں منانی ہیں اور اپنی قوت و طاقت یا کثرت تعداد کے سبب یا اسباب و وسائل کی فراوانی کی وجہ سے جس پر جو ظلم چاہو ڈھالو اور اپنی انا و بڑائی، عیاشی و بدمعاشی کا کھیل کھیل لو، اس کے بعد کچھ نہیں۔ قرآن کریم نے ایسے لوگوں کی آنکھیں کھولنے کے لئے پچھلی قوموں کی بربادی کی داستانیں اسی لئے بیان کی ہیں کہ انسان ان سے سبق لے۔

پچھلی قوموں میں خدا کی خدائی کا مذاق اڑانے، اس کے نبیوں کو ستانے اور جھٹلانے والی قوموں کو کبھی اس طرح ہلاک و برباد کیا گیا کہ سات دن اور سات رات لگاتار ایسی طوفانی ہوائیں چلی ہیں کہ وہ تباہ ہو کر رہ گئیں، اور کبھی ایسا بھی ہوا ہے کہ پانی کا طوفان آیا ہے، تمام کے تمام لوگ ڈوب کر ہلاک ہو گئے سوائے ان چند لوگوں کے جو اللہ کے نبی حضرت نوح کے ساتھ ان پر ایمان لانے کی وجہ سے خدا کے حکم سے کشتی میں سوار کر لئے گئے تھے اور اس وقت دنیا کی جو آبادی ہے انہیں کشتی والوں کی اولاد ہے، پھر جب ان میں بھی خدا کے حکموں کو توڑنے والے پیدا ہوئے تو ان کو بھی سبق دیا گیا، بعض بستیوں کو اٹھا کر پلٹ دیا گیا اور اوپر سے پتھر برسائے گئے اور پوری بستی تباہ ہو کر رہ گئی، بعض قوموں کی ناشکری و نافرمانی پر بندھ ٹوٹا اور ایسا سیلاب آیا کہ بستیوں کا نام و نشان تک نہ باقی رہا۔

ہماری آج کی دنیا سائنس و ٹکنالوجی کی ترقی کے آخری درجہ کو پہونچ گئی ہے کہ اس سے اب گاؤں اور دیہات کے لوگ بھی واقف ہیں اور اس کو جانتے ہی نہیں بلکہ اس سے فائدہ بھی اٹھا رہے ہیں۔ لیکن اسی کے ساتھ ساتھ انسان انسانیت کی جس پستی کو پہونچ گیا ہے اور جدید ترقیات نے خدا فراموشی اور من مانی زندگی گذارنے، ظلم و بربریت، مار دھاڑ، بے حیائی اور فحاشی کی جس آخری منزل کو پہونچا دیا ہے وہ بھی ہر عام و خاص سب کے سامنے ہے، انسانیت کی اس پستی کی وجہ سے تھوڑے تھوڑے وقفے سے وہ چیزیں مختلف انداز سے برابر پیش آتی رہتی ہیں کہ انسان جو اپنی ترقی کے نشہ میں مدہوش ہے ہوش میں آئے، مگر وہ ہوش میں آنے کے بجائے کچھ اسباب و وجوہات بیان کر کے اپنی پرانی حالت ہی پر قائم رہتا ہے اس کے کردار میں کوئی معمولی سا بھی فرق نہیں آتا بلکہ غفلت کے پردے اور موٹے و دبیز ہوتے جاتے ہیں، یہ ہے اصل خطرہ کی بات کہ انسان اپنے کرتوتوں کا انجام دیکھے پھر بھی سنبھلے اور سنبھالنے

کی فکر نہ کرنے۔

اڑیسہ کے طوفان سے ہونے والی تباہ کاریوں کی جو تفصیلات آرہی ہیں شہر کے شہر بلکہ اڑیسہ کا ایک تہائی حصہ جس طرح تباہ ہو کر رہ گیا ہے کیا اس میں اور طوفان نوح میں کوئی مماثلت نہیں۔ کیا ان مرنے والوں میں صرف غریب لوگ ہیں یا کسی ایک خاص قوم اور برادری کے لوگ ہیں، ان مرنے والوں میں ڈاکٹر بھی ہوں گے انجینیر بھی، بڑے بڑے افسران بھی ہوں گے تاجر وسرمایہ دار بھی، ظالم بھی ہوں گے مظلوم بھی بھوکے پیٹ سوجانے والے بھی ہوں گے اور ایسے بھی جو دوسروں کا پیٹ کاٹ کر اپنا پیٹ اس طرح بھرتے ہوں کہ پیٹ کے مریض ہوں گے۔ لاشیں ہیں کہ بے گور وکفن پڑی ہیں، کوئی اٹھانے والا نہیں، ان کو کھانے والے درندے بھی ڈوب مرے ہیں۔ ہمارے پاس فوج، جدید آلات اور جدید ساز وسامان کی بھی کمی نہیں ہے لیکن اس جگہ کون جاسکتا ہے اور کیا کرسکتا ہے؟ سب کچھ ہوتے ہوئے ہماری یہ مجبوری کیا ہم کو کیا سبق دیتی ہے؟ ہم اس سے کیا عبرت حاصل کرتے ہیں؟

اس سے پہلے ابھی کچھ ہی ماہ گذرے ہیں جب گجرات کے علاقہ میں یہ طوفان آیا تھا اور اس جگہ آیا تھا جہاں فوج اور فوج کا پورا ساز وسامان بھی موجود تھا، لیکن کیا فوج اس کا مقابلہ کرسکی وہ کسی اور کو کیا بچاتی خود اپنی جانوں اور ساز وسامان کے لالے پڑ گئے، بستیاں جس طرح تباہ ہوئیں اور لوگ بھاگے اور مرے وہ کچھ کم عبرت کی چیز نہ تھی، اور ابھی بنگال کے طوفان کے کتنے دن گذرے ہیں، یہ تو چند مہینوں کے اندر پیش آنے والی طوفانی تباہی کا ذکر ہے جس کا اگر صحیح جائزہ لیا جائے تو ایک چھوٹے سے ملک کی تباہی کا نمونہ ہوگا جس طرح پچھلی پوری کی پوری قومیں تباہ ہوگئی ہیں، یہ تو طوفان کی تباہ کاری ہے۔ صرف اس سال سیلاب، بارش سے گرنے اور تباہ ہونے والے مکانات کے اعداد و شمار تیار کئے جائیں تو وہ کسی بڑے زلزلے سے کم نہ ہوں گے، ترکی کے زبردست زلزلہ کی مدت ابھی کچھ زیادہ طویل نہیں ہے، تائیوان، چین اور ایران کا زلزلہ گو اتنا شدید نہیں لیکن بہرحال انسان کی بے بسی کا مظہر تو ہے ہی، اور چند ہی سال قبل لاتور عثمان آباد کے زلزلے سے جو تباہی آئی ہے، گھروں کی ویرانی کے ساتھ لاشوں کے جو ڈھیر لگے تھے وہ کیسے نہ یاد ہوگا۔ یہ زخم مندمل نہ ہونے پایا تھا کہ سورت کے ...... طاعون نے کئی ہفتوں تک باہر آنے جانے والی فلائٹوں تک کو منسوخ کر دیا تھا، لوگ سورت چھوڑ چھوڑ کر بھاگ رہے تھے اور جہاں جا رہے تھے وہاں کے لوگ ان کو بھگا رہے تھے کہ تم سے یہاں بھی طاعون پھیل جائے گا، باہر آنے جانے والی فلائٹوں کی رکاوٹ کا سبب بھی یہی تھا کہ کہیں یہ وبا دوسرے ملکوں میں نہ پہنچ جائے۔

ایسا کیوں ہو رہا ہے؟ مصائب کی یہ یورش اور آفات کا یہ لامتناہی تسلسل کیوں ہے؟ اس کے پیچھے کون سی طاقت کام کر رہی ہے کیا ہم کبھی اس پر بھی غور کرتے ہیں؟ نہیں بلکہ غور نہ کرکے ہم اس کا کوئی سائنسی یا جغرافیائی سبب بیان کرکے مطمئن ہو جاتے ہیں۔ اور ہماری آزادی انسان کی جدید تہذیب اور حب مال وجاہ کی لت نے خدا کے غضب کو بھڑکانے والے جس ڈھرے پر ڈال دیا آنکھ بند کرکے اس پر چلتے رہتے ہیں کوئی اگر کچھ کہنا چاہے اور اس روش سے روکے تو وہ خود مجرم قرار پاتا ہے بالکل ایسے ہی جیسے پچھلی قوموں نے اپنے نبیوں اور پیشواؤں کے ساتھ کیا ہے اور پھر تباہ وبرباد ہوئی ہیں۔

عہد جدید کے بڑے بڑے محققین، صاحب علم اور مفکرین سائنسدان اور ٹکنالوجی کے ماہرین سب سب دیکھ رہے ہیں اور محسوس کر رہے ہیں کچھ لوگ لکھتے بھی ہیں کہ زندگی کی گاڑی ڈگمگا رہی ہے، جھٹکے کھا رہی ہے، لوگ گر اور مر رہے ہیں، مگر کسی کو یہ معلوم کرنے کی فکر نہیں ہوتی کہ گاڑی کا کون سا پرزہ ڈھیلا ہے جس سے جھٹکے لگ رہے ہیں اور لوگ گر اور مر رہے ہیں۔ زندگی کی گاڑی اپنے ڈھیلے پرزوں کے ساتھ پوری برق رفتاری کے ساتھ دوڑ رہی ہے اس کی فکر نہ کی گئی تو نہیں کہا جاسکتا کہ کس لمحہ اور کس آن پوری گاڑی ٹوٹ کر چکنا چور ہو جائے گی۔

اس لئے اس کی بہت جلد فکر کرنے کی ضرورت ہے، اور انسان خدا فراموشی، اخلاقی انارکی، بہیمیت و درندگی، بے حیائی وفحاشی، ظلم وزیادتی کی جس پستی کو پہنچ گیا ہے اس کو اس سے نکالنے کی فکر کرنے کی ضرورت ہے، ورنہ مذکورہ حوادث وواقعات یہ پتہ دیتے ہیں کہ انسان نے اگر اپنے آپ کو بدلا نہیں۔ ان مصائب وآفات سے جن پر کنٹرول کرنے سے وہ عاجز وبے بس ہے کوئی سبق نہ لیا تو وہ دن دور نہیں جب اس کے مکمل تباہی کا فیصلہ کر دیا جائے اور اس کی جدید ترقیات کا نشہ دھرے کا دھرا رہ جائے۔

إِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ لَيْسَ لِوَقْعَتِهَا كَاذِبَةٌ۔ جب ہو پڑے ہو پڑنے والی نہیں ہے اس کے ہو پڑنے میں کچھ جھوٹ۔

خالق کائنات کس وضاحت کے ساتھ ہم کو آگاہ کر رہا ہے، مگر ہم ہیں کہ غفلت سے باز نہیں آتے۔

اس کی وجہ وہ ہے جو قرآن نے خود اس طرح فرمادیا ہے لیکن لوگ غور نہیں کرتے۔

بَلِ ادّٰرَكَ عِلْمُهُمْ فِي الْآخِرَةِ بَلْ هُمْ فِي شَكٍّ مِّنْهَا بَلْ هُم مِّنْهَا عَمُونَ۔

(سورہ نمل۔۶۶)

بلکہ تھک کر گر گیا ان کا فکر آخرت کے بارے میں بلکہ ان کو شبہ ہے اس میں، بلکہ وہ اس سے اندھے ہیں۔

# مسلمان اپنے دین کے ایک نقطہ سے بھی دست بردار نہیں ہوسکتا

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی

۲۸، ۲۹؍ اور ۳۰؍ اکتوبر ۱۹۹۹ء کو آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ کا تیرہواں اجلاس بمبئی میں منعقد ہوا جس میں بورڈ کے صدر حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی دامت برکاتہم اپنی علالت کے سبب شرکت نہ فرما سکے لیکن اپنا فکر انگیز اور رہنما خطوط پر مشتمل خطبہ صدارت بھیجا جو اجلاس میں پڑھ کر سنایا گیا۔ افادۂ عام کی غرض سے ہم یہ خطبۂ صدارت ہدیۂ ناظرین کر رہے ہیں۔

(ادارہ)

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علی سید المرسلین وخاتم النبیین محمد وآلہ وصحبہ أجمعین ومن تبعھم باحسان ودعا بدعوتھم الی یوم الدین۔

حضرات سامعین کرام!

ہم مسلمانوں نے پورے عزم کے ساتھ سوچ سمجھ کر اپنے وطن ہندوستان میں رہنے کا فیصلہ کیا ہے، ہمارے اس فیصلہ کو ارادہ الٰہی کے سوا کوئی طاقت نہیں بدل سکتی، ہمارا یہ فیصلہ کسی کم ہمتی، مجبوری، یا بے چارگی پر مبنی نہیں ہم نے سوچ سمجھ کر فیصلہ کیا ہے۔

ہمارا دوسرا فیصلہ یہ ہے (جو اپنے عزم اور قطعیت میں پہلے فیصلہ سے کسی طرح کم اور غیر اہم نہیں) کہ ہم اس ملک میں اپنے پورے عقائد، دینی شعائر، قانون شریعت اور اپنی پوری مذہبی وتہذیبی خصوصیات کے ساتھ رہیں گے، ہم ان کے کسی ایک نقطہ سے دست بردار ہونے کے لیے تیار نہیں۔

اس ملک کے باشندے کی حیثیت سے ہمیں یہاں آزادی اور عزت کے ساتھ رہنے کا پورا حق حاصل ہے، یہ اس ملک کی جمہوریت اور دستور وآئین کا بھی فیصلہ ہے، لیکن اس کا یہ مطلب ہرگز نہیں کہ ہم اپنی خصوصیات، قانون شریعت، احکام دین، اپنے عقائد وشعائر، اپنی زبان وتہذیب اور اپنی ان چیزوں کو چھوڑ کر جو ہم کو عزیز ہیں اس ملک میں رہیں، اس طرح رہنے سے یہ وطن، وطن نہیں بلکہ ایک جیل خانہ اور قفس بن جاتا ہے، جس میں گویا پوری قوم کو زندگی کی عزتوں اور لذتوں سے محروم رکھ کر سزا دی جاتی ہے، ہمارا خمیر ضرور اس ملک سے تیار ہوا ہے اور یہ خاک ہم کو بہت عزیز ہے، لیکن ہماری تہذیب ابراہیمی ہے اور مسلمان جس ملک میں رہے گا اس کی وطنیت خواہ کچھ ہو، اس کی تہذیب ابراہیمی ہوگی ہم یہاں زندہ اور باعزت انسانوں کی طرح رہنا چاہتے ہیں، ہم اس ملک میں آزاد ہیں، اس کی تعمیر وترقی اور دستور سازی میں شریک ہیں، اس لیے اس کا کوئی سوال نہیں کہ ہم دوسرے درجہ کے شہریوں کی طرح زندگی بسر کریں، اپنے ملک میں آزادی کے ساتھ زندگی گزارنا ہر شخص کا فطری انسانی، اخلاقی اور قانونی حق ہے اور اس حق کو جب بھی چھیننے کی کوشش کی گئی تو اس کے ہمیشہ سنگین نتائج نکلے۔

زندگی اور موت بھی اسلام پر ہوگی، اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں سے اس بات کا مطالبہ کیا ہے کہ وہ اسلام اور ایمان پر قائم رہنے کی کوشش کریں، اسی پر اپنی زندگی گزاریں اور جب موت آئے تو اسی دین وملت پر آئے۔

وَلَا تَمُوتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُسْلِمُونَ (تم کو موت نہ آئے مگر اس حال میں کہ تم مسلم ہو۔) (سورہ آل عمران ۔ ۱۰۲)

اسی کی وصیت ابراہیم ویعقوب علیہما السلام نے اپنی اولاد کو کی کہ تم کو موت نہ آئے مگر اس حال میں کہ تم مسلم ہو۔

وَوَصّٰی بِهَا اِبْرَاهِیْمُ بَنِیْهِ وَیَعْقُوْبُ یٰبَنِیَّ اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰی لَكُمُ الدِّیْنَ فَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ (سورہ بقرہ۔ ۱۳۲)

اسی طریقہ پر چلنے کی ہدایت ابراہیمؑ نے اپنی اولاد کو کی تھی اور اسی کی وصیت یعقوب نے اپنی اولاد کو کی، انھوں نے کہا تھا میرے بچو! اللہ نے تمہارے لیے یہی دین پسند کیا ہے لہٰذا مرتے دم تک مسلم ہی رہنا۔

شریعت اسلامی نے ایک مسلمان کے لیے پیدائش سے لے کر موت

تک اس کے انتظامات کئے ہیں اور ایسا ماحول تعمیر کرنے کی کوشش کی ہے جس میں مسلمان اس حقیقت کو فراموش نہ کرنے پائے، اس کو ہر وقت یاد رہے کہ اس کا تعلق اس دین و ملت سے ہے جس کے داعی ابراہیم اور محمد علیہما السلام تھے جس کی بنیاد توحید پر ہے اور وہ ایک الگ امت ہیں، مسلمان جس وقت بھی پیدا ہوتا ہے، اس کے کان میں اذان دی جاتی ہے۔ اس کا اسلامی نام رکھا جاتا ہے، ناموں میں ان ناموں کو ترجیح دی گئی ہے جن میں عبدیت و حمد کا اظہار ہے، اس سے ابراہیمی سنتیں ادا کرائی جاتی ہیں اور جب مرتا ہے تو سب اس کے لیے دعائے مغفرت کرتے ہوئے اپنے لیے اور سب مسلمانوں کے لیے دعا کرتے ہیں۔

اَللّٰھُمَّ مَنْ اَحْیَیْتَہٗ مِنَّا فَاَحْیِہٖ عَلَی الْاِسْلَامِ وَمَنْ تَوَفَّیْتَہٗ مِنَّا فَتَوَفَّہٗ عَلَی الْاِیْمَانِ۔ (اے اللہ ہم میں سے تو جس کو زندہ رکھے اس کو اسلام پر زندہ رکھیو اور جس کو موت دے تو اس کو ایمان کے ساتھ دنیا سے اٹھائیو)

یہاں تک کہ قبر میں اتارتے ہوئے اور آخری ٹھکانے پر پہنچاتے ہوئے بھی یہی لفظ زبان پر ہوتے ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ وَعَلٰی مِلَّۃِ رَسُوْلِ اللّٰہِ، اللہ کے نام پر اور رسول اللہ کے دین و ملت پر، اس کا مقصد اور پیغام یہ ہے کہ ہمیں اٹھتے بیٹھتے، سوتے جاگتے اور زندگی کی ہر منزل پر اس کو یاد رکھنا ہے کہ ہم ملت ابراہیمی اور امت محمدیہ کے فرد اور ایک مخصوص شریعت اور آئین و مسلک زندگی کے پیرو اور خدا کے موحد اور وفادار بندے ہیں، ہماری زندگی بھی اسی آئین و مسلک کی وفاداری میں گزرے اور ہمیں موت بھی اسی حال میں آئے، ہماری موجودہ نسلیں بھی اسی راستہ پر گامزن رہیں اور ہماری آئندہ نسلیں بھی اسی صراط مستقیم پر چلیں۔

ملتِ ابراہیمی اور دین محمدی کی اس دعوت کو آج صراحت اور تعین کے ساتھ پیش کرنے کی ضرورت ہے، یہ اس تہذیب کی دعوت ہے جس کی بنا ابراہیم علیہ السلام نے ڈالی ہے اور تکمیل و تجدید حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمائی ہے۔ اجتماع و اخلاق میں اس کے معین اصول ہیں، یہ فرد کی حریت اور فلاح کی ضامن ہے، چند معین عقائد، معین اصولوں اور معین کرداروں نے اس کو وجود بخشا ہے، یہ ابراہیم علیہ السلام و محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی مشترکہ دعوت اور میراث ہے اور اس کے سوا کوئی تیسری چیز خدا کو قبول نہیں۔

اپنی ملت پر قیاس اقوام مغرب سے نہ کر  خاص ہے ترکیب میں قوم رسول ہاشمی
ان کی جمعیت کا ہے ملک و نسب پر انحصار  قوت مذہب سے مستحکم ہے جمعیت تری
دامن دیں ہاتھ سے چھوٹا تو جمعیت کہاں  اور جمعیت ہوئی رخصت تو ملت بھی گئی

(اقبالؒ)

جہاں تک مسلمانوں کا تعلق ہے، ان کے ایمان و عقیدہ کا جزء ہے کہ ان کا عائلی قانون (FAMILY LAW) اسی خدا کا بنایا ہوا ہے جس نے قرآن اتارا اور عقائد و عبادات کا قانون عطا کیا، سارا قرآن مجید ان تصریحات سے بھرا ہوا ہے، مسلمان اس عقیدہ پر ایمان لانے پر مجبور ہیں اور اس کے بغیر وہ مسلمان نہیں رہ سکتے، اس کا مطلب یہ ہے کہ یہ قانون خدائے علیم و خبیر کا بنایا ہوا ہے، جو انسان کا بھی خالق ہے اور اس کائنات کا بھی، وہ فطری ضرورتوں اور کمزوریوں دونوں سے واقف ہے، وہ فرماتا ہے:

اَلَا یَعْلَمُ مَنْ خَلَقَ ط  کیا وہی آگاہ نہ ہوگا جس نے پیدا کیا
وَھُوَ اللَّطِیْفُ الْخَبِیْرُ  ہے وہ تو بڑا ہی باریک بین اور
(ملک ۱۴)  پورا باخبر۔

اس طرح وہ زمانہ کا خالق ہے، ہمارے لحاظ سے ماضی حال و مستقبل کی تقسیم کتنی ہی صحیح اور ضروری ہو اس کے لحاظ سے سب ماضی ہی ماضی ہے، اس لیے ایک بار یہ مان لینے کے بعد کہ وہ خدا کا بنایا ہوا قانون ہے جو ایک زندہ جاوید امت اور ایک عالمگیر اور دائمی شریعت کے لیے بنایا گیا ہے تو ترمیم و تبدیلی کی ضرورت کا مطالبہ ایک کھلے منطقی تضاد (اور جہاں تک مسلمان کہلانے والے اشخاص کا تعلق ہے) ایک اعتقادی و علمی نفاق کے سوا کچھ نہیں، پھر معاملہ صرف ایمان بالغیب اور مذہبی عقیدت اور عصبیت کا نہیں اس قانون کے مکمل متوازن اور عادل ہونے اور زمان و مکان کی تبدیلی پر حاوی ہونے کے عقلی و علمی شواہد اور مسلم و غیر مسلم، مشرقی و مغربی فضلاء، جری و انصاف پسند مقننین کے واضح اعترافات اور عملی تجربے اتنے ہیں کہ کوئی "شپرہ چشم" ہی ان سے انکار کر سکتا ہے، اس موضوع پر متعدد نامور فضلاء نے قلم اٹھایا ہے اور بڑا قیمتی مواد جمع کر دیا ہے۔

ہندوستان میں جب یہ مسئلہ اٹھا اور دیکھنے والوں کو یہ نظر آیا کہ افق پر خطرہ کی علامتیں نمایاں ہوگئی ہیں اور یہ بادل جو ابھی کسی وقت گرجتا ہے کسی وقت ضرور برسے گا تو انھوں نے "مسلم پرسنل لا بورڈ" کے نام سے دسمبر ۱۹۷۲ء میں بمبئی میں ایک متحدہ پلیٹ فارم بنایا جس سے وقتاً فوقتاً قانون سازی

کی نوعیت اور اس کے رُخ کا جائزہ لیا جا رہا ہے، اور مسلمانوں کی ایسے عام بیداری کا سامان کیا جاتا ہے، تاکہ اچانک ان پر یہ یا کوئی دوسرا مسئلہ شب خون نہ مارنے پائے، یہ ایک ایسا نمائندہ بورڈ تھا جس کی مثال اپنی وسعت اور عمومیت اور مختلف مکاتب خیال کی نمائندگی کے لحاظ سے تحریک خلافت کے بعد نہیں ملتی، ۱۹۴۷ء کے بعد اتنے بڑے اجتماعات دیکھنے میں نہیں آئے، اس بورڈ کی تشکیل اور اس کے ان شاندار اور بے نظیر جلسوں کا اتنا از ضرور ہوا کہ حکومت اور مسلم پرسنل لا میں اصلاح و ترمیم کی آواز بلند کرنے والے حضرات کو ہوا کا رُخ معلوم ہو گیا، اور اتنا ثابت ہو گیا کہ مسلمان اس مسئلہ پر صد فیصد متفق ہیں، اس لیے دانشمندی، حقیقت پسندی اور انتخابی سیاست کا بھی تقاضا ہے کہ اس مسئلہ کو اٹھانے میں احتیاط کی جائے۔

حضرات! یہ دین جو ہم تک پہنچا ہے اور جس دولت کے ہم آپ امین اور (محافظ کا لفظ تو بہت بڑا ہے) اس دولت کے حامل ہیں، وہ دین ہمیں دانشوروں، سماجی خدمت گاروں، اصلاحی کام کرنے والوں (ریفارمرس (REFORMERS)) یا بانیانِ سلطنت کے ذریعہ نہیں پہنچا ہے، یہ سارے گروہ قابل احترام ہیں، لیکن کسی دین میں اور کسی تہذیب، نظام فکر و دبستان خیال (SCHOOL OF THOUGHT) اور خالص مطالعہ، غور و فکر اور تجربہ کے نتائج میں ایک حدِ فاصل، سرحدی لکیر (LINE OF DEMARCATION) ہوتی ہے جو ایک کو دوسرے سے جدا کرتی ہے، اس خط کو کسی طرح نظر انداز نہیں کیا جا سکتا، حد فاصل یہ ہے کہ آسمانی مذاہب (ادیان) ان برگزیدہ افراد کے ذریعہ پہنچے ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے نبوّت کے منصب سے سرفراز فرمایا تھا، اور جن پر وحی آتی تھی، اس نکتہ کو نہ سمجھنے کی وجہ سے خلط مبحث (CONFUSION) ہوتا ہے، زیادہ تر لوگ نادانستہ طریقہ پر ان مذاہب سے توقع اور بعض اوقات آگے بڑھ کر ایسی چیزوں کا مطالبہ کرنے لگتے ہیں جن کی ان مذاہب میں گنجائش اور ان کا کوئی جواز نہیں، وہ بعض اوقات ان کی تشریح کا فرض اپنے ذمہ لے لیتے ہیں، اپنی وسعت مطالعہ اور وسعت اظہار کے لیے وہ مذاہب کی ترجمانی ایسی کرنے لگتے ہیں جیسے کہ یہ نرے فلسفے یا انسانوں کے بنائے ہوئے تہذیب و تمدن کے نظام اور سماجی تجربے اور معاشرتی نظریات ہیں، یہ ہے وہ غلطی جو نادانستہ طریقہ پر بعض بڑے ذمہ دار اور سنجیدہ لوگوں سے ہوتی ہے وہ یہ نہیں جانتے کہ دین اور غیر دین میں حد فاصل اور امتیازی نشان کیا ہے، فلسفہ، سماجیات (SOCIAL SCINCE) کا علم تہذیب و تمدن (CIVILIZATION) سوسائٹی اور انسانی معاشرہ یہ سب اپنی جگہ حقائق ہیں، ہم ان کا انکار نہیں کرتے، ان کا احترام کرتے ہیں اور اپنے ذمہ ان کے حقوق سمجھتے ہیں، خود مسلم ملت ایک معاشرہ، تہذیب و تمدن اور فکر و دانش کا ایک مستقل مدرسہ (SCHOOL OF THOUGHT) بھی ہے لیکن اس کی جو اصل حقیقت ہے وہ یہ ہے کہ وہ ایک "دین" ہے اور اس دین کو دنیا میں پیش کرنے والے اور اس کو بروئے کار لانے والے، اس کو ہماری زندگی میں داخل کرنے والے انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام ہیں اور یہ ان کی زبان اور ان کا طرز فکر نہیں، اس کا بنیادی چشمہ ان کے دماغ میں نہیں تھا بلکہ ان سے باہر اور ان سے بلند تھا اور وہ ان کے لیے اسی درجہ قابل احترام اور قابل اطاعت تھا، جیسے ہمارے آپ کے لیے اور سارے اُمتیوں کے لیے۔

| | |
|---|---|
| وَمَا يَنطِقُ عَنِ الْهَوَىٰ ٥ | اور وہ خواہش نفس سے منہ سے |
| إِنْ هُوَ إِلَّا وَحْيٌ يُوحَىٰ ٥ | بات نہیں نکالتے ہیں یہ (قرآن) |
| (سورۃ النجم: ۳/۴) | تو حکم خدا ہے (اور ان کی طرف بھیجا جاتا ہے) |
| مَا كُنتَ تَدْرِي مَا الْكِتَابُ | آپ نہیں جانتے تھے کہ کتاب |
| وَلَا الْإِيمَانُ وَلَٰكِن جَعَلْنَاهُ | (اللہ) کیا چیز ہے نہ یہ خبر تھی کہ |
| نُورًا نَّهْدِي بِهِ مَن | ایمان (کا انتہائی کمال) کیا چیز |
| نَّشَاءُ مِنْ عِبَادِنَا ۚ وَ | ہے، لیکن ہم نے اس (قرآن) کو |
| إِنَّكَ لَتَهْدِي إِلَىٰ | ایک نور بنایا جس کے ذریعہ |
| صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ ٥ | سے ہم اپنے بندوں میں سے جس کو چاہتے ہیں ہدایت کرتے |
| (الشوریٰ: ۵۲) | ہیں اور اس میں کوئی شبہ نہیں کہ آپ ایک سیدھے رستہ کی ہدایت کر رہے ہیں۔ |

وحی و نبوّت کا فرق اساسی فرق ہے، ہمیں غیر مسلم بھائیوں اور غیر مسلم فضلاء سے زیادہ شکوہ نہیں کہ وہ وحی و نبوّت کے عہد سے اتنے دور ہو چکے ہیں کہ ان کے مفہوم سے بہت سے حضرات ناآشنا ہیں، بعثت محمدی سے پہلے خود عربوں کا یہی حال تھا، اس میں نہ کسی ذہانت کا انکار ہے اور نہ کسی کی نیت پر حملہ ہے، ایک تاریخی یا نفسیاتی تجزیہ ہے کہ جو شخص نبوّت اور وحی کی حقیقت سے واقف نہیں اور یہ نہیں جانتا کہ اس کا کیا مرتبہ اور حق ہے اور اس کے کیا اثرات مرتب ہوتے ہیں، وہ کس چیز کی متقاضی ہے، وہ مسلمانوں کے بارہ میں مشورہ دینے یا

فیصلہ کرنے کے اخلاقی یا قانونی طور پر مجاز نہیں۔

دوسری ضروری بات یہ ہے کہ دین اسلام کے دائرہ کو سمجھ لیا جائے، اس بارہ میں مذاہب میں خود اختلاف ہے اور اس میں درجوں کا فرق ہے، کئی مذاہب ایسے ہیں کہ وحی و نبوت سے ان کا آغاز ہونے کے باوجود انھوں نے مذہبی زندگی کو ایک خاص دائرہ میں محدود کر لیا ہے، مثلاً عبادات کے دائرہ میں، لیکن اسلام کا معاملہ یہ نہیں ہے، اسلام میں دین کا دائرہ پوری زندگی پر محیط ہے، یہ ایک اساسی حقیقت ہے جو عبد و معبود کے تعلق کو سمجھے بغیر سمجھ میں نہیں آسکتی، ہر مسلمان خدا کا فرمانبردار بندہ ہے اور اس کا تعلق خدا سے دائمی ہے، عمومی ہے، عمیق بھی ہے اور وسیع بھی ہے، محدود بھی ہے اور جامع بھی، قرآن شریف میں ہے:۔

| | |
|---|---|
| يَآاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا ادْخُلُوْا | اے ایمان والو! اسلام میں |
| فِي السِّلْمِ كَآفَّةً وَلَا تَتَّبِعُوْا | پورے پورے داخل ہو جاؤ |
| خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ اِنَّهٗ | اور شیطان کے پیچھے نہ چلو، وہ |
| لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ (البقرۃ: ۲۰۸) | تو تمہارا صریح دشمن ہے۔ |

میں یہ بھی عرض کرنا چاہتا ہوں کہ مسلمان اگر مسلم پرسنل لا (شرعی، عائلی قانون) میں تبدیلی قبول کریں گے تو آدھے مسلمان رہ جائیں گے، اس کے بعد خطرہ ہے کہ آدھے مسلمان بھی نہ رہیں، فلسفۂ اخلاق، فلسفۂ نفسیات اور فلسفۂ مذاہب کا مطالعہ کرنے والے جانتے ہیں کہ مذہب کو اپنے مخصوص نظام معاشرت و تہذیب سے الگ نہیں کیا جا سکتا، دونوں کا ایسا فطری تعلق اور رابطہ ہے کہ معاشرت مذہب کے بغیر صحیح نہیں رہ سکتی، اور مذہب معاشرت کے بغیر مؤثر و محفوظ نہیں رہ سکتا، اس کا نتیجہ ہوگا کہ آپ مسجد میں مسلمان ہیں (اور مسجد میں کتنی دیر مسلمان رہتا ہے اپنے سارے شوق عبادت کے باوجود؟) اور گھر میں مسلمان نہیں، اپنے معاملات میں مسلمان نہیں، اپنے عائلی و خاندانی روابط و تعلقات میں مسلمان نہیں، حقوق کی ادائگی اور ترکہ کی تقسیم میں مسلمان نہیں، اس لیے ہم اس کی بالکل اجازت نہیں دے سکتے کہ ہمارے اوپر کوئی دوسرا نظام معاشرت، نظام تمدن اور عائلی قانون مسلط کیا جائے، ہم اس کو دعوت ارتداد سمجھتے ہیں اور ہم اس کا اس طرح مقابلہ کریں گے جیسے دعوت ارتداد کا مقابلہ کرنا چاہئے اور یہ ہمارا شہری، جمہوری اور دینی حق ہے اور ہندوستان کا دستور اور جمہوری ملک کا آئین اور مفاد نہ صرف اس کی اجازت دیتا ہے بلکہ اس کی ہمت افزائی کرتا ہے کہ جمہوریت کی بقا اپنے حقوق کے تحفظ اور اظہار خیال کی آزادی اور ہر فرقہ اور اقلیت کے سکون و اطمینان میں مضمر ہے۔

یہاں سے یہ عہد کر کے جائیے کہ اب قانون شریعت پر آپ چلیں گے، یہ جہیز کی کیا مصیبت ہے؟ لڑکے والوں کی طرف سے مطالبات کی ایک لمبی چوڑی فہرست پیش ہوتی ہے، شرائط پیش کئے جاتے ہیں، ان کے پورا نہ ہونے پر معصوم لڑکیاں جلا دی جاتی ہیں، ملک میں سیکڑوں واقعات پیش آتے ہیں، صرف دہلی میں ہر ۱۲ گھنٹے پر ایک نئی بیاہی دلہن کو جلا کر مار ڈالا جاتا ہے[1] کیا اس کائنات کے خالق اور نوع انسانی کے مربی (جس کی مخلوق مرد و عورت دونوں ہیں) کو یہ چیز گوارا ہو سکتی ہے؟ کیا اس ظلم کے ساتھ کوئی ملک، کوئی معاشرہ پنپ سکتا ہے؟ خدا کی رحمت و نصرت کا مستحق ہو سکتا ہے؟ آپ رحمۃ للعالمین کی امت ہیں، آپ کے ہوتے ہوئے دوسروں کو بھی اس کی ہمت نہیں ہونا چاہئے تھی، میں نے دہلی کے ایک جلسہ میں کہا تھا کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:۔

| | |
|---|---|
| وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُعَذِّبَهُمْ | اور خدا ایسا نہ تھا کہ جب تک |
| وَاَنْتَ فِيْهِمْ ط وَمَا كَانَ اللّٰهُ | تم ان میں تھے انھیں عذاب |
| مُعَذِّبَهُمْ وَهُمْ | دیتا اور نہ ایسا تھا کہ وہ بخشش |
| يَسْتَغْفِرُوْنَ (الانفال: ۳۳) | مانگیں اور وہ انھیں عذاب دے۔ |

آپ رحمۃ للعالمین کی امت ہیں، آپ کے ہوتے ہوئے ہندوستانی سماج میں ہندوستان کے معاشرہ اور سوسائٹی میں یہ ظلم ہو؟ اس کو عقل قبول کرنے کے لیے تیار نہیں، آپ کے ہوتے بھی یہ نہیں ہونا چاہیے تھا، چہ جائیکہ آپ کے ہاتھوں ہو، عہد کیجئے کہ آپ اسلامی طریقہ پر شریفانہ انسانی طریقہ پر شادی کا پیام دیں گے، آپ لڑکی مانگیں گے، اپنے لیے رفیقۂ حیات کی تلاش کریں گے، بیٹے کے لیے پیام دیں گے تو جہیز کے لیے آپ کے بڑے بڑے مطالبات نہیں ہوں گے کہ ہمیں یہ ملنا چاہیے، وہ ملنا چاہیے، لڑکوں کو اور ان کے وارثوں اور بزرگوں کو اس کا عہد کرنا چاہیے کہ ہم اپنے یہاں تو کیا ہم اس ملک سے اس رسم کو ختم کر دیں گے۔

---

[1] "قومی آواز"، دہلی، ۱۰ جون ۱۹۸۴ء



# امن وسلامتی کا علم بردار مذہب اسلام

تحریر: مولانا سعید الرحمن صاحب اعظمی ندوی
ترجمہ: سید محمد یوسف ندوی

انسان اپنی زندگی میں جن چیزوں کو اولیت دیتا ہے اور اپنی تمام دوسری ضرورتوں پر انھیں مقدم رکھتا ہے، ان میں حفاظت وسلامتی سرفہرست ہے، اس لئے کہ اس کی آرزو ہوتی ہے کہ وہ تمام خطرات سے دور رہکر مامون وپرسکون زندگی گذارے، وہ چاہتا ہے کہ ہر اس چیز سے دور رہے جو زندگی کے لطف کو مکدر کرتی ہو، اور دل میں خوف وحزن کی کیفیت پیدا کر کے انسان کو رنج والم اور اضطراب وانتشار سے دوچار کرتی ہو، اللہ تبارک وتعالیٰ نے انسانی زندگی کی اس اہم ضرورت کا لحاظ فرماتے ہوئے ان لوگوں کو خوش خبری دی ہے جو ایمان واطاعت پر ثابت قدم رہکر اللہ کی شریعت کو اپنا دستور العمل اور اس کی رضا کو اپنی منزل قرار دیتے ہوں، ایسے باتوفیق اور خوش نصیب انسان کو اللہ تعالیٰ یہ بشارت دیتے ہیں کہ ان کو نہ خوف ہوگا نہ رنج ہوگا، اس میں کوئی شک نہیں کہ امن وعافیت اور قلبی سکون وچین، دنیا کی سب سے بڑی نعمت ہے، اس کی وجہ سے ایک صاحب ایمان اپنی دنیاوی زندگی میں بہر حال مطمئن اور خوش رہتا ہے، مالدار اپنی مالداری میں، اور غریب اپنی غربت میں، مریض وبیمار بھی اپنے مرض وبیماری میں، صحت مند وتندرست اپنی صحت وتندرستی میں اللہ کا شکر ادا کرتا ہے۔

دین اسلام، انسان کو صرف آخرت ہی کی کامیابی کی ضمانت وخوش خبری نہیں دیتا ہے، بلکہ وہ اس دنیا میں بھی اس کے دلی سکون واطمینان کا ضامن ہے، دین اسلام کی یہ خوبی اس قدر نمایاں تھی کہ اسلام کا نام ہی سلامتی سے مشتق ہے، لہٰذا امن پسندی، صلح جوئی اور ایسی تمام چیزوں سے بیزاری جو امن وسلامتی کے مفہوم کے منافی ہو مرد مسلماں کی طبیعت ثانیہ بن جاتی ہے، حقیقت یہ ہے کہ اللہ رب العزت نے تنہا اسلام ہی کو آخری دین قرار دیا اور اسکو امن وسلامتی اور سکون واطمینان کا ضامن بنایا اور اس کے اندر تمام مسائل ومشکلات کا حل پیدا کر رکھا ہے، چونکہ اللہ تعالیٰ نے اعلان فرما دیا ہے کہ جو شخص اسلام کے علاوہ کسی اور دین کو اختیار کرے گا تو اس کا دین ہرگز قبول نہیں کیا جائے گا، اس لئے وہ قدرتی طور پر ایسے مخالف حالات سے دور رہے گا، جو اس کے امن وامان کو برباد کرنے والے ہوں اور اس کے چین وسکون کو ختم کرنے کے درپے ہوں، اس سے یہ بات بھی معلوم ہوگئی کہ مسلمان کے لئے امن وامان کی زندگی بسر کرنے کے واسطے یہ ضروری ہے کہ وہ اس دین کو مکمل طور پر اختیار کرے اور کسی بھی حال میں اس کی کسی معمولی چیز کو بھی ترک نہ کرے، اللہ تعالیٰ اپنے مومن بندوں کو مختلف انداز سے باربار پورے طور پر اسلام میں داخل ہونے، اور خواہشات نفسانی، اور شیطان کی پیروی سے بچنے اور دور رہنے کا حکم دیتے ہیں کہ شیطان مومن کا کھ[ـلا] ہوا ازلی دشمن ہے، وہ ہمیشہ کوشاں اور متمنی رہتا ہے کہ سیدھے راستے سے مسلمانوں کے قدم پھسل جائیں اور خواہشات نفسانی کی طرف وہ مائل ہو کر ایمان اور عمل صالح سے دور ہو جائیں، قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتے ہیں:

"اے ایمان والو پورے طور سے اسلا[م] میں داخل ہو جاؤ اور شیطان کے نقش قدم پر نہ چ[لو] اس لئے کہ وہ تمہارا کھلا ہوا دشمن ہے"۔

اسلام نام ہے پورے طور پر اللہ کے سامنے سرتسلیم خم کرنے اور اللہ ورسول کی اطاعت میں داخل ہونے کا، اس کے بعد مسلمان اللہ کی حفاظت میں داخل ہو کر اس کی برکتوں ورحمتوں اور اس کی عنایت وتوجہ کا مستحق بن جاتا ہے، دنیا وآخرت میں اس کے پیار ومحبت اور اس کے انعام واکرام کا حقدار ہو جاتا ہے، اور اخلاص، اور اللہ کے ساتھ نہایت مخلصانہ اور مضبوط تعلق قائم کر کے اس کی نعمتو[ں] سے سرفراز ہوتا ہے، اور اس شریعت سے وابستگی کی اسے توفیق ہوتی ہے جس کو اللہ تعالیٰ نے دا[ئمی] اور انسان کیلئے قیامت تک کیلئے مکمل طریقہ کار کے طور پر نازل کیا ہے، اسی قانون الٰہی سے سماج انفرادی واجتماعی وابستگی زندگی کو خوشگوار بنا[تا] ہے اسطاقتور کمزور پر ظلم کرنے کی جسارت نہیں کر[تا] اور نہ بڑی مچھلی چھوٹی مچھلی کو نگلنے کی جرأت نہیں کرتی ہے۔

معاشرہ کو تمام برائیوں اور نقائص سے پاک کر کے اسے جنت نشاں بنانے کی اسلام کو کتنی

# دبئی میں مولانا معین اللہ صاحب ندوی اور مولانا محمد رضوان صاحب ندوی کی وفات پر تعزیتی جلسہ

دار العلوم ندوۃ العلماء کے فرزندان، اہل تعلق اور ذمہ داران، ابھی ندوہ کے نائب ناظم مولانا قاضی معین اللہ ندوی کی وفات کی خبر کے صدمے سے نکل بھی نہیں پائے تھے کہ دار العلوم کے جواں سال استاذ مولانا محمد رضوان ندوی کی حادثاتی موت کے صدمے سے دوچار ہوئے۔

دونوں حادثوں کی خبر کو امارات میں مقیم ندوی برادری اور ندوہ کے ہمدردوں نے گہرے صدمہ اور انتہائی رنج والم کے ساتھ سنا، بہت سے احباب نے ذمہ داران ندوہ اور متعلقین سے فون پر رابطہ قائم کرکے تعزیت کی اور ۱ر اکتوبر ۱۹۹۹ء کو ابنائے ندوہ کا ایک تعزیتی جلسہ منعقد ہوا جس میں دبئی کے علاوہ ابوظبی، العین، شارقہ اور رأس الخیمہ سے ندوی احباب کی ایک بڑی تعداد نے شرکت فرمائی۔

جلسہ کی صدارت مولانا تقی الدین ندوی مظاہری نے کی اور مولانا نظام الدین ندوی، مولانا حبیب اللہ ندوی، مولانا قمر علی ندوی، قاری عبد المجید ندوی، مولانا ظفر ندوی، مولانا نعمت اللہ ندوی وغیرہ نے اپنے تاثرات کا اظہار کرتے ہوئے مولانا معین اللہ صاحب ندویؒ اور مولانا محمد رضوان صاحب ندویؒ کی دینی خدمات پر تفصیل کے ساتھ روشنی ڈالی۔ اور مولانا معین اللہ ندوی اور مولانا محمد رضوان ندوی کے لئے دعائے مغفرت کی۔

آخر میں صدر جلسہ مولانا تقی الدین ندوی کی دعا پر جلسہ کا اختتام ہوا۔



فکر ہے، اس کا اندازہ اس سے لگایا جاسکتا ہے کہ حضور ﷺ نے فرمایا کہ: تم لوگ جنت میں داخل نہ ہوگے، یہاں تک کہ مومن ہو جاؤ، اور تم لوگ مومن نہیں ہو سکتے یہاں تک کہ ایک دوسرے سے محبت کرنے لگو، کیا میں تمہیں ایسی بات نہ بتاؤں کہ جب تم اس کو اختیار کرو تو ایک دوسرے سے محبت کرنے لگو، وہ بات یہ ہے کہ اپنے درمیان سلام کو عام کرو، اور دوسری روایت میں ہے کہ اے لوگو سلام کو عام کرو، اور کھانا کھلاؤ، اور صلہ رحمی کرو، اور نمازیں پڑھو اس حال میں کہ لوگ سورہے ہوں، تاکہ تم جنت میں بحفاظت تمام داخل ہو جاؤ۔

غرض اسلام صرف سلامتی و محبت اور آپسی میل ملاپ کا نام ہے، لیکن افسوس کہ مسلمان کی زندگی کامل اسلام سے بہت دور ہو چکی ہے، پھر اس کے پاس امن وعافیت اور محبت وسلامتی کی زندگی کہاں سے آئے، اور کیسے وہ اس جسد واحد کا نمونہ پیش کرے جس کے ایک عضو کو اگر تکلیف ہو تو سارا جسم پریشان ہو جائے۔

ہم لوگوں کو اپنا بے لاگ محاسبہ کرنا چاہئے کہ ہمارا عمل اسلام سے میل کھاتا ہے یا نہیں، ہماری فکر اسلام سے کتنی دور ہے، ہمارا معاشرہ اسلامی ہے یا غیر اسلامی، معاشرہ میں رائج رسم ورواج شریعت سے متصادم تو نہیں ہیں۔ اس پر سنجیدگی سے ہم کو غور کرنا چاہئے، اللہ تعالیٰ آنکھوں کی خیانت، اور دلوں میں جو چیزیں مخفی ہیں اس سے خوب واقف ہے۔

## دعوت کا کام کرنے والوں کے لئے

# حضرت مولانا انعام الحسن صاحبؒ کی ہدایات

انتخاب: ——— مولانا سید محمد شاہد سہارنپوری

دعوت کے عظیم میدان میں حضرت جی ثالث مولانا انعام الحسنؒ کی بلندی فکری، تگ و دو اور اس عمل نبوت سے متعلق آپ کے روح پرور ایمان افروز حقائق و معارف پر مشتمل تقریری ارشادات و فرمودات کا ایک جامع انتخاب جس کا مطالعہ بالخصوص تبلیغ میں لگے ہوئے پرانے حضرات کے لئے ضروری ہے جس کی روشنی میں کام کرنا زیادہ مفید ہوگا۔ ہدیۂ ناظرین ہے (ادارہ)

فرمایا۔ امارت کوئی عہدہ نہیں ہے بلکہ فکر کے ساتھ بوجھ اوڑھنے کی چیز ہے، جہاں امیر سیدھا سادھا ہو وہاں کام اچھا چلتا ہے۔ اگر کوئی امیر بنا دیا جائے اور وہ اسے عہدہ اور منصب سمجھنے لگے تو بالکل نااہل اور نااہل ہے اور اگر کوئی امیر نہ ہو اور کام کی فکر کرتا ہو، تو وہی اللہ کے یہاں سے نواز دیا جاتا ہے۔

● طبیعت میں تکبر، خود رائی اپنے کو بڑا سمجھنا یہ دل کے منکرات ہیں اور دل کے منکرات بدن کے منکرات سے زیادہ سخت ہیں، یعنی باطن کے منکرات ظاہر کے منکرات سے زیادہ سخت ہیں۔ آدمی اپنے بارے میں بہت جلد طے کر لیتا ہے کہ میں مخلص ہوں، ہم لوگ اپنے زعم میں مبتلا ہو کر خود ہی اپنا ایک مقام طے کر لیتے ہیں۔ یہ حب جاہ ہے، یہ موت تک بھی اگر نکل جائے تو بہت بڑی بات ہے، اول تو ہم محنت کرتے نہیں اور کرتے ہیں تو اس میں عجب اور بڑائی پیدا ہو جاتی ہے۔ علماء نے لکھا ہے کہ وہ معصیت جس سے ندامت اور دل شکستگی پیدا ہو وہ اس طاعت اور عبادت سے اچھی ہے جس سے عجب پیدا ہوتا ہو۔

● فرمایا۔ ہماری اس دعوت کی غرض جمیع ما جاء بہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم کا زندگیوں میں آجانا ہے وہ ناسمجھ ہیں جو یوں کہتے ہیں کہ ہم نے دین کو چھ نمبروں میں محدود کر دیا ہے اس دعوت کی غرض یہ ہے کہ حضور پاک علیہ السلام جو کچھ لے کر آئے ہیں وہ زندگیوں میں آجائے۔

● فرمایا۔ اگر تمہاری نیت صرف دوسروں کی اصلاح کی ہو گئی تو اپنی اصلاح سے غافل ہو جاؤ گے پھر چاہے کام زیادہ ہوتا ہوا نظر آئے لیکن کام میں جان نہیں ہوگی، کام میں جان آتی ہے کام کرنے والے کے تواضع کرنے سے اور اپنے آپ کو محتاج سمجھنے سے۔

● فرمایا۔ یہ دعوت والا عمل اندر کی صفات اخلاص اور سچائی کے ساتھ چلے گا چاہے ظاہری اسباب کی کمی ہو۔ اس میں اپنی کمی پر اور خامی پر نظر کرنا ہی کمال کا ذریعہ ہے جو شخص اپنی کمی پر نظر نہیں کرتا اس میں کمال بھی پیدا نہیں ہوتا۔

● فرمایا۔ اہل علم کے پاس جاؤ تو دعوت کی نیت سے مت جاؤ، ناصح نہ بنو۔ طالب بن کر جاؤ، تواضع سے بات کرو، عرض و معروض کے طور پر بات کرو، دریافت فرمائیں تو کارگذاری کے طور پر عرض کر دو، اہل اللہ کے پاس جاؤ تو اور بھی زیادہ ادب و احتیاط کے ساتھ جاؤ۔ وہ اہل دل ہیں، ان سے دعا کے لئے عرض کرو، صرف اتنی دیر بیٹھو جتنی دیر انھیں بشاشت رہے۔

● فرمایا۔ جماعت میں نکلنا اپنے فرائض اور واجبات کو ادا کرنے کی مشق کے لئے ہے، بات سمجھاؤ لیکن نرمی سے سمجھاؤ، بات میں سختی لانے سے بچنا ہے اور نرمی اور خوشامد سے کرنا ہے یہ نہیں کہ تم بھی سختی پر آجاؤ۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی اللہ تعالیٰ نے نرمی برتنے کا حکم دیا تھا۔

● ایمان کی دولت خدا کو محبوب ہے اور خدا کے یہاں سب سے قیمتی ہے، ایمان کے علاوہ کوئی چیز خدا کے عذاب سے بچا نہیں سکتی، لا الہ الا اللہ یہ زندگی کا ایک اقرار نامہ ہے وہ یہ ہے کہ ہم ہر چیز میں خدا کے حکموں پر چل رہے ہوں۔

● فرمایا۔ کسی کو اپنے بارے میں یہ فیصلہ کرنے کا حق نہیں ہے کہ اللہ مجھ سے راضی ہیں یہ تو اس وقت معلوم ہوگا جب محنت کا میدان ہاتھ سے نکل چکے گا اور جنت کی تمام نعمتوں کے ملنے کے بعد رضا کا پروانہ دے دیا جائے گا، ہمیں خدا نے موقع دیا ہے اس درخت کو سرسبز کرنے کا۔ لیکن ہمارا دشمن شیطان ہے اس درخت کو کھوکھلا کرنے کے درپے ہے۔

● بزرگوں نے لکھا ہے کہ وہ معصیت جس سے آدمی میں چھوٹا پن آئے وہ اس طاعت سے بہتر ہے جس سے آدمی میں بڑائی اور کبر پیدا ہو۔ جنت میں وہ آدمی داخل نہیں ہوگا، جس کے اندر ذرہ برابر بھی کبر ہو۔ دوسروں کے اوپر تنقید کرنا اور اعتراض

رنا یہ بھی کبر کا ایک شعبہ ہے اور اخلاص کے منافی ہے۔ جس کے سامنے اللہ کو راضی کرنا ہوتا ہے وہ ہر چیز سے جو لبھانے والی ہو، بچتا ہوا چلتا ہے۔

● فرمایا۔ جب آخرت سامنے ہوتی ہے تو پھر قربانی میں مزہ آتا ہے لیکن مشکل یہ ہے کہ انسان جاہ کے پیچھے پڑ جاتا ہے اور طلب جاہ سے بڑھ کر کیا حماقت ہوگی کیونکہ طلب جاہ یہ ہے کہ لوگ ہم کو بڑا سمجھیں اور بس ایسا آدمی اپنے آپ کو بڑا منانے کے چکر میں ہی الٹتا پلٹتا رہتا ہے۔

● فرمایا۔ امیر کو نرم ہونا چاہئے بار بار گرم نہ ہو، اگر امیر نرم ہوگا تو ساتھی بھی نرم رہیں گے امیر کو چاہئے کہ درگذر کرے باخبر رہ کر بھی بے خبر رہے یہ سوچ کر میں امیر ہوں آمر نہیں ہوں۔ آمر وہ ہے جو حکم دے اور امیر وہ ہے جو مشورے سے کام کرے۔

● فرمایا۔ دنیا کیا چیز ہے؟ دنیا نام ہے کسی کام کا خدا سے غافل ہو کر کرنا، بیوی بچے، کاروبار، یہ دنیا نہیں ہے لے بھی خدا کے حکم کے پابند ہو کر کرے تو یہ بھی دین بن جاتا ہے۔

دنیا نام ہے شیطان کے جال میں آجانے کا اور شیطان کے جال میں پھنس جانے کا اور دین نام ہے خدا کے حکموں پر مر مٹ جانے کا۔ آج ہم دھوکے میں پڑے ہوئے ہیں۔ ہمیں اپنے آپ کو اس دھوکے سے نکالنا ہے جس کی بہترین شکل یہ ہے کہ ہم اپنے اندر حقیقت رکھنے والی چیزوں میں لگ جائیں۔

● فرمایا۔ کبر کا ایک شعبہ حب جاہ ہے، یہ ایک ایسا شوشہ آدمی کو لگ جاتا ہے جو سارے کئے کرائے پر پانی پھیر دیتا ہے۔ اپنی رائے پر اڑنا، اپنے کو کسی کا پابند نہ سمجھنا یہ اپنے لئے تباہی کی راہ ہے۔ اس کام میں دنیاوی غرض کا آجانا تباہی کا آجانا ہے ایسا شخص اپنی بڑائی میں مگن رہتا ہے اور اس کا یہ گھن اندر ہی اندر اسے کھائے جاتا ہے۔ خدا عل

کے ساتھ اندر کی نیت کو دیکھتے ہیں۔ اخلاص کے ساتھ اگر غلطی ہو جاتی ہے تو اللہ تعالیٰ اسے معاف فرما دیتے ہیں لیکن بغیر اخلاص کا عمل چاہے وہ کتنا ہی بڑا ہو اور چاہے اس کی کتنی ہی بڑی صورت ہو لیکن وہ اللہ کے یہاں ہباءً منثورًا (اڑتا ہوا غبار) ہے۔

● ایک بادشاہ آرہا تھا ادھر سے ایک بزرگ آرہے تھے، بادشاہ کا مزاج "ہم چوں من دیگرے نیست" والا تھا، ان بزرگ نے سلام نہیں کیا بس بادشاہ کی اس میں توہین ہوگئی، اس نے ان بزرگ کو بلایا اور پوچھا کہ کیا آپ مجھے نہیں پہچانتے؟ ان بزرگ نے جواب دیا ہاں، خوب پہچانتا ہوں۔ ابتدا، آپ کی منی سے ہے اور انتہا کیڑوں کی غذا ہے اور درمیان میں پاخانہ کی پوٹلی لے کر پھر رہے ہو۔ بادشاہ نے کہا کہ بے شک آپ نے خوب پہچانا۔ تو جب انسان کا یہ حال ہو تو پھر خواہ مخواہ اکڑفوں کیوں کرتا پھرے۔

● فرمایا۔ حسن اخلاق کا خلاصہ یہ ہے کہ مجھ سے ہر ایک کو راحت پہونچے۔ اور حسنِ معاشرت کا خلاصہ یہ ہے کہ میں جہاں رہوں ایسا بن کر رہوں کہ میری وجہ سے کسی کو اذیت نہ پہونچے۔

● فرمایا۔ خدائے پاک کے کسی حکم میں حکمتوں اور علتوں کو دیکھنا یہ ایمانی ضعف کی بات ہے۔ بس عبدیت کا تقاضا تو یہ ہے کہ جو حکم بھی سامنے آجائے اس پر نثار ہو جائے یہی بندہ کا کمال ہے، ہاں یہ یقین ضرور رکھو کہ کوئی حکم بھی حکمتوں سے خالی نہیں ہے۔

بات کیا ہے لوگ حکم خداوندی پر چلنے کے بجائے اپنے نفس پر چلنے کے ایسے عادی ہو گئے ہیں کہ حکم خدا بجا بھی لاتے ہیں تو اس میں اپنی کوئی حکمت اور غرض ہوتی ہے۔

● فرمایا۔ ضروریات زندگی میں کم سے کم پر گذر کرنا یہ زہد ہے اور ضروریات کو بالکلیہ چھوڑ دینا یہ رہبانیت ہے اور پورے طور پر اسی میں منہمک ہو جانا یہ حب دنیا ہے بس یوں سمجھو کہ ضروریات کے علاوہ سب فضولیات ہیں۔

● فرمایا تسلیم و اطاعت سے اختلاف دفع ہوتا ہے اور دلائل سے جھگڑا بڑھتا ہے نیز فتنہ و فساد اور جھگڑے سے علم ملنا تو درکنار، آتا ہوا علم بھی چلا جاتا ہے جیسے شب قدر کی تعیین کا علم آرہا تھا لیکن جھگڑے کی وجہ سے اٹھا لیا گیا۔

● فرمایا۔ برکت ایسے کہتے ہیں کہ چیزیں چاہے کم ہوں لیکن کوئی ضرورت اٹکی نہ رہے اور بے برکتی یہ ہے کہ چیزیں چاہے جتنی زیادہ ہوں لیکن ضرورتیں اٹکی رہیں۔

● فرمایا۔ آدمی اگر خالص دنیا دار ہے اور خوب دولت کما رہا ہے لیکن دوسرا آدمی دین کے نام پر دنیا بٹور رہا ہے تو یہ دوسری قسم کا آدمی زیادہ خطرناک ہے۔

● فرمایا۔ امارت ایک ذمہ داری ہے، کوئی عہدہ و منصب نہیں ہے وہ قربانیوں کا اور اللہ کے یہاں جواب دہی کا مقام ہے۔ اب اگر اس کے ذریعہ سے آدمی میں بڑائی اور کبر پیدا ہو جائے تو بڑے خطرے کی بات ہے۔ حدیث شریف میں آتا ہے کہ دو بھوکے بھیڑیے اگر بکریوں کے گلے میں چھوڑ دیئے جائیں تو وہ اس گلے کو اتنا نہیں بگاڑتے جتنا کہ حب جاہ انسان کو بگاڑ دیتا ہے۔ حب جاہ وہ رذیلہ ہے جو سب سے آخر میں نکلتی ہے۔ اب اگر کوئی یہ سمجھے کہ میرے اندر تو کوئی غلطی اور خطا نہیں ہے تو وہ دھوکے میں ہے، ہر شخص اپنے بارے میں فکر مند رہے، بے فکر ہو جانا ہی ترقی کو روکتا ہے، قیامت کے دن کے محاسبہ سے پہلے اپنا محاسبہ کرتے رہو اگر محاسبہ کرتے رہو گے تو اپنے اندر کی بیماریاں سامنے آتی رہیں گی اور اگر محاسبہ نہیں کرو گے تو یہ بیماریاں سامنے نہیں آئیں گی اور پھر کہیں ایسا نہ ہو کہ ہم

خسر الدنیا والآخرۃ کا مصداق بن جائیں۔

● فرمایا۔ ایمانیات، عبادات، اخلاقیات، معاشرت اور معاملات ان سارے شعبوں کا ایک دوسرے کے ساتھ جوڑ ہے، ایمان مضبوط ہوگا تو عبادات میں جان پڑے گی، اور عبادات صحیح نہیں ہو سکتیں جب تک کہ ایمان صحیح نہیں ہوگا۔ اب ہم پانچ شعبوں میں چلنے والے نہیں، کوشش کرنے کا نام دعوت ہے جتنی کوشش کی جائے گی اتنے ہی یہ شعبے زندہ ہوں گے اور دعوت چلے گی۔ اللہ کی رضا سب سے بڑی دولت ہے اللہ کو راضی کرنے کے لئے انسان کا اپنی زندگی کے اندر ان پانچ چیزوں کو داخل کرنا ضروری ہے۔ اللہ کی رحمت نازل ہوگی جو انسانوں پر ہی نہیں بلکہ حیوانوں پر بھی نازل ہوگی، کوشش کرنا ہے کہ اللہ ہم پر اور پوری امت پر اپنی رحمت نازل کرے۔

● بھائی! یہی ہمارے اصول ہیں، رضا والے کام کرتے رہیں، تبلیغ اس واسطے ہے کہ خدا کے راضی ہونے کا سبب ہے۔ سارے انبیاء علیہم الصلوۃ والسلام یہی غرض لے کر آئے ہیں، جتنی یہ غرض ہوگی اتنا استحضار ہوگا، اتنا اللہ کو راضی کرنے میں ترقی ہوگی اور بدعملی سے حفاظت ہوگی۔ اور اگر غرض سامنے نہ ہوگی تو پھر جو جی میں آئے گا وہ کرے گا اور یہ اللہ کی ناراضگی کا سبب بنے گا، جہنم کو خواہشات سے ڈھکا گیا ہے، خواہشات پر چلنا یہ ناراضگی کا راستہ ہے۔ مقصد کو سامنے رکھنا ہے جتنا مقصد کو سامنے رکھیں گے اتنا اللہ ہمارے قدموں کو ثابت رکھیں گے۔ اللہ کا فضل ہے کام ہو رہا ہے، دین کی جتنی چیزیں ہیں اور جتنے اعمال ہیں وہ اللہ کو راضی کرنے کے لئے ہیں، بے دینی کے اندر جتنی چیزیں ہیں وہ خدا کو ناراض کرنے والی ہیں، ہم جو عمل کریں اس کے اندر فکر ہو اور ڈر ہو کہ کہیں خدا ناراض تو نہیں ہو لے۔ امید و بیم کے درمیان ایمان ہے ہمیں اس کی کوشش کرنی ہے کہ قدم اللہ کی رضا کی طرف اٹھ رہا ہو۔ اللہ جل شانہ ہمیں استحضار نصیب فرمائے اور اپنی ناخوشنودی کے راستے سے حفاظت فرمائے۔

(بشکریہ ماہنامہ یادگار شیخ جولائی سنہ ۱۹۹۹ء)

(بقیہ)
## مطالعہ کی میز پر

اور وطنی نظمیں، غزلیں اور شخصی نظمیں پیش کی گئیں ہیں ان کی نعت کا یہ بند ملاحظہ فرمائیے اور لطف اٹھائیے ؎

ذکر ان کا ہے اور با چشم پر نم
نازاں ہے جن پر تاریخ آدم
ایمان مطلق ارشادِ محکم
نور مجسم جانِ دو عالم
روحِ ہدایت احمد بہ نامے
یثرب مقامے بطحیٰ خرامے

یہ کتاب اردو ادب کے طلباء، اساتذہ اور صاحبانِ علم و قلم کے لئے ایک اچھا تحفہ ہے۔

---

نام کتاب ۔ الفوز السمائی (پاکی کے مسائل)
شارح : مولانا اصغر قاسمی
صفحات : ۳۲۸، سائز ۲۲×۱۸/۸، قیمت درج نہیں۔
ملنے کا پتہ : ۔ مکتبہ اصغریہ، اعزاز العلوم ویسٹ دنانی زکی آباد (یوپی)

سنن نسائی حدیث کے موضوع پر امام عبد الرحمٰن نسائی رحمۃ اللہ علیہ کی ایک معتبر ترین کتاب ہے۔ اس کی اہمیت اور مقبولیت کا اندازہ اس سے بھی لگایا جا سکتا ہے۔ اس کتاب کو صحاح ستہ میں ایک اہم مقام حاصل ہے۔ سنن نسائی کی جلد اول (الفوز السمائی) "پاکی کے مسائل" کا نسخہ ہمارے سامنے ہے اس میں پانی کے احکام و مسائل اور آداب طہارت تفصیل کے ساتھ بیان کئے گئے ہیں۔ کتاب میں فن حدیث کی اصطلاحات ہر جا سند پر کلام۔ اور سنن نسائی کی خصوصیات اور مصنف کے حالات زندگی کا ذکر بھی شارح نے کیا ہے۔

حدیث شریف سے شغف رکھنے والے طلبا کے لئے ایک اچھی کتاب ہے۔

(بقیہ)
## امت مسلمہ کا عملی کردار

نہیں تھا جو اس نے یہاں دیکھا تھا، ہمارے لئے بس اتنا ہی ذکر کرنا کافی ہے تاکہ ہم اپنی تہذیب و تمدن کے ابتدائی دور میں اس کے رعب و جلال اور عظمت و شوکت کا کچھ اندازہ کر سکیں۔



## انگلستان کے شاہی خاندان کی

# ایک نومسلمہ خاتون

## بیگم مولانا عزیز گل اسیر مالٹا

مولانا عتیق احمد بستوی

اس مضمون میں ایک ایسی انگریز نومسلمہ خاتون کا تذکرہ ہے جنھوں نے اسلام قبول کرنے کے بعد اپنی پوری زندگی ذکر و عبادت اور خدمت و مجاہدہ میں گذاری اور اپنی آخری زندگی میں تحریک ریشمی رومال کے اہم رکن مولانا عزیز گل رحمۃ اللہ علیہ کے عقد نکاح میں آ گئی تھیں ان کے حالات کا مطالعہ خاص طور سے خواتین کے لئے بڑی عبرت کا سامان رکھتا ہے۔ افادۂ عام کی غرض سے ہم اس مضمون کو ہدیۂ ناظرین کر رہے ہیں۔ (ادارہ)

### مولانا عزیز گل

نومسلمہ خاتون بیگم عزیز گل کا تذکرہ کرنے سے پہلے مناسب معلوم ہوتا ہے کہ چند سطروں میں تحریک ریشمی رومال و تحریک آزادی کے عظیم مجاہد مولانا عزیز گل صاحب کا تذکرہ کر دیا جائے۔

مولانا عزیز گل صاحب صوبہ سرحد (پاکستان) کے باشندے ہیں۔ آپ شیخ الہند مولانا محمود حسنؒ کے لائق و معتمد ترین شاگردوں اور مریدوں میں سے ہیں۔ شیخ الہندؒ نے تحریک ریشمی رومال کے خطرناک و نازک کام کے لئے اپنے ہزارہا شاگردوں اور مریدوں میں سے جن چند حضرات کا انتخاب فرمایا تھا ان میں ایک اہم شخصیت مولانا عزیز گل صاحب کی بھی تھی۔ شیخ الہندؒ کے ساتھ آپ نے بھی قید و بند کے تمام مراحل طے کئے۔ مالٹا کے طویل زمانہ اسارت میں آپ اپنے استاذ شیخ الہند کی خدمت میں لگے رہے۔ تحریک آزادی میں آپ کا کتنا حصہ ہے؟ اس کا اندازہ سی۔ آئی۔ ڈی۔ کی اس رپورٹ سے ہوتا ہے۔

۶۹ ——— عزیز گل

پسر شہید گل، کاکا خیل پٹھان درگائی شمال مغربی سرحدی صوبہ میں رہتا ہے۔ بڑا آتش مزاج ہے۔ جب وہ دیوبند میں طالب علم تھا اسی وقت سے مولانا محمود الحسن کا پکا مرید ہو گیا تھا۔ بڑا اہم سازشی ہے۔ ہجرت کا بڑا خواہشمند ہے۔ ان لوگوں میں سے ایک یہ بھی ہے جنھوں نے ہمیشہ مولانا کو اکسایا ہے کہ وہ جہاد کے لئے ہجرت کر جائیں۔

وہ دیوبند میں خفیہ جلسوں میں شریک ہوا کرتا تھا اور دسمبر ۱۹۱۵ء میں مولانا محمود الحسن کے ہمراہ عرب گیا تھا۔ اس کے سفر حجاز سے قبل مولانا محمود الحسن نے اس کو آزاد علاقہ میں بھیجا تھا تاکہ حاجی صاحب، سیف الرحمٰن اور دوسرے منحرف لوگوں کو مطلع کر سکے کہ حضرت مولانا کا ارادہ ہندستان سے ہجرت کرنے کا ہے۔ نیز لڑائی اور جہاد کی تیاریوں کا مشاہدہ کر سکے۔ وہ حضرت مولانا کے ساتھ (عرب میں) اس وقت بھی ٹھہرا رہا جب کہ ان کے اکثر پیرو اور مریدین ہندوستان کو واپس کروائے گئے۔ یہ کہا جاتا کہ عزیز گل، انور پاشا اور جمال پاشا کے فرمان لے کر عنقریب ہندوستان آئے گا اور اس فرمان کو افغانستان لے جانا ہوگا لیکن بعد کی تحقیقات سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کو مکہ میں شریف مکہ کے حکم سے ۲۲ر دسمبر کو یا اس کے لگ بھگ گرفتار کر لیا گیا اور جدہ بھیج دیا گیا، جہاں سے ۱۲ر جنوری ۱۹۱۷ء کو اسے مصر روانہ کر دیا گیا۔ جنود ربانیہ کی فہرست میں مولوی عزیز گل کا نام لے کر کرنل دکھایا گیا ہے۔ (ریشمی خطوط کے کیس میں کون کیا ہے؟ ہنجابی سی آئی ڈی شائع کردہ الجمعیۃ بکڈپو، دہلی۔

مولانا عزیز گل صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو اللہ تعالیٰ نے طویل عمر سے نوازا۔ موصوف نے ملک کی آزادی کے لئے بڑی خدمات انجام دیں ہیں۔

### مولانا عزیز گل کی نومسلمہ اہلیہ اور ان کا خاندان

واقعہ یہ ہے کہ نومسلموں میں جس طرح کا ایمان ویقین، جذبہ و ولولہ، للّٰہیت و اخلاص ہوتا ہے خاندانی مسلمانوں میں عموماً اس کا عشر عشیر بھی نہیں ہوتا۔ خاندانی مسلمان عام طور پر اسی لئے مسلمان بنے رہتے ہیں کہ ان کی پیدائش مسلم گھرانوں میں ہوئی۔ ان کے آباء و اجداد مسلمان تھے۔ اس کے برخلاف نومسلم صرف اس لئے اسلام قبول کرتا ہے کہ وہ اسلامی عقائد و احکام و تعلیمات کا گرویدہ ہو جاتا ہے۔ اسلام اس کے دل کی آواز ہوتی ہے۔ وہ بصیرت کے ساتھ اسلام ہی کو اپنی اور سب کی نجات کا واحد راستہ تصور کرتا ہے۔ اس لئے اس کی دلی خواہش ہوتی ہے کہ پوری دنیا اسلام کے سانچے میں ڈھل جائے۔ وہ اسلام کی اشاعت اور سربلندی کے لئے سراپا جدوجہد بن جاتا ہے نومسلموں کے ذریعہ ہمیشہ امت مسلمہ کے جسم کو تازہ خون ملتا رہا ہے۔ جب بھی مسلمانوں کے اوپر غفلت اور مایوسی کے سیاہ بادل چھائے اللہ تعالیٰ نے

نومسلموں کے ذریعہ مسلمانوں کے اندر ایمان وعمل کی روح پھونکی۔ نومسلموں کے حالات اور واقعات کا پڑھنا اور سننا بھی ہمیشہ ایمان کی تازگی کا باعث بنتا رہا ہے۔

مسلمانوں کی بداعمالیوں اور کوتاہیوں کے باوجود آج کل بھی اسلام کی خوبیاں سعید روحوں کو اپنی طرف کھینچ رہی ہیں۔ ہر طبقہ اور ہر خطے کے بہت سے لوگ اسلام کے دائرے میں داخل ہوکر تبلیغ ودعوت کے کام کو آگے بڑھا رہے ہیں۔ بیسویں صدی کی انہی سعید روحوں میں سے انگلینڈ کی ایک انگریز نومسلمہ "مس جینی" ہیں، جو حلقہ بگوش اسلام ہونے کے بعد مشہور مجاہد وعالم مولانا عزیز گل کی زوجیت میں آگئیں۔

یہ "میم صاحبہ" انگلستان کے شاہی خاندان سے تعلق رکھتی تھیں۔ ان کا نام "جینی" تھا ایڈورڈ سوئم کی اولاد میں سے تھیں۔ ان کو بچپن سے علمی ذوق ملا تھا۔ ان کے شوہر محکمہ ریلوے کے ایک بڑے افسر تھے۔ کافی عرصہ سے وہ ہندوستان میں اپنے شوہر کے ساتھ رہتی تھیں۔ ان کا بس ایک لڑکا تھا اور ایک لڑکی تھی۔ مولانا محمد منظور نعمانیؒ نے ایک بار مجھے بتایا کہ اس خاتون کی دو اور بہنیں بھی ہندوستان میں تھیں، ایک اس وقت کے گورنر یوپی کی بیوی تھیں، اور دوسری ریاست رامپور کے انگریز ریزیڈنٹ کی بیوی۔

ان کے شوہر ریٹائرڈ ہوکر انگلینڈ چلے گئے اور یہ منگلور (ضلع سہارنپور) میں اپنا بنگلہ بناکر مقیم ہوگئیں۔ ان کے اسلام لے آنے کے بعد بھی شوہر انگلینڈ سے ماہوار دو سو روپیہ بھیجتا رہا۔ اس زمانہ میں ارزانی تھی۔ دو سو روپیہ اچھے گزارے کے لئے بالکل کافی رقم تھی۔ لیکن مولانا عزیز گل سے شادی کرلینے کے بعد پہلے شوہر نے روپیہ بھیجنا بند کردیا اور مولانا کی تھوڑی آمدنی میں بڑی عسرت سے انھوں نے وفات تک گذارہ کیا۔

## اسلام کی طرف

مولانا عزیز گل صاحب کے بھتیجے اور مولانا عبدالحق صاحب نافع کے صاحبزادے مولانا عبداللہ کاکاخیل نے اپنی چچی صاحبہ مرحومہ کی زبانی ان کے اسلام لانے کی کہانی اس طرح قلمبند کی ہے۔

"چچی صاحبہ مرحومہ نے اپنی حیات میں مجھے اپنے قبول اسلام اور اس کے بعد کی ازدواجی زندگی کا قصہ زبانی سنایا تھا، اس قصے کے جو اجزاء مجھے اپنے خیال کے مطابق یقینی طور پر یاد ہیں سپرد قلم کرتا ہوں۔

چچی صاحبہ نے جن کو ہم سب "مدر" کے نام سے پکارا کرتے تھے فرمایا کہ مجھے بچپن کے زمانہ ہی سے موجودہ عیسائی مذہب کی حقانیت میں شبہ ہونے لگا تھا۔ بائبل پڑھ کر طرح طرح کے اعتراضات میرے دل میں پیدا ہوتے تھے جو بسا اوقات ایک عجیب قسم کی بے چینی اور بے اطمینانی کا بھی باعث بن جاتے تھے۔ لیکن میں جب اپنی والدہ سے اس قسم کے شکوک وشبہات کا ذکر کرتی، تو وہ ڈرا دھمکا کے مجھے خاموش تو کردیتیں مگر دلیل وبرہان سے کبھی انھوں نے مجھے مطمئن کرنے کی کوشش نہیں کی اور نہ وہ مطمئن کرسکتی تھیں۔ جوں جوں عمر بڑھتی گئی میرے اس یقین میں اضافہ ہوتا گیا کہ جس دین کو ہم حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا لایا ہوا برحق سماوی دین سمجھ کر قبول کئے ہوئے ہیں، وہ بڑی حد تک اپنی حقانیت کھوچکا ہے۔ تحریف کے ہاتھوں سے وہ محفوظ نہیں رہ سکا اور اس تعلق وحی میں بشری اذہان کے پیدا کردہ افکار وخیالات اور خودساختہ حکایات وبیانات کی آمیزش ہوگئی ہے۔ جس کی وجہ سے حق وباطل اور صدق وکذب کی تمیز ہی مشکل ہوجاتی ہے۔ چنانچہ میں نے اس دین کو چھوڑنے کا فیصلہ کرکے حق کی تلاش شر مشرف بہ اسلام ہونے سے قبل میں نے کئی کافی قریب ہوکر جائزہ لیا، بعض مذاہب اور مجاہدات کے مراحل بھی بڑی حد کرلیے۔ لیکن کسی بھی مذہب سے قلب نصیب نہیں ہوا، اور حق کی تلاش بدستور رہی۔ یہاں تک کہ اسلام کے بارے میں حاصل کرنے کے لئے میں نے انگریزی قرآن مجید کا مطالعہ کیا، اور پہلی بار میں مجھ پر اسلام کی حقانیت منکشف ہو دل نے یہ فیصلہ کیا کہ یہی وہ دین ہے ج کرنے کے بعد مزید تلاش وجستجو کی نہیں رہے گی۔ قرآن مجید کے بعض خ میں میری وہ ریاضت اور مجاہدات ہوئے، جن کے مراحل میں نے بعض کی روشنی میں طے کئے تھے۔

قرآن مجید کے مطالعہ کے بع معتقدات، عبادات، معاملات اور طور پر علم تو تھا لیکن ان کی تشریح کے لئے میری طلب ابھی جاری تھی، اطمینان حاصل کرنے کے لئے بھی د علماء کے پاس جانے کی ضرورت تھی معتقدات اور قرآن مجید کے بعض دو جس طرح میں اپنے مطالعہ سے سمجھی ہوا کے نزدیک صحیح بھی ہیں یا نہیں۔

## مولانا حسین احمد مدنیؒ کی

اس مقصد کے لئے میں نے بعض مسلمانوں کے مشورہ سے دیوبند کے کسی خاص عالم یا بزرگ کا نام کرکے میں نہیں گئی تھی، بلکہ دارالعلو کر میں نے یہ دریافت کیا کہ یہاں

عالم دین کون ہیں جن کے پاس جاکر میں دین کی کچھ معلومات حاصل کرسکوں؟ اتفاق سے جس شخص سے میں نے دریافت کیا تھا وہ حضرت میاں اصغر حسین صاحب مرحوم کے عقیدت مند یا مرید تھے، وہ مجھے علما کی ایک مجلس میں لے گئے جہاں حضرت میاں صاحب مرحوم اور ان کے علاوہ اور بہت سے علما تشریف فرما تھے۔ میرے ساتھ میری جوان بیٹی بھی تھی۔ اس شخص نے حضرت میاں صاحب کی طرف اشارہ کیا کہ آپ ان کے پاس چلی جائیں، یہ بہت بڑے عالم اور بزرگ ہیں۔

میری نگاہ اچانک شیخ الاسلام حضرت مولانا حسین احمد مدنی مرحوم پر پڑی جو اس وقت بالکل ایک غیر نمایاں جگہ پر بیٹھے ہوئے تھے۔ اگرچہ اس وقت مجھے ان کے کچھ زیادہ حالات معلوم نہیں تھے، صرف ان کا نام ہی سنا تھا، لیکن تمام حاضرین مجلس کے مقابلہ میں ان کی عظمت اور شان میرے دل میں جاگزیں ہوئی۔ شاید میرے قبل از اسلام کے مجاہدات کو بھی اس ادراک میں کچھ دخل ہو ویسے مجھے اول وہلہ میں جس چیز نے زیادہ متاثر کیا وہ حضرت مدنی مرحوم کی ایک خاص ادا تھی، اور وہ یہ کہ جب ان علما اکرام نے ہم دونوں (ماں بیٹی) کو بے پردہ دیکھا تو کسی نے منہ پر چادر ڈال لی، کسی نے منہ دوسری طرف موڑا، اور کسی نے اعراض کا کچھ اور طریقہ اختیار کیا، لیکن حضرت مدنی نے اس قسم کی کوئی حرکت نہیں کی، صرف اپنی نگاہیں نیچی کرلیں اور نہایت وقار و سکون کے ساتھ اپنی جگہ بیٹھے رہے ہمیں اس وقت کچھ یوں محسوس ہوا کہ اس ایک شخص کے علاوہ بقیہ حضرات ہمیں نفرت کی نگاہ سے دیکھتے ہیں۔ حالانکہ اگر ان کو ہمارے مسلمان ہونے کا علم نہیں تو ایک انسان ہونے کی حیثیت سے بھی احترام کا سلوک ہونا چاہئے۔ دین کے احکام سے تفصیلی واقفیت نہ ہونے کی وجہ سے ہم (ماں بیٹی) یہ نہیں سمجھ سکیں کہ ان میں سے ہر شخص نے غیر محرم اور بے پردہ عورتوں سے نگاہ بچانے کے لئے اپنا اپنا طریقہ اختیار کیا ہے۔ بہر حال دل یہی کہہ رہا تھا کہ ہمیں اسی بزرگ (حضرت مدنیؒ) کی خدمت میں حاضر ہونا چاہئے۔ چنانچہ ہم دونوں ان کے پاس جاکر کھڑی ہوگئیں۔ حضرت نے جو کہ غضّ بصر کئے ہوئے تھے دریافت فرمایا کہ آپ اسلام قبول کرنے کے لئے آئی ہیں؟ میں نے عرض کیا کہ نہیں، اسلام تو میں قبول کرچکی ہوں، میں اپنے اسلام کا امتحان دینے آئی ہوں کہ آیا میں نے کس حد تک قرآن مجید کو صحیح سمجھا ہے؟ نیز قرآن مجید کے جو مجمل احکام تفسیر و تشریح کے محتاج ہیں، ان کی معلومات حاصل کرنا بھی میرا مقصد ہے۔

حضرت نے مجھ سے میرے اسلامی عقائد کے بارے میں چند سوالات کئے اور میں نے ان کے جوابات دیئے۔ حضرت نے تواضعاً فرمایا کہ آپ مجھ سے اچھی مسلمان ہیں، پھر حضرت نے کلمۂ شہادت کی تلقین ایک ایک لفظ کرکے عربی میں کرادی، اختصار کے ساتھ دین کے کچھ احکام اور حقائق بیان فرمائے۔ میں نے عرض کیا کہ حضرت کیا جنت میں جانے کے لئے آپ سے بیعت مفید ثابت ہوگی؟ ہنسنے لگے اور فرمایا کہ "شاید"۔ پھر میں نے بیعت کی درخواست کی۔ حضرت نے اپنی چادر پکڑا کر بیعت کرادی۔ اس وقت میرے دل کی عجیب کیفیت تھی، اور حضرت مدنیؒ کی عقیدت کچھ اس طرح دل میں جاگزیں ہوئی کہ میری نگاہوں میں اس وقت کے انسانوں میں ان سے عظیم تر انسان کوئی اور نہ تھا۔

(یہ باتیں آپ کے مکان پر ہوئیں)

## مولانا مدنیؒ کی دوراندیشی

اتنے میں کھانے کا وقت ہوا۔ حضرت نے فرمایا کہ آپ دونوں میری مہمان ہیں۔ لیکن جس دین کو آپ قبول کرچکی ہیں اس کے احکام میں سے یہ بھی ہے کہ غیر محرم عورتوں کے ساتھ اختلاط جائز نہیں ہے۔ اس لئے ہم اپنی مجلس میں آپ کو شریک کرنے سے معذور ہیں۔ اس کو آپ توہین نہ سمجھیں بلکہ یہ دین کا حکم ہے، جس کو قبول کرنے میں ہم سب کے دین و دنیا کا فائدہ ہے۔ یہ سن کر حضرت مدنیؒ کی عظمت اور دل میں بڑھ گئی کہ یہ کس درجہ کے حساس و باریک بیں بزرگ ہیں۔ دین کا حکم بتلانے میں حکمت کے کن دقیق اصولوں کا لحاظ رکھتے ہیں۔ انھوں نے نہ صرف یہ کہ دین کا حکم سمجھایا بلکہ ہماری نفسیات کا بھی کتنا خیال رکھا۔

الغرض اپنی ایک ایک ادا سے وہ اسلامی اخلاق کا مجسم نمونہ ثابت ہو رہے تھے۔ میں نے عرض کیا کہ حضرت اس بات کی آپ فکر نہ کیجئے کہ ہم مجلس سے علاحدگی کو ناگوار محسوس کریں گے۔ اگر ہمیں اسلام کا یہ حکم نہ بتایا جاتا تو طبعاً بھی ہمیں یہ گوارا نہ تھا کہ آپ کے ساتھ بیٹھ کر ایک ہی تھال میں سب ہاتھ ڈال کر اکٹھے کھانا کھائیں۔ ہمارا ابھی وہ تزکیہ نہیں ہوا ہے اور نہ ہی توکل کا وہ مقام ہمیں حاصل ہے کہ طبّی ہدایات سے چشم پوشی کرکے جراثیم کے متعدی ہونے سے بالکل بے خوف و خطر بن جائیں۔ دین کا حکم ہونے کے علاوہ ہماری طبیعت کا تقاضا بھی یہی ہے کہ ہم الگ کھانا کھائیں۔ چنانچہ ہمارے کھانے کا علاحدہ انتظام ہوا۔

## مولانا عزیز گل صاحب سے استفادہ و تعلق

مولانا سیاح الدین صاحب کاکاخیل جو مولانا عزیز گل کے قریبی عزیز ہیں اپنے مقالہ میں تحریر فرماتے ہیں:

قصبہ منگلور (جہاں ان نومسلم خاتون کا قیام تھا) دیوبند سے تقریباً ۱۴ میل دور ہے، مگر یہ راستہ پیدل کا ہے۔ اس زمانہ میں کسی قسم

(باقی ص ۲۷ پر)

# اقبالؔ کا تصوّرِ شاہین

انیس چشتی، پونہ

عالمی ادبیات میں پرندوں کا تذکرہ کچھ نیا نہیں۔ رامائن جیسی قدیم دیومالائی تصنیف سے لے کر شیکسپیئر اور کیٹس جیسے شاعروں تک نے پرندوں کو اپنے جامد تصورات کو ایک جہانِ معنی پہنانے کے لئے استعمال کیا ہے۔ رامائن میں جٹایو (گروڈا)، شیکسپیئر کی شاعری میں PHOENIX اور KEATS کی شاعری میں NIGHTINGALE ایک مستقل کردار کے حامل رہے ہیں۔

ہمیں یہ کہنے میں کوئی باک نہیں کہ شاہین کا تصور خالصۃً مشرقی ہے۔ آج سے تقریباً ساڑھے چار ہزار سال پہلے نمرود نے حضرت ابراہیمؑ کے خدا کو مار ڈالنے کے لئے بھوکے عقابوں کا سہارا لیا تھا اور انھیں اپنے تخت سے باندھ کر پرواز بھری تھی۔

شاہین بازی، شاہین پروری، اور شاہین سرائی بابل اور ایران کے بادشاہوں اور شاعروں کے خاص مشغلے رہے ہیں اور روم اور پرشیا اور بازنطینی عیسائی فرمانرواؤں نے صلیبی جنگوں میں اپنی تقدس مآبی کو دوام بخشنے کے لئے شاہین کو بطور شجاعت و ہمت، طاقت و سرعت اور وسعت و ہمہ جہتی کی علامت کے طور پر استعمال کیا تھا۔ آج بھی شاہین امریکہ کے جھنڈے اور سکّے کا نشانِ امتیاز ہے اور علاماتی طور پر PHOENIX کہلاتا ہے۔ PHOENIX دراصل عربی لفظ قُقْنُس کی انگریزی ہے اور THE READERS ENCYCLOPEDIA. II EDITION. کے مطابق:

"A MYTHICAL ARABIAN BIRD, THE ONLY ONE OF ITS KIND. AT THE END OF A CERTAIN NUMBER OF YEARS, IT WAS SAID TO MAKE A NEST SPICES, SING A MELODIOUS DIRGE, FLAP ITS WINGS TO SET FIRE TO THE PILE, CONSUME IT SELF IN THE ASHES, BUT COME FORTH WITH NEW LIFE TO REPEAT THE FORMER ONE.

ترجمہ:۔ ایک عربی اساطیری (فرضی) پرندہ، جو اپنی مثال آپ ہے۔ برسہا برس گذر جانے پر مصالحہ دار اور معطر شاخوں سے اپنا آشیانہ بناتا ہے اور نہایت سریلی آواز میں موت کا نغمہ چھیڑ دیتا ہے اور اپنے پروں کو پھڑپھڑاتا ہے یہاں تک کہ تیلیاں جل اٹھتی ہیں اور وہ اپنے ہی گھونسلے کی چتا میں جل کر راکھ ہو جاتا ہے۔ لیکن ایک مدت گذر جانے کے بعد اسی راکھ سے دوبارہ جی اٹھتا ہے۔

بات یہیں ختم نہیں ہوتی۔ اس اساطیری پرندے کے عربی نژاد ہونے کی ایک اور دلیل یہ بھی ہے کہ پچھلے ہزارے کے نصف آخر سے یورپ کے دوا سازوں نے اپنی دوکانوں کی تختیوں پر ققنس کی تصویر کو علامت کے طور پر استعمال کرنا شروع کر دیا ہے اور یہ کیمیاداں آج بھی اپنے آپ کو ALCHEMISTS کہتے ہیں اور یہ حقیقت ساری دنیا کو معلوم ہے کہ الکیمیا کے موجد عرب سائنسداں ہیں اور چونکہ یہ پرندہ اپنے آپ کو کیمیا زدہ شاخوں میں جلا کر راکھ کر لیتا ہے۔ اس لئے یہ تناظر ادویہ اور لافانی حیات کی علامت بن گیا ہے۔ کہتے ہیں کہ ققنس کا عرصۂ حیات ۵ سو برس سے لے کر پندرہ سو برس پر محیط ہوتا ہے۔ شاہین (EAGAL) بھی اسی تلمیح کا ایک جزء ہے۔

شاہین اپنی ان تمام تر صفتوں کے باوجود اقبال کے معیار پر پورا نہیں اترتا تھا۔ اس لئے انھوں نے اپنے تخیل کے خزانے سے اسے مزید صفتیں عطا کی ہیں۔ ریاضیات کی طرح فلسفے کی بھی کئی گرہیں ہیں۔ اور وہ اپنے اصول اور معیار کو ثابت کرنے کے لئے جبر و مقابلے کی طرح کئی منزلیں طے کرتا ہے۔ یعنی جب کسی تصور کو ثابت کرنے کے لئے اثبات (POSITIVITY) کا پیمانہ ختم ہو جاتا ہے تو نفی (NEGATION) یا (NONENTITY) کے پاتال کو آسمان کے قلابوں سے ملانا پڑتا ہے اور 'لا' و 'الا' کے سہارے بات آگے بڑھانی پڑتی ہے۔ شاید یہی وجہ ہے کہ اقبالؔ، شاہین کی عظمت کو ثابت کرنے کے لئے اس کے مقابلے میں 'کبک'، 'تدرو'، عصفور، دُرّاج، بلبل، کرگس، کبوتر، تیتر، شبپرک، اُلّو، چکور، زاغ، قمری، عندلیب، طاؤس اور کوئل جیسے کمزور، گداگر، شاطر، ناتواں، پست ہمت، بد ذوق، ضعیف، غلام صفت، رنگین، مُردار خور، خوشنوا، جاذب نظر اور دلبر نمے لائے ہیں۔

فلسفے کا ایک اور عیب یہ ہے کہ وہ 'معلوم' کو 'نامعلوم' اور 'نامعلوم' کو چیستاں بنا دیتا ہے۔

اقبال کا خطاب ایک ایسی قوم سے تھا جو "دو جمع دو چار" اور "دو ضرب دو چار" پر یقین رکھنے کے ساتھ ساتھ "دو جمع کو قوسین میں دو تقسیم کا جواب تین" $3 = (2 \div 2) + 2$ کی موجد تھی۔ ہماری مراد الجبرا سے ہے۔ اسی قوم نے غزالیؒ، فارابی اور ابن تیمیہؒ کو بھی پیدا کیا تھا۔ یہ وہی افراد تھے جنھوں نے مغربی فلسفیوں کو مجرموں کے کٹہرے میں کھڑا کرکے ان کے ہاتھ سے کتابیں چھین لی تھیں۔ یہی وجہ تھی کہ اقبال نے فلسفے کے غیر مرئی اور ماورائی تصورات کو رفاہِ عام کے لئے نامیاتی پیکر عطا کیا تھا۔ اگر فلسفے کا مقصد علومِ آدمؑ اور تسخیرِ کائنات ہے تو اقبال بجا طور پر انسانیت کی فلاح کے لئے فاطمہ بنت عبداللہ کی شہادت، دلِ مرتضیٰؓ، اسمٰعیلؑ کے آدابِ فرزندی، صدیقؓ کے سوز، بوئے اسد اللّٰہیؓ، ضربِ کلیمیؑ، ٹیپو کی باطل شکنی، طارق ابن زیاد کی بے سامانی، عبدالرحمٰن اوّل کی نخل بانی، رومیؔ اور رازیؔ کی حکمت شناسی اور پھر محمود، غزنوی، ایاز، چشتیؒ، رام، نانک، سوامی رام تیرتھ، لولابی، بھرتری ہری اور ایسی ہی لاتعداد شخصیتوں کے احسان مند ہیں جو دراصل کمالِ انسانیت کی تفسیریں ہیں۔

اقبال صرف شخصیات پر ہی اکتفا نہیں کرتے بلکہ وہ زندگی کی رمق پائی جانے والی دیگر علامتوں کی تلاش میں بھی رہتے ہیں۔ پھر چاہے وہ مسجد قرطبہ ہو یا مسجد قوت الاسلام، کاروانِ بہار ہو یا جوئے کہستاں، چاندی ہو یا سونا، پارہ ہو یا آئینہ، اقبال اس کے کندھوں پر ہاتھ رکھ کر اپنا پیغام انسانیت کے نام پہونچا ہی دیتے ہیں۔ ذرا یہ اشعار سنئے:

وہ جوئے کہستاں اچکتی ہوئی
اٹکتی، لچکتی، سرکتی ہوئی
اچھلتی، پھسلتی، سنبھلتی ہوئی
بڑے پیچ کھا کر نکلتی ہوئی
رکے جب تو سل چیر دیتی ہے یہ
پہاڑوں کے دل چیر دیتی ہے یہ

ذرا دیکھ اے ساقیٔ لالہ فام
سناتی ہے یہ زندگی کا پیام

اسی نظم کے یہ اشعار بھی ملاحظہ ہوں:

دمادم رواں ہے یمِ زندگی
ہر اک شئے سے پیدا رمِ زندگی
پسند اس کو تکرار کی خو نہیں
کہ تو میں نہیں اور میں تو نہیں
چمک اس کی بجلی میں، تارے میں ہے
یہ چاندی میں، سونے میں، پارے میں ہے
اسی کے بیاباں، اسی کے ببول
اسی کے ہیں کانٹے، اسی کے ہیں پھول
کہیں اس کی طاقت سے کہسار چور
کہیں اس کے پھندے میں جبریلؑ و حور
کہیں جرّہ شاہینِ سیماب رنگ
لہو سے چکوروں کے آلودہ چنگ
کبوتر کہیں آشیانے سے دور
پھڑکتا ہوا جال میں ناصبور

(ساقی نامہ: بالِ جبریلؑ)

اقبال کا شاہین بھی اسی طویل اور نہ ختم ہونے والی نامیاتی فہرست کا ایک رکنِ رکین ہے۔ وہ اقبال کی فکرِ فلک رس کا محض ایک خاموش تماشائی نہیں بلکہ اس طویل سفر کا ایک ساتھی بھی ہے۔ وہ اقبال کا پروردہ ہے لیکن خانہ زاد نہیں، ندیم ہے لیکن غلام نہیں، وفادار ہے لیکن چوکیدار نہیں۔ اقبال کی ہدایت کے مطابق وہ قصرِ سلطانی کے گنبدوں پر آشیانہ نہیں بناتا بلکہ پہاڑوں کی چٹانوں پر بسیرا کرتا ہے۔ مہینوں بھوکا پیاسا رہ جاتا ہے لیکن مردار کی طرف آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھتا، اسے شکارِ زندہ کی لذت نصیب ہے۔ وہ بھی اقبال کی طرح پرندوں کی دنیا کا درویش ہے، وہ زاہد ہے لیکن زاہدِ خشک نہیں، وہ راہب ہے لیکن حیات کی نمو پر یقین رکھتا ہے، وہ پرندہ ہے لیکن خیابانوں سے پرہیز کرتا ہے اسی لئے اپنا آشیانہ نہیں بناتا۔ اقبال نے لفظ "رزق" کا آفاقی نظام سمجھا دیا ہے کہ رزق صرف آب و دانہ، کھانا پانی، رنگینؔ اور 'PAY SCALE'، رشوت و چاپلوسی یعنی LIVELIHOOD کے نعرے کے طور پر "جو کچھ کروں گا پیٹ کے لئے کروں گا اور پیٹ کے سوا کچھ نہ کروں گا" کا نام نہیں بلکہ یہ ایک روحانی اور کائناتی نظام کا عنوان ہے جو بندوں کو مل کر ہی رہتا ہے۔ انسان کی سماجی، معاشی، تعلیمی، علمی، روحانی اور ہر قسم کی برتری اور ترقی کا نام رزق ہے۔ یہاں تک کہ موت رزق کی اعلیٰ ترین قسم ہے۔ بقول قاری طیب صاحبؒ کہ "سردیوں میں گرم پانی اور گرمیوں میں ٹھنڈا پانی بھی رزق ہے"۔

اقبال کے شاہین نے اپنے آقا کے رزق کا مطلب سمجھ لیا ہے، اسی لئے اسے اس دنیا سے نفرت ہو گئی ہے جہاں انسان، نوعِ انسان کا شکاری اور پیٹ کا پجاری ہے۔ چنانچہ اقبال کی تعلیمات پر عمل کرتے ہوئے اس نے خلوتوں کی تلاش میں دور جنگل بیابانوں کی راہ اپنائی ہے۔ فضائی دنیا کا وہ ایک مثالی پرندہ ہے اور شاید یہی وجہ ہے کہ اقبال بلاتکلف یہ کہہ بیٹھتے ہیں کہ:

نوا پیرا ہو اے بلبل کہ ہو تیرے ترنّم سے
کبوتر کے تنِ نازک میں شاہیں کا جگر پیدا

(خضرِ راہ: بانگِ درا)

گرماؤ غلاموں کا لہو سوزِ یقیں سے
کنجشکِ فرومایہ کو شاہیں سے لڑا دو

(فرشتوں کا گیت: بالِ جبریلؑ)

کلامِ اقبال میں "شاہین" کے عنوان سے ایک مستقل نظم ہے۔ اس سے قطع نظر ہم چاہتے ہیں کہ شاہینی صفات کو بدرجۂ اتم سمجھ لینے کے لئے آپ مندرجہ ذیل اشعار بھی سنتے چلیں:

گذر اوقات کر لیتا ہے یہ کوہ و بیاباں میں
کہ شاہیں کے لئے ذلت ہے کارِ آشیاں بندی

(غزل نمبر: بالِ جبریلؑ)

ہیں، اقبال کو اپنی اولاد کی طرح عزیز ہے۔ اس
خبرگیری اور دعوت کج کلاہی و باکبازی کے
ران اقبال اپنے بیٹے کا عکس اس میں دیکھتے ہیں:

دہ فریب خوردہ شاہیں، جو پلا ہو کرگسوں میں
اسے کیا خبر کہ کیا ہے رہ و رسمِ شاہبازی
(غزل ۱۳: بالِ جبریلؔ)

برہنہ سر ہے تو عزمِ بلند پیدا کر
یہاں فقط سرِ شاہیں کے واسطے ہے کلاہ
(غزل ۲۳: بالِ جبریلؔ)

تو شاہیں ہے پرواز ہے کام تیرا
ترے سامنے آسماں اور بھی ہیں
(غزل ۲۷: بالِ جبریلؔ)

جیتے کا جگر چاہئے، شاہیں کا تجسس
جی سکتے ہیں بے روشنئی دانش و فرہنگ
کر بلبل و طاؤس کی تقلید سے توبہ
بلبل فقط آواز ہے، طاؤس فقط رنگ
(غزل ۵۸: بالِ جبریلؔ)

ترا اندیشہ افلاکی نہیں ہے
تری پرواز لولاکی نہیں ہے
یہ مانا اصل شاہینی ہے تیری
تری آنکھوں میں بے باکی نہیں ہے
(رباعی: بالِ جبریلؔ)

ترا جوہر ہے نوری پاک ہے تو
فروغِ دیدۂ افلاک ہے تو
ترے صیدِ زبوں افرشتہ و حور
کہ شاہینِ شہِ لولاک ہے تو
(رباعیات: بالِ جبریلؔ)

ہوئی نہ زاغ میں پیدا بلند پروازی
خراب کر گئی شاہیں بچے کو صحبتِ زاغ
(جاوید کے نام: بالِ جبریل)

نہیں تیرا نشیمن قصرِ سلطانی کے گنبد پر
تو شاہیں ہے بسیرا کر پہاڑوں کی چٹانوں پر
(ایک نوجوان کے نام: بالِ جبریلؔ)

پرواز ہے دونوں کی اسی ایک فضا میں
کرگس کا جہاں اور ہے شاہیں کا جہاں اور
(حال و مقام: بالِ جبریلؔ)

اپنے دسترخوان پر بھنا ہوا تیتر دیکھ کر عربی کے مشہور شاعر اور فلسفی ابوالعلامعرّی کا REACTION ملاحظہ فرمائیں:

افسوس صد افسوس کہ شاہیں نہ بنا تو
دیکھے نہ تری آنکھ نے فطرت کے اشارات
تقدیر کے قاضی کا یہ فتویٰ ہے ازل سے
ہے جرمِ ضعیفی کی سزا مرگِ مفاجات
(ابوالعلامعرّی: بالِ جبریلؔ)

اسی لئے وہ نوجوان نسل کو شاہینی تناظر میں تلقین کرتے ہیں کہ:

شاہیں کبھی پرواز سے تھک کر نہیں گرتا
پُردم ہے اگر تو، تو نہیں خطرۂ افتاد
(اسرارِ پیدا: ضربِ کلیم)

اے جانِ پدر نہیں ہے ممکن
شاہین سے تدرو کی غلامی
(جاوید سے: ضربِ کلیمؔ)

اب یہ بحث بہت پرانی ہو چکی ہے کہ شاہین کے مزاج میں خونخواری ہے اور وہ اہنسا کا انکاری ہے کیونکہ وہ فضا کے اچھوتوں کا شکار کرتا ہے اور ان کے گرم گرم خون سے اپنی پیاس بجھاتا ہے۔ اب اس کا کیا علاج کہ اقبال کے شاہین کے علاوہ بھی جو عام باز، عقاب یا شکرے ہیں وہ بھی بین الاقوامی سطح پر فطرتاً گوشت خور (NON-VEGETARIAN) واقع ہوئے ہیں۔ ہندوستان میں رہنے والے چند مٹھی بھر افراد کی باتوں میں آکر تو شاہین گھاس کھانے سے رہا۔ جب کہ بھارتی شیر بھی آج تک سبزی خور نہ بن سکا۔ ان تمام اصولی بحثوں سے قطع نظر خود اقبال نے معصوم پرندوں پر ٹوٹ پڑنے کے لئے شاہیں کی تخلیق نہیں کی ہے۔ وہ خود اس کے انکاری ہیں اور کہتے ہیں کہ:

جو کبوتر پر جھپٹنے میں مزا ہے اے پسر
وہ مزا شاید کبوتر کے لہو میں بھی نہیں
(نصیحت: بالِ جبریلؔ)

اور اقبال کی شہرہ آفاق نظم "شاہین" کے یہ اشعار:

حمام و کبوتر کا بھوکا نہیں میں
کہ ہے زندگی باز کی زاہدانہ
جھپٹنا، پلٹنا، پلٹ کر جھپٹنا
لہو گرم رکھنے کا ہے اک بہانہ
(شاہین: بالِ جبریلؔ)

ان اشعار کو نقل کر کے ہم یہ بالکل ثابت نہیں کرنا چاہتے کہ اقبال کا شاہیں ولی صفت ہے لیکن اتنا ضرور کہنا چاہیں گے کہ وہ تکمیل خودی، نفس شناسی، علوئے کردار، قول و فعل کی ہم آہنگی، بے نیازی و یکسوئی اور بلندی و آفاقیت کی جانب ایک مجسم پیش رفت ہے ؎

کتابِ ملّتِ بیضا کی پھر شیرازہ بندی ہے
یہ شاخِ ہاشمی کرنے کو ہے پھر برگ و بر پیدا

---

سبق پھر پڑھ صداقت کا، عدالت کا، شجاعت کا
لیا جائے گا تجھ سے کام دنیا کی امامت کا
(طلوعِ اسلام: بانگِ درا)

(یہ مقالہ یونیورسٹی گرانٹس کمیشن کے زیر اہتمام منعقدہ ایک سیمینار "فلسفۂ اقبال اور دورِ حاضر" کے تحت مورخہ ۷ راگست ۱۹۹۹ء کو عروس دکن پونہ میں ایک مؤقر مجلس میں پڑھا گیا۔)

(پانچویں و آخری قسط)

سلسلہ کے لئے ۲۵ر اگست ۹۹ء کا شمارہ ملاحظہ فرمائیں

# امتِ مسلمہ کا عملی کردار

مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی

## تمدن و حسن انتظام کی خوبی

تمدن و حسن انتظام میں مسلمانوں نے اپنے دور عروج میں بڑا اہتمام پیدا کیا تھا جو آج کے متمدن دور سے کم نہیں بلکہ بڑھا ہوا نظر آتا ہے اس کی بعض تفصیلات بطور نمونہ ذیل میں پیش ہیں۔

عبدالرحمن ثالث کے زمانے میں اسلامی اندلس کا پایہ تخت قرطبہ تہذیب و تمدن کی بلندیوں پر تھا۔ ... کے وقت چراغوں سے پورا شہر جگمگا ... راہ گیر دس میل (سولہ کیلومیٹر) اس کی روشنی ... چلتا تھا، اور کہیں سے روشنی غائب نہ ہوتی۔ اس کی گلیاں بلاط کے قیمتی ٹائلس سے مزین اور اس کی سڑکیں کوڑا کرکٹ سے پوری طرح پاک تھیں اس کے ارد گرد ہرے بھرے گھنے باغات تھے، آنے والا شہر میں داخل ہونے سے پہلے کلی گھنٹے ان چمن زاروں سے جی بہلاتا۔ اس کی آبادی دس لاکھ سے زیادہ تھی (یہ اس زمانہ کی بات ہے جب یورپ کے .... بڑے سے بڑے شہر کی آبادی بھی پچیس ہزار سے زیادہ نہ تھی) اس میں نو سو حمام خانے دو لاکھ تراسی ہزار مکانات، اسّی شاندار محل اور چھ سو مسجدیں تھیں۔ اس کا دائرہ تیس ہزار گز تھا۔ اس کا ہر باشندہ تعلیم یافتہ تھا۔ اس کی صرف ایک سمت یعنی مشرقی حصہ میں ایک سو ستر ایسی خواتین تھیں جو ہر وقت خط کوفی میں مصاحف لکھنے میں مشغول رہتیں۔ اس میں اسّی مدارس تھے جہاں غریب و ... تعلیم پاتے تھے، اور پچاس اسپتال ... اس کی مسجد آج تک فن تعمیر کی زندہ جاوید نشانی ہے۔ اس کے اذان خانے کی بلندی چالیس گز تھی، اس کا باریک گنبد چھید دار لکڑی کے ستونوں پر قائم تھا جس کو مختلف قسم کے ایک ہزار ترانوے (۱۰۹۳) سنگ مرمر کے ستون سہارا دیئے ہوئے تھے جو شطرنج کی بساط کی طرح معلوم ہوتے تھے۔ ستونوں کی اس ترتیب سے لمبائی میں انیس (۱۹) اور چوڑائی میں اڑتیس (۳۸) صحن بنتے تھے۔ اس مسجد میں رات کے وقت ۴ ہزار ۷ سو چراغ روشن کئے جاتے جس میں ہر رات بارہ سیر تیل خرچ ہوتا۔ مسجد کے جنوبی رخ پر پیتل سے جڑھائے ہوئے انیس (۱۹) دروازے تھے جو عجیب و غریب انداز سے بنائے گئے تھے۔ اور بیچ کے دروازے پر سونے کی تختیاں لگائی گئی تھیں۔ مشرقی اور مغربی سمت میں ان دروازوں سے ملتے جلتے نو (۹) دروازے اور تھے، جہاں تک اس کے محراب کا تعلق ہے تو وہ تعریف سے بالاتر ہے انگریز مورخ کی یہ بات کافی ہے کہ یہ سب سے حسین و جمیل چیز ہے جس پر کسی انسان کی نظر پڑی ہو۔ اس سے زیادہ خوبصورت چیز نہیں دیکھی گئی نہ قدیم میں نہ دور جدید میں۔

اس میں ایسی حسین و جمیل، دلکش، جاذب نظر اور عجیب و غریب چیزیں تھیں جو بالخصوص اس زمانہ کے اعتبار سے ذہن رسا سے بالاتر تھیں، دیکھنے والا چونک جاتا اور اس کی حیرت کی انتہا نہ رہتی اور وہ یہ کہنے پر مجبور ہو جاتا کہ دنیا میں ایسا خوبصورت کوئی محل نہیں ہے۔

قرطبہ کے ترقیاتی حالات کے ساتھ قصر زہرا کا بھی تذکرہ قابل ذکر ہے۔ جو دلکشی و جاذبیت کی وجہ سے تاریخ کے صفحات میں پائندہ ہے یہاں تک کہ ترکی مؤرخ ضیا پاشا نے لکھا ہے کہ یہ ایسا نادرہ روزگار ہے جس کی نظیر ابتدائے آفرینش سے کسی عمارت ساز کے ذہن میں نہیں آئی اور نہ ہی کسی انجینئر کے عقل و فکر میں اس کی تصویر ابھری، جب سے عقل و خرد کا وجود ہے۔

زہرا کی تعمیر میں چار سال لگے تھے، زمین پر لگے ہوئے پتھروں کے علاوہ جو پتھر ہر روز بنائے جاتے تھے ان کی تعداد چھ سو تھی، اور ہر دن کام کرنے والے دس ہزار ہوتے تھے اور اس میں ہر روز چودہ سو خچروں سے کام لیا جاتا۔ ہر تین دن پر گیارہ سو بوجھ سے بھرا ہوا چونا اور گچ آتا۔ جہاں تک زہرا کی جامع مسجد کا تعلق ہے تو اس میں ہر روز ایک ہزار ماہر کاریگر کام کرتے تھے۔ جن میں سے تین سو مستری ہوتے، دو سو بڑھئی اور پانچ سو مزدور اور دوسرے کاریگر، اس کی تعمیر صرف اڑتالیس دن میں مکمل ہوئی تھی، اور یہ ایسی سرعت و جلدی کے ساتھ ہوا جس کی نظیر نہیں ملتی۔

اس شاندار محل میں خلیفہ مستنصر نے ۳۵۱ھ میں اسپین کے بادشاہ اردون بن اذفونش کا استقبال کیا۔ جب وہ زہرا میں داخل ہوا اور اس کی شان و شوکت، حشم و خدم، ہتھیار اور سپاہیوں کو دیکھا تو اس کے ہوش اڑ گئے۔ اس کا کروفر دیکھ کر وہ دنگ رہ گیا، اس کی آرائش و زیبائش سے اس کی آنکھیں پھٹی اور کمر جھکی جا رہی تھی، اور فرط حیرت سے سیدھے کھڑا نہیں ہوا جاتا تھا، وہ اپنی قسمت پر نازاں تھا کہ زندگی میں اس کی ایک مرتبہ زیارت

نصیب ہوئی، اس کے روئیں روئیں سے تشکر و احسانمندی کے چشمے ابل رہے تھے۔ پھر جب وہ خلیفہ کی نشست گاہ پر پہونچا جس کے ایک طرف اعیان مملکت اور بڑے بڑے فاضل و قابل علماء و خطباء اور سپہ سالار تھے تو وہ اور بھی ششدر ہوا۔ پھر جب اسپین کا بادشاہ خلیفہ مستنصر سے قریب ہوا تو اپنا سر کھول لیا، ٹوپی اتارلی، اور کھلے سر رہا۔ یہاں تک کہ خلیفہ نے قریب ہونے کی اجازت دی۔ پھر جب وہ خلیفہ کے بالمقابل کھڑا ہوا تو کچھ دیر کے لئے سجدہ ریز ہوگیا، پھر سیدھا کھڑا ہوا، پھر چند قدم آگے بڑھا پھر دوبارہ سجدے میں گر پڑا، یہ عمل کئی بار کیا، یہاں تک کہ خلیفہ کے سامنے آگیا، اور ان کے ہاتھ کا بوسہ لینے کی غرض سے بڑھا تو خلیفہ نے ہاتھ بڑھادیا۔ پھر وہ ایڑی کے بل پر خلیفہ کی جانب پشت کئے بغیر پچھلے پاؤں واپس ہوا، پھر ایک تخت پر بیٹھا جو خاص طور سے اسی کے لئے تیار کیا گیا تھا۔ مستنصر نے کہا کہ آپ کا آنا مبارک ہو اور آپ کے لئے فرحت بخش ثابت ہو، آپ کی آرزوئیں پوری ہوں اور آپ مسرور ہوں، ہمارے پاس اس سے کہیں زیادہ ہے جو آپ کے خیال میں رہا ہوگا۔ جب خلیفہ کی بات کا ترجمہ کیا گیا تو اس کا چہرہ کھل اٹھا اور اپنی کرسی سے نیچے اتر کر فرش کو بوسہ دیا پھر کہا میں غلام ہوں، امیر المومنین میرے آقا ہیں، جو فضل و احسان میں اپنی مثال آپ ہیں اور عظمت و بزرگی کے مقام بلند پر فائز ہیں، اپنے اور ماتحتوں کے بارے میں بڑے پختہ ہیں، اپنے فضل سے مجھے جو مقام دیں اور اپنی خدمت کا موقع دیں آپ کا احسان ہے، میری خواہش ہے کہ میں آپ کو کچھ مشورہ دوں اور خیر خواہی کی بات کہوں، خلیفہ نے ان سے کہا آپ کا مقام ہمارے نزدیک ایسے شخص کا ہے جو ہماری بہتر رائے کا مستحق ہے، اور حسن رائے رکھتا ہے، اور ہم آپ کو آپ کی قوم پر وہ فوقیت اور ترجیح دیں گے جو آپ کو خوش کردے گی، اور جس کے ذریعے آپ ہماری جانب اپنے میلان اور ہمارے ظل سلطانی سے سایہ لینے کی اہمیت کو جان لیں گے۔

جب وہاں سے غرناطہ گئے تو ہم پر فن تعمیر کی عظمت قصر الحمراء کی شکل میں آشکارا ہوئی، یہ ایک نادر اور عجیب و غریب مثال ہے۔ جس کے زائرین دہشت زدہ رہ جاتے ہیں، مرور زمانہ کے باوجود یہ قصر دنیا بھر کے زائرین کا مرکز توجہ بنا ہوا ہے، یہ قصر ایک پہاڑ کی ڈھلوان پر ہے جہاں سے غرناطہ کا پورا شہر اور آس پاس کے وسیع و عریض لہلہاتے سبزہ زار نظر آتے ہیں، یہ دنیا کی تمام جگہوں سے خوبصورت اور دیدہ زیب لگا، اس میں کئی ہال ہیں جن میں سے قاعۃ الأسود، غرفۃ الأختین، قاعۃ العدل اور قاعۃ السفراء وغیرہ ہیں۔ اس مختصر سے بیان میں ہمارے لئے ممکن نہیں ہے کہ پورے طور پر حمراء کی منظر کشی کریں۔ ہمارے لئے اس کے سلسلہ میں فرانس کے شاعر نیکنور ھوجو نے جو کہا ہے وہی کافی ہے۔

"اے حمراء اے حمراء! اے وہ محل کہ تم کو ملائکہ نے اپنے خیال کے مطابق زینت بخشی اور تمہیں ہم آہنگی کی مثال بنادیا۔ اے معزز و خوبصورت پھولوں اور ٹہنیوں جیسے نقش و نگار سے سجا ہوا قلعہ! تو اس طرح جھکا ہوا ہے لگتا ہے کہ گرنے کے قریب ہے، جب مہتاب کی سیمیں کرنیں تمہاری دیواروں پر تمہارے عربی ڈیزائن کے دریچوں سے عکس ڈالتی ہیں تو رات میں سحر انگیز آواز سنائی دیتی ہے۔

جہاں تک اندلس کے دوسرے شہروں اور ان کی عظمت و سربلندی کا تعلق ہے تو یہ ایسا موضوع ہے جو بہت طویل ہے، ہم یہاں صرف اشبیلیہ کا ذکر کررہے ہیں، جس میں صرف ریشمی کپڑا بننے کے لئے چھ ہزار پاور لوم ہیں، یہ شہر اپنے چہار جانب سے زیتون کے پیڑ سے گھرا ہوا ہے، اسی وجہ سے وہاں ایک لاکھ زیتون کا تیل نکالنے کے کارخانے ہیں۔

عام طور پر اسپین کے شہر آباد ہیں، ہر شہر مختلف صنعتوں میں مشہور ہے، یورپ بہت دلچسپی سے متوجہ ہوتا ہے جس کی کوئی مثال نہیں ہے۔ حتیٰ کہ یہ زرہ، خود اور فولاد پر پانی چڑھانے کی فیکٹریوں میں مشہور ہے۔ یورپ والے ہر جانب سے اس کے خریدنے کے لئے آتے ہیں۔ زینو اپنی کتاب "الغارۃ علی فرنسا" میں رقم طراز ہے۔ عربوں نے جب اندلس سے فرانس کے جنوب پر حملہ کیا اور انھوں نے سمح خولانی، عیسہ کلبی اور ثقفی کی قیادت میں اربونہ، قرقشونہ، افینون اور لیون کو فتح کرلیا اس وقت وہ سب اس طرز کے ہتھیاروں سے لیس تھے کہ اس کی نظیر فرانسیسیوں میں نہیں ملتی۔

اس کے بعد عالم اسلامی کی مشرقی جانب چلتے ہیں، تاکہ ہم اس کے بڑے شہر اور اس کی دلکش تہذیب و ثقافت کی مثالیں دیکھیں، میں یہاں صرف بغداد پر اکتفا کرتا ہوں، جب اس کو آباد کیا گیا تو وہ کس طرح دنیا کے عجائبات میں سے تھا جس کی نظیر زمانۂ قدیم میں نہیں ملتی۔

مشہور عباسی خلیفہ منصور کے بغداد بسانے سے قبل بغداد بہت مختصر اور چھوٹی سی اناج کی منڈی تھا۔ وہاں ہر سال کے آغاز میں قریبی جگہوں کے تاجر جمع ہوتے تھے۔ جب منصور نے اس کو بسانے کا ارادہ کیا تو انجینیروں اور عمارت سازی، کھیتی باڑی، پیمائش اور آراضی کی تقسیم سے واقف کاروں کو بلایا پھر اس کی بنیاد کے موقع پر پہلی اینٹ خود اس نے اپنے ہاتھ سے رکھی اور کہا۔

"بسم اللہ الرحمن الرحیم والحمدللہ یورثہا من یشاء من عبادہ والعاقبۃ للمتقین" اس اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور بہت رحیم ہے، اور تمام تعریفیں اللہ کے لئے ہیں، وہ بندوں میں سے جس کو چاہے اس کا وارث بناتا ہے۔ اور انجام کار متقیوں کے لئے ہے۔ پھر کہا "ابنوا علی برکۃ اللہ"

اللہ کی برکت سے تعمیر شروع کردو۔ اس کی تعمیر میں زرکثیر صرف ہوا یعنی چار ملین آٹھ لاکھ درہم، اس میں کام کرنے والوں کی تعداد ایک ہزار تھی، اور اس کی تین فصیلیں تھیں جو ایک دوسرے سے ملی ہوئی تھیں اس کی آبادی دو ملین تھی، مشرقی جانب اس کے راستوں اور گلیوں کی تعداد چھ ہزار اور مغربی جانب چار ہزار تھی، اور وہاں دجلہ و فرات کے علاوہ گیارہ دوسری چھوٹی نہریں تھیں، ان کا پانی بغداد کے تمام گھروں اور محلوں میں پہونچتا تھا۔ صرف دجلہ میں ایک کنارے سے دوسرے کنارے پر جانے کے لئے تیس ہزار کشتیاں تھیں۔ یہاں ....... کے حمام ......... کی تعداد ساٹھ ہزار تھی، عہد عباسی کے اواخر میں یہ تعداد گھٹ کر لگ بھگ بیس ہزار رہ گئی۔ مسجدوں کی تعداد تین لاکھ تھی، اس کے باشندوں اور علماء و ادباء اور فلاسفہ کی اتنی کثرت تھی جس کا اندازہ نہیں لگایا جا سکتا ہے۔ ہم یہاں خطیب بغدادی کی وہ بات نقل کر رہے ہیں جو انھوں نے اس کی منظر کشی کرتے ہوئے لکھی ہے۔

ایک طرف یہ ہے تو دوسری طرف ہم اس کے بہت سے مناقب کو ترک کر رہے ہیں جس میں پوری دنیائے مشرق و مغرب میں خدا نے اسے امتیاز بخشا ہے، اور اس کی تشریح کرتے ہوئے کہا کہ وہ اخلاق فاضلہ اور اوصاف جمیلہ، نہریں اور رواں چشمے، کثیر تعداد میں عمدہ و پختہ پھل، دلکش مناظر، ہر فن میں مہارت، ہر ضرورت کی فراہمی، بدعتوں کے ظہور سے امن، علماء و متعلمین و فقہاء و متفقہین، روساء و متکلمین، حساب و نحو کے ماہرین، بہترین قادر الکلام شعراء، تاریخ و انساب فنون و آداب کے واقف کاروں کی کثرت، غرض ہر اچھی چیز کی دستیابی اور مختلف موسموں کے پھلوں کی ایک وقت میں موجودگی کہ دنیا کے کسی شہر میں کوئی ایسا پھل نہیں پایا جاتا تھا جو یہاں نہ ملتا ہو، بالخصوص موسم خریف میں یہ سب چیزیں تھیں، جس کی وجہ سے اس کا سرب سے اونچا تھا۔ پھر اگر کسی شہری کے لئے رہنے کی جگہ تنگ پڑتی تو اس سے اچھی جگہ مل جاتی۔ اور اگر اسے کوئی مکان کسی جانب اپنے مکان سے اچھا نظر آتا تو اس میں منتقل ہونے میں اسے کسی طرح کی کوئی دشواری نہ ہوتی۔ بلکہ بڑی آسانی کے ساتھ وہ اپنے مقصود کو پالیتا تھا، اور جب وہ اپنے دشمن سے راہ فرار اختیار کرتا تو کہیں بھی دور و نزدیک اسے پناہ مل جاتی۔ اور اگر وہ پسند کرتا کہ ایک گھر کو دوسرے گھر سے یا ایک راستے کو دوسرے سے ایک سڑک کو دوسری سڑک سے یا ایک گلی کو دوسری گلی سے بدلے تو جب موقع اس کے لئے ممکن ہوتا۔ پھر ایک طرف اس کے بڑے بڑے تجار، با شوکت سلاطین اور معزز گھرانے کے لوگ تھے، جو مسلسل بلاناغہ ان لوگوں کو مال فراہم کرتے جو ان سے کم درجے کے لوگ تھے۔ حقیقت یہ ہے کہ پورا بغداد اللہ کے ان عظیم خزانوں میں سے ہے جس کی حقیقت سے وہی آشنا ہے۔

مزید لکھتے ہیں کہ عظمت و بلندی، علماء و دانشوروں کی کثرت، خواص و عوام میں امتیاز، اس کے علاقہ کی وسعت اس کی وادیوں اور ساحل کی کشادگی، گھروں اور رہائش گاہوں، گلی کوچوں اور گھاٹیوں، بستیوں اور بازاروں، سڑکوں اور گزرگاہوں، مساجد اور غسل خانوں، عمدہ کپڑے کی بنائی کے کارخانوں اور تجارتی منڈیوں اور دکانوں کی کثرت، ہوا کی نرم خرامی، پانی کی شیرینی، سایوں کی ٹھنڈک و خنکی، موسم سرما و گرما کا اعتدال، موسم بہار و خریف کا توازن، باشندوں کی کثرت اور گہما گہمی اس دنیا میں بغداد کی کوئی نظیر نہیں تھی۔

رشید کے دور میں اس کی آبادی سب سے زیادہ تھی۔ جب کہ پورا بغداد اطمینان کی نیند سوتا تھا اور ہر طرف راحت و آرام تھا اس کی چراگاہیں سرسبز و شادابی سے لہلہا رہی تھیں اور اس کے گھاٹ پر بھیڑ لگی ہوئی تھی۔ پھر فتنے و مصائب رونما ہوئے۔ اس کے باشندوں پر مسلسل آزمائشیں و بلائیں آتی رہیں، تو اس کی آبادی بربادی میں تبدیل ہو گئی۔ اور باشندے منتقل ہو گئے۔ مگر ہمارے اس زمانہ سے قبل تک وہ اپنی ساری خرابیوں اور بربادیوں کے، باوجود دوسرے علاقوں سے مختلف اور سارے شہروں سے ایک جداگانہ حیثیت رکھتا تھا۔

ہم اپنی بات مقتدر باللہ کے عہد میں اس کی عظمت و بلندی اور اس کے زمانہ خلافت میں اس کی شان و شوکت کے تذکرے پر ختم کریں گے۔ جب روم امپائر کے فرستادہ نے اس کی زیارت کی، اس وقت دار الخلافہ اپنی وسعت میں آج کے بڑے سے بڑے بڑے شہر سے فائق تھا۔ وہاں خدمت گزاری کی حیثیت سے گیارہ ہزار خواجہ سرا تھے، اور ان کے علاوہ ہزاروں ایسے تھے جن کا کوئی شمار نہیں، اور ہر باری میں فراشوں (جاروب کشوں) کی تعداد چار ہزار تھی۔

جب روم امپائر کا قاصد آیا تو اس کو مہمان خانہ میں ٹھہرایا گیا۔ پھر مہمان خانے سے خلیفہ کے محل تک لشکر کی ترتیب دی گئی ان کی تعداد پیدل و سوار کے شمول ایک لاکھ ساٹھ ہزار تھی۔ وہ ان کے درمیان چلا، یہاں تک کہ محل تک پہونچ گیا، وہاں سات ہزار خادم سات سو پہرے دار اور چار ہزار کالے غلام تھے خزانے کھول دیئے گئے، ہتھیار اور سامان حرب و ضرب ترتیب وار کسی دلہن کے سامان کی طرح سجا ہوا تھا۔ جب روم امپائر کا قاصد دار الشجرہ میں داخل ہوا تو اسے دیکھ کر وہ ہوش و حواس کھو بیٹھا۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ جب روم قاصد نے دار الخلافہ کی عظمت اور ہیبت و جلال کو دیکھا تو وہ آخری حد تک مبہوت ہو گیا اور اس کے اوسان خطا ہو گئے، کیونکہ اس وقت دنیا میں اس طرح کا کوئی محل

(باقی ص ۱۵ پر)

# شب برأت اور شب قدر

محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

اسلام ایک مکمل، جامع اور فطری
دین ہے، اس دین کی بنیاد قرآن وسنت
ہے۔ یہ دین جہاں زندگی کے تمام مرحلوں
بلائی کا حکم دیتا ہے اور برائیوں سے روکتا
ہیں غیر اسلامی طریقوں اور رواجوں پر
لگاتے ہوئے افراط وتفریط سے مسلمانوں
کے ساتھ روکتا ہے۔

ماہ شعبان کی پندرہویں شب شب برأت
بارے میں حدیث شریف میں بڑی فضیلت
ہے بعض لوگوں کا خیال ہے کہ اس شب کی
ضیلت قرآن وحدیث سے ثابت نہیں،
رات میں جاگنا اور اس شب میں عبادت
صی طور پر باعثِ اجر وثواب سمجھنا بے بنیاد
یح نہیں ہے، انھیں احادیث رسول اور
اقوال سے رجوع کرنا چاہئے۔

یہ صحیح ہے کہ شب برأت کے سلسلہ میں بہت
احادیث پر محدثین نے کلام کیا ہے اور درجہ
سے فروتر سمجھا ہے لیکن پھر بھی "صحاح" میں
حدیثیں ایسی آئی ہیں جس سے اس رات
یلت ثابت ہوتی ہے۔ حضرت شیخ عبدالحق
دہلویؒ نے "ماثبت بالسنہ" میں "فیھا
کل امر حکیم" کی تفسیر میں حضرت
سے یہ نقل کیا ہے۔ قال فی لیلۃ النصف
شعبان یبرہ امر السنۃ وینسخ
یاء ویکتب الحاج فلا یزاد فیھم
ولا ینقص منھم احد۔ (رواہ ابن جریر
منذر وابن ابی حاتم)

فرمایا کہ وہ رات شعبان کی پندرہویں شب ہے۔ جس میں سال بھر کا معاملہ طے ہو جاتا ہے زندوں کی فہرست بن جاتی ہے، حجاج کی نشاندہی کر دی جاتی ہے۔ پھر اس مرتب شدہ فہرست میں کوئی کمی بیشی نہیں ہوتی۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے "اللہ تعالیٰ نصف شعبان کی رات میں اپنی تمام مخلوق کی طرف اپنی خاص توجہ فرماتے ہیں اور مشرک وکینہ پرور کے سوا سب کی مغفرت فرما دیتے ہیں۔ (ترغیب وترہیب صـ۲۱۰)

## شب برأت کے اسماء

علماء نے شب برأت کے چار نام تحریر فرمائے ہیں۔ صاحب کبیر وغیرہم ارشاد فرماتے ہیں۔ (۱) لیلۃ المبارکہ (۲) لیلۃ البرأت (۳) لیلۃ الصک (۴) لیلۃ الرحمت، المبارکۃ (یعنی برکت والی رات) وجہ برکت چند فرمائی گئیں۔ ایک قول کے مطابق اس شب میں قرآن نازل ہوا، دوئم اس شب میں ملائکہ کا نزول ہوتا ہے جو کہ خیر وبرکت کا ذریعہ ہیں۔ سوئم اس شب میں اللہ رب العزت ماء زمزم (یعنی زمزم کے پانی) کو زائد فرماتے ہیں اور یہ زیادتی ظاہری بھی ہوتی ہے دوسرا نام البرات (یعنی بری کرانے والی رات) اس شب میں اللہ جل شانہ ایک بڑی تعداد کی مغفرت فرما کر جہنم سے بری فرماتے ہیں، تیسرا نام لیلۃ الصک ہے (لغت میں صک اقرار نامہ کو کہتے ہیں) لہٰذا لیلۃ الصک اس وجہ سے کہا گیا ہے کہ اللہ رب العزت اس شب میں گناہوں کی مغفرت فرما کر ایک اقرار نامہ (پروانۂ نجات) اس بندہ کو عطا فرما دیں گے چوتھا نام لیلۃ الرحمت (یعنی رحمت والی رات)۔ (انسائیکلوپیڈیا آف اسلام صـ۳۵۱)

ابن ماجہ اور بیہقی نے حضرت علی رضی اللہ عنہ کی زبانی رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان تحریر کیا ہے کہ پندرہویں شعبان کو شب بیداری کرو اور دوسرے دن روزہ رکھو۔ کیونکہ اس شب میں اللہ تعالیٰ مغرب کے وقت ہی سے آسمان دنیا پر نزول اجلال فرماتا ہے۔ اور کہتا ہے۔ ہے کوئی مجھ سے طالب مغفرت تاکہ میں اس کی مغفرت کر دوں ہے کوئی روزی مانگنے والا تاکہ اسے خوب روزی دوں۔ ہے کوئی مصیبت کا مارا، عافیت کا خواہاں تاکہ اسے عافیت دے دوں، اور اسی طرح طلوع فجر تک اللہ تعالیٰ نوازنے کے لئے دریافت کرتا رہتا ہے۔ (مومن کے ماہ وسال صـ۱۹۴)

حضرت عائشہ رضی اللہ تعالیٰ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک رات میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو بستر پر نہ پایا تو میں تلاش کے لئے نکلی، آپ بقیع میں تھے یعنی (مدینہ کے قبرستان بقیع میں تھے) آپ نے ارشاد فرمایا کہ میرے پاس جبرئیل تشریف لائے اور کہا کہ آج نصف شعبان کی رات ہے اس میں اللہ تعالیٰ اتنے لوگوں کو جہنم سے نجات دے گا جتنے قبیلۂ کلب کی بکریوں کے بال ہیں۔ مگر چند بدنصیب شخصوں کی طرف اس رات میں بھی نظر عنایت نہ ہوگی، مشرک کینہ پرور، قطع رحمی کرنے والے، پائجامہ یا تہبند ٹخنوں سے نیچے لٹکانے والے، والدین کی نافرمانی کرنے والے، شراب نوشی کرنے والے، (انسائیکلوپیڈیا آف اسلام صـ۳۵۲)

اس لئے مسلمان شب برأت میں قبرستان
جانے کا اہتمام کرنے لگے۔ لیکن مسلمانوں کو یہ بات
معلوم ہونا چاہئے کہ جو بات جس درجہ میں حضور
صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہو اس کو اسی درجہ
میں رکھنا چاہئے۔ اس میں افراط و تفریط سے بچنا
چاہئے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پوری زندگی
میں صرف ایک مرتبہ جنت البقیع شعبان کی پندرہویں شب
میں تشریف لے گئے۔ اس لئے مسلمان بھی ایک
مرتبہ چلے جائیں تو کوئی حرج نہیں ہے۔ لیکن ہر
شب برأت میں جانے کا اہتمام کرنا، التزام کرنا
اور اس کو لازمی سمجھنا بلکہ شب برات کا لازمی جز
سمجھنا صریح طور پر غلط ہے، ہاں اگر کبھی کوئی
مسلمان اس نیت سے قبرستان چلا جائے کہ
حضور صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لے گئے تھے اور
وہاں جاکر عبرت حاصل کرے اور اس رات
میں ذکر و اذکار، تسبیح و دعا، تلاوت قرآن، نفلی
نماز اور دوسرے دن روزہ رکھنے کا اہتمام کرے
... تو انشاء اللہ اجر و ثواب ملے گا۔

## غیر اسلامی باتوں سے اجتناب کیجئے

لیکن شب برأت کے موقع پر در و دیوار
پر جلائی جانے والی دیگیں اور موم بتیاں، گھروں
اور دوکانوں میں کی جانے والی چونا کاریاں
اور روشنیاں، رات میں کی جانے والی پرشور
پٹاخے بازیاں اور اذیت رسانیاں، قبرستانوں
کی دہائی، پھول مالوں اور بیوی بچوں کے ساتھ
کی جانے والی قبروں کی زیارتیں، اور دندان مبارک
کی شہادت کی یاد میں دانت شکن حلوہ خوریاں
اور اس کو دین کا جز سمجھنا وغیرہ یہ ساری باتیں
دور نبوتؐ اور دور صحابہؓ میں ہمارے اس دین
کا جز اور حصہ نہیں رہی ہیں، اور آج بھی یہ چیزیں
دین کا حصہ نہیں ہیں۔ بلکہ سراسر غلط، صریح بدعتی

اور گمراہی کی بات ہے اور یہ ہندوؤں کے تہوار
دیوالی کی نقالی ہے، مسلمانوں کو ان خرافات
اور فضول باتوں سے احتراز کرنا چاہئے۔

اسی طرح پندرہویں شب کو عورتیں عرفہ
کہتی ہیں اور یہ خیال کرتی ہیں کہ مردوں کی روحیں
آج آپس میں ملتی ہیں اور اس سال جس کی
وفات ہوتی ہے وہ خاص طور پر آج کی رات
مردوں کی برادری میں شامل ہو جائے گا۔
لہٰذا اس کے نام سے حلوہ کا فاتحہ دلاتی ہیں
یہ صریح جہالت کی بات ہے۔ بعض جگہوں پر تو
نئے برتنوں کا اہتمام کیا جاتا ہے۔ جس طرح ہندو
دیوالی کے موقع پر کرتے ہیں۔ یہ سب وہ باتیں
ہیں جن سے ہر مسلمان کو بچنا چاہئے۔

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے معمولات
کی روشنی میں اگر کوئی بات ہو سکتی ہے تو صرف
یہ ہے کہ مسلمان اس رات میں جاگ کر نماز پڑھیں
ذکر و تلاوت کریں، عبرت حاصل کرنے کے لئے
قبرستان جائیں اور شب برأت کی صبح یعنی پندرہویں
تاریخ کو روزہ رکھیں، یہی اعمال مسنون ہیں۔

پندرہویں شب میں قرآن کریم کے نزول
کے بارے میں بھی مختلف اقوال علماء سے نقل
کئے گئے ہیں۔ اور بعض علماء اور اہل علم حضرات کا
اس میں اختلاف بھی ہے۔ کہ قرآن کریم آیا شب برأت
میں اللہ تعالیٰ نے نازل فرمایا ہے یا شب قدر
میں؟ اس کے بارے میں اختصار کے پیش نظر
حکیم الامت حضرت مولانا اشرف علی تھانوی
رحمۃ اللہ علیہ کا قول نقل کرنا مناسب معلوم ہوتا ہے۔

"صاحب بیان القرآن حکیم الامت حضرت
مولانا اشرف علی تھانویؒ فرماتے ہیں کہ دراصل
یہ ایک تحقیق ہے جو کہ اقوال مفسرین کو جمع فرمانے
کی صورت ہے کہ ہر دو صورت ممکن ہے۔ ارشاد
فرمایا۔ نزول دفعی دو مرتبہ ہوا یا اس طرح

ہو سکتا ہے کہ ایک رات میں حکم نازل ہو
دوسری میں اس کا وقوع ہوا۔ یعنی شب ب
میں حکم ہوا کہ اس دفعہ رمضان میں لیلۃ الق
آئے گی اس میں قرآن نازل کیا جائے گا۔ پ
میں اس کا وقوع ہو گیا اور یہ بات کلام
شائع ذائع (یعنی مشہور و ظاہرہ) ہے کہ ق
کو وقوع کے حکم میں کر دیتے ہیں مطلب ی
کہ "اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ" الخ میں مراد حقیقی نز
ہے کہ وہ لیلۃ القدر ہے اور "اِنَّا اَنْزَلْنٰ
لَیْلَةٍ" میں حکمی نزول ہے۔ جو کہ شب ب
میں ہوا ہے۔ اور دونوں راتیں ہیں قریب
اس لئے قرب نزول کے حکم میں کر دیا۔"

علامہ ابو مسعود رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی
فرمایا۔ قرآن پاک کی ابتدائے نزول اس
برأت سے ہوئی۔ ابتداء "فِیْهَا انزاله
قول، اس شب برأت میں تمام کا تمام قر
ہوا لوح محفوظ سے آسمان دنیا کی طرف ا
کیا اس کو جبرئیل علیہ السلام نے تختی پر (ا
میں)۔

بعض علماء کا قول ہے کہ اس شب
میں لوح محفوظ سے تحریر ہونا شروع
اور لیلۃ القدر میں فراغت واقع ہوئی۔ (ا
پیڈیا آف اسلام ص ۳۵۲)

بہر حال اس تفصیل سے یہ حتمی طو
ہرگز نہیں کہا جا سکتا ہے کہ قرآن کریم ش
میں نازل ہوا۔ بلکہ اس سلسلہ میں زیادہ
اصح بات یہی ہے کہ قرآن کریم (رمضان ا
کی شب) شب قدر ہی میں نازل ہوا۔

## شب برات کا حلوہ

حلوہ بنانا اور کھانا یقیناً جائز ہے
مسلمان کھاتا ہے، لیکن شب برات کے م

سلامی تہوار اور دین کا جز سمجھ کر حلوہ بنانا شیرینی بنانا کھانا یا پتھر نما یا نرم شبراتی حلوؤں کو اس عقیدے کے ساتھ بنانا اور کھانا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے دو دانتوں کے شہید ہو جانے پر کھایا تھا۔ یا آپ کے عاشق صادق محب رسولؐ حضرت اویس قرنی رحمۃ اللہ علیہ نے مارے غم اور محبت کے اپنے سارے دانت توڑ کر حلوہ کھایا تھا۔ قطعاً بے دلیل، غلط اور بے بنیاد بات ہے، نہ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس قسم کا کوئی حلوہ کھایا اور نہ ہی حضرت اویسؒ قرنی نے اپنے دانت توڑ کر نرم نرم حلوہ کھایا تھا۔ یہ بھی غلط ہے۔ شب برأت کو تہوار سمجھنا بھی غلط ہے کیونکہ اسلام میں صرف دو تہوار ہیں ایک عید الفطر اور دوسرا عید الاضحیٰ۔ اس کے علاوہ کوئی تیسرا تہوار مسلمانوں کو منانا جائز نہیں۔

## شیعوں کی شبِ برأت

شبِ برأت شیعوں کے یہاں شبِ تبرا کے نام سے معروف ہے اور شب برأت تبرے بازیوں کے ساتھ منائی جاتی ہے۔ شیعوں کا عقیدہ ہے کہ اس رات میں ان کے بارہویں امام امام مہدی غائب عدم سے وجود میں آئے تھے۔ اس خوشی میں وہ اس رات میں صحابہ کرامؓ، ازواج مطہرات کو لعن طعن کرتے ہیں۔ ان سے نفرت و برأت کا اظہار کرتے ہیں اور ان کے خلاف اپنے دل کے پھپھولے پھوڑتے ہیں۔ کہیں ایسا تو نہیں کہ انھیں شیعوں نے ہی شب برأت (جو ایک عبادت اور دعا و مناجات والی رات ہے) میں یہ خرافات سنی مسلمانوں میں پھیلا دی ہو۔ تاکہ ان کے جوان کھانے پکانے اور پٹاخے پھوڑنے میں مصروف رہیں، بوڑھے اور ضعیف لوگ روزہ و نماز میں لگے رہیں۔ اور یہ شیعہ حضرات پوری آزادی اور بے خوفی کے ساتھ سنیوں کی آتش بازیوں کے دھن پر حلوے مانڈوں کی اضافی طاقت کے ساتھ صحابہؓ کرام کو لعن طعن کرتے پھریں، اور سنی مسلمان صرف حلوے خوریوں، آتش بازیوں اور قبرستانوں میں مدفون مردوں میں مست ہو کر ان شیعوں کے مکر و فریب کی خبر نہ لے سکیں۔

اللہ تعالیٰ ہم تمام مسلمانوں کو غیر اسلامی طریقوں سے بچا کر اس مبارک شب، شبِ برأت کی قدر کرنے اور اس شب میں عبادت کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

(بقیہ)

## ایک نومسلمہ خاتون

کی سواری کے لئے دونوں قصبوں کے درمیان کوئی سڑک نہیں تھی۔ دیوبند تک ریل کے ذریعہ آنا جانا ہوتا تھا تو رڑکی اور سہارنپور ہوتے ہوئے دیوبند جانا پڑتا تھا۔ اس طرح فاصلہ ۵۰ میل سے زائد بنتا تھا۔ ان دنوں مولانا عزیز گل صاحب مدرسہ رحمانیہ واقع جامع مسجد رڑکی میں صدر مدرس تھے اس لئے حضرت مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے ان نومسلم خاتون کو مشورہ دیا کہ قرآن مجید کا مزید تحقیقی مطالعہ کرو اور جہاں کہیں مضامین قرآنی سمجھنے میں کوئی اشکال پیش آ جائے تو یہاں کی بہ نسبت رڑکی آپ سے قریب ہے۔ وہاں جا کر حضرت مولانا عزیز گل صاحب کے سامنے اپنا اشکال پیش کر کے اسے حل کیا کرو اور ان کی رہنمائی میں دینی کتب کا مطالعہ کر کے تحقیقی طور پر دینی مسائل کے سمجھنے کی کوشش کرو۔ وہ آپ کے لئے علمی طور پر زیادہ مفید ثابت ہوں گے۔ یہاں دیوبند آنا جانا راستہ کی دوری کی وجہ سے مشکل ہے اور ان کو میرا قائم مقام سمجھو اور ان سے استفادہ کرو۔

ان کا شوہر اگرچہ ریٹائرڈ ہو کر انگلینڈ چلا گیا لیکن ان کے گذارنے کے لئے دو سو روپئے ماہوار پابندی سے بھیجتا رہا۔ اس ماہوار آنے والی رقم سے وہ منگلور میں اچھی طرح گذارہ کرتی رہیں اور شب و روز مطالعۂ قرآن مجید اور دینی مسائل کی تحقیق میں مشغول رہا کرتی تھیں۔ دوران مطالعہ کوئی خاص اشکال پیش آتا یا کوئی مسئلہ قابلِ تحقیق ہوتا تو حضرت مدنیؒ کے مشورہ کے مطابق بہ آسانی رڑکی جا کر مولانا عزیز گل سے پورے طور پر علمی اطمینان حاصل کر لیا کرتی تھیں۔ اس آمد و رفت میں حضرت مولانا کی اہلیہ (مرحومہ) سے بھی اچھا خاصا تعارف و تعلق پیدا ہو گیا اور اسی طرح مولانا کے چھوٹے بچے بچیوں سے بھی خوب مانوس ہو گئیں اور بچے ان سے مانوس ہو گئے۔

اس زمانہ میں مولانا کے یہ بچے ان کو "مدر" کہا کرتے تھے۔ چھوٹے بچے زبیر کو جس کی عمر تقریباً پانچ سال تھی بارہا وہ رڑکی سے منگلور لے گئیں اور یہ بچہ اپنے گھر کی طرح دو دو تین تین راتیں وہاں ہنسی خوشی گذارتا۔ سب چھوٹے بڑے اہلِ خانہ ان کو "مدر" کہتے، اور وہ ان سب کے ساتھ انتہائی شفقت و محبت کے ساتھ پیش آیا کرتی تھیں۔ مولانا عزیز گل صاحب کے علمی اور عملی کمالات و فضائل کی خوب معتقد و معترف ہو گئی تھیں۔ پورے خاندان کے ساتھ آمد و رفت، محبت و خلوص اور ارسالِ ہدایا و تحائف کا یہ سلسلہ دو تین سال تک چلتا رہا۔ (جاری)

## حمد

سارہ رئیس۔ شاداب کالونی

پروردگارِ عالم سن لے دعا ہماری
تیرے سوا جہاں میں کوئی نہیں ہے حامی
ربِ رحیم تو ہے دانا کریم تو ہے
لاریب ذات تیری، تیری ہی مہربانی
تو نے کیا ہے پیدا ارض و سماں جہاں یہ
چھ دن میں کر کے قائم قدرت کی دی نشانی
اعلیٰ مقام تیرا اونچا ہے نام تیرا
تیری صفت بقا ہے ہر شئے ہے اور فانی
تیری صفت سمیع ہے سنتا ہے تو سبھی کی
پروردگارِ عالم سن لے دعا ہماری

منتصر




معید اشرف ندوی

● مکہ مکرمہ سے ۴۰ کلو میٹر کے فاصلے پر نجی سرمایہ سے ہوائی اڈہ تعمیر کرنے کی تجویز پیش کی گئی ہے تاہم اس کا فیصلہ وزارت دفاع و شہری ہوا بازی کرے گی۔ یہ بات میئر مکہ مکرمہ ڈاکٹر فواد غزالی نے مقامی جرید ہ سے گفتگو کرتے ہوئے کہی۔ انھوں نے کہا کہ میونسپلٹی حکام، ماہرین کے تعاون سے ایک موزوں جگہ کی نشاندہی کر چکے ہیں جو ہوائی اڈے کے لئے ہر لحاظ سے نہایت موزوں ہے۔ ڈاکٹر غزالی نے کہا کہ مسجد الحرام کے نواح میں قائم عمارتوں کو ایک دوسرے میں ضم کرکے شہر کے مرکزی علاقے کو جدید خطوط پر استوار کیا جاسکتا ہے۔ انھوں نے المعصم ندنخ کے قیام پر اطمینان کا اظہار کیا جس پر ۵۴ کروڑ ریال لاگت آئی ہے۔

● ناروے جو ایک ترقی یافتہ ملک ہے اس کے شہر اوسلو میں فلسطین اور اسرائیل کے درمیان امریکی صدر کی کوششوں سے امن معاہدہ ہوا تھا اس کے بارے میں ایک سیاح کے تاثرات ایک اخبار نے شائع کئے ہیں جو اس ترقی یافتہ دور کی انتہائی کربناک اور لائق افسوس تصویر پیش کرتا ہے، اخبار لکھتا ہے کہ معاشی ترقی اور معاشرتی آزادی کے باعث ناروے میں فیملی سسٹم ٹوٹ چکا ہے، ۹۰ فیصد جوڑے شادی کے بغیر ایک دوسرے کے ساتھ رہ رہے ہیں، عورت کو اس معاشرے میں غیر ضروری اہمیت حاصل ہے وہ جس کے ساتھ رہنا چاہے رہے اسے کوئی نہیں روک سکتا۔ اس بے راہ روی کے نتیجہ میں جب کوئی خاتون خاوند بدلتی ہے تو وہ اپنے مختلف رنگ و نسل کے بچے بھی ساتھ لے جاتی ہے اس طرح نئے گھر میں تین قسم کے بچے پائے جاتے ہیں میرے بچے، تمہارے بچے اور ہمارے بچے۔ الکوحل اس معاشرے کا سب سے بڑا فساد ہے بچوں سے لے کر بوڑھوں تک اتنی شراب پی جاتی ہے کہ لوگ پانی کا ذائقہ بھولتے جا رہے ہیں۔ ناروے میں بوڑھے مرد و زن سب سے زیادہ مظلوم ہیں یہ طویل عمری کی یہ سزا اولڈ ہومز اور اسپتالوں میں گذارتے ہیں۔ اولڈ ہومز میں رہنے والے اکثر بوڑھے شہر میں ذاتی رہائش گاہوں کے مالک ہیں لیکن وہ اپنے گھروں کے برعکس یہاں رہنا پسند کرتے ہیں کیونکہ انھیں معلوم ہے کہ اگر وہ اپنے گھر میں مرگئے تو ان کے انتقال کی خبر ساتھ والے گھر تک پہونچتے پہونچتے ایک دو ہفتے لگ جائیں گے۔ دنیا میں انسانی رشتوں سے زیادہ قیمتی اور انسانی محبت سے بڑھ کر عظیم کوئی جذبہ نہیں لیکن افسوس یہاں یہ دونوں چیزیں ناپید ہیں۔

# سوال وجواب

**محمد طارق ندوی**

سوال : ایک شخص نے ایک جگہ شادی کی اور ابھی وہ دوسری جگہ رہتا ہے جو اس کی سسرال سے مسافت شرعی پر ہے، یہ شخص کبھی کبھی سسرال جاتا ہے جب یہ سسرال جائے تو قصر کرے یا اتمام۔

ج :۔ شوہر جب سسرال جائے گا اور پندرہ دن سے کم رہنے کا ارادہ ہے تو قصر کرے گا البتہ اگر سسرال میں رہنا اختیار کرے تو نماز پوری پڑھے۔

س :۔ مسلمان کا راکھی بندھوانا کیسا ہے ؟

ج :۔ ہندوانہ رسم ہے وہ رکچھا بندھن (جوان کا ایک تہوار ہے) اس موقع پر بہنوں سے راکھی بندھواتے ہیں اور کچھ دیتے لاتے ہیں مسلمان کے لئے مذکورہ طریقہ ناجائز ہے، اسے راکھی نہیں بندھوانا چاہئے اگر ایسا کرے گا تو گنہگار ہوگا۔ اس پر توبہ واستغفار لازم ہے۔

س :۔ نفل نماز میں واجب چھوٹ گیا تو سجدہ سہو کرے گا یا نہیں ؟

ج :۔ نماز واجب ہو یا فرض، سنت ہو یا نفل تمام نمازوں میں سجدہ سہو کا یکساں حکم ہے البتہ نماز عیدین اور جمعہ میں جب کہ مجمع بہت زیادہ ہو اور سجدہ سہو کرنے سے نمازیوں میں انتشار پیدا ہو جائے تو ایسی صورت میں سجدہ سہو معاف ہو جاتا ہے۔

س :۔ بعض مقامات میں بیوہ کو تیجا پر نیا دوپٹہ اوڑھایا جاتا ہے شرعاً اس کا کیا حکم ہے۔

ج :۔ بیوہ کو تیجے میں نیا دوپٹہ اوڑھانے کی رسم غلط اور خلاف شریعت ہے، نہ تیجے چالیسویں کی کوئی اصل ہے اور نہ نیا دوپٹہ اوڑھانے ہی کی کوئی بنیاد ہے اس بے اصل طریقہ کو چھوڑنا چاہئے۔

س :۔ کیا مؤذن کو اجرت دے سکتے ہیں ؟

ج :۔ مؤذن کو اجرت دے سکتے ہیں۔

س :۔ کیا بیٹھ کر اذان دے سکتے ہیں ؟

ج :۔ بلا عذر بیٹھ کر اذان دینا مکروہ ہے البتہ اذان ہو جائے گی۔

س :۔ کیا صرف دل سے ارادہ کرے تو نیت ہو جائے گی ؟

ج :۔ ہاں! صرف دل سے ارادہ کرلینے سے نیت ہو جائے گی زبان سے کہنا ضروری نہیں ہے۔

س :۔ جاندار چیزوں کی تصویروں کا گھروں میں لگانا حرام ہے کیا جاندار چیزوں کے حکم میں پیڑ پودے بھی آتے ہیں، کیونکہ سائنس نے ثابت کر دیا ہے کہ ان میں بھی زندگی ہوتی ہے۔

ج :۔ صورت مسئولہ میں جاندار چیزوں کی تصویروں کا لگانا حرام ہے مگر پیڑ پودوں میں جو نشو ونما پائی جاتی ہے وہ اس حکم میں نہیں ہے ان کی تصویروں کو گھر میں لگا سکتے ہیں۔

س :۔ ایک صاحب مغرب کے بعد اوابین پڑھتے چلے آرہے ہیں اب ان کے گھر سے بالکل قریب جمعہ کو درس قرآن شروع ہو گیا ہے یہ درس قرآن میں نہ جاکر اپنی نفلوں میں مشغول رہتے ہیں ان کا یہ فعل از روئے شرع کیسا ہے ؟

ج :۔ مذکور شخص کا عمل از روئے شرع درست ہے، ان کا دل چاہے تو اوابین کے بعد درس میں شریک ہو جائیں کسی کو درس قرآن میں شریک ہونے کے لئے مجبور نہیں کیا جا سکتا ہے۔

سوال :۔ ایک شخص اللہ تعالیٰ پر یقین رکھتا ہے نماز بھی پڑھتا ہے لیکن وہ حضورؐ کو نہیں مانتا تو اس کے بارے میں شریعت کا کیا حکم ہے ؟

ج :۔ مذکور شخص کافر ہے اس کا اللہ پر ایمان لانا کافی نہیں جب تک اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم پر بھی ایمان نہ لا دے۔

# مطالعہ کی میز

تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے !

● محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

نام کتاب : تعلیم الحدیث (حصہ دوم)
مرتب : مولانا عبد الکریم پاریکھ
صفحات : ۳۰۴، سائز ۱۸×۲۲/۸ قیمت درج نہیں
خوبصورت سرورق، عمدہ کاغذ، بہترین طباعت
ملنے کا پتہ : فرید بک ڈپو (پرائیویٹ لمیٹڈ) ۴۲۲ مٹیا محل، اردو مارکیٹ جامع مسجد دہلی ۱۱۰۰۰۶۔

قرآن کریم کے بعد مسلمانوں کے لئے قیمتی سرمایہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث ہیں جسے قرآن کریم کے بیان و شرح کی حیثیت حاصل ہے۔ مسلمانوں نے ہر زمانہ میں علم حدیث سے گہری دلچسپی دکھائی۔ اور اس کی تحفیظ و تعلیم میں بھرپور حصہ لیا۔ اور اس پر باقاعدہ عمل بھی کیا۔

مولانا عبد الکریم پاریکھ صاحب نے حدیث کے موضوع پر "تعلیم الحدیث" کے نام سے جو کتاب تالیف کی ہے وہ اعلیٰ تعلیم یافتہ مسلمانوں اور غیر مسلموں کی نفسیات اور ان کی فکر کو متاثر کرنے والی ایک مفید کتاب ہے۔ حدیث کی تشریح میں ان کا اسلوب بیان عام فہم ہے۔ ان کی یہ کتاب عوام و خواص سب کو دعوت دیتی ہے کہ لوگ صرف معلومات حاصل کرنے کے لئے نہیں بلکہ عمل کی نیت سے حدیث شریف کا مطالعہ کریں۔

مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی دامت برکاتہم فرماتے ہیں :۔
اللہ تعالیٰ کا انعام اور توفیق اور حسب تصنیف کا اخلاص اور قبولیت ہے کہ ان کے قلم سے "تعلیم الحدیث" کا دوسرا حصہ نکلا۔ جو صحاح ستہ کے ذخیرۂ احادیث میں سے ۱۳۴ ان احادیث پر مشتمل ہے جو عوام الناس کی روزمرہ کی زندگی میں پیش آنے والے مسائل سے متعلق ہیں۔ اور جن کی ملت اسلامیہ اور اس کے دینی ذوق رکھنے والے افراد کے لئے ضرورت اور ان میں افادیت ہے۔ یہ عنوانات جن پہ مواد جمع کیا گیا ہے۔ عام زندگی، معاشرت اخلاق اور رضائے الٰہی کے حصول سے خاص تعلق رکھتا ہے۔ اس لئے اس کی عمومی قدر و قیمت بھی ہے اور افادیت بھی۔

اللہ تعالیٰ جامع اور مرتب کو بہترین جزاء عطا فرمائے اور پڑھنے والوں کو قدر و عمل کی توفیق۔

---

نام کتاب : "عورت" ثریٰ سے ثریا تک
تالیف : مولانا عظمت اللہ قاسمی
قیمت : درج نہیں۔
ملنے کا پتہ :۔ ادارۃ الصدیق نوگانوہ بہٹ سہارنپور (یوپی)

وجود زن سے ہے تصویر کائنات میں رنگ
اسی کے ساز سے ہے زندگی کا سوز دروں

اسلام نے عورت کو جو حقوق عطا کئے ہیں اور جو تقدس بخشا ہے۔ دنیا کے دوسرے مذاہب و ادیان (عیسائی، یہودی وغیرہ) اس سے یکسر محروم ہیں۔ سچ تو یہ ہے کہ اسلام کے علاوہ دنیا کے تمام مذاہب نے عورت کو بڑی حقارت اور ذلت کی نظر سے دیکھا ہے۔ پیش نظر کتاب "عورت ثریٰ سے ثریا تک" میں عورت کا عروج و زوال، اسلام کی نظر میں عورت کا تقدس اور حقیقی مقام و مرتبہ کیا ہے؟ اور دوسرے مذاہب (عیسائی اور یہودی وغیرہ) نے عورت کی کتنی تحقیر کی ہے؟ تقابلی مطالعہ کی روشنی میں مؤلف نے مؤثر اسلوب اور آسان زبان میں بیان کرنے کی کوشش کی ہے۔

عورت اسلام کے آنگن میں، عورت بیٹی، بیوی اور ماں کے روپ میں، نئے جال لائے پرانے شکاری، لومڑی کا انجام، پردے کی عظمت، گھر میں رہنے کا حکم اور اس کی اخلاقی، معاشرتی، اور دینی حکمتیں، عورت کے فرائض وغیرہ کتاب کے اجمالی عناوین ہیں۔

اللہ تعالیٰ کتاب کو قبولیت اور نافعیت سے نوازے، یہ کتاب خواتین کے لئے ایک مفید تحفہ ہے۔

---

نام کتاب : عزم محکم
مصنف : نشور واحدی
مرتب : شفاعت علی سندیلوی
صفحات : ۱۵۴، سائز ۱۸×۲۲/۸، خوبصورت سرورق عمدہ کاغذ، قیمت ۵۰/- روپئے۔
ملنے کا پتہ : مکتبہ دین و ادب امین آباد لکھنؤ

نشور واحدی۔ ایک صاحب طرز ادیب اور باکمال شاعر ہونے کے علاوہ بہت سی خوبیوں کے حامل تھے ان کی شخصیت کی تعمیر میں ان کی علمی ادبی اور مذہبی خداداد ذہانت و صلاحیت اور ان کے کلام میں اسلامی تعلیم کا عکس نظر آتا ہے۔

زیر نظر کتاب "عزم محکم" نشور واحدی کا ایک خوبصورت مجموعہ کلام ہے، جس میں چند اہل قلم نے ان کے کلام اور ان کی حیات و خصوصیات پر روشنی ڈالی ہے، اس کے بعد ان کی نعتیں، قومی اور

(باقی صہ ۱۵ پر)

# ہم کہاں اور وہ کہاں

● حضرت مولانا محمد احمد صاحب پرتاپ گڈھی رحمۃ اللہ علیہ

ایک مرتبہ کا ذکر ہے کہ مغرب کے بعد کا ت تھا حضرت فاروق اعظمؓ اپنے حجرہ کے تشریف فرما تھے اور چراغ جلا کر کچھ لکھ رہے ، اتنے میں حضرت علیؓ تشریف لائے اور داخلہ کی زت چاہی۔ آپ نے ان سے پوچھا کہ اس وقت کو مجھ سے کوئی ذاتی کام ہے یا امور خلافت سے ق کوئی کام ہے؟ حضرت علیؓ نے جواب دیا کہ اس ت تو مجھ کو اپنے ذاتی امور سے متعلق گفتگو کرنی ہے پ نے دروازہ کھول دیا۔ اور فوراً ہی چراغ بھی گل دیا حضرت علیؓ نے پوچھا کہ آپ نے میرے آتے ہی راغ کیوں گل کر دیا؟ تو فرمایا کہ بھائی یہ چراغ ت المال کا ہے۔ اس کو امور خلافت میں تو صرف کیا سکتا ہے۔ لیکن اس وقت ہماری گفتگو ذاتی ر میں ہوگی اس لئے اس میں بیت المال کے تیل استعمال کرنا خیانت ہے۔

مسلمان ذرا کان کھول کر سنیں اور اس قعہ سے عبرت حاصل کریں۔ آج مسلمان معلوم نہیں نی خرافات میں مال کو بے دریغ صرف کرتے ہیں جیسے علوم ہوتا ہے کہ اس کے متعلق ان سے سوال ہی نہ گا۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں۔ "وَالْعَصْرِ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِیْ خُسْرٍ اِلَّا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ" (پ ۳۰) سم ہے زمانہ کی انسان بڑے خسارہ میں ہے مگر جو لوگ ایمان لائے اور انہوں نے اچھے کام کئے اور ایک دوسرے کو حق کی فہمائش کرتے رہے اور ایک دوسرے کو پابندی کی فہمائش کرتے رہے۔

حضرت امام شافعیؒ فرماتے ہیں کہ قرآن کریم میں اگر یہی ایک سورت نازل ہوئی ہوتی تو ہدایت کے لئے کافی تھی اس لئے کہ اس چھوٹی سی سورت میں اللہ تعالیٰ نے سب کچھ بیان فرما دیا ہے، فرماتے ہیں کہ قسم ہے زمانہ کی، اس میں اللہ تعالیٰ نے زمانے کی قسم اس لئے کھائی ہے تاکہ وقت کی اہمیت معلوم ہو۔ مگر ہم ایسے غافل ہیں کہ ہم کو کچھ پتہ نہیں، زندگی برف کی طرح گھلتی اور کم ہوتی جارہی ہے۔ ہمارے گناہ بڑھتے جارہے ہیں، طاعات کا پتہ ہی نہیں ہم کو اللہ کے سامنے جانے کا کھٹکا ہی نہیں، قیامت کا یقین نہیں، گناہ کرکے اللہ تعالیٰ کی نافرمانی اور سرکشی کرکے نماز، روزہ اور زکوٰۃ کو ترک کرکے ہم مطمئن ہیں اور فاروق اعظمؓ کو دیکھئے جن کے بارے میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں کہ میرے بعد اگر کوئی نبی ہوتا تو عمر ہوتے، ان کی رائے کے مطابق وحی آتی تھی مگر ان کے خوف و رجاء کا یہ حال تھا کہ فرماتے تھے کہ اگر قیامت میں یہ ندا ہو کہ دوزخ میں صرف ایک آدمی جانے والا ہے تو مجھ کو خیال ہوگا کہ وہ میں ہی ہوں اور اگر یہ ندا ہو کہ جنت میں جانے والا صرف ایک ہی شخص ہے تو میں سمجھوں گا کہ وہ میں ہی ہوں۔

خواجہ حسن بصریؒ کا نام آپ نے سنا ہوگا کتنے بڑے محدث تھے، اللہ تعالیٰ سے ڈرنے والے تھے عاشق رسول تھے، ان کا حال سنئے..... ایک مرتبہ حدیث شریف پڑھا رہے تھے حدیث میں ذکر آیا کہ جہنم سے جو شخص سب سے اخیر میں نکالا جائے گا وہ۔ وہ شخص ہوگا جو پچاس ہزار سال کے بعد جہنم سے نکال کر جنت میں داخل کیا جائے گا، تو فرمایا کاش وہ شخص میں ہی ہوتا، کیوں کہ اس کے لئے وعدہ تو ہے کہ وہ جہنم سے نکالا جائے گا۔

یہ دیکھئے! اللہ کی اطاعت کرکے، اس کی بندگی اور فرماں برداری کرکے، تقویٰ کی زندگی اختیار کرکے یہ حضرات رو رو کر اللہ تعالیٰ کو راضی کرنے کی کوشش کرتے تھے اور پھر بھی مطمئن نہیں تھے اور ہم ہیں کہ ہزار نافرمانی کرکے بھی مطمئن اور بے فکر ہیں ہم کو چاہئے کہ اس تجارت کو اختیار کریں جس پر اللہ تعالیٰ یہ وعدہ فرماتے ہیں کہ "تُنْجِیْکُمْ مِّنْ عَذَابٍ اَلِیْمٍ" یعنی یہ سوداگری تم کو ایک دردناک عذاب سے نجات دینے والی ہے۔

حضرت طاؤسؒ جو ایک بڑے درجہ کے تابعی ہیں ان کے خوف کا یہ حال تھا کہ جب رات میں اپنے بستر پر جاتے تو نیند نہیں آتی تھی اور تڑپ تڑپ کر اٹھ جاتے تھے اور اس مضمون کا یہ شعر پڑھتے تھے کہ عابد کی نیند یاد جہنم میں اڑ گئی، جب اللہ کا خوف دل میں ہوتا ہے تو یہی حال ہوتا ہے اور بندہ قدم پھونک پھونک کر رکھتا ہے۔ اور اگر از راہ بشریت اس سے نادانی ہو جاتی ہے تو نادم ہوتا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے سامنے روتا گڑگڑاتا ہے تو اللہ تعالیٰ معاف کر دیتے ہیں۔ یہ بھی اللہ تعالیٰ کی کتنی بڑی رحمت ہے کہ بندہ کتنا ہی گناہ کرتا ہے مگر جب نادم ہو کر اللہ تعالیٰ سے توبہ کرتا ہے تو معاف فرما دیتے ہیں۔ واقعی ایسے مولیٰ پر قربان ہو جانا چاہئے۔ اور یہی نہیں کہ گناہوں کو معاف فرما دیتے ہیں بلکہ جب بندہ صدق دل سے توبہ کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ فرشتوں..... سے فرماتے ہیں کہ اس کی جتنی برائیاں ہیں ان کو نامۂ اعمال سے مٹا دو اور ان کی جگہ حسنات درج کر دو "اِنَّ الْحَسَنٰتِ یُذْهِبْنَ السَّیِّاٰتِ" بیشک نیکیاں برائیوں کو ختم کر دیتی ہیں اور فرماتے ہیں "فَاُولٰٓئِكَ یُبَدِّلُ اللّٰهُ سَیِّاٰتِهِمْ حَسَنٰتٍ" یہ توبہ کرنے والے وہ لوگ ہیں کہ اللہ تعالیٰ ان کی برائیوں کو نیکیوں سے بدل دیتے ہیں۔ (از روح البیان)

x No.: (0522)330020 Guest House : 323864

# AMEER-E-HAYAT

NADWATUL-ULAMA, LUCKNOW-226 007 (India) Rs 6




# محبت کی چمک

خدا نے (فرشتوں) سے یہ فرمایا کہ تم کو معلوم نہیں کہ انسان میں کیسے کیسے گن ہیں۔ اس سے علم کا دریا کیسا ابلتا ہے، سمندروں میں وہ وسعت اور گہرائی نہ ہوگی جو اس میں ہے، اس کی آنکھوں میں محبت کی جو چمک ہے وہ پیش کرنے سے تم قاصر ہو، اس کے دل میں نرمی ہے، محبت ہے، گداز ہے، اس پر درد کی چوٹ لگتی ہے جس سے تم محروم ہو۔ فرشتوں کے پاس یہ دولت نہیں، انسان خدا کے یہاں فرشتوں کے مقابلہ میں وہ دل پیش کرسکتا ہے جو چوٹ کھایا ہو۔

انسان کے پاس جو سب سے بڑا سرمایہ ہے وہ رحم کا سرمایہ ہے، وہ محبت کا سرمایہ ہے، وہ ایک آنسو ہے، جو انسان کی آنکھ سے کسی بیوہ کے سر کو ننگا، کسی غریب کے چولہے کو ٹھنڈا، کسی مریض کی کراہ کو سن کر ٹپک پڑتا ہے۔ آنسو کا وہ قطرہ جو سمندر میں ڈال دیا جائے۔ تو اسے پاک کردے، گناہوں کے جنگل میں ڈال دیا جائے تو سب کو جلا کر نور سے بدل دے۔ فرشتے سب کچھ پیش کر سکتے ہیں لیکن آنسو کا وہ قطرہ نہیں پیش کر سکتے۔ جس کی قیمت آپ نے بھی نہیں پہچانی۔ جو ایک انسان دوسرے انسان کے لئے بہاتا ہے۔ فرشتے اپنے مالک کو دیکھ دیکھ کر اور اس کی ذات وصفات کو پہچان کر نہیں سو سکتے، لیکن وہ انسان جو کسی انسان کی مصیبت و درد کی وجہ سے نہیں سو سکتا، اس کے جاگنے کو فرشتوں کی بیداری نہیں پہونچ سکتی۔ انسان کے پاس سب سے انمول چیز یہ ہے کہ وہ دوسرے کے درد سے متاثر ہوتا ہے، اس کے اندر محبت کا مادہ ہے اس کو حرکت دینے والی کوئی چیز مل جائے تو حرکت میں آجاتا ہے پھر نہ مذہب کو دیکھتا ہے نہ ملت کو، نہ فرقے کو، نہ علاقے کو، نہ وطن کو دیکھتا ہے، نہ ملک کو دیکھتا ہے، انسان، انسان کا دل دیکھتا ہے، اس کے درد کو محسوس کرتا ہے، جس طرح مقناطیس لوہے کو کھینچتا ہے اور وہ کھنچنے پر مجبور ہے، اسی طرح انسان کے دل کا مقناطیس انسان کے دل کو کھینچتا ہے۔

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی (اسلام کا تعارف ص۲۶۴)

۲۵ نومبر ۱۹۹۹ء | سالانہ ۱۳۰ روپے | فی شمارہ ۶ روپے

# حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سوال کرنے والے کے سوال کا جواب دیتے تھے




شیخ عبدالفتاح ابوغدہ رحمۃ اللہ علیہ
ترجمہ: شمس الحق ندوی

حضور صلی اللہ علیہ وسلم سوال کرنے والے کے سوال کا جواب دیا کرتے تھے۔ اس طرح آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بہت سے شرعی احکام و مسائل اور دین کی باتوں کو صحابہ کرامؓ کے سوال کے جواب میں سکھایا۔ آپ نے صحابہ کرامؓ کو ہدایت فرمائی کہ جو مشکلات و پریشانیاں پیش آئیں ان کے بارے میں پوچھ لیا کریں۔ ایسے ہی جو دینی فرائض اور شرعی مسائل نہ معلوم ہوں ان کو بھی معلوم کر لیا کریں۔

ابوداؤد نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے حوالہ سے فرمایا کہ "ناواقفیت و جہالت کا علاج سوال ہے"۔

شیخ عبدالفتاح ابوغدہؒ حدیث کی تشریح فرماتے ہوئے لکھتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ "فاسئلوا اهل الذكر ان كنتم لا تعلمون" (سو اگر تم کو علم نہیں تو اہل علم سے پوچھ لو)

قرآن و حدیث میں جس سوال کی ممانعت آئی ہے وہ کیسے سوالات کے بارے میں ہے جو بلاوجہ کئے جاتے ہیں۔ یا غیب کی باتوں کے بارے میں سوال کرنا جن پر ایمان لانا ضروری ہے ان کی کیفیت کا جاننا ضروری نہیں ہے کہ سوال کیا جائے۔ یا بلاوجہ محض بحث و مباحثہ کے لئے سوال کرنا یہ سب منع ہے ضرورت کے مطابق سوال منع نہیں بلکہ اس کا حکم ہے جیسا کہ مذکورہ بالا آیت سے معلوم ہوا۔

صحابہ کرامؓ کو جو سوالات مشکل معلوم ہوتے تھے، ان میں شک و شبہ ہوتا تھا۔ ان کو سمجھنے اور وضاحت کے لئے یا ایمان میں اضافہ کی غرض سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کرتے تھے، اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہر ایک کے سوال پر کافی و شافی جواب دیا کرتے تھے جس سے ان کے دل مطمئن ہو جایا کرتے تھے۔

دینی باتوں کے سلسلے میں تو صحابہ کرامؓ کے سوالات اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے جوابات سے حدیث شریف کی کتابیں بھری ہوئی ہیں جنہیں سے کچھ احادیث کا ذکر اس کتاب میں مختلف جگہوں پر آیا ہے۔

امام مسلم نے نواس بن سمعان کلابی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے بیان کیا ہے کہ "میں مدینہ منورہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایک سال رہا۔ ہجرت کی نیت کرنے میں صرف یہ بات رکاوٹ بنی کہ پھر سوالات نہ کر سکوں گا۔ اس لئے کہ مہاجرین ادب و رعب کی وجہ سے سوالات کرنے میں بہت محتاط تھے۔ چنانچہ ہم نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے نیکی اور گناہ کے بارے میں سوالات کئے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: نیکی اچھے اخلاق ہیں اور گناہ وہ ہے جس کی تمہارے دل میں کھٹک پیدا ہو۔ اور یہ ناپسند کرو کہ لوگوں کو اس کا علم ہو۔

شیخ عبدالفتاح ابوغدہؒ تشریح کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ چونکہ مہاجرین سوال کرنے میں ادب و احتیاط سے کام لیتے تھے۔ اس لئے اس بات کے خواہشمند ہوتے تھے کہ کوئی سمجھدار دیہاتی یا پردیسی آئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کرے اور یہ حضرات مستفید ہوں۔ مہاجرین کو سوال کرنے سے روکا نہیں گیا تھا۔ بلکہ جب تک کوئی شدید ضرورت نہ ہو سوال کرتے ہوئے گھبراتے تھے جس کی تفصیلات احادیث کی شرحوں میں موجود ہیں سمجھنے کے لئے مختصراً اشارہ کر دیا گیا کہ زیادہ تفصیل میں جانا علماء محققین کا کام ہے۔

مسلم اور ابوداؤد نے ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے بیان کیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فلاں اسلمی کو بھیجا اور ان کے ساتھ ۱۸ عدد قربانی کے اونٹ بھیجے، اسلمی نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کہا۔ اللہ کے رسولؐ! اگر ان میں سے کوئی اونٹ تھک گیا اور چلنے سے معذور ہو گیا تو کیا کروں گا۔ آپؐ نے فرمایا اس کو ذبح کر دینا اور اس کے پاؤں میں لگے ہوئے لوہے کو (اونٹ کے پاؤں میں لوہا لگا دیا جاتا تھا جیسے یہاں گھوڑے کے پاؤں میں لگایا جاتا ہے) اس کے خون سے رنگ دینا۔ اس کے بعد اس کے منہ پر چھڑک دینا، اس کا گوشت نہ تم کھانا نہ تمہارے ساتھی کھائیں"۔

امام بخاری و مسلم نے رافع بن خدیجؓ سے روایت کیا ہے۔ انھوں نے کہا کہ "میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا ہمیں کل دشمن سے مڈبھیڑ کا اندیشہ ہے اور ہمارے پاس چھریاں نہیں ہیں، آپؐ نے فرمایا اللہ کہہ کر جس چیز سے بھی ذبح کیا جا سکے ذبح کرو اور کھاؤ لیکن دانت اور ناخن سے ذبح نہ کرنا۔ اس کی وجہ بعد میں بتاؤں گا

(باقی صفحہ ...)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

پندرہ روزہ لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۶ شمارہ نمبر ۲

۲۵ نومبر ۱۹۹۹ء مطابق ۱۶ شعبان ۱۴۲۰ھ



اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/- روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں ——

## زر تعاون

سالانہ —— ۱۳۰/- روپے

فی شمارہ —— ۶/- روپے

بیرونی ممالک فضائی ڈاک ——

ایشیائی، یورپی، افریقی و امریکی ممالک ۳۰ ڈالر

بیرونی ممالک بحری ڈاک ——

بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

## خط و کتابت کا پتہ

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳

ندوۃ العلماء لکھنؤ، ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں ——

## گذارش

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں، خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے، اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے۔ منیجر

پرنٹر پبلشر شاہد حسین نے ہارکو آفسٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا

# اس شمارے میں



## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔
۲۔ فی کاپی =/Rs. 15 کے حساب سے زر ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔
۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## نرخ اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ =/Rs. 30
۲۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ =/Rs. 40
۳۔ کمیشن تعداد اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔
۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔

## بیرون ملک نمائندے

| | |
|---|---|
| مدینہ منورہ | Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P O Box No 842,<br>Madina Munawwara (K S A ) |
| برطانیہ | Mr. M. AKRAM NADWI<br>O C I S , St Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U K |
| ساؤتھ افریقہ | Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388, Verenınging,(S Afrıca) |
| قطر | Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O Box No 10894, DOHA-QATAR |
| دبئی | Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O Box No 12525, DUBAI (U A E )<br>P.H.NO: - 3970927 |
| پاکستان | Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>H No 109, Town Ship Kaurangı,<br>KARACHI-31 (Pakistan) |
| امریکہ | Dr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>98-Conklin Ave, Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U S A ) |






# رمضان کا احسان

مبارک ہو زندگی میں ایک بار پھر آپ کو ماہ رمضان کی دولت حاصل ہو رہی ہے۔ ایمان کا موسم اور تقویٰ کی فصل کا زمانہ آگیا۔ اس موسم خیر و برکت کے اتنے احسانات ہیں کہ کوئی شمار کرنا چاہے تو شمار نہیں کرسکتا۔ دلوں میں نرمی، آنکھوں میں نمی، مزاج میں اعتدال پسندی، عفو و درگذر کی طرف طبیعت کا میلان، دعاؤں کی بہتات اور آنکھوں کی برسات، تلاوت قرآن میں یکسوئی، فرائض کی ادائیگی میں چستی، تراویح کی برکتیں اور تہجد کی لذتیں، وہ پچھلے پہر اٹھ اٹھ کے نمازیں، ناک رگڑتی سجدوں پہ سجدے، مغفرت کی طلب، رحمت کی آرزو۔ یہ سب رمضان کی سوغاتیں ہیں، دینے والے کی بخشش کا بہانہ اور انداز کرم ہے ؎

عشق رہبر ہو تو ملتی ہے تمنا ان کی
بخت یاور ہو تو ہاتھ آتا ہے داماں ان کا

طالب خیر آگے بڑھ یا باغی الخیر أقبل! اور اے بدی و برائی پر اکسانے والے پیچھے ہٹ یا باغی الشر أدبر کی صدا عام ہے، خیر و شر دونوں کے دواعی خود ہمارے نفوس کے اندر موجود ہیں، مگر اس آوازۂ فطرت کو سمجھنے کے لئے دماغ و دل میں قوت چاہئے جو حاصل نہیں ہے بقول عارف رومی ؎

سرّ من از نالۂ من دور نیست
لیک چشم و گوش را آں نور نیست

(شاعر کہتا ہے) میرا راز میرے نالے سے دور نہیں ہے۔ مگر آنکھ اور کان کو (ادراک کا) نور حاصل نہیں ہے)۔ ورنہ ایک أقبل کی صدا زندگی کو پلٹنے، انقلاب فکر مزاج کے لئے کافی تھی۔

لیکن اس صدا کے لئے بھی مدت مقرر ہے، اگر اس رمضان میں اس صدا کو ہم نہیں سن سکے تو کیا ضروری ہے کہ عمر یہ مہلت دے گی کہ آئندہ سن سکیں گے۔ دور نہ جائیے، اپنے محلہ اور پڑوس میں دیکھ لیجئے کیا ممکن ہے اپنے ہی خاندان میں یہ واقعہ پیش آچکا ہو کہ گذشتہ رمضان میں جو آپ کے ساتھ تھے آج منوں مٹی کے نیچے آسودۂ خاک ہیں۔ ان میں عالی جناب اور فضیلت مآب بھی تھے، نوخیز و نوجوان بھی تھے، پیران کہن سال بھی تھے۔ انھوں نے بھی رمضان کی بہاریں دیکھی تھیں، اس سال وہ رحمت الٰہی کے سائے میں اپنی بندگی اور طاعت مجسم شکل میں دیکھ رہے ہوں گے۔ "روح وریحان وجنة النعیم" مشک بیز ہواؤں، پھولوں اور آسائش کے باغ۔

فطوبیٰ لمن مضیٰ علیه هذا الشهر المبارک رضی عنه
وویل لمن سخط علیه فمنع من البرکات
مبارک ہے وہ شخص جس سے رمضان کا مہینہ خوش ہو کر گزرا۔
اور تباہی ہے اس کے لئے جس سے یہ مہینہ ناراض گیا اور وہ اس
ماہ کی برکتیں نہ پاسکا اور اس کی نعمتوں سے محروم رہا۔

# سورۂ فاتحہ کا جمال و جامعیت اور زندگی پر اس کا اثر

● حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی دامت برکاتہم

أَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۝ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝ (آمین)

سب تعریف خدا ہی کو سزاوار ہے جو تمام جہانوں کا پروردگار ہے، بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے۔ انصاف کے دن کا حاکم ہے لے پروردگار، ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں، اور تجھی سے مدد مانگتے ہیں، ہم کو سیدھا راستہ چلا، ان لوگوں کے راستہ پر جن پر تو اپنا فضل و کرم کرتا رہا، نہ ان کے جن پر غصہ ہوتا رہا، اور نہ گمراہوں کا۔

## ایک بے مثال شہ پارہ

یہ سورہ آسمانی معجزات کا ایک لعل بے بہا اور قرآن مجید کی آیات بینات کا ایک بے مثال شہ پارہ ہے۔ اگر ساری دنیا کے ذہین اور ساری قوموں کے ادیب و انشاء پرداز، ماہرین نفسیات معلمین اخلاق اور روحانی پیشوا یکجا ہوکر کوئی ایسا مضمون تیار کرنا چاہیں جو تمام انسانی طبقات کے لئے ان کی ضرورتوں اور خواہشات کے اختلاف کے باوجود کافی ہو، اور اس کے ذریعہ اپنی عبادتوں میں اپنے مافی الضمیر کو مکمل طور پر ادا کرسکیں تو وہ سورۂ فاتحہ جیسا مضمون تیار نہیں کرسکتے جو ہر انسانی گروہ اور فرد کی تسکین کے لئے کافی ہے اس سورہ کے متعلق ارشاد ربانی ہے:

وَلَقَدْ اٰتَيْنٰكَ سَبْعًا مِّنَ الْمَثَانِيْ وَالْقُرْاٰنَ الْعَظِيْمَ (حجر۔ ۸۷)

اور بالیقین ہم نے آپ کو (وہ) سات آیتیں دیں (جو) مکرر (پڑھی جاتی ہیں) اور قرآن عظیم (دیا)

## "حمد" بہترین وسیلہ ہے

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ جو شکر و تعریف کا جامع کلمہ ہے۔ اور ان معجزانہ اور بلیغ کلمات میں سے ہے۔ جن کا کسی اور زبان میں صحیح ترجمہ بے حد مشکل بلکہ ناممکن ہے۔

"حمد ہی وہ بہترین وسیلہ ہے جس کے ذریعہ ایک وفا شعار اور محسن شناس بندہ اپنی دعا و مناجات کا آغاز اور اس مقام محمود اور قیام و سجود (نماز) کا افتتاح کرسکتا ہے۔

پھر نمازی یہ محسوس کرتا ہے کہ جس رب کی وہ حمد و ثنا بیان کر رہا ہے۔ اور جس کی عبادت میں مشغول ہے، وہ صرف کسی قبیلہ اور قوم، کسی خاندان اور برادری۔ اور کسی ملک و وطن کا رب نہیں، بلکہ "رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ" ہے۔

## دو وحدتوں کا اعلان

یہ انقلاب آفریں اور نیا عقیدہ ان تمام مصنوعی اور خود ساختہ تقسیموں کے خلاف اعلان جنگ ہے جنھوں نے انسانیت پر ظلم عظیم کیا ہے۔ اس طرح مسلمان دو وحدتوں کا اعلان کرتا ہے اور ان ہی دونوں وحدتوں پر انسانی معاشرہ کے امن و سکون کی بنیاد ہے۔ اور ان ہی دونوں ستونوں پر اسلام انسانیت کی تعمیر نو کا کام انجام دیتا ہے۔ ایک نوع انسانی کے خالق و صانع کی وحدت اور ایک نسل انسانی کے بانی و مورث کی وحدت، اس طرح رنگ و نسل اور ملک و وطن کی تفریق کے بغیر نسل انسانی کی وحدت ثابت ہوتی ہے اس لئے کہ ہر انسان دوسرے انسان سے دوہرا رشتہ رکھتا ہے۔ ایک روحانی اور حقیقی طور پر وہ صحیح کہ ان سب کا رب ایک ہے۔ دوسرے جسمانی و ثانوی طور پر۔ وہ یہ کہ سب ایک باپ (آدم) کی اولاد ہیں!

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّكُمُ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَةٍ وَّخَلَقَ مِنْهَا زَوْجَهَا وَبَثَّ مِنْهُمَا رِجَالًا كَثِيْرًا وَّنِسَآءً ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ الَّذِيْ تَسَآءَلُوْنَ بِهٖ وَالْاَرْحَامَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيْبًا (سورہ نساء۔ ۱)

لے لوگو! اپنے پروردگار سے تقویٰ اختیار کرو جس نے تم (سب) کو ایک ہی جان سے پیدا کیا۔ اور اسی سے اس کا جوڑا پیدا کیا۔ اور ان دونوں سے بکثرت مرد اور عورتیں پھیلادیئے، اور اللہ سے تقویٰ اختیار کرو جس کے واسطے تم ایک دوسرے

مانگتے ہو، اور قرابتوں کے باب میں بھی (تقویٰ اختیار کرو) بیشک اللہ تمہارے اوپر نگراں ہے۔

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ اِنَّا خَلَقْنٰكُمْ مِّنْ ذَكَرٍ وَّاُنْثٰى وَجَعَلْنٰكُمْ شُعُوْبًا وَّقَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوْا اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰىكُمْ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ خَبِيْرٌ (سورہ حجرات ۱۳)

اے لوگو! ہم نے تم (سب) کو ایک مرد اور ایک عورت سے پیدا کیا ہے اور مختلف قومیں اور خاندان بنا دیئے ہیں کہ ایک دوسرے کو پہچان سکو، بیشک تم میں سے پرہیزگار اللہ کے نزدیک معزز تر ہے، بیشک اللہ خوب جاننے والا ہے، پورا خبر دار ہے۔

اس حکم اور اصول کی شرح وتفصیل میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا:۔

اللہ تعالیٰ نے جاہلیت کا تعصب اور آباء واجداد کا فخر تم سے دور فرما دیا ہے۔ اب صرف (دو قسم کے لوگ ہیں) پرہیزگار مسلمان یا بدنصیب فاسق و فاجر، سب انسان آدم کے بیٹے ہیں، اور آدم مٹی سے پیدا کئے گئے تھے، کسی عربی کو عجمی پر فضیلت حاصل نہیں، مگر تقویٰ کے ساتھ۔" (ترمذی)

## صفت رحمت کا استحضار

نمازی اللہ تعالیٰ کی ان بہترین صفات کریمہ میں سے جن پر وہ پہلے ہی ایمان لاچکا ہے سب سے پہلے اس کی صفت رحمت کا استحضار کرتا ہے (الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ) اس لئے اس موقع اور محل کے لئے اس سے بہتر صفت کوئی اور نہیں ہوسکتی، یہ وہ موقع ہے جب مسلمان خشوع وعبادت، دعا و ابتہال توبہ و انابت اور احتیاج و فقر کا استحضار کرتے ہوئے خدا کے حضور سربسجود ہوتا ہے۔ یہ امید اور خوش گمانی کا موقع ہے، نہ کہ ناامیدی و بدگمانی کا۔

اس کے بعد وہ آخرت اور جزاء و سزا کا دن (مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ) یاد کرتا ہے۔ وہ دن جس میں اللہ تعالیٰ کی حکومت مطلقہ اور اقتدار اعلیٰ اپنی پوری شان کے ساتھ جلوہ گر ہوگا۔ اور کسی بادشاہ امیر اور وزیر کو اس کے حضور میں دم مارنے کا یارا نہ ہوگا۔" لِمَنِ الْمُلْكُ الْيَوْمَ لِلّٰهِ الْوَاحِدِ الْقَهَّارِ" آج کے روز کس کی حکومت ہے؟ بس اللہ واحد و غالب ہی کی ہے (سورۂ مومن۔ ۱۶)

اس وقت وہ اپنے دل میں آخرت کے ایمان کو از سر نو تازہ کرتا ہے۔ جو ہر خوف، باز پرس کے ڈر اور نفس اور ضمیر کی نگرانی کا سرچشمہ ہے، ایک مسلمان کو جو ترغیبات سے بھری ہوئی دنیا میں رہتا ہے اس ایمان اور یقین کی جو شدید ضرورت ہے، اس کے لئے کسی دلیل کی ضرورت نہیں ہے۔

پھر وہ عربی زبان کے (جس میں قرآن مجید نازل کیا گیا، اور جس کو نماز کی عالمی اور سرکاری زبان قرار دیا گیا) پورے زور اور کلام اور بلیغ انداز میں کہتا ہے کہ "وہ نہیں عبادت کرتا کسی کی سوائے اللہ کے، اور نہیں مدد چاہتا کسی سے سوا اس کے" "اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ"

## عبادت واستعانت

زندگی در اصل عبادت و استعانت کا دوسرا نام ہے۔ اسی سے ایک انسان دوسرے انسان سے کمزور کا طاقتور سے، غریب کا امیر سے، محکوم کا حاکم سے اور عابد کا معبود سے رشتہ قائم ہوتا ہے۔ اگر یہ دونوں صرف اللہ تعالیٰ کے لئے مخصوص کردی جائیں تو زندگی کے سارے بندھن اور آہنی زنجیریں خود بخود پاش پاش ہو جائیں گی۔ اور شرک اور دوسرے تمام فتنے ختم ہوجائیں گے، وہ یہ سب سے بڑا معاہدہ اور اعلان ہے۔ جو مسلمان اپنے خدا سے دن رات میں بار بار کرتا ہے اس کو دیکھنا چاہیئے کہ وہ کیا کہہ رہا ہے نماز سے باہر زندگی کا سارا نظام اس کو دو چیزوں پر ہمہ وقت مجبور کرتا ہے، ایک خضوع و استکانت پر، دوسرے سوال واستعانت پر، اور یہی وہ دو چیزیں ہیں جن کے خلاف وہ پہلے ہی معاہدہ کرچکا ہے۔

## ہدایت کی دعاء

پھر وہ اللہ تعالیٰ سے صراط مستقیم کی طرف ہدایت کی دعا کرتا ہے۔" اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ" یہ وہ ہدایت ہے جو اس کی سب سے بڑی ضرورت ہے اور جس کے دم سے جنت کی رونق قائم ہے، وہ ہدایت جس سے محروم ہوجانے کے بعد کسی چیز کی کوئی قیمت نہیں، اور اس سے بہرہ اندوز ہونے کے بعد کسی چیز کے چھوٹنے کا کوئی غم نہیں۔ اس کی طلب وجستجو انسان کی فطرت میں داخل اور اس کی آرزو قلب و روح میں پیوست ہے۔

لیکن یہ ہدایت خلا میں قائم نہیں ہوسکتی، یہ اسی وقت قابل فہم اور قابل عمل ہوسکتی ہے جب اس کے زندہ اور عملی نمونے ہماری نگاہوں کے سامنے ہوں، یہ وہ لوگ ہیں جن کو ہم تاریخ انسانیت میں انبیاء و صدیقین، شہداء و صالحین کے نام سے یاد کرتے ہیں،" اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ" قرآن مجید اور تمام گذشتہ آسمانی صحیفوں نے دنیا کے عام انسانوں کو ان کی پیروی و تقلید، ان کی محبت و اطاعت ان کی جماعت میں شمولیت اور ان کی طرف اپنا انتساب کرنے کی دعوت دی ہے۔

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ هَدَى اللّٰهُ فَبِهُدٰىهُمُ اقْتَدِهْ (سورۂ انعام۔ ۹۰)

یہی لوگ ہیں جن کو اللہ نے ہدایت کی تھی۔ سو آپ بھی ان کے طریقہ پر چلیئے۔

اور اسی کے ساتھ ان لوگوں سے برأت اور

بے تعلقی کا مطالبہ کیاہے جو ہدایت کی راہ سے ہٹ کر ناشکری، ہواپرستی اور تباہی وخودکشی کے راستہ پر پڑگئے، جنھوں نے سرکشی اور انتہاپسندی کی حد کردی، اور غضب الٰہی کے مورد قرار پائے، یا دین میں تحریف وتفریط اور ترمیم وتنسیخ کے مرتکب ہوئے اور کھلی ہوئی گمراہی کے شکار ہوئے۔

اِهۡدِنَا الصِّرَاطَ الۡمُسۡتَقِيۡمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيۡنَ اَنۡعَمۡتَ عَلَيۡهِمۡ ۝ غَيۡرِ الۡمَغۡضُوۡبِ عَلَيۡهِمۡ وَلَا الضَّآلِّيۡنَ ۝ (ترجمہ) چلا ہم کو سیدھا راستہ ان لوگوں کا راستہ جن پر تو نے انعام کیاہے، نہ ان لوگوں کا (راستہ) جو زیر غضب آچکے ہیں۔ اور نہ بھٹکے ہوؤں کا۔[1] (۱) (ارکان اربعہ ص۵۶ ۔ ۶۱)

## قرآن مجید کا کھلا اعجاز

یہاں پر قرآن مجید کا کھلا اعجاز معلوم ہوتاہے۔ تاریخ ومذاہب وادیان کا ایک انصاف پسند طالب علم اگر صرف اس ایک جملہ پر ایمان لے آئے کہ صحرا میں پیدا ہونے والے اور صحرا میں زندگی گذارنے والے ایک اُمّی پیغمبر (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) کی زبان سے کتنی بڑی تاریخی حقیقت ادا کی گئی ہے کہ مسیحیت کے پیروؤں کو "ضآلین" کے وصف ولقب سے مخصوص کیا گیا ہے یہ ایک ایسی تاریخی حقیقت ہے جس پر خود تاریخ ادب سے اپنا سر خم اور پورا تاریخی ذخیرہ سرافگندہ ہو کر اس کی تصدیق کرتاہے اور مؤرخین حیران ہو کر رہ جاتے ہیں۔

میں آپ کی توجہ اس لسانی تجربہ پر مبذول کرتا ہوں کہ جو الفاظ دوسری زبانوں میں منتقل ہوئے ہیں بعض اوقات ان کی طاقت اور ان کے اپنے مفہوم کے ادا کرنے میں فرق واقع ہوگیاہے۔ الفاظ کا بھی تاریخی سفر ہوتاہے، جیسے انسانی قافلوں، تہذیبوں اور افکار انسانی کا تاریخی سفر ہے، جب وہ سفر طے کرتے ہیں تو اپنی بہت سی تازگی کھو دیتے ہیں۔ اور بہت سے خارجی ومقامی اثرات قبول کر لیتے ہیں۔ اردو میں بھی عربی کے بہت سے الفاظ ہیں جن کو اپنے صحیح مفہوم ومعنیٰ میں سمجھنا مشکل ہوگیاہے، اور ان میں وہ زور وقوت باقی نہیں رہی جو اصل زبان میں تھی۔

ان میں ایک لفظ "ضلالت" بھی ہے۔ "ضلالت" کو ہر طرح کے فسادِ عقیدہ، ہر درجہ کے فسادِ عمل معمولی انحراف، اور چھوٹی بڑی غلط فہمی کے معنی میں لیا جاتاہے، لیکن لسانیات کا مطالعہ بتاتاہے کہ جیسے اشیاء اور خارجی موجودات کا درجۂ حرارت (TEMPERATURE) ہوتاہے ویسے ہی الفاظ کا بھی ایک ٹمپریچر ہوتاہے، اور جیسے اجسام کا ایک سائز ہوتاہے۔ الفاظ کا بھی ایک سائز ہوتاہے

حیرت انگیز بات ہے کہ جس برگزیدہ ہستی نے مسیحیت کی تاریخ نہیں پڑھی تھی اس کے لئے کوئی ذرائع معلومات نہیں تھے۔ اور جس کا ایک مسیحی ملک میں جانا صرف چند دن کے لئے۔ اور کسی مسیحی سے ملنا چند منٹوں کے لئے ثابت ہے اس کی زبان سے اللہ تعالیٰ نے یہ حقیقت ادا کی ہے کہ یہودیوں کے لئے "المغضوب علیھم" کا لفظ استعمال کیاہے۔ اور عیسائیوں کے لئے "وَلَا الضَّآلِّيۡنَ" کا لفظ آیا ہے۔

تنہا یہ لفظ قرآن مجید کے مُنَزَّل من اللہ اور وحی الٰہی ہونے کے لئے کافی ہے۔ مسیحیوں کے لئے دس الفاظ استعمال کئے جا سکتے تھے عربی جیسی وسیع زبان میں پچاس لفظ...... ہو سکتے تھے اور سب منطبق ہوتے، لیکن اس میں ایک کھلا ہوا فرق رکھا گیا ہے یہود کے لئے "المغضوب علیھم" کا لفظ آیا ہے۔ یہود کی تاریخ بتاتی ہے کہ وہ "المغضوب علیھم" (غضب الٰہی کے مورد ومستحق) ہیں۔ انھوں نے انسانی اخلاقیات ورجحانات، انسانی کردار وعمل اور معاشرۂ انسانی پر جو سلبی اور انتشار انگیز اثرات ڈالے ہیں، اور صدیوں تک تاریخ انسانی میں تخریبی وسازشی کردا[ر] ادا کیا ہے۔ ان کے ساتھ خدا کا جو معاملہ رہاہے، ا[ور] ان میں ہر دور میں جس طرح کی بغاوت اور جس طر[ح] کی سرکشی پیدا ہوئی ہے۔ انھوں نے جس طرح اپـ[ـنے] آپ کو خدا کی برکتوں اور نصرتوں سے محروم کیاہے۔ ا[س] کے لئے "المغضوب علیھم" سے زیادہ کوئی لفـ[ـظ] موزوں نہیں۔

اور یہ بھی قرآن کریم کا معجزہ ہے کہ اس نـ[ـے] عیسائیوں کے لئے "الضّآلین" کا لفظ استعما[ل] کیاہے! "ضآلین" کے کیا معنی ہیں؟ آپ کلکتہ [جانا] چاہتے ہوں اور دہلی جانے والی گاڑی پر بیٹھ جائیں اس کو کہتے ہیں راستہ بدل دینا۔ اور پھر اسی راسـ[ـتہ] پر چلتے رہنا۔ اور اس کا نتیجہ یہ ہوتاہے کہ آدمی جتـ[ـنا] زیادہ چلتاہے، منزل مقصود سے اتنا ہی زیادہ دو[ر] ہوتا چلا جاتاہے۔

عیسائیت تیز چلی اور اب تو ہوائی جہاز [سے] جا رہی ہے۔ (ہوائی جہاز بھی اسی کے پیروؤں [کی] دین ہے) تو یہ عیسائیت صرف زمین کے رقبہ [پر] نہیں۔ اپنے مذہبی اور دینی سفر میں بھی ہوائی جہا[ز] کی رفتار سے چلی یعنی چل کر منزل مقصود سے دو[ر] نہیں بلکہ اکثر دور ہوئی۔ آج کی موجودہ مسیحیت بالکل دوسری مسیحیت ہے۔ جس کو سینٹ پال[کا] تحفہ اور اس کی دین کہنا چاہئے۔

(قرآنی افادات)



# بغیر عمل کے علم انسان پر وبال ہے

مولانا قاری سید صدیق احمد باندویؒ

علم کی دو قسمیں ہیں ایک وہ علم جو صرف زبان پر ہے عمل کچھ نہیں یہ علم انسان پر وبال ہے۔ دوسرا وہ علم جس کا اثر قلب پر ہے یہ علم نافع ہے۔

۱۔ حضرت ابوہریرہؓ نے فرمایا جس علم سے نفع نہیں اٹھایا جاتا اس کی مثال اس خزانہ کی سی ہے جو راہ خدا میں خرچ نہیں کیا جاسکتا۔

۲۔ حضرت ابوالدرداءؓ کا قول ہے جو نہیں جانتا اس لئے عمل نہیں کیا اس کے لئے ایک ہلاکت ہے مگر جو جانتا ہے اور عمل نہیں اس کے لئے سات ہلاکتیں ہیں۔

۳۔ حضرت فاروقؓ نے حضرت کعبؓ سے پوچھا وہ کیا چیز ہے جو حفظ و فہم کے بعد بھی علم کو سینوں سے نکال لے جاتی ہے، حضرت کعبؓ نے جواب دیا وہ لالچ ہے اور مخلوق کے سامنے دست سوال کی درازی ہے۔

۴۔ حضرت عبدالرحمن بن غنمؓ کہتے ہیں مجھ سے دس صحابیوں نے روایت کیا ہے کہ ہم مسجد قبا میں بیٹھے علمی مذاکرہ کررہے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور ہمیں دیکھ کر فرمایا جتنا چاہو علم حاصل کرلو مگر خدا ثواب اسی وقت دیگا جب اپنے علم پر عمل کروگے۔

۵۔ حضرت عبداللہ بن مسعودؓ کا قول ہے۔ باتیں بنانا سب جانتے ہیں لیکن اچھا وہی ہے جس کا قول وفعل یکساں ہے بڑھ بڑھ کے باتیں کرنا اور عمل کچھ بھی نہ کرنا خود اپنے منھ کو چڑانا ہے۔

۶۔ حسن بصریؒ کہا کرتے تھے لوگوں کو ان کے افعال سے پرکھو نہ کہ اقوال سے، خدا نے کوئی ایسا قول نہیں چھوڑا جس کی تصدیق یا تکذیب کے لئے کوئی نہ کوئی عمل نہ ہو۔ کسی کی میٹھی باتوں سے دھوکہ نہ کھاؤ بلکہ یہ دیکھو فعل کیسا ہے۔

۷۔ قاسم بن محمد نے کہا میں نے ایسے لوگوں کو دیکھا جنھیں قول پسند نہ تھا صرف عمل سے خوش ہوتے تھے۔

۸۔ حضرت علیؓ نے فرمایا اے اہل علم اپنے علم پر عمل کرو کیونکہ عالم وہی ہے جو علم حاصل کرکے عمل کرتا ہے۔ اور جس کے علم و عمل میں اختلاف نہیں ہوتا، جلد ایسے لوگ پیدا ہوں گے جو علم تو رکھیں گے مگر علم ان کے حلق کے نیچے نہ اترے گا ان کا باطن ان کے ظاہر سے مختلف ہوگا۔ ان کا علم ان کے عمل کے خلاف رہے گا۔ مجلسیں جما کر بیٹھیں گے۔ آپس میں فخر و مباہات کریں گے اور لوگوں سے صرف اس لئے ناراض ہوجایا کریں گے کہ ان کی مجلس میں کیوں چلے گئے۔ ایسے عالموں کے اعمال خدا تک نہیں پہونچیں گے۔

۹۔ حضرت سلمان کا قول ہے قریب ہے کہ علم عام ہوجائے اور عمل غائب ہوجائے، لوگ زبان سے ملیں گے اور دل سے دور رہیں گے جب یہ حالت ہوجائے گی تو خدا ہی لوگوں کے کانوں آنکھوں اور دلوں پر مہر لگادے گا۔

۱۰۔ حضرت حسن بصریؒ فرمایا کرتے تھے ابن آدم یہ تیری حکمت و دانائی کس کام کی جب تیرا عمل احمقانہ ہے۔ ایک مرتبہ فرمایا جو علم میں سب سے آگے ہے اس کو عمل میں بھی سب سے آگے ہونا چاہئے

۱۱۔ حضرت ابوالدرداءؓ کا قول ہے آدمی متقی نہیں ہوسکتا جب تک عالم نہ ہو۔ اور علم اسے زیب نہیں دیتا جب تک عمل نہ کرے۔

۱۲۔ حضرت مالک بن دینارؒ حضرت حسن بصریؒ کے ذریعہ سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد نقل کرتے ہیں کہ جو شخص بھی وعظ کہتا ہے حق تعالیٰ شانہ اس سے قیامت کے دن مطالبہ فرمائیں گے کہ اس کا کیا مقصد تھا (یعنی اس سے کوئی دنیوی غرض تھی مالی منفعت یا جاہ و شہرت یا خالص اللہ کے واسطے تھا)

۱۳۔ حضرت امام مالکؒ کے شاگرد کہتے ہیں کہ امام مالکؒ جب اس حدیث کو بیان کرتے تو اتنا روتے کہ آواز نہ نکلتی پھر یوں فرماتے کہ تم سمجھتے ہوگے کہ وعظ سے میری آنکھ ٹھنڈی ہوتی ہے یعنی میرا دل خوش ہوتا ہے۔ حالانکہ مجھے معلوم ہے کہ مجھ سے قیامت کے دن اس کا سوال ہوگا کہ وعظ کا کیا مقصد تھا۔ (ترغیب)

اس کے باوجود کہنے کی مجبوری یہ تھی کہ وعظ و نصیحت نہ کرنے پر سخت وعید آئی ہے۔

۱۴۔ مالک بن دینارؒ کا قول ہے آدمی کے لئے اس سے بڑا کوئی عذاب نہیں کہ دل سخت ہوجائے اور اچھی باتوں پر عمل نہ کرے۔

۱۵۔ حضرت ابوالدرداءؓ فرمایا کرتے تھے کہ مجھے اس کا خوف ہے کہ قیامت کے دن ساری مخلوق کے سامنے مجھے آواز دی جائے اور میں عرض کروں لبیک ربی (میرے رب میں حاضر ہوں) وہاں سے مطالبہ ہو کہ اپنے علم میں کیا عمل کیا۔

۱۶۔ ستوار کا مقولہ ہے جو بات دل سے نکلتی ہے دل میں اتر جاتی ہے۔ اور جو بات محض زبان سے کہی جاتی ہے کانوں میں رہ جاتی ہے۔

۱۷۔ حضرت عمار بن یاسرؓ فرماتے ہیں کہ مجھے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے قبیلہ قیس کی تعلیم کے لئے بھیجا میں نے جاکر دیکھا کہ وہ وحشی اونٹوں کی طرح سے ہیں۔ ان کا ہر وقت دھیان اپنے اونٹ اور بکری میں لگا رہتا ہے۔ ان کے سوا کوئی دوسری فکر نہیں (ہر وقت بس دنیا کے دھندوں میں لگے رہتے ہیں) میں وہاں سے واپس آگیا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے دریافت فرمایا کہ کیا کر کے آئے میں نے ان کا سارا حال بیان کر دیا۔ اور ان کی غفلت کی خبر سنائی حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا۔ عمار اس سے زیادہ تعجب کی بات اس شخص کی حالت ہے جو عالم ہونے کے باوجود دین سے ایسا ہی غافل ہو جیسا کہ یہ غافل ہیں۔

۱۸۔ ایک حکیم کا مقولہ ہے کہ اگر میری زندگی احمقانہ اور موت جاہلانہ ہوئی تو حکمت کا یہ بھرا خزانہ کس کام کا۔

۱۹۔ حضرت عمرؓ کا ارشاد ہے کہ مجھے اس امت پر زیادہ خوف منافق عالم کا ہے۔ کسی نے پوچھا منافق عالم کون ہے۔ آپ نے فرمایا کہ زبان کا عالم دل اور عمل کا جاہل۔ یعنی تقریر تو بڑی لچھے دار کرے مگر عمل کے میدان میں صفر ہو۔

۲۰۔ حضرت حسن بصریؒ فرماتے ہیں کہ تو ایسا نہ بن کہ علماء کے علم کا جمع کرنے والا ہو، حکیموں کے نادر کلام کا حامل ہو، مگر عمل میں احمق ہو۔

۲۱۔ ایک حدیث پاک میں فرمایا کہ علم اس غرض سے نہ سیکھو کہ اس سے علماء کے ساتھ فخر کرو اور بے وقوفوں سے بحث کرو اور لوگوں کے منھ اپنی طرف پھیرو جو کوئی ایسا کرے گا وہ دوزخ میں جائے گا۔

۲۲۔ حضرت علیؓ نے فرمایا کہ علم کی طرف لوگوں کی رغبت اس لئے کم ہوگئی ہے کہ عالموں کو علم سے زیادہ نفع اٹھاتے نہیں دیکھتے۔

۲۳۔ ایک حدیث میں فرمایا میری امت کی بربادی کا سبب عالم بدکار اور عابد جاہل ہے اور سب بروں سے برے علماء بد ہیں اور سب اچھوں سے اچھے نیک علماء ہیں۔

۲۴۔ فضیل بن عیاضؒ فرماتے ہیں کہ میں نے ایسا سنا ہے کہ قیامت میں بت پرستوں سے پیشتر علماء بد کا حساب ہوگا۔

۲۵۔ شعبیؒ فرماتے ہیں جنت کے کچھ لوگ دوزخ کے بعض لوگوں کو دیکھ کر کہیں گے کہ تم دوزخ میں کس لئے گئے۔ ہم کو تو خدا تعالیٰ نے تمہاری تعلیم اور تادیب کے طفیل جنت میں داخل کیا وہ کہیں گے کہ اوروں کو خیر کا حکم کرتے تھے اور خود نیک کام نہ کرتے تھے۔

۲۶۔ حاتم اصمؒ نے فرمایا کہ قیامت میں اس عالم سے زیادہ حسرت اور کسی کو نہ ہوگی جس نے لوگوں کو سکھایا اور لوگوں نے اس پر عمل کیا اور خود اس نے عمل نہ کیا لوگ اس کے سبب اپنے مقصد کو پہنچ گئے اور وہ خود تباہ ہو گیا۔

۲۷۔ مالک بن دینارؒ نے فرمایا کہ عالم جب اپنے علم کے بموجب عمل نہیں کرتا تو اس کی نصیحت دلوں پر ایسی پھسل جاتی ہے جیسے قطرہ پتھر پر سے پھسل جاتا ہے۔

۲۸۔ ابن اسحاقؒ فرماتے ہیں کہ بہت سے لوگ ایسے ہیں کہ خدا کی یاد دلاتے ہیں اور خود اس کو بھولے ہوئے ہیں اللہ سے ڈراتے ہیں اور خود اس پر دلیر ہیں۔ اللہ سے نزدیک کرنے والے ہیں۔ اور خود اس سے دور ہیں دوسروں کو اللہ کی طرف بلاتے ہیں اور خود اس سے بھاگتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کی کتاب پڑھتے ہیں اور اس کی آیات سے علیحدہ ہیں۔

۲۹۔ ابراہیم بن ادہمؒ فرماتے ہیں کہ ہم نے اپنے کلام کو صحیح کیا تو اس میں غلطی نہ کی مگر اعمال میں غلطی کی تو اس کو درست نہ کیا۔

۳۰۔ اوزاعیؒ فرماتے ہیں کہ جب اچھی تقریر سے دلچسپی ہو جاتی ہے اور آدمی اس کے درپے ہوتا ہے تو خشوع جاتا رہتا ہے۔

۳۱۔ حضرت عمرؓ فرماتے ہیں کہ جب عالم لغزش کرتا ہے تو اس کی لغزش سے ایک عالَم کو لغزش ہو جاتی ہے اور یہ بھی آپ کا ارشاد ہے کہ تین باتیں ہیں جن سے دنیا کے لوگ برباد ہو جاتے ہیں ایک ان میں سے عالم کی لغزش ہے۔

۳۲۔ حضرت قتادہؓ فرمایا کرتے تھے کہ علماء کی مثال نمک جیسی ہے کہ دوسری چیزوں کی اصلاح نمک سے ہوتی ہے (یعنی طعام میں لذت کا ذریعہ نمک ہے) اگر نمک ہی خراب ہو جائے تو اب پھر اصلاح کی کوئی صورت نہیں۔

۳۳۔ حضرت ابن مسعودؓ فرماتے ہیں کہ لوگوں پر ایک وقت ایسا آئے گا کہ دل کی شیرینی کھاری ہو جائے گی اور عالم کو اس وقت علم سے فائدہ نہ ہوگا۔ اور نہ طالب علم کو کچھ نفع ہوگا ان کے علماء کے دل مثل شور زمین کے ہوں گے کہ اس پر پانی کے قطرے گرتے ہیں اور ذرا بھی سبزی ان میں معلوم نہیں ہوتی ہے۔ اور یہ حال اس وقت ہوگا کہ علماء کے دل دنیا کی محبت کی طرف مائل ہوں گے اور آخرت پر اس کو ترجیح دینے کی طرف مائل ہوں گے۔ اس وقت اللہ تعالیٰ دلوں سے حکمت کے چشمے نکال لے گا اور ہدایت کی شمعوں کو گل کر دے گا۔ جب ان کے عالموں سے تم ملو گے تو زبان سے کہیں گے کہ ہم خدا تعالیٰ سے ڈرتے ہیں مگر بدکاری ان کے عمل سے ظاہر ہوگی، زبان کی بڑی ارزانی ہوگی اور دل کی نہایت گرانی ہوگی۔ قسم ہے اس ذات کی

(باقی ص ۳۳ پر)

# فضائل و مسائل رمضان المبارک

## ماہ رمضان کی فضیلت و عظمت :

رمضان شریف اسلام میں ایک نہایت ہی مقدس اور برگزیدہ مہینہ ہے اس کی سب سے بڑی اور بنیادی عبادت روزہ ہے جو نفس کو ملنجھنے اور صاف کرنے میں خاص اثر رکھتا ہے اس مبارک مہینے میں نفل کا ثواب فرض کے برابر اور فرض کا ثواب ستّر گنا ہوجاتا ہے۔

رمضان شریف کا خاص مشغلہ تلاوت قرآن حکیم اور اپنے اوقات کو یاد خداوندی سے بھرپور رکھنا ہے۔ روزہ میں جھوٹ، غیبت چغل خوری وغیرہ معاصی روزہ کو کالعدم. اور روزہ دار کو قریب بہ ہلاک کر دیتے ہیں جس سے بچنا ضروری ہے۔

## روزہ میں نیت کی ضرورت :

روزہ میں نیت شرط ہے (نیت کے معنی دل کے ارادہ کے ہیں) اگر روزے کا ارادہ نہیں کیا اور تمام دن کچھ کھایا پیا نہیں تو روزہ ادا نہیں ہوگا۔

رمضان کے روزے کی نیت نصف دن شرعی سے پہلے تک کرسکتا ہے بشرطیکہ صبح صادق کے ہونے کے بعد کچھ کھایا پیا نہ ہو، اور کوئی کام جو روزہ کا مفسد ہو نہ کیا ہو، اس کے بعد اگر نیت کرے گا تو معتبر نہ ہوگی. زبان سے نیت کرنا فرض نہیں لیکن بہتر اور مستحب یہ ہے کہ سحر کا کھانا کھا کر اس طرح نیت کرلیا کرے. بِصَوْمِ غَدٍ نَوَيْتُ مِنْ شَهْرِ رَمَضَانَ.

اگر افطار کے وقت ہی اگلے روزے کی نیت کرلی تب بھی جائز ہے بعض لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ نیت کے بعد کھانا پینا جائز نہیں یہ خیال بالکل غلط ہے بلکہ صبح صادق ہونے سے پہلے تک کھانا پینا وغیرہ بلاشبہ درست ہے نیت کی ہو یا نہ کی ہو

## جن چیزوں سے روزہ نہیں جاتا :

بھول کر کھانا پینا روزہ کو نہیں توڑتا. بلا اختیار حلق میں گرد و غبار یا مکھی مچھر چلے جانے سے روزہ نہیں ٹوٹتا، آٹا پیسنے والے تمباکو کوٹنے والے کے حلق میں جو آٹا وغیرہ اڑ کر جاتا ہے اس سے روزہ نہیں ٹوٹتا، کان میں پانی چلا جائے یا خود بخود قے آئے یا خواب میں غسل کی حاجت ہوجائے یا قے آکر خود بخود لوٹ جائے. ان سب باتوں سے روزہ نہیں جاتا. اور کچھ خلل نہیں آتا. آنکھ میں دوا ڈالنے سے روزہ نہیں جاتا. خوشبو سونگھنے سے کچھ خلل نہیں آتا. بلغم یا تھوک نگلنے سے روزہ نہیں ٹوٹتا. اگر قصداً قے کی مگر تھوڑی سی (یعنی منہ بھر سے کم) تو روزہ نہیں جاتا. تھوڑی سی قے آئی اور قصداً لوٹا کر نگل گیا تو اس میں اختلاف ہے. اگر روزہ میں کوئی بھول کر کھا پی رہا ہے اور قوی و تندرست ہے تو اس کو یاد دلا دینا ضروری ہے، اگر ضعیف و ناتواں ہے تو نہ یاد دلانا درست ہے. اگر خود بخود یا مسواک وغیرہ کرنے سے دانتوں سے خون نکلے لیکن حلق میں نہ جائے تو روزہ میں خلل نہیں آتا، اگر خواب میں یا صحبت کرنے سے رات کو غسل کی حاجت ہوئی اور صبح صادق ہونے سے پہلے غسل نہ کیا تو روزے میں خلل نہیں آتا. اگر دن کو سوتے ہوئے غسل کی حاجت ہوگئی تو روزہ میں ذرا بھی نقصان نہیں آتا. انجکشن لگوانے سے روزہ نہیں ٹوٹتا. لیکن دماغ اور معدہ میں اگر براہِ راست کوئی دوا وغیرہ پہنچائی جائے تو روزہ ٹوٹ جائے گا۔

## جن چیزوں سے قضا واجب ہوتی ہے :

کان یا ناک میں دوا ڈالنا قصداً منہ بھر قے کرنا منہ بھر قے آئی تھی اس کو نگل جانا یا کلی کرتے ہوئے حلق میں پانی چلا جانا یہ سب چیزیں روزے کو توڑنے والی ہیں مگر صرف قضا آئے گی کفارہ واجب نہیں کنکر یا لوہے، رتا نبہ وغیرہ کو نگل جائے تو روزہ ٹوٹ جائے گا. اور صرف قضا واجب ہوگی کفارہ نہیں یا رات سمجھ کر صبح صادق کے بعد سحری کھائی تو اس روزے کی قضا واجب ہوگی. دن باقی تھا غلطی سے یہ سمجھ کر کہ آفتاب غروب ہوگیا. روزہ کھول لیا تو صرف قضا واجب ہوگی. کفارہ نہیں، جان بوجھ کر بدون بھولنے کے صحبت کرنا، کھانا پینا روزہ کو توڑتا ہے اور قضا بھی آتی ہے اور کفارہ بھی. کفارہ یہ ہے کہ ایک غلام آزاد کیا جائے. اس کی طاقت نہ ہو تو متواتر ساٹھ روزے رکھنا. اس کی بھی طاقت نہ ہو تو ساٹھ مسکینوں کو دونوں وقت کھانا کھلانا

## جن چیزوں سے روزہ مکروہ ہوتا ہے اور جن چیزوں سے مکروہ نہیں ہوتا :

بلا ضرورت کسی شئے کو چبانا، نمک وغیرہ کا ذائقہ چکھ کر تھوک دینا مکروہ ہے، قصداً منہ میں تھوک اکٹھا کرکے نگل جانا مکروہ ہے، تمام دن ناپاک رہنا سخت گناہ ہے اور روزہ مکروہ ہوجاتا ہے فصد کرانا، پچھنے لگوانا، روزہ میں مکروہ ہے غیبت

بدگوئی، لڑائی جھگڑا روزے کو مکروہ کر دیتے ہیں۔ اور ثواب بہت کم رہ جاتا ہے۔ مسواک کرنا سر یا مونچھوں پر تیل لگانا مکروہ نہیں ہے۔ اگر بیوی کو اپنے خاوند یا نوکر کو اپنے آقا کے غصہ کا اندیشہ ہو تو کھانے کا نمک چکھ کر تھوک دینا مکروہ نہیں آنکھ میں دوا ڈالنا مکروہ نہیں۔

## روزہ نہ رکھنے کی اجازت:

اگر مرض کی وجہ سے روزہ رکھنے کی طاقت نہ ہو تو رمضان میں روزے نہ رکھے تندرست ہو جانے پر قضا کرے۔ اگر روزہ رکھنے کی وجہ سے مرض کے زیادہ ہو جانے کا خوف ہے تب بھی روزہ چھوڑ دینا جائز ہے۔ پھر قضا رکھے۔ حاملہ کو اگر بچے یا اپنی جان کو نقصان پہونچنے کا اندیشہ ہو تو روزہ چھوڑ دینا اور پھر قضا کر لینا جائز ہے، اپنے یا غیر کے بچہ کو دودھ پلاتی ہو اور روزہ رکھنے کی وجہ سے ضرر ہو تو قضا کر لینا جائز ہے، ہمارے نواح کے ۳۶ کوس ۴۸ میل (۷۷ کلومیٹر) کا سفر یا اس سے زیادہ کا سفر شرعی سفر کہلاتا ہے۔ یعنی ایسے سفر میں مسافر کو اجازت ہے کہ روزہ نہ رکھے، واپس آنے کے بعد قضا کرے۔ اگر کوئی مسافر دوپہر سے پہلے اپنے وطن پہونچ گیا اور اب تک کچھ کھایا پیا نہیں تو اس پر واجب ہے کہ روزہ پورا کرے، کیونکہ اب سفر کا عذر باقی نہ رہا۔ اگر کوئی شخص کسی تیز سواری یا ریل میں تین گھنٹے میں ۷۷ کلومیٹر پہنچ جائے گا تو اس کے لیے بھی سفر رخصت یعنی نماز کا قصر اور افطار کی اجازت حاصل ہو جائے گی، بہت بوڑھا ضعیف جس کو روزہ میں نہایت شدید تکلیف ہوتی ہے روزہ نہ رکھے۔ اور ہر روزہ کے بدلے پونے دو سیر بوزن انگریزی یا ایک کلو ۶۳۳ گرام گندم ایک مسکین کو دے لیکن اگر کبھی طاقت آجائے گی تو قضا ضروری ہوگی۔ عورت کو اپنے نسوانی عذر یعنی حیض کے ایام میں روزہ رکھنا جائز نہیں، اسی طرح پیدائش کے بعد جتنے روز نفاس کا خون آئے۔ جب خون بند ہو جاوے روزہ رکھنا چاہیئے۔ اور رمضان شریف کے بعد ان دونوں کے روزوں کی قضا ضروری ہے جن دنوں یہ عذر رہا ہے جن لوگوں کو روزہ چھوڑنے کی اجازت ہے ان کو بلا تکلف سب کے سامنے کھانا پینا نہیں چاہیئے بلکہ تعظیم رمضان المبارک لازم ہے۔

## روزہ توڑنا اور اس کی قضا:

فرض روزے کو بلا کسی شدید تکلیف اور قوی عذر کے توڑنا جائز نہیں، پس اگر سخت بیمار ہو گیا کہ اگر روزہ نہ توڑے تو جان کا اندیشہ غالب ہے، یا بیماری بڑھ جانے کا احتمال قوی ہے یا ایسی شدید پیاس لگی ہے کہ مر جائے گا تو روزہ توڑ ڈالنا جائز بلکہ واجب ہے، اگر کسی عذر سے روزے قضا ہو گئے ہوں تو جب عذر جاتا رہے تو جلد ادا کر لینا چاہیئے، کیونکہ زندگی کا بھروسہ نہیں کیا خبر موت آجائے اور فرض ذمہ رہے مثلاً بیمار کو مرض سے صحت پانے کے بعد اور مسافر کو سفر سے آنے کے بعد جلد ادا کر لینا چاہیئے۔ قضا رکھنے میں اختیار ہے کہ متواتر (یعنی لگاتار رکھے) یا جدا جدا متفرق، اگر قضا رکھنے کا وقت پایا لیکن بغیر ادا کئے مر گیا تو مناسب ہے کہ وارث ہر روزہ کے بدلے پونے دو سیر (ایک کلو ۶۳۳ گرام) گندم صدقہ کریں اور اگر مال چھوڑ گیا ہے اور روزہ کی وصیت کر گیا ہے تو ادا کرنا لازم اور واجب ہے۔

## سحری کھانے کا بیان اور فضیلت:

روزے کیلئے سحری کھانا مسنون ہے اور باعث ثواب ہے، رسول مقبول صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے ہیں "سحری کھایا کرو کہ اس میں برکت ہوتی ہے"۔ یہ ضروری نہیں کہ پیٹ بھر کر کھائے بلکہ ایک دو لقمہ یا چھوارے کا ٹکڑا یا دو چار دانے چبا لے تب بھی ثواب پائے گا۔ افضل اور بہتر ہے کہ رات کے آخری حصے میں صبح صادق ہونے سے ذرا پہلے کھالے اور اگر دیر ہو گئی اور گمان غالب یہ ہے کہ صبح ہو گئی اور کچھ کھا لیا تو شام تک رکنا اور پھر قضا رکھنا لازم ہے" اور اگر کسی مرغ یا مؤذن نے صبح صادق سے پہلے اذان دیدی تو سحری کھانے کی ممانعت نہیں جب تک صبح صادق نہ ہو جائے بلا تکلف کھاؤ پیو۔

**افطار:** آفتاب غروب ہو جانے کے بعد افطار میں دیر نہ کرنی چاہیئے۔ البتہ جس روز ابر ہو احتیاط کے لیے دیر کرنا بہتر ہے، کھجور یا خرما سے افطار کرنا مسنون اور باعث ثواب ہے اور یہ نہ ہو تو پانی بہتر ہے۔ آگ کی پکی ہوئی چیز مثلاً روٹی، چاول، شیرینی وغیرہ سے افطار کرنے سے ہرگز کراہت اور نقصان روزہ میں نہیں آتا۔ البتہ بہتر یہ ہے کہ کوئی پھل وغیرہ دوسری چیز ہو۔ اور خرما و کھجور وغیرہ سب سے افضل ہے۔ اگر کسی دوسرے کی دی ہوئی چیز سے روزہ افطار کرو گے تو تمہارا ثواب ہرگز کم نہ ہوگا اس کو اللہ تعالیٰ اپنے پاس سے ثواب عطا فرمائے گا۔ پھر تم اس کو واپس کہہ کے کیوں بخیل کہلاتے ہو۔ البتہ یہ مال حرام اور مشتبہ ہو تو ہرگز قبول نہ کرو، یہ حدیث و فقہ سے ثابت ہے۔ اگر روزہ افطار کرنے اور کھانے پینے کی وجہ سے مغرب کی نماز و جماعت میں غروب کے بعد دس بارہ منٹ کی تاخیر کر دی جائے۔ تو کچھ مضائقہ نہیں اور افطار کرنے سے پہلے یہ دعا پڑھ لینا کافی ہے۔

اَللّٰھُمَّ لَکَ صُمْتُ وَعَلٰی رِزْقِکَ اَفْطَرْتُ" اور افطار کرنے کے بعد یہ دعا پڑھے: ذَھَبَ الظَّمَاءُ وَابْتَلَّتِ الْعُرُوْقُ وَثَبَتَ الْاَجْرُ اِنْشَاءَ اللّٰہُ تَعَالٰی۔

**تراویح اور وتر:** عشا کے فرض اور سنت کے بعد بیس رکعت تراویح باجماعت مسنون ہے۔ اگر حافظ بلا معاوضہ پڑھنے والا مل جائے تو تمام رمضان میں ایک قرآن مجید ختم کر دینا چاہیے۔ اس قدر زیادہ پڑھنا مکروہ ہے جس سے اکثر مقتدیوں کو تکلیف ہو اور تین دن سے کم میں ختم کرنا اچھا نہیں۔ اگر تراویح میں دو رکعت پر بیٹھنا بھول گیا اور پوری چار رکعت پر ...... سلام پھیرا۔ تو ان چاروں کو دو کی جگہ شمار کرنا چاہیے۔ چار نہ سمجھے، جس شخص کی دو یا چار رکعت تراویح کی رہ گئیں وہ امام کے ہمراہ باجماعت وتر پڑھ لے اور پھر اپنی باقی تراویح ادا کرے تو درست ہے جس شخص کو عشا کے فرض باجماعت نہیں ملے وہ وتر کو امام کے ساتھ باجماعت پڑھ سکتا ہے جو حافظ روپئے کی طمع میں قرآن شریف سُناتا ہے اس سے بہتر وہ ہے جو اَلَمْ تَرَ کَیْفَ سے پڑھائے اگر اجرت مقرر کر کے قرآن مجید سنایا جائے تو نہ امام کو ثواب ہوگا نہ مقتدیوں کو، اس قدر جلد پڑھنا کہ حروف کٹ جائیں سخت گناہ ہے۔ نابالغ کو تراویح میں بھی امام بنانا جائز نہیں، حدیث وفقہ سے ایسا ہی ثابت ہے۔

**اعتکاف اور شب قدر:** اخیر عشرہ میں اعتکاف سنت ہے اگر بستی میں کوئی بھی اعتکاف نہ کرے تو سب کے ذمہ ترک سنت کا وبال رہتا ہے۔ اعتکاف اس کو کہتے ہیں کہ اعتکاف کی نیت کر کے مسجد میں رہنا اور سوائے حاجت ضروری اور غسل و وضو کے باہر نہ آنا۔ خاموش رہنا۔ اعتکاف میں ہرگز ضروری نہیں البتہ نیک کلام کرنا چاہیئے بدکلامی اور لڑائی جھگڑے سے بچنا چاہیئے اعتکاف اس مسجد میں ہو سکتا ہے جس مسجد میں پنجگانہ نماز جماعت سے ہوتی ہے۔ اگر پورے اخیر عشرہ کا اعتکاف کرنا ہو تو بیس تاریخ کو آفتاب غروب ہونے سے پہلے مسجد میں چلا جائے۔ اور جب عید کا چاند نظر آجائے تو اعتکاف سے باہر ہو یہ بھی جائز ہے اور باعث ثواب ہے کہ ایک دو روز یا ایک آدھ گھنٹہ کے لیے اعتکاف کی نیت سے مسجد میں رہے۔ شب قدر کا رمضان کے اخیر عشرہ میں ۲۱ یا ۲۳ یا ۲۵ یا ۲۷ یا ۲۹ کو ہونا احادیث میں وارد ہے۔ لہٰذا ان مخصوص راتوں میں بہت محنت سے عبادت میں مشغول رہنا چاہیئے۔

**صدقۃ الفطر:** صدقۃ الفطر اس شخص پر واجب ہے جس شخص کے پاس ضروریات خانہ کے علاوہ ساڑھے باون تولہ (تقریباً ½۶۱۲ گرام) چاندی یا اسی قدر وزن کے چاندی کے روپے ہوں یا زیور، مال و جائداد یا تجارت کا مال ہو یا ساڑھے سات تولہ تقریباً ½۸۷ گرام سونا یا اسی قدر وزن کی اشرفیاں یا زیور ہوں یہ ضروری نہیں کہ اس پر سال بھی گذر گیا ہو۔ اگر کسی کے پاس بہت مال ہے لیکن قرض اس قدر ہے کہ اگر ادا کیا جائے تو ساڑھے باون تولہ چاندی یا اس کی قیمت کا اسباب باقی نہیں رہتا تو اس پر صدقۂ فطر واجب نہیں جس شخص کے پاس مذکورہ بالا یا اس سے زیادہ ہو وہ اپنی طرف سے صدقۃ الفطر ادا کرے اور اپنی نابالغ اولاد کی طرف سے بھی۔

صدقۃ الفطر ایک آدمی کا ایک کلو ۶۳۳ گرام گندم یا ۳ کلو ۲۶۶ گرام جَو، یا ان کی قیمت ہے، یہ وزن پونے دو سیر اور ساڑھے تین سیر کے مساوی ہے، اپنے نادار عزیز و اقارب سب سے زیادہ مستحق ہیں، ایک شخص کو کئی آدمیوں کا صدقۂ فطر دیا جائے تو درست ہے، اور اگر ایک آدمی کا صدقۂ فطر کئی محتاجوں کو دیدیں تو بھی درست ہے عید کی نماز سے پہلے ادا کر دینا بہت زیادہ باعث ثواب ہے۔

جس نے عذر یا غفلت سے روزے نہیں رکھے اس پر بھی صدقۃ الفطر واجب ہے بشرطیکہ مذکورہ بالا مقدار کے بقدر مال رکھتا ہو۔ صدقۃ الفطر مؤذن یا امام وغیرہ کو اجرت میں دینا جائز نہیں اور مسجد کی تعمیر اور اس کے مصارف میں لگانا درست نہیں۔

**زکوٰۃ:** مال کی جس مقدار پر صدقۃ الفطر واجب ہوتا ہے اس مقدار پر زکوٰۃ فرض ہو جاتی ہے۔ زکوٰۃ کا نصاب یہ ہے کہ مال کی مقدار کا چالیسواں حصہ یعنی (½۲ فیصدی) ادا کیا جائے مگر اس میں مال کا نامی ہونا اور مال پر سال کا گذرنا ضروری ہے، سال ختم ہونے سے پہلے زکوٰۃ فرض نہیں ہوتی، رمضان المبارک میں زکوٰۃ ادا کرنے میں زیادہ فضیلت ہے طالبانِ علم دین زکوٰۃ کے بہترین مصرف ہیں۔ اس میں دوہرا ثواب ہے، فرض کی ادائیگی کا۔ اور اشاعتِ علم دین کا۔

**رُویتِ ہلال:** اگر مطلع صاف ہو تو رمضان اور عید کے چاند میں

بہت سے لوگوں کا دیکھنا بہتر ہوگا۔ ایک یا دو کے قول کی سند نہیں۔ اگر مطلع صاف نہیں تو رمضان کے چاند میں ایک مسلمان کا خبر دینا کافی ہے خواہ مرد ہو یا عورت بشرطیکہ فاسق نہ ہو، چاند کے ثابت ہونے میں جنتری کا اعتبار نہیں ہے۔ ریڈیو پر چاند کی اطلاع کے معتبر ہونے نہ ہونے کی شرائط مستند علماء سے سمجھ لی جائیں۔ اور عید کے لئے دو مرد ہوں یا ایک مرد اور دو عورتیں یہ کہیں کہ ہم گواہی دیتے ہیں کہ چاند دیکھا ہے۔ اور شرط یہی ہے کہ فاسق اور بدکار نہ ہوں۔

## ترکیب نماز عید

پہلی تکبیر کے بعد ہاتھ باندھ کر سبحانک اللّٰھم آخر تک پڑھے اور دوسری و تیسری تکبیر میں ہاتھ چھوڑ دیئے جائیں اور چوتھی تکبیر میں ہاتھ باندھ لئے جائیں۔ امام سورۂ فاتحہ اور کوئی سورۃ پڑھے اور مقتدی خاموش رہیں۔

دوسری رکعت میں بعد فاتحہ اور سورہ کے تین مرتبہ تکبیر کہیں اور ہر بار ہاتھ اٹھا کر چھوڑتے رہیں۔ پھر بغیر ہاتھ اٹھائے چوتھی تکبیر کہتے ہوئے رکوع کریں۔ اس نماز کا وقت آفتاب بلند ہونے کے بعد شروع ہوتا ہے۔ اور زوال سے پہلے تک رہتا ہے، بعد نماز امام خطبۂ ماثور پڑھے اور مقتدی خاموشی کے ساتھ سنیں، خطبہ کے بعد دعا ثابت نہیں ہے، بلکہ نماز کے بعد ہی دعا سے فراغت کرلیں، نماز عید الفطر سے پہلے کوئی میٹھی چیز کھانا مستحب ہے۔

# امانتداری و سچائی جس پر ناز کرتی ہے

خلیل پرتاپ گڈھی

ہوا آغاز جب حضرت محمدؐ کی جوانی کا — عجب ماحول تھا اہل عرب کی زندگانی کا
وہاں سب، ماسوا احمدؐ، شرابی تھے لٹیرے تھے — جُوا بازی، فحش کاری و بدکاری کے ڈیرے تھے
ذرا سی بات پر وہ مارتے تھے اور مرتے تھے — اگر پیدا ہوئی بیٹی تو زندہ دفن کرتے تھے
دلوں میں تھی کدورت ذہن میں کچھ ایسی مستی تھی — محبت آدمیت کے پاس آنے کو ترستی تھی
نرالے لوگ تھے ان کی نرالے ڈھب کی بستی تھی — خدا کو چھوڑ کر ان کے گھروں میں بت پرستی تھی
خلیل اللہ نے وحدت کا جس جا گیت گایا تھا — بتوں سے مشرکوں نے اس کو جی بھر کے سجایا تھا
غرض چاروں طرف بس شیطنت کا ہی بسیرا تھا — نہ تھی ایماں کی دولت تو اندھیرا ہی اندھیرا تھا
اجالے کی کرن کوئی اگر تھی اس اندھیرے میں — تو وہ تھی آمنہ کے لال کے نادر وتیرے میں
بلا کی تھی کشش حضرت کی صورت اور سیرت میں — سموئی تھی محبت اور وفا ہی ان کی فطرت میں
امانت داری و سچائی جس پر ناز کرتی تھی — برائی ان کی قربت سے نہ بھولے سے گذرتی تھی
لڑائی اور جھگڑے سے ہمیشہ دور رہتے تھے — وہی کرتے تھے جو اپنی زباں سے آپ کہتے تھے
نہیں کچھ وقت لگتا تھا فراست کے نکھرنے میں — کیا تھا فیصلہ کیا حجر اسود نصب کرنے میں
کشادہ دل کشادہ دست اور محنت کے عادی تھے — غرض بعثت سے پہلے آپ فیاض اور ہادی تھے

اشارے مل رہے تھے یوں مشیت جیسے گویا تھی
کرے گا کل یہی انسانیت کی گلہ بانی تھی



### کتب برائے تبصرہ

تبصرہ کے لئے براہ کرم کتاب کے دو نسخے ارسال کریں، صرف ایک کتاب بھیجنے کی صورت میں تبصرہ شائع نہیں کیا جائے گا۔ اور نہ ہی کتاب واپس کرنے کی ذمہ داری ادارہ پر ہوگی (ادارہ)

# روشنی کا سفر

## میں دولتِ ایمان سے مالامال ہوگیا

تحریر:۔ عبداللطیف ایڈون ایم آرسیو ــــــ ترجمہ:۔ عبدالرشید ارشد

انسانی زندگی کے اہم فیصلے کہیں اور ہوتے ہیں، میری یہ سوچ روشنی کے سفر سے پہلے بھی تھی اور انسانی زندگی کا ہر فیصلہ پہلے سے طے ہے، ہم تو صرف اس کے مطابق حالات و واقعات کو جنم دیتے ہیں، یہ بات میرے علم میں، روشنی کے سفر کے دوران آئی۔

میرا نام جو والدین نے بڑی چاہت سے رکھا تھا "ایڈون" تھا اور خاندان کے حوالے سے "ایڈون ایم آرسیو" مکمل نام تھا۔ میں فلپائن کے دارالحکومت منیلا سے ۷۵ کلومیٹر دور "بلکن" میں پیدا ہوا اور منیلا یونیورسٹی سے اکاؤنٹس میں اعلیٰ ترین ڈگری لی۔ میری تعلیمی صلاحیت کے پیش نظر مجھے مقامی بینک نے ملازمت کی پیشکش کی جسے میں نے قبول کر لیا۔

میرا گھرانہ بڑا تھا یعنی ہم بارہ بھائی بہن اور والدین لہٰذا بینک کی معقول تنخواہ بھی کفالت نہ کرتی تھی۔ والدہ ایک پروویژن اسٹور اپنے قصبہ میں اسی مجبوری سے چلاتی تھی۔ بہن بھائی زیر تعلیم تھے۔ کفایت شعاری سے باعزت گذر ہو رہی تھی۔

میرے والد سبتی موعد فرقے سیونتھ ڈے ایڈونچرسٹ سے متعلق تھے۔ باقی گھرانہ کیتھولک تھا۔ مذہب گھر میں اگرچہ واجبی سا تھا مگر میں پکا مذہبی کیتھولک تھا اور بائبل کے بہت سے حصے مجھے ازبر یاد تھے۔ کیتھولک عقیدے کے مطابق عبادت سے کبھی غافل نہ ہوا تھا۔ باقاعدگی سے بائبل پڑھتا تھا اور گھر کی بے عملی پر کڑھتا بھی تھا۔

قسمت کی بات کہ ایک روز اخبار میں اشتہار آیا کہ سعودی عرب کے لئے اکاؤنٹس کلرک درکار ہیں۔ فلاں تاریخ کو فلاں ہوٹل میں انٹرویو ہوگا۔

میں اگرچہ چارٹرڈ اکاؤنٹنٹ تھا اور سعودی ملازمت میرے مرتبے سے کمتر تھی مگر فلپائنی کرنسی میں سعودی تنخواہ، بینک کی تنخواہ سے بہرحال زیادہ تھی اور پھر باہر کی دنیا دیکھنے کا موقع بھی تھا، سو میں تیار ہو کر مقررہ تاریخ پر بروقت انٹرویو کے لئے پہنچ گیا۔ میری تعلیمی صلاحیت اور بینک میں اعلیٰ ملازمت کے تجربہ کے سبب مجھے چن لیا گیا۔

میں نے جب سعودی عرب میں اپنی ملازمت کی خبر اپنے گھر اور دفتر میں سنائی تو دونوں جگہ ملا جلا ردعمل تھا۔ گھر میں ماں مغموم تھی۔ بھائی بہن خوش تھے۔ دفتر میں ایک طرف رشک تھا تو دوسری طرف دوستوں سے دوری کا رنج بھی تھا۔ ویزہ لگنے اور روانگی کے انتظامات کی تکمیل کے مراحل تک ہمہ جہت مختلف تاثرات و جذبات سے واسطہ رہا اور جب ہر کام مکمل ہو کر، منیلا سے جہاز میں سوار ہو کر روانگی کی گھڑی آئی تو والدہ کے علاوہ بھی سوگوار کھڑے تھے جو پہلے خوش تھے کہ دولت آئے گی۔

منیلا سے اڑے تو سعودی عرب کے دارالحکومت ریاض پہنچے۔ ہوائی اڈے پر کمپنی کا نمائندہ کھڑا تھا جو سیدھا کمپنی کی رہائش گاہ پر ہم سب آنے والوں کو لے گیا۔ وہاں پرانے فلپائنی بھی تھے۔ ایک دوسرے سے ہم وطن بڑی چاہت سے ملے، پرانے ساتھیوں نے نئے آنے والوں سے تعارف حاصل کیا، ملک کی خیر خیریت معلوم کی اور یوں ہلکے پھلکے ہوگئے گویا سفر کی تھکاوٹ ہی نہ تھی۔

سعودیہ میں پہلی صبح ہوئی تو نہا دھو کر پرانے ساتھیوں کے ساتھ نئے دفتر حاضر ہوئے۔ معلوم ہوا کہ یہ "آرتش میسٹوک" کمپنی ہے جو ڈیری فارم چلاتی ہے، بین الاقوامی کمپنی ہے جس کے ریاض دفتر میں، جو سعودیہ کے لئے مرکزی دفتر ہے، مختلف ممالک کے لوگ کام کرتے ہیں۔ دفتر کے لوگوں سے تعارف ہوا، ذمہ داریاں سمجھائی گئیں بلکہ اگلے ہی لمحے نئے آنے والوں کو ان کی ذمہ داریاں سونپ دی گئیں۔ یہ کمپنی میں میرا پہلا دن تھا۔ دفتر میں ہم وطن ضرور تھے مگر شناسائی یا بے تکلفی کسی سے نہ تھی۔

دفتر میں ایک خوبی جو میں نے محسوس کی وہ یہ تھی کہ دفتر کے ماحول میں کسی قسم کی گھٹن نہ تھی۔ نہ افسری نہ ماتحتی تھی، ہر کوئی اپنی اپنی میز پر مصروف۔ جس کمرے میں مجھے جگہ ملی وہاں ایک پاکستانی پراجیکٹ اکاؤنٹنٹ اور ایک فلپائنی کلرک جنر جورڈن تھا۔ میرے آنے کے چند روز بعد جنر جورڈن کو کسی دوسرے دفتر منتقل کر دیا گیا اور یوں میں اور پاکستانی اکاؤنٹنٹ کمرے میں رہ گئے۔ کام کے حوالے سے ہمارے فرائض الگ الگ تھے، بس کمرہ مشترک تھا اور کسی مسلمان کے ساتھ بیٹھنے بلکہ قریب سے مسلمان دیکھنے کا یہ پہلا موقع تھا، اس لئے ایک مخصوص جھجک تھی جس کی وجہ سے ایک ڈیڑھ ماہ تک بات پہلو بہ پہلو سے آگے نہ بڑھی۔

پاکستانی اکاؤنٹنٹ بڑی عمر کے داڑھی والے صاحب تھے اور دن میں دفتری اوقات کے

دوران، میز کے پاس ہی دو مرتبہ کھڑے ہو کر عبادت کرتے جسے میں بغور دیکھتا رہتا۔ میرے ذہن میں یہ خیال بار بار آتا کہ خشک سے ہوں گے اس لئے بات بڑھانے میں ہچکچاہٹ مانع تھی۔ پھر آہستہ آہستہ ہمارے درمیان اجنبیت کی دیوار گرنے لگی۔ ایک دوسرے کا تعارف بتدریج تفصیل کے ساتھ سامنے آتا رہا۔ تعارف بڑھا تو مذہب کے حوالے سے کبھی کبھار گفتگو ہو جاتی، میں انھیں بائبل سناتا اور جواباً کبھی وہ کہتے کہ قرآن بھی اس بات کی تائید کرتا ہے اور کہیں کہتے کہ قرآن میں یہ واقعہ یوں درج ہے۔ غرض اس طرح جھجک دور ہوئی اور کھل کر باتیں ہونے لگیں۔ جس طرح مجھے بائبل کے بہت سے حصے یاد تھے اسی طرح اتفاقاً انھیں بھی قرآن کے بہت سے حصے یاد تھے۔

اسی طرح کم و بیش چھ سات ماہ گذر گئے۔ کمرے کا ماحول بہت خوشگوار تھا۔ کام کرتے کرتے درمیان میں چند لمحے گفتگو کے لئے بھی نکل آتے اور اب موضوع بالعموم اسلام اور عیسائیت ہی ہوتا۔ ایک سہ پہر اچانک میرے سر میں اس قدر شدید درد ہوا کہ میری آنکھوں میں آنسو آ گئے۔ پاکستانی ساتھی نے آنسوؤں کا سبب پوچھا تو میں نے بتایا کہ شدید سر درد ہے۔ کہنے لگے ابھی نماز کا وقت ہو رہا ہے میں نماز پڑھ لوں، اللہ سے دعا کرتے ہیں۔ چنانچہ انھوں نے نماز کے بعد کچھ پڑھ کر میرے سر پر پھونک دیا اور چند منٹ میں درد ختم ہو گیا۔

چند منٹ میں سر درد غائب ہوا تو مجھے حیرت اس بات پر تھی کہ پڑھا کیا گیا جس کے اثر سے درد فوراً جاتا رہا۔ میں نے پوچھا تو کہنے لگے کہ قرآن سے چند آیتیں پڑھی ہیں، اللہ سے دعا کی ہے۔ شکر ہے کہ اس نے قبول کر لی۔ میرے لئے یہ سب معجزے سے کم نہ تھا۔ یوں قرآن کے لئے میرے اندر تجسس پیدا ہوا تو میں نے خواہش ظاہر کی کہ مجھے وہ آیتیں لکھ کر دو۔ انھوں نے قرآن کا یہ حصہ اور جہاں جہاں حضرت مریم اور عیسیٰ علیہ السلام کا ذکر ہے فوٹو اسٹیٹ کر کے دیئے۔ انگریزی ترجمہ کسی بہت ہی فاضل علامہ یوسف علی کا تھا۔ میں نے بڑی توجہ سے یہ حصے پڑھے تو کہیں اختلاف نظر نہ آیا۔

نماز کی بات ہوئی تو میں نے بتایا کہ ہم تو اتوار کے اتوار گرجا جا کر عبادت کر کے مطمئن ہو جاتے ہیں اور ویسے بھی ہمارے گناہ تو حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے صلیب پر اپنے سر لے لئے تھے تو انھوں نے جواب دینے کے بجائے پہلے ایک کتاب IS.AM IN FOCUS پڑھنے کو دی، پھر دوسری کتاب TOWARDS UNDER STANDING IS. LAM۔ دونوں کتابیں پڑھ چکا تو انھوں نے MYST... OF THE CROSS دی جسے میں نے بغور پڑھا۔ ان کتابوں کے مطالعہ نے مجھے اس بات پر آمادہ کر لیا کہ میں اعلیٰ تعلیم یافتہ کیتھولک ہونے کے ناطے عیسائیت اور اسلام کا تقابلی مطالعہ کرنا بہت مفید رہے گا چنانچہ میں نے اپنے پاکستانی ساتھی سے دو مطالبات کئے۔ ایک یہ کہ مجھے مکمل قرآن دو اور دوسرا یہ کہ جو نماز پڑھتے ہو مجھے لکھ کر دو۔

اگلے روز صبح مجھے علامہ یوسف علی کے ترجمے کے ساتھ قرآن بھی مل گیا۔

اور رومن عربی میں لکھی مکمل نماز اور پانچوں نمازوں کی ادائیگی کا طریقہ بھی مل گیا۔ میں نے قرآن کا مطالعہ شروع کیا تو مجھے یہ احساس ہوا کہ اس میں ایک متحرک پیغام ہے جسے فوری طور پر دوسروں تک پہونچانا پڑھنے والے کی ذمہ داری ہے اور جوں جوں میں پڑھتا گیا یہ احساس شدید ہوتا گیا۔ میں اپنی سوچ اپنے ساتھی کے سامنے رکھتا سوال کرتا اور وہ مجھے مطمئن کرتے۔ اس طرح مزید ۶ ماہ گذر گئے۔ نماز کے الفاظ مجھے یاد ہو گئے جب الفاظ کے معنیٰ پر غور کرتا تو دل میں سکون سا محسوس ہوتا پھر فوراً ہی مسیحیت میرے سامنے آ کھڑی ہوتی۔ میں سوچتا، تقابلی سوچوں میں گم ہو جاتا ہے۔

میں نے جس طرح اپنے پاکستانی ساتھی کو نماز پڑھتے اپنے دفتر میں دیکھا تھا اسی طرح سکون دل کی خاطر، دوپہر اور بعد دوپہر کی نماز دفتر کے اوپر اپنے کمرے میں جا کر پڑھ لیتا کیونکہ سبھی ہم وطن نیچے دفتر میں کام کر رہے ہوتے، باقی میں نیچے دفتر میں آ کر پڑھ لیتا کہ سبھی ساتھی اوپر اپنے اپنے کمروں میں یا ٹی وی کے گرد مصروف ہوتے۔ میرے خیال میں میری چند منٹ غیر حاضری کا کوئی نوٹس نہ لیتا تھا۔ میں اندر سے قرآن کی حقانیت کا قائل ہو چکا تھا مگر میں نے کبھی کھل کر اس کا اظہار اپنے پاکستانی ساتھی سے نہ کیا اور نہ ہی اس نے مجھے اسلام قبول کرنے کو کہا۔ وہ اپنی دھن میں مجھے کتابیں پڑھائے جا رہے تھے یا میرے سوالات کے جواب دیتے رہے۔

میری خواہش تھی کہ میں گھر چھٹی میں جاؤں اور وہاں سب گھر والوں کو روشنی کے سفر کی تفصیل بتا کر، انھیں ہم نوا بناؤں پھر سب مل کر ہم خود کو حضرت عیسیٰؑ کے سچے پیرو ثابت کرتے ہوئے اس سردار کے پیغام پر جھک جائیں جس کے متعلق بائبل میں حضرت عیسیٰ علیہ السلام کا پیغام ملتا ہے کہ "میرے بعد دنیا کا سردار" آنے والا ہے جب تم اسے پاؤ تو اس کی بات سنو" یہ پیغام پورے شعور کے ساتھ میں سن چکا تھا۔

میری سوچ ادھوری رہ گئی کہ ایک صبح جب میں نماز کے لئے نیچے دفتر کے کمرے میں آیا تو میرا روم میٹ جمی، جو کئی دن سے میری ناک میں

تھا دبے پاؤں پیچھے آیا اور مجھے وضو کرتے دیکھ کر کہنے لگا، اچھا تو تم بھی اپنے پاکستانی ساتھی کی نقل کرنے لگ گئے ہو، تم نے اپنا دین چھوڑ دیا ہے، باوضو حالت میں جھوٹ بول کر جمی کو ٹالنا اب میرے بس میں نہ تھا لہٰذا میں نے صاف صاف کہہ دیا کہ اگرچہ میں نے باضابطہ اسلام کو قبول نہیں کیا مگر دل سے میں اسلام کی سچائی تسلیم کرچکا ہوں۔ جمی الٹے پاؤں بھاگا اور تمام فلپینی ملازمین کو میری تبدیلی سے آگاہ کر دیا۔

دفتر کا وقت ہوا تو جمی نے وہاں بھی ڈھنڈورا پیٹا۔ ہر کمرے میں ایک ہی موضوع تھا کہ پاکستانی اکاؤنٹنٹ نے ہمارا بندہ مرتد کر دیا ہے اور ایڈون مرتد ہو گیا ہے۔ ایڈمنسٹریشن منیجر میری نے مجھے بلایا کہ میں خبر کی تصدیق یا تردید کروں۔ میں نے صاف کہہ دیا کہ میں نے اپنے سچے مسیحی ہونے کا ثبوت دیا ہے اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی بائبل میں پیشین گوئی پر عمل کیا ہے جس میں انھوں نے اپنے بعد آنے والے دنیا کے سردار کی خبر دیتے ہوئے اپنے پیروؤں کو اس کی پیروی کی تاکید کی ہے منیجر میری کے لئے یہ بات عجب تھی۔

دوسرے کھڑے لوگوں کی موجودگی میں میں نے مسٹر پیٹری سے کہا کہ تمہیں مسیحی ہونے کا دعویٰ تو ہے، کیا تم نے کبھی بائبل پڑھی بھی ہے۔ اگر دعویٰ ہے تو بائبل سے مجھے مسئلہ تثلیث نکال دو میں تمہارے پاؤں چوم لوں گا، میری اور دوسرے لوگوں کے پاس میری بات کا جواب نہ تھا۔ دفتر کا یہ ماحول دیکھ کر میں نے اپنے پاکستانی ساتھی سے مشورہ کیا تو کہنے لگے کہ اب کسی ممکنہ انتقامی کارروائی سے بچنے کے لئے اپنے اسلام کا اعلان ضروری ہو گیا ہے لہٰذا مذہبی امور کے وزیر شیخ بن باز کے پاس چل کر ضابطے کی کارروائی مکمل کر لیتے ہیں۔ یہی مناسب راستہ ہے۔

اتفاقاً اسی دن پاکستان سے میرے پاکستانی دوست کے چھوٹے بھائی حج کے لئے مکہ پہونچے جن سے وہ فون پر بات کر رہے تھے۔ میرے پوچھنے پر انھوں نے بتایا کہ میرے چھوٹے بھائی نے مکہ مکرمہ پہونچ کر فون پر اطلاع دی ہے۔ میں نے نام پوچھا تو کہنے لگے کہ اس کا نام عبداللطیف ہے۔ مجھے یہ نام اچھا لگا۔ میں نے کہا کہ ٹھیک ہے ایک آپ کا چھوٹا بھائی عبداللطیف ہے اور آج سے دوسرا عبداللطیف آپ کا روحانی بیٹا ہے۔ ہم شیخ بن باز صاحب کے دفتر گئے، نابینا تھے، ہماری بات سنی، مجھے کلمہ طیبہ پڑھایا، مبارکباد دی اور میں عبداللطیف بن گیا۔

اب دفتر میں میں عبداللطیف ایڈون ایم آرسیو تھا۔ میری نماز پر اب کوئی پابندی نہ تھی دفتری چہ می گوئیاں بھی دم توڑ گئیں۔ البتہ دوسرے فلپائنی مجھ سے کھنچے کھنچے ضرور رہنے لگے۔ میں نے دین سیکھنے کے لئے زیادہ پڑھنا شروع کر دیا۔ میرے پاکستانی ساتھی کے ایک دوست، جو ایک دفتر میں ملازمت کے ساتھ ساتھ پی ایچ ڈی کے مقالے کی تیاری میں مصروف تھے، نے اپنی کمپنی میں جز وقتی کام کا انتظام کر دیا گویا ایک طرف اللہ تعالیٰ نے ہدایت سے نوازا تو دوسری طرف رزق میں برکت سے بھی نواز دیا۔ میں دفتر سے چار بجے چھٹی کرتا تو اپنے پاکستانی ساتھی کے ساتھ نئے دفتر آجاتا کہ یہ دفتر ان کے گھر کے ساتھ تھا۔ یہاں مجھے ایک اور اچھے پاکستانی کی صحبت مل گئی اور میری تربیت کا اللہ تعالیٰ نے بہتر انتظام فرما دیا۔ یہ تربیت کنندہ اب..... ڈاکٹر محمد امین ہیں، جو وطن جا چکے ہیں۔

ایک روز جمعہ کی نماز ادا کرکے مسجد سے نکلا تو تین چار پاکستانی ملے۔ میں نے بڑے چاؤ سے آگے بڑھ کر انھیں السلام علیکم کہا، اور بتایا کہ "انا مسلم" "انا پاکستانی" مگر انھوں نے خوش بغیر سوال شروع کر دیئے جو میرے علم اور سمجھ سے بالاتر تھے کہ میرے پاکستانی ساتھی مجھے کبھی یہ بتایا ہی نہ تھا۔ پوچھنے لگے کہ "انت سنی انت شیعہ مسلم؟ انت فلاں مسلم، فلاں مسلم پریشان حال کمرے میں آیا، تھوڑی دیر بعد پاکت ساتھی بھی آگئے۔ پریشان دیکھا تو خود بھی پریش ہو گئے۔

میں نے انھیں مسجد کے باہر پیش آنے صورت حال سے آگاہ کیا تو کہنے لگے کہ تم قرآ اور حدیث رسول صلی اللہ علیہ وسلم پڑھ کر مسا بنے ہو۔ کیا تم نے قرآن و حدیث میں کسی جگہ شیعہ، اہل حدیث لکھا پڑھا ہے اگر نہیں۔ تو یقین کر لو کہ تمہیں اس تفصیل کی ضرورت ہے، تم اول و آخر صرف اور صرف مسلمان ہو، و حدیث والے مسلمان۔ پھر انھوں نے میر اطمینان کی خاطر شیعہ سنی کی تفصیل بھی بتا دی میرے لئے بہرحال ان کی پہلی بات ہی وزنی اور آج تک اسی پر قائم ہوں۔

اسلام قبول کرکے عبداللطیف بن ج کے بعد میں نے وقت ضائع کئے بغیر اپنے وا رشتہ داروں اور دوستوں کو بھی اسلام کی ت قبول کرنے کی ترغیب کے لئے خطوط لکھے، فو کئے، بڑے حوصلہ شکن جواب ملے۔ سالانہ چھٹی گھر گیا تو والدین اور سب بھائی بہنوں کے ر تفصیل سے بات ہوئی۔ والد صاحب نے کہ تم میرے پادری کو قائل کر لو۔ میں تیار ہو گیا صاحب نے قرآن مانگا اور ایک ہفتے کی مہلت بھی کہ پھر بات ہوگی۔ جب مقررہ دن میں والد کے ساتھ پادری صاحب سے ملنے گیا تو وہ غا تھا۔ میں نے والد صاحب سے کہا کہ اگر سچائی ا کی جھولی میں ہوتی تو غائب کیوں ہوتے، حقائق

اکستے۔ چھٹی اسی طرح کی مصروفیت میں ختم
ں اور میں طول دل کے ساتھ واپس ریاض آگیا۔
نے ہمت نہ ہاری اور مسلسل خطوط کے ذریعے
نکرتا رہا اور اللہ تعالیٰ سے دعا بھی کہ یہی
تنی میرے اہل خانہ کا مقدر بنے۔

ریاض میں میں نے فلپینیوں کے لئے ایک
فی مرکز بنایا جہاں ہم ہر جمعرات کی شام کو ملتے
تے اور جمعہ کی شام کو اپنے اپنے ٹھکانے پر واپس
۔ نچ جاتے۔ تین چار ماہ کی محنت رنگ لائی،
ے ایک، پھر دو اور پھر تین، چار، یوں پانچ افراد
ے اس مرکز میں دولت ایمان پائی اور الحمد للہ یہ
سلسلہ بتدریج بڑھ کر یہاں تک پہونچ گیا کہ
نے منیلا میں ایک ہزار ڈالر ماہانہ پر ٹی وی پر چند
نٹ ٹائم خرید کر اسلام کا پیغام نشر کرنا شروع
یا۔ میں نے چند کتابچے بھی اس دوران مرتب کئے
پنے خرچ پر چھاپ کر اپنے ہم وطنوں میں پھیلائے
ور آج میرا کام اللہ تعالیٰ کے فضل و احسان اور
نئے ہم سفروں کے تعاون سے وسیع ہو چکا ہے۔

میں نے شعور کے ساتھ ایک مسیحی عورت
سے شادی کی، میرا لالچ یہ تھا کہ میں اسے قائل کرکے
جب دائرۂ اسلام میں لے آؤں گا تو میرے کھاتے
یں اضافہ ہوگا اور بحمد اللہ یہ ہوگیا کہ وہ امینۂ عبد اللطیف
ن گئی۔ امینہ سے اللہ تعالیٰ نے مجھے احمد اور مریم
سے نوازا جو آج کل اسکول جاتے ہیں۔ میری
محنت کو میرے خالق نے شرف قبولیت سے نوازا
کہ ایک بھائی کے علاوہ میرے والدین اور بہن
بھائی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے سچے پیروکار
بن کر دنیا کے سردار کے پیغام محبت و نجات کے
سامنے جھک گئے۔ وہ دن، وہ لمحہ میرے لئے
مسرت و انبساط کا خزینہ تھا۔ اب مجھے ان کی
اسلامی تربیت کی فکر تھی کہ وہ محض کاغذی اور
روایتی مسلمان نہ بنے رہیں۔ خوشی کے ساتھ ایک
دکھ بھی تھا کہ میرا بھائی اس روشنی سے محروم اپنے
خالق کے پاس چلا گیا، وہ اگر دوزخ میں گیا تو کہیں
مجھ سے یہ نہ پوچھا جائے کہ تم نے بہتر طور پر اسے
سچے پیغام سے آگاہ نہ کیا ورنہ یہ بھی جہنم کا ایندھن
نہ بنتا۔

جس روز کویت پر عراق نے حملہ کرکے قبضہ
کیا، میں اپنی کمپنی کی طرف سے وہاں برانچ آفس
کھولنے گیا ہوا تھا۔ حملے کے سبب وہاں سے نکلنے
والوں میں میں بھی شامل تھا مگر اس حال میں کہ
میرا سامان ہوٹل میں تھا اور دو کپڑوں میں قافلے
کے ساتھ پیدل عمان کی جانب صحرا میں سفر کر رہا
تھا۔ دن انتہائی گرم، راتیں انتہائی سرد، جس کے
ردعمل میں بخار آنے لگا۔ دوران سفر معمولی پانی
اور خوراک ملتی، یہ سفر ۲۶ دن پر محیط رہا۔ اس
دوران میں میرے اہل خانہ اور میرے دفتر والے
عراقی حملے کے سبب میری زندگی سے ناامید ہو چکے
تھے۔

میں پورے شعور کے ساتھ سوچتا ہوں کہ
مجھے اس اذیتناک سفر میں اگر کسی چیز نے سہارا
دیا تو میرے خالق کے طے کردہ نظام عبادت نے۔
یہی بات ہے کہ اگر اسلام قبول کرنے کے بعد میں
نے باقاعدگی سے روزے نہ رکھے ہوتے اور
بار بار حج کی "مشقت" سے نہ گزرا ہوتا تو صحرا میں
کسی جگہ بے گور و کفن میرا ڈھانچہ بھی پڑا ہوتا۔ ۲۶
دن بعد عمان پہونچ کر میں نے ریاض فون کیا تو
کمپنی نے میری واپسی کا الحمد للہ انتظام کر دیا۔

میری کمپنی غیر ملکی ہے۔ جہاں میں نے
جز وقتی کام شروع کیا تھا وہاں آج میں مستقل سینئر
اسٹاف ممبر ہوں، مجھے باعزت ملازمت میں معیاری
معاوضہ ملتا ہے۔ میری انتظامیہ مجھ سے خوش ہے کہ
میں اپنے دفتری اوقات کار اور فرائض منصبی میں
کوتاہی نہیں کرتا۔ یہ انتظامیہ کے خوف سے
نہیں بلکہ صرف اس لئے کہ دیانت و امانت میرے
رب کا حکم ہے یہ دیانت و امانت وقت اور صلاحیتوں
کے استعمال کے لئے بھی ویسے ہی اہم ہے جیسے
عملی زندگی کے دیگر معاملات میں اور کمپنی میں یہی
میری ترقی اور کامیابی کا راز ہے۔

آج برسوں بعد میں سوچتا ہوں کہ منیلا کے
بینک میں ملازمت کے دوران میں نے کبھی یہ سوچا
بھی نہ تھا کہ میں کسی دن بہت بڑی بین الاقوامی
کمپنی میں اعلیٰ عہدے پر فائز ہوں گا۔ سعودیہ میں
میرا داخلہ "ماسنوک" میں بطور اکاؤنٹس کلرک
ہوا، جہاں کام کے دوران مجھے دولت ایمان ملی
تو دولت دنیا میرے پیچھے بھاگنے لگی۔ میں خود کو
اپنے رب کے بے پناہ انعامات کے نیچے دبا ہوا پاتا
ہوں، رشد و ہدایت جن میں سب سے بھاری
اور سر فہرست ہے۔ الحمد للہ رب العالمین۔ پہلے
دن سے آج تک میں اپنے روحانی باپ، اپنے
پاکستانی ساتھی کے لئے دعاگو ہوں جو میری
ہدایت کا سبب بنا جس کی رہنمائی میں میں نے روشنی
کا سفر خود بھی طے کیا اور پھر بہت سے ہم سفر اپنے
گرد اکٹھے بھی کر لئے خصوصاً اپنا خاندان۔ ثم الحمد للہ

(بحوالہ ماہنامہ بیدار ڈائجسٹ لاہور۔ اکتوبر ۱۹۹۹ء)






(چھٹی و آخری قسط)

# امتِ مسلمہ کا عملی کردار

مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی

## علاج ومعالجہ کا اہتمام اور شفاخانوں کا اعلیٰ انتظام

جہاں تک شفاخانوں کا تعلق ہے تو قصبات وشہران سے بھرے ہوئے تھے۔ بلکہ اس زمانہ میں عالم اسلام کے چھوٹے سے چھوٹے شہر میں بھی ایک سے زیادہ شفاخانے ہوتے تھے، صرف قرطبہ کے شفاخانوں کی تعداد پچاس تھی۔

متعدد اقسام کے شفاخانے تھے، ایک قسم فوجی ہسپتال کی تھی جہاں مخصوص وماہر اطباء اپنی خدمات انجام دیتے تھے، خلیفہ، قائدین اور امراء کے اطباء ان سے مختلف تھے، اسی طرح قیدیوں کے شفاء خانے بھی الگ تھے، جہاں ہر روز اطباء آکر ضروری دواؤں سے بیماروں کا علاج معالجہ کرتے تھے۔ وزیر علی بن عیسیٰ بن الجراح نے رئیس الاطباء سنان بن ثابت کو جو خطوط لکھے ہیں ان میں سے ایک خط میں لکھتے ہیں:

"قیدیوں کے معاملہ میں سوچ بچار سے کام لے کر میں اس نتیجہ پر پہونچا ہوں کہ وہ اپنی بڑھتی ہوئی تعداد اور جگہوں کے راس نہ آنے کے باعث مختلف امراض سے دوچار ہوتے ہیں تو مناسب یہ معلوم ہوتا ہے کہ ہم ان کے لئے مخصوص اطباء رکھیں جو ہر روز وہاں جایا کریں اور دوائیں اور ٹانک بھی وہاں پہونچائی جائیں، یہ اطباء تمام جیل خانوں کا دورہ کریں اور بیماروں کا علاج کریں[1]

ابتدائی طبی امداد پہونچانے کے لئے بھی دواخانے تھے جہاں عام لوگوں کی بھیڑ رہتی تھی، مقریزی نے ذکر کیا ہے کہ جب ابن طولون نے مصر کی مشہور جامع مسجد کی تعمیر کی تو اس کے پیچھے کی طرف ایک وضو خانہ اور دواخانہ بنایا جہاں ہر قسم کی ٹانکیں اور دوائیں مہیا تھیں جہاں خدمتگزار بھی متعین تھے، ہر جمعہ کو ایک طبیب آکر اس میں بیٹھتا تھا اور نمازیوں میں سے جو حضرات بیمار ہوتے ان کا علاج کیا کرتا تھا۔

اس کے علاوہ پبلک ہسپتال بھی تھے، جن کے دروازے عوام کے لئے کھلے رہتے تھے۔ مردوں کے لئے الگ اور خواتین کے لئے الگ انتظام تھا اور ہر شعبہ کے متعدد ہال تھے اور ہر ہال کسی خاص بیماری کے لئے مخصوص تھا، کوئی داخلی بیماریوں کے لئے، کوئی امراض چشم کے لئے، کوئی سرجری کے لئے، کوئی ہڈی وغیرہ کو جوڑنے کے لئے اور کوئی دماغی بیماریوں کے لئے تھا، اور داخلی بیماریوں کا شعبہ کئی کمروں پر مشتمل تھا، کوئی بخار کے لئے، کوئی اسہال اور پیچش کے لئے، اسی طرح اور دوسری بیماریوں کے لئے مخصوص کمرے تھے، اور ہر ڈپارٹمنٹ کے لئے چند مخصوص اطباء تھے جن کا ایک ہیڈ ہوتا تھا۔ چنانچہ داخلی بیماریوں کے لئے ایک سربراہ، سرجنوں کا ایک سربراہ اور جوڑ بٹھانے والے ڈاکٹروں کا ایک سربراہ اور ماہرین امراض چشم کا سربراہ تھا۔ اور ہر ڈپارٹمنٹ پر چیف نگراں کی حیثیت سے ایک ڈاکٹر مامور ہوتا تھا جس کو "ساعور" کہتے تھے، اسپتالوں میں رئیس الاطباء کا بھی لقب تھا۔ ڈاکٹر باری باری سے اپنی خدمت انجام دیتے تھے، ہر ڈاکٹر کا متعین وقت تھا جس میں وہ ان ہالوں میں موجود ہوتا جہاں بیماروں کا اسے علاج کرنا ہوتا تھا۔ ہر ہسپتال میں جاروب کشوں کا بھی ایک عملہ ہوتا تھا جس میں مرد بھی ہوتے تھے اور عورتیں بھی، اسی طرح تیماردار، کمپاؤنڈر اور ہیلپر بھی ہوتے تھے اور ہر ایک کو معقول تنخواہ بھی ملتی تھی۔ اور ہر ہسپتال میں دواؤں کی ایک دوکان ہوتی جس کو "خزانۃ الشراب" کہا جاتا تھا، اس میں مختلف قسم کی دوائیں اور معجون ہوتے اور ایسی ایسی نادر جڑی بوٹیاں جو صرف وہیں دستیاب ہوتی تھیں، اسی طرح سرجری کے آلات اور کانچ اور مٹی کے برتن بھی ہوتے تھے اور ایسی چیزیں ہوتی تھیں جو بادشاہ کے خزانوں میں نہیں ملتی تھیں۔

یہ اسپتال میڈیکل کالج کی بھی حیثیت رکھتے تھے، ہر ہسپتال میں لکچرز کے لئے ایک بڑا سا ہال تھا جس میں ایک ماہر اسپلسٹ ڈاکٹر بیٹھتا، اس کے ساتھ دوسرے ڈاکٹر اور طلبہ ہوتے۔ اور ان کے دائیں بائیں علاج معالجہ کے اوزار اور کتابیں رکھی ہوتی تھیں، طلبہ مریضوں کا جائزہ لینے کے بعد استاد کے روبرو بیٹھتے، پھر استاد اور شاگردوں کے درمیان طبی مسائل پر تبادلۂ خیال ہوتا، اور طبی کتابیں پڑھی جاتیں، اور اکثر ایسا ہوتا کہ استاد شاگردوں کو اپنے ساتھ وارڈ کے اندر لے جاتا

---

[1] ڈاکٹر مصطفی سباعی۔ من روائع حضارتنا ص ۱۴۰

ہ ان کے سامنے مریضوں پر عملی کارروائی کرے ہ ان کو تجرباتی فائدہ ہو جیسے آج کل میڈیکل ا لجوں میں رواج ہے۔

ابن ابی اصیبعہ نے لکھا ہے (وہ خود ایک ہر طبیب تھے انھوں نے دمشق کے "بیمارستان دری" (نوری ہسپتال) میں طب کی تعلیم پائی تھی) کہ:

"حکیم مہذب الدین اور حکیم عمران ہسپتال میں مقیم بیماروں کے علاج سے جب فارغ ہوتے جب کہ میں ان کے ساتھ ہوتا تھا، اس کے بعد میں حکیم شیخ رضی الدین رحبی کے ساتھ بیٹھ جاتا اور بیماریوں کی تشخیص کا طریقہ اور جو نسخے وہ ان کے لئے تجویز کرتے تھے اس کا معائنہ کرتا اور بہت سی بیماریوں اور ان کے علاج کے سلسلہ میں تبادلہ خیال کرتا تھا۔"

رئیس الاطباء کے سامنے امتحان دینے سے قبل کسی طبیب کو معالجہ کی اجازت نہیں تھی۔ امتحان کا طریقہ یہ تھا کہ رئیس الاطباء اس فن کی جس میں وہ اجازت حاصل کرنا چاہتا تھا کسی بڑے طبیب کا کوئی رسالہ جس پر اس کی تعلیقات اور حواشی ہوتے اس طبیب کے سامنے پیش کرتا اور اس فن سے متعلق ساری چیزوں کے بارے میں اس کی جانچ کرتا، جب وہ ٹھیک سے جواب دیتا اور امتحان میں کامیاب ہوتا تو اس کو سند دیتا کہ وہ طب وحکمت کا پیشہ اختیار کرسکتا ہے، خلیفہ عباسی مقتدر باللہ کے زمانہ میں ۳۱۹ھ میں یہ واقعہ پیش آیا کہ کسی طبیب کی غلطی سے ایک شخص کی جان چلی گئی، تو خلیفہ نے آئندہ کے انسداد کے لئے رئیس الاطباء سنان بن ثابت کے نام یہ حکم صادر کیا کہ اطبائے بغداد کا از سر نو امتحان لیا جائے، ابن ثابت نے فرمان خلافت کی تعمیل میں کل اطبائے بغداد کا امتحان لیا تو صرف بغداد کے اطباء کی تعداد آٹھ سو ساٹھ سے زائد تھی، مزید برآں وہ اطباء اس شمار سے خارج ہیں، جو بوجہ شہرت فضل وکمال امتحان سے مستثنیٰ رہے یا جن کا دربار خلافت سے تعلق تھا اور وہ خلیفہ، وزراء اور امراء کے معالجین تھے۔

چلتے چلتے اس کا بھی ذکر کردیں کہ ہر ہسپتال سے متصل طبی کتابوں اور ان ساری کتابوں (جن کی اطباء اور ان کے شاگردوں کو ضرورت پڑتی تھی) سے بھرپور ایک کتب خانہ ہوتا تھا، یہاں تک کہ مورخین نے لکھا ہے کہ قاہرہ میں ابن طولون کے اسپتال میں ایک کتب خانہ تھا جس میں مختلف علوم کی ایک لاکھ سے زیادہ کتابیں تھیں۔

ہسپتالوں میں انٹری بالکل فری تھی۔ مالدار، غریب، شہری، پردیسی، مشہور ومعزز اور گمنام کسی کے درمیان کوئی فرق روا نہیں رکھا جاتا، ہر ایک کے ساتھ یکساں برتاؤ ہوتا تھا، ہسپتال سے باہر ہال میں اولاً مریضوں کی جانچ کرائی جاتی، مرض ہلکا ہوتا تو نسخہ لکھ دیا جاتا اور ہسپتال کے دواخانہ سے اس کو دوا دلا کر بھیج دیا جاتا، لیکن مریض کی حالت اگر اتنی نازک ہوتی کہ ہسپتال میں بھرتی کرنا ضروری ہوتا تو پہلے اس کی انٹری کردی جاتی، پھر اس کو حمام خانہ لے جایا جاتا اور کپڑے اتار کر مخصوص الماری میں رکھے جاتے، پھر عمدہ بستر بچھی ہوئی چارپائی دی جاتی، پھر ڈاکٹر جو دوا تجویز کرتا اور اس کی صحت کے موافق جو غذا جتنی مقدار میں بتاتا وہ دی جاتی۔ مریض کی غذا عموماً گائے بکری پرندے اور مرغی کے گوشت پر مشتمل ہوتی، اور جب ایک وقت میں پوری چپاتی اور پوری مرغی کھالیتا تو سمجھا جاتا کہ مریض اچھا ہوگیا، یہی شفایابی کی علامت تھی، جب نقاہت کی حالت میں ہوتا تو اس ہال میں داخل کیا جاتا جو ایسے ہی لوگوں کے لئے مخصوص ہوتا تھا، یہاں تک کہ جب مکمل شفایاب ہوجاتا تو ایک نیا جوڑا اور اتنا پیسہ دیا جاتا جو اچھی طرح کام کرنے کی قدرت پیدا ہونے تک اس کی کفایت کرسکے۔

ہسپتال کے کمرے بالکل صاف ہوتے جس میں پانی جاری ہوتا تھا اور اس کے ہالوں میں خوبصورت ترین فرش بچھے ہوتے، ہر ہسپتال میں صفائی کی جانچ پڑتال کرنے والے اور مالی معاملات کی نگرانی کرنے والے افراد متعین تھے۔ اور اکثر اوقات خلیفہ یا امیر خود مریضوں کی عیادت کرنے جاتا تھا اور ان کی حالت دریافت کرتا تھا۔ اور ان کے ساتھ اچھا سلوک کرنے پر پوری نگرانی رکھتا تھا۔

عالم اسلامی کے سارے ہسپتالوں میں یہی نظام رائج تھا، خواہ مغرب میں ہوں یا مشرق میں، بغداد، دمشق، قاہرہ، بیت المقدس، مکہ، مدینہ، مغرب اقصیٰ اور اندلس ہر جگہ کا یہی حال تھا۔

## اقوام مغرب کی پسماندگی اور تمدنی بے مائگی

ساتویں صدی اور اس سے قبل افریقہ اور ایشیا کے سارے علاقوں میں جہاں رومیوں یا بازنطینیوں کا اقتدار تھا طب سے شدید نفرت پائی جاتی تھی، اور دینی اعتبار سے کسی مرض کے لئے دوا کے استعمال کو نامناسب عمل تصور کیا جاتا تھا۔ مرض پر قابو پانا یا اس سے چھٹکارا دلانا طبیب کا کام نہ تھا، بلکہ یہ فریضہ کاہنوں، جادوگروں، یا پھر عبادت گاہوں میں رہنے والے دینی رہنماؤں کا تھا، بعض یورپین مؤرخین نے لکھا ہے کہ رومن سلطنت کے زوال کے بعد کئی سو سال تک کلیسا نے یونانی طبی علم کو جاہلیت (HEA-THEN) سے تعبیر کرکے الحاد بتایا اور امراض کے علاج کے لئے صرف روحانی علاج کی اجازت دی۔

علاج ومعالجہ کے سلسلہ میں یورپ کا حال فارس، عراق، شام ومصر سے زیادہ خراب تھا۔ وہاں تو سوائے جادو، ٹونا اور گنڈہ، تعویذ کے مرض سے نجات پانے کا کوئی دوسرا طریقہ ہی نہ تھا طبی علاج

کرنے والے سزا کے مستحق قرار دیئے جاتے۔ ڈونالڈ کیمبل (DONALD CAMBELL) نے اپنی کتاب ARABIAN MEDICINE_ 1926 میں یورپ کا حال بیان کرتے ہوئے لکھا ہے:[1]

"DURING THE PERIOD OF ISLAMIC SCIENCE, EUROPE WAS IN DARK AGES AND EVELS OF PEDANTRY, BIGOTRY, CRUELTY, CHARMS, AMULETS AND RELICS WERE COMMON THERE."

ترجمہ: اسلامی سائنس (کے فروغ) کے دور میں یورپ تاریکی کے دور سے گزر رہا تھا، جہل کی برائیاں کٹرپن، ظلم، جادو ٹونا اور تعویذ عام تھے۔

کیمبل کے نزدیک یورپ میں علم سے بیزاری کی اصل وجہ کلیسا کا رول تھا چنانچہ وہ لکھتا ہے کہ:[2]

"CHRISTIAN CHURCH HELPED IN LOWEWRING FURTHER INTELLECTUAL DEPTHS IN EUROPE DURING DARK AGE."

ترجمہ:۔ عیسائی کلیسا نے یورپ کی علمی سطح (ماحول) کو مزید گرانے میں مدد کی۔

یورپ کی جاہلیت کا ماحول کا تذکرہ کرنے کے بعد کیمبل عیسائیت اور اسلام کا موازنہ بر سلسلہ طب ان الفاظ میں کرتا ہے:[3]

"WHILE CHRISTIANAOM WAS STILL IN DARK AGE, THE ARABIC SCHOIARE OF ISLAM BEGAN TO AISBLAY REMARKABLE ACTIVITY IN THE DEPARTMENT OF MEDICINE."

ترجمہ: جن دنوں عیسائی دنیا تاریک دور سے گذر رہی تھی، اس وقت اسلام کے عالموں نے علم الطب میں حیرت انگیز رگی کا مظاہرہ شروع کر دیا۔

جارج سارٹن کے خیالات کیمبل کے احساسات کی ترجمانی کرتے ہیں وہ لکھتا ہے کہ:[1]

"MEDICINE WAS MORE OF A MAGIC THAN MEDICINE BEFORE ISLAM." (HISTORY OF SCIENCE_ 1927)

ترجمہ: اسلام سے قبل دوا کے معنیٰ جادو کے زیادہ تھے۔

یورپ میں علاج و معالجہ کے لئے کلیسا کی مخالفت لیکن نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی حمایت کے پیش نظر ڈی بوئر (DEBOIRE) نامی دانشور یہ لکھنے پر مجبور ہو جاتا ہے:[2]

"MUSLIMS MADE SCIENCE SECULAR, FREE FROM DOGMOS." (ISLAMIC THOUGHT_ 1937)

ترجمہ: مسلمانوں نے سائنس کو فرسودہ اعتقادات سے پاک کر دیا۔

ڈگلس گتھری (DOUGLAS GUTHRIE) نے رومن اور بازنطین کے علاقوں میں طبی طریقہ علاج کے خلاف عام رجحان کی بہت سی مثالیں دی ہیں اور تحریر کیا ہے کہ اگر کوئی طبی علاج کیا بھی جاتا اور اس سے فائدہ ہوتا بھی تو یہ تأثر دیا جاتا کہ کامیاب علاج دعا کا نتیجہ ہے نہ کہ دوا کا۔

امراض کو تقدیر الٰہی سمجھ لینا اور اس کے لئے کسی طبی علاج کو غیر ضروری سمجھنا ایک ایسا طرز فکر تھا جو رومن سلطنت میں عام تھا، اور کہا جاتا ہے کہ یہی منفی طرز عمل اس کے زوال کا سبب بنا، بتایا جاتا ہے کہ ایک زبردست ملیریا کی وبا نے رومن سلطنت کی کافی آبادی کو موت سے ہمکنار کر دیا، لاکھوں افراد دماغی اور جسمانی اعتبار سے مفلوج ہو گئے، سلطنت کا ڈھانچہ گرنے لگا، لیکن صورتحال پر قابو پانے کے لئے کوئی طریقہ نہ اپنایا گیا کیونکہ ایسا کرنے سے دین کی مخالفت سمجھی جاتی۔

غرضیکہ جب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوئے تو اس دور میں سارا عالم بالعموم اور عرب دنیا بالخصوص طب یا طبی علم سے بے خبر ہی نہ تھی بلکہ اس پر اعتقاد کو دین کی ضد تصور کرتی تھی، پانچویں صدی عیسوی قبل مسیح کا یونانی طبی علم تاریکیوں میں کھو چکا تھا، بقراط (HIPPOCRATUS) کا کوئی نام لیوا نہ تھا۔ ایسے دور میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے طب، دوا و علاج، صحت و تندرستی، صفائی ستھرائی اور پاکی کے لئے انقلابی ہدایات عطا فرمائیں، دوا اور فسوں کاری کے رشتہ کو توڑنے کا مشورہ دیا۔ امراض کے تدارک کے لئے طبی طرز علاج کو اپنانے کا حکم صادر فرمایا۔ بامعنی دعا کی اجازت دی لیکن بے معنی جھاڑ پھونک کی ممانعت فرمائی، دعا سے قبل مناسب دوا کا راستہ اپنانے کی تلقین کی، مرض کو اور مرض کے علاج دونوں کو تقدیر الٰہی سے تعبیر کیا۔

## طب میں مسلمانوں کی تحقیقات و کمالات

عربوں نے اپنی فکری و اجتہادی قوتوں سے کام لے کر طریقہ ہائے علاج اور اعمال فن میں بیشمار تجربات و اضافات کئے، چنانچہ ابن وافد پہلا طبیب تھا، جس نے علاج بالغذا پر زور دیا، حکیم رضی الدین نے غذائے دوائی کو دوائے خالص کے مقابلہ میں ترجیح دی، اور حکیم اوحد الزماں ابو البرکات نے ایک خاص وبائی مرض میں قطع انامل کا علاج اختراع کیا۔

---

[1] احادیث میں مذکور نباتات، ادویہ اور غذائیں ایک سائنسی جائزہ از ڈاکٹر اقتدار حسین فاروقی ص۲۲ [2] ایضاً ص۲۲ [3] ایضاً ص۲۲

[1] احادیث میں مذکورہ نباتات، ادویہ اور غذائیں۔ از ڈاکٹر اقتدار حسین فاروقی ص۲۲۴ [2] مرجع سابق ص۲۴

ابوالمنصور صاعد بن بشر بن عبدوس نے تمام حکمائے یونان کے قدیم طریقہ علاج کے خلاف اکثر امراض باردہ مثلاً فالج، لقوہ، اور استرخار کے لئے نظام طب عربی میں ادویہ باردہ اور منع غذا کا علاج رائج کیا، جو آگے چل کر بے حد کامیاب ثابت ہوا، یونانیوں کے یہاں حفظان صحت باقاعدہ ایک علم کی صورت میں موجود نہیں تھا، عرب اطبار نے حفظان صحت کے اصول مرتب کئے اور اسے ایک منظم فن کی حیثیت سے رائج کیا، اسی طرح انھوں نے امراض چشم کے متعلق تحقیق کی، فن جراحت کو ترقی دی، شکر سازی کے معمل تیار کئے شکر بنائی اور مرکب ادویہ کی تیاری میں شکر کے استعمال کو رواج دیا۔

مسلمان اطبار کی ایجادات کے سلسلے میں مشہور مصنف جرجی زیدان نے اپنی کتاب "تاریخ التمدن الاسلامی" میں ایک علاحدہ باب "ما الذی احدثہ المسلمون فی الطب" عنوان متعین کیا ہے جس میں تفصیل سے عربوں کی خدمات کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے:-

"عربوں نے پہلی مرتبہ علاج بالجراحت میں کاوی ادویہ کا استعمال شروع کیا، مسلولین کے ناخنوں کی کیفیت بیان کی، یرقان اور ہولائے اصفر کے علاج کا ذکر کیا، جنون کے لئے افیون کو بمقدار کثیر استعمال کرنے کی اجازت دی، نزف الدم کے لئے سر پر سرد پانی ڈالنا تجویز کیا، خلع کتف اور نزول الماء کے آپریشن کا طریق کار بتایا، تفتیت سدد کے طریقے بیان کئے، نیز بعض ایسی فروع طب پر کتابیں لکھیں جن کا ذکر کتب متقدمین میں موجود نہیں تھا، مثلاً یوحنا بن ماسویہ نے جذام پر اور الرازی نے چیچک وغیرہ پر پہلی مرتبہ کتابیں تصنیف کیں۔" [1]

عربوں نے فن طب میں جو اضافات و اختراعات کئے، وہ آگے چل کر عصر حاضر کی معلومات و تحقیقات کی اساس بنے، چند مثالیں ملاحظہ ہوں۔

منصور بن محمد نے ۱۳۹۶ء میں تشریح منصوری لکھی جو اعضائے اجسام انسانی کی تصاویر سے مزین تھی، اسی طرح علم جراحت میں ابوالقاسم الزہراوی کی کتاب بھی تشریحی تصاویر و نقوش سے آراستہ ہے، برہان الدین نے اعلان کیا کہ خون میں سکر العنب پائی جاتی ہے، اور الرازی نے بیان کیا کہ معدہ میں ایک ترش رطوبت موجود ہے، ابن النفیس نے پہلی بار نظریۂ دوران خون کو بیان کیا جسے بعد میں سر ولیم بار وے سے منسوب کیا گیا، مانچسٹر یونیورسٹی کے ڈاکٹر جے، بلاتھ نے اس حقیقت کو تسلیم کیا ہے۔ (دائرۃ المعارف الاسلامیہ علم طب جلد ۱۴)۔

---

[1] تاریخ التمدن الاسلامی: جرجی زیدان جزء ثالث ص ۲۰۲-۲۰۴

## بقیہ: مطالعہ کی میز پر

نام کتاب : حقوق والدین

مؤلف : ابوصادق عاشق علی اثری

صفحات: ۱۷۶، سائز ۱۸×۲۲/۸، قیمت ۷۰/- ستر روپئے

ملنے کا پتہ: مکتبہ اثریہ سی، ۱/۲۰۱، ابوالفضل انکلیو ۲ جامعہ نگر نئی دہلی ۔ ۱۱۰۰۲۵۔

احکام الٰہی کی پابندی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اطاعت کے بعد تمام لوگوں میں فرمانبرداری اور تابعداری میں والدین کا مرتبہ و مقام سب سے بلند اور سب پر مقدم ہے۔

پیش نظر کتاب میں والدین کے حقوق قرآن و حدیث کی روشنی میں آسان اور عام فہم زبان میں بیان کئے ہیں۔ اطاعت والدین کی اہمیت و فضیلت خدمت و اطاعت والدین کے فیوض و برکات، والدین کی نافرمانی کا حکم اور اس کا انجام، غیر مسلم والدین کے بارے میں اسلام کا حکم، والدین کے متعلقین کے بارے میں اسلام کا حکم، کتاب کے جلی موضوعات ہیں، جس سے کتاب کی اہمیت و افادیت کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔

باری تعالیٰ اس کتاب کو نوجوانوں کی اصلاح کے لئے بہترین ذریعہ بنائے۔





# روزہ ایک مقدس ترین عبادت

محمد شاھد ندوی بارہ بنکوی

روزہ دین اسلام کا ایک اہم رکن اور مقدس ترین عبادت ہے۔ یہ روزہ انسانوں کی روحانی و اخلاقی تربیت و تزکیہ کا بہترین ذریعہ ہے، روزے کی فضیلت اور اہمیت کا اس بات سے اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ اس دنیا کے تمام قدیم وجدید مذاہب و ادیان میں روزے کی عبادت رائج رہی ہے۔ اگرچہ اس کی شکل مختلف رہی ہے۔ تاریخ انسانی اس بات کی شاہد ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام سے لے کر خاتم الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مسعود تک کوئی شریعت انبیاء اور امت ایسی نہیں ہے جس میں روزے جیسی اہم عبادت جاری نہ رہی ہو۔

اللہ تعالیٰ نے رمضان المبارک کے یہ روزے مسلمانوں پر ۲ھ میں فرض فرمائے۔ اور ارشاد فرمایا: "یَا اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُتِبَ عَلَیْکُمُ الصِّیَامُ کَمَا کُتِبَ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِکُمْ لَعَلَّکُمْ تَتَّقُوْنَ" اے ایمان والو! تم پر روزے فرض کئے گئے جس طرح تم سے پہلی امتوں پر فرض کئے گئے تھے، (روزوں کا یہ حکم تم کو اس لئے دیا گیا ہے) تاکہ تم میں تقویٰ پیدا ہو۔ (سورہ بقرہ)

درحقیقت روزے کا مقصد اور غرض وغایت یہ ہے کہ انسان متقی ہو جائے کیونکہ یہی خصوصیت تمام اعمال صالحہ کا سرچشمہ اور خیر کا باعث ہے اور اس خصوصیت کے بغیر انسان کامل ترین مومن اور متقی نہیں بن سکتا ہے۔ تقویٰ نام ہے اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی اطاعت کا ان کاموں کی ادائیگی کے ذریعہ جن کا حکم دیا گیا ہے اور ان کاموں سے بچنے کے ذریعہ جن سے روکا گیا ہے۔ اس حال میں کہ انسان اللہ تعالیٰ کے لئے مخلص ہو۔ اور اپنے دل میں اس کا خوف وڈر اور محبت وچاہت رکھتا ہو۔ تقویٰ اور پرہیزگاری ایک ایسا ذریعہ ہے جس سے بندہ اللہ تعالیٰ کے غصہ اور عذاب سے نجات پاتا ہے۔ تقویٰ کا منشأ نفس کشی نہیں بلکہ ضبط نفس ہے۔

حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب حجۃ اللہ البالغہ میں روزہ کو دراصل تریاق فرمایا ہے جو نفس کے زہر کو مارنے کے لئے مہیا کیا جاتا ہے، روزہ درحقیقت تمام انسانی خواہشات پر کنٹرول کرنے کا نام ہے۔

روزہ رکھنے سے روحانیت بیدار ہوتی ہے، اور حیوانی خصائص پر روحانی قوتیں غالب آتی ہیں۔ اور انسان کو اللہ رب العزت کا قرب حاصل ہوتا ہے، اگر روزہ سے قرب خداوندی، شفائے روحانی حاصل نہ ہو تو درحقیقت وہ روزہ، روزہ نہیں بلکہ فاقہ ہے، وہ ایک بے رنگ و بو پھول کی طرح ایک جسم بے روح ایک گوہر بے آب اور ایک آئینہ بے جوہر کی طرح بے حقیقت ہے جس کی کوئی قدر وقیمت نہیں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کتنے روزے دار ہیں جن کو روزے سے بھوک و پیاس کے سوا کچھ حاصل نہیں ہوتا، اور کتنے تہجد گزار ہیں جن کی نماز تہجد سے بیداری کے سوا کچھ نہیں ملتا ہے۔ (ابن ماجہ)

روزہ انسان کی روح میں پاکیزگی، اعمال میں پرہیزگاری اور نفس پر قابو پانے کی طاقت وقوت پیدا کرتا ہے۔ روزہ انسان کو تمام شرور وفتن سے بچاتا ہے، اور اصلاح نفس کا بہترین ذریعہ ہے۔ روزہ دار کا سونا، جاگنا اور خاموش رہنا عبادت ہے۔ روزہ دار کی دعا رد نہیں کی جاتی، روزے کی جزا خود اللہ تعالیٰ کی ذات اقدس ہے۔ حدیث قدسی میں ارشاد خداوندی ہے۔ الصوم لی وانا اجزی بہ روزہ میرے لئے ہے اور میں ہی اس کی جزا اور بدلہ ہوں۔

روزہ ایسی عظیم ترین عبادت ہے جو انسان کو خیر کی طرف رہنمائی کرتی ہے، تواضع وانکساری ہمدردی وغمخواری، نظم وضبط، صبر وشکر، اخوت ومروات، ایثار وقربانی، اور پابندی وقت کا درس وعبرت جتنا روزہ میں پایا جاتا ہے اتنا اور کہیں ملنا دشوار ہی نہیں بلکہ ناممکن ہے۔

روزہ مسلمان کو کینہ، تکبر، حسد، بخل، جھوٹ، غیبت، گالی گلوچ جیسے برے اخلاق سے بچاتا ہے، اور صبر واستقامت، ایثار وہمدردی، تحمل وبردباری اور سخاوت وصداقت جیسے اوصاف کا عادی بناتا ہے

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ ہر چیز کے لئے زکوٰۃ ہوتی ہے اور بدن کی زکوٰۃ روزہ ہے۔ (سنن ابن ماجہ)

روزہ کے ذریعہ جہاں ظاہر وباطن کا تزکیہ ہوتا ہے وہیں صحت وتندرستی بھی حاصل ہوتی ہے چنانچہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے جہاد کرو غنیمت حاصل ہوگی۔ روزے رکھو تندرست رہوگے۔ سفر کرو مالدار ہو جاؤگے۔ اور ڈاکٹروں اور حکیموں نے بھی یہ بات تسلیم کی ہے اور بتاتے ہیں کہ روزے کا صحت جسمانی سے خاص تعلق وربط ہے، جسمانی نظام میں جہاں جہاں بسیار خوری

کی وجہ سے جو خرابی پیدا ہوجاتی ہے وہ خاص وقت تک کھانا پینا چھوڑنے سے درست ہوجاتی ہے، اور روزہ اس سلسلہ میں اکسیر کی حیثیت رکھتا ہے۔ کیونکہ روزہ اندرونی گندگی کو دور کرکے بدن کو صحت و توانائی بخشتا ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ روزہ مسلمانوں کے لئے بہار و نشاط ہے، جسمانی لحاظ سے بھی، روحانی لحاظ سے بھی اور اخروی لحاظ سے بھی۔

جہاں تک مادی فوائد کا تعلق ہے یہ توضمنی ہیں اصلاً دین اسلام کے تمام احکامات کا تعلق روحانی یعنی رضائے خداوندی، اخروی اجر و ثواب اور فلاح و نجات سے ہے، قرآن و حدیث میں بہت سی جگہوں پر روزے کی فضیلت، برکت، اہمیت، افادیت، حکمت اور رمضان کے روزے کی قدر و قیمت بیان کی گئی ہے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ جب رمضان آتا ہے تو جنت کے دروازے کھول دیئے جاتے ہیں اور دوزخ کے دروازے بند کردیئے جاتے ہیں۔

حضرت ابن سعد ساعدی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جنت کے دروازوں میں ایک خاص دروازہ ہے جس کو "باب الریان" کہا جاتا ہے اس دروازہ سے قیامت کے دن صرف روزہ داروں کا ہی داخلہ ہوگا۔ ان کے سوا کوئی اس دروازے سے داخل نہیں ہوسکے گا۔ (بخاری ومسلم)

حضرت ابوامامہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ مجھے کسی عمل کا حکم فرمائیے۔ جس سے اللہ تعالیٰ مجھے نفع دے؟ آپ نے ارشاد فرمایا روزہ رکھا کرو۔ اس کے مثل کوئی بھی عمل نہیں (سنن نسائی)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو لوگ رمضان کے روزے ایمان واحتساب کے ساتھ رکھیں گے ان کے سب گذشتہ گناہ معاف کردیئے جائیں گے اور ایسے ہی جو لوگ ایمان واحتساب کے ساتھ رمضان میں نوافل (تراویح وتہجد) پڑھیں گے ان کے بھی سب پچھلے گناہ معاف کردیئے جائیں گے، اوراسی طرح جو لوگ شب قدر میں ایمان واحتساب کے ساتھ نوافل پڑھیں گے ان کے بھی سارے پچھلے گناہ معاف کردیئے جائیں گے۔

حضرت سلمان فارسی رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ ماہ شعبان کی آخری تاریخ کو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو ایک خطبہ دیا۔ اس میں آپ نے فرمایا: اے لوگوں! تم پر ایک عظمت اور برکت والا مہینہ سایہ فگن ہو رہا ہے اس مبارک مہینہ کی ایک رات (شب قدر) ہزار مہینوں سے بہتر ہے۔ اس مہینے کے روزے اللہ تعالیٰ نے فرض کئے اور اس کی راتوں میں بارگاہ خداوندی میں کھڑا ہونے (یعنی نماز تراویح پڑھنے) کو نفل عبادت مقرر کیا ہے (جس کا بہت بڑا ثواب ہے) جو شخص اس مہینے میں اللہ کی رضا اور اس کا قرب حاصل کرنے کے لئے کوئی غیر فرض عبادت (یعنی سنت یا نفل) ادا کرے گا تو اس کو دوسرے زمانہ کے فرضوں کے برابر اس کا ثواب ملے گا۔ اور یہ صبر کا مہینہ ہے، اور صبر کا بدلہ جنت ہے، یہ ہمدردی اور غمخواری کا مہینہ ہے، اور یہی وہ مہینہ ہے جس میں مومن بندوں کے رزق میں اضافہ کیا جاتا ہے، جس نے اس مہینہ میں کسی روزہ دار کو (اللہ کی رضا اور ثواب حاصل کرنے کے لئے) افطار کرایا تو اس کے لئے گناہوں کی مغفرت اور آتش دوزخ سے آزادی کا ذریعہ ہوگا۔ اور اس کو روزہ دار کے برابر ثواب دیا جائے گا۔ بغیر اس کے کہ روزہ دار کے ثواب میں کوئی کمی کی جائے۔ آپ سے عرض کیا گیا کہ یا رسول اللہ! ہم میں سے ہر ایک کو تو افطار کرانے کا سامان میسّر نہیں ہوتا تو آپ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ یہ ثواب اس شخص کو بھی دے گا جو دودھ کی تھوڑی سی لسی پر یا صرف پانی کے ایک گھونٹ پر کسی روزہ دار کا روزہ افطار کرادے۔ اور جو کوئی کسی روزہ دار کو پورا کھانا کھلادے اس کو اللہ تعالیٰ میرے حوض (یعنی کوثر) سے ایسا سیراب کرے گا جس کے بعد اس کو کبھی پیاس ہی نہیں لگے گی، تا آنکہ وہ جنت میں پہونچ جائے گا۔ (اس کے بعد آپ نے فرمایا) اس ماہ مبارک کا ابتدائی حصہ رحمت ہے اور درمیانی حصہ مغفرت ہے اور آخری حصہ آتش دوزخ سے آزادی ہے (اس کے بعد آپ نے فرمایا) اور جو آدمی اس مہینے میں اپنے غلام وخادم کے کام میں تخفیف اور کمی کردے گا اللہ تعالیٰ اس کی مغفرت فرمادے گا۔ اور اس کو دوزخ سے رہائی اور آزادی دیدے گا۔

مسلمانوں کو چاہئے کہ وہ رمضان المبارک اور عبادت کے اس موسم بہار میں نماز، روزہ، ذکر و تلاوت، تراویح، شب بیداری، دعا و استغفار کا اہتمام کریں اور اپنے مالک سے رحمت ومغفرت اور جہنم سے نجات طلب کریں اور اپنے گناہوں پر افسوس و ندامت کے آنسو بہائیں۔

یاباغی الخیر اقبل ویاباغی الشر ادبر۔ (اے خیر کے تلاش کرنے والے آگے بڑھ اور برائی اور بدی پر کسانے والے پیچھے ہٹ) کی صدا گونج رہی ہے۔

مبارک ہے وہ شخص جس سے رمضان کا مہینہ خوش ہوکر گزرا۔ اور تباہی ہے اس کے لئے جس سے یہ مہینہ ناراض گیا۔ اور اس ماہ کی برکتیں نہ پاسکا۔ اور اس کی رحمتوں سے محروم رہا۔

اللہ تعالیٰ ہم سب کو رمضان کی تمام خصوصیات کے ساتھ رمضان گزارنے اور اس کی برکات سے فائدہ اٹھانے کی توفیق عطا فرمائے (آمین)

# سوال وجواب

محمد طارق ندوی

س:۔ آج کل تراویح کی نماز ایک ہی رات میں ادا کی جاتی ہے جسے شبینہ کہتے ہیں، اس میں کچھ لوگ کھڑے ہوکر امام کے ساتھ نماز ادا کرتے ہیں تو کچھ لوگ بیٹھ کر نفل پڑھتے ہیں، تو کچھ لوگ کھانے پینے میں مصروف رہتے ہیں، کیا شبینہ کا یہ طریقہ شرعاً درست ہے۔

ج:۔ شبینہ کا مروجہ طریقہ کراہت سے خالی نہیں کہ کچھ لوگ تو جماعت میں شریک ہیں اور کچھ لوگ کھانے پینے میں لگے ہیں اس طرح جماعت اور تراویح دونوں کے احترام کے خلاف عمل ہوتا ہے، البتہ اگر سارے مقتدی چست اور صحت مند ہوں اور جماعت کے ساتھ نشاط کے ساتھ نماز تراویح ادا کریں اور حافظ بھی صاف اور واضح الفاظ میں قرآن پڑھے تو ایسی صورت میں شبینہ درست ہوسکتا ہے۔

س:۔ آج کل رمضان میں لوگ رواداری کے طور پر ہندوؤں اور لادین افراد سیاسی لیڈروں کو افطار کے موقع پر بلاتے ہیں، اور اس موقع پر علماء اور دیندار طبقہ کے لوگ بھی ہوتے ہیں، اور نماز چھوڑ کر وہ لوگ ماڈرن طرز پر کھڑے ہوکر افطار کرتے ہیں کیا یہ طریقہ درست ہے؟

ج:۔ اس طرح کی افطار پارٹی جن سے سیاسی دنیوی اغراض وابستہ ہوں اور اس کا مقصد اللہ کی رضا نہ ہو بلکہ مقصود شہرت وناموری ہو، ساتھ ہی اس میں روزہ کا احترام بھی نہ کیا جائے اور کھانے کے اسلامی آداب کو بھی ملحوظ نہ رکھا جائے اور پھر نماز کا چھوڑنا اس پر مستزاد تو ایسی پارٹیوں کا انعقاد شرعاً درست نہیں ہے رواداری کے لئے مذہب کی روح اور اس کے احترام کے خلاف عمل کرنا سخت گناہ کا کام ہے۔ اس سے مکمل احتراز لازم ہے۔

س:۔ میری طبیعت خراب رہتی ہے، اور عمر بھی تقریباً ۷۵ سال سے اوپر پہونچ چکی ہے، نیز آپریشن ہونے کی وجہ سے میں اس بار رمضان میں صرف تین روزے ہی رکھ سکا اور بقیہ روزوں کا فدیہ ادا کیا ہے ابھی کمزوری برقرار ہے کیا قضاء روزے رکھنا ہے یا ادا کیا ہوا فدیہ کافی ہوگا؟

ج:۔ صورت مسئولہ میں چونکہ سائل کافی عمر دراز ہیں اس لئے اگر ضعف وضعیفی کی وجہ سے قضاء پر قادر نہیں ہیں تو ان کا ادا کیا ہوا فدیہ کافی ہوگا۔

س:۔ بعض لوگ رات میں دیر سے کھانا کھاتے ہیں اور سحری کے وقت بیدار نہیں ہوتے ہیں اور یونہی روزہ رکھ لیتے ہیں کیا یہ درست ہے۔؟

ج:۔ روزہ کے لئے سحری کھانا مستحب ہے بغیر سحری کھائے روزہ رکھنا جائز ہے البتہ استحباب کے خلاف ہے۔

س:۔ انجکشن لگوانے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے یا نہیں، قضا لازم ہوگی یا کفارہ؟

ج:۔ انجکشن لگوانے سے چونکہ دوا جوف دماغ یا معدہ میں نہیں پہونچتی ہے اس لئے روزہ نہیں ٹوٹتا لہذا نہ قضا لازم ہوگی نہ کفارہ۔

س:۔ داڑھی منڈوانے والے کی شہادت رویت ہلال میں جبکہ عرفاً وہ ثقہ ہو معتبر ہے یا نہیں؟

ج:۔ داڑھی منڈوانے والا اگرچہ عرفاً ثقہ اور قابل اعتماد ہو مگر اس کی گواہی شرعاً غیر مقبول ہے، لہذا رویت ہلال میں اس کی شہادت غیر مقبول ہوگی۔

س:۔ آنکھ میں سرمہ یا دوا ڈالنے سے روزہ فاسد ہوتا ہے یا نہیں؟

ج:۔ آنکھ میں سرمہ یا دوا ڈالنے سے روزہ فاسد نہیں ہوتا آنکھ میں ڈالی ہوئی دوا اور سرمہ کا رنگ ومزا کبھی حلق اور تھوک میں جو محسوس ہوتا ہے تو وہ مسامات میں ہوکر پہونچتا ہے اس سے روزہ نہیں ٹوٹتا۔

س:۔ کیا روزہ دار کسی چیز کا مزہ چکھ سکتا ہے یا اس کو چبا سکتا ہے؟

ج:۔ کسی چیز کا مزہ چکھنا یا اس کو چبانا مکروہ تنزیہی ہے بشرطیکہ کسی عذر کی وجہ سے نہ ہو مثلاً کوئی عورت اپنے شوہر کے لئے کھانا پکاتی ہو اور اس کی بدمزاجی سے یہ خوف ہو کہ اگر نمک درست نہیں ہوگا تو وہ خفا ہوگا تو چکھنا درست ہے۔ اسی طرح سے کوئی چھوٹا بچہ ہو اور کوئی چیز اس کو کھلانا ہو اور اس کا بدل نہ ہو تو ایسی صورت میں چبا کر بچہ کو دینے کی اجازت ہے بشرطیکہ حلق کے نیچے اس کا اثر نہ جائے۔

س:۔ بھول کر کچھ کھا پی لینے سے روزہ فاسد ہوجاتا ہے یا نہیں اور دوسرے لوگوں کو یاد دلانا چاہئے یا نہیں؟

ج:۔ کسی شخص کو روزہ کا خیال نہ رہا اس بنا پر اس نے کچھ کھا پی لیا تو روزہ فاسد نہ ہوگا، خواہ فرض روزہ ہو یا نفل، ایسی صورت میں اگر اس میں روزہ رکھنے کی بھرپور قوت ہو تو دیکھنے والوں کو یاد دلانا واجب ہے اور اگر اس میں قوت نہ ہو تو یاد دلانا ضروری نہیں ہے۔

س:۔ کیا سر میں تیل لگانے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے؟

ج:۔ سر میں تیل لگانے سے روزہ نہیں ٹوٹتا ہے۔

س:۔ کیا کان میں تیل ڈالنے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے؟

ج:۔ کان میں تیل ڈالنے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔

س:۔ کیا ناک میں دوا ڈالنے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے؟

ج:۔ ہاں! ناک میں دوا ڈالنے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔

# عالمی خبریں

معید اشرف ندوی

● سعودی عرب کے نائب خادم حرمین شریفین شہزادہ عبداللہ بن عبدالعزیز کی زیر صدارت اجلاس میں عمرہ وزیارت سے متعلق نیا نظام جاری کر دیا گیا ہے جو جو دہ دفعات پر مشتمل ہے اب اس نئی اوپن ڈور پالیسی کے نتیجہ میں توقع ہے کہ ایک کروڑ افراد سالانہ سعودی عرب آئیں گے اور دنیا میں سعودی عرب وہ واحد ملک بن جائے گا جس میں ہر سال اتنی بڑی تعداد میں زائرین آئیں گے یہ نئی پالیسی عمرہ اور زیارت کے لاکھوں خواہش مندوں کے لئے بڑی اہمیت کی حامل ہے اب عمرہ کرنے والے صرف حرمین شریفین تک محدود نہیں رہیں گے بلکہ انھیں سارے ملک میں ہر جگہ گھومنے پھرنے کی مکمل آزادی ہوگی اس سلسلہ میں ماہرین اقتصادیات نے کہا ہے کہ اگر سرکاری اعداد وشمار معتمرین کے متعلق جو ہیں فرض کر لیا جائے تو سال بھر میں ۲۰ لاکھ اور صرف رمضان المبارک میں ۱۰ لاکھ کے لگ بھگ عمرہ کرنے والے افراد آتے ہیں اور ایک آدمی ڈھائی ہزار ریال خرچ کرتا ہے اس طرح ملک کی آمدنی ساڑھے سات ارب ریال سالانہ ہونے کی امید ہے' دیگر ماہرین کا کہنا ہے کہ اس نئے نظام سے رہائش' خوراک' نقل وحمل' مواصلات' اشیائے صرف کے دوکاندار' مزدور اور ادارہ صحت میں سرمایہ لگانے والے بھی خوب فائدہ اٹھائیں گے۔ ایک خیال یہ بھی ہے کہ سعودی عرب میں مقیم غیر ملکیوں کے اہل خانہ جو تقریباً ۵۰ لاکھ ہیں ان کو بھی عمرہ کے نظام سے فائدہ پہونچنے کی امید ہے۔

● ترکی عالم اسلام کا ایسا ملک ہے جس کا کچھ حصہ ایشیا اور کچھ یورپ میں واقع ہے۔ اس کے تین طرف سمندر ہے یہاں اونچے اونچے پہاڑ اور وسیع میدان ہیں اور زیادہ تر لوگ دیہاتوں میں رہتے ہیں۔ ترکی کا رقبہ ۷ لاکھ ۸۰ ہزار ۵ سو اسّی کلومیٹر اور آبادی ۶ کروڑ نفوس پر مشتمل ہے اس کی آبادی کا ۸۰ فیصد ترکوں پر اور ۷ افیصد کردوں پر مشتمل ہے ترکی کے مغرب میں یونان' شمال میں بلغاریہ' شمال مشرق میں شام' جنوب میں عراق' شمال مشرق میں آرمینیا اور جارجیا اور مشرق میں ایران واقع ہے۔ ترکی کے ۹۸ فیصد لوگ مسلمان ہیں۔

۱۷ اگست ۱۹۹۹ء اور ۱۳ نومبر ۱۹۹۹ء کو ترکی میں شدید زلزلہ آیا اس سلسلے میں ترکی کا ایک بڑا بااثر مذہبی حلقہ زلزلے کو اللہ کے احکامات سے نافرمانی کی سزا اور عذاب الٰہی قرار دیتا ہے۔ خلیج ٹائمز نے اپنے نمائندے کے حوالے لکھا ہے کہ اس کے نمائندے کو ایک سن رسیدہ ترکی نے بتایا کہ خدا نے ہمیں سزا دی ہے ہم اپنے راستے سے بھٹک گئے ہیں۔ سابق وزیر اعظم نجم الدین اربکان جن کی رفاہ پارٹی پر اسلام پرست ہونے کا الزام لگایا گیا اور ان کی پارٹی پر پابندی لگائی گئی۔ اس پارٹی کی طرف سے روزنامہ ملی گزٹ شائع ہوتا ہے اس میں بھی کہا گیا کہ یہ زلزلہ نہیں قدرت کا انتقام تھا۔ نجم الدین اربکان کا کہنا تھا کہ جس ملک میں ایک خاتون پارلیمنٹرین پر اس لئے پابندی لگا دی جائے کہ وہ اسکارف پہن کر پارلیمنٹ میں آگئی تھی' طالبات کے اسکارف اوڑھنے پر پابندی لگ جائے۔ مذہبی اسکول ادارے بند ہو جائیں تو پھر یہی کچھ ہونا تھا۔ اربکان نے کہا کہ "اللہ ہمیں معاف کرے ہم گناہوں کی طرف دھکیلے جا چکے تھے"۔

خط وکتابت کرتے وقت ——
**خریداری نمبر اور اپنا پتہ**
صاف اور خوش خط تحریر فرمائیں (ادارہ)

# نبوّت محمّدی کو خراج عقیدت

فرانس کا مشہور ادیب لیمرٹائن (LAMARTINE) نبوت محمدی کو خراج عقیدت پیش کرتے ہوئے لکھتا ہے۔

کسی بھی انسان نے کبھی بھی شعوری یا غیر شعوری طور پر اپنے لئے اتنا رفیع الشان مقصد منتخب نہیں کیا، اس لئے کہ یہ مقصد انسان کی طاقت سے باہر تھا، توہمات اور خوش اعتقادیوں کو جو انسان اور اس کے خالق کے درمیان حجاب بن گئی تھیں۔ زیر و زبر کرنا انسان کو خدا کے حوالے کرنا اور خدا کی چوکھٹ پر انسان کو لانا، اس زمانے کی اصنام پرستی کے مادی خداؤں کی جگہ خدائے واحد کے پاکیزہ اور عقلی تصور کو از سرِ نو بحال کرنا، یہ تھا وہ عظیم مقصد ........ کسی انسان نے کبھی بھی ایسے عظیم الشان کام جو کسی صورت سے انسانی طاقتوں کے بس کا نہ تھا اتنے کمزور ذرائع کے ساتھ بیڑا نہیں اٹھایا ........ خدا کی توحید کا ایسے دور میں اعلان کرنا جبکہ دنیا لاتعداد فہمی خداؤں کی پرستش کے بوجھ سے دبی ہوئی تھی، بذاتِ خود ایک قوی معجزہ تھا، محمد کی زبان سے جیسے ہی اس عقیدے کا اعلان ہوا، بتوں کے قدیم معبدوں میں خاک اڑنے لگی اور ایک تہائی دنیا ایمانی حرارت سے لبریز ہوگئی، جان ولیم ڈریپر ——— (JOHN WILLAM DRAPER) یورپ کی ذہنی و علمی تاریخ کے ضمن میں لکھتا ہے،

۵۶۹ء میں جسٹی نین (JUSTINIAN) کی موت کے چار سال بعد سرزمین عرب کے شہر مکہ میں وہ شخص پیدا ہوا جس نے نسلِ انسانی پر سب سے زیادہ اثر ڈالا۔

(ماخوذ: انسانیت کے محسن اعظم صـ ۱۶) حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی دامت برکاتہم

# تاثرات حرم

● پروفیسر طفیل احمد مدنی

کعبے کی شان و جاہ و حشم دیکھتے رہے
ہم دم بجوذ جمال حرم دیکھتے رہے
محوِ طوافِ کعبہ بصد شوق و احترام
اک اژدہامِ خیرامم دیکھتے رہے
ہر سمت گرد کعبہ بہت دور دور تک
پیشانیاں سجود میں خم دیکھتے رہے
ہر رنگ و نسل و قوم کے لوگوں کے درمیاں
ہمدردی و خلوص بہم دیکھتے رہے
رحمت کی شکل میں کبھی زم زم کی شکل میں
بندوں پہ رب کا لطف و کرم دیکھتے رہے
آنکھوں میں اشک چہروں پہ آثار انبساط
آمیزشِ مسرت و غم دیکھتے رہے
صحن حطیم، رکن یمانی و ملتزم
ہر جا جمالِ ربِ حرم دیکھتے رہے
اظہارِ عجز و گریہ و توبہ بصد خشوع
یہ سب بھی ہم بہ دیدۂ نم دیکھتے رہے
بنیاد کعبہ رکھی تھی جس نے بحکم رب
اس آدمی کا نقش قدم دیکھتے رہے
سنگ سیاہ اور درِ کعبہ کے آس پاس
اب کیا بتائیں تم سے جو ہم دیکھتے رہے
مڑ مڑ کے واپسی میں بصد رنج و غم طفیل
جب تک دکھا غلافِ حرم دیکھتے رہے

## بہترین اور بدترین مال

بہترین مال وہ ہے جو حلال طریقے کمایا جائے، اور بھلائی کے کاموں میں خرچ کیا جائے، اور بدترین مال وہ ہے جو حرام طریقے کمایا جائے اور گناہ کے کاموں میں خرچ کیا جائے

# آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ کا کل ہند اجلاس

## منعقدہ ممبئی کی مختصر رپورٹ

محمد سلمان خان ندوی

آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ کا تیرہواں کل ہند اجلاس ۲۸ تا ۳۰ اکتوبر ۱۹۹۹ء کو ممبئی میں منعقد ہوا، یہ انتخابی جلسہ تھا، بالعموم ہر تین سال پر بورڈ ارکانِ عام وغیرہ کے انتخاب کے لئے ایک اجلاس منعقد کرتا ہے جس میں ایک صدر، پانچ نائب صدور اور جنرل سکریٹری اور تین سکریٹریز، ۵۱ میقاتی ممبران کا انتخاب عمل میں آتا ہے۔ یہ اجلاس بھی انتخابی تھا جو تقریباً ہر سال بعد ہوا۔ چنانچہ اس جلسہ میں مختلف اسلامی تنظیموں کے نمائندگان کے علاوہ علماء اور دانشور شریک ہوئے، اس موقع پر بورڈ کے جنرل سکریٹری مولانا سید نظام الدین صاحب نے رپورٹ پیش کی جس میں گذشتہ چند سالوں کے درمیان بورڈ کی کارروائیوں اور سرگرمیوں کا جائزہ لیا گیا۔

بورڈ کے صدر حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی مدظلہ العالی اپنی علالت کی وجہ سے بنفس نفیس شریک نہ ہو سکے، ان کے نمائندہ کی حیثیت سے ڈاکٹر عبداللہ عباس صاحب ندوی (معتمد تعلیمات دارالعلوم ندوۃ العلماء) نے حضرت مولانا کا لکھا صدارتی خطبہ پڑھ کر سنایا۔ خطبہ صدارت میں حضرت مولانا دامت برکاتہم نے آگاہ کیا کہ مسلمان اگر پرسنل لا یعنی شرعی، عائلی قانون میں تبدیلی قبول کریں گے تو بس آدھے مسلمان رہ جائیں گے، اس کے بعد خطرہ یہ ہے کہ آدھے مسلمان بھی نہ رہ جائیں، فلسفۂ اخلاق، فلسفۂ نفسیات اور فلسفۂ مذاہب کا مطالعہ کرنے والے جانتے ہیں کہ مذہب کو اپنے مخصوص نظام معاشرت و تہذیب سے الگ نہیں کیا جا سکتا۔

اسی اجلاس میں بورڈ کا ایک بار پھر آئندہ مدت کے لئے حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی مدظلہ کو بالاتفاق صدر منتخب کیا گیا، اس کے بعد صدر نے از روئے دستور بمشورہ مجلس عاملہ ۵ نائب صدور کا انتخاب کیا، مولانا محمد سالم صاحب قاسمی مہتمم دارالعلوم دیوبند (وقف) مولانا کلب صادق صاحب (شیعہ عالم) مولانا مختار احمد ندوی صاحب، مولانا سراج الحسن (امیر جماعت اسلامی ہند)۔

اس انتخابی جلسہ میں ۳۰ ارکان عاملہ کا بھی انتخاب ہوا، اور دس ارکان عاملہ کو دستور کی رو سے صدر نے نامزد کیا، کل ۴۱ ارکان عاملہ میں سے چند کے نام یہ ہیں۔

(۱) مولانا مجاہد الاسلام قاسمی صاحب (۲) مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی صاحب (۳) مولانا محمد برہان الدین صاحب (۴) مولانا سید سلمان حسینی ندوی صاحب (۵) ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی صاحب (۶) ظفریاب جیلانی ایڈوکیٹ صاحب (۷) مولانا محمد ولی رحمانی صاحب (۸) مولانا احمد علی قاسمی صاحب (۹) عبدالرحیم قریشی صاحب (۱۰) سید شہاب الدین صاحب سابق ایم پی (۱۱) شیخ عبدالستار صاحب (۱۲) شبیر بھائی نورالدین صاحب۔

بورڈ کے اندر جو تجاویز منظور ہوئیں ان میں سے ایک میں صدر جمہوریہ ہند کے اپنے پارلیمانی خطبہ افتتاحی خطبہ میں دستور ہند میں ترمیم کی طرف اشارہ کرنے کے خلاف سخت ردعمل ظاہر کیا گیا کیونکہ اس تبدیلی سے مسلم پرسنل لا اور اقلیتوں دیگر حقوق متاثر ہونے کا شدید خطرہ پیدا ہو گیا ہے، بورڈ کو زیادہ متحرک اور فعال بنانے کے لئے صوبائی سطح پر اس کی ایک ہیئت وجود میں لانے کا بھی مشورہ ہوا۔

ایک تجویز مسلمانوں میں شادی بیاہ کے موقع پر فضول خرچی سے بچنے اور اسلامی قوانین و ہدایات کی پابندی کرنے کے بابت منظور ہوئی۔

بابری مسجد سے متعلق مقدمات کی جو کارروائی یوپی ہائی کورٹ میں چل رہی ہے اس میں تیزی لانے کی بابت بھی بورڈ کے ذمہ داروں نے حکومت کو توجہ دلائی۔

اور بعض ہائی کورٹوں کے مسلم پرسنل لا مخالف فیصلوں کی چارہ جوئی کرنے اور اس کے تدارک کے لئے اور مناسب تدابیر اختیار کرنے کا بھی فیصلہ کیا گیا۔

بورڈ کے اجلاس کے موقع پر حسب معمول ۳۰ اکتوبر کو جلسہ عام بھی ہوا جس میں محتاط اندازہ کے مطابق ایک لاکھ سے زائد افراد نے شرکت کی، اس جلسہ کو بورڈ کے ممتاز علماء و دانشوروں نے (جن میں ارکان بھی شامل ہیں) خطاب کیا ان میں سے چند کے نام قابلِ ذکر ہیں۔

سید شہاب الدین سابق ایم پی، مولانا سراج الحسن امیر جماعت اسلامی، مولانا احمد علی قاسمی، مولانا محمد برہان الدین سنبھلی، مولانا سید سلمان حسینی ندوی، عبدالرحیم قریشی سکریٹری بورڈ۔

یہ جلسہ ارکان اور دیگر معزز افراد کی شرکت نیز حاضرین کی تعداد کے لحاظ سے بہت ممتاز رہا۔

# مطالعے میز پر

## تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

محمد شاھد ندوی بارہ بنکوی

نام کتاب : افادات صدیق (جلد اول)
جمع و ترتیب : مفتی محمد زید مظاہری ندوی
صفحات : ۴۴۴، سائز ۱۸×۲۲، قیمت /۱۰۰ روپئے
ملنے کا پتہ : مکتبہ ندویہ، پوسٹ بکس ۹۳ دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ۔

اسلاف اور بزرگوں کے تذکرے محیر العقول آثر مجسمۂ حیرت بنا دینے والی حکایات مصائب و مشکلات کے وقت صبر و شکر اور ان کے مجاہدات کو سن کر اور پڑھ کر پست ہمت اور کمزور نفوس افراد کو جلا ملتی ہے، عزائم بلند ہوتے ہیں اور دینی، اصلاحی اور علمی کام کرنے میں معاون ثابت ہوتے ہیں۔

راحت و آرام قربان کرکے اپنی شہرت و رفعت کو پس پشت ڈال کر جن بزرگوں نے علم و دین کی خدمت انجام دی۔ ان میں ایک نمایاں بزرگ عالم دین مولانا قاری سید صدیق احمد باندوی رحمۃ اللہ علیہ بھی تھے جنھوں نے اللہ تعالیٰ پر اعتماد و بھروسہ کرکے اپنی روحانی عزیمت اور بلند ہمتی سے بڑا کام کیا۔ اور اپنے پیچھے ایسے اصلاحی نقوش چھوڑے ہیں جو عوام و خواص سب کے لئے مفید اور قابل تقلید ہیں۔

زیر نظر کتاب میں مولانا قاری سید صدیق احمد باندویؒ کے فرمودات، ملفوظات اور ارشادات خود ان کے سادہ الفاظ میں مفتی محمد زید مظاہری ندوی نے تقریباً ۱۸ سال کی رفاقت کے دوران جمع کئے ہیں۔ ملفوظات کی یہ کتاب طلباء و اساتذہ، اراکین مدارس اور مبلغین سب کے لئے ایک قابل قدر اور قابل تقلید علمی، عملی، اصلاحی، دعوتی اور تربیتی تحفہ بھی ہے اور ملت اسلامیہ کے مختلف طبقات میں انفرادی و اجتماعی طور پر اصلاح و دعوت کا کام کرنے والے اور تزکیۂ نفوس کے طالبوں کے لئے ایک قیمتی ہدیہ بھی،

اس کتاب میں قاری صاحب کے مشاہدات و تأثرات کے علاوہ ان کے ساتھ پیش آنے والے واقعات بھی درج ہیں جو اپنے اندر بڑی کشش اور نافعیت رکھتے ہیں۔

یہ کتاب پڑھنے سے ایسا لگتا ہے جیسے ایک ماہر نفسیات یعنی روحانی طبیب، علماء اہل مدارس، مبلغین اور دینی اداروں میں پھیلنے والے ظاہری و باطنی روحانی امراض کی تشخیص کرکے ان کے لئے مناسب علاج تجویز کر رہا ہے۔ کامل یقین ہے کہ قاری صاحبؒ کے ان علمی اصلاحی اور تربیتی ارشادات و فرمودات عوام و خواص سب کے لئے مفید اور نافع ثابت ہوں گے۔

نوٹ :۔ کتاب کے اندر مختلف جگہوں پر پروف پڑھنے میں غلطیاں رہ گئی ہیں مثلاً ص۲۲۷ پر پانچویں سطر میں "کام" کی جگہ "کاکم" ہوگیا ہے۔ ص۲۲۸ پر پانچویں سطر میں ایک جگہ "سے" زائد ہوگیا ہے ص۳۲۵ پر نویں سطر میں "کے" کی جگہ "سکے" ہوگیا ہے اسی طرح کتاب میں بہت سی جگہوں پر کہاں، کہا، تنہا، کہیں، نہیں، ہی، کہو، وغیرہ میں "ہ" کی علامت "ھ" چھوٹ گئی ہے، آئندہ ایڈیشن میں مذکورہ غلطیوں کی اصلاح کرلی جائے تو بہتر ہوگا۔ اگر دستی کتابت ہوتی تو بہتر ہوتا۔

---

نام کتاب : مکالموں کا گلدستہ (حصہ دوم)
تالیف : مولانا محمد انعام اللہ قاسمی
صفحات : ۲۸۸، سائز ۱۸×۲۲/۸،
عمدہ کتابت، خوبصورت سرورق۔ قیمت درج نہیں

لوگوں کی اصلاح و تبلیغ کے لئے تقریر و تحریر کے علاوہ ایک طریقہ مکالماتی گفتگو بھی ہے اس کے ذریعہ بھی اپنی بات آسان اور دلچسپ انداز سے پیش کی جاتی ہے، یہ مکالماتی گفتگو عموماً بڑے ذوق و شوق سے سنی جاتی ہے۔ مکالموں اور سوال و جواب کا یہ انداز گفتگو قدیم بھی ہے اور دلچسپ بھی اور سامعین اس کے ذریعہ بات کو صحیح ڈھنگ سے ذہن نشین بھی کر لیتے ہیں۔

مولانا محمد انعام اللہ قاسمی نے "مکالموں کا گلدستہ" (حصہ دوم) کے نام سے اس موضوع پر ایک مفید اور اچھی کتاب تیار کی ہے۔ انھوں نے اس اچھوتے موضوع پر معاشرہ و زندگی کے حساس و نازک مسائل، دینی و اصلاحی، علمی، فکری اور ادبی مکالمے تالیف کرکے عوام کی اصلاح کے لئے ایک بہتر کوشش کی ہے۔

مکالموں کے اجمالی عنوانات ہیں: قرآنی معلومات، عام معلومات، اللہ کا ذکر، ایمان ایک عظیم طاقت، جہیز یا میراث، تعلیم، قرآن پاک سے ایک انٹرویو وغیرہ، یہ مکالمے مختصر بھی ہیں اور طویل بھی، دو نفری بھی ہیں، اور چھ نفری بھی ـــ ان سارے مکالموں میں امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا پہلو نمایاں طور پر مدنظر رکھ کر عوام و خواص کے اصلاح اور معاشرہ میں پھیلے ہوئے بگاڑ و فساد پر بڑے سلیقے سے نکیر کی گئی ہے۔

مجموعی طور پر یہ مکالمے عوام و خواص کیلئے مفید اور معلوماتی، اور مؤثر بھی ہیں اور دینی مدارس کے طلباء کیلئے بیش قیمت تحفہ بھی۔ خدا کرے مکالموں کی یہ کتاب سب کے لئے نافع ثابت ہو۔

(باقی ص۲۲ پر)

## (بقیہ) درس حدیث

دانت سے اس لئے کہ وہ ہڈی ہے اور ناخن سے اس لئے کہ وہ حبشی لوگوں کی چھری ہے [1]

امام بخاری، مسلم، ابوداؤد، نسائی، ترمذی اور ابن ماجہ نے حضرت ابو ثعلبہ خشنی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ "میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا۔ میں نے عرض کیا اے اللہ کے رسولؐ ہم لوگ اہل کتاب کے علاقہ میں رہتے ہیں (یعنی شام میں) تو کیا ان کے برتنوں میں کھانا کھا سکتے ہیں اور اس علاقہ میں شکارگاہیں بھی ہیں اپنے تیر سے شکار کر لیتا ہوں اور ایسے کتے سے بھی شکار کرتا ہوں جو سدھایا ہوا نہیں ہوتا۔ اور ایسے کتے کے ذریعہ بھی شکار کرتا ہوں جو سدھایا ہوا ہوتا ہے اس میں ہمارے لئے کون سا درست و بہتر ہے؟

آپ نے فرمایا جہاں تک اہل کتاب کے علاقہ میں رہنے کا تعلق ہے تو ان کے برتنوں میں نہ کھاؤ، الّا یہ کہ کوئی اور صورت نہ ہو ایسی صورت میں اس برتن کو دھولو پھر اس میں کھاؤ اور رہا شکار کا معاملہ تو اگر بسم اللہ کر کے تیر سے شکار کیا ہے تب تو کھاؤ، ایسے ہی سدھائے ہوئے کتے سے بسم اللہ کر کے شکار کیا ہے تو اس کو بھی کھاؤ۔

ابوداؤد کی روایت کے الفاظ یہ ہیں۔

"اے اللہ کے رسول ہم اہل کتاب کے پڑوس میں رہتے ہیں وہ اپنے برتنوں میں خنزیر پکاتے ہیں۔ اپنے برتنوں میں شراب پیتے ہیں۔ آپ نے فرمایا اگر ان برتنوں کے علاوہ برتن مل جائیں تو ان میں کھاؤ پیو۔ اور اگر دوسرے برتن نہ ملیں تو ان کے برتنوں کو اچھی طرح دھو کر پھر اس میں کھاؤ پیو!

---

[1] لوگ زمانہ جاہلیت میں اس طرح ذبح کرتے تھے۔

## بقیہ:- بغیر عمل کے علم

جس کے سوا کوئی معبود نہیں کہ یہ امر اس لئے ہوگا کہ استادوں نے غیر اللہ کے لئے سکھایا اور شاگردوں نے غیر اللہ کے واسطے سیکھا۔

۳۴۔ حضرت کعبؓ نے فرمایا کہ آخر زمانہ میں ایسے عالم ہوں گے کہ لوگوں کو دنیا میں زہد کرنے کو کہیں گے۔ اور خود زہد نہ اختیار کریں گے اور لوگوں کو ڈرائیں گے اور خود نہ ڈریں گے۔ اور حکام کے پاس آنے جانے سے اوروں کو منع کریں گے اور خود ان کے پاس جائیں گے اور دنیا کو آخرت پر اختیار کریں گے۔ اور اپنی زبان کی بدولت کھائیں گے۔ تونگروں کو اپنے پاس بٹھائیں گے اور فقیروں اور غریبوں کو نہ بٹھائیں گے۔ علم پر ایسا لڑیں گے جیسے عورتیں مردوں سے لڑتی ہیں۔ جب اور کوئی ان کا ہم نشین دوسرے کے پاس بیٹھے گا تو وہ اس پر غصہ ہوں گے۔ یہ لوگ متکبر اور اللہ کے دشمن ہوں گے۔

اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ شیطان تم پر کبھی علم ہی کے ذریعہ سے غالب ہو جائیگا۔ لوگوں نے عرض کیا کہ یہ کیسے ہوگا آپ نے فرمایا کہ یوں کہے گا علم سیکھ اور جب تک سیکھ نہ لے تب تک عمل مت کر پس آدمی علم میں مصروف رہتا ہے اور عمل میں لیت و لعل کرتا ہے۔ یہاں تک کہ مر جاتا ہے اور کچھ عمل نہیں کر پاتا۔

۳۵ — حضرت ابن مسعودؓ نے فرمایا کہ علم کثرت روایت کا نام نہیں بلکہ خوف خدا کا نام ہے

اور جو عالم عمل نہیں کرتا اس کی مثال ایسی ہے جیسے بیمار کی دوا کی صفت بیان کرے اور استعمال نہ کرے یا بھوکا شخص جو لذیذ کھانوں کے نام — اور مزے بیان کرے۔ اور خود نہ کھائے۔

حدیث شریف میں آیا ہے کہ جن چیزوں سے میں اپنی امت پر ڈرتا ہوں ان میں سے عالم کی لغزش اور قرآن میں منافق کا جھگڑنا ہے۔ (طبرانی بروایت ابوداؤد)

۳۶ — حضرت سفیان ثوریؒ فرماتے ہیں کہ علم عمل کو پکارتا ہے۔ اگر عمل کیا تو علم باقی رہتا ہے ورنہ رخصت ہو جاتا ہے۔

۳۷ — فضیل بن عیاض فرماتے ہیں کہ مجھ کو تین شخصوں پر ترس آتا ہے۔ ایک وہ شخص کہ اپنی قوم میں عزت رکھتا تھا اور ذلیل ہو گیا۔ ایک وہ شخص کہ قوم میں تونگر تھا اور مفلس ہو گیا، ایک وہ عالم جس سے دنیا کھیلتی ہے۔

۳۸ — حضرت حسن بصریؒ فرماتے ہیں کہ علماء کا عذاب دل کا مردہ ہو جانا ہے۔ اور دل کی موت یہ ہے کہ آخرت کے عمل سے دنیا کی طلب ہو۔

۴۰ — علامہ شعرانیؒ نے فرمایا کہ جس شخص نے علم کو عمل کے لئے نہ حاصل کیا تو جس قدر اس کا علم بڑھے گا اسی قدر اس میں برائیاں اور عیوب بڑھیں گے۔

# دارالعلوم ندوۃ العلماء

## تعارف • خدمات • ضروریات

دارالعلوم ندوۃ العلماء محتاج تعارف نہیں ہے اس کے قیام کو بفضلہٖ تعالیٰ سو سال سے زائد ہو گئے ہیں خدا کا شکر ہے کہ اس اثناء میں اس نے گرانقدر ی خدمات انجام دی ہیں۔ عرصۂ دراز سے حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی مدظلہ کی توجہ اور سرپرستی حاصل ہے جن کے دور نظامت میں وہ ایک عظیم رز بن گیا ہے۔ اسلامی تعلیمات کی نشر و اشاعت اور دینی زندگی کے لئے اس کے طلبہ، اساتذہ اور کارکنان حسب توفیق کوشاں ہیں۔

اس وقت دارالعلوم ندوۃ العلماء میں ہندوستان کے مختلف علاقوں کے علاوہ ملیشیا، تھائی لینڈ، انڈونیشیا، نائجیریا اور دوسرے ممالک کے طلباء بھی ہیں مختلف ملکوں سے برابر داخلہ کی درخواستیں آتی رہتی ہیں۔ اللہ کے فضل سے عرب ممالک میں ندوۃ العلماء بڑی قدر کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے اور وہاں ہیں اس کی تعلیم و تربیت سے استفادہ کی خواہش روز افزوں ہے۔ ان اسباب کی بنا پر داخلوں کی تعداد میں ہر سال غیر معمولی اضافہ ہو رہا ہے۔

قارئین اس بات سے بخوبی واقف ہیں کہ دارالعلوم ندوۃ العلماء اور دیگر دینی مدارس مسلمانوں کے مالی تعاون سے ہی چلتے ہیں، اور یہ ان کے لئے صدقہ جاریہ ب آخرت کا ذریعہ ہے، دینی تعلیم کی جو اہمیت ہے وہ کسی سے مخفی نہیں، خاص طور پر ہندوستان جیسے سیکولر ملک میں یہ ذمہ داری خود ملت کو انجام دینا ہوتی ہے بھی ان کے تعاون کی ضرورت بڑھی ہوئی ہے۔ ندوۃ العلماء اپنے مرکزی ادارہ دارالعلوم اور اس کی مقامی شاخوں کی پوری مالی ذمہ داری انجام دیتا ہے ب میں ہزاروں طلبہ زیر تعلیم ہیں۔ دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ملحقہ مدارس اس کے علاوہ ہیں جو ملک کے مختلف اطراف میں پھیلے ہوئے ہیں ان کی جزوی ذمہ داری ۃ العلماء پر ہے۔ ندوۃ العلماء میں تعلیمی شعبے کے ساتھ کئی شعبے اصلاح و تربیت اور دعوت و ارشاد کے بھی ہیں۔ اس طرح ندوۃ العلماء پر ملی اور دینی ذمہ داریوں دینے کے مصارف کا بڑا بوجھ ہے جو دینی و ملی درد رکھنے والے مسلمانوں کے تعاون سے ہی اٹھایا جاتا ہے۔

لہٰذا اللہ کے کام پر خرچ کرنے والے بھائیوں سے جن کو اللہ تعالیٰ نے مال کی نعمت سے نوازا ہے، ہماری پُرزور اپیل ہے کہ اس کام میں دل کھول کر ا کہ اللہ کی راہ میں خرچ کرنے کا اجر بے حد و حساب ہے جس کو قرآن مجید میں یوں ادا کیا گیا ہے: مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ؕ وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ط جو لوگ اپنا مال خدا کی راہ میں خرچ ہیں ان کے مال کی مثال اس دانے کی سی ہے جس سے سات بالیں اگیں اور ہر ایک بال میں سو سو دانے ہوں اور خدا جس (کے مال) کو چاہتا ہے زیادہ کرتا ، بڑی کشائش والا ہے۔

ہمیں امید ہے کہ اہل خیر حضرات اس میں دل کھول کر حصہ لیں گے۔

وما ذلک علی اللہ بعزیز

| | | |
|---|---|---|
| محمد رابع حسنی ندوی | (مولانا) عبداللہ عباس ندوی | (بریگیڈیر) وصی احمد صدیقی |
| (نائب ناظم ندوۃ العلماء) | (معتمد تعلیم۔ ندوۃ العلماء) | (معتمد مال ندوۃ العلماء) |

نوٹ: چیک، ڈرافٹ، منی آرڈر مندرجہ ذیل پتہ پر روانہ فرمائیں، مرسلہ رقم جس مد کی ہو اس کی صراحت ضروری ہے۔ چیک یا ڈرافٹ پر صرف یہ لکھئے:۔

ناظم ندوۃ العلماء پوسٹ بکس نمبر ۹۳، ندوہ لکھنؤ۔ ۲۲۶۰۰۷

NAZIM. NADWATUL ULAMA. P.O.BOX 93-LUCKNOW-226007

لکھنؤ

# تعمیر حیات

پندرہ روزہ



## عید کی برکات

رمضان کی برکتوں کا کیا کہنا اور پھر آخر عشرہ کی راتوں کی قدر و قیمت کا تو کوئی حساب ہی نہیں لیکن انھیں رحمتوں کی دست بے کراں ملاحظہ ہو کہ عید کی رات کا شمار اجر و برکت کے لحاظ سے انھیں رمضان کی راتوں میں ہے جو اس رات کو جاگا اس نے گویا اخیر رمضان ہی کی ایک اور رات کو پایا' اور پھر یہ ارشاد بھی ایک سچے کی زبان سے ہو چکا ہے کہ عید کو تڑکے ہی سے فرشتے یہ صدا دینے لگتے ہیں کہ لوگو! نماز کو چلو اور عبادت کو آمادہ ہو' فرشتوں کی آواز بھلا ہمارے یہ مادی کان کیا سن سکتے ہیں' لیکن دل کے کان ہوں نہ ہوں اس آواز غیبی سے کچھ ربط ضرور رکھتے ہیں' جب ہی تو مشاہدہ ہے کہ نمازیوں کے پرے کے پرے عیدگاہ اور مسجدوں کو روانہ ہو رہے ہیں۔ جنھیں سال بھر بھی دو ٹکریں زمین پر لگانا نصیب نہیں ہوتیں وہ آج خوشی خوشی دوگانہ پڑھنے آرہے ہیں' اور بڑے بڑے نبری بے غسلے آج بغیر کسی کے ٹھیلے اور ڈھکیلے خود ہی نہانے دھونے میں لگے ہیں۔

عید کا صدقہ کس مقدار میں ہو' یہ تفصیل کسی فقہ کی کتاب میں دیکھ لیجئے یا کسی پڑھے لکھے سے پوچھ لیجئے۔ بہر حال تاکید اس کی آئی ہے کہ اسے نماز سے قبل ہی ادا کر دیا جائے' نہ ادا ہو تو خود رمضان کے روزوں کی مقبولیت ہی کے ادھر میں پڑے رہ جانے کا خطرہ ہے۔ خالق تنہا اپنی عبادت سے راضی ہی کب ہوتا ہے جب تک مخلوق کے بھی حق ادا نہ کر لئے جائیں۔

عید کا دن احتساب کا دن ہے مہینہ بھر کے حساب کتاب کا دن ہے خوش نصیب ہے وہ جس کا کھاتا آج نیکیوں اور طاعتوں سے لبریز نظر آئے۔ بس زبانوں پر حمد کے زمزمے اور ہونٹوں پر توحید کے نغمے! جی ہاں! اللہ کے ان بندوں کی شریعت کے مزاج ہی میں بانکپن ہی کچھ ایسا ہے۔ اللہ اکبر اللہ اکبر لا الہ الا اللہ واللہ اکبر اللہ اکبر وللہ الحمد۔

مولانا عبدالماجد دریابادی رحمۃ اللہ علیہ

(از: نشریات ماجدی۔ دوم صفحہ ۳۰)

۱۰ دسمبر ۱۹۹۹ء | سالانہ ۱۳۰ روپے | فی شمارہ ۶ روپے




# حضور صلی اللہ علیہ وسلم کبھی کبھی سوال کرنے والے کے سوال سے زیادہ باتیں بتادیتے تھے

## سائل کا جواب دینے کے بعد کبھی کبھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم بات کو ذہن میں اچھی طرح بٹھانے کے لئے سائل سے پھر پوچھتے کہ تم نے کیا سوال کیا تھا؟

شیخ عبدالفتاح ابو غدہؒ

ترجمہ: شمس الحق ندوی

کبھی کبھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم سوال کرنے والے کے جواب میں سوال سے زیادہ باتیں بتادیا کرتے تھے اور یہ آپؐ اس وقت کرتے جب محسوس فرماتے کہ سوال کرنے والے کو مزید باتیں بتانے کی ضرورت ہے وہ ان سے ناواقف ہے یہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی کمال شفقت اور سیکھنے وسمجھنے والوں کے ساتھ بے پناہ رعایت وخیال کی وجہ سے تھا۔

حضرت امام مالکؒ نے "مؤطا" میں روایت فرمایا ہے، اور ابوداؤد نے بھی روایت کی ہے کہ حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے فرمایا ایک شخص نے جو بنو مدلج سے تعلق رکھتا تھا، حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا اور عرض کیا اے اللہ کے رسول ہم لوگ سمندر کی سفر کرتے ہیں اور ساتھ میں پینے کا پانی کم رکھتے ہیں اب اگر اس پانی سے وضو کریں تو پیاسے رہیں گے تو کیا ہم سمندر کے پانی سے وضو کرسکتے ہیں؟ آپ نے جواب میں فرمایا سمندر کا پانی پاک ہے اس میں کے مرے ہوئے (حلال) جانوروں کا کھانا بھی حلال ہے۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس حدیث میں بنومدلج کے اس شخص کو جو بحری سفر زیادہ کیا کرتا تھا، سمندر کے پانی سے وضو کا بھی حکم بتایا، اور جب آپ کو یہ اندیشہ ہوا کہ وہ سمندر کی مردار چیزوں کے بارے میں شک وشبہ میں پڑے گا، اور یہ ایسی چیز ہے کہ سمندری سفر میں اس کی ضرورت پڑتی ہے تو آپ نے جواب میں یہ بھی واضح فرمادیا کہ سمندر کے جانوروں میں سے جو حلال ہیں ان کا کھانا اور ان سے فائدہ اٹھانا بھی جائز ہے چنانچہ اس سے زائد بات بھی فرمادی کہ اس کا مردار بھی حلال ہے۔

جواب میں یہ اضافہ ضروری تھا اس لئے کہ اس سے یہ بات صاف ہوگئی کہ سمندر میں کوئی چیز مرجائے تو بھی سمندر کا پانی پاک رہے گا، ساتھ ہی اس حلال مردار کے کھانے کا حکم بھی بتادیا کہ اس کا کھانا حلال ہے اور اس کا جاننا ضروری ہے، اس لئے کہ مسافر کبھی ان چیزوں کے کھانے پر مجبور ہوتا ہے کبھی اختیاری طور پر اور کبھی مجبوراً کھانا پڑتا ہے اس کو کھا بھی سکتا ہے اور مزید مدت کے لئے رکھ بھی سکتا ہے جیسی وہ ضرورت محسوس کرے اس کے عمل میں کوئی حرج نہیں۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے جواب کا یہ انداز اچھی طرح تعلیم دینے کا سب باب ہے جس کی متعلم کو ضرورت ہوتی ہے۔

امام مسلم نے کتاب الحج میں "باب صحۃ حج الصبی وأجر من حج بہ" اور ابوداؤد اور نسائی نے بھی حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ "ایک عورت نے دوران حج اپنے بچے کو اٹھایا اور کہا اے اللہ کے رسول! کیا اس بچہ کا حج ہے، آپؐ نے فرمایا ہاں! اور ثواب تم کو ملے گا۔

---

کبھی کبھی حضور صلی اللہ علیہ وسلم سوال کرنے والے کے سوال کو پھر اس سے پوچھتے تھے کہ تم نے کیا سوال کیا تھا؟ اس سے سوال کرکے علم کو محکم فرماتے تھے، تاکہ اس کا علم بڑھے یا جو کچھ اس نے پوچھا ہے وہ اچھی طرح اس کے ذہن میں بیٹھ جائے، یا آپؐ مزید اس کی وضاحت فرمادیں، اس طرح کے اور بھی مقاصد ہوتے تھے۔

امام مسلم اور نسائی نے حضرت قتادہؓ سے روایت کیا ہے کہ "حضور صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام کے درمیان کھڑے ہوئے اور فرمایا اللہ کی راہ میں جہاد اور اللہ پر ایمان یہ دونوں سب سے اچھے عمل ہیں۔

یہ سن کر ایک شخص کھڑا ہوا اور عرض کیا اللہ کے رسول آپ بتائیے کہ اگر میں اللہ کی راہ میں قتل کردیا گیا تو قتل ہونا میرے گناہوں کا کفارہ بن جائے گا؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں: اگر تم اللہ کی راہ میں قتل کردیئے گئے اور اس طرح قتل ہوئے کہ صبر وبرداشت سے کام لیا، ثواب کی امید میں جہاد کیا، دشمن کی طرف برابر بڑھتے رہے میدان چھوڑ کر بھاگے نہیں۔

اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم نے کیا سوال کیا تھا؟ اس نے کہا آپ یہ فرمائیں کہ اگر میں اللہ کی راہ میں قتل کردیا جاؤں تو یہ قتل ہونا میرے گناہوں کا کفارہ بن جائے گا؟ آپؐ نے فرمایا ہاں جبکہ تم صبر سے کام لو اور صرف اللہ کی رضا وثواب کے لئے لڑو، دشمن کی طرف بڑھتے جاؤ، میدان چھوڑ کر بھاگو نہیں، ہاں اگر کسی کا قرض باقی ہے اور

(بقیہ صفحہ ۳۰ پر)

پندرہ روزہ — لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت ونشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۶ — شمارہ نمبر ۳

۱۰ دسمبر ۱۹۹۹ء — مطابق — یکم شعبان ۱۴۲۰ھ



اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین وادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/ روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں

## زر تعاون

سالانہ — ۱۳۰/ روپے

فی شمارہ — ۶/ روپے

بیرونی ممالک فضائی ڈاک

ایشیائی، یورپی، افریقی وامریکی ممالک ۳۰ ڈالر

بیرونی ممالک بحری ڈاک

بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

## خط وکتابت کا پتہ

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳

ندوۃ العلماء لکھنؤ ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت ونشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں

## گذارش

خط وکتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام وپتہ ضرور لکھیں خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے (منیجر)

پرنٹر پبلشر شاہد حسین نے پاریکو آفسٹ میں طبع کراکے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت ونشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا۔



# اس شمارے میں



## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔
۲۔ فی کاپی Rs. 15/= کے حساب سے زر ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔
۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## نرخ اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ Rs. 30/=
۲۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ Rs. 40/=
۳۔ کمیشن تعداد اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔
۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔

## بیرون ملک نمائندے

| | |
|---|---|
| مدینہ منورہ | Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P O Box No 842,<br>Madina Munawwara (K S A) |
| برطانیہ | Mr. M. AKRAM NADWI<br>O C I S, St Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U K |
| ساؤتھ افریقہ | Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388 Vereninging,(S Africa) |
| قطر | Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O Box No 10894, DOHA-QATAR |
| دبئی | Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O Box No 12525, DUBAI (U A E)<br>P·H·NO: — 3970927 |
| پاکستان | Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>H No 109, Town Ship Kaurangi,<br>KARACHI-31 (Pakistan) |
| امریکہ | Dr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>98-Conklin Ave, Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U S A) |







# دل میں کپٹ اور میٹھی باتیں

اس وقت ہم جس دور سے گذر رہے ہیں اس میں شاید ہی کسی دن اخبار خالی جاتا ہو جس میں ہم ڈکیتی و رہزنی کی خبریں نہ پڑھتے ہوں پھر اس سے ناگواری اور ڈاکوؤں پر لعنت ملامت کا اظہار نہ کرتے ہوں، یہ کیسی افسوسناک بات ہے کہ ایک شخص نے تنکے جن جن کر خون پسینہ ایک کرکے کمایا اور یک لخت آن کی آن میں کچھ درندہ صفت انسانوں نے اس کو تہی دست کردیا۔ بلکہ بسا اوقات جان بھی لے لی۔

ہمارا خیال ہے کہ ایسے لوگوں کی تعداد تھوڑی ہے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ بہت سے وہ لوگ جو معاشرہ میں با اثر ہیں، اور اپنے ماحول اور سوسائٹی کے لئے مثبت کردار ادا کر سکتے ہیں، ان کا رول کچھ اچھا نہیں۔ وہ اپنے اثر و رسوخ سے غلط فائدہ اٹھاتے ہیں، اور باور یہ کراتے ہیں کہ ان کی ساری تگ و دو عوام کو فائدہ پہونچانے کے لئے ہے، ان کے نظریات و منصوبے سراسر عوام کی فلاح و بہبود پر مبنی ہیں، بڑے شیریں کلام و خوش گفتار مگر اس کی تہ میں خود غرضی و مفاد پرستی کا دیو استبداد چھپا ہوتا ہے، جو عوام کو سبز باغ دکھاکر ان کا خون چوستا رہتا ہے۔

یہی وہ لوگ ہیں جن کے بارے میں اللہ کے رسولؐ نے فرمایا ہے: السنتھم احلی من العسل وقلوبھم قلوب الذئاب ان کی زبانیں شہد سے زیادہ میٹھی ہیں اور دل بھیڑیوں جیسے ہوں گے۔

ہم ذرا سنجیدگی کے ساتھ اپنے بگڑتے ہوئے سماج اور معاشرہ کا جائزہ لیں، تو معلوم ہوگا کہ پڑھے لکھے اور خوش پوشاک مہذب ڈاکوؤں کی تعداد بہت زیادہ ہے، جس نے ہمارے معاشرے کو کرب و بے چینی میں مبتلا کر رکھا ہے، مگر ایسے لوگوں کو ہم ڈاکو نہیں تصور کرتے، یہ پڑھے لکھے ڈاکو اپنی ذہانت و ہوشیاری سے لوگوں کا خون چوستے رہتے ہیں، اور رہتے ہیں پارسا کے پارسا، یہ یا اس قسم کے دیگر لوگ اپنا حق لینے میں تو پیش پیش رہتے ہیں مگر دوسروں کا حق دینے میں بڑے لیت و لعل اور ہزار حیلے بہانے سے کام لیتے ہیں۔ صاحب حق تڑپ تڑپ کر رہ جاتا ہے۔ اور آہ و کراہ بھی نہیں کر پاتا۔ ایسے لوگوں کی پکڑ قرآن کریم ہی کرسکتا ہے۔ جس کو خالق کائنات نے اتارا ہے۔ جو بندوں کے مزاج و طبیعت اور ذات نفس سے خوب واقف ہے۔ قرآن ان مہذب ڈاکوؤں پر لعنت بھیجتا ہے اور ویل (بربادی ہو) جیسے سخت لفظ ان کے لئے استعمال کرتا ہے۔ پڑھئے قرآن کریم کیا کہتا ہے: وَيْلٌ لِّلْمُطَفِّفِيْنَ اَلَّذِيْنَ اِذَا اكْتَالُوْا عَلَى النَّاسِ يَسْتَوْفُوْنَ وَاِذَا كَالُوْهُمْ اَوْ وَّزَنُوْهُمْ يُخْسِرُوْنَ۔ ناپ تول میں کمی کرنے والوں کے لئے خرابی ہے، جو لوگوں سے ناپ کرلیں تو پورا لیں اور جب ان کو ناپ کر یا تول کر دیں تو کم دیں۔

کیل اور وزن ناپ اور تول کا مفہوم عام طور پر لوگ یہی لیتے ہیں کہ ناپنے اور تولنے میں کمی کرنے والوں پر یہ لعنت بھیجی گئی ہے۔ حالانکہ آیت کا مفہوم ان تمام صورتوں پر حاوی ہے جن میں اپنا حق پورا پورا لیا جاتا ہو اور دوسروں کا حق مارا جاتا ہو۔

مثال کے طور پر کوئی شخص ملازم ہے تنخواہ تو پوری لیتا ہے۔ لیکن اپنے فرض منصبی کی ادائیگی میں کوتاہی کرتا ہے۔ اس کے برعکس ملازم سے کام تو پورا لیا جاتا ہے لیکن تنخواہ اس کے کام کے تناسب سے کم دی جاتی ہے۔ یا اس میں بلا کسی عذر کے تاخیر کی جاتی ہے۔ تو اس کا شمار بھی تطفیف ہی میں ہونا چاہئے، اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "مزدور کی مزدوری اس کا پسینہ خشک ہونے سے قبل دے دو"۔ مزدور سے مراد وہی نہیں جو بوجھ ڈھونے یا اینٹ گارے کا کام کرتا ہو بلکہ ہر وہ شخص اس زمرہ میں شامل ہے جس کے سپرد بالمعاوضہ کوئی بھی ذمہ داری کی گئی ہو۔ اسی طرح دو شخص شرکت میں کاروبار یا دوکانداری کرتے ہیں ایک دوسرے سے کچھ زیادہ لے لیتا ہے۔ یا اپنے لئے اچھے سامان کا انتخاب کرلیتا ہے، تو یہ بھی اسی قبیل میں شامل ہوتا ہے۔ اسی لئے قرآن کریم نے احتیاط و تقوی کی تعلیم دی ہے۔ اور ہوشیار و متنبہ کرتا ہے، اِنَّ كَثِيْرًا مِّنَ الْخُلَطَاءِ لَيَبْغِيْ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ۔ (اور اکثر شرکاء کی عادت ہے کہ ایک دوسرے پر (یوں ہی) زیادتی کیا کرتے ہیں) (سورہ ص ۲۴)

زندگی کے دیگر تمام شعبوں میں جہاں باہم ایک دوسرے کے حقوق متعلق ہیں ان سب کو اسی پر قیاس کر لیجئے، اپنا حق پورا پورا لینا، دوسرے کے حق میں کمی و کوتاہی کرنا، بلکہ اکثر و بیشتر چالاکی و ہوشیاری سے دوسرے کا حق مار لینا اس جرم سے کم نہیں ہے جس کو ہم ڈکیتی و رہزنی سے تعبیر کرتے ہیں، اس وقت ہمارے معاشرے میں یہ مہذب ڈاکہ عام ہو گیا ہے۔ جس نے معاشرے کے بے شمار افراد کو کرب و بے چینی میں مبتلا کر رکھا ہے مگر معاشرہ کی کمزوری پر ہمارے اخبارات و رسائل کبھی روشنی نہیں ڈالتے جس کا مطلب یہی ہو سکتا ہے کہ ہوشیاری و چالاکی سے سیدھے سادے یا مجبور انسانوں کا حق مار لینا یا حق سے زیادہ ان سے وصول کر لینا برا نہیں، ہاں یہی کام اگر بندوق کی نال اور چاقو وغیرہ کی نوک پر کیا جائے تو قابل ملامت ہوگا۔ جرم اور ڈاکہ کہلائے گا۔

اللہ تعالیٰ نے انسان کا دل ایسا بنایا ہے کہ اگر وہ دل سے خیر و شر اچھے اور برے کا فیصلہ لینا چاہے تو قلب دو ٹوک فیصلہ دے دیتا ہے۔

اسی لئے انسان ذرا بھی غور کرے اور انصاف کی میزان میں اپنے اعمال کو تولے تو دل کا فیصلہ دو ٹوک ہوگا اسی لئے جرم کرنا گناہ و پاپ ہے، لیکن جرم کو جرم نہ سمجھنا مہاپاپ ہے۔ جرم کو جرم سمجھنے کی شکل میں تو کبھی نہ کبھی رجوع و انابت توبہ و استغفار کی توفیق مل جائے گی، مگر جرم کو جرم نہ سمجھنے کی شکل میں یہ توفیق بھی نہ ملے گی۔ یوم حساب کو جب بندہ علیم و خبیر آقا کے سامنے کھڑا ہوگا تو ساری چالاکی کھول چکی ہوگی۔ اور نہایت حسرت و ندامت اور افسوس کے ساتھ کہے گا۔ يَا لَيْتَنِي قَدَّمْتُ لِحَيَاتِي۔ کاش میں نے اپنی زندگی کے لئے کوئی سامان پہلے سے کر لیا ہوتا۔

لہٰذا ہمیں خدا سے ڈرتے رہنا چاہئے اور اپنے دائرۂ اختیار میں کسی بھی صاحب حق کا حق مارنے، یا اپنے پر واجب حقوق کو ادا کرنے میں کوتاہی کرنے سے بچنا چاہئے کہ یہ اس رہزنی اور ڈاکہ سے زیادہ خطرناک ہے جس کو ہم اپنے عرف میں ڈاکہ کہتے ہیں، آج ہمارے سماج و معاشرہ میں یہ بیماری عام ہو گئی ہے۔ اور اس میں خدا معاف کرے بہت سے وہ لوگ بھی مبتلا ہیں جو دیندار کہلاتے ہیں۔ اور پڑھے لکھے لوگوں میں شمار ہوتے ہیں، ہم جس عالم الغیب پر ایمان لائے ہیں وہ دل کے چوروں کو خوب جانتا ہے، اس سے چار سو بیسی نہ چل سکے گی۔ ہم کو یہ ہرگز نہ بھولنا چاہئے کہ ہمارا آج کا دن عمل کے لئے ہے اور کل کا دن حساب کے لئے۔

يَوْمَ يَقُومُ النَّاسُ لِرَبِّ الْعَالَمِينَ (جس دن تمام لوگ رب العالمین کے سامنے کھڑے ہوں گے) ظالم و مظلوم دونوں خدا کے روبرو ہوں گے اور ظالم خوف و شرم سے سر جھکائے ہوں گے۔ اس رسوا کن دن کی ہیبتناکی کا بیان کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ اپنے رسول کو مخاطب کر کے فرماتا ہے۔ وَلَوْ تَرَىٰ إِذِ الْمُجْرِمُونَ نَاكِسُوا رُءُوسِهِمْ عِندَ رَبِّهِمْ اور (تم تعجب کرو) جب دیکھو کہ گنہگار اپنے پروردگار کے سامنے سر جھکائے ہوں گے) وہ ہیبتناک دن ہوگا جب ہوشیاری و چالاکی کے پردے میں چھپے ہوئے ڈاکو اپنی اصل شکل میں سامنے آجائیں گے اور عذر و معذرت کا وقت ختم ہو چکا ہوگا لیڈری و با اختیار ہونے کی بساط پٹ چکی ہوگی اور قرآن کی زبان میں کہا جائے گا۔ ذق انك انت العزيز الكريم۔ مزہ چکھ، تو بڑی عزت والا اور کشش والا ہے۔

اس لئے ضرورت اس بات کی ہے کہ ہم جو خیر امت کہلاتے ہیں اپنی علمی عملی اور اخلاقی ذمہ داریوں کو سمجھیں اور اپنی ذمہ داری کو ان مردان کار کی طرح ادا کرنے کی کوشش کریں، جن کے کارناموں اور انسانیت کو سنبھالا دینے والے مجاہدات و قربانیوں سے تاریخ اسلام پُر ہے۔

## ضروری اعلان

عید الفطر کی تعطیل کی وجہ سے آئندہ ٢٥ر دسمبر ١٩٩٩ء و ١ر جنوری ٢٠٠٠ء کا شمارہ نمبر ٤ و ٥ مشترک شائع ہوگا جس کی قیمت ١٢/ روپئے ہوگی۔ نیز خطوط کا جواب اور دیگر دفتری کارروائیاں تعطیل کی وجہ سے تاخیر سے ہوں گی۔

(ادارہ)

# زمانہ کا حقیقی خلا

تقریر: حضرت مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندوی ——— ترجمہ: مولانا سید عبد اللہ حسنی ندوی

یہ حضرت مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندوی دامت برکاتہم کی وہ اہم اور تاریخی تقریر ہے جو انھوں نے جامعۃ الامارات العربیہ العین میں منتخب دانشوروں، ممتاز فضلاء مسلمان عرب نوجوانوں اور طلبہ و طالبات کی ایک بڑی تعداد کی موجودگی میں ۵ صفر ۱۴۰۴ھ مطابق ۱۹ نومبر ۱۹۸۳ء کو فرمائی جس میں حضرت مولانا نے امت کی نئی نسل اور اس کے مقصد حیات، اور عام انسانی مسائل پر زمان و مکان سے بلند ہو کر موقع و حاضرین کی مناسبت سے پوری طاقت و قوت کے ساتھ روشنی ڈالی ہے۔ افادۂ عام کی غرض سے ہم اس اہم تقریر کو ہدیۂ ناظرین کر رہے ہیں۔ (ادارہ)

الحمد لله رب العالمين والصلاة والسلام على سيد المرسلين وخاتم النبيين محمد وآله وصحبه اجمعين ومن تبعهم باحسان ودعا بدعوتهم الى يوم الدين.

سب سے پہلے میں اللہ تعالیٰ کی توفیق پر شکر ادا کرتا ہوں جس نے ایسے منتخب دانشوروں ممتاز فضلاء، مسلمان عرب نوجوانوں اور جزیرہ کے باشندوں اور ہونہار دوستوں سے ملاقات کا موقع عنایت فرمایا۔ جو ابدی عزت و شرافت کے وارث و امین ہیں اور جن سے مستقبل میں امیدیں وابستہ ہیں۔

میرے بھائیو! آجکل پڑھے لکھے دل سوز انسانی مشکلات اور اسلامی مسائل سے دلچسپی رکھنے والوں نے ان مشکلات اور مسائل پر کثرت سے اظہار خیال شروع کر دیا۔ یہی ان کی بحث و مباحثہ کا موضوع بلکہ زمانہ کا فیشن بن گیا ہے ان میں سے بہت سے اقتصادی مسئلہ کو اٹھاتے ہیں اور اس کو موضوع گفتگو بناتے ہیں بعض قیادت کا مسئلہ پیش کرتے ہیں اور اس کو اصل ٹھہراتے ہیں کچھ سیاسی مسائل پر اظہار خیال کرتے ہیں، بات یہاں تک پہونچ گئی ہے کہ مزدوروں کا مسئلہ، کارخانوں میں کام کرنے والے ملازمین کا مسئلہ، کاریگروں کا مسئلہ غرضیکہ مسائل کا ایک انبار ہے، لیکن سارے مسائل ذیلی ہیں اور طفیلی ہیں یا وہمی اور خیالی حقیقی مسئلہ پوری انسانی برادری کا عالمی مسئلہ ہے۔

میرے بزرگو اور دوستو! قوم اور ملت کی سطح پر صالح نمونہ کے وجود کا مسئلہ ہے، میرا روئے سخن افراد کے مسئلہ کی طرف نہیں، افراد تو ہمیشہ سے ہیں اور ہمیشہ رہیں گے، کوئی زمانہ ان سے خالی نہیں، لیکن تنہا افراد انقلاب نہیں لا سکتے، زمانہ کا رخ نہیں بدل سکتے، مسئلہ اس وقت اس کامل زندہ مثالی نمونہ کا ہے۔ جو قوموں کی سطح پر وجود میں آئے، آج تمام قومیں اور ملتیں بھیڑ بکریوں کے اس ریوڑ کی طرح ہو گئی ہیں جس کا کوئی چرواہا نہ ہو۔

چھٹی صدی مسیحی انسانی دنیا کی تاریک ترین صدی ہے جس میں نہ انسانیت، نہ زندگی کی رمق تھی۔ نہ ضمیر کی کسک، نہ دین کا خیال تھا، نہ اخلاقی حس۔ نہ آسمانی ہی کوئی کتاب محفوظ تھی، نہ محفوظ اور صادق دین کی رہنمائی، پورا عالم ایک لاشۂ بے جان، ایک جسم بے روح کی طرح تھا، نور کی کوئی کرن نہیں، انسانیت کے قلب میں کوئی درد نہیں تھا، غرضیکہ لوگ تاریکیوں میں بھٹک رہے تھے، کہ اللہ تعالیٰ نے اس جزیرہ پر جس پر ہم اور آپ مل رہے ہیں، جو ہم کو اور سارے مسلمانوں کو دل و جان سے زیادہ عزیز ہے۔ اپنے نبی حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کو مبعوث فرمایا۔ آپ کی بعثت ایک نبی کی بعثت تھی، لیکن وہ منسلک تھی ایک پوری امت کی بعثت کے ساتھ، اس کا ادراک بہت سے لوگ نہیں کر سکے، اللہ تعالیٰ نے اس امت کی ایسی صفات بیان کی ہیں، جو کسی مبعوث پر ہی منطبق ہو سکتی ہیں، جو مامور من اللہ ہو۔

"كُنْتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ" (آل عمران)

تم بہترین امت ہو، لوگوں کے لئے نکالے گئے ہو، تم بھلائی کا حکم کرتے ہو اور برائیوں سے روکتے ہو، اور اللہ پر ایمان رکھتے ہو۔

ہم نے ایسا مابہ الامتیاز وصف نہیں دیکھا جو دو امتوں اور دو قوموں میں لکیر کھینچ دے ایسی امت جو مامور من اللہ ہو جس کو ایک ایسی ذمہ داری سونپی گئی ہو جس سے بڑھ کر کوئی ذمہ داری نبوت کے علاوہ نہیں ہو سکتی، حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت بعثت مقرونہ تھی وہ ایک امت کی بعثت سے وابستہ تھی

یہی وہ چیز ہے جو انسانیت کے انجام پر اثر انداز ہوئی۔ مذاہب کی تاریخ، قوموں کے عروج و زوال کی تاریخ، اور نظریات و مقاصد کی تاریخ میں یہ ایک نیا تجربہ تھا۔ ہوسکتا ہے قرآن و حدیث کے ماہرین کو اس تعبیر میں انوکھا پن محسوس ہو اور یہ بھی ہوسکتا ہے کہ وہ اس میں جدت اور حد سے تجاوز سمجھیں۔ لیکن اس موقعہ پر اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا کلام استشہاد میں پیش کرتا ہوں۔ آپؐ نے فرمایا:

بُعثتم مُیَسِّرِیْنَ وَلَمْ تُبْعَثُوا معسّرین
(تم آسانی پیدا کرنے کیلئے مبعوث ہوئے ہو دشواریاں پیدا کرنے کے لئے نہیں)

آپ نے بعثت کا لفظ اختیار کیا۔ اور اس سے صحابہ کرامؓ کو مخاطب کیا۔ یہ ان کے اندر ذمہ داری کا احساس پیدا کرنے کے لئے تھا، جو بھیجا جاتا ہے۔ اس کی ذمہ داری ہوتی ہے جو مامور ہوتا ہے۔ اس کی ذمہ داری ہوتی ہے اس احساس نے صحابہ کرامؓ اور ان کے پیرو کاروں کو ایک مہمیز دیا ان کا ہر فرد اگرچہ مرتبہ و مقام کے اس درجہ کو نہ پہونچے۔ اور ثقافت اور تہذیب کے اس معیار پر نہ اترے مگر اس کو یہ احساس رہتا تھا۔ کہ وہ بھیجا ہوا ہے۔ (مبعوث ہے) اس سے خدا کے سامنے سوال ہوگا، کہ تمہاری موجودگی میں اور تمہارے رہتے ہوئے انسانوں اور قوموں کا یہ انجام کیوں ہوا۔

ایران کے سپہ سالار اعظم رستم نے حضرت ربعیؓ بن عامرؓ سے جب اسلامی فوج جو عربوں پر مشتمل تھی ایران پر آئی۔ پوچھا تم کو یہاں کیا چیز لائی ہے، کس چیز نے تم کو جزیرۃ العرب سے نکلنے پر مجبور کیا؟ انھوں نے اس کے جواب میں وہ زلزلہ خیز و اثر انگیز اور تاریخی جملہ کہا۔ جس کی نظیر حکومتوں اور سربراہوں کے قاصدوں اور سفراؤں کی زبان سے ادا کئے ہوئے جملوں میں نہیں ملتی۔ انھوں نے کہا کہ "ہم کو کوئی چیز لے کر نہیں آئی ہے۔ ہم اپنے لئے نہیں نکلتے ہیں" تاریخ ایک ریکارڈ ہے خاص طور سے عربی تاریخ، کیوں کہ عرب تاریخ میں بڑے امانتدار ثابت ہوئے ہیں، جو تاریخ عربوں نے ریکارڈ کی ہے وہ اپنی باریک بینی اور امانت میں ممتاز ہے، تاریخ نے یہ کلمات نوٹ کر لئے ہیں، یہ شہ پارے محفوظ کر لئے ہیں جو آج بھی میرے کان سن رہے ہیں

اللّٰہُ ابتعثنا (اللہ نے ہم کو بھیجا ہے)

میرے بھائیو! ذرا اس اعتماد کو دیکھو جو اس اعرابی کی رگ رگ میں سما گیا تھا۔ کس بلندی سے وہ بات کر رہا ہے، احساس کمتری کی کوئی قسم اس کے قریب پھٹکتی نہیں۔

رستم سپہ سالار ایران شاہانہ تزک و احتشام اور اپنی شوکت و سطوت کے ساتھ جلوہ آرائے مسند ہے۔ ایک دیہاتی آکر اپنے معمولی گھوڑے سے اترتا ہے اور اس کے کمخواب اور ریشم و دیبا کے فرش و فروش کو روندتا ہوا آگے بڑھ جاتا ہے، وہاں کی ٹیپ ٹاپ نے اس کو ذرا بھی مرعوب نہیں کیا جب رستم نے اس سے کہا تم کو کیا چیز یہاں لائی، اس کے سیکڑوں جواب ہوسکتے تھے، کم از کم یہ تو ممکن تھا کہ کہتے فقر و فاقہ ہم کو یہاں لایا ہے۔ یا ذرا آگے بڑھ کر کہتے کہ خوش حالی اور فارغ البالی کی زندگی گزارنے کے شوق میں نکلے جو ایران میں پائی جاتی ہے، یا قبائل کے ظلم و ستم سے مجبور ہوکر یہ اقدام کیا ہے۔ یہ سب کچھ نہیں بلکہ بڑے اطمینان اور قلبی سکون کے ساتھ انھوں نے (ایمان ان کی زبان سے بول رہا تھا۔ بلکہ امنڈ رہا تھا اور بہہ رہا تھا) کچھ نہیں! ان میں سے کوئی چیز ہم کو لے کر نہیں آئی ہے، صرف اللہ نے ہم کو بھیجا ہے، چھٹی صدی مسیحی کے اسلامی پیغام کے اولین حاملین کے اعتماد کا یہی حال تھا۔

رستم اس بات کی توقع بھی نہیں کرسکتا تھا۔ میرے بھائیو! میں پورے وثوق سے کہہ سکتا ہوں کہ رستم کو اس کی ہرگز توقع نہیں تھی، خواب میں بھی اسکو دیکھ نہیں سکتا تھا۔ ایک دیہاتی جو معمولی لباس پہنے ہوئے تھا جس کو ایرانی نہایت حقارت آمیز نگاہ سے دیکھتے تھے۔ یہ ایرانی کون تھے۔ اگر ان میں سے کوئی پٹکا لگاتا اور اس کی قیمت ایک لاکھ سے کم ہوتی تو وہ نگاہوں میں جچتا نہیں تھا بلکہ لوگ اس کو حقیر جانتے تھے۔ اور ٹوپی ایک لاکھ سے کم ہوتی تو لوگ اس کو گھٹیا تصور کرتے تھے، وہ بڑوں کے ساتھ بیٹھ نہیں سکتا تھا، یہ بدوی جس کا لباس مکمل نہ تھا، ہوسکتا ہے اس نے کلنٹے سے اپنا لباس باندھ رکھا ہو۔ وہ کہتا ہے "اللہ نے ہم کو بھیجا ہے"۔ یہ کلمہ کیا ہے، اس کا جلال ہے، ایک رعب ہے، جس کی گونج دلوں میں ہوگی۔ جس کا ریکارڈ تاریخ میں ہے، اس نے جواب دیا، نہیں! "اللہ نے ہم کو بھیجا ہے، تاکہ ہم نکالیں"۔ عقیدۂ توحید سے سرشار، ایمان و یقین کی دولت سے مالا مال اس اعرابی نے نہایت دقیقہ رسی سے کلام کیا، کیونکہ وہ ایک دین کی اور عقیدہ توحید کی آخری آسمانی پیغام کی نمائندگی کر رہا تھا، اس نے کہا کہ ہم خود نہیں آئے ہیں ہم کو اللہ نے بھیجا ہے یہ بات صرف ایک موحد اور ایک صاحب ایمان ہی کہہ سکتا تھا۔ کہ اگر نکلنا ہی ہوتا تو ہم کب کے نکل چکے ہوتے، مقدر کی بات ہے کہ یہ حکم ہم کو اللہ کے رسول حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے واسطے سے ملا اسی لئے انھوں نے کہا "اللہ نے ہم کو بھیجا ہے"۔ ہر ہر کلمہ نہایت دقیق اور نپا تلا ہے، جیسے کہ سَو دفعہ اس پر غور کیا گیا ہو، ماہرین قانون کی دقیق دفعات سے زیادہ عمیق اور دقیق، لیکن یہ سب

---

ؓ حضرت ربعی بن عامرؓ صحابی تھے، اور عرب کے ایک شریف اور ممتاز خاندان سے تعلق رکھتے تھے۔

دفعتاً ہوگیا، ایمان کی زبان سے بول رہا تھا، انھوں نے کہا اللہ نے ہم کو بھیجا ہے تاکہ ہم بندوں کو بندوں کی بندگی سے نکال کر خدائے واحد کی بندگی میں داخل کریں۔ اس جملہ سے انھوں نے صاف اشارہ کر دیا۔ کہ تم نے اللہ کے بندوں کو اپنی بندگی کی زنجیروں میں جکڑ رکھا ہے. جو ایران کے طرز حکومت و معاشرت اور کسریٰ اور قیصر کے طرز عمل سے دنیا کو معلوم تھا۔ اور اس شاہانہ نشست اور شاہانہ ٹھاٹ باٹ سے بھی ظاہر ہو رہا تھا۔

حضرت ربعی بن عامرؓ نے یہ بات واضح کرتے ہوئے کہہ دیا کہ ہم کو اللہ نے بھیجا ہی ہے کہ لوگوں کو بندوں کی بندگی سے نکال کر ایک اللہ کی بندگی میں داخل کریں اور دنیا کی تنگی سے نکال کر دنیا کی وسعت میں لائیں، ان جملوں کو سوچ سوچ کر میں عالم حیرت میں کھو جاتا ہوں اگر وہ کہتے کہ دنیا کی تنگی سے نکال کر آخرت کی وسعت میں لائیں تو ذرا بھی تعجب کی بات نہ تھی، اگر آخرت کی وسعت کہتے تو بالکل حیرت نہ ہوتی، لیکن انھوں نے تو کہا، دنیا کی تنگی سے نکال کر دنیا کی وسعت میں لائیں۔ تم پنجرے میں زندگی گزار رہے ہو، تمہاری زندگی ان خوبصورت پرندوں کی طرح ہے جن کو پنجرے میں قید کر دیا گیا ہو۔ پنجرا سونے کا ہو، اس کی تیلیاں سونے کی ہوں۔ اور جن برتنوں میں ان کو کھانے پینے کو دیا جاتا ہے وہ بھی سونے کے ہوں۔ لیکن بہر حال پنجرا پنجرا ہی ہے۔ تو ہم اس لئے آئے ہیں کہ اللہ تعالیٰ نے ہم کو حکم دیا ہے کہ تم کو دنیا کی تنگی سے نکال کر جس کو تم نے اپنی کم علمی، وحی الٰہی سے محرومی، بلند اغراض، پاکیزہ جذبات اور اس اعلیٰ مقام انسانیت جس سے اللہ نے تم کو عزت بخشی ہے، نا آشنائی کی وجہ سے وسعت تصور کر رکھا ہے۔ اس کی تنگی کو اپنی عبادت مذاہب سے ناواقفیت، اور انسانیت کی حقیقت ناشناسی سے تم نے وسعت سمجھ رکھا ہے، ہم تم کو اسی تنگ و تاریک زندگی سے نکالنے کیلئے آئے ہیں۔ تمہارے سینے تنگ ہیں، تمہارے دل تاریک ہیں، تمہاری آنکھیں بند ہیں، تمہاری سانسیں رک چکی ہیں، تم کو آزادی کا شعور نہیں تم حریت آشنا نہیں، روحانی لذت سے واقف نہیں، اور انسانی رفعت، روحانی پرواز، آسمانی بلندی سے آگاہ نہیں۔ اسی تنگی سے تم کو چھٹکارا دلانے کے لئے جس میں تم صدیوں سے گرفتار ہو۔ ہم آئے ہیں اسی دنیا کی وسعتوں میں تم کو لانے کے لئے، انھوں نے اس انداز سے یہ بات کہی جیسے کہ ان کو پورا یقین تھا۔ کہ وہ اور ان کے تمام ساتھی جو ان کے ہمراہ آئے ہیں فراخی۔ اور کشادگی و وسعت کی زندگی گزار رہے ہیں۔

بھائیو! وہ وسعت والی زندگی کیا تھی جس پر ان کو ناز تھا۔ کیا وہ عیش و عشرت کی زندگی گزار رہے تھے۔ وہ تو سخت تنگ دستی اور اقتصادی بدحالی کا شکار تھے۔ نہ غذا کی، نہ سامان کی فراوانی، نہ مکانات و رہائش کی آسانی تھی۔ خیموں کی زندگی تھی اور صحرا نوردی، لیکن ہاں! ان کے دل ایمان کی دولت سے مالا مال۔ اور یقین کی لذت سے سرشار تھے۔ اسی لئے ان کی زبان کھلی تو یہ لازوال الفاظ اور جملے نکلے،

اللہ نے ہم کو بھیجا ہے تاکہ جس کو وہ چاہے بندوں کی بندگی سے نکال کر صرف ایک اللہ کی بندگی میں داخل کریں۔ اور دنیا کی تنگی سے نکال کر دنیا کی وسعت میں پہونچائیں اور مذاہب و ادیان کے ظلم و ستم سے نجات دلا کر اسلام کے عدل و انصاف کے سایہ میں لائیں۔

اس امت کا بھیجا جانا جو اپنے ایمان میں نرالی۔ اپنے اعتماد میں مثالی اپنی سیرت و کردار میں بے نظیر، انسانیت پر رحم و کرم کرنے میں انوکھی، اپنی سادگی و بے کاری میں ضرب المثل، اور انسانی ہمدردی و غمخواری اور جن تکلیف دہ حالات سے انسانیت دو چار ہے اس پر بے قراری و بے چینی میں اپنی مثال آپ ہے، ایک نیا تجربہ تھا، یہ بھیجا جانا (بعثت) اجتماعی بعثت تھی، قومی بعثت تھی۔ اس لئے پورا عرب اس لڑی میں پرو گیا۔ اور وہ سب کے سب پیغام آسمانی کے حامل، رہنما و رہبر اور منارہ نور بن گئے اسی نے تاریخ کو نیا رخ دیا، کیوں کہ چھٹی اور ساتویں صدی مسیحی اس سے کہیں آگے جا چکی تھیں کہ چند صالح افراد اس میں اثر انداز ہو سکیں، قرآن کی شہادت موجود ہے، کہ وہ یہود جو قرآن کے نزدیک اور قرآن کے نازل کرنے والے کی نظر میں مبغوض ترین قوم تھے۔ ان میں نیک اور صالح افراد پائے جاتے تھے، قرآن فرما رہا ہے۔

لَيْسُوْا سَوَاءً مِنْ اَهْلِ الْكِتَابِ اُمَّةٌ قَائِمَةٌ يَتْلُوْنَ اٰيَاتِ اللّٰهِ اٰنَاءَ اللَّيْلِ وَهُمْ يَسْجُدُوْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَيَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيُسَارِعُوْنَ فِي الْخَيْرَاتِ وَاُولٰٓئِكَ مِنَ الصَّالِحِيْنَ ۝ (آل عمران)

ترجمہ:- سب یکساں نہیں (انھیں) اہل کتاب میں ایک جماعت قائم ہے یہ لوگ اللہ کی آیتوں کو اوقات شب میں پڑھتے ہیں اور سجدہ کرتے ہیں، یہ اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہیں اور بھلائی کا حکم دیتے ہیں اور بدی سے روکتے ہیں، اور اچھی باتوں کی طرف دوڑتے ہیں یہی لوگ نیکو کاروں میں سے ہیں۔

قرآن گواہی دے رہا ہے کہ یہودی معاشرہ نیک اور صالح افراد سے خالی نہ تھا لیکن انسانی سوسائٹی پر ان کا کوئی اثر نہیں تھا۔ اور نہ انسانیت کے انجام پر وہ اثر انداز تھے، اس لئے کہ وہ گنے چنے

افراد تھے، ایک پوری قوم کی جو عقیدہ کی پختگی ایمان و یقین کی حلاوت، اخلاق و کردار کی بلندی ایثار و قربانی کے جذبہ، شہ سواری و سپہ گری کے حوصلے اور سنجیدگی و متانت کے اس معیار پر ہو تب ہی وہ ایسا عظیم اور غیر معمولی انقلاب برپا کر سکتی ہے، جس کا انسانی تاریخ نے مشاہدہ کیا۔

میرے بھائیو! یہی راز ہے، درحقیقت اصل جو دشواری ہے، جو سب سے بڑا خلا ہے وہ کسی ایسی قوم کا موجود نہ ہونا ہے جو تمام قوموں کیلئے مثالی ہو، قومیں افراد کو خاطر میں نہیں لاتیں، یہ ایک حقیقت ہے اور خاص طور سے موجودہ دور کی جن کے ہاتھ میں زمام قیادت ہے، وہ چند افراد کے صلاح و تقویٰ کو نہیں دیکھتیں کیوں کہ چند افراد تو ہر قوم میں پائے جاتے ہیں۔ عربوں میں بھی ہیں، مسلمانوں میں بھی ہیں لیکن یہ قومیں افراد کو نہیں دیکھتیں، ان کی نظریں منتظر ہیں ایسی قوموں کی یا ایسی قوم کی جو انسانیت کی قیادت کی صلاحیت رکھتی ہو۔ جو دوسری قوموں سے عقیدہ کی صلابت میں، ایثار و قربانی کے جذبہ میں سادگی اور مجاہدہ میں خواہشات نفس سے بلند ہو کر اور انانیت سے بالاتر ہو کر زندگی گزارنے میں ممتاز نظر آئے اور اس کو اس چیز میں کوئی کشش اور جاذبیت محسوس نہ ہو جس میں دوسری قوموں کو محسوس ہوتی ہے، چاہے وہ قومیں سیادت و قیادت، تہذیب و ثقافت علوم و فنون اور فلسفہ و حکمت کے بام عروج پر کیوں نہ پہنچ جائیں۔ تمام یورپی قومیں بلکہ پوری انسانی دنیا ذرا بھی ماننے کو تیار نہیں اور سر اٹھا کر کسی ایسی قوم کو دیکھنے کے لئے تیار نہیں جو ان قوموں کے مقابلہ میں شان امتیازی نہیں رکھتی، کیوں کہ ان کے مقابلہ میں ان کو دنیا کم ملی ہے اگر یہ بھی اس دنیا کے پیچھے لگے اور انہیں خواہشات کے چکر میں پڑ گئے۔ اور اسی طرح عیش کوشی اور لذت پسندی کا شکار ہو گئے جس کی یورپ میں پوجا ہو رہی ہے تو میرے بھائیو آپ یقین کیجئے کہ ہمارے مسلمان بھائی ان سے کئی گنا بڑھ جائیں۔

ان تمام وسائل عیش و عشرت میں مال و دولت کی فراوانی میں وسیع و عریض حکومتوں میں، اور علوم و فنون کی ترقی میں تو معاصر دنیا مسلمانوں کو اور عربوں کو خاطر میں لانے والی نہیں ہے۔ اسی لئے کہ وہ سمجھ رہے ہیں بلکہ ان کو ناز و غرور ہے کہ وہ دنیا کے پیشوا ہیں، تہذیب و تمدن کے امام ہیں۔ تمام قومیں ان کے دستر خوان کی زلہ ربا اور ان کی خوشہ چیں ہیں، کوئی بڑے سے بڑا آدمی امریکا یا یورپ، متمدن سے متمدن شہر میں چلا جائے۔ دولت کے انبار لگالے۔ اونچی اونچی بلڈنگیں اٹھالے، ایک خیالی دنیا بسالے۔ اور ایسی داد عیش دے کہ داستان الف لیلیٰ کی یاد تازہ ہو جائے، تو بھی کوئی یوروپین میں سر اٹھا کر دیکھنے کو اور نہ کسی طرح کا احترام دینے کو تیار ہوگا۔ اور نہ جبیں سائی کے لئے آمادہ ہوگا۔

اسی کے برخلاف اگر وہ کسی ایسے شخص کو پالے جو اگرچہ فقیر ہی کیوں نہ ہو۔ لیکن ان تمام خواہشات سے بلند و بالاتر ہو جن کی یوروپین اقوام پرستش میں مبتلا ہیں۔ وہ دیکھیں کہ چمک دمک اس کی آنکھوں کو خیرہ نہیں کرتی، یہ صنعت و حرفت کا رعب اور اس کی رعنائی اس کو مرعوب نہیں کرتی۔ یہ تہذیب تمدن کی ٹیپ ٹاپ اس کو لبھا نہیں سکتی، بلکہ وہ اس بحر متلاطم میں کوہ گراں کی طرح ثابت قدم ہے۔ وہ سمندر کی تاریکیوں میں منارۂ نور ہے اس تہذیب کی اس کو ذرہ برابر پرواہ نہیں بلکہ وہ اس کا مذاق اڑاتا ہے، اور چوسی ہوئی گٹھلی کی طرح اس کو حقیر سمجھ کر پھینک دیتا ہے اور صاف صاف کہہ دیتا ہے، وہ ایک قاصد اور حامل پیغام ہے۔ وہ انسانیت کا نجات دہندہ ہے، سارا عالم جل رہا ہے وہ آگ بجھانے والا، اور ان کا مددگار ہے، ساری دنیا امراض کا شکار ہے، وہ طبی کیمپ لے کر آیا ہے۔ یہی وہ اعتماد اور یقین ہے، جو ایک یوروپین، ایک ہندو، ایک چینی ایک جاپانی کو مجبور کر دے گی۔ کہ ٹھنڈے دل سے غور کریں کہ اسلام میں ایسی نسل اور ایسی قوم پیدا کرنے کی پوری قدرت اور صلاحیت ہے۔

جہاں تک مال و دولت کا تعلق ہے اس سے موازنہ ہوتا ہے۔ حساب لگایا جاتا ہے کیلکولیٹ کیا جاتا ہے کوئی ملینر ہے تو کوئی نہیں، ایک لکھ پتی ہے تو دوسرا نہیں، اور کوئی اس سے بھی آگے بڑھ جاتا ہے، یہ چیز کسی انسان کو اس دنیا میں اس شخص کے احترام اور عزت پر آمادہ نہیں کر سکتی جس کے پاس عیش و عشرت کے سارے وسائل موجود ہوں۔

جس خلا کو ساتویں صدی مسیحی میں امت اسلامیہ نے پُر کیا تھا وہ عالمی قیادت کا خلا تھا جس کو پوری صلاحیت اور قدرت کے ساتھ اس نے پُر کیا، یہ پوری امت کی بعثت کا کرشمہ ہے۔ جس کا ایک ایک فرد منارۂ نور، حامل ایمان و یقین تھا، جس نے ظلمتوں میں اپنی راہ پیدا کی۔

حضرت عقبہ بن نافعؓ نے فرمایا تھا کہ یہ سمندر حائل نہ ہوا ہوتا تو میں برابر چلتا چلا جاتا یہاں تک کہ آخری کنارہ تک اسلام کا پیغام پہنچا دیتا۔ اسی طرح وہ اعتماد و یقین کی دولت سے مالا مال تھے مسلمانوں کا ایمان تھا کہ ان کو بھیجا گیا ہے۔ وہ اللہ کی طرف سے مامور ہیں ان میں سے ہر فرد ذمہ داری کا پورا احساس رکھتا تھا، وہ یہ سمجھتا تھا کہ اس کے حوالہ ایک قیمتی امانت کی گئی ہے، انسانی

انجام کی امانت، جس کے بارے میں اس سے سوال کیا جائے گا۔ اسی نے اسلامی عربی امت کا مقام متعین کیا، اس کا کام اور میدان متعین کیا، اور دین و ملت کی اقتصادی و سیاسی معرکہ آرائی میں اس کے قائدانہ کردار کی نشاندہی کی، غرض کہ اس وقت ہم کو ایک اجتماعی صالح نمونہ پیش کرنے کی قوموں اور ملتوں کی سطح پر ضرورت ہے۔

آج زمانہ لہو ولعب اور ذلت و رسوائی سے عبارت ہے۔ اور اسی طرح کی خبریں شائع ہوتی ہیں، رسوا کن یا پھر پریشان کن، اگر آپ ایسی خبریں تلاش کرنے لگیں جو رسوائیوں اور پریشانیوں سے تعلق نہ رکھتی ہوں تو آپ تھک ہار کر بیٹھ جائیں گے۔ یہ بات اس لئے پیش آئی کہ ہم مقصدیت سے رشتہ توڑ کر لہو ولعب کا شکار ہوگئے، رسوائی قبول کرلی، ایمان صحیح اور اعتماد و یقین سے بیگانہ ہوگئے۔ وہ اعتماد جس سے ہر مسلمان کو لیس ہونا چاہیئے، کیوں کہ جس مدد کی موجودہ دنیا کو سخت ضرورت ہے اور دنیا جس کی بار بار دہائی دے رہی ہے امت اسلام کو پکار پکار کر مدد کے لئے بلا رہی ہے، وہ یہی ایمان و یقین ہے۔

پورا یورپ اس کتے کی طرح ہو چکا ہے جو ہانپتا رہتا ہے، مارو اور دوڑاؤ تو بھی ہانپے اور چھوڑ دو تو بھی ہانپے، اور یورپین تمدن اس جگالی کرنے والے اونٹ کی طرح ہے جو برابر جگالی میں لگا رہتا ہے، یورپین تمدن اپنی افادیت کھو چکا ہے اس کے پاس کوئی نئی اور مفید چیز باقی نہیں رہ گئی ہے، یورپ کے دانشور سترہویں، اٹھارہویں، انیسویں صدیوں میں جدت پیدا کرنے سے ہار چکے ہیں، وہ ایک ہی چیز دہرائے چلے جا رہے ہیں، لے دے کے ان کے دو کام رہ گئے ہیں، غلام بنانا، بے جا دباؤ ڈالنا، رسوا کرنا، مسائل کھڑے کرنا، وہ بامقصد اور مفید کام کی صلاحیت کھو چکے ہیں، وہ دیوالیہ ہو چکے ہیں، نہ ان کے یہاں جدت ہے نہ نافعیت، ایمان میں تو پہلے سے دیوالیہ تھے۔ انسانیت کی چارہ سازی، انسانی ترقی اور تہذیب و تمدن کے ارتقاء میں بھی وہ دیوالیہ ہو چکے۔ ایسا دیوالیہ پن جس کی کوئی نظیر نہیں، اس وقت صرف ایک خلا ہے، یہی کسی دوسرے خلا کو تسلیم کرنے کو تیار نہیں، عالمی تمدن اور انسانی انجام کار کے نقشہ میں صرف ایک خلا ہے وہ ایک ایسی امت کا خلا ہے جو حامل پیغام ہو، سیرت و کردار کی آئینہ دار ہو، اخلاق و عادات کی بلندیوں پر فائز ایمان و یقین سے سرشار ہو، سنجیدہ ہو اور عزم و حوصلہ والی ہو، ایثار و قربانی کا جذبہ رکھتی ہو۔ روحانی بالیدگی سے ہمکنار اور سپہ گری سے متصف ہو، انسانی دنیا کے نقشہ میں یہی تنہا ایک خلا ہے جس کو ایک مسلمان ہی پُر کرسکتا ہے جس کو ایک مسلمان قوم ہی پُر کرسکتی ہے کیونکہ وہ ساتویں صدی عیسوی سے اخیر تک قیادت کے فرائض انجام دیتی رہی ہے۔ اگر آج بھی اپنی قیمت جان لے اس کو اپنے پیغام کی عظمت و جلال کا احساس ہوجائے اور اپنے قوت کے سرچشموں سے اس کو آگاہی حاصل ہوجائے تو انسانیت کی قیادت و رہنمائی کا فریضہ انجام دیتی رہے گی لیکن ہم خود لہو ولعب کا شکار اور غفلت شعار ہو چکے ہیں، میں معافی چاہتے ہوئے یہ کہنے کی اجازت چاہتا ہوں (اگرچہ میری پیدائش اور میری نشوونما ہندوستان میں ہوا) لیکن میری رگوں میں عربی خون خود بخود دوڑ رہا ہے میں الحمد اللہ کا شکر ادا کرتا ہوں، میرا نسب نامہ حضرت سیدنا حسن رضی اللہ عنہ سے جا ملتا ہے۔ اگر آپ کچھ کہنا سنا تو ایک بھائی کے ناطہ سے جو آپ کا دینی بھائی بھی ہے اور نسبی بھائی بھی جس سے ادب کا، زبان کا اور احساسات کا رشتہ قائم ہے تو میرے بھائیو! آپ مجھ پر ناراض نہ ہوں۔

یہ اسلامی عربی امت کب اپنے پیروں پر کھڑی ہوگی، اور کب از سر نو پیغام انسانی کی ذمہ داری سے عہدہ برآ ہوگی۔ زمانہ پلٹ کر پھر وہیں جا پہنچا جہاں سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے کام کی ابتدا کی تھی، آج پھر جاہلیت کا دور دورہ ہے، ایک عالمی جاہلیت، ایک یوروپی جاہلیت، امریکی روسی جاہلیت لیکن جاہلیت جاہلیت ہے۔ صرف ایک روشنی ہے، وہ اسلام کا نور ہے، وہ نور آج بھی قرآن مجید کے واسطہ سے عربوں کے پاس قرآن کے صفحات میں اور سیرت کی کتابوں میں موجود ہے، ہم ہندوستان والے، برصغیر کے رہنے والے جزیرۃ العرب کی طرف نگاہیں اٹھا اٹھا کر دیکھتے ہیں، ایک تو امت کی حیثیت سے ایک حامل پیغام امت کی حیثیت سے بڑے افسوس اور شرمندگی کی بات ہے کہ ہم کو ایک تجربہ ہوا جو نہ ہمارے حسب حال تھا، اور نہ آپ کے شایان شان ہمارے بہت سے بھائی آپ کے دریوزہ گر ہیں آپ کے خوان نعمت کے خوشہ چیں ہیں، لیکن حقیقی خوشہ چینی اور دریوزہ گری قرآن و ایمان کے دسترخوان اور اس کی نعمت لازوال ہے۔

ہم اپنے ہندوستانی اور پاکستانی بھائیوں سے کہتے رہتے ہیں کہ ہم جو دولت اپنے عرب بھائیوں سے پٹرول کی شکل میں حاصل کر رہے ہیں یہ اصل دولت نہیں ہے بلکہ اصل وہ نور ہے جو مکہ مدینہ میں چمکا وہی عربوں کی اصل دولت ہے۔ اس میں ہمارا حصہ ہونا چاہیئے۔ میں اپنے نوجوانوں سے بہت پر امید ہوں کہ وہ اپنے کو اس بلند منصب کے لئے تیار کریں گے، قیادت و رہنمائی کے منصب کے لئے اور ان تہذیب یافتہ لوگوں کے لئے ایسا ایمانی بے د

قابل تقلید نمونہ پیش کریں گے جو تہذیب و تمدن اور ترقی پسندی و پیش قدمی کے دعویدار ہیں۔

امریکہ اور یورپ کے دورہ میں یونیورسٹیوں کے بڑے اساتذہ سے یہ سن کر بہت افسوس ہوا کہ ہم نے اپنے عرب مسلمان نوجوانوں میں شان امتیازی نہیں دیکھی۔ وہ دوسروں کے رنگ میں رنگے ہوئے اور انہیں کے سانچہ میں ڈھلے ہوئے نظر آئے، ہم جزیرۃ العرب میں رہیں تو نمونہ بن کر رہیں، اور جب امریکہ اور جاپان جائیں یا کسی بھی ملک میں جائیں تو وہاں بھی قابل تقلید نمونہ بن کر رہیں مسلمان تو ایک نور ہے اور نور چھپ نہیں سکتا۔

یہ ایک امانت ہے جو میں آپ سے کہنا چاہتا تھا۔ میرے دوستوں اور بھائیوں کی طرف سے یہ پیغام نہیں ہے بلکہ یہ انسانیت کا پیغام ہے اگرچہ میں بہت چھوٹا ہوں لیکن میں انسانیت کا نمائندہ ہوں۔

میرے کان، دلوں کی دھڑکنیں، ضمیر انسانی کی آواز اندرون کی سرگوشیاں سن رہے ہیں میں یہاں کہہ رہا ہوں، لیکن دنیا کے آخری حصہ میں امریکہ اور یورپ والوں کے جذبات و خیالات میرے کان سے ٹکرا رہے ہیں، آپ بھی ان کو سن کر محسوس کر سکتے ہیں۔ اگر زندہ ٹرانسمیٹر سے رابطہ قائم کریں۔

میں اپنی بات اپنے نوجوانوں سے کہتا ہوں کہ اپنے آپ کو تیار کرو اپنی بیٹری ایمانیات سے چارج کرو، سنجیدگی و متانت، پختگی اور حوصلہ مندی کا اپنے کو عادی بناؤ، شہ سواری اور اولوالعزمی اپنے اندر پیدا کرو، خواہشات نفس اور انانیت سے بالاتر ہو کر کام کرو، نہ مال کے غلام بنو، نہ جاہ کے اور نہ مادہ پرستی میں مبتلا ہو، تم خالص اللہ کی بندگی میں داخل ہو کر اس کے بندے بن کر رہو، تاکہ یہ کہہ سکو۔ "اللہ نے ہم کو بھیجا ہے کہ جس کو وہ چاہے اس کو بندوں کی بندگی سے نکال کر صرف ایک اللہ کی بندگی میں داخل کریں۔ اور دنیا کی تنگی سے نکال کر دنیا کی وسعت میں داخل کریں۔ اور مذاہب ادیان کی زیادتیوں سے نجات دلا کر اسلام کے انصاف میں داخل کریں۔"

پورا عالم ہمہ تن گوش ہے کہ اس کے کان میں یہ صدا پھر گونجے، یہ محبت آمیز کلمے وہ سنے جس نے تاریخ کے دو حصوں میں تقسیم کر دیا اور انسانیت کو اور قوموں کو دو خانوں میں بانٹ دیا۔ ایک خوش بخت اور نصیب آور، دوسرا بدبخت اور شقی، ایک نجات پانے والی، دوسری ہلاک و برباد ہونے والی، میں اس پر اکتفا کرتا ہوں اور اس قیمتی موقع کی فراہمی پر دوبارہ شکریہ ادا کرتا ہوں، کہ اپنے نوجوانوں سے ملاقات کا اور ان سے صاف صاف کھل کر سچائی اور اخلاص کے ساتھ بات کرنے کا موقع ملا۔

## دعائے مغفرت

● مولانا سلطان الہدیٰ ندوی (استاذ دارالعلوم ندوۃ العلماء) کے والد محترم جناب شمس الہدیٰ خاں کا ۱۹ر شعبان ۱۴۲۰ھ مطابق ۲۸ر نومبر ۱۹۹۹ء کی صبح فالج کے تیسرے حملے میں ۷۵ سال کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔

مرحوم دینی حمیت و اخلاق کے حامل تھے اور ہر کار خیر میں تعاون کرتے، بزرگوں سے بھی تعلق رکھتے تھے، حضرت مولانا وصی اللہؒ کے چچازاد بھائی کے لڑکے تھے اور ان سے بیعت بھی تھے ان کے انتقال کے بعد حضرت مولانا محمد احمدؒ سے بیعت ہوئے تھے۔ اس کے بعد حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی سے بہت زیادہ عقیدت و محبت رکھتے تھے۔ اور ندوہ کے اکثر اساتذہ کرام سے بھی ربط و تعلق تھا۔

● معروف عالم دین مولانا عبدالرؤف رحمانی جھنڈانگری ۳۰ر نومبر ۱۹۹۹ء کو اپنے مالک حقیقی سے جا ملے۔

مولانا نے دینی تعلیم دہلی کے مدرسہ رحمانیہ میں حاصل کی اس کے بعد اپنے والد محترم کے قائم کردہ "مدرسہ سراج العلوم جھنڈانگر نیپال) میں تدریسی خدمات انجام دی اور مدرسہ کی ترقی میں انتھک کوشش کی۔ مختلف دینی کتابیں تصنیف کیں اور ایک علمی و ادبی رسالہ "السراج" کے نام سے جاری کیا۔

مولانا رحمانی علمی دینی اور دعوتی میدان میں بھی کام کرتے تھے، وہ ایک عالم دین ہونے کے ساتھ ساتھ ایک اچھے مقرر اور مصنف بھی تھے۔

باری تعالیٰ مرحومین کے درجات بلند فرمائے اور اعلیٰ علیین میں جگہ عطا فرمائے۔

# عصری تحریکات اور دعوتِ اسلامی کا طریقۂ کار

تحریر:۔ مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی ــــــــ ترجمہ:۔ محمد فرمان نیپالی

مسلمان داعی کے منجملہ آداب دعوت میں سے ایک ادب یہ بھی ہے کہ وہ اپنی دعوت و تبلیغ میں الفت و محبت اور ملاطفت و نرمی پر کاربند ہو، اور تشدد و سختی سے حتی الامکان اجتناب کرتا ہو، داعی کی یہ صفت اس کی دعوت کی اثرانگیزی اور کامیابی کے لئے اکسیر کا حکم رکھتی ہے۔

اس کے برعکس اگر مسلمان داعی غیر مسلموں کے سامنے کسی دشمن یا مخالف کی صورت میں ظاہر ہو تو یہ چیز اس کی حقیقی شبیہہ کو بگاڑ دیتی ہے اور مدعوین کی نگاہ اس کی دعوت کے تئیں اس کی خیر خواہی اور اخلاص کی حقیقت سے پھیر دیتی ہے اور مخاطبین کو اس کے سمجھنے اور قبول کرنے سے روک دیتی ہے، اسی وجہ سے لوگوں کے نفوس اسلامی دعوت اور اس کی قبولیت سے عام طور پر دور رہتے ہیں، مسلمان داعیوں کے لئے کامل و مکمل نمونہ اس سلسلے میں رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی ہے، رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے دعوت کے طریقۂ کار کو مصالحانہ رکھا، اور تشدد و ٹکراؤ کی صورت اسی وقت اختیار کی جب مخالفوں نے سختی کا سختی سے مقابلہ کرنے پر مجبور کیا، آپ نے اسلام کی صلح پسند تصویر کو اپنے رخ انور سے ظاہر کیا جس پر اخلاص و خیر خواہی کا نور ہویدا تھا، آپ نے عرصۂ دراز تک جوانمردی کے ساتھ صبر کیا، مسلمان بھی آپ کے ساتھ ظلم و زیادتی اور ذلت و رسوائی اور دیگر مصائب سے دوچار رہے، حتیٰ کہ اس کا تذکرہ صحابۂ کرامؓ نے رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا، جیسا کہ حضرت ابو عبد اللہ خبّاب بن ارتؓ نے فرمایا کہ ہم نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے فریاد کی آپ اسوقت چادر کا تکیہ بنائے ہوئے تھے اور ہمارا حال یہ تھا کہ مشرکین کے سخت مظالم سے دوچار ہونا پڑا تھا، تو ہم نے عرض کیا کہ کیا آپ ہمارے لئے ایسی صورت میں مدد نہیں چاہیں گے اور دعا نہیں کریں گے، تو آپ نے فرمایا، پچھلی امتوں کے کسی فرد کو پکڑا جاتا اور اس کے لئے گڈھا کھودا جاتا پھر اس میں ڈال دیا جاتا، پھر آری اس کے سر پر رکھ کر اس کے دو ٹکڑے کر دیئے جاتے، اور لوہے کی کنگھیوں سے اس کا سر چھیدا جاتا، تو صرف گوشت اور ہڈی باقی رہ جاتی، اور یہ چیز اس کو دین سے نہیں روکتی تھی، "خدائے ذوالجلال کی قسم اللہ تعالیٰ اس دین کو مکمل کر کے رہے گا، یہاں تک کہ ایک سوار صنعاء سے حضر موت تک سفر کرے گا اور اللہ کے سوا وہ کسی کا خوف محسوس نہیں کرے گا، حتیٰ کہ چرواہے کو اپنی بکریوں پر کسی بھیڑیے کا ڈر نہ ہوگا، لیکن تم عجلت بازی سے کام لیتے ہو"۔ (بخاری شریف)

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے طریقۂ کار کا دوسرا نمونہ اسی سے متعلق یہ ہے کہ آپ نے مقام حدیبیہ میں صلح و مصالحت قائم کرنے کا وہ اہم فریضہ انجام دیا، جس کی وجہ سے ساری کشمکش ختم ہو گئی جو رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ہجرت کے بعد ہی سے کفار اور مسلمانوں کے مابین جاری تھی، اور دونوں میں ایسی صلح ہوئی جس نے مسلمانوں کو اس بات کا موقع دیا کہ وہ اسلام کی فطری تصویر کو غیر مسلموں کے سامنے پیش کریں، اور کفار کے لئے یہ موقع فراہم کیا کہ وہ لوگ اس تشدد سے دور رہ کر جس کا لازمی نتیجہ اختلاف اور جنگ کی سیاست تھی، اسلام کا بغور مطالعہ کریں، اسی وجہ سے صلح کے عرصہ میں اتنے کفار اسلام میں داخل ہوئے جتنے اس سے پہلے کی پوری مدت میں بھی نہیں ہوئے تھے۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی کا یہ نرم مصالحانہ طریقۂ کار عصر حاضر میں دعوت و تبلیغ کے کام کا بہترین نمونہ ہے، جو حقیقی اسلام سے بُعد کے سبب اس جاہلی دور کے مشابہ ہے جس میں اللہ کے رسولؐ نے اہل عرب کو دعوتِ اسلام پیش کی۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے ساتھ مسلمان داعیوں نے عہد اول ہی میں جو آپ کی بعثت سے تیرہ سال کی مدت پر محیط ہے قسم قسم کے مصائب و مشکلات کا سامنا کیا، لیکن ان حضرات نے اسلامی دعوت کی مصالحانہ روش کو باقی رکھا، اس مسئلہ کو سیاست و قیادت اور جدال و انتقام کا مسئلہ نہیں بنایا، کیونکہ سیاسی مزاحمت کا طریقۂ کار ایک ایسا طریقۂ کار ہے جو اپنی فلاح و نجات کے لئے مکر و فریب حیلہ سازی و چالبازی اور ہتھیاروں کے استعمال کا متقاضی ہے، اور جب بھی کوئی اس طرز کو اختیار کرے گا، اور اس پر کسی بھی دعوت کی بنیاد رکھے گا تو جاہلوں اور اس کی حقیقت سے نا آشنا لوگوں میں یہ دعوت ایک سیاسی تحریک کی شکل میں ظاہر ہو گی، جس کا بانی اور اس کا قائد ابتدا ہی سے غلبہ و اقتدار کو پہونچنا چاہتا ہے، اور وہ سمجھیں گے کہ یہ اسی غلبہ و اقتدار کی لالچ اور حرص کی بنا پر ہے، جو اس کے خواہش مند حضرات کے دلوں میں جنم لیتی ہے، یا جاہ و منصب، مال و دولت اور سلطنت و حکومت حاصل کرنے کے لئے ہوتی ہے، یہ وہ چیز ہے جو انسانی خیر و عجلت

میں داخل ہے، اور اسی کا گمان عام حاسدوں اور بدگویوں کے ذہنوں میں پیدا ہوتا ہے، یہ صورت حال رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے بھی پیش آئی کہ ایک دن عتبہ بن ربیعہ نے کہا جو اپنی قوم کا سردار تھا اور قریش کی محفل میں حاضر تھا اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم خانۂ خدا میں تنہا تھے، اس نے کہا: اے قریشیو! کیوں نہ میں محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس جاؤں اور ان سے بات کروں اور ان کے سامنے چند باتیں پیش کروں، شاید کہ ان میں سے بعض کو قبول کرلیں، تو ہم ان کی خواہش کے مطابق ان کو عطا کردیں، تاکہ وہ اور ہم دونوں آرام سے رہیں، یہ واقعہ اس وقت کا ہے جب کہ حضرت حمزہؓ جلد ہی حلقہ بگوش اسلام ہوئے تھے، اور کفار قریش نے دیکھا کہ آپؐ کے متبعین کی تعداد میں روزافزوں اضافہ ہورہا ہے، تو انھوں نے کہا: ہاں کیوں نہیں، ضرور بالضرور، ابو الولید! ان کے پاس جاؤ، اور ان سے بات کرو، لہٰذا وہ آپ کی خدمت میں حاضر ہوا، اور آپؐ کے قریب بیٹھا، اور کہا: بھتیجے! تمہیں جو خاندانی برتری اور عالی نسبی حاصل ہے، اس سے تم اچھی طرح واقف ہو، تم اپنی قوم کے پاس ایک ایسا معاملہ لے کر آئے ہو جس سے تم نے ان کی جماعت کو منتشر کردیا ہے اور ان کے عقلمندوں کو کم عقل ٹھہرایا ہے اور ان کے معبودوں اور ان کے دین کی تحقیر وتذلیل کی ہے، اور تم نے اسی کی وجہ سے ان کے بڑوں اور اسلاف کی تکفیر کی ہے، تو میری سنو! میں تمہارے سامنے چند امور رکھتا ہوں تم اس کے تئیں غور کرلو، شاید کہ بعض کو قبول کرلو، آپؐ نے فرمایا کہ ابو الولید! جو کچھ کہنا ہے کہو، میں ہمہ تن گوش ہوں، تو اس نے کہا: بھتیجے! اگر تمہیں اپنے لائے ہوئے دین کے بدلے مال کی خواہش ہے تو ہم تمہارے سامنے مال کا ڈھیر لگادیں گے حتیٰ کہ تم ہم میں سب سے زیادہ مالدار ہوجاؤ گے، اور اگر تم عزت وسرداری کے خواہاں ہو تو ہم تم کو اپنا سردار بنالیں گے، حتیٰ کہ کوئی فیصلہ بھی بغیر تمہارے طے نہیں کریں گے، اور اگر تمہیں بادشاہت کی تمنا ہے تو ہم تم کو اپنا بادشاہ بنالیں گے، اور اگر کسی جنون کی وجہ سے یہ سودا سوار ہے، جس کا ازالہ نہیں کرسکتے تو ہم تمہارے لئے علاج ومعالجہ کی تدبیر کریں گے، اور ہم اپنے مالوں کو اس میں بے دریغ صرف کریں گے، حتیٰ کہ تم اس سے صحت یاب ہوجاؤ، کیونکہ کبھی کبھی انسان کا مؤکل جن خود اس پر سوار ہوجاتا ہے جب تک اس کا علاج نہ کرایا جائے، اور اسی جیسی دیگر باتیں کہیں، جب عتبہ اپنی بات سے فارغ ہوا جسے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم غور سے سن رہے تھے تو آپؐ نے فرمایا: ابو الولید! کیا تم اپنی بات کہہ چکے ہو، اس نے کہا: جی ہاں! تو آپؐ نے فرمایا لو اب میری سنو! اس نے کہا: فرمائیے، میں سن رہا ہوں، تو آپؐ نے یہ آیت تلاوت فرمائی، حٰمٓ تَنْزِيلٌ مِّنَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيمِ o كِتَابٌ فُصِّلَتْ آيَاتُهُ قُرْآنًا عَرَبِيًّا لَّعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ o (اتارا ہوا ہے بڑے مہربان رحم والے کی طرف سے ایک کتاب ہے کہ جدا جدا کی ہیں اس کی آیتیں۔ قرآن عربی زبان کا، ایک سمجھ والے لوگوں کو) (حٰمٓ سجدہ-۲)

جب یہ تحریکیں عملی سیاست کا طریقہ اپناتی ہیں، تو خاص طور پر لوگ شک کرتے ہیں، اور بہت کم ہی ان پر اعتماد کرتے ہیں، ہمارے سامنے بہت سی ایسی دعوتیں اور تحریکیں ہیں جنھوں نے ابتدا ہی سے تشدد وٹکراؤ والی سیاست اپنائی تو وہ لوگوں کو باور کرانے میں ناکام رہیں کہ وہ دعوت خیر ہیں، اور وہ لوگوں میں حق وانصاف، نیکی اور بھلائی کو پھیلانا چاہتی ہیں، البتہ یہ بات ضرور ہے کہ ان دعوتوں کی تاریخ میں ایک ایسا دور بھی گذرا ہے، جس میں ان کے قائدین اور متبعین نے اچھے کاموں اور انسانی خدمات اور مخلصانہ جدوجہد سے ایک طویل زمانے تک اخلاق وصفاتِ عالیہ سے اپنے کو متصف رکھا، حتیٰ کہ انھیں عوام الناس میں اپنی اچھی نیتوں اور خیر خواہی کی وجہ سے اچھی شہرت ملی۔

لیکن وہ تحریکیں جو اپنی بنیاد عملی سیاست کے طریقے پر رکھتی ہیں جو تشدد وٹکراؤ پر مبنی ہوتی ہیں، ان کے دلوں پر جاہ ومنصب، مال ودولت اور سلطنت واقتدار کی محبت کے علاوہ اور کوئی چیز اثر انداز نہیں ہوتی، اور لوگ ان سے اچھائی وخیر خواہی، حسن سلوک اور صلاح کا درس نہیں لیتے۔

ہم اس کی بہت ساری مثالیں تاریخ اسلام میں پاتے ہیں، جس کے وہ ممالک گواہ ہیں جن پر مسلمانوں نے خاص جنگی طریقہ پر یورش کی، اس کا نتیجہ یہ نکلا کہ وہ ممالک مخلصانہ طور پر ان کے تابع نہیں ہوئے، بلکہ جب بھی مسلمانوں کی مادی طاقت کمزور پڑی تو ان کے خلاف ایک نہ ایک دن صورتحال پلٹ گئی، الا یہ کہ ان کی حکومت کی ان صلاح وتقویٰ والے مخلص داعیوں نے پشت پناہی کی، جو انسانی فضائل ومکارم کو دلوں اور جانوں سے قریب کرنے کا کام لوگوں کے ساتھ اپنی محبت اور پاکیزہ واچھی سیرت وکردار سے کرتے ہیں، اور سب کے لئے بھلائی اور خیر خواہی چاہتے ہیں۔ اور اسلامی خوبیوں کو سمجھنے اور ان کی جانب آنے کے لئے لوگوں کو مائل کرنے کی انتھک کوشش کرتے ہیں، اور اسے اپنی محبت وخیر خواہی اور احسان والی مثالی زندگی سے ثابت کرتے ہیں، یہی وہ لوگ ہیں جو اسلامی حکومت کی مفتوح قوم کی ناگواری سے حفاظت کرتے ہیں، اور جب یہ لوگ اسلامی حکومت کی پوری تاریخ میں اس کے ساتھ ہوتے ہیں۔ تو اپنے دلوں میں مسلمان حکمرانوں کی جانب سے پائی جانے والی مخالفت کے باوجود اسلام قبول کرلیتے ہیں، اور

اس ملک کے عوام ان مخلصین حضرات کی کوششوں سے ایک نئی دینی جماعت میں بدل جاتے ہیں، جس کی وجہ سے حاکم و محکوم میں دوری ختم ہو جاتی ہے، اور حکومت ہر ایک کی اپنی ہوتی ہے نہ کوئی حاکم ہوتا ہے اور نہ کوئی محکوم۔

اس اہم طریقۂ کار کی کمی کا مشاہدہ ہم اسپین کی تاریخ میں کرتے ہیں، جہاں مسلمانوں نے صدیوں تک حکومت کی، لیکن اس ملک کے عوام کو تبدیل نہ کر سکے، اور نہ ہی انھیں کوئی ایسا فرد ملا جو ایسا کرتا، اس طرح وہاں کے باشندوں کی اکثریت اسلام سے دور رہی، پھر جب دشمن کا فوجی محاذ طاقتور ہو گیا، تو انھوں نے اس ملک کو اس کی پہلی حالت یعنی مسیحی مذہب پر لے آئے، اور مسلمانوں کو ملک سے نکال دیا۔

برصغیر کی صورت حال اندلس سے بڑی حد تک مختلف ہے، کیونکہ یہاں مسلمانوں کی حکومت کے آغاز ہی سے داعیوں اور مصلحین نے جو اسلامی لشکر کے ساتھ رہے یا اس کے بہت بعد آئے، ہندوستانی گمراہ مفتوح معاشروں میں سیاسی طور پر سرایت کرنا شروع کیا، اور انھوں نے اسلام کی رحیمانہ زندگی کی نمائندگی کر کے اس معاشرہ کو بدل ڈالا، چنانچہ انھوں نے رفتہ رفتہ فرزندان وطن کی بڑی تعداد کو حسن سلوک اور اسلامی سیرت و کردار کی اثر انگیزی سے اسلام کی جانب مائل کیا، یہی لوگ ہندوستان میں فرزندان اسلام کی کثرت کا سب سے بڑا اور اولین سبب تھے، حتیٰ کہ برصغیر کے بعض علاقے خالص اسلامی شہروں میں تبدیل ہو گئے، جیسے پنجاب، سندھ، بلوچستان، مشرقی پاکستان، کشمیر اور بنگلہ دیش کے علاقے، آج بھی مسلمان ان علاقوں میں بھاری اکثریت میں ہیں، جن کی تعداد تقریباً تیس کروڑ سے زائد ہے، اگر ہم ان لوگوں کے اسلام کا دقیقہ رسی اور بالغ نظری سے جائزہ لیں، تو ہم ان کی تاریخ کو انھیں داعیوں اور علماء کی محنتوں اور کاوشوں سے بھر پائیں گے، نہ کہ بادشاہوں اور مسلمان حکمرانوں کی کوشش سے۔

اس کا مطلب یہ نہیں کہ جنگی مقابلے یا سیاسی یورش یا حکومت کی اسلام میں کوئی قدر و قیمت اور اہمیت نہیں ہے لیکن وہ دلوں کی اصلاح اور خیر کو عام کرنے کے لئے اخلاقی کوششوں کے ذریعہ بطور سند ظہور میں آتے ہیں، اسی وجہ سے اسلامی جہاد کی کارگذاریوں میں اس کے علاوہ اور کسی بات کی گنجائش نہیں کہ پہلے پہل دشمنوں کو دین کی دعوت دی جائے، اگر وہ اسے قبول کر لیتے ہیں تو ان کے جان و مال حرام ہیں، اور وہ لوگ اپنے ذاتی اختیار کی بقا کے مستحق ہو جائیں گے، اور جب اس کا انکار کریں تو ان سے اسلام اور مسلمانوں کی ذمہ داری میں داخل ہونے کا مطالبہ کیا جائے گا، اس طرح مسلمان داعیوں کے لئے ان میں بغیر کسی جبر و اکراہ اور ظلم کے دعوت کا کام کرنے کا موقع مل جائے گا، لیکن جب وہ لوگ اس کا بھی انکار کر دیں تو پھر جہاد کا حکم ہے، اور ان سے جنگ کی جائے گی، یہاں تک کہ وہ اسلام لے آئیں، یا اس کے سامنے سر تسلیم خم کریں، یہی اسلامی طریقہ ہے۔

آج کی مسیحی دنیا اپنے ملحدانہ مادی نظام حیات سے تنگ آ چکی ہے، کیونکہ وہ نرم انسانی جذبہ سے خالی ہے، اور مسیحی مذہب سے اس کا ربط ٹوٹ چکا ہے، اس لئے کہ اس میں اب کسی دینی خلا کو پر کرنے کی استعداد نہیں رہی لہٰذا وہ حیران و پریشان کسی ایسے دین کی تلاش میں ہے جو اسے زندگی کی بھول بھلیوں سے نکال کر منزل کی صحیح رہنمائی کرے، اور اس کی استعداد اسلام کے علاوہ کسی دوسرے مذہب میں نہیں ہے۔

لیکن آج ہمارے کچھ افراد اسلام کو غیروں کے سامنے بھلائی اور نیکی سے ہٹ کر خود غرضی اور نفرت کے طرز عمل کے طور پر پیش کر رہے ہیں، اور جب تک ہم اسلام کا چہرہ نفرت اور معاندانہ طرز پر مغرب کے سامنے پیش کرتے رہیں گے ہم مغرب سے اس کا جواب اعراض اور روگردانی کے سوا کچھ نہیں پائیں گے، ایسے حالات میں یہ لازم ہے کہ ہم اسلام کو مغرب کے سامنے ایک ایسے حکیمانہ انداز میں پیش کریں جو اس کی موجودہ زندگی کو اجتماعی اور اخلاقی زوال سے چھڑا سکے، کیونکہ مغرب زدہ لوگوں کی طبیعت اس سے ہٹ چکی ہے، اور وہ اس سے راہ فرار اختیار کرنا چاہتی ہے، چنانچہ وہ اپنے ان پیچیدہ مسائل کا حل تلاش کرنے میں حیران و پریشان ہے۔

لہٰذا ایسی صورت میں غیر مسلم دنیا کے سامنے اسلام کا روشن چہرہ ظاہر نہ کیا گیا تو پھر اسلام ان کے دلوں کو اپنی جانب لانے میں کامیاب نہیں ہو سکتا اور یہ دنیا اسی طرح در در کی ٹھوکریں کھاتی پھرے گی، اور ایسی چیزوں کا سہارا لے گی جس کو اپنے درد کا درماں سمجھ بیٹھے گی، اور اس کی سیکڑوں مثالیں ہمیں ملتی ہیں، اس لئے مسلمان داعیوں پر یہ ذمہ داری عائد ہوتی ہے کہ وہ اسلامی دعوت کے لئے مناسب و درست طریقہ اختیار کریں کیونکہ دعوت کا کام انھیں سے مربوط ہے، خدائے وحدہٗ لاشریک کا ارشاد گرامی ہے "كُنْتُمْ خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ" "تمہیں لوگ بہترین امت ہو جو لوگوں کے لئے نکالے گئے ہو نیکی کی ہدایت کرتے ہو اور بدی سے روکتے ہو اور اللہ پر ایمان رکھتے ہو۔

لیکن آج اسلام کے نقش قدم پر چلنے والے لوگ مختلف ٹولیوں میں بٹے ہوئے ہیں، کچھ تو وہ ہیں جو اسلام کے صرف نظریۂ جنگ و جدال کو مانتے ہیں اس سلسلے میں صرف عملی اظہار پر اکتفا نہیں کرتے بلکہ

اس کو اسلام کی اولین اساس و بنیاد بناتے ہیں، وہ ایسا کرتے وقت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت و کردار اور طریقۂ کار کو نہیں دیکھتے، وہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اس طرز عمل کو نہیں دیکھتے کہ آپؐ نے بعض منافقین کے نفاق کو اچھی طرح جان لینے کے بعد بھی ان کو قتل کرنے سے احتراز کیا کہ وہ کفار کے مقابلے میں جانی دشمن ہیں اور آپؐ نے خالص اسلام کی مصلحت میں یہ کیا کہ دشمنانِ اسلام کو کھلے طور پر یہ موقع ہاتھ نہ آجائے کہ محمدؐ نے اپنے ساتھیوں میں سے کسی شخص کو قتل کر دیا، اسی وجہ سے آپؐ اسلام کو بدنام ہونے سے بچاتے تھے، اور آپؐ کے سامنے کوئی لا الٰہ الا اللہ کا اقرار کرتا تو آپؐ اس کا اعتبار کرتے، ایک صحابیؓ کو اس بات کی خلاف ورزی کرنے پر زجر و توبیخ کرتے ہوئے فرمایا "کیا تم نے اس کا دل چیر کر دیکھ لیا ہے"۔

دوسرا گروہ اسلام کو صرف عقلی نقطۂ نظر سے پیش کرنے پر اکتفا کر رہا ہے، اور اسے مغربی نقطۂ نظر سے ہم آہنگ بنانے پر اپنی محنت صرف کر رہا ہے جبکہ مغرب خود اس طرز زندگی سے بیزار ہو رہا ہے، اس لئے کہ اب اس کو اس میں قلبی راحت اور زندگی کا سکون میسر نہیں ہو رہا ہے، یہی وجہ ہے کہ اس کے افراد وقتاً فوقتاً اس زمانے سے منہ موڑ کر زندگی کے عام وسائل راحت کو بھی چھوڑ کر تارک الدنیا شخص کی زندگی اپنانے لگتے ہیں۔

یہ حقیقت ہے کہ مغرب نے خوب ترقی کی، سیاسی اور اقتصادی نظام اور عسکری قوت وسائل معیشت اور تمدنی ارتقا میں اوج ثریا تک پہونچ گیا، اس کے ذریعہ اس نے انسانی مشکلات حل کرنے، اور ذاتی رنج و الم کو ختم کرنے کی کوشش کی لیکن اس کی ہر کوشش صدا بصحرا ثابت ہوئی، آج مغربی نوجوانوں کا حال یہ ہے کہ وہ اپنے مسائل کے حل کی تلاش میں ہر وادی کی خاک چھان رہا ہے، اور ہر جگہ سے ناکام اور نامراد لوٹ رہا ہے، یہ اخلاقی ابتری اور ذہنی کشمکش جس کا آج مغربی نوجوان شکار ہے یہ اس معاشرے کا نتیجہ ہے جو اخلاقی اور دینی پابندیوں سے یکسر خالی اور آزاد ہے، اور یہی ان کی بیماری کی اصل جڑ اور بنیاد ہے ایسے میں مغرب کے سامنے صرف ایک ہی راستہ ہے وہ یہ کہ انبیاء علیہم السلام کی تعلیمات اور خاص طور پر خاتم الرسل حضرت محمد مصطفےٰؐ کی دعوت پر لبیک کہے، جن کی دعوت یہ ہے کہ خالق کائنات سے ربط اور تعلق پیدا کیا جائے اور اعتدال و توازن کے ساتھ اسباب زندگی اختیار کئے جائیں، جن کا موقف یہ ہے کہ سامان راحت اور اسباب زندگی پر نہ ٹوٹ پڑا جائے اور نہ ہی رہبانیت اختیار کر کے ضروریات زندگی سے منہ موڑ لیا جائے، ارشاد خداوندی ہے "قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِينَةَ اللّٰهِ الَّتِي أَخْرَجَ لِعِبَادِهِ وَالطَّيِّبَاتِ مِنَ الرِّزْقِ، قُلْ هِيَ لِلَّذِينَ آمَنُوا فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا خَالِصَةً يَوْمَ الْقِيَامَةِ"۔ ترجمہ "اے محمدؐ! آپؐ کہہ دیجئے کس نے حرام کرایا اللہ کی زینت کو جو اس نے اپنے بندوں کے لئے پیدا کی ہیں، اور ستھری چیزیں کھانے کی، آپ کہہ دیجئے! یہ نعمتیں اصل میں ایمان والوں کے واسطے دنیاوی زندگی میں اور خالص انھیں کے لئے ہیں قیامت کے دن"۔

دنیاوی زندگی کے تعلق سے صحیح رائے یہی ہے کہ اس کے بارے میں یہ مانا جائے کہ یہ ایک محدود اور ختم ہونے والی زندگی اور دھوکے کا سامان ہے، لہٰذا بھلائی اور خیر اسی میں ہے کہ اس کو اعتدال کے ساتھ لیا جائے اور دل کو اس طرح نہ باندھ دیا جائے کہ اس کا کھولنا مشکل ہو۔

آج مغرب اپنے موجودہ صنعتی اور سیاسی نظام کو چھوڑ کر نئے نظام کی خواہش نہیں رکھتا، اس لئے کہ اس نے اعلیٰ قسم کے نظامہائے حیات کا تجربہ کر لیا ہے، اور اس کا علم، تحقیق اور فراست انتہا کو پہونچ چکی ہے، لہٰذا وہ مزید کسی نئے نظام حیات کا خواہش مند نہیں، کیونکہ اسے اس میں اپنے مسائل کا حل نظر نہیں آتا، آج مغرب کے لوگوں کو قلبی چین و سکون کی تلاش ہے جس سے آج انسانی دنیا کا ماحول دیوالیہ ہو چکا ہے۔

لہٰذا حق کے داعیوں کے لئے ضروری ہے کہ اسباب زندگی اور سامان زندگی سے مستفید ہونے اور ان کی حیثیت کی تعیین کے تعلق سے ان کی زندگی اعتدال اور جامعیت کا ایک قابل تقلید نمونہ ہو اور اس سلسلے میں علمی تشریح سے زیادہ عملی نمونے مؤثر ثابت ہو سکتے ہیں۔ اسی کے ساتھ علمی تشریح کی بھی ضرورت ہے، جس سے صرف نظر نہیں کیا جا سکتا، تو کیا ہم رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپؐ کے اصحاب کی سنت کے عین مطابق اپنی عملی زندگی کے قافلے کو از سر نو آگے بڑھانے کا اقدام کرتے ہیں۔

واللہ من وراء القصد وهو يهدي السبيل

# اسلام اور علم

مولانا عبداللہ عباس ندوی

رابطہ عالم اسلامی کے موسم ثقافی ۱۴۲۰ھ کے موقع پر یہ مقالہ مغرب میں پیش کیا گیا مقالہ کے بعد اس پر جو تبصرے ہوئے ان میں سے تعریف و تحسین کے الفاظ حذف کر کے اصل اعتراض کو بھی نقل کر دیا گیا ہے۔

آسمانی صحائف میں صرف قرآن مجید ہے جس نے علم و معرفت کو صرف "الٰہیات" یا مافوق الطبیعات تک محدود نہیں رکھا ہے بلکہ علم کے تنوع، وسعت اور اس کے ناپیدا کنار ہونے کی طرف واضح اشارہ کیا ہے۔

سورۂ یوسف میں ہے:

"وَفَوْقَ كُلِّ ذِي عِلْمٍ عَلِيمٌ" (سورۂ یوسف ۷۶)

"اور ہر علم والے سے دوسرا علم والا بڑھ کر ہے"

(یہ مختصر سی آیت اپنی بلاغت کے لحاظ سے بجائے خود ایک معجزہ ہے، اثباتی انداز میں اس بات کو کسی اور زبان میں ادا کرنے کی کوشش کیجیے[1] تو کامیابی نہیں ہوگی)

قرآن نے جس سیاق میں یہ بات کہی ہے وہ مرنے کے بعد کی زندگی سے متعلق مضمون نہیں ہے بلکہ اسی دنیا سے متعلق اور تدبیر و حکمت، سیاست و مصلحت پر عمل کا ذکر کرنے کے بعد فرمایا گیا ہے۔

سورۂ علق کی ابتدائی پانچ آیتیں جو اولین وحی ہیں، بتا رہی ہیں کہ انسان کی تخلیق جس طرح قدرت خداوندی کو ظاہر کرتی ہے۔ اسی طرح اس کو قلم کا استعمال سکھانا اور نامعلوم کو معلوم کرنے کا سلیقہ دینا خدمتِ الٰہی کا اعلیٰ ترین مظہر ہے، جو خدا جمے ہوئے خون (علق) میں جان ڈالتا ہے۔ اسی نے انسان کو علم دے کر تمام مخلوقات پر شرف دیا ہے۔

اِقْرَأْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِي خَلَقَ
خَلَقَ الْإِنْسَانَ مِنْ عَلَقٍ. اِقْرَأْ وَرَبُّكَ
الْأَكْرَمُ الَّذِي عَلَّمَ بِالْقَلَمِ. عَلَّمَ الْإِنْسَانَ
مَا لَمْ يَعْلَمْ[2]

"(اے محمدؐ) اپنے پروردگار کا نام لے کر پڑھو جس نے (عالم کو) پیدا کیا جس نے انسان کو خون کی پھٹکی سے بنایا۔ پڑھو، اور تمہارا پروردگار بڑا کریم ہے جس نے قلم کے ذریعہ علم سکھایا اور انسان کو وہ باتیں سکھائیں جن کا اس کو علم نہ تھا۔"

حیات بخشنا اور علم دینا، دونوں کا ایک ساتھ ذکر اور ایک ہی سلسلۂ بیان میں کہ اس مالکِ حقیقی کا نام لیجیے جس نے تخلیق اور تعلیم سے اپنے بندے (انسان) کو نوازا، علم کی اہمیت بتا رہا ہے، نیز تاریخی لحاظ سے ان آیات کا وحی اول ہونا ثابت ہے جس میں کسی زمانہ میں کسی کو اختلاف نہیں ہوا ی
تک کہ معاندین یہود و نصاریٰ نے بھی ق
کے ترجمے کیے اور سورتوں کی ترتیب با
قائم کی۔ وہ بھی مانتے ہیں کہ پہلی آیتیں ج
صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہوئیں وہ
آیتیں تھیں۔ لہٰذا اگر یہ کہا جائے کہ ا
(بڑھیے) قبل نبوت اور بعد نبوت کے ز
کے درمیان حدبندی کی لائن ہے تو غل
یہی وجہ ہے کہ قبل نبوت کے زمانہ کو جا
(IGNORANCE جہل) کا زمانہ کہا جا
دنیا میں جو نعمتیں اللہ تعالیٰ نے انس
کو عطا فرمائی ہیں ان میں مال و متاع، جاہ
عزت و وجاہت سب کچھ ہے، مگر
کے بارے میں یہ نہیں کہا ہے کہ اس
کی تمنا کرو۔ یہ دعا نہیں سکھائی کہ ا
"رب زدنی مالاً" (اے اللہ میرے مال م
کرتا رہ) یہ دعا ضرور تلقین کی کہ "رب ا
(اے اللہ مجھے رزق دے) مگر اس میں تنا
توسط کی راہ پر چلنے کی ہدایت فرمائی۔
علم ہی ہے جس کے لیے یہ دعا سکھائی۔

رَبِّ زِدْنِي عِلْمًا (سورۂ طٰہٰ ۱۴
(میرا پروردگار مجھے اور زیادہ علم د

---

[1] مثلاً اردو میں آپ کہہ سکتے ہیں، علم کی گہرائی او
و تنوع کی کوئی انتہا نہیں ہے، علم کی کوئی تھاہ
علم کا میدان بے پایاں ہے، علم ایک دریائے
ہے، اسی طرح فارسی میں، انگریزی میں اور ج
جانتے ہیں ان میں سوچیے، بغیر حرف نفی لگا
کو نہیں بیان کر سکتے۔ اور اس پر بھی وہ پورا
قرآن کے الفاظ سے ظاہر ہے نہیں پیدا ہوت
بلاغت کے لحاظ سے اس پر بہت کچھ کہ

[2] سورۂ علق پ ۳۰،

جو لوگ صاحب علم ہیں ان کے مقام کی اہمیت قرآن کریم نے اس انداز میں بتائی ہے کہ ناخواندہ یا بے علم لوگوں کے مقابلہ میں ان کو بلند دکھایا ہے:

قُلْ هَلْ يَسْتَوِي الَّذِينَ يَعْلَمُونَ وَالَّذِينَ لَا يَعْلَمُونَ (سورۂ زمر۔ ۹)

"کہو بھلا جو لوگ علم رکھتے ہیں اور جو نہیں رکھتے دونوں برابر ہو سکتے ہیں؟"

یہ انداز بیان ایسا ہے جیسے آپ کہیں کہ کیا شیر اور مکھی برابر ہو سکتے ہیں؟ لغت میں اس سوالیہ لفظ "هَلْ" (کیا) کو "سوال انکار" کہتے ہیں" جس کا مطلب یہ ہوتا ہے کہ ایسا نہیں ہے۔ مذکورہ قرآنی آیت کا مفہوم یہ ہوا کہ اہل علم اور بے علم برابر نہیں ہو سکتے۔

اصحاب علم و معرفت کا درجہ اللہ نے اپنے بندوں کے درمیان ممتاز رکھا ہے۔

يَرْفَعِ اللَّهُ الَّذِينَ آمَنُوا مِنكُمْ وَالَّذِينَ أُوتُوا الْعِلْمَ دَرَجَاتٍ (سورۃ المجادلہ۔ ۱۱)

"جو لوگ تم میں سے ایمان لائے ہیں اور جن کو علم عطا کیا گیا ہے خدا ان کے درجے بلند کرے گا۔"

بے علم ایسے ہی ناقابل التفات اور مضر لوگ ہیں کہ ان سے اعراض کرنے اور ان کی صحبت سے بچنے کا حکم قرآن نے دے دیا ہے۔ اور اس کا یہ پہلو واضح ہوتا ہے کہ علم کی کیا اہمیت ہے:

وَأَعْرِضْ عَنِ الْجَاهِلِينَ (سورۃ الاعراف: ۱۹۹)

"اور جاہلوں سے کنارہ کرو"

قرآن کریم نے اور مقامات پر جہاں جہاں وضاحت کے ساتھ یا اشارہ سے اس امر کی تاکید کی ہے ان سب کو اس مقالہ میں یکجا کرنے کی کوشش نہیں کی گئی صرف چند آیات جو مفہوم کو نمایاں طور پر پیش کر رہی ہیں انہی پر اکتفا کرتے ہوئے اب ہم احادیث نبویہ کی طرف آتے ہیں اور دیکھتے ہیں کہ ان قرآنی اشارات و احکامات کو اللہ کے رسول برحق صلی اللہ علیہ وسلم نے کس طرح سمجھا، اور آپ کے عمل سے کیا ظاہر ہوتا ہے۔

مشہور حدیث میں وارد ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

"طلب العلم فريضة على كل مسلم"

"علم کا طلب کرنا فریضہ ہے ہر مسلمان مرد اور عورت پر۔"

مجھے معلوم ہے کہ بعض معاصر محدثین اس حدیث کو ضعیف بتلاتے ہیں اور اطلبوا العلم ولو بالصين (علم طلب کرو خواہ چین جاکر علم حاصل کرو) کو موضوع شمار کرتے ہیں لیکن دوسری احادیث سے اس مفہوم کی توثیق اس طرح ہوتی ہے کہ اگر یہ روایت باللفظ ضعیف بھی ہے تو بالمعنی بالکل صحیح ہے۔ ایک موقع پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

اذا مات ابن آدم انقطع عمله الا من ثلاث ا۔ صدقة جارية أو (۲) علم ينتفع به. أو (۳) ولد صالح يدعو له.

"جب آدمی فوت ہو جاتا ہے تو اس کے سارے اعمال کا سلسلہ ختم ہو جاتا ہے سوائے اس کے کہ اس کی تین باتیں باقی رہ جاتی ہیں: (۱) صدقہ جاریہ (ایسا رفاہ عام کا کام جس سے خلق خدا برابر فائدہ اٹھاتی رہے یا (۲) ایسا علم جس سے لوگوں کو فائدہ پہونچے، یا (۳) ایسی اولاد یا کوئی لڑکا چھوڑ گیا ہو جو اس کے لیے دعائے مغفرت کرے۔"

اس حدیث میں علم کے ساتھ ينتفع به کا لفظ بتا رہا ہے کہ محض تفریحی، لفاظی، سحر و جادوگری کا علم ایسا نہیں ہے جس سے کسی کو فائدہ پہنچ سکے۔ دعائے ماثورہ میں اس لیے تلقین فرمائی گئی ہے کہ اللہ تعالیٰ سے علم نافع طلب کیا جائے اور علم غیر نافع سے پناہ طلب کی جائے۔

اللهم إني أعوذ بك من علم لا ينفع

"اے اللہ! ہم تجھ سے ایسے علم سے پناہ مانگتے ہیں جو فائدہ نہ پہونچانے والا ہو۔"

علم اللہ کی قدرت عطا و بخشش کا مظہر ہے۔ اور تخلیق آدم کے بعد سب سے اہم نعمت علم ہی ہے اس لیے اس کے حصول کو عبادت کا درجہ دیا گیا ہے اور جس طرح عبادت میں کبر و ریا کا جذبہ عبادت کی روح کو ختم کر دیتا ہے اسی طرح علم کے حاصل کرنے کا مقصد بھی رضائے الٰہی ہونا چاہیئے۔

من طلب العلم ليباهي به العلماء ويماري به السفهاء ويصرف وجوه الناس اليه ويقول: أنا رئيسكم فليتبوأ مقعده من النار

"جس نے علم اس لیے حاصل کیا کہ اس سے علماء کے درمیان اپنی بڑائی جتائے یا ناواقفوں کے درمیان اپنا سکہ جمائے اور لوگوں کو اپنی طرف مائل کرے کہ "میں تم میں بڑا ہوں" تو ایسے شخص کو چاہیے کہ جہنم میں اپنا ٹھکانہ تلاش کر رکھے۔"

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابۂ کرام کو ترغیب دی کہ "لکھنا" سیکھیں، غزوۂ بدر میں بعض قیدیوں کا فدیہ یہ مقرر کیا گیا کہ مدینہ منورہ کے دس بچوں کو لکھنا سکھا دیں۔

علم کے لیے مرد و عورت کی کوئی تخصیص نہیں کی گئی، پہلی حدیث جو نقل کی گئی اس میں وضاحت ہے کہ علم کا حصول ہر مرد و عورت کا فریضہ ہے۔ ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے اہم مسائل احکام شریعت کو معلوم کرنے میں صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم رجوع کرتے تھے [۱] احکام شریعت سے صرف واقفیت

---

[۱] خذوا نصف دينكم من هذه الحميراء (یعنی دینی معلومات کا نصف حصہ اس گوری رنگت والی سے حاصل کرو۔ موضوع ہے: (الدرالمنیف فی الموضوع والضعیف تحقیق عبد الفتاح ابو غدہ)

ا نہیں بلکہ اہم مسائل میں قرآن کریم سے استدلال ی بعض خواتین سے ثابت ہے۔

حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ ایک بار نبر پر خطبہ دے رہے تھے، اس زمانہ میں بعض وگ اپنی بیٹیوں کے مہر زیادہ مانگتے تھے حضرت مر رضی اللہ عنہ نے تجویز کے طور پر فرمایا کہ مہر کے عیّن میں امہات المومنین کا اسوہ اختیار کرنا چاہیئے ایک خاتون نے اعتراض کیا اور کہا کہ یہ پابندی ازروئے قرآن درست نہیں ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وَآتَيْتُمْ إِحْدَاهُنَّ قِنطَارًا فَلَا تَأْخُذُوا مِنْهُ شَيْئًا۔[۱]

"اور پہلی عورت کو بہت سا مال دے چکے ہو تو اس میں سے کچھ مت لینا"

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا:

أَصَابَتْ امْرَأَةٌ وَأَخْطَأَ عُمَرُ[۲]

"عورت نے ٹھیک بات کہی عمر سے خطا ہوئی"

استاذ احمد امین "فجر الاسلام" میں لکھتے ہیں:

اسلام نے مندرجہ ذیل تین اسباب کی بنا پر علمی سرگرمیوں کو آگے بڑھایا۔

اسلام کی تبلیغ کے لیے پڑھے لکھے لوگوں کی ضرورت تھی، اس لیے قدرتی بات تھی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فکر لاحق ہوئی کہ لوگ حصول علم کی طرف متوجہ ہوں۔

دوسرے یہ کہ قرآن کریم میں جو سابقہ امتوں کے واقعات بیان کئے گئے ہیں ان کو سمجھنے اور مزید معلومات حاصل کرنے کے لیے ضروری تھا کہ لوگ پڑھنا سیکھیں تاکہ اسرائیلی روایات کا مطالعہ کر سکیں۔

---

[۱] سورۂ نساء: ۲۰ [۲] تاریخ اسلام (حسن ابراہیم حسن) ج ۱، قاہرہ ۱۹۶۴ء ص ۴۶۴

اور سب سے اہم سبب یہ تھا کہ قرآن کی تعلیم نے ان کے اندر غور و فکر کا مادہ پیدا کیا۔ ان کو دعوت دی کہ وہ آسمان، زمین، چاند، ستاروں، صبح شام کی تبدیلی، لیل و نہار کی گردش ہواؤں کے چلنے، پودوں کے اگنے، پرندوں کے اڑنے پر غور کریں اور سوچیں کہ یہ سب کچھ خود بخود بلا ارادہ و مشیت عمل میں نہیں آرہا ہے۔ قرآن کریم نے ان کی فکر و نظر کو مدعو کیا کہ وہ ان امور پر غور کریں۔

"أَوَلَمْ يَنظُرُوا فِي مَلَكُوتِ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَمَا خَلَقَ اللَّهُ مِن شَيْءٍ"[۱]

"کیا انھوں نے آسمان اور زمین کی بادشاہت میں اور جو چیزیں خدا نے پیدا کی ہیں ان پر نظر نہیں کی؟"

اسلام کے ابتدائی زمانہ میں مسلمانوں کی توجہ صرف دینی علوم کی طرف تھی، دینی علوم سے مقصود وہ آیات واحادیث ہیں جن کی شرح و تفسیر ایک دوسرے سے نقل کرتے رہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے شمائل، تاریخ غزوات (مغازی) کو قلم بند کرنے کا ذوق عام تھا۔ اس کے بعد جب مسلمانوں کی حدود سلطنت میں توسیع ہوئی تو طب یونانی فلسفہ و منطق، ریاضیات، علم الفلک سے مسلمانوں کی دلچسپی ہوئی۔

[۱] سورۂ الاعراف: ۱۸۵

## دعائے مغفرت

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی دامت برکاتہم اور اپنے اساتذہ سے گہرا تعلق رکھنے والے ندوہ و ندویوں کے قدرداں مولوی محمد ابراہیم ندوی (ممبئی) کے چچا زاد بھائی محمد مصطفیٰ صاحب جو ندوۃ العلماء کے معاون و ہمدرد بھی تھے۔ ۱۲ نومبر ۱۹۹۹ء کو تریسٹھ سال کی عمر میں انتقال فرما گئے۔ إِنَّا لِلَّهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ۔

قارئین کرام سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے ادارہ پسماندگان سے تعزیت کرتا ہے۔

طبقات الامم کے مؤلف قاضی صاعد بن احمد الطلیطلی لکھتے ہیں:

ابتدا میں مسلمانوں کی کاوش علمی کا محور قرآن و حدیث تھا یا سیرت نبوی۔ ہاں ایک علم طب بھی ضرور تھا جو خال خال عرب جانتے تھے چونکہ اس علم کی ضرورت انسان کو ہمیشہ اور ہر جگہ رہتی ہے۔ اور چونکہ اسلام نے اس کا انکار نہیں کیا بلکہ ترغیب دی۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ایک اثر مروی ہے، آپ نے فرمایا:

"یا عباد اللہ تداووا فان اللہ عز وجل لم یضع داءً الا وضع لہ دواءً الا واحداً وھو الھرم"

(اللہ کے بندو! دوا علاج کرتے رہو۔ کوئی مرض اللہ نے ایسا پیدا نہیں کیا ہے جس کا علاج بھی پیدا نہ کیا ہو۔ ہاں بڑھاپے کے سوا (یعنی اس کا کوئی علاج نہیں ہے۔)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو تعلیم کا اس درجہ اہتمام تھا کہ مدینہ منورہ کے باہر بھی آپ جزیرۂ عرب کے مختلف علاقوں میں ایسے معلمین کو بھیجتے جو لوگوں کو قرآن پڑھنے کی تعلیم دیا کرتے تھے۔

اسلامی فتوحات کے بعد صحابہ و تابعین صرف تعلیم کی غرض سے مختلف شہروں میں جا کر قیام کرتے اور لوگوں کو لکھنا پڑھنا سکھاتے۔ قرآن کریم کی تلاوت کا طریقہ اور احکام شریعت بتایا کرتے تھے۔ (جاری)

## ایک مطالعہ

# میرِ کارواں

## از: مولانا عبداللہ عباس ندوی

پروفیسر وصی احمد صدیقی

یہ حقیر مضمون نگار جب مولانا عبداللہ عباس صاحب ندوی کی اس بے مثال تصنیف پر اپنے احساسات کو لکھنے چلا تو سوچ میں مبتلا ہوگیا کہ اس کتاب کے مندرجات کی تعریف کرے یا مصنف کتاب کے حسنِ تحریر کی داد دے یا صاحب کتاب کی عظمت کو خراجِ عقیدت پیش کرے۔ اس نظم و نثر مرتب کا حق ادا کرنے سے اپنے کو قاصر پاتا ہے مگر انگریزی کے محاورہ کے بمصداق جہاں عقلمند پیر رکھنے سے گھبراتے ہیں وہاں نادان گھس پڑتے ہیں وہ اس تحریر کے ساتھ تعمیر حیات کے قارئین کے سامنے حاضر ہے۔

ہمارے مولانا عبداللہ عباس صاحب علمی اور دینی حلقوں کی ایک بڑی معروف شخصیت ہیں۔ ان کا تعارف تو ایسا ہی ہے جیسے کوئی سورج کو چراغ دکھا رہا ہو۔ زبردست عالم۔ بہترین مصنف۔ انھیں زبان و ادب کے میدان کا شہسوار کہوں یا علوم دینیہ کے آسمان کا سورج۔ یہ استعارہ ذہن آگیا ہے مگر الفاظ کے سلسلے میں اس لکھنے والے کی کم مائیگی اس کا عذر ہے۔

ایک مصور اپنے کینوس پر کسی شخص یا کسی منظر کی خاکہ کشی کرتا ہے۔ فاضل مصنف نے افکار، جذبات اور واقعات کی ایک مصور کی طرح خاکہ کشی کی ہے۔ یہ تصنیف بیانیہ ہے مگر اس میں لذت مصنف کی خوش بیانی قوت سے پیدا ہوئی ہے اور اس کو فلسفہ، تاریخ اور عام سوانح نگاری پر مضمون کے حساب سے ترجیح ہے۔ اس میں زندہ انسانوں کے افکار اور جذبات بیان ہوئے ہیں اور حسن بیان نے اسے اس نمونہ کی دوسری کتابوں سے مافوق کر دیا ہے۔ مصنف خو اپنے بیان سے حظ اٹھا رہا ہے۔ اس کتاب کے پڑھنے والے کے سامنے منزل کی کشش بھی ہے اور رستہ کی دلچسپیاں بھی۔ یہ مسلسل طور پر جاذب توجہ ہے اور اس کے ایک حصہ سے جو لطف ملتا ہے وہ مجموعی طور پر ملتا ہے یہاں جیتے جاگتے انسان ملتے ہیں۔ جہاں کہیں ملت کے حال پر مصنف کے آنسو بہے ہیں وہ فرشتہ کے آنسو نہیں بلکہ ایک درد مند دل کے انسان کے آنسو ہیں۔ ایک ایسا انسان جسے عام لوگوں سے زیادہ فطرتِ انسانی کا علم ہے۔ اور جس کی روح میں ہمہ گیری اور وسعت ہے۔

مصنف نے اپنے ممدوح کی ذات کو ایک پاک سیرت، ایک مبارک شخصیت۔ ایک پر جمال ہیئت اور ایک شاندار تاریخ سے روشن کر کے مجسم کیا ہے۔

سوانح نگار اگر وہ مؤرخ بھی ہو اس کے سامنے بہت سی دقتیں ہوتی ہیں۔ مصنف کتاب نے ان دقتوں کی طرف واضح اشارے کئے ہیں اور کتاب کو سوانح عمری کہنے سے گریز کیا ہے مگر جانتے ہیں کہ ایسا سزاوار مدح اور کون ممدوح ہوگا۔ بین السطور میں لکھا ہوا ہے کہ لاکھ منزل کی کشش ہو خدا کرے وہ کبھی نہ آئے۔ یہ قافلۂ نو بہار جرس غنچہ کی صدا پر چلتا ہی رہے۔ میر کارواں نے جو رختِ سفر ساتھ لیا ہے وہ پھول جھڑنے والی زبان ہے۔ موتی بکھیرنے والا قلم ہے۔ دلوں کو بدلنے والی نگاہ ہے اور ایک ایسی روح ہے جو علم و عشق کا مرکز بھی ہے اور محیط بھی ہے۔ یہ روح وہ پیغام دے رہی ہے جس سے ہدایت کی تخلیق ہوتی ہے اور جو تعلیم اور عمل کا ذریعہ ہے۔ ملت نے مفکر اسلام کا خطاب یہ دیکھ کر دیا ہے کہ اس قافلہ سالار کی ذات زندگی اور مذہب کی تمام کیفیتوں کی آئینہ دار ہے اور ایک سرمدی نغمہ اس سے ابل رہا ہے۔ اقبال نے آسماں ڈوبے ہوئے تاروں کے ماتم سے روکا ہے۔ حضرت مولانا اس بات سے متفق نظر نہیں آتے۔ رات کے اندھیرے میں پرانے راہبر انھیں تاروں سے راہ متعین کرتے تھے اور کبھی بھٹکتے نہ تھے۔ تاریخ دعوت و عزیمت اور پرانے چراغ ان ہی چاند تاروں کے ذکر سے مملو ہے۔ ان کا ماتم نہیں بلکہ ان کی یاد ہے۔ ان کتابوں کو ہاتھ میں لینا بالکل ایسا ہی ہے جیسے کسی خدا رسیدہ بزرگ کے خانقاہ پر دستک دی جا رہی ہے۔ اب دروازہ کھلے گا اور وہاں داخلہ ہوگا جہاں عالمِ مثال سے براہِ راست تعلق ملے گا وہ سکون محسوس ہوگا جو ربودگی سے ملتا ہے۔ دل کے تار مرتعش ہوں گے اور ایک خاموش موسیقی سنائی دے گی۔

مصنف کتاب جناب مولانا عبداللہ عباس صاحب نے ایک بات بڑی دلچسپ لکھی ہے کہ وہ اس اندیشہ میں مبتلا رہے ہیں کہ لفظ "میں" کے مسلسل استعمال سے کہیں پڑھنے والا یہ فیصلہ نہ کرے کہ نقوشِ سوانح حضرت مولانا کے ہیں یا مصنف کا اپنا بیانِ حسنِ طبیعت ہے۔ مولانا کا یہ اندیشہ بجا نہیں۔ جب داستان گو خود داستان میں شامل ہو تو وہ کیا کرے "میں" کا استعمال تو ہوگا ہی۔ اس "میں" کے استعمال میں جو اخلاص اور للہیت ہے وہ اس اندیشہ کو رد کرتا ہے۔ یوں بھی اچھے ذوق کا آدمی اپنی تعریف یا ایسے واقعہ کا بیان جس میں اس کے لئے داد کا پہلو نکلتا ہو خود کیوں کرے گا۔ یہ تو صرف پیغمبروں کی شان ہے کہ

انھیں اپنی پیغمبری کا اعلان کرنا ہوتا ہے۔ ولی کو بھی اپنی ولایت چھپانی پڑتی ہے اور مولانا تو بقول شاعر "ولی پوشیدہ اور عالم کھلا" کے مصداق ہیں۔

یہ حقیر مضمون نگار اکثر اس بات پر غور کرکے حیرت زدہ رہ جاتا ہے کہ حضرت مولانا کے معاملہ میں قانونِ ارتقاء کیوں ختم ہوگیا۔ ہر مصنف کی تصنیفات درجہ بدرجہ ترقی کرتی ہیں نقشِ ثانی ہمیشہ نقشِ اوّل سے بہتر ہوتا ہے مگر حضرت مولانا نے وہ مبارک اور مسعود کتاب سیرت سید احمد شہیدؒ ۲۳ برس کی عمر میں لکھی جس کے متعلق حضرت مولانا منظور احمد نعمانیؒ نے یہ بات لکھی کہ اس کو پڑھ کر اپنے اندر ایک آگ سی بھڑک اٹھی۔ اس جذبہ کو جانے دیجئے جو پڑھنے والے کے دل میں یہ کتاب پیدا کرتی ہے، یہ ریسرچ اور تحقیق کے اعلیٰ ترین کسوٹی پر پوری اترتی ہے کیونکہ زبردست عقیدت رکھنے کے باوجود حضرت مولانا نے توازن اور احتیاط کا دامن کہیں نہیں چھوڑا۔ پھر تیس برس کی عمر میں ماذا خسر العالم لکھی جس نے عرب دنیا میں ایک ہلچل مچا دی اور اس کی مقبولیت نے عند اللہ اور عند الناس کے عروج پر حضرت مولانا کو پہونچا دیا اور خود ان کے قول کے مطابق عرب دنیا میں حضرت مولانا کی یہ وزیٹنگ کارڈ بن گئی۔ شرقِ اوسط کی ڈائری میں حضرت مولانا نے وہ دلچسپ واقعہ لکھا ہے جس میں ایک سفیر نے حضرت مولانا کو بحیثیت مصنف جانے بغیر ان سے اس کتاب کی تعریف کی۔ یہ واقعہ ہے کہ ابن خلدون کا فلسفہ تاریخ پر مشہور مقدمہ جس نے یورپ کو حیرت میں مبتلا کر دیا تھا اس کتاب کے آگے گرد ہے۔

پھر تاریخ دعوت وعزیمت کی سیریز سامنے آئی جس میں حضرت مولانا اپنی ملت کے روحانی وارثوں کے نام اور کام کو ایک لوح سیمیں پر ثبت کیا ہے۔ بقول ایک قاری کے "یہ وہ انگارے تھے جو بجھے نہ تھے مگر تاریخ کے خاکستر میں دب گئے تھے"۔ انھیں حضرت مولانا نے کرید کرید کر نکالا اور پھونک پھونک پھر روشن کیا۔ یہ وہ سیریز ہے جس کے حوالے سے لوگ سند اعتبار حاصل کرتے ہیں۔

کاروانِ مدینہ حضرت مولانا کی مختلف تحریروں اور سیرت پر مضامین کا مجموعہ ہے۔ ان مضامین کے تاریخ کا تعین نہیں ہوسکتا۔ اقبال کا یہ شعر پوری طرح اس کتاب پر منطبق ہے۔

سپاہِ تازہ برانگیزم از ولایتِ عشق
کہ در حرم خطر از بغاوتِ خرد است

ایسے ہی حضرت مولانا کی بے مثال کتابیں سامنے آتی گئیں۔ نبی رحمت، المرتضیٰ، پرانے چراغ وغیرہ وغیرہ۔ جو نہ معلوم کتنی زبانوں میں ترجمہ ہوئیں اور نہ معلوم کتنے اڈیشن اجازت سے یا بے اجازت نکلے۔

میں ذرا بھٹک گیا مجھے تو کتاب میر کارواں پر اپنے احساسات لکھنے تھے یہ الگ سے بات کیوں شروع کردی۔ خیر پھر صحیح ڈگر پر آگیا۔

مولانا نے اپنے ممدوح کو بزرگانِ سلف میں سے کسی کا قائم مقام یا مثنیٰ قرار نہیں دیا ہے۔ مولانا کی شخصیت اپنی جگہ منفرد ہے۔ انھوں نے مسلمانوں کے اہم مسائل پر توجہ کی۔ وطنیت اور حدود اور ثغور سے بالکل الگ۔ قومیت عربیہ کی اصل حقیقت کو پہچانا اور اس کے خلاف نعرۂ جہاد بلند کیا۔

ملک کے اندر الجھے ہوئے سیاسی مسائل ہیں لیکن مولانا اس میں کبھی نہیں الجھے۔ کسی پارٹی کی سفارش نہیں کی اور مسلمانوں کی منزلِ مقصود نہیں بتایا مختلف جماعتوں سے درخواست کی کہ خونِ مسلم کو ارزانی سے بچائیے۔ علی گڈھ مسلم یونیورسٹی کے تشخص کو مٹانے کی سازش کے خلاف مردانہ وار کھڑے ہوگئے اسلام پرسنل لا کی حفاظت کے لئے زبردست جد وجہد کی۔ بندے ماترم جیسے مشرکانہ ترانے کے متعلق کہا کہ یہ حرام ہے اور صاف صاف کہہ دیا کہ اگر حکومت نے مجبور کیا تو ہم مسلمانوں کو مشورہ دیں گے کہ وہ اپنے بچوں کو اسکولوں سے نکال لیں۔ یہ حضرت مولانا کی شخصیت تھی جس کے زیر اثر گورنمنٹ جھک گئی اور مسلمان بچے اس مشرکانہ عمل سے محفوظ رہے۔

بیرونِ ہند میں حضرت مولانا کی جو مقبولیت ہے اس سے سب واقف ہیں۔ ایک مرتبہ اس راقم نے ایک محفل میں کہا تھا کہ ایسا لگتا ہے کہ حضرت مولانا کی مقبولیت بیرونِ ہند سے ہند میں درآمد ہوئی ہے۔ لوگ اس پر راضی نہیں ہوئے بلکہ کچھ خفا بھی ہوئے لیکن میں نے اپنی رائے نہیں بدلی گو اسے دہرایا نہیں۔

مولانا عبد اللہ عباس صاحب نے بالکل صحیح لکھا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے حضرت مولانا کو جو عزت وتوقیر عطا فرمائی ہے وہ کسی جماعت۔ درسگاہ یا ادارے قومی یا بین الاقوامی کے صدر یا رکن ہونے کی وجہ سے نہیں بلکہ خود آپ کی ذاتی شخصیت نے ان تنظیموں کو فائدہ پہونچایا اور ان کی عزت بڑھائی۔ رابطہ عالم اسلامی کی سالانہ نشست میں ایک سال مولانا شریک نہ تھے تو اس کے سکریٹری جنرل نے کہا کہ مجلس پھیکی معلوم ہو رہی ہے، دوسرے سربراہ نے کہا کہ اگر شیخ ایک گھنٹہ کے لئے بھی سشن میں شریک ہو جائیں تو اس سشن کی عزت بڑھ جائے بہرحال دیکھنے کی بات یہ ہے کہ ایک طرف آکسفورڈ۔ پھر ادھر خلیج عرب کی ریاست دوبئی اور شرقِ بعید کی ریاست برونائی گویا دنیا کے طول وعرض میں اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو ایک ایسی شخصیت دی جو سب کے لیے باعث افتخار ہے۔

مولانا عبد اللہ عباس صاحب نے حضرت مولانا کی زندگی کے ہر پہلو کو لیا ہے۔

کتاب کی ابتدا شکر واعتراف، عرضِ ناشر اور تقریبِ سخن سے ہے۔ مولانا کی لکھی ہوئی تو پوری کتاب ہے مگر ڈاکٹر محسن عثمانی نے جو چند صفحے تحریر کئے ہیں انھیں بھی کتاب کے بہترین صفحوں میں گنا جاسکتا ہے

کتاب دل کی تفسیر انھوں نے بھی کی ہے گو تفسیر کبیر نہیں ہے۔ ذکر حضرت مولانا کا اور بیان مولانا عبداللہ عباس صاحب کا۔ یہ کتاب اور راز دانوں کے لئے باعث رشک ہو سکتی ہے۔

مولانا عبداللہ عباس صاحب ۵۲ سال سے حضرت مولانا سے وابستہ ہیں اور بقول ان کے سفر و حضر، خلوت و جلوت رنج و راحت کے لمحات بہت نزدیک سے دیکھے ہیں۔ نجی گفتگو بھی سنی ہے اور مجمع عام کا خطاب بھی۔ نشاط و انبساط کے لمحے بھی دیکھے ہیں اور تکدر اور انقباض کی ساعتیں بھی۔ بری بحری اور فضائی سفروں میں رفاقت کا شرف بھی حاصل رہا ہے۔ تین سال تک شاگردی کا شرف بھی حاصل رہا اور ایک مرتبہ شاگرد ہمیشہ شاگرد کے عکت اصول پر کاربند رہے ہیں اور ندوہ کی اس عطا کردہ نعمت پر شکر ادا کرتے ہیں کہ انھوں نے اسلاف کے نام صالح طریق کار اور عصر جدید میں جو بھی خیر ہے اس کو ساتھ لیکر چلے ہیں۔ اس کتاب میں حضرت مولانا کی شخصیت و محبوبیت انداز تحریر، اسلوب تقریر، مرکزی خیال، فکری رجحان علمی اور ادبی ذوق اور طرز تحقیق کا پورا بیان ہے۔

اس سیت ساز گھرانہ کا بیان ہے جس کے حضرت مولانا ایک فرد ہیں۔ دینی عقلیت کے مظاہر ہیں۔ جذب و انجذاب کی داستان ہے۔ خلق سے تعلق خالق کی رضا کے لئے ہے، اس کی وضاحت کی ہے۔ پھر معمولات کا ذکر ہے۔ حضرت مولانا کا طرز تدریس خاص طور پر مطالعہ قرآن کریم کی روشنی میں اس کا بے حد تفصیل سے بیان ہے اور نکتہ آفرینی کے دہنی ذوق پر نگاہ ڈالی ہے۔ عربی تحریر و تقریر کی دل آویزی کے سلسلے میں ایک بڑا لمبا گوشہ قلموں کا ذکر۔ مدرسہ کیا ہے اس کا سیر حاصل بیان عالم عربی سے تعلق۔

غرض مولانا عبداللہ عباس صاحب نے اپنی کتاب میں ہر کجا گرمی نگرم انجمنے ساختہ اند کو صحیح

(بقیہ ص ۳۵ پر)

# الوداع اے ندوۃ العلماء عزیز از جان من

دارالعلوم ندوۃ العلماء میں حسب معمول امسال بھی ۱۳ر نومبر ۱۹۹۹ء کو فضیلت اول کے طلباء نے فارغ ہونے والے فضیلت دوم کے طلباء کے اکرام میں الوداعی جلسہ منعقد کیا۔ اس موقع پر فارغ ہونے والے طلباء نے اپنے تأثرات کا اظہار کیا۔ جلسہ میں مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی، مولانا عبداللہ عباس ندوی مولانا سعید الرحمن اعظمی ندوی، مفتی محمد ظہور ندوی کے علاوہ اساتذہ و طلباء نے شرکت کی۔ اس موقع پر رخصت ہونے والے طلباء نے حسب ذیل الوداعی نظم پیش کی جو ہدیۂ ناظرین ہے۔ (ادارہ)

نتیجۂ فکر: خالد سیف اللہ ندوی۔ — پیش کردہ: شکیل احمد ندوی

الوداع اے ندوۃ العلماء عزیز از جان من
الوداع اے بوستاں جس پر فدا ہے جان وتن

الوداع اے میرے پیارے دوستو اے جان جاں — الوداع اے ناظم اعلیٰ امیر کارواں
الوداع شمع فروزاں، محترم استادگاں — الوداع اے مخزن علم وادب کے پاسباں
الوداع گل ہائے رنگا رنگ کے پیارے چمن — الوداع اے ندوۃ العلماء عزیز از جان من
مادر علمی سے ہے ہم کو بچھڑ جانے کا غم — ہر در و دیوار کو تکتے ہیں ہم با چشم نم،
پڑتے ہیں ہر رہ گزر پر آج رک رک کر قدم — یہ فضا بدلی ہوئی ہے یا کہ کچھ بدلے ہیں ہم
سوچ کر شاید کہاں پائیں گے ایسی انجمن — الوداع اے ندوۃ العلماء عزیز از جان من
یہ جہاں یہ پر فضا ماحول یہ رعنائیاں — رونق شبلی کتب خانہ یہ بزم آرائیاں
بیج دنیا گونجتی ہے جس جگہ دلکش اذاں — اس جہاں کو چھوڑ کر پہونچیں نہ جانے ہم کہاں
آنے والا دن نہ لائے ساتھ میں رنج و محن — الوداع اے ندوۃ العلماء عزیز از جان من
چھوڑ کر ایسی بہاروں کو چلے جائیں گے ہم — پھر کہیں ایسا سکوں شاید نہیں پائیں گے ہم
یاد میں اس بوستاں کی جب کبھی کھو جائیں گے ہم — صبر کی تلقین سے قابو میں دل لائیں گے ہم
یاد رفتہ سے ہی بہلائیں گے ہم سب اپنے من — الوداع اے ندوۃ العلماء عزیز از جان من
جاتے جاتے دل سے نکلی ہے ہمارے یہ دعا — گلستان ندوہ کو سرسبز ہی رکھے خدا
مخزن علم و ہنر سے دور ہو ہر اک بلا — مہرباں ہر طرح سے ہی سدا رب العلیٰ
ہو یہ بس راہ ترقی پر ہمیشہ گامزن — الوداع اے ندوۃ العلماء عزیز از جان من
عین ممکن ہے کہ ہم سے ہو گئی ہوں غلطیاں — آج کے بچھڑے نہ جانے پھر ملیں ہم سب کہاں
معاف کر دیں سارے طلباء اور سب استادگاں — چاہتے ہیں آپ سے یہ ہو نہ کوئی بدگماں
بعد جانے کے دل میں ہو کبھی کوئی چبھن — الوداع اے ندوۃ العلماء عزیز از جان من
اپنے استادوں کا کرتے ہیں ادا ہم شکریا — جن کی کوشش سے ہی ان ذروں نے پائی ہے ضیا
فضل رب سے التفات بوالحسن نے یہ کیا — گوہر مقصود سے دامن ہمارا بھر دیا

ہے دعا، اچھی صحت دے ان کو رب ذوالمنن
الوداع اے ندوۃ العلماء عزیز از جان من

# آپ کی کوشش کبھی رائیگاں نہیں جائیگی

## دینی تعلیمی کونسل کا اجلاس مولانا علی میاں کی زیر صدارت

## ختم ہونیوالی صدی میں کاموں کا احتساب اور آئندہ صدی کا لائحہ عمل طے ہوا

رپورٹ:- حسین امین

دینی تعلیمی کونسل نے اپنے صدر مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کی زیر صدارت اس صدی کے آخری جلسے میں جہاں اس بات پر مسرت کا اظہار کیا کہ مولانا کی زیر قیادت کونسل نے متعدد کامیابیاں حاصل کیں اور ہندوستان سے لے کر امریکہ تک میڈیا نے دینی تعلیم سے متعلق مسائل کو مثبت انداز میں پیش کیا وہیں یہ بھی انتباہ دیا کہ مسائل ختم نہیں ہوئے ہیں اور ہم ان اثرات سے مکمل طور پر محفوظ نہیں ہیں جو خاص نظریے اور کلچر و عقیدے کے فروغ سے متعلق ہیں اور جن کو پیدا کرنے میں خود حکومت ملوث ہے۔

کونسل کے جلسے میں جو دار العلوم ندوۃ العلماء کے سلیمانیہ ہال میں ۱۲ر نومبر ۹۹ء کو ہوا۔ مولانا علی میاں نے نہ صرف شرکت کی بلکہ اجلاس سے خطاب کرتے ہوئے اراکین کونسل کو مبارکباد دی کہ انھوں نے اکثر معاملات میں احتجاج کیا اور کامیابی حاصل کی اور کہا کہ آپ کی کوشش کبھی رائیگاں نہیں جائے گی۔ مولانا علی میاں نے مسلمان بچوں کی ان کی مادری زبان میں دینی تعلیم کو مذہبی فریضہ قرار دیا اور کہا کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے نبی آخر الزماں پر "اقرأ" کی سورہ کے ذریعہ خطاب کیا جو امی تھے۔ اس لئے آپ کی امت کو ہر جگہ ہر زمانے میں صحیح عقیدے پر قائم رکھنے کے لئے دینی تعلیم پر توجہ ضروری ہے۔ ہندوستان میں بھی اس ضرورت کا احساس کیا گیا ہے۔ مولانا علی میاں خاصی دیر تک جلسے میں بیٹھے اور کونسل کے سکریٹری ڈاکٹر مسعود الحسن عثمانی کی پیش کردہ سابقہ کارروائی کی رپورٹ کی توثیق کے لئے دستخط کرنے اور جنرل سکریٹری ڈاکٹر محمد اشتیاق حسین قریشی کی زبانی رپورٹ سننے کے بعد ندوہ کے مہمان خانے چلے گئے اور تب ان کی جانشینی مولانا محمد شفیع مونس نے کی جو مولانا رفیق قاسمی کے ہمراہ دہلی سے تشریف لائے تھے اور مولانا مونس نے بچوں کی ابتدائی تعلیم پر خاص توجہ دینے پر زور دیتے ہوئے یہ بھی کہا کہ عائلی قوانین اور بچوں کی تعلیم میں "آپ اور برادران وطن کے خیالات میں بہت فرق ہے"۔

ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی نے جو کونسل کے جنرل سکریٹری ہیں اپنی رپورٹ زبانی پیش کی اور اس کا اختتام ان حوصلہ افزا الفاظ پر کیا کہ اگر حقیقت پسندی ہے تو کوئی آپ سے کچھ نہیں چھین سکتا، جمہوریت بہرحال جمہوریت ہے۔ اخلاقی طاقت، ایمان اور کردار کو کامیابی کی ضمانت قرار دیا۔ انھوں نے تنظیم کو مضبوط اور خود کفیل بنانے کی ضرورت پر زور دیا۔

ڈاکٹر صاحب نے حکومت کے ان احکامات کو پڑھ کر سنایا جو سنسکرت کو لازمی قرار دینے، وندے ماترم لازمی کرنے، اسکول کو آشرم کی شکل دینے، بھوجن منتر وغیرہ سے متعلق تھے اور جس کا نوٹس کونسل نے لیا اور پھر مولانا علی میاں نے اپنا بیان دیا جس کے بعد بھارت ماتا کی پوجا وغیرہ کا حکم واپس لیا گیا۔ اس کامیابی پر ہم نے بہرحال کوئی جشن نہیں منایا۔ یہ پہلا موقع تھا جب ایک دھماکہ ہوا اور انگریزی میڈیا جو مسلمانوں کی خبر چھاپنے سے پرہیز کرتا تھا۔ ٹی وی یہاں تک کہ وائس آف امریکہ نے مثبت رویہ اختیار کیا یہ بہت اہم واقعہ تھا۔ لیکن ہمیں اپنے کو محفوظ نہیں سمجھنا چاہئے، انھوں نے یاد دلایا کہ علمی اداروں کو آئی ایس آئی کا اڈہ بتایا جاتا ہے۔ ڈاکٹر صاحب نے کہا کہ مسئلہ کسی فرد کا نہیں اجتماعی ہے اس لئے سب کو مل کر کام کرنا چاہئے۔ کونسل کا مزاج کبھی جارحانہ نہیں رہا ہے اگر اپنی بات آئینی اور مضبوط بنیاد پر کہی جائے اور اگر پیچھے کوئی طاقت ہو قانونی اور اخلاقی نوعیت کی تو اور مضبوطی آئے گی۔ اس ملک میں مقامی اداروں کو ساتھ لے کر چلنا ضروری ہے ورنہ مشکل ہوگی انھوں نے کہا کہ ہماری ذمہ داری ہے کہ حکومت، میڈیا اور برادران وطن کو بتائیں کہ مدرسہ کیا ہے؟ دار العلوم کیا ہے؟ مکتب کیا ہے اور اسکول کیا ہے؟ تاکہ بدگمانیاں دور ہوں۔ ہماری مطبوعات بھی سب کو لینا چاہئے۔

ڈاکٹر قریشی نے ملائم سنگھ یادو حکومت میں اردو اساتذہ کے تقرر اور اردو مترجمین کے تقرر کا ذکر کیا اور یہ بھی بتایا کہ اس وقت کی حکومت کی دلچسپی کی وجہ سے مسٹر سید حامد کی زیر صدارت مائنارٹیز ایسوسی ایشن کی کوشش کے نتیجے میں ۶ سو اداروں کو اقلیتی تسلیم کیا گیا لیکن موجودہ حکومت میں ڈھائی ہزار درخواستیں پڑی ہیں۔

حبیب اللہ اعظمی صاحب نے حکومت کی تعلیمی پالیسی پر روشنی ڈالی جو ایک مخصوص کلچر، مذہب اور زبان اور نظریات کو مسلط کرتی ہے۔ پرائمری اسکولوں کو پنچایتوں کے تحت کر دیا گیا ہے جس سے تعلیمی معیار گرے گا اور تعلیم میں سیاست داخل ہوگی۔ انھوں نے بتایا کہ اسکولوں میں "شکشا متر" کا عہدہ قائم کیا

جارہا ہے جو مخصوص مذہب کو مسلط کریں گے۔

کونسل کے سکریٹری ڈاکٹر مسعود الحسن عثمانی نے جو کارروائی چلا رہے تھے دینی تعلیمی تحریک پر روشنی ڈالی جس کے بانی قاضی عدیل عباسی صاحب ایڈوکیٹ تھے۔ انھوں نے بتایا کہ یہ قاضی صاحب تھے جنھوں نے اس شرط کو پورا کرنے کے لئے کہ جس جگہ دس بچے ہوں گے وہاں اردو ٹیچر رکھا جائے گا تین سو بچوں کا ایک جلوس انسپکٹر آف اسکولس کے دفتر پہنچا جسے دیکھ کر وہ دنگ رہ گئے۔ اس طرح ارباب اقتدار میں یہ دبی ہوئی خوشی فکر میں بدل گئی کہ دس بچوں کی شرط کون پوری کرے گا۔ انھوں نے ایک واقعہ یہ بھی بتایا کہ مولانا حفظ الرحمن نے قاضی صاحب سے سوال کیا تھا کہ دینی تعلیم کی اتنی بڑی تحریک کے لئے سرمایہ کہاں سے آئے گا تو قاضی صاحب نے چٹکی کے نظام سے تحریک چلا کر ان کو حیرت زدہ کر دیا تھا انھوں نے اس تحریک میں مولانا علی میاں کی دلچسپی اور سرگرمی کا ذکر کیا کہ کس طرح وہ تحریک کے لئے سفر کرتے تھے۔ اور اس کی صعوبتیں برداشت کرتے تھے۔ انھوں نے بتایا کہ اس جلسے کا ایجنڈا اس بات کو نظر میں رکھ کر تیار کیا گیا ہے کہ نئی صدی میں داخل ہوتے وقت رخصت ہونے والی صدی میں اپنی کارکردگی کا جائزہ لیں اور اپنا احتساب کریں۔ انھوں نے کہا کہ ہماری کوشش ہے کہ پرائمری درجات میں بچے مادری زبان میں پڑھیں اور وہ عقیدۂ توحید پر قائم رہیں انھوں نے قرارداد پیش کرتے ہوئے سب سے پہلے قرارداد مولانا علی میاں سے متعلق پیش کی جس میں ان کی سرپرستی اور رہنمائی میں مسلمانوں کے مسائل حل کرنے کی تحریکیں چلیں اور کامیابی بھی ہوئی۔ مولانا کو خراج تحسین پیش کرتے ہوئے صحت کاملہ کی دعا کی گئی ان تمام لوگوں کا شکریہ بھی ادا کیا گیا جنھوں نے بندے ماترم کے حکم پر عمل نہ کرنے کے رویہ میں ساتھ دیا اور کہا کہ ہم اس ضمن میں ساتھ دینے والی تنظیموں اور مدارس کا بھی شکریہ ادا کرتے ہیں خاص طور سے ندوہ کا۔ قرارداد میں ملک کے دانشوروں سے اپیل کی گئی کہ ہر اس مہم کی مخالفت کی جائے جو ملک کے مفادات کو متاثر کرے، مسلم علماء سے اپیل کی گئی کہ مسلمانوں میں صحیح شعور پیدا کریں، نفرت کے ماحول کی مخالفت کریں اور آئی ایس آئی کے نام پر جو کچھ ہو رہا ہے اس کے بارے میں ارباب اختیار کو باخبر کریں تعلیمی اداروں سے اپیل کی گئی کہ تعلیم کو معیاری بنایا جائے، دینی تعلیمی تحریک کو فعال بنانے میں تعاون دیا جائے، علماء اور اراکین سے اپیل کی گئی کہ دینی تعلیمی کونسل کی شائع کردہ کتابوں کے جعلی نسخوں پر نظر رکھی جائے، یہ بات باعث تشویش ہے۔ حکومت سے مطالبہ کیا گیا کہ سرکاری طور پر منظور شدہ درسی کتابوں سے منافرت پھیلانے والے مواد کو خارج کیا جائے۔ ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی کو مجاز کیا گیا کہ سکریٹریوں کی تعداد تین سے بڑھا کر سات کرنے کے سلسلے میں اور یوپی کو چار ریجنوں میں تقسیم کرنے کی بابت لائحہ عمل تیار کریں۔

جلسے میں یوپی کے ممتاز وکیل عبدالمنان صاحب ایڈوکیٹ ہائی کورٹ نے پارلیمنٹ کے مشترکہ اجلاس میں صدر جمہوریہ ہند کے خطبے میں دستور پر نظر ثانی کرنے کے ارادے میں پنہاں اس خطرے سے آگاہ کیا کہ بنیادی حقوق سلب کرنے کے لئے آرٹیکل ۲۹، ۲۵ اور ۳۰ میں ترمیم کی جائے گی۔ اور کہا کہ اس ارادے کا سختی سے مقابلہ کرنا ہے۔ ہائی کورٹ کے ہی ایک ممتاز وکیل مسٹر ظفریاب جیلانی ایڈوکیٹ نے کہا کہ ہمیں خود درسی کتابوں کا جائزہ لینا چاہئے اور مختلف اسکولوں کے اساتذہ سے رابطہ رکھنا چاہئے تاکہ پتہ رہے کہ کتابوں میں کوئی قابل اعتراض مواد تو نہیں ہے۔ اس سلسلہ میں انھوں نے ایک کتاب کا ذکر کیا جس میں حضورؐ کی شان میں گستاخی ہوئی ہے انھوں نے عدالتی فیصلوں پر بھی نظر رکھنے کی ضرورت پر زور دیا تاکہ اگر کوئی فیصلہ اپنے خلاف ہوا ہو تو اس لحاظ سے عدالتی چارہ جوئی کی جاسکے۔ جلسے میں علی گڑھ کی ایک ممتاز شخصیت پروفیسر نفیس نے بتایا کہ کس طرح وہاں ارتداد کی ایک لہر چل پڑی تھی اور اس کا مقابلہ کیا گیا۔ یوپی کے کم سے کم آٹھ شہروں میں ارتداد کی لہر چل رہی ہے جس کا سبب مسیحی، قادیانی اور آریہ سماجی اسکول ہیں اور مسلم عوام کی دین سے دوری اور غربت ہے۔ بہرحال مسلمانوں کے اسکولوں کے سبب سے ہیں۔ بستی کے ارشد عباسی صاحب نے کہا کہ ان کی انجمن تعلیمات دین سے ۹۲ مدرسے ملحق ہیں۔ انھوں نے تعلیم میں ایک متوازی نظام کی ضرورت پر زور دیا کیونکہ حکومت کے محکمہ تعلیم کا نجی کرن ہونے والا ہے۔ شاہ جہاں پور کے محمد رضا نے کہا کہ سرکاری اسکولوں میں بچوں کو جو وظیفہ دیا جارہا ہے اس سے ہمارے مکتبوں کو نقصان پہونچ رہا ہے کیونکہ بچے وظیفے کی لالچ میں چلے جاتے ہیں۔ سعادت نگر کے اسحاق عثمانی صاحب نے تعلیمی معیار کے زوال پر تشویش ظاہر کی۔ مولانا رفیق قاسمی نے ٹیچروں کی تربیت پر زور دیا اور اس سلسلے میں ڈاکٹر قریشی نے کونسل کی سرگرمی کا ذکر کیا۔ مولانا قاسمی نے چاہا کہ مسلکی جھگڑا ختم ہو جو دینی تعلیم کی اسپرٹ کے خلاف ہے اور ضرورت ہے کہ میدان عمل میں اترا جائے، مختلف تنظیموں کا تعاون حاصل کیا جائے، انھوں نے تعلیم بالغان کی ضرورت پر بھی زور دیا اور اس پر تشویش ظاہر کی کہ آٹھ شہروں میں ارتداد کی لہر ہے، اجلاس سے خطاب اور شرکت کرنے والوں میں مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی، مولانا سعید الرحمن اعظمی ندوی، ڈاکٹر کلیم اللہ خاں، چودھری شرف الدین، مولانا سید سلمان حسینی ندوی، شفیق احمد ایڈوکیٹ (میرٹھ) محمد رضا (شاہجہانپور) مولانا برہان الدین سنبھلی، عارف سنبھلی، اور مولانا سید اسحاق حسینی ندوی شامل تھے۔

(بذریعہ انڈیپنڈنٹ نیوز سروس لکھنؤ)

# یادِ یارِ مہرباں

## مولانا ابوالبرکات فاروقی ندوی کی وفات

مولانا عبداللہ عباس ندوی

اندور کے مدرسہ ریاض العلوم کے مؤسس
ظم علی مولانا ابوالبرکات فاروقی ندوی کا، ۱ر نومبر
۹۹ء کو سحر کے وقت انتقال ہوگیا۔ موصوف ندوۃ
اء کے فاضل اور جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ کے
ملاء میں تھے جنھوں نے اس کے ابتدائی زمانہ
لیم حاصل کی تھی۔ جبکہ علامہ شیخ بن باز رحمۃ اللہ
س کے نائب صدر تھے۔ اور علامہ شیخ محمد بن
لعبودی امین عام تھے۔ اس بیچ کے اکثر طلبہ
رڈا، یوگنڈہ، نیجر، اور دوسرے افریقی ممالک میں
نی بچوں کو تعلیم دینے کے لئے مبعوث کئے جاتے
۔ اگر مولانا ابوالبرکات چاہتے تو بغیر کسی دشواری
ہیں نہ کہیں بھیج دیئے جاتے۔ اور ایک آسودہ حال
ی گذارتے۔ لیکن انھوں نے جامعہ اسلامیہ کے
صد دعوت اور ندوۃ العلماء کی مقصدیت تعلیم
وت دونوں کو ہمیشہ ترجیح دی اور اپنے وطن میں
۔ بہت سنگلاخ زمین میں مدرسہ کی بنیاد ڈالی
ہ میں ان کو جان توڑ محنت کرنا پڑی۔ اور ایسے عناصر
مٹنا پڑا جو ندوۃ العلماء اور مدینہ منورہ کے فارغ
رے سے مسلمان ہی نہیں سمجھتے تھے اور ان کی
نے سے اس درجہ سختی تھی کہ وہاں اپنا مدرسہ قائم
کے پیر جمانا تو بڑی بات ہے وہاں سے گذرنا مشکل
۔ مالی بے سروسامانی اپنی جگہ پر تھی۔ مگر مرحوم نے
نے ایمانی جوش، عالمانہ اخلاص اور اللہ کی تائید
بھروسہ کرتے ہوئے زمین شور میں سنبل اگایا۔

ان کے رفقاء سے میں نے سنا ہے کہ جب مدرسہ کی ابتدائی کوٹھریاں تعمیر ہو رہی تھیں اور اس وقت وہ سرزمین جو ایک ویرانہ تھی زہریلے کیڑوں اور سانپ بچھو کی کثرت تھی اور دوسری طرف سامانِ عمارت کی حفاظت کے لئے کسی کا رہنا بھی ضروری تھا مولانا ابوالبرکات نے وہاں راتیں گذاریں اور اللہ پر بھروسہ کرکے ہر قسم کے حشرات کا تنہا مقابلہ کیا۔ اب وہ مدرسہ اس کی خوشنما اور مضبوط مسجد ان کی ہمت کی نشانی ہے۔ اور مدرسہ عزم و کردار کی کہانی ہے۔

مولانا ابوالبرکاتؒ نے اپنے کام کی تکمیل کے لئے سفارشوں اور امت کے معروف افراد کے توسط کا سہارا نہیں لیا، ان کا کام ان کے مدرسہ کی خود سفارش کر رہا تھا۔ بیرونِ ملک و اندرونِ ملک کے جو افراد وہاں گئے انھوں نے اپنی آنکھوں سے جو دیکھا اس بنا پر جو خدمتیں کرسکتے تھے کرتے رہے، مرحوم نے زندگی بھر جان توڑ محنت کی، اپنا نام اونچا کرنے کے بجائے دین کی سربلندی کو پیشِ نظر رکھا، مرحوم فاروقی نے اپنے عمل سے ایک نمونہ پیش کردیا کہ اگر کوئی جد و جہد اخلاص کے ساتھ کرے تو اس کو اللہ تعالیٰ کی غیبی تائید حاصل ہوتی ہے۔

وہ ندوہ کے قابلِ احترام فرزند تھے۔ جس نے ندوہ کے رسوخ اور نفوس سے اتنا فائدہ نہیں اٹھایا جتنا کہ اس کا نام بلند کیا۔ وہ مرشد و مربی حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی کے قابلِ اعتماد افراد

مں تھے، اور حضرت مولانا نے گذشتہ رمضان میں با اس کے بعد ان کو اجازت مرحمت فرمائی تھی امید ہے کہ ان کے اخلاف اور احباب اور معاونین اس ادارے کو باقی رکھیں گے اور پروان چڑھائیں گے۔

اللہ تعالیٰ مرحوم کو اپنی رحمتوں سے نوازے۔ اور ان کے عمل کو امت کے لئے نمونہ بنائے۔

## میرِ کارواں (بقیہ)

کر دکھایا ہے۔ میں اس مضمون کو ختم کر رہا ہوں اس اقرار کے ساتھ کہ

ہزار بادۂ ناخوردہ در رگِ تاک است

# شبِ قدر

محمد شاھد ندوی بارہ بنکوی

شبِ قدر کثرتِ عبادت، نفل نمازوں کے اہتمام، تلاوتِ قرآن، ذکرِ الٰہی، توبہ و مناجات، دعا و استغفار اور انابت و مغفرت کی شب ہے۔

رسولِ اکرم رمضان المبارک میں عموماً اور اس کے آخری عشرہ کی طاق راتوں میں خصوصاً عبادت کا بہت زیادہ اہتمام فرماتے تھے، اور دوسرے لوگوں کو بھی اس کی تعلیم و ترغیب دیتے تھے، اور وہ شبِ قدر کی تلاش و جستجو میں بڑا مجاہدہ اور شب بیداری کرتے تھے۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رمضان المبارک کے آخری عشرہ میں عبادت وغیرہ میں وہ مجاہدہ کرتے اور مشقت اٹھاتے جو دوسرے دنوں میں نہیں کرتے تھے۔ (مسلم)

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ جب رمضان کا آخری عشرہ شروع ہوتا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کمر کس لیتے اور شب بیداری کرتے (پوری رات ذکر و عبادت، تلاوت و مناجات، دعا و استغفار میں مشغول رہتے) اور اپنے گھر کے لوگوں (یعنی ازواج مطہرات اور دوسرے متعلقین) کو بھی جگا دیتے (تاکہ وہ بھی ان راتوں کی برکتوں اور سعادتوں میں حصہ لیں۔ (بخاری و مسلم)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا ہی سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ شبِ قدر کو تلاش کرو رمضان کی آخری دس راتوں میں سے طاق راتوں میں۔ (صحیح بخاری)

ان حدیثوں کا مفہوم یہ ہے کہ شبِ قدر زیادہ تر عشرۂ اخیر کی طاق راتوں (یعنی اکیسویں یا تیئسویں یا پچیسویں یا ستائیسویں یا انتیسویں) میں سے کوئی ایک رات ہوتی ہے۔

اللہ تعالیٰ نے اس کو اس طرح پوشیدہ اور مبہم رکھا کہ قرآن کریم میں ایک جگہ فرمایا گیا ہے کہ قرآن کریم کا نزول شبِ قدر میں ہوا۔ اور دوسری جگہ فرمایا گیا ہے کہ قرآن کریم کا نزول ماہ رمضان المبارک میں ہوا جس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ شبِ قدر رمضان المبارک کی راتوں میں سے کوئی رات تھی۔ اور رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مزید نشاندہی کے طور پر ارشاد فرمایا کہ رمضان المبارک کے آخری عشرہ کی طاق راتوں میں اس کا زیادہ امکان ہے۔ اس لئے ان راتوں کا خاص اہتمام کیا جائے۔ لیکن آپ نے کسی رات کے بارے میں تعیین نہیں فرمائی اس عدم تعیین کی بڑی حکمت یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ کے اور اس کی رضا کے طالب بندے مختلف راتوں میں عبادت و ذکر و تلاوت اور دعا و استغفار کا اہتمام کریں۔ اور ایسا کرنے والوں کی کامیابی یقینی ہے۔

حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جب شبِ قدر ہوتی ہے تو حضرت جبرئیل علیہ السلام فرشتوں کے جھرمٹ میں نازل ہوتے ہیں۔ اور ہر اس بندے کے لئے دعائے رحمت کرتے ہیں جو کھڑا یا بیٹھا اللہ کے ذکر و عبادت میں مشغول ہوتا ہے۔ (شعب الایمان للبیہقی)

بعض صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کا خیال تھا کہ شبِ قدر عموماً رمضان المبارک کی ستائیسویں ہی تاریخ میں ہوتی ہے، اور بہت سے اصحابِ ادراک اور علماء کبار کا تجربہ بھی یہی ہے کہ وہ زیادہ تر ستائیسویں شب میں ہوتی ہے اس لئے مسلمان عام طور پر اسی رات میں عبادت، دعا و استغفار، ذکر و تلاوت کا خاص اہتمام کرتے ہیں۔

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا کہ بتائیے کہ اگر مجھے معلوم ہو جائے کہ کون رات شبِ قدر ہے تو میں اس رات کو اللہ تعالیٰ سے کیا عرض کروں اور کیا دعا مانگوں؟ آپ نے ارشاد فرمایا، یہ عرض کرو۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّکَ عَفُوٌّ تُحِبُّ الْعَفْوَ فَاعْفُ عَنِّی (مسند احمد، جامع ترمذی)

اے میرے اللہ تو بہت معاف فرمانے والا ہے اور بڑا کرم فرما ہے اور معاف کر دینا تجھے پسند ہے پس تو میری خطائیں معاف فرما دے۔

حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ:۔ رمضان المبارک کی آخری شب میں آپ کی امت کے لئے مغفرت اور بخشش کا فیصلہ کیا جاتا ہے، آپ سے پوچھا گیا: یارسول اللہ! کیا وہ شبِ قدر ہوتی ہے آپ نے ارشاد فرمایا کہ وہ شبِ قدر تو نہیں ہوتی لیکن بات یہ ہے کہ عمل کرنے والا جب اپنا عمل پورا کر لے تو اس کو پوری اجرت مل جاتی ہے۔ (مسند احمد)

اس حدیث نبوی سے یہ معلوم ہوا کہ رمضان المبارک کی آخری شب بھی خاص مغفرت کی شب ہے۔ مگر اس شب میں مغفرت اور بخشش کا فیصلہ انہی بندوں کے لئے ہوگا جو رمضان المبارک کے اعمال خاص روزہ، نماز، اوراد و وظائف اور ذکر و عبادت، دعا و استغفار کر کے اس کا استحقاق پیدا کر لیں اللہ تعالیٰ ہم سب کو نیک عمل کرنے کی توفیق دے اور بخشش و مغفرت کا فیصلہ فرمائے (آمین)

# سوال و جواب

مرتب: محمد طارق ندوی

س:۔ کوئی شخص رمضان کے اخیر عشرہ کا اعتکاف توڑ دے تو اس پر قضا لازم ہے یا نہیں؟

ج:۔ جس دن اعتکاف توڑ دیا ہو فقط اس دن کے اعتکاف کی قضا روزہ کے ساتھ ضروری ہے بقیہ دنوں کی قضا ضروری نہیں، البتہ اگر کوئی شخص رمضان کے بعد پورے عشرہ کی قضا مع الصوم کرلے تو بہتر ہے۔

س:۔ اگر کوئی شخص زبردستی معتکف سے باہر نکال دیا جائے تو اعتکاف برقرار رہے گا یا نہیں؟

ج:۔ اگر کوئی شخص زبردستی اعتکاف کی جگہ سے باہر نکال دیا جائے تب بھی اعتکاف باقی نہ رہے گا مثلاً کسی جرم میں حاکم کی طرف سے وارنٹ جاری ہو اور سپاہی اس کو گرفتار کرنے جائے یا کسی کا قرض دار ہو اور وہ اس کو باہر پکڑ لے جائے یا کسی شرعی طبعی ضرورت سے باہر نکلے اور قرض خواہ وہیں روک لے ان تمام صورتوں میں اعتکاف ختم ہو جائے گا۔

س:۔ کیا اعتکاف کی حالت میں خاموش رہنا مکروہ ہے؟

ج:۔ حالت اعتکاف میں بالکل خاموش رہنا مکروہ ہے معتکف کو چاہئے کہ قرآن مجید کی تلاوت کرے ذکر میں مشغول رہے یا کسی دینی کتاب کا مطالعہ کرے بالکل خاموش نہ بیٹھا رہے۔

س:۔ کیا معتکف اپنے گھر جا کر کھانا لا سکتا ہے؟

ج:۔ نہیں! اپنے گھر کھانا لانے نہیں جا سکتا ہے اس کا انتظام کرنا ہوگا۔

س:۔ اگر کوئی شخص یہ نذر مانے کہ اگر میرا فلاں کام ہو جائے گا تو میں اعتکاف کروں گا کام پورا ہونے پر اس پر اعتکاف کرنا ضروری ہے یا نہیں؟

ج:۔ مذکورہ صورت میں اعتکاف کرنا واجب ہے نہیں کرے گا تو گنہگار ہوگا۔

س:۔ رمضان کے آخری عشرے کے اعتکاف کی شرعاً کیا حیثیت ہے؟

ج:۔ رمضان کے آخری عشرہ کا اعتکاف کرنا سنت کفایہ مؤکدہ ہے، اگر اہل محلہ میں سے کوئی بھی محلہ کی مسجد میں اعتکاف کرے تو سارے محلہ والوں کی طرف سے کافی ہوگا، ورنہ سارے محلہ والے گنہگار ہوں گے۔



## بہارِ رمضان

قمر رام نگری

ہر طرف اللہ کی رحمت ہی رحمت دیکھئے
آیئے رمضان کی یہ خیر و برکت دیکھئے

کھانے پینے میں ہے ملتی کیسی لذت دیکھئے
ایک ساتھ افطار کرنے کی بدولت دیکھئے

گوشہ گوشہ روح پرور چپہ چپہ خلد زار
ہو جو جنت دیکھنی دنیا میں جنت دیکھئے

ہر طرف افطار و سحری کی ہے کیا دھوم دھام
آیئے اور روزہ داروں کی ضیافت دیکھئے

بھوکے پیاسے رہ کے بھی ہیں کتنے خوش اور مطمئن
روزہ داروں کی ذرا روزے کی حالت دیکھئے

ان کے منہ کی بو بھی ہے مشکِ ختن سے بھی سوا
مومنوں سے ان کے رب کی یہ محبت دیکھئے

مچھلیاں دریا کی کرتی ہیں دعائے مغفرت
اللہ اللہ روزہ داروں کی یہ قیمت دیکھئے

رزق بڑھ جاتا ہے بیشک مومنوں کا ان دنوں
سحری و افطار میں اس کی شہادت دیکھئے

عرش سے ہر روز دی جاتی ہے رحمت کی نوید
اللہ اللہ اپنے رب کی شانِ رحمت دیکھئے

رکھتی ہے کس شوق سے روزے یہ روزے تیس دن
تاجدارِ گنبدِ خضرا کی امت دیکھئے

ہے تراویح و تہجد اور روزے کے عوض
آخرت میں ہم کو جنت کی بشارت دیکھئے

روزہ داروں کو ملائک پیش کرتے ہیں سلام
ہم غلامانِ شہِ طیبہ کی عظمت دیکھئے

کس طرح اک ساتھ ہوتے ہیں نمازی سجدہ ریز
آ کے مسجد میں نماز باجماعت دیکھئے

لطف کتنا روزے میں آتا ہے اب کیسے کہیں
روزہ رکھ کر آپ بھی اس کی مسرت دیکھئے

اس مہینے میں قمر نازل ہوا قرآن پاک!
دے رہا ہے اس کی خود قرآں شہادت دیکھئے

مختصر

# عالمی خبریں

معید اشرف ندوی

● سعودی عرب کے ولی عہد عبد اللہ بن عبد العزیز نے اپنے ایک اخباری بیان میں بڑے اہم اقدامات کرنے کا اعلان کیا ہے جن کا مقصد یہ ہے کہ مملکت سعودی عربیہ کو نئے تقاضوں کے مطابق ڈھالنے کے لئے اقتصادی طور پر کھول دیا جائے گا منجملہ ان اقدامات کے مملکت کو بین الاقوامی تجارت کے لئے بھی کھول دیا جائے گا اور اس راہ میں حائل تمام حدود وقیود و شرائط کا خاتمہ کر دیا جائے گا۔ غیر ملکی سرمایہ کاری کی حوصلہ افزائی کی جائے گی اور مملکت سعودی عربیہ میں مقیم غیر ملکیوں کو اجازت دی جائے گی کہ وہ سعودی عرب میں سرمایہ کاری کریں بلکہ اب شاید اس کی بھی اجازت ہوگی کہ وہ سعودی عرب میں جائداد کے مالک بن سکیں خواہ یہ سرمایہ کاری کے ضمن میں ہو یا اپنی ذاتی رہائش کی خاطر یہ سب اقدامات مملکت کی اقتصادی پالیسی میں آئندہ ایک سنگ میل کی حیثیت رکھیں گے۔

● ازبکستان کی حکومت کے اعلان کے مطابق ملک میں علمائے دین کی کمی کو پورا کرنے اور مستقبل میں دینی رہنمائی کا مکمل نظام ترتیب دینے کی غرض سے ایک اسلامی یونیورسٹی اور متعدد ایسے اسکول قائم کئے جائیں گے جن میں دینی و شرعی علوم کی تدریس کا مکمل بندوبست ہوگا اور وہاں سے فارغ طلبا کو امام اور خطیب کی ڈگریاں دی جائیں گی، ملک کے صدر کے اس اعلان کے بموجب آئندہ چند ماہ میں یونیورسٹی کی سطح پر شرعی علوم کی تدریس کا آغاز کر دیا جائے گا، نیز اس یونیورسٹی میں داخلے کے قابل طلبا تیار کرنے کی غرض سے معاہد اور اسکولز بھی قائم کئے جائیں گے۔

● اترپردیش کے مہوبا ضلع میں ایک نوجوان عورت اپنے شوہر کی جلتی چتا میں کود کر اپنی جان دے دی اس وقت وہاں سیکڑوں کی تعداد میں لوگ موجود تھے مگر کسی نے بچانے کی کوشش نہیں کی بلکہ دلہن کی طرح سجی عورت نے جب خود کو شوہر کی چتا کے سپرد کیا تو وہاں موجود لوگوں نے "جے ستی ماتا" کے نعرے لگائے۔ (۱۶ نومبر دعوت)

● جدہ۔ رابطہ عالم اسلامی کے سکریٹری جنرل ڈاکٹر عبد اللہ العبید نے یورپی ملکوں پر زور دیا ہے کہ وہ چیچنیا میں قتل و غارت گری کی روک تھام کے لئے اپنا کردار ادا کریں۔ انھوں نے یورپی یونین پارلیمنٹ کی سربراہ کو ایک مکتوب ارسال کیا جس میں یونین کے ملکوں پر زور دیا گیا ہے کہ وہ وہاں مقیم مسلمانوں کے حقوق کا تحفظ کریں۔ انھوں نے بوسنیا اور کوسوو کے سلسلے میں یونین کے موقف کو سراہا۔

● اسرائیل سے جاری ہونے والی رپورٹ کے اعداد و شمار کے مطابق اسرائیل کی ہر تیسری خاتون کے ساتھ زندگی میں کم سے کم ایک بار ظلم و زیادتی کی جاتی ہے اور صرف ۱۰ فیصد خواتین پولیس کو اپنے ساتھ کی جانے والی زیادتی کی رپورٹ درج کراتی ہیں رپورٹ کے مطابق گذشتہ ایک سال کے عرصہ میں گیارہ ہزار ۶ سو ۹۹ اسرائیلی عورتوں پر ظلم و زیادتی کی گئی ہے ۸۰ فیصد ایسی خواتین ہیں جن پر ان کے قریبی رشتہ داروں نے ظلم و زیادتی کی ہے۔ زیادتی کی شکار ۶۰ فیصد خواتین کی عمر ۱۸ برس سے کم بتائی گئی ہے۔

یہودی معاشرہ میں عورتوں کو مردوں کے مساوی مقام و حقوق حاصل نہیں ہیں، یہودی عورتیں مردوں کے ساتھ عبادت میں حصہ نہیں لے سکتیں۔

# دارالعلوم ندوۃ العلماء

## تعارف • خدمات • ضروریات

دارالعلوم ندوۃ العلماء محتاج تعارف نہیں ہے اس کے قیام کو بفضلہ تعالیٰ سو سال سے زائد ہو گئے ہیں خدا کا شکر ہے کہ اس اثناء میں اس نے گرانقدر علمی و دینی خدمات انجام دی ہیں۔ عرصۂ دراز سے حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی مدظلہ کی توجہ اور سرپرستی حاصل ہے جن کے دور نظامت میں وہ ایک عظیم اسلامی مرکز بن گیا ہے۔ اسلامی تعلیمات کی نشر و اشاعت اور دینی زندگی کے لئے اس کے طلبہ، اساتذہ اور کارکنان حسب توفیق کوشاں ہیں۔

اس وقت دارالعلوم ندوۃ العلماء میں ہندوستان کے مختلف علاقوں کے علاوہ ملیشیا، تھائی لینڈ، انڈونیشیا، نائجیریا اور دوسرے ممالک کے طلباء بھی زیر تعلیم ہیں مختلف ملکوں سے برابر داخلہ کی درخواستیں آتی رہتی ہیں۔ اللہ کے فضل سے عرب ممالک میں ندوۃ العلماء بڑی قدر کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے اور وہاں کے طلبہ میں اس کی تعلیم و تربیت سے استفادہ کی خواہش روز افزوں ہے۔ ان اسباب کی بناء پر داخلوں کی تعداد میں ہر سال غیر معمولی اضافہ ہو رہا ہے۔

قارئین اس بات سے بخوبی واقف ہیں کہ دارالعلوم ندوۃ العلماء اور دیگر دینی مدارس مسلمانوں کے مالی تعاون سے ہی چلتے ہیں، اور یہ ان کے لئے صدقہ جاریہ اور ثواب آخرت کا ذریعہ ہے، دینی تعلیم کی جو اہمیت ہے وہ کسی سے مخفی نہیں، خاص طور پر ہندوستان جیسے سیکولر ملک میں یہ ذمہ داری خود ملت کو انجام دینا ہوتا ہے اس لئے بھی ان کے تعاون کی ضرورت بڑھی ہوئی ہے۔ ندوۃ العلماء اپنے مرکزی ادارہ دارالعلوم اور اس کی مقامی شاخوں کی پوری مالی ذمہ داری انجام دیتا ہے ان سب میں ہزاروں طلبہ زیر تعلیم ہیں۔ دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ملحقہ مدارس اس کے علاوہ ہیں جو ملک کے مختلف اطراف میں پھیلے ہوئے ہیں ان کی جزوی ذمہ داری بھی ندوۃ العلماء پر ہے۔ ندوۃ العلماء میں تعلیمی شعبے کے ساتھ کئی شعبے اصلاح و تربیت اور دعوت و ارشاد کے بھی ہیں۔ اس طرح ندوۃ العلماء پر ملی اور دینی ذمہ داریوں کو انجام دینے کے مصارف کا بڑا بوجھ ہے جو دینی و ملی درد رکھنے والے مسلمانوں کے تعاون سے ہی اٹھایا جاتا ہے۔

لہٰذا اللہ کے کام پر خرچ کرنے والے بھائیوں سے جن کو اللہ تعالیٰ نے مال کی نعمت سے نوازا ہے، ہماری پُرزور اپیل ہے کہ اس کام میں دل کھول کر حصہ لیں کہ اللہ کی راہ میں خرچ کرنے کا اجر بے حد حساب ہے جس کو قرآن مجید میں یوں ادا کیا گیا ہے: مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝ جو لوگ اپنا مال خدا کی راہ میں خرچ کرتے ہیں ان کے مال کی مثال اس دانے کی سی ہے جس سے سات بالیں اگیں اور ہر ایک بال میں سو سو دانے ہوں اور خدا جس (کے مال) کو چاہتا ہے زیادہ کرتا ہے وہ بڑی کشائش والا ہے۔

ہمیں امید ہے کہ اہل خیر حضرات اس میں دل کھول کر حصہ لیں گے۔

وما ذلک علی اللہ بعزیز

(مولانا) محمد رابع حسنی ندوی
(نائب ناظم ندوۃ العلماء)

(مولانا) عبداللہ عباس ندوی
(معتمد تعلیم۔ ندوۃ العلماء)

(بریگیڈیر) وصی احمد صدیقی
(معتمد مال ندوۃ العلماء)

نوٹ: چیک، ڈرافٹ، منی آرڈر مندرجہ ذیل پتہ پر روانہ فرمائیں، مرسلہ رقم جس مد کی ہو اس کی صراحت ضروری ہے۔ چیک یا ڈرافٹ پر صرف یہ لکھئے:-

ناظم ندوۃ العلماء پوسٹ بکس نمبر ۹۳، ندوہ لکھنؤ۔ ۲۲۶۰۰۷

NAZIM.NADWATUL ULAMA. P.O.BOX 93-LUCKNOW-226007

# مطالعہ کی میز

تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

● ــــ محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

نام کتاب: الامام عبد الحی اللکنوی (عربی)
تالیف: ڈاکٹر ولی الدین ندوی
صفحات: ۳۳۹ ـ سائز: $\frac{18\times 22}{8}$
ملنے کا پتہ: جامعہ اسلامیہ مظفر پور (قلندر پور) یوپی

سرزمین ہند پر خدا تعالیٰ کی بے شمار نعمتوں اور اس کے فضل میں سے ایک یہ بھی ہے کہ یہاں بعض وہ مبارک اور عظیم شخصیتیں پیدا ہوئیں جن کے علمی دینی اور روحانی فیض نے اس ملک کو چار چاند لگا دیئے اور جن کی وجہ سے ہندوستان کا شہرہ دنیا کے کونے کونے اور گوشہ گوشہ تک پہونچا۔

انھیں شخصیتوں میں مفسر کبیر و محدث جلیل علامہ عبد الحی لکھنوی علیہ الرحمہ کی عظیم شخصیت ہے جنھوں نے قرآن و حدیث، فقہ و تاریخ، صرف و نحو، منطق و فلسفہ اور حکمت و بلاغت کی جس طرح اپنی ۳۹ سال اور ۴ ماہ کی مختصر عمر میں اتنی بڑی خدمت انجام دی اور اللہ تعالیٰ نے انھیں جو مقبولیت و محبوبیت عطا فرمائی ہے اس کی نظیر ملنا مشکل ہے۔

پیش نظر کتاب علامہ عبد الحی فرنگی محلی علیہ الرحمہ کی سیرت و شخصیت پر مبنی عربی زبان میں ایک اہم کتاب ہے۔ جس میں علامہ کی زندگی کے نمایاں پہلوؤں اور اہم اہم گوشوں پر ڈاکٹر ولی الدین ندوی نے روشنی ڈالی ہے۔

یہ کتاب تین فصلوں پر مشتمل ہے، الفصل الاول میں "نشأته وحياته" کے ضمن میں علامہ کی ولادت و طفولیت، تعلیم و تربیت، مطالعہ کا شوق، فن تفسیر و حدیث اور فقہ میں مہارت، حسب و نسب صفات و خصوصیات، امتیازات و کمالات، تقویت و طریقہ تربیت، مجتہدانہ طرز تعلیم اور علالت و وفات کا تذکرہ تفصیل کے ساتھ کیا گیا ہے۔ الفصل الثانی میں "شيوخه وتلاميذه" کے تحت علامہ کے اساتذہ و تلامذہ، شیوخ اور ان کے علمی مقام اور دینی خدمات کا ذکر ہے، اور الفصل الثالث میں "ثقافته، مؤلفاته، مناقشته العلمية مع أقرانه" کے زیر عنوان علامہ کی تصنیفات و تالیفات ان کی علمی حیثیت اور علامہ کی دینی اصلاحی، ثقافتی اور دعوتی سرگرمیوں کا تذکرہ بڑے دل نشین انداز میں کیا گیا ہے۔

ڈاکٹر ولی الدین ندوی لائق مبارکباد ہیں کہ انھوں نے علامہ عبد الحی فرنگی محلی کی سیرت و شخصیت کا انتخاب کر کے یہ اہم کتاب (مقالہ) لکھ کر اپنے علم و تحقیق کا ثبوت دیا۔ امید ہے کہ کتاب کے مطالعہ کے بعد اس عہد اور نسل کے طالبان علم و دین اور فارغین مدارس اور راسخین فی العلم کے دل میں ان کی تقلید کا جذبہ اور خدمت علم و دین کا ولولہ اور عالی حوصلگی و بلند ہمتی پیدا ہوگی اور کتاب سے دینی، علمی، تعلیمی اور تربیتی حلقوں میں پورا فائدہ اٹھایا جائے گا۔

نام کتاب: تذکرۃ الامین
مؤلف: محمد کاظم
ناشر: مولانا شبیر احمد ندوی
صفحات: ۱۱۱ ـ سائز: $\frac{18\times 22}{8}$ ـ قیمت: ۳۰ روپئے
ملنے کا پتہ: مکتبہ ندویہ پوسٹ بکس ۹۳ دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

مولانا سید محمد امین صاحب نصیر آبادیؒ اپنے زمانے کے ایک عظیم داعی، مصلح اور بڑے عالم دین تھے۔ ان کی ذات سے رائے بریلی، پرتاب گڈھ، اعظم گڈھ جونپور وغیرہ میں عقائد کی بڑی اصلاح ہوئی اور اخلاق و معاشرہ کی درستی وجود میں آئی۔

زیر نظر کتاب میں مولانا کی سیرت، ان کے خاندانی حالات، اخلاق و عادات اور ان کی دینی اصلاحی، دعوتی اور تبلیغی خدمات کا تذکرہ تفصیل کے ساتھ جناب محمد کاظم صاحب نے کیا ہے۔

یہ کتاب دعوت و ارشاد کے کاموں میں لگے ہوئے افراد کے لئے ایک بہترین تحفہ ہے۔

خداوند قدوس اس کتاب کے ذریعہ زیادہ سے زیادہ لوگوں کو نفع پہونچائے۔ اور پڑھنے والوں کے ذہن میں اصلاح کا جذبہ پیدا ہو، اور اس کے ساتھ دعوت کا بھی۔

## بقیہ:۔ درس حدیث

دینے کی نیت نہیں تو یہ نہ معاف ہوگا، آپؐ نے فرمایا یہ ہم کو حضرت جبریلؑ نے بتایا ہے۔

شیخ حدیث کی شرح کرتے ہوئے فرماتے ہیں "اسی طرح سے دوسرے حقوق العباد کا معاملہ بھی ہوگا کہ وہ نہ معاف ہوگا۔" قرض کا ذکر فرما کر آپؐ نے سارے حقوق العباد کی طرف اشارہ کر دیا کہ جہاد و شہادت سے صرف حقوق اللہ معاف ہوں گے۔

FORTNIGHTLY پندرہ روزہ

# TAMEER-E-HAYAT تعمیر حیات لکھنؤ

NADWATUL - ULAMA, LUCKNOW-226 007 (INDIA) Rs. 6/-

## 2000 / ۱۴۲۰ھ

**JAN جنوری ۱۴۲۰ھ رمضان۔شوال**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| SUN اتوار | 30 ۲۲ | 2 ۲۴ | 9 ۱ | 16 ۸ | 23 ۱۵ |
| MON پیر | 31 ۲۳ | 3 ۲۵ | 10 ۲ | 17 ۹ | 24 ۱۶ |
| TUE منگل | | 4 ۲۶ | 11 ۳ | 18 ۱۰ | 25 ۱۷ |
| WED بدھ | | 5 ۲۷ | 21 ۴ | 19 ۱۱ | 26 ۱۸ |
| THU جمعرات | | 6 ۲۸ | 13 ۵ | 20 ۱۲ | 27 ۱۹ |
| FRI جمعہ | | 7 ۲۹ | 14 ۶ | 21 ۱۳ | 28 ۲۰ |
| SAT سنیچر | 1 ۲۳ | 8 ۳۰ | 51 ۷ | 22 ۱۴ | 29 ۲۱ |

**FEB فروری ۱۴۲۰ھ شوال۔ذیقعدہ**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| SUN اتوار | | 6 ۲۹ | 13 ۷ | 20 ۱۴ | 27 ۲۱ |
| MON پیر | | 7 ۱ | 14 ۸ | 21 ۱۵ | 28 ۲۲ |
| TUE منگل | 1 ۲۴ | 8 ۲ | 15 ۹ | 22 ۱۶ | 29 ۲۳ |
| WED بدھ | 2 ۲۵ | 9 ۳ | 16 ۱۰ | 23 ۱۷ | |
| THU جمعرات | 3 ۲۶ | 10 ۴ | 17 ۱۱ | 24 ۱۸ | |
| FRI جمعہ | 4 ۲۷ | 11 ۵ | 18 ۱۲ | 25 ۱۹ | |
| SAT سنیچر | 5 ۲۸ | 12 ۶ | 19 ۱۳ | 26 ۲۰ | |

**MAR مارچ ۱۴۲۰ھ ذیقعدہ۔ذی الحجہ**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| SUN اتوار | | 5 ۲۸ | 12 ۵ | 19 ۱۲ | 26 ۱۹ |
| MON پیر | | 6 ۲۹ | 13 ۶ | 20 ۱۳ | 27 ۲۰ |
| TUE منگل | | 7 ۳۰ | 14 ۷ | 12 ۱۴ | 28 ۲۱ |
| WED بدھ | 1 ۲۴ | 8 ۱ | 15 ۸ | 22 ۱۵ | 29 ۲۲ |
| THU جمعرات | 2 ۲۵ | 9 ۲ | 16 ۹ | 23 ۱۶ | 30 ۲۳ |
| FRI جمعہ | 3 ۲۶ | 10 ۳ | 17 ۱۰ | 24 ۱۷ | 31 ۲۴ |
| SAT سنیچر | 4 ۲۷ | 11 ۴ | 18 ۱۱ | 25 ۱۸ | |

**APR اپریل ۲۱-۱۴۲۰ھ ذی الحجہ۔محرم**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| SUN اتوار | 30 ۲۴ | 2 ۲۶ | 9 ۳ | 16 ۱۰ | 23 ۱۷ |
| MON پیر | | 3 ۲۷ | 10 ۴ | 17 ۱۱ | 24 ۱۸ |
| TUE منگل | | 4 ۲۸ | 11 ۵ | 18 ۱۲ | 25 ۱۹ |
| WED بدھ | | 5 ۲۹ | 12 ۶ | 19 ۱۳ | 26 ۲۰ |
| THU جمعرات | | 6 ۳۰ | 13 ۷ | 20 ۱۴ | 27 ۲۱ |
| FRI جمعہ | | 7 ۱ | 14 ۸ | 21 ۱۵ | 28 ۲۲ |
| SAT سنیچر | 1 ۲۵ | 8 ۲ | 15 ۹ | 21 ۱۶ | 29 ۲۳ |

**MAY مئی ۱۴۲۱ھ صفر۔محرم**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| SUN اتوار | | 7 ۲ | 14 ۹ | 21 ۱۶ | 28 ۲۳ |
| MON پیر | 1 ۲۵ | 8 ۳ | 15 ۱۰ | 22 ۱۷ | 29 ۲۴ |
| TUE منگل | 2 ۲۶ | 9 ۴ | 16 ۱۱ | 23 ۱۸ | 30 ۲۵ |
| WED بدھ | 3 ۲۷ | 10 ۵ | 17 ۱۲ | 24 ۱۹ | 31 ۲۶ |
| THU جمعرات | 4 ۲۸ | 11 ۶ | 18 ۱۳ | 25 ۲۰ | |
| FRI جمعہ | 5 ۲۹ | 12 ۷ | 19 ۱۴ | 26 ۲۱ | |
| SAT سنیچر | 6 ۱ | 13 ۸ | 29 ۱۵ | 27 ۲۲ | |

**JUN جون ۱۴۲۱ھ صفر۔ربیع الاول**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| SUN اتوار | | 4 ۱ | 11 ۸ | 18 ۱۵ | 25 ۲۲ |
| MON پیر | | 5 ۲ | 12 ۹ | 19 ۱۶ | 26 ۲۳ |
| TUE منگل | | 6 ۳ | 13 ۱۰ | 20 ۱۷ | 27 ۲۴ |
| WED بدھ | | 7 ۴ | 14 ۱۱ | 21 ۱۸ | 28 ۲۵ |
| THU جمعرات | 1 ۲۷ | 8 ۵ | 15 ۱۲ | 22 ۱۹ | 29 ۲۶ |
| FRI جمعہ | 2 ۲۸ | 9 ۶ | 16 ۱۳ | 23 ۲۰ | 30 ۲۷ |
| SAT سنیچر | 3 ۲۹ | 10 ۷ | 17 ۱۴ | 24 ۲۱ | |

## 2000 / ۱۴۲۰ھ

**JUL جولائی ۱۴۲۱ھ ربیع الاول۔ربیع الآخر**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| SUN اتوار | 30 ۲۷ | 2 ۲۹ | 9 ۶ | 16 ۱۳ | 23 ۲۰ |
| MON پیر | 31 ۲۸ | 3 ۳۰ | 10 ۷ | 17 ۱۴ | 24 ۲۱ |
| TUE منگل | | 4 ۱ | 11 ۸ | 18 ۱۵ | 25 ۲۲ |
| WED بدھ | | 5 ۲ | 12 ۹ | 19 ۱۶ | 26 ۲۳ |
| THU جمعرات | | 6 ۳ | 13 ۱۰ | 20 ۱۷ | 27 ۲۴ |
| FRI جمعہ | | 7 ۴ | 14 ۱۱ | 21 ۱۸ | 28 ۲۵ |
| SAT سنیچر | 1 ۲۸ | 8 ۵ | 15 ۱۲ | 22 ۱۹ | 29 ۲۶ |

**AUG اگست ربیع الآخر۔جمادی الاولیٰ۔جمادی الآخر**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| SUN اتوار | | 6 ۵ | 13 ۱۲ | 20 ۱۹ | 27 ۲۶ |
| MON پیر | | 7 ۶ | 14 ۱۳ | 21 ۲۰ | 28 ۲۷ |
| TUE منگل | 1 ۲۹ | 8 ۷ | 15 ۱۴ | 22 ۲۱ | 29 ۲۸ |
| WED بدھ | 2 ۱ | 9 ۸ | 16 ۱۵ | 23 ۲۲ | 30 ۲۹ |
| THU جمعرات | 3 ۲ | 10 ۹ | 17 ۱۶ | 24 ۲۳ | 31 ۱ |
| FRI جمعہ | 4 ۳ | 11 ۱۰ | 18 ۱۷ | 25 ۲۴ | |
| SAT سنیچر | 5 ۴ | 12 ۱۱ | 19 ۱۸ | 26 ۲۵ | |

**SEP ستمبر ۱۴۲۱ھ جمادی الآخر۔رجب**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| SUN اتوار | | 3 ۴ | 10 ۱۱ | 17 ۱۸ | 24 ۲۵ |
| MON پیر | | 4 ۵ | 11 ۱۲ | 18 ۱۹ | 25 ۲۶ |
| TUE منگل | | 5 ۶ | 12 ۱۳ | 19 ۲۰ | 26 ۲۷ |
| WED بدھ | | 6 ۷ | 13 ۱۴ | 20 ۲۱ | 27 ۲۸ |
| THU جمعرات | | 7 ۸ | 14 ۱۵ | 21 ۲۲ | 28 ۲۹ |
| FRI جمعہ | 1 ۲ | 8 ۹ | 15 ۱۶ | 22 ۲۳ | 29 ۳۰ |
| SAT سنیچر | 2 ۳ | 9 ۱۰ | 16 ۱۷ | 23 ۲۴ | 30 ۱ |

**OCT اکتوبر ۱۴۲۱ھ رجب۔شعبان**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| SUN اتوار | 1 ۲ | 8 ۹ | 15 ۱۶ | 22 ۲۳ | 29 ۱ |
| MON پیر | 2 ۳ | 9 ۱۰ | 16 ۱۷ | 23 ۲۴ | 30 ۲ |
| TUE منگل | 3 ۴ | 10 ۱۱ | 17 ۱۸ | 24 ۲۵ | 31 ۳ |
| WED بدھ | 4 ۵ | 11 ۱۲ | 18 ۱۹ | 25 ۲۶ | |
| THU جمعرات | 5 ۶ | 12 ۱۳ | 19 ۲۰ | 26 ۲۷ | |
| FRI جمعہ | 6 ۷ | 13 ۱۴ | 20 ۲۱ | 27 ۲۸ | |
| SAT سنیچر | 7 ۸ | 14 ۱۵ | 21 ۲۲ | 28 ۲۹ | |

**NOV نومبر ۱۴۲۱ھ شعبان۔رمضان**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| SUN اتوار | | 5 ۸ | 12 ۱۵ | 19 ۲۲ | 26 ۲۹ |
| MON پیر | | 6 ۹ | 13 ۱۶ | 20 ۲۳ | 27 ۳۰ |
| TUE منگل | | 7 ۱۰ | 14 ۱۷ | 21 ۲۴ | 28 ۱ |
| WED بدھ | 1 ۴ | 8 ۱۱ | 15 ۱۸ | 22 ۲۵ | 29 ۲ |
| THU جمعرات | 2 ۵ | 9 ۱۲ | 16 ۱۹ | 23 ۲۶ | 30 ۳ |
| FRI جمعہ | 3 ۶ | 10 ۱۳ | 17 ۲۰ | 24 ۲۷ | |
| SAT سنیچر | 4 ۷ | 11 ۱۴ | 18 ۲۱ | 25 ۲۸ | |

**DEC دسمبر ۱۴۲۱ھ رمضان۔شوال**

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| SUN اتوار | 31 ۵ | 3 ۶ | 10 ۱۳ | 17 ۲۰ | 24 ۲۷ |
| MON پیر | | 4 ۷ | 11 ۱۴ | 18 ۲۱ | 25 ۲۸ |
| TUE منگل | | 5 ۸ | 12 ۱۵ | 19 ۲۲ | 26 ۲۹ |
| WED بدھ | | 6 ۹ | 13 ۱۶ | 20 ۲۳ | 27 ۳۰ |
| THU جمعرات | | 7 ۱۰ | 14 ۱۷ | 21 ۲۴ | 28 ۱ |
| FRI جمعہ | 1 ۴ | 8 ۱۱ | 15 ۱۸ | 22 ۲۵ | 29 ۲ |
| SAT سنیچر | 2 ۵ | 9 ۱۲ | 16 ۱۹ | 23 ۲۶ | 30 ۳ |

gd No. LW/NP56
x No.: (0522)330020

FORTNIGHTLY

Principal off : 372336
Guest House : 323864

# TAMEER-E-HAYAT

NADWATUL-ULAMA, LUCKNOW-226 007 (India)

Rs 6

# حرمین شریفین میں حضرت مفکر اسلام کی غائبانہ نماز جنازہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

محترم علماء کرام، گرامی قدر ذمہ داران ندوۃ العلماء اور ملت اسلامیہ ہند

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

شدید قلبی رنج اور اندوہ غم کے ساتھ عالم جلیل اور داعی عظیم حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کی وفات کی خبر ملی۔ اللہ اس عظیم صدمہ کو جھیلنے کی سکت آپ اور ہم سب کو عطا فرمائے، اور آپ اور تمام پس ماندگان کو بیش از بیش اجر سے نوازے اور اس خسارے کی تلافی فرمائے۔ ہم آپ سے تعزیت کرتے وقت خود بھی تعزیت کے مستحق ہیں، بلکہ ساری امت اسلامیہ سے تعزیت کی جانی چاہیے۔ حضرت مولانا کا سانحۂ وفات ایک زبردست حادثہ ہے اور شدید آزمائش ہے جس سے تمام مسلمانان عالم اس وقت دوچار ہیں۔ اس لیے کہ مولانا مرحوم نے دعوت الی اللہ اور جہاد فی سبیل اللہ کے لئے اپنی زبان وقلم اور جسم وجان کو وقف کر دیا تھا اور اس میدان میں ان کے کارنامے ناقابل فراموش ہیں۔ اللہ تعالیٰ ہمیں، آپ کو اور تمام برادران اسلام کو اس صدمۂ جانکاہ کو سہارنے کی طاقت عطا کرے اور عالم اسلام کی اس محرومی کی تلافی فرمائے۔

ہم اس موقع پر آپ کو یہ اطلاع بھی دینا چاہیں گے کہ خادم الحرمین الشریفین فہد بن عبدالعزیز فرماں روائے مملکت سعودی عرب نے حرم مکی وحرم مدنی دونوں جگہ ۲۶ رمضان ۱۴۲۰ھ بروز دوشنبہ بعد نماز عشاء (یعنی ستائیسویں شب) حضرت مرحوم کے لئے غائبانہ نماز جنازہ ادا کرنے کا حکم جاری فرمایا ہے۔

اللہ تبارک وتعالیٰ علامہ مرحوم کو اپنی رحمتوں سے ڈھانپ لے اور انھیں اپنے نیکوکار بندوں میں شامل فرمائے اور انھیں ابرار واتقیاء، شہداء وصالحین کے ساتھ اعلیٰ علیین میں جگہ عطا فرمائے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون

والسلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ،

آپ کا بھائی

محمد بن عبداللہ السبیل

صدر نشین امور حرمین شریفین، امام وخطیب مسجد حرام۔ مکہ مکرمہ

---

نوٹ: ۲۸ رمضان کو مکہ مکرمہ سے آمدہ اطلاع کے مطابق حرم شریف میں لگ بھگ ۲۰ لاکھ، اور مسجد نبوی میں تقریباً پانچ لاکھ فرزندان توحید نے نماز ادا کی۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

پندرہ روزہ

# تعمیر حیات

لکھنؤ

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۶ — شمارہ نمبر ۴-۵

۲۵ر دسمبر ۱۹۹۹ء و ۱۰ر جنوری ۲۰۰۰ء — مطابق — ۱۶ر رمضان و ۳ر شوال ۱۴۲۰ھ



اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ -/۱۳۰ روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں ———

**زر تعاون**

سالانہ ——— -/۱۳۰ روپے

فی شمارہ ——— -/۶ روپے

بیرونی ممالک فضائی ڈاک

ایشیائی، یورپ، افریقی و امریکی ممالک ۳۰ ڈالر

بیرونی ممالک بحری ڈاک

بحری ڈاک جلد ۱۵ ڈالر

**خط و کتابت کا پتہ**

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳

ندوۃ العلماء لکھنؤ، ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں ———

**گزارش**

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں۔ خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے (منیجر)

پرنٹر پبلشر شاہد حسین نے ندوہ آفسٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا۔

# قطعۂ تاریخ وفات

## فقیدِ عالمِ اسلامی، مولانا سیّد ابوالحسن علی الحسنی ندویؒ

## 'آفتابِ لاجوابِ علم رخصت ہوگیا'

۱۹۹۹ عیسوی

ایسا صدمہ جھیلنا پڑتا ہمالہ کو اگر ۔۔۔ ریزہ ریزہ اس کا ہوجاتا فضا میں منتشر

کم نہ تھیں آفات پہلے ہی دلِ ناشاد پر ۔۔۔ اور اس پر انتقالِ ندویؒ والا گہر

خرمنِ ہوش و خرد پر صاعقہ بن کے گری ۔۔۔ ہوگیا شل جسم، سُن کے اُنؒ کی رحلت کی خبر

کون ہے اس شہر میں جو اُنؒ کا گرویدہ نہیں ۔۔۔ "تُرکِ خرگاہی ہو یا اعرابیِ والا گہر"[1]

صرف دہلی، لکھنؤ، لاہور ہی غمگیں نہیں ۔۔۔ ہے فسردہ مکّہ و جدّہ، مدینہ الخبر

داعیِ اسلام تھے پھر اُنؒ کا ماتم کیوں نہ ہو ۔۔۔ "نیل کے ساحل سے لیکر تابخاکِ کاشغر"[2]

اے نعیم دل شکستہ یہ ہے تاریخ وفات

آفتابِ علمِ دیں، جادو قلم، نورِ بصر ٥

۱۴۲۰ ہجری

(تاریخ وفات: ۳۱ر دسمبر ۱۹۹۹ء)

سیّد نعیم حامد علی الحامد

المدینۃ المنورۃ

۲۴ر رمضان المبارک ۱۴۲۰ھ / یکم جنوری ۲۰۰۰ء

[1] و [2] علامہ اقبالؒ

اداریہ

(پروفیسر) وصی احمد صدیقی

## مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندویؒ کا

# سانحۂ وفات

وہ عالی مقام سید، وہ شریعت کے رمز شناس، وہ عالم بے بدل، وہ ملت کے درد مند، وہ مفکر اسلام اپنے پیدا کرنے والے کے پاس پہونچ گئے، علم ان کا رأس المال تھا یقین ان کی قوت تھی انکسار ان کا مزاج تھا، خُلق ان کا رفیق تھا اور ان کی روح محبت سے رچی بسی تھی، ۲۲ر رمضان کی دوپہر کو جمعہ کے دن غسل سے فارغ ہو کر سورۂ کہف پڑھنے کا ارادہ کر رہے تھے لیکن پھر سورہ یٰسین کی تلاوت شروع کر دی، سورہ یٰسین مکمل نہیں ہوئی تھی کہ وقتِ موعود آگیا اور حضرت رفیق اعلیٰ سے جاملے۔ وہ ۲۳ ویں رمضان المبارک کی شب تھی ممکن ہے شب قدر ہو، رحمتوں کا نزول ہو رہا تھا جب اللہ کا یہ محبوب بندہ تکیہ شاہ علم اللہ کے گنج شائگاں میں اپنی ابدی نیند سو گیا، سفر تمام ہوا، اللہ تعالیٰ نے کہا ہو گا کہ "اے مطمئن بندے لوٹ آ، اپنے رب کے پاس تو مجھ سے راضی اور میں تجھ سے، آمیرے خاص بندوں میں شامل ہو جا اور میری جنت میں داخل ہو جا۔

حضرت کی ذات میں علم ظاہر و باطن کی جامعیت تھی۔ مطالعہ اور فکر نے آپ کو معرفت کے اس درجہ پر پہونچادیا تھا جو اولیائے کاملین اور کبار مخلصین کا درجہ رہا ہے۔ حضرت کے پاس بیٹھنے سے دعوت کا جذبہ اور اصلاح کی فکر پیدا ہوتی تھی۔ حضرت کا اخلاق نبوت کے چراغ سے منور تھا۔ دوسرے اس نور سے مستنیر ہوتے تھے۔

ادھر حضرت مولانا نے کئی لوگوں کو مرید کیا اور خلافت عطا کی، وقت موعود کا اندازہ ہو گیا تھا۔ یہ حضرات اس شرف سے بہرہ مند ہوئے، مگر مرشد کا ساتھ شعلہ مستعجل تھا۔

حضرت نظام الدین اولیاء سے عطائے خلافت کے وقت ان کے شیخ و مرشد حضرت خواجہ فرید الدین گنج شکر نے فرمایا۔

"باری تعالیٰ ترا علم و عشق دادہ است و ہر کہ بدیں صفت موصوف باشد و خلافتِ مشائخ نیکو آید"

حضرت مولانا کی سیرت اس جامعیت کا مرقع ہے، یہاں علم و عشق و عقل تینوں پہلو بہ پہلو نظر آتے ہیں۔۔۔۔ حضرت

مولانا کے انتقال پر سب سوگوار ہیں، ندوے نے اپنا باکمال ناظم کھودیا، ملت اسلامیہ نے اپنا سرپرست کھودیا، ہر طرف سے پیغامات آرہے ہیں، اتنے بڑے لوگوں کے پیغامات بھی جو ہر روزنامہ میں شائع ہورہے ہیں اور ان کیے پیغام بھی جو نہ کہہ سکے اور نہ لکھ سکے، ان کا غم بھی سب کے غم میں ملا ہوا ہے۔

یہ اداریہ حضرت مولانا کے دینی اور علمی کارناموں کے بیان کیلئے نہیں لکھا جارہا ہے، سفینہ چاہئے اس بحر بیکراں کیلئے۔ ان کی خدمات کا ذکر جو انھوں نے ملت کے لئے انجام دی ہیں جاری اور ساری رہے گا۔ حضرت مولانا پر نہ معلوم کتنی کتابیں لکھی جائیں گی، کتنے مضامین شائع ہوں گے، کتابِ دل کی کتنی تفسیریں ہوں گی۔ ابھی حال ہی میں مولانا عبداللہ عباس صاحب کی کتاب "میر کارواں" آئی ہے، بے حد جامع، مصنف کتاب کو کیا اندازہ تھا کہ چند دن اور اگر گذر جاتے تو بجائے مدظلہ العالی کے رحمۃ اللہ علیہ لکھنا ہوتا، آج بھی وہ شام مجھے یاد آتی ہے جب مہمان خانہ کے سامنے حضرت مولانا تشریف فرما تھے اور مصنف نے اپنی کتاب انھیں پیش کی، مسکرائے۔ فرمایا کہ آنے کیا اکسپلوزن کیا ہے۔ کھول کر صفحات پر نگاہ ڈالی، قدر دانی کے کلمات کہے اور بند کردی، کتاب قبول ہوگئی۔۔۔ مہمان خانہ کی محفل نظر کے سامنے ہے۔ حضرت مولانا تشریف فرما ہیں۔ ایک طرف کرسیاں لگی ہیں۔ ایک طرف لمبا چبوترہ ہے۔۔۔ لوگ آتے جارہے ہیں، سلام کر کے بیٹھتے جارہے ہیں، شاہ و گدا کی کوئی تفریق نہیں، کوئی اعلان کرنے والا نہیں، کوئی دربان نہیں فالج کے اثرات ہاتھ پر آگئے تھے، مصافحہ سے روکا جاتا تھا، مگر حضرت مولانا کسی کے بڑھے ہوئے ہاتھ کو کیسے نظر انداز کردیتے، کسی نووارد سے نام پوچھتے، کہاں سے آرہے ہیں کا سوال ہوتا، کچھ مہربانی کے کلمات کہتے، اگر ضرورت مند ہوتا تو اس کی ضرورت پوری کرتے اور، اور زیادہ تکریم کرتے پھر خاموش ہوجاتے، سب لوگ خاموش اس ہوا میں سانس لیتے جس میں حضرت مولانا کی سانسوں کی خوشبو ہوتی، اس شرف سے بہرہ مند ہوتے جس کا احساس حضرت مولانا کے پاس بیٹھنے سے ہوتا، ایک مقناطیس کی طرح لہریں اٹھ اٹھ کر لوگوں کے دلوں پر اثر انداز ہوتیں، یہ محفل برخاست ہوگئی، میر محفل اٹھ گیا۔۔۔ یہ اداریہ کلام پاک کی آیت کے ترجمہ پر ختم کرتا ہوں "اے لوگو! تمہارے پاس ایسا پیغمبر آیا جو تمہاری جنس سے ہے، جس کو تمہاری تکلیف و مضرت کی بات گراں گذرتی ہے، جو تمہاری منفعت کا بڑا خواہش مند رہتا ہے، ایمان والوں کے ساتھ بڑا ہی شفیق و مہرباں ہے"۔

حضرت مولانا کا برتاؤ اور شفقت دراصل نبی کی شفقت کی وراثت اور نیابت ہے۔ اللہ تعالیٰ ان کے درجات عالی کرے۔ سب کو ایک دن مرنا ہے اور بقا صرف اس ذوالجلال والاکرام کی ذات کو ہے۔

مولانا عبد اللہ عباس ندوی

## طاب حیاً و طاب میتاً

# زندگی بھی خوش گوار، موت بھی شاندار

وہ واقعہ جس کو ایک نہ ایک دن آنا ہی تھا، وہ ۲۲؍ رمضان المبارک ۱۴۲۰ھ (۳۱؍ دسمبر ۱۹۹۹ء) کو پیش آگیا۔ یعنی حضرت مخدوم و مربی مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندوی نے وفات پائی۔ اللهم قدس روحه واكرم مثواه

یا نفس أجملی جزعا　　فإنك ما تحذرين قد وقعا

اے نفس شورش غم پر قابو رکھ، جس بات کا تجھے ڈر تھا وہ بات پیش آگئی۔

خلود، ہمیشگی کی زندگی، آخرت کے لئے ہے، عالم ناسوت کے لئے فنا مقدر ہے۔

بہ گیتی گر کسے پائندہ بودے　　ابو القاسم محمدؐ زندہ بودے

کسی کی موت پر اظہار غم کوئی نئی بات نہیں ہے، اس کے سیکڑوں اور ہزاروں انداز بیان ہیں، نظم و نثر دونوں میں یہ صنف ادب مشہور ہے، لیکن ہر طرح کے مبالغوں سے پاک، انتہائی حقیقت پسندانہ سادہ اور سچا دل کی گہرائیوں سے نکلا ہوا، بے تصنع، اور سخن سازی سے مبرا جملہ سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کا جملہ ہے۔ سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد آپ کے جسد اطہر کے پاس تشریف لائے، جبین مبارک کو چوما اور کہا "طبت حيا و طبت ميتا" آپ کی زندگی پاکیزہ اور اچھی رہی اور آپ کی موت بھی پاکیزہ اور اچھی رہی۔ آج رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک امتی، اللہ کے بندہ بے نوا ابو الحسن علی پر یہی جملہ ہر طرح صادق نظر آتا ہے۔ آج وہ اللہ کے لطف و کرم کے محتاج، اس کی مغفرت کے طلبگار، اس کی رحمتوں کے امیدوار ایک جسد خاکی ہیں، حضرت مولانا، سیدنا مرشدنا اور اسی قافیہ و ترکیب کے سیکڑوں الفاظ نام کے پہلے اور نام کے بعد لکھے جا سکتے ہیں۔ مگر یہ سب دنیاوی زندگی کے القاب تھے، آخرت کا لقب صرف وہی ہے جس میں عبدیت کا اظہار ہو۔

بات کہی تھی خلیفہ رسول برحق نے، اور جس کے حق میں کہی تھی وہ سرور کائنات اور فخر موجودات تھے، مثال و تشبیہ تعریف و تشخص میں نہیں دی جا رہی ہے۔ ہاں اس نور کا ایک شمہ، اس سمندر کا ایک قطرہ، ایک بندہ خدا اور رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے متبع سنت فرد پر صادق آرہا ہے۔

**طاب حیا**۔۔۔ زندگی کامیاب، بلند اقبال رہی، مقبولیت عند اللہ کا تاج زریں آخری سانس تک سر پر رہا، مقبولیت و نورانیت ایسی جو عہد قریب میں کہئے یا اس صدی میں اس درجہ وسیع پیمانے پر شاید ہی کسی کو حاصل ہوئی ہے۔

ایک فقیر بے نوا، بے تاج و گہر نے بادشاہی کی، دلوں پر حکومت کی، ملک سے باہر صرف عرب کے کسی ایک خاص حصہ میں نہیں بلکہ تمام

عرب ممالک میں، مشرق قریب، اوسط، اور بعید کے ہر خطے میں، وہ دینی کتابوں کا مصنف جس کی کتابیں پڑھنا علم و ثقافت کی دلیل ہو اور جس سے ناواقفیت جہل و نادانی کی علامت ہو، جو بغیر کسی فکر و فن، اور بغیر سیاسی قلابازیوں، انجمن سازیوں کے پارٹیوں اور جماعتوں پر بھاری ہو، جس کے ایک بول سے "مور اق حکومت پر شکن" آجاتی ہو، جو زندگی بھر کسی گورنر یا صدر حکومت کی یا وزیر اعظم یا وزیر اعلیٰ کی کوٹھیوں کا چکر لگاتا ہوا نہ دیکھا گیا ہو، بلکہ خود حکمراں ہی، اپنی حکمرانی کے زمانے میں بھی اور حکمرانی ختم ہونے کے بعد بھی اس کے در پر آئے ہوں، جو بادشاہوں اور جمہوریتوں کے صدروں سے نہ ملنے سے ڈرا ہو، اور نہ ڈر کر بات کی ہو، ایک ہی وقت میں متعدد آل انڈیا اور آل ورلڈ جماعتوں کا صدر ہو، مگر اپنے بوریہ فقر سے ایک انچ ٹلا نہ ہو، جس کو اگر کسی غیر مسلم نے دیکھا تو برملا کہا، "یہ چہرہ کسی جھوٹے کا نہیں ہو سکتا"، اور مسلمان نے دیکھا تو اس کی عقیدت و محبت کا دم بھرتا رہا۔ جس نے کسی بڑی سی بڑی کانفرنس یا بڑے سے بڑے مہمان کی خاطر اپنے معمولات ورد و وظائف میں ایک لمحہ کی تقدیم و تاخیر نہ کی ہو۔ غیرت دینی اور حب نبوی میں جس نے وقت کے کسی بڑے سے بڑے جابر حکمراں کی پرواہ نہ کی ہو۔ "طاب حیّا" کی اس سے زیادہ روشن، واضح، بے داغ تصویر اس عہد میں نمایاں دیکھی گئی ہے؟

فرمودۂ صدیقی کا دوسرا جملہ "طاب میتا" اور دعائے ماثورہ "اللهم بارك في الموت ومابعد الموت" کی قبولیت بھی دنیا نے دیکھ لی۔ رمضان المبارک کا مہینہ، فالج زدہ اور کمزور جسم کے ساتھ تمام روزے پورے کئے، ایک وقت کی فرض نماز کیا سنت و مستحب بھی فوت نہیں ہوئی، تلاوت و اوراد میں کوئی لمحہ بھر کا فرق نہیں آیا، شدید علالت میں بھی جس کی جماعت نہ چھوٹی ہو، جمعہ کا دن اور جمعہ کے تمام آداب مسنونہ، حجامت، غسل و وضوء سے آراستہ، معمول کے مطابق مسجد جانے کے لئے تیار، تلاوت کے دوران جب سورہ یٰسین کی گیارہویں آیت "فبشره بمغفرة و أجر كريم" پر آخری سانس لی ہو، "طاب میتا" کی اس سے اچھی تفسیر کس نے دیکھی اور پڑھی ہے۔

حرم بیت اللہ اور حرم نبوی شریف کے مئذنہ (اذان دینے کی جگہ) سے یہ آوازیں بلند ہوتی ہیں، الصلوٰۃ علی المیت الغائب، علی سماحۃ السید ابی الحسن علی الحسنی الندوی۔ اس نماز میں خادم الحرمین الشریفین اور ان کے وزراء و حکام شریک تھے، تو دوسری طرف اللہ کے وہ اشعث و اغبر (پراگندہ حال پراگندہ بال) بندے بھی تھے جو ہزاروں میل کی مسافتیں طے کر کے حرمین میں ستائیسویں شب گذارنے آئے تھے۔

حدیث شریف میں آیا ہے کہ ایک مرتبہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کسی جنازے کی نماز پڑھا رہے تھے، صلاۃ جنازہ کی دعاء کے الفاظ سن کر صف بستہ نمازیوں میں ایک صحابی نے کہا" ليتني كنت الميت "کاش میں ہی میت ہوتا اور میری نماز جنازہ ہوتی۔ امت اسلامیہ میں آج بھی ایسے ہزاروں نفوس ہیں جن کے دل میں یہ بات آئی ہوگی جب ایک ہندی المولود و قصباتی مسلمان کے لئے مسجد حرم میں بیس لاکھ اور مسجد نبوی میں ۸ لاکھ مسلمان زائر جنازہ غائبانہ پڑھ رہے تھے۔

اس غم کی کہانی میں یہ شادمانی تابناک روشنی ہے!!

**مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ پر**

**تفصیلی مضامین**

**آئندہ شماروں میں ملاحظہ فرمائیں۔**

# مردِ مومن کا آخری سفر

روایت :
حاجی عبد الرزاق ( خادم خاص)
مولوی سید بلال حسنی ندوی
مولوی سید محمود حسنی ندوی
ترتیب : نذر الحفیظ ندوی

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کا معمول یہ تھا کہ تہجد سے قبل بیدار ہو جاتے، استنجاء اور وضو سے فارغ ہو کر نوافل کی نیت باندھ لیتے۔ کبھی چار، کبھی چھ، کبھی آٹھ رکعت پڑھتے، اس رمضان میں نوافل کا اہتمام بہت بڑھ گیا تھا، سحری ختم ہونے سے دس منٹ قبل سحری کھاتے، اس کے بعد کبھی تو ہاتھ اٹھا کر اور کبھی بغیر ہاتھ اٹھائے دعا فرماتے، اذان کے بعد فجر کی سنت پھر فرض کے بعد منزل پڑھتے اور لیٹ جاتے ۔ آخری عشرہ میں فجر بعد جو لوگ واپس ہوتے وہ مصافحہ کے لئے حاضر ہوتے، ان کو لیٹے لیٹے رخصت فرماتے، اور دعائیہ کلمات کہتے۔ رمضان کے دنوں میں کوشش فرماتے کہ ساڑھے نو بجے اٹھ جائیں۔ استنجاء اور وضو سے فارغ ہو کر دو رکعت نفل پڑھتے، پھر قرآن شریف کم از کم آدھا پارہ ورنہ عام طور پر ایک پارہ تلاوت فرماتے۔ اس کے بعد سورہ یٰسین روزانہ گیارہ مرتبہ اور جمعرات کے دن تیرہ بار تلاوت فرما کر حضور اکرم ﷺ سے لے کر اس وقت تک کے تمام مجددین و مصلحین، مجاہدین اور اصحاب دعوت و عزیمت، ربانی و حقانی علماء، اور اپنے اساتذہ اور محسنوں، اور عزیز و اقارب اور عام مسلمانوں کو ایصال ثواب کرتے، اسفار میں جس شہر اور بستی سے گذرتے وہاں کے مدفون مسلمانوں کے لئے ایصال ثواب کا اہتمام فرماتے۔

جان لیوا مرض سے سنبھالا لینے کے بعد اہل تعلق کا یہ تاثر تھا کہ یہ عارضی صحت ہے، کسی وقت بھی یہ دولت بے بہا ہم سے چھن سکتی ہے۔ خود حضرت والا بھی اس طرح کے جملے بڑے درد و کرب سے مختلف اوقات میں فرماتے تھے اللھم لقائك، کبھی فرماتے، اب ہم بھی چلے، خدا یا عاقبت محمود کر دی، کبھی فرماتے اے اللہ اب تو بلا لے، اس معذوری کے ساتھ کب تک؟ ایک خادم سے مختلف وقتوں میں فرمایا: تم پر کام کا بوجھ بہت ڈال دیتے ہیں، بس کچھ ہی دن تک ہے۔

شعبان کا آغاز ہوتے ہی یہ سوال خدام اور حضرت کے معالجین کے درمیان گردش کرنے لگا کہ رمضان کا مہینہ کہاں گذرے گا۔ ڈاکٹروں نے اصرار کیا کہ ندوہ میں گذرے، آخر میں حضرت والا کے انشراح اور مرضی پر چھوڑ دیا گیا۔

حضرت نے فرمایا کہ رمضان سے قبل رائے بریلی جانا ہے۔ چنانچہ ۲۷/ شعبان کو تکیہ تشریف لائے، ۲۸/ کو قیام کر کے خلاف معمول مولوی سید بلال حسنی سے فرمایا کہ مجھے مسجد لے چلو، مسجد کے صحن میں جانماز بچھا دی گئی، دو رکعت نماز ادا کی، پھر مسجد کے اندرونی حصے میں تشریف لے گئے، وہاں بھی دو رکعت نماز ادا کی، پھر فرمایا کہ ندی کی طرف لے چلو ، چنانچہ جہاں نئے زینے بنے ہیں وہاں کھڑے ہو کر چاروں طرف دیکھا۔ فرمایا۔ ماشاء اللہ، ماشاء اللہ اس کے بعد فرمایا کہ مسجد کی پشت پر لے چلو، جہاں سید صاحب کے زمانہ کا ایک پتھر رکھا ہوا ہے۔ تکان کے خیال سے یہ فرمائش نہیں پوری کی گئی۔ مسجد سے نکلتے وقت سامنے ہی شاہ علم اللہ کا روضہ ہے جہاں محبوب والدین اور بھائی بہن کے علاوہ بھی گنجہائے گراں مایہ دفن ہیں۔ وہیں زینہ کے پاس ٹیک لگا کر کھڑے کھڑے دیر تک ایصال ثواب کرتے رہے۔ وہاں سے واپسی پر تکان کے باوجود گھر کے اندر تشریف لے گئے جہاں گھر کی تمام مستورات جمع تھیں، مولانا سید محمد رابع صاحب حسنی ندوی بھی موجود تھے۔ پندرہ منٹ کے بعد گھر سے واپس بنگلہ پر تشریف لے آئے۔ بعد ظہر آرام کر کے اول وقت عصر کی نماز پڑھی پھر گھر تشریف لے جا کر ملاقات کی، اور لکھنؤ روانہ ہو گئے۔

پہلا روزہ شروع ہوا تو فرمایا کہ معلوم نہیں پورا رمضان ملتا ہے یا نہیں۔ اے اللہ! تو پورے رمضان کی برکتوں سے نواز دے۔

وطن میں آخری عشرہ گذارنے کے بارے میں حضرت والا نے اپنے معالجوں سے اجازت لے لی تھی۔ ڈاکٹر نظر، ڈاکٹر عبد المعبود خاں، ڈاکٹر سید قمر الدین اور ڈاکٹر کرنل شمسی اس مشورہ میں شریک تھے۔

۲۰/ رمضان ۲۹/ دسمبر کو رائے بریلی ایک بڑے قافلہ کے ساتھ روانگی ہوئی۔ یہاں معتکفین سے مسجد بھر گئی۔ پہلے دن حضرت والا نے دریافت فرمایا کہ مسجد میں کتنے لوگ ہیں۔ مولوی سید بلال حسنی نے عرض کیا کہ مسجد بھر گئی ہے۔ فرمایا: "بانی کا اخلاص ہے۔" آخری شب تراویح کے بعد ساڑھے نو بجے مجلس میں معمول کے مطابق تشریف فرما مختلف سوالات کے جوابات دیئے، دمشق سے چھپ کر حضرت والا کی جو تصنیفات آئی تھیں ان کو دیکھ کر فرمایا کہ یہ سب اللہ تعالیٰ نے لکھوائی ہیں۔ ایک خادم نے جو باہر کے دورے سے حاضر ہوئے تھے، حضرت کو جب یہ

اطلاع دی کہ ایک صاحب خیر نے ستائیس ہزار ڈالر ترکی کے ایک ناشر اور مترجم کو دیکھیں کہ وہ حضرت کی تمام تصنیفات شائع کر کے ترکوں میں مفت تقسیم کریں۔ تو اس خبر پر بڑی مسرت کا اظہار فرمایا۔ مجلس میں العاقبۃ للمتقین سے متعلق سوال کیا گیا تو فرمایا کہ عاقبت مذموم بھی ہوتی ہے اور محمود بھی، آخر میں استفسار فرمایا کہ کیا کل جمعۃ الوداع ہے؟

وصال کے دن بھی مذکورہ بالا روزانہ کے تمام معمولات پورے فرمائے۔ ساڑھے نو بجے بیدار ہو کر استنجاء گئے، وضو کے بعد نوافل پڑھے پھر قرآن شریف کی تلاوت کی، سجدہ تلاوت بھی کیا، لکھنؤ میں قرآن مجید ختم کر چکے تھے، تیرھواں پارہ آخری دن پڑھا، بھائی صابر جو برسوں سے حضرت کا خط بناتے آئے تھے ان سے خط بنوایا، اس کے بعد نہانے کی تیاری کی، بھائی ذکاء اللہ خاں اندوری راوی ہیں: غسل خانہ جانے سے پہلے سوال کیا کہ کیا آج بائیس رمضان ہے۔ پھر فرمایا کہ کیا نماز جمعہ پندرہ منٹ تاخیر سے ہو سکتی ہے۔ بھائی عبدالرزاق نے عرض کیا کہ آپ فرمائیں تو تاخیر سے نماز ہوگی، ساڑھے گیارہ بجے غسل کے لئے تشریف لے گئے، پندرہ منٹ بعد غسل سے فارغ ہو کر آ گئے۔ کپڑے زیب تن کئے، شروانی کے بٹن مولوی سید بلال حسنی نے لگائے۔ فرمایا کہ تم لوگ تیار ہو جاؤ، نماز میں پندرہ منٹ تاخیر کرادو، فرمایا کہ اب ہم سورہ کہف پڑھیں گے۔ (اس سورہ کے پڑھنے کا معمول آٹھ سال کی عمر سے تھا) یہ فرما کر بستر پر بیٹھ گئے، لیکن بجائے سورہ کہف پڑھنے کے سورہ یٰسین پڑھنے لگے، اندازہ ہے کہ دس بارہ آیتیں ہوئی ہوں گی کہ زبان رک گئی، جس طرح بیٹھے تھے اس سے تھوڑا سا پیچھے کی طرف جھک گئے، مولوی بلال حسنی نے سر کو اور خادم خاص بھائی عبدالرزاق نے پاؤں کو اٹھا کر تخت پر لٹا دیا، ڈاکٹر سید قمرالدین اور ڈاکٹر عبدالمعبود خاں قریب ہی تھے، آکسیجن لگائی گئی۔ انجکشن جب رگوں میں نہیں لگ سکے تو کولھے میں لگائے گئے ،ڈاکٹر قمرالدین صاحب نے ایک انجکشن دل پر لگایا، ہاتھ سے قلب کی مالش کی، اور منہ سے ہوا بھی بھرنے کی کوشش کی، لیکن راہ حق کا یہ مسافر روانہ ہو چکا تھا، اس وقت بارہ بجنے میں دس منٹ باقی تھے۔ خبر جنگل کی آگ کی طرح پھیلی اور محبین واہل تعلق کے قافلے دیوانہ وار رائے بریلی پہونچنا شروع ہو گئے۔

غسل دینے میں حسب ذیل حضرات شریک تھے، مولوی سعید بنو ندوی (جنوبی افریقہ)، جو رمضان گذارنے آئے تھے، حضرت کے مجاز بھی ہیں، خادم خاص بھائی عبدالرزاق، سید حسن عسکری طارق صاحب (مدینہ منورہ) مولوی سید بلال حسنی ندوی، حضرت کے کاتب خاص مولوی نثار الحق ندوی، مولوی نیاز احمد ندوی بھی شریک ہو گئے، اور اس موقعہ پر مولانا محمد سید رابع حسنی ندوی، مولوی سید سلمان حسینی ندوی، مولوی عبداللہ حسنی ندوی موجود تھے اور بھائی عبدالحمید (خادم) عزیزان محمود حسنی، محمد معاذ کاندھلوی اور سید شارق سلمہم موجود رہ کر معاونت کر رہے تھے۔

بعد مغرب سات بجے سے پونے دس بجے تک آخری دیدار کرنے والوں کا ہجوم رہا۔ جو بتدریج بڑھتا ہی جا رہا تھا، نماز جنازہ کا اعلان دس بجے کیا گیا تھا، چنانچہ ٹھیک پونے دس بجے جنازہ اٹھایا گیا، دو منٹ کا راستہ پچیس منٹ میں طے ہوا، مسجد کے اندر منبر کے قریب جنازہ رکھا گیا، مولانا سید محمد رابع صاحب حسنی ندوی نے نماز جنازہ پڑھائی۔

ساڑھے دس بجے جنازہ قبر میں اتارا گیا، قبر میں جن لوگوں نے جنازہ اتارا ان میں مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی مولوی سید عبداللہ حسنی ندوی، خادم خاص بھائی عبدالرزاق تھے، بھائی عبدالرزاق اور سید بلال حسنی لکڑی کے پٹرے لگا رہے تھے، محبوب منصور پوری پٹرے دے رہے تھے، آخری پٹرا لگانے سے پہلے کسی نے توجہ دلائی کہ کفن کا بند کھولا نہیں جا سکا، چنانچہ مولوی بلال حسنی نے قبر میں اتر کر بند کھول دیا، پھر آخری پٹرا بھی لگا دیا گیا، تدفین روضہ شاہ علم اللہ میں ہوئی، جہاں آخری جگہ باقی تھی۔

مجمع غیر معمولی تھا، ساڑھے آٹھ بجے تھانیدار ایس پی کو رپورٹ دے رہا تھا کہ پونے دو لاکھ آدمی آ چکے ہیں اور جوں جوں نماز کا وقت قریب آ رہا تھا (موسم کی سختی، سردی اور شدید کہرے کے باوجود) آنے والوں کی تعداد میں اضافہ ہوتا رہا، اور سلسلہ تو تدفین کے بعد تک جاری رہا، دور دراز کی گاڑیاں سحر تک آتی رہیں۔ ع آسماں تیری لحد پہ شبنم افشانی کرے

حادثہ جمعہ کو پیش آیا، جمعرات کو ڈاکٹر عباد الرحمٰن نشاط صاحب نے (جو حضرت کے مجاز بھی ہیں) حج کے سفر کی بات رکھی تھی حضرت نے منظور فرما لیا تھا اور ارادہ کر لیا تھا۔ اس کی بھی حضرت کو بڑی فکر تھی کہ روپئے پیسے جمع نہ رہیں، جو آ رہا ہے جا تا رہے، اس کے لئے بار بار بھائی عبدالرزاق کو آواز دیتے اور مولوی بلال اور مولوی محمود کو بھی تاکید کی کہ جہاں مناسب سمجھو بتادو، ہم دیں گے۔

اسطرح حضرت حج کے سفر کی نیت کر کے، اور روزے کی حالت میں، نماز کی تیاری اور انتظار میں، دیتے دلاتے اور اپنی عملی زندگی سے زہد و عبادت، واستغناء اور تعلق مع اللہ کی دعوت دیتے ہوئے رخصت ہو گئے۔ إنا لله وإنا إليه راجعون

# وہ ہند میں سرمایہ ملت کا نگہباں

سال ۹۹ء دم توڑ رہا تھا، چند گھنٹے باقی تھے کہ وہ ماضی کے دھندلکوں میں گم ہو جاتا، لیکن رخصتی سے قبل اس نے ایسی کاری ضرب لگائی کہ دنیا ہائے کہہ کر رہ گئی۔ سال، صدی اور ہزارہ نے ہم سے ہمارے علی میاں کو چھین لیا، مولانا ابوالحسن علی ندوی اللہ میاں کے پاس چلے گئے۔ بڑے بزرگ کہتے ہیں کہ صدی میں صرف ایک مجدد اور ایک بڑا عالم پیدا ہوتا ہے۔ اگر ایسا ہے تو وہ علی میاں ہی کی ہستی تھی۔ اب اللہ تعالی سے دعا ہے کہ وہ اگلی صدی میں سرمایہ ملت کی نگہبانی کرنے کے لئے کوئی دوسرا ابوالحسن علی پیدا کرے۔ آمین

عروس موت کہتی ہے کہ دولہا بن کے آ پیارے          رگڑتا ایڑیاں آیا تو پھر کیا کامیاب آیا

اللہ اللہ! کیا موت پائی علی میاں نے۔ ماہِ رمضان المبارک کا جمعہ، نماز کی تیاری اور غسل، سج دھج کے تیار، گویا کہ موت سے رشتہ جوڑنے اور فرشتہ اجل کا استقبال کرنے کے لئے تیار ہوں۔ قرآن شریف پڑھ اور سن رہے تھے۔ خالق حقیقی سے ملنے کا ماحول تیار کر لیا تھا۔ پاکیزہ اور معطر ماحول۔ فرشتہ نے آواز دی اور علی میاں نے لبیک کہا۔ قصہ تمام ہوا۔ شمع گل ہو گئی۔ لکھنؤ سے جدہ، دبئی سے لندن، نیویارک سے خرطوم ہر جگہ صف ماتم بچھ گئی۔ اللہ کے نیک بندے جو محبتوں کے امین ہوتے ہیں، جو گفتار و کردار دونوں کے غازی ہوتے ہیں، جو دنیا کو امن و آشتی کی تعلیم دیتے ہیں، وہ ایسے ہی دولہا بن کر اٹھتے ہیں، زمانہ ان کے جانے کا ایسے ہی افسوس کرتا ہے کہ کیا مسلمان، کیا ہندو اور کیا عیسائی، سبھی کو ایسا لگا جیسے ان کا کوئی اپنا چلا گیا جو ان کا غم گسار تھا، چارہ ساز تھا۔

مولانا مرحوم کو دیکھ کر کسی ثمر دار شاخ کی یاد آتی تھی۔ پھل پھول سے لدی ہوئی لچک دار اور جھکی ہوئی شاخ۔ ندوہ میں بعد نماز عصر ہماری ان سے کئی ملاقاتیں ہوئیں۔ لب کشا ہوتے تو لگتا محبت کا زمزمہ بہہ رہا ہو۔ نرم دم گفتگو والی بات سنی تھی، لیکن علی میاں کی یہ نرمی بے مثال تھی۔ باتیں بے لاگ لپیٹ کرتے، انداز بھی فیصلہ کن ہوتا، لیکن بالکل ملائم ریشم جیسا۔ اس پھول کی پتی نے کئی ہیروں کے جگر کاٹے، جو آنکھوں میں شعلے لئے ہوئے ان کے حضور میں آتے وہ بے دام غلام بن کر پرنم آنکھوں کے ساتھ واپس جاتے۔

مولانا کیا نہیں تھے، کون سا رتبہ ان کے پاس نہ تھا، آکسفورڈ یونیورسٹی کے شعبۂ اسلامیات نے انھیں اپنا سربراہ بنا رکھا تھا، فیصل ایوارڈ ان کے پاس، یو اے ای (عرب امارات) کا سب سے بڑا اعزاز ان کے پاس، اسلامی دنیا ان کی قدم بوسی اور پذیرائی کی خواہاں۔ لیکن مولانا ہیں کہ ان سب سے بے نیاز میٹھی میٹھی باتیں کر رہے ہیں۔ اسلامی علوم کے چراغ جلائے چلے جا رہے ہیں۔

دل میں ایک آرزو کہ ہند میں ملت کا سرمایہ محفوظ رہے، کوئی ڈاکہ نہ مارے، کوئی نقب نہ لگائے، مسلم پرسنل لاء پر آنچ نہ آئے۔ اگر کوئی شرپسند ان کی رہائش گاہ پر چھاپہ مارتا ہے تو مارا کرے، ندوہ کے ہوسٹلوں کی تلاشی ہوتی ہے تو ہوتی رہے، چاند پر تھوکے گا تو منہ پر گرے گا، لہذا ایسا ایک نہیں، کئی بار ہوا۔

انعام و اعزاز میں جو کچھ ملا، ملت اور ندوۃ العلماء کے حوالے کر دیا۔ خود دمڑی تک نہ لی۔ وقت آیا تو حکومت کی حج پر جانے کی پیش کش ٹھکرا دی، وہ ملائم ہوں یا کلیان، جس نے ڈنڈی ماری مولانا نے 'خبردار' کہنے میں دیر نہیں کی، جب یوپی میں نصابی کتابوں کو گیر وارنگ دینے کی سازش کی گئی تو مولانا شمشیر برہنہ ہو گئے۔ ایسے تھے ہمارے علی میاں۔

مولانا ابوالحسن علی ندوی، اللہ انہیں غریق رحمت کرے، مشرق اور مغرب کے درمیان ایک پل کی حیثیت رکھتے تھے۔ ہماری نظر میں یہی ان کی سب سے بڑی صفت تھی۔ ایک نہیں کئی بار صلیب وہلال کے محاذ پر مولانا نے دلوں کی کدورتیں دور کیں، غلط فہمیوں کا خاتمہ کیا۔ اسلام کی عظمت کا پھریرا بلند کیا، اس کو صحیح تصور میں پیش کیا۔ جاتے جاتے کہہ گئے کہ جہاز کا اغوا، قتل و خون اور مطالبہ تاوان سب کچھ غیر اسلامی ہے۔ یہ اعلان یہ فرمان آخری ثابت ہوا۔ مولانا اپنا فیصلہ سنانے کے بعد اپنے وطن کی سرزمین پر منوں مٹی کے نیچے سو گئے۔ لیکن ملت کا فرض ہے کہ وہ جاگتی رہے۔

علمائے دین اور دانشوران قوم کے لئے مولانا نے بہت کچھ چھوڑا ہے، کتابوں کی صورت میں ایک ذخیرہ ہے۔ انھوں نے کئی راہیں بنائیں اور روشن کی ہیں۔ ان راہوں پر پیش قدمی کی ضرورت ہے۔ مولانا کو خراج عقیدت پیش کرنے کا صرف یہی ایک طریقہ ہے۔

اے اللہ! ہم سب کے پیارے مولانا علی میاں کی قبر کو جگ مگ جگ مگ کر دے، کہ تیرا یہ بندہ سرمایہ ملت کی حفاظت اور نگہبانی کر کے تیرے پاس واپس لوٹا ہے۔ آمین

(روزنامہ انقلاب۔ ممبئی)

# رہنمائے قوم وملت دیدہ ور جاتا رہا

تاثرات

## اتحاد و یگانگت کا نمونہ

☆ قضاء وقدر پر ایمان کیساتھ اپنے رفقاء کی طرح میں نے بھی علامہ سید ابوالحسن علی صاحب ندوی کے سانحہ وفات کی خبر سنی، انھوں نے ایک طویل عرصہ تک مسلمانان عالم کی رہنمائی کا فریضہ انجام دیا، اور اسلام کے اصل پیغام اور اس کی صحیح روح سے دنیا کو متعارف کرایا، اور دین حنیف کی دعوت پوری حکمت اور دانائی کے ساتھ مسلسل دیتے رہے، جس میں سلف صالحین کے اسوۂ حسنہ کو برابر مشعل راہ بنائے رکھا، اپنی آخری سانس تک قرآن وسنت پر مضبوطی سے قائم رہنے کی تلقین کرتے رہے، انھوں نے بتایا کہ انشاءاللہ اتحاد ویگانگت میں ہی امت اسلامیہ کی فلاح وبہبود مضمر ہے۔ انھوں نے بتایا کہ مسلمانوں کے زوال وانحطاط کا اصل سبب صحیح عقیدہ اور عمل سے ان کی دوری، اور ان مفید علوم سے غفلت ہے جو عقیدہ و عمل کی پختگی اور سیاست ومعیشت کے استحکام کے ضامن ہیں۔

شیخ ابوالحسن ان اولین رہنماؤں میں تھے جنھوں نے مسلمانوں کے اتحاد کے سلسلہ میں قابل قدر خدمات انجام دیں، چنانچہ عالمی سطح پر وہ رابطہ عالم اسلامی کے بانیوں میں تھے، اور رابطہ ہی کی متعدد ذیلی تنظیموں) مثلاً مؤتمر اسلامی، عالمی مجلس اعلی برائے مساجد، اور اسلامی فقہ اکیڈمی کے رکن رکین تھے۔ نیز جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ کی مشاورتی کونسل اور یونیورسٹی کورٹ کے ممبر بھی تھے۔

وہ عالمی رابطہ ادب اسلامی کے بانیوں میں تھے، جس کا صدر دفتر (ان ہی کے زیر صدارت) ہندوستان میں ہے، اور اس کے علاوہ بھی متعدد اسلامی تنظیموں اور اداروں کے قیام اور ان کی سرگرمیوں میں ان کا اہم ترین حصہ رہا ہے۔

شیخ ابوالحسن رحمۃ اللہ علیہ کو عالم اسلام کے تمام شاہان وسربراہان حکومت نہایت احترام اور قدر کی نگاہ سے دیکھتے تھے، اسی طرح ساری اسلامی دنیا کے علماء اور تمام دینی ودعوتی اداروں میں ان کا مقام بہت بلند تھا۔

آج ہم امت کے اس جلیل القدر عالم کو رخصت کررہے ہیں، اور ابھی چند ماہ قبل ہی ہم ایسے قابل احترام علماء کو الوداع کہہ چکے ہیں جو اسی راہ کے رہرو تھے جس پر شیخ مرحوم ساری زندگی گامزن رہے، میری مراد محدث جلیل شیخ ناصر الدین البانی، اور فقیہ عصر شیخ عبدالعزیز بن باز سے ہے۔

اللہ تعالی ان سب کی روحوں پر اپنی رحمتوں کی بارش فرمائے، انھیں جنت الفردوس میں جگہ دے اور امت اسلامیہ کو ان کا نعم البدل عطا فرمائے۔ (آمین)

**ڈاکٹر عبد اللہ صالح العبید**

جنرل سکریٹری رابطہ عالم اسلامی۔ مکہ مکرمہ

## خیر و برکت کی علامت

☆ ہم سب کے مخدوم و مشفق حضرت مولانا سید ابوالحسن علی صاحب ندوی رحمۃ اللہ علیہ سے محرومی کا غم محض رسمی تعزیت سے کم نہیں ہو سکتا، ہندوستانی مسلمان اپنے سرپرست سے محروم ہو کر یتیموں کے مانند ہو گئے ہیں، اس عظیم شخصیت کا رعب مخالف و موافق سبھی کے دلوں پر تھا، اور ان کا بدترین مخالف بھی انھیں نظر انداز کرنے کی جسارت نہیں کر سکتا تھا، اور رابطہ ادب اسلامی اپنے بانی صدر کے بعد دختر یتیم کے مانند ہے کہ اس کی تمام سرگرمیاں اسی ذات والا صفات کی رہبری اور دعاؤں کی رہین منت تھیں۔

جملہ مسلمانان عالم اور بالخصوص ہندوستانی مسلمان اس دانائے راز سے محروم ہو کر اب کدھر جائیں اور کس کا سہارا لیں کہ ان کے درمیان سے خیر و برکت کی علامت گویا اٹھ گئی، اور وہ مسلسل کئی نسلوں کے معلم و مربی، اور اس عہد کے سب سے بڑے عالم اور داعی سے محروم ہو گئے۔

اللہ تعالیٰ ہمارے مخدوم محترم کو اپنی بے پایاں رحمتوں سے نوازے، فردوس بریں کو ان کا ٹھکانہ بنائے، انبیاء، شہداء اور صدیقین میں شامل فرمائے (آمین)

**ڈاکٹر عبد القدوس ابو صالح**

نائب صدر عالمی رابطہ ادب اسلامی

پروفیسر ٹیچرس ٹریننگ کالج، ریاض

## ناقابل تلافی نقصان

☆ حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کی وفات کی خبر سے ہمارے اوپر غم کا ایک پہاڑ ٹوٹ پڑا، اس عالم جلیل اور یگانہ روزگار شخصیت سے محرومی مسلمانان عالم کے لئے ناقابل تلافی نقصان ہے، اور ان کے دل پر پڑنے والی ایسی چوٹ ہے جس نے ان کے اس زخم کو تازہ کر دیا جو حال ہی میں ممتاز علماء دین کی ایک پوری کہکشاں کے غروب ہو جانے سے انھیں پہونچا تھا، چنانچہ بیشتر لوگ بجا طور پر اس کو سال غم قرار دیتے ہیں۔

**خلیفہ جاسم الکواری**

مدیر ادارۃ الشئون الإسلامیۃ

وزارۃ الاوقاف والشئون الإسلامیۃ۔ قطر

## صدمہ :

... حضرت مولانا کی رحلت کی اطلاع سے جو صدمہ و افسوس ہوا وہ ظاہر نہیں کر سکتا۔ آپ حضرت کو جو صدمہ و غم ہو وہ کم ہے، اللہ تعالیٰ ہم سب کو خاص کر آپ حضرات کو صبر جمیل کی توفیق بخشیں اور حضرت مولانا کے مدارج بلند فرماویں، اور ان کی ہدایت پر عمل کی توفیق عطا فرماویں...۔

(محی السنۃ حضرت مولانا شاہ) ابرا ر الحق (صاحب دامت برکاتہم)

## نعمت خداوندی:

حضرت علیہ الرحمۃ کی ذات عالم اسلام کے لئے عموماً اور مسلمانان ہند کے لئے خصوصاً بہت بڑی نعمت خداوندی تھی، وہ اول دن سے بورڈ کے کارواں کے سالاروں میں تھے، حضرت مولانا قاری محمد طیبؒ صاحب کی وفات کے بعد بورڈ آپ ہی کی قیادت ور ہنمائی میں کامیابی کے ساتھ منزل کی طرف رواں دواں تھا، آپ کی علمی و دینی بصیرت اور مدبرانہ سرپرستی سے ملت اسلامیہ کو روشنی ملتی تھی۔۔۔۔ افسوس کہ آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ اپنے مخلص و بااثر اور متفقہ صدر سے محروم ہو گیا۔

(مولانا) نظام الدین (صاحب)
جنرل سکریٹری آل انڈیا مسلم پرسنل لاء بورڈ

## ساری دنیا کے لئے قابل احترام:

حضرت مولانا ابوالحسن علی میاں ندوی کا انتقال صرف جمعیۃ علماء ہند کے لئے ہی نہیں بلکہ تمام عالم اسلامی کے لئے ایک بڑا سانحہ ہے اپنی قابلیت اور دینی خدمت کی بنا پر ساری دنیا کے لئے قابل احترام تھے۔ ندوۃ العلماء لکھنؤ اور مسلم پرسنل لاء بورڈ کے سربراہ کی حیثیت سے ان کی شخصیت سارے ملک کے لئے محترم تھی ان کے انتقال سے ملک میں اور اسلامی دنیا میں جو خلاء پیدا ہوا ہے اس کا پر ہونا دشوار نظر آتا ہے، انھوں نے جو اسلامی سرمایہ ورثہ کے طور پر چھوڑا ہے اس سے ملک و ملت کو استفادہ حاصل ہوتا رہے گا۔

(مولانا) اسعد مدنی (صاحب)
صدر جمعیۃ علماء ہند

## ہم سب کے مقتدا اور بزرگ :

کل شام کو یہ جانکاہ خبر ملی کہ ہم سب کے مقتدا اور بزرگ حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ ہمیشہ کے لئے ہم سے جدا ہو گئے انا للہ وانا الیہ راجعون۔ موصوف علیہ الرحمۃ کو دارالعلوم دیوبند اور اکابر دارالعلوم سے جو لگاؤ تھا ہم اسے فراموش نہیں کر سکتے، موصوف علیہ الرحمۃ کی وفات سے علمی حلقہ میں بہت بڑا خلا پیدا ہو گیا ہے۔ حضرت مولانا مرحوم ہمارے اکابر کی یادگار تھے، علم واخلاق شرافت وانسانیت کے پیکر تھے ان کی علمی اور تصنیفی خدمات سے ساری دنیا نا آشنا اور متاثر ہے۔

آج یہاں سے تعزیتی ٹیلیگرام جا چکا ہے اور مزید تعزیت کے لئے قبلہ حضرت مہتمم صاحب کی ہدایت پر مولانا مفتی حبیب الرحمان صاحب خیر آبادی کو بھیجا جا رہا ہے حضرت مہتمم صاحب قریب قریب دو مہینے سے علیل چل رہے ہیں۔ وطن بجنور ہی میں قیام ہے جملہ اساتذہ کرام چھٹی کی وجہ سے اپنے اپنے وطن جا چکے ہیں۔ راقم الحروف حضرت موصوف کے دفتر میں کام انجام دے رہا ہے۔ اللہ سے دعا ہے کہ وہ حضرت مرحوم کی مغفرت فرما کر جنت میں اعلیٰ مقام عطا فرمائے۔ آمین

(مولانا) عبد الخالق (صاحب)
نائب مہتمم دارالعلوم دیوبند

## مفکر اسلام کی رحلت :

جمعہ کی نماز کے بعد قرآن پاک کی تلاوت میں مشغول تھا کہ دارالعلوم دیوبند کے مناروں سے ۵۵،۲ پر اچانک اس اعلان نے سکتے میں ڈال دیا کہ مفکر اسلام مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کا آج انتقال ہو گیا ہے۔ دیر تک ہم لوگ غم والم کی عجیب کیفیت سے دوچار رہے۔ پھر لکھنؤ فون کیا تو معلوم ہوا کہ خبر صحیح ہے، ساڑھے ۱۲ بجے کے قریب نماز جمعہ سے قبل، حضرتؒ نے جان جان آفریں کے سپرد کر دی۔

اس خبر کے عام ہوتے ہی یہاں کے مسلمان حسب توقع غم والم میں ڈوب گئے، ہر ایک دوسرے کی تعزیت کرنے لگا، ایصال ثواب اور دعاء کا بھی اہتمام کیا گیا۔

(مولانا) نور عالم امینی
ایڈیٹر پندرہ روزہ 'الداعی'۔ دارالعلوم دیوبند

مولانا کی علمی ودینی بصیرت اور مدبرانہ سرپرستی سے ملت اسلامیہ کو روشنی ملتی تھی۔

مولانا نظام الدین صاحب
جنرل سکریٹری آل انڈیا مسلم پرسنل لابورڈ

بیسویں صدی کی آخری چوتھائی میں پورے عالم اسلام میں کوئی دوسری شخصیت ان کی ہم پلہ نظر نہیں آتی۔

مولانا محمد سالم صاحب قاسمی
وقف دارالعلوم دیوبند

ان کی وفات سے دنیا ایک مفکر اور مؤرخ اسلام، عربی کے صاحب طرز ادیب، اور ملت اسلامیہ ہند ایک عظیم قائد سے محروم ہو گئی۔

عبد الستار شیخ
سکریٹری آل انڈیا مسلم پرسنل بورڈ

دنیا ایک قد آور شخصیت سے محروم ہو گئی۔

غلام محمود بنات والا
صدر کل ہند انڈین یونین مسلم لیگ

مولانا کی سرپرستی ورہنمائی میں ملک وملت کی جو خدمات انجام پارہی تھیں اللہ انھیں شرف قبولیت بخشے

مولانا محمد سراج الحسن
امیر جماعت اسلامی۔ ہند

انھوں نے ساری ہندوستانی پیڑھیوں کی سوچ کو نئی سمت دی۔

نائب صدر جمهوریه هند کرشن کانت

میں نے ایک عظیم مفکر ودانشور کھو دیا

وزیر اعظم هند

حضرت مولانا کی وفات ہمارا ذاتی نقصان ہے۔ (مولانا مرحوم کیساتھ ان کے ذاتی تعلقات تھے اور نازک موقعوں پر وہ ان سے (مولانا علی میاں) قیمتی صلاح لیا کرتے تھے۔)

وی پی سنگھ سابق وزیر اعظم هند

ہم نے نہ صرف ایک اسلامی دانشور بلکہ دنیا کا سب سے بڑا قابل تعظیم مذہبی رہنما کھو دیا ہے۔

سونیا گاندھی

اسلام کے جید عالم نے پیام انسانیت کو اپنی زندگی کا مقصد جانا

وزیر اعلیٰ ۔ اتر پردیش

وہ جن باتوں کی تلقین کرتے تھے ان پر عمل بھی کرتے تھے۔

ملائم سنگھ یادو

مرکزی وزیر رام بلاس پاسوان نے ان کی وفات سے ملک ایک مایہ ناز مدبر اور شہرۂ آفاق عالم سے محروم ہو گیا۔ مولانا علی میاں ہمارے درمیان سے ایسے وقت میں چلے گئے کہ جب کہ ہمیں ان کی سب سے زیادہ ضرورت تھی۔

رام بلاس پاسوان
مرکزی وزیر برائے مواصلات

☆ شیخ ابوالحسن علی ندوی کا سانحۂ وفات مسلمانان عالم کے لئے ایک بڑی آزمائش۔

امام حرم شیخ محمد بن السبیل

☆ شیخ ندوی کی وفات عالم اسلامی کا ایک بڑا خسارہ ۔

سکریٹری جنرل رابطہ عالم اسلامی مکہ مکرمہ

☆ وہ رہنما جس نے دنیا سے اسلامی تشخص کا لوہا منوالیا۔

روزنامہ "عکاظ" ۔ سعودی عرب

☆ بیسویں صدی کے ساتھ اس کا مایہ ناز سپوت بھی رخصت۔

روزنامہ "المدینة" مدینہ منورہ

☆ علی میاں کی رخصت اس صدی کا آخری نقصان۔

روزنامہ اردو نیوز ۔ جدہ

☆ ایک چراغ اور بجھا اور بڑھی تاریکی۔

عربی پریس

☆ وہ ہند میں سرمایۂ ملت کا نگہبان

☆ صدی کی عظیم شخصیت مفکر اسلام ابوالحسن علی ندوی اپنے مالک حقیقی سے جا ملے۔

☆ اسلامی تاریخ وادب کا آفتاب غروب ہو گیا۔

☆ خانہ کعبہ کا کلید بردار نہ رہا۔

☆ ایک عہد اور ایک صدی کا خاتمہ۔

ہندوستانی اخبارات

مفکرِ اسلام حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندوی

# ایک نظر میں

ولادت: ۶؍محرم الحرام ۱۳۳۳ھ (۱۹۱۴ء) بمقام تکیہ کلاں رائے بریلی، رائے بریلی

تعلیم: تعلیم کا آغاز والدہ محترمہ سے قرآن مجید سے ہوا پھر اردو اور عربی کی باقاعدہ تعلیم کا سلسلہ شروع ہوا۔

۱۳۴۱ھ (۱۹۲۳ء) میں والد صاحب حکیم سید عبدالحی صاحب کا انتقال ہوا اس وقت آپ کی عمر نو سال سے کچھ اوپر تھی تو تعلیم و تربیت کی ذمہ داری آپ کی والدہ محترمہ اور برادر بزرگ مولانا حکیم سید عبدالعلی حسنی پر آپڑی جو خود بھی اس وقت دارالعلوم ندوۃ العلماء اور دارالعلوم دیوبند سے فراغت کے بعد میڈیکل کالج میں زیر تعلیم تھے۔

☆ ۱۳۴۲ھ (۱۹۲۴ء) میں علامہ خلیل عرب سے باقاعدہ عربی تعلیم کا آغاز کیا اور اصلاً انھیں کی تربیت میں عربی تعلیم مکمل کی۔

☆ ندوۃ العلماء کے اجلاس ۱۹۲۶ء منعقدہ کانپور میں شرکت کی اور اپنی عربی بول چال سے شرکاء کو محظوظ کیا، جس کی وجہ سے بعض عرب مہمانوں نے اپنے گھومنے پھرنے میں بطور رہبر مولانا کو ساتھ رکھا۔

☆ ۱۹۲۷ء میں لکھنؤ یونیورسٹی میں داخلہ لیا اس وقت مولانا یونیورسٹی کے سب سے کم سن طالب علم تھے۔ یونیورسٹی سے فاضل ادب کی سند حاصل کی۔

☆ عربی زبان کی تعلیم کے دنوں میں اردو کے ادب عالی کی چوٹی کی کتابوں کا مطالعہ کیا جس سے مولانا کو دعوت کے کام کی انجام دہی اور عصری زبان و تعبیر میں صحیح اسلامی فکر و عقیدہ کی تشریح میں مدد ملی۔

☆ ۱۹۲۷ء سے ۱۹۳۰ء کے درمیان انگریزی زبان کے سیکھنے کی بھی مشغولیت رہی جس کی وجہ سے اسلامی موضوعات اور عربی تہذیب و تاریخ وغیرہ پر انگریزی کی کتب سے مولانا کے لئے براہ راست استفادہ ممکن و آسان ہوا۔

☆ ۱۹۲۹ء میں دارالعلوم ندوۃ العلماء میں داخلہ لیا اور علامہ محدث حیدر حسن خاں کے درس حدیث میں شریک

ہوئے۔ اور ان سے صحیحین اور سنن ابی داؤد اور سنن ترمذی حرفاً حرفاً پڑھی۔

☆ اپنے شیخ خلیل انصاری سے منتخب سورتوں کی تفسیر کا درس لیا اور مولانا احمد علی صاحب لاہوری سے ان کے ترتیب دادہ نظام کے مطابق ۱۳۵۱ھ مطابق ۱۹۳۲ء میں لاہور میں مقیم رہ کر پورے قرآن کریم کی تفسیر پڑھی

☆ شیخ الاسلام حسین احمد مدنی سے استفادہ کے لیے ۱۹۳۲ء میں چند ماہ کا دار العلوم دیوبند میں قیام کیا اور صحیح بخاری و سنن ترمذی کے اسباق میں شریک ہوئے اور ان سے تفسیر و علوم قرآن میں بھی استفادہ کیا، نیز شیخ اعزاز علی سے فقہ کا اور قاری اصغر علی صاحب سے روایت حفص کے مطابق تجوید کا درس لیا۔

## علمی دعوتی زندگی

☆ ۱۹۳۴ء میں دار العلوم ندوۃ العلماء میں مدرس بنائے گئے اور تفسیر و حدیث اور ادب عربی و تاریخ و منطق کا درس دیا۔

☆ ۱۹۳۹ء میں دینی مراکز سے واقفیت کیلئے ایک سفر کیا جس میں شیخ عبد القادر رائے پوری اور مصلح کبیر مولانا محمد الیاس کاندھلوی سے واقفیت حاصل ہوئی اور پھر ان سے مستقل ربط و تعلق رہا چنانچہ اول سے روحانی تربیت حاصل تھی اور دوسرے کی اتباع واقتداء میں فریضہ دعوت اور معاشرہ کی اصلاح کی انجام دہی کا کام کیا چنانچہ دعوت و تربیت اور اصلاح کے لئے مسلسل سفر کئے اور ان اسفار کا سلسلہ ایک زمانہ تک جاری رہا۔

☆ انجمن تعلیمات دین کے نام سے ۱۹۴۳ء میں ایک انجمن قائم کی اور اس میں قرآن کریم اور سنت نبویہ کے درس کی سلسلہ جاری کیا جو بے حد مقبول ہوا۔ خاص طور سے تعلیم یافتہ اور ملازمت پیشہ طبقہ بڑی مقدار میں متوجہ ہوا۔

☆ ندوۃ العلماء مجلس انتظامی کے رکن کی حیثیت سے ۱۹۴۵ء میں منتخب کے گئے اور علامہ سید سلیمان ندویؒ کی تجویز پر ۱۹۵۱ء میں نائب معتمد تعلیم کی حیثیت سے متعین کئے گئے اور ۱۹۵۴ء میں علامہ کی وفات کے بعد بحیثیت معتمد قرار پائے اور ۱۹۶۱ء میں برادر بزرگ ڈاکٹر عبد العلی حسنی صاحب کی وفات کے بعد ندوۃ العلماء کے ناظم اعلیٰ بنائے گئے۔

☆ ۱۹۵۱ء میں تحریک پیام انسانیت کی بنیاد ڈالی۔

☆ ۱۹۵۹ء میں مجلس تحقیقات و نشریات اسلام قائم کی۔

☆ عربی میں سب سے پہلا مقالہ سید رشید رضا مصری کے مجلہ "المنار" میں ۱۹۳۱ء میں شائع ہوا جو سید احمد شہید کی تحریک کے موضوع پر تھا۔

☆ اردو میں اولین کتاب و تالیف ۱۹۳۸ء میں بعنوان سیرت سید احمد شہید شائع ہوئی جو دینی و دعوتی حلقوں میں بہت مقبول ہوئی۔

☆ علی گڑھ مسلم یونیورسٹی نے اسلامیات کے نام سے بی۔اے۔ کے طلباء کے لیے نصاب و کورس مرتب کرنے کے لئے

متعین کیا۔

☆ اور جامعہ ملیہ دہلی کی دعوت پر ۱۹۴۲ء میں جامعہ کے اندر ایک لکچر دیا جو بعد میں دین ومذھب کے نام سے طبع ہوا۔

☆ ۱۹۶۳ء میں جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ میں کئی لکچرس دیئے جو "النبوة والانبياء فى ضوء القرآن" کے نام سے شائع ہوئے۔

☆ ۱۹۶۸ء میں سعودی وزیر تعلیم کی دعوت پر ریاض تشریف لے گئے تاکہ کلیۃ الشریعۃ کے نصاب ونظام کے جائزہ کے کام میں شریک ہوں اور اس موقع سے وہاں جامعۃ الریاض اور کلیۃ المعلمین میں کئی لکچرس ہوئے۔

☆ ندوۃ العلماء سے عربی میں نکلنے والے پرچے "الضیاء" کی ادارت میں ۱۹۳۲ء میں اور اردو پرچے "الندوۃ" کی ادارت میں ۱۹۴۰ء میں شریک رہے اور ۱۹۴۸ء میں "تعمیر" کے نام سے بزبان اردو ایک پرچہ نکالنا شروع کیا۔ اور دمشق سے نکلنے والے پرچے "المسلمون" کے اداریے کی ذمہ داری ۵۸ء۔ ۱۹۵۹ء میں متعلق رہی، پہلا اداریہ بعد میں "ردة ولا ابابكر لها" کے نام سے شائع ہوا جیسے کہ استاذ محب الدین خطیب کے پرچے "الفتح" میں بہت سے مقالات شائع ہوئے۔

☆ ۱۹۶۳ء سے لکھنؤ سے "ندائے ملت" اردو میں نکلنا شروع ہوا تو اس کے شعبۂ ادارت کی نگرانی متعلق رہی اور ندوہ سے ۱۹۵۵ء سے نکلنے والے عربی پرچے "البعث الاسلامی" اور ۱۹۵۹ء سے نکلنے والے عربی پرچے "الرائد" نیز ۱۹۶۳ء سے نکلنے والے اردو پرچے "تعمیر حیات۔ ان تینوں کے نگرانِ عام رہے۔

**اسفار:**

☆ ۱۹۲۹ء میں لاہور کا سفر کیا جو دور دراز کے مقام کا سب سے پہلا سفر تھا وہاں شہر کے علماء وخواص سے ملاقاتیں کیں اور شاعر اسلام ڈاکٹر محمد اقبال سے بھی ملے، اس سے پہلے مولانا ان کی بعض نظموں کا عربی نثر میں ترجمہ کر چکے تھے۔

☆ ۱۹۳۵ء میں بمبئی کا سفر اس غرض سے کیا کہ دلتوں کے لیڈر ڈاکٹر امبیڈکر کو اسلام کی دعوت دی جاسکے۔

☆ ۱۹۳۹ء میں ہندوستان کے دینی مراکز سے واقفیت کے لیے ایک سفر کیا۔

☆ ۱۹۴۷ء میں حج کا سفر کیا اور چند ماہ حجاز میں قیام رہا۔ یہ بیرون ملک سب سے پہلا سفر تھا۔

☆ مصر کا پہلا سفر ۱۹۵۱ء میں کیا جبکہ مولانا کی کتاب "ماذا خسر العالم بانحطاط المسلمين" مولانا سے پہلے ہی وہاں کے تمام علمی حلقوں میں پہونچ کر متعارف ہو چکی تھی اس لیے وہ خود مولانا کے لئے تعارف کا بہترین ذریعہ بنی۔

☆ فلسطین کا بھی سفر کیا تو بیت المقدس کی زیارت کی اور مسجد اقصیٰ کی بھی اور رمضان کے آخری دن وہیں گذارے۔ اور "مدينة الخليل وبيت اللحم" کی زیارت کی، واپسی میں اردن کے شاہ، شاہ عبد اللہ سے ملاقات کی۔

☆ ۱۹۵۶ء میں ترکی کا سفر کیا اس موقع سے دو ہفتے کا قیام رہا اس کے بعد کئی سفر ہوئے۔

☆ کویت اور دول خلیج کا بار بار سفر ہوا۔

☆ رابطۃ العالم الاسلامی کے وفد کی سربراہی میں افغانستان و ایران و لبنان و عراق کا سفر کیا۔

☆ ۱۹۷۶ء میں مغرب اقصیٰ کا سفر ہوا اور برما کا ۱۹۷۷ء میں، جبکہ پاکستان کے اسفار بار بار ہوئے۔

☆ یورپ کا پہلا سفر ۱۹۶۳ء میں ہوا جس میں جنیوا، لندن، پیرس، کیمبرج و اکسفورڈ وغیرہ جانا ہوا اور اسپین سے اہم شہروں میں بھی اس سفر میں بہت سے عرب اور مغربی فضلاء سے ملاقاتیں رہیں اور کئی لکچرس ہوئے۔ اس سفر کے علاوہ بھی یورپ کے سفر ہوئے بالخصوص ادھر اکسفورڈ کے اسلامک سنٹر کی وجہ سے بار بار سفر ہوتا رہا۔

☆ ۱۹۷۷ء میں امریکا کا پہلا سفر کیا اور دوسرا ۱۹۹۳ء میں۔

☆ ۱۹۸۵ء میں بلجیم کا اور ۱۹۸۷ء میں ملیشیا کا سفر ہوا اور ۱۹۹۳ء میں تاشقند و سمرقند وغیرہ کا سفر ہوا۔

## اعزازات:

☆ دمشق کی "مجمع اللغۃ العربیۃ" کے مراسلاتی ممبر ۱۹۵۶ء میں قرار پائے۔

☆ رابطۃ العالم الاسلامی کی تاسیس و قیام کا پہلا اجلاس جو ۱۹۶۲ء میں مکہ مکرمہ میں ہوا جس پر جلالۃ الملک سعود بن عبد العزیز اور لیبیا کے حاکم ادریس سنوسی بھی شریک تھے اس اجلاس میں نظامت کے فرائض مولانا نے انجام دیئے۔

☆ جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ کی تاسیس و قیام کے وقت ۱۹۶۳ء سے اس کی مجلس شوری کے ممبر طے پائے اور اس کا نظام بدلنے تک برابر یہ منصب برقرار رہا۔

☆ رابطۃ الجامعات الاسلامیہ کے ممبر ابتداء سے رہے۔

☆ اردن کی مجمع اللغۃ العربیہ کے ۱۹۸۰ء میں رکن بنائے گئے۔

☆ ۱۹۸۰ء میں اسلام کی خدمات پر فیصل ایوارڈ سے نوازے گئے۔

☆ کشمیر یونیورسٹی کی طرف سے ۱۹۸۱ء میں ادب میں پی ایچ ڈی کی اعزازی ڈگری سے نوازے گئے۔

☆ آکسفورڈ کے مرکز دراسات اسلامیہ کے ۱۹۸۳ء میں صدر بنائے گئے۔

☆ ۱۹۸۴ء میں رابطۃ الادب الاسلامی العالمیۃ کے قیام کے ساتھ اس کے صدر قرار پائے۔

☆ رمضان ۱۴۱۹ھ (جنوری ۱۹۹۹ء) میں دبئی عالمی حسن قرأت کے مقابلے کے موقع پر سال کی عظیم اسلامی شخصیت کے وقیع ایوارڈ سے سرفراز کئے گئے جس کی قیمت سوا کروڑ ہندوستانی روپے کے قریب تھی۔

☆ ۱۴۲۰ھ (۱۹۹۹ء) میں اکسفورڈ اسلامک سنٹر کی طرف سے تاریخ دعوت و عزیمت کے سلسلے میں سلطان برونائی ایوارڈ سے نوازے گئے۔

ترتیب: عمیر الحسینی ندوی

(ماخوذ از مفکر اسلام کی اردو تصانیف)

# مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندویؒ کا

# آنے والی صدی کے نام آخری پیغام

تحریر: شاہ نواز خاں                ترجمہ و تلخیص معید اشرف ندوی

رائے بریلی کے علاوہ مولانا علی میاں کو لکھنؤ سے خاصا لگاؤ تھا۔ اسی شہر میں پلے بڑھے اور پڑھے تھے اس شہر کی لگاتار بگڑتی جا رہی تصویر انھیں ہمیشہ پریشان کیے رہتی تھی اپنی اس پریشانی کا خلاصہ انھوں نے اس دنیا کو الوداع کہنے سے پہلے "روزنامہ ہندوستان لکھنؤ" کے ساتھ ایک خاص گفتگو میں بیان کیا تھا، اس جاتی ہوئی صدی کے بارے میں مولانا کے خیالات جاننے کے لئے ہندوستان کے نمائندہ سے بدھ کی صبح (۲۰؍رمضان ۱۴۲۰ھ) ندوے میں ہوئی مختصر بات چیت میں مولانا نے فرمایا:

" لکھنؤ میرا وطن ثانی ہے لوگ بدل گئے لیکن یہ نہیں بدل سکا میں نے اس کو بچپن سے دیکھا ہے، اس سے پہلے کہ میری روح جسم سے نکل جائے میں اس کشادہ شہر کے بارے میں اپنے خیالات کا اظہار کر دینا چاہتا ہوں۔ کیوں کہ موت کو کسی نے نہیں دیکھا ہے "میرے بچپن میں یہ آبادی کے لحاظ سے بالکل فٹ تھا، جتنی شہر کی وسعت تھی اتنی ہی آبادی تھی۔

انھوں نے لکھنؤ اور اس کے بدلتے ہوئے مزاج پر تبصرہ کرتے ہوئے کہا کہ جب لوگ اس شہر کو چھوڑ کر اپنے وطن واپس جاتے تھے تو اس کو یاد کرتے و تعریف کرتے نہیں تھکتے تھے۔ چونکہ یہ شہر صوبائی حکومت کا مرکز رہا ہے اس لئے یہاں پر ہر طرح کے لوگ آتے ہیں اس پرانے وقت میں صوبائی حکومت بھی شہر کو سنہرا رکھنے کی کوشش کرتی تھی۔

یہاں کی تہذیب کی شہرت دور دور تک تھی میں نے اپنی زندگی کا زیادہ حصہ اس شہر میں بسر کیا ہے۔ مجھے لکھنؤ بہت پسند ہے، کسی شہر کی پہچان اس کی تہذیب سے ہوا کرتی ہے لکھنؤ اپنی پہچان بنا چکا ہے، اس پہچان کو اب برقرار رکھنا ہوگا۔

مولانا علی میاں کا کہنا تھا کہ اس شہر کی تہذیب کو بنائے رکھنے کے لئے اکیلے حکومت کو نہیں بلکہ عوام کو بھی اس کام میں مدد کرنی ہوگی۔ اس شہر کے لوگوں کو اس بات کا خیال رکھنا ہوگا کہ:

"آنے والی صدی میں اس صدی کی گذری ہوئی باتوں کو دہرایا نہ جائے کیوں اس سے اختلاف بڑھتا ہے۔ ہمارا فرض لڑوانا نہیں بلکہ لڑتے ہوؤں کو روکنا ہے شہر بھلے ہی اب سنہرا نہ رہا ہو، لیکن اس کے مستقبل کو سنہرا بنانا ہوگا۔ کیوں کہ کہیں ایسا نہ ہو کہ اچھی تہذیب بھی گم ہو جائے۔ اس صدی کے اختلافات اگلی صدی میں نہ دہرائے جائیں یہی میری گذارش ہے، حکومت کے سربراہوں کو بھی اپنے عوام کا خیال رکھنا چاہئے۔ تاکہ عوام ان کے قریب آئیں، لوگوں کو ایسا رخ اختیار کرنا چاہئے جس سے یہ نہ لگے کہ ہم نے اپنی تہذیب کھو دی ہے، انسان کے عمل ہی سے اس کی پہچان ہوتی ہے میں نے دیکھا ہے کہ اب انسان کا عمل بدلتا جا رہا ہے۔ لوگوں میں عمل کو لے کر خیالات بدلتے جا رہے ہیں، یہ آخری نصیحت ہے کہ صدی بدل جائے لیکن عمل نہیں بدلنا چاہئے۔

(روزنامہ ہندوستان۔ لکھنؤ یکم جنوری ۲۰۰۰ء)

# ندوۃ العلماء کے ناظم آہ! حضرت بوالحسن

— خلیل پرتاب گڑھی —

ندوۃ العلماء کے ناظم آہ! حضرت بوالحسن
حیف تجھ سے ہو گیا خالی یہ ندوہ کا چمن

ایک عالم، صاحب فکر و نظر جاتا رہا    ایک دانشور، مؤرخ، راہبر جاتا رہا
رہنمائے قوم و ملت، دیدہ ور جاتا رہا    اک مبلغ، لائق و فائق بشر جاتا رہا
دل میں تیری جانے کتنی خوبیاں ہیں موجزن
ندوۃ العلماء کے ناظم آہ! حضرت بوالحسن

یوں تو فانی ہے ہر اک شئے اس جہاں کا ہر بشر    لیک تیرا جانا چھلنی کر گیا دل اور جگر
ہوک سی اٹھتی ہے دل میں ہو رہی ہے چشم تر    چاہتا ہے جی کہ ہو جائے یہ سب جھوٹی خبر
دل نہیں آمادہ سننے کو یہ روداد محن
ندوۃ العلماء کے ناظم آہ! حضرت بوالحسن

ہے وہی ہریالی گلشن میں مگر بھاتی نہیں    ہیں وہی گلہائے رنگا رنگ، بو آتی نہیں
اب وہی پر کیف نغمے کیوں فضا گاتی نہیں    روشنیٔ ماہ و انجم نور برساتی نہیں
لٹ گئی کیسی بہار گلستان و انجمن
ندوۃ العلماء کے ناظم، آہ! حضرت بوالحسن

ماہ رمضاں بھر جہاں سنتے تراویح میں قرآن    فیض پاتے کتنے طلباء، عالم و استادگان
جمع ہوتے دور سے آکر ہی کتنے میہمان    خوش دلی سے جس جگہ ہوتا تھا سب کا میزبان
آج لیٹا ہے وہیں وقت عشاء اوڑھے کفن
ندوۃ العلماء کے ناظم آہ! حضرت بوالحسن

سب کے دل میں تیری عزت، سب کے دل میں تیری چاہ    باہری ملکوں کی کتنی انجمن کا سربراہ
درس حق پایا تھا اس نے جس پہ ڈالی اک نگاہ    دینے والا کچھ نہ کچھ بے لوث ہے، خاموش آہ!
ہائے اس دنیائے فانی کا ہے یہ کیسا چلن
ندوۃ العلماء کے ناظم آہ! حضرت بوالحسن

ایک عالم کو دیا انسانیت کا ہی پیام    دے دیا جینیریٹی میں جو ملے کروروں کے انعام
کعبہ کی کنجی کے پانے میں ہوا تھا کتنا نام    کتنی عزت، کتنا رتبہ تھا ترا عالی مقام
اب کہاں سے لائیں گے ایسا بشر شیریں سخن
ندوۃ العلماء کے ناظم، آہ! حضرت بوالحسن

سیکڑوں لکھیں کتابیں جن سے دفتر بھر گیا    جاتے جاتے قوم کی خاطر بہت کچھ کر گیا
صاحب اوصاف کتنی آنکھ کر کے تر گیا    کر کے گرویدہ سبھی کو، ہائے! جادو کر گیا
سونی ہے نہاں خانے کی وہ علمی انجمن
ندوۃ العلماء کے ناظم آہ! حضرت بوالحسن

ہو ترا مرقد منور دل سے ہے اپنی دعا    مغفرت فرمائے تیری ہر طرح سے ہی خدا
صبر گھر والوں کو دے وہ مالک روز جزا،    جنت الفردوس ہو تیرے لئے اس کی عطا
یہ چمن فانی ہے مل جائے بقا میں بھی چمن
ندوۃ العلماء کے ناظم، آہ! حضرت بوالحسن

# علی میاں جو اللہ میاں کو پیارے ہوگئے

عشرت علی صدیقی صاحب

مولانا سید ابوالحسن علی ندوی نے ایسی موت پائی جس کی تمناسب کو ہوتی ہے رمضان کی ۲۲ر تاریخ کو جمعہ کے دن نماز کے لئے تیار ہو کر وہ کلام اللہ کی تلاوت کر رہے تھے جب اللہ میاں نے انھیں اپنے وہاں بلالیا۔ انھوں نے زندگی بھی ایسی پائی جس کی تمناسب کو ہوتی ہے آخر وقت تک اور بیاری، آزاری اور معذوری کے دنوں میں بھی پابند شریعت رہے، زندگی بھر دین کی خدمت کرتے رہے، اور دنیا کو انسانیت کا پیام سناتے اور انسانوں کو انسانیت کی طرف بلاتے رہے انھیں دنیا مفکر اسلام کہتی اور مانتی ہے۔ بلاشبہ اسلام کو ان کی فکر اور عمل میں کلیدی حیثیت حاصل تھی۔ اور انھیں اپنے عہد کی سب سے بڑی اسلامی شخصیت کئی بار قرار دیا گیا، حکمرانوں کے نام سے منسوب اس اعزاز کے لئے ان کا انتخاب حکومتوں نے نہیں بلکہ جید عالموں نے کیا، اور اس اعزاز کو بھی انھوں نے قدرے تکلف سے اور بعض اوقات بادل نخواستہ قبول کیا۔ ان کی رہائش فقیرانہ تھی۔ مگر علم و فکر کی دنیا میں انھیں شاہانہ بلکہ شہنشاہانہ حیثیت حاصل تھی۔ وہ مفکر اسلام ہونے کے علاوہ مفسر قرآن بھی تھے محدث بھی تھے کئی سو ایسی کتابوں کے مصنف بھی تھے جو کئی زبانوں میں بار بار شائع اور عجمی و عربی درسگاہوں کی ابتدائی جماعتوں سے لے کر اعلیٰ ترین جماعتوں تک کے نصاب میں شامل ہوئیں۔ ان کی بہت سی کتابیں پہلے عربی میں لکھی گئیں۔ اس کے بعد دوسری زبانوں میں ترجمہ ہوا۔ ان کی عربی تحریروں نے عربی ادب کے صفحہ اول کے عالموں اور ناقدوں سے خراج تحسین وصول کیا۔ ایسی کئی تصانیف اس زمانے کی ہیں جب گلا کوما اور موتیابند کی وجہ سے مولانا تقریباً پندرہ سال تک نہ تو خود کچھ پڑھ پاتے تھے نہ لکھ پاتے تھے، دوسروں سے اخبار اور کتابیں پڑھوا کر سنتے تھے۔ اور املا کرا کے لکھواتے تھے ان کی اسی زمانے کی کئی کتابیں عرب ملکوں میں نسٹ بک بن گئیں، مختلف اسلامی علوم میں انھیں مہارت حاصل تھی۔ آج کے بہت سے بڑے بڑے عالم کل ان کے شاگرد تھے، وہ اپنے کو تاریخ کا طالب علم کہتے تھے۔ اور علم کے دوسرے میدانوں کی طرح اس میدان میں بھی انھوں نے اپنا سکہ جمالیا۔ یہ سکہ انھیں ترکہ میں ملا تھا۔ ان کے والد مولانا حکیم سید عبدالحئی نے ۹ر جلدوں پر مشتمل اپنی عربی کتاب "نزھۃ الخواطر" میں ہندوستان میں مسلمانوں کی آمد سے لے کر اپنے زمانے تک ہندوستان کے ہر شعبۂ حیات سے تعلق رکھنے والے قابل ذکر مسلمانوں کا ذمہ دارانہ تبصرہ کے ساتھ کیا تھا۔ یہ کتاب آج تک ایک ماخذ کی حیثیت رکھتی ہے۔ علی میاں کی پانچ جلدوں پر مشتمل تصنیف "تاریخ دعوت وعزیمت" اور چار جلدوں پر مشتمل کتاب "پرانے چراغ" دو جلدوں پر "سیرت سید احمد شہید"، "سوانح شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ"، "تذکرہ شاہ فضل الرحمن گنج مراد آبادیؒ"، "سوانح مولانا عبدالقادر رائے پوریؒ"، تذکرہ نویسی اور سوانح نگاری کے اعلیٰ ترین نمونوں کے علاوہ اردو کے نثری ادب میں روشن ستاروں کی حیثیت رکھتی ہیں۔ ادب پاروں کی اس کہکشاں میں "نبی رحمت" اور "المرتضیٰ" کو سورج اور چاند سے تشبیہ دی جاسکتی ہے۔ اور "کاروانِ مدینہ میں تاجدار مدینہ سے عشق و عقیدت کے اظہار کا جو اسلوب علی میاں نے اختیار کیا ہے وہ چودہ سو برس سے بار بار اور لگاتار نت نئے انداز سے بیان کی جانے والی اس داستان کو سحر آگیں بنادیتا ہے۔ علی میاں نے "کاروانِ زندگی" کے عنوان سے اپنی سوانح حیات بھی سات جلدوں میں لکھی ساتویں جلد کا آخری حصہ ان دنوں لکھا گیا اور شائع ہوا جب مولانا پر فالج کا حملہ ہو چکا تھا۔ ان دنوں میں تقریباً روزانہ حاضر خدمت ہوتا رہتا تھا اور مولانا برابر کتاب کی طباعت واشاعت کے سلسلہ میں ہونے والی پیش رفت کا ذکر کرتے رہتے تھے، مسلمانوں کے حوالے سے مولانا نے تاریخ کا جو مطالعہ اور تجزیہ کیا اس کا نچوڑ انھوں نے اپنی کتاب "انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر" پیش کر دیا ہے۔ یہ کتاب انھوں نے پہلے عربی میں لکھی تھی بعد میں اس کا ترجمہ دنیا کی بہت سی دوسری زبانوں میں اور کئی کئی اڈیشنوں میں شائع ہوا۔ ان کی تصنیفی زندگی کے ابتدائی دور کی اس کتاب نے دنیا بھر میں زبردست مقبولیت حاصل کی۔ جس اثر کا ذکر اس کتاب میں ہے۔ اس کی تفصیل "کاروانِ زندگی" میں بیان کی گئی ہے۔ ہندوستان اور عالم اسلام میں بیسویں صدی کے دوران جو کچھ ہوا اور اس صدی کے واقعات سے مسلمانوں کا جو تعلق رہا اس کے مطالعہ اور تجزیہ میں مولانا کے کاروانِ زندگی سے جتنی مدد مل سکتی ہے اتنی کسی دوسری کتاب سے نہیں مل سکتی۔ مولانا کا خاص شغل لکھنا پڑھنا رہا، مگر ایک دردمند انسان اور وطن دوست مسلمان کی حیثیت سے انھیں سیاسی اور سماجی معاملات سے بھی دلچسپی رہی۔ عملی سیاست، اور الکشنی خلفشار سے وہ ہمیشہ الگ رہے لیکن مسلمانوں کی فلاح و بہبود اور وطن کی خوشحالی اور نیک نامی کے تقاضوں کی طرف اہل وطن کو برابر توجہ دلاتے رہے ان کی یہی فکر مسلم مجلس اور مجلس مشاورت سے ان کے تعلق اور تحریک "پیام انسانیت" کی تاسیس کا باعث تھی۔ ان کا خلوص مسلمانوں کے ساتھ مجلس مشاورت کے پلیٹ فارم پر خواص اور عوام کو جمع کرتا رہا۔ اور ان کی دردمندی والی باتوں کا ملک کے فرقہ وارانہ ماحول پر خوشگوار اثر پڑا۔ جب مسلم مجلس الکشن کے خارزار میں جانے لگی تو علی میاں نے اسے اس جنجال سے الگ رکھنے کی صلاح دی۔ مگر جب اہل سیاست نے مجلس کو اپنا آلہ کار بنانے کی کوشش کی تو مولانا اس سے الگ ہو کر "پیام انسانیت" کی ترویج اور تبلیغ میں لگ گئے۔ مسلم پرسنل لا بورڈ کا قیام ان کے ایماء پر ہوا یہ ان کا ایک لافانی کارنامہ ہے۔ کہ شاہ بانو کے معاملہ سے مسلم پرسنل بورڈ میں حکومت کی مداخلت کا جو راستہ کھل گیا تھا اسے انھوں نے بند کرادیا اور اس زمانے کے وزیر اعظم راجیو گاندھی کو اس بات کا قائل کر دیا کہ مسلمانوں کا پرسنل لا ان کے مذہب کا جزء ہے۔ علی میاں کے عملی سیاست سے الگ رہنے کے باوجود ارباب سیاست چاہے وہ جس جماعت سے تعلق رکھتے ہوں انکے در پر حاضری دیتے رہے۔ اور ہر ایک کو انسانیت کا پیام سناتے رہے اور ہر ایک سے یہ شکوہ کرتے رہے کہ ملک لاوارث ہو رہا ہے اس کو واپس پٹری پر لانے کے لئے مولانا کہتے تھے کہ آزادی کی تحریک کے رہنماؤں نے اور آزادی کے بعد ہندوستان کے آئین نے جمہوریت، سیکولرزم اور عدم تشدد کے جو تین بنیادی اصول بیان کئے تھے، ان تینوں کی پابندی اور ملک کی خوشحالی، نیک نامی اور استحکام کیلئے ضروری بلکہ لازمی ہے۔

# حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی کا ناظم ندوۃ العلماء کے منصب پر انتخاب

مجلس نظامت ندوۃ العلماء کے جلسہ منعقدہ ۲۶ر رمضان المبارک ۱۴۲۰ھ زیر صدارت مولانا عبدالکریم پاریکھ صاحب، میں اتفاق رائے سے مندرجہ ذیل تجویز منظور ہوئی۔

"نظامت ندوۃ العلماء کے لئے جس صلاحیت اداری اور صلابت دینی، اصابت رائے اور قوت تنفیذ کی ضرورت ہے وہ سب موجودہ نائب ناظم مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی کو حاصل ہے۔ وہ عرصہ دراز سے حضرت ناظم ندوۃ العلماء کی نیابت میں ان کی ہدایت کی روشنی میں یہ خدمت انجام دیتے آرہے ہیں، اور ایک متفق علیہ شخصیت ہیں، جن کا علم، تقویٰ اور علمی بصیرت ملک اور ملک کے باہر تسلیم شدہ ہے، حضرت مرحوم کے رنج وراحت کے شریک اور ندوۃ العلماء کی روایات سے واقف ہیں، ندوہ سے تعلق رکھنے والوں سے متعارف اور ان کا اعتماد رکھنے والی شخصیت کے مالک ہیں۔ اس لئے یہ تجویز پیش کی جاتی ہے کہ مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی کو ناظم ندوۃ العلماء کا منصب سپرد کیا جائے، اور ہم سب مل کر اللہ تعالیٰ سے دعا کریں کہ انھیں صحت وقوت عطا فرمائے اور وہ اس قافلہ کے قافلہ سالار بن کر "خیر خلف لخیر سلف" ہوں۔

مندرجہ بالا تجویز جناب ڈاکٹر مولانا عبداللہ عباس صاحب ندوی معتمد تعلیم نے پیش کی اور جناب وصی احمد صدیقی معتمد مالیات نے تائید کی۔ اور اراکین مجلس نظامت نے اتفاق رائے سے منظوری دی۔ مزید برآں مجلس نظامت نے دارالعلوم ندوۃ العلماء کے منصب اہتمام کے لئے ڈاکٹر مولانا سعید الرحمٰن اعظمی ندوی کو مقرر کیا۔ اور ان کی چالیس سالہ خدمات اور ان کی بہترین تدریسی وتنظیمی صلاحیتوں کی ستائش کی۔

**(محمد حمزہ حسنی)**
ناظر عام ندوۃ العلماء۔ لکھنؤ
۲۷ر رمضان المبارک ۱۴۲۰ھ

---

# متهمم دار العلوم ندوة العلماء کو صدمه

مولانا سعید الرحمٰن صاحب ندوی اعظمی کی والدہ ماجدہ طویل علالت کے بعد ۳ر شوال المکرم ۱۴۲۰ھ مطابق ۱۰ر جنوری ۲۰۰۰ء کو (مئو میں) انتقال فرما گئیں۔ إنا لله وإنا إليه راجعون۔

مرحومہ بڑی خدارسیدہ صابرہ شاکرہ خاتون تھیں۔ مرحومہ نے تقریباً ۹۰ر سال کی عمر پائی، یہ حادثہ مولانا سعید الرحمٰن صاحب اور دیگر افراد خاندان کے لئے بڑا جانکاہ ہے، مرحومہ کا وجود پورے خاندان کے لئے باعث خیر وبرکت تھا۔

دارالعلوم میں جو حضرات اس وقت موجود تھے انھوں نے دعائے مغفرت اور ایصال ثواب کا اہتمام کیا۔

قارئین کرام خصوصاً مولانا سعید الرحمٰن صاحب کے شاگردوں سے دعائے مغفرت اور ایصال ثواب کے اہتمام کی درخواست ہے ادارہ تعمیر حیات مولانا اور دیگر تمام اہل خاندان کی تعزیت کرتا ہے اور اس غم میں برابر کا شریک ہے۔ (ادارہ)

# اُمّتِ مُسلمہ کا فرضِ منصبی

## اور

## اس کے انقلابی اثرات

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی

یہ تقریر حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی صدامت برکاتہم نے اسلامک فاؤنڈیشن مارک فیلڈ لیسٹر شائر برطانیہ میں ۱۸ ستمبر ۱۹۹۴ء کو تھرو فریڈ کے مقامات کے جدید اور منتخب حضرات کی موجودگی میں فرمائی۔

افادۂ عام کی غرض سے ہم اس اہم تقریر کو ہدیۂ ناظرین کر رہے ہیں۔ (ادارہ)

الحمد للہ والصلوٰۃ والسلام علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم۔

حضرات! میں قرآن مجید کا ایک حقیر طالب علم ہوں، اور آپ سب جانتے ہیں کہ قرآن مجید روزانہ پڑھا جاتا ہے اور جب تو کتنی بار بار اور زیادہ سے زیادہ پڑھا جاتا ہے، قاعدہ یہ ہے کہ جب آدمی کسی چیز کو حیرت سے دیکھتا ہے، اور اس سے وہ متعجب ہوتا ہے تو اس کا یہ تعجب ہمیشہ قائم نہیں رہتا، وہ زائل بھی ہو جاتا ہے، لیکن میں اپنا حال آپ کے سامنے بیان کرتا ہوں کہ اسی سے میں نے اپنی بات کہنے کا مضمون اخذ کیا ہے، کہ جب میں قرآن مجید میں سورہ انفال کی یہ آیت کریمہ پڑھتا ہوں "اِلَّا تَفْعَلُوْهُ تَكُنْ فِتْنَةٌ فِي الْاَرْضِ وَفَسَادٌ كَبِيْرٌ" (تو سوچو اگر تم یہ کام نہ کروگے تو ملک میں فتنہ برپا ہو جائے گا اور بڑا فساد ہے گا)۔

اللہ تعالیٰ نے اس آیت میں ان مہاجرین اور انصار کو مخاطب فرمایا ہے، جو مشرف بہ اسلام تھے، جہاں تک ان مہاجرین کا تعلق ہے جو مکہ مکرمہ سے ہجرت کر کے مدینہ طیبہ گئے تھے، وہ چند سو کی تعداد میں تھے، آپ جانتے ہیں کہ ہجرت کوئی ہنسی کھیل نہیں ہے، ہجرت میں آدمی کو گھربار چھوڑنا پڑتا ہے اعزہ واقرباء سے دور ہونا پڑتا ہے اور ان سہولتوں کو خیرباد کہنا پڑتا ہے، جو معروفی اور مقامی طور پر اس کو حاصل ہوتی ہیں، ظاہر ہے کہ ان مہاجرین کی تعداد محدود تھی، اور جن لوگوں نے مدینہ طیبہ میں اسلام قبول کیا تھا ان کی تعداد بھی اس وقت تک کچھ زیادہ نہ تھی، حدیث کے مطالعہ سے معلوم ہوا کہ مدینہ طیبہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے تین مرتبہ مسلمانوں کو شمار کیا گیا، پہلی مرتبہ شمار کرنے میں مسلمانوں کی تعداد پانچ سو، دوسری مرتبہ چھ سو سات سو کے درمیان تھی، تیسری مرتبہ شمار میں مسلمان ڈیڑھ ہزار تھے، اس تعداد پر مسلمانوں نے اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کیا اور اطمینان کی سانس لی کہ اب ہم ڈیڑھ ہزار ہو گئے، اب ہمیں کیا ڈر ہے؟ ہم نے تو وہ زمانہ دیکھا ہے جب ہم میں سے کوئی اکیلا نماز پڑھتا تھا، پھر بھی دشمنوں کا ڈر لگا رہتا تھا۔

گویا یہ مٹھی بھر انسانوں کی آبادی تھی جس نے اسلام قبول کیا تھا، اور جس نے اس کی ذمہ داری قبول کی تھی کہ اس کے چاروں طرف انسانی آبادی کا جو سمندر پھیلا ہوا ہے، اس میں وہ ہدایت وتبلیغ کا کام کرے گی اس کا آپ اندازہ کر سکتے ہیں کہ ساری دنیا میں زیادہ تر وہ لوگ تھے جنھوں نے اسلام کا نام بھی نہیں سنا تھا، قبول کرنے کا کیا ذکر! پھر اس وقت دنیا کی دو عظیم الشان سلطنتیں تھیں جن کو (Empires) کہنا چاہئے، وہ صرف امپائر ہی نہیں تھیں اور ان کی حیثیت محض انتظامیہ اور حکومت ہی کی نہیں تھی، ان کے ساتھ مستقل تہذیب تھی، مستقل تمدن، طرزِ زندگی اور معیار واقدار (Ideals & Values) تھے، متمدن دنیا کا سب سے بڑا حصہ جس پر یہ دونوں شہنشاہیاں بلاواسطہ یا بالواسطہ قابض تھیں، وہیں سے وہ تہذیب لیتے تھے، وہیں سے فیشن اخذ کرتے تھے، وہیں سے قانون لیتے تھے، آپ کو معلوم ہے کہ (Roman Law) دنیا میں کتنی وقعت کی نظر سے دیکھا جاتا تھا، اور ایرانی تہذیب ہندوستان اور دور دراز ملکوں تک پہونچ گئی تھی۔

حضرات! میں جب اس آیت پر پہونچتا ہوں تو ہمیشہ تصویرِ حیرت بن کر رہ جاتا ہوں، سوچنے لگتا ہوں کہ یا اللہ یہ کس سے کہا جا رہا ہے؟ کب کہا جا رہا ہے اور کہاں کہا جا رہا ہے؟ یہ آخری مسلم شماری جس میں مسلمان ڈیڑھ ہزار نکلے، بعض شراحِ حدیث اور محققین کی تحقیق میں جنگ احد کے موقع پر ہوئی جو ۳ھ میں پیش آئی اور بعض کے نزدیک جنگ خندق میں جس کو غزوۃ الاحزاب بھی کہا جاتا ہے، کے موقع پر ہوئی جو ۵ھ میں پیش آئی اس طرح یہ مدت زیادہ سے زیادہ پانچ سال کی ہوتی ہے، جس میں مسلمانوں کے شمار کرنے کا یہ کام ہوا اس طرح یہ زیادہ سے زیادہ ۵ھ

دو ہزار مسلمان تھے جن سے کہا جا رہا ہے کہ تم اپنی شیرازہ بندی کرو اور ایک نئی وحدت (UNIT) قائم کرو، جس کی اساس ایمان پر ہو، قرآن پر ہو، صحیح عقیدہ پر ہو اور وہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی سرپرستی میں ہو۔

یہ وحدت اس لئے قائم کرنے کے لئے کہا جا رہا ہے کہ تم اس وحدت کے ذریعہ دنیا میں اسلام کا پیغام پہونچاؤ اور دنیا کو "جاہلیت" (من مانی آزادی اور نفس پرستی) کی زندگی سے نکال کر دنیا کو اسلام (خدا پرستی اور خود سپردگی) کی دعوت دو، اگر تم نے ایسا نہ کیا تو دنیا میں فتنۂ کبریٰ اور فساد عظیم برپا ہوگا۔

میں اس موقع پر سوچتا ہوں کہ جن سے کہا جا رہا ہے اور جو اس آیت کے مخاطب ہیں اس میں اور ان پر جس کام کی اور دنیا کی جس آبادی کی ذمہ داری ڈالی جا رہی ہے، دونوں میں کیا تناسب تھا؟ لیکن فارسی میں ایک محاورہ ہے، اور ہم اس کو عربی میں بھی ادا کر دیا کرتے ہیں کہ "بقامت کہتر وبقیمت بہتر" یعنی قد و قامت کے لحاظ سے چھوٹا لیکن قیمت کے لحاظ سے کہیں بڑا اور بہتر، میں نے اپنی عربی تقریر میں بھی اس کو اس طرح ادا کیا تھا کہ "العبرة بالقيمة لا بالقامة" یہ اس جماعت سے کہا جا رہا ہے جو بقامت کہتر تھی لیکن بقیمت بہتر، اصل چیز جو فیصلہ کن ہے وہ قیمت ہے "قامت" نہیں چنانچہ اس کہتر قامت اور بہتر قیمت نے اپنی انقلاب انگیزی اور عہد آفرینی ثابت کر دی، ایرانی سلطنت کا چراغ گل ہو گیا، صرف سلطنت کا نہیں ایرانی تہذیب کا ان کے معیاروں اور ان کی قدروں (IDEALS & VALUES) کا جو حقیقی طور پر حکومت کرتے اور زندگی کی تشکیل کرتے ہیں، جن کو عربی میں المثل والقیم کہتے ہیں، حضرت عمر رضی اللہ عنہ کی خلافت کے آخری دور یا زیادہ سے زیادہ خلافت راشدہ کے اختتام تک دنیا کا متمدن ترین حصہ جو مہذب اور ترقی پسند انسانوں کے لئے نمونہ اور معیار (IDEAL) کا درجہ رکھتا تھا، وہ بدل گیا تھا یا برابر بدل رہا تھا، معیار بدل گئے تھے، سوچنے کے طریقے بدل گئے تھے، ایران اور روم کی ذہنی و فکری غلامی سے آزاد ہو چکے تھے، معیار مہذب اور ترقی یافتہ کہلانا، احترام اور رفعت کی نگاہ سے دیکھا جانا معیار نہیں رہا تھا، حکم خداوندی کی تعمیل اور سنت نبوی کی پیروی اور عہد رسالت اور اس کے معتبر نمائندوں سے مشابہت، تہذیب میں، معاشرت میں، رسوم و عادات میں اور لباس و مظاہر میں تعریف اور قدر کی چیز سمجھی جانے لگی تھی، اس کی مثالیں آپ کو بڑے بڑے دولتمندوں اور با اقتدار لوگوں کی زندگی میں، تاریخ کی کتابوں میں ملیں گی۔

آپ کو معلوم ہے کہ زندگی کے آلات و وسائل تو بدلتے رہتے ہیں، تمدن کی شکلیں بدلتی رہتی ہیں، لیکن ذلت و عزت کے پیمانے، علم و جہالت کے معیار اور علامتیں، بہت دیر اور بہت مشکل سے بدلتی ہیں، اس میں بعض اوقات صدیاں لگ جاتی ہیں، اگر آپ تہذیب انسانی کی تاریخ پڑھیں تو آپ کو معلوم ہوگا کہ بعض پیمانے صدیوں تک حکومت کرتے رہے لیکن یہاں سوچنے کے طریقے بدل گئے، کرنا تو الگ چیز ہے، کرنے میں تو بہت جلد تغیر آ جاتا ہے، لیکن سوچنے کا طریقہ بہت بڑی طاقت ہے، اور وہی زندگی پر حکمرانی کرتا ہے، ہم بھی بہت سے اسلامی ممالک میں دیکھتے ہیں کہ مغربی اقتدار اور تہذیب کے اثر کے پیمانے نہیں بدلے، پیمانوں میں ناپنے والی چیزیں بدل گئیں، عزت و شرافت، خوش نصیبی و بد نصیبی، علم و جہالت، ترقی و پسماندگی کے وہی معیار ہیں، جو باہر کی حکومت کرنے والی قوموں اور تہذیبوں نے عطا کئے ہیں۔

اب آپ ان حقائق کی روشنی میں دیکھئے کہ کس پر اور کس وقت ساری دنیا میں انقلاب لانے کی اور اس کو خدا پرستی، خدا ترسی، انسان دوستی، ایثار و قربانی اور ہدایت ربانی کے راستہ پر چلنے اور چلانے کی عالمگیر ذمہ داری ڈالی جا رہی ہے، اور اس ذمہ داری کے ادا کرنے اور اس کے سلسلہ میں حاصل کرنے میں اس "بقامت کہتر وبقیمت بہتر" جماعت کو کتنی بڑی کامیابی حاصل ہوئی، اس کے آپ پہلی صدی عیسوی کے بعد کی مختلف زبانوں (اور خاص طور پر انگریزی) میں لکھی ہوئی کتابوں مطالعہ فرمالیے۔

حضرات! میں آپ کو مبارکباد دیتا ہوں کہ نے اس مرکز (ISLAMIC FOUNDATION) کے قیام کے لئے صحیح جگہ کا انتخاب کیا، آپ یہاں تہذیب کے سینہ پر بیٹھ گئے، اگر یہاں سے یا کسی بڑے مغربی ملک یا مغربی تہذیب کے بڑے مرکز سے انقلاب شروع ہوا تو وہ طاقت میں اور گہرائی میں، وسعت میں بھی اور حجم میں بھی، قابل لحاظ خدا کرے وہ دن آئے کہ ان ملکوں میں بھی لوگوں میں حق کی طلب اور اپنی زندگی کے خلا کا احساس پیدا ہو، اور کہیں کہ آپ ہم کو اس تاریکی کی زندگی اور کوتاہ نظری کی زندگی سے نکالئے، یہاں پر یاد رہے کہ قرآن مجید میں تاریکی کے لئے اکثر جمع صیغہ "ظلمات" آتا ہے اور روشنی کے لئے واحد کا صیغہ "النور" آتا ہے "يُخْرِجُهُمْ مِنَ الظُّلُمَاتِ إِلَى النُّورِ" وغیرہ وغیرہ، اس سے معلوم ہوا کہ ظلمتیں بے شمار ہیں اور نور ایک ہے، وہ کہیں کہ ہمیں یہ آپ ہی کے یہاں سے مل سکتی ہے۔

اور یہ بات جب ہی حاصل ہوگی جب آپ کی زندگی اور اخلاق میں شان امتیازی ہوگی، میں نے ایک واقعہ آکسفورڈ کی جامع مسجد میں ایک بڑے مجمع میں سنایا تھا، آپ کو بھی سنا دوں کہ اس ہر مرتبہ ایک نئی لذت محسوس ہوتی ہے، وہ یہ کہ حضرت سید احمد شہیدؒ نے پشاور فتح کیا اور کچھ ہفتے گذر گئے، فوج مجاہدین وہاں پڑی ہوئی تھی تو ایک پٹھان نے ایک ہندوستانی کا ہاتھ پکڑا اور کہ میاں ایک بات تم سے پوچھتا ہوں، ٹھیک

ں نے کہا کہ کہئے، اس نے کہا کہ کیا تم ہندوستانیوں
ر کی نگاہ کمزور ہوتی ہے، تم دور کی چیز نہیں دیکھ
؟ فوج مجاہدین کے اس سپاہی نے کہا نہیں!
ب دیکھتے ہیں، اور دیکھ رہے ہیں کہئے تو آپ کو
ں کہ ہمارے سامنے وہ دور کی چیز کیا ہے؟ اس
ہا نہیں، کوئی بات ضرور ہے، ہندوستانیوں کی
ی نگاہ فطری طور پر کمزور ہوتی ہے، ہندوستانی
کہا، مگر آپ یہ بتائیے کہ آپ کو اس کے پوچھنے کی
رورت کیا آئی؟ وہاں کے پٹھان باشندہ نے کہا کہ
ں یہ دیکھ رہا ہوں کہ کئی ہفتے سے آپ کی فوج یہاں
ی ہوئی ہے، اور آپ میں سے بعض کئی کئی مہینے سے
ر بعض کئی کئی سال سے اپنا گھر چھوڑے ہوئے ہیں،
ادی شدہ ہیں یا شادی کی عمر ہے، لیکن ہم نے آپ
یں سے کسی کو کسی نامحرم کی طرف نظر اٹھا کر دیکھتے
ہوئے نہیں دیکھا، تو ہم نے کہا کہ ایک ہو دو ہوں
تو ہو سکتا ہے، لیکن سب کے سب کیوں نہیں دیکھتے؟
ادھر جوانی ہے ادھر حسن ہے، لیکن کسی کو بد نگاہی
کرتے ہوئے نہیں دیکھتے۔

اس ہندوستانی نے جواب دیا کہ الحمد للہ ہم
سب کی نظر بالکل ٹھیک ہے، مگر قرآن کی تعلیم ہے۔
"قُلْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ يَغُضُّوْا مِنْ اَبْصَارِهِمْ وَيَحْفَظُوْا
فُرُوْجَهُمْ" "اہل ایمان سے کہہ دیجئے کہ اپنی نظریں
نیچی رکھیں اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کریں" یہ
ہمارے امام کی تربیت کا بھی نتیجہ ہے اس خصوصیت
کی طرف اس آیت میں اشارہ کیا گیا ہے کہ "يَا اَيُّهَا
الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اِنْ تَتَّقُوا اللّٰهَ يَجْعَلْ لَّكُمْ فُرْقَانًا"
"اے ایمان والو! اگر تم اللہ کے معاملہ میں تقویٰ واحتیاط
کا عمل اختیار کرو گے تو اللہ تعالیٰ تمہارے اندر ایک
شان امتیازی پیدا کر دے گا۔

اگر آپ نے اس ملک میں رہتے ہوئے زندگی
کا ایک نیا ماڈل (MODEL) یعنی نیا سانچہ اور ایک
نیا نمونہ پیش کیا، جس میں یہاں کی زندگی، طرز معاشرت
نفس پرستی اور دولت پرستی اور ہر قسم کی آزادی سے
امتیاز ظاہر ہوا، تو لوگوں کے اندر اسلام کے مطالعہ کا
شوق پیدا ہوگا، وہ آپ کے یہاں آئیں گے اور کہیں
گے کہ ہمیں کوئی کتاب دیجئے جس سے ہم سمجھیں کہ اس
انقلاب کا سرچشمہ کہاں ہے؟ کہاں سے یہ تبدیلی آئی
اور آپ میں امتیاز پیدا ہوا؟

اللہ تبارک وتعالیٰ توفیق دے کہ یہ مرکز زیادہ
سے زیادہ ہدایت اور نفع کا سرچشمہ بنے، اللہ وہ دن
ہمیں دکھائے کہ جیسے پہلے اس ملک سے دنیا پرستی اور
نفس پرستی اور مادیت کی ہوا چلی تھی، الحاد اور لادینیت
کا رجحان پیدا ہوا تھا ویسے ہی اب ایمان کی، اخلاق
کی، انسانیت اور شرافت کی اور ہدایات کی ہوا چلے۔

آخر میں اقبال کے ان چند اشعار پر اس خطاب
کو ختم کرتا ہوں، جو اس مقام وماحول، عہد وزمانہ،
اور مسلمانوں کے مقام وپیغام سے بھی خاص مناسبت
رکھتے ہیں ؎

ناموس ازل راتو امینی تو امینی
دارائے جہاں راتو یساری تو یمینی
اے بندۂ خاکی تو زمانی تو زمینی
صہبائے یقیں درکش واز دیر گماں خیز
از خواب گراں، خواب گراں، خواب گراں خیز
از خواب گراں خیز
فریاد ز افرنگ ودلآویزیٔ افرنگ
فریاد زشیرینی وپرویزیٔ افرنگ
عالم ہمہ ویرانہ ز چنگیزیٔ افرنگ
معمار حرم! باز بہ تعمیر جہاں خیز
از خواب گراں، خواب گراں، خواب گراں خیز
از خواب گراں خیز

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین۔



## مولانا احمد رفیع ندوی کا انتقال پُرملال

دار العلوم ندوۃ العلماء کے قدیم کارکن مولانا
احمد رفیع ندوی کا ۱۸ر دسمبر ۱۹۹۹ء مطابق ۹ر رمضان
المبارک ۱۴۲۰ھ کو اپنی قیام گاہ حسین آباد لکھنؤ میں انتقال
ہوگیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن۔

مرحوم ضلع لکھنؤ کے قصبہ نگرام کے رہنے والے
تھے جہاں انھوں نے دار العلوم ندوۃ العلماء کے سب سے
قدیم ملحقہ مدرسہ عربیہ بدریہ میں ابتدائی تعلیم حاصل کی
اس کے بعد دار العلوم ندوۃ العلماء میں تعلیم کی تکمیل کی فراغت
کے بعد مختلف جگہوں پر تدریس کے فرائض انجام دیئے
۱۹۵۸ء میں اپنے فاضل اور سینیئر دوست مولانا عبد الماجد
ندوی صاحب معلم الانشاد کے حکم اور ایماء پر دار العلوم
کے شعبہ تعمیر وترقی سے وابستہ ہوگئے۔ جہاں تقریباً
۲۵ سال تک فرائض منصبی انجام دینے کے بعد ملازمت
سے سبکدوش ہوئے۔

مولانا مرحوم کے تعلیمی معاصرین میں مولانا سید
محمد رابع حسنی ندوی نائب ناظم ندوۃ العلماء، ڈاکٹر راشد حسین
ندوی، مولانا عبد الماجد ندوی وغیرہ کے نام قابل ذکر
ہیں۔

مولانا مرحوم کی یہ خوش نصیبی تھی کہ حضرت مولانا
سید ابو الحسن علی حسنی ندوی دامت برکاتہم نے باوجود
علالت وضعف کے نماز جنازہ میں شرکت کی۔

اللہ تعالیٰ مرحوم کی مغفرت فرما کر ان کے درجات
بلند فرمائے۔

قارئین کرام سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

## چار چیزیں

چار چیزوں سے چار چیزیں حاصل ہوتی ہیں۔ (۱) خاموشی سے سلامتی حاصل ہوتی ہے، (۲) سخاوت سے سرداری حاصل ہوتی ہے (۳) نیکی سے بزرگی حاصل ہوتی ہے (۴) شکر سے زیادتی حاصل ہوتی ہے۔

# اسلام اور علم

(دوسری و آخری قسط)

مولانا عبداللہ عباس ندوی

## مسجدیں علمی درسگاہیں تھیں

مسجد عبادتِ نماز کے علاوہ بھی دوسرے انواع و عبادت کے کام آتی تھیں مسلمانوں کی مجلسِ شوریٰ مساجد ہی میں منعقد ہوا کرتی تھیں، ان کی سیاسی و اجتماعی فلاح و بہبود کے لئے دعوتِ اسلام کو بڑھانے اور پھیلانے کا کام مسجدوں میں ہوا کرتا تھا، علم قرأت کے واقف علماء تجوید کی تعلیم دیتے، علمائے تفسیر و حدیث کے حلقۂ درس علیحدہ ہوتے، قاضی حضرات مسجد ہی میں فریقوں کے بیانات اور گواہیاں اور حلف لیتے اور فیصلہ دیتے۔

اساتذہ و معلمین کی خدمات کی ابتدا قاری حضرات سے ہوئی جو لوگوں کو قرآن کریم کا تلفظ سکھاتے تھے۔ ۱۷ھ سے حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے دوسرے شہروں میں معلموں کے بھیجنے کا سلسلہ شروع کیا تھا[۱] اور عوام کو ہدایت ہوتی تھی کہ جمعہ کے روز مسجد میں جمع ہوا کریں اور دینی معلومات حاصل کریں۔

مسلمانوں نے مسجدوں کو پہلے دینی درسگاہ بنایا کیونکہ تعلیم ہمیشہ اجتماعی طور پر دی جاتی تھی۔ اور اجتماع کی جگہ مسجد ہی تھی، اساتذہ کو تنخواہ دینے کا سلسلہ پانچویں صدی ہجری سے شروع ہوا ہے[۲] ساتویں صدی ہجری کے اواخر میں مصر کی جامع عمر بن العاص کے متعلق ابن سعید نے لکھا ہے:

مصر کے مرکزی شہر (قاہرہ) میں علمائے کرام کا حلقۂ درس تھا۔ ہر عالم طلبہ کے وسط میں مسند تدریس پر بیٹھتا۔ ان حلقوں میں کہیں تجوید قرآن کی مشق ہوتی کہیں فقہ اور نحو کے درس ہوتے تھے میں نے معلوم کیا کہ ان طلبہ کا ذریعۂ ذوق کیا ہے؟ تو مجھے بتایا گیا کہ زکوٰۃ اور دوسرے اقسام کے عطیے اور ہدایا پر ان کی گزر ہوا کرتی ہے[۱]

ابن عبدون الاشبیلی کہتے تھے کہ مساجد عبادت کی جگہیں ہیں، یہاں ان کو مکتب کے طور پر استعمال نہیں کرنا چاہیئے، کیونکہ یہ بچے طہارت کے آداب سے واقف نہیں ہوتے اور ان کے کپڑوں میں نجاست لگی ہوتی ہے۔ لیکن اگر یہ ضروری ہے کہ مسجد ہی کو اس مقصد کے لئے استعمال کیا جائے تو ان کی چھتوں پر اس کا نظم کیا جائے[۲]

لہٰذا اس سے معلوم ہوا کہ اس زمانہ میں عام طور پر مسجدیں مدرسہ اور مکتب کے لئے استعمال ہوا کرتی تھیں اور ابتدائی کتابوں سے لے کر حدیث و تفسیر کے علوم بھی یہیں پڑھائے جاتے تھے۔

مشہور سیاح المقدسی (چوتھی صدی ہجری) علمائے فقہ کے حلقہ ہائے درس کی تعریف کرتا ہے اس نے مشرقی ممالک میں قاریوں اور ادیبوں کو تعلیم دیتے ہوئے دیکھا۔

علوم دینیہ کے علاوہ مسجدوں میں زبان و ادب کی بھی تعلیم ہوا کرتی تھی اور ان حلقہ ہائے درس میں عام مسلمانوں کو بیٹھنے اور استفادہ کرنے کی اجازت تھی[۱]

مرکزی شہروں کی بڑی بڑی مسجدیں جو کسی زمانہ میں ابتدائی کتابوں کی تعلیم اور تجوید قرآن کریم کے لئے مکتب کا کام دیا کرتی تھیں۔ آگے چل کر یونیورسٹیاں بن گئیں، اندلس کی مسجد قرطبہ، مغرب کی جامع قروین، قاہرہ کی جامع ازہر، دمشق کی مسجد اموی، تیونس کی مسجد زیتونہ، یہ سب مسجدیں، مکتب سے مدرسہ اور مدرسہ سے جامعہ (یونیورسٹی) میں تبدیل ہو گئیں۔ انہی قرآنی مکتبوں کے ذریعہ عالم اسلام میں ہر جگہ علم کی روشنی پھیلی۔ مغربی سوڈان کے شہر تنبکتو میں سولہویں صدی عیسوی (دسویں صدی ہجری) میں تین بڑی مسجدیں تھیں۔ جن میں مشہور مسجد "سنکری" جو بعد میں یونیورسٹی بن گئی اور جو اب بھی مغربی سوڈان کی بڑی درسگاہ ہے اور تمام علوم و فنون کی تعلیم کا ذریعہ ہے[۲]

## مدارس اور جامعات (یونیورسٹیز) کا قیام

ابتدائی تعلیم کے مکتب جن کو عربی میں "کُتّاب" کہتے ہیں ہر مسجد کے ساتھ ملحق ہوا کرتے تھے۔ اگر مسجد سے ملحق سائبان اور حجرے نہ ہوتے تو یہ کام مسجد کی دالانوں سے لیا جاتا تھا۔ ان مکاتب کی ابتداء تو دراصل صرف قرآن مجید پڑھنے، حفظ کرنے اور تجوید و قرأت کے لئے ہوتی تھی اور اس کے ساتھ

---

[۱] ہٹی، تاریخ عرب (انگریزی) مطبوعہ لندن ۱۹۴۳ء ص ۲۵۴

[۲] حسین مؤنس، المساجد (سلسلہ عالم المعرفۃ، کویت ۱۹۸۱ء) ص ۳۵

[۱] احمد المقری الطیب، نفح الطیب، ج ۱ بیروت ۱۹۸۸ء ص ۳۴۱

[۲] ابن خلدون، رسالۃ فی القضاء والحسبۃ قاہرہ ۱۹۵۵ء ص ۳۴

[۱] ہٹی، ص ۴۱۲۔

[۲] کعت محمود، تاریخ الفتاش، پیرس ۱۹۶۴ء ص ۱۸۰

ہی نماز، روزہ طہارت کے مسائل بتائے جاتے تھے، سیرت نبویہ اور سیرالانبیاء کے اسباق بھی ہوتے تھے، بعد میں زبان ولغت، حساب، علم العروض کی طرف توجہ دی جاتی، چونکہ اصل مقصد ان مسجدی مکاتب کا یہ تھا کہ یہاں سے لوگ شریعت کے احکام پڑھ کر نکلیں اس لئے ان مکتبوں سے پڑھ کر نکلنے والوں کو فقیہہ کہا جاتا تھا جیسا کہ اب بھی نائیجیریا یوگنڈا وغیرہ میں رواج ہے۔

اس زمانہ میں جس کو یورپ میں تاریک صدیاں کہا جاتا ہے اور یوریپین سوسائٹیاں جہالت کی تاریکیوں میں بھٹک رہی تھیں اس وقت اسلام کے زیر نگیں ممالک میں درسگاہیں قائم تھیں اور علم کا حصول عبادت الٰہی سمجھا جاتا تھا۔

مشہور مغربی سیاح ابن بطوطہ ہندوستان کے ایک ساحلی شہر "ملیبار" کے بارے میں لکھتا ہے کہ وہاں خواتین کے اندر حفظ قرآن کرنے کا رواج تھا۔

ورأيت بالمدينة ثلاثة عشر مكتباً لتعليم البنات وثلاثة وعشرين مكتباً لتعليم الاولاد ولم ار ذالك فى سواها [1]

"میں نے اس شہر (ملیبار) میں تین مدرسے لڑکیوں کے اور ۲۳ مدرسے لڑکوں کی تعلیم کے دیکھے۔ یہ بات اس شہر کے کہیں اور دیکھنے میں نہ آئی"۔

**تنبکتو** جو نہر سوڈان کے مغربی موڑ پر ایک شہر ہے [2] اس میں سولھویں صدی عیسوی (دسویں صدی ہجری) میں مدرسوں کی تعداد ڈیڑھ سو سے ایک سو اسی [180] کے درمیان تھی [3]

اہل اندلس کے اندر حصول علم کا شوق بہت زیادہ تھا، یہ لوگ علوم دینیہ کے علاوہ صنعت و حرفت کی تعلیم کی طرف بھی متوجہ تھے۔ ایک اندلسی عالم ابن سعید کا بیان ہے کہ:

"اہل اندلس کا طلب علم میں جواب نہیں وہ صرف معارف اسلامیہ ہی نہیں بلکہ صنعت و حرفت میں بھی دستگاہ رکھتے تھے اور اس کے حصول کے لئے جانفشانی کرتے تھے اگر علم کتابی میں کوئی کمال حاصل نہ کرسکا تو چاہتا تھا کہ صنعت کے میدان میں نمایاں ہو، بیکار اور دوسروں پر بار بن کر رہنا ان کا شیوہ نہ تھا علماء کی ان کے یہاں بڑی قدر و منزلت تھی، لوگ دور دراز سے سفر کر کے ان کے پاس آتے اور ان کی صحبت میں چند دن گزارنا عبادت سمجھتے، لیکن باوجود ان اوصاف کے یہ عجیب بات ہے کہ وہاں مدارس کے لئے علیحدہ عمارتیں بنانے کا رواج نہ تھا، مسجدوں ہی کو وہ مدرسہ سمجھتے تھے، فقیہ (عالم دین) کا مرتبہ سب سے اونچا تھا، یہاں تک کہ حکام وقت کو بڑے آداب والقاب سے یاد کرنا چاہتے تو اس کے نام کے آگے "فقیہ" بڑھا دیتے یہ صورتحال ساتویں صدی ہجری کی ہے، دربار ماہرین لغت علم و نحو کے فضلاء سب پر فقیہ کو فوقیت حاصل تھی"۔

قرطبہ میں علم و فن کا عروج تھا، کسی شاعر نے قرطبہ کی تعریف ان دو شعروں میں کی ہے: ؎

بأربع فاقت الامصار قرطبة
منهن قنطرة الوادى وجامعها
هاتان ثنتان، والزهراء ثالثة
والعلم اعظم شئى وهو رابعها

"قرطبہ کا شہر چار باتوں میں دوسرے شہروں پر فائق ہے، ان میں سے ایک وادی قرطبہ کا پل ہے اور اس کی مسجد، یہ دو ہوئے، قصر زہرا تیسرا ہے اور ان سب میں اعلیٰ و افضل بات جو چوتھی ہے وہ یہ کہ وہاں علم ہے"۔

تاریخ اسلام میں اعلیٰ تعلیم کا سب سے پہلا مرکز بیت الحکمۃ جو عباسی خلیفہ مامون الرشید نے ۲۳۰ھ (۸۳۰ء) میں قائم کیا تھا۔ اس مرکز میں حکمائے یونان کے علوم کا عربی میں ترجمہ کیا گیا اس مرکز سے ملحق علم فلک کی تعلیم کے لئے ایک رصدگاہ بھی تھی۔ قاضی صاعد بن احمد لکھتے ہیں جب خلافت کی مسند پر مامون الرشید متمکن ہوا اس نے روم کے والیان ریاست سے روابط قائم کئے اور ان کے پاس فلاسفۂ روم کے جو علوم تھے ان کی چھان بین کی، ان والیانِ حکومت نے مامون الرشید کو افلاطون، ارسطو، بقراط، جالینوس کی قلمی یادداشتیں بھیجیں۔ مامون نے اچھے اور کامیاب مترجمین کو جمع کر کے ان سے ان کتابوں کا ترجمہ کرایا، اور لوگوں کو ان کے پڑھنے کی ترغیب دی۔ ان علوم منطق و فلسفہ کو پڑھ کر علماء اسلام نصرانی دانشوروں سے مناظرہ کرتے اور مامون کے دربار میں ان کے مقابلے ہوتے جن سے وہ محفوظ ہوتا۔ ان علماء کو انعام و اکرام سے نوازتا۔ تاکہ ان کا ذوق بڑھے۔

عباسی دور کے عروج کا یہ زمانہ تھا [1] اس وقت بغداد کا علمی مرکز روم کے علمی مرکزوں کا ہم پلہ ہوگیا تھا۔ اور جہاں تک تیسری صدی ہجری کا تعلق ہے اس عرصہ میں کوئی ملک بھی بغداد کا ہم پلہ نہیں کہا جاسکتا۔ اسلامی تاریخ، حدیث فقہ، اصولِ فقہ، نحو، بلاغت، نقد، جغرافیہ، علوم فلکیات

---

[1] ابن بطوطہ۔ رحلۃ ابن بطوطہ بیروت ۱۹۶۸ء ص ۵۴۵

[2] اس زمانہ میں یہ علاقہ "مسالی" میں پڑتا ہے۔

[3] تاریخ انفتاش ص۸۰۔

[1] اسلامی علوم میں یونانی فلسفہ و منطق کا رواج اسی وقت سے ہوا۔ اور اس وقت اور بعد کی صدیوں میں جو کتابیں تفسیر و علم کلام پر لکھی گئیں ان میں منطق کی آمیزش اور اعتدال کے لئے اس فن سے فائدہ اٹھایا گیا۔

کیمیا، طب، منطق میں جو کتابیں مرتب ہو گئی تھیں عالم اسلام آج تک انہی کو علوم کا مصدر اور اصل الاصول مانتا ہے، مثلاً چاروں فقہی مسلک کے اصول، حنفی حنبلی، شافعی، مالکی اسی دور میں مدون ہوئے صحاح ستہ بخاری، مسلم، ترمذی، ابوداؤد، نسائی، ابن ماجہ اسی عصر میں تمام و کمال کو پہنچیں۔

مسلمانوں میں اسی اعلیٰ تعلیم کا پہلا مرکز مدرسہ نظامیہ ہے جس کو نظام الملک نے بغداد میں قائم کیا تھا۔ اس کی تاسیس ۴۵۸ھ مطابق ۱۰۶۵ء میں عمل میں آئی۔ نظام الملک وسربراہان حکومت سلطان الپ ارسلان سلجوقی اور سلطان ملک شاہ سلجوقی کے وزیر رہ چکے تھے اور خود علمی ذوق میں ممتاز تھے تاریخ کے ساتھ موسیقی میں بھی مہارت رکھتے تھے۔

اس مرکز کے قیام کا اولین مقصد تو فقہ شافعی کی تعلیم تھی، کیونکہ اکثریت شافعی اشعری تھی لیکن اس کے ساتھ قرآن کی تجوید و تفسیر علم التوحید فرائض، تاریخ اور جغرافیہ کے دروس ایک منظم اصول کے ماتحت اور وقت کی پابندی کے ساتھ ہوتے تھے، طلبہ کی بڑی تعداد مدرسہ ہی میں رہتی تھی، اور ان میں بہت سے ایسے تھے جن کو گزارہ (اس زمانہ کی زبان میں "اسکالرشپ" کہہ لیجئے) ملا کرتا تھا۔ ہٹی تاریخ العرب میں لکھتا ہے کہ "یہ بات پایۂ تحقیق کو پہنچ چکی ہے کہ مدرسہ نظامیہ وہ معیاری درسگاہ تھی جس کی تقلید یورپ کے ان دانش کدوں نے بھی کی جو بعد میں جامعات (یونیورسٹیز) کی حیثیت سے مشہور ہوئے۔[1]"

۱۳۹۲ء میں مدرسہ نظامیہ مدرسہ مستنصریہ سے ملحق ہو گیا جس کو عباسی خلیفہ المستنصر باللہ نے فقہ کی تعلیم کے لئے قائم کیا تھا اس میں اہلسنت کے تسلیم شدہ چاروں مذاہب کے مطابق فقہ کی تعلیم ہوتی تھی۔

مدارس کا قائم کرنا ایک بڑا کارِ ثواب سمجھا جاتا تھا۔ ابن جبیر (بارہویں صدی ہجری) نے لکھا ہے کہ بغداد میں تیس اور دمشق میں بیس مدرسے تھے[1]

غرناطہ کے حکمراں سلطان محمد بن اسماعیل کے حاجب رضوان النصری نے ۷۴۹ھ میں ایک مدرسہ، مدرسہ غرناطہ کے نام سے قائم کیا جو حقیقی معنوں میں ایک یونیورسٹی تھی۔ ابن الخطیب کہتے ہیں:

"ابو النعیم رضوان النصری نے غرناطہ میں ایک مدرسہ کی بنیاد ڈالی اس سے پہلے وہاں کوئی درسگاہ نہ تھی۔ اس کے اخراجات کا بندوبست کیا۔ اور اس کے لئے جائدادیں وقف کیں، یہ مدرسہ اپنی مثال آپ تھا خوشنمائی، وسعت، حسن ذوق اور شان و شکوہ کا نمونہ تھا۔ اور اس کے لئے ایک کثیر مقدار میں نہر سے پانی آنے کا راستہ بنایا۔"

## اُصولِ تعلیم اور علماء کا مقام

علمائے تدریس نے اصولِ تعلیم پر کافی لکھا ہے، تعلیم کا مقصد، تدریس کا طریقہ، طلبہ کے فرائض۔ اساتذہ کا معیار، تدریس کے لئے کیسی جگہ ہونی چاہیئے قلم دوات رکھنے کا سلیقہ، قلم تراشنے کے اصول، املاء کا طریقہ، مسودات کی حفاظت، روشنائی سے کپڑوں کو بچائے رکھنے کے آداب، اس طرح کے ۶۵ عناوین ابن خالویہ نے اساس العلم میں شمار کرائے ہیں۔ ابن خلدون (ان کا عصر ابتدائی چھٹی صدی ہجری کا ہے) کہتے ہیں:

"مؤدب (معلم) کو چاہیے کہ بچوں کی تعداد زیادہ نہ بڑھائیں۔ اہل فن اس کی ممانعت کرتے ہیں یعنی ہر مدرس کے پاس اتنے ہی طلبہ ہوں جن میں سے ہر ایک کی طرف وہ پوری توجہ دے سکے۔"

ابن خلدون اس کے بعد لکھتے ہیں:

"تعلیم بھی ایک صنعت ہے اس کے لئے اچھی واقفیت، وسیع علم اور صاحب ذوق ہونا چاہیئے۔ تعلیم بچوں کی ایسی ہی ہے جیسے جنگلی گھوڑوں کو رام کرنا اور ان کو قابو میں رکھنا جس کے لئے سیاست و سائنس کا علم ہونا چاہیئے کبھی شفقت سے چمکارنا تھپتھپانا کبھی آنکھیں دکھانا اور اکسانا بھی ضروری ہے تاکہ بچہ علم کے حصول کا عادی ہو جائے جیسے گھوڑا متعین راہ پر مناسب چال سے چلنے کا عادی ہو جائے۔ اور تادیب کا مطلب ہے کہ اس کو اچھے الفاظ بولنے کا انداز سکھایا جائے تعلق کی تصحیح کی جائے۔ حروف تہجی بتائے جائیں۔ دنیا میں انسان کے لئے دو باتوں سے زیادہ کوئی چیز مفید نہیں ہے۔ اگر وہ لکھنے پڑھنے کا کام کرے تو اس کو تہجی کی مشق کرائی جائے۔ اور اگر وہ بائع یا مشتری ہونے والا ہے تو اس کو حساب سکھایا جائے[1]"

ابن خلدون نے لکھا ہے:

"حصولِ علم کے لئے سفر اور علماء کی صحبت اور ان کے درس میں بیٹھنا، طلب علم میں ترقی کا سبب ہے، علمائے فن سے جس قدر کثرت سے ملا جائے گا علم میں اسی درجہ رسوخ اور

---

[1] HITTI P. K. "HISTORY OF THE ARAB" LONDON 1943- P. 260-

[1] HITTI. P. K. "HISTORY OF THE ARAB" LONDON. 1943 – P. 412

[1] ابن خلدون عبد الرحمٰن: المقدمة، قاہرہ، تاریخ طباعت غیر مذکور ص ۵۳۲۔

پختگی حاصل ہوگی۔ علمی منافع کے لئے سفر از بس ضروری ہے۔"

ابن خلدون کی رائے میں:

کتابوں کی تلخیص اور ہر مضمون کو مختصر قاعدہ کلیہ کے طور پر بتا دینا استعداد پیدا کرنے میں مانع ہوتا ہے کیونکہ مبتدی کو خلاصہ مطالب یاد کرلینے سے موضوع کی صحیح فہم نہیں پیدا ہوتی۔ "حاصل کلام" کو سمجھنے کے لئے اس موضوع کی جزئیات کا علم ہونا ضروری ہے اور طالب علم کا ذہن جب تک پختہ نہ ہو مضمون کا خلاصہ اس کی گرفت میں نہیں آسکتا۔[1]

فقیہہ الاحدابی الطرابلسی کا بیان ہے کہ انھوں نے علم صرف ان علماء کی مجلسوں سے حاصل کیا جو طرابلس الغرب[1] آیا کرتے تھے، علامہ تیجانی کا بیان ہے کہ فقیہہ الاحدابی کبھی طرابلس سے باہر نہیں گئے۔ تو لوگ ان سے پوچھا کرتے تھے کہ آپ کبھی ملک سے باہر نہیں گئے پھر کس طرح (فقیہ عالم) ہوگئے؟ وہ کہتے تھے کہ میں نے علم ھُوّارہ اور زنّانہ سے سیکھا۔ یہ دونوں طرابلس شہر کے دروازے تھے۔ (اس زمانہ میں ہر شہر میں داخل ہونے کے دروازے ہوا کرتے تھے) ان کا مقصد یہ تھا کہ وہ علماء جو طرابلس میں آتے اور مشرقی و مغربی دروازوں سے داخل ہوتے۔ میں نے انہی سے علم حاصل کیا۔ فقیہ الاحدابی شہر میں آنے والے علماء و مشائخ کی پذیرائی کرتے اور اپنا مہمان بنایا کرتے تھے[2]

اس وقت کے علماء کسی ایک فن پر اکتفا نہیں کرتے بلکہ حصولِ علم میں تنوع پسند تھے چنانچہ عبداللہ بن سہل الغرناطی چھٹی صدی ہجری کے عالم ہیں۔ ان کے بارے میں تذکرہ نویس اخبار غرناطہ میں لکھتے ہیں۔

"ان کو تفسیر، حدیث، نحو میں اختصاص حاصل تھا، اس کے بعد منطق، ریاضیات اور تمام قدیم علوم میں کامل دستگاہ پیدا کرلی تھی ان علوم میں مہارت کی وجہ سے ان کی بڑی شہرت تھی، اور اس وقت کے نہ صرف مسلمان بلکہ یہود و نصاریٰ کا بھی اتفاق تھا کہ ان کے زمانہ میں کوئی ان کا ہم پلہ نہ تھا۔ نصرانی علماء دور دور سے ان کی خدمت میں ریاضیات اور منطق پڑھنے کے لئے آیا کرتے تھے، کبھی کبھی نصرانیوں کے علماء (قسیس) سے دینی امور پر بحث مباحثہ ہوتا اور مناظرہ کی مجلس ہوتی جس میں شیخ عبداللہ الغرناطی ہمیشہ غالب رہتے۔"[1]

قیروان کے قاضی اسد ابن الفرات سلمان فوج کی سربراہی کے لئے جب صقلیہ ۲۱۲ھ میں جانے لگے تو ان کو وداع کہنے کے لئے شہر کے چھوٹے بڑے سب نکل پڑے۔ ایک کثیر جماعت کو دیکھ کر وہ اپنی سواری پر بیٹھ گئے تاکہ لوگ ان کو دیکھ سکیں، اور ایک تقریر کی جس میں انھوں نے کہا:

"یامعشر المسلمین! واللہ ما ولی لی اب ولا جد ولا ولایۃ قط، وما بلغت ما ترون الا بالعلم والاقلام فاجهدوا انفسکم فیها، وثابروا علی تدوین العلم تنالوا به خیر الدنیا والآخرۃ۔"[2]

"جو رتبہ حاصل ہوا جسے تم دیکھ رہے ہو وہ صرف علم اور قلم کی بدولت ہے، لہٰذا اس کے حصول میں کوشش کرو اور علم کی تدوین میں استقامت کے ساتھ مشغول رہو۔ اس کے ذریعہ دنیا و آخرت کی نعمتیں تمہیں ملیں گی۔"

بنو امیہ کی حکومت جب اندلس میں تھی اس زمانہ میں منصب قضا کی بڑی اہمیت تھی الامیر ارشلی کا بیان ہے کہ قرطبہ کے خلفاء اپنی جگہ پر خود عالم ہوا کرتے تھے۔ اور ان میں جو منصب قضا کو بھی اپنے ہاتھ میں لیتا اس کی بڑی اہمیت ہوتی تھی، اور اس کام کے لئے ایسے ہی افراد کا انتخاب کیا جاتا جو احکام و فتاویٰ پر بصیرت رکھتے ہوں، اور عوام و خواص اور حکومت وقت ان کا پاس و لحاظ رکھتی اور ان کے حقوق ادا کرتی، اور خلفاء بھی ان کے احکام کے پابند ہوتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ قاضیوں میں بڑی آن بان اور شان و شوکت پائی جاتی اور لوگ ان پر رشک کرتے تھے۔ امیر عبداللہ بلقین جو بنو زیر کے غرناطہ میں آخری خلیفہ ہیں۔ ان کے قول سے اس کی تائید ہوتی ہے کہ اندلس پہلے زمانہ میں اور میرے عہد تک (پانچویں صدی کے آخر تک) علماء و فقہاء اور اہل دین کا مسکن رہا ہے اور یہی لوگ تھے جن کی طرف ہر معاملہ میں رجوع کیا جاتا تھا۔[1]

دسویں صدی ہجری میں سوڈان کے اندر جو علمی نشاط تھا اور خاص کر شہر تنبکتو میں اس کے متعلق سوڈان کے مورخ محمود کعت لکھتے ہیں:

"لیس فیها حکم الا حکم متولی الشرع ولا سلطان فیها والقاضی هو السلطان وبیده الحل والربط"[2]

---

[1] مراکش میں جو طرابلس ہے اس کو طرابلس الغرب کہتے ہیں تاکہ طرابلس الشام سے ممتاز ہو۔ [2] التیجانی عبداللہ رحلۃ التیجانی تونس ۱۹۵۸ء ص ۲۶۲، ۲۶۳۔

[1] الاحاطہ ۳/ص ۴۴

[2] ملاحظہ ہو آداب المعلمین از محمد سحنون کا مقدمہ از عبدالوہاب حسنی طبع تیونس ۱۹۷۲ء ص ۶۱-۶۲۔

[1] ابن بلقین عبداللہ۔ کتاب التبیان، القاہرہ ۱۹۵۵ء ص ۱۷

[2] تاریخ الفتاش ص ۹ (حوالہ اوپر گذر چکا ہے)

"اس ملک میں اگر کسی کی حکومت تھی تو وہ صرف امور شریعت کے جاننے والے کی اور کسی بادشاہت کی نہیں تھی، قاضی خود سلطانِ وقت تھا اور اسی کے ہاتھ ہر معاملہ کی سفید سیاہ کرنا تھا۔"[1]

## کتب خانے:

بیت الحکمت اور دار العلم جیسے اداروں کی اصل روح وہ کتب خانے تھے جو تمام اہل علم کے لئے کھلے ہوئے تھے۔ دار العلم ایک سرکاری کتبخانہ تھا۔ اس کا مقصد دعوت اور طبیعاتی علوم سے واقفیت پیدا کرنا تھا، دار العلم سے ہی مدرسے کھلے لہٰذا یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ کتب خانے ہی یونیورسٹیز کا منبع تھے۔

تقریباً چوتھی صدی ہجری میں المقدسی نے اس کتب خانہ کو دیکھا تھا جسے عضد ولہ البویہی نے شیراز میں تیار کیا تھا۔ وہ لکھتا ہے:

"میں نے عضدولہ کے کتب خانہ کو دیکھا اس کی عمارت مستقل تھی، اس کا ایک ناظر تھا، ایک امین اور ایک عمومی محافظ۔ اور یہ سب ملک کے منتخب ایماندار، صاحب امانت اور ثقہ لوگ تھے۔ اس زمانہ تک کوئی ایسی کتاب نہ تھی جو کسی فن میں تالیف کی گئی ہو۔ اور وہ اس کتب خانہ میں نہ ہو تمام مخطوطات الماریوں میں تھیں جن کے لئے فن دار خانے بنے ہوئے تھے اور فہرستیں تھیں جن میں ہر کتاب کا نام درج تھا۔"

فاطمی خلیفہ الحاکم بامر اللہ نے قاہرہ میں جو کتب خانہ قائم کیا تھا اس میں ہر طرح کے علمی ماخذ موجود تھے، کہا جاتا ہے کہ وہ علوم جو مشکل سمجھے جاتے ہیں اور جن کے جاننے والوں کی تعداد کم ہوتی ہے جیسے ریاضیات اور علم الفلک ان پر جو کتابیں تھیں ان کی تعداد چھ ہزار پانچ سو تھی۔ اس کتبخانہ میں ایک پیتل کا گلوب (زمین کا نقشہ) تھا، جسے بطلیموس نے تیار کیا تھا۔ پورے کتب خانہ میں کتابوں کی تعداد بقول مقریزی ایک لاکھ بیس ہزار مجلد تھی اور ابوشامہ کے قول کے مطابق بیس لاکھ سے زیادہ تھی۔ جب یہ کتب خانہ فروخت ہوا ہے تو سب سے زیادہ کتابیں جس نے خریدیں وہ مشہور ادیب القاضی الفاضل (جن کے مقلد حریری اور بدیع الزماں ہیں) تھے انھوں نے ایک لاکھ کتابیں لیکر اپنے مدرسہ "المدرسۃ الفاضلیۃ" کے لئے وقف کر دیں[1]

یہ بات دلچسپی سے خالی نہ ہوگی کہ بہت سے مشہور مصنفین جن کے نام ہم سنتے ہیں ان میں خاصی تعداد ایسے لوگوں کی ہے جو کسی کتب خانہ کے ناظر یا امین تھے، چنانچہ مشہور مؤرخ ابن مسکویہ کتب خانہ وزیر ابوالفضل بن العمید کے ناظر تھے، یہ کتب خانہ فارس کے شہر "رے" میں تھا جو ایک زمانہ میں مستقل علاقہ تھا، طہران سے بہت دور تھا تاریخ میں "رے" کی سلطنت کا ذکر آتا ہے، علامہ اقبالؒ نے اپنے ایک شعر میں اسی طرف اشارہ کیا ہے:

کیا بات ہے کہ صاحبِ دل کی نگاہ میں
جچتی نہیں ہے سلطنت روم و تخت رے"

اس کا صحیح تلفظ "نَے" کے وزن پر مجھے اسی شعر سے معلوم ہوا، بہر حال یہ کتب خانہ اور تمام ہی کتب خانے عوام و خواص کے لئے عام تھے، مطالعہ کے لئے کسی قسم کی اُجرت نہیں لی جاتی تھی، بلکہ بعض کتب خانوں میں مطالعہ کرنے والے علماء کو قلم روشنائی اور کاغذ بھی مفت دیا جاتا، خاص طور پر اگر کوئی دور دراز سے سفر کر کے آیا ہو تو اس کا یہ حق سمجھا جاتا تھا کہ کتب خانہ کا عملہ وقف کردہ مال سے اس کے لئے کاغذ قلم فراہم کرے، البتہ جو لوگ کتابیں کتب خانہ سے باہر لے جا کر پڑھنے کے لئے عاریۃً مانگتے ان سے کوئی مالی ضمانت طلب کی جاتی یا کوئی قیمتی چیز بطور رہن کے رکھنا پڑتا تھا۔ یاقوت الحموی کا بیان ہے کہ ان کو بلا رہن رکھے ہوئے کتابیں مل جایا کرتی تھیں۔ شہر "مرو" جسے انھوں نے ۶۱۶ھ میں چھوڑا ہے اس کے بارے میں لکھتا ہے کہ "یہاں ایک نہیں کئی کتب خانے تھے اور مجھے سب بلا رہن کے عاریۃً دے دیا کرتے تھے، میرے گھر پر ہمیشہ دوسو سے کم کتابیں نہیں رہیں جن کی قیمت دوسو دینار سے کم نہ ہوگی۔

یاقوت الحموی لکھتے ہیں:

"کنت ارتع فیھا وافتش عن فرائدھا۔ وانسانی حبھا کل بلد والھانی عن الاھل والولد واکثر فرائد ھذا الکتاب (معجم البلدان وغیرہ مما جمعتہ فھو من تلک الخزائن۔"

"میں اس دبستانِ علم کے میوے کھاتا اور منتخب و نادر اشیاء کی جستجو کرتا رہا، اس نے ہر شہر کی یاد فراموش کرادی اور اس کی محبت نے ایسا الجھایا کہ اہل و عیال سے غافل کر دیا۔ اس کتاب (معجم البلدان) اور اس کے علاوہ کتابوں میں جو کام کی چیزیں جمع ہو گئی ہیں وہ سب انہی کتب خانوں کا فیض ہے۔"[1]

قابل ذکر بات ہے کہ علامہ ابن خلدون نے جب اپنا شہرۂ آفاق مقدمہ مسجد قروین کے ملحقہ کتب خانہ کے لئے وقف کر دیا تھا، اور وقف نامہ مورخہ ۱۲ر صفر ۷۹۹ھ مطابق (۲۴ر نومبر ۱۳۹۶ء) میں یہ

---

[1] عربی لفظ کے معنی ہیں "کھولنا" اور "باندھنا" مگر یہ محاورہ ہے اس لئے اس کا لفظی ترجمہ نہیں کیا گیا ہے۔

[1] ابوشامہ عبد الرحمٰن کتاب الروضتین، قاہرہ ۱۹۶۲ء ص ۶۸۷

[1] یاقوت الحموی، معجم البلدان، ج ۵، بیروت ۱۹۷۹ء ص۔ ۱۱۴۔

شرطیں لکھی گئی تھیں

۱۔ یہ کتاب مستعار صرف اسی کو دی جائے جس پر مکمل اعتماد ہو۔

۲۔ بطور رہن کے بڑی رقم یا چیز رکھالی جائے

۳۔ دو ماہ سے زیادہ عرصہ کے لئے ایک شخص کو مستعار نہ دی جائے کیونکہ یہ مدت مطالعہ یا نقل کے لئے کافی ہے۔

۴۔ ناظر کتب خانہ کا فرض ہوگا کہ اس "وقفیہ" (دستاویز وقف) کی پابندی کرے اور کتاب جب مستعار دی جائے تو واپسی کا مطالبہ کرتا رہے [۱]

اہل اندلس کے اندر حصول علم اور نایاب علمی کتابوں کی جستجو کا مادہ بہت زیادہ تھا، خود خلفاء (سربراہان مملکت) اور ان کے اثر سے عام حکام بھی کتابیں نقل کرانے اور نقل شدہ کا پیاں خریدنے کا خاص ذوق رکھتے تھے۔ ان خلفائے اندلس میں حکم ثانی المستنصر باللہ (زمانۂ حکومت ۳۵۰-۳۶۶ھ) کو علمی شغف زیادہ تھا، قرب وجوار یا دور دراز میں کہیں کسی اہم کتاب کا ذکر سنتا تو اس کو حاصل کر کے قصر قرطبہ کے کتب خانہ میں داخل کراتا تھا، صاعد بن احمد کا بیان ہے کہ:

"خلیفہ حکم نے بغداد، مصر اور دوسرے شہروں سے نادر کتابیں منگا کر اپنے کتب خانہ میں جمع کی تھیں، ہر علم وفن کی کتابیں قرطبہ کے شاہی محل سے ملحق کتب خانہ میں موجود تھیں اس نے تنہا اتنا بڑا اور ضخیم کتب خانہ تیار کرالیا تھا کہ خلفائے بنو العباس اپنے دور حکمرانی میں سب مل کر جمع نہیں کر سکتے تھے۔ بات یہ تھی کہ خود اس کے اندر علمی ذوق تھا، اس کی وجہ سے اس کے وزیر اور دوسرے حکام کے اندر بھی علم کا ذوق اور کتابیں جمع کرنے کا شوق بڑھا، ان کی تقلید میں دوسرے سفید پوش کھاتے پیتے گھرانوں میں اس کا ذوق عام ہوا۔ حکام سے جو تقرب چاہتا وہ کسی نایاب کتاب کی نقل کر کے حاضر کرتا، غرض حصول علم کا ایک عام چلن ہوگیا اور لوگ اس کو دینی و دنیوی ترقیات کا ذریعہ سمجھتے تھے" [۱]

کتابیں جمع کرنے کا شوق صرف خلفاء اور حکام ہی میں نہیں بلکہ عام اہل علم، مؤرخین، ادباء اور فقیہوں میں بھی تھا۔ ایسے بہت سے علماء وادباء کے نام ملتے ہیں۔ جن کے کتب خانے مشہور تھے، قاضی عبدالرحمن فطیس، جن کو ۳۹۴ھ میں قرطبہ کے قاضی کا عہدہ تفویض ہوا تھا۔ کتابیں جمع کرنے کے بڑے شائق تھے اور کتابوں کا اچھا خاصا ذخیرہ ان کے پاس تھا مگر وہ کتابوں کے حریص اور بخیل دونوں مشہور تھے کبھی کسی کو مستعار کتاب نہیں دیتے تھے، بس اس کی اجازت تھی کہ "یہاں پڑھو یا نقل کرلو۔ اگر کسی نے بہت ہی اصرار کیا تو اپنے پاس سے معاوضہ دے کر مطلوبہ کتاب کی ایک نقل کرا دیتے۔ اگر وہ واپس کر دیتا تو دوسرے شائق کے لئے رکھ لیتے، اور اگر واپس نہ کرتا تو چشم پوشی کرتے [۲]

اندلس کے مشہور ادیب اور جغرافیہ کے ماہر ابو عبید البکری (م ۴۸۷ھ) کے بارے میں کہا جاتا ہے کہ وہ کتابوں کے صرف رسیا ہی نہ تھے، بلکہ اگر کوئی کتاب مل جاتی تو تعویذ کی طرح اس کی حفاظت کرتے اور اپنے شانے کے رومال میں لپیٹ کر رکھتے [۳]

امیر اسامہ بن منقذ نے "کتاب الاعتبار" میں صلیبیوں کے اس حملہ کا ذکر کیا ہے جو انھوں نے عکا[۱] کی بندرگاہ پر کیا، وہاں جس بحری بیڑے پر وہ اپنے اہل وعیال اور اثاثہ کے ساتھ مصر سے آرہے تھے، اس کو صلیبیوں نے لوٹ لیا، اس میں تیس ہزار دینار تھے جو نصرانیوں کے بادشاہ نے اپنی تحویل میں لے لیا۔ اور پانچ سو دینار ان کو واپس کر دیئے کہ یہ تم سب کو واپسی کے لئے کافی ہوگا۔ اس بحری بیڑے میں خاندان کے پچاس نفر تھے۔ مال جو گیا سو گیا ہی۔ لیکن اس میں میری کتابیں بھی تھیں، کتابوں کی پانچ ہزار جلدیں تھیں اور سب اہم مراجع اور نایاب قسم کی کتابیں تھیں۔ ان کے جانے کا زخم زندگی بھر تازہ رہے گا [۲]۔

یہ واقعہ ۱۱۹۱ء (چھٹی صدی ہجری) کا ہے اس وقت انگلستان کا جو تعلیمی معیار تھا اس کا اندازہ اس سے ہوتا ہے کہ وہاں کا بادشاہ ایڈورڈ دوم ان پڑھ نہیں تھا، مگر اس کے پاس جو کتابیں تھیں ان کی تعداد صرف ۹ تھی، اور یہ تعداد ان لوگوں کے نزدیک اتنی اہم تھی کہ اس کا تذکرہ فخر سے کرتے ہیں کیونکہ یہ "علم ومعرفت" کی دلیل ہے، اس زمانہ میں چرچ آف انگلینڈ کی طرف سے کتابوں کے حاصل کرنے پر پابندی تھی، یہاں تک کہ اگر دوسرے ممالک کے سربراہوں کی طرف سے ہدیہ میں بھی کتاب ملے، وہ قبول نہیں کر سکتے تھے [۳]

---

[۱] دائرۃ المعارف الاسلامیہ ۶/ص ۱۹۹

---

[۱] طبقات الامم [۲] ایضاً

[۳] ابن بشکوال خلف۔ کتاب الصلہ، قاہرہ، ۱۹۵۵ء، ص ۲۹۹، ۲۹۸،

---

[۱] عکا بحر متوسط کے ساحل پر ایک فلسطینی شہر ہے جو پہلے یونان کے قبضے میں تھا اور انھوں نے اس کا نام پٹر لماس رکھا تھا، عربوں نے ۲۲۸ھ میں اس پر قبضہ کیا، صلیبیوں نے ۱۱۹۱ء میں اس پر حملہ کیا اور اپنے قبضہ میں لے لیا۔ آخری دور میں ابراہیم پاشا نے ۱۸۴۰ء میں اس کو واپس کیا، اس وقت اسرائیل کے قبضے میں ہے۔

[۲] ابن منقذ اسامہ کتاب الاعتبار" مطبع پرنسٹن یونیورسٹی ۱۹۳۰ء ص ۳۵-۳۴۔

[۳] الانصاری محمد بن القاسم: اختصار الاخبار عما کان بثغر سبتة من سنی الآثار، رباط ۱۹۸۲ء ص ۲۹۔

نقیبہ محمد بن القاسم الانصاری ( سبتہ ( مراکش ) کے اور پندرہویں صدی عیسوی کے بزرگ ہیں ) لکھتے ہیں کہ سبتہ پر پرتگالیوں کے حملہ سے پہلے ( ۸۱۸ھ / ۱۴۱۵ء ) وہاں ۶۲ کتب خانے تھے ان میں سب سے بڑا کتب خانہ شیخ ابوالحسن الشاری کا تھا جو انھوں نے اپنی ذاتی رقم سے کتابیں خرید کو جمع کیا تھا۔ یہ پہلا کتب خانہ تھا جو بلاد مغرب میں اہل علم کی خاطر وقف کیا گیا۔[1]

علمائے اسلام کو پڑھنے پڑھانے میں جو یکسوئی اور انہماک تھا اس کا ایک نمونہ یہ ہے کہ ایک بزرگ تھے محمد بن ہانی اللخمی ( م ۷۳۳ھ ) وہ سبتہ کی "مسجد قفال" میں درس دیتے تھے ان کا معمول تھا کہ نماز فجر کے بعد قبلہ رو بیٹھ جاتے اور اسباق پڑھانا شروع کر دیتے۔ ایک کتاب کا سبق ختم ہوتا تو دوسری شروع کر دیتے اور ظہر تک یہی سلسلہ جاری رہتا۔ بعض اوقات طلبہ ان سے کہتے حضرت! ایک جنازہ آیا ہوا ہے اس کی نماز جنازہ پڑھا دیجئے تو پھر وہ مجبوراً اٹھتے، اس وقت طلبہ اپنی ٹانگیں سیدھی کرتے۔[1]

## علمائے اسلام کے نزدیک علم کی اہمیت

اس کا اندازہ کرنے کے لیے صرف دو مسلمان عالموں کے اقوال کا حوالہ بطور نمونہ ذکر کرتا ہوں ابن حزم القرطبی ( م ۴۵۶ھ ) نے لکھا ہے :

"اگر علم کا صرف یہی فائدہ بھی ہوتا کہ جاہلوں کی نظر میں عالم کی وقعت بڑھ جاتی ہے اور اہل علم اس کی توقیر کرتے ہیں تو یہ بات بھی معمولی درجہ کی نہیں ہے۔ مگر علم تو دنیا و آخرت دونوں کو سنوارنے کا ذریعہ ہے۔"[1]

ابن حزم مزید کہتے ہیں :

"علم کا بخل کرنے والا، مال کا بخل کرنے والے سے زیادہ ملامت کا مستحق ہے، کیونکہ مالدار کو تو یہ خوف ہے کہ اس نے اگر خرچ کر دیا تو ہاتھ سے دولت نکل گئی، مگر علم خرچ کرنے سے بڑھتا ہے اس میں بخل کرنا حماقت ہے"[2]

انہی ابن حزم نے ایک جگہ لکھا ہے :

"علم اور علماء کو نقصان پہونچانے والے بدخود غلط قسم کے لوگ ہیں جو جاہل ہوتے ہوئے اپنے کو عالم سمجھتے ہیں۔ ان کے ذریعہ تعمیر سے زیادہ تخریب ہوتی ہے۔"

ابن حزم لکھتے ہیں :

"اگر تم کسی عالم کی مجلس میں بیٹھو تو دل و دماغ سے اس کی طرف متوجہ رہو اور ہر لفظ کو غور سے سنو۔ تاکہ وہاں سے کچھ لے کر اٹھو اور صرف برکت کے لیے ان کے پاس بیٹھنا عالموں کی لشان نہیں ہے"[3]

دوسرے عالم شیخ عبداللطیف البغدادی ( م ۶۲۹ھ ) کا نام لیا جا سکتا ہے جنھوں نے اپنے صاحبزادے کو خط میں لکھا تھا کہ :

"میری وصیت یہ ہے کہ خواہ تم کو اپنے ذہن و فہم پر جس قدر بھی اعتماد ہو، مگر صرف کتابوں پر بھروسہ نہ کرنا، کتابیں علم نہیں دیتی ہیں، علم عالم سے حاصل ہوتا ہے۔ علم ایک جاندار چیز ہے اس کو جاندار سے حاصل کرو، کم از کم دو استادوں سے ہر فن میں مراجعت کرو"[1]

اوپر ابن خلدون کا مقولہ گذر چکا ہے، جس کا مفہوم بھی تقریباً یہی ہے کہ علم کے لیے سفر کرنا، اور علماء کے حضور ان کی مجلسوں میں بیٹھنا اور ان سے سننا ضروری ہوتا ہے، مطلب یہ کہ صرف کتابوں سے اپنے آپ کو پڑھاؤ (TEACH YOURSELF) کا اصول انتہائی غلط ہے۔

شیخ بغدادی اپنی وصیت میں مزید لکھتے ہیں :

"جس وقت تم مطالعہ کرو تو ذہن کو صرف ایک ہی موضوع اور اسی کتاب پر مرکوز رکھو، خبردار پڑھتے وقت دماغ ادھر ادھر نہ ہو اور ایک وقت میں ایک ہی فن کی کتاب دیکھو، بیک وقت ایک سے زیادہ کام کرنا وقت ضائع کرنا ہے، ہاں یہ ہو سکتا ہے کہ ایک فن کی کتاب یا کتابیں پڑھنے اور ان کے نوٹ لینے کے بعد دوسرے فن کی طرف توجہ دی جائے۔ مطالعہ کے بعد اس موضوع پر ہم مذاق اور ہم پلہ علم رکھنے والوں سے مباحثہ مفید ہوتا ہے۔"

علامہ بغدادی آخر میں کہتے ہیں :

"تمہاری سیرت کو پاکیزہ اور بزرگان سلف کا نمونہ ہونا چاہیے تاکہ علم طبیعت کا جز بن جائے، سیرت النبیؐ کے مطالعہ سے کبھی اپنے کو مستغنی نہ سمجھنا، قرآن کے بعد یہی خزانہ ہے۔"

البغدادی نے آخر میں بڑے پتے کی بات کہی ہے جس کو نقل کر کے یہ مضمون ختم کرتا ہوں :

"من لم يحتمل ألم التعلم لم يذق لذة العلم"

جس نے حصول علم کی دشواریاں برداشت نہیں کیں وہ کبھی علم کا لذت آشنا نہ ہو سکا۔[2]

---

[1] اہل مغرب میں سے ایک نامعلوم مصنف کا رسالہ ہے جس کا نام بُلغة الامنية ومقصد اللبيب فيما كان بسبتة في الدولة المرينية من مدرس واستاذ وطبيب رباط ۱۹۸۳ء ص ۲۹

[1] ابن حزم : علی۔ کتاب الاخلاق والسیر بیروت ۱۹۶۱ء ص ۲۱ [2] ایضاً ص ۲۲
[3] ابن حزم : علی۔ کتاب الاخلاق والسیر بیروت ۱۹۶۱ء ص ۸۹

[1] ابن خلدون مقدمہ ص ۵۴
[2] ابن ابی اصیبعہ ص ۶۹۳

# مخلوق کو نصیب ہو عیشِ دوامِ عید

● مولانا محمد خالد ندوی غازی پوری

اونچا ہلال ہی کی طرح ہے مقامِ عید
اوجِ فلک ہے یعنی بلندیٔ بامِ عید
تابانیٔ ہلال سے روشن ہوا اُفق
اہلِ معاشرہ! تمھیں میرا سلام عید
ہے چرخ پر ہلال زمیں پر مسرتیں
ارض و سما میں جاری ہے کیا فیضِ عامِ عید
اس دورِ ہاؤ ہو میں ہے مفتوں کی یہ دعا
مخلوق کو نصیب ہو عیشِ دوامِ عید

---

آج کا دن یہ وہ مبارک دن ہے جو رحمت و برکت کا مظہر بھی ہے اور مسلمانوں کے لئے قومی جشن اور تہوار کا دن بھی۔ دنیا میں بسنے والا ہر انسان فطری طور پر مسرت اور خوشی کا متلاشی رہا ہے، جس دن کو وہ سارے غم واندوہ بھلا کر اپنے قومی جشن کی یادگار سمجھکر اپنے رسم ورواج کے مطابق مناتا ہے کسی میں لہو ولعب کا رنگ غالب ہوتا ہے کوئی شرب وکباب کی مستی سے لطف اندوز ہوتا ہے تو کوئی ناچ وگانے میں مگن رہتا ہے غرض یہ کہ خوشی منانے کے ایام اور ان کے اطوار وطریقے ہر قوم کی تہذیب کے ترجمان اور اس کی ثقافت کے غماز ہوتے ہیں۔

عید الفطر یہ ایک مبارک اور خوشی کا دن ضرور ہے مگر اس کی نوعیت کچھ اور ہی ہے، ایک ماہ کے روزہ کے بعد بندہ کو نجات ومغفرت کا پروانہ اس کے رب کے حضور سے ملتا ہے، چنانچہ امام بیہقیؒ نے شعب الایمان میں حضرت انسؓ سے ایک حدیث نقل کی ہے کہ:

"جب عید کا دن ہوتا ہے تو حق تعالیٰ شانہٗ اپنے روزہ دار بندوں کے ساتھ فرشتوں میں فخر فرماتے ہیں اور دریافت فرماتے ہیں اے میرے فرشتو ایسے مزدور کا بدلہ کیا ہے جو اپنا کام پورا کرچکا ہو، وہ عرض کرتے ہیں اے پروردگار اس کا بدلہ یہی ہے کہ اس کا ثواب اسے پورا پورا دیا جائے۔ پھر فرماتے ہیں اے میرے فرشتو! میرے ان بندوں اور بندیوں کا بدلہ کیا ہے جنھوں نے میرے اس فریضہ کو پورا کر دیا جو ان پر لازم تھا۔ اور اب پھر دعا کے لئے گڑگڑانے کیلئے نکلے ہیں، میری عزت و جلال کی، میری بخشش وبلندی کی اور میرے اپنے بلند مرتبہ کی قسم میں ضرور ان کی دعائیں قبول کروں گا چنانچہ ارشاد ہوتا ہے کہ جاؤ میں نے بخش دیا، اور تمہارے گناہوں کو حسنات سے بدل دیا آقائے نامدار احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ وہ وہاں سے بخشے بخشائے لوٹتے ہیں، جسطرح ایک طالب علم سال بھر میں محنت اور کدوکاوش کے بعد امتحان دیتا ہے تو اس کو نتیجے کا شدید انتظار رہتا ہے اور وہ اپنی کامیابی معلوم کرکے خوشی و مسرت سے پھولے نہیں سماتا۔ اسی طرح عید الفطر کا دن بھی مہینہ بھر کی محنت کے اجر ملنے کا دن ہے یہی وجہ ہے جہاں اس کے بہت سے نام ہیں وہیں اس کا نام "یوم مغفرۃ الذنوب" بھی ہے یعنی گناہوں سے بخشش کا دن، یہ عید کے عظیم الشان دن کی وہ اہمیت وفضیلت ہے جو اس کی رحمت و مغفرت اور خیر وبرکت کی آئینہ دار ہے۔

عید الفطر کا دن جس میں خدائے ذوالجلال نے بہشت کو پیدا فرمایا۔ طوبیٰ کا بابرکت درخت اس میں نصب کیا، جبرئیل کو پیغام خداوندی لیجانے کے واسطے عید کا دن منتخب کیا۔ فرعون کے جادوگروں نے عید کے دن نور ہدایت پایا۔ اور مالک حقیقی نے انھیں بخشش سے نوازا،

آج یہ دن ان لوگوں کے لئے پیغام مسرت ہے جنھوں نے اس بابرکت مہینے رمضان المبارک کی قدر کی، دنوں میں روزہ دار اور راتوں میں شب بیدار رہے تلاوت قرآن پاک کے ذریعہ اپنے مالک سے رشتہ استوار کیا، جھوٹ، کینہ، بغض، عداوت، نفرت حسد، چغلی اور دیگر برائیوں سے بچتے رہے اور ایک مہینہ پورے استغفار اور تذکرے کے ساتھ گذارا، ان کے لئے یہ دن حقیقی مسرتوں، شادمانیوں، کیف و سرور اور انبساط کا ہے اور جنھوں نے اس مہینے کو پامال کیا حکم الٰہی کو توڑا۔ ان کے لئے ان مسرتوں کا تصور کیسے کیا جاسکتا ہے نسوا اللہ فانسٰھم انفسھم انھوں نے اللہ تعالیٰ کے حکم کو فراموش کیا تو "نتیجۃً" "انعام واکرام کے وقت" اپنے آپ کو فراموش کردیا۔

عید کی خوشی زرق برق لباسوں میں نہیں نوع بنوع کی سوئیوں میں نہیں، دوستوں کے ازدحام وکثرت میں نہیں، عظیم الشان اجتماع میں نہیں بلکہ اس میں ہے کہ ہلال عید کا استقبال ہم نے اس مالک کے بتائے ہوئے طریقے پر کیا ہے یا دنیا کی ریت ورسم ورواج کے مطابق نئے نئے جوڑے تیار کرنے میں کھانے پینے کی اشیاء کی فراہمی میں عیدی کارڈ کی ترسیل میں پیسہ اور وقت صرف کرکے کیا ہے۔ اور پھر عیدگاہ پہونچکر دوگانہ ادا کرکے فلمستانوں پر لمبی قطاریں لگاکر اور پارکوں میں جاکر وقت گذارنے سے کیا ہے، بلاشبہ

یہ دوسرا طریقہ عید کی کیف و مسرت کو پراگندہ کرنے والا ہے اور ایک مومن کا یہ شیوہ نہیں کہ وہ آلودہ عصیاں ہو" لہٰذا یاد رکھئے آج کا دن جس طرح روزہ رکھنے والوں کے لئے امن و امان اور نیک پیغام کا دن ہے اسی طرح خدا کے نافرمانوں کیلئے عبرت، ندامت اور محرومی کا دن ہے۔

روزہ کا مہینہ اس کے بعد عید کا یہ دن ہمیں زندگی اور موت کے بعد آنے والی کیفیت کی طرف اشارہ کرتا ہے کہ نیک لوگوں کی زندگی دنیا میں ایک آزمائش ہوتی ہے اور موت کے بعد دائمی مسرت اس حصے میں آتی ہے۔ ایک مہینہ کی نفس کشی اور مجاہدہ کا یہی وہ اہم سبق ہے جو عید کی شکل میں ہم کو دیا گیا ہے۔

یاد رکھئے خوشی کے اس مبارک دن میں خدا کی نظر میں اس کی خوشی خوشی نہیں جو غریبوں، مفلسوں، بیکسوں، ناداروں، پڑوسیوں اور شہر والوں کو بھلا کر بزم مسرت سجاتا ہو۔ اس لئے آج کے دن صدقۂ فطر کو واجب قرار دیا گیا جو صدقۂ فطر ادا نہیں کرتا اس کا روزہ معلق ہوتا ہے اسلام نے اس دن کو سرتاپا عبادت اور انس و محبت کی آماجگاہ بنایا ہے اس نے آج خوشی کا حق دیا لیکن اس کی بھی تلقین کی کہ اللہ کے دوسرے بندوں کو بھی اس میں شامل کیا جائے لہٰذا عید الفطر ہمیں اس حقیقت کی یاد بھی دلاتی ہے کہ انسان کی زندگی کا مقصد ایک ایسے معاشرہ اور سماج کی تشکیل کرنا ہے جس میں انسان محسن بن کر جئے اسی طرح ہر فرد نہ یہ کہ صرف ظاہراً صاف اور پاکیزہ رہے بلکہ دوسروں کی زندگی کو بھی مکمل حسین اور دلکش بنائے، یاران وطن کی خدمت کرنا ان کی ضرورتوں کا خیال رکھنا۔ اپنی خوشیوں کا اہم حصہ جانے۔ عید اصل میں کردار سازی کی دعوت دیتی ہے۔ اور حقوق انسانی کی ادائیگی کا سبق سکھلاتی ہے۔ اگر عید کی مسرتوں میں ہمسایہ اور نادار بچوں کی فریادیں ہمارے دل و دماغ کو متاثر نہ کر سکیں تو ہماری یہ خوشیاں ہمارے ضمیر پر بوجھ ہوں گی۔

ایک بار محسن انسانیت غمگساران عالم صلی اللہ علیہ وسلم عید کی نماز کے لئے تشریف لے جا رہے تھے۔ مدینہ کی گلیوں میں ننھے منے بچے نئے نئے کپڑے پہنے ہوئے عید کی خوشیاں منا رہے تھے بچوں کے جھرمٹ میں ایک بچہ بیحد غمگین اور اداس بیٹھا تھا۔ حسرت و یاس کے آثار اس کے معصوم اور کومل چہرہ پر نمودار تھے۔ آنکھوں میں آنسو تیر رہے تھے، گندے اور میلے کپڑوں میں نہ جانے وہ کیا سوچ رہا تھا۔ تاجدار مدینہ یہ منظر دیکھ کر حیران و بے قرار ہو گئے۔ اس بچے کے پاس تشریف لے گئے فرمایا پیارے! بچے کھیل رہے ہیں اور تم خاموش کسی فکر میں غرق ہو، سب عید کی خوشیوں میں مست اور تم ایک طرف سست کھڑے ہو۔ آخر کیا بات ہے۔ تجھے کیا ہو گیا ہے تو فکر میں کیوں ڈوبا نظر آتا ہے۔ یہ بتا تو کون ہے؟ آپ نے دریافت فرمایا

بچے نے کہا یا رسول اللہ "انا یتیم" میں یتیم ہوں میرے ماں باپ زندہ نہیں، میرے پاس مال و دولت نہیں، میرے پاس گھر بار نہیں۔ میرا اس دنیا میں کوئی غمخوار نہیں کس پہ ناز کروں پھر کیسے خوشیاں مناؤں

دل اگر فارغ نہ ہو نا ساز ہے ساز نشاط

عید کے دن رنج بڑھتا ہے دل محبوس کا

رحمتِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کا دل یہ سن کر پارہ پارہ ہو گیا۔ آپ بے چین ہو گئے۔ بچہ کا ہاتھ پکڑا اور گھر لے گئے۔ حضرت عائشہؓ سے فرمایا اسے نہلاؤ، نئے کپڑے پہنا کر عطر لگا دو۔ اور ارشاد فرمایا پیارے! آج سے محمدؐ تیرا باپ ہے اور عائشہؓ تیری ماں، فاطمہؓ تیری بہن ہے اور حسنینؓ تمہارے بھائی ہیں، یہ سننا تھا کہ بچہ باغ باغ ہو گیا اور خوشی سے جھوم اٹھا تھوڑی دیر پہلے جو بچہ مایوس تھا وہ فرطِ مسرت سے بے خود اس احساس میں ڈوبا ہوا تھا، آج ہے کسی کا باپ جو میرے باپ کی طرح ہو، کسی کی ماں ہے جو میری ماں کی طرح ہو۔ کون ہے جو میرے بھائیوں کے مثل ہو صحیح ہے۔ اگر آپ صلی اللہ علیہ وسلم یتیموں کی غمخواری اور بیواؤں کی دادرسی نہ فرماتے ہوتے تو آج ان کا پرسان حال کون ہوتا۔ اس دنیا میں کوئی نہ ہوتا وہ لوگ جو عید کو محض یوم مسرت کے طور پر مناتے ہیں۔ انھیں اس حقیقت کی طرف توجہ کرنی چاہیئے۔ آیئے آج ہم ملک اور قوم کی سلامتی کے لئے خدا کے دربار میں دعا کریں اور خوف خدا، غریبوں کے ساتھ، ہمدردی کی صفت اور بھلائی کا جذبہ پیدا کریں۔

## عید مذہبی روح کو زندہ کرتی ہے:-

عید اگر شعائر اسلام کو قائم رکھتی ہے، مذہبی روح کو زندہ کرتی ہے مذہب کے کارنامۂ اعمال کو دنیا کے سامنے پیش کرتی ہے، عہد محبت اور میثاق الٰہی کی تجدید کرتی ہے تمام امت کو ایک نظام میں مربوط کر دیتی ہے۔ مختلف ممالک کے مسلمانوں کے درمیان سفارت کا کام دیتی ہے۔ تو بلاشبہ وہ عید ہے، ورنہ وہ صرف کھجور کی ایک گٹھلی ہے جس کو ایک سنت کے احیاء کے لئے ہم کھا کر پھینک دیتے ہیں،

رسول رحمت ص: ۶۲۷

مولانا ابوالکلام آزاد،

# لامی طریقۂ کار ہی موجودہ مسائل کا حل

تحریر: ــــ مولانا سید عبداللہ حسنی ندوی ــــ ترجمہ: ــــ محمد فرمان نیپالی

ر مسائل ومشکلات کا دور ہے سیاسی مسائل بھی
ںر اقتصادی مسائل بھی، اخلاقی مسائل بھی، بھے
دحانی مسائل بھی، فکری بحران بھی ہے اور تعلیمی بحران
سائل بڑھتے گئے اور ان کی شاخیں نکلتی گئیں. قسم
ے مسائل پیدا ہوتے گئے، حتیٰ کہ ان مسائل نے
یچیدگی اختیار کرلی، لیکن یہ سب مصنوعی مسائل
ںر لوگوں کے اپنے لائے ہوئے ہیں، بلکہ یہ سب ضمنی
ی اور غیر ضروری مسائل ہیں، جن کا اس حقیقی مسئلہ
دئی تعلق نہیں، اصل مسئلہ جس سے پوری انسانیت
اص طور پر امت مسلمہ دوچار ہے وہ ہے ایمان
ں کا مسئلہ اور اخلاص واحسان کا بحران، جس کی
ے ایمان ویقین کا شعلہ رفتہ رفتہ بجھتا جا رہا ہے
ل اللہ کی رضاجوئی وخوشنودی سے خالی ہوتے
ے ہیں، اور اعمال صفت احسان سے دوچار ہوتے
ے ہیں، یہی حقیقی مسئلہ ہے یہی واقعی بحران ہے
ام المسائل اور اصل بحران اقوام وملل کے لئے
حسنہ اور کامل نمونے کے فقدان کا مسئلہ ہے،
کچھ ایسے لوگ ضرور ہیں جن کو اسوہ بنانے میں کوئی
الکہ نہیں ہے، جو اچھے خاصے نمونے بن سکتے ہیں
ں ایسی کوئی جماعت نہیں پائی جاتی جو امتوں اور
لملہ کے لئے نمونہ ہو، اور رسول اکرمؐ کی شریعت
وئی اچھی اور دلکش مثال اور نمونہ پیش کرے،
ر آپؐ کی کامل ومکمل اتباع اور تقلید اسی صورت
ممکن ہے جبکہ کوئی ایسی جماعت موجود ہو جو آپؐ کی
ریعت کو اپنے اوپر نافذ کرے، اور آپؐ پر نازل شدہ

احکام خود پر جاری کرے، اسی وجہ سے آپؐ کی بعثت مقرونہ اور دہری بعثت ہے جس پر آپؐ کی زبان کے نکلے ہوئے الفاظ دلیل وشاہد ہیں، بعثتم میسرین ولم تبعثوا معسرین "تم لوگ آسانیاں کرنے والے بنا کر بھیجے گئے ہو مشکلات پیدا کرنے والے بنا کر نہیں بھیجے گئے ہو" اور اسی طرح کے الفاظ رسول اکرمؐ کے قاصد ربعی بن عامر کی زبان سے قائد اعظم رستم کے سامنے نکلے کہ اللہ نے ہم کو اس واسطے بھیجا ہے تاکہ ہم اللہ کی مشیت کے مطابق لوگوں کو بندوں کی بندگی سے صرف اللہ کی بندگی کی جانب اور مذاہب وادیان کے ظلم وستم سے اسلام کے عدل وانصاف کی جانب اور دنیا کی تنگی سے کشائش عالم کی جانب نکالیں، اسی کی طرف اس آیت کا بھی اشارہ ہے "كُنْتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ" تم ہی بہترین امت ہو جو لوگوں کے لئے نکالے گئے ہو نیکی کا حکم دیتے ہو بدی سے روکتے ہو"

بعثت اور اخراج کے الفاظ اس بات کی واضح دلیل ہیں کہ آپؐ تنہا مبعوث نہیں کئے گئے یعنی آپؐ کی بعثت انفرادی طور پر نہیں تھی بلکہ آپؐ کی بعثت مقرونہ تھی کیونکہ آپؐ کے ساتھ ایک پوری امت مبعوث کی گئی تو اسی مقام ومرتبہ کو دیکھتے ہوئے جو آپؐ کی قوم کو حاصل ہوا آپؐ نے پوری امت کو روز قیامت تک صحابہ کرامؓ کے بارے میں دشنام طرازی سے کام لینے سے روکا، اور اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم میں ان کا یہ وصف بیان فرمایا کہ اللہ ان سے راضی اور وہ اللہ سے راضی، اسی طرح مشہور روایات ان کے ممتاز مقام ومرتبہ اور بلند درجے پر دلالت کرتی ہیں۔

اسی کی جانب حضرت موسیٰ علیہ السلام کے اس قول سے بھی اشارہ ملتا ہے جو آپ نے اس وقت فرمایا جبکہ فرعون اور اس کی قوم نے ان کا مع ان کی قوم کے پیچھا کیا تو ان کے لوگوں نے کہا کہ اب تو ہم پکڑے گئے تو آپ نے فرمایا نہیں! میرا رب میرے ساتھ ہے وہ ضرور مجھے راہ دکھلائے گا، یہ نہیں کہا کہ ہمارا رب ہمارے ساتھ ہے، بلکہ آپؐ نے فرمایا کہ میرے ساتھ ہے باوجودیکہ آپ کی قوم آپ کے ساتھ تھی، دوسری جگہ ان کو نہیں چھوڑا تھا، بلکہ وہ ان کے ساتھ گھٹا ٹوپ تاریکی میں ڈرتے ہوئے چل رہے تھے، لیکن رسول اکرمؐ جس وقت مکے سے مدینہ کی طرف ہجرت کے ارادے سے نکلے تو آپؐ کے ساتھ آپ کی قوم نہیں تھی بلکہ آپؐ کے ساتھ صرف حضرت ابوبکرؓ تھے لیکن اس وقت آپؐ نے فرمایا غم نہ کرو کیونکہ اللہ ہمارے ساتھ ہے، حضرت ابوبکرؓ کو خود پہ خوف نہ تھا بلکہ انھیں اپنے رفیق غار جناب محمد رسول اللہ پر خوف تھا، تو اس جملے نے یہ بتا دیا کہ اللہ کی حفاظت اور اس کی معیت صرف آپ کے ساتھ نہیں تھی، بلکہ آپ کے ساتھ آپ کی امت اور صحابہ کے ساتھ تھی، کیونکہ آپ کی بعثت مقرونہ تھی۔

جناب رسول اکرمؐ کی بعثت ہوئی اور آپ کے ساتھ ایک ایسی قوم مبعوث ہوئی جس کے گوشت وپوست میں اللہ کا پسندیدہ دین اور اس کی شریعت سرایت کرگئی تھی، اور وہ پوری انسانیت کے لئے زندہ جاوید نمونہ اور بہترین مثال بن گئی، چنانچہ دوسری قوموں اور امتوں نے اس مثالی قوم اور نمونے والی جماعت کو دیکھا تو وہ سب کے سب حلقہ بگوش اسلام ہوگئیں اور اسلام کا کلمہ پڑھ لیا، اور اسی کے سانچے میں اس طرح ڈھل گئیں کہ نئے اسلام لانے والوں اور پرانے

اسلام لانے والوں کے مابین کوئی فرق و امتیاز نہ رہا، اس کی بہترین مثال شامی، مصری اور عراقی اور مغربی قومیں ہیں۔

آج کا بحران اجتماعی نمونہ کا فقدان ہے، جبکہ اللہ اور اس کے رسولؐ نے اس اجتماعی نمونہ کو باقی رکھنے کا حکم دیا ہے کہ یہ جماعت منظم و متحد ہو، اور اس میں گروہ بندی ہو، انتشار و افتراق نہ ہو، اور ہم دینی امور کی اجتماعی شکل میں بجا آوری کریں یہاں تک کہ ہم اجتماعی طور پر عبادتوں کو ادا کریں، جیسے نماز باجماعت، ایک مہینہ ہی میں روزہ، ایک مخصوص مقام میں حج، ایک بینک میں زکوٰۃ کی ادائیگی یعنی بیت المال میں، اور تمام لوگوں کو امر بالمعروف کرنا، اور تمام لوگوں کو اس بات کا حکم دیا ہے کہ وہ جماعت سے منسلک ہو کر رہیں کیونکہ اللہ کی خصوصی توجہ مسلمانوں کی جماعت کے ساتھ ہوتی ہے، اور تفرقہ بازی سے گریز کرنے کا حکم دیا، کیونکہ جو شخص جماعت سے الگ ہوا، اس کا ٹھکانہ جہنم ہے، اور ان کو ان آداب کی بجا آوری کا حکم دیا جو اجتماعی نظام کو باقی رکھنے کے لئے بمنزلۂ مضبوط ستون کے ہیں جیسے مریضوں کی عیادت کرنا، دوستوں سے ملاقات کرنا، نیکی اور تقویٰ پر آپس میں باہم تعاون کرنا، چھوٹوں بڑوں اور انجانے مسلمانوں کو سلام کرنا، کھانا کھلانا، ہمسایوں اور بھائیوں کو ہدیے بھیجنا، لعن و طعن، چغل خوری، جھوٹ اور دھوکا دہی سے پرہیز کرنا، ان کے علاوہ اور بھی دیگر آداب و اطوار ہیں جو بیان کئے گئے ہیں۔

بلاشبہ مسلمانوں نے ان مذکورہ بالا امور کی بجا آوری میں کوتاہی کی، اور انھیں جس بات کا حکم دیا گیا تھا اس سے غفلت برتی یعنی اسے فراموش کر ڈالا، اور غیروں سے متأثر ہوئے جو ضمنی اور فروعی مسائل میں الجھے ہوئے ہیں اور ایمان و یقین، اخلاص و احسان اور اچھے نمونے کے فقدان جیسے حقیقی مسائل کو پس انداز کر دیا۔

بلاشبہ یہ امت دوسری امتوں کے مقابلے میں افراد و شخصیات کے اعتبار سے زیادہ مالا مال ہے، کیونکہ آپ کو ہر ملک بلکہ ہر شہر اور گاؤں میں کچھ شخصیتیں اور افراد ایسے ملیں گے، جن میں پاکیزہ و بابرکت نمونہ، کامل و مکمل اسلامی آئیڈیل اور زندہ و دلکش مثال موجود ہے لیکن یہ جگنو نہ بہ تہ تاریکیوں کو چھانٹ نہیں سکتے ہیں، اور نہ یہ برسات کی تاریک ترین راتوں کو روشن کر سکتے ہیں، یقیناً نبی اکرمؐ کی بعثت سے پہلے کا زمانہ جس کو دور جاہلیت کے نام سے موسوم کرتے ہیں، وہ دور بھی اہل کتاب یعنی یہود و نصاریٰ کے باقی ماندہ افراد سے بہرہ ور تھا، لیکن گرجا گھروں کے اندر کی عبادت، اور گھروں میں ان کی بزرگی، ان کا اپنے تک محدود رہنا، اور عبادت خانوں اور گرجا گھروں میں ان کا بیٹھنا یہ انسانیت کی ڈوبتی کشتی کو پار نہیں لگا سکتا، اور انسانیت کی کشتی اس طرح ڈوب کر رہی یہاں تک کہ ڈوبتوں کو نجات دلانے والے اور راستوں کو روشن کرنے والے سب کے پیشوا سرور عالم، ہادیٔ برحق خیر خواہ انسانیت امانتدار و صداقت شعار جناب محمد رسول اللہؐ تشریف لائے، جنھوں نے پوری انسانیت کی امن و سلامتی کے ساحل کی رہنمائی کی، اور شاہراہوں کو اس طرح روشن کیا کہ رات و دن میں کوئی فرق نہ رہا، اور رسول اکرمؐ نے اپنے ساتھ بھیجی گئی امت کی اتنی اچھی اور دقیقہ رسی سے تربیت کی کہ وہ آپ کی دائمی رسالت پاکیزہ نمونہ اور بہترین مثالوں کے ساتھ دنیا کے گوشہ گوشہ میں پھیل گئی، جس سے دنیا بدل گئی اور ترقی کی راہ پر گامزن ہو گئی، اور چپہ چپہ روشن ہو گیا، اور مقصد حقیقی کی طرف رواں دواں ہو گیا، اور انسانیت کی ایسی نئی تشکیل کی کہ اس کے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ وہ ان حالات کو دیکھتے ہوئے جو اس وقت عالم پر چھائے ہوئے تھے اس راستے پر چلے گی، کیونکہ وہ حالات جو عالم پر چھائے ہوئے تھے ان کے پیش نظر یہ بات بہت بعید از قیاس معلوم ہو رہی تھی۔

لہٰذا، اے نسل اوّل کے فرزندو! اور کامل و مکمل پہلی جماعت کے اخلاف: ۔ اپنے اسلاف کے کارناموں کی جانب رجوع کرو، اور ایسی جماعت بناؤ اگرچہ تعداد تھوڑی ہو، لیکن پورے عالم اور پوری انسانیت کے لئے نمونہ ہو، یہاں تک کہ بستیوں اور دیہاتوں میں پھیلے ہوئے داعیوں اور مربیوں کو اس نیک قابل قدر جماعت کی جانب حیران و پریشان لوگوں کو بھیجنے کا موقع مل جائے جو موجودہ زمانے کی جہالتوں میں بھٹک رہے ہیں، اور عصر حاضر کی گمراہیوں میں حیران و سرگرداں ہیں، جس کی علامت یہ ہے کہ چہرہ ہشاش و بشاش، مسلسل قہقہے لگاتا ہوا، لیکن دل مضطرب و پریشان اور تاریک اور عقل حیران و پریشان سرگرداں ہے۔ لہٰذا اپنی اونگھ سے ہوش میں آؤ، اور اپنی نیند سے بیدار ہو جاؤ، اور اپنے مقام و مرتبہ کی جانب رجوع کرو، یہ ایک ایسا خلا ہے جس کو تمہارے علاوہ کوئی پُر نہیں کر سکتا کیونکہ اس کے لئے صلاحیتوں کی ضرورت ہے، جو تم کو اپنے آباء و اجداد سے وراثت میں ملی ہے، تو اٹھ کر کھڑے ہو جاؤ اے اہل عرب، اے صحابۂ کرامؓ کے فرزندو! اور اس پہلی جماعت کے فرزندو! جس کی رسول اکرمؐ نے براہ راست تربیت کی۔

نقوش و تأثرات

# مولانا معین اللہ ندوی کا سانحہ ارتحال

ڈاکٹر مولانا تقی الدین مظاہری ندوی

۲۲ اگست ۱۹۹۹ء کو نماز فجر کے بعد اچانک یہ اطلاع ملی کہ محترم جناب مولانا معین اللہ صاحب ندوی صبح چار بجے اس دار فانی سے رخصت ہو گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

مولانا عرصہ سے علیل چل رہے تھے مگر اتنی جلد ان کے رخصت ہو جانے کا تصور بھی نہیں تھا خبر سننے کے بعد دل و دماغ پر ایک عجیب سی کیفیت طاری ہوئی۔ یقین اس لئے بھی نہ ہوا کہ ابھی ایک ماہ پیشتر مولانا کی جانب سے دو مرتبہ ان کے صاحبزادے حافظ عبید اللہ صاحب نے فون کیا اور میری والدہ صاحبہ کی خیریت معلوم کی، جو عرصہ سے بیمار چل رہی ہیں۔ انھوں نے فون پر یہ بھی بتلایا کہ والد صاحب کو شدت سے ملاقات کا اشتیاق ہے۔ اس ناچیز نے کئی بار اپنے ہندوستان کے سفر میں اندور حاضری کا پروگرام بنایا مگر اپنے حالات کی وجہ سے حاضر نہ ہو سکا۔

ما کل ما یتمنی المرء یدرکہ
تجری الریاح بما لا تشتہی السفن

وہ حضرت مولانا علی میاں مدظلہ کے عزیز ترین شاگرد تھے، انھوں نے حضرت کی ذات گرامی سے اپنے کو وابستہ کر رکھا تھا، بلکہ زیادہ صحیح تعبیر یہ ہے کہ پیوستہ کر رکھا تھا۔ ؏

پیوستہ رہ شجر سے امید بہار رکھ

سہارنپور اور نظام الدین سے ان کا خصوصی تعلق تھا، انھوں نے حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ کا زمانہ پایا تھا، بعد میں حضرت مولانا محمد یوسف صاحب کاندھلویؒ سے بہت بھی ہو گئے تھے اس لئے حضرت اقدس شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحبؒ سے اور تبلیغی کام اور مرکز نظام الدین سے ان کا بہت گہرا تعلق تھا جو تادم آخر قائم رہا۔ حضرت مولانا علی میاں مدظلہ کا جو تبلیغی سفر حجاز مقدس، مصر اور شام کے لئے ہوا تھا اس میں وہ بھی شریک تھے حضرت مولانا کی واپسی کے بعد بھی کچھ مدت تبلیغی کام کے سلسلہ میں ان کا قیام حجاز مقدس میں رہا، اور اس کے بعد ہندوستان واپسی ہوئی، چونکہ دارالعلوم ندوۃ العلماء کی ذمہ داری علامہ سید سلیمان ندویؒ پاکستان ہجرت کرنے کے موقع پر حضرت مولانا علی میاں مدظلہ کو سپرد کر گئے تھے، اس لئے حضرت مولانا نے اپنے زمانے میں جو ترتیب دارالعلوم کے لئے بنائی تھی اس کے مطابق مولانا معین اللہ صاحب کو چھوٹی بورڈنگ کی نگرانی اور ابتدائی درجات کی تدریس سپرد ہوئی۔ چھوٹی اور بڑے بورڈنگ دونوں کے طلباء کی تعداد بمشکل اسی۸۰ کے قریب تھی اس لئے مولانا دونوں بورڈنگوں کی نگرانی فرماتے اور نماز فجر کے لئے طلبا کو جگایا کرتے تھے، تبلیغی جماعت کا ہفتہ وار اجتماع ندوہ کی مسجد میں ہوا کرتا تھا، مولانا اس میں شرکت کے لئے طلباء کو متوجہ کرتے اور کبھی کبھی خود بھی بیان کرتے۔

ندوہ میں میری مدرسی کا زمانہ ۱۹۵۶ء کے اخیر کا ہے اس وقت مولانا عمران خاں صاحبؒ دارالعلوم ندوۃ العلماء کے مہتمم تھے، دو تین ماہ کے بعد مولانا بھوپال تشریف لے گئے، ان کے جانے کے بعد دارالعلوم شدید مالی بحران میں مبتلا ہو گیا، اس میں کوئی شبہ نہیں کہ مولانا عمران خاں صاحبؒ نے تقسیم کے بعد جس طرح دارالعلوم کو سنبھالا اور مختلف شہروں کا دورہ کرکے مالی امداد حاصل کی اور ادارہ کو باقی رکھا، یہ ان کا بہت بڑا کارنامہ ہے۔ حضرت مولانا علی میاں مدظلہ ندوۃ العلماء کو اس کے مقاصد کے تحت ترقی دینا چاہتے تھے، مگر وسائل بالکل نہیں تھے، حضرت مولانا کو اللہ تعالیٰ نے مولانا معین اللہ صاحبؒ جیسا مخلص اور فہیم دست راست عطا فرمایا جنھوں نے اپنے اخلاص اور ذہانت اور حکمت عملی سے دارالعلوم کی ترقیات کی بہت بڑی ذمہ داری اپنے سر لے کر حضرت مولانا علی میاں مدظلہ کے بار کو ہلکا کر دیا۔ اس لئے یہ کہنا بے جا نہ ہوگا کہ وہ جدید ندوۃ العلماء کے مہندس اور مخطط تھے ۱۹۵۶ء میں مولانا کو نائب ناظم تعمیر و ترقی بنایا گیا۔ درحقیقت وہ صرف تعمیرات ہی کے نہیں بلکہ تعلیم و تربیت اور دارالعلوم کے جملہ معاملات میں ان کی رائے کو اہم سمجھا جاتا تھا، اللہ تعالیٰ نے مسلسل بیماری کے باوجود ان کو عزم و ہمت اور بلند حوصلہ کی نعمت سے نوازا تھا، دارالعلوم کی تعمیر و ترقی کے لئے جو بھی پروگرام بنایا جاتا گو وہ ظاہری لحاظ سے بہت بڑا معلوم ہوتا، پھر بھی توکلاً علی اللہ اسے شروع فرما دیتے پھر اللہ تعالیٰ غیب سے اس کی تکمیل کا انتظام فرما دیتا، انھوں نے اپنی حکمت و تدبر اور پیہم جد و جہد سے دارالعلوم ندوۃ العلماء کو مقبول عام و خاص ادارہ بنا دیا۔ اس کے تعارف کے لئے انھوں نے مختلف شہروں اور علاقوں میں برابر وفود بھیجنے کا سلسلہ شروع کیا، وہ دارالعلوم کے اساتذہ کو شعبان میں تیار کرتے کہ وہ اپنی سالانہ تعطیل کا کچھ حصہ اس خدمت کے لئے وقف کریں، ان کی اس آواز پر سب نے لبیک کہا، دارالعلوم

کا بجٹ اس وقت چالیس پینتالیس ہزار کے درمیان ہوا کرتا تھا بظاہر اس کا پورا ہونا دشوار معلوم ہوتا مگر مولانا کی اس ترتیب سے نہ صرف یہ کہ دار العلوم کا بجٹ پورا ہوگیا بلکہ مزید تعمیرات کے لئے بھی راستے کھلے اور عوامی سطح پر اس کی شہرت اور مقبولیت میں اضافہ ہوتا گیا جس کا مشاہدہ آج سب لوگ کر رہے ہیں۔ مجھے یاد ہے کہ ۱۹۵۷ء میں عید الاضحیٰ کی چھٹیوں کے موقع پر مولانا نے اس ناچیز اور حافظ عبدالتواب اعظمی کو کالیپونگ و دارجلنگ اور آسام بھیجا تھا ان کو اس سفر کی اتنی فکر تھی کہ حضرت مولانا علی میاں مدظلہ کو لے کر میرے کمرہ میں تشریف لائے اور حضرت مولانا نے خاص طور پر اپنی دعاؤں کے ساتھ رخصت کیا، اٹھارہ دن کے بعد واپسی ہوئی، اٹھارہ سو کا چندہ ہوا، اس زمانہ میں یہ بڑی رقم شمار کی گئی، رمضان المبارک میں دیگر اساتذہ اور ملازمین کو مختلف علاقوں میں بھیجنے کی ترتیب کے تحت اس ناچیز کو مالیگاؤں اور ممبئی وغیرہ کے سفر کے لئے مقرر فرمایا، سفر سے قبل وہ سفر کے آداب و اصول کی تلقین کرتے۔ مالیگاؤں پہونچا تو ایک ہفتہ کے اندر دو ہزار سات سو پچاس روپے کا چندہ ہوا۔ جب خط کے ذریعہ اس کی اطلاع کی گئی تو اس رقم پر کسی کو یقین نہیں آرہا تھا۔ حتیٰ کہ مولانا عبدالسمیع صاحب ندوی مرحوم نے جو نائب ناظم تعمیر و ترقی تھے لکھا کہ سات سو پچاس پر آپ نے معلوم ہوتا ہے کہ دو کا عدد بڑھا دیا ہے کیوں کہ دو ہزار سات سو پچاس پر کسی کو یقین نہیں آرہا ہے، مالیگاؤں سے ممبئی وغیرہ کا سفر ہوا جہاں حاجی علاء الدین صاحب (مرحوم) کو اللہ تعالیٰ نے ہمارا سب سے بڑا معاون بنا دیا، وہاں بھی اسی طرح کامیابی حاصل ہوئی۔

اس سفر کے متعلق ناچیز نے تفصیلی خطوط روانہ کئے تو حضرت مولانا معین اللہ صاحب نے بڑی خوشی کا اظہار فرمایا اور حضرت مولانا علی میاں صاحب مدظلہ سے کئی خطوط لکھوائے، اس ناچیز نے یہ بھی لکھا تھا کہ دار العلوم کی شہرت اور اس سے واقفیت بہت کم ہے۔ اس علاقہ میں مولانا علی میاں صاحب مدظلہ کا تعارف بھی اس زمانے میں زیادہ نہیں تھا۔ اس لئے حضرت مولانا منظور احمد نعمانی صاحب (مرحوم) سے خطوط لکھوا دیجئے۔ چنانچہ انھوں نے ان سے کئی خطوط لکھوا کر بھجوائے جن سے تعارف و امداد میں بڑی مدد ملی۔ اگلے سال جوگیشوری میں ایک بڑا تبلیغی اجتماع رکھا گیا تھا، میں نے حاجی علاء الدین صاحب مرحوم کو تیار کیا کہ آپ اور حاجی احمد غریب صاحب مرحوم خط لکھ کر حضرت مولانا علی میاں صاحب مدظلہ کو اس میں شرکت کے لئے تیار کریں تاکہ دار العلوم کے تعارف میں مدد ملے، چنانچہ انھوں نے خط لکھے مگر حضرت مولانا کا جواب معذرت کا آیا۔ تب میں نے حاجی علاؤ الدین صاحب اور جناب حاجی احمد غریب صاحب سے تار کرایا اور جناب مولانا معین اللہ صاحب مرحوم سے فون پر بات کی، مولانا نے فرمایا کہ انشاء اللہ پنجاب میل سے سیٹ بک کرا رہا ہوں حضرت مولانا ضرور جائیں گے۔

حضرت مولانا علی میاں صاحب مدظلہ ممبئی تشریف لائے اس موقع پر ناچیز نے ایک خصوصی نشست کا اہتمام صابو صدیق مسافر خانہ میں کیا حضرت مولانا نے اجتماع سے خطاب کیا اور ندوہ کے مقاصد پر گفتگو فرمائی اس موقع پر ندوہ میں بچوں کی جدید بورڈنگ کے لئے ایک ایک کمرہ کی اپیل کی گئی۔ جس سے دار الاقامہ سلیمانیہ کی تکمیل میں بڑی سہولت ہوئی اس رواق میں جتنے کمرے ممبئی والوں کے نام سے بنے ہیں وہ اسی اجتماع کی یادگار رہیں۔ ع

کبھی فرصت سے کن لینا عجب ہے داستاں میری

یہی سفر مجلس تحقیقات و نشریات کے آغاز کا بھی سبب بنا کہ ایک صاحب نے اس سلسلہ میں گرانقدر رقم حضرت مولانا کی خدمت میں پیش کی، مولانا معین اللہ صاحب کی فکر مندی اور لگن ہی کی برکت سے حضرت مولانا مدظلہ کا کویت اور رنگون کا سفر ہوا تھا۔ جس کی تفصیلات دیگر مقالات میں آچکی ہیں۔

مختصر یہ کہ دار العلوم کی تعمیر و ترقی میں ان کا بڑا حصہ رہا جس پر وہاں کی عمارتیں شاہد عدل ہیں، دار العلوم کی مجلس شوریٰ میں یہ بات طے ہوئی کہ بعض نوجوان مدرسین کو علمی تیاری کا موقع دیا جائے اس سلسلے میں اس ناچیز کو حضرت اقدس شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب نور اللہ مرقدہ کی خدمت میں بھیجا جانا طے کیا گیا، اس زمانے میں یہ ناچیز ابتدائی کتابیں پڑھا رہا تھا ان میں ریاض الصالحین بھی تھی، اس کی برکت سے بعض صحابہ کرامؓ کے قبور کی خواب میں زیارت ہوئی خاص طور سے حضرت ابی بن کعبؓ کی قبر مبارک کا خواب بڑا واضح تھا، خواب ہی میں دیکھا کہ طلبہ کے سامنے حضرت زید بن حارثہ حِبُّ رسول اللہ کا ترجمہ کرا رہا ہوں اور حِبّ کا ترجمہ چہیتے سے کرا رہا ہوں سہارنپور سے حضرت شیخ کے خط کا انتظار تھا کہ حضرت مولانا علی میاں صاحب مدظلہ نے عصر کی نماز سے پہلے مہمان خانہ میں طلب کر کے فرمایا کہ میں تمہیں حضرت شیخ الحدیث کے پاس حدیث کی تیاری کے لئے ایک سال کے لئے بھیجنا چاہتا ہوں، وہاں سے واپس جب اپنے کمرے میں آیا تو حضرت شیخ الحدیث کی جانب سے میرے خط کا جواب ملا جس میں تحریر فرمایا تھا کہ تم کو عالم رویا میں حدیث شریف سے مناسبت اور اس علم شریف کی خدمت کی بشارت دی گئی ہے، شوال میں سہارنپور جانا طے ہوا، اور اس کی اطلاع حضرت مولانا علی میاں صاحب مدظلہ حضرت شیخ الحدیث کو دے چکے تھے، البتہ دار العلوم میں ضرورت کی بنا پر کچھ تردد ضرور تھا کہ اچانک حضرت شیخ الحدیث کا خط بنام حضرت مولانا علی میاں صاحب آیا کہ مجھے مولوی تقی کا انتظار ہے، مولانا معین اللہ صاحب نے حضرت مولانا علی میاں صاحب سے عجلت میں منظوری حاصل کر کے

ابھی سہارنپور چلے جائیے کہ حضرت کو آپ کا انتظار اس طرح حضرت شیخ کی خدمت میں حاضر ہوا۔ بخاری میں شرکت کے علاوہ اور دیگر علمی کاموں حضرت ہی کی زیر نگرانی انجام دیتا رہا، ندوۃ العلماء جانب سے مجھے ستر روپیہ ماہانہ تنخواہ ملتی تھی، چند روز بعد مولانا معین اللہ صاحب حضرت مولانا علی میاں حب کے ساتھ سہارنپور تشریف لائے، میری محنت یکھ کر بڑی شفقت سے باربار فرمایا کہ دودھ کا استعمال لئے چنانچہ پندرہ روپیہ مزید الاؤنس دار العلوم ندوۃ العلماء منظور فرمایا۔ جو آخر سال تک ملتا رہا۔

۱۹۸۰ء میں اس ناچیز کا قیام گجرات میں تھا، بخاری شریف اور ترمذی شریف کے درس کی عادت حاصل تھی حضرت شیخ الحدیث رح نے جب ل المجہود کو حواشی کے ساتھ عربی ٹائپ پر طبع کرنے رادہ فرمایا تو اس ناچیز کو تحریر فرمایا کہ تم ایک سال چھٹی لے کر میرے پاس آجاؤ اور اس کتاب کو کر دو یہ میری دیرینہ تمنا کے پورا ہونے کا ذریعہ ہے تمہارے لئے صدقہ جاریہ۔ مگر اس سلسلے میں علی میاں مولوی معین اللہ سے مشورہ کرنا چاہتا ہوں دونوں حضرت نے پرزور تائید کی اس سلسلے کے مکاتب "الفرقان" کے خصوصی شمارے میں شائع ہو چکے ہیں، حضرت شیخ الحدیث کی جو کتابیں ندوہ سے چھپی ہیں ان میں محترم مولانا معین اللہ صاحب اور برادرم مولانا عبد الرحمن صاحب اعظمی ندوی کا بڑا حصہ ہے۔

دار العلوم میں تربیت و نگرانی کا بہت اہتمام رہتا تھا حضرت مولانا منظور صاحب نعمانی نے ایک بار فرمایا کہ مولانا معین اللہ صاحب تربیت میں توفیق کا جوہر رکھتے ہیں اس سلسلے کا ایک عجیب و غریب واقعہ نقل کر رہا ہوں جس سے مولانا معین اللہ صاحب کی حکمت عملی اور مشائخ کی ان پر شفقت کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔

مظاہر میں گجرات کے ایک بڑے تاجر کے صاحبزادے دورۂ حدیث پڑھنے آئے ان کا پورا خاندان حضرت شیخ اور تبلیغ سے وابستہ ہے چنانچہ حضرت نے ان کے قیام کا انتظام فرمایا مگر ان کا مظاہر میں داخلے کے بعد یہ حال تھا کہ رات میں کمرے سے اور دن میں درجے سے غائب رہتے ناظم صاحب نے حضرت شیخ سے شکایت کی کہ یہ طالب علم اب مدرسے میں رہنے کے قابل نہیں۔ حضرت نے حالات سے واقفیت کے بعد ایک پرچہ اس طالب علم کے نام لکھا۔ اس میں تحریر فرمایا کہ تمہارے بھائیوں کی وجہ سے ہم نے تمہارا خیال رکھا تھا مگر موجودہ حالت میں اب تمہارا رہنا مناسب نہیں۔ اس لئے چوبیس گھنٹے کے اندر مدرسہ خالی کر دو، وہ طالب علم پرچہ لے کر مدرسے کے شیخ الحدیث اور اس کے بعد مولانا عبد المنان صاحب دہلوی اور کئی حضرات کے پاس گئے سب نے بیک زبان کہا کہ مولوی تقی صاحب سے بات کرو کہ بذل المجہود کی وجہ سے حضرت شیخ کے قریب تھا، وہ صاحبزادے یہ پرچہ لے کر مولانا معین اللہ صاحب مرحوم کے پاس پہونچے، ان دنوں مولانا سہارنپور تشریف لائے ہوئے تھے چنانچہ مولانا نے اس ناچیز کو بڑی ترکیبوں کے بعد تیار کیا۔ عشاء کے بعد حضرت کی خصوصی مجلس میں اس طالب علم کو لے کر حاضر ہوا۔ آگے آگے یہ ناچیز اور پیچھے وہ طالب علم، حضرت نے پوچھا کون! اس طالب علم نے اپنا نام بتایا حضرت نے فرمایا کہ مولوی تقی پٹی پڑھا کر لائے ہیں، اور زور سے ڈانٹ کر اس طالب علم سے کہا کہ بھاگ جاؤ، باہر لکڑی کے ٹال پر سے لوگ دوڑ کر آئے کہ کیا حادثہ پیش آگیا۔ اس طالب علم کی سعادت تھی کہ اس نے حضرت کے پیروں پر گر کر معذرت کرنا شروع کر دی، حضرت کا لہجہ نرم پڑ گیا اور کہا کہ ایک ماہ کی مہلت دی جاتی ہے اور مولوی تقی اس کے ذمہ دار ہوں گے، صبح کی نماز کے بعد اس طالب علم کا چہرہ بدلا ہوا تھا جو کہ حضرت کی توجہ کی برکت تھی، اس کے بعد اس طالب علم نے مدرسہ سے تعلیم مکمل کی اور پھر ایک اللہ والے سے خلافت بھی ملی، یہ مولانا معین اللہ صاحب مرحوم کی حکمت عملی کا ایک نتیجہ تھا۔

ان کی عنایت و مہربانی کی داستان بڑی دراز ہے اس ناچیز کے دکتور کے مرحلے میں انھوں نے کافی حوصلہ افزائی کی جس کی اس مختصر مقالہ میں گنجائش نہیں۔

مکاتب اور مدارس کے قیام میں ان کی مساعی اور کارناموں کو کبھی فراموش نہیں کیا جاسکتا جس کا ذکر اکثر تحریروں میں آچکا ہے حضرت شیخ الحدیث نور اللہ مرقدہ کی منزل پڑھنے کی اکثر تاکید فرمانے اور کثرت سے اس کی اشاعت بھی فرمائی ان کے توسط سے یہ کتاب بہت زیادہ پھیلی اور بہت سے لوگوں نے اس کے پڑھنے کو معمول بنایا۔

ان کی بڑی تمنا تھی کہ ان کے اندور کی مسجد اور مدرسہ کی زیارت کروں افسوس کہ ان کی زندگی میں اس کا موقع نہیں مل سکا اللہ تعالیٰ مولانا کی اس یادگار کی زیارت کا موقع نصیب کرے، ان کے انتقال سے ندوہ کے حلقے میں بڑا خلا پیدا ہوگیا۔ اللہ تعالیٰ اپنے رحم وکرم سے یہ خلا پر کرے۔

آسماں ان کی لحد پر شبنم افشانی کرے
سبزۂ نورستہ اس گھر کی نگہبانی کرے

# اسلام کی صداقت و حقانیت

محمد شاھد ندوی بارہ بنکوی

اسلام دین فطرت اور مکمل نظام حیات ہے جو عالمگیر بھی ہے اور ہمہ گیر بھی۔ تاریخ انسانیت اور تاریخ ادیان و مذاہب میں یہ منفرد مقام اور عظمت اسلام ہی کو حاصل ہے۔ یہ مذہب اسلام ایک جامع ترین دین اور مکمل دستور حیات ہے جس کا مقصد خدائے واحد کی معرفت کی لڑی میں پوری انسانیت کو پرونا اور مخلوق کو خالق حقیقی سے اس کے تعلق کو صحیح طریقے سے جوڑنا ہے۔ اسلام ہی وہ عظیم ترین مذہب ہے جو انسان کو فکر و عمل کے صحیح نہج پر چلا کر اسے روحانی اور جسمانی غذا بہم پہونچاتا ہے۔

## جامعیت و جاذبیت

اسلام دین حق بھی ہے اور دین کامل بھی روئے زمین پر اسلام کے علاوہ آج کوئی مذہب و منہاج اور دین ایسا جامع صفات کا حامل نہیں ہے جو اسلام کی پاکیزہ اور صاف ستھری تعلیمات جیسی جامعیت و جاذبیت روحانیت اور کمال رکھتا ہو، اور یہ بات بھی مسلّم ہے کہ افراد و اقوام کی نشو و نما، عروج و ارتقاء اور ملتوں، قوموں اور جماعتوں کی تشکیل و تعمیر میں مذہب اسلام نے جو اہم کردار ادا کیا ہے دوسرے ادیان و مذاہب اس خصوصیت سے محروم ہیں۔

چاہے یہودی مذہب ہو یا عیسائی مذہب، بدھسٹ ہو یا ہندو دھرم، سکھ مذہب ہو یا جین دھرم، سب ہی اپنی حقانیت اور خصوصیت کھو بیٹھے ہیں۔ لیکن دین اسلام ہی وہ واحد اور وحید دین ہے جس کے پاس اب بھی دنیائے انسانیت کے لئے عظیم الشان روحانی پیغام اور زندگی کی نئی دعوت ہے۔ یہ وہی دین ہے جو محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم نے سوا چودہ سو سال پہلے انسانیت کے حوالہ کیا تھا۔ دین اسلام ایک بڑا طاقت ور اور روح پرور مذہب ہے جس سے زیادہ منصفانہ، بلند و برتر، افضل اور مبارک مذہب اس پورے عرصہ میں دنیائے انسانیت کو نہیں ملا۔

اسلام ہی وہ آفاقی اور عالمی مذہب ہے جس کو صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین نے رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم سے حاصل کرنے کے بعد ساری دنیا میں پھیلا کر اسلام کا چہار دانگ عالم میں ڈنکا بجا دیا۔ اور دنیا کے گوشہ گوشہ اور چپہ چپہ میں اسلام کو پہونچا دیا اور اپنے دین کا نام روشن کیا۔ آج کی بیسویں صدی کے انسانوں کے لئے بھی وہ ایسا ہی جامع ترین، "تازہ" روح پرور اور مناسب حال ہے جیسا کہ چھٹی صدی عیسوی کے لئے تھا۔

## پسندیدہ دین

اللہ تعالیٰ نے اس دنیا میں جتنے بھی انبیاء اور مرسلین بھیجے ان سب کا دین اسلام تھا۔ اور ان سب نے اسلام ہی کی تعلیم اور تبلیغ کی۔ کیونکہ اللہ تعالیٰ کے نزدیک پسندیدہ، قابل عمل اور فطرت انسانی کے عین مطابق دین صرف اسلام ہی ہے، اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:۔

"اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰہِ الْاِسْلَامُ" (آل عمران)

اللہ تعالیٰ کے نزدیک پسندیدہ دین صرف اسلام ہی ہے۔

اس آیت کا پیغام یہ ہے کہ ہم تمام اعمال میں چاہے ان کا تعلق عبادات سے ہو یا عقائد سے، اخلاق و معاشرت سے ہو یا تہذیب و تمدن سے، اسلامی تعلیمات، اسلامی حدود اور اسلامی اصول کے پابند ہوں۔ یہ اللہ تعالیٰ کا فضل ہے کہ اس نے اصول و عقائد اور طریق عبادات کے ساتھ ایک ایسا مستقل اور جامع نظام معاشرت عطا فرمایا ہے کہ کسی غیر کے دروازے پر دستک دینے کی ضرورت نہیں ہے۔ لہٰذا ہم کو اسلامی تعلیمات پر عمل کرکے ان کو ہر جگہ، ہر دور میں اور ہر وقت اسی کا نمونہ پیش کرنا چاہئے کیونکہ ہم اسلام کی تعلیمات پر عمل کرکے ہی دنیا و آخرت کی فوز و فلاح، اللہ تعالیٰ کی رضامندی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خوشنودی حاصل کرسکتے ہیں ؎

دین در اصل محمدؐ کی اطاعت کا ہے نام
یہ حقیقت ہمیں قرآن نے بتائی ہے

اللہ تعالیٰ کے نزدیک دین اسلام کی اتنی عظمت و اہمیت ہے کہ اسلام کے علاوہ جو کوئی بھی اور دین اختیار کرے گا وہ اللہ کے حضور میں قبول نہیں کیا جائے گا۔ قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

وَمَنْ یَّبْتَغِ غَیْرَ الْاِسْلَامِ دِیْنًا فَلَنْ یُّقْبَلَ مِنْہُ وَھُوَ فِی الْاٰخِرَۃِ مِنَ الْخٰسِرِیْنَ۔
(آل عمران۔ ۸۵)

اور جو شخص اسلام کے علاوہ کوئی اور دین چاہے گا اس کا وہ دین ہرگز قبول نہ کیا جائیگا اور آخرت میں وہ ناکام و نامراد رہے گا۔

## تکمیل دین اور اتمام نعمت

بلاشبہ دین حق کے تمام حدود و فرائض اور احکام و آداب مکمل کر دیئے گئے ہیں۔ اب اس میں نہ کسی اضافہ اور زیادتی کی ضرورت باقی ہے اور نہ کمی

کا خیال، قیامت تک مسلمانوں کا یہی دین رہے گا اور اس کو منسوخ کرکے دوسرا دین تجویز نہ کیا جائے گا۔ تکمیل دین، اتمام نعمت اور اسلام سے اپنی رضامندی کا اعلان کرتے ہوئے اللہ تعالیٰ فرماتا ہے۔

اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَیْکُمْ نِعْمَتِیْ وَرَضِیْتُ لَکُمُ الْاِسْلَامَ دِیْنًا۔ (سورہ المائدہ)

آج کے دن تمہارے لئے تمہارے دین کو کامل کر دیا اور میں نے تم پر اپنا انعام تمام کر دیا۔ اور میں نے اسلام کو تمہارے لئے بحیثیت دین پسند کر لیا۔

یہ آیت قرآنی اتنی اہم اور اتنی اعلیٰ، قابل فخر، قابل قدر، قابل شکر اور قابل احسان ہے اور ایسی تاریخی یادگار ہے کہ قیامت تک اس کی یادگار منائی جاتی رہے۔

اس آیت کریمہ میں ملت اسلامیہ کے لئے ایک زبردست بشارت اور عظیم ترین انعام کا یہ اہم ترین مژدۂ جانفزا اللہ تعالیٰ کی طرف سے سنایا گیا ہے جو مسلمانوں کے لئے باعث افتخار اور قابل رشک ہے۔ اس بشارت اور خوشخبری کا اعلان حجۃ الوداع کے موقع پر عرفات کے میدان میں کیا گیا۔ یعنی جو نعمت عظمیٰ مسلمانوں کو ملنے والی تھی وہ آج مکمل ہو گئی اور آج وہ دین اور عظیم ترین نعمت مکمل صورت میں امام الانبیاء حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی امت کو پروردگار عالم کی جانب سے عطا کر دی گئی۔

ذٰلِكَ فَضْلُ اللّٰهِ یُؤْتِیْهِ مَنْ یَّشَآءُ وَاللّٰهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ۔ (سورۂ جمعہ ۴)

یہ خدا کا فضل ہے جسے چاہتا ہے عطا کرتا ہے اور خدا بڑے فضل کا مالک ہے۔

## اسلام کی تعلیمات

ساری دنیا کے معاشرے میں جو اخلاقی بگاڑ اور انحطاط پیدا ہو گیا ہے اس کا سد باب اسلام اور پیغمبر اسلام کی تعلیمات پر عمل کرکے ہی کیا جا سکتا ہے جس کی اہمیت و افادیت پر چودہ سو سال گذر جانے کے بعد بھی تغیرات زمانہ کی گرد نہیں جم سکی ہے۔

آج بھی دنیائے انسانیت کو اسلام کی پاکیزہ اور صاف ستھری تعلیمات کی ضرورت ہے، اسلام کی امتیازی شان اور نمایاں تعلیم "ایمان اور عقیدہ" کا صحیح اور کتاب و سنت کے مطابق ہونا ہے۔ اگر کسی کے عقیدہ میں خلل اور ایمان میں تزلزل ہے تو اس کی نہ کوئی عبادت قبول ہوگی اور نہ اس کا کوئی عمل قابل قبول ہوگا۔ اس کے برعکس اگر عقیدہ درست اور ایمان کامل ہے تو اس کا تھوڑا عمل بھی اللہ تعالیٰ کی نظر میں بہت ہے۔ اس لئے ہر شخص کو اس کی فکر کرنا چاہئے کہ اس کا ایمان اور عقیدہ صحیح اور درست ہو تاکہ وہ دنیا اور آخرت میں کامیاب اور اللہ تعالیٰ کی نظر میں سرخرو ہو سکے۔

توحید، نماز، روزہ، زکوٰۃ، حج، حسن اخلاق، ادائے حقوق، معاملات میں درستگی، معاشرت میں ایک دوسرے کا خیال، رزق حلال کا حاصل کرنا، حرام مال سے اجتناب اور غریبوں کے ساتھ حسن سلوک کی تعلیم اسلام نہایت تاکید کے ساتھ دیتا ہے۔

## اسلامی قیادت و سیادت

اسلامی تعلیمات اور اسلامی قیادت و سیادت کی آج اسی قدر اہمیت و ضرورت بڑھ گئی ہے جتنی کہ اسلام کے دور اول میں تھی اور اس حقیقت سے انکار نہیں کیا جا سکتا ہے کہ اسلام ہی روحانی اور ظاہری و باطنی قدروں کا علمبردار ہے۔ اسلام ہی وہ برحق مذہب ہے جس نے تدریجی طور پر انسانوں کو غلامی سے نجات دلائی اور سرفرازی و سربلندی سے نوازا۔

اسلام کی تعلیمات، اسلام کی دعوت، اسلام کی سچی قیادت، اسلام کی صاف ستھری سیاست اور اسلام کی پاکیزہ سیادت کے ذریعہ عہد اول کے بعد مسلمانوں نے جس شان و شوکت اور عدل و انصاف کے ساتھ دنیا کے ملکوں میں حکومتوں کی باگ ڈور سنبھالی اور صاف و شفاف سیاست کی بنیاد رکھی، عصر حاضر میں اس کی مثال ملنا مشکل ہے۔

## شمع ایمان کی حفاظت

آج اسلام مخالف تحریکیں اور اسلام دشمن طاقتیں یہ چاہتی ہیں کہ دنیا سے اللہ کا نام اور اسلام کا ابدی پیغام نیست و نابود ہو جائے اور شمع ایمان گل ہو جائے، اور دنیا میں اللہ تعالیٰ کا نام لینے والے باقی نہ رہیں تو انشاء اللہ ایسا کبھی نہ ہوا ہے اور نہ کبھی ہوگا۔

نور حق شمع الٰہی کو بجھا سکتا ہے کون؟
جس کا حامی ہو خدا اس کو مٹا سکتا ہے کون؟

اللہ رب العزت نے قرآن کریم میں اسلام کی بقا اور عظمت کا اعلان کرتے ہوئے صاف صاف فرما دیا: "یُرِیْدُوْنَ لِیُطْفِـُٔوْا نُوْرَ اللّٰهِ بِاَفْوَاهِهِمْ وَاللّٰهُ مُتِمُّ نُوْرِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْكٰفِرُوْنَ۔ هُوَ الَّذِیْۤ اَرْسَلَ رَسُوْلَهٗ بِالْهُدٰى وَدِیْنِ الْحَقِّ لِیُظْهِرَهٗ عَلَى الدِّیْنِ كُلِّهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُشْرِكُوْنَ"۔

(سورۃ الصف ۸-۹)

یہ کافر لوگ چاہتے ہیں کہ اللہ کے نور (یعنی اسلام) کو اپنے منہ سے پھونک مار کر بجھا دیں حالانکہ اللہ تعالیٰ اپنے نور کو کمال تک پہونچا کر رہے گا۔ گو کافر لوگ کیسے ہی ناخوش ہوں۔ (چنانچہ) وہ اللہ ایسا ہے جس نے (اس اتمام نور کے لئے) اپنے رسول کو ہدایت (کا سامان یعنی قرآن) اور سچا دین (یعنی اسلام) دے کر بھیجا ہے تاکہ اس (دین) کو تمام (بقیہ) دینوں پر غالب کر دے۔ (کہ یہی اتمام ہے) گو مشرک کیسے ہی ناخوش ہوں۔

اسلام کے شجر ثمردار پر ہر زمانہ میں باطل نے حملے کئے لیکن اس پر کبھی حرف نہیں آیا۔ بلکہ اسلام کو ان حملوں سے مزید تقویت ہی ملی، اور جب کبھی بھی شر نے اپنا سر اٹھانے کی کوشش کی تو خیر و صلاح اور فلاح و کامیابی اسلام کو ملی اور حق کو فتح حاصل ہوئی۔

اسلام کی فطرت میں قدرت نے لچک دی ہے
اتنا ہی وہ ابھرے گا جتنا کہ دباؤ گے

## اسلامی رہنماؤں کی ذمہ داری

اسلام کے قائدین اور رہنماؤں کی اس پرفتن زمانہ میں ذمہ داری یہ ہے کہ اسلام کی دعوت و تعلیم، اسلام کی قیادت اور اسلام کی سچی سیادت کا کام اس نہج پر اٹھائیں جس نہج اور طریقہ پر اللہ کے محبوب رسول حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے مکی اور مدنی دور میں اٹھایا تھا۔ "لَنْ يَصْلُحَ آخِرُ هٰذِهِ الْأُمَّةِ إِلَّا بِمَا صَلُحَ بِهٖ أَوَّلُهَا" (اس امت کی صلاح و فلاح اسی بات میں مضمر ہے کہ امت کے پہلے طبقہ کے طریقہ کار کو اختیار کرے اور اپنا لے۔)

اللہ تعالیٰ نے علامہ شبلی نعمانی رحمۃ اللہ علیہ کی زبان سے وہ زندہ جاوید جملہ کہلوایا جو آج بھی مسلمانوں کے لئے مشعل راہ اور منارۂ نور ہے انھوں نے کہا کہ:

"دوسری قوموں کی ترقی یہ ہے کہ آگے بڑھتے جائیں، آگے بڑھتے جائیں۔ لیکن مسلمانوں کی ترقی یہ ہے کہ وہ پیچھے ہٹتے جائیں، پیچھے ہٹتے جائیں یہاں تک کہ صحابہؓ کی صف سے جاکر مل جائیں۔"

ہماری ذمہ داری ہے کہ اسلام کی پاکیزہ تعلیمات، اخلاق و کردار کے ذریعہ مسلمانوں میں خود اعتمادی کا پیدا کریں۔ ان میں ماضی پر اعتماد اور مستقبل کے بارے میں امید و حوصلہ پیدا کریں تاکہ دین اسلام پر ان کا ایمان اور یقین تازہ، زندہ اور کامل ہو جائے جس کا وہ نام تو لیتے ہیں لیکن اس کی حقیقت سے ناآشنا ہیں، ان کا تعلق اس دین سے زیادہ تر نسلی اور موروثی ہے، اور انھوں نے اس کو بہت کم سمجھنے کی کوشش کی ہے۔

مسلمانوں کی وہ اسلامی تحریکیں اور جماعتیں اور دینی و اسلامی ادارے جن کے اندر اثر و رسوخ اور قائدانہ صلاحیت موجود ہے وہ مسلمانوں میں دینی، دعوتی، اصلاحی، تعلیمی، تربیتی طریقوں سے کام کریں۔ اس کام کی بنیاد امر بالمعروف اور نہی عن المنکر پر رکھیں۔ تاکہ دنیا کے اندر قرآن و حدیث کا پیغام عام ہو، توحید و رسالت کا پیغام عام ہو، صدیق اکبرؓ کی صداقت کا پیغام عام ہو۔ فاروق اعظمؓ کی عدالت کا پیغام عام ہو، عثمان غنیؓ کی سخاوت کا پیغام عام ہو، علی مرتضیٰؓ کی شجاعت کا پیغام عام ہو۔ حسن اور حسین کی سیادت کا پیغام عام ہو، عشرۂ مبشرہ کی قائدانہ صلاحیت کا پیغام عام ہو، تمام صحابہ کرام اور قائدین اسلام کی دعوت و قیادت کا پیغام عام ہو۔

یقیناً عصر حاضر میں اسلام کی قیادت و سیادت کا جھنڈا اسی وقت بلند ہوگا جبکہ پیغمبر اسلام اور خلفائے راشدین کے اسوۂ حسنہ اور نمونہ پر قیادت و سیادت کی بنیاد قائم ہوگی ؎

سبق پھر پڑھ صداقت کا، عدالت کا، شجاعت کا
لیا جائے گا تجھ سے کام دنیا کی امامت کا

## مدرسہ مظہر الاسلام لکھنؤ میں جلسہ دستار بندی و تقسیم انعامات

مدرسہ مظہر الاسلام شاخ دار العلوم ندوۃ العلماء میں جلسہ دستار بندی و تقسیم انعامات ۲۲ر نومبر ۱۹۹۹ء کو منعقد ہوا۔ جس کی صدارت دار العلوم ندوۃ العلماء کے نائب ناظم اور مہتمم مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے فرمائی۔ تلاوت کلام پاک سے قاری محمد عثمان صاحب نے جلسہ کا آغاز کیا، اس کے بعد ترانۂ مدرسہ پڑھا گیا۔ پھر عربی، اردو اور انگریزی تحریر و تقریر کے انعامی مقابلوں میں جو طلبہ اول آئے تھے انھوں نے اپنی تقریریں کیں اور فارغ ہونے والے حفاظ و قراء کی دستار بندی کی گئی۔ اس کے بعد مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی کے دست مبارک سے انعامات تقسیم کئے گئے۔ اس موقع پر مدرسہ عالیہ عرفانیہ کے مہتمم قاری مشتاق احمد صاحب نے حفظ و قراءت کے تمام فارغ ہونے والے طلبہ کو سو سو روپئے بطور انعام دیئے اور ادارہ احیاء السنہ و اصلاح المنکرات کے ناظم محترم نور عالم علوی صاحب نے حضرت مولانا شاہ ابرار الحق صاحب مدظلہ کی کتابوں پر مشتمل سیٹ اور قرآن کریم تحفہ میں دیئے۔

صدر جلسہ مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی، مولانا سید سلمان حسینی ندوی اور مولانا محمد خالد ندوی غازی پوری نے علم کی اہمیت و ضرورت اور افادیت پر تفصیل سے روشنی ڈالی۔ جلسہ میں دار العلوم ندوۃ العلماء، جامعہ سید احمد شہید، مدرسہ عالیہ عرفانیہ، مدرسہ عالیہ فرقانیہ، دار العلوم فاروقیہ، مدرسہ تجوید الفرقان اور دیگر مدارس کے اساتذہ و طلبہ کے علاوہ اہل شہر نے بہت بڑی تعداد میں شرکت کی۔ اہم شرکاء میں مولانا سید محمد واضح رشید ندوی دار العلوم ندوۃ العلماء، قاری مشتاق احمد مہتمم مدرسہ عالیہ عرفانیہ، حافظ عبد الرشید نگراں مدرسہ عالیہ فرقانیہ، مولانا عبد العلی فاروقی مہتمم دار العلوم فاروقیہ کاکوری، قاری صبغت اللہ صدیقی مہتمم مدرسہ تجوید الفرقان مولانا رفیق القاسمی صدر انجمن تعلیمات دین کے نام قابل ذکر ہیں۔

مدرسہ مظہر الاسلام کے مہتمم مولانا سید عمار حسنی ندوی نے مدرسہ کی سالانہ رپورٹ پیش کی اور ناظم مدرسہ مولانا سید اسحاق حسینی ندوی نے نظام کے فرائض انجام دیئے اور مہمانوں کا شکریہ ادا کیا۔ اور مولانا سید سلمان حسینی ندوی کی دعا پر جلسہ کا اختتام ہوا۔

# تحریک آزادی میں
# علماء کی جاں نثاری

محمد محسن عالم ندوی

انگریز ہمارے ملک میں ایک تاجر کی حیثیت سے آئے، انھوں نے سب سے پہلے "ایسٹ انڈیا" کمپنی کی ١٦٠٠ء میں بنیاد ڈالی، مزید اپنی تجارت کو فروغ دینے کی خاطر کمپنی نے "سر طامس رو" کو انگلستان کے بادشاہ جیمس اول کا خط لے کر مغل بادشاہ کے دربار میں بھیجا، تین سال کی متواتر جد وجہد کے بعد کچھ مراعات حاصل کر لی، جس کا لازمی نتیجہ یہ ہوا کہ کمپنی نے نہایت ہی چابک دستی سے، سورت، مدراس، بمبئی، کلکتہ وغیرہ کو اپنے زیر اثر لے لیا اور جگہ جگہ بے شمار کوٹھیاں بنوائیں اور اپنی حفاظت کے لئے قلعے بھی بنوائے، جن سے ان کے حوصلے بہت بڑھ گئے، ١٨٥٦ء تک ہندوستان کا ایک بڑا حصہ انگریزی سلطنت میں شامل ہو گیا، ہندوستان میں جنگ آزادی کی تاریخ حضرت سید احمد شہیدؒ سے شروع ہوتی ہے انھوں نے اپنے خون جگر سے ملک کی آزادی کی آبیاری کی تھی، حضرت کی دور بیں نگاہ نے ہندوستان میں انگریزی اقتدار قائم ہونے کے خطرہ کا احساس سلطان ٹیپو کے بعد کر لیا، چنانچہ انھوں نے گوالیار کے مہاراجہ دولت راؤ سندھیا اور ان کے وزیر اعظم ہندو راؤ کے نام خط لکھا کہ انگریز ہمارے ملک پر قابض ہونے جا رہے ہیں، آئیے ہم اور آپ مل کر ان کا مقابلہ کریں۔

١٨٥٧ء میں ہندوستان کے چپے چپے سے شورش و بغاوت اور انقلاب کی آگ بھڑک اٹھی اور تحریک ترک موالات میں ہندوؤں اور مسلمانوں نے بڑے جوش و خروش سے حصہ لیا، اور لوگوں کو تلقین کی گئی کہ انگریزی حکومت سے ترک تعاون کریں، ولایتی کپڑے کا استعمال چھوڑ دیں، سرکاری نوکری کو خیرباد کہیں، عدالتوں کا بائیکاٹ کریں، کونسلوں میں نہ جائیں، ٹیکس دینا بند کر دیں۔

اس تحریک کے زور پکڑتے ہی انگریزی حکومت تلملا اٹھی اور اس کو بزور طاقت دبانے کی کوشش کی، مارشل لا نافذ کر دیا گیا، جلیان والا باغ میں گولی چلائی گئی، ہوائی جہازوں سے گولے برسائے گئے، جس میں ہزاروں ہندوستانی مارے گئے اور بیشمار زخمی ہوئے، ملک کے بڑے بڑے رہنماؤں کو سخت سے سخت قید و بند کی صعوبتیں برداشت کرنی پڑیں۔ اگر ایک طرف مہاتما گاندھی، ڈاکٹر راجندر پرساد، مولانا محمد علی جوہرؒ، مولانا ابو الکلام آزادؒ، سبھاش چندر بوس وغیرہ اپنے وطن کی آزادی کی خاطر چٹان کی طرح جمے رہے تو دوسری طرف ہمارے بوریہ نشین اکابرین علمائے کرام نے انگریزوں کے خلاف اعلان جہاد کر دیا، مجاہدین کے دو مرکز بنے، ایک مرکز دہلی، جس کی قیادت مولانا نصیر الدین دہلویؒ نے سنبھالی، دوسرا مرکز صادق پور جس کی قیادت مرد مجاہد مولانا ولایت علی عظیم آبادیؒ نے سنبھالی، انگریز سامراج کے خلاف یہ عظیم انقلاب تھا جس کے اصلی رہبر دینی علمائے کرام تھے جن میں سرفہرست حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ، مولانا رشید احمد گنگوہیؒ، شیخ الہند مولانا محمود الحسن دیوبندیؒ، مولانا محمد قاسم نانوتویؒ، مولانا حسین احمد مدنیؒ، حافظ ضامن شہیدؒ، مولانا منیر احمدؒ، سید حسن عسکریؒ وغیرہ حضرات ہیں جنھوں نے طاغوتی طاقتوں اور باطل نظریات کا منہ توڑ جواب دیا، ہمیشہ ان کے پیش نظر خداوندی فرمان رہا "اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰى مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ بِاَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ" ۔ خدا نے مومنوں سے ان کی جانیں اور ان کا مال خرید لئے ہیں (اور اس کے عوض میں ان کے لئے بہشت تیار کی ہے۔

جنھوں نے اہل وطن کو جذبۂ جہاد، ایثار و قربانی سے اتنا سرشار کر دیا کہ ملک کے گوشے گوشے سے "انقلاب زندہ باد"، "نعرۂ تکبیر اللہ اکبر" کی صدا بلند ہونے لگی، اور ملک کی آزادی کی خاطر ہر شخص اپنی جان قربان کر دینا آسان سمجھتا تھا، بالآخر انگریزوں نے بغاوت و سازش کے الزام میں اکابرین علماء کے نام گرفتاری کا وارنٹ جاری کیا، جس کی وجہ سے حضرت حاجی صاحبؒ اور شیخ الہندؒ دونوں ہجرت کر کے مکہ چلے گئے اور مولانا رشید احمد گنگوہیؒ گرفتار ہوئے، آخر سات ماہ تک قید کی صعوبت جھیلنے کے بعد رہا ہوئے، تحریک جہاد کے کئی رہنماؤں پر بھی مقدمے چلائے گئے جن میں مولانا یحییٰ علی عظیم آبادیؒ، مولانا احمد اللہ عظیم آبادیؒ، مولانا محمد جعفر علی تھانیسریؒ کو پھانسی کی سزا سنائی گئی اور کہا گیا کہ تمہاری ساری جائداد بحق سرکار ضبط کی جاتی ہے، پھانسی کے بعد تمہاری لاش تمہارے ورثا کے حوالے نہ کی جائے گی، بلکہ بد نصیبوں کے قبرستان میں دفن کر دی جائے گی، جب انگریز جج فیصلہ سنا چکا تو مولانا محمد جعفرؒ نے فرمایا کہ "تمام انسانوں کی جانیں اللہ کے ہاتھ میں ہیں، وہی مارتا ہے، وہی زندگی بخشتا ہے، تمہارے ہاتھ میں نہ زندگی ہے نہ موت ہم میں سے کون موت کا مزہ پہلے چکھے گا کوئی نہیں بتا سکتا سوائے اللہ کے" انگریز جج ... مولانا

یہ جرأت مندانہ و بیباکانہ جواب سن کر غصہ سے بے قابو ہوگیا اور اپنا حکم سنانے کے بعد وہ انگریز اچانک مرگیا۔

انگریز افسر پارسن جس نے مولانا محمد جعفر علی کو گرفتار کیا تھا ایک روز آٹھ بجے صبح سے آٹھ بجے رات تک مارتا رہا، وہ بھی پاگل ہوگیا اور اسی پاگل پن اور جنون کی حالت میں بری طرح اس کی موت واقع ہوئی، اور وہی ہوا جس کی بابت مولانا محمد جعفر علی تھانیسری نے پہلے ہی آگاہ کیا تھا، مذکورہ چاروں علماء نے جب پھانسی کا حکم سنا تو خوشی و مسرت سے ان کے چہرے دمکنے لگے اور ایسا محسوس ہوتا تھا کہ جیسے جنت کے تمام مناظر، حور و قصور ان کی نظروں کے سامنے ہوں، تماشائی یہ پرکیف منظر دیکھ کر حیرت زدہ اور انگشت بدنداں تھے۔ آخر کار ایک انگریز افسر آگے بڑھا اور کہا کہ میں نے آج تک ایسا منظر نہیں دیکھا۔ تم کو پھانسی کا حکم سنایا گیا ہے اور تم ایسے خوش اور مطمئن ہو! مولانا محمد جعفر علیؒ نے جواب دیا کہ ہمیں شہادت جیسی لازوال نعمت پر خوشی کیوں نہ ہو، اللہ ہمیں شہادت کی دولت سے سرفراز کر رہا ہے اور تم بے چاروں کو اس کا مزہ کیا معلوم؟

ایک دن انبالہ کا حاکم ضلع مجسٹریٹ جیل میں آیا اور یہ حکم سنایا کہ اے باغیو! چونکہ تم پھانسی کے خواہش مند ہو اور اس کو راہ خدا میں شہادت سمجھتے ہو اور ہم یہ نہیں چاہتے کہ تم اپنی دلی مراد کو پہونچو اس لئے ہم پھانسی کا حکم تبدیل کرکے تم کو جزائر انڈمان میں عمر قید کی سزا دیتے ہیں۔ ان لوگوں کی داڑھی اور سر کے بال ترشوا دیئے گئے، مولانا یحییٰ اپنی کتری کٹی ہوئی داڑھی پر ہاتھ پھیر کر کہتے، یہ جو کچھ تیرے ساتھ کیا گیا یہ سب اللہ کے راستے میں ہے! اسی طرح جیل میں بھی یہ حضرات علمائے کرام امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کا گراں قدر فریضہ انجام دیتے رہے ہزاروں مجرم ان کے ہاتھ پر تائب ہوئے اور اسلام قبول کیا۔ مولانا یحییٰ جیل کے ہی اندر ۱۸۶۸ء میں اپنے رب حقیقی سے جا ملے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔ اور باقی ماندہ حضرات کی اٹھارہ سال قید بامشقت جھیلنے کے بعد ۱۸ر جنوری ۱۸۸۳ء میں رہائی عمل میں آئی۔

یہ پوری تاریخ ہے وحشت و بربریت کی، حوادث و مصائب اور ایذا رسانی کی جس کو سن کر رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ شیخ الاسلام حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ پر بغاوت کے الزام میں مقدمہ چلایا گیا، جب آپ کراچی کے سٹی مجسٹریٹ کی عدالت میں پیش ہوئے اور جس جرأت و بے باکی سے حق گوئی کا مظاہرہ کیا وہ آب زر سے لکھنے کے قابل ہے، چنانچہ آپ نے مجسٹریٹ کو مخاطب کرتے ہوئے فرمایا۔ اگر لارڈ ریڈنگ ہندوستان اس لئے بھیجے گئے ہیں کہ "قرآن کو جلا دیں، حدیث کو مٹا دیں۔ فقہی کتب کو برباد کر دیں، تو اسلام پر سب سے پہلے جان قربان کر دینے والا میں ہوں گا" یہ پرجوش اور تاریخی جملہ سن کر تمام مجمع نے جزاک اللہ اور مرحبا کہا، اور مولانا محمد علی جوہرؒ نے آگے بڑھ کر حضرت شیخ الاسلام کے قدم چوم لئے، علامہ اقبال نے ایسے ہی موقع کے لئے کہا تھا کہ ؎

آئین جواں مرداں حق گوئی و بے باکی
اللہ کے شیروں کو آتی نہیں روباہی

حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ کے شاگرد رشید اسیر مالٹا حضرت شیخ الہند مولانا محمود الحسن دیوبندیؒ جنھوں نے آزادی ہند کی وہ بین الاقوامی تحریک چلائی جو "ریشمی رومال" کے نام سے مشہور ہے، ان کی ساری زندگی جہاد اور اس کی تیاری میں گذری، جب وفات کا وقت قریب آیا تو طبیعت پر آزردگی دیکھ کر بعض لوگ یہ سمجھ بیٹھے کہ حضرت کو موت کی فکر ہے، پوچھنے پر جواب ملا کہ میری یہ آرزو تھی کہ کسی میدان کارزار میں موت آتی، سر کہیں ہوتا اور دھڑ کہیں، غم اس کا ہے کہ آج بستر پر مر رہا ہوں۔

ادھر مولانا محمد علی جوہرؒ لندن گئے اور حکومت برطانیہ سے مطالبہ کیا کہ مجھے جب تک اپنے ملک کی آزادی کا پروانہ نہیں مل جاتا میں اس وقت تک اپنے غلام ملک میں نہیں جا سکتا چاہے یہیں میری موت آجائے اللہ نے مولانا کی آرزو پوری کر دی اور مولانا لندن میں وفات پاگئے ؏

جیتے جی کچھ نہ دکھلائی بہار
مرکے جوہرؔ آپ کے جوہر کھلے (جوہرؔ)

خاک قدس اورا بآغوش تمنا گرفت
سوئے گردوں رفت زاں راہے کہ پیغمبر گذشت

انگریزوں نے جہاد کی تحریک کو دبانے کی ہر ممکن کوشش کی مگر وہ ناکام رہے بالآخر پچاس ہزار علماء نے سر پر کفن باندھ کر حاجی صاحبؒ کی قیادت میں شاملی کے تاریخی میدان میں شریک جنگ ہوئے، انگریزوں سے سخت مقابلہ ہوا۔ اس فیصلہ کن جنگ میں ۲ لاکھ مسلمانوں نے شہادت پائی اور چودہ ہزار علماء کو بغاوت کے جرم میں سزائے موت دی گئی، سات روز تک قتل عام رہا، وحشی درندوں نے بچوں تک کو مار ڈالا اور عورتوں کے ساتھ جو سلوک کیا وہ بیان سے باہر ہے۔ ایسی صورت میں برطانوی سرکار نے ہندوستان کو آزاد کر دینا ہی مناسب سمجھا! مجاہدین کی بے لوث ایثار و قربانی اور صحیح حب الوطنی آخر رنگ لائی اور پیہم جد و جہد کے نتیجہ میں ہندوستان آزاد ہوا۔

ملک آزاد ہوئے عرصہ گذر گیا مگر آج بھی مسلمان غلامی کی زندگی بسر کر رہے ہیں آج بھی وہ اپنے تمام حقوق سے محروم ہیں۔ کیا زیادہ حب الوطنی اور قربانی پیش کرنے کا یہی صلہ ہے۔

## اچھے کام کی کوشش کرو

اے مومن! اگر تم نے گذرے ہوئے لمحات میں کوئی اچھا کام کیا ہے تو آنے والے اوقات میں مزید اچھے کام کرنے کی کوشش کرو، اور اگر کوئی غلطی کی ہے تو اس کا کفارہ ادا کرو۔

# اسلام کا بے داغ چہرہ

محمد وسیم صدیقی ندوی

دنیا کے اندر بہت سے انبیاء کرام اور بہت سے دیوتا اور رہنمائے قوم آئے اور ہر ایک نے ایک عقیدہ، ایک نظریہ، ایک اصول ایک ضابطہ، ایک مذہب پیش کیا اور ہر ایک کے کم وبیش ماننے والے رہے، اور ہر ایک کا مذہب ونظریہ بھی ایک مختصر وقت تک رائج رہا۔ اور مختصر مدت تک کارآمد ومفید رہا پھر ان کی افادیت ختم ہوگئی اور گردشِ زمانہ اور حوادثات دہر نے ان کو مٹا دیا اور آج ان کا کوئی متبع ونام لیوا موجود نہیں

ہر مذہب نے وقت وزمانہ کے لحاظ سے مخصوص قوم وفرد کیلئے کچھ اصول وضوابط بنائے زندگی گزارنے کے کچھ قواعد پیش کئے لیکن بعد میں وہی اصول فرسودہ وبیکار ثابت ہوئے۔ لیکن اسلام ہی وہ سچا اور لازوال ابدی مذہب ہے جو ہر زمانہ وقوم کیلئے رہتی دنیا تک مفید وکارآمد ہے اور اس کے پاس وہ اصول واحکام اور وہ اعلیٰ وبلند تعلیمات موجود ہیں جو کسی مذہب میں نہیں پائی جاتی ہیں اور نہ ان کا وجود ہے، یہ اسلام کی حقانیت کی واضح وروشن دلیل ہے، اسلام جو تمام تر فتنوں وچیلنجوں۔ اور تعاملِ آرائی کے باوجود برابر پروان چڑھ رہا ہے، اس کی صورت کو مسخ کرنے کیلئے کفار ومشرقین کی طرف سے طرح طرح کے اعتراضات کئے جاتے ہیں اور اس کے بے داغ وروشن چہرہ کو داغدار بنانے کیلئے نہایت شگفتہ وشیریں الفاظ میں بے بنیاد الزامات لگائے جارہے ہیں، کبھی سنتِ نبوی کی صحت پر شک کا اظہار کیا جاتا ہے تو کبھی اسلام کو نفسیاتی مذہب قرار دیا جاتا ہے۔ بہرحال مختلف طرح کے اعتراضات کے ذریعہ اسلام کے تابناک چہرہ کو مسخ کیا جارہا ہے اور ناپاک عزائم کے تحت اس کو ناکارہ ثابت کرنے کی کوششیں کی جارہی ہیں۔ لیکن اسلام ہے کہ برابر بڑھتا ہی جارہا ہے اور روز بروز مسلمانوں کی تعداد میں اضافہ ہی ہورہا ہے، فوج در فوج لوگ مشرف بہ اسلام ہورہے ہیں آپ اخبارات ورسائل الجرائد ومجلات کا اگر مطالعہ کرتے ہوں گے تو ضرور اس بات کی شہادت دیں گے کہ آئے دن اسلام لانے والوں کی خبریں اخباروں میں آتی رہتی ہیں، کیا یہ اسلام کی صداقت کی دلیل نہیں؟ کیا آپ اس سے بڑھ کر کوئی دلیل چاہتے ہیں؟ شاید دنیا کے کسی اور مذہب پر اتنے زیادہ اعتراضات والزامات لگائے جاتے تو کب کا اس کا وجود ختم ہوگیا ہوتا اور آج اضافہ تو کیا اس کا ایک بھی نام لیوا نہ ملتا لیکن آج چودہ سو سال گذر جانے کے بعد بھی اسلام کا درخت اسی طرح سرسبز وشاداب ہے اور پھل پھول رہا ہے جس کی گواہی اپنے تو کیا پرائے بھی دینے پر مجبور "والفضلُ ما شھدت بہ الاعداء" کتنے ایسے انگریز اور غیر مسلم مؤرخین اور محققین ہیں جنھوں نے اسلام کا بغور مطالعہ کرنے کے بعد اس بات کی شہادت دی کہ واقعی اسلام ہی ایسا مذہب ہے جو سچا، مکمل اور دنیاوی واخروی اعتبار سے مفید اور کارآمد ہے اور وقت وحالات کا ساتھ دیتے ہوئے انسان کی فلاح وسعادت کا ضامن ہے اور دنیا کے تغیرات اس پر اثرانداز نہیں ہوتے لیکن حالات سے مجبور ہیں کہ حلقۂ اسلام میں داخل نہیں ہوسکتے کیونکہ ایمان کا معاملہ یہ ہے کہ:

"یضلّ من یشاء ویھدی من یشاء"

خدا وحدہٗ لاشریک جس کو ہدایت نہ دے وہ ہدایت نہیں پاسکتا، مثال کے طور پر ایک متعصب نصرانی کا قول ملاحظہ فرمائیں،

" اسلامی عقیدہ صاف وشفاف عقیدہ ہے اسے وہی سمجھ سکتا ہے جو عقل سے کام لے اور تعصب کی عینک اتار کر دیکھے میں نے اسلام میں آکر خدا کی معرفت حاصل کی اور علم کی معرفت ہی ہدایت کی رسّی ہے جس سے نصرانی ناآشنا وناواقف ہیں یہی وجہ ہے کہ جو شخص اسلام میں داخل ہوتا ہے وہ پھر کبھی مرتد ہونے کا نام نہیں لیتا۔"

ایک مشہور انگریز مورخ لکھتا ہے کہ اسلام وہ مذہب ہے جو ایک مذہبی تمدنی، ملکی معاشرتی، تجارتی، قومی، عدالتی سب شعبوں کا ضابطۂ حیات پیش کرتا ہے وہ زندگی پر حاوی ہے۔ مذہبی عبادات سے لیکر تجارتی کاروبار تک، صحت جسمانی وحقوق افراد سے لیکر حقوقِ جماعت تک، اخلاق سے لیکر جرائم

اور دنیاوی سزا سے لیکر دینی جزا و سزا تک غرضیکہ تمام اصول و قواعد موجود ہیں۔ اسی طرح کا اظہار فرانس کا مشہور جرنیل نپولین کرتا ہے اور کہتا ہے وہ دن دور نہیں کہ ایک دن پوری دنیا میں اسلامی طرز کی حکومت قائم ہوگی۔ ڈاکٹر سیل لڈوف کرویل وغیرہ نے بھی ایسے ہی کہا

تازہ ترین اطلاع کے مطابق حال ہی میں شمالی جمہوریہ یورنڈی میں ایک گاؤں نے اسلام قبول کیا جس کی علمی و ثقافتی اور مالی تعاون کیلئے رابطۂ عالم اسلامی کے ڈائرکٹر نے تمام مسلموں اسلامی تحریکوں، اور دینی جماعتوں سے تعاون کی اپیل کی ہے، ساتھ ہی ان نومسلموں کی تربیت و تعلیم کے لیے ایک مسجد کی بنیاد ڈال دی ہے اسی طرح خبر ملی ہے کہ یوگنڈا میں ایک گاؤں نے اسلامی عدل و مساوات اور باہمی حسن و سلوک فقراء و مساکین کے ساتھ شفقت و غمخواری جیسے اسلامی اقدار سے متاثر ہوکر اسلام قبول کیا ہے، ان کے عقائد کی اصلاح اور حلقۂ اسلام میں داخل ہونے والی ذمہ داریوں سے روشناس کرانے کے لئے دعوتی اصلاحی لٹریچر کی اشاعت کا مختلف تحریکیں انتظام کررہی ہیں اسی طرح آسٹریلیا کے مغربی جزیرہ ساموا سے موصولہ اطلاعات سے معلوم ہوا ہے کہ وہاں مسلمانوں کی تعداد میں قابل قدر اضافہ ہورہا ہے جس کی وجہ سے ثقافتی تعلیمی و تربیتی ضروریات بھی بڑھتی جارہی ہیں۔

ایک امریکی نومسلم خاتون ثریا ابھی جلد ہی مشرف بہ اسلام ہوئی ہیں اور انھوں نے کہا اسلام لانے کے بعد میں اپنی زندگی میں وقار و مقصدیت محسوس کرتی ہوں، اخبار العالم الاسلامی کے مطابق نصرانی فرانسیسی نومسلم ہنری ابھی جلد ہی اسلام لائے ہیں اور انھوں نے اپنا نام مختار احمد سیرونغ رکھا ہے ابھی حال ہی میں تنزانیہ کے سابق صدر نریرے کا خاندان گذشتہ دنوں رابطہ عالم اسلامی کے نمائندے شیخ مصطفیٰ عباس کے ہاتھ پہ مشرف بہ اسلام ہوگیا، یہ خبر جہاں عالم اسلام کے لئے ایک مژدۂ عظیم تھی وہیں عیسائی دنیا کے لئے ایک المناک و مایوس کن خبر تھی، کیوں کہ نریرے کی اسلام دشمنی اور مسلم بیزاری کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں، نریرے وہ سخت گیر متعصب عیسائی لیڈر رہے جس نے اپنے دور اقتدار میں مسلمانوں پر بے تحاشہ مظالم ڈھائے، یہ سب اسلام کی صداقت و حقانیت کی دلیل نہیں تو اور کیا ہے، اسلام ایک مکمل ضابطۂ حیات ہے ایک مکمل دستور ہے، ایک مکمل نظام و قانون ہے۔ اس میں سیاسی، اقتصادی، اخلاقی و علمی، دینی و دنیوی معاملات و معاشرت، اتحاد و اتفاق، عدل و انصاف، توحید و وحدانیت وہ تمام چیزیں موجود ہیں جو ایک لافانی و عالمگیر مذہب کے لئے ضروری ہیں۔ غریب و امیر، شاہ و گدا، صغیر و کبیر اپنے و بیگانے سبھی کے لئے اعلیٰ تعلیمات موجود ہیں اور ایک سچے و زندہ جاوید مذہب کیلئے یہ سب ایسی چیزیں ہیں جن کی کسی دوسرے مذہب میں نظیر ملنا مشکل ہے، یہی اس مذہب کی صداقت و حقانیت کی دلیل ہے۔

## دعائے مغفرت

مولانا نذیر احمد ندوی استاذ دار العلوم ندوۃ العلماء کی والدہ صاحبہ کا مورخہ ٢٥ر نومبر ١٩٩٩ء کو تقریباً ٦٥ سال کی عمر میں انتقال ہوگیا، مرحومہ دیندار، پابند صوم و صلوٰۃ تھیں، ادھر تین سال سے گردہ و جگر کے عارضہ میں مبتلا تھیں۔ قارئین تعمیر حیات سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

## مولانا محمود احمد خاں ندوی اپنے مالک حقیقی سے جاملے

معروف عالم دین و مشہور خطیب و مقرر مولانا محمود احمد خاں ندوی کا ٣٠ر نومبر ١٩٩٩ء کو بعد نماز عشاء ان کے آبائی وطن کرنیل گنج گونڈہ میں طویل علالت کے بعد انتقال ہوگیا۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔

مولانا نے دار العلوم ندوۃ العلماء میں تعلیم حاصل کی، انھیں حدیث، فقہ، تصوف، تاریخ، علم کلام نیز مذاہب و ادیان پر عبور حاصل تھا۔ مولانا نہایت خلیق و ملنسار اور علم دوست انسان تھے اور زہد و تقویٰ، حفظ و یادداشت خاکساری و بردباری میں نمونۂ اسلاف تھے۔

مولانا کے مواعظ نہایت مؤثر، پُرمغز اور مدلل و زبان و بیان کی ندرت سے مملو ہوتے تھے۔

مولانا کے مواعظ اور ان کے تصنیف کردہ مختلف موضوع پر چھوٹے چھوٹے کتابچوں سے بڑی اصلاح ہوئی۔ ہزاروں لوگوں کی زندگیوں میں تبدیلیاں آئیں۔

مولانا کے پسماندگان میں تین بیٹے اور پانچ بیٹیاں ہیں۔ موصوف کے منجھلے صاحبزادے تنویر احمد خاں دار العلوم ندوۃ العلماء میں عالیہ ثانیہ کے طالب علم ہیں۔ اللہ تعالیٰ مولانا مرحوم کے حسنات کو قبول فرماکر ان کے مراتب بلند فرمائے۔ نیز جملہ احباب، متعلقین و پسماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔

قارئین کرام سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

## تصحیح

مولانا انعام اللہ قاسمی کی کتاب "مکالموں کا گلدستہ" پر ٥ر نومبر ١٩٩٩ء کے شمارہ میں تبصرہ شائع ہوا تھا، تبصرہ میں ملنے کا پتہ چھوٹ گیا تھا یہ کتاب ذیل کے پتہ پر حاصل کریں۔

• المعہد الاسلامی مانک مئو، سہارنپور (یو۔پی)

# سوال و جواب

محمد طارق ندوی

س :- نماز عیدین سے قبل نوافل پڑھنا کیسا ہے؟

ج :- نماز عیدین سے قبل نوافل عیدگاہ میں جاکر پڑھنا بالاتفاق درست نہیں ہے. البتہ جانے سے پہلے اور گھر واپس آکر پڑھنے میں اختلاف ہے، لیکن مفتیٰ بہ قول یہ ہے کہ جانے سے پہلے گھر میں بھی نہ پڑھے ہاں واپس آکر پڑھنے میں کوئی حرج نہیں ہے.

س :- اگر کوئی شخص عیدین کی نماز میں ایسے وقت شریک ہو کہ امام تکبیروں سے فراغت حاصل کر چکا ہے، تو اب وہ کیا کرے؟

ج :- اگر کوئی شخص عیدین کی نماز میں قیام میں آکر شریک ہو تو فوراً نیت باندھ کر تکبیر کہہ لے اگرچہ امام قرأت شروع کر چکا ہو اور اگر رکوع میں شریک ہوا ہو تو اگر غالب گمان ہے کہ تکبیروں سے فراغت کے بعد امام کا رکوع مل جائے گا تو نیت باندھ کر تکبیر کہہ لے اس کے بعد رکوع میں جائے۔ ورنہ نیت باندھنے کے بعد رکوع میں چلا جائے اور وہاں بجائے تسبیح کے تکبیریں کہے۔ لیکن حالت رکوع میں تکبیریں کہتے وقت ہاتھ نہ اٹھائے اور اگر پوری تکبیریں کہنے سے پہلے امام سر اٹھائے تو یہ بھی کھڑا ہو جائے بقیہ تکبیریں اسے معاف ہیں۔

س :- اگر کسی کی ایک رکعت عیدین کی نماز میں چھوٹ جائے تو وہ جب اس کو ادا کرے گا تو کس طرح ادا کرے؟

ج :- اگر کسی کی ایک رکعت عیدین کی نماز میں چھوٹ جائے تو جب وہ اس کو ادا کرے گا تو پہلے قرأت کرے۔ اس کے بعد تکبیر کہے۔

س :- نماز عیدین کے بعد مصافحہ اور معانقہ کرنا کیسا ہے؟

ج :- ملاقات کے وقت سلام، مصافحہ اور معانقہ مشروع ہے پس اگر اسی وقت کسی سے ملاقات ہو تو اس سے سلام، مصافحہ اور معانقہ کیا جاسکتا ہے لیکن ہوتا یہ ہے کہ لوگ گھر سے ساتھ آتے ہیں، عیدگاہ میں پہلے سے مل چکے ہوتے ہیں پھر بھی نماز کے بعد سلام، مصافحہ، اور معانقہ کرتے ہیں اور نہ کرنے والے کو غلط سمجھتے ہیں. اس التزام کی وجہ سے کتب فقہ میں مذکور ہے کہ نماز کے بعد سلام، مصافحہ اور معانقہ ممنوع ہے، خلاصہ کلام یہ ہے کہ یہ بدعت ہے نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اور آپؐ کے بعد خلفاء راشدین سے اور ان کے بعد ائمہ دین اور اسلاف امت سے کہیں اس کا ثبوت نہیں ہے۔

س :- اگر امام تکبیر کہنا بھول جائے اور رکوع میں یاد آئے تو کیا کرے؟

ج :- صورت مسئولہ میں امام کو چاہیئے کہ رکوع میں تکبیر کہہ لے قیام کی طرف نہ لوٹے اور اگر لوٹ بھی جائے تب بھی نماز ہو جائے گی۔ مگر ایسا کرنا نہیں چاہیئے۔

س :- کیا نماز عید کا شہر سے باہر جاکر میدان میں ادا کرنا مسنون ہے؟۔

ج :- ہاں یہ مسنون ہے کہ نماز عید شہر سے باہر نکل کر میدان میں ادا کی جائے۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ سے باہر نکل کر میدان میں عید کی نماز ادا فرمایا کرتے تھے۔ اگر بارش ہوتی تو مسجد میں نماز پڑھ لیتے تھے۔ حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ ایک مرتبہ عید کے روز بارش ہو رہی تھی۔ تو نبی کریمؐ نے لوگوں کو مسجد ہی میں عید کی نماز پڑھائی۔ (ابوداؤد، نسائی)

س :- کیا عیدگاہ پیدل جانا مسنون ہے؟

ج :- ہاں عیدگاہ پیدل جانا مسنون ہے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم عیدگاہ پیدل ہی جایا کرتے تھے حضرت ابن عمرؓ سے روایت ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم عیدگاہ پیدل جایا کرتے تھے (ابن ماجہ

## پیغام محبت بھول گئے

قمر الحفیظ قمر

ایمان ہے کیا اسلام ہے کیا ہم ساری حقیقت بھول
سب علم ہے ہم کو پھر بھی فرمانِ رسالت بھول
فرمانِ نبیؐ سے منہ موڑا اسلام سے رشتے کو ت
اس طرح کچھ الجھے دنیا میں احکام شریعت بھول
جو کلمۂ طیب دل سے پڑھے جنت میں یقیناً دا
کلمہ تو زباں پر ہے لیکن کلمے کی صداقت بھول
آواز اذاں جب آتی ہے مصروف جہاں ہو جا
ہے لب پہ خدا کا نام مگر خالق کی عبادت بھو
قرآن سجا کر رکھا ہے طاقوں میں حفاظت۔
کہنے کو مسلماں ہم ہیں مگر، قرآں کی تلاوت بھو
ایمان کی دولت سے بڑھ کر دنیا میں کوئی دول
ہم حرص و ہوس کی دنیا میں ایمان کی لذت بھ
ہے دل میں تڑپ طیبہ جائیں اور روضۂ اقدس
گم ایسے ہوئے ہم دولت میں طیبہ کی زیارت
صدیقؓ و عمرؓ عثمانؓ و علیؓ ہیں چاروں یقیناً
اصحاب محمدؐ یاد تو ہیں اصحابؓ کی سیرت بھول
کانٹوں پہ چلو لیکن حق کا دامن نہ کبھی چھوڑ د
تم اپنے نبیِ اکرمؐ کا پیغام محبت

گوشۂ خواتین

# جذبۂ انسانیت بیدار ہونا چاہیے

● اُم حفصہ

اخلاق حسنہ کی تعلیم دین اسلام کا خاص موضوع ہے۔ اور یہ بات صرف عقیدت مندانہ ہی نہیں بلکہ خالص علمی اور تحقیقی بات ہے کہ اخلاق کے بارے میں قرآن و حدیث کی تعلیم اتنی مکمل، اتنی جامع ایسی معتدل اور انسانی فطرت کے اس قدر مطابق ہے کہ انسان اس پر عامل ہو جائے اور اپنی زندگی کے اخلاقی پہلو کو قرآن و حدیث کی اخلاقی تعلیم و ہدایت کا پابند بنا لے تو وہ اس زمین پر انسان کی صورت میں رحمت کا ایک فرشتہ ہوگا۔

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی بعثت کا اولین مقصد و منشا رحسن اخلاق کی تکمیل کو قرار دیا۔ چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد گرامی ہے

بُعِثْتُ لِاُتَمِّمَ مَکَارِمَ الْاَخْلَاقِ

ترجمہ: "میں اچھے اخلاق و کردار کی تکمیل کیلئے مبعوث کیا گیا ہوں"

اور بخاری و مسلم شریف کی ایک روایت میں ہے:

اِنَّ مِنْ خِیَارِکُمْ اَحْسَنَکُمْ اَخْلَاقًا"

ترجمہ: اور بلاشبہ تم میں سب سے بہتر وہ شخص ہے جو اخلاق کے اعتبار سے قابلِ تحسین ہے۔"

آپؐ کا یہ فرمان ہے:

"اَکْمَلُ الْمُؤْمِنِیْنَ اِیْمَانًا اَحْسَنُهُمْ خُلُقًا"۔ (ترجمہ) ایمان کے اعتبار سے کامل مومن وہ شخص ہے جس کے اخلاق اچھے ہوں۔"

یہ حقیقت ہے کہ اخلاق حسنہ کے بغیر انسانیت تو نامکمل ہے ہی خود انسان بالخصوص مسلمان اخلاق کے بغیر ادھورا ہے۔ اور ایک مسلمان کو اعلیٰ اور بہترین مسلمان بننے کیلئے ضرورت اخلاق ہی کی پیش آتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کے رسولؐ نے اخلاق حسنہ کی فضیلت و اہمیت بیان کرتے ہوئے اخلاق کو دین اسلام کا اہم حصہ اور جزو لازم قرار دیا اور اس پر عمل کر کے بھی دکھایا کسی شاعر نے کہا ہے ؎

اسلوب تیرے افکار تیرے، گفتار تیری، رفتار تیری
اخلاق تیرا کردار تیرا عظمت ہی عظمت رحمت ہی رحمت

قرآن کریم میں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے:

اِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ۝

(ترجمہ) درحقیقت اے پیغمبرِ خدا آپ تو اخلاق کے اعلیٰ پیمانہ پر فائز ہیں۔"

اس آیت قرآنی میں آپؐ کے اخلاقِ حسنہ اور اوصاف حمیدہ کی مدح اور تعریف اللہ تعالیٰ نے خود فرمائی ہے جو ساری امت کیلئے قابل تقلید اور قابل عمل ہے۔ ؏

شفقت و رحمت سخاوت و عفت و پاکیزگی
آپؐ ہیں اخلاق کے اعلیٰ مراتب پر مکیں
رشد و ہدایت کے ان دونوں ہی سرچشمول

قرآن و سنت میں اخلاق حسنہ کی فضیلت بیان کر کے اس کو اپنانے کی بڑی تاکید کے ساتھ تعلیم دی گئی ہے۔ قرآن کریم میں خدا کی زمین پر چلتے وقت نرم روی جاہلوں سے اعراض، جھوٹی گواہی سے اجتناب اور اسراف سے پرہیز کرنے کا حکم دیا گیا ہے۔ اسی طرح حدیث شریف میں خندہ پیشانی سے ملاقات، بڑوں کی عزت، چھوٹوں پر شفقت اور غریبوں کے ساتھ حسن سلوک کی تعلیم دی گئی ہے۔

یہ ایسے عمدہ اخلاق اور بہترین اوصاف ہیں جن کو روح اور غذا صرف اسلام ہی دیتا ہے۔ اور اسلام ہی ان کو مزین کرتا ہے یہ ساری خوبیاں اسلام ہی کے وسیع دائرہ عمل میں ملیں گی انسان سازی اور انسانیت کی یہ بیش قیمت غذا صرف اسلام ہی کے پاس ہے، اسلام کے علاوہ کسی دوسرے مذہب میں اخلاقیات کی یہ تعلیم موجود نہیں، یہ صرف اسلام ہی کا خاصہ اور اسلام ہی کا امتیازی وصف ہے۔

دین اسلام کے اندر ہر چیز کا ایک مقام اور مرتبہ ہے اسلام میں ہر شخص کی حیثیت ...... کا احترام کیا گیا ہے۔ اسلام ہی وہ دین ہے جس میں ہر وہ خوبی موجود ہے جو فطرت کا عین تقاضہ ہے۔ ہمیں چاہیئے کہ ہم اسلام کی اخلاقی تعلیم کے ذریعہ سیرت و کردار میں اور اخلاق و اطوار میں ایسی نمایاں تبدیلی لائیں کہ ہم خود اسلام کی شناخت اور پہچان بن جائیں اور ہماری روزمرہ کی زندگی میں چلتا پھرتا اسلام نظر آئے اور یہ اسی وقت ممکن ہوسکتا ہے کہ جب ہماری انفرادی و اجتماعی زندگی اسلامی ہو۔ اور ہمارا قول و عمل یکساں اور دوسروں کے لئے باعث رحمت و ہدایت ہو

رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے اخلاق کی فضیلت بیان کرتے ہوئے فرمایا "اِنَّ الْمُؤْمِنَ لَیُدْرِکُ بِحُسْنِ خُلُقِهٖ دَرَجَةَ قَائِمِ اللَّیْلِ وَصَائِمِ النَّهَارِ"۔

ترجمہ: ۔ بلاشبہ مومن اپنے اچھے اخلاق و کردار کے ذریعہ

راتوں میں نماز قائم کرنے والے اور دن میں روزہ رکھنے والے کا مقام و مرتبہ حاصل کرلیتا ہے" یہ روایت واضح کرتی ہے کہ اسلام میں اخلاق کا کیا مقام ہے اور اخلاق کی کیا فضیلت ہے اور اخلاق کی کیا اہمیت ہے۔

آپؐ نے ایک روایت میں یہ بھی فرمایا:

إِنَّ مِنْ أَحَبِّكُمْ إِلَيَّ وَأَقْرَبِكُمْ مِنِّي يَوْمَ الْقِيٰمَةِ أَحْسَنُكُمْ أَخْلَاقًا (ترجمہ) "تم میں سب سے زیادہ مجھے محبوب اور نشست کے اعتبار سے سب سے زیادہ قریب قیامت کے دن وہ شخص ہوگا جو بہترین اخلاق و اوصاف کا حامل ہوگا

ایک مثالی اور کامل انسان کی پہچان یہ ہے کہ وہ دوسروں کے لئے باعث امن و رحمت ہو۔ اور لوگ اس کے اخلاق و کردار اور عادات و اطوار سے خوش اور مطمئن ہوں۔ بقول

جذبۂ انسانیت بیدار ہونا چاہیئے
کردار کو کردار ہونا چاہیئے
دل سے چہرہ سے نظر سے خلق سے رفتار سے
ہر طرح اسلام کا اظہار ہونا چاہیئے
اسوۂ سرکار کی ہم میں نظر آئے جھلک
اس قدر شائستہ اطوار ہونا چاہیئے

درحقیقت پاکیزہ اخلاق اور صالح کردار سے چشم پوشی کرنا انسان کے لئے تباہی کا باعث اور انسانی معاشرہ کے لئے ہلاکت خیزی کا موجب ہے یہی وجہ ہے اسلام نے اخلاق کی تعلیم پر بہت زیادہ زور دیا ہے اور قرآن و حدیث میں سیرت سازی اور کردار سازی کی بڑی تاکید کی گئی ہے۔

اگر آج انسان اور خصوصاً مسلمان خود کو احکام خداوندی کا پابند بنالے اور اتباعِ رسول کو اپنا شعار بنالے تو اس کی زندگی میں نکھار پیدا ہوجائیگا اور ایک صالح معاشرہ وجود میں آئے گا۔

# مدینے کا سفر ہوتا

خلیل احمد بیتاب گونڈوی

تمنا تھی کہ جب ہم سے مدینے کا سفر ہوتا
نبی کا نقشِ پا ہردم ہمارا راہبر ہوتا
بساطِ زندگی کا آج عالم ہی دِگر ہوتا
گر ان کے راستے پر اہلِ عالم کا سفر ہوتا
خود اپنے نام کو انسانیت روتی زمانے میں
جہانِ شور میں پیدا نہ گر خیرالبشر ہوتا
نظر آتے ہی بڑھ کر چوم لیتے گنبدِ خضرا
کچھ ایسا جذبۂ بیدار سر میں سر بسر ہوتا
اُنہیں کے نور کے پرتو سے ہیں شمس و قمر روشن
نہ ہوتے وہ تو گرد افسانۂ شام و سحر ہوتا
سکھایا ہم کو جینے کا سلیقہ جس نے دنیا میں
اُنہیں کا نقش پالے کاش اپنا راہبر ہوتا
خلیل ان سے جو وابستہ ہم اپنی زندگی کرتے
نہ اس دنیا کا ڈر ہوتا نہ اُس دنیا کا ڈر ہوتا

## حضرت ابوبکر صدیقؓ کا تقویٰ اور انکسار،

حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ فرمایا کرتے تھے کہ سب سے بڑی سمجھداری تقویٰ ہے اور اعلیٰ درجہ کی حماقت فسق و فجور ہے اور امانت بہت بڑی سچائی ہے اور بدترین جھوٹ خیانت ہے۔

فرمایا کرتے تھے کہ جب آدمی دنیا کی زینتوں میں سے کسی زینت پر عُجب کرتا ہے تو جب تک اس سے علیحدگی اختیار نہیں کرتا اس وقت تک اللہ تعالیٰ اس سے ناراض رہتے ہیں۔

اور آپ فرماتے تھے کاش کہ میں کوئی شجرہ ہوتا جو کاٹ دیا جاتا اور کھا لیا جاتا۔ اور آپ اپنی زبان کو پکڑ کر فرماتے کہ اسی نے مجھ کو ہلاکت کے مواقع میں پہونچایا۔ اور آپ کا یہ حال تھا کہ جب اونٹ کی مہار گرجاتی تو اونٹ بٹھلا کر اُس کو اٹھاتے تو آپ سے کہا جاتا کہ آپ نے ہم کو کیوں نہیں حکم دیا تو فرماتے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو امر فرمایا ہے کہ لوگوں سے کسی قسم کا سوال نہ کریں۔

صحابہ کرام سے آپ فرمایا کرتے کہ میں آپ حضرات کے امور کا والی ضرور بنادیا گیا ہوں مگر میں آپ لوگوں سے بہتر نہیں ہوں لہٰذا ہماری آپ لوگ مدد کیا کریں۔ جب مجھے راہِ راست پر دیکھیں تو اتباع کریں اور جب میرے اندر کجی دیکھیں تو درست کردیا کریں۔

ایک روز خطبہ میں فرمایا کہ وہ حسین و خوبصورت لوگ کہاں گئے، جن کو اپنی جوانی و خوبصورتی پر ناز تھا۔ وہ بادشاہ کہاں گئے جنہوں نے شہر آباد کئے تھے۔ اور قلعے بنائے تھے۔ وہ بہادر کہاں گئے؟ جو میدان جنگ میں ہمیشہ غالب رہا کرتے تھے۔ زمانہ نے ان کو ہلاک کردیا۔ اور وہ قبر کی تاریکیوں میں پڑے ہوئے ہیں۔

فرمایا کرتے تھے کہ خبردار کوئی کسی شخص کو حقیر نہ سمجھے کیونکہ چھوٹے درجہ کا مسلمان بھی اللہ کے نزدیک بڑا ہے۔

فرمایا کرتے تھے کہ ہم نے بزرگی تقویٰ میں پایا اور تونگری کو یقین میں اور عزت کو تواضع میں۔

فرمایا کرتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا ہے کہ لونڈی غلاموں کو اولاد کی طرح رکھو۔ ان کو کھلاؤ جو خود کھاتے ہو۔ وہی پہناؤ جو تم خود پہنتے ہو۔

(از: اقوالِ سلف)

# مطالعہ کی میز

**تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے !**

● محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

نام کتاب : روح البیان
مواعظ : حضرت مولانا محمد احمد صاحب پرتاپ گڈھیؒ
مرتب : مولانا عمار احمد
صفحات : ۲۵۵ . سائز ۱۸×۲۲/۸ خوبصورت ٹائٹل
عمدہ کتابت وکاغذ ، قیمت ستر =/75 روپئے
ملنے کا پتہ : مکتبہ دارالمعارف ۶۶۳/۲/۶ بخشی بازار الہ آباد

حضرت مولانا محمد احمد صاحب پرتاپ گڈھی رحمۃ اللہ علیہ کی ذات گرامی محتاج تعارف نہیں ہے . اسلئے کہ عوام و خواص ، علماء وصلحاء کا رجوع آپ کی عظمت اور رفعت شان پر بین ثبوت ہے . آپ کے مواعظ اور فرمودات سے عوام وخواص کو بڑا فائدہ پہنچا .

روح البیان - یہ حضرت مولاناؒ کے ان مواعظ اور تقاریر کا ایک ایمان افروز مجموعہ ہے جن کو حضرت نے نہایت درد و سوز ، اخلاص اور سادگی سے مختلف موقعوں پر بیان کیا ہے . ان مواعظ کو حضرت کی حیات ہی میں مولانا عمار احمد صاحب نے جمع کیا تھا . اور روح البیان کے نام سے شائع بھی کرایا . لیکن عرصے سے نایاب تھی . اس لئے اب قدرے ترمیم واضافے کے ساتھ مولانا اقبال احمد صاحب (مقیم نوساکا زامبیا) نے شائع کرانے کی سعادت حاصل کی .

روح البیان کا یہ حصہ اول جس کے شروع میں حضرت مولانا کی حمد و نعت ، ان کے مختصر حالات زندگی اور آخر میں دو مواعظ کا اضافہ کیا گیا ہے . اس کتاب میں توحید و رسالت ، فکر آخرت ، صحابہ کرام کی خشیت الٰہی اور دنیا سے بے رغبتی کے بارے میں تفصیل کے ساتھ روشنی ڈالی ہے حضرت مولانا محمد احمد صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے .

اللہ تعالیٰ ہم تمام مسلمانوں کو یہ کتاب پڑھنے اور اس پر عمل کرنے کی توفیق عطا فرمائے .

---

نام کتاب : نظام شریعت
مصنف : حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ
ترتیب : منشی عبد الرحمٰن خاں
صفحات : ۵۲۸ ، سائز ۱۸×۲۲/۸ قیمت درج نہیں
ملنے کا پتہ : مکتبہ اشرفیہ ۳۲ محمد علی روڈ بمبئی ۳

اہل ایمان سے اللہ تعالیٰ کا مطالبہ ہے کہ وہ پورے طور پر اسلام میں داخل ہو جائیں اور زندگی کے ہر میدان میں اسلامی تعلیمات پر عمل کرنے کی کوشش کریں اور زندگی کے ہر معاملہ میں شریعت کا حکم معلوم کرکے اس پر عمل پیرا ہوں . اور راہ شریعت پر چل کر دنیا و آخرت دونوں میں کامیاب و کامران ہوں .

اس موضوع پر پیش نظر کتاب "نظام شریعت" ایک کتاب ہے جس میں حضرت مولانا اشرف علی تھانوی رحمۃ اللہ علیہ نے قرآن و حدیث کی روشنی میں شریعت اور احکام شریعت پر بڑی وضاحت کے ساتھ کلام کرتے ہوئے اتباع شریعت ، اسرار شریعت ، شریعت وطریقت ، طریق اصلاح ، علم اور جہل ، حقوق والدین ، معیار اتباع ، اصلاح کی صورت ، حقوق العباد کی اہمیت ، دعوت الی الدین ، احکام دین کی حکمتیں اور دین کی حقیقت پر بہت تفصیل کے ساتھ روشنی ڈالی ہے یہ کتاب اہل علم اور اہل سیاست کے لئے ایک بہترین ہدیہ ہے . کاش کہ کتابت وطباعت اور کاغذ کا معیار اور اچھا ہوتا .

---

نام کتاب : اقوال سلف (حصہ اول)
مرتب : مولانا محمد قمر الزماں الہ آبادی .
صفحات : ۳۲۰ ، سائز ۱۸×۲۲/۸ ، خوبصورت سرورق
قیمت ستر =/75 روپئے .
ملنے کا پتہ : مکتبہ دارالمعارف ۶۶۳/۲/۴ بخشی بازار الہ آباد

اقوال سلف (اول) جس میں سید المرسلین حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ، خلفاء راشدین و دیگر صحابہ کرامؓ سے لیکر دو پیش تیسری صدی ہجری تک کے اکابر واسلاف ، تابعین و تبع تابعین ، علمائے اعلام و اولیاء عظام اور ولیات و عارفات کے مختصر حالات اور ان کے مفید ارشادات ، نہایت سلیقہ کے ساتھ منتخب کرکے پیش کئے گئے ہیں .

اقوال سلف ، اصلاح امت کی جانب ایک اچھی پیش رفت ہے اور امت کے ظاہری و باطنی امراض کا بہترین علاج ہے اس لئے اس کتاب کو ضرور پڑھنا چاہیئے

اللہ تعالیٰ اس کتاب کے ذریعہ ہم سب کو نفع عظیم عطا فرمائے ، سکون قلب اور جذبۂ ایمان سے بہرہ ور فرمائے . اور جملہ صالحین کی روحانیت وفیض برکت سے مستفیض فرمائے .

---

نام کتاب : مجموعۂ مضامین
نام مصنف : مولانا حبیب ریحان ندوی
صفحات : ۳۱۲ ، سائز ۱۸×۲۲/۸ قیمت =/۱۵۰ روپئے
ملنے کا پتہ : دار التصنیف والترجمہ ۲۷ رفیقیہ اسکول روڈ بھوپال . (ایم . پی)

مولانا حبیب ریحان ندوی ازہری ایک مستند عالم ، ادیب اور مصنف ہیں عربی اردو تحریر و

تقریر پر عبور رکھتے ہیں، موصوف کے علمی ادبی اصلاحی وتحقیقی مضامین ملک کے مختلف علمی جرائد و رسائل میں شائع ہوتے رہے ہیں۔

زیر نظر کتاب "مجموعہ مضامین" مولانا کے دینی اصلاحی، سیاسی، ادبی اور تنقیدی مضامین کا مجموعہ ہے جو سنہ ۸۹-۱۹۸۸ء کے دوران بھوپال ٹائمز میں شائع ہوئے تھے مضامین معلوماتی ہیں۔ اور صاحبان علم و قلم کو دعوت فکر اور دعوت مطالعہ دیتے ہیں۔

---

نام کتاب: زاد المتقین
مرتب: مولانا غلام نقشبندی
صفحات: ۵۵۸، سائز $\frac{22 \times 18}{8}$، عمدہ کاغذ بہترین طباعت، قیمت درج نہیں۔
ملنے کا پتہ: مدرسہ بلڈنگ روم نمبر ۲، جامع مسجد کے قریب قاضی واڑہ دالوڑ۔ ضلع سورت (گجرات)

حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ جس نے مجھ پر ایک دفعہ درود شریف بھیجا تو اللہ تعالیٰ اس پر دس دفعہ درود بھیجتا ہے۔ اور اس کی دس لغزشیں معاف کردی جاتی ہیں۔ اور اس کے درجات میں دس گنا ترقی کردی جاتی ہے (نسائی)

یہی وجہ ہے کہ دینی اوراد و وظائف میں درود شریف کو ایک اہم مقام حاصل ہے۔ اور پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ہم مسلمانوں پر اتنے زیادہ احسانات ہیں کہ آپ کو جتنا بھی یاد کیا جائے اور آپ پر جتنا بھی درود شریف پڑھا جائے آپ کا حق ادا نہیں ہوسکتا ہے۔

مولانا غلام محمد نقشبندی قابل مبارکباد ہیں کہ انھوں نے قدیم ذخائر کتب سے بڑی جد و جہد اور عرق ریزی کرکے ایک بہترین نیا مجموعہ "زاد المتقین" کی شکل میں تیار کردیا ہے۔

کتاب میں حدیث شریف سے ثابت شدہ سیکڑوں قسم کے درود اور ان کا ترجمہ، فضائل، اسماء الٰہی اور اسماء رسولؐ اور ان کا ترجمہ مع حواشی اور ان کا پڑھنے کا طریقہ بتایا گیا ہے۔

یہ کتاب اہل تصوف اور اہل دل حضرات کیلئے ایک بہترین تحفہ ہے۔ اللہ تعالیٰ کتاب اور صاحب کتاب کو شرف قبولیت سے نوازے۔

## (بقیہ) ندوہ کے شب و روز

فضلائے ندوہ کے اعزاز میں ایک استقبالیہ نشست کا انعقاد مدرسہ کی عظیم الشان مسجد میں مولانا نذر الحفیظ صاحب کی صدارت میں کیا۔ جس میں فضیلت دوم کے شریعہ و ادب کے طلبہ کی نمائندگی میں برادرم مغیث الرحمن ندوی اور برادرم حسان اختر ندوی نے اپنے ساتھیوں کی طرف سے تأثرات پیش کئے۔ اور اپنے عزیز بھائیوں کو بھی پیغام دیا۔ آخر میں صدر جلسہ کی تقریر پر جلسہ کا اختتام ہوا۔ پروگرام کے بعد عصرانہ کا بھی نظم کیا گیا تھا اسی روز بعد نماز مغرب دار عرفات کے وسیع و عریض ہال میں دار عرفات کا ماہانہ جلسہ حضرت مولانا کی صدارت میں منعقد ہوا جس میں معززین شہر نے بھی شرکت کی۔ اور بعد نماز عشاء فضیلت کے طلباء کا اپنے مربی کی موجودگی میں تأثراتی نشست ہوئی جس میں تقریباً اکثر ساتھیوں نے بے تکلف ہوکر اپنے تأثرات پیش کئے۔ آخر میں مولانا نے مفید اور قیمتی مشوروں اور نصیحتوں سے نوازا۔ اگلے روز صبح کے ناشتے کا اہتمام خود حضرت نے اپنی رہائش گاہ پر تمام طلبہ کے لئے کروایا جس سے طلبہ میں اپنی سعادتمندی اور خوش نصیبی پر خوشی و مسرت کے آثار نمایاں تھے۔ بالآخر یہ کاروان یکم اکتوبر ۱۹۹۹ء کو اپنے مادر علمی واپس پہونچا۔

**الوداعی جلسہ:-** سالہائے گذشتہ کی طرح امسال بھی علیا اولیٰ کے طلبہ نے اپنے رخصت ہونے والے بھائیوں کے اعزاز میں ایک الوداعی جلسہ منعقد کیا جس کی صدارت محترم جناب مولانا عبد اللہ عباس صاحب ندوی معتمد تعلیمات نے فرمائی۔ اس جلسہ میں فضیلت دوم کے طلبہ نے اپنے تأثراتی مقالات پیش کئے فارغ ہونے والے طلباء سے خطاب کرتے ہوئے دار العلوم ندوۃ العلماء کے مہتمم و نائب ناظم مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے فرمایا کہ اب آپ کی ذمہ داری ہے کہ جو تعلیم یہاں حاصل کی ہے اس کو دوسروں تک پہونچائیں معاشرہ کی رہنمائی دینی و اسلامی تعلیمات کی روشنی میں کریں اپنے مقام و منصب کو سمجھیں اور دنیا میں کوئی ایسا کام کرجائیں جو لوگوں کے لئے نافع اور آئندہ آنے والی نسلوں کے لئے مشعل راہ ہو۔

صدر جلسہ مولانا عبد اللہ عباس ندوی معتمد تعلیمات دار العلوم ندوۃ العلماء نے اپنے دعائیہ کلمات میں طلباء سے نصیحت کی اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی حدیث استودع اللہ دینکم وامانتکم کے حوالہ سے فرمایا کہ آپ لوگوں کے حوالہ جو دین و شریعت کی امانت سپرد کی گئی ہے اس کی حفاظت کریں اور عملی زندگی میں امتیاز پیدا کریں۔ اور لوگوں کے سامنے عملی نمونہ پیش کریں۔

---

## ناشر حضرات توجہ دیں

جو ناشر حضرات، اشاعتی ادارے یا ادیب و شاعر اپنی کتابیں تبصرہ کے لئے ہمیں روانہ کرتے ہیں وہ اس کا ضرور خیال رکھا کریں۔

(۱) کتاب زیادہ سے زیادہ ایک سال کے عرصہ کے دوران شائع ہوئی ہو، زیادہ پرانی کتابوں پر تبصرہ ممکن نہیں ہے۔

(۲) چند صفحات پر مشتمل پمفلٹ قسم کی کتابیں بھیجنے کا کوئی فائدہ نہیں ہے، نہ ہی تبصرہ نگار کے پاس وقت ہے اور نہ ہی تعمیر حیات کے صفحات میں اس کی گنجائش ہے۔

# اللہ اور اللہ کے رسولؐ کی محبت نے سب کچھ چھڑا دیا

● متین طارق باغپتی

مال و دولت، اثر و اقتدار اور عیش و عشرت کے ساز و سامان ہمیشہ دنیا کے لوگوں کی توجہ کا مرکز رہے ہیں۔ آج بھی جاہ و منصب، خوش پوشی، کاریں اور ٹی وی وغیرہ زندگی کے لوازمات میں شامل ہیں جن کے پیچھے ہر شخص دیوانہ بنا ہوا ہے۔ موجودہ تہذیب کا یہی گرانقدر سرمایہ سمجھا جاتا ہے۔ اسی لئے اخلاقی قدروں کو پامال کرکے بھی انہیں حاصل کرنا چاہتا ہے۔ جھوٹ بول کر دھوکا دے کر، جیب کاٹ کر، سٹے لگاکر، جوا کھیل کر غرض جس طرح بھی ہو بس روپیہ آنا چاہیئے۔

ہم سب جانتے ہیں کہ اسلام اللہ کا پسندیدہ دین ہے جو انصاف کی بالادستی، اخلاقی قدروں کی بحالی اور انسانیت کی فلاح کی طرف رہنمائی کرتا ہے۔

اللہ کے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد میں جو لوگ آپؐ پر ایمان لائے انھوں نے اللہ کا دین قبول کرنے کے بعد سچے دل سے اخلاقی قدروں کو اپنایا اور عام روش سے ہٹ کر ایمانداری و سادگی کو اختیار کیا۔ حالانکہ نفس کی خواہش دنیوی لذتیں اور عیش و عشرت کی آرزوئیں انہیں اپنی طرف کھینچتی ہیں مگر ان کو ٹھکرا کر حق سے چمٹے رہے۔ انھوں نے اللہ کی رضا کے لئے ہر چیز سے ہاتھ کھینچ لیا تھا، جو اللہ کی ناراضی کا سبب بن سکتی تھی۔

اس سلسلے میں حضرت مصعب بن عمیرؓ کی زندگی کو نمونے کے طور پر پیش کیا جاسکتا ہے حضرت مصعب بن عمیرؓ مکے کے ایک خوشحال خاندان کے چشم و چراغ تھے۔ ہمیشہ اچھے لباس زیب تن کرتے تھے اور اپنے ہم عمروں میں اپنی نفاست و خوش پوشی کیلئے سب سے نمایاں رہتے تھے۔ ان کا عنفوان شباب تھا کہ مکے میں دعوت حق کا چرچا ہوا۔ اس وقت خفیہ طور سے مسلمان دارارقم میں جمع ہوا کرتے تھے۔ اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ اللہ کی بندگی بجا لاتے تھے۔ حضرت مصعبؓ بھی اس مرکز اسلام میں حضور اکرمؐ کی خدمت میں حاضر ہوکر مشرف بہ اسلام ہوئے وہ وقت مسلمان ہونے والوں کے لئے بہت سخت تھا، کسی کے اسلام قبول کرنے کی اطلاع مل جاتی تو بس سمجھئے کہ اس پر آفت آجاتی، مصیبتوں کے پہاڑ ٹوٹ پڑتے۔ دوست دشمن بن جاتے اور محبت، نفرت میں بدل جاتی۔ پورا معاشرہ اس کا بائیکاٹ کرنے پر تل جاتا، مارنا پیٹنا تو معمولی باتیں تھیں۔ (حیاۃ الصحابہ۔ ج: اول ص: ۳۸۶)

جب مصعب بن عمیرؓ کے ایمان لانے کی خبر ان کی والدہ نے سنی تو وہ بھی چراغ پا ہوگئیں۔ سب رشتے دار ایک ہوگئے، ان کی محبت عداوت میں بدل گئی، پہلے زبانی برا بھلا کہا، بہت کچھ سمجھایا نہ مانے تو رسیوں سے باندھ کر ایک کوٹھری میں ڈال دیا۔

(حیاۃ الصحابہ: ج اول۔ ص: ۳۸۷)

لیکن اس زجر و توبیخ سے ان کے دل میں جاہلیت سے اور زیادہ نفرت پیدا ہوگئی اور اسلام کی سیدھی سادی اور سچی تعلیمات کے جی جان سے گرویدہ ہوگئے۔ دل میں یہ بھی ٹھان لیا کہ جب بھی یہاں سے نکلوں گا۔ اور جو موقع بھی ہاتھ آئے گا۔ اسی میں انسانوں کو جھوٹے خداؤں کی غلامی سے نکال کر اللہ واحد کی بندگی کی دعوت دوں گا۔ اور اس بگاڑ کو دور کروں گا جس میں میری قوم کے لوگ پھنسے ہوئے ہیں۔ اسی اثناء میں حضور اکرمؐ نے اللہ کے حکم سے ایمان لانے والوں کو ہجرت کا حکم سنایا۔ یہ بڑا کٹھن مرحلہ تھا۔ اللہ کے لئے گھر بار کو چھوڑنا، اپنے ماں باپ اور اعزہ واقارب سے منہ موڑ کر ان جانے راستوں کا سفر کرنا سخت آزمائش تھی۔ مگر جو لوگ اللہ کا دین سربلند کرنا چاہتے تھے۔ انھوں نے ان آزمائشوں کی ذرہ برابر بھی پرواہ نہ کی اور حکم ملتے ہی اپنے شہر کے گلی کوچوں کو چھوڑ کر ایک نئی بستی کو اپنا وطن بنانے کے لئے نکل کھڑے ہوئے۔

حضرت مصعبؓ کے کانوں میں جوں ہی یہ خبر پڑی کہ حضور اکرمؐ نے مسلمانوں کو حبشہ کی ہجرت کر جانے کی اجازت دے دی ہے تو وہ بیتاب ہوگئے اور بیڑیاں توڑ کر حبشہ کی راہ لی۔ ایک نازک اندام نوجوان جس نے ماں باپ کے لاڈ پیار کے سوا کچھ دیکھا ہی نہیں تھا، نفاست و نظافت کے سوا جس کے سامنے زندگی کا کچھ اور تصور ہی نہ تھا۔ یکایک اللہ کی راہ میں نکلا تو دنیا کی ظاہری چمک دمک زندگی کے عیش و آرام پر لات مار کر سادگی و ایثار کا پیکر بن گیا۔ اور کچھ برسوں کے بعد جب وہ حبشہ سے واپس ہوئے تو ایک کھردرا کمبل بدن پر ڈال رکھا تھا۔ اسی حالت میں حضور اکرمؐ کی خدمت میں حاضر ہوکر سلام کیا۔ آپؐ نے سلام کا جواب دیا۔ اور حاضرین مجلس کی طرف دیکھ کر فرمایا:

"دنیا کبھی اہل دنیا پر بالکل بدل جاتی ہے میں نے ان کو یعنی" مصعبؓ کو ایسے وقت بھی دیکھا

ہے جب مکے کے اندر قریش کا کوئی نوجوان ان سے بڑھ کر والدین کا چہیتا نہ تھا۔ لیکن اللہ اور اس کے رسول کی محبت نے ان سے سب کچھ چھڑا دیا"۔

(طبقات ابن سعد۔ ج: سوم، ص: ٧٧)

مدینے میں اشاعت اسلام شروع ہوئی تو حضور اکرمؐ نے انصار کی درخواست پر حضرت مصعب بن عمیرؓ کو وہاں بھیجا اور ہدایت کی کہ مدینے میں تعلیم قرآن کا سلسلہ جاری کریں۔ اور لوگوں کو ایک اللہ کی طرف بلائیں۔ یہ گویا حضرت مصعب بن عمیرؓ کے دل کی آواز تھی۔ وہ بڑے ذوق و شوق سے روانہ ہوگئے۔ طریقہ یہ تھا کہ وہ اہل مدینہ کے گھروں میں قبیلوں اور ان کی مخصوص سوسائٹیوں میں جاتے اور انہیں اسلام کی دعوت پیش کرتے۔ اس طرح تھوڑے ہی دنوں میں گھر گھر میں اسلام کا چرچا ہوگیا۔ اور لوگوں میں سے ایک ایک دو دو کرکے اسلام قبول کرنے لگے پھر صورت حال یہ ہوئی کہ وہ جدھر نکل جاتے لوگ دین کی سیدھی سچی باتیں سننے کیلئے ارد گرد جمع ہو جاتے وہ ان دنوں اسعد بن زرارہ کے ہاں مقیم تھے۔ اکثر وہاں بھی مجلسیں جمتیں۔

سعد بن معاذ اور اسید بن حضیر بنو الاشہل بڑے سردار ابھی مسلمان نہیں ہوئے تھے انھوں نے جب حضرت مصعبؓ کے بارے میں ایسی باتیں سنیں تو چونکے۔ سعد بن معاذ نے اسید سے کہا" ..................یہ لوگ کہاں سے ہمارے گھر میں آگھسے ہیں۔ اور ہمارے کمزور لوگوں کے خیالات بدل رہے ہیں اور بہکا رہے ہیں۔ آخر ان کا کیا مقصد ہے"۔

(طبقات ابن سعد، ج؛ سوم، ص: ٧٧)

اسید فوراً اٹھے اور اسعد بن زرارہ کے گھر پہنچے۔ ان سے سختی سے گفتگو کی۔ اسید نے کہا: تم ان کی بات سن لو، اگر پسند آئے تو قبول کرلو۔ اور اگر سننے کے بعد ناپسند آئے تو رد کردینا۔ یہ سن کر اسید نے کہا: یہ انصاف کی بات ہے اور اپنا بھالا زمین میں گاڑ کر ان حضرات کے پاس بیٹھ گئے۔

حضرت مصعبؓ نے اسلام کی تعلیمات پیش کیں اور قرآن پڑھ کر سنایا۔ آیات الٰہی نے اسید کے دل پر اثر کیا۔ وہ ایک دم بولے: "کیا ہی اچھی باتیں ہیں اور کیا ہی بہتر کلام ہے!" اور پھر پوچھا کہ جب تم کسی کو اپنے دین میں داخل کرتے ہو تو کیا طریقہ اختیار کرنا پڑتا ہے؟ حضرت مصعبؓ نے کہا کہ پہلے آپ غسل کریں، پاک ہوں اور اپنے کپڑوں کو پاک کریں پھر کلمہ شہادت پڑھیں، حضرت اسید نے اسی وقت سب کام کئے۔ اور مسلمان ہوگئے

(حیاۃ الصحابہ، ج: اول، ص: ٢٤٤)

دراصل لوگ اسلام کو اللہ کے دین کی حیثیت سے نہیں دیکھتے بلکہ اس حیثیت سے دیکھتے ہیں کہ یہ مسلمانوں کا دین ہے اس لئے ابتدا میں رقیبانہ طرز عمل اختیار کرتے ہیں۔ مگر جب اللہ کا کلام سن کر حقیقت سامنے آتی ہے تو پھر ایمان لانے میں دیر نہیں لگتی اور وہ جہالت کا جوا اپنی گردن سے فوراً اتار پھینکتے ہیں حضرت اسید کا معاملہ بھی ایسا ہی ہوا کلام الٰہی سن کر ان کی آنکھیں کھل گئیں۔ اور وہ ایمان لے آئے اور اس کے بعد سعد کے پاس گئے، اور ان کو اپنے ہمراہ لائے ان سے بھی یہی گفتگو ہوئی۔ قرآن پاک کی چند آیتیں سن کر سعد کی بھی وہی حالت ہوئی جو اسید کی ہوئی تھی آخر وہ بھی کلمہ پڑھ کر ایمان لے آئے (حیاۃ الصحابہ ج ا ص ٢٤٦)

ایمان کی تاثیر یہ ہے کہ جو شخص بھی مسلمان ہو جاتا ہے وہ مستقل ایک مبلغ ہو جاتا ہے اس کا دل چاہتا ہے کہ ساری دنیا کو یہ نعمت غیر مترقبہ بانٹ دوں اور حق کا پیغام ایک ایک آدمی تک پہنچا کر دم لوں۔

حضرت سعدؓ وہاں سے اسیدؓ کو ساتھ لے کر اٹھے اور اپنی قوم کے پاس پہنچے۔ قبیلے کے لوگوں سے پوچھا کہ تم مجھے کیسا آدمی سمجھتے ہو؟" انھوں نے ایک زبان ہو کر جواب دیا: "ہم میں تم سب سے افضل اور بہتر ہو"۔ اتنا سن کر سعدؓ نے کہا کہ مجھے تمہارے مردوں اور عورتوں سے کلام حرام ہے، جب تک تم مسلمان نہ ہو جاؤ اور اللہ اور اللہ کے رسولؐ پر ایمان نہ لے آؤ۔

(حیاۃ الصحابہ، ج اول، ص: ٢٤٦)

یہ بڑا صبر آزما لمحہ تھا۔ برسوں سے وہ لوگ ایک ڈگر پر چل رہے تھے، کفر و شرک کی چیزوں سے ان کا برسوں کا لگاؤ تھا۔ روایتی ایمان کا ورثہ انہیں اپنے آباء و اجداد سے ملا تھا۔ لیکن اسی کے ساتھ بہت سے ماضی کے روایات کی خامیاں بھی ان پر روشن تھیں۔ پرانا مذہب و ذہب کیا تھا بس وہ بزرگوں کی لکیر پیٹ رہے تھے۔ ورنہ یہ بات ان کو بھی معلوم تھی کہ یہ بت جن کو لوگ پوجتے ہیں پتھر کے ہیں جو ہل تک نہیں سکتے، پھر ایمان کی دعوت دینے والا بھی ان کا جانا پہچانا عقل مند آدمی تھا۔ اور بات بھی اتنی تھی کہ بہت سے خداؤں کو چھوڑ کر ایک خدائے واحد پر ایمان لے آؤ، بس چند لمحے کی سوچ نے ان کے دل پر پڑے ہوئے پردوں کو ہٹا دیا اور بنو عبدالاشہل کے قبیلے کے سب مرد عورت مسلمان ہو گئے۔ اس کے بعد حضرت مصعبؓ نے ان کی تعلیم و تربیت کا کام سنبھال لیا اور زیادہ سے زیادہ اشاعت دین کی خدمت انجام دی۔

پورا سال گزارنے کے بعد وہ حجاج کی ایک جماعت کے ساتھ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ دعوت حق کی رپورٹ سن کر حضور اکرمؐ بہت خوش ہوئے، یہاں سے اٹھ کر وہ اپنی والدہ کے پاس پہنچے۔ انہیں والدہ سے بڑی محبت تھی اس لئے چاہتے تھے کہ کسی طرح وہ دوزخ کی آگ سے بچ جائیں اور اسلام قبول کرلیں۔ چنانچہ بڑی دلسوزی کے ساتھ ان کو دعوت ایمان پیش کی اور کہا:

" امی میں آپ کا خیر خواہ ہوں اسی لئے

جاہتا ہوں کہ کلمۂ توحید پڑھ کر ایمان لے آؤ۔"

(طبقات ابن سعد، ج سوم، ص: ۳۸۹)

لیکن ان کی ماں نے ان کی بات سنی ان سنی کردی اور شرک پر ہی قائم رہیں۔ حضرت مصعب بن عمیرؓ اس کے بعد پھر مدینہ واپس ہوگئے اور درس و تدریس کی خدمت میں لگ گئے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم جب ہجرت فرما کر مدینے تشریف لائے تو حضرت مصعبؓ سایے کی طرح حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہتے تھے۔ جنگ بدر اور جنگ احد میں بھی اسلام کی سربلندی کے لئے شریک ہوئے، جنگ احد میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مصعبؓ کو اسلامی لشکر کا جھنڈا عنایت فرمادیا تھا۔ انھوں نے بڑی پامردی سے اس کی حفاظت کی حتی کہ جب دایاں ہاتھ کٹ گیا تو اسے بائیں ہاتھ سے تھاما۔ اور جب وہ ہاتھ بھی کٹ گیا تو جھنڈے کو دانتوں سے پکڑ کر کٹے ہوئے ہاتھوں سے سینے سے چمٹا لیا۔ اور آخری وقت تک پرچم اسلام کو نیچے نہیں گرنے دیا بالآخر راہ خدا میں لڑتے لڑتے گر پڑے اور شہادت کا بلند درجہ حاصل کیا۔

ایمان قبول کرنے کے بعد ان کی پوری زندگی جد وجہد میں گزری، ہجرت، قربانیاں، شہادت۔ جو مشکل بھی ان کے سامنے آئی انھوں نے اس کو بخندہ پیشانی برداشت کیا۔ اللہ کا کلمہ بلند کرنا اور دنیا سے کفر و شرک کو مٹا کر اسلام کا بول بالا کرنا ان کی زندگی کا نصب العین تھا۔ اللہ اور رسول کی محبت کے سامنے ان کی نظر میں دنیا کی بڑی سے بڑی چیز کی کوئی اہمیت نہ تھی، ایمان کی حفاظت کے لئے انھوں نے والدین کو بھی چھوڑ دیا اور دنیوی مال ومتاع اور عیش وراحت سے منہ موڑ کر شہادت کی مقدس موت کو گلے لگالیا۔ دفن کے وقت بھی ان کے پاس ایک چھوٹے کمبل کے سوا کچھ نہ تھا، جس سے ان کا سر ڈھکا جاتا تو پیر کھل جاتے تھے اور پاؤں ڈھانکے جاتے تو سر کھلا رہ جاتا۔ آخر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: سر کو کمبل سے ڈھک دو اور پیروں پر گھاس ڈال دو۔

یہ تھے حضرت مصعب بن عمیرؓ جن کی پرورش بڑے ناز ونعم کے ساتھ ہوئی تھی کے کے سب سے بڑے خوش پوشاکوں میں ان کا شمار ہوتا تھا۔ اور جب دنیا سے رخصت ہوئے تو بڑی کس مپرسی کی حالت میں رخصت ہوئے۔ لیکن اسلامی تاریخ میں ان کا نام سنہری حرفوں سے لکھا گیا۔ اور اہل حق و صداقت قیامت تک ان کا اسم گرامی یاد رکھیں گے۔

## ممتاز عالم دین مولانا حکیم محمد زماں حسینی کا انتقال

ممتاز عالم دین مولانا حکیم محمد زماں حسینی کا ۲۳ دسمبر ۱۹۹۹ء کو صبح کلکتہ میں انتقال ہوگیا انا للہ وانا الیہ راجعون

مولانا حکیم محمد زماں حسینی صاحب کا شمار ہندوستان کے ممتاز علماء میں ہوتا تھا۔ وہ مسلم پرسنل لا، بورڈ۔ امارت شرعیہ بہار واڑیسہ کے سرگرم رکن اور دار العلوم ندوۃ العلماء اور دار العلوم دیوبند کی مجلس شوریٰ کے رکن تھے۔ کلکتہ میں وہ مفسر قرآن کے نام سے مشہور تھے۔ ان کا حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندوی سے خصوصی تعلق تھا۔ اسی لئے وہ پیرانہ سالی کے باوجود برابر ندوہ کے مجلس شوریٰ کے جلسوں میں شریک ہوتے تھے۔

انھوں نے کئی کتابیں لکھی تھیں جن میں قرآنی فیصلے، مقالات شریعت وحکمت، قربانی خلیل اللہ اور شہادت حسین شامل ہیں۔ ان کے علمی وتحقیقی مقالات ملک کے مؤقر جرائد ورسائل میں شائع ہوتے رہے ہیں اللہ تعالیٰ مولانا کے درجات بلند فرما کر مغفرت فرمائے۔

قارئین تعمیر حیات سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

نوٹ: یہ خبر تعمیر حیات پریس جاتے ہوئے آئی۔ آئندہ انشاء اللہ مولانا مرحوم پر مضمون آئے گا۔

## عرفات روانگی :-

نویں کو سورج نکلنے کے بعد عرفات کے لئے روانہ ہونا ہے، عرفات منیٰ سے ۱۵ کیلومیٹر ہے لوگ پیدل بھی جاتے ہیں، لیکن تکان کا اندیشہ ہو تو پیدل جانا ٹھیک نہیں ہے موٹر سے جانا چاہئے۔ حج کی اس سب نقل و حرکت میں لبیک پڑھنے کا اہتمام رکھنا چاہئے۔ عرفات پہنچ کر زوال کے پہلے جی چاہے تو آرام کر لیجئے اور کھانے وغیرہ کی ضروریات سے فارغ ہو جائیے، زوال ہوتے ہی وضو کر لیجئے، غسل کرنا مستحب ہے ضروری نہیں ہے وضو کے بعد اگر کوئی بڑی دشواری نہ ہو تو مسجد نمرہ میں پہنچ جانا چاہئے، امام کی اقتداء میں پہلے ظہر پھر اسی سے متصل عصر کی نماز پڑھنا ہوگا۔ اور اگر آپ کا مکہ مکرمہ میں قیام پندرہ دن سے کم ہو تو آپ امام کے ساتھ قصر کر سکتے ہیں بشرطیکہ امام مسافر ہو۔ اور اگر امام مسافر نہ ہو اور قصر کرے تو خود چاہے مسافر ہو یا مقیم، امام کی اقتداء میں نہ پڑھئے بلکہ دونوں نمازوں کو الگ الگ ان کے خاص وقتوں میں چاہے اکیلے یا جماعت کے ساتھ پڑھئے، ظہر پڑھنے کے بعد کوشش کیجئے کہ ایک لمحہ بھی ضائع نہ ہو۔ شام تک پورا وقت دعاء و استغفار میں الحاح وزاری اور رونے گڑگڑانے میں صرف کیجئے، ظہر کے بعد فوراً امام کے ساتھ جبل رحمت کے قریب وقوف کے لئے جانا اور دھوپ میں ہی قبلہ رو کھڑے ہو کر دعا کرنا افضل ہے مگر دھوپ میں کھڑے ہونے سے ضرر یا تکلیف ہو تو جبل رحمت ہی کے قریب سایہ میں یا اپنے خیمہ ہی میں دعا وغیرہ کرتے رہیئے۔ جب دھوپ کی تیزی کم ہو تو لبیک لبیک پکارتے ہوئے جبل رحمت کے پاس جائیے۔ جبل رحمت عرفات میں وہ جگہ ہے جہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حجۃ الوداع میں وقوف (قیام) فرمایا تھا، یہاں خوب رو رو کر دعائیں کیجئے اور اگر ضرر کے اندیشہ یا کمزوری کی وجہ سے اپنے خیمہ ہی میں رہ گئے اور بیٹھے ہی بیٹھے دعاء واستغفار کرتے رہے تو کوئی مضائقہ نہیں ہے کھڑے ہو کر وقوف کرنا مستحب ہے واجب نہیں ہے۔ اور اگر جبل رحمت تک جانے میں گم ہونے، دھوپ کی شدت سے بیمار ہونے یا ہجوم میں دل جمعی کے ساتھ دعا نہ کر سکنے کا اندیشہ ہو تو بھی اچھا ہے کہ خیمہ ہی میں پورا وقت جی لگا کر دعا استغفار اور درمیان درمیان میں لبیک پڑھنے میں گذار دیجئے۔ دوسری کتابوں میں نیز ان چھوٹے چھوٹے جیبی رسالوں میں جو حاجیوں کو بمبئی سے مفت مل جاتے ہیں، لمبی لمبی دعائیں لکھی ہیں، لیکن اگر اتنا بھی کر لیں کہ قبلہ رو کھڑے ہو کر سو بار لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ لَہُ الْمُلْکُ وَلَہُ الْحَمْدُ وَھُوَ عَلٰی کُلِّ شَیْئٍ قَدِیْرٌ" پھر سو بار قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ" پھر سو بار نماز میں جو درود پڑھی جاتی ہے پڑھ کر اپنے اور متعلقین اور تمام مسلمانوں کے لئے دعا کرتے رہیں تو کافی ہے کسی سے اتنا بھی نہ ہو سکے تو برابر لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَحْدَہٗ لَا شَرِیْکَ لَہٗ" آخر تک اور رَبَّنَآ اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ" پڑھتا رہے اور جو بن پڑے دعا کرے آج ہی کا دن اس سارے سفر کا حاصل اور لب لباب ہے اس کی قدر پہچاننا چاہئے اور ایک لمحہ بھی ضائع نہ کرنا چاہئے۔

## مزدلفہ روانگی :-

آفتاب ڈوبنے کے بعد مغرب کی نماز پڑھے بغیر مزدلفہ روانہ ہو جائیے مزدلفہ عرفات سے پڑھنا ہے۔ وہاں پہنچ کر مغرب اور عشاء ایک ساتھ عشاء کے وقت میں پڑھئے، آج اس جگہ دونوں نمازوں کا جمع کرنا واجب ہے یہ رات بڑی مبارک ہے، یہاں تک کہا گیا ہے کہ حاجیوں کے حق میں یہ رات شب قدر سے بڑھ کر ہے، اس لئے جس قدر شب بیداری، ذکر و دعا، توبہ و استغفار، تلاوت و درود کا ورد کر سکیں کیجئے، اچھا یہ ہے کہ مغرب و عشاء سے فارغ ہو کر کچھ دیر ذکر و دعا وغیرہ کر کے سو جائیے اور بہت سویرے جاگ کر تہجد پڑھئے اور برابر تلاوت اور ذکر و دعا میں مشغول رہئے۔ اس کے بعد آج یہ افضل ہے کہ فجر کی نماز صبح صادق ہونے کے بعد خوب اندھیرے میں پڑھئے، پڑھ کر جبل قزح پر یا اس کے آس پاس آکر وقوف کیجئے اس وقوف میں بھی درود شریف، تکبیر، تہلیل، استغفار، تلبیہ اور اذکار کی کثرت کیجئے اور اگر کوئی بتانے والا نہ ہو، یا وقت نہ ہو تو جہاں قیام ہے وہیں مشغول رہیئے۔

## منیٰ واپسی

جب سورج نکلنے میں بقدر دو رکعت نماز پڑھنے کے (یعنی تقریباً ۲۰ منٹ) رہ جائے تو منیٰ کے لئے روانہ ہو جائیے۔ چونکہ حجاج کی کثرت کی وجہ سے معلمین کو بروقت موٹریں روانہ کرنے میں دشواری ہوتی ہے اس لئے عام طور پر حاجیوں کو مزدلفہ سے نکلنے میں بہت دیر ہو جاتی ہے اور دن خاصا نکل آتا ہے، یہ مجبوری کی صورت ہے بہرحال کوشش ہونا چاہئے کہ حتی الوسع تاخیر نہ ہو، روانہ ہونے سے قبل اچھا یہ ہے کہ مزدلفہ ہی سے جمرات کو مارنے کے لئے کنکریاں لے لی جائیں، منیٰ پہونچنے پر اب حاجی کا قیام کم از کم تین روز تک یہیں رہے گا، صرف طواف کے لئے ایک بار مکہ جانا ہوگا۔ منیٰ میں قیام کے یہ دن "ایام معلومات" کہلاتے ہیں ان میں حاجی کو روزانہ جمرات پر

کنکریاں مارنا ہوتی ہیں اور پہلے ہی روز قربانی کے بعد بال بنوا کر احرام کھول دینا پھر مکہ جاکر فرض طواف جو کہ طواف زیارت کہلاتا ہے ادا کرنا ہوتا ہے، دسویں تاریخ کو پہلے دن اگر نہ کرسکے تو گیارہویں بارہویں تک بھی گنجائش ہے۔

## دسویں تاریخ کے کام :-

منیٰ میں پہونچکر پہلا کام یہ کیجئے کہ جمرۂ عقبہ (کنکری مارنے کی آخری جگہ) جس کو عوام بڑا شیطان کہتے ہیں سات کنکریاں ماریئے اس کے بعد قربانی کرکے بال منڈوا لیجئے یا کتروا لیجئے۔ اب آپ احرام سے باہر ہوگئے۔

۱۔ جمرہ عقبہ کو پہلی کنکری مارنے کے ساتھ لبیک کہنا موقوف ہوجائے گا۔ اس کے بعد لبیک نہ کہے۔ کنکری مارتے وقت یہ دعا پڑھیئے۔

بِسْمِ اللّٰهِ اَللّٰهُ اَکْبَرُ رَغْمًا لِّلشَّیْطَانِ وَرِضًی لِّلرَّحْمٰنِ. اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ حَجًّا مَّبْرُوْرًا وَّذَنْبًا مَّغْفُوْرًا وَّسَعْیًا مَّشْکُوْرًا۔ یہ یاد نہ ہو تو کوئی دوسرا ہی ذکر کیجئے۔

۲۔ قربانی ہو تو قربانی کے بعد اپنے بال بنوانا ہوگا۔ بال خود اپنے ہاتھ سے بھی بنا سکتے ہیں۔

۳۔ اگر کسی کا حج افراد ہے تو اس پر قربانی واجب نہیں ہے، جس کو قربانی کرنی ہے وہ قربانی کے بعد بال بنوائے گا، اور پھر اس کا احرام کھلے گا۔ قربانی نہ ہو تو رمی کے بعد ہی بال بنوائے جاسکتے ہیں۔

۴۔ دسویں تاریخ کو اگر بآسانی ممکن ہو تو منیٰ سے ایسے وقت چلے کہ طواف زیارت اور سعی سے فارغ ہوکر مسجد حرام میں باجماعت نماز ظہر پڑھے تو بہتر ہے۔ بعض حضرات نے اسی کو مسنون لکھا ہے۔ اور بعض نے واپس آکر منیٰ میں ظہر پڑھنے کو مسنون بتایا ہے، لیکن آج کل مزدلفہ سے منیٰ آنے میں اتنی دیر ہوجاتی ہے کہ رمی اور ذبح پھر حلق سے فارغ ہوتے ہوتے موقع ہاتھ سے جاتا رہتا ہے اس لئے جب موقع ملے اسی وقت طواف زیارت کے لئے مکہ آنا چاہیئے۔ مگر مکہ سے لوٹ کر منیٰ ہی میں رات گذارنی چاہیئے۔

۵۔ اس طواف اور سعی کا بھی وہی طریقہ ہے جو عمرہ کے طواف میں بتایا گیا ہے لیکن چونکہ اس میں احرام کی حالت نہ ہوگی۔ اس لئے اس میں اضطباع نہیں ہے اور نہ اس سعی کے بعد سر منڈوانا یا بال کتروانا ہے۔

## منیٰ میں تین روز

۱۔ دسویں تاریخ کو کنکری مارنے کا وقت صبح صادق سے گیارہویں کی صبح صادق تک ہے اگر گیارہویں کو صبح صادق ہوگئی اور دسویں کی کنکری نہیں ماری تو دم واجب ہے یعنی اس کے تاوان میں قربانی کرنا ہوگی۔ اس دن کا مسنون وقت سورج نکلنے کے بعد سے زوال تک ہے اور زوال سے غروب تک مباح ہے، اور غروب کے بعد صبح صادق تک مکروہ ہے۔

۲۔ دسویں کو صرف آخری جمرہ پر کنکری مارنا ہے۔

۳۔ گیارہویں کو تینوں جمروں پر کنکری مارنا واجب ہے۔ پہلے جمرۂ اولیٰ پر جو مسجد خیف کے قریب ہے، پھر وسطیٰ پر اس کے بعد جمرۂ عقبہ پر جو آخری میں ہے۔

۴۔ گیارہویں کو زوال کے بعد ظہر کی نماز پڑھ کر تینوں جمرات پر سات سات کنکریاں مارنا ہے، بارہویں کو بھی ایسا ہی کرنا ہے۔

۵۔ گیارہویں اور بارہویں کو رمی کا وقت زوال سے شروع ہوتا ہے اس سے پہلے رمی جائز نہیں ہے۔

۶۔ اگر تیرہویں کو بھی ٹھہر کر رمی کرکے واپس آنا ہے تو بہت اچھا ہے، تیرہویں کو صبح صادق سے غروب تک وقت رہتا ہے مگر زوال کے بعد مسنون ہے۔ اس سے پہلے مکروہ وقت ہے۔

۷۔ اگر تیرہویں کو رکنا نہ ہو تو بارہویں کو غروب سے پہلے منیٰ سے نکل جانا چاہیئے۔

۸۔ ہجوم کے خوف سے عورت کی طرف سے دوسرے کا رمی کرنا جائز نہیں ہے۔ اگر اس سبب سے عورت نے رمی نہیں کی تو فدیہ واجب ہے[1]

۹۔ عورت دسویں کو سورج نکلنے سے پہلے اور گیارہویں بارہویں کو سورج غروب ہونے کے بعد کنکری مارے تو مکروہ نہیں ہے، بلکہ عورت کو رات میں رمی کرنا افضل ہے۔

۱۰۔ بارہویں یا تیرہویں کو منیٰ سے مکہ آتے ہوئے مُحَصَّبْ (جس کو آج کل معابدہ کہتے ہیں اور وہ شہر کا ایک محلہ ہے) میں تھوڑی دیر اتر کر خواہ سواری روک کر ٹھہرنا اور دعا کرنا چاہیئے۔ اگر نہ کرسکے تو گناہ نہیں مکہ مکرمہ لوٹنے پر حج کے ضروری اعمال پورے ہوگئے۔ اب صرف ایک طواف، طواف وداع باقی رہ گیا ہے۔ جو وطن واپسی پر کرنا ہوگا۔

## مکہ مکرمہ واپسی

منیٰ سے واپسی کے بعد جتنے دن مکہ معظمہ میں قیام ہو اس کو غنیمت سمجھنا چاہیئے اور جتنا ہوسکے طواف، عمرے، نماز، روزے، صدقات اور نیک کام کرنا چاہیئے۔ اپنے والدین واقارب کی طرف سے بھی کرے، معلوم نہیں پھر یہ موقع نصیب ہو نہ ہو۔

## حج سے واپسی

حج کے بعد جب مکہ سے وطن واپس ہونے کا

[1] غنیۃ المناسک ص۱۷۱

ارادہ ہو تو طواف وداع واجب ہے، اس طواف میں رمل نہیں ہے۔ نہ اس کے بعد سعی۔ حاجی کو چاہئیے طواف کے بعد دوگانہ طواف پڑھ کر قبلہ رُخ کھڑے ہو کر خوب پیٹ بھر کر کئی سانس میں آب زمزم پیئے ہر سانس میں بیت اللہ کی طرف دیکھے۔ پھر ملتزم کے پاس جا کر جس طرح پہلے طواف کے بعد دیوار کعبہ سے لپٹا تھا اسی طرح لپٹے اور خوب روئے۔ گڑگڑائے اور بیت اللہ کی جدائی پر افسوس کرے پھر حجر اسود کو بوسہ دے اور الٹا [illegible] مسجد سے نکلے اور دروازہ پر کھڑا ہو کر دعا کرے کہ اللہ تعالیٰ اس [illegible] نصیب فرمائے [illegible] کرتے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ حَمْدًا كَثِيرًا طَيِّبًا مُبَارَكًا فِيهِ اَللّٰهُمَّ ارْزُقْنِي الْعَوْدَ بَعْدَ الْعَوْدِ الْمَرَّةَ بَعْدَ الْمَرَّةِ اِلٰى بَيْتِكَ الْحَرَامِ وَاجْعَلْنِي مِنَ الْمَقْبُولِينَ عِنْدَكَ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ. اَللّٰهُمَّ لَا تَجْعَلْهُ اٰخِرَ الْعَهْدِ مِنْ بَيْتِكَ الْحَرَامِ وَاِنْ جَعَلْتَهُ اٰخِرَ الْعَهْدِ فَعَوِّضْنِي عَنْهُ الْجَنَّةَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِينَ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِهِ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهِ وَصَحْبِهِ اَجْمَعِينَ۔

حائضہ عورت طواف وداع نہ کرے صرف دروازہ پر کھڑی ہو کر دعا پڑھ لے۔

## زیارت مدینہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے دربار کی حاضری بڑی سعادت ہے، حضورؐ کا ارشاد ہے "جس نے میری قبر کی زیارت کی اس کی شفاعت مجھ پر واجب ہو گئی" اور فرمایا "جس نے حج کیا اور میری زیارت نہ کی اس نے میرے ساتھ مغایرت برتی" حضورؐ کی زیارت افضل مستحبات میں سے ہے، جس شخص پر حج فرض ہو اس کے لئے حج سے پہلے زیارت کرنا جائز ہے بشرطیکہ حج فوت ہونے کا ڈر نہ ہو مگر بہتر اس کے لئے پہلے حج کرنا ہے، اور حج نفل کرنے والے کو اختیار ہے کہ وہ چاہے پہلے حج کرے یا زیارت۔

## درود شریف اور نماز

جب مدینہ منورہ کے لئے روانہ ہو تو راستہ میں درود شریف کثرت سے پڑھے، بلکہ فرائض و ضروریات سے جو وقت بچے سب اس میں صرف کرے اور خوب ذوق و شوق پیدا کرے اور اظہار محبت میں کوئی دقیقہ باقی نہ رکھے۔ اگر خود یہ حالات پیدا نہ ہوں تو بہ تکلف پیدا کرے۔ راستہ میں جو مساجد مخصوصہ حضور صلے اللہ علیہ وسلم یا صحابہ کی طرف منسوب ہیں۔ جیسے (مسجد ذی الحلیفہ) ان میں نماز پڑھے۔ محض تماشہ اور سیر و تفریح کی نیت سے مساجد میں نہ جائے۔

حضرت عبداللہ ابن مسعود رضی اللہ عنہ رسول اکرم صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ "علامات قیامت میں سے یہ بھی ہے کہ آدمی مسجد کے طول و عرض میں گزرے اور اس میں نماز نہ پڑھے" اس لئے جب کسی مسجد کی زیارت کرے تو دُو رکعت تحیۃ المسجد پڑھے بشرطیکہ وقت مکروہ نہ ہو، جو متبرک کنوئیں راستہ میں ہیں ان کا پانی تبرکاً پینا چاہئیے جیسے (وادی عقیق میں بیر عروہ)

جتنا جتنا مدینہ منورہ قریب ہوتا جائے اتنا اتنا ذوق شوق بڑھنا چاہئیے اور شیفتگی و بے تابی میں اضافہ ہونا چاہئیے اور درود و سلام کی کثرت ہونی چاہئیے۔

## شہر کے سامنے

ذوالحلیفہ (ابیار علی) سے روانگی کے بعد جب مدینہ منورہ کے آثار اور اس کے درخت نظر آنے لگیں تو سعادت دارین کی دعا مانگئے اور درود وسلام پڑھئے اور بہتر یہ ہے کہ اگر رفقاء سے اختلاف اور نظام سفر میں خلل وغیرہ کا اندیشہ نہ ہو تو سواری سے اتر جائیے ہو سکے تو ننگے پاؤں روتے ہوئے چلئے اور جس قدر ادب و تعظیم ممکن ہو بجالائیے۔

احتیاط کا تقاضہ ہے کہ ذوالحلیفہ ہی سے غسل کر کے داخلۂ مدینہ کے لئے تیار ہو جائیے۔ ورنہ شہر میں داخل ہونے سے پہلے اگر ہو سکے غسل کیجئے اور اگر داخل ہونے سے پہلے نہ ہو سکے تو داخل ہونے کے بعد غسل کیجئے، غسل نہ ہو سکے تو وضو کیجئے مگر غسل افضل ہے، پھر پاک و صاف کپڑے پہنئے (نئے کپڑے افضل ہیں) اور خوشبو لگائیے۔

## باب العنبریہ

اگر مدینہ منورہ ہوائی جہاز سے حاضر ہونے کی سعادت ملی ہے تو ہوائی اڈہ سے روانہ ہو کر شہر میں اُحد پہاڑ کے مشرقی سمت سے داخلہ ہوگا اور اگر موٹر کے ذریعہ حاضری ہوئی ہے تو شہر کا پہلا محلہ باب العنبریہ ملے گا یہ محلہ مدینہ منورہ شہر کا جنوب مغربی محلہ ہے، یہ شہر کا ایک پُر فضا حصہ ہے اس حصۂ شہر کو النقا اور حاجر کے ناموں سے موسوم کیا گیا ہے باب العنبریہ ہی پر وہ ریلوے اسٹیشن ہے، جہاں سے ترکی عہد میں شام کے لئے ریل روانہ ہوئی تھی۔

جب باب العنبریہ سے شہر میں داخل ہونے لگئے تو یہ دعا پڑھئے۔

بسم اللہ ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ رب ادخلنی مدخل صدق و اخرجنی مخرج صدق وارزقنی من زیارۃ رسولك ما رزقت اولیاءك واھل طاعتك وانقذنی من النار واغفرلی وارحمنی یا خیر مسئول۔"

شہر میں پہونچنے کے بعد سیدھے مسجد نبوی

میں حاضر ہوئیے بشرطیکہ بیوی، بچے یا سامان کے باب میں کسی قسم کا خطرہ نہ ہو۔ اگر کوئی خطرہ ہو تو اس کا بندوبست کرکے مسجد میں بلاتاخیر حاضر ہوئیے۔

## داخلۂ مسجد

افضل یہ ہے کہ پہلے زائر باب السّلام یا باب جبریل سے داخل ہو۔ داخلے کے وقت پہلے داہنا پیر مسجد میں رکھے اور بسم اللّٰہ والصّلوٰۃ والسلام علیٰ رسول اللّٰہِ رب اغفر لی ذنوبی وافتح لی ابواب رحمتك پڑھے اس کے بعد حجرۂ شریفہ (جس میں مزار انور ہے) کے پیچھے سے "روضۃ من ریاض الجنۃ" (جنت کی کیاری) میں تواضع ومسکنت کے ساتھ اس طرح آئے کہ معلوم ہو اس پر اس مقام کی ہیبت طاری ہے اور اس جگہ حق تعالیٰ کے حق کی ادائیگی کے لئے دو رکعت تحیۃ المسجد پڑھے پہلی میں "قُلْ یٰاَیُّهَا الْکٰفِرُوْنَ" دوسری میں "قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ" پڑھنا بہتر ہے۔

افضل یہ ہے کہ تحیۃ المسجد مسجد نبوی میں پڑھے۔ مصلائے نبوی محراب کے پاس منبر نبوی کی طرف ذرا ہٹ کر ہے۔

مصلائے نبوی میں نماز پڑھنے کے لئے کسی کو دھکا دینا جائز نہیں ہے وہاں موقع نہ ہو تو پھر روضہ میں جہاں جگہ ملے پڑھے اور سلام پھیر کر خدا کی حمد ثنا بجالائے، شکر ادا کرے اور زیارت کے قبول ہونے کی دعا مانگے۔

اگر فرض نماز کی جماعت ہو رہی ہو یا نماز کے قضا ہو جانے کا اندیشہ ہو تو پہلے فرض نماز پڑھے تحیۃ المسجد بھی اس سے ادا ہو جاتی ہے۔

## زیارت وسلام

نماز تحیۃ المسجد سے فارغ ہو کر نہایت ادب کے ساتھ مزار انور کے پاس آئے اور دل سے تمام دنیاوی خیالات کو دور کرکے سرہانے کے قریب جو ستون ہے اس سے چار ہاتھ کے فاصلہ پر کھڑا ہو جائے اور قبلہ کی طرف پشت کرکے ذرا بائیں طرف مائل ہو جائے تاکہ روئے انور کا سامنا حاصل ہو، اِدھر اُدھر نہ دیکھے نظر نیچی رکھے اور کوئی حرکت خلاف ادب نہ کرے کہ اس قسم کی باتیں خلاف ادب واحترام اور ناجائز ہیں اور سجدہ کرنا شرک ہے۔ اور خیال رہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم لحد شریف میں قبلہ کی طرف منھ کئے ہوئے آرام فرما ہیں۔

عظمت وجلال کا لحاظ کرتے ہوئے متوسط آواز سے سلام پڑھے، زیادہ زور سے نہ چیخے اور بالکل آہستہ بھی نہ پڑھے۔

سلام اس طرح پڑھے۔ "السّلام علیك یا رسول اللّٰه، السّلام علیك یا حبیب اللّٰه، السّلام علیك یا خیر خلق اللّٰه، السّلام علیك یا خیرة اللّٰه من جمیع خلق اللّٰه، السّلام علیك یا نبی اللّٰه، السّلام علیك ایّها النبی ورحمة اللّٰه وبرکاته یا رسول اللّٰه انّی اشهد ان لا اله الا اللّٰه وحده لا شریك له واشهد انك رسول اللّٰه قد بلّغت رسالة وادّیت الامانة ونصحت الامة نجزاك اللّٰه عنها وعنا خیرا وجزاك اللّٰه الفضیلة والدرجة الرفیعة وبعثه اللّٰهم المقام المحمود الذی وعدته انّك لا تخلف المیعاد، وانزله المنزل المقرب عندك، انّك سبحانك ذو الفضل العظیم"۔

اس کے بعد آپ کے وسیلہ سے دعا کرے اور شفاعت کی درخواست ان الفاظ میں کرے۔ "یا رسول اللّٰه اسألك الشفاعة واتضرع الی اللّٰه ان اموات مسلما علی ملتك وسنتك"

سلام کے الفاظ میں جس قدر چاہے زیادتی کرسکتا ہے، مگر سلف کا معمول اختصار تھا اور اختصار ہی کو مستحسن سمجھتے تھے۔ اور سلام میں کوئی لفظ ایسا نہ کہے جس سے ناز اور دعویٰ قرب مترشح ہو کہ یہ بھی سوءِ ادب ہے،

اور اگر کسی کو یہ الفاظ پورے یاد نہ ہوں یا زیادہ وقت نہ ہو تو جتنا یاد ہو، یا کہہ سکتا ہو کہہ لے۔ کم سے کم مقدار "السّلام علیك یا رسول اللّٰه" ہے۔

اگر کسی شخص نے آپ سے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں سلام عرض کرنے کے لئے کہا ہو تو اس کا سلام بھی اپنے سلام کے بعد اس طرح عرض کیجئے "السّلام علیك یا رسول اللّٰه من فلاں ابن فلاں یستشفع بك الی ربّك" فلاں ابن فلاں کی جگہ اس شخص کا نام وولدیت لیجئے۔

اور بہت سے لوگوں نے اگر سلام عرض کرنے کو کہا ہے اور نام یاد نہیں ہیں تو سب کی طرف سے اس طرح سلام عرض کیجئے "السّلام علیك یا رسول اللّٰه من جمیع من اوصانی بالسلام علیك"۔

سلام پڑھنے کے بعد ایک ہاتھ داہنی طرف کو ہٹ کر حضرت ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کے چہرۂ مبارک کے سامنے کھڑے ہو کر اس طرح سلام پڑھیئے۔ "السّلام علیك یا خلیفة رسول اللّٰه وثانیه فی الغار ورفیقه فی الاسفار وامینه علی الاسرار ابا بکر الصدیق جزاك اللّٰه من امة محمد خیرا"۔

پھر ایک ہاتھ داہنی طرف کو ہٹ کر حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے چہرہ کے مقابل ہو کر ان الفاظ میں پڑھیئے۔ "السّلام علیك یا امیر المومنین عمر الفاروق الذی اعز اللّٰه به الاسلام

امام المسلمین مرضیاً حیاً و میتاً جزاک اللّٰہ من امۃ محمد خیرا۔"

ان دونوں حضرات پر سلام کے الفاظ میں کمی زیادتی کا اختیار ہے۔ اور کسی نے سلام پہونچانے کی فرمائش کی ہو تو اس کا بھی سلام پہنچا دیجئے اور بعض علماء نے کہا ہے کہ حضرت عمر رضی اللّٰہ عنہ پر سلام پڑھنے کے بعد نصف ہاتھ کے قریب بائیں جانب ہٹ کر حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللّٰہ عنہما کے درمیان کھڑے ہوکر پھر اس طرح سلام پڑھنا چاہیئے "السلام علیکما یا صاحبی رسول اللّٰہ و وزیریہ جزاکما اللّٰہ احسن الجزاء جئنا کما نتوسل بکما الی رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم یشفع لنا ویدعولنا ربنا ان یحیینا علی ملتہ و سنتہ و یحشرنا فی زمرتہ وجمیع المسلمین۔ آمین۔"

پھر اس کے بعد دوبارہ حضور پُر نور صلی اللّٰہ علیہ وسلم کے سامنے کھڑے ہوکر حق تعالیٰ کی حمد و ثنا بیان کیجئے، اور درود شریف پڑھیئے اور ہاتھ اٹھا کر اپنے لئے اور اپنے والدین، مشائخ، احباب اقارب اور سب مسلمانوں کے لئے دعا کیجئے۔ اور بہتر یہ ہے کہ سلام کے بعد یہ کہا جائے: "یا رسول اللّٰہ قد قال اللّٰہ سبحانہ وتعالیٰ وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَّلَمُوْٓا اَنْفُسَهُمْ جَآءُوْكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا لجئناک ظالمین لانفسنا مستغفرین من ذنوبنا فاشفع لنا الی ربنا واسئلہ ان یمیتنا علی سنتک وان یحشرنا فی زمرتک" اس کے بعد اپنے لئے اور سب کے لئے دعا مانگئے۔

## مسجد شریف کے اندر

زیارت کے بعد دعا سے فارغ ہوکر اسطوانہ ابی لبابہ کے پاس آکر دو رکعت نفل پڑھ کر دعا مانگنا چاہیئے بشرطیکہ وقت مکروہ نہ ہو اور روضۂ مبارک میں نماز درود، دعا جس قدر ہوسکے کرنا چاہیئے۔ اس کے بعد منبر کے پاس آکر دعا و استغفار کرنا اور درود پڑھنا چاہیئے پھر ستون حنانہ اور باقی ستونوں کے پاس دعاء و استغفار کرنا مناسب ہے، یہ سب ستون روضۂ جنت کے اندر واقع ہیں جن کی فضیلت کا ذکر گزر چکا ہے۔ اور ایام قیام مدینہ کو غنیمت سمجھ کر اکثر وقت مسجد نبوی میں بہ نیت اعتکاف گزارنا اور موقع غنیمت سمجھتے ہوئے مصلّئے نبوی، ستون عائشہؓ ستون ابی لبابہؓ اور ستون سریر وغیرہ کے پاس نفل پڑھنے کو غنیمت سمجھنا چاہیئے۔ مگر اس کے لئے کوئی ناروا حرکت یا بے ادبی نہ کرنا چاہیئے۔ ستونوں کے پاس جگہ نہ ملے تو روضہ میں جہاں جگہ ملے وہاں نفل پڑھنا چاہیئے۔ پنجگانہ نماز جماعت سے مسجد نبویؐ میں اور تکبیر اولیٰ اور پہلی صف کا اہتمام بہت ضروری ہے۔ مسجد نبویؐ میں ایک نماز کا ثواب بخاری و مسلم کی روایت کے مطابق ایک ہزار نماز سے زیادہ ہے۔

امام احمدؒ نے حضرت انسؓ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ "جو شخص میری مسجد میں چالیس نمازیں ادا کرے اور کوئی نماز اس کی فوت نہ ہو تو اس کے لئے دوزخ سے برائت لکھی جائے گی۔ اور عذاب و نفاق سے برارت لکھی جائے گی۔ اور اگر ممکن ہو تو مسجد نبوی میں مستقل طور سے اعتکاف بھی کیجئے اور قرآن شریف ختم کیجئے اور صدقہ و خیرات حسب حیثیت، مساکین و مجاورین و باشندگان مدینہ کا خاص طور سے خیال رکھیئے۔ ان سے محبت سے پیش آیئے۔ اگر ان کی طرف سے کوئی زیادتی بھی ہو تو تحمل اور شریفانہ برتاؤ کیجئے۔ خرید و فروخت میں بھی ان کی امداد کی نیت رکھیئے، تاکہ ثواب ملے۔

# حضرت مولانا سیّد ابوالحسن علی حسنی ندوی کی رحلت

مولانا شاہ ابرار الحق صاحب (ہردوئی)

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ کے انتقال پر محی السنۃ حضرت مولانا ابرار الحق صاحب دامت برکاتہم نے ۳۱؍دسمبر ۱۹۹۹ء کو تمام اہل تعلق کے لئے تسکین بخش تقریر فرمائی جو ہدیۂ ناظرین ہے تاکہ اس سے سکون قلب حاصل ہو اور شوق عمل کا جذبہ پیدا ہو۔ (ادارہ)

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم
ُوذُ باللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ
ِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اسْتَعِیْنُوْا بِالصَّبْرِ
لصَّلٰوۃِ اِنَّ اللّٰہَ مَعَ الصّٰبِرِیْنَ وَقَالَ
َالٰی لَئِنْ شَکَرْتُمْ لَاَزِیْدَنَّکُمْ وَلَئِنْ
َفَرْتُمْ اِنَّ عَذَابِیْ لَشَدِیْدٌ۔

یہ قرآن پاک کی دو آیتیں ہیں اور حدیث اک کا بھی مضمون ہے کہ مومن ہر حال میں کامیاب ہے کیونکہ ہر انسان کو دو حالتیں پیش آتی ہیں یا تو طبیعت کے موافق حالت پیش آئے گی یا طبیعت کے خلاف ایک شخص صبح ہی گھر سے نکلا اور چار پانچ باتیں اس کے ذہن میں ہیں اب یا تو اس طرح ہوگا جس طرح وہ چاہتا تھا یا نہیں۔ اگر اسی طرح ہو جائے جس طرح وہ چاہتا تھا۔ تو حدیث پاک کا مضمون ہے کہ مومن اللہ تعالیٰ کی حمد کرتا ہے اور اس کا شکر کرتا ہے۔ اور جیسا چاہتا تھا اگر ویسا نہیں ہوا کچھ باتیں تو طبیعت کے موافق ہوئیں اور کچھ خلاف تو بھی مومن اللہ تعالیٰ کی حمد کرتا ہے۔

## قدم مجذوب کے رکتے نہیں بڑھتے ہی جاتے ہیں

البتہ دونوں کی حمد کے کلمات الگ الگ ہیں جب طبیعت کے موافق معاملہ پیش آئے تو اس موقع پر حمد اس طرح کرتا ہے۔

الحمد للّٰہ الذی بنعمتہ تتم الصالحات

ترجمہ:۔ شکر ہے اللہ کا جس کے فضل سے اچھے کاموں کی تکمیل ہوتی ہے۔

اور جب طبیعت کے خلاف معاملہ پیش آئے تو اس طرح حمد کرتا ہے۔

الحمد للّٰہ علیٰ کل حال

ترجمہ: شکر ہے اللہ کا ہر حال میں۔

بہر حال دونوں حالتوں میں اللہ تعالیٰ کی حمد ہے اور ہر حال میں مومن کامیاب ہے اسی کو حضرت خواجہ عزیز الحسن صاحب مجذوب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنے الفاظ میں کہا ہے ؎

کبھی نظر میں جمال تیرا کبھی نظر میں جلال تیرا
بس اب ہے دل اور خیال تیرا کسی کا اس میں گزر نہیں

اور اسی کے ذیل میں یہ شعر بھی ہے ؎

قدم مجذوب کے رکتے نہیں بڑھتے ہی جاتے ہیں
اور رفیق ایک، ایک جدا منزل بمنزل ہوتا جاتا ہے

طبیعت کے موافق حالات پیش آئے شکر کیا آگے بڑھ گئے۔ طبیعت کے مخالف حالات پیش آئے صبر کیا آگے بڑھ گئے ؎

قدم مجذوب کے رکتے نہیں بڑھتے ہی جاتے ہیں
اور رفیق ایک، ایک جدا منزل بمنزل ہوتا جاتا ہے

کوئی ساتھی تو بے صبری سے گرتا ہے اور کوئی ناشکری سے۔ طبیعت کے مخالف واقعہ پیش آنے پر تکلیف ہوتی ہے صدمہ ہوتا ہے۔ بہت سی باتیں پیش آتی ہیں

## صدمہ کے اسباب:

جب طبیعت کے مخالف واقعہ پیش آئے تو یہ سوچو ان للّٰہ ما اخذ جو کچھ اللہ تعالیٰ نے ہم سے لیا وہ اسی کا تھا۔ کوئی چیز ہمارے پاس تھی چلی گئی کوئی جانور ہمارا تھا اس کی موت ہو گئی، کوئی سامان تھا چوری ہو گیا۔ کوئی ہمارے عزیز و دوست تھے ان کی رحلت ہو گئی۔ یہ صورتیں عام طور سے طبیعت کے مخالف پیش آنے کی ہوتی ہیں۔ ان پر صدمہ اس وجہ سے ہوتا ہے کہ ان سے ہمارا تعلق تھا۔ ہماری چیز چلی گئی، ہمیں دوسروں کے یہاں چوریوں کی اطلاعات ملتی ہیں، کسی کی سائیکل، کسی کا موٹر، کسی کا اور کچھ گیا۔ ان پر کوئی صدمہ نہیں ہوتا ایسے ہی کسی کی رحلت کی اطلاع ملتی ہے اس پر صدمہ نہیں ہوتا۔ کیوں؟ صرف اس لئے کہ اس سے ہمارا تعلق نہیں تھا۔ دوسرے صدمہ اس لئے بھی ہوتا ہے کہ ہمیشہ کے لئے ہماری چیز گئی اس لئے فرمایا گیا کہ سوچا کرو جو چیز گئی تم تو اس کے مالک نہیں تھے، مثلاً تم سفر حج کو جاتے وقت اپنی کار اپنی کوٹھی کسی کے حوالہ کر گئے تھے۔ اب دو مہینہ بعد آنے کا وقت قریب ہوا تم نے کہلا بھیجا فلاں تاریخ تک ہم آنے والے ہیں خالی کر دو۔ وہ نفع اٹھا رہا تھا۔ آرام مل رہا تھا۔ اس سے اس کو تکلیف تو ہوگی مگر ہنسی خوشی خالی کرنے کو تیار ہو جائیگا کہ دو مہینہ ہی آرام اٹھانے کا موقع دیا گیا تھا۔

## تخفیفِ غم کا طریقہ

اسی لئے میرے عزیزو اور دوستو! جب کبھی کوئی ایسی بات پیش آئے تو اس کا طریقہ بتلایا گیا یہ سوچو تم اس کے مالک تو ہو نہیں، تمہارے پاس امانت ہے، عاریتاً چیز دی گئی ہے مالک کو حق ہے جب چاہے اپنی چیز کو لے لے۔ اللہ تعالیٰ کی دوسری نعمتیں جو ہم کو ملی ہوئی ہیں ان کو کبھی سوچا کرو اور ان پر بھی نظر رکھو اس سے غم اور صدمہ میں کمی ہو جائے گی جیسے شفیق والدین بچہ کا آپریشن کراتے ہیں، بچہ کو تکلیف ہوتی ہے تو اس کو تسلی دیتے ہیں سمجھاتے ہیں فکر نہ کر انشاء اللہ جلدی طبیعت ٹھیک ہو جائے گی ہم لوگ تو موجود ہیں۔ ایسے موقع پر اسی لئے یہ حدیث پاک کا مضمون سنایا جاتا ہے

ایک خبر ملی ہے جو ہم سب کے لئے قابل افسوس ہے ان سے دنیا واقف ہے لوگوں کو ان سے محبت عقیدت کا تعلق ہے حضرت مولانا ابوالحسن علی نور اللہ مرقدہ کے متعلق یہ اطلاع ملی ہے کہ وہ دو تین دن قبل لکھنؤ سے تکیہ تشریف لے گئے تھے، وہاں پر آج جمعہ سے قبل جبکہ لوگ مسجد جانے کی تیاری کر رہے تھے ادھر ان کی رحلت ہو گئی، (اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن)

ظاہر ہے کہ یہ ہم سب کے لئے صدمہ کا باعث ہے مگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا جو صدمہ صحابہ کرام نے اٹھایا تھا اس کے برابر تو کوئی غم نہیں ہو سکتا تھا انھوں نے فرمایا اِنَّ لِلّٰہِ اللہ کی چیز تھی امانت تھی اس نے لے لی باقی جو نعمتیں ملی ہوئی ہیں وہ بھی اللہ تعالیٰ کی دی ہوئی ہیں۔

## راضی برضا رہیے:

اگر کوئی یہ کہے کہ فلاں کی رحلت ہو جاتی اور فلاں رہتا تو فرمایا نہیں ہر ایک کے لئے ہم نے وقت مقرر کر دیا ہے لہٰذا تم اپنے لئے خیر سمجھو کیونکہ اللہ تعالیٰ حاکم بھی ہیں اور حکیم بھی اور حکیم کے ہر کام میں حکمت اور مصلحت ہوتی ہے مجذوب صاحب نے اسی کا ترجمہ کیا ہے ؎

مالک ہے جو چاہے کرے تصرف
کیا وجہ کسی بھی فکر کی ہے
بیٹھا ہوں مطمئن کہ یارب
حاکم بھی ہے تو حکیم بھی ہے

اور یہ بھی اطلاع ملی ہے کہ عشاء کی نماز کے بعد نماز جنازہ وہیں تکیہ میں ہوگی جہاں مولانا کا قیام ہوتا تھا۔

میرے عزیزو دوستو! آخر میں ایک بات اور عرض کروں ہمارے اندر دو دینی بیماریاں پیدا ہو گئی ہیں۔ ایک تدفین میں تاخیر کرنا۔ سنت طریقہ جو ہماری دینی کتابوں میں لکھا ہے یہ ہے کہ اگر کسی کا صبح فجر کے وقت انتقال ہوا اور جمعہ مان لیں ایک بجے ہوتا ہے۔ اور قبرستان ایسی جگہ ہے کہ دفن کرکے ساڑھے بارہ بجے تک آجائیں گے جمعہ نہیں چھوٹے گا تو تدفین کے لئے جمعہ کا انتظار کرنا جائز نہیں فلو جهز الميت صبيحة يوم الجمعة يكره تاخير الصلوٰة عليه ليصلي عليه الجمع العظيم بعد صلوٰة الجمعة (طحاوی ص ٣٣٢)

دوسری چیز یہ ہے کہ جس بستی اور جس شہر میں انتقال ہو وہیں دفن کرنا چاہیے۔ ویستحب الدفن في محل مات به (مراقی مع طحطاوی ص ٣٣٧)

اصل حکم سنت کا طریقہ ہے کسی کا عمل حجت نہیں جن اکابر کی نقل میت ہوئی بعد کے لوگوں نے کیا، وہ تو زندگی بھر سنت کی تعلیم و تلقین کرتے رہے حضرت مولانا یوسف صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی لاہور میں رحلت ہوئی انھوں نے وصیت و تاکید کی تھی کہ دیکھو مجھے یہیں دفن کرنا۔ لیکن جو کچھ ہوا بعد کے لوگوں نے کیا اپنے بڑوں کا عمل دیکھو بس یہ باتیں بتلا دی گئیں، کچھ پڑھ کر، تلاوت کرکے ثواب پہونچائیں اور پسماندگان کے لئے صبر جمیل کی دعا کریں اصل چیز یہی ہے (بقیہ ص ...)

## بزمِ سخن اداس ہے شمع بھی ہے خموش

● محمد مرتضیٰ راغب استاذ معہد دار العلوم ندوۃ العلماء

دل کا وفاتِ شیخ سے عالم بدل گیا ÷ سن کر خبرِ وصال کی ہر دل دہل گیا
نارِ فتن سے جل گیا ہوتا جہاں مگر ÷ ان کے ہی حسنِ کار سے عالم سنبھل گیا
باطل کا آج مدِ مقابل کہاں رہا ÷ جو تھا نڈر دلیر وہ مردِ بطل گیا
وہ حاملِ کلیدِ مقدس نہیں رہا ÷ عزت کا تاج ہند کے بھی سر سے ڈھل گیا
بزمِ سخن اداس ہے شمع بھی ہے خموش ÷ غم سے بھر آئی آنکھ سے آنسو نکل گیا
کتنے تھے عالی ظرف جنابِ علی میاں ÷ افسوس ہاتھ سے ہی وہ موتی نکل گیا
پڑھتے ہوئے کتابِ مقدس چلا گیا ÷ افسوس آج پیکرِ حسنِ عمل گیا
پوچھو نہ حال فرطِ لقا کی جناب میں ÷ جھوم اٹھا جبکہ پاس میں پہلے بہل گیا
لائیں کہاں سے آج ہم وہ مردِ باکمال ÷ علم و عمل کا جود کا اونچا جبل گیا
لکھتے رہیں گے لوگ مقالات و مرثیے ÷ ہم سب سے تجھ کو چھین کے وقتِ اجل گیا

راغب لکھے بھی کیا ترے بارے میں بوالحسن
شمع بغیر جیسے دلِ پروانہ جل گیا

# جس کی وفات پر سارا عالم گریاں ہے

از : ——— مولانا محمد برہان الدین سنبھلی

کسی عارف نے، کامل انسانی زندگی کی ابتداء وانتہا کی تصویر کشی کرتے ہوئے کیا خوب کہا ہے:

یاد داری کہ وقت زادن تو
ہمہ خنداں بُدند تو گریاں
آں چناں زی کہ وقت مردن تو
ہمہ گریاں شوند تو خنداں

"ہر بچہ کی پیدائش کے وقت اس کے تمام متعلقین اہل تعلق خوش وخرم، شاداں وفرحاں ہوتے ہیں مگر بچہ روتا ہے۔ (اے مخاطب!) تو اس طرح زندگی گزار کہ تیری موت پر تمام لوگ رو رہے ہوں اور تو خود شاداں ہو"

واقعہ یہ ہے کہ حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی ؒ (جنھیں مدظلہ العالی جیسے کلمات سے یاد کرنے کے بجائے آج ان کے ساتھ "رحمۃ اللہ علیہ" اور "قدس سرہ" کے لاحقے استعمال کرنا پڑ رہے ہیں) کی پوری زندگی اس عارف کی نصیحت پر عمل کرتے ہوئے گزری۔ چنانچہ ان کی وفات پر عرب و عجم، غریب وامیر، شہری ودیہاتی، عالم وجاہل۔ بزرگ وجوان۔ بلکہ باشعور بچے تک۔ گریاں بلکہ ماتم کناں ہیں، درسگاہوں سے آواز بلند ہو رہی ہے کہ ان کا سرپرست اور خیر خواہ نہ رہا، خانقاہیں اداس ہیں کہ انھیں آباد وباقی رکھنے والا ایک انتہائی اہم ستون گر گیا۔ محراب ومنبر سوگوار ہیں کہ ان سے نعرۂ حق بلند کرنے والا ایک بے باک وجری خطیب چھین لیا گیا تصنیف وتالیف کے ادارے بزبانِ حال مرثیہ خواں ہیں کہ ان کی رونق جاتی رہی مسجدیں اور مدرسے فکر مند ہیں کہ ان کی صوری ومعنوی تعمیر کے لئے فکر ودعی کرنے والا نہ رہا، عالم اسلام ماتم کناں ہے کہ انھیں خوابِ غفلت سے جگانے والا چل بسا، مسندیں سونی پڑی ہیں کہ ان کا صدر نشین اللہ کو پیارا ہو گیا، علماء افسردہ ہیں کہ ان کا سرخیل الٰہی ملک بقا ہوا، حکمراں سربہ گریباں ہیں کہ ان کی غلطیاں پکڑنے والا جدا ہو گیا، عوام صدمہ سے بے حال ہیں کہ ان کی سرپرستی ورہنمائی کرنے والا اور آڑے وقت میں کام آنے والا داغِ مفارقت دے گیا، ضرورت مند دلگیر ہیں کہ ان کی دستگیری کرنے والا رخصت ہو گیا، مسلمانانِ ہند رنجور ہیں کہ انھیں سنگین حالات سے نکالنے والے نے منھ موڑ لیا ہے۔ غرضیکہ ہر ملک ہر طبقہ ہر علاقہ، ہر حلقہ، بلکہ ہر فرد ان کی جدائی کے صدمہ سے نڈھال اور ان کے رخصت ہونے سے پیدا ہونے والے مہیب خلا کے تصور سے بے حال ہے۔ ان کے کمالات ومحاسن بے شمار ہیں جن کا مختصر تذکرہ کرنے کے لئے بھی دفتر درکار ہوگا، مگر ایک خاص وصف جس نے مرحوم کو سب میں ممتاز کیا "استغنا" تھا۔ یعنی مال ودولت کی طلب سے انتہائی بے رغبتی اور بلا طلب آجائے تو اس کے خرچ کی حرص تھی۔ وہ مال کے خرچ کرنے کے لئے ایسی جلدی اور سعی کرتے تھے جیسے دنیادار اس کے حاصل کرنے کی تمنا کرتے ہیں۔ انھیں فرق کرنے میں وہ لطف آتا تھا جو۔ درہم ودینار کے بندوں کو جمع کرنے میں آتا ہے، گویا وہ اس حدیث نبوی کا مصداق تھے، جس میں قابلِ رشک شخص کی صفت یہ بتائی گئی ہے)

"أتاہ مالا فسلطہ علیٰ ھلکتہ فی الحق" (بخاری)

(جسے اللہ تعالیٰ نے مال ودولت دیا ہو وہ اسے صحیح جگہ پر خرچ کئے بغیر سکون سے نہ رہتا ہو) مولانا موصوف کے علم وفضل، تقویٰ وتوکل، عبادت وریاضت، حق گوئی وبے باکی، زہد وورع، تصنیف وتالیف میں انفرادیت اور ان جیسے دیگر اوصاف بیان کرنے اور لکھنے والے تو بہت اہل قلم ہوں گے اس وقت میرا ارادہ ممدوح کے اسی آخری وصف کے بارے میں کچھ واقعات، جن میں اکثر مشاہدات ہیں، مختصراً بیان کرنے کا ہے۔

یہ واقعہ تو اب کوئی راز نہیں رہا، بلکہ پریس میں بھی آچکا ہے کہ گذشتہ سال ماہِ مبارک میں ہی حاصل ہونے والی "دنیا کی سب سے بڑی اسلامی شخصیت" کی حیثیت سے ملنے والی خطیر رقم (جو ہندوستانی سکہ میں ایک کروڑ روپئے سے زیادہ تھی) پوری کی پوری اپنی ذات یا اپنے عزیزوں کے لئے ایک روپیہ بھی رکھنے کے بجائے تعلیمی اداروں میں تقسیم کر دی، بلکہ وصول ہونے سے پہلے ہی اس کے صرف ہونے کی مدات کا اعلان واظہار کر دیا تھا، چنانچہ وصول ہوتے ہی بعجلت اس منصوبہ کو عملی جامہ پہنایا گیا، کہیں ڈاک سے، کہیں دستی، کہیں کسی نمائندہ کو مستقل اسی کام کیلئے بھیج کر ایک ایک پائی پہنچائی۔ اور جب تک پوری رقم تقسیم نہیں ہو گئی ایسا لگتا تھا کہ وہ بے چین رہے، گویا اس سنت پر عمل فرما رہے ہیں، جس کی روایت صحابی رسول حضرت عقبہؓ نے بایں الفاظ کی:۔

صلیت وراء رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

العصر فسلم ثم قام مسرعاً فتخطی رقاب الناس إلی بعض حجر نسائه ففزع الناس من سرعته فخرج علیهم ... قال ذکرت شیئاً من تبر فکرهت ان یحبسنی فامرت بقسمته (بخاری)

(ترجمہ) میں نے ایک دن عصر کی نماز آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے پڑھی تو دیکھا آپ تیزی سے لوگوں کو پھلانگتے ہوئے حجرۂ مبارک کی طرف تشریف لے گئے۔ لوگ آپ کی اس تیز رفتاری سے گھبرا گئے۔ آپ نے واپس آکر ارشاد فرمایا کہ مجھے (سونے کا) ایک چھوٹا سا ٹکڑا یاد آگیا جو تقسیم ہونے سے رہ گیا تھا۔ مجھے اس کا اپنے گھر میں رہنا پسند نہ تھا۔ اس لئے میں نے اسے بھی کسی کو دیدینے کا حکم دے دیا" یا ایک دوسری حدیث پر عمل کرنے کا جذبہ موصوف کے قلب میں موجزن ہے :-

لو کان لی مثل احد ذهباً سرنی ان لا یمر علی ثلاث لیال وعندی منه شیٔ

ترجمہ :- اگر میرے پاس اُحد پہاڑ کے برابر سونا ہو تو مجھے اس سے خوشی ہوگی کہ تین راتیں گزرنے سے پہلے ہی سے وہ سب کا سب خرچ ہو جائے سوائے اس مقدار کے جو قرض کی ادائیگی کے لئے ضروری ہو)

مذکورہ بالا خطیر رقم ملنے سے قبل ایک اور بڑی رقم "فیصل ایوارڈ" کی شکل میں حاصل ہوئی تو وہ ہاتھ میں لینے سے قبل ہی تمام کی تمام مختلف دینی تعلیمی اور ملی اداروں میں تقسیم کردی۔ اس سنت نبوی کے عمل کا ہی یہ ثمرہ۔ نبوی پیشینگوئی بلکہ نبوی اعلان کے مطابق ظاہر ہوا کہ جتنا خرچ کیا اللہ تعالیٰ نے اس سے زیادہ دیا، چنانچہ بار بار مولانا کی زندگی میں اس کا عملی تجربہ مشاہدہ ہوا۔

مولانا کی زندگی میں اس کی آخری بڑی مثال سلطان برونائی کی طرف سے ایک ایوارڈ کی شکل میں سامنے آئی (تقریباً بیس لاکھ روپے کی رقم) مولانا نے یہ رقم مکہ مکرمہ اور مدینہ منورہ کے مدرسہ حفظ قرآن اور اسلامک سینٹر آکسفورڈ کے علاوہ اپنے بہت سے نیازمندوں، میزبانوں، معتقدین واساتذۂ دارالعلوم و دیگر عملہ کو عطا فرما کر وہ خوشی پائی جو دوسروں کو اپنی ذات پر خرچ کرکے یا دنیا کے طامعوں کو بینک بیلنس بڑھا کر ہوتی ہے، اس طرح کے جود و سخا کے واقعات مولانا کی فراخ دستی کے زمانے ہی کے نہیں اس دور میں بھی بکثرت پیش آئے جب مولانا کی آمدنی محدود تھی۔ سچ کہا ہے کسی نے

؎ "تونگری بدل است نہ بہ مال"

رحمۃ اللہ رحمۃ واسعۃ کاملۃ
واسبغ علیه شآبیب رحمۃ

؎ آسماں اس کی لحد پر شبنم افشانی کرے
سبزۂ نورستہ اس گھر کی نگہبانی کرے

## اعلان

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی نور اللہ مرقدہ کے انتقال سے قبل تعمیر حیات کا ٹائٹل چھپ گیا تھا افادیت کے پیش نظر اس کو ۲۵ر جنوری ۲۰۰۰ء کے شمارہ میں دیا جارہا ہے اس کی قیمت Rs. 6/- اور یہ شمارہ ۲۵ر جنوری ۲۰۰۰ء کا ہے جب کہ اس پر قیمت Rs. 12 اور شمارہ ۲۵ر دسمبر ۹۹ء اور ۱۰ر جنوری ۲۰۰۰ء لکھا ہے۔



# ناخدائے کشتیٔ ملت

عمر انصاری

| | |
|---|---|
| تھے ناخدائے کشتیٔ ملت، علی میاںؒ | کیوں کر کہیں کہ کر گئے رحلت، علی میاںؒ |
| قرآن ہے کتاب ہدایت جہان میں | تھے آپ عندلیب ہدایت، علی میاںؒ |
| اک متقی، بلند نظر، نخبرِ روزگار | فرماں روائے ملکِ شریعت، علی میاںؒ |
| لاکھوں جماعتیں، پہ ہر اک شخص فرد فرد | تھے آپ فرد ہو کے جماعت، علی میاںؒ |
| ہوتا ہے اس جہاں میں دولت سے سب کو پیار | رکھتے تھے عاقبت سے محبت، علی میاںؒ |
| ہر جزو کل کو ایک لڑی میں پرو دیا | دکھلا گئے وہ شانِ اخوت، علی میاںؒ |
| ہر موڑ پر حیات کے جو آپ سے ملی | کس میں ہے اب وہ فہم و فراست، علی میاںؒ |
| کہنے کو یوں تو لاکھ سہی رہبرانِ قوم | ہم کو تھی آپ ہی کی ضرورت، علی میاںؒ |
| ٹھنڈے پڑے ہوئے ہیں جہاں بھر کے میکدے | تھے آپ ہی دلوں کی حرارت، علی میاںؒ |
| نظریں معاشرے پہ بھی، اور دیں کا بھی خیال | دنیا کی شان، دیں کی تھے عظمت، علی میاںؒ |
| ہم سب یہاں فنا کے دہانے پہ تھے کھڑے | زندہ ہیں آپ ہی کی بدولت، علی میاںؒ |

رَبِّ غفور سے یہ دعا ہے کہ تا بہ حشر
وا آپ پر رہیں درِ جنت، علی میاںؒ

# ویراں ہیں میکدے خم و ساغر اداس ہیں

● مولانا محمد انعام اللہ قاسمی

بیسویں صدی کے آخری دہوں میں، ابلیس اگر اپنے نظام کا جائزہ لیتا اور ابلیسی ٹولی کے تمام ارکان و ممبران کو مدعو کرکے اپنا احتساب کرتا اور کن عوامل سے تحریکات سے، شخصیات سے، رجحانات سے سیاسی نظریات سے اسے خطرہ ہے اس پر غور کرتا اور اپنے مشیروں سے معلوم کرتا کہ کون سے عزائم ہماری مہم کی راہ میں رکاوٹ اور مقاصد کے لئے سنگ گراں ہیں وہ طبقہ جو ابلیسی نظام کے تار پود بکھیر سکتا اور اس کی پول کھول سکتا ہے اس کی دھجیاں بکھیر سکتا ہے اس پر بھرپور تنقید کرسکتا ہے اور ہر خوبصورت، دیدہ زیب روپ میں پہچان کراسے لب دم کرسکتا ہے تو یقیناً اس پر بہت سی آرا آتیں اور بہت سے نظام ہائے زندگی، بہت سی شخصیات کو پیش کیا جاتا۔ مگر صدر پارلیمنٹ ابلیس یہی کہتا اور اس کا یہ کہنا بجا ہوتا کہ مجھے دنیا کے کسی نظریے، تحریک، نباہت اور ذہانت سے خوف و خطر نہیں ہے۔ اگر مجھے ڈر، خوف، خطرہ ہے، ہمارے نظام پر سب سے زیادہ تیر و نشتر بکھیرنے والا اگر ہے تو وہ مولانا ابوالحسن علی ندوی" علی میاںؒ " ہیں، جو کہ کسی صورت میں بھی ہمارے ساتھ سودا کرنے کو تیار نہیں، جسے مال کی ہوس ہے نہ عہدہ کی خواہش۔ اگر ایسا ہوتا تو وہ سونے چاندی کی چھنیں ڈال دیتا، مگر اس نے مال کی، عہدہ کی ہر پیشکش کو ٹھکرایا ہے، مدح و ستائش کی پرواہ ہے نہ صلہ کی تمنا، زندگی فقیرانہ مگر دل شاہانہ، رہائش بہت معمولی مگر دنیا کے شاہ اس کے غلام اس کی تحریر بھی اور تقریر بھی ہمارے نظام پر بجلی بن کر آتی ہے، دعائے نیم شبی، نالۂ سحر گاہی بھی ہمارے خرمن کو خاکستر کرتی ہے یہی تو ہمارا سب سے بڑا دشمن ہے، پھر اس ظالم نے ایک ایسی کھیپ، ایک ایسا ذہن و فکر تیار کیا ہے، جو کسی بھی شکل میں ہماری پالیسی پر عمل پیرا ہونے والا نہیں ہے ؎

خال خال اس قوم میں اب تک نظر آتے ہیں وہ
کرتے ہیں اشک سحر گاہی سے جو ظالم وضو
ہے اگر مجھ کو خطر کوئی تو اس امت سے ہے
جس کی خاکستر میں ہے اب تک شرار آرزو

مفکر اسلام، سالار قافلہ، میر کارواں، غمگسار ملت، بے لوث داعی، مایہ ناز ادیب، اسلامی مورخ، دینی اسکالر، انسانیت کے پیامبر، ملت اسلامیہ کے نگہبان، نسل نو کے معمار، اسلام کش تحریکات کے دشمن، نظام ابلیسی کے لئے عظیم خطرہ، تقویٰ و تقدس کے امام، رات کے راہب، دن کے شہسوار، بزرگوں کی آرزو، نوجوانوں کی امید، عصری دانشگاہوں کے داعی، مدارس اسلامیہ کے رفیق، خانقاہوں کی روشنی، شاہ عبدالقادرؒ کی سوغات، زکریا کا ماحصل، اقبالؒ کا شاہین، پیر رومی کے شیخ کی جستجو، عالم اسلام کی آبرو، امت کا دھڑکتا دل، عربوں کی غیرت جھنجھوڑنے والا، ان کا حقیقی سبق یاد دلانے والا، دوست و احباب کی یادیں زندہ کرنے والا، بزرگوں کے کارناموں کو پیش کرکے عبرت دلانے والا، دعوت و عزیمت کا درس دینے والا، اسلامی ادب، قرآنی ثقافت، دستور زندگی، حجازی عقیدہ، غیرت صدیقی، عدل فاروقی سخاوت عثمانی، شجاعت مرتضوی، استغنائے سلمانی، اور فقر بوذری کا عملی نمونہ پیش کرنے والا، انسانی زندگی پر مسلمانوں کے عروج و زوال پر مسکرانے اور تڑپنے والا، مردم گر، رجال ساز، مختلف تحریکوں، تنظیموں، جماعتوں کے صدر، سرپرست، قائد، رہبر، ملت کے حقیقی نباض اور ایک متحرک انسائیکلوپیڈیا۔ اگر ان اوصاف و کمالات کو کسی انسانی قالب میں پیش کیا جائے تو یقیناً وہ حضرت مولانا سید ابوالحسن علی میاں ندویؒ کی ذات گرامی ہوسکتی ہے ؎

دامان نگہ تنگ و گل حسن تو بسیار

بیسویں صدی میں بہت سی شخصیات تھیں انھوں نے اپنے اپنے میدان میں حیرت انگیز کارنامے انجام دیئے اور ملت پر ناقابل فراموش احسانات کیے، ان کی خدمات، طریقۂ کار قابل تحسین و صد آفریں۔ ان کے احسانات بے صرف نظر ایک سچی صداقت کا منہ چڑانے کے مترادف، بسا اوقات ملت اسلامیہ کا چراغ ہندوستان میں ٹمٹمانے لگا اور اس کو خاموش کرنے کی منظم پیمانے پر سازشیں رچی گئیں کفر و باطل اپنے پورے لاؤ لشکر سے حملہ آور ہوا مگر ہمارے اسلاف نے مختلف تحریکوں تنظیموں کے ذریعہ اس آتش نمرود کو ٹھنڈا کرکے ماحول کو ایک نئی زندگی بخشی لیکن مولانا علی میاں جیسی جامعیت، عرب و عجم میں ان جیسی مقبولیت، مخلصانہ ہر کنبہ فکر کی قیادت، زندگی کے اکثر معرکوں کے لئے ان کی تحریر و تقریر کی صلابت، نیچی سطح سے لے کر اعلیٰ مسندوں پر تشریف فرما طبقے سے ان کی خطابت ان جیسا اعزاز، شہرت شاید ہی کسی کے حصہ میں آئی ہو، اس لئے اس شخصیت ساز شخصیت کا نہیں بلکہ تحریک ساز، جماعت ساز، رجال ساز شخصیت کا سانحہ ارتحال، ایک دور و عہد کا خاتمہ ہے اور یہ کسی ایک فرد، خاندان، جماعت اور ملک کا نقصان نہیں بلکہ پوری ملت اور انسانیت کا خسارہ و نقصان ہے۔ ہر جماعت تعزیت کی مستحق ہے۔

## ما کان قیس هلکه هلك واحد
## ولکنه بنیان قوم تهدم

قیس کی ہلاکت تنہا اس کی ہلاکت نہیں بلکہ اس سے تو قوم کی بنیادیں لرز اٹھیں۔ دل تڑپتا ہے، آنکھیں روتی ہیں، جذبات بے قابو ہوتے ہیں اور سینہ کی ہوک رب ذوالمنن کے سامنے سجدہ ریز ہو کر حضرت مولانا کے کام کو، فکر کو، تڑپ کو بے لوثی کو زندہ و قائم رکھنے پر اکساتی ہیں، بار الٰہ کسی فرد یا افراد کو اس مشن کو آگے بڑھانے کے لئے تیار فرما، مولانا مناظر احسن گیلانیؒ نے درست فرمایا تھا کہ یورپ میں جو کام ایک اکیڈمی کرتی ہے، ہندوستان میں ایک آدمی کرتا ہے۔ حضرت مولانا نے ایک اکیڈمی سے بھی کہیں زیادہ کام کیا ہے وہ ایک نظام زندگی، بلند نصب العین، انقلابی محاذ، جہد مسلسل، تحریک کارواں اور دعوت کا مظہر تھے۔ نگہ کی بلندی، سخن کی دلنوازی اور جاں کی پرسوزی کی وہ تصویر تھے۔

آئے عشاق گئے وعدۂ فردا لے کر
اب انھیں ڈھونڈ چراغ رخ زیبا لے کر

انھوں نے اپنے فکری مزاج و مذاق سے قرآن و حدیث اور تاریخ سے ایسی بہت سی انقلابی، ایمانی اور اصلاحی چیزیں پیش کیں جن سے تفسیر و تاریخ کا دامن خالی تھا۔

ان کے بہت سے جملے بلکہ پیراگراف، زبان زد عوام و خواص ہیں اور وہ اس قابل ہیں کہ انھیں دانش گاہوں کی پیشانیوں بلکہ ہر قلب و دل پر تحریر ہونا چاہئے۔ میر کارواں، میں مولانا عبد اللہ عباس ندوی نے تحریر فرمایا کہ حضرت مولانا کی کتابیں، خاص کر ماذا خسر العالم بانحطاط المسلمین، انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر، تو عالم عربی میں حضرت مولانا کا ٹریڈنگ کارڈ بن گیا بہت سے مغرب زدہ ان افراد کو تعجب ہوتا تھا کہ یہ اتنی موثر تحریر اور بلند فکر کس شخص کی ہے، بلکہ انھوں نے اس پر بحث کی کہ بھلا مسلمانوں کے عروج و زوال سے بھی دنیا پر کوئی اثر پڑتا ہے اس کا تذکرہ خود حضرت مولانا نے کاروان زندگی ہفتم میں کیا ہے۔

آج بھی ان کی تحریروں میں وہی زندگی، تازگی، امنگ اور دلوں کو بدلنے و افکار کو جلا دینے کی صلاحیت ہے کیونکہ ان میں حضرت مولانا کا خلوص، تڑپ، کرب اور محبت شامل ہے۔

جان کر منجملۂ خاصانِ میخانہ مجھے
مدتوں رویا کریں گے جام و پیمانہ مجھے

حضرت مولانا درحقیقت ایک عظیم سلسلہ کہ ایک پہاڑ تھے، بہت سے طوفان اٹھتے، شورشیں بپا ہوتیں اور ملت کے لئے تیزابی ماحول تیار ہوتا مگر وہ اس کوہ پیکر شخصیت سے ٹکرا کر پاش پاش ہو جاتا، حکومت کے بہت سے ذمہ دار اپنی زبان ان کی وجہ سے بند رکھتے، کتنے ہی حالات کو وہ از خود انگیز کر جاتے، ان کے زیر سایہ ملت کے افراد کو معلوم بھی نہ ہوتا کہ طوفان آکر چلا بھی گیا، اضطراب انگیز لہریں موت کی نیند سو بھی گئیں اسی وجہ سے حضرت مولانا کے ایک محب بلکہ عاشق حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد یونس صاحب مدظلہ العالی مظاہر العلوم سہارنپور نے فرمایا کہ اس بندۂ خدا کی وجہ سے بہت سے ذمہ داران حکومت کچھ کہنے کی جرأت نہیں کرتے ہیں۔

حضرت امیر مینائی کی زبانی، وہ اس کا مصداق تھے ؎

خنجر چلے کسی پہ تڑپتے ہیں ہم امیرؔ
سارے جہاں کا درد ہمارے جگر میں ہے

مولانا علی میاںؒ تو اللہ کے جوار میں چلے گئے اور یقیناً "يَا أَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ارْجِعِي إِلَىٰ رَبِّكِ رَاضِيَةً مَّرْضِيَّةً فَادْخُلِي فِي عِبَادِي وَادْخُلِي جَنَّتِي" کے مصداق بن گئے، وہ تو موت کے بعد بھی زندہ ہیں، ان کے کارناموں نے، قلب سلیم نے، تزکیہ نفس نے ان کو اور زندہ کر دیا، قیامت تک ان کی آواز، ان کی فکر، ان کا پیغام تازہ رہے گا اور ایمان و ایقان کی باد بہاری پیدا کرے گا اس سے افراد، تحریکات اور قوموں کی رہنمائی ہوتی رہے گی۔

لیکن ہم بھی تو آگاہ رہیں، کچھ ایسے کام کریں جو سفر آخرت کے لئے رفیق سفر ہوں، مرنے کے بعد بھی کچھ چیزوں سے ہماری خاک مرقد بھی ٹھنڈی ہوتی ہے، پھر کیا موت آجائے، قبر کے جو کھٹولوں میں کس کی تصویر کب سجا دی جائے اس کی مسلسل تیاری کریں، حضرت مولانا رمضان المبارک کے پہلے عشرہ میں کسی حد تک صحت مند ہو گئے تھے۔ اپنے معمولات پر بڑے عامل تھے، لکھنا پڑھنا، مہمانوں سے ملاقاتیں، خطوط کے جوابات، احباب کو مشورے، خانقاہ میں آئے مہمانوں کی معلومات سے دل کو یقین سا ہوا تھا، دعائیں بھی کی تھیں کہ باری تعالیٰ گلشن اسلامی کے اس پاسبان کو لمبی زندگی دے، مگر اسی حالت میں وہ اللہ کو پیارے ہو گئے دل یقین کرے نہ کرے، مگر حقیقت کو جھٹلایا نہیں جا سکتا ہے۔

ویراں ہیں میکدے خم و ساغر اداس ہیں
موت اختتام زندگی نہیں بلکہ صبح زندگی اور

دوام زندگی کی پہلی کرن ہے سو برس کے سامان، صدیوں کے اسباب کے ہوتے ہوئے بیکراں تمناؤں کے حسین تاج محل کے باوجود پل کی اور لمحہ کی بھی خبر نہیں۔

ہمارا فرض ہے کہ ہم اس فرصت میں زندگی کے قیمتی سرمایہ میں، حضرت مولانا کے پیغام کو، فکر کو، دعوت کو بے لوثی کو، طریقہ کار کو اور تڑپ و بے چینی کو زندہ رکھیں، اور اس کے لئے کسی بھی طرح کی قربانی سے دریغ نہ کریں اور دعا کریں کہ باری تعالیٰ حضرت مولانا کے پیغام و کام کو زندہ رکھنے کے لئے امت کی دستگیری فرمائے یہی حقیقت میں ان سے محبت کا تقاضہ بھی ہے اور تعلق کی قیمت بھی، کیونکہ ملت کو اس وقت طاقتور قلم، موثر زبان، پاکیزہ فکر درد مند دل کے ساتھ تنہائیوں میں اس کی حالت زار پر رونے والی آنکھوں کی بھی ضرورت ہے اس احساس و دعا کے ساتھ قلم رکھتا ہوں۔

آسماں ان کی لحد پہ شبنم افشانی کرے
سبزۂ نورستہ اس گھر کی نگہبانی کرے

# مفکر اسلام حضرت مولانا شاہ سید ابوالحسن علی ندویؒ

# مایۂ ناز شخصیت

شاہ قادری سید مصطفیٰ رفاعی جیلانی

داعی الی اللہ حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی کی شخصیت، نہ صرف ہندوستان کی بلکہ بلاد اسلامیہ اور دنیا کی معروف ومشہور مایۂ ناز شخصیت ہے۔ اس عبقری عظیم ہستی نے زندگی کے ہر میدان میں چاہے تعلم وتعلیم اور درس وتدریس کا میدان ہو، یا تصنیف وتالیف اور وعظ وخطابت کا میدان ہو، چاہے اصلاح وارشاد اور ہدایت وقیادت کا میدان ہو یا سماجی انسانی خدمات اور ملکی وعالمی سیاسیات کا میدان ہو، ہر میدان فکر وعمل میں اپنے امتیازی جوہر وکمالات دکھائے ہیں، جو قابل تحسین وتوصیف کے ساتھ لائق تقلید بھی ہیں اس عالمگیر ممتاز شخصیت کے متعلق جو کچھ عرض کیا جائے گا وہ محض چند تعارفی اشارے ہوں گے ورنہ مکمل تعارف کے لئے بڑے دفتر کی ضرورت ہے" سفینہ چاہئے اس بحر بیکراں کے لئے"۔

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کی عام عرفیت "علی میاں" ہے، اسی عرفیت سے آپ شمالی ہند میں متعارف ہیں۔ آپ مجاہد کبیر شہید بالاکوٹ حضرت سید احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ کے خاندان سے ہیں۔ آپ کا خاندان، علماء وصوفیاء اور مجاہدین وشہداء کا خاندان ہے۔ ان خاندانی اسلاف کرام کا حضرت علی میاں کی شخصیت پر بڑا گہرا اثر مرتب ہوا ہے چنانچہ فکری وعملی اور ظاہری وباطنی دونوں اعتبار سے اپنے خاندانی اسلاف کا تاحیات آپ کامل نمونہ بنے رہے۔

حضرت علی میاں کو اپنے خاندانی بزرگوں سے اور اپنے اساتذہ سے جہاں علمی سرمایہ ملا تھا، وہیں باطنی وروحانی خزانہ بھی ملا تھا، اس لئے کہ آپ کے اسلاف عظام اور اساتذۂ کرام جہاں جید علماء تھے وہیں صوفی صافی بزرگ بھی تھے چنانچہ اسی تعلیم وتربیت اور فیض صحبت سے آپ بھی متبحر عالم کے ساتھ بڑے درجے کے صوفی بھی بنے۔ حضرت علی میاں کی علمی وروحانی تعلیم وتربیت میں جن اسلاف واساتذہ اور شیوخ کا اثر زیادہ رہا ان میں سے چند ہستیاں یہ ہیں۔ حضرت سید عبدالحیؒ (والد ماجد) والدہ ماجدہؒ علامہ سید سلیمان ندویؒ، بڑے بھائی ڈاکٹر سید عبدالعلیؒ، مولانا محمد علی لاہوری، حضرت عبدالقادر رائے پوریؒ۔ جہاں تک استفادہ کا تعلق ہے وہ حضرت نے اپنے عصر کے ممتاز ترین بزرگوں سے کیا ان میں سب سے نمایاں حضرت مولانا محمد الیاس کاندھلویؒ، حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا کاندھلویؒ، ان حضرات میں سب سے زیادہ روحانی فیض حضرت عبدالقادر رائے پوریؒ سے رہا، اس لئے کہ وہ آپ کے پیر ومرشد تھے۔

حضرت علی میاں کو جہاں علمی درس گاہ "دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ" اپنے بڑوں سے ملی تھی، وہیں روحانی خانقاہ "تکیہ شاہ علم اللہ رائے بریلی" اپنے بڑوں سے ملی تھی اور یہ دونوں علمی وروحانی مراکز، آپ کی جامع کمالات واوصاف ذات والاصفات سے پررونق ومنور فیض رساں رہے۔ آپ کے تربیت وصحبت یافتہ تلامذہ وخلفاء، جو بڑی تعداد میں موجود ہیں، ان سے اور بالخصوص حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی سے بجا طور پر امید ہے کہ وہ تعلیمی وتربیتی ان دونوں مراکز کو، اسی نہج پر، قال اللہ وقال الرسولؐ سے اور تزکیہ واحسان سے معمور وآباد رکھیں گے۔

حضرت علی میاں سے جس طرح امت محمدیہؐ اطراف عالم سے، مراسلت وصحبت کے ذریعہ علمی وفکری استفادہ کرتی رہی، اسی طرح مریدین وسالکین کا بھی، چہار دانگ عالم سے آپ کی طرف رجوع عام رہا یوں تو ملت اسلامیہ کے علماء وخواص اور عوام آپ سے بکثرت بیعت ہوتے تھے اور اصلاحی تعلق رکھتے تھے لیکن جدید تعلیم یافتہ طبقہ جو پیری مریدی سے متوحش ہوتا ہے، وہ بھی بلاتردد آپ سے بیعت ہوتا تھا اور وظائف واذکار کا پابند بھی۔

"ہر فن مولیٰ" ایک اصطلاح ہے، یہ حضرت علی میاں پر پوری طرح صادق آتی ہے۔ علمی وفکری ہر موضوع پر آپ نے قلم اٹھایا ہے اور جس فن پر آپ نے جو لکھا ہے "وہ" اس فن کے لئے اتھارٹی مانا گیا ہے، خاص طور پر تاریخ اور عربی ادب میں آپ کا مقام "مسلّم" ہے، بلا مبالغہ اس وقت آپ کی سطح کا مورخ اور ادیب عرب وعجم میں نایاب ہے، آپ کے علمی وفکری مباحث تو تسلیم شدہ ہیں ہی، آپ کی عربی تحریروں کا حال یہ ہے کہ خود اہل عرب آپ کی عبارتوں کو رٹتے اور حفظ یاد کرتے ہیں اور جمعہ کے خطبوں تک میں نقل کرتے ہیں حتیٰ کہ حرم مکی کے امام تک اپنے خطبہ میں آپ کی عبارتیں نقل کرتے۔ آپ کی عربی کتابیں عرب وعجم کے کالجوں، یونیورسٹیوں اور مدارس میں داخل نصاب ہیں۔ آپ کی تصانیف دنیا کی مختلف زبانوں میں متعدد بار چھپی ہیں اور یہ سلسلہ برابر جاری ہے۔ بلاشبہ عالم اسلام میں اور خاص طور پر ملت اسلامیہ کی نئی نسل میں آپ کی تصانیف سے "صالح انقلاب" رونما ہوا ہے۔

حضرت علی میاں کا ممتاز وصف یہ رہا کہ آپ پڑھنے پڑھانے، بولنے لکھنے کے ساتھ تعلیمی اصلاحی، خانقاہی دعوتی اور سیاسی ہر میدان کار میں پورے انبساط وانشراح کے ساتھ "قائدانہ" طور پر تاحیات متحرک وفعال رہے اور تمام امور و معاملات کو اعتدال و توازن کے ساتھ نبھا کر عالم اسلام اور عالم انسانی کے لئے قابل تقلید نمونہ چھوڑ گئے وہ ے

در کفے جام شریعت در کفے سندان عشق
ہر ہوسناکے نداند جام وسنداں باختن

کی جیتی جاگتی تصویر تھے۔

حضرت علی میاں جس طرح علماء و مدارس میں اور صوفیا و خانقاہوں میں، جانے پہچانے اور مانے جاتے ہیں ——— بالکل اسی طرح عصری تعلیم گاہوں و دانشوروں میں اور حکومتوں و حکمرانوں میں جانے پہچانے اور مانے جاتے ہیں۔ ملکی و عالمی، سیاسی و سماجی اور دینی و انسانی حالات و مسائل سے آپ کو بڑی وسیع و عمیق واقفیت تھی۔ پُرفتن ماحول کو پُر امن بنانے اور الجھے ہوئے معاملات کو سلجھانے اور بگڑے ہوئے حالات کو سدھارنے کے لئے آپ ہمہ وقت فکرمند اور ہر طرح سے کوشاں رہتے تھے۔ عالمی مسائل و امور پر آپ کی گہری نظر اور ہمدردانہ تعلق کی بنا پر ہی، مسلمانان عالم کا مرکزی ادارہ "رابطہ عالم اسلامی" (ورلڈ مسلم لیگ) آپ کی سربراہی میں مختلف خدمات لیتا اور مختلف ممالک میں وفود بھیجتا تھا۔

حضرت علی میاں کی ہمہ گیر شخصیت سے نہ صرف ہندوستان کے متعدد اداروں و تنظیموں کو "سرپرستی" کا فیض پہونچ رہا تھا بلکہ بیرون ہند بھی متعدد اداروں و تنظیموں کو آپ کی سرپرستی کا شرف حاصل تھا۔ ہندوستان کے جن اداروں کو آپ سے فیض پہونچ رہا ان میں سے چند یہ ہیں، آل انڈیا مسلم پرسنل لاء بورڈ، آل انڈیا ملی کونسل، کل ہند حلقہ پیام انسانیت، دینی تعلیمی کونسل یو پی، دار العلوم ندوۃ العلماء، دار المصنفین اعظم گڈھ اور بیرون ہند جن اداروں نے آپ سے استفادہ کیا ان میں سے چند یہ ہیں، رابطہ عالم اسلامی مکہ مکرمہ، جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ، مؤتمر عالم اسلامی بیروت، عربی اکیڈمی دمشق، اسلامک سنٹر امریکہ۔

حضرت علی میاں "سارے جہاں کا درد ہمارے جگر میں ہے" کے مصداق تھے، چنانچہ جس ملک اور شہر سے آپ کو بلاوا آتا اور دنیا کی بڑی بڑی یونیورسٹیوں سے بحیثیت وزیٹنگ پروفیسر اور دنیا کے قریب و دور بلکہ دور دراز شہروں میں منعقد ہونے والے سیمناروں و اجلاسوں میں بحیثیت صدر یا مہمان خصوصی مدعو کیا جاتا، باوجود معذوریوں کے آپ اسفار کی زحمت گوارا فرماتے اور خدمت و رہنمائی کا فرض انجام دیتے تھے۔ بلاشبہ آپ کی شخصیت "مایۂ ناز عالمی شخصیت" تھی، ہر ملک آپ کو اپنا سمجھتا تھا اور آپ ہر ملک کو اپنا سمجھتے تھے۔

۱۹۵[illegible]ء میں حضرت علی میاں نے خود ایک تحریک، جس کا دائرۂ عمل و طریقۂ کار تمام تحریکوں سے وسیع تر ہے، "حلقہ پیام انسانیت" کے نام سے شروع فرمائی تھی۔ ملک کی کئی ریاستوں میں یہ تحریک فعال ہے، مختلف ریاستوں کا بنفس نفیس، اپنے رفقاء کے ساتھ آپ دورہ فرماتے اور بلا تفریق مذہب و ذات تمام کو، انسانیت کا پیام سناتے تھے، اس سلسلہ میں ریاست کرناٹک میں بھی کئی بار آپ کا ورود مسعود ہوا ہے۔

حضرت علی میاں باوجود بلند پایہ عالم دین اور عظیم المرتبت پیر طریقت اور یکتائے زمانہ مفکر و مدبر اور مقبول عالم قائد و رہنما ہونے کے، انتہائی سادہ انسان تھے، انجانا آدمی قطعی پہچان نہیں سکتا تھا کہ مایۂ ناز مشہور زمانہ حضرت علی میاں یہی ہیں۔ آپ بہت خلیق، ملنسار، منکسر المزاج، رفیق القلب، بامروت، خورد نواز، مسکین صفت انسان تھے۔ بلاشبہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے آپ ملت اسلامیہ کے لئے رحمت اور تمام مخلوق کے لئے برکت تھے۔ سنت اللہ ہمیشہ سے یہی رہی ہے کہ ہر زمانے میں ہمہ گیر و عالمگیر شخصیات رہی ہیں جن کو اللہ تعالیٰ نے شہرت عام عطا کی ہے اور یہ اس لئے کہ مخلوق خدا ان سے فیض پائے اور ان کو مقتدی بنائے، اسی سنت اللہ کے مطابق عہد حاضر میں حضرت علی میاں کی ہمہ گیر ہستی کو عام شہرت عطا ہوئی تھی۔

ہمارا تعلق حضرت علی میاں سے ۱۹۶۶ء سے تاحیات رہا۔ اور بہت قریبی رہا۔ خلوت میں جلوت میں، سفر میں حضر میں برسہا برس آپ کے شب و روز کے مشاغل و معمولات اور اخلاق و معاملات کو دیکھنے کے مواقع ملے، جو کچھ کہ دیکھا اور محسوس کیا" اس کی روشنی میں پورے اعتماد و یقین کے ساتھ عرض کرسکتا ہوں کہ آپ ایک محبوب عالم شخصیت کے مالک تھے اور پوری امت محمدیہ (امت اجابت وامت دعوت) کے حق میں مشفق و دعاگو ہستی تھے ؎

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

یہ مایۂ ناز عبقری، دیدہ ور شخصیت ۳۱ دسمبر ۱۹۹۹ء کو اس دار فانی سے دار بقاء کو یٰسٓ شریف کی تلاوت کرتے کرتے یکایک پرواز کر گئی۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔ اس سانحہ ارتحال پر ہر شخص ملول و محزون ہے، کون کس کو پرسہ دے؟ اللہ رب العزت حضرت علی میاں کو اپنے جوار میں رکھے اور علیین میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا مقرب بنائے۔ آمین ثم آمین۔

## دعائے مغفرت

دار العلوم ندوۃ العلماء کے استاذ مولانا ظفر عالم ندوی کی والدہ ماجدہ کا ٦ / شوال ۱۴۲۰ھ کو انتقال ہوگیا۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔ اللہ تعالیٰ مرحومہ کے درجات بلند فرمائے۔ قارئین کرام سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

# علم و حکمت کا ایک اور نیر تاباں غروب ہوگیا

سید علی

دل شکستہ، آنکھیں اشک بار، ذہن ماؤف اور قلم افسردہ ہے اب لکھوں تو کیا لکھوں کیسے لکھوں حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ بھی اپنے رفیق اعلیٰ سے جاملے۔ ملت اسلامیہ کو جب ان کی شدید ضرورت تھی تو وہ سب کو سسکتا بلکتا چھوڑ کر چلے گئے، ابھی ذہن کا زخم تازہ ہی تھا چند دن قبل مولانا حکیم محمد زماں حسینیؒ داغ مفارقت دے چکے تھے اور اب علی میاں حالات کے منجھدار میں ملت کو چھوڑ کر رخصت ہوگئے. اناللہ وانا الیہ راجعون۔

مولانا علی میاں کی شخصیت کوئی معمولی شخصیت نہیں تھی وہ اس عہد کے سرپرست تھے، پوری اسلامی دنیا کا مرکز امید تھے، ملت کے مسیحا تھے اور دنیا والوں کے لئے وہ خدا کی نعمت تھے، ان کے انتقال سے عالم اسلام میں جو خلاء پیدا ہوا ہے اس کا مستقبل قریب میں پر ہونا مشکل نظر آتا ہے۔

نبی کریمؐ نے اس سال کو عام الحزن سے تعبیر کیا تھا جس سال پے در پے آپؐ کے چچا ابوطالب اور پھر ام المومنین حضرت خدیجۃ الکبریٰؓ کا انتقال ہوگیا تھا۔ ۲۰ ویں صدی میں جس طرح ایک کے بعد ایک علمائے حق جن کو عالم اسلام کا ستون کہنا چاہئے ٹوٹتے جارہے ہیں، مسلمانان عالم کے لئے یہ سال اندوہ سے کم نہیں۔ گذشتہ سال کے آخری مہینوں میں کئی عظیم المرتبت شخصیتیں جو علم دین کی محافظ اور اپنی ذات میں ایک عہد تھیں یکے بعد دیگرے اٹھتی چلی گئیں۔ شیخ عبدالعزیز بن عبداللہ ابن بازؒ مفتی اعظم سعودی عرب، محدث کبیر علامہ ناصرالدین البانیؒ، شیخ علی طنطاویؒ جیسی بین الاقوامی شخصیتیں رخصت ہوگئیں۔ یہ وہ عبقری اور قدآور شخصیتیں تھیں جو علم و حکمت کا سرچشمہ تھیں جن سے حکومتیں لرزتی تھیں۔ ان بزرگوں کے سانحۂ ارتحال کا زخم ہرا ہی تھا کہ ہندوستان میں مولانا عبدالرؤف جھنڈا نگری، مولانا شمس پیرزادہ، مولانا حکیم محمد زماں حسینی اور اب مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رخصت ہوگئے.

حضرت مولانا علی میاں کی شخصیت کوئی معمولی شخصیت نہیں تھی، ایسی شخصیتیں صدیوں میں پیدا ہوتی ہیں اور عالم انسانیت کے لئے رحمت ثابت ہوتی ہیں، علی میاں ایک فرد اور ذات کا نام نہیں، ایک مشن، ایک تحریک، ایک دعوت اور ایک انقلاب کا نام ہے۔ مولانا علی میاں کے انتقال سے علم و حکمت کا ایک آفتاب غروب ہوگیا۔ وہ آفتاب جس کی روشنی اور حرارت سے عرب و عجم مستفید ہورہا تھا، علی میاں ایک مفکر، مدبر، مؤرخ، عالم دین، عربی زبان و ادب کے ماہر، اعلیٰ درجہ کے انشاپرداز، سوانح نگار تھے اسی کے ساتھ وہ زہد و تقویٰ، سادگی و متانت اور خلوص و محبت کا پیکر بھی تھے، منکسرالمزاج، شریف النفس اور صاحب مروت انسان تھے۔ سلف صالحین کا نمونہ تھے۔ عربی اہل زبان کی طرح بولتے اور لکھتے تھے، اسلامی تحریکوں پر گہری اور بسیط نظر رکھتے تھے۔ جدید تہذیب و تحریک کی فتنہ سامانیوں اور سازشوں کا بھی گہرا علم رکھتے تھے. اور اس کے خلاف ان کا بے باک، مؤثر اور مدلل قلم جراحت اور مرہم دونوں کا کام کرتا تھا، مولانا نے ۸۰ سے زائد کتابیں لکھیں جن میں تاریخ دعوت و عزیمت، انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر، پرانے چراغ، نبی رحمتؐ، ارکان اربعہ، جب ایمان کی بہار آئی، اسلامیت اور مغربیت جیسی تاریخ ساز بلند پایہ کتابیں کافی مقبول عام ہوئیں۔

مولانا علی میاں دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ناظم، آل انڈیا مسلم پرسنل لاء بورڈ کے سربراہ، آل انڈیا ملی کونسل کے سرپرست تھے۔ آکسفورڈ یونیورسٹی کے اسلامی سنٹر کے سربراہ، رابطہ ادب اسلامی کے اہم ممبر، اسلامی ادب کے عالمی مجلس اور فاؤنڈیشن فار اسٹڈیز اینڈ ریسرچ کے سربراہ اور مدینہ یونیورسٹی کے مجلس مشاورت کے رکن بھی تھے۔ اس کے علاوہ دیگر اداروں اور تنظیموں کے سرپرست بھی تھے۔ یہ وہ خوش نصیب تھے جن کے حوالے خانۂ کعبہ کی کنجی کی گئی تھی۔ ان کو شاہ فیصل ایوارڈ سے بھی نوازا گیا تھا، حال ہی میں سلطان برونائی کی طرف سے بھی ایک امتیازی عالمی ایوارڈ مولانا کو دیا گیا تھا.

مولانا علی میاںؒ صرف تحریر و تقریر کے گونہ گیر ادیب و خطیب نہ تھے وہ میدان عمل کے شہسوار بھی تھے۔ ان کی پوری زندگی جہد مسلسل سے عبارت تھی، وہ دینی، ملی اور تعلیمی مسائل پر سوچتے تھے، اسکیم بناتے تھے اور اس میں رنگ بھرنے کے لئے اٹھ کھڑے ہوتے تھے۔ ان کی ملی تڑپ اور دینی سرگرمیوں کا اس سے بھی اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ کہ وہ جہاں درجنوں ملکی اور بین الاقوامی اداروں کی سرپرستی کرتے ان کی میٹنگوں میں شریک ہوتے اور اپنے عالمانہ اور حکیمانہ مشوروں اور رایوں سے صحیح فیصلوں پر پہونچنے میں مددگار ثابت ہوتے وہیں انھوں نے اصلاح معاشرہ اور دینی شعور بیدار کرنے نیز انسانی فلاح و بہبود کے پیش نظر خود ایک ادارہ "پیام انسانیت" کے نام سے قائم کیا تھا۔ پیام انسانیت کا سلسلہ ان کے کردہ خود

ملک بھر میں گھومتے رہے اور پیغام انسانی کا فرض انجام دیتے رہے۔ پیام انسانیت سارے انسانوں کے لئے تھا اس کا خطاب مسلمانوں سے بھی تھا ہندوؤں سے بھی تھا۔ وہ ملک میں امن وصلح اور بھائی چارگی کا ماحول بنانے کے لئے جہد مسلسل کرتے رہے۔ وہ بڑے متوازن اور کھلے دل ودماغ کے آدمی تھے اسی وجہ سے ہندوؤں کی بڑی تعداد ان سے عقیدت رکھتی تھی، احترام کرتی تھی۔ حکمراں طبقہ سے لے کر بڑے بڑے سیاسی لیڈر، مذہبی قائدین اور سماجی کارکنان ان کی خدمت میں حاضری دیا کرتے تھے۔

مولانا بڑے نرم خو، صلح جو انسان تھے ریشم کی طرح نرم لیکن مذہبی وتہذیبی بقاء وتحفظ کے معاملہ میں وہ کسی مصالحت کے قائل نہیں تھے، دینی وملی شناخت اور تشخص کے لئے سر قربانی کے لئے تیار وآمادہ رہتے تھے۔ یوپی کی تعلیم گاہوں میں وندے ماترم اور سرسوتی وندنا کے جبری نفاذ پر ان کے شدید رد عمل سے بھونچال آگیا تھا۔ وہ ایک مرد مجاہد کی طرح ڈٹ کر اٹھ کھڑے ہوئے اور حکومت کو ایسی دھمکی دی کہ اس کی گھگھی بندھ گئی۔ اور اپنا فیصلہ واپس لینے پر مجبور ہوگئی۔ مسلم پرسنل لاء کے تیرہویں اجلاس بمبئی میں وہ شریک نہیں ہو سکے لیکن خطبۂ صدارت میں بڑے واشگاف الفاظ میں انھوں نے واضح کر دیا کہ مسلم پرسنل لاء میں کسی قسم کی تبدیلی دعوت ارتداد کے مترادف ہوگی اور ایسا ہوا تو ہم اس کا اسی طرح مقابلہ کریں گے جس طرح دعوت ارتداد کا مقابلہ کیا جاتا ہے۔ اس قسم کے جرأت مندانہ اقدامات کی تھوڑی سی قیمت بھی ان کو چکانا پڑی۔ شرپسندوں نے ان کے مکان پر بلا وجہ اور صرف جذبات کو ٹھیس پہونچانے کے لئے چھاپہ مارا، ندوہ پر ڈاکہ ڈالا، مولانا کے پتلے جلائے گالیاں دیں لیکن اس کوہ عزم وحوصلہ کے پاؤں میں ذرا سی لغزش بھی نہیں ہوئی۔

مولانا علی میاں کی سب سے بڑی خوبی یہ تھی کہ ان کا ظاہر اور باطن یکساں تھا وہ جو کہتے تھے یا لکھتے تھے وہی کرتے بھی تھے۔ ان کے یہاں تضاد فکر وعمل کا کوئی شائبہ نہیں ملتا۔ دیکھا گیا ہے کہ بڑے بڑے نامور صاحبان علم وفضل ایسے بھی ہیں جن کے قول وعمل میں، ظاہر وباطن میں، باہری واندرونی زندگی میں کھلا تضاد پایا جاتا ہے۔ ایسے لوگوں کا عوام اعتماد کھو دیتے ہیں۔ مولانا کے منہ سے اگر پھول جھڑتا تھا تو ان کی داخلی اور عملی زندگی بھی خوشبوؤں سے رچی بسی تھی۔ ایسے اہل علم کی بھی کمی نہیں ہے جو غرور علم میں مبتلا نظر آتے ہیں لیکن علی میاں کے اندر غرور علم تو کیا وہ ہمیشہ اپنے کو طالب علم ہی سمجھتے رہے یہ ان کے بڑے پن اور اونچے ظرف کا ثبوت ہے۔ وہ شہرت وصلے کے کبھی طلبگار نہیں رہے۔

افسوس کہ علم وادب کا وہ قطب مینار اور پہاڑی کا چراغ، وہ بطل جلیل، مرد مومن مرد حق آگاہ ہم سے جدا ہوگیا۔ ہم ان کو کیا خراج عقیدت پیش کر سکتے ہیں ہمارے پاس آنسوؤں اور دعاؤں کے سوا ہے ہی کیا۔ اللہ تعالیٰ سے بصمیم قلب دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ علی میاں کی تمام بشری لغزشوں اور کوتاہیوں کو معاف فرمائے اور جنت الفردوس عطا کرے اور ملت اسلامیہ کو صبر جمیل عطا کرے۔

## بقیہ: اسلام میں کسب معاش

آئے اور اسی کے ساتھ ساتھ وہ اس حال میں آئے کہ اس نے کسی کو گالی دی ہو، کسی پر الزام لگایا ہو، کسی کا مال کھایا ہو، کسی کا خون بہایا ہو، کسی کو مارا پیٹا ہو تو اس کی نیکیاں اس کو اور اس کو دے دی جائیں گی پھر اگر حساب برابر ہونے سے پہلے اس کی نیکیاں ختم ہو جائیں تو لوگوں کے گناہ اس پر ڈال دیئے جائیں گے اور پھر اس کو جہنم میں پھینک دیا جائے گا۔
(مسلم شریف)

تعلیمات نبوی کی یہ خصوصیت ہے کہ کبھی کبھی تعلیم وتربیت کی غرض سے نبی صلی اللہ علیہ وسلم اپنے مخاطب لوگوں سے سوال فرمایا کرتے تھے کہ کیا تم جانتے ہو یہ کیا ہے؟ وہ کیا ہے؟ اس طرح کا ایک سوال اس حدیث شریف میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کیا تم جانتے ہو مفلس کون ہے؟ صحابہؓ نے جواب دیا جس کے پاس روپیہ پیسہ اور سامان زندگی نہ ہو وہ مفلس ہے۔ اس جواب کے بعد صحیح جواب خود رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے دیا کہ میری امت میں دراصل مفلس اور نادار وہ شخص ہے جو میدان محشر میں قیامت کے دن نماز، روزہ، زکوٰۃ، حج، خیر خیرات وغیرہ نیکیاں لے کر آئے اور اس کے ساتھ ساتھ کسی کو گالی دی ہو، برا بھلا کہا ہو، کسی پر تہمت لگائی ہو، کسی کا ناحق مال کھا گیا ہو، کسی کا خون بہایا ہو، کسی کو مارا پیٹا ہو تو ایسا شخص حقیقی مفلس اور نادار ہے کہ اس کی ساری نیکیاں ان لوگوں کو دے دی جائیں گی جنھیں اس نے کسی طرح بھی ستایا ہو اور ان کا حق برباد کیا ہو اور اگر لوگوں کے تمام حقوق پورے ہونے سے پہلے نیکیاں ختم ہوگئیں تو ان کے گناہ اور خطا اس آدمی کے سر پر ڈال دی جائیں گی اور پھر اسے جہنم میں پھینک دیا جائے گا۔

ہم سب کو اللہ اس کی توفیق دے کہ ہم اس حدیث شریف کے ذریعہ اپنی اصلاح کریں، اچھے اچھے لوگوں کو دیکھا گیا ہے کہ وہ نیکیاں اور اچھائیاں تو خوب کرتے ہیں مگر لوگوں کے ستانے، تکلیف پہونچانے اور ان کا حق مارنے یا ان کا، ان کا ناحق مال کھا جانے سے نہیں بچتے جبکہ یہ بڑے خطرے اور نقصان کی بات ہے کہ ہماری اس لاپرواہی اور غفلت کی وجہ سے ہماری نیکیاں قیامت کے دن دوسرے لوگ لے لیں گے۔ اس لئے امت کو چاہئے کہ اصل مفلسی اور ناداری سے بچنے کی آج ہی سے فکر کرے۔

# اسلام میں کسبِ معاش کے لئے محنت و مشقت

مولانا عبدالکریم پاریکھ

## لوگوں کا باہم سے سلوک

حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ تم لوگ امعہ نہ ہو کہ یہ کہنے لگو اگر لوگ ہمارے ساتھ اچھا کریں تو ہم بھی اچھا کریں گے، اور اگر لوگ ہم پر ظلم کریں تو ہم بھی ظلم کریں گے۔ بلکہ تم اپنے آپ کو اس کے لئے تیار کر دو کہ لوگ اچھا سلوک کریں تو تم بھی اچھا سلوک کرو، اور اگر برا سلوک کریں تو تم ان کے ساتھ ظلم و زیادتی نہ کرو۔ (ترمذی)

اس حدیث پاک میں جو تعلیم دی گئی ہے امت اگر اسے عام کرے تو ہمارے ملک کے اہل وطن بھائیوں کے لئے ایک اچھا نمونہ ہم پیش کر سکیں گے۔ ہمارے دور میں ہر طرف مار کاٹ، قتل و خون ریزی جاری ہے ایسے میں بہت ضروری ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اس تعلیم کو عمل میں لایا جائے اور خوب عام کیا جائے۔

اس حدیث میں احسان اور بھلائی کرنے کا صحیح معنی و مطلب بھی سمجھایا گیا ہے کہ اگر کسی نے آپ پر احسان کیا اور اس کے جواب میں آپ نے بھی اس پر احسان کیا تو یہ احسان نہیں بلکہ بدلہ اور برابری کا سلوک و معاملہ ہو گیا، اصل احسان یہ ہے کہ کوئی تمہارے ساتھ اچھا معاملہ کرے یا ظلم و زیادتی اور نا انصافی کرے، ہر حال میں اس کے ساتھ احسان اور بھلائی ہی کرو تمہارا برتاؤ احسان و بھلائی کا اعلیٰ درجہ ہے۔

## فی سبیل اللہ کی تشریح

حضرت کعب بن عجرہؓ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سے ایک شخص گذرا آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب نے اس کی محنت جو کسی اور سرگرمی کو دیکھا تو انھوں نے کہا یا رسول اللہ کاش اس آدمی کی محنت اور سرگرمی اللہ کے راستے میں ہوتی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر وہ اپنے چھوٹے بچوں کے لئے دوڑ دھوپ کر رہا ہے تو وہ اللہ کے راستے میں ہی ہے اور اگر اپنے ماں باپ کے لئے دوڑ دھوپ کر رہا ہو تو بھی وہ شخص اللہ کے راستے میں ہے، اور اگر وہ اپنی باعزت روزی کے لئے محنت کر رہا ہے تو بھی وہ اللہ کے راستہ میں ہے اس کے برخلاف اگر اس کی دوڑ دھوپ دکھاوے اور فخر و بڑائی کے لئے ہو تو پھر وہ شیطان کے راستے میں ہے۔

(المنذری بحوالہ طبرانی)

جس شخص کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحاب نے دیکھا وہ کوئی کاروباری محنت مزدوری کے سلسلے میں دوڑ دھوپ کرنے والا آدمی ہونا چاہئے، جسے دیکھ کر صحابہ کرام کو تعجب ہوا انھوں نے یہ خواہش ظاہر کی، کاش یہ شخص راہ خدا میں اتنی محنت اور دوڑ دھوپ کرتا تو خوب ہوتا اس پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ چھوٹے بچوں، والدین کی روزی روٹی اور ان کی ضروریات کو پورا کرنے کے لئے کاروبار اور کسب میں محنت کرنا اور خود اپنی باعزت روزی حاصل کرنے کے لئے دوڑ دھوپ کرنا محنت مشقت برداشت کرنا بھی راہ خدا میں محنت و مشقت برداشت کرنے کے جیسا ہی ہے لیکن اگر اس شخص کا محنت و مشقت کرنا اور مال حاصل کرنا دکھاوے، فخر اور بڑائی کے لئے ہو تو پھر ایسا آدمی شیطان کے راستے میں محنت کر رہا ہے۔

اس سے معلوم ہوا کہ کاروباری زندگی ہو لین دین ہو، تجارت ہو، محنت مزدوری ہو اس میں آدمی چاق و چوبند ہو اور حصول رزق کے لئے چلت پھرت کر رہا ہو، اور یہ چاہے بیوی بچوں کے لئے ہو یا بوڑھے ماں باپ کے لئے ہو یا خود اپنی حلال باعزت روزی کے لئے ہو تو یہ سب فی سبیل اللہ میں شامل ہے۔

جو لوگ دین کو سنیاسیوں اور تارک الدنیا لوگوں کے ڈھنگ پر لے آتے ہیں، وہ دین کی تفسیر و تشریح اس طرح کرتے ہیں کہ ترک دنیا کی طرف لوگوں کا جھکاؤ ہونے لگتا ہے لیکن اس حدیث شریف کے سامنے آنے سے معلوم ہوا کہ ان کا طریقہ صحیح نہیں ہے۔ ہاں اتنا ضرور ہے کہ مال و دولت کے حصول میں یہ نیت ہو کہ آدمی اپنی اور اپنے اہل خانہ کی ضرورت پوری کرے گا اور خیر خیرات، صدقہ زکوٰۃ ادا کرے گا مال کو رضائے الٰہی کے کاموں میں خرچ کرے گا ایسا نہ ہو کہ لوگوں پر بڑائی اور فخر کرنے یا دکھاوے کے لئے مال و دولت حاصل کرے اگر اپنی مالداری کی نمائش کرتا پھرے تو واقعی یہ شخص شیطان کی راہ میں ہے۔

## سب سے نچلے درجہ کا مفلس اور کنگال

حضرت ابوہریرہؓ سے روایت ہے کہ اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک بار پوچھا کیا تم جانتے ہو کہ مفلس کون ہے؟ لوگوں نے کہا ہم میں مفلس وہ ہے جس کے پاس درہم یعنی روپیہ پیسہ اور کوئی سامان نہ ہو، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری امت میں مفلس وہ ہے جو قیامت کے دن نماز، روزہ، زکوٰۃ لے کر

(باقی ص۲۹ پر)

# مطالعہ کی میز

تبصرے کے لیے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

● محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

نام کتاب : دروس من القصص القرآنی (نصوص وتدریبات)
تالیف : ڈاکٹر حمید عالم ندوی
صفحات: ۱۲۲، سائز ۱۸×۲۲/۱۶، قیمت ۳۲/= روپئے
ملنے کا پتہ :- مکتبہ اسلام ۵/۴۲، احمد علی لین گوئن روڈ لکھنؤ

قرآن کریم کو سمجھنے کے لئے عربی زبان کا سیکھنا بہت ضروری ہے لہٰذا جو کتابیں عربی زبان کو سیکھنے میں معاون ہوں ان سے ضرور استفادہ کرنا چاہئے۔

پیش نظر کتاب ایک ہی وقت میں قرآن پاک کو سمجھانے، فن تفسیر سے شغف پیدا کرنے، عربی زبان وادب سکھانے اور عربی زبان بولنے سمجھنے اور پڑھنے، لکھنے میں ایک مفید کتاب ہے۔

یہ کتاب دس اسباق پر مشتمل ہے، ہر سبق سے پہلے اس کے کچھ مقاصد بیان کئے گئے ہیں قرآنی آیات (قرآنی قصوں) کو مکالمہ کی شکل میں پیش کیا گیا ہے۔ مشکل الفاظ کی عربی زبان میں اجمالی تشریح کی گئی ہے پھر تمرینوں کے ذریعہ درس کو مکمل طور پر ذہن نشیں کرانے کا طریقہ بتایا گیا ہے اور عربی قواعد بھی بتائے گئے ہیں۔

یہ کتاب مدارس اسلامیہ اور یونیورسٹیوں کے نصاب تعلیم میں داخل کئے جانے کے قابل ہے

---

نام کتاب: اسلام، ایمان اور احسان کا بیان
مرتب : ڈاکٹر ہارون رشید صدیقی۔
ملنے کا پتہ :- مکتبہ ندویہ پوسٹ بکس ۹۳ ندوۃ العلماء لکھنؤ

حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جس کے اندر تین باتیں ہوتی ہیں وہ ایمان کی حلاوت سے بہرہ ور ہوتا ہے۔ ایک یہ کہ اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول کی محبت ہر چیز سے زیادہ ہو۔ دوسرے یہ کہ جس سے بھی محبت کرے اللہ کے لئے محبت کرے۔ تیسرے یہ کہ آگ میں ڈالے جانے کو پسند کرے مگر کفر میں لوٹنا پسند نہ کرے۔

اس کتاب میں ایمان وعقائد احسان، نماز روزہ، زکوٰۃ، حج کے بارے میں تفصیل کے ساتھ بیان کرتے ہوئے فاتحہ ومیلاد کی حقیقت، قبر پرستی عرس اور تعزیہ داری کی قباحت اور اتحاد بین المسلمین کی اہمیت وضرورت پر ڈاکٹر ہارون رشید صدیقی صاحب نے روشنی ڈالی ہے۔ اللہ تعالیٰ تمام مسلمانوں کو ہر کام کو سنت کے مطابق کرنے کی توفیق عطا فرمائے۔

مجموعی طور پر یہ کتاب عوام وخواص سب کے لئے مفید ہے۔

---

نام کتاب : راہِ عمل
تالیف : مولانا رضوان احمد قاسمی ندوی
صفحات: ۱۰۵، سائز ۱۸×۲۲/۱۶، قیمت ۱۵/= روپئے
ملنے کا پتہ :- رحمانیہ اکیڈمی جمال پور بیرول دربھنگہ (بہار)

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ بہترین کتاب اللہ کی کتاب ہے اور بہترین راستہ میرا راستہ ہے اور بدترین چیزیں وہ ہیں جو دین میں نئی نکالی جائیں اور ہر نئی چیز گمراہی ہے۔

زیر نظر کتاب میں ایمان وعمل اور اخلاق وعادات سے متعلق مختلف آیات قرآنیہ اور احادیث نبویہ کی آسان فہم انداز میں تشریح کی گئی ہے اگر ترجمہ اور تشریح سے پہلے آیات واحادیث کا متن بھی ہوتا تو زیادہ بہتر ہوتا۔

یہ کتاب اہل علم اور عوام وخواص سبھی کے لئے مفید ہے،

---

نام کتاب : روشنی کی طرف
تالیف : محمد شہاب الدین قاسمی
صفحات: ۱۵۷، سائز ۱۸×۲۲/۱۶، قیمت درج نہیں۔
ملنے کا پتہ :- دار الکتاب دیوبند سہارنپور (یو۔پی)

پیش نظر کتاب میں چھبیس مشہور عیسائی مبلغین پادریوں اور راہبات کے قبول اسلام کے حوالہ سے انٹرویوز ہیں جو انھوں نے اسلام کا طویل مطالعہ اور اس کو قبول کرنے کے بعد عالم اسلام کے مختلف اخبارات ورسائل خصوصاً رابطہ عالم اسلامی مکہ مکرمہ کے ترجمان اخبار "العالم الاسلامی" کو دیئے ہیں جن میں عیسائیت اور عیسائی مشنریوں کی سرگرمیوں کا علمی، تاریخی اور تحقیقی جائزہ لیا گیا ہے جو یقیناً آئندہ حق کے متلاشیوں کے لئے مشعل راہ ثابت ہوگا۔

باری تعالیٰ صراط مستقیم سے بھٹکے ہوئے لوگوں کے لئے اس کتاب کو حقیقی معنی میں سراپا روشنی بنادے۔

نام کتاب : روشن لکیریں۔
مصنف : شمیم طارق، صفحات: ۱۲۸، قیمت ۱۵۰/= روپئے
ملنے کا پتہ : روزنامہ ہندوستان، مولانا آزاد روڈ ممبئی ۴۰۰۰۰۸

شمیم طارق ممبئی کے مختلف اخبارات سے وابستہ رہے ان کی تحریریں اپنی گوناگوں خوبیوں کی بنا پر لوگوں کو اپنی طرف متوجہ کرتی رہی ہیں۔

زیر نظر کتاب "روشن لکیریں" شمیم طارق صاحب کے اداریوں کا مجموعہ ہے جس میں بیسویں صدی کے نصف آخر کی اردو صحافت کے معیار ومسائل کا تجزیہ اور اکیسویں صدی کے ذہن، ذوق اور زبان سے ہم آہنگ علمی سیاسی، تہذیبی، اقتصادی، اور تاریخی جائزہ پیش کیا گیا ہے

قیمت صرف پچاس ۵۰/= روپئے ہونی چاہیئے۔

# مولانا علی میاں کی رحلت سارے عالم اسلام کا عظیم نقصان ہے

جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی کے شعبہ عربی کے زیر اہتمام منعقدہ جلسہ تعزیت میں طلبہ و اساتذہ نے مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ کی رحلت کو ہندوستان اور عالم اسلام ہی نہیں بلکہ ساری علمی دنیا کا ناقابل تلافی نقصان قرار دیا۔

ناظم جلسہ، صدر شعبہ عربی پروفیسر شفیق احمد خاں ندوی نے پرنم آنکھوں کے ساتھ مولانا کے ایثار و اخلاص کے چشم دید واقعات بیان کئے اور کہا کہ صدی کے اختتام پر مولانا کی زندگی کا خاتمہ علمی صدی کا خاتمہ ہے ان کی شخصیت نہایت جامع ہمہ گیر اور معتدل تھی. وہ ایک معلم، مربی اور مصلح انسانیت تھے اور اخلاص و ایثار کی صف میں بے مثل تھے۔ تعلیم و تدریس اور درسی کتابوں کی تیاری سے لے کر عام تصنیف و تالیف دعوت و تبلیغ، اصلاح و تعمیر اور تحریک پیام انسانیت کی تاسیس و تعمیر تک ہر جگہ خاموش خدمت ہی کرتے رہے اور فروعی مسائل میں کبھی نہ الجھے لیکن جب کبھی اصولی مسائل کی بات آئی اور ملت اسلامیہ کی ضرورت پڑی تو خاموشی اور گوشہ نشینی کے دامن سے نکل کر حق گوئی و بے باکی کی شاہراہ پر نکل کر بولے،

پروفیسر سید ضیاء الحسن ندوی نے مولانا سے اپنی شاگردی اور رفاقت کی سرگذشت سنائی اور ان کی مہارت تدریس اور حسن تربیت کے واقعات بیان کئے۔ ڈاکٹر نور الاسلام صدیقی نے مولانا کے عمومی اوصاف حمیدہ بیان کئے۔ پروفیسر شبیر محمد اسماعیل اعظمی نے مولانا کے علمی کمالات پر روشنی ڈالی اور ان کی منقبت میں لکھی ہوئی اپنی تازہ بہ تازہ نظم سنائی۔ ڈاکٹر اکرام احمد خاں نے مولانا کی تصانیف کو نقوش جاوداں اور منارہ ہدایت قرار دیا۔ ڈاکٹر سید خالد علی حامدی نے مولانا کے علمی مقام اور اسلوب نگارش کی خوبی کا تذکرہ کیا۔ ڈاکٹر محمد ایوب ندوی نے مولانا کی میزبانی اور مہمان نوازی کی توصیف کی۔ پروفیسر زبیر احمد فاروقی نے علامہ ندوی کو یادگار سلف بتاتے ہوئے ان کے اعتدال و میانہ روی اور ہر طبقہ میں مقبولیت کو قابل تقلید نمونہ قرار دیا۔

پروفیسر سید محمد اجتباء ندوی نے مولانا مرحوم کے ادبی ذوق، عربی مزاج اور اسلوب بیان کی جدت، ندرت، دلکشی اور عصریت کی جلوہ گری پر گفتگو کی اور مثالوں سے وضاحت کی۔ صدر جلسہ، ڈین فیکلٹی آف ہیومینٹیز اینڈ لینگویجز پروفیسر نوازش علی خاں نے مولانا کی حق گوئی و بے باکی اور تاریخی و علمی بصیرت پر روشنی ڈالی اور علمی دنیا کو ان کے مختلف پہلوؤں پر تحقیق و ریسرچ کرانے اور باقی ماندہ کاموں کو مکمل کرنے کی تلقین کی۔

● ممتاز عالم دین حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کے انتقال پر اپنے دلی جذبات اور احساسات کا اظہار کرتے ہوئے اورینٹل سوسائٹی کے سکریٹری جنرل پروفیسر نثار احمد فاروقی نے ایک بیان میں کہا کہ حضرت مولانا علی میاں نے ایک مرد مومن کی پاکیزہ زندگی کا سچا اور جیتا جاگتا نمونہ پیش کیا۔ وہ عالم دین بھی تھے عارف بھی، مصلح اور مذکر بھی تھے، مورخ اور مفکر بھی، معلم اور محقق بھی تھے، داعی اللہ بھی۔ وہ صوفی اور درویش بھی تھے اور حکیم الامت بھی۔ ان کا ذوق شعر و ادب، عربی زبان و ادب پر ان کی حاکمانہ قدرت، اسلامیات کی تعلیم عام کرنے میں ان کی خاموش، وسیع اور موثر خدمات، ان کی بے داغ سیرت، توکل علی اللہ، قناعت، سادگی، تعلق مع اللہ، سیر چشمی، سخاوت، ملت کے سیاسی اور مذہبی مسائل حل کرنے میں ان کی بصیرت اور فراست ان کا جہاد باللسان اور جہاد بالقلم، ان کی جرأت و ہمت، صبر و تحمل اور فکر و تامل، اپنے تلامذہ و متعلقین و مسترشدین کی کردار سازی اور تربیت میں ان کا

رحلت سارے عالم اسلام کا عظیم نقصان ہے ہندوستان کے مسلمان تو ان کا سایہ اٹھ جانے سے یتیم ہوگئے ہیں. نہایت موثر حصہ، غرض نہ جانے کیا کیا خوبیاں یاد آئیں گی اور کن کن صفات کو اب یہ نگاہیں تلاش کیا کریں گی۔

پروفیسر نثار احمد فاروقی نے کہا: میرا علم اور مطالعہ نہایت محدود ہے مگر مجھے اس بات پر شرح صدر ہے کہ عہد تابعین اور تبع تابعین کے بعد امت مسلمہ میں ایسی جامع صفات و کمالات شخصیات بس انگلیوں پر ہی گنی جاسکتی ہیں، اور حضرت مولانا علی میاںؒ تو اپنی بعض خصوصیات میں قطعاً منفرد ہیں۔

پروفیسر فاروقی نے کہا کہ مولانا علی میاںؒ کی

## جا ملے رب سے بوالحسن ندویؒ

● ڈاکٹر عابد علی شعلہ لکھنوی

چراغ بجھ گیا فکر و شعور و دانش کا
زمانہ آہ! اجالوں سے ہوگیا محروم
جہاں سے ہوگئے رخصت علی میاں ندوی
قلم میں تاب نہیں جو انھیں لکھے مرحوم
جا ملے رب سے بوالحسن ندوی
علم و حکمت کے تھے جو ماہ تمام
ظلم یہ بیسویں صدی نے کیا
اٹھ گیا تھا جو مرد خوش انجام
مرد مومن تھے مرد کامل تھے
سب سے بڑھ کر کے ایک عالم تھے
خوبیاں کیا بتائیں حضرت کی
دوسروں کے غموں میں شامل تھے
شعلہ کیسا یہ سانحہ گزرا..
علم دیں کا پیامبر نہ رہا
ناز تھا جس پہ اہل دانش کو
آج وہ نقش معتبر نہ رہا

محمد طارق ندوی

# سوال و جواب

س:۔ ایک شخص امام ہے جس کی زوجہ بے پردہ گھومتی ہے اور مذکور شخص روکنے کے بجائے اس کی حوصلہ افزائی کرتا ہے تو ایسے امام کے پیچھے نماز پڑھنا کیسا ہے؟

ج:۔ ایسے شخص کے پیچھے نماز پڑھنا مکروہ ہے، اس لئے اگر کوئی اس سے اچھا دیندار شخص امامت کے لئے مل جائے تو بہتر ہے۔

س:۔ ایک امام صرف امامت کے لئے مقرر کیا گیا ہے، لیکن متولی صاحب اس پر دباؤ ڈالتے ہیں کہ وہ ہر وقت مسجد ہی میں رہے متولی کا مذکور فعل از روئے شرع کیا حکم رکھتا ہے

ج:۔ ایسی پابندی ظلم و زیادتی ہے اور ناجائز ہے۔

س:۔ بعض لوگوں کی یہ عادت ہوتی ہے کہ سجدہ میں جاتے ہوئے پائجامہ کو اوپر کھینچتے ہیں ایسا کرنا کیسا ہے؟

ج:۔ ایسا کرنا بلاضرورت مکروہ ہے۔

س:۔ قبرستان میں جھونپڑے بنانا کیسا ہے؟

ج:۔ وقف قبرستان میں رہائشی جھونپڑے بنانا جائز نہیں ہے۔

س: کیا ایک شخص بلا عذر دوسرے سے نفلی حج کرا سکتا ہے؟

ج:۔ ہاں! مذکور شخص بلا عذر دوسرے سے نفلی حج کرا سکتا ہے۔

س:۔ کسی کے ذمہ مسجد کے حقوق ہوں اور رقم وغیرہ ہو کیا متولی اس کو معاف کر سکتا ہے؟

ج:۔ متولی کو معاف کرنے کا حق نہیں ہے۔

س:۔ کیا مہر حیثیت سے زیادہ نہ ہونا چاہئے؟

ج:۔ مہر اتنا ہی مقرر کرنا چاہئے جتنا شوہر آسانی سے ادا کر سکے، عام طور پر مہر زیادہ مقرر کرنے کی دو صورتیں ہوتی ہیں ایک فخر و نمائش کی، دوسرے شوہر عورت کو طلاق نہ دے سکے اور یہ دونوں وجہیں عقلاً اور شرعاً غلط ہیں۔

س:۔ دو شخص اپنے لڑکوں یا لڑکیوں کا نکاح اس شرط کے ساتھ کریں کہ ہر ایک دوسرے کی لڑکی کو اپنے لڑکے سے نکاح کر دے اور یہ تبادلہ ہی مہر سمجھا جائے تو کیا یہ درست ہے؟

ج:۔ اس نکاح کو نکاح شغار کہتے ہیں حدیث میں اس کی ممانعت آئی ہے لیکن اگر کسی نے اس طرح نکاح کر لیا تو نکاح ہو جائے گا اور دونوں کو اپنی بیویوں کو مہر مثل ادا کرنا ہوگا۔

س:۔ کیا اذان ٹھہر ٹھہر کے کہنا چاہئے اور اقامت میں جلدی کرنا چاہئے؟

ج:۔ ہاں! اذان ٹھہر ٹھہر کر کہے اور اقامت میں جلدی کرے۔

س:۔ فجر کی نماز کے بعد سورج نکلنے تک نفل پڑھنا کیسا ہے؟

ج:۔ فجر کی نماز کے بعد سورج نکلنے تک نفل پڑھنا مکروہ ہے۔

س:۔ اگر کوئی شخص ثواب کی نیت سے میت کی تجہیز و تکفین کرنا چاہتا ہے تو کیا کر سکتا ہے؟

ج:۔ وارثوں کی مرضی کے بغیر نہیں کر سکتا ہے، وارثوں کو یہ پیش کش قبول کرنے یا نہ کرنے کا حق ہے۔

س:۔ لاوارث کی تجہیز و تکفین کس کے ذمہ عائد ہوتی ہے؟

ج:۔ ایسی میت کی تجہیز و تکفین جس کا نہ کوئی وارث ہو اور نہ رشتہ دار ہو اسلامی حکومت پر یا جہاں اسلامی حکومت نہ ہو تو محلہ یا بستی کے لوگوں پر واجب ہے

س:۔ درود شریف نہ پڑھنے سے نماز ہو جائے گی یا نہیں؟

ج:۔ نماز ہو جائے گی، کیونکہ درود شریف پڑھنا سنت ہے، اور سنت کے ترک سے نماز ہو جاتی ہے، مگر سنت کے ترک کی وجہ سے کراہت لازم ہو گی۔

س:۔ اذان کے وقت وضو کرنا کیسا ہے؟

ج:۔ اگر وقت میں گنجائش ہو تو اذان کا جواب دے، پھر وضو کرے اور اگر گنجائش نہیں تو اذان کی حالت میں وضو کرنے میں کوئی مضائقہ نہیں ہے۔

## دعائے مغفرت

● مولانا نیاز احمد صاحب ندوی استاذ حدیث دارالعلوم ندوۃ العلماء کی والدہ محترمہ یکم رمضان المبارک ۱۴۲۲ھ کو بعد نماز جمعہ اپنے رب کریم کی آغوش رحمت میں پہونچ گئیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

مرحومہ صوم وصلوٰۃ کی پابند صالح خاتون تھیں،

● دارالعلوم ندوۃ العلماء کے استاذ مولانا محمد شاہد علی ندوی کی والدہ کا ۱۸ر جنوری ۲۰۰۲ء مطابق ۴ر شوال ۱۴۲۲ھ کو اچانک حرکت قلب بند ہو جانے کے باعث تقریباً پچاس سال کی عمر میں انتقال ہو گیا

● مولانا حبیب اللہ ندوی رانچوی کے والد ماجد کا ۱۳ر جنوری ۲۰۰۲ء کو حرکت قلب بند ہو جانے سے اچانک انتقال ہو گیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

قارئین کرام سے دعائے مغفرت و ایصال ثواب کی درخواست ہے۔

# عالمی خبریں

معید اشرف ندوی

● سعودی عرب ٹیلی ویژن نے چیچنیا کے مظلوم مسلمانوں کی امداد کے لئے ایک مہم شروع کی اور صرف ۴۸ گھنٹوں کے دوران ۴۷ ملین سعودی ریال (۱۲.۵۳) ملین ڈالر اکٹھے کئے۔ ٹیلی ویژن پر طویل نشریات کا اہتمام مشترکہ طور پر سعودی ریلیف کمیٹی برائے کوسوو اور چیچنیا نے کیا۔ امدادی رقم کی بڑی مقدار ۱۸ ہزار، سو ۵، ملین سعودی ریال شاہ فہد نے عطیہ کی جبکہ وزیر داخلہ شہزادہ نائف اور ریاض کے گورنر شہزادہ سلمان نے ۲ ملین سعودی ریال کا عطیہ دیا۔ ٹیلی ویژن کی اپیل پر خواتین نے اپنے زیورات اور بچوں نے اپنا جیب خرچ عطیہ کردیا۔ بیشتر مخیر حضرات جن میں ۱۰ ملین سعودی ریال دینے والا ایک شخص بھی شامل ہے اپنی شناخت بتانے سے انکار کر دیا اور کہا کہ یہ رقم عطیہ کے طور پر دی ہے اور چیئرمین عرب گلف فنڈ شہزادہ طلال نے ۳ لاکھ ۷۵، ہزار سعودی ریال دینے کا اعلان کیا۔

● امریکہ کے کنزرویٹو ری پبلکن صدر ریگن کے دور (۱۹۸۸ء) میں سپریم کورٹ کے منصب پر فائز ایک جج انتھونی کینیڈی نے ریاست ورجینیا اور ریاست کیلیفورنیا کے طلبہ کے مشترکہ گروپ سے نہ صرف خطاب کیا بلکہ ان کے سوالات کے جوابات بھی دیئے، انھوں نے منشیات سے لے کر نعزیہ، تعصب اور امریکی تاریخ کے علاوہ آنے والی صدی کے بارے میں کھل کر دلچسپ انداز میں گفتگو کی۔ نئی صدی کے حوالے سے یہ کہا کہ اگلی صدی میں کوئی چاہے یا نہ چاہے امریکی اور مغربی دنیا کو مسلم ممالک سے تعلقات قائم کرنے پڑیں گے یہ تصور بالکل غلط ہے کہ مسلمان جاہل غیر مہذب اور محض پاگلوں کا ٹولہ ہیں بلکہ وہ انتہائی ذہین، روشن خیال لوگ ہیں ایک عظیم تہذیب ان کا ورثہ ہے اور ان کا قانونی نظام اور روایات بڑی شاندار ہیں اگلی صدی میں دنیا کو ان سے سابقہ پڑے گا اور یہ ایک بڑا چیلنج ہے۔ انھوں نے کہا کہ اب وقت آگیا ہے کہ اہل مغرب ان سے ڈائیلاگ کا آغاز کریں۔ جسٹس انتھونی کینیڈی کا نوجوان طلباء سے یہ خطاب امریکہ کے کیبل ٹیلی ویژن (C SPAN) نے ملک بھر میں کئی بار نشر کیا۔

● سپریم کورٹ آف پاکستان کی شریعت اپیلٹ بنچ نے اس صدی کا سب سے اہم اور دور رس نتائج کا حامل انقلابی فیصلہ ۱۴ر رمضان المبارک ۱۴۲۰ھ کو صادر کر دیا۔ اس تاریخ ساز فیصلے کی رو سے پاکستان میں ہر قسم کے اور ہر صورت میں ظاہر اور پوشیدہ یا ملفوف سود اور سودی کاروبار کو قرآن و سنت کے منافی قرار دیدیا ہے اور اس وقت رائج آٹھ قوانین کو مارچ ۲۰۰۱ء تک ختم کرنے اور بلا سود اقتصادی نظام متعارف کرانے کا واضح اور دو ٹوک حکم جاری کیا ہے۔ اس فیصلے سے سود سے پاک معیشت کے قیام کی راہ ہموار ہوگئی ہے۔ جناب جسٹس خلیل الرحمٰن، جناب جسٹس منیر اے شیخ، جناب جسٹس وجیہہ الدین احمد اور جناب جسٹس مولانا تقی عثمانی پر مشتمل سپریم کورٹ کے شریعت اپیلٹ بنچ نے وہاں کی تاریخ کے ۵۲ برس میں صادر کئے گئے طویل ترین تحریری فیصلے میں حکومت اور بینکوں کی ان اپیلوں کو خارج کر دیا ہے جو سود اور سودی کاروبار کو قرآن اور سنت کے منافی قرار دینے والے وفاقی شریعت کورٹ کے فیصلے کو تبدیل کرانے کی غرض سے اس کے خلاف دائر کی گئی تھیں۔ وفاقی شرعی عدالت کے فیصلے کو برقرار رکھتے ہوئے فاضل سپریم کورٹ نے مالیاتی نظام کو اگلے دو ماہ میں شریعت کے مطابق ڈھالنے کا حکم دیا ہے اور اس کام کے لئے اسٹیٹ بنک کو ہدایت کی ہے کہ وہ ایک اعلیٰ سطحی کمیشن قائم کرے جو عدالت عظمیٰ کے فیصلے پر عملدرآمد کا طریق کار وضع کرے۔ مالیاتی اداروں کو بھی یہ ہدایت کی گئی ہے کہ وہ چھ ماہ میں ماڈل پراجیکٹ بنائیں۔ عدالت عظمیٰ نے بینکاری کے اسلامی طریقوں کو اپنانے کو فائدہ بخش قرار دیتے ہوئے کہا ہے کہ دنیا کے دو سواداروں میں متبادل نظام کی موجودگی میں پاکستان میں کسی بھی شکل کے سودی کاروبار کی اجازت نہیں دی جاسکتی۔ اسلامی مالیاتی نظام کی تشکیل اور قانون سازی کے لئے ایک ماہ میں ٹاسک فورس بنانے کا حکم صادر کرتے ہوئے سپریم کورٹ کی شریعت بنچ نے جن رائج سودی قوانین کو ۳۱ر مارچ ۲۰۰۰ء سے کالعدم قرار دیا ہے ان میں سود کا ایکٹ شامل ہے اس کے علاوہ اس فیصلے کی رو سے ایسے تمام ہی قوانین کی دفعات جو اسلامی شریعت کے احکام سے متصادم پائی اور منافی قرار دی گئی ہیں ۳۰ر جون ۲۰۰۰ء سے کالعدم تصور کی جائیں گی۔ یقیناً یہ فیصلہ سود کی لعنت سے نجات دلانے میں کلیدی کردار ادا کرے گا۔

## دعائے مغفرت

دارالعلوم ندوۃ العلماء کے گیٹ کیپر شریف الحسن کا مورخہ ۱۳ر دسمبر ۱۹۹۹ء کو حرکت قلب بند ہو جانے کی وجہ سے انتقال ہوگیا قارئین تعمیر حیات سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے

# امر بالمعروف ونہی عن المنکر

اس میں کچھ شک نہیں کہ امر بالمعروف ونہی عن المنکر دین کا ایسا زبردست رکن ہے جس سے دین کی تمام چیزیں وابستہ ہیں اس کو انجام دینے کے لئے حق تعالیٰ نے تمام انبیاء کرام کو مبعوث فرمایا اگر خدانخواستہ اس کو بالائے طاق رکھ دیا جائے اور اس کے علم وعمل کو ترک کر دیا جائے تو انبیاء علیہم السلام کی بعثت بے مقصد ثابت ہوجائے گی۔ دیانت جو شرافت انسانی کا خاصہ ہے مضمحل اور افسردہ ہوجائے گی اور ضلالت کی شاہراہیں کھل جائیں گی۔ جہالت عالمگیر ہوجائے گی، مخلوق تباہ وبرباد ہوجائے گی اور اس تباہی اور بربادی کی اس وقت خبر ہوگی جب روز محشر کو خدائے بالاتر کے سامنے پیشی اور بازپرس ہوگی۔

افسوس صد افسوس! جو خطرہ تھا وہ سامنے آگیا، جو کھٹکا تھا آنکھوں نے دیکھ لیا "وَكَانَ أَمْرُ اللّٰهِ قَدَرًا مَّقْدُورًا" اس سربز ستون کے علم وعمل کے نشانات مٹ چکے اس کی حقیقت ورسوم کی برکتیں نیست ونابود ہوگئیں، لوگوں کی تحقیر وتذلیل کا سکہ قلوب پر جم گیا، خدائے پاک کے ساتھ قلبی تعلق مٹ چکا، روئے زمین پر ایسے صادق مومن کا ملنا دشوار وکمیاب ہی نہیں بلکہ معدوم ہوگیا، جو اظہار حق کی وجہ سے کسی کی ملامت گوارا کرے۔

اگر کوئی مومن اس تباہی اور بربادی کے ازالہ میں سعی کرے اور اس سنت کے احیاء میں کوشش کرے اور اس مبارک بوجھ کو لے کھڑا ہو اور آستین چڑھا کر اس سنت کو زندہ کرنے کے لئے میدان میں آئے۔ تو یقیناً وہ شخص تمام مخلوق میں ایک ممتاز اور نمایاں ہستی کا مالک ہوگا۔

امام غزالی رحمۃ اللہ علیہ

(بحوالہ: فضائل اعمال۔ مسلمانوں کی موجودہ پستی کا واحد علاج صلا)

Regd No. LW/NP56
Fax No.: (0522)330020

FORTNIGHTLY

Principal off : 372336
Guest House : 323864

# TAMEER-E-HAYAT

NADWATUL-ULAMA, LUCKNOW-226 007 (India)

Rs 12/-

لکھنؤ

# تعمیرِ حیات

پندرہ روزہ



## مسلمان جہاں رہیں عقیدۂ توحید کے ساتھ رہیں

جو قومیں اپنے مخصوص تمدن سے محروم کر دی جاتی ہیں، ان کا دین ان کی عبادت گاہوں، ان کی شب کی خلوتوں اور ان کی عبادت کے طریقوں کے اندر محدود ہو کر رہ جاتا ہے، پھر رفتہ رفتہ رب کا رشتہ زندگی سے کٹ جاتا ہے، اس لئے ایک صاحب شریعت ملت کے لئے جہاں یہ ضروری ہے کہ اپنے امتیازی عقائد اور اپنی عبادات کے ساتھ رہے۔ وہاں یہ بھی ضروری ہے کہ وہ اپنی مخصوص معاشرت و تمدن کے ساتھ ہے، اس لئے کہ ہمارے دین کا اصول یہ نہیں کہ "جو خدا کا ہے وہ خدا کو دیدو" اور "جو قیصر کا ہے وہ قیصر کو دیدو" اور "مذہب ایک پرائیویٹ معاملہ ہے، اس کا تعلق باہر کی زندگی سے نہیں ہے"۔

جو ملتیں اپنی مخصوص معاشرت اور تمدن کے سانچوں سے محروم رہ گئیں، ملل و ادیان کی تاریخ بتاتی ہے کہ وہ ملتیں برائے نام ان ادیان سے وابستہ رہیں۔ مذہب کی گرفت ان کے اوپر سے ڈھیلی ہوتے ہوتے بالکل چھوٹ گئی، اور وہ آزاد ہو گئیں، ان کے اندر الحاد اور اپنے مذہب سے بغاوت پیدا ہوئی۔ اس لئے ہم مسلمانوں کے لئے یہ ضروری ہے کہ ہم جہاں رہیں عقیدۂ توحید کے ساتھ رہیں، ایمان بالمعاد، شریعت کے اتباع بلکہ سنت کے اتباع کے شوق اور جذبہ کے ساتھ رہیں، جاہلیت سے (خواہ وہ ہمارے اندرون ملک کی جاہلیت ہو یا باہر کی جاہلیت ہو) جاہلیت قدیمہ ہو، جاہلیت مغربیہ ہو، جاہلیت علمیہ ہو، جاہلیت فکریہ ہو، یا جاہلیت خلقیہ ہو۔ ہر قسم کی جاہلیت سے دور اور محفوظ رہیں ـــــ جہاں سروں کا شمار ہوتا ہے، سینوں کا اور دلوں یا صلاحیتوں کا شمار نہیں ہوتا، وہاں ایسی ملت کے لئے بڑی پیچیدگی اور بڑی نزاکت ہے، اگر اس نے اپنی بنیادی دینی خصوصیات سے ذرا بھی دستبرداری اختیار کی، اور ذرا بھی تساہل برتا، اپنے کسی عقیدہ میں مداہنت یا سودا کرنے کا طرز عمل اختیار کیا، یا وحدت ادیان اور "ہمہ اوست" کے چکر میں پڑ گئی یا اس نے یہ منظور کر لیا کہ ہم نماز پڑھیں گے لیکن مسجد میں جماعت کے ساتھ نماز پڑھنے اور بلند آواز سے اذان دینے سے دستبردار ہوتے ہیں تو پھر وہ ملت رفتہ رفتہ اکثریت کے مذہب اور تہذیب میں تحلیل ہو کر رہ جائے گی۔

مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی نور اللہ مرقدہٗ

(خطبات مفکر اسلام ص ۳۳۵)

۱۰ر فروری ۲۰۰۰ء | سالانہ ۱۳۰ روپے | فی شمارہ ۶ روپے

# تعزیت نامہ مفکر اسلام عالم ربانی حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندوی نور اللہ مرقدہ

کامل جائسی

حمد خدائے پاک سے کرتے ہیں ابتدا
کرتے ہیں اس کے بعد شہ دیں کی ہم ثنا

جس وقت لائے اپنے تصور میں اس کو ہم
جلنے سے پہلے رو دیا قرطاس پہ قلم

بائیس ماہ رمضان مبارک جمعہ کا دن
بعد زوال پورا ہوا اصفا کا دن

قرآن پڑھتے پڑھتے وہ خاموش ہوگیا
رحمت کے جا کے سائے میں روپوش ہوگیا

گونجی خبر یہ ہوگیا ہر سمت پُر ملال
سید ابو الحسن علی ندویؒ کا انتقال

تاریکیوں میں غرق ہوا پل میں یہ جہاں
صد حیف آج ہوگئی گل شمع ضوفشاں

عرب وعجم کی آج زمیں سوگوار ہے
شمس و قمر اداس فلک اشکبار ہے

تکیہ کی روح رونقِ ندوہ چلا گیا
ہمراہ اپنے لے کے اجالا چلا گیا

حاصل تھا اس کو علم و فراست میں وہ کمال
اس دور میں نظیر نہ جس کی کوئی مثال

علم و ادب میں تھا اسے حاصل جہاں کمال
اس دور میں وہ ہیں تھا مورخ بھی بے مثال

ملت کے اتحاد میں کوشاں تھا صبح و شام
انسانیت کا دے گیا دنیا کو وہ پیام

اہل زبان اہل قلم صاحب نظر
دانائے راز راہِ طریقت سے باخبر

مسکیں نواز اور سلاطیں کا ہم نشیں
رفعت میں وہ فلک تھا تواضع میں تھا زمیں

روشن وہ اک چراغ تھا بیتِ بتول کا
حسنی نسب تھا عاشق حبیبِ رسول کا

شبنم کی طرح نرم تھا اپنوں پہ تھا نثار
باطل کے حق میں رہتا تھا ہر وقت شعلہ بار

موڑا نہ اپنا رخ کسی طاقت کے سامنے
سر خم ہوا نہ اس کا حکومت کے سامنے

جنتی گیا ہے اپنی تصانیف چھوڑ کر
رشتہ خدا سے اس میں کیا ہے وہ جوڑ کر

خدمت میں جاتا مصلح امت کی بار بار
آتا تھا اس کے قلبِ حزیں کو جہاں قرار

کرتا تھا دل سے حضرت احمد کا احترام
کرتا تھا آ کے صابری منزل میں وہ قیام

حضرت بھی تکیہ ندوہ کا کرتے رہے سفر
دراصل باہمی یہ محبت کا تھا اثر

اللہ پاک دونوں ہی کا فیض بے بہا
ہم سب کو اپنے فضل و کرم سے کرے عطا

تکیہ کلاں میں دفن وہ ہوتا ہے خوش نصیب
پہلو میں یعنی شاہ علم اللہ کے قریب

تکیہ میں اک نماز جنازہ پڑھی گئی
حرمین میں بھی دوسری اس کی ادا ہوئی

اپنا بنا کے حضرت رابع کو جانشیں
رخصت ہوا جہاں سے وہ فردوس کا مکیں

اللہ پاک حضرت رابع کا مرتبہ
صبح و مسا بلند کرے دل سے ہے دعا

دریائے فیض آپ کا ہر سمت ہو رواں
سیراب ان کے فیض سے ہوتا رہے جہاں

صبر جمیل کر عطا پسماندگان کو
اجرِ عظیم کر عطا اس خاندان کو

خلد بریں میں اعلیٰ جگہ اس کو کر عطا
کرے قبول اے خدا کامل کی یہ دعا



## پردہ پوشی

اگر تم نے اپنے بھائی کے اندر کوئی عیب دیکھا، اور اسے چھپایا تو تم نے اس کے ساتھ خیانت کی، اور اس کے علاوہ کسی اور سے کہا تو غیبت کی، اور اگر سب کے سامنے اس سے کہا تو تم نے اسے رسوا اور دہشت زدہ کردیا، تو لوگوں نے اس حکیم سے پوچھا کہ پھر ہم کیا کریں، تو اس نے جواب دیا کہ اسے اشاروں، کنایوں میں کہو اور اس کا نام نہ لو، بلکہ بر سبیلِ تذکرہ اسے بیان کردو۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

پندرہ روزہ — لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۷ — شمارہ نمبر ۷

۱۰ فروری — مطابق — ۴ ذیقعدہ ۱۴۲۰ھ




اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ /۱۳۰ روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں

## زر تعاون

سالانہ — /۱۳۰ روپے
فی شمارہ — /۶ روپے
بیرونی ممالک فضائی ڈاک
ایشیائی، یورپی، افریقی و امریکی ممالک ۳۰ ڈالر
بیرونی ممالک بحری ڈاک
بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

## خط و کتابت کا پتہ

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳
ندوۃ العلماء لکھنؤ، ۲۲۶۰۰۷ یوپی
ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں

## گذارش

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں، خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے (منیجر)


پرنٹر پبلشر شاہد حسین نے پاکیزہ آفسٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا۔

# اس شمارے میں



## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔
۲۔ فی کاپی Rs. 15/= کے حساب سے زر ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔
۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## نرخ اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ Rs. 30/=
۲۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ Rs 40/=
۳۔ کمیشن تعداد اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔
۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔

## بیرون ملک نمائندے

| | |
|---|---|
| مدینہ منورہ | Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P O Box No 842,<br>Madina Munawwara (K S A ) |
| برطانیہ | Mr. M. AKRAM NADWI<br>O C I S , St Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U K |
| ساؤتھ افریقہ | Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388, Vereninging,(S Africa) |
| قطر | Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O Box No 10894, DOHA-QATAR |
| دبئی | Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O Box No 12525, DUBAI (U A E )<br>P.H No: — 3970927 |
| پاکستان | Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>H. No. 109, Town Ship Kaurangi<br>KARACHI-31 (Pakistan) |
| امریکہ | Dr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>98-Conklin Ave, Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U S A ) |

# سب سے بڑی وراثت

حضرت مخدوم و مربی مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی۔ اللّٰھم قدّس روحہٗ و نوّر قبرہٗ۔ کی وفات کو مہینہ سے زائد دن گذر چکے ہیں، اس واقعہ کا اثر دنیا پر کیا پڑا اس کو بیان کرنے کے لئے مبالغہ بیانی، سخن سازی کی ضرورت نہیں ہے، کیونکہ جو اطلاعات دنیا بھر کے اخبارات سے، معاصرین کے بیانات سے، رسائل و مجلات کے اداریوں اور مقالات سے حاصل ہوئی ہیں، ان کو یکجا اگر کر دیا جائے تو کئی ضخیم جلدیں تیار ہو جائیں گی اور جبکہ یہ سلسلہ جاری ہے، اور آپ کی زندگی و تالیفات پر سیمناروں اور یادگاری جلسوں کا سلسلہ بھی قائم ہے۔ راقم کو متعدد حضرات نے بتایا کہ شب ٢٧ رمضان کو حرمین میں جو جنازہ کی نماز غائبانہ ہوئی اس میں شرکاء کی تعداد جو میں نے لکھی تھی وہ صحیح نہیں تھی، حرم کی اپنی تمام وسعتوں کے ساتھ بھرا ہوا تھا۔ تہہ خانوں اور چھتوں پر بھی کہیں بھی ایک مصلی کی جگہ خالی نہیں تھی، حرم بیت اللہ کے جو حصے کھلے ہوئے ہیں اس کے آگے جو محلے خصوصاً مسفلہ، مدعیٰ، فندق جیاد، اور ادھر حارۃ الباب اور شارع منصور کے پل تک لوگ جمع تھے۔ یہی حال مدینہ منورہ میں تھا۔ وہاں تمام وسعتیں جن کا اندازہ حجاج و زائرین کو ہوگا اور جو ١٢ یا ١٤ لاکھ سے کم کی گنجائش نہیں رکھتا سب پُر تھے۔ اس کے علاوہ مکہ مکرمہ کی اکثر بیشتر بڑی بڑی مسجدوں میں حضرت کی تدفین سے پہلے جمعہ کی نماز کے بعد نماز جنازہ ہو چکی تھی۔ میں نے عصر کے وقت ڈاکٹر شاہ رئیس العابدین صاحب کو حادثہ کی اطلاع دی تو انھوں نے بتایا کہ شارع منصور کی سب سے بڑی مسجد میں وہ حضرت کی نماز جنازہ غائبانہ پڑھ کر آئے ہیں۔ ڈاکٹر محسن عثمانی ندوی نے بتایا کہ دمشق کی جامع میں انھوں نے نماز جنازہ غائبانہ ادا کی جس کا اعلان وہاں کے مفتی اعظم علامہ احمد کفتارو نے کیا تھا۔ الاھرام (قاہرہ) کی رپورٹ کے مطابق جامعہ ازہر میں جنازہ غائبانہ ادا کی گئی، استنبول اور بغداد، کویت، دبئی کی اطلاعات بھی اسی طرح کی ملتی رہیں۔ اندازہ یہ ہے کہ کم از کم ایک کروڑ مسلمانوں نے غائبانہ نماز جنازہ پڑھی اور رفع درجات کی دعائیں کیں۔ خود رائے بریلی میں جو نماز جنازہ، نماز تراویح کے بعد ادا کی گئی اس کے متعلق پولیس کی اطلاعات کی روشنی میں ڈیڑھ سے دو لاکھ افراد کے شرکت کی اطلاع ہے، یہ سب اللہ تبارک و تعالیٰ کے یہاں مقبولیت کی علامتیں ہیں، جو ہم عاجزوں اور اللہ کے ناکارہ بندوں کے لئے زخموں کا مرہم اور اللہ کی رحمت پر یقین کے اسباب بڑھانے کا ذریعہ ہیں۔ اور اس بات کی علامت ہے کہ اللہ تعالیٰ سے اگر کسی کا تعلق ہے تو وہ خالی نہیں جاتا، اس کو کسی فرضی اور موہوم بات کا سہارا لینے کی ضرورت نہیں پڑتی ہے۔

اللہ کی رحمت بے پایاں کا ایک مظہر یہ بھی ہے کہ آج چالیس، بینتالیس دن گذرنے کے بعد بھی ایسا محسوس ہوتا ہے کہ حضرت مولانا جیسے اپنے کمرہ میں جلوہ افروز ہوں اور اب نکل کر آنے والے ہیں۔ بقول جگر مراد آبادی مرحوم کے ؎

وہ کب کے آئے بھی اور گئے بھی نظر میں اب تک سما رہے ہیں
یہ چل رہے ہیں، وہ پھر رہے ہیں، یہ آ رہے ہیں، وہ جا رہے ہیں

تعزیت کرنے والوں کی آمد مسلسل جاری ہے، ندوہ کے در و بام کی رونق قائم ہے، دارالعلوم کے طلبہ کی کثرت کچھ زیادہ ہی ہے اس حادثہ کے سبب تعلیمی پروگرام میں ایک دن کی بھی تاخیر نہیں ہوئی، ایک روحانی سکون کی فضا جو پہلے تھی وہ آج بھی ہے۔ حضرت کے جانشین اور موجودہ ناظم مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی اور مہتمم دارالعلوم مولانا سعید الرحمن اعظمی ندوی اپنی پوری دلی دماغی کاوشوں کے ساتھ سرگرم عمل ہیں۔ اور یہ سب نتیجہ ہے اس بات کا کہ حضرت مرحوم نے جو لگن سب کے دل میں لگائی وہ تعلق باللہ اور حب نبوی کی لگن تھی، اور جس راستہ پر چھوڑا ہے اس راستہ میں کبھی کجی نہیں دیکھی گئی، انابت الی اللہ، اخلاص عمل اور مقصد سے عشق، یہ وہ ورثہ ہے جس کے حصے، بخرے نہیں ہوتے اور سب کو پورا پورا حصہ ملتا ہے۔ اور اس کے وارثین میں آپس میں اخلاص یگانگت قائم رہتی ہے، یہ وہ دوکان ہے جس کا راس المال دین ہے، جس پر کوئی غبار نہیں آتا۔ ہمارے مخلصین دنیا کے جس گوشہ میں بھی ہوں اور جہاں جہاں ہوں وہ حضرت مرحوم کے لئے مغفرت و رفع درجات کے ساتھ ساتھ یہ دعا کریں کہ ان کا اصلی ورثہ بے داغ رہے قائم رہے، اور روز افزوں ترقی پذیر رہے۔

# قرآن کا مطالبہ

## مکمل اطاعت وسپردگی

مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی نور اللہ مرقدہ نے یہ تقریر جدہ کی مشہور مسجد "مسجد جوہرہ" میں ۲۷ نومبر ۱۹۸۸ء کو فرمائی تھی۔ جس میں عرب احباب کے علاوہ ہندوستان و پاکستان کے لوگوں کی ایک بڑی تعداد موجود تھی۔ افادۂ عام کی غرض سے ہم اس تقریر کو ہدیہ ناظرین کر رہے ہیں۔ (ادارہ)

حمد وصلوٰۃ کے بعد:۔

اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطَانِ الرَّجِیْمِ
یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا ادْخُلُوْا فِی السِّلْمِ کَآفَّۃً۔ وَلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّیْطٰنِ اِنَّہٗ لَکُمْ عَدُوٌّ مُّبِیْنٌ۔ فَاِنْ زَلَلْتُمْ مِّنْ بَعْدِ مَا جَآءَتْکُمُ الْبَیِّنٰتُ فَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰہَ عَزِیْزٌ حَکِیْمٌ۔

(سورہ بقرہ ۲۰۸-۲۰۹)

میرے بھائیو! اور دوستو! میں نے آپ کے سامنے قرآن کی ایک آیت پڑھی ہے، اس کا ترجمہ ہے: "اے ایمان والو! داخل ہو جاؤ سلم (صلح) میں پورے کے پورے اور شیطان کے نقش قدم کی پیروی نہ کرو، وہ تمہارا کھلا دشمن ہے، اگر تم سے لغزش ہوئی صاف صاف باتیں آجانے کے بعد، تو یاد رکھو کہ خدائے تعالیٰ غالب اور حکیم ہے۔"

حضرات! یہ آیت بڑی چونکا دینے والی ہے، اللہ سے جنگ کا کیا مطلب ہے کیا اس کا کوئی امکان ہے، کیا اس کا کوئی تصور کر سکتا ہے، بھلا بندہ اللہ سے جنگ کر سکتا ہے؟ لیکن قرآن میں لفظ بھی استعمال کیا گیا ہے جس سے ہمارے کان کھڑے ہو جانے چاہئیں بلکہ جسم لرز جانے چاہئیں کہ اللہ تعالیٰ جو مالک الملک، خالق کائنات، قادر مطلق اور محسن ومنعم ہے وہ اپنے بندوں سے کہے کہ اے ایمان والو! صلح میں داخل ہو جاؤ پورے کے پورے، ہم سے جنگ، محاذ آرائی اور مقابلہ کی کوئی گنجائش نہیں ہونی چاہئے۔

بظاہر ذہن میں یہ بات آتی ہے کہ "فِی السِّلْمِ" کے بجائے "فِی الْاِسْلَامِ" کہا جاتا یعنی اسلام میں داخل ہو جاؤ، مگر نہیں، یہاں سلم میں داخل ہونے کو کہا گیا یعنی خدا کے ساتھ تمہارا معاملہ فرمانبردارانہ، مصالحانہ، مطیعانہ اور مکمل ہونا چاہئے، عقائد میں بھی، فرائض وعبادات میں بھی، طرز معاشرت اور طریقۂ زندگی میں بھی تمہیں اللہ کی تعلیمات اور سید المرسلین خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم کے لائے ہوئے اور بتائے ہوئے احکام کا پابند ہونا چاہئے اور تعلقات میں بھی اس کا لحاظ رکھنا چاہئے کہ اللہ کے دشمن سے وفاداری اور اطاعت وفرمانبرداری کا تعلق نہ ہو، "اسلام" کا لفظ "سلم" ہی سے نکلا ہے، عربی زبان ولغت کے لحاظ سے "اسلام" کے معنی ہیں اپنے کو حوالہ کر دیا، سلنڈر کر دیا، اپنی ہر چیز سے دست بردار ہو گیا، اپنی ملکیت سے، خواہش، مصالح ومفادات سے فوائد وضرر میں فرق کے لحاظ، اور احساس سے دست بردار ہو گیا، اپنے کو خدا کے احکام کے قدموں میں ڈال دیا، اور اپنے کو بالکل سپرد کر دیا اور سلم کے معنی صلح کے ہیں، قرآن میں دوسری جگہ آیا ہے "فَاِنْ جَنَحُوْا لِلسَّلْمِ فَاجْنَحْ لَھَا" (اگر یہ لوگ صلح کی طرف مائل ہوں تو آپ بھی صلح کی طرف مائل ہو جائیے) "اُسالم من سالم واُحارب من حارب"... مصالحانہ رویہ اختیار کرتا ہوں، اس کے لئے جو مجھ سے مصالحانہ رویہ اپنائے اور مقابلانہ ومحاربانہ رویہ اختیار کرتا ہوں اس کے لئے جو جنگ کرے، اور اسی طرح اللہ تعالیٰ نے دیگر مقامات پر اپنے لئے ایسے پر جلال اور باعظمت الفاظ استعمال کئے ہیں جو لرزا دینے والے اور تھرا دینے والے ہیں، مثلاً سود کے بارے میں آیا "یٰاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰہَ وَذَرُوْا مَا بَقِیَ مِنَ الرِّبٰوٓا اِنْ کُنْتُمْ مُّؤْمِنِیْنَ فَاِنْ لَّمْ تَفْعَلُوْا فَاْذَنُوْا بِحَرْبٍ مِّنَ اللّٰہِ وَرَسُوْلِہٖ"۔ (سورہ بقرہ ۲۷۸-۲۷۹) اگر تم نے سود نہیں چھوڑا تو تیار ہو جاؤ اللہ سے لڑنے کے لئے، جنگ کرنے کے لئے، اور اسی طرح حدیث قدسی میں آیا ہے "من اذی لی ولیاً فقد اذنتہ بالحرب" (میرے کسی دوست اور مقبول بندے کو جو ستائے گا ایذا پہنچائے گا تو میں نے اس کے لئے اعلان جنگ کر دیا۔)

تو بظاہر دور اور بہت دور کی بات معلوم ہوتی ہے کہ وہ کون سا شامت زدہ اور بدنصیب ہوگا جو خدا سے جنگ کی ٹھانے گا جو خدا سے برسر مقابلہ ہوگا، لیکن انسانوں کی نفسیات، انسانوں کی زندگی کے تجربات، اللہ ورسول کی تعلیمات کے

ابہ میں طرزِ عمل اور ان کے کردار کے مطالعہ سے لوم ہوتا ہے کہ ایسا ہو سکتا ہے، اس کا امکان ہے ایک آدمی اسلام کا دعویٰ بھی کرے، اللہ کے بندہ ہونے کا دعویٰ اور اعتراف کرے اور پھر بعض چیزوں میں اللہ تعالیٰ سے (معاذاللہ، سو بار معاذاللہ) برسرِ جنگ ہو یعنی کچھ مانے اور کچھ نہ مانے۔ اللہ کے یہاں ریزرویشن اور تحفظ کے ساتھ اور اپنی مرضی کو دخل دیتے ہوئے کوئی بندگی کا تعلق قائم کرے کہ اچھا صاحب، ہم عقائد کو تو مانتے ہیں، بیشک توحید برحق، معاد اور آخرت کا عقیدہ برحق، حساب وکتاب برحق، لیکن معاشرہ میں، تہذیب میں، اپنی گھریلو زندگی میں، اپنے عزیزوں کے ساتھ تعلقات میں، لین دین میں، کاروبار میں، تجارتی معاملات میں ہم آزاد ہیں۔ تو اللہ تعالیٰ اس کو قبول کرنے کے لئے تیار نہیں ہے یہ آیت اسی لئے نازل ہوئی ہے اور یہ آیت گویا تازیانۂ عبرت ہے، ایک بہت بڑے خطرے کا اعلان ہے کہ خدا فرماتا ہے، اے وہ لوگو جن کو ایمان لانے کا دعویٰ ہے "اُدْخُلُوْا فِي السِّلْمِ كَآفَّةً" اللہ کے ساتھ پورے طور پر صلح میں داخل ہو جاؤ، یہاں یہ نہیں چلے گا کہ اتنا ہم مانتے ہیں اتنا ہم نہیں مانتے ہیں" میٹھا میٹھا تو ہپ ہپ کڑوا کڑوا تھو" یہ نہیں، آپ ہی دیکھ لیجئے کہ مسجد میں داخل ہوتا ہے آدمی، تو اپنے پورے جسم کے ساتھ داخل ہو جاتا ہے، کوئی کہنے لگے کہ صاحب! ہم تو پورے جسم کے ساتھ نہیں آتے، پاؤں رکھتے ہیں مسجد میں اور بدن رکھتے ہیں باہر، ہم اپنا سر جھکا دیتے ہیں مگر ہمارا بقیہ جسم باہر رہے گا، یا کوئی نماز کے بارے میں کہے کہ قیام تو سر آنکھوں پر، سو بار قیام کرا لیجئے لیکن جھکنا مشکل ہے رکوع اور سجود سے ہمیں معاف رکھئے اس میں ہمیں انسانیت کی توہین معلوم ہوتی ہے، ہمیں اپنی شکست کا احساس ہوتا ہے، ہمیں اپنی خودی سے دستبردار

ہونا پڑتا ہے، تو دوستو! ایسی عبادت نماز کہلانے کی مستحق نہیں، بلکہ یہ کفر کا ایک کلمہ اور کفر کا ایک رویہ ہوگا۔

آپ مجھے معاف کریں معلوم نہیں آپ کیا توقع رکھتے ہوں گے کہ میں آپ کو خوشخبریاں دوں، بزرگوں کے واقعات سناؤں، اور ایسی چیزیں سناؤں کہ آپ یہاں سے اور زیادہ مطمئن ہو کر جائیں، ہم مسلمانوں کی کمزوری یہ ہے کہ ہم اطمینان چاہتے ہیں، اپنی زندگی کی تصدیق چاہتے ہیں کہ ہماری زندگی پر کوئی مہرِ تصدیق ثبت کر دے کہ ہم اس مقدس سرزمین پر ہیں، ہم سے زیادہ کون خوش قسمت ہوگا، ہم یہ سننا چاہتے ہیں کہ مبارک ہو آپ کو، اللہ تعالیٰ آپ کو یہاں ہمیشہ رہنا نصیب فرمائے، آپ بڑے خوش نصیب ہیں، لاکھوں اولیاء اللہ اس کی تمنا کرتے تھے کہ اللہ ہمیں ارضِ مقدس تک پہونچائے ایک اپنے زمانے کے امام الاولیاء، مجاہدِ اعظم اور مجدّدِ وقت[1]، جس کے ہاتھ پر ۴۰ ہزار لوگ مسلمان ہوئے اور جس کے ہاتھ پر براہِ راست بیعتِ توبہ کرنے والوں کی تعداد بیس لاکھ سے کم نہیں اور بالواسطہ سلسلۂ بیعت میں داخل ہونے والوں کی تعداد تو کروڑوں بیان کی جاتی ہے، اس زمانے کے بڑے مبصر، بڑے مصنف، اور صاحبِ نظر عالم نے یہ لکھا ہے کہ دوسرے ملکوں میں بھی ایسا صاحبِ کمال اور صاحبِ تاثیر سنا نہیں گیا، وہ شخص جس کی وجہ سے ہزاروں کو ولایت ملی ہو تو تعجب نہیں، ان کا حال یہ تھا کہ جب وہ آ رہے تھے حج کے لئے پہلی بار (اس زمانے میں حج کرنا بڑا مشکل تھا، بادبانی جہاز ہوتے تھے) تو ایک جگہ پر کسی کہا کہ وہ رہا جزیرۃ العرب، وہ کھجور کا درخت نظر آ رہا ہے (خدا جانے وہ جزیرۃ العرب کا کون سا حصہ تھا اور جس کی وجہ سے

جزیرۃ العرب محبوب و مکرم ہے اس جگہ سے وہ کتنا دور تھا؟) تو وہ تاب نہ لا سکے وضو سے تھے، سجدے میں گر گئے دو رکعت نماز پڑھی اور فرمایا، اللہ کا شکر ہے، کہ اس نے مرنے سے پہلے ہمیں وہ سرزمین دکھا دی۔ اسی طرح بہت سے عابدین و زاہدین یہ تمنا لے کر دنیا سے رخصت ہو گئے کہ ہمیں اس جگہ پہونچنا نصیب ہو تو ہم اپنی پلکوں سے وہ زمین جھاڑیں گے، اپنے آنسوؤں سے وہ خاک دھوئیں گے۔ تو آپ کہیں گے کہ ہم اس سرزمین میں ہیں، اس لئے ہمیں خوشخبری سنائیے، ہمیں مبارکباد دیجئے اور دعائیں دیجئے کہ ہم یہاں رہیں پھر کیا بات ہے یہ بے وقت کی شہنائی کیسی؟ ایسی سخت آیت ہمارے سامنے پڑھی گئی جس میں اللہ تعالیٰ فرماتا ہے، اے ایمان والو! ہمارا معاملہ کسی دنیاوی حاکم و بادشاہ کا نہیں ہے کہ تھوڑا دے دیا، تھوڑا سا ٹیکس ادا کر دیا، اسی کی تھوڑی سی بادشاہت مان لی، اس کی بڑائی تسلیم کر لی تو خوش! اور آپ کے سب گناہ معاف، ہماری ذات تو غنی ہے، ہم قوی ہیں، ہم عزیز ہیں، ہم غالب ہیں، ہم اس دنیا کے پیدا کرنے والے ہیں، ہم قسمتوں کے مالک ہیں، ہم تقدیر کے بنانے، بگاڑنے والے ہیں، ہم بیماری اور صحت دینے والے ہیں" قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ" (سورہ آل عمران۔٢٦) (اے اللہ، اے سلطنتوں کے مالک، تیرے اختیار میں ہے تو جس کو چاہے سلطنت سے نوازے، اور جس سے چاہے آن کی آن میں پلک جھپکانے میں سلطنت چھین لے) اور تاریخ بتاتی ہے ہزاروں برس کی شہنشاہیاں جن کا ڈنکا بج رہا تھا دنیا میں، جن کا طوطی بول رہا تھا، جن کے والیانِ سلطنت کی ایک نگاہ پڑ جانا سمجھا جاتا تھا کہ گویا "ھما" اس کے سر پر بیٹھ گئی، اور وہ جس کے سر پر سے ہو کر اڑ گئی اس کی تقدیر

[1] اشارہ ہے حضرت سید احمد شہیدؒ کی طرف، شہادت ۱۲۴۶ھ مطابق ۱۸۳۱ء

بدل جاتی تھی، مٹی پر ہاتھ رکھ دیں تو سونا ہو جائے، پلک جھپکاتے میں اللہ نے ان کی سلطنتوں کا آفتاب غروب کر دیا، اور ایسا غروب کیا کہ اس کے بعد کبھی طلوع نہیں ہوا، روما الکبریٰ کی تاریخ بتاتی ہے گبن (GIBBON) کی کتاب زوال و سقوط روما (DECLINE AND FALL OF THE ROMAN EMPIRE) آپ پڑھ لیجئے کہ وہ کیا سلطنت تھی، کیا شہنشاہیت تھی، کس طرح اس کو زوال ہوا، ساسانی سلطنت کی تاریخ پڑھئے کہ کیسا اس کا ڈنکا بجتا تھا، اس کا دُرفشِ کاویانی اور اس کی آتشِ مقدس، ہندوستان کی سرحدوں تک اس کی سلطنت پہونچی ہوئی تھی، اس کے بارے میں ارشاد ہوتا ہے "فَجَعَلْنَاهُمْ أَحَادِيثَ وَمَزَّقْنَاهُمْ كُلَّ مُمَزَّقٍ" (سورہ سبا۔۱۹) ہم نے اس کو افسانۂ پارینہ بنا دیا اور ان کے ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے۔ وہ اللہ کہتا ہے کہ صرف اتنا کافی نہیں کہ آپ نماز پڑھ لیجئے، آپ ایک سجدہ کر لیجئے، ایک مرتبہ اللہ کا نام لے لیجئے اور اب آپ سے کچھ نہیں پوچھا جائے گا، نہیں ہماری غلامی میں پورے طور پر داخل ہونا پڑے گا، رزرویشن یہاں نہیں ہے، یہ نہیں کہ "اتنا ہمارا اتنا آپ کا" یہاں تو سب ہمارا۔ تمہاری دولت ہماری، تمہاری عزت ہماری، تمہاری صحت ہماری، تمہارا بدن ہمارا، تمہارا سر ہمارا، تمہارا دین و ایمان ہمارا، تمہاری وفاداریاں ہماری، گویا ساری کی ساری ہمارا حق ہیں کسی کا حق نہیں ہے، ہم جس کی اجازت دے دیں اتنی تم کسی کی اطاعت کرو ورنہ اصل اطاعت ہماری ہے۔

یہ بڑی چونکا دینے والی آیت ہے جو ہم نے آپ کے سامنے پڑھی معلوم نہیں پھر کبھی ملنا ہو کہ نہ ہو، اللہ تعالیٰ عین وقت پر یا کچھ پہلے جو ذہن میں ڈالتا ہے وہی میں کچھ کہہ سکتا ہوں، یہ آیت میرے ذہن میں آئی ہے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا ادْخُلُوا فِي السِّلْمِ كَافَّةً" داخل ہو صلح میں پورے کے پورے "كَافَّةً" کا تعلق دونوں سے ہے، یعنی سارے احکام کو مانو اور تم سب مانو۔ ایک نے مانا دوسرے نے نہیں، اور ایک کو مانا دوسرے کو نہ مانا، ایسا نہیں ہو سکتا۔ بلکہ یہ سب ہمارا ہے ہمیں دے دو، سب ہمارے حوالہ کر دو، عقائد وہ ہوں جو اللہ اور اس کے رسولؐ نے بتائے ہیں، اس میں ذرہ برابر فرق نہ ہو، کائنات میں کسی اور کا حکم چلے ایسا نہیں "أَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْأَمْرُ" یاد رکھو، اس کا کام ہے پیدا کرنا اور اسی کا کام ہے حکم دینا، وہی پیدا کرتا ہے، وہی صحت دیتا ہے، وہی رزق دیتا ہے، وہی طاقت دیتا ہے، وہی دولت دیتا ہے، وہی عزت دیتا ہے، وہی بیمار کرتا ہے، وہی شفا دیتا ہے، وہی اولاد کا دینے والا ہے، وہی قسمت کا بنانے اور بگاڑنے والا ہے، اللہ کے متعلق یہ عقیدہ پورا کا پورا ہو کہ اس کی سلطنت میں اس کے اختیارات میں کوئی بڑی سے بڑی ہستی بھی شریک نہیں ہے، نہ انبیاء شریک ہیں، نہ اولیاء، اللہ تعالیٰ کو سمجھو کہ وہ قادر مطلق ہے، اس کے یہاں کسی کی سفارش نہیں چلتی، اسی طرح اللہ کے رسول کو مطاعِ مطلق مانو، قرآن مجید میں ہے کہ جو لوگ اللہ کے رسولؐ کی کچھ بات مانتے ہیں کچھ نہیں مانتے وہ رسولؐ کے مطیع نہیں ہیں، "وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ وَلَا مُؤْمِنَةٍ إِذَا قَضَى اللَّهُ وَرَسُولُهُ أَمْرًا أَنْ يَكُونَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ مِنْ أَمْرِهِمْ"[1] کہ کسی مسلمان کو یہ اجازت نہیں کہ جب اللہ اور اس کے رسول کا کوئی حکم شرعی معلوم ہو جائے تو اس کو کوئی اختیار باقی رہ جائے اور یہ کہے کہ ہمیں ذرا سوچنے اور غور کرنے کا موقع دیجئے، فوراً ہم جواب نہیں دے سکتے کہ ہم ضرور مانیں گے، نہیں، جب معلوم ہو جائے کہ یہ اللہ کے رسول کا منشا اور فرمانِ ناطق ہے، یہ ان کا قول ہے صحیح طریقے سے ہم تک پہونچا ہے تو انسان کا اختیار اور آزادی ختم، اب تو وہی کرنا ہوگا جو اللہ کے رسولؐ کہتے ہیں۔

آپ مجھے معاف کریں، میں تو ایک اڑتی چڑیا ہوں آیا اور اس شجرۂ طور پر بیٹھ گیا اور اڑ گیا، کل ہی یہاں سے خدا کو منظور ہوا تو اڑ جاؤں گا آپ مجھے یہ نہ سمجھئے کہ میں جاسوسی کرتا ہوں، یا میں یہاں آکر عیب ڈھونڈھتا ہوں، میں یہاں کے مسلمانوں کے حالات سے واقف ہوں، اور زندگی کا جو دھارا بہہ رہا ہے میں اس سے کچھ دور نہیں ہوں، اس لئے میں دیکھتا ہوں کہ عقائد درست ہیں، نمازوں کی پابندی ہے، فرائض کی پابندی ہے لیکن معاشرہ بالکل بگڑا ہوا ہے، گھر کی زندگی بالکل اسلام سے بدلی ہوئی ہے، وہاں تعیشات کی باتیں ہیں، وہاں اسراف ہے، حقوق کی پامالی ہے، وہاں بے محل خرچ کرتا ہے، اس میں تفریحات کا سامان ہے، وہاں ویڈیو ہے جو دن رات کا مشغلہ ہے، مسجد میں ہم مسلمان، وہاں کوئی کچھ نہیں کہہ سکتا لیکن دوستو! مسلمان صرف مسجد میں نہیں ہوتا، مسلمان روئے زمین کے کسی چپے پر ہو، بر و بحر میں ہو، اور اگر کبھی خدا چاند پر پہونچا دے (اور اس نے پہونچایا ہے، انسانوں کو اپنے دیئے ہوئے علم و طاقت کے ذریعہ) وہاں بھی وہ عبد ہے، خدا کا بندہ ہے، یہاں تک کہ تمام علماء امت کا اتفاق ہے اس پر، کہ تکلیف ساقط نہیں ہوتی، پیغمبروں سے بھی تکلیف ساقط نہیں ہوتی، اور تکلیف کا مطلب کیا ہے، شرعی پابندیاں اور قرآن کی آیت "وَاعْبُدْ رَبَّكَ حَتَّىٰ يَأْتِيَكَ الْيَقِينُ" (سورہ حجر۔۹۹) کی تفسیر تمام مفسرین نے یہی لکھی ہے اپنے رب کی بندگی کرتے رہیے جب تک کہ وفات کا وقت نہ آ جائے، چنانچہ حضورؐ وفات کے وقت تک نمازوں کی ویسی ہی پابندی کرتے رہے، پوچھتے رہے کہ کیا لوگوں نے نماز پڑھ لی، کہا گیا، یا رسولؐ اللہ آپکا انتظار ہے، فرمایا پانی لاؤ، غسل فرمایا مگر چلنے کی طاقت نہیں تھی، دو دو مرتبہ تین تین مرتبہ آپؐ نے غسل فرمایا، تیاری کی، نہیں ہو سکا تو فرمایا:

[1] سورہ احزاب۔۳۶

"مروا ابابکر فلیصل بالناس" ابوبکر سے کہو کہ نماز پڑھائیں، پھر آپ نے بھی نماز پڑھی اس وقت آپ کا مسواک کرنا ثابت، آپ کا وصیت کرنا ثابت، آپ کا امت کو ہدایت دینا ثابت یہاں تک کہ "اللھم الرفیق الاعلیٰ، اللھم الرفیق الاعلیٰ" کہتے ہوئے دنیا سے تشریف لے گئے۔

اور آج ہم مسلمانوں کی حالت یہ ہے کہ اگر عقائد درست ہیں تو عبادات میں خلل ہے اور اگر عقائد و عبادات دونوں درست ہیں تو اخلاق و معاملات میں بڑی بڑی خرابیاں ہیں، بنتی رخنے نہیں، شگاف نہیں خندقیں ہیں کھائیاں ہیں، بلکہ پوری پوری خلیج ہیں۔ میں نے شارقہ میں تقریر کرتے ہوئے کہا کہ آپ لوگ جتنا خلیج سے واقف ہیں شاید دنیا کے کم لوگ واقف ہوں گے، آپ خلیج کے رہنے والے ہیں، مگر آپ ایک ہی خلیج کو جانتے ہیں اور یہ وہ خلیج ہے جو جزیرۃ العرب کو ایران سے الگ کرتی ہے، بیچ میں پانی ہے، میں آپ کو اس سے بھیانک خلیج کی خبر دیتا ہوں وہ خلیج، جو اسلام اور مسلمانوں کے درمیان پڑی ہوئی ہے، اسلام اور مسلمانوں کے درمیان کتنی خلیجیں ہیں، عقائد اور عبادات میں خلیج، کتنے لوگ ہیں جو مسلمان ہیں، کلمہ پڑھتے ہیں لیکن نماز سے ان کو کوئی غرض نہیں اور بہت سے ہیں جن کے عقائد و عبادات دونوں درست ہیں، لیکن اخلاق و معاملات کو وہ مذہب سے بالکل خارج سمجھتے ہیں۔

جھوٹ بولتے ہیں، بے ایمانی کرتے ہیں، ناپ تول میں کمی کرتے ہیں، ملاوٹ کرتے ہیں جھوٹی قسمیں کھا کر اپنی تجارت کو چمکاتے ہیں کسی کے حق کو ہضم کر لیتے ہیں مگر ان کو کوئی باک نہیں ہوتا کیونکہ وہ ان سب باتوں کو دین سے خارج سمجھتے ہیں، اور کتنے لوگ ہیں جو اپنے ماں باپ کے حق کو، گھر والوں کے حق کو پامال کر رہے ہیں، پڑوسیوں سے ان کو کوئی مطلب نہیں کتنے ہیں جن کی زبان میں نہ سچائی ہے، نہ راستی و صداقت ہے نہ حلاوت و شیرینی ہے،

ان کے آس پاس کے لوگ شاکی ہیں، اور شاکی نہیں تو کم از کم تنگ گزار نہیں ہیں، پھر اس کے بعد کتنے ہیں جن کے نزدیک تعلقات میں سیاسیات ہیں خدا کے دوست اور دشمن میں کوئی فرق نہیں ہے۔ ان کے نزدیک صالح اور فاسد میں کوئی فرق نہیں ان کے نزدیک دیندار اور بے دین میں کوئی فرق نہیں، حالانکہ اللہ تعالیٰ صاف فرماتا ہے" وَلَا تَرْكَنُوْٓا اِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ" (سورہ ہود ۔۱۱۳) یہاں "رکون" کا لفظ آیا ہے، ان کا ساتھ دینا اور حمایت کرنا تو بڑے دور کی بات ہے، ان کی طرف تمہارا جھکاؤ اور میلان بھی نہ ہو جنھوں نے ظلم کا شیوہ اختیار کر رکھا ہے، جنھوں نے حد سے تجاوز کیا ہے، جن کے اندر بے اعتدالی پائی جاتی ہے جن کے اندر حقوق کی پامالی پائی جاتی ہے، جن کے دلوں میں خدا کا خوف نہیں ہے جو دنیا ہی کو سب کچھ سمجھتے ہیں، جو دولت کے پرستار ہیں، جو اقتدار کے پرستار ہیں، جو اپنی بات چلانا جانتے ہیں، یہ سب باتیں "ظَلَمُوْا" کے تحت آجاتی ہیں، یہ آیت ہم میں سے بہت سے مسلمانوں کے لئے شاید نئی ہوگی کہ اچھا یہ بات بھی ہے، بہت سخت لفظ ہے، "لَا تَرْكَنُوْٓا"

یہ نہیں کہا گیا کہ ان کے ہاتھ پر بیعت نہ کرو، یہ نہیں کہا کہ ان کے غلام نہ بن جاؤ بلکہ ادنیٰ جھکاؤ بھی نہیں ہونا چاہئے ان کی طرف جنھوں نے ظلم کو اپنا شیوہ بنا رکھا ہے۔

کتنے مسلمان ہیں جو اس کو بھی دین کا کوئی شعبہ سمجھتے ہیں، وہ تو کہتے ہیں کہ صاحب! یہ باتیں تو زندگی کی ہیں، یہ باتیں تو دین سے باہر ہیں، آپ دین کی باتیں کہئے، آپ یہ بتائیے کہ فلاں چیز پڑھنے میں کتنا ثواب ہے، ذکر و تسبیح کا کوئی طریقہ بتائیے، کوئی نفل نماز بتائیے، باقی باتوں میں ہم بالکل آزاد ہیں جو ہماری سمجھ میں آئے گا وہ ہم کریں گے، اس میں اس سے بحث نہیں کہ اس کا ساتھ دینے سے دین کا نقصان ہوگا یا دین کا فائدہ ہوگا، اس کا ساتھ دینے سے دین میں سہولت پیدا ہوگی یا دشواری پیدا ہوگی ان ساری چیزوں کو ہم نے دین کے دائرے سے الگ کچھ رکھا ہے، میرے بھائیو! ہم تمام چیزوں میں خدا کے بندے ہیں، ہمیں احکام اسلام پر چلنا چاہئے اور اسی کے ساتھ ساتھ ہمیں دیگر مسلمانوں کی بھی فکر رکھنی چاہئے۔ اسلام کے غلبہ کے لئے ہم دعا کریں، فکر کریں، کوشش کریں، یہ نہیں کہ ہم تو بڑے عابد و زاہد، اپنی ذات سے ہم بڑے دیندار، شریعت کے پابند، لیکن اسلام کس طرف جا رہا ہے، مسلمان کس طرف جا رہے ہیں، اس وقت اسلام پر کیا گزر رہی ہے، اور کیا مسائل مسلمانوں کو درپیش ہیں، کن کن ملکوں میں اسلام پر ادبار آیا ہوا ہے، کن کن ملکوں میں اسلام آزمائش کے دور سے گزر رہا ہے، اس سے ہمیں کوئی بحث نہیں، حالانکہ "من لم یھتم بامر المسلمین فلیس منھم" جن کو مسلمانوں کے معاملات کی فکر نہ ہو، وہ مسلمان نہیں، اور "مثل المسلمین فی توادھم وتراحمھم وتعاطفھم کمثل الجسد الواحد اذا اشتکی منه عضو تداعی له سائر الجسد بالسھر والحمّی" سارے مسلمان جسد واحد کی طرح ہیں اگر کسی عضو کو تکلیف ہو تو سارے جسم پر بخار چڑھ آئے، سارے جسم کو اس کی تکلیف محسوس ہو،

یہاں اللہ کا فضل ہے، رزق میں فراخی ہے، اللہ مبارک کرے، ہمیں بالکل اس پر رشک نہیں،

لیکن آپ کو اپنے ملک کی بھی فکر کرنی

چاہیئے۔ اپنے ملک کے اداروں کی بھی فکر کرنی چاہیئے، ملتِ اسلامیہ جس کے لئے تڑپ رہی ہے اس کی بھی آپ کو فکر کرنی چاہیئے۔

تو میرے بھائیو! ایک تو یہ کہ دین کے کامل ہونے کا پہلو آپ اپنے ذہن میں رکھیں، اس میں عقائد بھی ہیں، ایک ایسا عقیدہ جو شرط ہے اسلام کے لئے اس سے انحراف ارتداد کے مرادف ہے، عبادات و فرائض کی پابندی کیجئے ایسا نہ ہو کہ آپ یہاں رہیں، اس کے باوجود نماز کی پابندی نہ ہو، اس سے بڑھ کر بدنصیبی کیا ہو سکتی ہے، پھر اس کے ساتھ آپ کی تہذیب و معاشرت بھی اسلامی ہو، یہ نہیں کہ آپ رہیں سرزمین مقدس میں اور آپ کے گھروں میں ہر وقت (T.V.) چل رہا ہو، نمازوں کے اوقات میں لڑکے وہ دیکھ رہے ہوں۔

"وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ لِيُضِلَّ عَنْ سَبِيلِ اللّٰهِ" (اور لوگوں میں بعض ایسے ہیں جو بیہودہ حکایتیں خریدتے ہیں تاکہ لوگوں کو بے سمجھے خدا کے راستہ سے گمراہ کریں سورۃ لقمان۔۶)

ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسے صرف نام لینا رہ گیا۔ ویڈیو اور ٹی وی کا، قرآن تو عربی زبان میں ہے، اس میں انگریزی کا لفظ کیسے آتا، عقل کی بات نہیں تھی، لیکن قرآن کا اعجاز معلوم ہوتا ہے،

کہ آج سے چودہ سو برس پہلے جو کتاب نکلی، لیکن اگر میں مسجد میں بیٹھ کر کہوں کہ اس میں ٹی وی اور ویڈیو کا ذکر ہے تو میں غلط نہیں کہوں گا، اسلئے کہ قرآن میں کہا گیا "مَنْ يَشْتَرِي لَهْوَ الْحَدِيثِ" جو لوگ عربی کی بلاغت سے واقف ہیں اور اس کی زبان کا صحیح ذوق رکھتے ہیں، اہلِ زبان کی طرح اور محض اللہ کا شکر و انعام ہے کہ ہمیں اسی حجاز و یمن کا فیض پہونچا ہے کہ ہم اس قابل ہوئے ہمارے استاد عرب تھے، ہم نے ساری عربی عربوں سے پڑھی اَلْحَمْدُ لِلّٰہ! تو ہم "لَهْوَ الْحَدِيثِ" کا لطف لے رہے ہیں ہمارا عربی کا ذوق "لَهْوَ الْحَدِيثِ" کے دائرے کی وسعت کو دیکھ رہا ہے میں اس لفظ کا ترجمہ نہیں کر سکتا، حالانکہ لکھنؤ کا رہنے والا ہوں، میں اقرار کرتا ہوں کہ میں لَهْوَ الْحَدِيثِ کے ترجمہ کا حق ادا نہیں کر سکتا۔ اس کے معنی ہیں باتوں کا کھیل، اب بتائیے ریڈیو اور ویڈیو وغیرہ میں کیا ہے، اگر یہ ہوتا کہ بہت سے لوگ ہیں جو کھیل کو پسند کرتے ہیں، کھیل خریدتے ہیں تو اس میں ویڈیو اور ٹی وی نہ آتا، مگر باتوں کا کھیل کہا گیا۔ یہ وہ ہے جو میں دعوے سے کہہ سکتا ہوں کہ قرنِ اول، قرنِ ثانی، قرنِ ثالث، قرنِ رابع اور پانچویں، چھٹی، ساتویں، آٹھویں یہاں تک کہ میں کہوں شیخ الاسلام ابن تیمیہؒ کا ذہن بھی یہاں تک نہیں گیا ہوگا، (یعنی ویڈیو اور ٹی وی کی طرف) یہ قرآن کا معجزہ ہے حدیث کا لہو، باتوں کا کھیل، اور وہ کیا ہے، یہ ویڈیو کا پروگرام، ٹی وی کی بولتی تصویریں، یہ ویڈیو، یہ ریکارڈ جو سنے جاتے ہیں، سب "لَهْوَ الْحَدِيثِ" ہیں آج سے چودہ سو برس پہلے جب یہ سب چیزیں ایجاد ہونا تو درکنار، کسی نے خواب میں بھی نہیں دیکھا تھا، اس وقت کوئی تصور بھی نہیں کر سکتا تھا، اس وقت اللہ کی کتاب نے کہہ دیا، بہت سے لوگ ہیں جو "لَهْوَ الْحَدِيثِ" خریدتے ہیں۔

میرے عزیزو! آپ کو کم از کم اپنے گھروں کی حفاظت کرنی چاہیئے اور یہ سمجھنا چاہیئے کہ عقائد میں بھی ہم کو پورا مسلمان ہونا چاہیئے۔ عبادات میں بھی پورا مسلمان ہونا چاہیئے، اور یہاں نہ ہوئے تو ہم کہاں ہوں گے۔ اس کے بعد میں یہاں تک کہتا ہوں (مجھے معاف کریں آپ حضرات) آپ جب چھٹیوں میں یا کسی زمانے میں ہندوستان اپنے وطن جائیں تو غیر مسلم پہچان جائیں کہ بھائی معلوم ہوتا ہے کہ یہ لوگ ہندوستانی ہیں نہیں اس سے کسی بہتر فضا میں رہ کر آئے ہیں ان کی صورت سے معلوم ہوتا ہے کہ نور ٹپک رہا ہے ان کی باتوں سے شہد ٹپک رہا ہے ان کی نگاہوں سے حرمت اور احترام ٹپک رہا ہے معلوم ہوتا ہے کہ یہ عرب سے آئے ہیں، یہ ہونا چاہیئے۔ نہ یہ کہ دور سے دیکھ کر آدمی کہے کہ ان کے پاس بڑا قیمتی بریف کیس ہے، لگتا ہے کہ عرب سے آئے ہیں، اور پیچھے پڑ جائیں لوگ، کہ کہیں سے اڑا لینا چاہیئے، اس میں ہزاروں لاکھوں روپئے کی رقم ہوگی، آپ بریف کیس اور لباس سے نہ پہچانے جائیں بلکہ آپ پہچانے جائیں اپنی صورتوں سے، سجدہ کے نشانوں سے، چہرہ کی نورانیت سے، الفاظ کی حلاوت سے، خیر خواہی سے، سنجیدگی اور متانت سے اور تہذیب سے، آپ سے آپ کے گھر والے متأثر ہوں، آپ جتنے دن رہیں اپنے گھروں میں (خدا مبارک کرے) ان دنوں میں ان گھروں کی فضا بدل جائے، اگر قرآن کی تلاوت نہیں ہوتی تھی تو ہونے لگی۔ وہاں اگر بہت سی سنتیں متروک تھیں تو شروع ہو جائیں، وہ لوگ آپ سے شرمائیں اور کہیں کہ بھائی! جدہ کے لوگ آئے ہیں، مکہ کے لوگ آئے ہیں، مدینہ کے لوگ آئے ہیں، دیکھو ریڈیو نہیں بجنا چاہیئے، ٹی وی یہاں نہیں ہونا چاہیئے چہ جائے کہ لوگ کہیں (ارے بھائی مکہ مدینہ کے لوگ آئے ہیں وہاں بہت ہوتی ہے، ان کو دکھاؤ ان کے زمانے

ں تواور ہونا چاہئیے) یہ بڑی بے حرمتی ہے اس
بگہ کی، آپ کی وجہ سے وہ چیزیں بند ہونی
باہئیں، آپ کے جانے سے ان لوگوں کو شرم
نی چاہئیے کہ اب موقع نہیں رہا.

آپ جب جائیں تو جس طرح روشنی
اریکی کو چیرتی ہے اور چیرتی ہوئی چلی جاتی ہے
پ کی صورتیں وہاں کے بحر ظلمات میں روشنی
ا کام دیں، آپ کی زندگیوں میں یہیں انقلاب
ناچاہیئے ۔ وہاں جانے سے پہلے آپ کے
ندر تبدیلیاں آنی چاہئیں۔

حضرات! آپ لوگوں کے ذریعہ بھی
پ کے ملکوں میں اسلام پھیلنا چاہیئے
یہاں سے آپ اگر مراسلہ اور رابطہ قائم
ریں تو بہی اثر دیں، خود جائیں تو پورے
ور پر اثر ڈالیں ان لوگوں پر کہ آپ اس جگہ
ے آئے ہیں، اپنے ساتھ برکتوں کا خزانہ
لے کر آئے ہیں ۔

اب میں اس سے زیادہ طول دینا
ہیں چاہتا۔ آپ اس آیت کو اپنے دل پر
نقش کر لیں "یَاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا ادْخُلُوا
فی السِّلْمِ کَآفَّۃً۔"

اے ایمان والو! خدا کے ساتھ صلح کرنے
یں پورے پورے داخل ہو جاؤ، اور
شیطان کے نقشہائے قدم کی پیروی نہ
رو، وہ تمہارا کھلا دشمن ہے، دیکھئے یہاں
نقش قدم (واحد) استعمال نہیں کیا گیا
خطوات الشیطان جمع کا صیغہ لایا گیا،
معلوم ہوا کہ اس کے بہت سے نقش قدم
ہیں، اس میں وسعت آگئی، خواہ اعتقادی
چیزیں ہوں، خواہ عملی چیزیں ہوں، خواہ
خلاقی چیزیں ہوں، خواہ تہذیبی چیزیں
ہوں، خواہ سیاسی چیزیں ہوں، سب
اس میں شامل ہیں۔ اور اس بات کا آپ
خیال رکھیں کہ آج اگر ہمارے مسلم معاشرہ
میں یہ باتیں ہوتیں تو وہ خرابیاں پیش نہ آتیں
جو بہت سی جگہ پیش آرہی ہیں کہ کوئی فرق
نہیں ہے صالح اور غیر صالح میں، دیندار اور
بے دین میں، شریعت پر چلنے والے اور نہ
چلنے والے میں.

اللہ تعالیٰ ہم سب توفیق عطا کرے
یہاں کا رہنا قبول فرمائے ۔ اس کی برکتوں
سے مالا مال کرے، اور آپ کی برکتوں سے
فیض پہونچے آپ کے ملکوں میں جہاں سے
آپ آئے ہیں، جن کا حق آپ پر قائم ہے
اور قائم رہے گا۔ چاہے آپ یہیں کے
ہو جائیں۔

# مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی

## علی میاںؒ کے جانشین منتخب

حضرت سید احمد شہیدؒ کی خانقاہ تکیہ رائے بریلی میں مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد عالم اسلام کی مشہور علمی و دینی شخصیت اور علی میاںؒ کے بھانجے مولانا محمد رابع صاحب حسنی ندوی کو ان کا دینی و روحانی جانشین منتخب کیا گیا۔ مفکر اسلام کی وفات کے بعد تعزیت کے لئے آئے اندرون و بیرون ہند کے سیکڑوں مریدین متعلقین اور خلفاء نے بالاتفاق آپ کو حضرت کا جانشین قرار دیا اور سب لوگوں نے آپ کے ہاتھ پر بیعت بھی کی اسی طرح حضرت مولانا کے ساتھ روحانی، اصلاحی اور دینی تعلق رکھنے والے تمام متوسلین و متعلقین انشاء اللہ اب انہی سے رجوع فرمائیں گے ۔

مولانا موصوف حضرت شیخ الحدیث مولانا زکریا کاندھلویؒ کے تربیت یافتہ خود مفکر اسلام کے خلیفہ و مجاز بیعت ہیں، ندوۃ العلماء لکھنؤ جیسی عالمی دینی درسگاہ میں حضرت کے ساتھ نائب ناظم بھی گذشتہ سال ہی منتخب کئے گئے تھے ۔ اور اب حضرت مولانا نور اللہ مرقدہٗ کی وفات کے بعد ندوۃ العلماء کے منصب نظامت پر مولانا محترم ہی کو فائز کیا گیا ۔

### ناشر حضرات توجہ دیں

جو ناشر حضرات، اشاعتی ادارے یا ادیب و شاعر اپنی کتابیں تبصرہ کے لئے ہمیں روانہ کرتے ہیں وہ اس کا ضرور خیال رکھا کریں۔

(۱) کتاب زیادہ سے زیادہ ایک سال کے عرصہ کے دوران شائع ہوئی ہو، زیادہ پرانی کتابوں پر تبصرہ ممکن نہیں ہے۔

(۲) چند صفحات پر مشتمل پمفلٹ قسم کی کتابیں بھیجنے کا کوئی فائدہ نہیں ہے، نہ ہی تبصرہ نگار کے پاس وقت ہے اور نہ ہی تعمیر حیات کے صفحات میں اس کی گنجائش ہے۔



# انیسویں صدی کی ایک عظیم اور ہمہ گیر شخصیت

تحریر : مولانا عبداللہ مغیثی

نظام قدرت اور اسلام کی تاریخ ہے کہ روئے زمین پر ہر دور میں ایسی شخصیات جنم لیتی رہی ہیں جن کو اللہ نے ایسی صفات و کمالات سے متصف کیا جن کی وجہ سے وہ شخصیات پوری انسانیت اور عالم اسلام کے لئے ایک مثالی نمونہ بنیں، اور انھوں نے اپنی خداداد علمی و عملی صلاحیت و قابلیت اور اپنے مجددانہ کارناموں سے عالم اسلام کی عظیم خدمت اور پوری انسانیت کو راہِ راست پر لانے کا محیر العقول کارنامہ انجام دیا اور مذہب اسلام پر آنے والے تمام طوفانوں کا مقابلہ کیا۔

مرشدی حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی نوراللہ مرقدہٗ بیسویں صدی کی ایسی ہی مثالی اور نابغۂ روزگار شخصیت تھی جن کو خدا نے متعدد صفات حسنہ اور متنوع کمالات عطا فرمائے تھے۔ جہاں آپ ایک جید عالم محقق و مصنف، ادیب اور انشاء پرداز، مورخ و مفکر اور زبردست اسکالر تھے وہیں آپ عالم اسلام کی ایک قابل اعتبار شخصیت اور ہندوستان کی ایک باوقار ہستی اور عظیم انسان تھے۔

آپ نے اپنی علمی صلاحیت و قابلیت، قد آور شخصیت اور قائدانہ کردار سے عالم اسلام اور مسلمانوں کی خدمت اور رہنمائی کی اور زندگی کے تمام شعبوں میں انسانیت کی جو راہ دکھائی اور تعلیمات اسلامی کو اپنے جس خاص انداز فکر حقیقت پسندی اور اعتدال کے ساتھ پیش کیا اس پر مسلمانوں کے ہر طبقہ نے لبیک کہا اور متفقہ طور پر آپ کے انداز فکر اور خیالات و نظریات کو قبول کرکے استفادہ کیا۔ اسلئے اگر آپ کو انیسویں صدی کی ہمہ گیر شخصیت، عالم اسلام کی ایک ممتاز اور با اعتماد ہستی اور ہندوستان کی ایک تاریخ ساز اور انسانیت نواز شخصیت قرار دیا جائے تو یہ مبالغہ نہیں بلکہ حقیقت ہے۔

آپ کی گرانقدر خدمات اور مجددانہ کارنامے پوری صدی پر محیط ہیں اور ملتِ اسلامیہ اور انسانیت کے لئے وقیع خدمات کا وہ عظیم الشان ذخیرہ ہے جو رہتی دنیا تک عالم اسلام اور انسانیت نواز اقوام کے لئے مشعلِ راہ بنے گا۔

آپ جب اپنی خداداد علمی صلاحیت کو لیکر مسندِ درس پر بیٹھے تو دارالعلوم ندوۃ العلماء کے زبردست اسکالر بنے اور اپنی تحقیقات انیقہ اور تخلیقات نادرہ سے ہزاروں تشنگانِ علوم کی پیاس بجھائی اور افراد سازی کا وہ محیر العقول کارنامہ انجام دیا کہ آج آپ کے تربیت یافتہ اور مثالی شاگردوں کی اتنی بڑی تعداد ہے جس کے بارے میں یہ کہا جاسکتا ہے (اذا مات منا سید قام سید) جب ہمارا ایک سردار وفات پاتا ہے تو دوسرا سردار کھڑا ہوجاتا ہے

آپ نے ادیب ہونے کی حیثیت سے جب اردو اور عربی ادب کی طرف رخ کیا تو اپنی تصنیفات اور تحریروں میں وہ ادبی نمونے پیش کئے جن کو دیکھ کر جہاں اردو کے ماہرین اور ادیب حیرت و استعجاب میں پڑے وہیں آپ کی عربی تصنیفات سے عربی زبان کے فصحاء اور ادباء اتنے متأثر ہوئے کہ سب نے متفقہ طور پر ہندی نژاد ہونے کے باوجود آپ کو ایک زبردست عربی داں تسلیم کیا، اور آپ کے عربی ادب کو یہاں تک سراہا گیا کہ عرب ممالک کی یونیورسٹیوں میں آپ کی متعدد عربی تصانیف کو داخل کرلیا گیا۔

جب آپ نے تصنیف و تالیف کے میدان میں قدم رکھا تو آپ کے قلم سے مختلف موضوعات پر درجنوں عظیم الشان کتابیں نکلیں جنھوں نے آپ کی صلاحیت و قابلیت کا دُنیا سے لوہا منوالیا۔ جب آپ کی سب سے پہلی کتاب سیرت سید احمد شہیدؒ طبع ہوکر سامنے آئی تو اس نے جہاں حضرت سید احمد شہیدؒ کی مفصل سوانح اور ان کی تحریکات کا خاکہ پیش کیا، وہیں اس سے امت مسلمہ اور خصوصًا ہندوستان کے مسلمانوں کے سامنے اصلاحی اور انقلابی تحریکات کا نقشہ آگیا اور اپنے اس کتاب میں جہاں دین خالص، جہاد فی سبیل اللہ اور خلافتِ راشدہ کی بنیادوں پر حکومت شرعیہ کی تشکیل جیسے مسائل کو بیان کیا وہیں اس کتاب نے دین حق کی سربلندی کے لئے مسلمانوں میں جان و مال کی قربانی دینے کے جذبہ کو عام کیا۔

جب آپ یورپ کے مستشرقین کی طرف متوجہ ہوئے اور ان کی تہذیب و تمدن کی خدمت کی اور اسلام پر ہونے والے اعتراضات کا منھ توڑ جواب دینے کی ضرورت پیش آئی تو آپ کے قلم سے ایک عظیم کتاب "انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر"

دنیا کی مختلف زبانوں میں شائع ہو کر امت کے سامنے آئی جس نے مستشرقین یورپ کے ہوش وحواس باختہ کر دیئے اور ان کے عقائد کے ایوانوں میں لرزہ پیدا ہو گیا۔ آپ نے اس میں جس انوکھے انداز سے مغربی تہذیب وتمدن اور ان کے عقائد کی مذمت کی ہے اور مسلمانوں کے عروج وزوال کے اثرات کو جس واقفیت کے ساتھ بیان کیا ہے اس کی بناء پر یہ کہنا بجا ہے کہ آپ کی یہ کتاب ان تمام کوششوں کی تاریخی دستاویز ہے جو مسلمانوں کی نشأۃ ثانیہ کے لئے کی گئی تھیں یہی وجہ تھی کہ حکومت سعودیہ کی وزارت تعلیم نے کتاب کی جامعیت اور افادیت کے پیش نظر اس کو اپنے نصاب تعلیم میں جگہ دی تھی،

"تاریخ دعوت وعزیمت" آپ کی وہ معرکۃ الآراء کتاب ہے جس میں آپ نے اسلاف واکابر کے ان دعوتی کارناموں اور اُن کی مذہب اسلام کے سلسلہ میں اُن عظیم الشان قربانیوں کو اُجاگر کیا ہے جو زمانہ کے گرد وغبار میں دب گئی تھیں، گویا آپ کی یہ کتاب امت محمدیہ کے داعیوں کے لئے ایک رہنما اور دعوت کے اصولوں کے لئے ایک خزانہ اور دعوت کی راہ میں اسلاف واکابر کی مجددانہ مساعی اور پرخلوص قربانیوں کا وہ ذخیرہ ہے جو ہمیشہ امت کے لئے ایک مشعل راہ ثابت ہوگا۔

جب آپ نے نبی رحمتؐ کی سیرت اور حیات طیبہ پر قلم اٹھایا اور سیرت کے نادر اور مخفی پہلوؤں کو اجاگر کرنا چاہا۔ تو (نبی رحمت) کے نام سے ایک عظیم کتاب لکھی جس کی ترتیب میں قدیم وجدید معلومات سے بھرپور فائدہ اٹھا کر جہاں اس کو رسول رحمتؐ کے واقعات وحالات، آپ کی ہدایات و تعلیمات کی مستند روداد بنایا وہیں حجاز مقدس کے جغرافیائی حالات اور اس کی پوزیشن کو سامنے رکھ کر اسلام کی اولین سلطنت کا مرکز مدینۃ المنورہ کے بہت سے مخفی پہلوؤں کو بھی اجاگر کیا جن سے عام طور پر سیرت کی کتابیں خالی ہیں۔ آپ کی یہ کتاب جہاں رسول رحمت کی سیرت اور حیات طیبہ کا ایک معتبر ذخیرہ ہے اسی کے ساتھ یہ کتاب اقوام عالم اور ہر دور کے افراد اور نوع انسانی کی ہدایت اور رہنمائی کی صلاحیت سے معمور ہے۔

جب آپ کی مشہور ومعروف کتاب (المرتضیٰ) طبع ہو کر سامنے آئی اور آپ نے اس میں حضرت علی کرم اللہ وجہہ کی مفصل سوانح کے ساتھ اپنے مخصوص انداز میں حضرت علیؓ کی خاندانی خصوصیات وکمالات، ان کی بے نظیر زاہدانہ سیرت، ان کا مصلحانہ کردار اور مربیانہ شفقت، ان کا اولوالعزمانہ وقائدانہ کردار، اور حضرت علیؓ کی امت کی اصلاح وتربیت کی دائمی فکر پر اس طرح روشنی ڈالی کہ جس سے یہ کتاب جہاں مجاہدین اسلام کے لئے ایک بیش بہا ذخیرہ ہے وہیں مصلحین امت اور مربیوں کے لئے ایک اہم دستاویز ہے اور رہتی دنیا تک اسلامی قضاۃ کے لئے ایک رہنما ثابت ہوگی۔

آپ کی تصانیف میں ان کے علاوہ بھی بہت سی اہم تصانیف ہیں جن پر تفصیلی گفتگو کرنا بہت مشکل ہے۔ مثلاً (مطالعہ قرآن کے اصول ومبادیات) آپ کی وہ اہم کتاب ہے جس میں آپ نے علوم قرآنی واعجاز قرآنی، قرآن کی پیشین گوئیاں اور ان سے استفادہ کا طریقہ بیان فرمایا ہے۔

اسی طرح شاعر مشرق علامہ اقبال کے نظریات وخیالات سے متاثر ہو کر آپ نے نقوش اقبال کے نام سے ایک کتاب لکھی جس کی تمام ادیبوں اور مصنفین نے بڑی تعریف کی ہے، ارکان اربعہ، مذہب وتمدن اور منصب نبوت اور اس کے عالی مقام حاملین اور کاروان زندگی۔ اور ان کے علاوہ آپ کے وہ مقالات اور مضامین ہیں جو دنیا کے مختلف مجلات اور جرائد میں چھپے ہیں، یہ آپ کی وہ اہم کتابیں ہیں جن میں آپ نے چار بنیادی اسلامی ارکان نماز۔ روزہ۔ حج۔ زکوٰۃ کی صحیح حقیقت شرعیہ اس کے قانونی پہلو، دینی نظام، اجتماعی اور انفرادی زندگی میں ان کے مقام اور رموز واسرار کی تشریح فرمائی ہے نیز کائنات خالق کا اور انسانی مقصد حیات کے بارے میں صحیح عقیدہ کی رہنمائی نبوت کے مقام ارفع اور نبی نوع انسانی پر نبوت کے احسانات اور انبیاء کرام کی امتیازی خصوصیات اور کاروان زندگی میں اپنی ذاتی زندگی اپنے طویل مشاہدات وتجربات اور اپنے دور کی تحریکات ونظریات اور ان میں اپنی شمولیت کا تفصیل کے ساتھ تذکرہ کیا ہے۔

آپ کو اللہ تعالیٰ نے علمی وتحقیقی صلاحیت وقابلیت کے ساتھ ایسے کمالات سے متصف کیا تھا جن کی بناء پر آپ اپنی صدی کے علماء اور مشائخ میں امتیازی شان رکھتے تھے۔ آپ کو خدا نے ایسی قائدانہ صلاحیت عطا فرمائی تھی جس کے ذریعہ آپ نے عالم اسلام اور انسانیت کی صحیح رہنمائی فرمائی اور دنیا کے متعدد تنظیموں اداروں اور جماعتوں کے کامیاب قائد رہے، ندوۃ العلماء کے ناظم ہونے کی حیثیت سے آپ نے اس کی علمی وعملی ارتقاء اور اس کو عالمی ادارہ بنانے کے سلسلے میں وہ انقلابی اقدامات کئے جن کے نتائج آج ہمارے سامنے ہیں کہ آج ندوۃ العلماء ایک عالمی شہرت یافتہ ادارہ ہے اور اس میں

تعلیمی و تعمیری اور اصلاحی میدانوں میں محیر العقول ترقی ہوئی ہے آج ندوہ صرف ایک دینی مدرسہ نہیں ہے بلکہ عالم اسلام کے دلوں کی دھڑکن اور تہذیب اسلامی کا ایک گہوارہ اور اصلاح و تربیت کا ایک عالمی مرکز ہے۔

آپ ہندوستان کے ایک مؤقر ادارہ مسلم پرسنل لاء بورڈ کے صدر تھے اور آپ اس پلیٹ فارم کے ذریعہ ملت اسلامیہ ہند کے مسائل کو حل کرنے میں اپنے خاص انداز سے جو قائدانہ کردار ادا کیا اس سے ہندوستانی مسلمانوں کے مسائل حل ہوئے۔ اور حکومت وقت کو آپ کے سامنے جھکنا پڑا یہاں تک کہ ملک کے تمام صدور اور وزراء اعظم نے آپ کی قدر و منزلت کی اور بہت سے مشکل معاملات میں آپ سے صلاح و مشورہ کیا، تحریک پیام انسانیت کی آپ نے قیادت کی اور اس کے ذریعہ ہندوستانی باشندوں کے درمیان اخوت و بھائی چارگی کی جو روح پھونکی اور انسانی اقدار کی جس طرح تشریح فرمائی اس کو ملک کی تمام اقوام اور تمام مذاہب نے قدر کی نگاہ سے دیکھا۔ اور سب نے انسانیت کے بھولے ہوئے سبق کو یاد کیا آپ کی قیادت ملک کے اداروں تک محدود نہیں رہی بلکہ ملک سے باہر اسلامی مرکز آکسفورڈ یونیورسٹی لندن، رابطہ عالم اسلامی مکۃ المکرمۃ، عربی اکیڈمی دمشق، مؤتمر عالم اسلامی بیروت، مجلس انتظامی اسلامک سینٹر جنیوا۔ اور ہندوستان کے تمام بڑے اداروں نے آپ کی رہنمائی اور قیادت سے بھرپور فائدہ اٹھایا اور ہر ادارہ نے آپ کو ایک باوقار اور قد آور شخصیت تسلیم کیا۔

آپ کے اندر ایک خوبی حقیقت پسندی تھی جو آپ کو اپنے شیخ حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ سے وراثت میں ملی تھی مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ سنہ ۱۹۹۸ء کے رمضان المبارک تھے، اور میں آخری عشرہ میں تکیہ رائے بریلی آپ کی خدمت میں حاضر تھا۔ تراویح کے بعد مجلس ہو رہی تھی جس میں حضرت کے ملفوظات سنے جاتے تھے، مولانا نذر الحفیظ ندوی نے خدمت عالیہ میں عرض کیا کہ حضرت آپ کے شیخ مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ کی امتیازی صفت کیا تھی، حضرت نے جواب ارشاد فرمایا کہ "حضرت کا وصف ممتاز حقیقت پسندی تھی" جس کی وجہ سے ہر دن اخبارات منگوا کر ان کی سرخیاں سنا کرتے تھے اور اپنے اور دنیا کے ممالک کے حالات، اور پیش آنے والے حادثات سے باخبر رہتے تھے۔ اور حضرت نے فرمایا کہ عربوں کے حالات سن کر ان کے بارے میں بہت متفکر رہتے تھے، چنانچہ جب میں نے پہلی بار عرب ممالک کے سفر کا ارادہ کیا تو حضرت سے اجازت طلب کرنے کے لئے رائے پور خدمت اقدس میں حاضر ہوا حضرت نے بخوشی اجازت مرحمت فرماتے ہوئے ارشاد فرمایا اچھا ہے تم عربوں کے پاس جا رہے ہو ان سے تمہیں گفتگو کے مواقع ملیں گے ان سے یہ کہنا کہ خدا نے جو دولت تمہیں عطا کی ہے اس کو اعتدال کے ساتھ خرچ کرو۔ اور اس کے ذریعہ اپنی انفرادی اور اجتماعی قوت میں اضافہ کرو؟

آپ نے بھی اپنی پوری زندگی میں حقیقت پسندی کا مظاہرہ کیا اور ہمیشہ عالم اسلام اور پوری دنیا کے حالات سے باخبر رہے اور عرب ممالک میں جا کر ان کو گرد و پیش کے حالات سے باخبر کیا۔ اور ان کو اجتماعی طاقت کو بڑھانے اور یورپی خطرات کا دفاع کرنے کی تلقین فرمائی نیز دولت کی فراوانی کے مہلک اثرات سے آگاہ کیا۔ اسی طرح آپ کی ایک خوبی اعتدال پسندی تھی جو امت محمدیہ کا امتیازی وصف ہے، آپ کی خدمات اور کارنامے جو پوری ایک صدی کو محیط ہیں۔ آپ نے ہمیشہ ان میں اعتدال کی راہ اپنائی اور دوسروں کو بھی معتدلانہ طریقہ اپنانے کی تاکید فرمائی، آپ کو اللہ تعالیٰ دین حق اور اسلام کا ایک ایسا داعی بنایا تھا اور آپ کے دل میں دعوت کی وہ تڑپ تھی جس نے آپ کو ملک کے چپہ چپہ اور دنیا کے تمام ملکوں میں جادہ پیمائی پر مجبور کیا اور ہر ملک میں جا کر تبلیغی جماعت کے پلیٹ فارم سے انسانوں کو اسلام اور انسانیت کی دعوت دی بڑے بڑے حکمراں اور بادشاہوں کو خطوط لکھے اپنے خطبات میں بڑے بڑے سلاطین کو جھنجھوڑا، عرب ممالک میں جا کر دعوت کا بھولا ہوا سبق یاد دلایا، برطانیہ امریکہ، اور یورپ کے دوسرے ملکوں میں جا کر دین متین کی حقانیت کو ثابت کر کے اس کی طرف آنے کی دعوت دی اور اسلام مخالف نظریات کا اس طرح دفاع کیا جس نے دشمنانِ اسلام کو لاجواب کر دیا۔

تصوف و سلوک کے ذریعہ بھی آپ نے اصلاح و تربیت کا ایک عظیم کارنامہ انجام دیا۔ آپ نے حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائپوریؒ کی خدمت میں رہ کر تصوف کے منازل کو طے کیا اور آپ کی اصلاح و تربیت کی سچی تڑپ اور دنیا سے بے نیازی اور قوت اخلاص کو دیکھ کر شاہ صاحب نے اپنا مجاز بنایا۔ اور اس صدی کے دوسرے مشائخ کی خدمت میں حاضر ہو کر سب ہی سے استفادہ کیا۔ یہ ہی وجہ تھی کہ وقت کے تمام ہی اکابر اور شیوخ آپ کو قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھتے تھے۔ حضرت شاہ صاحبؒ آپ کے مربی ہونے کے باوجود آپ کی بڑی قدر و منزلت کرتے تھے، شیخ الاسلام حضرت

مولانا حسین احمد مدنیؒ آپ کے استاذ ہونے کے باوجود اکرام کا معاملہ فرماتے تھے، حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ بانی جماعت تبلیغ پر آپ کو مکمل اعتماد تھا اور اہم جماعتی فیصلوں میں آپ کی رائے کی قدر کی جاتی تھی، حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کے یہاں آپ کو بڑا مقام حاصل تھا اور آپ کا بڑا احترام کیا جاتا تھا، مولانا قاری محمد طیبؒ سابق مہتمم دارالعلوم دیوبند، مولانا عبدالماجدؒ دریا بادی اور مولانا محمد منظور نعمانیؒ کے یہاں آپ کی بڑی قدر تھی اور ان جیسے سینکڑوں اکابر و اسلاف کی ہمدردیاں اور دعائیں آپ کو حاصل تھیں، ان تمام بزرگوں سے آپ کو نسبت حاصل تھی، اور مسلمانوں کی اصلاح و تربیت، ان کے عقائد کی درستگی اور بدعات و خرافات سے نفرت آپ کے خاندان میں چلی آرہی تھی، آپ نے اپنے اجداد کی امانت کو باقی رکھا اور مشائخ و بزرگوں کی ہدایات اور مصلحانہ طریقوں کو اپنا کر زندگی کے آخری لمحات تک اصلاح و تربیت اور تزکیہ نفس کی تعلیم دیتے رہے،

آپ تقویٰ اور پرہیزگاری کے اس منصب پر فائز تھے کہ اعلیٰ قابلیت و صلاحیت اور بڑے بڑے عہدوں پر فائز ہونے کے باوجود دنیا سے بے رغبتی اور عہدوں سے بے نیازی اور زندگی کے ہر شعبے میں سادگی اور کمال احتیاط آپ کی زندگی کا طرۂ امتیاز تھا، جن حضرات نے آپ کو قریب سے دیکھا ہے، اور آپ کی مجالس سے استفادہ کیا ہے، وہ اچھی طرح جانتے ہیں کہ آپ کی نظر میں دنیا اور متاع دنیا کی کوئی وقعت نہیں تھی، دنیا کی دولت آپ کے قدموں کے نیچے رہتی تھی، لیکن آپ اس کو قریب نہیں آنے دیتے تھے، دنیا کے لوگوں نے آپ کو بہت کچھ دیا لیکن آپ نے اس کو دوسروں کے لئے قربان کر دیا، ۱۹۷۹ء میں آپ کو فیصل ایوارڈ سے نوازا گیا جس کو آپ نے فوراً مجاہدین اسلام کے لئے وقف کر دیا ۱۹۹۸ء میں آپ کو بڑی اسلامی شخصیت مان کر حکومت دبی نے ایک گرانقدر انعام دیا لیکن آپ نے اس کو دینی مراکز اور اشاعت اسلام کے اداروں کو تقسیم کر دیا، آپ نے کبھی عہدوں کی خواہش نہیں کی اور اس بے نیازی نے دنیا کے بڑے بڑے عہدوں کو آپ کے قدموں میں لاکر ڈال دیا اور جتنے باوقار عہدوں پر آپ فائز رہے انیسویں صدی میں آپ جیسی کوئی شخصیت نظر نہیں آتی، اور اگر یہ کہا جائے کہ آپ کی ذات اس حقیقت کی اعلیٰ مثال تھی (کہ مال، عہدہ، عزت، سب انسان کے تابع ہیں نہ کہ انسان ان چیزوں کے تابع، اگر انسان اپنی انسانیت کو بلند کرے تو بقیہ تمام چیزیں اپنے آپ اس کو حاصل ہو جائیں گی اور اس کو ان چیزوں کے حصول کے لئے جدوجہد کی ضرورت نہیں ہوگی) تو یہ حقیقت ہوگی،

آپ نے اپنی زندگی کے تمام شعبوں میں سادگی کو اختیار کیا اور اپنی زندگی کے آخری لمحات تک حضرات انبیاء کرام اور اسلاف و اکابر کی اس شان امتیازی کو سینے سے لگائے رکھا چنانچہ آپ کی زندگی تصنع اور بناوٹ سے پاک تھی اور کسی بھی گوشہ میں اس کی کوئی جھلک نہیں تھی اس سادگی کا اثر تھا کہ آپ مہمانوں کے ساتھ بڑی محبت اور اخلاص سے پیش آتے تھے اور ان کی راحت و آرام کی بڑی فکر رکھتے تھے۔ مہمانوں کی آخری لمحات تک بڑی خاطر داری کیا کرتے تھے، یہاں تک کہ ان کو کھانا، اور ناشتہ اپنے ساتھ کراتے تھے، اپنے خدام کو تاکید کرتے رہتے تھے کہ مہمانوں کا خیال رکھنا، کمال احتیاط کا یہ عالم تھا کہ ندوہ کے ناظم ہونے کے باوجود اس کی چیزوں کو بلاقیمت و اجرت استعمال نہیں کرتے تھے، یہاں تک کہ مہمان خانہ اور گاڑی کا ہمیشہ کرایہ ادا کیا کرتے تھے، اور حقیقت یہ ہے کہ آپ اپنے اسلاف و اکابر کی تمام خوبیوں کے جامع اور ان پر عمل پیرا تھے، آپ کی زندگی کے اتنے وسیع گوشے اور غیر معمولی پہلو ہیں اور پوری ایک صدی پر محیط وہ عظیم الشان خدمات اور کارنامے ہیں، جن کو بیان کرنا بہت مشکل ہے، اس لئے اپنی بات اس مصرعہ پر ختم کرتا ہوں،

خدا بخشے بہت سی خوبیاں تھیں مرنے والے میں!

اللہ تعالیٰ ہمیں آپ کے اعلیٰ اخلاق اور آپ کے مشن کو اپنانے اور اس کو آگے بڑھانے کی توفیق عطا فرمائے۔ آمین،

## جیسے ٹوٹا ہر اک پہ کوہِ اَلم

● عبدالقیوم فرحت لکھنوی

ملک اور قوم کا تھا جس سے بھرم
جس کو سونپی گئی کلیدِ حرم
خبرِ ارتحال کیا آئی
جیسے ٹوٹا ہر اک پہ کوہِ اَلم
مثلِ پروانہ تھے فدا اس پر
جو تھے وابستگانِ شمعِ حرم
جس کی آراء کے منتظر تھے سبھی
اہلِ دل، اہلِ سیف، اہلِ قلم
دست بوسی کریں شیوخِ عرب
کریں تعظیم جس کی اہلِ عجم
اس کی تحریر ہی کچھ ایسی تھی
ورقِ گل پہ جیسے ہو شبنم
کون ہے اس کے بعد جو فرحت
رہنمائی کرے قدم بہ قدم

# عالم انسانیت کا رہبر دنیا سے اٹھ گیا

مولانا عبدالکریم پاریکھ

حضرت اقدس، مرشد محترم مولانا سید ابوالحسن علی ندوی صاحب علیہ الرحمہ کی وفات سے ایسا کچھ نقصان ہوا کہ صرف مسلمانان برصغیر کا ہی نہیں بلکہ عالم انسانیت کا رہبر و قائد دنیا سے اٹھ گیا، اس دنیا میں جو آیا اسے موت کی منزل سے گذرنا ہی ہے اور رب تعالیٰ کے فیصلے کے تحت کبھی نہ کبھی یہ ہونا ہی تھا کُلٌّ اِلَیْنَا رَاجِعُوْنَ (ہر ایک کو ہماری طرف لوٹ کر آنا ہے) اور اِلٰی رَبِّکَ الرُّجْعٰی (آپ کے رب کی طرف واپس جانا ہے) اسی قانونِ الٰہی کے تحت ۳۱ر دسمبر ۱۹۹۹ء بروز جمعہ حضرت والا علیہ الرحمہ اپنے رب کے دربار میں طلب کر لئے گئے۔

## نقصان کی بھرپائی

لیکن حضرت مولانا علی میاں صاحب علیہ الرحمہ کے سفر آخرت سے انسان کا جو نقصان ہوا، اس کی بھرپائی کے لئے ہزاروں لاکھوں دانشور، علماء، عقلاء، مفسرین، اہل علم و قلم، مصلحین امت، داعیان حق کی پوری پوری جماعتیں شاید اس نقصان کو پورا نہیں کر سکیں گی اس نقصان کو پورا کرنا صرف اور صرف حق تعالیٰ کے دست قدرت میں ہے یَفْعَلُ اللّٰہُ مَا یَشَآءُ اللہ کے چاہنے سے ہی ہمیں ان کا بدل مل سکتا ہے اور اللہ کے لئے یہ کچھ بھی مشکل نہیں اسی نے مولانا علی میاں صاحبؒ کی تخلیق فرمائی تھی وہ الخلاق العلیم ہے چاہے تو ہم کو مولانا مرحوم کا بدل مل سکتا ہے وَمَا ذٰلِکَ عَلَی اللّٰہِ بِعَزِیْزٍ۔

## اب چراغوں کی یکجائی مطلوب ہے

کتنے ہی آفتاب و ماہتاب اور ستارے طلوع و غروب کی منزل سے گذر گئے اور ملت بے رونق ہوتی گئی مگر دوسرے ستارے قدرت الٰہی کی تخلیق سے طلوع ہو کر اگلوں کی جگہ لیتے رہے، حضرت اقدس مولانا علی میاں صاحب علیہ الرحمہ کے ساتھ اللہ تعالیٰ کی جو خاص الخاص مہربانی تھی ہم اس کے مستحق تو نہیں ہو سکتے مگر اتنے بڑے سورج کے غروب ہونے پر ہدایت کے تمام چھوٹے بڑے چراغوں کی یکجائی سے امت کے اندھیرے میں رہنے کا خطرہ انشاء اللہ ٹل جائے گا۔

## تاثیر باقی رہے گی

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی علیہ الرحمہ کے وہ نقوش جو لاکھوں لاکھ سطور میں دنیا کی اہم زبانوں میں ثبت ہیں، آپ کی تقاریر کے کیسٹ اور آپ کی ضخیم کتابیں جو کتاب و سنت کی روشنی کو دنیا میں منور کرنے کے لئے حضرت کی حیات میں جو تاثیر رکھتی تھیں میرے نزدیک وہ تاثیر اب بھی باقی ہے۔ مولانا علی میاں صاحب علیہ الرحمہ کے کارناموں سے روشنی کا ایک مینار ہی نہیں بلکہ ہزاروں ہزار روشنی کے مینار نور کی بارش کرتے رہیں گے شرط یہ ہے کہ ایک طرف حضرت والا کی تقریروں کے کیسٹ، بیشمار مضامین اور امت کے حق میں دیئے گئے مشوروں سے فائدہ اٹھایا جائے، آپ کی چھوٹی بڑی تمام تصانیف کو امت کے ذی شعور افراد اپنے مطالعہ اور معلومات کے گھیرے میں لے آئیں نیز آپ کی فکر کی لکیروں کے درمیان امت اپنے آگے کے سفر کا فیصلہ کرے۔

## کھیتی کی حفاظت میں سب لگ جائیں

ان کے عقیدت مند عوام و خواص، ہم عصر علماء، دانشور، قائدین اور امت کے ہر طبقہ کے چھوٹے بڑے افراد مل جل کر ان سب کاموں میں لگ جائیں جنہیں حضرت والا نے اپنی حیات میں اس زمین پر بیج کی طرح بو دیا، اس کھیتی کی آبیاری، حفاظت، دیکھ بھال "هَلْ جَزَآءُ الْاِحْسَانِ اِلَّا الْاِحْسَانُ" کے تحت امت پر لازم ہے۔

## ابنائے وطن سے خطاب

اس کے علاوہ زمین پر بسنے والے تمام انسانوں کے لئے پیام انسانیت کا پیغام حضرت مولانا علی میاں صاحبؒ نے جاری فرمایا جس کے سبب ابنائے وطن میں دوسری قوموں اور مذاہب کے لوگوں کو ایمان اور خوفِ آخرت کے ساتھ انسانیت کے احترام کا سبق دیا، امت اسلامی نے اگر اپنی دعوت کی سرگرمیوں میں امن و محبت کے ساتھ اسے جاری رکھا تو انشاء اللہ یہ کھیتی ہری بھری ہو جائے گی۔ اور غیر مسلم عوام میں ایمان کی دعوت کے لئے مولانا علی میاں صاحبؒ نے جو راستہ ہموار کیا ہے اس پر چلنے سے دعوت ایمانی کے راستے مزید کشادہ ہو جائیں گے۔

## جائے قیام ہندوستان

یہ بات سب جانتے ہیں کہ حضرت مولانا علی میاںؒ صاحب کی قیام گاہ غیر منقسم ہندوستان تھا، تقسیم کے بعد پاکستان وجود میں آیا پھر بنگلہ دیش لیکن حضرت والا

کے انکار کے لئے دنیا کا صرف اتنا حصہ کافی نہیں تھا آپ نے دنیا کے کچھ ملکوں کو چھوڑ کر تمام ممالک کے دورے فرمائے اور کتاب و سنت کی دعوت کو مخصوص مصلحانہ انداز میں مختلف قوموں ملکوں کے حالات و ناظر کو سامنے رکھتے ہوئے بڑی احتیاط سے پیش فرمایا۔

## درس قرآن کی ترتیب

ایام جوانی میں مولانا علی میاں صاحبؒ نے درس قرآن کا سہارا لیا اپنے مرشد حضرت مولانا احمد علی لاہوریؒ کے سلسلہ درس قرآن میں شریک ہوئے سلسلہ بیعت وارشاد میں بھی اپنے ہم عصر بزرگوں کی ایک مضبوط کڑی بن گئے، مدارس عربیہ کے قیام میں گہری دلچسپی لی، عربی زبان کی ترویج واشاعت میں اہم خدمات انجام دیں، سلسلہ دینی تعلیمی نصاب میں "القرأة الراشدہ" "قصص النبیین" اور مختارات کا سلسلہ (علاوہ ازیں سیرة النبویہ (نبی رحمت)، ماذا خسر العالم بانحطاط المسلمین (انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج وزوال کا اثر) الارکان الاربعة فی الاسلام، العقیدة والسلوک (دستور حیات) اور بھی دیگر کئی کتابیں عرب ملکوں میں بھی داخل نصاب ہیں) عربی دنیا کے لئے آپ کی ایک خاص دین ہے۔ یورپ کے لوگوں نے بھی اس سے فائدہ اٹھایا۔

۱۔ حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ کے ساتھ مل کر تبلیغ دعوت و اصلاح کی محنت کو عروج کی منزل تک پہونچایا۔

۲۔ مجلس مشاورت کا کام تقسیم ملک کے بعد ان حالات میں کیا جو اہل ایمان کے لئے نہایت سخت اور سنگین دور تھا۔

۳۔ دینی تعلیمی کونسل کے تعلق سے اترپردیش اور بہار میں لاکھوں لاکھ بچوں کو ابتدائی دینی تعلیم سے جوڑ دیا۔

۴۔ اعلیٰ عصری تعلیم کو اللہ کے دین کے حدود کے تحت ہموار کرنے کی کوشش فرمائی، برطانیہ کے آکسفورڈ یونیورسٹی میں "شعبہ اسلامیات" کے قیام میں زبردست حصہ لیا اور تاحیات اس کے صدر رہے۔

۵۔ ہندوستان جیسے سیکولر ملک میں مسلمان اپنی دینی تعلیمی اصلاح جس سطح پر کر سکتے تھے اس میں آپ نے اہم رول ادا کیا۔

۷۔ طبقہ خواتین کے لئے دینی تعلیم کے راستے ہموار کئے، شادی بیاہ کی شاہ خرچیوں اور سودی لین دین سے پرہیز کرنے کی طرف عوام وخواص کو متوجہ فرمایا۔

۸۔ آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ کے قیام میں زبردست حصہ لیا، ہم عصر علماء کرام اور مسلمانوں کے مختلف مکتب فکر کے لوگوں کو جوڑنے میں کامیاب ہوئے۔ اور اللہ کے دربار میں طلبی کے دن تک بورڈ کے صدر رہے، سپریم کورٹ میں شاہ بانو کیس کے فیصلے پر اہل ایمان کی بے چینی ہم سبھوں کو یاد ہے، ایک طرف عوام کو سنبھالے رہنا کہ صبر وضبط کے ساتھ شریعت کے تحفظ کے لئے متحد ہوں۔ دوسری طرف حکومت کی آنکھ میں آنکھ ڈال کر بات کرنا، راجیو گاندھی جیسی سیاسی شخصیت کو مسلم پرسنل لا بورڈ کے بارے میں حضرت مولانا علی میاں صاحبؒ نے پوری معلومات فراہم کی اور الحمد للہ "مسلم وامین پروٹیکشن بل MUSLIM WOMEN PROTECTION BILL پارلیمنٹ میں بھاری اکثریت سے پاس کرالیا" آپ کا یہ کارنامہ عدلیہ اور پارلیمنٹ کی تاریخ میں بے مثال ہے۔

۹۔ جن ممالک میں مسلم حکومتیں قائم تھیں ان کا دورہ فرمایا اور ان کے طریقہ کار کو متعین کرنے میں اہم اور ضروری مشورے دیئے۔

۱۰۔ شخصی سلطنتوں کے سربراہوں سے ملاقات کرکے دینی، اصلاحی، تعلیمی اور تنظیمی دائروں کا تعین کرکے ان کو راہ عمل پر ڈالا۔

۱۱۔ سیکولر ملکوں میں مسلمانوں کا ایمانی کردار اور طریقہ دعوت کو عام کرنے کے لئے آپ نے ان ملکوں کے حالات کے تناظر میں اپنے قلم وزبان سے اہم رہنمائی دی۔

۱۲۔ غیر مسلم بھائی بہنوں میں ایمان اور اسلام کا تعارف کرانے میں ملکی زبانوں کا سہارا لیا اور دارالعلوم ندوة العلماء لکھنؤ میں "مجلس تحقیقات ونشریات اسلام" کے نام سے ادارہ قائم فرمایا جس نے مختلف زبانوں میں حضرت کی کتابیں شائع کیں اور یہ سلسلہ اب بھی جاری ہے۔

۱۳۔ انگریزی روزناموں کے جاری کرنے میں بھرپور کوشش فرمائی اور الحمد للہ کامیاب بھی ہوئے مگر حضرت کے بعض مشوروں کی پابندی نہ ہونے کے سبب انگریزی روزنامے وجود میں نہ آسکے

۱۴۔ دینی خدمت کرنے والی جماعتوں کا آگے بڑھ کر بھرپور تعاون کیا اور کرتے رہے لیکن جب اپنے قائم شدہ اصولوں سے ہٹ کر جماعت کے ذمہ دار کام کرنے لگے تو پہلے انھیں حضرت نے محبت ہمدردی اور دلسوزی سے سمجھانے کی کوشش فرمائی ان کے نہ ماننے پر خاموشی اختیار کر لی اور مخالفت ظاہر نہ ہونے دی اپنے تعاون کو بھی جاری رکھا اور ان کو اپنی دعاؤں میں یاد کرتے رہے۔

۱۵۔ ندوة العلماء کی تحریک کو آپ کے تعاون نے عالمگیر تحریک بنا دیا اور اس اسلامی دینی ادارہ کو پورے عالم میں شہرت مل گئی۔

۱۶۔ آپ کے کمالات اور کارنامے کوئی کہاں تک گنوائے؟ جس وقت کٹھمنڈو سے انڈین ایرلائنز کے جہاز کا اغوا کیا گیا اور بے گناہ مسافروں کو کئی دن تک اغوا کرنے والوں نے جہاز کے اندر قید رکھا اس واقعہ کی اطلاع حضرت اقدس مولانا علی میاں صاحبؒ کو ہوئی تو آپ نے اپنی وفات سے ایک

پہلے اپنا ایک اصلاحی بیان جاری فرماکر یہ اپیل کی کہ غیر اسلامی اور غیر انسانی طریقوں کو اختیار نہ کیا جائے اور انسانیت کے احترام کو قائم رکھ کر خون خرابے دور رہا جائے۔

## طویل فہرست

مرشد محترم حضرت اقدس مولانا سید ابوالحسن علی ندوی صاحبؒ کے ترتیب دیئے کاموں کی فہرست طویل ہے اس کا گننا مشکل ہے، دنیائے اسلام کے صاحب قلم اور ادیب و انشاء پرداز لوگوں کو متحدہ پلیٹ فارم پر لاکر اسلامی مقاصد کے تحت اپنے فن کا مظاہرہ کرنے کے لئے "رابطہ ادب اسلامی" کے نام سے ایک تنظیم آپ نے قائم فرمائی۔ فکر و ادب کے ذریعہ ایمان اور اسلام کی دعوت کو عوام تک پہونچانے کا یہ تنظیم ایک موثر ذریعہ ہے، اس کے اجتماعات اور کانفرنسیں ساری دنیا کے اہم ملکوں میں ہوتے رہے ہیں جیسے سعودی عرب، ترکی، ہندوستان، پاکستان، نیپال اور بنگلہ دیش وغیرہ۔

## مدینہ یونیورسٹی

مدینہ یونیورسٹی کا عالی تخیل مولانا علی میاں صاحبؒ کے وسیع دینی تعلیمی اصلاحی مقاصد کا مظہر ہے، سعودی عرب کے حکام کو آپ نے مدینہ یونیورسٹی کے قیام کی طرف متوجہ فرمایا اور اس کا تعلیمی نصاب بھی مرتب کیا۔

## امن پسندوں کی ملی جلی تنظیم

۲۰۔ ہندوستان میں ابنائے وطن کے ساتھ بھائی چارہ اور پرامن طریقے سے رہنے کے لئے مسلمانوں کو پیام انسانیت کی تحریک حضرت مرشد محترم نے دی، اسی طرح ایک فعال تنظیم بشمبر ناتھ پانڈے صاحب جو ایک زمانہ میں بہار اور اڑیسہ کے گورنر تھے انھیں آمادہ کرکے SOCIETY FOR COMMUNAL HARMONY کے نام سے بنائی جس کے تحت ہندوستان کے بڑے بڑے غیر مسلم افراد مولانا علی میاں صاحبؒ کی فکری لائن اور خطوط پر منظم ہوئے اور ملک سے فرقہ وارانہ کشیدگی دور کرنے، تفرقہ بازی کی دیواریں چھوٹی کرنے اور ملک میں امن و امان قائم کرنے میں بڑا اہم رول ادا کیا۔ کلدیپ نیر، چندر شیکھر، سی۔ بی۔ ترپاٹھی، لالا لوبزنگ اندر کمار گجرال، امرت سنگھ، راجیس پٹنا اور اپندر باجپائی جیسے لوگ اور بیشمار مسلم اور غیر مسلم دانشور، اہل قلم مفکرین امن کے راستے پر اس ملک کو چلانے کے لئے SOCIETY FOR COMMUNAL HARMONY کے تحت ان بلند مقاصد کے حصول میں اب بھی مشغول ہیں۔

## پدم بھوشن

۲۱۔ نام و نمود دکھاوا اور عہدوں کی طلب سے دور رہ کر حضرت مولانا علی میاں صاحبؒ خدمات انجام دیتے رہے، حکومت ہند نے ہندوستان کا سب سے بڑا خطاب "پدم بھوشن" دینے کے لئے اپنے افسران مولانا علی میاں صاحبؒ کے پاس برابر بھیجتی رہی لیکن حضرت والا اس پیشکش کو قبول کرنے سے معذرت کرتے رہے۔

## بے نفسی

۲۲۔ ہندوستان کی کئی ایک یونیورسٹیوں کی وائس چانسلرشپ کے قبول فرمانے کی بار بار پیشکش ہوتی رہی مگر اس عہدہ کو قبول کرنے سے حضرت علیہ الرحمہ عذر فرماتے رہے۔ یہ آپ کی بے نفسی اور عہدہ طلبی سے دوری کی دلیل ہے، امام حرم کی دو مرتبہ اور مسجد اقصیٰ کے امام صاحب کی ایک مرتبہ لکھنؤ تشریف آوری ہوئی اور اس کے علاوہ دنیا بھر کے حکام کی حضرت کی خدمت میں مسلسل حاضری ہوتی رہتی تھی لیکن کبھی اس کا تذکرہ خود نہ فرماتے تھے، ہم سیاکاروں کے لئے یہ بے نفسی بھی لمحہ فکریہ ہے۔

## ایک منٹ بھی ضائع نہ ہونے دیا

۲۳۔ اللہ رب العالمین نے حضرت مولانا علی میاں صاحب علیہ الرحمہ کو مال کی محبت اور طلب کے بجائے ایمان اور علم و عمل کی محبت سے بھر دیا تھا، اور اور اوسط درجہ سے بھی کم درجہ کی زندگی آپ نے گذاری، سادہ لباس، محدود ضرورتیں لکھنا پڑھنا، حق بولنا، عبادات سے گہرا شغف، معمولات دینیہ کی پابندی، راتوں کو ذکر و اذکار اور بندگی میں مشغولیت دن کے اوقات میں مخلوق سے رابطہ اس طرح حضرت علیہ الرحمہ نے اپنی عمر عزیز کا ایک منٹ بھی ضائع نہ ہونے دیا۔

## نصف صدی کی رفاقت

اس عاجز کا حضرت مولانا علی میاں صاحبؒ سے ۱۹۵۳ء میں رابطہ ہوا، پورے ۴۷ سال اللہ کے اس مخلص، پاکباز بندے کی ظاہر و باطن کی زندگی نظر میں رہی، مال کی محبت سے دوری کا جو نمونہ آپ کی زندگی میں دیکھا وہ صحابہ کرامؓ کی حیات سے ملتا ہے لیکن اس دور اور اس صدی میں کہیں دیکھنے میں نہیں آیا، آپ کو فیصل ایوارڈ ملا جو زمانہ کے لحاظ سے ساڑھے سات لاکھ روپے کی رقم تھی اسے حضرت والا نے تعلیمی اداروں اور مخلص اہل ایمان کی جماعتوں میں وہیں کے وہیں سے تقسیم کروا دیا۔ اپنے گھر تو کیا اپنے ملک میں لانا بھی گوارا نہ فرمایا۔

## ایک کروڑ بیس لاکھ کا ایوارڈ

اسلامی خدمات پر حضرت مولانا علی میاں صاحبؒ کو پچھلے رمضان المبارک میں حکومت دوبئی نے ایک کروڑ بیس لاکھ روپئے کا ایوارڈ پیش کیا، اس سے حضرت کے بلند وقار اور عزت وعظمت میں کچھ اضافہ تو نہ ہوا مگر اہل دوبئی اور ایوارڈ کی عزت افزائی ہو گئی کہ حضرت نے اسے قبول فرمایا اور اس ایوارڈ میں ملی رقم کو سب تعلیمی اداروں میں تقسیم کروادیا اور ایک پیسہ بھی اپنی ذات یا اقرباء واعزاء کے لئے باقی نہ رکھا۔

## برونائی ایوارڈ

ابھی ابھی وفات سے کچھ دنوں پہلے جب حضرت والا کی طبیعت زیادہ ناساز ہوئی اور سفر سے معذور ہوئے تو حکومت برونائی (BRUNEI) نے ایک بڑی رقم کا ایوارڈ خدمت اقدس میں پیش کیا۔ حکومت برونائی کے وزراء یہ ایوارڈ لے کر خود لکھنؤ آنے والے تھے مگر کچھ حالات کے تحت ہمارے ملک کی مرکزی حکومت اور ریاستی حکومت سیکورٹی کے انتظام سے قاصر تھی اس لئے برونائی کا وفد دہلی میں ہی رک گیا اور طے یہ ہوا کہ حضرت اقدس مرشد محترم کے خدام ایوارڈ لینے دہلی جائیں، حضرت مولانا سید محمد رابع ندوی صاحب مدظلہ جو بڑے صاحب علم اور حضرت کے بھانجے ہیں ان کی قیادت میں ایک وفد لکھنؤ سے دہلی پہونچا اس میں یہ عاجز بھی موجود تھا۔

## میرا ایک عریضہ

حکومت برونائی کے وزراء سے ایوارڈ لیکر وفد نے حضرت اقدس کے دست مبارک تک پہونچایا میں نے ناگپور واپسی پر حضرت کو ایک عریضہ لکھا کہ فیصل ایوارڈ بھی آپ نے پورا پورا تقسیم فرمادیا اور دوبئی کے ایوارڈ میں سے بھی آپ نے کچھ نہیں رکھا میری درخواست ہے کہ برونائی ایوارڈ کو آپ اپنے اقرباء واعزاء اور رشتہ داروں میں تقسیم فرمائیں۔ اپنی اس درخواست پر میں نے ایک دلیل بھی دی، جی نہ چاہتے ہوئے بھی ایک حقیقت پر سے پردہ اٹھاتا ہوں کہ حضرت مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودی صاحبؒ نے فیصل ایوارڈ پایا اسے فی سبیل اللہ تقسیم فرمادیا اور اپنے خاندان کے لوگوں کے لئے کچھ باقی نہ رکھا اس پر مولانا مودودیؒ کے بعض اقرباء خفا ہو گئے اس لئے حضرت مرشد محترم سے عرض ہے کہ برونائی کے ایوارڈ کی رقم اپنے رشتہ داروں، اقرباء اور اعزاء کے لئے محفوظ رکھئے۔

## میرا عریضہ قبول ہوا

حضرت اقدس نے میرے عریضہ کے جواب میں ارشاد فرمایا کہ ہاریکہ صاحب! آپ نے بہت اچھا مشورہ دیا ہمارا بھی یہی خیال ہے، اور حضرت والا نے مجھے یہ بھی لکھا کہ میں تمہیں بھی اپنے اعزاء اور اقرباء میں سے سمجھتا ہوں اور ندوی برادری کے تم بھی ایک فرد ہو۔

اس تحریر سے اشارہ مل گیا کہ حضرت اقدس مصلح امت علیہ الرحمہ کے دل میں ضرور کوئی بات ہے حضرت کی علالت کے زمانہ میں انتظامی امور کے تحت میری ندوۃ العلماء حاضری ہوئی تو آپ نے اپنے پاس بلاکر بڑی محبت سے مجھے پانچ ہزار روپئے عنایت فرمائے اور میرے بارے میں جو الفاظ ارشاد فرمائے وہ میری حیثیت سے بہت زیادہ ہیں۔

## مجھے بھی پانچ ہزار عنایت فرمائے

فرمایا کہ:

"تو راہ خدا میں خرچ کرتا ہے، کسی سے کچھ لیتا بھی نہیں حتیٰ کہ دینی ملی امور کے لئے جو اسفار ہوتے ہیں ان میں ٹکٹ کے پیسے بھی کسی سے نہیں لیتا، میں تجھ سے بہت خوش ہوں، اللہ نے تجھ کو بہت کچھ عطا فرمایا ہے، ہم تو غریب آدمی ہیں لہٰذا ہماری طرف سے ایک چھوٹا سا ہدیہ پانچ ہزار روپئے کا قبول کرلے" میں نے شرمندگی کے سبب اور حد ادب کا لحاظ کرتے ہوئے "تو" کا لفظ لکھا ہے لیکن حضرت نے لفظ آپ سے خطاب فرمایا تھا۔

مرشد روحانی کے ان الفاظ کو سن کر میرے جسم کا ایک ایک حصہ اللہ کے شکر اور حضرت والا کی قدر دانی پر متحرک ہوا اٹھا اور بڑی رقت طاری ہوئی آپ کی خوبیاں، کمالات، کارنامے، خدمات کہاں تک گنواؤں ایسی رفاقت ایک عرصہ تک رہی، اب میں اس رفاقت شفقت، محبت اور رہنمائی سے محروم ہوں کوئی میرے دل سے پوچھے مجھ پر کیا گذری ہے؟ حضرت والا علیہ الرحمہ کے قریبی حلقوں میں سب سے زیادہ یتیم اور بے سہارا میں اپنے آپ کو محسوس کررہا ہوں البتہ اللہ کی عنایات، مہربانیوں اور فضل سے ناامید نہیں ہوں اور دعاگو ہوں کہ حضرت مولانا علی میاں صاحبؒ کی شفقتیں، عنایات، محبت، تعلیم وتربیت کا جو سایہ مجھ پر رہا ہے اللہ تعالیٰ اس کے اثرات مجھ پر باقی رکھیں۔

**کتب برائے تبصرہ**

تبصرہ کے لئے براہ کرم کتاب کے دو نسخے ارسال کریں صرف ایک کتاب بھیجنے کی صورت میں تبصرہ شائع نہیں کیا جائے گا اور نہ ہی کتاب واپس کرنے کی ذمہ داری ادارہ پر ہوگی (ادارہ)



# حقیقی عالم اور طالب علم؟

● مولانا قاری سید صدیق احمد باندوی رحمۃ اللہ علیہ

الحمد للہ وکفی وسلام علی عبادہ الذین اصطفی: اما بعد! قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم الناس کلھم ھالکون الا العالمون: (الحدیث)

ترجمہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا سارے لوگ ہلاک ہونے والے ہیں سوائے ان لوگوں کے جن کو اللہ نے علم نصیب فرمایا۔

اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے سارے لوگوں کو ہلاک ہونے والا فرمایا ہے سوائے اہل علم کے جن کو اللہ کی معرفت حاصل ہے اور جو اپنے رب کو پہچانتے ہیں، عالم کہتے ہی اس کو ہیں جس کو اللہ کی معرفت کا علم حاصل ہو جس کے ذریعہ وہ اللہ کو پہچان سکے محض دس سال کا کورس کرلینے اور بخاری پڑھ لینے کو عالم نہیں کہتے بہت سے اللہ کے بندے ایسے ہوتے ہیں جو رسمی عالم نہیں ہوتے لیکن اللہ کی معرفت ان کو حاصل ہوتی ہے اور اللہ کے نزدیک وہ عالم ہوتے ہیں اللہ کے نزدیک تو عالم وہی ہے جس کو اللہ کی معرفت حاصل ہو (اور معرفت حاصل ہوتی ہے قرآن و حدیث کے ذریعہ۔ اور بعض اللہ کے بندوں کو وہبی طور پر بھی اللہ تعالیٰ یہ نعمت عطا فرما دیتا ہے۔ چنانچہ) بہت سے ایسے بزرگ گزرے ہیں جو رسمی عالم نہیں تھے لیکن بڑے بڑے عالموں نے ان سے کسب فیض کیا ہے۔

## شیخ عبدالعزیز دباغ

ڈیڑھ صدی قبل مصر میں ایک بزرگ گزرے ہیں شیخ عبدالعزیز دباغ جو بالکل اُمّی ان پڑھ تھے لیکن اللہ نے ایسے علوم عطا فرمائے تھے کہ ان کے سامنے کوئی عبارت پیش کی جاتی تو وہ اس کے انوار و برکات سے پہچان لیتے تھے کہ یہ قرآن کی آیت ہے، یا حدیث پاک ہے یا کسی اور کا انسانی کلام ہے، فرماتے تھے کہ کلام اللہ کا نور کچھ اور ہوتا ہے۔ اور حدیث پاک کا نور اس سے مختلف ہوتا ہے اور انسانی کلام میں وہ نورانیت نہیں ہوتی۔

## سید احمد شہید رحمۃ اللہ علیہ

حضرت سید احمد شہیدؒ کو دیکھ لیجئے جو شاہ عبدالعزیز صاحبؒ کے شاگرد ہیں وہ جب کتاب لے کر بیٹھے تو انھوں نے اپنے استاذ سے عرض کیا کہ حضرت حروف دکھائی نہیں دیتے کیسے پڑھوں، شاہ عبدالعزیز صاحبؒ نے فرمایا کتاب بند کرو اللہ تعالیٰ تم کو دوسری راہ سے علوم دے گا چنانچہ ایسا ہی ہوا اور اللہ تعالیٰ نے ایسے علوم عطا فرمائے کہ مولانا اسمٰعیل شہیدؒ جیسے لوگ ان کے پیچھے پیچھے چلتے اور ان کی جوتیاں سیدھی کرتے تھے۔

## حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ:

حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ ایسے بزرگ ہیں جو عالم تو نہ تھے صرف کافیہ تک پڑھے ہوئے تھے۔ لیکن حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ اور حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ جیسے لوگ ان کی جوتیاں سیدھی کرتے تھے ان کی خدمت میں جاتے اور ان سے فیض حاصل کرتے تھے۔ آخر کوئی تو چیز حاجی صاحبؒ میں تھی جس کی وجہ سے حضرت گنگوہیؒ اور حضرت تھانویؒ ان کے پاس جاتے تھے۔

## توکل شاہ

حضرت قاری عبدالرحمٰن صاحبؒ پانی پتی کے زمانے میں ایک بزرگ گزرے ہیں سائیں توکل شاہ، یہ بھی ان پڑھ تھے لیکن بڑے بڑے علماء ان کی جوتیاں سیدھی کرتے تھے حضرت قاری عبدالرحمٰن صاحبؒ پانی پتی خود ان کی مجلس میں بیٹھتے تھے، ان ہی بزرگ کا قصہ ہے کہ ایک شخص بطور امتحان کے آیا واقعہ پوچھا کہ حدیث پاک سے معلوم ہوتا ہے کہ جب آدمی وضوء کرتا ہے تو فرشتے رحمت کی چادر سے اس کو ڈھانپ لیتے ہیں، اگر باتیں کرتا ہے تو فرشتے چادر چھوڑ کر چل دیتے ہیں سوال یہ کیا کہ جب فرشتے چادر چھوڑ دیں گے تو اور اچھا ہے کہ وہ رحمت کی چادر ہمیں کے اوپر آجائے گی رحمت اس کو ڈھانپ لے گی حضرت نے جواب دیا کہ رحمت کی چادر نیچے نہیں آتی اوپر جایا کرتی ہے، ہم سے اگر کوئی پوچھتا تو ہم بھی یہی جواب دیتے کہ جب ہر ثقیل شئے کا مرکز نیچے آکر گرتی ہے تو یہ چادر بھی نیچے گرے گی۔

## شاہ عبدالغفور صاحبؒ

حضرت مولانا محمد منظور نعمانی صاحبؒ نے مجھ سے بیان کیا کہ شاہ عبدالغفور صاحب حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کے مرید خاص تھے حضرت

تھانویؒ نے جب ان کو خلافت دی ہے اس وقت انھوں نے عرض کیا کہ حضرت میں تو ہر اعتبار سے گھٹیا ہوں علم کے اعتبار سے بھی ذات کے اعتبار سے میں تیلی ہوں اور ان پڑھ بھی ہوں میں اس کا اہل نہیں حضرت تھانویؒ نے فرمایا تم کیا جانو میں جانتا ہوں، تم تیلی ہو لوگوں کا تیل نکالو گے (یعنی لوگوں کی اصلاح کروگے) واقعی اللہ نے ان سے یہ کام لیا۔ اور وہ ایسی ایسی دقیق باتیں بیان کرتے تھے جو کتابوں میں نہیں ملتیں، حضرت مولانا علی میاں صاحب اور حضرت مولانا محمد منظور نعمانی صاحبؒ جیسے لوگ ان کی جوتیاں سیدھی کرتے تھے۔ ندوہ تشریف لے جاتے اور کئی کئی روز قیام فرماتے تھے، جب وہ ندوہ جاتے تو میں بھی حاضر ہوتا تھا۔

## حضرت مولانا امین الدین صاحب

میرے استاد حضرت مولانا امین الدین صاحب جو رشتے میں میرے ماموں ہوتے تھے، پانی پت سے تعلق تھا، مولانا نور محمد صاحب کے شاگرد تھے، صرف کافیہ وغیرہ پڑھے تھے، اہل ہتھورا کا پانی پت سے خاص تعلق تھا، قاری عبدالرحمٰن صاحب پانی پتی نے ایک عرصہ تک یہاں قیام فرمایا، قاری صاحب کے بعد مولانا عبدالسلام کی آمد رفت رہی، مولانا امین الدین صاحب پانی پت میں کافیہ وغیرہ پڑھتے تھے۔ یہاں کے لوگوں نے مولانا عبدالسلام سے عرض کیا کہ:

حضرت پورا ضلع خالی ہے دور دور تک کوئی مدرسہ نہیں ہے۔ مولوی امین الدین صاحب کو یہیں روک دیجئے۔ یہاں مکتب قائم کریں بچوں کو پڑھائیں، حضرت نے مولوی امین الدین صاحبؒ سے کہا، مولوی امین الدین صاحبؒ نے عرض کیا کہ حضرت آپ کو معلوم ہے میری تعلیم جاری ہے کافیہ تک پہونچا ہوں، میری تعلیم رہ جائے گی۔ حضرت نے تھوڑی دیر مراقبہ کیا اور فرمایا مولوی امین الدین یہیں ٹھہر جاؤ اللہ تعالیٰ کو یہی منظور ہے اللہ تعالیٰ تم سے کام لے گا۔

چنانچہ رک گئے مولوی امین الدین صاحب میرے بھی استاذ ہیں یہ واقعہ انھوں نے مجھ سے خود بیان کیا ہے، یہ انہیں کا فیض ہے کہ میں نے بھی پڑھ لیا میرے دادا کا تو انتقال ہو چکا تھا۔ مولوی امین الدین صاحب ہی نے مجھے پڑھایا، ورنہ مجھے کوئی پڑھانے والا نہ تھا وہ نہ ہوتے تو میں بھی نہ پڑھ پاتا اور دوسروں کی طرح میں بھی گھاس کھودتا، اور مجھے تو گھاس کھودنا بھی نہیں آتا۔

مولوی امین الدین صاحب گھوڑی پر سوار ہو کر باندہ جاتے تھے لگام پکڑ کر میں خود چلتا تھا۔ جب باندہ پہونچتے تو شہرت ہو جاتی تھی کہ مولانا امین الدین صاحب آئے ہیں۔ عصر بعد مجلس لگتی جس میں بہت سے پڑھے لکھے لوگ جمع ہوتے تھے مجلس میں مثنوی شریف ایسے انداز سے پڑھتے تھے کہ سننے والے سب مست ہو جاتے تھے، پورے علاقہ میں ان کے ذریعہ بہت فیض ہوا، اور واقعی اس علاقہ میں علم کو انھوں نے زندہ کیا گاؤں گاؤں جا جا کر لوگوں کو پڑھایا ہے، کبھی اس گاؤں میں اور کبھی اس گاؤں میں اور یہ خاص بات تھی کہ کیسا ہی کند ذہن لڑکا ہو یا لڑکی جس کو انھوں نے قرآن پڑھا دیا وہ پڑھ ہی گیا۔ ان کے پڑھائے لوگ بہت اچھا قرآن شریف پڑھتے تھے۔ اب بھی کچھ لوگ موجود ہیں۔ ان کی صرف ایک ہی لڑکی تھی پوری جائداد مکان سب مدرسہ کے لئے وقف کر دیا تھا، اس طرح سے پورے علاقہ میں ان کا فیض جاری ہوا۔ اور یہ سب اس وجہ سے کہ اپنے استاذ کے حکم پر انھوں نے عمل کیا۔

## آج کے طلبہ کی بدحالی

اور آج طالب علم خود رائی کرتا ہے اپنی مرضی سے عمل کرتا ہے اپنے بڑوں سے نہ مشورہ لیتا ہے نہ ان کی بات پر عمل کرتا ہے خواہ ایک لفظ نہ آتا ہو لیکن سند لیکر دوسروں کو دکھاتا ہے، اپنی شہرت کرانا چاہتا ہے، دورہ کا سال دورہ کا نہیں ڈورے ڈالنے کا سال ہوتا ہے کہ آئندہ مجھے کیا کرنا ہے، کسی دفتر میں نوکری مل جائے گی یا طبیہ کالج میں داخلہ لینا ہے، دوبئی پہنچنا ہے۔ اسی وجہ سے آج کل کے فارغین سے کوئی فیض نہیں پہونچ پاتا ہے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ سارے لوگ ہلاک ہونے والے ہیں سوائے علماء کے اور علماء سے مراد وہ ہیں جن کو اللہ کی معرفت حاصل ہو۔ عالم تو وہ ہے جس کا علم اس کو جنت کی طرف لے جائے، عالم تو وہ ہے جو اللہ کو راضی کرے۔

آگے فرمایا کہ علماء بھی ہلاک ہونیوالے ہیں مگر مخلص علماء اس سے مستثنیٰ ہیں در حقیقت اخلاص کے بغیر کوئی عمل معتبر نہیں، اور اس میں بڑا دھوکہ ہوتا ہے، بسا اوقات شروع میں اخلاص ہوتا ہے بعد میں اخلاص نہیں رہتا، شیطان تو ہر وقت پیچھے لگا ہوا ہے۔ اخیر اخیر تک خطرہ رہتا ہے، شیطان چاہتا ہے کہ اس کو شہرت کے فتنہ میں مبتلا کر دے آدمی یہی سوچتا ہے کہ کسی طرح میری شہرت ہو جائے میرے کارناموں کا لوگوں کو علم ہو جائے۔ حدیث پاک میں ریا کو شرک کہا گیا ہے ایسے شخص کو لوگ تو عالم سمجھتے ہیں اور اللہ کے نزدیک وہ مشرک ہوتا ہے اللہ تعالیٰ نے علم کی نعمت سے نوازا ہے تا کہ اس کے

ق عمل ہو۔ اور عمل میں جان پیدا ہوتی ہے س سے اور اس کے ساتھ اخلاص کی حفاظت ا مان بھی ہو، ورنہ شیطان تو ایک ایک ٹ میں اس کے اخلاص کو ضائع کرنے کی شش کرتا ہے، اس لئے ہر وقت نگرانی ضرورت ہے۔ بہت کم لوگ اس سے سکتے ہیں لیکن اللہ کا شکر ہے کہ ابھی سے لوگ موجود ہیں، دنیا ابھی خالی نہیں ئی ہے۔

## لم دین کو دنیا کمانے کا ذریعہ مت بناؤ

ہم کو غور کرنا چاہئے کہ علم دین کیوں حاصل ر رہے ہیں، علم سے ...... سند حاصل کرنا نیا کمانا مقصود ہے یا کچھ اور؟ سنار سونے کا ام کرتا ہے دنیا کمانے کے لئے، لوہار لوہے کا ام کرتا ہے دنیا حاصل کرنے کے لئے اگر کسی نے علم دین بھی دنیا کے لئے حاصل کیا تو یہ ایسا ہی ہوگا، جیسے کوئی ڈاکٹری کورس پڑھ کر پیسہ کماتا ہے بلکہ اس سے بھی بدتر، دنیا کمانے کو میں ناجائز حرام نہیں کہتا لیکن علم دین کو اس کا ذریعہ کیوں بنائے۔ یہاں پہلے سے نیت ہوتی ہے کہ بورڈ کا امتحان دے کر ملازمت کرلیں گے تنخواہ ملے گی، علی گڑھ میں امتحان دے لیں گے ڈگری ملے گی۔ علم دین کو دنیا کمانے کا ذریعہ بنالیا ہے۔ حدیث شریف میں بڑی سخت وعید آئی ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ایسے شخص کو جنت کی ہوا بھی نہ لگے گی، یہ علم دین کی کتنی ناقدری ہے کہ وہ علم جو اللہ کی رضا کا ذریعہ ہے، وہ علم جو جنت حاصل کرنے کا ذریعہ ہے۔ اس کو ٹھیکروں کے حاصل کرنے کا ذریعہ بنایا جائے، علم دین کو صنعت وحرفت بنالیا جائے، علم دین کے ذریعہ پیسہ کمانے والے کو عالم نہیں کہتے، عالم تو وہ ہے جو اس کو جنت کی طرف لے جائے عالم تو وہ ہے جو اس کے رب کو اس سے راضی کردے۔

اگر دنیا ہی کمانا ہے تو دنیا کمانے کے بہت سے ذرائع ہیں ان کو اختیار کرو میں اسکو منع نہیں کرتا، لیکن علم دین کو دنیا کمانے کا ذریعہ مت بناؤ۔ ہمارے اکابر نے سب کرکے دکھلایا ہے۔ کوئی ہانڈی بناتا تھا، کوئی حجام تھا، دنیا کمانے کا پیشہ کچھ اور تھا اور علم دین کے امام تھے، میرے ایک استاذ لکڑی کی تجارت کرتے تھے، فجر بعد فوراً اسباق پڑھانا شروع کردیتے۔ تین گھنٹے میں سارے اسباق پڑھا دیتے اس کے بعد اپنا کاروبار دیکھتے، لکڑی کا ٹال تھا وہاں جاتے، پڑھانے کے پیسے کچھ نہ لیتے تھے، اگر دنیا کمانا ہے کوئی جائز دھندہ کرلو، لیکن علم دین کو دنیا کمانے کا ذریعہ مت بناؤ، اور جب پہلے ہی سے دنیا کمانے کی نیت ہے تو خلوص کہاں رہا اور جب خلوص نہ ہو تو پھر ہلاکت ہی ہلاکت ہے۔

## اخلاص باقی رکھنے کا طریقہ

اخلاص پیدا نہیں ہوسکتا، اگر ہو گیا تو باقی نہیں رہ سکتا جب تک کہ اخلاص والوں سے تعلق نہ ہو، جو لوگ خالص اللہ کے واسطے کام کرتے ہیں ان سے تعلق اختیار کئے بغیر اخلاص باقی تو کیا حاصل بھی نہیں ہوتا، اور اگر حاصل ہو بھی گیا تو باقی نہیں رہتا، اگر واقعی مخلص ہے ہلاکت سے بچنا ہے تو اللہ کے نیک مخلص بندوں سے تعلق قائم کرے ان کی برکت سے اس کے اندر بھی اخلاص پیدا ہو جائے گا۔

## ہمارے اکابر کا علمی شغف

ہم تو مدرسہ میں پڑے ہیں کچھ پرواہ نہیں دنیا میں کیا ہو رہا ہے کچھ کرنا بھی نہیں پڑتا، دونوں وقت آرام سے پیٹ بھر کھانا ملتا ہے۔ دن بھر میں بس ایک ہی مشغلہ ہے علم دین حاصل کرنا۔ اپنے اکابر کے حالات کو دیکھو انھوں نے کس طرح علم دین حاصل کیا ہے، اس قدر انہماک تھا کہ کھانے تک کی فرصت نہ ملتی تھی، مطالعہ کرتے جاتے اور کھاتے جاتے تھے۔ کچھ پرواہ نہیں کیا کھا رہے ہیں۔

حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں "کہ میری ایک پھوپھی تھیں وہ مجھے شام کو کھانا کھلایا کرتی تھیں جب وہ مرگئیں تو کوئی کھانا کھلانے والا نہ رہا۔ شام کے وقت کھانا کھانا ہی چھوڑ دیا۔ پھر شام کو کھانے کی عادت ہی چھوٹ گئی۔

حضرت مولانا عبدالعلی صاحبؒ ۱۸ سال کی عمر میں فارغ ہو گئے تھے۔ ابھی بچپن ہی تھا کوئی کچھ بھی بن جائے، شیخ استاذ ہی کیوں نہ ہو جائے۔ بچپن بچپن ہی ہوتا ہے ورنہ بوڑھا ہوتا ہے ان کی ماں پریشان ہوتی تھیں کہ یہ کچھ کرتا نہیں، آزاد ٹہلتا پھرتا ہے۔ پتنگ اڑاتا ہے، ایک مرتبہ کی بات ہے کہ کچھ لوگ کسی کتاب کی تکرار کر رہے تھے اور کسی مسئلہ میں الجھے ہوئے تھے۔ انھوں نے پوچھا کیا بات ہے کون سا مسئلہ ہے؟ کہا کچھ نہیں! آپ جائیے آپ کو اس سے کیا مطلب آپ تو پتنگ اڑائیے۔ جاکر یہ جملہ سننا تھا کہ دل پہ ایک چوٹ سی لگی اسی وقت گھر آئے پتنگ توڑ کر پھینکی اور والدہ سے کہا کہ آج کمرہ خالی کردو میں پڑھنا شروع کردوں گا کھانا یہیں بھیج دیا کریں،

والدہ بہت خوش ہوئیں اس کے بعد جو کتابوں کا مطالعہ شروع کیا ہے اس قدر علمی انہماک ہوتا تھا کہ نہ کھانے کا خیال نہ پینے کا، بسا اوقات صبح کا کھانا شام کو کھایا جارہا ہے اور شام کا صبح، سات سال تک اسی طرح انہماک کے ساتھ مطالعہ کیا حجرے سے باہر ہی نہ نکلتے تھے، بس ضروریات وغیرہ کے لئے باہر آتے تھے، ہمارے جیسے انسان تھے فرشتے نہ تھے۔

ہمارے اکابر نے اس طرح علم حاصل کیا ہے کہ سال سال بھر گھر کی شکل نہ دیکھتے تھے قنوج سے پندرہ کلومیٹر کے فاصلہ پر بلگرام ایک قصبہ ہے وہاں ایک عالم گزرے ہیں۔ علم دین کی وجہ سے گیارہ سال تک اپنے گھر نہیں گئے علم ایسے حاصل ہوتا ہے، ہماری طرح نہیں کہ ذرا سی بات میں گھر چلے گئے، چھٹی لئے بغیر بھاگ گئے اس طرح کہیں علم حاصل ہوتا ہے۔ مدرسہ کے قانون کی خلاف ورزی کے ساتھ جو مدرسہ میں رہتا ہے اس کو علم حاصل نہیں ہوتا، محرومی کے اور بھی اسباب ہیں ان میں ایک سبب یہ بھی ہے کہ جب جی چاہا مدرسہ سے چلے گئے اور جب جی چاہا مدرسہ میں داخل ہو گئے رعایت میں سب کچھ برداشت کرنا پڑتا ہے، کھانا بند کر دیا جائے یا سختی کی جائے تو پڑھائی چھوڑ دیں گے بھینس چرائیں گے جا کر، اس لئے سب کچھ برداشت کرتا ہوں۔

## محنت کے بغیر علم حاصل نہیں ہوتا

علم یوں ہی حاصل نہیں ہوتا، اس کے لئے بہت کچھ کرنا پڑتا ہے، جن لوگوں کو کچھ حاصل ہوا ہے محنت کے بعد ہی حاصل ہوا ہے، سونا، چاندی آسانی سے حاصل نہیں ہوتا سونا کیا نمک بھی بغیر محنت کے نہیں ملتا، کچھ تو محنت کرنی پڑتی ہے، دنیا میں کوئی چیز بغیر محنت کے حاصل نہیں ہوتی، کیا علم ہی ایسا ہے کہ بغیر محنت کے حاصل ہو جائے؟ اگر کسی کو ہو بھی جائے تو وہ کام کا نہیں، یہ علم کوئی معمولی علم نہیں ہے، یہ علم جنت تک پہونچانے والا ہے۔

مدرسہ کی زندگی بڑی خیر و برکت کی زندگی ہے، اللہ نے مدرسہ میں پہونچا دیا، یہ بڑی نعمت ہے، مدرسہ تمام گناہوں سے حفاظت کا ذریعہ اور حصار ہے، مدرسہ میں رہ کر آدمی تمام گناہوں سے بچ سکتا ہے، لیکن ہم نے اس نعمت کی بھی ناقدری کی مدرسہ میں رہ کر کوئی گناہ نہیں جو ہم سے چھوٹ جائے، اللہ نے مدرسہ میں قدردانی کے لئے بھیجا تھا لیکن ہم نے اس کی ناقدری کی۔ لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَأَزِيدَنَّكُمْ وَلَئِنْ كَفَرْتُمْ إِنَّ عَذَابِي لَشَدِيدٌ (سورہ ابراہیم)

اللہ کا قانون ہے کہ اگر تم نعمتوں کا شکر کروگے تو ہم اور اضافہ کریں گے، ناشکری کروگے تو میرا عذاب بڑا سخت ہے، مدرسہ میں رہ کر مدرسہ کی ہم نے قدر کی ہے؟ کون سا گناہ ہم سے نہیں چھوٹا، سینما ہم سے نہ چھوٹے، نماز میں کوتاہی ہم کریں اسباق کا ناغہ ہم کریں، کیا ایسوں کو علم حاصل ہوتا ہے؟

## طلبہ کو نصیحتیں

گناہوں کے قریب تک نہ جاؤ قریب گئے تو پھر بچنا مشکل ہے، اپنے آپ کو گھیر لو، ایک منٹ بھی خالی نہ رکھو تاکہ گناہ کا موقع نہ ملے، ہر وقت تکرار، مطالعہ اور سبق کی دھن میں لگے رہو۔ دوسرے کاموں کے لئے ذہن فارغ نہ ہو۔ علم کے علاوہ کسی اور طرف جس کا ذہن جائے یا کھانے پینے اور سیر و تفریح کی طرف جس کا ذہن جائے وہ طالب علم طالب علم نہیں، حدیث پاک میں جس طالب علم کی فضیلت آئی ہے جن کے لئے فرشتے پر بچھاتے ہیں اس سے مراد ایسے طالب علم ہوتے ہیں جو تمام گناہوں سے بچتے ہیں، ہر وقت اپنے کام میں لگے رہتے ہیں جو نہیں آتا اس کو سیکھنے کی کوشش کرتے ہیں، کبھی مطالعہ کر رہے ہیں، کبھی صیغہ کی مشق کر رہے ہیں، ان کا کوئی وقت خالی نہیں رہتا۔

اور ہمارا حال ہے، خالی اوقات میں ہم کیا کرتے ہیں خود جانتے ہیں، ہم تو خالی اوقات سیر و تفریح میں گزارتے ہیں، ہونا تو یہ چاہئے تھا کہ جو گھنٹہ خالی ہوا اس میں بھی کتاب دیکھتے تکرار کرتے، حالت تو یہ ہے کہ املاء صحیح نہیں، مضمون لکھنا نہیں آتا، صیغہ نہیں آتا، صحیح عبارت نہیں آتی، اور ذرہ برابر فکر نہیں، رنج و غم نہیں، غفلت کئے ہوئے بیٹھے ہیں، ایک دکاندار کی دکان نہ چلے اس کی فکر ہوتی ہے کوشش کرتا ہے۔ ہم کو کچھ نہیں آتا۔ کورے کے کورے ہیں۔ اور کچھ کوشش بھی نہیں کرتے یہ حالت اچھی نہیں، ہم نماز بھی پڑھتے ہیں حاضری کے ڈر سے کہ کہیں کھانا نہ بند ہو جائے۔ پانچ پیسہ کا ہمارا نقصان ہو اگر تو ہم کو افسوس ہوتا ہے اور پانچ وقت کی نماز چھوٹ جائے اس کا کچھ غم نہیں۔ گھر سے پیسہ آتا ہے سوائے مٹھائی ناشتہ کے کیا کہیں اور بھی خرچ ہوتا ہے؟ ایمانداری سے بتاؤ جو طالب علم اتنا خوشحال ہو کہ اس کے گھر سے ہر مہینے پیسے آتے ہوں، لباس، جوتہ اعلیٰ قسم کا ایک ہزار کی گھڑی پہنے ہو ایسے طلبہ کیلئے کیا مدرسہ کا کھانا کھانا جائز ہوگا؟ آج دیانتداری کا فقدان ہے استطاعت کے باوجود مدرسہ کا کھانا کھاتے ہیں دیانتداری کی بات تو یہ بھی ہے کہ جس مہینہ میں زیادہ آجائیں۔ طالب علم دفتر میں جاکر اطلاع کرے کہ میرے گھر سے پیسہ آگیا اتنے دن کی خوراک بند کر دیجئے۔

## امام شافعیؒ کا حال:

امام شافعیؒ کے حالات میں لکھا ہے کہ زمانۂ طالب علمی میں ایک دن سبق میں غیر حاضری ہوگئی استاذ کو تعجب ہوا فکر ہوئی کیوں نہیں آئے وہ تو کبھی ناغہ کرتے نہیں تھے۔ کیا آج ہمارے استاذوں کو بھی طالب علموں کی غیر حاضری پر افسوس ہوتا ہے؟ فکر ہوتی ہے کہ طالب علم کیوں نہیں آیا، حالانکہ یہ واقعی فکر کی بات ہے، دکاندار کی بکری کم ہو جائے کیا اس کو فکر نہیں ہوتی؟ دکاندار کا نقصان ہے اور دین کا نقصان، نقصان نہیں ہے؟ الغرض امام شافعیؒ کی غیر حاضری کی وجہ سے استاذ کو فکر ہوئی اس زمانہ میں آج کی طرح دارالاقامہ کی شکل میں مدرسے تو تھے نہیں، طلبہ اپنے رہنے کھانے کا انتظام خود کرتے تھے۔ اللہ نے آج کل مدرسے میں یہ سہولتیں پیدا فرما دیں۔ ایک جگہ ایک آدمی نے پچاس لاکھ روپئے تنہا مدرسہ کے لئے دیئے تھے ایک صاحب نے مسجد بنانے کے لئے تنہا ایک کروڑ روپئے دیئے تھے۔ میرے پاس مجھ سے بھی پوچھنے آئے تھے میں نے انکار کر دیا۔ الغرض اس زمانہ میں آج کی طرح مدرسے نہیں تھے، امام شافعیؒ کی غیر حاضری کی وجہ سے ان کے استاذ کو فکر ہوئی ایک شاگرد کو بھیجا تحقیق کرکے آؤ کیا بات ہے پڑھنے کیوں نہیں آئے، معلوم ہوا کہ ان کے پاس کپڑے نہیں ننگے بدن کیسے آئیں بدن پر جو کپڑے تھے ایک شخص سے قرض لیا تھا، پاس میں پیسے نہیں، انہیں کپڑوں سے قرض ادا کر دیا، حدیث پاک پڑھی تھی کہ مقروض کا انجام اچھا نہیں ہوگا۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم مقروض کی نماز جنازہ نہیں پڑھتے تھے قیامت کے دن قرض والے کو مقروض کی نیکیاں دلا دی جائیں گے میں نے سوچا کہ اسی حال میں اگر میرا انتقال ہوگیا تو میرا کیا حشر ہوگا۔ امام شافعیؒ کا حدیث پر اتنا عمل اور موت کا اتنا استحضار تھا جو پڑھتے جاتے اس پر عمل کرتے جاتے یہ سوچا کہ یہاں تو قرض میں روپیہ دینا ہوگا اور وہاں نیکیاں لی جائیں گی قرض کے لئے میرے پاس پیسے تو تھے نہیں بس یہی ایک جوڑا کپڑا تھا۔ اسی سے قرض ادا کر دیا۔ اب پہننے کے لئے کپڑے نہیں، کیسے پڑھنے آؤں اور کسی سے کچھ مانگنے اور احسان لینے کو غیرت گوارا نہیں کرتی۔ ان سے پوچھا گیا کہ آپ ہی بتایئے پھر کیا شکل کی جائے؟ فرمایا مجھ سے کچھ کام لے لیں، کچھ لکھوالیں اور اس کی اجرت مجھ کو دیدیں چنانچہ یہ صورت اختیار کی گئی یہ ہیں امام شافعیؒ جن کے تقویٰ کا یہ عالم تھا مقروض بھی ہوئے تھے تو کیا کھانے پینے کی وجہ سے قلم دوات کی وجہ سے مقروض ہوئے ہوں گے، آج ہم مقروض ہوتے ہیں جلیبی پکوڑی کھانے کی وجہ سے قرض کو آسان سمجھ رکھا ہے، اگر آج شافعیؒ بننا چاہیں تو کیا نہیں بن سکتے، تقویٰ اور دیانت شرط ہے مدارس خالی پڑے ہیں، تقویٰ اور دیانت داری کے بغیر محض علم سے کچھ نہیں ہوتا، محض بلب سے کیا ہوتا ہے، جب تک کنکشن نہ ہو، محض مینٹل سے کیا ہوتا ہے، جب تک کہ گیس نہ ہو، سو شیخ الحدیث ایک گاؤں کو نہیں سنبھال پا رہے ہیں جب کنکشن صحیح نہیں ہوگا، اخلاص، تقویٰ اور دیانت کا فقدان ہوگا، تو محض علم سے کچھ نہیں ہوگا۔

## ایسا بننے کی کوشش کرو۔

تم تو ایسے بنو اور وہ زندگی اختیار کرو کہ کروڑ پتی تم کو دیکھے تو اس کے منھ میں پانی آجائے کہ کاش ہماری زندگی ایسی ہوتی لیکن ہماری حالت الٹی ہے انگریزی اسکولوں اور کالجوں میں جانے میں تو منھ میں پانی آتا ہے ان کی زندگی دیکھ کر تو رشک آتا ہے ہماری زندگی دیکھ کر تو رشک نہیں آتا۔ جیسی ہماری نیت ہے۔ جیسے ہمارے اعمال ہیں ویسا ہی نتیجہ مرتب ہو رہا ہے، اچھی نیت ہوتی تو اچھا نتیجہ مرتب ہوتا، فاسد نیت ہے تو فاسد نتیجہ مرتب ہوگا کسی کار کا ہر ہر پرزہ خراب اور زنگ آلود ہو تو کہاں تک اس کی اصلاح کی جائے گی۔ ہمارا حال بھی اس طرح کا ہے، دلوں میں زنگ لگا ہوا ہے، نیت، اعمال اخلاق سب فاسد، کہاں تک اصلاح کی جائے جس کا دل زنگ آلود ہو چکا ہو جو خود کچھ بننا نہ چاہے اس کی اصلاح نہ قرآن کر سکتا ہے نہ حدیث، نہ نبی نہ ولی، ہماری زندگی تو دوسروں کے لئے عبرت کی اور نمونہ کی زندگی ہونی چاہیئے۔ تم بتلاؤ کیا تمہاری زندگی واقعی ایسی ہے؟ کیا طالب علم ایسے ہوتے ہیں جن سے نماز کی بھی پابندی نہیں ہوتی کتنے شرم کی بات ہے، مدرسہ و مسجد میں طلبہ کی حاضری لی جائے؟ ارے اس حاضری سے کیا ہوتا ہے فرشتے حاضری لیتے ہیں اور اصل حاضری وہی ہے، رجسٹر وہ کام آئے گا جو فرشتوں کے پاس ہے، جنت اسی رجسٹر سے ملے گی۔ اللہ کے یہاں اسی رجسٹر کا اعتبار ہوگا۔ یہاں کی حاضری سے تو صرف کھانا مل جائیگا دراصل یہ دیکھو کہ فرشتوں کے رجسٹر میں بھی تم حاضر ہوئے یا نہیں؟ ابھی موقع ہے نیک بننے کی کوشش کرو، سہارنپور میں میرے زمانۂ طالب علمی میں طلبہ کی اچھی خاصی جماعت تھی جو تہجد کی پابند تھی وہ مدرسہ مدرسہ نہیں جہاں فجر سے پہلے بالکل سون سان سناٹا رہے۔ کوئی رونے دھونے والا نہ ہو۔ ذکر و تلاوت کی آوازیں نہ آ رہی ہوں کم از کم فجر کی اذان سے پندرہ منٹ پہلے اٹھ جایا کرو دو چار رکعت پڑھ لو آنسو بہاؤ اللہ کو یاد کرو۔ اگر اس وقت آنکھ نہیں کھلتی نہیں اٹھ سکتے تو کم از کم عشاء بعد سونے سے قبل ہی تہجد کی نیت سے دو چار رکعت پڑھ لیا کرو۔ اللہ تعالیٰ اس میں بھی تہجد کا ثواب دیں گے، تکبیر اولیٰ کے ساتھ نماز باجماعت کی پابندی کرو۔ اب تک نہیں کر سکے یا اتفاق سے چھوٹ جاتی تھی تو کیا اس کی عادت

ڈال لینا چاہیے؟ غلطی سے زہر پی لیا تو ہمیشہ زہر ہی پئے گا؟ اگر غلط عادت پڑ گئی تھی اس کو چھوڑنا چاہئے نہ یہ کہ اس پر جما ہے۔

تم لوگ آج فیصلہ کر لو کہ نماز نہ چھوڑو گے، تقویٰ والی زندگی اختیار کرو گے، بڑے بڑے ڈاکوؤں نے جب زندگی بدلنے کا فیصلہ کیا ہے تو اللہ تعالیٰ نے ان کی حالت بدل دی ہے، جو خدا برسہا برس کے گنہگار بندے اور ڈاکو کو کامل بنا سکتا ہے کیا وہ ہم کو کامل نہیں بنا سکتا؟ لیکن ہم طے تو کریں، کوشش تو کریں۔ اللہ تعالیٰ ہم سب کو عمل کی توفیق نصیب فرمائے۔ آمین یارب العالمین۔

# علم

علم مریضِ دل کی دوا ہے، کند ذہنی کے لئے تیزی ہے، تاریکیوں میں نور ہے، وحشت میں سامانِ انس ہے، تنہائی کا ساتھی ہے، حساس آدمی کے لئے شرف کی چیز ہے، جس نے اس کے علاوہ کسی چیز سے اپنے کو سنوارا وہ بیکار ہے اور جو اس سے بے خبر رہا وہ تو بالکل ہی بے کار ہے۔



# عالم تھے باعمل تھے محبِّ وطن بھی تھے

● قمرالحفیظ قمر

## قطعہ

ذیشان و ذی وقار تھے حضرت علی میاںؒ — ملت کے غمگسار تھے حضرت علی میاںؒ
جب تو انھیں کلیدِ حرم پیش کی گئی — ایماں کا اعتبار تھے حضرت علی میاںؒ

حق گوئیوں کی شان تھے سیّد ابوالحسنؒ — مذہب کی آن بان تھے سیّد ابوالحسنؒ
دانشور و مفکرِ اسلام ہی نہیں — دنیا کے پاسبان تھے سیّد ابوالحسنؒ
اردو عربی فارسی علم الفقہ ادب — تاریخ کی بھی جان تھے سیّد ابوالحسنؒ
تہذیب و انکسار کی دولت سے مالا مال — مخلص تھے مہربان تھے سیّد ابوالحسنؒ
عالم تھے باعمل تھے محب وطن بھی تھے — انسانیت کی جان تھے سیّد ابوالحسنؒ
شام و عرب عجم ہوں کہ یونان و مصر ہوں — سارے جہاں کی شان تھے سیّد ابوالحسنؒ
اک محسنِ جلیل کی تعریف کیا لکھوں — اس دور کے نشان تھے سیّد ابوالحسنؒ
صدیقؓ کی صفت تھی جسارت عمرؓ کی تھی — عثمانیتؓ کی شان تھے سیّد ابوالحسنؒ
قول و عمل میں فاتحِ خیبرؓ کی تھی ادا — ملت پہ سائبان تھے سیّد ابوالحسنؒ
ہندوستاں کو ناز تھا حضرتؒ کی ذات پر — ہندوستاں کی جان تھے سیّد ابوالحسنؒ
ان کے قلم نے طے کیا کونین کا سفر — خوش قول و خوش بیان تھے سیّد ابوالحسنؒ
دینِ محمدیؐ کا گلستاں کھلا رہے — توحید کی زبان تھے سیّد ابوالحسنؒ
ندوہ کہ جس کا درس ہے آفاق پر عیاں — ندوے کے پاسبان تھے سیّد ابوالحسنؒ

قمرالحفیظ تم بھی بڑے خوش نصیب ہو
تم پر بھی مہربان تھے سیّد ابوالحسنؒ

# ایسی چنگاری بھی یارب اپنے خاکستر میں تھی

مطیع الرحمن عوف ندوی

عالم اسلام نے اکیسویں صدی کے اختتام پر ناظم ندوۃ العلماء ورکن اساسی رابطہ عالم اسلامی مکہ مکرمہ علامہ سید ابوالحسن علی ندویؒ کو بڑے ہی رنج والم اور سوگواری کے ساتھ رخصت کیا، علامہ ندوی کی ولادت ۱۹۱۴ء میں ایک ایسے خانوادہ میں ہوئی جو علم وحکمت اور زہد وورع میں ممتاز ومنفرد رہا ہے، آپ کے والد حکیم سید عبدالحیؒ صاحب اپنی نادرۂ روزگار تصنیف "نزھۃ الخواطر" کی وجہ سے پوری دنیا میں مشہور ہوئے، یہ کتاب انہوں نے ہندوستان کے مشاہیر اہل علم کی زندگی کے حالات پر تیار کی تھی، علامہ ندوی کے بڑے بھائی ڈاکٹر سید عبدالعلی صاحبؒ اپنے شاہکار خیالات وآثار دارالعلوم ندوۃ العلماء کی بے مثال نظامت کی وجہ سے مشہور ومعروف ہوئے، ڈاکٹر صاحب نے ہی علامہ ندویؒ کی تربیت کی تھی، شیخ ندوی نے دنیا کے مختلف ملکوں کا سفر کیا اور وہاں محاضرے دیئے، اسلام سے متعلق کانفرنسوں اور سیمیناروں میں شرکت کی اور پھر اپنے ان اسفار کے تجربات ومشاہدات کو اپنی کتابوں میں جمع کیا مثلاً "ترکی میں دو ہفتے" "شرق اوسط کی ڈائری" وغیرہ مولانا کو بعض یونیورسٹیوں اور اسلامی ملکوں نے ان کی اسلام کے لئے بے پناہ خدمات کے پیش نظر انعامات واعزازات سے بھی نوازا۔ سپاس نامے اور تشکر نامے پیش کئے اور فکر اسلامی میں آپ کے خاص امتیاز کی وجہ سے آپ کو فلاسفی کی اعزازی ڈگریاں بھی عطا کیں، نیز آپ کو شہرۂ آفاق اعزاز "شاہ فیصل ایوارڈ" سے بھی نوازا گیا۔

علامہ کی وفات سے عالم اسلام اصحاب رشد وہدایت میں ایک ایسی شخصیت سے محروم ہوگیا جس کا ستارہ ہندوستان میں نمودار ہوا۔ اور سارے جہاں میں اس کا یہ ستارہ اقبال چمکا، ۱۹۹۹ء میں وفات پانے والی شیخ عبدالعزیز بن باز، ڈاکٹر مصطفیٰ الزرقاء شیخ علی طنطاوی، علامہ ناصر الدین البانی جیسی نمایاں شخصیات میں وہ سب سے آخری شخصیت ہیں۔

شیخ عبدالعزیز بن عبداللہ آل الشیخ نے "شرق اوسط" (لندن) کے ساتھ ایک گفتگو میں کہا کہ علامہ ندوی کا یہ سانحہ ساری امت اسلامیہ کے لئے ایک زبردست خسارہ ہے، مولانا مرحوم اپنی خالص اسلامی دعوت اور برصغیر میں اس کے دوررس اثرات کی وجہ سے شہرت یاب ہوئے، اس دعوت کے خوشگوار نتائج سامنے آئے، یقیناً علماء کی موت امت کے لئے بہت بڑا خسارہ ہوا کرتی ہے" مولانا مرحوم کی بے شمار تصنیفات ہیں، یہ ان کے اندر اسلام کی خدمت کے جذبہ، اس کے لئے حرص وتڑپ کو آشکارا کرتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ سے دعا کرتے ہیں کہ وہ مولانا کو اپنی وسیع رحمت کی آغوش میں لے لے اور ان کے شاگردوں کو دعوت اسلامی کی راہ میں ایک اچھے راہ رو کی طرح چلنے کی توفیق عطا فرمائے۔

ڈاکٹر احمد بن عثمان تویجری رکن مجلس شوریٰ سعودی عرب نے "شرق اوسط" کے لئے ایک گفتگو میں کہا کہ موجودہ دور کی تاریخ میں علامہ ابوالحسن الندوی دعوت واصلاح کے اماموں میں ایک امام تھے۔ ان کے اندر بیک وقت زہد وورع، جہاد وسرمستی اور فکر وادب کا حسین امتزاج پایا جاتا تھا، میں اپنی کم عمری ہی میں مولانا سے متعارف ہوگیا تھا۔ اس لئے کہ میرے والد کے مولانا سے بڑے اچھے روابط تھے، اور امت مسلمہ کی زبوں حالی پر ان دونوں کے درمیان بڑی مراسلت رہی، ہم نے پہلی بار مولانا کو طائف میں دیکھا، اس وقت وہ ہندوستان کے بعض دوسرے داعیوں کے ہمراہ ہمارے گھر میں ٹھہرے ہم نے ان کی کثرت عبادت ذکر واذکار اور تلاوت قرآن کی وجہ سے محسوس کیا کہ جیسے ملائکہ ان کی زیارت کر رہے ہوں اور خاص انوار وبرکات کا نزول ہو رہا ہے۔

ڈاکٹر تویجری نے مزید کہا کہ علامہ کی زندگی دعوت الی اللہ، دفاع اسلام اور اشاعت خیر کے لئے ایک جہد مسلسل سے عبارت تھی، مولانا نے فکری ارتداد کا پورے ثبات واستقامت اور ایمان وایقان کے ساتھ ڈٹ کر مقابلہ کیا اسلام کے محاسن کو اجاگر کیا اور لوگوں کے اندر ان کی قدر بٹھائی، انھوں نے اس روئے زمین پر سیر وسیاحت کی تاکہ وہ لوگوں کو ایمان کی حلاوت سے بھر دیں۔ اور ان کے درمیان اصلاح وہدایت کا کام انجام دیں، امت کی وحدت کے لئے وہ سب سے پرزور داعی تھے، شاہ فیصل کے ساتھ اسلامی اتحاد کے قیام اور الحاد وبے دینی کے مقابلہ کے لئے ان کا کھلا ہوا موقف ہے، اس کے علاوہ علامہ کی ایسی تحریریں اور تالیفات ہیں جو اسلامی کتب خانوں کی زینت ہیں اور ان کا

شمار نکری اور تربیتی تصنیفات میں ہوتا ہے شیخ کی علمی زندگی اور ان کا طرز حیات ان کی جانب سے ایک عظیم اسلامی تحفہ ہے اور ان کی تصنیفات امت کے لئے ایک بیش قیمت ترکہ ہیں۔ مجھے یہ کہنے میں ذرہ برابر تردد نہیں ہے کہ میں انہیں اسلامی تصوف کے ائمہ یعنی امام حسن بصریؒ، قاضی فضیل بن عیاض، اور عبدالقادر جیلانی کی صف میں شمار کرتا ہوں، "اناللہ وانا الیہ راجعون"

لندن کے اسلامیہ کالج کے پرنسپل ڈاکٹر زکی بدری نے کہا کہ علامہ ابوالحسنؒ الندوی ایک عظیم عالم دین تھے، انھوں نے اپنی زندگی ایک معلم مؤلف اور داعی الی اللہ کی طرح گذاری، اور انھوں نے اپنی انمٹی تصنیفات کے اندر اپنے اس علمی ورثہ کو چھوڑا۔ جن کا کئی اسلامی اور بعض یورپی زبانوں میں ترجمہ ہوا۔ شیخ ابوالحسنؒ نے ان تین اہم علماء کا زمانہ پایا جنھوں نے سرزمین ہندو پاک پر اپنے گہرے اثرات چھوڑے جن میں سرفہرست مولانا ابوالکلام آزاد ہیں جو مصنف بھی تھے مفکر بھی، مؤلف بھی اور سیاستداں بھی، انھوں نے کانگریس پارٹی میں شمولیت اختیار کی، ہندوستان کے وزیر تعلیم قرار پائے، دوسرے شیخ ابوالاعلیٰ مودودی ہیں، جنھوں نے جماعت اسلامی کے نام سے ایک سیاسی جماعت کی بنیاد رکھی جس کا خاص مقصد شریعت اسلامی کا نفاذ اور حکومت تک پہونچکر اسلامی نظام کو قائم کرنا تھا، تیسری شخصیت مولانا محمد الیاسؒ کی تھی، جنھوں نے تبلیغی جماعت کی اساس رکھی، اس کا مقصد امت اسلامیہ کے اندر شریعت اسلامیہ پر عمل پیرا ہونے کی کوشش کرنا اور مادیت سے احتراز تھا۔ یہ جماعت سیاست سے علیحدہ رہی،

چار بڑے علماء ہندو پاک کی تقسیم کے سخت مخالف تھے، ان کا یہ خیال بلکہ یقین تھا کہ تنہا ہندوستان ہی مسلمانوں کے لئے سب سے بہتر مقام ہے، تقسیم کے بعد پاکستان میں قتل وغارت گری اور لوٹ مار و بدعنوانی کی زیادتی نے ان کے اس یقین کو اور بڑھا دیا شیخ ابوالاعلیٰ مودودیؒ نے پاکستان کی طرف ہجرت کی، اس لئے کہ اب ہندوستان میں ان کی تحریک کا میدان باقی نہیں رہا تھا، باقی تین علماء اپنے مشن پر پیہم عمل پیرا رہے شیخ ابوالحسنؒ نے اپنی زندگی کا آغاز تدریس سے کیا، چنانچہ اس کے لئے آپ کا ندوۃ العلماء میں تقرر ہوا۔ یہ ایک ایسا ادارہ ہے جس کی بنیاد بیسویں صدی میں علی گڑھ تحریک کے بعد پڑی جسے سرسید نے محمڈن اینگلو کالج کے نام سے قائم کیا تھا۔ تاکہ اس کے ذریعہ مغربی ثقافت اور اسلامی تعلیم کو ایک ساتھ جمع کرنے کی کوشش کی جائے لیکن اس دور کے علماء نے اس منصوبہ کو اسلامی لبادہ میں مغربی تہذیب کے فروغ کا نام دیا، اور انھوں نے سخت مخالفت کی چنانچہ بعض علماء نے ندوۃ العلماء کو قائم کیا تاکہ لوگ دین کے بارے میں زیادہ سے زیادہ مخلص ہوں اور اسی کے نظام کو اپنے طرز حیات میں اپنائیں۔

شیخ ابوالحسن علی ندویؒ نے اپنے اس مشن کو آگے بڑھایا۔ اور اس عظیم منصوبہ پر کاربند ہوئے، چنانچہ علماء کی جانب سے ان کی سرگرمیوں کو قدر و منزلت کی نگاہ سے دیکھا گیا اور اسلامی اداروں نے آپ کو محاضروں میں مدعو کیا، مولانا رابطہ عالم اسلامی کے اساسی ممبر تھے، سعودی حکومت نے آپ کے علم و زہد اور تقویٰ سے متاثر ہو کر آپ کو کلید کعبہ عطا کی تھی، مولانا مرحوم ایک ایسے مثالی عالم تھے جن کے علم کی وجہ سے ان کے معاصر فخر محسوس کرتے تھے، وہ اپنے طلبہ کو علم کی آسودگی عطا کرتے تھے ان کا خاص شغف تعلیم و تربیت تھا۔ سیاست اور اس کے متعلقات سے علیحدہ رہتے تھے، سیاست سے یہ علیحدگی محض ان غلط امور کی وجہ سے تھی، جن کو اپنا کر لوگ حکومت و اقتدار کے حصول کی کوشش کرتے ہیں اور اس طرح وہ دین کے مبادیات سے دور ہوتے جاتے ہیں اور اس کی تاویل یہ کہکر کرتے ہیں کہ کبھی کبھی صرف بعض ممنوع چیزوں کو بھی روا کر دیتی ہے، محض اس وجہ سے مولانا کی شخصیت جاہ و سلطنت اور حکومت و اقتدار سے کنارہ کش رہی۔ انھوں نے اسلاف کے دعوت وعزیمت کی داستانیں رقم کیں اور اس کا پورا پورا حق ادا کر دیا، اور موجودہ معاشرہ کے بارے میں قلم اٹھایا تو اس کو علمی انداز میں سپرد قلم کیا۔ اور اللہ تعالیٰ کے دین کے حقیقی فہم کو اجاگر کرتے ہوئے جس کو خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم لے کر آئے تھے اپنے معاصرین کی اس جانب رہنمائی و خیر خواہی میں ذرہ برابر کمی نہ کی اور اس کے لئے اپنی تمام توانائیاں صرف کر دیں۔

ڈاکٹر بدوی نے مزید کہا کہ جب ہندوستانی حکومت نے مسلم پرسنل لاء کے اندر مداخلت کی کوشش کی تو شیخ نے اس کے خلاف صف آرائی و احتجاج کا ایسا راستہ اختیار کیا کہ حکومت کو اپنا فیصلہ واپس لینے پر مجبور ہونا پڑا اور جب آکسفورڈ اسلامک سینٹر کا قیام عمل میں آیا تو اس کے بانیوں نے اس کی صدارت شیخ ہی کو سونپی۔

ہندوستان کے میرے آخری سفر میں

مجھ سے ایک دوست نے پوچھا کہ کیا آپ علی میاں کو جانتے ہیں؟ میں نے کہا نہیں اس کلمہ "علی میاں" کا کیا مطلب ہے؟ تو انھوں نے بتایا کہ یہ ہمارے ایک بہت بڑے بزرگ کا لقب ہے۔ میں نے کہا کہ میں نے اس سے پہلے کبھی نہیں سنا۔ اس نے کہا کہ تعجب کی بات ہے میں نہیں سمجھتا تھا کہ آپ شیخ ابوالحسن الندوی کو نہیں جانتے ہوں گے۔ میں نے برجستہ کہا کہ اگر ابوالحسن الندوی کی بات کر رہے ہو تو میں تو ان کی ملاقات سے شرف یاب ہو چکا ہوں، اور ان کے بیانات بھی سن چکا ہوں نیز ان کی تصنیفات کا مطالعہ بھی کیا ہے، تب انھوں نے بتایا کہ یہاں ہم ان کو اس لقب سے یاد کرتے ہیں اس طرح شیخ ندوی اپنے دیار میں اس تعظیم واکرام میں منفرد تھے رحمه الله رحمة واسعة وعوض المسلمين عنه خيرا۔

ڈاکٹر شیخ حبیب حسن عبدالغفار مدیر مرکز التوحید لندن نے کہا کہ شیخ ندوی نے ندوۃ العلماء میں تعلیم پائی، جسے مسلمان نوجوانوں کے اندر ایک طرف علوم شرعیہ اور دوسری جانب علوم عصریہ سے لیس کرنے کے لئے دارالعلوم دیوبند اور علی گڑھ یونیورسٹی کے درمیان اعتدال کو باقی رکھتے ہوئے قائم کیا گیا تھا، پہلا ادارہ اپنے قدیم نصاب تعلیم کے ساتھ اپنے خاص نقطۂ نظر کا حامل تھا اور دوسرا ادارہ انگریزی زبان اور عصری علوم کو عام کرنے کے لئے قائم کیا گیا تاکہ وہاں سے نکلنے والے جوان کیمبرج اور آکسفورڈ سے نکلنے والے نوجوان سے کسی بھی طرح کم نہ ہو، ندوۃ العلماء کا قیام اس لئے عمل میں آیا تاکہ وہ ان دونوں رہنماؤں کے درمیان ایک حسین امتزاج کا کام کرے چنانچہ اسی نے نوجوانوں میں دینی تعلیم کے رجحان کو فروغ دیا، اور ان کے سامنے بحث وتحقیق کے لئے نئے میدان کھولے اور اسی کے ساتھ قدیم صالح اور جدید نافع کے مابین جامعیت کو برقرار رکھتے ہوئے اس نے نوجوانوں کو عصری علوم سے آراستہ کیا، شیخ نے عربی زبان کی تعلیم ندوۃ العلماء کے استاذ ڈاکٹر تقی الدین ہلالی مراکشی سے حاصل کی، اس کے علاوہ فکر وتحقیق میں علامہ سید سلیمان ندویؒ سے استفادہ کیا جو ہندوپاک کے محققین میں شمار کئے جاتے ہیں، شیخ ابوالحسن الندویؒ کا مضمون قاہرہ سے نکلنے والے رسالہ "المنار" میں اس وقت شائع ہوا جب مولانا کی عمر سترہ سال سے زائد نہ تھی۔

ڈاکٹر عبدالغفار نے کہا کہ ندوہ سے فراغت کے بعد تعلیم وتعلم، تحقیق وتالیف ان کا خاص مشغلہ بنا، مولانا نے ۱۹۳۵ء میں تدریس کے فرائض انجام دینے شروع کئے، جب دیار ہند وپاک ہی کیا بلکہ عرب ممالک بھی آپ کی بحث وتحقیق کے نادر موتی اور اردو وعربی میں فکر کی بالیدگی سے بہرہ ور ہو رہے تھے سیرت سید احمد شہیدؒ مولانا کی تصنیفات میں سب سے اہم تصنیف تھی جس نے ان کی زندگی میں بڑا اثر ڈالا اس کے بعد اس کے بعد تاریخ دعوت وعزیمت کے نام سے مولانا نے متعدد علماء و داعیان اسلام کی سوانح نویسی کا سلسلہ شروع کیا، اس کے علاوہ آپ کی سب سے زیادہ شہرۂ آفاق کتاب جس نے آپ کو آفاقی شہرت عطا کی "ماذا خسر العالم بانحطاط المسلمين" شائع ہوئی۔ اس کا کئی زبانوں میں ترجمہ ہوا۔ اور متعدد یونیورسٹیوں نے اس کو اپنے نصاب میں شامل کیا، کیمبرج یونیورسٹی کے مستشرق سارجنٹ نے کہا کہ اگر برطانوی حکومت کسی کتاب پر پابندی لگاتی تو میری یہ رائے ہوتی کہ مولانا کی کتاب پر پابندی لگائی جائے۔ اس لئے کہ یہ کتاب مغربی تہذیب پر بجلی بن کر گری، لندن یونیورسٹی میں مڈل ایسٹ سکشن کے چیئرمین ڈاکٹر بکھنگم نے ان الفاظ میں اس پر تبصرہ کیا کہ "کتاب کو برطانیہ سے شائع ہونا چاہیئے تھا کیونکہ اس صدی میں مسلمانوں کی نشأۃ ثانیہ کی جو کوشش بہتر سے بہتر طریقہ پر ہوتی ہے یہ اس کا نمونہ اور تاریخی دستاویز ہے"، شیخ ابوالحسنؒ مستقل اپنے قلم کی جولانی "البعث الاسلامی" کے صفحات پر دکھاتے رہے، جو ندوۃ العلماء کا آرگن ہے، اس کے علاوہ بعض دیگر عالمی عربی رسالوں میں بھی لکھتے رہے اسی طرح یکے بعد دیگرے ان کی تصنیفات شائع ہوتی رہیں یہاں تک کہ پچاس سے زائد کتابیں آپ نے تصنیف کیں، اس کے علاوہ مدرس بھی رہے، ندوۃ العلماء کے ناظم بھی رہے، اور محاضر وخطیب بھی رہے، مستقل اسلامی یونیورسٹیوں کے پروگراموں میں شرکت کرتے رہے، ہندوستان میں جماعت اسلامی کے قیام کے بعد وہ شیخ ابوالاعلیٰ مودودی سے متاثر ہوئے اگرچہ وہ مستقل ان کا ساتھ نہ دے سکے، اور وہ اپنے علم وزہد کے کاروان کو آگے بڑھاتے رہے، تزکیہ وتہذیب نفس کے لئے ان پر تصوف غالب آیا۔ چنانچہ وہ شیخ عبدالقادر رائے پوریؒ کی مجلسوں میں شریک ہوتے تھے اور انھوں نے رجال الفکر والدعوۃ میں بعض مشائخ صوفیہ کا تذکرہ کیا ہے، علمی حلقوں نے مولانا کے علم وفضل کا اعتراف کیا ہے، وہ مکہ مکرمہ میں رابطۂ عالم اسلامی کے بانیوں میں تھے اور دمشق کی المجمع العلمی کے رکن تھے، اور رابطۂ ادب اسلامی کے بانی تھے، ان کو ۱۹۸۰ء میں ملک

فیصل ایوارڈ سے نوازا گیا۔ اور ۱۹۹۸ء میں حاکم دبئی اور سلطان برونائی کے اعزازات ملے رحمہ اللہ رحمۃ واسعۃ وغفر لہ ذلاتہ وأدخلہ فسیح جناتہ۔

ڈاکٹر ابراہیم الفائز استاذ کلیۃ الشریعۃ نے کہا کہ شیخ ندوی دعوت اسلامی کے علمبرداروں میں سے تھے۔ اور اللہ تعالیٰ ان کے ذریعہ ہندوستان میں دعوت کے میدان میں بڑے کام لئے وہ حدیث کے امام تھے۔ ان کی وفات بلا تردّد دعوت کے میدان میں اثر انداز ہوگی ان کی خصوصیت یہ تھی کہ وہ ایک ایسے مدرسہ کی طرح تھے جو حکمت اور سلوک (تصوف) اور خالصۃً اللہ کے لئے دعوت میں ممتاز ہوئے۔ اپنی وفات کے ذریعہ وہ امت اسلامیہ کے ان اسلاف سے جا ملے جنھوں نے دعوت وعزیمت کے میدان میں گراں قدر خدمات انجام دیں۔

ڈاکٹر ابراہیم الوہیبی جنرل سکریٹری الندوۃ العالمیۃ الشباب الاسلامی نے وضاحت کرتے ہوئے فرمایا کہ شیخ ندوی مربی اور داعیوں میں سے تھے اور ان کی ذاتی زندگی اور تالیفات اسلام کے سلسلہ میں ان کی پیش کردہ خدمات کی روشن دلیل ہیں اور ان کی خصوصیت یہ تھی کہ انھوں نے اپنے کو ایسا اہل داعی ثابت کیا جس کے نقوش اس کے ختم ہونے کے بعد زندہ وباقی رہتے ہیں، وہ دسیوں کانفرنسوں اور سیمیناروں میں شریک ہوئے اور وہ ان پروگراموں کی نمایاں شخصیت اور حاضر ہوا کرتے تھے تصنیف وتالیف میں آپ کو ید طولیٰ حاصل تھا۔ آپ کی بعض تصنیفات ہمیشہ ہمیشہ زندہ رہیں گی مثلاً "ماذا خسر العالم بانحطاط المسلمین" اور "الصراع بین الفکرۃ الاسلامیۃ والفکرۃ الغربیۃ" اور ان کی علامہ اقبال کے اشعار کی عربی میں ترجمانی اور بچوں کے لئے سیرت نبوی کی تسہیل ان کی یادگار ہیں اس میں کوئی شک نہیں کہ مسلمانوں نے ایک عظیم اسلامی داعی اور معتبر ومستند عالم کو کھودیا نسأل اللہ لہ الرحمۃ والمغفرۃ۔

ڈاکٹر خلیل الخلیل حمادہ استاد جامعۃ الملک سعود (ریاض) نے کہا کہ شیخ ندویؒ کی دعوت کے میدان میں بڑی جانفشانیاں اور نہ مٹنے والے نقوش ہیں اور دعوت کے سلسلہ میں ان کا ایک خاص اسلوب ونہج ہے جس سے وہ ممتاز ومنفرد ہیں۔ انھوں نے اسلام کی اشاعت کے لئے علامہ مودودی کے ساتھ ملکر ایسے نازک وقت میں کام کیا جب وہاں مسلمانوں کی حالت زبوں تھی ہم اللہ تعالیٰ سے دعا کرتے ہیں کہ وہ ان پر اپنی رحمت نازل کرے اور ان کی مغفرت فرمائے اور ان کو جنت کی وسعتوں میں جگہ دے (آمین)

(لندن کے کثیر الاشاعت اخبار الشرق الاوسط سے ترتیب شدہ)

محمد طارق ندوی

# سوال وجواب

س :۔ دانتوں میں سوراخ ہو جاتے ہیں بعض لوگ اس میں سیمنٹ، سونا یا چاندی وغیرہ بھروا دیتے ہیں، غسل جنابت کرتے وقت پانی سوراخوں میں نہیں پہونچتا ہے، تو آیا غسل جنابت ہوگا یا نہیں؟

ج :۔ صورت مسئولہ میں سونا چاندی وغیرہ بدن کا جز بن جاتے ہیں اور غسل اور وضو میں ان چیزوں تک پانی پہونچانا کافی ہو جاتا ہے۔ لہٰذا غسل صحیح ہو جائے گا، اور وضو کی سنت بھی ادا ہو جائے گی۔

س :۔ ایک کنواں ہے جس سے مسلم اور غیر مسلم سب پانی بھرتے ہیں، غیر مسلموں کے برتنوں کا کوئی اعتبار نہیں کہ آیا پاک ہیں یا ناپاک تو ایسے کنویں کا پانی استعمال کر سکتے ہیں یا نہیں؟

ج :۔ مسلمان ایسے کنویں کا پانی استعمال کر سکتے ہیں۔

س :۔ بعض لوگ جلدی میں کبھی کبھی ایک ہی ہاتھ سے مسح کرتے ہیں ان کا یہ فعل شرعاً کیسا ہے؟

ج :۔ اگر ایک ہاتھ سے مسح کرے گا تو مسح ہو جائے گا لیکن سنت کے طریقے کے خلاف ہوگا۔

س :۔ کیا تکبیر امام کے داہنی طرف کہنی چاہئے؟

ج :۔ تکبیر کے لئے کوئی جہت اور کوئی صف متعین نہیں ہے۔

س :۔ جب کہ اذان واقامت کا اختتام لا الٰہ الا اللہ پر ہوتا ہے کیا کوئی شخص محمد رسول اللہ پر اختتام شرعاً کر سکتا ہے۔

ج :۔ نہیں! اختتام لا الٰہ الا اللہ پر کرنا چاہئے نہ کہ محمد رسول اللہ پر کیونکہ احادیث سے ایسا ہی ثابت اور منقول ہے اپنی طرف سے اس پر اضافہ بدعت ہوگا۔

س :۔ فاسق و فاجر شخص کی اذان کا شرعاً کیا حکم ہے؟

ج :۔ فاسق کا اذان کہنا مکروہ ہے، لیکن اعادہ نہیں کیا جائے گا ویکرہ اذان الفاسق و لا یعاد۔ ترجمہ: فاسق کی اذان مکروہ ہے (لیکن) اعادہ نہیں کیا جائے گا۔ ھٰکذا فی الذخیرۃ الباب الثانی فی الاذان کتاب الصلاۃ فتاوی عالمگیریۃ جلد اول۔

س :۔ کیا مغرب کی نماز کو اذان کے بعد جلدی کر کے پڑھنا چاہئے؟

ج :۔ ہاں! مغرب کو گرمی کا زمانہ ہو یا جاڑہ کا زمانہ ہو جلدی کر کے پڑھنا مستحب ہے وتعجیل مغرب مطلقاً ردالمحتار جلد اول کتاب الصلاۃ ص۳۶۹۔

س :۔ کیا دو فرضوں کو ایک نماز کے وقت میں سفر کی وجہ سے جمع کر سکتے ہیں؟

ج :۔ احناف کے نزدیک دو فرضوں کو سفر پیش آنے کی وجہ سے جمع کرنا جائز نہ ہوگا، جو نماز اپنے وقت میں پڑھی گئی ہے وہ تو ہو جائے گی اور جو نماز وقت آنے سے پہلے یا وقت ختم ہونے کے بعد پڑھی جائے گی نہیں ہوگی۔

س : فجر کے فرض شروع کرتے وقت یاد آگیا کہ سنت نہیں پڑھی ہے، ایسی حالت میں فرض توڑ کر سنت نماز پڑھے یا نہیں؟

ج :۔ نہیں! سنت کے لئے فرض نہ توڑے ولو تذکر فی انہ لم یصل رکعتی الفجر لم یقطع یعنی فرض نماز میں یاد آگیا کہ سنت فجر نہیں پڑھی ہیں تو فرض نہ توڑے۔ (بحر الرائق ص۴۸ ج۲)

س :۔ بہت سے لوگوں کو عام طور پر دیکھا گیا ہے کہ جب بھی وہ باجماعت نماز ادا کرتے ہیں تو مونچھوں پر ہاتھ پھیرتے رہتے ہیں ایسا کرنا شرعاً کیسا ہے؟

ج :۔ مونچھوں پر ہاتھ پھیرنا فعل عبث ہے اس سے نماز مکروہ ہو جاتی ہے۔

س :۔ ایک شخص کافی ضعیف ہے وہ بغیر زمین کا سہارا لئے ہوئے نہیں اٹھ سکتا ہے تو کیا شرعاً اس کی اجازت ہے؟

ج :۔ صورت مسئولہ میں چونکہ مجبوری ہے لہٰذا نماز بلا کراہت ہو جائے گی۔

س :۔ مال حرام سے بنائی گئی مسجد میں نماز پڑھنا درست ہے یا نہیں؟

ج :۔ مال حرام سے بنائی گئی مسجد میں نماز پڑھنا مکروہ ہے۔

---

# مطالعہ میز

## تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

نام کتاب: فیض النحو
مؤلف: مولانا شیر افگن ندوی
صفحات: ۲۲۰، سائز: ۱۸×۲۳/۸
قیمت: درج نہیں
ملنے کا پتہ: مکتبہ ندویہ دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

عزیز گرامی مولانا شیر افگن ندوی سالہا سال عرصہ سے ابتدائی درجات میں نحو پڑھاتے رہے ہیں۔ ان کی فن نحو پر گہری نظر ہے۔ ساتھ ہی انھیں اس کا بھی اچھا تجربہ ہے کہ طلبہ کا ذہن کن مسائل میں الجھتا ہے نیز کن ابواب میں فن کی متداول درسی کتابوں میں تمام پہلو اچھی طرح واضح نہیں ہو سکے ہیں۔ اس لئے انھوں نے محسوس کیا کہ ندوۃ العلماء کے تیار کردہ نصاب میں تمرین النحو حصہ اول کے بعد پڑھانے کے لئے ایک ایسی کتاب ہونی چاہئے جس میں:

(۱) اردو زبان میں ضروری نحوی مسائل سلیس انداز میں بیان کئے جائیں۔

(۲) جن مسائل میں طلبہ کا ذہن عام طور پر الجھتا ہے ان کی خاص طور پر وضاحت کی جائے۔

(۳) عام فہم اور فصیح عربی زبان میں مثالیں دے کر مسائل ذہن نشین کرائے جائیں۔

(۴) ایسی مشقیں دی جائیں جن سے مسائل بھی مستحضر ہوں اور طلبہ میں خود صحیح لکھنے، بولنے اور سمجھنے کی صلاحیت پیدا ہو۔

(۵) نمونوں کے ذریعہ نحوی ترکیب سمجھنے اور بیان کرنے کی صلاحیت پروان چڑھے۔

(٦) یہ بھی خیال رکھا جائے کہ کتاب اتنی ضخیم بھی نہ ہو جائے کہ تعلیمی سال میں ختم نہ ہو سکے۔

ان تمام باتوں کا لحاظ کرکے عزیز موصوف نے کتاب "فیض النحو" تیار کی اور حق یہ ہے کہ اپنے مقصد میں پوری طرح کامیاب ہیں۔ یہ ان کی پہلی تصنیفی کوشش ہے۔ لیکن الحمد للہ مبتدیانہ خامیوں کے بجائے ہر جگہ پختہ انداز ہے۔ یہ کتاب اگرچہ ابتدائی درجات کے لئے تیار کی گئی ہے لیکن منتہی طلبہ کو بھی عند الضرورت اس سے بہت مدد ملے گی۔ بلکہ نحو پڑھانے والے نئے اساتذہ بھی اس سے بہت فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔ یوں تو پوری کتاب سے میں نے استفادہ کیا لیکن بالخصوص عدد کی بحث سے خود میری بہت سی الجھنیں دور ہوئیں۔ اب انشاء اللہ مدارس کو ابتدائی درجات کے لئے کسی اچھی درسی کتاب کے نہ ہونے کی شکایت نہیں رہے گی۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ کے یہاں یہ کوشش مقبول ہو اور اس سے استفادہ عام ہو۔

(مولانا) شہباز (صاحب)

## رسید کتب

● نام کتاب: سکونِ دل
مؤلف: مولانا محمد کمال الرحمٰن ندوی۔
صفحات: ٦۴، قیمت ۱۵/= روپئے
ملنے کا پتہ: ڈاکٹر شفیع الدین احمد قادری مکان نمبر c/523/6 ، رندادن کالونی ٹولی چوکی حیدرآباد، آندھرا پردیش۔

دلوں کا اطمینان ذکر الٰہی میں ہے اسی کی تفصیل کتاب میں پیش کی گئی ہے۔ یہ ان بے چین دلوں کیلئے ایک تحفہ ہے جنھیں سکون کی تلاش ہے۔

●

نام کتاب: تحفۃ الطالب (اول، دوم، سوم)
مرتب: مولوی داؤد عمر، قیمت ۴۷/=
ملنے کا پتہ: چانڈوا تعلقہ مہاڈ ضلع رائے گڑھ (مہاراشٹر)

فقہ شافعی کے مطابق دینی تعلیم کی غرض سے یہ تین رسائل ترتیب دیئے گئے ہیں جس میں فقہ شافعی کے مطابق ضروری بنیادی مسائل پیش کئے گئے ہیں

---

اسلام کا نظام میراث، از: مولانا عتیق احمد قاسمی
ملنے کا پتہ: دفتر آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ امارت شرعیہ بلڈنگ پھلواری شریف پٹنہ۔

اس کتاب میں مولانا عتیق احمد قاسمی نے تقسیم ترکہ کا اسلامی طریقہ اور احکام میراث جیسے اہم موضوعات پر قرآن کریم کی روشنی میں سیر حاصل گفتگو کی ہے۔ یہ رسالہ اگرچہ مختصر ہے مگر بہت جامع اور مفید ہے

---

● نام کتاب: تاجروں کے لئے نبوی ہدایات
مؤلف: مولانا کلیم اللہ قاسمی، قیمت ۱۵/=
صفحات: ۸۰، سائز ۲۰×۳۰/۱٦
ملنے کا پتہ: مکتبہ الاصلاح محلہ لال باغ مرادآباد (یوپی)

زیر نظر کتاب میں رزق حلال کی برکت، رزق حرام کی نحوست، کسب معاش کی فضیلت، صنعت و حرفت اور زراعت و تجارت کی اہمیت و ضرورت کو بڑی تفصیل کے ساتھ قرآن و حدیث کی روشنی میں بیان کیا گیا ہے۔ انشاء اللہ یہ کتاب تاجروں کے لئے مفید ثابت ہوگی۔

Regd No. LW/NP56
Fax No. (0522)330020

FORTNIGHTLY

Principal off : 372336
Guest House : 323864

# MEER-E-HAYAT

NADWATUL-ULAMA, LUCKNOW-226 007 (India) Rs.6/-

لکھنؤ
تعمیرِ حیات
پندرہ روزہ

# وہ سجدہ روحِ زمیں جس سے کانپ جاتی تھی

مسلح مادیت کا مقابلہ کرنے کے لئے ضروری ہے کہ ہماری نمازیں درست ہوں، یہ طاقت نمازوں سے پیدا ہوتی ہے، دعا سے پیدا ہوتی ہے، تلاوت سے پیدا ہوتی ہے، مسجدوں سے مانوس ہونے سے پیدا ہوتی ہے، بندگانِ خدا کے پاس بیٹھنے سے پیدا ہوتی ہے۔ اگر ہم یہ چاہتے ہیں کہ اس مسلح مادیت کا مقابلہ کریں، جس کو یورپ و امریکہ نے اپنے بہترین اسلحہ سے مسلح کر رکھا ہے اس کی ہر چیز آنی بھانے والی ہے کہ بڑے بڑے شیروں کے پاؤں اکھڑ جائیں تو اس کا مقابلہ ہم محض تنظیم سے اور محض اپنے ضابطۂ اخلاق سے نہیں کر سکتے، اس کے لئے ہمارے اندر ایمانی طاقت ہونی چاہئے، تعلق مع اللہ ہونا چاہئے۔ اللہ کے ساتھ ایسا تعلق ہونا چاہئے، ہم کو ایک سجدہ نصیب ہو جائے، جس کی زمین بھی تاب نہیں لاسکتی ؎

وہ سجدہ روحِ زمیں جس سے کانپ جاتی تھی    اسی کو آج ترستے ہیں منبر و محراب

روحِ زمیں کانپے نہ کانپے، اپنا کلیجہ تو کانپ جائے، اپنا دل تو کانپ جائے، آنکھیں تو اشکبار ہو جائیں۔ یہ سجدہ جب آپ کو نصیب ہوگا، تو آپ کو مادیت پر قابو ہوگا، اب جو دور ہے اس کا مقابلہ کرنے کے لئے آپ کے اندر کی طاقت کی ضرورت ہے، آپ کے اندر وہ طاقت ہو۔ خدا کے نام سے محبت ہو، اس کے رسول ﷺ سے محبت ہو، سنتوں کا اہتمام اور اس کی عظمت آپ کے دل میں بیٹھی ہوئی ہو، سب سے کوتاہیاں ہوتی ہیں لیکن اپنی کوتاہیوں کو آپ سمجھیں، ان پر اصرار نہ کریں، ان کے لئے دلیلیں نہ دیں، بلکہ یہ کہیں کہ آئیڈیل تو وہی ہے، کرنا تو ہم کو وہی ہے، خدا آپ کو توفیق دے گا اور یہ کوتاہیاں بھی معاف کر دے گا۔ بہت ہی پیچیدہ اور نازک دور ہمارے اور آپ کے حصہ میں آیا ہے، اس میں اگر دین کے تقاضے پورے کئے اور اسلام کے جھنڈے کو ہم نے سرنگوں ہونے نہیں دیا تو آپ کو جو بھی دنیا میں ملے گا وہ تو خیر ملے گا، لیکن آخرت میں جو کچھ ملے گا اس کو ہم تصور بھی نہیں کر سکتے۔

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی نور اللہ مرقدہ

(از۔۔ دعوتِ فکر و عمل ص۱۵)

۲۵ر فروری ۲۰۱۳ء | سالانہ ۱۳۰ روپئے | فی شمارہ ۶ روپئے

# کلمہ طیبہ کے فائدے کیوں حاصل نہیں ہوتے؟ اور ہماری دعائیں کیوں قبول نہیں ہوتیں؟

محی السنۃ حضرت مولانا شاہ ابرار الحق صاحب دامت برکاتہم

حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ نقل کیا گیا ہے کہ کلمۂ توحید لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ کہنے والے کو ہمیشہ نفع دیتا ہے۔ اور اس کے عذاب و بلا کو دفع کرتا ہے جب تک کہ اس کے حقوق سے بے پرواہی اور استخفاف نہ کیا جائے۔ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے عرض کیا کہ اس کے حقوق سے بے پرواہی و استخفاف کئے جانے کا کیا مطلب ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ اللہ کی نافرمانیاں کھلی طور پر کی جائیں اور ان کو بند کرنے کی کوشش نہ کی جائے۔ اب آپ ہی ذرا انصاف سے فرمایئے کہ اس زمانہ میں اللہ تعالیٰ کی نافرمانیوں کی کوئی انتہا، کوئی حد ہے۔ یا اس کے روکنے یا بند کرنے کی یا کم از کم تقلیل کی کوئی سعی، کوئی کوشش ہے ہرگز نہیں، ایسے خطرناک ماحول میں مسلمانوں کا عالم میں موجود ہونا ہی اللہ تعالیٰ کا حقیقی انعام ہے ورنہ ہم نے اپنی بربادی کے لئے کیا کچھ اسباب پیدا نہیں کر لئے ہیں۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ایک مرتبہ دولت کدہ پر تشریف لائے تو میں نے چہرۂ انور پر ایک خاص اثر دیکھ کر محسوس کیا کہ کوئی اہم بات پیش آئی ہے. نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے کسی سے کچھ بات چیت نہیں فرمائی اور وضو فرما کر مسجد میں تشریف لے گئے. میں حجرہ کی دیوار سے لگ کر سننے کھڑی ہو گئی کہ کیا ارشاد فرماتے ہیں. حضور صلی اللہ علیہ وسلم منبر پر تشریف فرما ہوئے اور حمد و ثنا کے بعد ارشاد فرمایا کہ لوگو! اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کرتے رہو۔ مبادا وہ وقت آجائے کہ تم دعا مانگو اور قبول نہ ہو۔ تم سوال کرو اور سوال پورا نہ کیا جائے، تم اپنے دشمنوں کے خلاف مجھ سے مدد چاہو اور میں تمہاری مدد نہ کروں۔" یہ کلمات طیبات حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمائے اور منبر سے نیچے تشریف لے آئے۔

اس مضمون پر وہ حضرات خصوصیت سے توجہ فرمائیں جو دشمن کے مقابلہ کے لئے امور دینیہ میں تسامح اور مسالمت پر زور دیتے ہیں کہ مسلمانوں کی اعانت اور امداد دین کی پختگی ہی میں مضمر ہے۔

حضرت ابو درداء رضی اللہ عنہ جو ایک جلیل القدر صحابی ہیں فرماتے ہیں کہ تم امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کرتے رہو ورنہ اللہ تعالیٰ تم پر ایسے ظالم بادشاہ کو مسلط کر دے گا جو تمہارے بڑوں کی تعظیم نہ کرے اور تمہارے چھوٹوں پر رحم نہ کرے اس وقت تمہارے برگزیدہ لوگ دعائیں کریں گے تو قبول نہ ہوں گی تم مدد چاہو گے تو مدد نہ ہوگی، مغفرت مانگو گے تو مغفرت نہ ملے گی فضائل تبلیغ۔ پھر آگے ارشاد ہے۔

درمنثور میں بروایت ترمذی وغیرہ حضرت حذیفہ رضی اللہ عنہ سے نقل کیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے قسم کھا کر یہ ارشاد فرمایا کہ تم لوگ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کرتے رہو ورنہ اللہ جل جلالہٗ اپنا عذاب تم پر مسلط کر دیں گے پھر تم دعا بھی مانگو گے تو قبول نہ ہوگی۔ یہاں یہ سوچ کر مبرے بزرگ اول یہ سوچ لیں کہ ہم لوگ اللہ کی کس قدر نافرمانیاں کرتے ہیں۔ پھر معلوم ہو جائے گا کہ ہماری کوششیں بے کار کیوں جاتی ہیں، ہماری دعائیں بے اثر کیوں رہتی ہیں؟ ہم اپنی ترقی کے بیج بو رہے ہیں یا تنزل کے۔

(ماخوذ از فضائل تبلیغ حدیث نمبر ۵ و ۶)

## آجکل مسلمانوں پر مصائب کیوں نازل ہو رہے ہیں

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا جب پندرہ خصلتیں میری امت میں پیدا ہوں تو ان پر مصیبتیں نازل ہونا شروع ہو جائیں گی۔ دریافت کیا گیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وہ کیا ہیں۔ فرمایا (۱) جب سرکاری مال ذاتی ملکیت بنا لیا جائے (۲) امانت کو مال غنیمت سمجھا جائے (کہ حلال سمجھ کر کھایا جائے) (۳) زکوٰۃ جرمانہ محسوس ہونے لگے (۴) شوہر بیوی کا مطیع ہو جائے. (۵) بیٹا ماں کا نافرمان بن جائے (۶) آدمی دوستوں کے ساتھ اچھا سلوک کرنے لگے اور (۷) باپ سے ساتھ برا سلوک کرے (۸) مساجد میں شور مچایا جائے (۹) قوم کا رذیل ترین آدمی ان کا لیڈر ہو (۱۰) آدمی کی عزت اور اس کا احترام اس کے شر کے خوف سے کیا جائے (۱۱) نشہ آور اشیاء کھلم کھلا استعمال کی جائیں (۱۲) مرد ریشم پہنیں (۱۳) گانے بجانے والیاں اور آلات موسیقی عام ہو جائیں (۱۴) اس وقت کے لوگ اپنے اسلاف (اگلوں) پر لعن طعن کرنے لگیں (۱۵) دین کا علم دین کے بجائے دنیا کے لئے حاصل کیا جائے، تو لوگوں کو چاہئے کہ وہ ہر وقت عذاب الٰہی کے منتظر رہیں خواہ وہ سرخ آندھی کی شکل میں آئے یا زلزلہ کی شکل میں یا اصحاب سبت کی طرح

(باقی صفحہ ۲۹ پر)

پندرہ روزہ — لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۷ — شمارہ نمبر ۸

۲۵ فروری ۲۰۰۰ء — مطابق — ۱۸ ذی قعدہ ۱۴۲۰ھ



اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین وادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/ روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں ــــــ

**زر تعاون**

سالانہ ــــــ ۱۳۰/ روپے

فی شمارہ ــــــ ۶/ روپے

بیرونی ممالک فضائی ڈاک ــــــ

ایشیائی، یورپی، افریقی وامریکی ممالک ۳۰ ڈالر

بیرونی ممالک بحری ڈاک ــــــ

بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

**خط وکتابت کا پتہ**

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳

ندوۃ العلماء لکھنؤ، ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت ونشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں ــــــ

**گذارش**

خط وکتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام وپتہ ضرور لکھیں خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے منیجر

پرنٹر پبلشر شاہد حسین نے ندیم آفسٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت ونشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا۔

# اِس شُمارے میں



## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔
۲۔ فی کاپی =/Rs. 15 کے حساب سے زر ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔
۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## نرخ اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ =/Rs. 30
۲۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ =/Rs. 40
۳۔ کمیشن تعداد اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔
۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔

## بیرون ملک نمائندے

| | |
|---|---|
| Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P O Box No 842,<br>Madina Munawwara (K S A) | مدینہ منورہ |
| Mr. M. AKRAM NADWI<br>O C I S , St Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U K | برطانیہ |
| Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388, Vereninging,(S Africa) | ساؤتھ افریقہ |
| Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O Box No 10894, DOHA-QATAR | قطر |
| Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O Box No 12525, DUBAI (U A E)<br>P.H. No: — 3970927 | دبئی |
| Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>H No 109, Town Ship Kaurangi,<br>KARACHI-31 (Pakistan) | پاکستان |
| Dr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>98-Conklin Ave, Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U S A) | امریکہ |






# عید قرباں کا پیغام اُمّتِ مُسلمہ کے نام

ذی الحجہ کا مہینہ جلد ہی شروع ہونے والا ہے اس ماہ مبارک کی آمد قربانی و حج کا پیغام لاتی ہے، قربانی کا تصور و خیال آتے ہی اسمٰعیل ذبیح اللہ کی گردن پر ابراہیمؑ خلیل اللہ چھری چلانے کا منظر نگاہوں میں پھر جاتا ہے، اور حج کے تصور سے کعبۃ اللہ کے سائے میں معصوم اور ننھے منے سمٰعیل کا پیاس سے ایڑیاں رگڑنے اور ماں مامتا کی ماری ہوئی حضرت ہاجرہ کے صفا و مروہ کے درمیان بے قرارانہ دوڑنے کا دل گداز نقشہ نگاہوں میں پھرنے لگتا ہے دونوں ہی منظر مالک و خالق کے حکم پر سر جھکانے کا حیرت انگیز نقشہ پیش کرتے ہیں۔ اس بے آب و گیاہ سرزمین میں بیوی بچے کو چھوڑ کر حکم خداوندی کی تعمیل میں جب حضرت ابراہیم علیہ السلام چلے تو حضرت ہاجرہ نے حیرت سے پوچھا، اس معصوم بچے اور مجھ عورت ذات کو اس ویرانے میں چھوڑ کر کہاں چلے؟ حضرت ابراہیمؑ نے فرمایا خدا کے حکم سے جا رہا ہوں۔ جواب سنکر حضرت ہاجرہ کا دل صبر و توکل سے معمور ہوگیا اور فرمایا کہ خدا کے حکم سے جا رہے ہیں تو خدا ہم کو ضائع نہیں کرے گا، جانے والے باپ و شوہر اور رہ جانے والی بیوی اور شیرخوار بچے کا یہ امتحان کوئی معمولی امتحان نہ تھا، جانے والا خدا پر توکل و بھروسہ کرکے گیا تھا، رہنے والے خدا ہی کے بھروسہ پر ٹھہرے تھے۔

کافی عرصہ کے بعد حضرت ابراہیمؑ آتے ہیں، بیوی بچے سے صحت و عافیت کی حالت میں ملتے ہیں، آنکھوں کو نور اور دل کو سرور حاصل ہوتا ہے لیکن خوشی و مسرت کے زیادہ دن نہیں گذرنے پاتے کہ حکم ہوتا ہے اپنے اس جگر گوشہ کو خدا کے نام پر ذبح کردو۔ ہر وہ شخص جو سینہ میں دل رکھتا ہے اور آنکھوں کے سامنے ہنستا کھیلتا، خوشی و مسرت سے مچلتا اپنے جگر گوشہ کی معصوم صورت کو دیکھ کر خوش ہوتا ہے اور اس منظر سے اس کا دل بلیوں اچھلتا ہے۔ ذرا سوچے کہ اس جگر گوشہ کی گردن پر چھری چلانا کتنا مشکل کام ہے۔

لیکن دنیا نے دیکھا کہ اس مشکل ترین قربانی کو پیش کرنے میں بھی حضرت ابراہیمؑ کامیاب ہوگئے، اور ہر مومن بندہ اور بندی کے لیے نمونہ چھوڑ گئے کہ خدا کے حکم اور اس کے نام پر عزیز سے عزیز متاعِ حیات کو قربان کردینا ہی بندہ کی بندگی کا طرۂ امتیاز ہے اور اس میں ہچکچاہٹ، پس و پیش اور آنا کانی اپنے مالک و خالق کے حکم سے سرتابی ہے جو مالک کے غضب و ناراضگی کا سبب اور اس کی گرفت و سزا کا باعث ہے خواہ اس میں کچھ تاخیر ہو یا بطور استدراج و ڈھیل کچھ وقتی نفع حاصل ہو۔

یہ ہے قربانی کی وہ اصل روح جس کو یاد دلانے کے لیے اور جس کے استحضار و تازہ رکھنے کے لیے ہر عاقل، بالغ، صاحب نصاب مسلمان مرد و عورت پر جانور ذبح کرنا فرض کردیا گیا ہے۔ جس کا حاصل و لب لباب یہ ہے کہ صرف جانور ذبح کرنا مقصود نہیں بلکہ اس یاد کو تازہ کرکے مالک کے حکم کی تعمیل و رضا کی خاطر حالات و تقاضا کے مطابق اپنا سب کچھ قربان کردینے کے لیے تیار رہنے کا حوصلہ پیدا کرنا مقصود ہے جس کے لیے ہر مسلمان کو ہر وقت تیار رہنا چاہیے۔ اس یاد کے ہر سال دہرائے جانے کا یہی راز ہے ؎

لینا ہے ترا سر، تری گردن، تری جاں مول
اے طائرِ شوق اڑ کے پہنچنا ہے تو پر کھول

ہم قربانی کی اس حقیقت کو تاریخِ اسلامی کے تابندہ نقوش میں دیکھنا اور ڈھونڈنا چاہیں تو ہم کو وہ زندہ و جاوید مثالیں ملیں گی جن سے ہم کو موقع و محل کی مناسبت سے کامل رہنمائی ملے گی۔

کارگاہِ حیات میں ایسے بھی مواقع آتے ہیں کہ خدا کی رضا اور دین و ملت کے مفاد کے لیے اپنے جاہ و منصب تک کی قربانی دینی پڑتی ہے اور سب

جب کہ مولانا علی میاں دل کے راستے فکر و نظر کی دنیا میں قدم رکھتے ہیں اور روح کو تازگی فراہم کرتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس دور کے مسلمانوں کے ان دونوں محسنوں کو بہترین اجر سے نوازے، ان کے درجات بلند کرے اور جو شمعیں انھوں نے روشن کی ہیں وہ ہمیشہ تابندہ رہیں۔

مولانا علی میاں نہ صرف میرے اور میری نسل کے مسلمانوں کے بلکہ پوری امت مسلمہ کے محسن تھے۔ ان کی زندگی میں سلف صالحین کی جھلک دیکھی جا سکتی تھی اور وہ ایک خلق کے لئے خضر راہ اور ہادی تھے۔ ان کا تعلق صرف بھارت سے نہیں پوری دنیا کے مسلمانوں سے تھا اور ہم سب ان کے اٹھ جانے سے اپنے آپ کو پھر سے یتیم محسوس کر رہے ہیں۔ غم شدید ہے مگر اللہ کے فیصلے پر قانع ہیں اور ان کے لئے دل کی گہرائیوں سے مغفرت اور رفع درجات کی دعائیں کرتے ہیں اور رب حقیقی سے دعا بھی کرتے ہیں کہ اس امت کو ان جیسے حق کی طرف بلانے والوں دین کا احیا کرنے والوں سے برابر سرفراز فرماتا رہے تاکہ رشد و ہدایت کا یہ سلسلہ تا قیامت جاری رہے۔

اللہ تعالیٰ مولانا علی میاں کو جنت کے اعلیٰ ترین درجات میں جگہ دے اور ان کے تمام لواحقین کو صبر جمیل سے نوازے۔ آمین!

## (بقیہ) مطالعہ کی میز پر

رب سے دعا و مناجات کرکے اپنے مالک کو راضی کرے اور اپنی ضرورت کے لئے دست طلب دراز کرے

پیش نظر کتاب قرآن کریم کی ان مختلف آیات میں وارد چالیس دعائیہ کلمات کا وظیفہ ہے جن میں "ربنا" کا لفظ آیا ہے۔ ان آیات کا اردو ترجمہ اور دعاؤں کے آخر میں تفسیری و تشریحی حواشی مختلف کتب تفسیر سے منقول ہیں۔

یہ قرآنی دعائیں لفظی و معنوی اور فضیلت کے اعتبار سے بڑی جامع ہیں اور دین و دنیا کی تمام بھلائیاں اس میں جمع ہیں۔

اس میں کیا شبہ ہو سکتا ہے کہ خشوع و خضوع کے ساتھ ان قرآنی دعاؤں کا ورد شرف قبولیت سے خالی جائے گا۔

● نام کتاب: احادیث لیس منا
ترتیب: مولانا سید عبد القادر ٹونکی رحمۃ اللہ علیہ
صفحات: ۶۴، سائز ۱۸×۲۲/۸ قیمت: ۲۵ روپے
ملنے کا پتہ: مرکزی مکتبہ اسلامی پبلشرز، ڈی ۳۰۷ دعوت نگر، ابوالفضل انکلیو جامعہ نگر اوکھلا، نئی دہلی ۱۱۰۰۲۵

اس کتاب میں وہ حدیثیں جمع کی گئی ہیں جو یہ بتاتی ہیں کہ وہ کون کون سے لوگ ہیں جن سے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے بیزاری و بے تعلقی کا اظہار فرمایا۔ اور مختلف اعمال بد اور غیر اسلامی حرکات پر وعید فرمائی ہے۔ ترجمہ کے ساتھ اگر حدیث کی مختصر تشریح بھی کی جاتی تو زیادہ اچھا ہوتا۔

## دعائے مغفرت

مدرسہ سید امیر علی شہید (علیم نگر) فیض آباد شاخ دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ کے رکن جناب عبد الحلیم صاحب کے والد محترم جناب حاجی مشتاق احمد عشاء کی نماز میں دعا مانگتے وقت بے ہوش ہو گئے اور اسی حالت میں ۲۲ر فروری ۲۰۰۰ء کی صبح کو اپنے مالک حقیقی سے جا ملے
انا للہ وانا الیہ راجعون۔

فلاحی کاموں میں بڑھ چڑھ کر حصہ لینا مرحوم کی خصوصیت تھی۔

قارئین تعمیر حیات سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے



## پرتاپگڈھ میں دینی تعلیمی کونسل کی علاقائی کانفرنس

جناب ڈاکٹر محمد اشتیاق حسین صاحب قریشی جنرل سکریٹری آل انڈیا دینی تعلیمی کونسل یوپی لکھنؤ کی ہدایت پر "دینی تعلیمی کونسل" کی علاقائی کانفرنس کا انعقاد زیر اہتمام انجمن تعلیمات دین پرتاپ گڈھ مورخہ ۱۲ر مارچ ۲۰۰۰ء بروز اتوار بوقت ۸ بجے دن بمقام مسلم مسافر خانہ سیٹلین روڈ پرتاپ گڈھ میں کیا جا رہا ہے۔ اس علاقائی کانفرنس میں الہ آباد، فیض آباد، سلطانپور، رائے بریلی، جونپور، پرتاپ گڈھ، فتح پور، ہمیرپور، باندہ، جالون، علی گڈھ، اضلاع کے نمائندگان شرکت فرمائیں گے۔ آپ سے پرخلوص درخواست ہے کہ اس علاقائی کانفرنس میں وقت کی پابندی کے ساتھ شرکت فرمانے کی زحمت کریں اور شکریہ کا موقع دیں۔ اپنی آمد کی منظوری مندرجہ ذیل پتے یا فون پر جلد از جلد ارسال کرنے کی زحمت فرمائیں۔ مہربانی ہوگی۔

احقر
ڈاکٹر جلیل احمد صدیقی
جنرل سکریٹری
انجمن تعلیمات دین، مکان نمبر ۲۶۸ پائیک روڈ
پرتاپ گڈھ۔ یوپی۔ فون نمبر 22354 (گھر)

## دعائے مغفرت

دار العلوم ندوۃ العلماء سے قدیمی تعلق رکھنے والے جناب عبد اللہ حاجی ولی محمد (مالک اوپیا ہوٹل تلابہ) کی اہلیہ محترمہ کا ۱۰ر جنوری ۲۰۰۰ء کو انتقال ہو گیا
انا للہ وانا الیہ راجعون۔

مرحومہ نیک سیرت اور نیک خاتون تھیں۔ اللہ تعالیٰ مرحومہ کی مغفرت فرمائے، متعلقین کو صبر جمیل کی توفیق عطا فرمائے۔

قارئین کرام سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

# حضرت مولانا سیّد ابوالحسن علی حسنی ندویؒ

## نقوش و تاثرات

● پروفیسر محمّد یونس نگرامی

اسلام کی بنیاد ابدی حقائق و عقائد پر ہے مگر اس کی فطری و طبعی صلاحیت یہ ہے کہ وہ ہر عہد و زمانہ میں دنیا کی راہ نمائی کر سکے۔

اسلام کسی خاص عہد کا فن تعمیر نہیں جو آثار قدیمہ کے طور پر محفوظ کر دیا گیا ہو اور اپنی زندگی کی حرارت کھو چکا ہو بلکہ ایک زندہ دین ہے اور دنیا کے مختلف زمانوں سے اس کا واسطہ رہا ہے اور رہے گا۔ اس کا یہ تسلسل اور تاریخی عمل اس کی حقانیت اور ابدیت کی روشن و تاباں مثال ہے۔

اگر اسلام کی یہ صفت و خصوصیت نہ ہوتی تو وہ ان داخلی و خارجی حملوں کے سامنے کب کا قصّہ پارینہ بن چکا ہوتا۔ صلیبیوں کے یورش ہو یا تاتاریوں کے حملے، تحریفات و تاویلات و بدعات کا زور ہو یا عجمی اثرات و مشرکانہ رسوم و اعمال کا سیلاب، مادیت والحاد و لادینیت و عقل پرستی کی دعوت ........ اسلام کی روح نے کبھی بھی شکست نہیں کھائی ہے اور ہر زمانہ و عہد میں اس کو ایسے افراد ملتے رہے ہیں جو بیاباں کی شب تاریک کے لئے اپنی اپنی آستینوں میں ید بیضاء لئے بیٹھے تھے۔

حضرت عمر بن عبدالعزیزؒ کا ایمان و آخرت کا یقین، حسن بصریؒ کے مواعظ، امام احمد بن حنبلؒ کی بے نظیر عزیمت و استقامت، امام غزالیؒ کا تبحر علمی و رسوخ فی الدین و باطنیت و فلسفہ پر عمل جراحی اور تنقید و احتساب کا ملکہ، حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کی دل سوزی و فکر مندی اور شکستہ دلوں کو تسکین دینے کی بے پناہ صلاحیت و قوت، علّامہ ابن جوزیؒ کا تقویٰ و ذوق عبادت اور ان کی ناقدانہ تصانیف۔ رازی کی تب و تاب اور رومیؒ کا سوز و ساز، حافظ ابن تیمیہؒ کی نکتہ رسی و دقیقہ سنجی اور ان کے تجدیدی و اصلاحی کارنامے، مجدد الف ثانیؒ کی روح و فکر اسلامی کی جلا و تازگی اور شریعت اسلامی و نبوت محمدی کی صداقت و ابدیت پر از سر نو اعتماد و اعتقاد بحال کرنے کی کوشش اور سرمایۂ ملّت کی نگہبانی حضرت شاہ ولی اللہؒ محدث دہلوی کی شریعت اسلامی کی مربوط و مدلل ترجمانی، حضرت سیّد احمد شہیدؒ کی روح جہاد اور شاہ اسمٰعیل شہیدؒ کا غلبہ توحید اور اقبالؒ کی آہ سحر گاہی اسی لئے تھی کہ دعائے خلیل و نوید مسیحا کے اثر میں ڈوبی ہوئی شریعت محمدیؐ و تعلیمات نبوی کی مستند تفسیر و استدلالی تشریح ضرب کلیمی بن کر ہر سحر سامری کو توڑتی رہے اور ہر دور کی جاہلیت ابلیسی طرز فکر و نظام اور شرار بولہبی کے اندھیرے، چراغ مصطفوی کی ضیاء پاشیوں میں گم ہوتے رہے۔

اس سلسلۃ الذہب کی ایک اہم کڑی حضرت مولانا سیّد ابوالحسن علی ندویؒ کی ذات بابرکات بھی تھی جن کی شخصیت کے جلوہ صد ہزار رنگ نے وہ عطر بیزی کی تھی جس سے امت اسلامیہ کی مشام جان معطر ہے، حرص و ہوا بے کرداری و بے ضمیری کی شب دیجور کو ان کے کردار کی طہارت و پاکیزگی نے نور و اجالے سے بھر دیا تھا۔ جب دنیا اپنی تمام تر جلوہ سامانیوں کے ساتھ زور و مجاہد کے ڈھیر لگا دینے کے لئے بیتاب نظر آتی ہے تو ہم کو ان کے اندر حضرت علی کی وہ صفت دکھلائی دیتی ہے جب وہ محراب میں رات ڈھلے اپنی داڑھی مبارک کو دونوں ہاتھوں سے پکڑے حالت بے چینی و اضطراب میں یہ کہتے ہوئے سُنے جاتے ہیں کہ اے دنیا تو مجھ کو رجھانے آئی ہے افسوس صد افسوس میں نے تجھ سے ہمیشہ کے لئے چھٹکارا پالیا ہے۔ تیری عمر بہت کم ہے تیرا عیش بہت معمولی ہے لیکن تیرے خطرات بہت ہیں ان کی شخصیت میں حضرت ابو بکر صدیقؓ کے ایمانی غیرت سے بھر پور جملہ "اینقص الدین وانا حی" نے وہ اضطراب و چنگاری بھر دی تھی کہ دیر و حرم میں ایک ہی آواز گونج رہی ہے "الی الاسلام من جدید"

جارح قوم پرستی و فرقہ واریت علاقائی عصبیت و مادیت کے بے پناہ غلبہ کے خلاف تحریک پیام انسانیت کی شمع فروزاں ہاتھوں میں اٹھائے ہوئے شہر در شہر قریہ در قریہ الفت و محبت کے ہوتے ہوئے جذبوں کو بیدار کرنے و جگانے کا منفرد کام بھی اس یقین کے ساتھ جاری تھا، کہ ہندوستان کا خمیر ہی عشق و محبت سے اٹھا ہے۔

شریعت اسلامی میں کوئی بھی مداخلت ہم کو حضرت علیؓ ہی کی وہ صفت یاد دلاتی ہے

(باقی صـ۲۱)

# نئی نسل کو انقلابی ایمان کی ضرورت

تحریر:۔ مولانا سید محمد الحسنی رحمۃ اللہ علیہ ۔ ترجمہ: محمد شعیب ندوی پرتاپگڈھی

## جدید نسل کے خیالات ونظریات کی ایک جھلک

دینِ مذہب صرف فرسودہ خیالات کا مجموعہ اور وہ ایک ایسا نظام زندگی ہے جو عصر حاضر کے تقاضوں کی تکمیل سے عاجز وبے بس بلکہ ناقابل عمل ہے، یہ تو ایک پرسنل اور انفرادی مذہب ہے جس کا تہذیب وتمدن اور سوشل زندگی سے کوئی ربط ہے اور نہ ان معاملات میں اس کو مداخلت کا کوئی حق اور جواز ہے وہ تو اس دور عروج وترقی میں بھی تہذیب وتمدن علم وفن، آرٹ وسائنس کا دشمن اور قدیم طرز زندگی کا داعی ہے۔

## جدید نسل کی تربیت سے چشم پوشی ایک جرم عظیم

یہ اور اس قسم کے افکار ونظریات جدید تعلیم یافتہ نسل کا محور فکر ونظر بن چکے ہیں لیکن اس میں سراسر خطا وتصور ہمارا ہے کہ ہم نے اپنے فریضہ کی انجام دہی میں کوتاہی کی کہ اس کے ذہن ودماغ کو اسلامی سانچے میں ڈھالنے کی کوئی کوشش کی اور نہ ان کے دلوں میں ایمان ویقین اور دین ومذہب کی محبت وعظمت اور اس کی عقیدت کو پیوست کرنے کا کوئی معقول انتظام کیا، بلکہ ہم نے تو انھیں ایسا بے بس ولاچار بنا کر چھوڑا کہ وہ ہر طرف سے خطرات کا شکار اور دشمنانِ اسلام کے لقمہ تر بن گئے۔ اسلامی افکار ونظریات پر جدید نسل کی تربیت اور ان کی خوابیدہ وپرسرار صلاحیتوں سے پورا فائدہ اٹھانا ایسا اہم اور نازک کام ہے جس کا پورا اہتمام وانتظام اور اس کو سب سے مقدم رکھنا ہمارا سب سے اہم فریضہ اور عظیم ذمہ داری ہے، قیامت کے دن اللہ کے سامنے اس کے بارے میں ہم سے سوال ہوگا۔

## نظام تعلیم میں ازسرنو غور وفکر کی ضرورت

اس سلسلہ میں ہمارا سب سے اولین فریضہ یہ ہے کہ ہم نئی نسل کی تربیت اس انداز سے کردیں کہ اس کا سینہ عقیدۂ توحید سے معمور، اس کا قلب نور ایمان سے منور، وہ عشق محبت سے سرشار، اپنے دین پر فخر سے بھرپور ہو۔ اور تعلیم کے ہر مرحلہ میں (ابتدائی تعلیم سے لیکر مرحلۂ تکمیل تک) یہی عنصر غالب رہے چنانچہ نظام تعلیم میں معمولی تبدیلی یا صرف چند نظریاتی اسباق اور ہفتہ یا مہینہ میں صرف ایک مرتبہ کسی لکچر سے کوئی خاطر خواہ فائدہ حاصل نہیں ہوسکتا ہے بلکہ ضرورت اس بات کی ہے کہ ہم تعلیمی اور تربیتی نصاب میں نظر ثانی کرکے اس کو اس انداز سے مرتب کریں کہ اس میں یہ دینی عنصر نہ صرف غالب بلکہ تمام پہلوؤں اور شعبوں میں پوری طرح سرایت کئے ہوئے ہو، کیونکہ ایمان کوئی مختصر اور صرف سادہ سا جملہ نہیں ہے بلکہ وہ ہر مسلمان کا مقصد زندگی ہے۔

## عقیدۂ توحید کی کارفرمائی

عقیدہ توحید ہی وہ حد فاصل ہے جو مسلمانوں کو دنیا کی دیگر اقوام سے اس طرح جدا کردیتی ہے کہ دونوں کی معاشرت ومعیشت، طرز زندگی، اغراض ومقاصد افکار ونظریات میں زمین وآسمان کا فرق نظر آتا ہے کیونکہ مسلمان کا مقصد اور اس کا فرض منصبی ہی یہ ہے کہ وہ انسانوں کو انسانوں کی غلامی سے نکال کر خدائے واحد کی عبادت وپرستش اور دنیا کی تنگی سے اسکو وسعت اور مذاہب وادیان کے ظلم وجور سے نکال کر اسلام کے عدل وانصاف میں داخل کرے اور خودکشی پر آمادہ انسانیت کا ہاتھ پکڑ کر مادیت وشہوانیت کے دلدل سے نکال کر اطاعت رب کے راستہ پر ڈال دے کہ رحمت الٰہی خود انھیں اپنے آغوش میں لے لے اور ان کے اندر حقیر مادی لذتوں سے الگ کرکے عشق الٰہی کا شعلہ اس طرح بھڑکا دیا جائے اور ایمانی حلاوت وچاشنی سے اس طرح آشنا کردیا جائے کہ راحت وآرام، عیش وعشرت کے سارے اسباب ہونے کے باوجود چین وسکون سے محرومی کا اصل راز افشا ہوجائے۔

اس عقیدہ کا تقاضہ یہ ہے کہ افکار ونظریات نصاب درس ونظام تعلیم میں بامقصد وسود مند تبدیلی اعلیٰ وانفصل اسلامی اصول کے نفاذ کیلئے نہایت ٹھوس اور جرأت مندانہ اقدام کیا جائے تاکہ اس نظام کے تحت ایک طرف نونہالانِ اسلام اسلامی اصول واقدار کی عظمت ومحبت سے سرشار ہوں تو دوسری طرف ان کے دلوں میں مادی فلسفوں، نسلی بنیادوں پر کمزوروں پر جبر وتشدد اور لذت پرستی سے نفرت اور ساتھ ہی فاجرانہ وفاسقانہ دعوؤں کی گندگی اور اس میں مضمر انسانی عظمت کی پامالی سے گھن آنے لگے، اب اگر کوئی فریب خوردہ یہ محسوس کرے کہ یہ رجعت پسندانہ دعوت ہے تو اس تہذیب کے پرستاروں کا حال دیکھ لے، عوام نہیں بلکہ وہاں کے مفکرین ومحققین کی نظر کیا قیمت رکھتی ہے پڑھ لے۔

اب جو بھی مغرب کی اس ڈوبتی اور شکستہ کشتی پر سوار ہوگا۔ وہ ڈوب کر رہے گا لہٰذا ہم اپنے

افکار و نظریات اور نظام تعلیم و تربیت میں مغرب کی کورانہ تقلید سے آزاد ہو کر خود اسلامی تعلیمات کی روشنی میں اپنے پروگراموں اور منصوبوں کو مرتب کریں، ایمان ہی ہماری اساس و بنیاد اور سرچشمہ طاقت و قوت ہے جس کی بدولت اللہ نے "کُنْتُمْ خَیْرَ اُمَّۃٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ" کی نوید جانفزا سنائی اور ہر وہ نظام تعلیم و تربیت جو غیر اسلامی بنیادوں پر قائم ہوگا نہ وہ کجی سے محفوظ ہو سکتا ہے اور نہ حوادث و واقعات کے مقابلہ کی تاب لا سکتا ہے۔

## ایمان ہی مغرب سے مقابلہ کی شاہ کلید ہے

اگر ہم اس خام خیالی میں مبتلا ہیں کہ مغرب سے مقابلہ کرنا اس کی تعلیم اور اس کے افکار و نظریات سے آراستہ ہوئے بغیر ناممکن ہے تو یہ محض فریب نفس و شیطان کے سوا کچھ نہیں ہے، بلکہ ایمان ہی مغرب سے مقابلہ کی شاہ کلید ہے، ایمان ہی وہ زبردست ہتھیار ہے جس سے ہم نہ صرف زمانہ کا رخ بدل سکتے ہیں بلکہ اس کی قیادت خائن وگنہگار ہاتھوں سے چھین کر ایسے معصوم و پاکباز ہاتھوں کے حوالہ کر سکتے ہیں جس نے سخت ترین حالات اور تاریخ کے بدترین موڑ پر اس کی قیادت اور کشتی انسانیت کو سخت طوفانی موجوں کے تھپیڑوں سے نکال کر امن و سکون کے ساحل سے ہمکنار کیا ہے۔

یہ صرف ایمان و یقین، وعدہ الٰہی و نصرت خداوندی پر یقین اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عشق و محبت کی کرشمہ سازی تھی، آج ہمیں وہ ایمان حاصل کرنے کیلئے کہیں دور جانے کی ضرورت نہیں ہے بلکہ ضرورت اس کی ہے کہ ہم اپنے تعلیمی و تربیتی نظام میں مغرب کا جوا اپنی گردن سے اتار کر پھینک دیں۔ اور ہمیں اپنے اس تصور کا اعتراف کرنا پڑے گا کہ ہم نے وسائل و غایات، ذرائع و مقاصد نیز طبعی و اجتماعی علوم میں تفریق کے بغیر مغرب کی غلامی کا طوق اپنے گلے میں ڈال لیا۔

اگر ہم مغرب کی فکری غلامی اور تہذیبی تقلید سے آزاد ہونا چاہتے ہیں تو ہمیں اپنے نظام تعلیم و تربیت کو اس طرح مرتب کرنا پڑے گا کہ اس سے نئی نسل ایمان کے ہتھیار سے مسلح، وعدہ الٰہی پر یقین سے اس کا دل معمور، عشق نبوی سے مخمور ہو۔ جہاں حق کے ایسے داعی و مجاہد تیار ہوں جو مال و دولت جاہ و منصب کی حرص و طمع سے بالکل دور ہوں۔

اس طرح ہمارے تعلیمی نظام کا اصل مقصد مکمل ہوگا اور ایسی نسل تیار ہوگی جو نہ صرف عالم اسلام بلکہ پوری عالم انسانیت کی ضرورتیں اور تقاضوں کی تکمیل کا فریضہ انجام دے گی۔

### (بقیہ) حضرت مولاناؒ نقوش و تاثرات

جب وہ محراب مسجد میں یتململ تململ السلیم کی کیفیت سے دوچار ہوتے ہیں۔ اور جب امراء و سلاطین وقت ان کی جھونپڑیوں پر حاضری دیتے ہوئے اپنے کو بشارت نبوی نعم الامیر علی باب الفقیر سے سرفراز کرنا چاہتے ہیں تو ہم کو سلطان المشائخ نظام الدین اولیاءؒ کی یاد بے اختیار آتی ہے اور ان کا طریقہ و سلوک مجسم ہو کر سامنے آجاتا ہے اور اقبال کے بندۂ مومن و کامل کی تفسیر ان کی شخصیت میں اس طرح جلوہ گر نظر آتی ہے "اِنَّ صَلَاتِیْ وَ نُسُکِیْ وَمَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ" زمانہ کو پھر ایسے حبشیؓ کی تلاش ہے جو اللہ کے دین کی خاطر اپنی جان و مال و متاع، عزیز و اقارب کا نذرانہ پیش کر دے۔



### (بقیہ) دشمن کب غالب آتا ہے

اگر مشرکین و کفار سے بھی قول و قرار اور معاہدہ ہو تو قرآن مجید میں ہمیں رب العالمین نے یہ حکم دیا۔ "تم ان سے قول و قرار کی مدت پوری کرو، بے شک اللہ تو انہیں لوگوں سے محبت فرماتا ہے جو اپنے اقرار کا لحاظ کرتے ہیں (۹، التوبہ، آیت ۴)

لہٰذا اہل ایمان کو چاہیئے کہ جو بھی قول و قرار اور معاہدہ کسی سے ہوا ہے اس کی مدت تک پورا کیا جائے، ہاں بیچ میں اگر کافروں کی طرف سے قول و قرار اور معاہدہ کے توڑنے کا تمہیں خطرہ ہو تو سامنے والے کو صاف صاف اطلاع دیدی جائے اور کہہ دیا جائے تمہارے ہمارے درمیان جو معاہدہ تھا ختم ہوا۔ جیسا کہ قرآن مجید میں ارشاد ہے"۔ اور اگر کسی قوم سے تم کو خیانت اور دغابازی کا اندیشہ ہو تو کھلے طور پر صلح کا قول و قرار ان کی طرف پھینک دو (واپس کردو) تاکہ قول و قرار میں مساوات اور برابری قائم رہے بیشک اللہ تعالیٰ ایسی قوم کو پسند نہیں کرتا جو خیانت کرتی ہے"۔ (۸، الانفال، آیت ۵۸)

# حضرت مولانا علی میاں ندویؒ کی رحلت

## پر

## عالم اسلام کے رسائل واخبارات کا خراج عقیدت

مطیع الرحمٰن عوف ندوی

مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ کی ایسی ہر دلعزیز، ممتاز اور جامع شخصیت تھی کہ آپ کے سانحۂ وفات نے نہ صرف ہندستانی مسلمانوں کو ایک عظیم خسارہ سے دوچار کیا بلکہ عالم اسلام نے ان کی وفات کو امت مسلمہ کے لئے ایک زبردست خلا قرار دیا، حضرت مولاناؒ ایک ہمہ جہت، ہشت پہلو اور جامع شخصیت کے مالک تھے، انھوں نے جہاں ہندوستانی مسلمانوں کے مسائل کو سامنے رکھتے ہوئے ہر میدان میں گراں قدر خدمات انجام دیں وہیں عالم اسلام میں جب جب کفر وضلالت، ارتداد والحاد، اور قومیت ووطنیت نے اپنے دام فریب میں پھنسانے کی کوشش کی تو وہ حضرت مولاناؒ کا ہی قلم تھا جو آبشار کی طرح بہہ پڑتا تھا اور اسلام کے خلاف اٹھنے والی ہر سرکش موج کا رخ پھیر دیا کرتا تھا حضرت مولانا عالم اسلام پر ہونے والے کسی بھی حملے سے تڑپ اٹھتے تھے چنانچہ ایسے موقع پر وہ مولانا ہی کی سحر انگیز آواز ہوتی تھی جو بادل بن کر ان کے خلاف برستی تھی، عرب قومیت کا مسئلہ ہو یا فلسطین کے حل کی بات، یا خلیج وایران عراق جنگ کے مسائل، الغرض مولاناؒ نے ہر لمحہ اسلام کے مفاد کو اولیت دی اور اسی کو سرفہرست رکھا اور شریعت اسلامی اور ایمان وعقائد کے خلاف ایک لمحہ کے لئے بھی کسی طرح کی مفاہمت اور مصالحت گوارا نہ کیا، ہندوستان میں اس طرح کے بے شمار مسائل پیش آئے، یکساں سول کوڈ، وندے ماترم اور نظام تعلیم کو لے کر بے شمار مسائل میں حضرت مولانا نے دوٹوک فیصلہ کیا اور آخر دم تک اس پر جمے رہے، آج جب حضرت مولاناؒ ہمارے درمیان نہیں ہیں تو ان کی تعلیمات اور ان کا مشن ہی ہمارے لئے راہنما ہے، ہندوستان کے اخبارات ورسائل نے بڑے پیمانے پر حضرت مولانا پر تعزیتی پیغامات شائع کئے، مضامین شامل اشاعت کئے، اور بعض اخبارات ورسائل نے حضرت مولانا کی زندگی پر مستقل فیچرز اور خصوصی شمارے چھاپے، جلسے ہوئے، اور ہو رہے ہیں لیکن اس موقع پر عالم اسلام کے اندر مولاناؒ کی وفات کو جس قدر رنج واندوہ کے ساتھ سنا گیا اس کی نظیر نہیں ملتی ہے، عالم اسلام کے اکثر ممالک کے حکمراں وسلاطین نے فیکس، فون اور وفود کی شکل میں تعزیت کی اور مولانا کی وفات کو عالم اسلام کا بہت بڑا خسارہ قرار دیا، وہیں وہاں کے اخبارات ورسائل نے تسلسل کے ساتھ اپنی سوگواری اور رنج کے اظہار کو جاری رکھا ہے، مضامین، تعزیتی جلسوں اور تاثراتی رپورٹوں کا سلسلہ جاری ہے، انٹرنیٹ، ویب سائٹ وغیرہ پر بھی خصوصی کالم جاری ہیں، اس سلسلہ کی تفصیلات اور عربی اخبارات ورسائل میں شائع تصانیف اور خبروں کی ایک جھلک ہم اس مضمون میں مختصر طور پر آپ کے سامنے پیش کرنے کی کوشش کریں گے۔

سب سے پہلے علامہ ڈاکٹر یوسف القرضاوی نے انٹرنیٹ پر داعی اسلامؒ پر اپنے مضامین حضرت سے ملاقاتوں، اپنے ربط وتعلق اور مشاہدات وتاثرات کو مضامین کی شکل میں شروع کیا، یہی مضامین دنیا کے بڑے اور کثیر الاشاعت اخباروں میں شائع ہوئے انھوں نے جو مضامین تحریر کئے ان کے عناوین کچھ اس طرح ہیں: "ربانی الأمة وداعية الإسلام: العلامة ابوالحسن علی الندوی" (صفحات ۴) "مع الشیخ فی مسقط رأسه" (صفحات ۳) "الندوی فی مصر ومع المصریین" (صفحات ۴) اس کے علاوہ ایک تفصیلی مضمون "رکائز الفقه الدعوی عند العلامة الندوی" ہے جو کئی صفحات پر مشتمل ہے

فنی، سماجی اور ثقافتی ہفت روزہ کثیر الاشاعت رسالہ "الاربعاء" نے اپنے ۵ر جنوری کے شمارے کے سرورق پر مولانا مرحوم کی تصویر شائع کی ہے اور مولاناؒ کو اس صدی کا آخری فرد قرار دیا ہے، اس میگزین کے ص۵ پر محمد عبداللہ الحمید نے مولانا کو اس گذری ہوئی صدی کا سب سے نمایاں اور خدمت اسلام کے لئے سرپرست شخصیت قرار دیا ہے، اور مولانا کی تحقیقی خدمات کا ذکر کیا ہے۔

لندن کے ایک مشہور زمانہ روزنامہ "الشرق الاوسط" نے مولانا پر بے شمار مضامین شائع کئے اسی اخبار میں رابطہ عالم اسلامی کے جنرل سکریٹری عبداللہ بن صالح العبید کا "الامة الاسلامية خسرت عالماً وداعياً برحيل الشيخ الندوی" کے عنوان سے ایک مضمون چھپا ہے، اس کے ۱۴ر جنوری کے شمارہ میں ڈاکٹر یوسف القرضاوی کا ایک مضمون دو قسطوں میں شائع ہوا ہے، اور اسی میں ایک رپورٹ "الشیخ یوسف القرضاوی یعدد مآثر الفقيد العلامة ابوالحسن الندوی" کے عنوان سے چھپی ہے، اس کے ۲۸ر رمضان کے شمارہ میں حضرت مولاناؒ کے سلسلہ میں علامہ طنطاوی کے تاثرات پہلے

چھپ چکے تھے" "ای سرفی لحظات الاخیرة بافارس الأدب" اور "مختارات ابی الحسن جواہر من فنون القول والایمان" کے عناوین سے مضامین چھپے ہیں، اسی اخبار کے صفحہ ۱۹ پر رابطہ ادب اسلامی کے رکن ڈاکٹر محمود حسن زینی کا ایک مضمون "الی جنة الخلد عمید الادب الاسلامی العلامة ابوالحسن الندوی" شائع ہوا ہے، جس میں ادب اسلامی کے میدان میں مولانا کی خدمات کو شمار کیا گیا ہے اور سراہا گیا ہے، صفحہ ۲۰ پر "رحل الندوی" کے عنوان سے ڈاکٹر حسن بن فہد الہویمل نے بڑے جذباتی اور تاثراتی انداز میں ایک مضمون قلمبند کیا ہے، اور مولانا کی زندگی کا خلاصہ پیش کر دیا ہے، کتابوں کا ذکر کرتے ہوئے اس پر بحث کی ہے اور مولانا کو ایک ایسا معالج قرار دیا ہے جو مرض کی تشخیص کے ساتھ ساتھ اس کا صحیح علاج بھی جانتا ہو، انہیں فقیہ، داعی اور اسلامی بیداری کا نقیب اول قرار دیا ہے، اسی اخبار میں ڈاکٹر محمد بن سعد بن حسین نے بھی "رحمك الله یا ابا الحسن" کے عنوان سے اپنے تاثرات اور رنج و کرب کو بیان کیا ہے اور مولانا کو ایک ایسا مجاہد قرار دیا ہے جس نے بیک وقت قلم، زبان اور جسم و جان سے جہاد کیا ہو اور جس کے جہاد کے نقوش کا ہر میدان میں مشاہدہ کیا جا سکتا ہو، انھوں نے مولانا سے ملنے کے اپنے اشتیاق کو بڑے جذباتی انداز میں ضبط کیا ہے اور اخیر میں رابطہ ادب اسلامی کا ذکر کرتے ہوئے مولانا کی ادبی خدمات کو اجاگر کرتے ہوئے بڑی حسرت کے ساتھ اپنا قلم بند کیا ہے۔

مدینہ منورہ سے شائع ہونے والے شہرہ آفاق اخبار "المدینہ" نے بھی مسلسل خبروں، رپورٹوں اور تعزیتی مراسلات و پیغامات کی اشاعت کو جاری رکھا، ایک تعزیتی خبر میں شیخ محمد حسن الدریعی، جمعیة شباب الاسلام العالمیہ کے صدر ڈاکٹر مانع حماد الجہنی اور ڈاکٹر راشد الرنج کے تاثرات کو شائع کیا ہے، بعض نے مولانا کی وفات کو اس صدی کا سب سے بڑا سانحہ قرار دیا ہے، یہیں سے شائع ہونے والے اخبار اور روزنامہ "عکاظ" نے بھی مولانا پر تفصیلی مضامین اور مراسلے شائع کئے ہیں، اور اپنے ایک مضمون میں حضرت مولانا کی زندگی کو ماہ و سال کے آئینہ میں مختصر طور پر پیش کیا ہے۔

متحدہ عرب امارات سے شائع ہونے والے روزنامہ "البیان" سے یکم جنوری کے شمارہ سے ہی مولانا پر تعزیتی پیغامات، خبروں اور مضامین کا سلسلہ نظر آتا ہے، اور اس میں بعض اہم مضامین کو بھی شریک اشاعت کیا گیا ہے۔

جدہ سعودی عرب سے اردو میں شائع ہونے والے اردو نیوز نے بھی اس سلسلہ کو جاری رکھا، اور مضامین کے علاوہ مولانا کی زندگی کا ایک اجمالی خاکہ بھی شائع کیا ہے۔

عالم اسلام میں سب سے مقبول، بےباک صحافت کے علمبردار ہفت روزہ "المجتمع" نے مولاناؒ کی زندگی ہی میں اس گذری ہوئی صدی کی چنیدہ شخصیات پر اپنے ایک سلسلہ کو شروع کیا تھا، جس میں حضرت مولانا کے سلسلے میں پچھلے شماروں میں بعض چیزیں شائع ہوئی تھیں، یہ سلسلہ مولانا کی زندگی میں شروع ہو گیا تھا اور مولانا نے اس کو ملاحظہ بھی فرمایا تھا، اس سلسلے کے علاوہ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد المجتمع نے بعض مستقل مضامین بھی شائع کئے، جن میں ڈاکٹر عبداللہ قادری الاہدل کا مضمون "مع الشیخ الندوی"، محمد حسن بریغش کا مضمون "آخر الراحلین فی عام الحزن الشیخ الداعیة ابوالحسن الندوی" ہے، المجتمع نے بھی سرورق پر مولانا کی تصویر چھاپی ہے، اسی شمارہ میں ایک جگہ حضرت مولانا کی زندگی کا ایک مختصر خاکہ بھی پیش کیا گیا ہے۔

حضرت مولانا پر شائع ہونے والے مضامین میں ایک وہ خط بھی ہے جس کو مراسلہ نگار نے بڑے جذبات کے ساتھ قلمبند کیا ہے، اور ایسے نازک ترین مرحلوں میں مولانا کو یاد کیا گیا ہے، ادیبانہ اور مفکرانہ انداز بیان میں امت مسلمہ پر بڑے نازک لمحات میں مولانا کی خدمات کو بیان کیا گیا ہے، مراسلہ نگار نے مولانا کو ایسے مبارک وقت میں رب حقیقی سے جا ملنے پر مبارکباد بھی پیش کی ہے، اور اس صدی کے جشن کو دیکھنے سے پہلے رخصت ہو جانے پر مزید تبریک پیش کی ہے۔

**بمبئی کے قارئین "تعمیر حیات" سے**

بمبئی کے قارئین تعمیر حیات حضرات سے گذارش ہے کہ "تعمیر حیات" کے سلسلہ میں رقم جمع کرنے یا خریدار بننے کے سلسلہ میں ذیل کے پتہ پر رابطہ قائم کریں۔ وہاں ان کو رقم جمع کرنے کی رسید مل جائے گی۔

# ندوہ کے شب و روز

محمد شاھد ندوی بارہ بنکوی

## معالجین کا مشورہ اور حضرت مولاناؒ کا قیام

سالانہ امتحان ہوچکا تھا، طلباء اپنے اپنے گھر جاچکے تھے، رمضان کی آمد آمد تھی رحمتوں اور برکتوں کی گھٹائیں برسنے والی تھیں، ہم سب کے مربی ومحسن اور مخدوم حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی (جنھیں اب رحمۃ اللہ علیہ اور نور اللہ مرقدہٗ لکھتے ہوئے کلیجہ منھ کو آرہا ہے) کو ان کے معالجین نے مشورہ دیا تھا کہ علالت کے سبب اس مرتبہ رمضان ندوہ ہی میں گزاریں، یہ بات حضرت مولانا کے لئے شاق ضرور تھی لیکن بادل نخواستہ ارادہ فرمالیا تھا کہ ٹھیک ہے۔ رمضان یہیں گذارلیں گے، لیکن تکیہ رائے بریلی کی محبت اور خاندانی بزرگوں کی عقیدت اور وہاں کی روحانیت سے افادہ اور دوسروں کے لئے استفادہ کا جذبہ بار بار یاد آرہا تھا

چنانچہ رمضان سے تین یوم قبل معالجین کے مشورہ کے مطابق حضرت مولاناؒ تکیہ رائے بریلی تشریف لے گئے۔ اور صرف دو یوم قیام فرماکر ۲۹ر شعبان کو ندوہ تشریف لے آئے اور ۲۰ر رمضان تک قیام فرمایا رمضان کے دونوں عشرے عشرہ رحمت اور عشرہ مغفرت تک یہاں قیام کے دوران حضرت مولانا نے اپنے تمام معمولات و اوراد ووظائف دعا ومناجات، توبہ واستغفار، روزہ وتلاوت قرآن اور نوافل وتہجد کا پورا پورا اہتمام فرمایا آپ کی جلو میں آنے والے مہمانوں اور معتکفین نے مکمل استفادہ کیا رمضان کے دنوں میں اساتذہ کرام کے درس قرآن اور درس حدیث ندوۃ العلماء کی مسجد میں ہوتے رہے۔ اور درس قرآن اور درس حدیث سے لوگوں نے خاطر خواہ فائدہ اٹھایا۔

## مصری قاری کی آمد

اسی دوران مصر سے آئے ہوئے مہمان خصوصی قاری ابوحمید سلیم نے اپنی خوش الحانی اور فن قرأت سے لوگوں کے دلوں کو مسرور کرتے رہے قاری ابوحمید صاحب کے ندوہ کے علاوہ شہر کے مختلف مدارس ومساجد میں پروگرام ہوئے اور لوگوں نے قرآنی برکتوں سے خوب خوب فائدہ اٹھایا۔ قاری ابوحمید سلیم مصر کی وزارت اوقاف کی جانب سے مولانا سید سلمان الحسینی ندوی صدر جمعیت شباب الاسلام کی دعوت پر تشریف لائے تھے اور ان کا یہاں خاطر خواہ استقبال کیا گیا۔

## حضرت مولاناؒ کی روانگی تکیہ رائے بریلی

حضرت مولاناؒ نے دو عشرے یہاں قیام فرمایا لیکن ان کی نگاہیں تکیہ کی طرف لگی ہوئی تھیں، اور برابر تقاضا فرماتے تھے کہ تکیہ کب چلنا ہے آخر کار ۲۰ر رمضان کو حضرت مولانا آخری عشرہ گذارنے کے لئے تکیہ کلاں تشریف لے گئے اور دو ہی دن گزرے تھے کہ وہ سب کچھ ہوگیا جو ہر انسان کے لئے ایک وقت مقرر ہے اور فرشتۂ اجل نے حضرت مولانا کی زبان سے قرآن کے کلمات فَبَشِّرْهُ بِمَغْفِرَةٍ وَّاَجْرٍ كَرِيْمٍ ادا کرائے اور حضرت نے لبیک کہتے ہوئے داغ فراق دے دیا اور اپنی جان جان آفریں کے سپرد کردی۔ كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ وَّيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ

## مجلس نظامت واھتمام

۲۶ر رمضان ۱۴۲۰ھ کو تکیہ کلاں رائے بریلی میں مولانا عبدالکریم پاریکھ صاحب کی صدارت میں ایک خصوصی میٹنگ ہوئی جس میں مولانا عبداللہ عباس ندوی معتمد تعلیمات ندوۃ العلماء نے ایک تجویز پیش کی۔ اور جناب وصی احمد صدیقی صاحب معتمد مالیات ندوۃ العلماء نے تائید کی اور اتفاق رائے سے مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی ناظم اعلیٰ مولانا سعید الرحمٰن اعظمی ندوی صاحب مہتمم مولانا سید واضح رشید ندوی صاحب صدر شعبۂ عربی، اور مولانا محمد حمزہ حسنی ندوی صاحب ناظر عام منتخب ہوئے۔

## تعلیمی سرگرمیاں

بفضلہ تعالیٰ تعطیل کلاں کے بعد دارالعلوم ۷ر شوال کو کھل گیا۔ طلبا جوق در جوق دارالعلوم کی جانب کھنچ کر آگئے۔ جدید وقدیم طلبا کے داخلوں کی کارروائی بھی مکمل ہوگئی، ندوۃ العلماء کی فضا۔ قَالَ اللّٰہ اور قَالَ الرَّسُوْل کی صداؤں سے گونجنے لگی، ۲۰ر شوال سے باقاعدہ تعلیم کا سلسلہ جاری ہوگیا۔ طلباء کی مختلف انجمنوں النادی العربی اور انجمن الاصلاح وغیرہ کے انتخابات بھی ہوگئے اور ان کی سرگرمیاں شروع ہوگئیں۔

گذشتہ کئی سالوں سے دارالعلوم میں یہ

سلہ چلا آرہا ہے کہ تعلیمی سال کے شروع ہفتہ عشرہ تک اساتذہ کرام مختلف ایسے موضوعات طلباء سے خطاب کرتے ہیں جن کی روشنی میں باء اپنے نئے تعلیمی سال کو زیادہ سے زیادہ مفید اسکیں چنانچہ حسب سابق امسال بھی حضرت ولانا سید محمد رابع حسنی ندوی صاحب ناظم ردۃ العلماء، مولانا سعید الرحمن اعظمی صاحب ندوی ہتمم دارالعلوم ندوۃ العلماء، مولانا نذر الحفیظ ندوی صاحب ولانا محمد عارف سنبھلی صاحب، مولانا عبد القادر ندوی صاحب اور دیگر اساتذہ کرام نے قیمتی نصیحتوں و ہدایات سے نوازا۔ انھوں نے اپنی تقریروں میں تعلیم و تربیت کی اہمیت، اصول وضوابط کی پابندی اور اس کے فوائد پر تفصیل سے روشنی ڈالی۔ انھوں نے طلباء کو نصیحت کی کہ وہ اپنے مقام کو پہچانیں اور کوئی ایسی حرکت ان سے سرزد نہ ہو جو ان کی شان کے خلاف ہو۔ زیادہ سے زیادہ وقت درسی اور غیر درسی کتابوں کے مطالعہ میں صرف کریں اور اپنے آپ کو بنانے کی فکر کریں۔ ؎

اپنے من میں ڈوب کر پاجا سراغِ زندگی
تو اگر میرا نہیں بنتا نہ بن اپنا تو بن

## ناظم ندوۃ العلماء مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی کا خطاب

ہر سال نئے تعلیمی سال کے آغاز میں حضرت مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ کا قدیم و جدید طلباء کے سامنے ایک عمومی خطاب ہوتا تھا۔ اور وہ طلباء کو تعلیم و تربیت کے بارے میں بہت سی نصیحتیں اور ہدایات فرماتے تھے جن کی روشنی میں طلباء اپنا تعلیمی سال گزارتے تھے امسال حضرت مولانا کے وفات پاجانے کے سبب ان کے جانشین اور ناظم ندوۃ العلماء مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے ۱۰ر فروری ۲۰۰۰ء مطابق ۱۶ر ذیقعدہ ۱۴۲۰ھ کو دارالعلوم کی مسجد میں طلباء کے سامنے ان کی ضروریات اور تعلیمی سال کے آغاز کی مناسبت سے ایک عمومی خطاب فرمایا جس میں انھوں نے طلباء کو ان کا مقام و مرتبہ بھی یاد دلایا اور دینی تعلیم اور دینی اداروں کی تاسیس کا مقصد اور اس کے امتیازات و خصوصیات پر بھی تفصیل سے روشنی ڈالی۔

مولانا نے طلباء کو تعلیم اور وقت کی اہمیت کی طرف توجہ دلاتے ہوئے فرمایا کہ جتنے طلباء یہاں آتے ہیں خواہ قدیم ہوں یا جدید وہ سب یہ سمجھیں کہ یہ ہمارا نیا تعلیمی سال ہے وہ یہ طے کرلیں کہ وہ اپنا وقت فضول ضائع نہیں کریں گے، ہر کام وقت پر کریں گے اور دارالعلوم کی طرف سے جو پابندیاں ان پر عائد کی جائیں گی وہ ان پر عمل کریں گے۔ اور زیادہ سے زیادہ وقت تعلیم کے حصول اور درسی وغیر درسی کتب کے مطالعہ میں صرف کریں گے۔

پگھلنا علم کی خاطر مثالِ شمع زیبا ہے
بغیر اس کے نہیں پہچان سکتے ہم خدا کیا ہے

## سعودی سفیر عبد الرحمن بن ناصر العویلی کی تقریر

گذشتہ رمضان میں ایسی شخصیت عالم اسلام سے اٹھ گئی جو اعلاء کلمۃ اللہ کے لئے اپنی زندگی وقف کرچکی تھی اور اپنی زندگی کا نذرانہ اللہ کے حضور پیش کرچکی تھی، جس کے دم سے کانفرنسوں اور بڑی بڑی مجلسوں میں جان پڑجاتی تھی ان کی رحلت سے ہر وہ شخص دہل گیا جس نے ان کی کتابوں سے اپنے دلوں کو روشن کیا تھا۔ ان خیالات کا اظہار ہندوستان میں سعودی عرب کے سفیر عبد الرحمن بن ناصر نے ندوہ میں اپنی آمد کے موقع پر مولانا ابو الحسن علی میاں ندوی کو خراج عقیدت پیش کرتے ہوئے کیا۔

انھوں نے کہا کہ حضرت مرحوم نے پچاسی سال کی زندگی کا ایک ایک لمحہ ملت اسلامیہ میں بیداری پیدا کرنے میں گذارا۔ انھوں نے اپنی کتاب "ماذا خسر العالم بانحطاط المسلمین" جسے اپنی جوانی میں تالیف کیا تھا جبکہ ان کی عمر ۳۶ سال کے لگ بھگ تھی، مصر، شام، نجد حجاز، یمن، مراکش، الجزائر، ہر جگہ ایک دھوم مچادی اور پڑھے لکھے مثقف عرب حضرات کے لئے حیرت کی بات تھی کہ اتنی فصیح و بلیغ زبان اور اس درجہ بلند اسلوب میں اس موضوع کو پیش کیا، جس کو سیکڑوں ادباء مل کر بھی ادا نہیں کرسکتے تھے، ہر ایک نے آپ کی فضیلت کو تسلیم کیا۔

سعودی سفیر نے کہا کہ حضرت مولانا ندویؒ ان قائدین میں تھے جنھوں نے مسلمانوں کو جوڑنے کی کوشش کی اور جنھوں نے خالص دینی بنیاد پر علمی اور ثقافتی مجالس قائم کیں۔ آپ رابطہ عالم اسلامی کے بنیاد ڈالنے والوں میں تھے اور مؤتمر عالم اسلامی کے گراں قدر رکن تھے، "مجلس الاعلیٰ للمساجد" کے عظیم ارکان میں تھے، علاوہ اس کے مدینہ یونیورسٹی کے مجلس شوریٰ کے رکن تھے۔ آپ کی توجہات، دعاؤں اور کاوشوں سے عالم عرب کی ہر سوسائٹی اور ہر مجلس مستفید ہوئی۔ اسی طرح سے آپ دمشق کے "مجمع علمی" اور اردن کے "مجمع اللغۃ العربیۃ" کے بھی رکن تھے۔

سعودی سفیر عبد الرحمن بن ناصر العویلی نے کہا کہ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ کن الفاظ میں حضرت مرحوم کی علمی دینی خدمات اور خاص اسلامی کردار کا ذکر کردوں کہ ندوۃ العلماء کے منبر سے جو آپ نے مسلمانوں اور اسلام کی خدمت کی ہے، تحریری طور پر یا تقریری انداز میں لکچروں میں جن کا مقصد مسلمانوں کو ایک پلیٹ فارم پر جمع ہونا ہوتا تھا۔ میں جس قدر بھی کوشش کروں ایسے الفاظ میری وسعت سے بلند ہیں، جن سے آپ کے صحیح مقام کا اندازہ کیا جانا چاہئے۔ حضرت مرحوم سعودی عرب کی حکومت کی کوششوں کے قدرداں تھے، جلالۃ الملک عبد العزیزؒ سے لے کر خادم حرمین شریفین ملک فہد بن عبد العزیز آل سعود کے وقت تک جو خدمتیں اسلام اور مسلمانوں کیلئے دنیا بھر میں انجام دی گئیں اس میں آپ کی رضامندی اور پسند کا بڑا دخل ہے۔

محمد طارق ندوی

# سوال و جواب

س:- ایک بکری ہے اس کا تھن کٹ گیا اور دوسرا صحیح ہے۔ تو کیا اس کی قربانی ہو سکتی ہے؟

ج:- ایسی بکری کی قربانی جس کا ایک تھن کٹ گیا ہو۔ شرعاً درست نہیں ہے۔

س:- بکری کے ایک سینگ کا اوپری چھلکا اتر جائے تو کیا اس کی قربانی کر سکتے ہیں؟

ج:- اگر بکری کے سینگ کا اوپری چھلکا اتر جائے تو اس کی قربانی کر سکتے ہیں۔

س:- ایک بکرا لنگڑاتا ہے تو کیا اس کی قربانی ہو سکتی ہے؟

ج:- اگر اتنا لنگڑاتا ہو کہ خود مذبح تک نہ جا سکے تو قربانی درست نہیں ہے، ورنہ درست ہے۔

س:- چرم قربانی خود استعمال کر سکتے ہیں، یا نہیں؟

ج:- خود استعمال کر سکتے ہیں، لیکن اگر اس کو فروخت کر دیا ہے تو اب قیمت کا صدقہ کرنا لازم ہے۔ اس کو خود نہیں استعمال کر سکتے ہیں۔

س:- ایک شخص نے مرتے وقت یہ وصیت کی کہ میرے مال میں سے میری طرف سے قربانی کر دینا تو کیا اس کی طرف سے قربانی کی جا سکتی ہے؟

ج:- میت نے وصیت کی ہو کہ میرے مال میں سے میری طرف سے قربانی کر دینا تو وصیت کے مطابق اس کے تہائی مال میں سے قربانی کرے۔ مگر قربانی کا تمام گوشت فقراء پر صدقہ کرنا واجب ہے۔

س:- قربانی کس پر واجب ہے؟

ج:- قربانی ہر اس مسلمان عاقل بالغ مقیم پر واجب ہے، جس کی ملک میں ساڑھے باون تولہ چاندی یا اس کی قیمت کا مال حاجات اصلیہ سے زائد ہو۔

س:- قربانی کے دن گذر گئے اور ایک شخص قربانی نہ کر سکا تو وہ اب کیا کرے؟

ج:- اگر قربانی کے دن گذر گئے یا کوئی شخص ناواقفیت یا غفلت یا اور کسی عذر سے قربانی نہ کر سکا تو قربانی کی قیمت فقراء اور مساکین پر صدقہ کرے۔

س:- ایک شخص قربانی کا گوشت تقسیم نہیں کرتا بلکہ فریج میں رکھ کر کھاتا ہے شرعاً اس کا یہ عمل کیسا ہے؟

ج:- اس کا یہ عمل خلاف اولیٰ ہے کیونکہ افضل یہ ہے کہ قربانی کا گوشت تین حصے میں تقسیم کرے ایک حصہ اپنے اہل وعیال کے لئے رکھے۔ ایک حصہ احباب وغیرہ میں تقسیم کرے۔ ایک حصہ فقراء و مساکین میں تقسیم کرے۔

س:- قربانی کے دنوں میں عقیقہ کر سکتے ہیں یا نہیں؟

ج:- ہاں! قربانی کے دنوں میں عقیقہ کر سکتے ہیں۔

س:- ایک شخص کی اتنی حیثیت نہیں ہے کہ وہ اپنے لڑکے کا عقیقہ کرے۔ تو کیا اس کو قرض لے کر عقیقہ کرنا چاہئے؟

ج:- حیثیت نہ ہو تو قرض لے کر عقیقہ کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے۔

س:- کیا لڑکے کے لئے دو بکرے عقیقہ کرے؟

ج:- حیثیت ہو تو لڑکے کے لئے دو بکرے عقیقہ کرے، یا دو بھیڑ، یا دو دنبے، یا بڑے جانور مثلاً گائے بھینس وغیرہ میں دو حصے افضل ہیں۔ ورنہ ایک بکرا اور بڑے جانور میں ایک حصہ کافی ہے۔

س:- ایک شخص قربانی کی استطاعت رکھتا ہے پھر بھی نہیں کرتا ہے تو کیا اس پر کچھ وعید ہے؟

ج:- ہاں! اس کے لئے سخت وعید ہے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ جو شخص قربانی کی استطاعت رکھتا ہے اور قربانی نہ کرے تو وہ ہماری عیدگاہ کے قریب نہ آئے (یعنی وہ خدا کے حضور میں حاضری کے لائق نہیں)۔

س:- اگر بچہ صاحب نصاب ہے تو کیا اس پر قربانی واجب ہے یا نہیں؟

ج:- بچہ پر قربانی واجب نہیں ہے۔ اگرچہ وہ صاحب نصاب ہو۔

س:- کیا اس جانور کی قربانی کر سکتے ہیں جو صرف ایک آنکھ سے دیکھتا ہو اور دوسری آنکھ سے دکھائی نہ دیتا ہو؟

ج:- نہیں! ایسے جانور کی قربانی نہیں کر سکتے ہیں۔

س:- کیا بیوی کی طرف سے قربانی واجب ہے؟

ج:- واجب نہیں ہے البتہ اگر بیوی کی اجازت سے قربانی کر دے تو وجوب بیوی کے ذمہ سے ساقط ہو جائے گا؟

س:- ذبح کرتے وقت جانور کا رخ قبلہ کی طرف کرنا کیسا ہے؟

ج:- مسنون ہے، بغیر عذر قبلہ کی جانب نہ کرنا خلاف سنت ہونے کی وجہ سے مکروہ ہے۔

## مختصر

# عالمی خبریں

معید اشرف ندوی

● جدہ مائیکروسوفٹ نیٹ ورک براڈ کاسٹنگ نے رائے عامہ کے حوالے سے ایک جائزہ پیش کیا ہے جس کا موضوع تھا "ہزار سالہ ساز شخصیت" اس سلسلے میں پوری دنیا سے پیش کی جانے والی آراء کے تحت حضرت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عظیم ترین شخصیت قرار پائے ہیں اس طرح بالواسطہ طور پر مشرق ومغرب نے آپ کو ہزار سال کی عظیم ترین ہستی تسلیم کرلیا ہے۔

● سعودی عرب کے خادم حرمین شریفین شاہ فہد بن عبدالعزیز نے عوام سے خطاب کرتے ہوئے کہا کہ نئے بجٹ کی تیاریوں میں عوام کی تمام سہولتوں کی فراہمی اور معاشی استحکام کا پورا پورا خیال رکھا گیا ہے۔ وہ ریاض میں کابینہ کے اجلاس میں شریک تھے، اجلاس کے بعد وزیر اطلاعات ونشریات ڈاکٹر فواد الفارسی نے سعودی نیوز ایجنسی "واس" کو بتایا کہ خادم حرمین نے عوام کو یقین دلایا ہے کہ اس بجٹ میں صحت، تعلیم اور دوسرے ترقیاتی منصوبوں کے فروغ کو خصوصی اہمیت دی گئی ہے ساتھ ہی شہریوں کے لئے روزگار کے مزید مواقع فراہم کئے جائیں گے، سعودی عرب کے لئے مالی بجٹ کے اخراجات میں گیارہ فیصد اضافہ کیا گیا ہے اور یہ بجٹ ایک سو بچاسی ارب ریال کا ہوگا۔

● ملیشیا کی ایک اسلامی تنظیم نے حال ہی میں ایک وسیع منصوبہ پر عملدر آمد شروع کردیا ہے۔ تنظیم ملیشیا کے ہر ہوٹل کے ہر کمرے میں قرآن مجید رکھے گی منصوبہ کے پہلے مرحلے میں ۱۰۶ ہوٹلوں میں ۳۰ ہزار نسخے رکھے جائیں گے، مذکورہ تنظیم کے ذمہ داروں نے اس کی ضرورت اس وقت محسوس کی جب یہ دیکھا کہ ملک اور بیرون ملک عیسائی حلقوں میں ہر ہوٹل کے کمرے میں انجیل رکھی ہوئی ہے جہاں کم وبیش مسلمان مہمان بھی قیام کرتے ہیں، اس تنظیم نے ہوٹل کے محکمے سے اس موضوع پر گفتگو کی انھوں نے مفت فراہم کئے جانے والے ان مصاحف کو بغیر کسی اعتراض کے قبول کرلیا، قرآن مجید کے رکھے جانے کا یہ فائدہ ہوگا کہ ان ہوٹلوں میں قیام کرنے والے اکثر بیرونی غیر مسلم سیاح قرآن مجید کا مطالعہ کرسکیں گے۔ واضح رہے کہ اب تک اسلامی ملکوں میں صرف سعودی عرب ہی وہ ملک ہے جہاں تمام ہوٹلوں کے کمروں میں نہ صرف قرآن مجید کے نسخے رکھے جاتے ہیں بلکہ قبلہ نما اشارے بھی دیوار پر نصب ہوتے ہیں۔ ملیشیا کی تنظیم کے اس قابل تحسین اقدام کو مغربی ممالک میں آباد مسلمان اور دینی تنظیمیں بھی روبہ عمل لاسکتی ہیں خصوصاً ہسپتال ہوٹل اور جیلیں اس منصوبے میں سرفہرست رکھے جاسکتے ہیں۔

● قطر کے وزیر صنعت دوحہ میں صنعت کاروں کے ایک اجلاس سے خطاب کرتے ہوئے اعتراف کیا کہ ابھی ان کا ملک غیر ملکی کارکنوں سے بے نیاز نہیں ہوا ہے، صنعتی شعبوں میں غیر ملکی کارکنوں کی اب بھی ضرورت باقی ہے۔ اجلاس میں خلیجی تعاون کونسل کے نائب سکریٹری نے بھی اپنی رپورٹ میں بتایا کہ ۱۹۹۸ء کے اعداد وشمار کے مطابق خلیج کے ۷ ہزار ۲ سو چالیس کارخانوں میں کارکنوں کی مجموعی تعداد ۵ لاکھ ۰۷ ہزار سے تجاوز کرچکی ہے اس کی تائید ایک خلیجی اخبار کی رپورٹ سے بھی ہوتی ہے کہ ان کارخانوں کے ملازمین میں ۵۰ فیصد غیر ملکی ہیں جن کی اکثریت جنوب ایشیا کے رہنے والے ہنرمند اور غیر ہنرمند دونوں طرح کے کارکن شامل ہیں۔

## دعائے مغفرت

● معہد دارالعلوم ندوۃ العلماء کے استاذ مولانا محمد عثمان ندوی بجلیمی کا ۲۴ر شوال ۱۴۲۰ھ کو قطب پور ڈالی گنج میں انتقال ہوگیا۔ اِنّا لِلّٰہِ وَاِنّا اِلَیہِ رَاجِعُون۔

مولانا مرحوم بڑے نیک، منکسر المزاج اور خلیق وملنسار انسان تھے۔ نماز جنازہ مولانا سعید الرحمٰن اعظمی ندوی مہتمم دارالعلوم ندوۃ العلماء نے پڑھائی اللہ تعالیٰ موصوف کی نیکیوں کو قبول فرمائے اور اعلیٰ علیین میں جگہ عطا فرمائے۔

● لکھنؤ یونیورسٹی میں شعبۂ معاشیات کے ریڈر ڈاکٹر محمد مزمل کے تایا ڈاکٹر فاروق احمد خاں کا اپنے آبائی وطن میرگنج ضلع سلطانپور میں ۱۴ر فروری ۲۰۰۰ء کو انتقال ہوگیا۔ اِنّا لِلّٰہِ وَاِنّا اِلَیہِ رَاجِعُون۔

مرحوم تعمیر حیات بڑے شوق سے پڑھتے تھے اور مولانا ابرار الحق صاحب دامت برکاتہم سے بیعت تھے قارئین تعمیر حیات سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

# مطالعہ کی میز

تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

● محمد شاھد ندوی بارہ بنکوی

نام کتاب: حضرت مولانا علی میاں صاحبؒ کے خطوط مفسر قرآن مولانا عبدالکریم پاریکھ کے نام
باھتمام: الحاج محمد ناصر خاں.
صفحات: ۴۲۶، سائز ۱۸×۲۲/۸ قیمت -/۱۵۰ روپئے
خوبصورت ٹائیٹل، دیدہ زیب کتابت، عمدہ کاغذ
ملنے کا پتہ: فرید بک ڈپو (پرائیویٹ) لمیٹڈ، ۴۲۲ مٹیا محل اردو مارکیٹ جامع مسجد دہلی ۱۱۰۰۰۶

مفسر قرآن مولانا عبدالکریم پاریکھ صاحب کو اللہ تعالیٰ نے قرآن کریم سے شغف اور اس کے خدمت و اشاعت کا بے پناہ جذبہ کے ساتھ بہت سی متنوع اور گوناگوں صلاحیتوں سے نوازا ہے، مولانا پاریکھ صاحب مفسر قرآن و مبلغ دین ہونے کے ساتھ ساتھ ایک خوش بیاں خطیب اور ایک اچھے مصنف و مؤلف بھی ہیں انھوں نے مختلف موضوعات پر درجنوں کتابیں تصنیف فرمائیں ہیں۔

پیش نظر کتاب حضرت مولانا سیّد ابو الحسن علی ندوی نور اللہ مرقدہٗ کے ان مکتوبات کا مجموعہ ہے جن کے مکتوب الیہ مولانا عبدالکریم پاریکھ صاحب ہیں یہ خطوط اگرچہ سب کے سب ذاتی ہیں لیکن ان میں دینی دعوتی اور اصلاحی عنصر غالب ہے عصر حاضر کے مسائل، پیام انسانیت کی دعوت اور خصوصاً ان کاوشوں کا تذکرہ ہے جن میں مولانا پاریکھ صاحب نے حضرت مولانا سیّد ابوالحسن علی حسنی ندوی نور اللہ مرقدہٗ کی رفاقت میں یا نیابت میں اہم دینی خدمات انجام دیں۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے مولانا پاریکھ صاحب کو مرشدانہ اور مخلصانہ مشورہ دیتے ہوئے ایک مکتوب اس طرح لکھا۔

"آپ سوانح حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوریؒ ضرور مطالعہ میں رکھیں، اور بار بار پڑھیں میں خود بھی اس کا مشاہدہ اور مراقبہ کرتا رہتا ہوں۔"

ایک خط میں لکھا کہ اسلام کے تعارف کے لئے "پیام انسانیت" کے سوا کوئی راستہ نظر نہیں آتا۔ ایک جگہ لکھا کہ پیام انسانیت کی تحریک کو جاری رکھنے اور آگے بڑھانے کی سخت ضرورت ہے۔

امید ہے کہ قارئین کرام ان خطوط کو دلچسپی سے پڑھیں گے۔ ایک ایک خط ایسا ہے جس میں گذرے ہوئے واقعات وحالات کی تفصیل ہے اور حضرت مولاناؒ نے مولانا پاریکھ کو جو احکامات صادر فرمائے ہیں اور دعوتی کام کرنے کا جو رُخ بتایا ہے۔ اور ہدایات دیں ہیں ان کی روحانی لذت و چاشنی سے قارئین بھی انشاء اللہ فائدہ اٹھائیں گے۔

---

نام کتاب: مسائل و معلومات حج وعمرہ
نام مؤلف: محمد معین الدین احمد
صفحات: ۱۶۸، سائز ۱۸×۲۲/۸ مفت حاصل کریں
ملنے کا پتہ: محمد عبدالباقی۔ ۸/۵۸، پرمبور ہائی روڈ مدراس ۱۲

حج بیت اللہ ایک دینی فریضہ اور ایک عظیم عبادت ہے لیکن حج کرنے والے زیادہ تر افراد احکام و مسائل سیکھے بغیر حج وعمرہ کے لئے چلے جاتے ہیں اور ارکان کی ادائیگی میں بہت سی غلطیاں کرتے ہیں۔ اکثر لوگوں کو نہیں معلوم ہوتا ہے کہ کون سا رکن کس طرح ادا کرنا چاہیئے۔

اس ضرورت کے پیش نظر محمد معین الدین احمد صاحب نے "مسائل و معلومات حج وعمرہ" کے نام سے کتاب تالیف کی ہے جس میں حج کے فرائض واجبات، سنن احکام عمرہ، مسائل طواف، عورت کے حج کا طریقہ، حج کی دعائیں، اور حضور اقدسؐ پر درود و سلام اور دیگر ضروری معلومات و مسائل جمع کر دیئے گئے ہیں جو حاجیوں کے لئے ایک مبارک تحفہ ہے اس لئے حجاج کرام حج کے سفر سے پہلے اس کتاب کا ضرور مطالعہ کریں۔

---

نام کتاب: چہل ربّنا
مرتب: عبدالرحمٰن کوندو
صفحات: ۱۱۲، سائز ۲۰×۳۰/۱۶، قیمت -/۲۵ روپئے
عمدہ کتابت، بہترین طباعت
ملنے کا پتہ: اسلامی اکیڈمی ۸۵۰۴ اردو بازار جامع مسجد دہلی ۶

قرآن وحدیث میں دعا کی بڑی فضیلت بیان کی گئی ہے۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے اُدْعُوْنِیْ اَسْتَجِبْ لَکُمْ تم مجھ سے دعا کرو (مانگو میں (تمہاری دعا) قبول کروں گا۔ اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: اَلدُّعَاءُ مُخُّ الْعِبَادَۃِ دعا عبادت کا مغز ہے اور جوہر ہے

قرآن وحدیث کی دعاؤں پر مشتمل اذکار وادعیہ کے بہت سے مجموعے علماء کرام اور محدّثین عظام نے مرتب کئے ہیں (جن میں امام نوویؒ کی کتاب "الاذکار" اور خرزمی شافعیؒ کی حصن حصین، مولانا اشرف علی تھانویؒ کی مناجات مقبول حضرت مولانا محمد منظور نعمانیؒ کی "الاذکا والدعوات" حضرت مولانا سیّد ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ کی "دعائیں" قابل ذکر ہیں) ان کے ذریعہ بندہ اپنے

(باقی ص ۱۸ پر)

(بقیہ) کلمۂ طیبہ کے فائدے

صورتیں مسخ ہونے کی شکل میں (ترمذی شریف جلد ثانی ص۴۴ مطبوعہ بمبئی مریم اجمل فاؤنڈیشن)

اے مسلمانو! آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے چودہ سو برس قبل جو کچھ فرمایا تھا وہ بالکل حقیقت کی شکل میں ہماری نگاہوں کے سامنے ہے۔ اس دور پرفتن میں مذکورہ بالا چیزوں میں سے کون سی ایسی چیز ہے جو ہماری انفرادی یا اجتماعی زندگی میں نہیں پائی جاتی پورے کے پورے معاشرہ میں یہ چیزیں جنگل کی آگ کی طرح پھیل چکی ہیں۔ اس حدیث کو غور سے پڑھئے اور اپنی اصلاح کی فکر کیجئے اور مصائب اور فتن سے بچنے کی پوری پوری کوشش کیجئے یہ حدیث پڑھنے کے بعد بھی ہم خواب غفلت سے بیدار نہیں ہوئے اور مصائب سے بچاؤ کی تدبیریں نہیں کیں اور امت کی حالت پر ترس نہ کھائیں تو وہ دن دور نہیں کہ جب ہم سارے مسلمان نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ارشاد فرمائی ہوئی پیشین گوئی کے مطابق اعمال ذمیمہ مذکورہ کے مرتکب ہو کر عذاب الٰہی میں گرفتار ہو جائیں اور ہمارا دین دنیا دونوں برباد ہو جائیں اور پچھلی امتوں کی طرح ہماری حالت ہو جائے۔ اللھم احفظنا منہ اللہ ہماری اور پوری امت مسلمہ کی حفاظت فرمائے اور مصائب وفتن سے حفاظت فرماتے ہوئے اپنے مرضیات پر چلنے کی پوری پوری توفیق عطا فرمائے۔ آمین۔

# علم وادب کے امن کے پیکر علی میاںؒ

ذوالنورین رہبر لکھنوی

علم وادب کے امن کے پیکر علی میاںؒ — عرفان و آگہی کے سمندر علی میاںؒ
حسنینؓ کے ہیں آپ تو، حسنینؓ آپ کے — باغِ رسولؐ کے ہیں گل تر علی میاںؒ
اپنی صفات وذات کے ہمراہ آئیں گے — رحمت کے سائے میں سرِ محشر علی میاںؒ
کرتے رہو سلوکِ محبت سبھی کے ساتھ — دیتے رہے ہیں درس برابر علی میاںؒ
وہ کام لے لئے ہیں خدائے کریم نے — اسلاف کی صفات کے مظہر علی میاںؒ
مخلوقِ رب سے رکھتے تھے ہر لمحہ پیار وہ — رہتے تھے سب کے واسطے مُضطر علی میاںؒ
جب سے کلیدِ کعبہ ملی تھی جناب کو — قسمت کے ہو گئے تھے سکندر علی میاںؒ
توصیف کیا بیاں کریں ان کے کمال کی — بس اپنے دور کے تھے قلندر علی میاںؒ

رہبر ہر اہل ھند کی عظمت ہے آپ سے
ہے فخر سے بلند ہر اک سر علی میاںؒ

انگریزی سہ ماہی رسالہ

## فریگرنس آف ایسٹ

کا اگلا شمارہ انشاء اللہ

## حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ نمبر

ہوگا۔

اہل قلم حضرات سے گذارش ہے کہ وہ اپنے مضامین جلد سے جلد ارسال فرمائیں۔
خریدار حضرات اگر ان کی مدت خریداری ختم ہو گئی ہے تو تجدید فرمالیں تاکہ یہ شمارہ ان تک پہونچ سکے۔
مضمون ذیل کے پتہ پر روانہ کریں۔
دفتر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳ ندوۃ العلماء لکھنؤ

## دعائے مغفرت

طہور اسوئیٹس ہاؤس کے مالک اور دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ہمدرد وبہی خواہ جناب عثمان عبدالرحیم صاحب کا ۲۹ر نومبر ۱۹۹۹ء کو انتقال ہو گیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن۔

مرحوم کے والد اور خود مرحوم ندوۃ العلماء سے اور حضرت مولانا علی میاں ندوی رحمۃ اللہ علیہ سے عقیدت مندانہ تعلق رکھتے تھے اور ندوۃ العلماء کا بڑا تعاون بھی کرتے تھے،

اللہ تعالیٰ موصوف کے درجات بلند کرے اور مغفرت فرمائے اور پسماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے قارئین کرام سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے افسوس کہ یہ خبر ادارہ تعمیر حیات کو تاخیر سے موصول ہوئی



# آل انڈیا مسلم پرسنل لاء بورڈ کی مجلس عاملہ کی میٹنگ

۸ر فروری ۲۰۰۰ء کو آل انڈیا مسلم پرسنل لاء بورڈ کی مجلس عاملہ کی میٹنگ ندوۃ العلماء میں مولانا محمد سالم قاسمی کی زیر صدارت منعقد ہوئی اس میٹنگ میں یوپی میں حال ہی منظور ہونے والے مذہبی مقامات بل کا تفصیلی جائزہ لیا گیا۔ تمام شرکاء نے بل کے بارے میں اپنی تشویش اور رنج و فکر مندی کا اظہار کیا اور اس بل کے سلسلے میں ملکی و قومی پیمانے پر مسلمانوں اور دیگر مذہبی اکائیوں کی طرف سے جس طرح تشویش کا اظہار کیا جا رہا ہے اس پر اطمینان ظاہر کیا۔ اور ان خطرات کے پیش نظر جو اس بل کی وجہ سے مساجد و مدارس اور دیگر تمام مذاہب کی عبادت گاہوں اور مذہبی تعلیم کے مراکز کو درپیش ہو گئے، ایک مشترکہ اور مضبوط جد و جہد کی ضرورت محسوس کی مجلس عاملہ کا متفقہ احساس ہے کہ:

الف: اس بل کے ذریعہ یوپی مجلس عاملہ نے دستور میں دیئے گئے مذہبی آزادی کا بنیادی حق چھین لیا ہے۔

ب: یہ بل ہندوستان کی اصل شناخت پر سخت حملہ ہے، جو کہ مذہب و روحانیت اور اس کے مراکز ہی سے قائم ہے۔

ج: اس بل کی وجہ سے نئی عبادت گاہوں اور مذہبی تعلیم کے نئے مراکز کی تعمیر کے راستے میں رکاوٹ تو پڑے گی ہی، پہلے سے قائم اداروں اور عبادت گاہوں اور مذہبی تعلیم کے مراکز کے لئے بھی اتنی مشکلات کھڑا کر دے گا کہ ان کے بند ہونے کی نوبت آ جائے گی۔

ان سب وجوہ سے یہ بل ہمارے ملک کے سیکولر ڈھانچے اور مذہبی روایات دونوں کے خلاف ہے۔

د: ایک بہت ہی قابل توجہ پہلو اس بل کا یہ ہے کہ اس کے ذریعہ تمام اختیارات انتظامیہ کے ہاتھ میں دیئے گئے ہیں اور عدلیہ کے اختیارات سلب کر لئے گئے ہیں جبکہ ہمارے گرتے ہوئے جمہوری ڈھانچے عدلیہ وہ واحد ستون ہے جس پر ملک کے عوام کا آج بھی نسبتہً زیادہ اعتماد ہے علاوہ ازیں یہ بل ملک میں کئی قوانین کے بھی خلاف ہے

ان سب امور کی وجہ سے مجلس عاملہ نہایت احترام کے ساتھ صدر جمہوریہ سے درخواست کرتی ہے کہ وہ اس بل کو اپنی منظوری نہ دیں بلکہ بل کی منسوخی کے لئے واپس کر دیں نیز مجلس عاملہ تمام مسلم و دیگر تمام مذہبی اداروں اور تنظیموں سے اپیل کرتی ہے کہ وہ صدر جمہوریہ ہند اور وزیر اعظم ہند کو اس سلسلے میں اپنے اختلاف و احتجاج سے ٹیلی گرام میمورنڈم کے ذریعے جلد از جلد مطلع کریں نیز ملک کے تمام شہریوں سے اپیل کرتی ہے کہ جہاں جہاں اس بل کے نتیجہ میں دشواریاں پیش آئیں، اس کی اطلاع جنرل سکریٹری آل انڈیا مسلم پرسنل لاء بورڈ کے دفتر کو فوراً دیں مجلس عاملہ نے جنرل سکریٹری کو مجاز کیا کہ وہ دیگر مذہبی اکائیوں کے رہنماؤں سے اس سلسلے میں مشترکہ جد و جہد کا لائحہ عمل طے کرنے کے لئے رابطے قائم کریں نیز قانونی جائزے کے لئے ماہرین قانون کی ایک کمیٹی تشکیل دیں اور مختلف مذاہب کے نمائندوں کے ساتھ بورڈ کے عہدیداران و ارکان پر مشتمل ایک اعلیٰ سطحی وفد صدر جمہوریہ و وزیر اعظم سے اس سلسلے میں ملاقات کر کے اپنے نقطۂ نظر سے ان کو آگاہ کرے اور ان سے مطالبہ کرے کہ وہ اس بل کو اپنی منظوری نہ دے کر ملک کو انتشار سے بچالیں۔

## جلسہ پیام انسانیت

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی کی یاد اور ان کی تحریک پیام انسانیت کے سلسلہ میں ۱۳ر فروری کو یہاں کرسچین کالج کے گراؤنڈ گولہ گنج میں ایک عظیم الشان اجلاس ہوا۔ جس میں مختلف علماء و دانشوروں نے خطاب کیا، مقررین نے کہا کہ مفکر حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی کی ہمہ گیر شخصیت نے نہ صرف ملک کے متعدد اداروں و تنظیموں کو سرپرستی کا شرف بخشا بلکہ انہوں نے بیرون ملک بھی متعدد اداروں و تنظیموں کی سرپرستی کا فیض بخشا۔ انھوں نے اپنی علمی لیاقت قلمی استعداد کی بنا پر جو سب سے نمایاں اور قابل قدر خدمت انجام دی ہے وہ ہے عجم و عرب کی خلیج کو پر کرنا وہ ملک کے لئے بذات خود ایک بڑا اعزاز تھے اور اس سے بڑا اعزاز اور کیا ہو سکتا ہے کہ انہیں خانہ کعبہ کا کلید بردار بنا دیا جائے یہ سعادت حضرت مولاناؒ کو حاصل ہوئی اور حضرت مولانا سے عشق محبت کا مطلب تو یہ ہے کہ ان کے پیام "پیام انسانیت" کو نہ صرف عام کیا جائے بلکہ اسے عملی جامہ پہنایا جائے۔

اس جلسہ کو مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی (ناظم ندوۃ العلماء) مولانا سعید الرحمن اعظمی ندوی (مہتمم دار العلوم ندوۃ العلماء) مولانا احمد میاں فرنگی محلی، مولانا سید کلب صادق (لکھنؤ) شیخ ارشاد (مراکش) انیس چشتی (پونہ)، ڈاکٹر مسعود الحسن عثمانی، مولانا سید سلمان الحسینی ندوی، مولانا رضوان القاسمی (حیدرآباد)، مولانا خلیل الرحمن سجاد نعمانی ندوی، مولانا اسحاق حسینی ندوی، مولانا عبد العلی فاروقی، مولانا جہانگیر عالم قاسمی ایرانی سفارت خانہ کے سکریٹری محمد حسین خوش آمدید شنکر اچاریہ یوگی سوامی نند، منشی نولکشور کے پڑپوتے وبھارگو، بیراگیہ نند جی بودھشٹ، نادرائے سریش چودھری شرف الدین، ڈاکٹر سلطان شاکر ہاشمی، اور محمد احمد ادیب نے بھی خطاب کیا۔

## تاریخِ وصال مفکرِ اسلام مولانا علی میاں رحمۃ اللہ علیہ

رئیس الشاکری، رودولی فیض آباد

اخلاص کے لہجے کی خنک ختم ہوئی    سچائی کے لفظوں کی مہک ختم ہوئی
دنیا سے اٹھا کون کہ لگتا ہے رئیس    پیشانیٔ ملت کی چمک ختم ہوئی

۱۹۹۹ء

# اُس جیسا جو اس عہد میں آیا ہو تو کہئے

محنت سے کبھی ہاتھ اٹھایا ہو تو کہئے    مٹی کو جو کندن نہ بنایا ہو تو کہئے
ہونٹوں پہ رہی جاگتے لمحوں کی کہانی    پلکوں پہ کوئی خواب سجایا ہو تو کہئے
ہاتھوں کو دئے سُرخ گلابوں کے سلیقے    معیار بہاراں کا گھٹایا ہو تو کہئے
وہ مطلع انوار کہ بس ایک جھلک نے    ذروں کو بھی سورج نہ بنایا ہو تو کہئے
لفظوں میں سمویا ہے اخوت بھرا لہجہ    اب کوئی پرایا بھی پرایا ہو تو کہئے
بے حسن مہکتا ہی نہیں ذوق تکلم    بے عشق سخن لب پہ جو آیا ہو تو کہئے

آنکھوں میں کوئی اور سمایا ہو تو کہئے
اُس جیسا جو اس عہد میں آیا ہو تو کہئے

قدموں میں عقیدت سے نظر والے بچھے ہیں    یہ پیار کسی اور نے پایا ہو تو کہئے
وہ علم کہ آئینہ کونین سمجھئے    کوزے میں سمندر نہ سمایا ہو تو کہئے
ہر سمت گھنی چھاؤں ہے پورب ہو کہ پچھم    پیڑ ایسا کسی نے جو لگایا ہو تو کہئے
عمر بھر یوں ہی نیند کے موسم کی جوانی    جو سوئے ہیں ان کو نہ جگایا ہو تو کہئے
انسان کو انسان بنانے میں لگا تھا    تبلیغ سے جی اُس نے چرایا ہو تو کہئے
تحریر سے تقریر سے قرآن ہی چھلکا    یوں علم کا دریا نہ بہایا ہو تو کہئے
نفرت کے زمانے میں بھی دلداری کی تعلیم    معیار محبت کا گرایا ہو تو کہئے

ندوے کی نظامت ہو کہ ملت کی قیادت    اللہ کا پیغام چھپایا ہو تو کہئے
ہونٹوں پہ رہے امت مرحوم کا قصہ    اس فرض سے دامن جو بچایا ہو تو کہئے
بچوں کو سُناتا رہا نبیوں کی کہانی    بوڑھوں کو بھی اُس نے جو بھلایا ہو تو کہئے
تاریخ میں موجود ہے دعوت کی عزیمت    دعوت سے کبھی ہاتھ اُٹھایا ہو تو کہئے
مشکل سہی دنیا کے مسائل کا سُلجھنا    لیکن کوئی میدان میں آیا ہو تو کہئے
اللہ نے بخشی اُسے کعبے کی بھی کنجی    یہ فخر کسی اور نے پایا ہو تو کہئے
اللہ کو معلوم مرا حرفِ تمنا    اس حرفِ تمنا کو بھلایا ہو تو کہئے

وہ ہم سے چھٹا ٹھیک مگر دین ہے زندہ
کچھ حرف اگر دین پہ آیا ہو تو کہئے

یہ سنکر کہ شرمائیں نہ اسلاف ہمارے    کچھ اور بجز اس کے کمایا ہو تو کہئے
کچھ اپنی بھی کہتا ہوں کہ حقدار دعا ہوں    مجھ سا کوئی حقدار جو پایا ہو تو کہئے
غیروں نے ستایا ہے تو اپنوں نے بھی لوٹا    ہاں صبر پہ کچھ حرف جو آیا ہو تو کہئے
اب بھی مرے کاندھوں پہ بڑے بوجھ ہیں لیکن    شکوہ کوئی ہونٹوں پہ جو آیا ہو تو کہئے

میں ندوی بیچارہ ہوں منزل سے بہت دور
رستے سے مگر پاؤں ہٹایا ہو تو کہئے

egd No. LW/NP56
x No : (0522)330020

FORTNIGHTLY

Principal off : 372336
Guest House : 323864

# TAMEER-E-HAYAT

NADWATUL-ULAMA, LUCKNOW-226 007 (India) Rs.6/-

لکھنؤ
# تعمیر حیات
پندرہ روزہ

## جس کا دنیا میں کوئی شاکی نہیں

اس آسمان کے شامیانے کے نیچے، زمین کے فرش پر آفتاب کو قندیل بناکر، چاند کو شمع بناکر ایک سوال کیا جائے کہ بتاؤ سب سے زیادہ پیارا لفظ کون سا ہے تو میں سمجھتا ہوں اور دعوے کے ساتھ کہہ سکتا ہوں کہ سب کی طرف سے جواب ہوگا کہ "رحم"۔

قدرت بھی بڑی چیز، علم بھی بڑی چیز، سخاوت بھی بڑی چیز، صنعت بھی بڑی چیز، ذہانت اور دانائی بھی بڑی چیز، مال و دولت بھی بڑی چیز، حکومت و سلطنت بھی بڑی چیز۔ مگر یہ کسی کے مخالف ہوں گے، کسی کے موافق۔ ان سے ایک نے زندگی پائی ہوگی، تو سیکڑوں نے موت کا پیغام، ہزاروں ان کے زندہ کئے ہوں گے تو لاکھوں ان کے مارے ہوئے ہوں گے۔ ان کے قتیل ہوں گے، ان کے شہید ہوں گے، ہزاروں اگر ان کے تعریف کرنے والے ہوں گے تو لاکھوں کو ان سے گلہ ہوگا۔

حکومت کو لیجئے، حکومت کتنے لوگوں کی محافظ، لیکن کتنے لوگوں کی زندگی سے کھیلتی ہے، اس نے کتنے خون کے دریا بہائے، کشتوں کے پشتے لگائے، کتنی کھیتیاں اس نے جلاکر سیاہ کردیں، کتنے ملکوں کے چراغ گل کردیئے۔ کتنے خاندانوں کا بیج دنیا سے ختم کردیا ـــــ علم کو لیجئے، تو علم نے کہیں روشنی پیدا کی، کہیں ظلمت پیدا کی، علم نے کہیں حفاظت کا گر سکھایا تو کہیں قفل شکنی اور نقب زنی کا فن سکھایا، علم نے کہیں تعمیر کا پیغام دیا تو اس نے کہیں زائد تخریب کا پیغام دیا، علم نے اگر سپر بنائی تو علم نے تلوار بھی بنائی ـــــ علم نے اگر گرتوں کو سنبھالا تو کتنے ٹھہرے ہوؤں کو گرایا، کوئی ایسی چیز نہیں جس کے دو پہلو نہ ہوں، اور جس کی دھار جس کا عمل بالکل صحیح اور تول پر بالکل پورا اترے۔

لیکن ایک ایسی چیز جس کا دنیا میں کوئی شاکی نہیں، کوئی اس کا فریادی نہیں، کوئی اس پر تنقید کرنے والا نہیں، کوئی نہیں کہہ سکتا کہ میں اس کا مارا ہوا ہوں، کوئی نہیں کہہ سکتا کہ میں اس کا زخمی ہوں۔ وہ ہے صرف رحم دل، وہ ہے صرف رحم۔

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

(تحفۂ انسانیت ص ۲۳۳)

فی شمارہ ۶ روپے | سالانہ ۱۳۰ روپے | ۱۰؍مارچ ۲۰۰۰ء

# عقیدۂ آخرت کی کرشمہ سازیاں

مولانا سید محمد الحسنیؒ
محمد شعیب ندوی پرتاپ گڈھی

مرنے کے بعد کیا ہوگا؟ کیا آخرت برحق ہے؟ اور اگر برحق ہے تو اس سلسلہ میں ہمارا کیا موقف ہونا چاہئے؟ یہ وہ سوالات ہیں جو ہر انسان کے سامنے بھیانک شکل میں کھڑے اور اس کے اعصاب پر چھائے ہوئے ہیں۔ اور ان سوالات کا صحیح اور واضح جواب دینے میں ذرا بھی تاخیر انسانیت کو ہمیشہ کیلئے ہلاکت کے خندق میں ڈالنے کے مترادف ہے کیونکہ موت وحیات کا کوئی بھروسہ ہے اور نہ اس کی کوئی ضمانت: "وَاِذَا جَاءَ اَجَلُهُمْ لَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ" لہٰذا ہم کو عقیدۂ آخرت میں بالکل پختہ ہوکر زندگی کا زیادہ حصہ انھیں سوالات پر غور وفکر میں گزارنا چاہئے۔ اس زندگی کی کیا قیمت اور ایسی صلاحیتوں اور سرگرمیوں سے کیا حاصل جس کے بعد زندگی ہمیشہ جہنم میں گزرے اور اس دنیا کی کیا قیمت جس کے بعد کی دنیا محض رنج وغم وتکلیف وعذاب کا گھر، چیخ وپکار، آہ وبکا کی آماجگاہ ہو۔

عقیدۂ آخرت صرف کوئی اجتماعی ومعاشرتی ضرورت ہی نہیں ہے کیونکہ صرف اس تصور سے انسان اپنے مستقبل سے بے خوف وبے فکر ہوجاتا ہے اور اس کے دل میں نہ شوق آخرت پیدا ہوتا ہے اور نہ رضاء الٰہی اور جنت کی طلب کے جذبات موجزن ہوتے ہیں جبکہ یہی شوق وولولہ کمال ایمان کی سب سے بڑی علامت ہے جس سے خود رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کے صحابہؓ سرشار تھے، چنانچہ ہم سے اسلام کا سب سے اولین مطالبہ یہ ہے کہ ہم اس حقیقت کو راسخ کرلیں کہ اس دنیاوی زندگی کی اس کے سوا کوئی قیمت نہیں کہ یہ آخرت تک رسائی اور مولائے حقیقی سے ملانے کا ذریعہ ہے اور آخرت ہی کی وجہ سے اس دنیا کا وقار واعتبار قائم وباقی ہے چنانچہ ارشاد نبوی ہے "الدنیا مزرعة الآخرة" دنیا آخرت کی کھیتی ہے۔

## مؤمن کی مثال :-

ایک دوسری روایت سے بھی دنیا وآخرت کے سلسلہ میں مسلمانوں کے موقف کا پتہ چلتا ہے چنانچہ وہ روایت اس موقف کی شاندار اور بلیغ تصویر پیش کرتی ہے جس میں ارشاد ہے "كُنْ فِي الدُّنْيَا كَأَنَّكَ غَرِيبٌ أَوْ عَابِرُ سَبِيلٍ" دنیا میں اس طرح زندگی گزارو گویا کہ تم پردیسی اور راہگیر ہو، چنانچہ مسلمانوں کو دنیا کا سفر ایک ایسے مسافر اور پردیسی کی مانند طے کرنا چاہئے۔ جس کو اپنے منزل مقصود تک پہنچنے کی دھن میں نہ سفر کی مشقتوں کی پرواہ ہوتی ہے نہ راحت وآرام کا فکر واہتمام، مومن کی شان تو یہ ہے کہ اس کا قلب خوف آخرت اور وہاں کے حساب وکتاب اور عذاب سے لرز رہا ہو۔ تو جنت کے شوق اور وہاں کی نعمتوں اور راحتوں کی تمنا میں تڑپ رہا ہو کیوں کہ خوف آخرت منکرات وسیئات سے روکنے کا ذریعہ اور شوق جنت اعمال خیر میں مسابقت ومنافست کا جذبہ موجزن کردیتا ہے اور یہ خیال وتصور جس قدر راسخ ہوتا جائے گا اسی قدر مقرب بارگاہِ الٰہی بنتا جائے گا، نیز دنیا کی ذلت وحقارت، روح ودل کی بلندی اور حیات جاودانی کی حقیقت روز روشن کی طرح عیاں ہوجائے گی۔

دنیا وآخرت کے سلسلے میں ہمارے موقف کا تقاضہ یہ ہے کہ ہم موت وحیات کے بارے میں اپنے نظریہ کی بنیاد اس پر رکھیں کہ یہ دنیا پیدا ہی اسی لئے کی گئی ہے جو منزل مقصود تک رسائی اور قرب ووصال الٰہی کا ذریعہ اور سبب ہے اور مستقل بالذات مقصود اصلی سمجھکر اس سے دل لگی نادانی کی بات ہے۔

کیا کبھی کسی نے ایسا انسان دیکھا ہے جو کہیں اسٹیشن پر پہنچ کر عالی شان مکان تعمیر کرکے اسے سازوسامان سے آراستہ کرنے لگے اور اسی میں مگن ہوجائے۔ اور کیا کبھی کسی ایسے راہگیر پر نگاہ عبرت ڈالی ہے جو کسی درخت کا سایہ پاکر اپنے وطن اور اہل وعیال فراموش کردیا ہو۔ نہ ایسا کبھی کسی نے سنا ہوگا اور نہ دیکھا ہوگا بس یہی مثال دنیا کی ہے لیکن افسوس کہ آج ہم لوگوں کے سامنے اس قرآنی حقیقت کو پیش کرتے ہوئے شرماتے ہیں قرآن تو اس دنیا کو حطام فانی اور سراب خادع سے تشبیہ دیتا ہے یہ محض دلوں میں خوف وخشیت پیدا کرنے اور جذبہ دینی ابھارنے کی غرض سے کوئی بے حقیقت تصویر کشی نہیں ہے، بلکہ یہ ایک زندہ جاوید اور ناقابل انکار حقیقت ہے "وَإِنَّهُ لَحَقٌّ مِّثْلَ مَا أَنَّكُمْ تَنطِقُونَ"

(باقی صـ۳۰ پر)

پندرہ روزہ — لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۷ — شمارہ نمبر ۹

۱۰؍ مارچ ۲۰۰۰ء — مطابق — ۳؍ ذی الحجہ ۱۴۲۰ھ




اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/- روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں ——

**زر تعاون**

سالانہ —— ۱۳۰/- روپے

فی شمارہ —— ۶/- روپے

—— بیرونی ممالک فضائی ڈاک ——

ایشیائی، یورپی، افریقی و امریکی ممالک ۳۰ ڈالر

—— بیرونی ممالک بحری ڈاک ——

بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

**خط و کتابت کا پتہ**

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳

ندوۃ العلماء لکھنؤ، ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں ——

**گزارش**

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں۔ خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے (منیجر)


پرنٹر پبلشر اطہر حسین نے ہادیکو آفسیٹ میں طبع کراکے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا۔


حامد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اس شمارے میں



## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔
۲۔ فی کاپی Rs. 15/= کے حساب سے زر ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔
۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## نرخ اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ Rs. 30/=
۲۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ Rs. 40/=
۳۔ کمیشن تعداد اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔
۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔

## بیرون ملک نمائندے

| | |
|---|---|
| مدینہ منورہ | Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P O Box No 842,<br>Madina Munawwara (K S A.) |
| برطانیہ | Mr. M. AKRAM NADWI<br>O C I S , St Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U.K. |
| ساؤتھ افریقہ | Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388, Vereninging,(S. Africa) |
| قطر | Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O Box No 10894, DOHA-QATAR |
| دبئی | Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O Box No 12525, DUBAI (U A E.)<br>P.H No: — 3970927 |
| پاکستان | Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>H No. 109, Town Ship Kaurangi,<br>KARACHI-31 (Pakistan) |
| امریکہ | Dr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>98-Conklin Ave, Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U S.A.) |






# پیام انسانیت

مسلمانوں کا تشخص صرف دین سے وابستہ ہے، نام ونسب، اور وطن یا درس گاہ کی طرف نسبت فخر ومباہات کے لئے نہیں ہے، بلکہ صرف آپس میں پہچان قائم رکھنے کے لئے ہے، اس کی مثال بالکل اسی طرح ہے کہ ایک ماں باپ کے متعدد فرزند ہیں، اور ہر ایک کا نام دوسرے سے مختلف ہے، آپ اس ذریعہ سے ہر ایک کو علاحدہ علاحدہ جانتے ہیں، اللہ تعالی کا ارشاد ہے:

"وَجَعَلْنَاكُمْ شُعُوبًا وَقَبَائِلَ لِتَعَارَفُوا" (الحجرات-۱۳) (یعنی ہم نے تم کو مختلف قومیں اور مختلف خاندانوں میں بنایا تاکہ ایک دوسرے کی شناخت کرسکو).

اس کا یہ مطلب بھی نہیں ہے کہ ہم خدا کے بنائے ہوئے فطرت کے نظام سے ناواقف ہوں۔ قد آور، اور پستہ قد، برتر اور ابتر، عالم جاہل، دھوپ اور چھاؤں، روشنی اور تاریکی کے درمیان فرق کو ہر ذی روح محسوس کرتا ہے۔ اسی طرح نیکی اور بدی کو فطرت انسانی جانتی ہے۔ ظلم وزیادتی کو ہر بشر برا سمجھتا ہے۔ عدل وانصاف کو سب پسند کرتے ہیں۔ اللہ نے اپنے بندوں کی تخلیق اس طرح کی ہے کہ ہمدردی اور ایثار کا جذبہ اس کے اندر موجود ہے۔ وہ کسی مظلوم کی مظلومیت پر ترس کھاتا ہے، کسی دم توڑتے ہوئے انسان کی بے بسی پر اس کی آنکھیں بھیگ جاتی ہیں۔ بھوک کی تکلیف کو وہ جانتا ہے، اس لئے بھوکے انسان پر سب کو رحم آتا ہے۔ شرم وحیا بھی انسانی زیور ہے۔ اپنے جیسے انسان کی خدمت کرکے اس کو خوشی ہوتی ہے، یہ سب باتیں فطرت انسانی میں داخل ہیں، اور طبیعت بشری ان کو پہچانتی ہے، اور اس کے لئے اچھے خصائل، انسان دوستی، مظلوموں سے ہمدردی "معروف" صفت ہے۔ معروف کہتے ہیں اس کو جسے فطرت پہچانتی ہے۔

اس کے برخلاف ظلم وزیادتی دوسروں کے ہاتھوں سے لقمۂ حیات چھین کر عیش کرنا فطرت کے لئے غیر پہچانی ہوئی شئے ہے اس غیر پہچانی چیز کو عربی میں "منکر" کہتے ہیں۔ لہٰذا ایسے خصائل کی دعوت دینا جس کو فطرت پہچانتی ہے معروف کی طرف بلانا ہے۔ اور وہ باتیں جو فطرت کے خلاف ہیں وہ انسان کے لئے انجانی اور اجنبی چیز ہے۔ اسی کو ہم "منکر" فطرت کی غیر پسندیدہ اَن پہچانی بات کہتے ہیں، اور اس سے روکنا برائی کی صفت ہے۔

كُنْتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ الخ" (آل عمران-۱۱۰) (مومنو! جتنی امتیں (یعنی قومیں) لوگوں میں پیدا ہوئیں تم ان سب سے بہتر ہو کہ نیک کام کرنے کو کہتے ہو، اور برے کاموں سے منع کرتے ہو) یہی پیام انسانیت ہے۔ واضح اور کھلی ہوئی بات فطرت انسانی کی آواز جس آواز پر لبیک کہنا ہی نوع انسان کی اعلیٰ ترین صفت ہے۔ (خیر امت) پسندیدہ ترین قوم بنا دیتی ہے "تُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ" ان تمام انسانی خوبیوں کو چمکا دیتا ہے۔

انسانی سرشت اگر اپنی جگہ پر قائم رہے، جس کو سب جانتے ہیں، تو دنیا کا فساد ختم ہو جائے، اسی انسانی سرشت کو ابھارنے کا نام 'پیام انسانیت' ہے۔

## اداریاتی نوٹ

# تعمیر حیات کا خاص نمبر

ہندوستان کے متعدد صوبوں سے شائع ہونے والے مجلات نے حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ کی وفات پر خصوصی نمبر شائع کئے ہیں، پاکستان اور بنگلہ دیش کے رسالوں اور اخباروں نے بھی مفصل مضامین شائع کئے ہیں، لیکن اب تک تعمیر حیات جس کو سب سے پہلے اس سلسلہ میں قدم اٹھانا چاہئے تھا کوئی مثبت قدم نہیں اٹھا سکا کیونکہ اب تک عربی اردو میں مقالات شائع ہو رہے ہیں ان سب کا جمع کرنا اور ان کے خلاصے مرتب کرنا اور اصل عربی مضامین کے زیر دکس جمع کرنا ایک مستقل تصنیف کی محنت کا طالب ہے۔

ادارہ تعمیر حیات کے پیش نظر جن مضامین کا انتخاب ہے وہ ایک ضخیم جلد کا طالب ہے اس لئے کہ اگر نئے مقالات حاصل نہ کئے جائیں بلکہ اب تک جو لکھے جا چکے ہیں صرف اس کو جمع کر دیا جائے تو ایک ضخیم کتاب ہو جائے گی لیکن ہم یہ چاہتے ہیں کہ اس سلسلہ میں نئے اور مزید مقالات بھی داخل کئے جائیں، جو ایک ریسرچ کا طالب ہے اس لئے طے کیا گیا ہے کہ ۱۴۲۱ھ کی پہلی سہ ماہی تک ایک ضخیم نمبر شائع ہو، اور چونکہ پرچے کا حلقہ اشاعت الحمد للہ اردو کے دینی رسالوں میں کافی بڑھا ہوا ہے۔ لہٰذا مکررات کو حذف کر کے ایک نمبر مرتب کیا جائے۔

ہم چاہتے ہیں کہ ملک کے اساتذہ، علماء و دانشوروں کو دعوت دی جائے کہ ہمارا قلمی تعاون کریں۔ اور ایسے مقالات داخل کئے جائیں جو کسی نہ کسی لحاظ سے قابل اہمیت ہوں، اور اس خیال سے متعدد مضامین ایک ہی پہلو کو اجاگر کرنے والے نہ ہوں، ایک فہرست عناوین کی مرتب کی جا چکی ہے جس پر اہل علم روشنی ڈالیں گے۔ جو حضرات اس موضوع سے دلچسپی رکھتے ہوں ان سے گذارش ہے کہ تعمیر حیات سے ربط پیدا کریں، اور اپنے قلمی تعاون سے ہماری مدد کریں۔

جو مجلات اور رسائل اپنے خاص نمبر نکال چکے ہیں وہ ادارہ تعمیر حیات کو ایک نسخہ فراہم کر دیں تو کام میں سہولت ہوگی۔

(بقیہ)

## انسانی سماج

معاشرہ کی تربیت و تشکیل میں بڑی اہمیت ہے اس سلسلہ میں معاشرہ کے مزاج اور طبقات کے لحاظ سے تعلیم کی تفصیل کو اور اس سلسلہ میں سابق اہل علم کے تجربات و خیالات و معلومات کو جاننے کی ضرورت ہوتی ہے۔ تعلیم کے سلسلہ میں ہم کو اولاً باضابطہ تعلیم یعنی مدرسے کے کام اور مقام کو اور اس کے اجزائے ترکیبی یعنی طلبا اور مواد تعلیم نیز نظریات تعلیم کے جاننے کی ضرورت ہے۔ اور معاشرہ کے سلسلہ میں یہ جاننے کی ضرورت ہے کہ گھریلو زندگی کا تعلیمی کام کے سلسلہ میں کیا درجہ و مقام ہے۔ پھر مذہبی ذرائع کا تعلیمی لحاظ سے کیا اثر ہوتا اور ہو سکتا ہے۔ مقاصد تعلیم میں بھی متعدد پہلو آتے ہیں، مثلاً قومی، جمہوری، اخلاقی اور مقاصد حکومت و سیاست، ذرائع نشر و اشاعت کی ترقی سے پیدا ہونے والے اثرات و فوائد نیز دیگر ذرائع و مقاصد تعلیم قابل مطالعہ و استفادہ ہیں۔

نیز یہ بھی جاننے کی ضرورت ہوتی ہے کہ تعلیم و تربیت میں مخاطبین کا ذوق و مزاج ان کی نفسیات اور شعوری کیفیات کیا ہوتی ہیں یا ہو سکتی ہیں اور ان کا تعلیمی کام پر کتنا اور کیا اثر پڑتا اور پڑ سکتا ہے۔

## تین حقوق

تین حقوق ایسے ہیں جس میں مومن و کافر برابر ہیں (۱) امانت: جو شخص تمہیں کوئی امانت سپرد کرے، اسے اس کے حوالے کر دو، چاہے وہ مسلمان ہو یا کافر۔ (۲) والدین کے ساتھ حسن سلوک کرو، چاہے وہ مسلمان ہوں یا کافر (۳) اگر کسی سے کوئی وعدہ کرو تو اسے پورا کرو چاہے وہ مسلمان ہو یا کافر۔

# ...ن کے رتبے میں سوا ان پہ سوا مشکل ہے

## ...ضرت علیؓ کی اولاد کی سیرت اور حالات سے ہمیں کیا روشنی ملتی ہے

● حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

... حضرت علی، حسن اور حسین ...ضوان اللہ علیہم) کے اخلاف اپنے اسلاف کرام ...ے طریقہ پر گامزن ہو گئے۔ پاکیزہ خصائل، ...ل نفسی اور عالی ظرفی، وہی عبادت میں انہماک ...ر آخرت طلبی، اصلاح نفس کی فکر اور دنیا ...ے بے رغبتی، سچی ربانیت وحقانیت اور ...ورداری اور کردار کی بلندی (جو رسول کریم ...یہ الصلوٰۃ والتسلیم کے خانوادہ کے شایان شان ...ر پیغمبروں کے حقیقی وارثوں کی علامت تھی) ...ن حضرات میں بدرجۂ اتم موجود تھی، اُن کا طرز عمل ...ور پاکبازی، اور ان کی سیرتیں اور اخلاق اپنی ...بلہ پر اعلیٰ دینی مثال و نمونہ اور ایک ایسا اخلاقی ...بستان ہے، جس سے ہر نسل کے افراد شرافت ...اخلاق، مُروّت اور سیر چشمی، بدخواہوں کے ...ساتھ حسن سلوک اور "بادوستاں تلطّف ...ا دشمناں مدارا" کا درس لیتے رہے ہیں، اور ...لیتے رہیں گے۔

تاریخ کے اس بحر زخار سے چند نمونے پیش کئے جا رہے ہیں:۔

حضرت سعید بن المسیّبؒ کہتے ہیں کہ: ...علی بن حسین (زین العابدینؒ) سے زیادہ خشیت ...الٰہی رکھنے والا انسان میں نے نہیں دیکھا[۱]

امام زہری کہتے ہیں کہ ہم نے کسی قریشی کو ان سے بہتر نہیں دیکھا۔ ان کا (امام زہری کا) یہ حال تھا کہ جب حضرت علی بن حسینؒ کا ذکر آتا تو رو پڑتے اور فرماتے کہ "تمام عبادت کرنے والوں کی زینت اُن سے تھی"۔ (یعنی وہ صحیح معنی میں زین العابدین تھے[۲])

حضرت علی بن حسینؒ (جن کا لقب ہی زین العابدین پڑ گیا تھا) راتوں کو اپنی پیٹھ پر روٹیوں کی بوری لے کر نکلتے اور ضرورتمندوں اور مستحقین کے گھر پہونچاتے۔[۳]

جریر کا بیان ہے کہ جب حضرت علی بن حسین کی وفات ہوئی تو اُن کی پیٹھ پر وہ نشانات دیکھے گئے جو ان بوریوں کے اٹھانے سے پڑ گئے تھے، جن میں روٹیاں بھر کر وہ راتوں کو نکلتے اور ضرورتمندوں میں تقسیم کرتے تھے۔[۴]

شیبہؒ سے روایت ہے کہ انھوں نے کہا کہ جب حضرت علی بن حسینؒ کی وفات ہوئی تو لوگوں کو معلوم ہوا کہ وہ مدینہ منورہ کے سو گھروں کی پرورش کرتے تھے۔

محمد بن اسحاق کا کہنا ہے کہ اہل مدینہ میں بہت سے لوگ اس طرح گذارا کرتے کہ اُن کو معلوم نہ ہوتا کہ اُن کا خرچ کہاں سے آتا ہے، جب حضرت علی بن حسینؒ کی وفات ہو گئی، تب انھیں پتہ چلا کہ یہ راتوں کو روٹیاں پہونچانے والے زین العابدین حضرت علی بن حسینؒ تھے[۵]

وہ رات اور دن میں ایک ہزار رکعت پڑھا کرتے تھے، اور جب تیز ہوا چلتی تو بے ہوش ہو کر گر جایا کرتے تھے[۶]

عبدالغفار بن قاسم کی روایت ہے کہ ایک بار حضرت زین العابدینؒ مسجد سے نکل رہے تھے کہ ایک آدمی نے اُن کو گالی دی، حضرت زین العابدین کے غلام اور ساتھی غصہ میں اُس پر دوڑ پڑے، حضرت زین العابدینؒ نے فرمایا: "ٹھہرو، اس کو کچھ نہ کہو، پھر خود ہی اُس شخص کی طرف بڑھے اور فرمایا: "ہماری زیادہ تر باتیں اور حالات تم سے پوشیدہ ہیں، تم یہ بتاؤ کہ تمہاری کوئی ضرورت ہے جو میں پوری کر سکوں؟" وہ آدمی نادم و شرمسار ہوا، آپ نے اپنا لبادہ اتار کر اس کو دے دیا، اور ایک ہزار درہم عطا فرمائے اس واقعہ کے بعد جب اس شخص کی آپ پر نظر پڑتی تو پکار اٹھتا کہ میں شہادت دیتا ہوں کہ آپ اولاد رسول (صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم) ہیں[۷]

ایک بار حضرت زین العابدینؒ کے پاس کچھ لوگ تھے، آپ نے ایک خادم سے کھانا جلد لانے کا تقاضا کیا۔ وہ عجلت میں اوپر چڑھا، وہ تیزی سے تنور میں بھنے ہوئے گوشت کی سیخ لے کر آ رہا تھا کہ زین العابدینؒ کے ایک بچہ پر جو نیچے کے زینہ پر بیٹھا ہوا

---

[۱] حلیۃ الاولیاء، و طبقات الاصفیاء، ج ۲، جز ۳ ص ۱۴۱، [۲] ایضاً ص ۱۳۵،
[۳] حلیۃ الاولیاء و طبقات الاصفیاء ج ۲ جز ۳ ص ۱۳۶ [۴] ایضاً ص ۱۳۶،
[۵] ایضاً ص ۱۳۶۔ [۶] صفۃ الصفوۃ لابن الجوزی، ج ۲ ص ۵۶۔ [۷] عربی متن میں ہر جگہ ان کا نام علی بن حسینؒ لکھا ہے مگر چونکہ اردو داں حلقہ میں وہ اپنے لقب سے مشہور ہیں۔ اس لئے مترجم نے زین العابدین ہی لکھا ہے۔
[۸] صفۃ الصفوۃ لابن الجوزی۔ ج ۲ ص ۱۵۶

تھا) سیخ گر گئی، جس سے وہ فوراً جاں بحق ہوگیا، حضرت زین العابدین نے بجائے بازپرس کرنے یا ناراض ہونے کے غلام سے کہا جا تو آزاد ہے تجھ سے جان بوجھ کر یہ کام نہیں ہوا، اور بچہ کی تجہیز و تکفین میں لگ گئے

حضرت زین العابدینؓ کی ولادت ۳۸ھ کے کسی مہینہ میں ہوئی، اُن کی والدہ سلافہؒ (آخری شاہ ایران یزدگرد کی صاحبزادی) تھیں[1]، آپ کی وفات ۹۴ھ کو مدینہ منورہ میں ہوئی اور آپ کی تدفین آپ کے عمّ بزرگوار حضرت حسن بن علی رضی اللہ عنہما کی قبر مبارک میں[2] ہوئی، حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی نسل صرف حضرت زین العابدینؓ ہی سے جاری رہی۔

حضرت زین العابدینؓ کے صاحبزادہ محمد الباقرؒ اور ان کے فرزند جعفر الصادقؒ اور ان کے فرزند حضرت موسیٰ بن جعفرؒ (جن کا لقب موسیٰ الکاظم ہے) اور ان کے صاحبزادہ حضرت علی رضاؒ سب کے سب اپنے آباء و اجداد کے نقش قدم پر بردباری، سخاوت، صداقت اور پاکبازی و خودداری میں مثالی شخصیتوں کے مالک تھے، عمرو بن المقدامؒ کہتے تھے، ابو جعفر محمد الباقرؒ پر جب نظر پڑتی تو دیکھتے ہی یقین ہو جاتا کہ یہ خانوادۂ نبوت کے چشم و چراغ ہیں[3]

ان کے صاحبزادہ جعفر بن محمد الصادقؒ عبادت اور یادِ الٰہی میں خشوع و خضوع کے ساتھ مشغول رہتے خلوت گزینی اور دنیا سے بے تعلقی کو جاہ طلبی اور رجوع خلائق و عقیدت عام پر ترجیح دیتے تھے[4]۔ امام مالک ان کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے تھے کہ میں جعفر بن محمدؒ کے پاس جایا کرتا تھا۔ وہ ہمیشہ متبسم رہا کرتے تھے، لیکن جب آنحضرت

[1] عام طور پر وہ شاہ بانو کے نام سے مشہور ہیں
[2] تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو حالات حضرت علی بن الحسینؒ اور آپ کے مناقب، البدایہ والنہایہ ج ۹ ص ۱۰۳-۱۱۵
[3] حلیۃ الاولیاء ج ۳ ص ۱۹۳، [4] ایضاً ص ۱۹۳

صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام نامی لیا جاتا تو رنگ پیلا یا ہرا پڑ جاتا۔ میں مدت دراز تک ان کے پاس آتا جاتا رہا میں ہمیشہ اُن کو تین کاموں میں سے ایک کام میں مشغول پاتا، یا تو نوافل ادا کر رہے ہوتے، یا روزہ سے ہوتے، یا تلاوت کلام پاک میں مشغول ہوتے۔ کبھی میں نے ان کو بلا وضو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے روایت کرتے نہیں سنا بے مطلب کسی کے کام میں دخل نہ دیتے، وہ بلاشبہ خدا ترس عابد و زاہد بزرگوں میں تھے[1]، حضرت موسیٰ بن جعفر بن محمد بن علیؒ (یعنی موسیٰ الکاظم) اس درجہ کے فیاض، عالی ظرف اور کریم النفس شخص تھے کہ اگر ان کو کسی شخص کے متعلق معلوم ہوتا کہ وہ ان کی برائی کرتا ہے تو اس کے پاس کچھ رقم (کبھی ایک ہزار دینار کی تھیلی) بھیج دیتے[2]۔ وہ چار سو، تین سو، اور دو سو دینار کی تھیلیاں تیار رکھتے اور اہل مدینہ میں تقسیم کرتے تھے، ان کے صاحبزادہ حضرت علی رضا ابن موسیٰ الکاظمؒ کو خلیفہ مامون الرشید عباسی نے اپنا ولی عہد بنایا تھا۔ ان کی ولادت ۱۵۳ھ کے کسی ماہ کی ہے، ان کی وفات ماہ صفر کے آخری روز ۲۰۳ھ میں ہوئی، ان کی نماز جنازہ خلیفہ مامون نے خود پڑھائی اور اپنے والد خلیفہ ہارون الرشید کی قبر کے پاس (قدیم طوس حال مشہد میں) دفن کیا۔

سبط اکبر حضرت حسنؓ کی آل و اولاد کا بھی یہی حال تھا۔

مشہور مؤرخ ابن عساکر نے اپنی مشہور کتاب "تاریخ دمشق الکبیر" میں حضرت حسن بن

[1] الامام الصادق از علامہ ابو زہرۃ ص ۸۲ (مطبوعہ دار الندوۃ الجدیدۃ، بیروت)
[2] صفۃ الصفوۃ ج ۲ ص ۱۰۳

حسن بن علی کے (جو حضرت حسن مثنیٰ کے نام سے مشہور ہیں) حالات لکھے ہیں اور ان کے ا اوصاف و اخلاق بیان کئے ہیں، جو ان کی سی کے شایانِ شان ہیں[1]

حضرت عبداللہ بن حسن بن حسن بن بن ابی طالب رضی اللہ عنہما جن کو عبداللہ المحض کہا جاتا ہے[2]، تابعین اہل مدینہ اور محدثین سے تھے، مؤرخ واقدی کا بیان ہے کہ عبدا کثیر العبادت بزرگ تھے، لوگ ان کی بڑی عز و تعظیم کرتے تھے، ظاہری طور پر بھی بڑی وجیہ اور بارعب شخصیت کے مالک تھے، قوت گویا میں بھی ان کو وافر حصہ ملا تھا، مصعب ابن عبد کہا کرتے تھے، میں نے اپنے علماء کو کسی کی اتنی عزت و تعظیم کرتے نہیں دیکھا جس قدر وہ عبداللہ المح تعظیم کرتے تھے، ربیعہؒ نے ایک مرتبہ ان گفتگو کرتے ہوئے سنا تو بے ساختہ اُن کی زبان سے نکلا کہ میں گواہی دیتا ہوں کہ یہ طرز گفتگو انبیاء کی اولاد ہی کا ہو سکتا ہے۔

مکہ مکرمہ میں ایک مرتبہ کچھ لوگ بیٹھے ان میں مشہور عالم و محدث ایوبؒ بھی تھے پیچھے سے کسی آنے والے نے ان کو سلام کیا، و اپنے پورے جسم کے ساتھ اس کی طرف مڑ گئے اور آہستہ سے جواب دیا، پھر وہ ان کی طرف متوجہ ہوئے، ان کی آنکھوں میں آنسو تھے، اس اہتمام و تعظیم کو دیکھ کر اُن سے پوچھا گیا یہ کون

[1] ملاحظہ ہو تاریخ دمشق الکبیر لابن عساکر ج ۴ ص ۱۶۵-۱۶۹ طبع دار المسیر بیروت ۱۹۷۹
[2] ان کو عبداللہ المحض اس لئے کہا جاتا ہے کہ ان کے وال حضرت حسن (المثنیٰ) بن حضرت حسن بن علی تھے، اور ان کی والدہ فاطمۃ الصغریٰ، حضرت حسین شہید کی صاحبزادی تھیں اس طرح یہ پدری و مادری دونوں واسطوں سے خالص ہاشمی علوی تھے (المحض کے معنی خالص و مکمل کے ہیں)

...؟ کہا: "فرزندِ رسول عبداللہ بن حسن ہیں"
ابن کثیر کا بیان ہے: عبداللہ المحض بن حسن
...ثنیٰ بن حسن بن علی بن ابی طالب (رضوان اللہ
...ہم) کی علماء بڑی تعظیم کرتے تھے، وہ باوقار
...بد زاہد بزرگ تھے، یحییٰ نے ان کے بارے
...لکھا ہے کہ لوگوں کو ان پر بڑا اعتماد اور ان
...نگاہوں میں ان کی بڑی وقعت اور وزن
...تھا۔ ان سے بہت سے محدثین نے احادیث
...روایت کی ہے، جن میں سفیان ثوری،
...اوردی اور مالک بھی ہیں، سنِ وفات غالباً
...۱۴۵ھ ہے[۲]۔

ان کے صاحبزادہ محمد نے حکومتِ وقت
...باسیوں) کے خلاف علمِ جہاد بلند کیا تھا،
...ہت ہی بلند ہمت اور صاحبِ عزیمت
...بزرگ تھے، ان کا بڑا رعب داب تھا، شجاعت
...میں یکتا[۱]، کثیر الصیام اور کثیر النوافل تھے،
...جسمانی طور پر) نہایت قوی و توانا تھے، ان کا
...لقب المہدی اور النفس الزکیۃ تھا[۲]، ان میں
...بنی ہاشم اور اہلِ بیتِ نبوت کی تمام خصوصیات
...نظر آتی تھیں، مروت لوگوں کا لحاظ و خیال ان کو
...اپنی وجہ سے کسی اذیت اور خطرہ میں نہ پڑنے دینا
ان کا خاص وصف تھا، جب خلیفہ منصور کی
...فوج سے مدینہ منورہ میں مقابلہ ہوا اور ان کو اپنی
...شہادت کا یقین ہوگیا تو انھوں نے گھر جاکر
...وہ رجسٹر جلادیا جس میں ان کے ہاتھ پر بیعت
...کرنے والوں کے نام درج تھے، کیونکہ ان کو ڈر
...تھا کہ ان کے بعد (ان کی حمایت و نصرت کے
...الزام میں) ان پر سختی کی جائے گی، اور ان کو اس
...کی بڑی قیمت ادا کرنی پڑے گی

---

[۱] تاریخ ابن عساکر۔ ج ۴ ص ۳۵۷ - ۳۶۶،
[۲] البدایۃ والنہایۃ ج ۹ ص ۴۲
[۱] البدایۃ والنہایۃ ج ۱۰ ص ۹۵ [۲] الکامل لابن الاثیر
جلد ۵ ص ۵۵۳،

## نسبتِ نبوی کی غیرت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذاتِ گرامی سے ان حضرات کو نسبی تعلق کا جو شرف حاصل تھا اس کے بارے میں ان کے اندر شدید غیرت و احتیاط پائی جاتی تھی، اس نسبت سے کوئی دنیاوی فائدہ حاصل کرنا ان کی ناقدری اور اس کا بے جا استعمال سمجھتے تھے، جس طرح دوسری قوموں اور مذاہب میں دیکھا جاتا ہے کہ اونچی ذات والے اپنی عالی نسبی یا خاندان و نسل کی خصوصیت کو اس طرح کام میں لاتے ہیں کہ ان کے ماننے والے اُن کو مقدس اور قانون سے بالا سمجھتے ہیں، گویا وہ کوئی مافوق البشر مخلوق ہیں

لیکن تاریخ و سیر کی کتابوں سے فرزندانِ رسول و ساداتِ کرام کی خودداری اور عزتِ نفس کی جو تصویر ملتی ہے، وہ کُلّیۃً ان برہمن زادوں اور ایرانی و مسیحی دنیا کے مذہبی اجارہ داروں کے طرزِ عمل سے مختلف ہے، جو مذہب و خاندان کا استحصال کرتے ہیں اور مذہبی خدمات کو اپنی جاگیر سمجھتے ہیں، مختلف ادیان اور اقوام میں ایک طبقہ ہمیشہ ایسا رہا ہے جو پیدائشی طور پر مقدس سمجھا جاتا تھا۔ اور اس کو اپنی گذر بسر کے لئے کسی محنت یا جد و جہد کی ضرورت نہیں ہوتی تھی، اس کا سلسلہ دورِ حاضر تک جاری ہے۔

ایک مرتبہ سیدنا حسن بن علی رضی اللہ عنہما بازار تشریف لے گئے، کوئی چیز خریدنا چاہتے تھے، آپ نے اس کا بھاؤ معلوم کیا، دوکاندار نے اس کی عام قیمت بتائی، ابھی سودا نہیں ہوا تھا کہ دوکاندار کو کسی ذریعہ سے معلوم ہوگیا کہ یہ نواسۂ رسول حسن بن علی رضی اللہ عنہما ہیں، اس نے ذاتِ نبوی سے تعلق و نسبت کے احترام میں قیمت کم کردی، لیکن حضرت حسن رضی اللہ عنہ نے اس رعایت کو قبول نہیں فرمایا اور مطلوبہ چیز چھوڑ کر چلے آئے اور فرمایا: میں نہیں چاہتا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے اپنے قرب و تعلق کی بناء پر حقیر سے حقیر فائدہ بھی اٹھاؤں۔

جُوَیریہ جو حضرت زین العابدینؒ کے خادمِ خاص تھے، کہتے ہیں علی بن حسین بن علی (زین العابدینؒ) نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے عزیزداری کے تعلق کی بناء پر ایک درہم کا فائدہ بھی نہیں اٹھایا آپ جب کسی سفر پر جاتے تو اپنے آپ کو ظاہر نہیں ہونے دیتے تھے، آپ سے پوچھا گیا کہ ایسا کیوں کرتے ہیں؟ فرمایا: مجھے یہ بات پسند نہیں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نام پر کوئی فائدہ حاصل کروں جس کا جواب اور بدلہ سفر اور مہلت کی وجہ سے نہ دے سکوں (ماخوذ از: المرتضیٰ)

## شیخِ حرم وہ ناظمِ ذیشان نہیں رہا

● رؤف دانش فیض آبادی

علم و ہنر کا عالمِ ذیشان نہیں رہا
اسلام کا وہ مہرِ درخشاں نہیں رہا
سید ابوالحسنؒ کہ جو مینارِ نور تھا
افسوس آج نیرِ تاباں نہیں رہا
گلزارِ فاطمہؓ کا مہکتا ہوا وہ پھول
شانِ چمن و حسنِ گلستاں نہیں رہا
کعبہ کی بھی کلید جسے بخش دی گئی
عزت مآب صاحبِ ایماں نہیں رہا
فکر و عمل تھا اتنا کہ دنیا یہ کہہ اٹھی
شیخِ حرم وہ ناظمِ ذیشاں نہیں رہا
نعم البدل ہے حضرتِ رابع کی زندگی
طرزِ عمل سے کوئی ہراساں نہیں رہا
ذوقِ عمل ہوا اتنا بلند آخرش رؤف
ندوہ نہ کہہ سکے کہ نگہباں نہیں رہا

# انسانی سماج اور ضرورت تعلیم

حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی (ناظم ندوۃ العلماء)

## انسانی سماج

سماج انسانی افراد کے اس مجموعہ کا نام ہے جو آپس میں کسی ربط کی بنیاد پر زندگی کے مختلف پہلوؤں میں ایک لسانی وحدت کے ساتھ عمل پیرا ہوتا ہے۔ سماج کا قیام ایک فطری ضرورت ہے جس سے مفر ممکن نہیں کیونکہ ایک انسان تنہا اور بلا کسی دوسرے کی مدد اور تعاون کے راحت اور خوبی کی زندگی نہیں گزار سکتا۔ اس کو اپنی زندگی کو آسان اور قابل عمل بنانے کے لئے آپس میں ایک دوسرے کے تعاون کی ضرورت پڑتی ہے۔ مثلاً کھانے ہی کو لیجئے۔ یہ روٹی جو ہم کھاتے ہیں، اس کے روٹی بننے کے لئے کتنے ہاتھوں اور کتنے انسانوں کی محنت اور تعاون درکار ہوتا ہے۔ زمین جوتنے والا کسان اور ہل بنانے والا انسان، جس سے کسان کھیت جوتتا ہے، پھر غلہ کو آٹا بنانے کے لئے سل یا چکی بنانے والا انسان، پھر اس کو بازار میں لانے اور فروخت کرنے والا انسان، پھر لکڑی اور آگ مہیا کرنے والا انسان، ان سب کے تعاون و تعامل کے بعد کھانے والے انسان کی روٹی تیار ہوتی ہے۔ اسی طرح لباس، مکان اور دیگر ضروریات زندگی جس کی فہرست انسان کی زندگی کی وسعت اور تنگی کے لحاظ سے طویل یا مختصر ہوتی ہے، اسی طرح کے واسطوں در واسطوں کی محتاج ہوتی ہے۔ اور اس سلسلے میں آپس کے تعاون و یک جہتی سے انسانی معاشرہ یا سماج بنتا ہے، جو زندگی کو مفید طریقوں کے مطابق ڈھالتا ہے اور اپنے اردگرد کی سہولت اور وسائل سے حسب ضرورت فائدہ اٹھاتا ہے۔

## عمل تعلیم

پھر انسان اپنی زندگی کے تعاون و استفادہ نیز مطالعہ و تجربہ سے حاصل کردہ فوائد کو اپنی آنے والی نسلوں کے لئے باقی رکھنا چاہتا ہے، تاکہ محنت و حصول تجربہ کے اس حصہ سے وہ مستغنی ہو سکیں جو انجام پا چکا ہے اور حصول تجربہ اور معلومات کے عمل کو اس کے آگے انجام دے سکیں، اسی کے لئے انسانوں میں سکھانے اور تعلیم دینے کا عمل اختیار کیا جاتا ہے، جو درحقیقت تربیت و پرداخت کا ایک عمل ہے، جو انسانی افراد کے ساتھ انسانی افراد ایک متعین رجحان و ذوق کے لحاظ سے انجام دیتے ہیں۔

## بے ضابطہ طریقے سے تعلیم

ہم کو تاریخ کا مطالعہ بتاتا ہے کہ انسانی معاشرہ بننے کے بعد ہی سے سیکھنے سکھانے کا یہ عمل شروع ہو جاتا ہے، چنانچہ سلیقہ مندوں، تجربہ کاروں اور عمل پیرا لوگوں کو ان کے معاشرہ کے کم عمر اور ناواقف لوگ دیکھ دیکھ کر ان کی سلیقہ مندی اور تجربہ کاری اور عملی اندازوں کا کچھ نہ کچھ حصہ کسی نہ کسی حد تک خود بہ خود یا بالارادہ حاصل کر لیا کرتے ہیں، اس اخذ و استفادہ کے لئے صرف عام عقل انسانی کا استعمال کافی ہو جاتا ہے اور یہ انسانی عقل ہر وقت انسان کے ساتھ رہتی اور کام کرتی رہتی ہے۔ گھر میں بچے اپنی ماں کو اپنے باپ کو مختلف کام اور انداز اختیار کرتے دیکھتے ہیں، نیز ان کے والدین یا بڑے اپنے چھوٹوں اور ناواقف لوگوں کو بعض ایسے پہلوؤں کی طرف جو مخفی محسوس ہوتے ہیں متوجہ کرتے ہیں اور اس طرح خود بخود سیکھنے سکھانے کا عمل جاری ہو جاتا ہے، اور یہی دراصل بے ضابطہ تعلیم کی ایک شکل ہے۔

## تعلیم بے ضابطہ سے باضابطہ کیسے بنی

پھر یہی بے ضابطہ تعلیمی طریقہ باضابطہ تعلیم کی اساس اور بنیاد بنتا ہے اور وہ اس طرح کہ معاشرہ انسانی میں ہنر اور کام جیسے جیسے وسیع ہوتے جاتے ہیں ویسے ویسے ضرورت محسوس کی جاتی ہے کہ کم عمر اور ناواقفوں کو بتانے اور سکھانے کی طرف توجہ کی جائے اور خصوصی رہنمائی کی جائے۔ اسی سے باضابطہ تعلیم کا نظام وجود میں آیا ہے۔

## باضابطہ تعلیم کا آغاز

باضابطہ تعلیم کی ابتدا کو اگر گہری نظر سے دیکھا جائے تو یہ پتہ چلتا ہے کہ تعلیم کی باضابطہ شکل کا آغاز عبادت گاہوں، مسجدوں اور مذہبی حلقوں سے ہوا ہے۔ یہ وہ وقت ہوتا تھا کہ جب لکھنے پڑھنے کے رواج کے ہونے نہ ہونے سے قطع نظر عبادت کے نگرانوں، دینی و اخلاقی کام کے کوشاں اور دعوت و اصلاح کے حاملین اپنے اپنے معاشروں میں دینی اور اصلاحی معلومات و تعلیمات پیش کرتے اور اپنے اپنے معاشروں کو ان امور سے واقف کراتے تھے۔ ان ہی مجلسوں کو خواہ مدرسہ کی چٹائی، اسکول کی بنچ یا نصاب و نظام تعلیم کا بندھا ٹکا انتظام نہ ملا ہو، لیکن بندھے ٹکے نظام کے تحت مذکورہ بالا مقاصد کے سلسلے میں جو نتائج برآمد ہو سکتے تھے اس سے بہتر یا اس کے مساوی ضرور حاصل ہوتے رہے۔

پھر اسی تربیت و وعظ کے کام نے ترتیب و تعلیم کی شکل اختیار کی، تعلیم کے گرد تعلیمی حلقے بننے لگے، اور کتابوں کی مدد سے معلمین باضابطہ طریقہ سے اس کام کو انجام دینے اور اس کی بتدریج بہتر سے بہتر صورتیں اختیار کرتے چلے گئے۔ مسلمانوں کے یہاں اس کی ابتدا "صفہ نبوی" سے ہوئی، پھر دینی تعلیم کے مرکزوں سے اس کی توسیع و ترقی ہوئی، مراکش کے فاس شہر میں جامع القرویین، اور تونس میں جامع زیتونہ، اور قاہرہ میں جامع ازہر جن میں سے ہر ایک کی تاریخ ہزار سال سے زیادہ ہے، سب مسجدیں ہیں جن میں دینی تعلیم شروع کی گئی اور اسی سے یہ عظیم تاریخی یونیورسٹیاں بنیں، انگلستان میں آکسفورڈ کیمبرج، فرانس میں سوربون یونیورسٹی سب گرجوں کے مدرسوں سے شروع ہوئے، اور آج وہ عالمی سطح کی یونیورسٹیاں ہیں۔

## قرآن و حدیث سے تعلیم کی ہمت افزائی

مسلمانوں کے لئے تو اخلاق و شرافت انسانی اور روحانیت اور مذہبی معلومات کے مضامین پر قرآن مجید سے زیادہ اہمیت اور اثر پذیری رکھنے والی کوئی کتاب نہیں، اس میں جگہ جگہ علم کی تعریف آئی ہے اور علم و تعلیم کا تذکرہ تعریفی انداز سے کیا گیا ہے فرمایا: اِنَّمَا یَخْشَی اللّٰہَ مِنْ عِبَادِہِ الْعُلَمٰٓؤُا اِنَّ اللّٰہَ عَزِیْزٌ غَفُوْرٌ۔ "یعنی اللہ سے اس کے بندوں میں سے اصحاب علم ہی ڈرتے ہیں، بیشک اللہ غالب ہے اور مغفرت کرنے والا ہے۔ اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو پہلی وحی کی ابتداء "اقرأ" کے لفظ سے کی گئی۔ پھر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی احادیث شریفہ کی مدد سے مسلمان طالبین علم کو تعلیمی سرمایہ خوب خوب ملا، اور طالب علم کی ہمت افزائی بھی فرمائی گئی۔ آپ کی مسجد میں اسلام کا پہلا مدرسہ یعنی "صفہ" کی درسگاہ بنی، جس سے عالم اسلام کے تمام مدرسے اور جامعات کا سلسلہ ملتا ہے۔

## علم کے اسلامی معنیٰ

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے علم کی ترغیب و اہمیت میں یہ فرمایا کہ "اِنَّ الملائکۃ لتضع اجنحتہا لطالب العلم رضا بما یطلب"۔ لیکن جس طرح ہر لفظ کو اس کے خاص دائرہ استعمال کے اندر رکھتے ہوئے متعین کیا جاتا ہے مثلاً ایک کسان جب معلومات کا لفظ استعمال کرے گا تو اس کے دائرہ میں زراعت و زمین سے متعلق معلومات مانی جائیں گی۔ اسی طرح مذکورہ بالا حدیث میں علم سے مراد وہ علم سمجھا جائے گا جو قرآن و حدیث کی رہنمائی اور مدد سے حاصل ہوتا ہے۔

لیکن اس سے علم کے حصول اور اس کی طرف توجہ دہی کو اس مخصوص دائرہ کے اندر بند کرنا مقصود نہیں۔ کیونکہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے علم کے دوسرے ان دائروں کو جو انسانی زندگی سے تعلق رکھتے ہیں بلکہ اس کے لئے ایک حد تک ضروری اور قابل توجہ و اہتمام ہیں، قابل استفادہ قرار دیا ہے۔ مثلاً کھجور کی تابیر کے سلسلے میں آپ نے جب صحابہ کے زراعتی تجربہ کو صحیح پایا تو فرمایا: "ھٰذا من امور دنیاکم"۔ چنانچہ امور دنیا ہمارے لئے وہ اصطلاح ہے جس کے تحت علوم دنیاوی آجاتے ہیں اور ہم کو اجازت ہے کہ ان کے سلسلے میں ہم انسانی تجربات سے فائدہ اٹھائیں، اور ان تجربات و معلومات کی بنیاد پر ترقی دیں، اور انسان کے دنیاوی فلاح کے لئے ان کو اختیار و استعمال کریں۔

بکثرت مذہبی پیشواؤں، قومی رہنماؤں، مصلحوں اور معلموں نے تعلیم و تربیت کو اپنا موضوع بنایا ہے۔ قرآن و حدیث میں تو اس کی طرف خصوصی توجہ دی گئی ہے۔ حدیث شریف میں آیا ہے کہ "بلغوا عنی ولو اٰیۃ" کہ میری طرف سے بات پہونچا دو خواہ صرف ایک ہی آیت ہو۔

## ہر معاشرہ میں تعلیم کی فکر ہوتی ہے

انسان نے اپنے سماج و معاشرہ کی بقا اور تحسین و ترقی کے لئے باقاعدہ تعلیم کے ذرائع تقریباً ہر زمانہ میں اختیار کرنے کی کوشش کی ہے اور اپنی صلاحیت علمی کے مطابق ان ذرائع کو مبہم و بے قاعدہ شکلوں میں منتقل کیا ہے اور اپنے تعلیمی عمل کو بہتر طریقے انجام دے کر سماج کی زندگی کو ترقی دی ہے، اور جن معاشروں اور سماجوں نے تعلیم کو بے توجہی کا شکار ہونے دیا، وہ خاطر خواہ اور نمایاں فائدہ اٹھانے اور ترقی و طاقت کی منزلوں سے قریب تر ہونے میں کامیاب نہ ہو سکے۔

موجودہ ترقی یافتہ یورپ و امریکہ کی ترقی و طاقت کی نشأۃ ثانیہ جب شروع ہوئی جب اس نے علم کی طرف توجہ اختیار کی یورپ نے علم و تعلیم کی سرپرستی اور توجہ مسلمانوں کے اندلسی تمدن سے لی۔ جس میں مسلمانوں کے اپنے علوم و تجربات کے ساتھ قدیم یورپ کے علوم و تجربات کا بھی ایک حصہ تھا۔ جس کو مسلمانوں نے اپنے دنیاوی علوم کا ایک جز بنایا اور ان سے استفادہ کیا تھا۔ یورپ نے مسلمانوں سے اخذ کئے ہوئے اصول و معلومات کو بنیاد بنا کر اس میں نئے تجربات کئے اور دنیاوی اور مادی علم و تعلیم کو آگے بڑھایا۔ حتیٰ کہ موجودہ مادی دنیا کے استاد کا درجہ حاصل کر لیا۔ اور یہ افسوس ناک اتفاق ہے کہ یورپ کی ترقی کا زمانہ جو سولہویں صدی عیسوی سے شروع ہوا مسلمانوں کی غفلت اور انحطاط کا زمانہ رہا جس کی وجہ سے دنیا کی قیادت مسلمانوں کے ہاتھوں سے نکل کر یورپ کی قوموں کے ہاتھوں میں منتقل ہوئی۔ ورنہ موجودہ مغربی تمدن سے قبل مسلمانوں کا تمدن ہی وہ تمدن تھا جس نے دنیا کے بیشتر آباد حصوں میں گہرا

اشد الا تھا اور مسلمان علماء فلاسفہ نے اساتذہ وقت کا کردار انجام دیا تھا۔

## مسلمانوں میں عمل تعلیم

مسلمانوں کے تعلیمی عمل کی ابتداء اسلام کی ابتداء کے ساتھ ہوئی تھی۔ ان کو قرآن مجید کی صورت میں معلم اعظم ملا تھا جس نے نہ صرف ان کو بلکہ ساری انسانیت کو تہذیب و تمدن علم و انسانیت کے صالح اور صحیح اصول بتائے اور ان پر عمل کرنے کی راہیں بھی تجویز کیں۔ پھر مسلمانوں نے قرآنی علم حاصل کرنے کے بعد دیگر قوموں کے حاصل کردہ معلومات اور ان کے علوم کا مطالعہ بھی کیا اور ان کے علماء فلاسفہ کے خیالات کا جائزہ لیا اور ان سے حسب ضرورت فائدہ اٹھایا پھر اس میں بیش قیمت اضافہ کیا جس سے وہ نئی شکل میں ڈھل گئے۔

یورپ بعد میں بیدار ہوا چنانچہ اس نے اپنے مغربی علم و تمدن کی بنیاد مسلمانوں کے علم و تمدن پر رکھی کیونکہ مسلمان ہی اس کے قریبی قابل تقلید پیش رو تھے۔ لیکن قومی و وطنی عصبیت کی وجہ سے اپنا رشتہ تاریخ قدیم کے مغربی تمدنوں سے جوڑا اور روح اور مزاج انہی سے اخذ کرنے کی کوشش کی۔ اس سلسلے میں قدیم رومی تہذیب اور یونانی فلسفے پر اپنی اخلاقی و تہذیبی زندگی کی بنیاد رکھی۔

## یورپ سے استفادہ مغربی علم سے استفادہ

زندگی کے تجرباتی علوم میں ترقی اور کامیابی سے یورپ کو دنیاوی زندگی میں طاقت ملی اور اس کو مادی زندگی کے متعدد میدانوں میں غلبہ حاصل ہوا اس کی وجہ سے دیگر قوموں کو جن میں مسلمان بھی تھا ان علوم و تجربات اور کامیابیوں کا جائزہ لینے اور قابل استفادہ گوشوں میں استفادہ کرنے کی ضرورت پیش آئی خاص طور پر اس لئے کہ مسلمانوں کی آخری صدیاں انحطاط اور علمی جمود میں گذریں جس کی وجہ سے ہم ایک طرف دینی اخلاقی اور ان کی صفات اور اعلیٰ نظریات میں اپنے اسلاف کے علوم و تجربات سے فائدہ اٹھانے کے ضرورت مند ہیں تو دوسری طرف دنیاوی ترقی و تمدن کے لئے ان انکشافات و تحقیقات سے فائدہ اٹھانے کی بھی ضرورت رکھتے ہیں جو ہمارے اسلاف کی کوششوں کے بعد ظہور میں آئیں اور جو انسانی زندگی کے لئے ضروری ہیں۔ اس طرح ہمارے سامنے قابل استفادہ ذخیرے دو ہیں ایک ہمارے اسلاف کا اور ایک اغیار کا اور الحکمۃ ضالۃ المومن این وجد ھا فھو احق بھا کے اصول پر ہم کو سب سے فائدہ اٹھانا ہے چنانچہ وسائل و طریقہائے تعلیم میں بھی جو مفید اور صالح اجزاء یورپ کے ماہرین علم تعلیم کے تجربے میں آئے ہیں ان سے بھی ہم کو فائدہ اٹھانا ہے۔

## تعلیم اور اجتماعی زندگی کا ایک دوسرے پر اثر

تعلیم کا زندگی سے گہرا تعلق ہے دونوں ایک دوسرے پر اثر انداز ہوتے ہیں اور دونوں ایک دوسرے سے اخذ و استفادہ کرتے ہیں تعلیم کے طریقے اور مضامین انھیں ذہنوں کی پیداوار یا نتیجۂ فکر ہوتے ہیں جو معاشرہ کے مختلف طبقات سے ابھرتے ہیں اور اپنے اپنے خیالات، مزاج اور افکار سے علاحدہ نہیں ہو سکتے، وہ جو بھی نظام بناتے یا چلاتے ہیں اس میں ان کے اپنے ماحول سے اخذ کئے ہوئے احساسات و تصورات شعوری و لاشعوری طور پر اثر انداز ہوتے ہیں اس طرح پر ماحول میں جن طبقات کا غلبہ اور جن خیالات کا رواج ہوتا ہے وہ شعوری و لاشعوری طور پر اس ماحول کے نظام کے مقاصد و مضامین تعلیم میں سرایت کرتے ہیں۔

اسی طرح تعلیم بھی زندگی پر اثر ڈالتی ہے، اس کا اثر بھی زیادہ اور ہمہ گیر ہوتا ہے۔ یوں تو باضابطہ تعلیم اگرچہ معاشرہ کے ایک خاص طبقہ کو دی جاتی ہے یعنی کم عمر طبقہ اور بچوں کو لیکن نتیجۃً وہ پورے معاشرہ پر محیط ہو جاتی ہے۔

اس کی وضاحت اس طور پر کی جاسکتی ہے کہ ہم جس نسل کو تعلیم دیتے یا دلواتے ہیں یہ نسل زیادہ سے زیادہ ۲۰ سال کی مدت میں معاشرہ میں اپنے کمزور ترین و بے اثر سطح سے نکل کر معاشرہ کی موثر ترین سطح پر آجاتی ہے۔ وہ سماج کی ریڑھ کی ہڈی کی حیثیت اختیار کر لیتی ہے یعنی جوان طبقہ جو سماج کی ہر قوت و اہمیت کی ذمہ داری کا حامل بنتا ہے۔

اکبر الہ آبادی نے اسی لحاظ سے تعلیم کی اہمیت کی طرف اشارہ کرتے ہوتے ہوئے یہ شعر کہا تھا ؎

وہ قتل سے بچوں کے یوں بدنام نہ ہوتا
افسوس کہ فرعون کو کالج کی نہ سوجھی

یعنی وہ بنی اسرائیل کے شیر خوار بچوں کو قتل کرنے کے بجائے ان کی تعلیم کا بندوبست کر دیتا جو فرعونی اور فرعونی ذہن کے اساتذہ دیتے اور فرعونی ذہن کا نظام اور انتظام ہوتا اور مقاصد تعلیم بھی اس ذہن کے مطابق ہوتے تو پھر وہ بچے بڑے ہونے کے بعد بنی اسرائیل کے بجائے فرعون کے مقاصد کے کام کے بن جاتے اور بغیر قتل کے نتیجہ قتل حاصل ہو جاتا۔

## ایک مثال

ہندوستان میں جب ہندی کا اجراء کیا گیا تو ہندی کی اس وقت کی حیثیت و حالت کو دیکھتے ہوئے لوگ مذاق اڑاتے تھے لیکن جب ۲۵-۳۰ سال مسلسل اس کی تعلیم دی گئی تو آج یہ نوبت آگئی کہ وہ سماج کی اصل زبان بن گئی اور اب وہی ہندوستانی معاشرہ کی زبان اوّل ہے۔

## اصول و مزاج سمجھنے کی ضرورت

اس بنیاد پر تعلیم، نظام تعلیم، نظریات تعلیم کی

(باقی صفحہ ۶ پر)

# مولانا علی میاںؒ نے پیغام حق سنانے میں کبھی مداہنت سے کام نہیں لیا

● مولانا شمیم احمد ندوی رئیس مرکزی جمعیۃ اہل حدیث نیپال)

مفکر اسلام حضرۃ العلام جناب مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمہ اللہ کے سانحۂ ارتحال کی وحشتناک خبر خرمن ہوش وحواس پر بجلی بن کر گری، اور دل ودماغ کو غیر معمولی صدمہ سے دوچار کیا، اور باوجود قانون قدرت ہونے کے دل کسی طرح اس اندوہناک خبر کو قبول کرنے پر آمادہ نہ ہوا۔ یہ غم کسی ایک خاندان، کسی ایک خانوادہ، کسی ایک ادارہ، کسی ایک مکتب فکر اور تنہا ندوی برادری کا نہیں ہے۔ بلکہ اس سانحۂ عظیم نے عالم اسلام کے تمام مسلمانوں کو بلا امتیاز مسلک ومشرب جس طرح تڑپا دیا ہے اور غم والم سے نڈھال کر دیا ہے اس سے علامہ سماحۃ الشیخ الندوی رحمہ اللہ کی تمام مکاتب فکر میں یکساں مقبولیت کا بخوبی علم ہوتا ہے جو اللہ رب العزت صرف اپنے برگزیدہ اور مقبول بندوں ہی کو عطا کرتا ہے۔ ان کے حادثۂ وفات سے مسلمانان ہند نے اگر اپنا ایک مخلص رہنما اور اپنا باشعور دل عزیز قائد کھو دیا ہے تو عالم اسلام دین متین کے ایک پرجوش داعی اور اسلام کے جانباز سپاہی، ایک صاحب بصیرت مؤرخ، ایک شہرۂ آفاق مصنف، ایک عظیم دانشور، شریعت اسلامیہ کے حقیقی ترجمان ایک نامور ماہر تعلیم اور ایک سرفروش مجاہد سے محروم ہو گیا ہے۔

علامہ رحمہ اللہ کی حیات مستعار کا ایک ایک لمحہ خدمت اسلام، اعلاء کلمۃ اللہ دعوت وتبلیغ، تصنیف وتالیف اور وعظ وارشاد میں صرف ہوا، ان کی ہمہ جہت خدمات کا دائرہ بہت وسیع ہے جس کا احاطہ آسان نہیں ہے انھوں نے دنیا میں اسلام کی سربلندی، اور شریعت حقہ کی بالادستی کے لئے جو کارہائے نمایاں انجام دیئے اور اسلام کی نشأۃ ثانیہ اور اس کے عروج وترقی کے لئے جو قربانیاں دیں اس سے نہ صرف موجودہ مسلمانان عالم بلکہ آئندہ آنے والی نسلیں بھی احسانات کے اس بارگراں سے سبکدوش نہیں ہو سکتیں، انھوں نے دنیا میں ہندوستانی مسلمانوں کا وقار جس طرح بلند کیا، اس پر کچھ روشنی ڈالنا سورج کو چراغ دکھانا ہے، حتیٰ کہ بعض اہل عرب ہندوستان اور ہندوستانی مسلمانوں سے واقف ہی شیخ ندویؒ کے حوالہ سے ہوئے ہیں، ان میں معرکۃ الآراء کتاب "ماذا خسر العالم بانحطاط المسلمین" نے اسلامی بیداری اور نشأۃ ثانیہ کا جو عظیم کارنامہ انجام دیا ہے اس کے جو دور رس اثرات مرتب ہوئے اس نے نہ صرف مسلمانوں کو خواب غفلت سے جگانے میں صور اسرافیل کا کام دیا بلکہ پوری انسانی دنیا مسلمانوں کو من حیث القوم اہمیت دینے، ان کی خدمات کا اعتراف کرنے اور ان کے بارے میں مثبت انداز فکر اپنانے پر مجبور ہوئی۔

حق گوئی وبیباکی کی صفت میں سلف صالحین اور ائمۂ مجاہدین کے نقش قدم پر زندگی بھر گامزن رہے اور پیغام حق سنانے میں کبھی تساہلی و مداہنت سے کام نہیں لیا اور لا یخافون فی اللہ لومۃ لائم پر عمل پیرا رہے، چنانچہ اہل عرب اور مسلم ممالک کو بھی ان ہی کی سرزمین میں جا کر مسلم امت کی قیادت ورہنمائی کا ان کا بھولا ہوا سبق اور چھوڑا ہوا فرض یاد دلایا، اور ان میں پیدا ہونے والی خرابیوں اور خامیوں کی نشاندہی کی اور اس کا علاج بھی تجویز کیا۔ ان کی عربی تقاریر کے پمفلٹ۔ اسمعوا ھا منی صریحۃ ایھا العرب، اسمعی یا ایران، اسمعی یا مصر، اسمعی یا زھرۃ الصحرا اور اس سلسلہ کی دیگر تقریریں وپرجوش خطابات اسی شوق وتڑپ اور اہل عرب کی بے راہ روی بڑھتی ہوئی مغربیت اور عیش کوشی ومادہ پرستی پر فکر وتشویش کا واضح اظہار ہیں۔ اقوام وملل ادیان ومذاہب اور دنیا کی تہذیبوں وثقافتوں کے گہرے مطالعہ ومشاہدہ کا نتیجہ تھا کہ وہ کبھی کسی تمدن خاص طور سے تہذیب حاضر کی خیرہ کن چمک سے متأثر ومرعوب نہیں ہوئے بلکہ اس کی تہہ میں پوشیدہ نقائص وخرابیوں کو طشت ازبام کیا، معاندین اسلام کی ریشہ دوانیوں اور اسلام کے خلاف فکری یلغار اور گمراہ کن پروپیگنڈوں سے کبھی نہ تو ہراساں ہوئے اور نہ انہیں قابل اعتناء اور لائق التفات سمجھا بلکہ حقیقت تو یہ ہے کہ اسلام کے بارے میں ان کا رویہ کبھی مدافعانہ اور معذرت خواہانہ نہیں رہا بلکہ جارحانہ اور حملہ آورانہ رہا

یہ ان کی مؤرخانہ بصیرت، مومنانہ فراست اور ملی غیرت و حمیت ہی تھی کہ مختلف تصنیفات میں انھوں نے دلائل و براہین اور حقائق و شواہد کی روشنی میں پوری جرأت و ہمت کے ساتھ دیگر ادیان و مذاہب اور دیگر تہذیبوں و معاشرتی نظاموں پر اسلام کی برتری اور برتری ثابت کی جس کا اعتراف کرنے پر اسلام کے بد ترین دشمن بھی مجبور رہوئے۔ امت مسلمہ کی اصلاح کیلئے ان کے خلوص نیت جہد مسلسل اور مربوط کوششوں کی برکت تھی کہ ان کو عوام و خواص کی جانب سے وہ مقبولیت اور شہرت دوام حاصل ہوئی جس درجہ و مقام تک پہونچنے کا ان کے معاصرین تصور بھی نہ کرسکے۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ خدمت اسلام کے سلسلہ میں ان کی مساعی جمیلہ کو شرف قبولیت سے نوازتے ہوئے ان کی بشری کوتاہیوں ولغزشوں سے درگزر فرمائے اور انہیں روز قیامت صدیقین وشہداء اور صلحاء واتقیاء کے ساتھ اٹھائے (آمین)

مرکزی جمعیۃ اہلحدیث نیپال اور اس کے تمام ممبران اس غم والم میں آپ کے ساتھ برابر کے شریک ہیں۔

اللہ تعالیٰ ہم کو اور آپ سب کو اس صدمۂ عظیم پر صبر جمیل عطا فرمائے اور امت مسلمہ کو نعم البدل عطا فرمائے۔ آمین یارب العالمین۔

## دعائے مغفرت

محمد شاہد سابق متعلم دارالعلوم ندوۃ العلماء کی والدہ محترمہ کا ۸ر فروری ۲۰۰۰ء کو تقریباً پچاس سال کی عمر میں انتقال ہوگیا، اناللہ وانا الیہ راجعون مرحومہ دیندار اور خلیق و ملنسار خاتون تھیں قارئین تعمیر حیات سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے،

## آئینہ دار حسن شریعت چلا گیا

اثر عباسی

سر پر تھا ایک سایۂ شفقت چلا گیا
مرد خلیق، پیکر رحمت چلا گیا
ملت کا سرپرست و نگہبان معتبر
آئینہ دار حسن شریعت چلا گیا
اظہار حق میں مصلحت وقت ہیچ ہے
یہ بات کہہ کے صاحب ہمت چلا گیا
کیا فرق تھا کہ جس پہ شہنشاہی بھی نثار
اسلاف کا وہ مظہر عظمت چلا گیا
وہ خود شناس، صاحب دل، افتخار قوم
وہ مہر علم جانب جنت چلا گیا
افکار اپنے کر دیئے محفوظ اس طرح
یوں کہئے دے کے اپنی امانت چلا گیا
اس کے نقوش پا پہ ہی چلنا ہے اے اثر
جو تھا سراپا دین سے عبارت چلا گیا

## قطعہ تاریخ

مولانا شاہ بلال احمد قادری

کرد رحلت آں جناب بوالحسن فخر زمن
ملتمہ بے سایہ گشت و عالمے پُر از محن
عالم و عارف محقق باعث صد افتخار
ہر نفس در خدمت دین نبی با جان و تن
ہمچو استغنائے سلماں فقر بوذر وصف او
مظہر خلق پیمبر در عمل ہم در سخن
از صریر کلک او شد منقلب فکر جہاں
عالمے بیدار گشتہ از نوائے بوالحسن
شہرۂ آفاق بودہ در ہمہ اوصاف خویش
تا ابد ذکرش بماند زیر ایں چرخ کہن
سال فوتش ہادی او صد ثمرہ ایں بگو
آہ رو لے دین رفت از رحیل بوالحسن
۲۰ ۱۴ھ

ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع ہونے والے عربی میگزین ماہنامہ البعث الاسلامی کی خصوصی پیشکش

## مفکر اسلام نمبر

جو حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ کے حالات زندگی کے مختلف پہلوؤں پر بھرپور مضامین اور ان کے حادثۂ وفات پر دنیا بھر سے آئے ہوئے تعزیتی پیغامات اور تاثراتی شاعری پر مشتمل ہے۔

**منظر عام پر آچکا ہے**

انشاء اللہ تعالیٰ یہ شمارہ تمام خریداروں کے پاس بھیجا جائے گا۔ آپ بھی سالانہ خریداری قبول کرکے یہ نمبر حاصل کرسکتے ہیں

چندہ سالانہ ایک سو پچاس روپئے، قیمت مفکر اسلام نمبر (عربی) پچاس روپئے ۱۵۰/- ۵۵/-
ڈاک خرچ علیحدہ۔

ملنے کا پتہ:- **منیجر البعث الاسلامی ندوۃ العلماء پوسٹ بکس ۹۳ لکھنؤ**

# علمِ دین ہی تمام سعادتوں کا سرچشمہ

تحریر: شیخ شرف الدین یحییٰ منیریؒ ۔۔۔ ترتیب: عبدالرشید صدیقی

جو معاملات قرآن کریم کی روشنی میں جائز نظر نہ آئیں وہ بے سود اور لاحاصل ہیں۔ اور وہ خواہشیں جن کو ثبوت کی سند جواز حاصل نہ ہو، وہ محض باطل ہیں اور وہ طریقے جو دین کے راستے سے مختلف ہیں، وہ مطلق ضلالت اور گمراہی ہیں۔ اور وہ کوششیں جو دین کی رہنمائی کے سوا ہوں، وہ مردود ہیں۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا من ادخل فی دیننا مالیس منا فھو مردود جس نے ہمارے دین میں وہ بات داخل کی جس کا ثبوت ہم سے نہیں ہے تو وہ مردود ہے۔

## خلوص اور تعلق بالقرآن

تمہارے معاملات میں جب تک خلوص نہ ہو قرآن کریم کی رو سے وہ قابل قبول نہیں ہیں۔ خلوص کا مقام درد بھرا دل ہے۔ اور جہاں کہیں اخلاص کی خوشبو پائی جاتی ہے۔ قرآن کریم خوشخبری دیتا ہے، خواہ وہ جنات کے حق میں ہو یا انسان کے۔ چنانچہ سورۃ الجن میں فرمایا "انھوں نے کہا کہ قرآن کو سنا عجیب کلام ہے جو سیدھے راستے کی ہدایت کرتا ہے اور ہم اس پر ایمان لے آئے ہیں۔ وہ لوگ جو طالبان حق ہیں ان کے زخمی دل کا مرہم قرآن ہے۔" (۲۷:۲۱) جیسا کہ ارشاد باری تعالیٰ ہے اور ہم قرآن سے وہ انوار نازل کرتے ہیں جو مومنین کے لئے شفا اور رحمت ہے۔ (بنی اسرائیل ۱۷:۸۲)۔

سالکان دین کا رہبر قرآن پاک ہی ہے۔ کیونکہ فرمایا یعنی "سیدھا راستہ دکھاتا ہے" (الجن ۷۲:۲) اور جب کسی قرآن کی رہبری حاصل ہو گئی تو اگر کوہ قاف بھی اس کے سینے کا پیوند ہو تو جھکنے پر مجبور ہو جائے گا۔ "اگر ہم قرآن کو پہاڑ پر اتارتے تم یقیناً دیکھتے کہ وہ خدا کے خوف سے پاش پاش ہو جاتا" (الحشر ۵۹:۲۱)

پس جس کام کی اجازت قرآن نہیں دیتا وہ راہ دین کی راہ نہیں ہے۔ وہ تو مطلق نابینائی ہے۔ برج قدیم سے جو آفتاب طلوع ہوتا ہے وہ پہلے آسمان دل پر چمکتا ہے۔ اس لئے سورہ ق میں فرمایا "البتہ قرآن کریم میں دل اور کان رکھنے والوں کے لئے اللہ کا ذکر ہے اور وہ اس کے گواہ ہیں۔"

## شریعت پر عمل

شریعت کے راستے کے شہ سوار زندہ روحوں کے مالک ہوتے ہیں۔ ان کی باتیں سراسر زندگی سے عبارت ہوتی ہیں اور ان کی زندگیاں غم واندوہ کے باوجود پاک وصاف ہوتی ہیں۔ ان کو حزن وملال سے بے قراری نہیں ہوتی اور وہ دنیا والوں کے لئے باعث رافت وراحت ہوتے ہیں ان کے درخت محبت کے پھلوں سے سب مستفید ہوتے ہیں۔ ان کی کوئی بات مسترد نہیں ہوتی کیوں کہ وہ غلط افکار اور رسوم سے دست بردار ہوتے ہیں اور خواہشات نفس کو تیغ انکار سے ختم کر دیتے ہیں اور جب تک ایسا نہ کیا جائے تمہارے دل کی گہرائی سے حکمت کے چشمے کبھی نہیں پھوٹیں گے اور علم حقیقی کا لطف تم کو حاصل نہ ہوگا۔

## فکر آخرت

اسے یاد رکھو کہ جس کے دل کی آنکھ آج روشن ہوئی کل بھی نہ ہوگی، قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں" اور جو معرفت حق سے یہاں نابینا ہے وہ آخرت میں بھی خدا کے دیدار سے نابینا رہے گا۔" (بنی اسرائیل ۱۷:۷۲)

اے بھائی! اس دن کو یاد رکھو جس دن دلوں کے پرکھنے والے دلوں کی کسوٹی پر پرکھیں گے اور جو کچھ سینوں میں ہے آشکارا ہو جائے گا۔ اور تحقیق کرنے والوں کے دلوں پر مقرر کر دیا جائے گا تاکہ ہر ایک کے باطن سے تمام چیزیں نکال کر محفل قیامت میں پیش کر دیں۔ یہ لوگ جانچ پڑتال کے بعد کہیں گے "خدایا! ہم نے کسی جگہ بھی عہد کی وفاداری نہیں پائی۔ ارشاد ہوگا "جس سینے میں ہمارے دین کی وفا کا عہد نہیں ہے وہ ہمارے پاس آنے سے روک دیا جائے" اور اس طرح روک دیا جائے کہ کبھی ہمارے پاس نہ پھٹکنے دیا جائے جیسا کہ کسی نے کہا ہے:

نقد تو چوں ترا برانگیسند
جملہ در گردن تو آدیزند
بوتہ خود گویدت چو بادودی
کہ زری یا مس زر اندودی

جب قیامت کے دن تم کو اٹھائیں گے تو تمہارے اعمال کا دفتر تمہاری گردن میں لٹکا دیں گے۔ جب تمہارے سونے کو پگھلایا جائے گا تو اس کا دھواں خود بتا دے گا کہ تم خالص سونا ہو یا تانبا ملا ہوا ہے۔

## اتباع رسولؐ

اے بھائی! اب اٹھو بیٹھو، ٹھہرنے کی جگہ نہیں ہے اور اخلاق کا دامن ہاتھ سے چھوٹنے کا موقع نہیں ہے۔ اس ذلت کی مصیبت میں خود پرستی عزت نہیں ہے اور تقدیر کی شاہراہ پر سجدہ تسلیم بجالانے کے سوا کوئی چارہ نہیں ہے۔ اور ہر شخص کو ہوا وہوس کے پیچھے چلنے میں کوئی فائدہ نہیں ہے اور کسی کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی اتباع کرنے میں ہرگز کوئی نقصان نہیں ہے۔ مناجات؛

خدایا نور دل ہمراہ ما کن
محمدؐ را شفاعت خواہ ما کن
دل و جاں را فدائے راہ او کن
بہ تقوی روئے در درگاہ او کن
بہ عقبیٰ دم بوقت پاک او زن
بہ دنیا دست در فتراک او زن

بارِ الٰہا میرے دل کو نور سے منور کردے، محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو میرا شفیع بنا دے۔ میرے دل و جان کو ان کے نقش قدم پر قربان کردے۔ پرہیزگاری کے ساتھ میرا منہ ان کے دربار کی طرف پھیر دے۔ عقبیٰ میں ان کا نام لینے کی توفیق دے۔ دنیا میں بھی ان کا دامن ہمارے ہاتھ میں رکھ۔ خواجہ عطار رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: مثنوی

ز کونین ار شوی پاک و مجرد
نہ یابی راہ جز نور محمد
اگر راہ محمدؐ راہ چو خاکی
دو عالم خاک گردندت زپاکی
دگر نہ فلسفی، گو دور می باش
ز عقل و زیرکی مہجور می باش
بہ عقل از نقش ایں دیوار بندی
میان کبر گان زنار بندی

اگر دونوں جہاں سے تو کنارہ بھی کرلے تو بغیر محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے کوئی راستہ نہ پائے گا۔ اگر تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے راستے کی خاک ہو جائے، تو تیری پاکی کے مقابلے میں دونوں جہاں خاک ہو جائیں۔ اور اگر تو فلسفی ہے تو دور ہو جا اور اپنی عقل و خرد کے پردوں میں مہجور پڑا رہ۔ اگر اس دیوار معرفت پر اپنی سمجھ سے گل بوٹے بنالے گا۔ تو نقش پرست ہو کر زنار باندھ لے گا۔

## علم دین کا حصول

حاصل کلام: ہر وہ معاملہ جو بغیر علم کے ہے، باطل ہے اور ہر وہ ریاضت و مجاہدہ جو فتوائے شریعت کے خلاف ہے ضلالت و گمراہی ہے اور شیطان کا دین و مذہب ہے۔ یاد رکھو، نیک بختیوں کے تمام دروازے معرفت کے حق میں علم ہی سے پہچانے جا سکتے ہیں۔ یہ دین و سلطنت کی عظمت کے اسرار، اسلام اور دعوت انبیاء کی عزت، اللہ تعالیٰ کی نعمتوں اور نشانیوں کی شناخت، معصوموں کی پاک دامنی کے مرتبے مقربان بارگاہ الٰہی کے مختلف درجات، ذریت آدم کی فطرت کے راز، معیوب لوگوں کے عیبوں کے بھید ایمان والوں کے حقوق، شریعت کی تعظیم، احکامات کی بجا آوری اور منہیات سے پرہیز، یہ تمام باتیں علم ہی کے ذریعے پہچانی جا سکتی ہیں، اور علم ہی کے میدان میں پائی جا سکتی ہیں۔ جب انسان اپنی جہالت کے بیابان سے باہر نہیں نکلتا اور علم کے سبزہ زار میں قدم نہیں رکھتا، ایمان کی یہ سعادتیں اس میں ظاہر نہیں ہوتیں۔

دیکھو بارگاہ خداوندی میں صفت جہالت سے بڑھ کر کوئی ذلیل اور دشمن نہیں اور درگاہ خداوندی تک پہونچنے کا علم کے راستے سے نزدیک تر اور کوئی راستہ نہیں ہے" اور علم اللہ تعالیٰ کا قریب ترین دروازہ ہے اور جہالت تمہارے اور اللہ تعالیٰ کے درمیان سب سے بڑا حجاب ہے" جس طرح علم دین تمام سعادتوں کا سرچشمہ ہے" اسی طرح جہالت تمام گمراہیوں کی وادی ہے۔ بدبختیاں اور شقاوتیں جہالت کی اسی وادی میں پھولتی پھلتی ہیں۔ اور یہ جہالت وہ وادی ہے جس میں غلبہ کفر، بنیاد ایمان کی تخریب، احکام شریعت کو اوچھا اور ہلکا سمجھنا، شیطان کی دوستی، پیغمبروں اور صدیقوں کی اتباع سے بیزاری اور بیگانگی، اور اس طرح کی ہزاروں بدبختیاں پیدا ہوتی ہیں اور ان کے پودے نشو و نما پاتے ہیں۔

## مجاہدہ نفس

اے بھائی وہ فرماتے ہیں "خدا کی راہ میں جہاد کا حق ادا کرو" (الحج ۲۲: ۷۸) تم اپنے نفس کے کوچے میں قدم نہ رکھو کیونکہ وہاں خود بینی کا دارو غہ نہیں بخشے گا۔ ہماری گلی میں آجاؤ۔ تم ہمارے عزیز ہو، تم گرے پڑے تھے ہم نے تمہیں اٹھایا۔ تم کم بہت تھے، ہم نے تم کو نوازا۔ اگر تم اپنی گلی میں قدم رکھوگے تو زحمت و تکلیف سے تمہیں ہرگز نجات نہ ملے گی، اگر تم چاہتے ہو کہ اپنی ہی گلی میں پڑے رہو تو یاد رکھو اپنی ساری پونجی گنوا دوگے اور کوئی نفع ہاتھ نہ آئے گا۔ کسی دل جلے نے کہا ہے: رباعی

با عشق جمال ما اگر ہم نفسی
یک حرف بس است اگر بیاں در نرسی
تا با تو توئی تست در ما نہ رسی
در ما گہے رسی کہ از خود بہ رسی

اگر تو ہمارے حسن و جمال کا عاشق ہے
تو تیرے لئے بس یہی ایک بات کافی ہے
اگر تو سمجھ دار ہے جب تک تیری خودی
تیرے ساتھ ہے، ہمارے دروازے پر
نہیں پہونچ سکتا۔ ہمارے دروازے پر
تو اس وقت پہونچے گا جب اپنی خودی
سے چھوٹ جائے گا۔

اے بھائی! اپنی خواہشوں کو مجاہدے کی بساط پر علم کی تلوار سے ذبح کردے اور نفس پر فضول کا سر حکم شریعت کے مطابق ریاضت کی چھری سے کاٹ ڈال۔ حرص و آز سے بھرے ہوئے پیٹ کو بھوک اور فاقے کے خنجر سے پارہ پارہ کردے، اور مسلمانی کا لباس پہن۔ خدا کی قسم خود پرستی سے کسی نے بھی فائدہ نہیں اٹھایا اور آج تک کسی کو خدا پرستی سے کوئی نقصان نہیں پہنچا۔ تمہارے نزدیک جان سے بڑھ کر اور کوئی چیز پیاری نہیں۔ اگر ان باتوں کو بڑی اور اہم چیز سمجھتے ہو، تو پہلا قدم اپنی جان پر رکھ دو اور مرنے سے نہ ڈرو۔ بس پھر زندگی ہی زندگی ہے۔

# شیخ الاسلام آف برطانیہ عبداللہ کوئیلم

از: ــــــــــ شاہد عمادی

یوں تو شمالی برطانیہ کا شہر لیورپول فٹبال کے کھیل اور موسیقی میں اپنی مخصوص شناخت رکھتا ہے لیکن عالم اسلام میں اس شہر کی ایک امتیازی حیثیت ہے۔ یہیں ایک صدی قبل ملک کی پہلی مسجد قائم ہوئی۔ اور چند برطانوی نژاد اہل علم و دانش نے اپنی اسلامی شناخت کا باقاعدہ اعلان کیا جس کے امام شیخ عبداللہ کوئیلم تھے۔ ان کی مجاہدانہ قیادت میں اہل ایمان نے اپنی صدیوں قدیم مغربی معاشرت کے خلاف علم بغاوت بلند کیا، انیسویں صدی میں جبکہ دنیا کے بیشتر خطوط پر برطانیہ اپنی حکمرانی کے زعم میں بدمست، سامان تعیش و تہذیب نو کی رمق پر نازاں، سائنس کی ترقی سے فرخنداں اور دولت کے نشہ میں چور تھا۔ انگریزوں کی اسی زمین کو اللہ نے دعوت و تبلیغ کے کام کیلئے اس مشکل دور میں منتخب کیا۔

ولیم ہنری کوئیلم ۱۰ر اپریل ۱۸۵۶ء کو ۲۲ر ایلبورٹ اسٹریٹ لیورپول میں پیدا ہوئے ان کے والد رابرٹ کوئیلم ایک گھڑی ساز تھے جن کے اجداد کیپٹن جان کوئیلم برطانوی فوج کے مشہور تاریخ ساز ہیرو نیلسن کے فرسٹ لیفٹیننٹ تھے ولیم ہنری بچپن ہی سے غیر معمولی ذہانت اور خداداد صلاحیتوں کے مالک تھے۔ بقول کیپٹن سینٹ جان ولیم ہنری کا شمار برطانیہ کے چند لائق نوجوان میں ہوتا تھا۔ لیورپول انسٹی ٹیوٹ سے تعلیم حاصل کی۔ قانون کی تعلیم کے دوران انھوں نے بطور صحافی ایک مقامی جریدہ میں جزوقتی کام کیا۔ ان کی تحریر پر کشش اور دلچسپ ہوتی تھی۔ حصول علم کے بعد انھوں نے وکالت کا پیشہ اختیار کیا۔ ۲۲ر سال کی عمر میں ہی وہ سپریم کورٹ کے وکیل مقرر ہوئے۔

ولیم ہنری کوئیلم کو سیر و سیاحت کا بیحد شوق تھا۔ انھوں نے بیرون ممالک کے کئی سفر کئے، اسی شوق سیاحت میں وہ مراقش گئے جہاں ان کو مسلمانوں کو قریب سے دیکھنے اور مذہب اسلام کو سمجھنے کا موقع ملا۔ یہی سفر ان کی زندگی کا انقلاب آفریں موڑ تھا۔ مذہب سے متعلق معلومات حاصل کرنے کے شوق میں وہ تین ماہ مراقش میں مقیم رہے۔ مقامی علماء سے بھی رجوع کیا اور دین اسلام پر تفصیلی واقفیت حاصل کی مسجد میں شریک نماز بھی ہوئے اور روح پرور مناظر سے متأثر ہوئے۔

نوجوان ولیم ہنری کوئیلم کو محسوس ہوا کہ انکے سبھی سوالوں کا جواب مذہب اسلام میں موجود ہے اور یہی وہ دین ہے جس کے وہ متلاشی تھے انھوں نے نماز، حج، زکوٰۃ و روزہ وغیرہ کے مسائل و فرائض سے خود کو آشنا کر لیا۔ اور مذہب اسلام کے بارے میں اتنی واقفیت حاصل کر لی کہ وہ قرآن پاک و احادیث نبوی سے مسائل حیات کی گتھیاں سلجھانے کی سعی کر سکیں وہ واپس انگلینڈ گئے۔ اور ۱۸۸۷ء میں ۳۱ر سالہ ولیم ہنری کوئیلم نے مذہب اسلام قبول کرنے کا باقاعدہ اعلان کیا۔ اب وہ عبداللہ کوئیلم ہو گئے۔

یہ وہ زمانہ تھا جب مدتوں تاریکی میں ڈوبا یورپ سیاسی و اقتصادی انقلابات و حوادث سے گذر کر عہد نو کی تاریخ مرتب کر رہا تھا۔ اور جب حیرت انگیز سائنسی ایجادات و انکشافات سے ملکوں کی تقدیریں بدل رہی تھیں۔ ایسے میں مذہبی منافرت اور جنسی بے راہ روی بھی شباب پر تھی، عیسائی مبلغوں اور پادریوں کے خطبوں میں مذہب اسلام اور خلیفۃ المسلمین کے خلاف دروغ گوئی عوام کو مسلمانوں سے بدظن کر رہے تھے یہ وہ دور تھا جبکہ برطانیہ دنیا کی عظیم الشان عیسائی جمہوری مملکت تھی۔ اس چھوٹے شہر لیورپول کے نامور وکیل کے قبول اسلام کی خبر پورے ملک میں جنگل کی آگ کی طرح پھیل گئی۔ عبداللہ کوئیلم نے دین اسلام کے موضوع پر مدلل و پر مغز تقریریں ٹمپرنس لیگ ہال میں کیں۔ مقامی باشندے ہفتہ وار نشست میں شریک ہونے لگے۔ مسز کیٹس پہلی انگلش خاتون تھیں جنھوں نے کوئیلم کے بعد دین اسلام قبول کیا۔ اور فاطمہ کیٹس کے نام سے مشہور ہوئیں۔

لیورپول میں عبداللہ کوئیلم نے مسلم انسٹی ٹیوٹ قائم کیا جہاں سے باقاعدہ دعوت و تبلیغ کی تحریک کا آغاز ہوا۔ مشرف بہ اسلام ہونے والے انگریز باشندوں کی تعداد بڑھنے لگی۔ اور ۱۸۸۹ء میں یہ جماعت اپنی عمارت واقع ۸ر برانگھم ٹریس منتقل ہوئی اور اس مرکز علم و دانش سے دعوت دین کا وسیع کام مثالی نوعیت اختیار کرتا گیا ۱۸۹۳ء میں انھوں نے مشہور ہفتہ وار "دی کریسنٹ" جاری کیا۔ بعد میں ماہنامہ "اسلامک ورلڈ" کا بڑے آب و تاب سے اجرا ہوا۔ یہ دونوں کثیر الاشاعت تاریخی جریدے جو اعلیٰ قدر مضامین سے مزین ہوتے تھے ان کے اپنے پریس میں طبع ہو کر دنیا کے ۲۰ر ممالک میں قارئین سے خراج تحسین حاصل کرتے، نہ صرف یورپ و افریقہ بلکہ ایشیا و آسٹریلیا کے شہروں میں بھی ان دونوں جریدوں کے شائقین بڑی تعداد میں

موجود تھے۔ انیسویں صدی کے اختتام تک لیورپول میں اسلام قبول کرنے والے بیشتر برطانوی نژاد باشندوں کی تعداد ڈیڑھ سو سے تجاوز کر گئی جن میں خواتین و بچے بھی شامل تھے۔

مجاہد آزادی مولانا برکت اللہ بھوپالیؒ جو ہندوستان میں برطانوی حکومت کے ظلم و استبداد کے واقعات و حادثات سے دل برداشتہ تھے۔ مدرسہ سلیمانیہ بھوپال سے سند فراغت حاصل کرکے اور شاہ ولی اللہؒ کی کتابوں اور مولانا سید جمال الدین افغانی سے سمت راہ پاکر ۱۸۸۳ء میں لندن پہونچے۔ لندن ٹائمز میں مضامین نویسی کے علاوہ عربی کا درس دینے لگے۔ شیخ عبداللہ کوئیلم نے اپنی بیش قیمت جوہر نایاب کو بھانپ لیا۔ اور مولانا برکت اللہ لیورپول پہنچے جہاں انسٹی ٹیوٹ کے کاموں میں شریک ہو گئے۔ انھوں نے اس مرکز علم و دانش کے دعوت و تبلیغ کے کاموں میں گراں قدر تعاون کیا۔ مولانا برکت اللہ اردو، عربی، فارسی انگریزی کے علاوہ دیگر یورپی زبانوں کی اچھی واقفیت رکھتے تھے۔ ان کے علمی مضامین نے دونوں جریدوں کو بام عروج تک پہونچا دیا۔ انسٹی ٹیوٹ کا دائرۂ عمل یورپ و افریقہ سے بڑھتے ہوئے براعظم ایشیا اور آسٹریلیا تک پھیل گیا۔

لیورپول کے اس دینی درسگاہ کے دروازے بلا لحاظ مذہب و رنگ و نسل سب پر کھلے تھے۔ ایک وسیع مسجد، بیش قیمت و مختلف مضامین پر مشتمل کثیر تعداد کتابوں سے آراستہ وسیع لائبریری اور دار المطالعہ، میوزیم سائنس کی لیباریٹری، مسلمانوں و غیر مسلموں کے لئے دلچسپ و انواع و اقسام کے علمی مضامین پر مشتمل نصاب کے کورسیس، لڑکوں کا ایک اقامتی اسکول، لڑکیوں کے لئے دن کا اسکول، مقامی عوام کے لئے شبینہ کلاسیس پریس، تبلیغی مرکز، دفاتر وغیرہ اس مرکز کے اہم شعبے تھے۔ محترمہ فاطمہ کیٹس اس مرکز علم و دانش کی اہم رکن انتظامیہ تھیں ۱۸۹۶ء میں دارالعلوم کی کارکردگی میں مزید توسیع ہوئی اور مدینہ چلڈرینس ہوم قائم ہوا جس میں یتیم و نادار بچوں کی رہائش اور تعلیم و تربیت کا باقاعدہ انتظام تھا۔ رمضان کے ایام میں انسٹی ٹیوٹ میں بڑے پیمانے پر افطار و خورد و نوش کا انتظام کیا جاتا تھا۔

یورپ کی اس عظیم الشان و طاقتور جمہوری مملکت کو جو دنیا کی کسی طاقت کو ۱۹ ویں صدی میں اپنا ہمسر نہ سمجھتی تھی۔ اس طرح اپنے ملک میں ایک مشرقی مذہب کے فروغ پانے پر حیرت زدہ ہوئی۔ اور عوام و خواص کو صدمہ ہوا۔ انسٹی ٹیوٹ کے قیام اور دعوت و تبلیغ کے بڑھتے ہوئے اسلامی اثرات سے اظہار غم و غصہ ہوا۔ اور ملک کے طول و عرض میں احتجاج ہوا۔ لیورپول کے مقامی باشندوں نے ان نومسلموں کو طرح طرح کی جسمانی اذیتیں پہنچائیں عیسائی آبادی کو اذان کی آواز ناگوار گزرنے لگی۔ اور بارہا موذن کو اذان دیتے ہوئے سنگسار کیا برف کے گولے میں پتھر رکھ کر بالکنی سے اذان دیتے ہوئے مؤذن پر پھینکا۔ مسجد سے نکلنے والے نمازیوں پر ناشائستہ آوازیں کستے اور مسلم عورتوں سے نازیبا سلوک سر راہ کرتے کئی بار تبلیغی جماعت سے واپس لوٹتی خواتین پر کیچڑ پھینکا۔ ایک ستر سالہ بوڑھے اور پچاس سالہ خاتون کو اس وقت زد و کوب کیا جب وہ مسجد سے نکل رہے تھے۔ نمازیوں کو پریشان کرنا عام روش ہو گئی تھی۔ شب میں مسجد کی کھڑکیوں کے شیشے توڑ دیتے تاکہ صبح قالین میں بکھرے ہوئے شیشے نمازیوں کو لہولہان کر دیں۔ بارہا بوقت نماز آگ کے گولے پھینکے گئے۔

لیکن اہل ایمان ثابت قدم رہے اور تعلیمات اسلامی کے مطابق صابر و شاکر رہے مخالفت جس قدر شدید ہوئی دین کا کام اسی قدر برق رفتاری سے فروغ پاتا گیا۔ مجنونانہ حملوں اور رخنہ اندازیوں سے دعوت و تبلیغ کے کاموں میں اور فروغ ہوا۔ عبداللہ کوئیلم مضبوط ارادے اور پختہ عزم کے مالک صابر و شاکر بندۂ خدا تھے۔ ان کے سامنے رسول کریمؐ کی حیات طیبہ ان کی رہنمائی کے لئے موجود تھی وہ قابل منتظم، جفاکش، دور اندیش، وسیع القلب تحریر و تقریر کے غازی اور اپنی دھن کے پکے تھے۔ دشواریوں سے ان کی پیشانی پر کبھی شکن نہ آئی اور تبلیغ کے کاموں میں ذرہ بھر بھی فرق نہ پڑا۔

خلیفہ اسلام عبدالحمید خاں ثانی (۱۸۷۶ء تا ۱۹۰۷ء) نے عبداللہ کوئیلم کو ۱۸۹۰ء میں قسطنطنیہ مدعو کیا۔ اور ان کی بیش علمی خدمات و دینی کارناموں کے اعتراف میں شیخ الاسلام آف انگلستان کے اعزاز سے نوازا۔ اس عظیم مفکر و داعی اسلام کی ترکی میں قدر و منزلت ہوئی۔ عبداللہ کوئیلم اپنے بڑے بیٹے کے ہمراہ قسطنطنیہ میں تقریباً ایک ماہ رہے۔ ۱۸۹۳ء میں اسپین اور مراقش کے اندرون ملک دور افتادہ اور دشوار گذار خطوں کا بھی تکلیف دہ سفر کیا۔

امیر عبدالرحمٰن خاں شاہ افغانستان کی جانب سے نصر اللہ خاں نے ۱۸۹۵ء میں لیورپول کے اس مرکز علم و دانش کا دورہ کیا اور شاہ کی جانب سے ۲۵۰۰/- پونڈ کی کثیر رقم

پیٹس کی جس سے عبداللہ کوئیلم نے انسٹی ٹیوٹ کی تعمیرات و انتظامات میں خرچ کیا۔

حکومت برطانیہ عبداللہ کوئیلم کی تحریک و بیباک تصنیفات سے خوفزدہ و ہراساں ہو اٹھی تھی۔ ۱۹۰۸ء میں ان پر کئی بے بنیاد الزامات لگاکر لیورپول سے جلاوطن کر دیا۔ عبداللہ کوئیلم نے سوڈان و ہندوستان جو تاج برطانیہ کے ماتحت ملک تھے وہاں کی عوامی تحریک کی کھلے لفظوں میں موافقت بھی کی تھی۔ حکومت اپنے ہی ملک میں بڑھتے ہوئے اسلامی اثرات سے پریشان تھی چنانچہ عبداللہ کوئیلم پر بے بنیاد الزامات لگاکر ان کی گرفتاری کا حکم دیا گیا بالآخر اپنی گرفتاری سے بچنے کے لئے عبداللہ کوئیلم اپنے اہل خاندان و چند رفقاء کے ساتھ ترکی چلے گئے ۱۹۰۹ء میں واپس برطانیہ لوٹے اور اپنا تبلیغی کام جاری رکھا۔

اس عظیم عالم دین و داعی اسلام کا ۱۹۳۲ء میں لندن میں انتقال ہو گیا۔ بروک ووڈ قبرستان میں ان کے پہلو میں عبداللہ یوسف علی اور محمد مرماڈیوک کی قبریں ہیں جنھوں نے قرآن پاک کا انگریزی ترجمہ کیا جو یورپ میں آج بھی مقبول و معروف ہے

آج برطانیہ کے ۲۰ لاکھ مسلمانوں کو لیورپول سے عقیدت ہے کہ اولین شیخ الاسلام یہاں پیدا ہوئے اور انتہائی ناموافق حالات میں پہلا اسلامی تبلیغی مرکز قائم ہوا۔ دیار مغرب کی گمراہ تہذیب میں عبداللہ کوئیلم اولین داعی اسلام تھے جنھوں نے اپنی زندگی کو رسول مقبول ﷺ کے اسوۂ حسنہ کے مطابق ڈھالنے کی کوشش کی۔ اس یگانۂ روزگار دانشور کی زندگی کے مختلف پہلو تھے اور ہر پہلو مانند آفتاب روشن و مثالی تھا۔ وہ کامیاب صحافی تھے شعلہ بیان مقرر، بیدار مغز وکیل و قانون دردآشنا ہمدرد، جید عالم دین، ٹریڈ یونین رہنما بھی اور اہل ایمان کے امام بھی۔ ان کی کئی قابل قدر تصانیف یادگار ہیں جن میں چند حسب ذیل ہیں۔

1- FREEMASONRY AND ISLAM
2: MOHAMMED AND HIS TIMES.
3: THE JEWS UNDER ISLAMIC RULE.
4: A FULL EXPOSURE TO THE FRAUD.
5: MONOGAMY VERSUS POLYGAMY.
6: ISLAM SCIENCE AND SPEEULATION.
7: THE ISLAMIC PATH: AN APPEAL TO CHRISTIANS

اس جلیل القدر عالم دین نے ایک صدی قبل جو چراغ مغرب میں روشن کیا آج اس سے نہ صرف برطانیہ بلکہ پورے یورپ میں بے شمار چراغ روشن ہیں اور دعوت دین کا کام رواں دواں ہے۔

(بقیہ)

## محدث جلیل علامہ محمد ناصر الدین البانی

ہیں البانی صاحب کے آراء و افکار اور ان کی تصانیف و خدمات کا تذکرہ ہے اس مضمون کی تیاری میں اس کتاب سے استفادہ کیا گیا ہے، خود شیخ البانی نے "صحیح الجامع الصغیر و زیادتہ" کے مقدمہ میں اپنی مطبوع و غیر مطبوع تصانیف کی فہرست دی ہے جس کی تعداد ۳۶ تک پہونچتی ہے۔ شیخ البانی کے معاصر ہندوستانی محدث مولانا حبیب الرحمن اعظمی رح نے "البانی اخطاؤہ وشذوذہ" کے نام سے عربی میں ایک رسالہ تحریر فرمایا ہے جس میں شیخ کے تفردات و تحقیق کی غلطی کا جائزہ لیا گیا ہے جس سے اہل علم واقف ہیں۔

البانی صاحب کی وفات سے علمی دنیا میں زبردست خلا پیدا ہو گیا ہے، علوم حدیث کے مشاہیر علماء و محدثین دنیا سے رخصت ہو رہے ہیں کاش کہ علوم حدیث میں فضلاء کی ٹیم تیار کرنے کی ضرورت محسوس کی جائے اور اس کی فکر کی جائے، یہ وقت کا تقاضہ بھی ہے اور ضرورت بھی۔ رحمہم اللہ جمیعا وغفر لہم۔

## مکتوبات حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی قدس سرہ

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی قدس سرہ کے مکتوبات کے جمع و ترتیب کا کام ہو رہا ہے تمام اہل تعلق سے درخواست ہے کہ ان کے نام حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے جو مکتوبات ہوں وہ راقم سطور کو ارسال فرمادیں، اگر اصل مکتوبات کسی وجہ سے نہ بھیج سکیں تو ان کی فوٹو کاپی ارسال فرمائیں۔

محمد حمزہ حسنی
ناظم عام ندوۃ العلماء
پوسٹ بکس نمبر ۹۳ لکھنؤ

# محدث جلیل علامہ محمد ناصر الدین البانی

## حیات وخدمات

مولانا ابو سحبان روح القدس ندوی ۔ استاذ حدیث: دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

البانیہ یورپ کی ایک چھوٹی سی ریاست ہے جس کے ایک طرف اٹلی اور دوسری طرف یونان اور تیسری طرف یوگوسلاویہ واقع ہے۔ پہاڑی ساحلی علاقہ ہے مسلمان ترکی فتح کرنے کے بعد آگے بڑھتے ہوئے یونان البانیہ اور بلقان اسٹیٹ کو پار کرتے ہوئے آگے بڑھے اور رومانیہ اور بلغاریہ تک پہنچے صلیبی جنگوں میں مسلمانوں کو جب یورپ سے نکالا گیا تو جو مسلمان وہاں بچ گئے وہ ان علاقوں میں رہ گئے، البانیہ میں مسلم اکثریت ہے ترکوں کے زیر اثر رہا ہے۔

اس چھوٹی سی ریاست البانیہ کو عصر حاضر کے مایہ ناز محدث علامہ ناصر الدین البانی کے پیدائشی وطن ہونے کا شرف حاصل ہے۔ جنھیں معرفت حدیث میں نمایاں مقام حاصل ہے۔ انھوں نے پورے عالم اسلام بلکہ ساری علمی دنیا میں احادیث کی تحقیق و تجزیہ کا مذاق پیدا کیا بے شمار احادیث کی محدثین کے معیار نقد و تصحیح پر چھان بین کی اور احادیث کی متعدد کتابوں کی نہ صرف تحقیق کی بلکہ صحیح وضعیف کو الگ کیا، اور ساتھ ہی ساتھ صحیح وضعیف کا علیحدہ علیحدہ کئی جلدوں پر مشتمل ایک سلسلہ بھی تیار کیا، جو اہل علم و تحقیق کے لئے بالعموم اور طالبان علوم حدیث کے لئے بالخصوص قابل قدر اور عظیم سرمایہ ہے۔ علوم حدیث میں اپنی گرانقدر خدمات کی بنا پر سال گذشتہ "شاہ فیصل ایوارڈ" کے مستحق ہوئے۔

موصوف "البانیہ" کی قدیم راجدھانی "اشقودرہ" کے ایک دیندار علمی گھرانے میں پیدا ہوئے۔ ان کے والد الحاج نوح وہاں کے بزرگوں میں شمار ہوتے ہیں تعلیم و تربیت کے ساتھ تصوف کی طرف مائل تھے، استنبول میں تعلیم حاصل کی اور پھر البانیہ واپس ہو گئے، اور تعلیم و تربیت کا فریضہ انجام دیتے رہے، البانیہ کے ماحول پر اسلامی رنگ غالب تھا، لیکن احمد زوغو جب وہاں کا بادشاہ ہوا تو اس نے البانیہ کی اسلامیت کو پامال کیا، اور ترکی فرمانروا کمال اتاترک کی روش اختیار کی عورتوں پر بے پردگی کو لازم کر دیا۔ مسلمانوں کو اپنے دین کی سلامتی اور بقاء کی فکر دامن گیر ہوئی تو وہ البانیہ سے ہجرت کرنے پر مجبور ہوئے انہیں کاروان ہجرت میں شیخ البانی کے والد الحاج نوح اور ان کی اولاد کا قافلہ تھا، یہ حضرات ملک شام میں سکونت پذیر ہوئے، دمشق جو اسلامی ثقافت کا گہوارہ رہا ہے وہاں شیخ البانی کی تعلیم اور نشو نما ہوئی، ابتدائی تعلیم دمشق کی رفاہی سوسائٹی کے ماتحت ایک مدرسہ میں ہوئی، پھر باقاعدہ منظم تعلیم وہیں کے علماء و مشائخ سے حاصل کی، قرآن کریم کی تلاوت و تجوید، فقہ حنفی اور علم صرف کی بعض ابتدائی کتابیں اپنے والد سے پڑھیں "مراقی الفلاح" شرح نور الایضاح اور علم بلاغت کی بعض کتابیں شیخ سعید البرہانی سے پڑھیں، گو شیخ البانی کو دمشق کی علمی مراکز سے ڈگریاں حاصل کرنے کا اتفاق نہیں ہوا۔ تاہم علم حدیث میں ان کی دلچسپی اور تفوق کو دیکھتے ہوئے حلب کے مشہور عالم و محقق راغب الطباخ نے سند حدیث عطا کی چونکہ شیخ البانی کے والد کا رجحان تصوف کی طرف تھا۔ اس لئے وہ اپنے نوخیز فرزند کو اپنے ہمراہ روحانی مراکز اور بزرگوں کے مزارات پر لے جاتے، البانی صاحب کا بیان ملاحظہ فرمائیں۔

اس رجحان میں میں اپنے والد کے نقش قدم پر تھا یہاں تک کہ اللہ تعالیٰ نے سنت کی طرف ہماری رہنمائی کی اور میں ان باتوں سے باز آیا جو میں نے اپنے والد سے اخذ کی تھیں جسے وہ تقرب الی اللہ اور عبادت تصور کرتے"

دوسری طرف شیخ البانی کے والد حنفی مسلک پر تعصب کی حد تک گامزن تھے لیکن البانی صاحب کا رجحان مطالعہ کے نتیجہ میں عمل بالحدیث کی طرف تھا۔ اس طرح باپ بیٹے میں کشمکش شروع ہو گئی۔ البانی صاحب کا بیان ہے کہ "مطالعہ حدیث میں جب میرا انہماک روز بروز بڑھنے لگا، اور میرے والد نے میری اس دلچسپی کو محسوس کیا تو مجھے یہ کہہ کر ڈراتے" "علم حدیث مفلسوں کا کام ہے" لیکن ان تمام فکری اختلافات کے باوجود ان کی اخیر زندگی میں بڑی حد تک ہم آہنگی ہو گئی تھی۔

البانی صاحب اور ان کے والد میں جوں جوں علمی مسائل میں اختلافات بڑھے، البانی صاحب کا مطالعہ حدیث میں دلچسپی بڑھتی گئی، اور ان کے فکر و مزاج میں رد عمل (REACTION) پیدا ہو گیا۔ اس رد عمل نے انھیں توحید و سنت کا علمبردار اور رد بدعات کا سپہ سالار بنا دیا۔

عجب اتفاق کہ سید رشید رضا مصری (ت ۱۳۵۴ھ) کے قلم سے ان کے مجلہ "المنار" میں

غزالی کی "احیاء علوم الدین" پر نقد و تبصرہ شائع ہوا۔ البانی صاحب کی نظر جب اس مضمون پر پڑی تو ان کے اندر "الاحیاء" کے مطالعہ کا شوق پیدا ہوا، شیخ نے پوری کتاب حافظ زین الدین عراقی (ت۔ ۸۰۶) کی تخریج احادیث کے ساتھ پڑھی، اس مطالعہ نے ان کے اندر احادیث کی چھان بین اور تصحیح و تخریج کا ذوق پیدا کیا ادھر شام کے عرصہ قیام نے ان کے اندر عربی علوم و فنون میں مہارت اور وہاں کے مشہور علمی کتب خانہ "الظاہریہ" کی آمد و رفت نے ان کی علمی صلاحیتوں کو اجاگر کیا علوم حدیث کو انھوں نے اپنا موضوع بنایا۔ اور پوری زندگی حدیث کی خدمت میں وقف کردی

یحییٰ بن معین (ت ۲۳۳ھ) یا علی بن المدینی (ت ۲۳۴ھ) سے ضعیف اور موضوع احادیث کے متعلق دریافت کیا گیا تو اس کے جواب میں فرمایا "یعیش لھا الجھابذۃ" یعنی اس کے مقابلے کے لئے پرکھنے والے بلند پایہ ائمہ ہوں گے، بلاشبہ علامہ البانی اس عصر کے جہابذہ محدثین میں شمار ہوتے ہیں۔ حدیث کی تصحیح و تحقیق میں کسی کی پرواہ نہیں کی۔ صحیح معنوں میں وہ تحریک عمل بالکتاب والسنہ کے پرجوش داعی اور اس کے علمبردار تھے، حق گوئی و بے باکی کے نتیجہ میں ہمیشہ جلاوطنی کی زندگی گزاری، شام و حجاز، کویت اور اردن کی خاک چھانی، بالآخر ۲ر اکتوبر سنہ ۱۹۹۹ء کو دمشق کی سرزمین میں سپرد خاک ہوئے اور اپنے پیچھے علوم حدیث میں نہ صرف کتابوں کا ایک قیمتی ذخیرہ چھوڑا بلکہ محققین کی ایک ٹیم تیار کر گئے، جو ان کے تصحیح احادیث کے مشن کو فروغ دیں گے، اور دے رہے ہیں۔

یوں تو البانی صاحب نے بے شمار کتابیں تصنیف فرمائیں لیکن ان کا سب سے عظیم کارنامہ صحیح اور ضعیف احادیث کا الگ الگ سلسلہ ہے جو آٹھ ضخیم جلدوں پر مشتمل ہے۔ بڑی دیدہ ریزی اور انتہائی محنت سے یہ سیٹ تیار ہوا ہے، جو علمی دنیا میں سلسلۃ الاحادیث الصحیحۃ" اور سلسلۃ الاحادیث الضعیفۃ والموضوعۃ" کے نام سے مشہور و متداول ہے۔

فقہ حنبلی کی مشہور کتاب "منار السبیل" کی تحقیق اور اس میں مذکور احادیث کی دس جلدوں میں تخریج کی ہے، سنن اربعہ یعنی ابوداؤد، ترمذی، نسائی، ابن ماجہ کی صحیح اور ضعیف احادیث کو علاحدہ کرکے شائع کیا ہے۔ خطیب تبریزی کی مشکوٰۃ المصابیح کے متعدد قلمی نسخوں کو سامنے رکھ کر تین ضخیم جلدوں میں ایڈیٹ کیا ہے، فصل دوم اور سوم کی احادیث پر جا بجا کلام بھی ہے، اور اخیر میں قولی و فعلی احادیث کا اشاریہ بھی درج ہے۔ امام نوویؒ کی ریاض الصالحین بھی ان کی تحقیق سے شائع ہوئی ہے۔ مشہور مصری عالم محمد الغزالی کی "فقہ السیرۃ" اور ڈاکٹر یوسف القرضاوی کی "الحلال والحرام فی الاسلام" اور "مشکلۃ الفقر وکیف عالجھا الاسلام" میں مذکور احادیث کی تخریج کردی ہے۔ امام بخاری کی تصنیف لطیف "الادب المفرد" جس کی شرح و توضیح مولانا فضل اللہ گیلانی نے کی ہے اور مصر سے دو ضخیم جلدوں میں شائع ہوئی۔ شیخ البانی نے الادب المفرد کی صحیح اور ضعیف احادیث کو الگ الگ حال ہی میں شائع کیا ہے حافظ منذری کی "الترغیب والترہیب" پر ان کی زبردست تعلیق ہے، سیوطی کی "الجامع الصغیر" پر ان کا کام بڑا اہم ہے جو "صحیح الجامع الصغیر وزیادۃ" اور "ضعیف الجامع الصغیر وزیادتہ" کے نام سے شہرت حاصل کر چکی ہے۔ شرح العقیدۃ الطحاویہ کی احادیث کی بھی تخریج کردی ہے۔ اس کے علاوہ ائمہ متقدمین کے متعدد رسائل کو اپنی تحقیق و تخریج کے ساتھ شائع کیا۔ جن میں حسب ذیل رسائل قابل ذکر ہیں۔

مختصر صحیح مسلم للمنذری۔ مختصر کتاب الایمان لابن تیمیہ، کتاب العلم لابی خیثمہ، رسالہ فی الصیام لابن تیمیہ اقتضاء العلم العمل للخطیب البغدادی، المسح علی الجوربین لجمال الدین القاسمی الدمشقی۔ حجاب المرأۃ المسلمۃ و لباسھا فی الصلاۃ لابن تیمیہ۔ مختصر العلو للذہبی مختصر صحیح البخاری، الروضۃ الندیۃ لصدیق حسن خان، فضل الصلاۃ علی النبی للقاضی اسماعیل، الکلم الطیب لابن تیمیہ وغیرہ۔

اس کے علاوہ صفۃ الصلاۃ النبی، آداب الزفاف فی السنۃ المطھرہ، تحذیر الساجد من اتخاذ القبور مساجد، احکام الجنائز و بدعھا، حجۃ النبی صلی اللہ علیہ وسلم کما رواھا جابر رضی اللہ عنہ، شیخ البانی کی اھم تصانیف میں شمار ہوتی ہیں۔

عقائد و احکام، فضائل و مناقب، ترغیب و ترہیب، زہد و رقاق الغرض دین کے کسی باب میں البانی صاحب ضعیف احادیث پر عمل کرنے کے قائل نہیں ہیں۔ ان کے نزدیک فکر اسلامی کی تصحیح کے لئے احادیث کے سرمایہ کی تنقیح ازحد ضروری ہے، شیخ البانی کے جملہ افکار و نقطہائے نظر کے تجزیہ اور ان کی جلیل القدر خدمات کے لئے مستقل ایک مضمون درکار ہے۔

جامعہ سلفیہ پوسیکل (کالیکٹ) کے کتب خانہ میں شیخ البانی کی فکر و مؤلفات پر دو ضخیم جلدوں میں عربی میں ایک کتاب پر نظر پڑی، دوسری جلد میں شیخ کی تصانیف کا جائزہ و تعارف ہے، شام کے مشہور عالم و ادیب شیخ محمد المجذوب نے عصر حاضر کے بیس مشاہیر علماء و مفکرین پر ۷۰۰ صفحات پر مشتمل ایک کتاب شائع کی جس میں ۴۰ صفحات

(باقی ص ۱۹ پر)

# تفسیر ماجدی اردو دوسرا ایڈیشن

مولانا عبدالماجد دریابادی رحمۃ اللہ علیہ

مولانا عبدالماجد دریابادیؒ (۱۸۹۲....۱۹۷۰) کی ذات گوناگوں صفات کی حامل تھی۔ وہ بہ یک وقت ایک طرف فلسفی، ماہر نفسیات، اردو کے صاحب طرز ادیب اور بے مثل صحافی تھے تو دوسری طرف کامیاب مترجم و شارح اور امتیازی شان رکھنے والے عالم دین بھی تھے۔

دینی خدمات میں ان کا اہم ترین کارنامہ تفسیر ماجدی (انگریزی اور اردو) ہے۔ یہ تفسیر ان کی دقت نظری، وسعت مطالعہ، قرآن فہمی، تدبر فی الآیات، تمسک بالسنہ، جمہور اہل سنت کی ترجمانی اور مجتہدانہ طرز احساس کا روشن نمونہ ہیں۔ اردو تفسیر میں ان کے دلنشین اسلوب، منطقی طرز استدلال، حکیمانہ بصیرت، خطیبانہ حرارت، اسلام سے والہانہ شیفتگی اور اس پر اعتماد و یقین کا بخوبی اندازہ کیا جاسکتا ہے۔

مولانا دریابادیؒ نے اردو تفسیر پر جب نظر ثانی کا کام شروع کیا تو انھوں نے اپنے مشہور ہفتہ وار "صدق جدید" لکھنؤ میں مورخہ ۱۱ر جون ۱۹۶۶ء کو ایک مضمون لکھا جس میں انھوں نے یہ صراحت کی ہے کہ تفسیر پر نظر ثانی ترمیم اور اضافے کیوں ضروری تھے؟ نیز کس حد تک اس ایڈیشن پر انھوں نے اضافے کئے؟

یہ مضمون مولانا دریابادیؒ کے نبیرہ حافظ مولوی نعیم الرحمٰن صدیقی ندوی نے صدق جدید جلد ۱۶، شمارہ ۲۸ سے نقل کیا ہے جو درج ذیل ہے

تفسیر ماجدی اردو کا آغاز حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ کی انہیں زندگی ہی میں ہوگیا تھا، اور حضرتؒ کی وفات ہی کو آج ۲۳ سال ہوچکے ہیں۔ کام کی تکمیل کئی سال میں ہوپائی۔ گویا کام کو کئے ہوئے ایک ربع صدی ہوچکی۔ اور کتاب کے چھپنے میں گو بہت دیر ہوئی پھر بھی اسے چھپے ہوئے اچھا خاصہ عرصہ ہوچکا اور تفسیر نگاری کے کام کو ختم ہوئے کوئی ربع صدی کا۔ وقت کی یہ مدت یوں بھی کچھ ایسی کم نہیں۔ اور اب جس بادرفتاری سے وقت اپنے پیروں سے دوڑتے نہیں بلکہ اپنے پروں سے اڑنے لگا ہے۔ اس نے اس مدت کو سابق کے مقابلے میں کئی گنا بڑھا دیا ہے خیال و دماغ کی دنیا میں یہ تغیرات و انقلابات کہیں ڈیڑھ دوسو سال میں ہوتے تھے وہ اب دس بارہ سال کے اندر ہوجاتے ہیں۔

قرآن مجید کے حقائق اپنی جگہ پر بدستور ہمیشہ قائم رہیں گے۔ لیکن ان کی تفسیر، تشریح تعبیر جب کوئی بھی بندہ کہے گا تو وقت و مقام کی قیدوں سے متاثر ہوکر۔ عہد صحابہ و عہد تابعین کی جو تفسیریں منقول ہیں ان میں ان بحثوں کا شائبہ بھی نہیں۔ جو پہلے زمخشری (صاحب کشاف) اور پھر امام رازی اور قاضی بیضاوی کے صفحات کی زینت بن گئیں۔ اور تیرھویں صدی ہجری کے نصف اول کے معروف و مقبول مفسر علامہ آلوسی بغدادی کے ہاں ان بحثوں کا جو پھیلاؤ ہے اسے تو متقدمین سوچ ہی نہیں سکتے تھے۔

بیسویں صدی عیسوی کے وسط میں ۲۵ سال کی مدت ایک مدت مدید ہی کہی جائے گی۔ ایک دو نہیں متعدد اور خفیف نہیں اہم مسائل کی تجدید اور ان پر از سر نو نظر و گفتگو ناگزیر ہوگئی ہے۔

۱۔ خلائی سفر، اور چاند اور سیاروں سے متعلق جدید انکشافات نے ان تحقیقات کا رخ ہی بدل دیا ہے جو اس صدی کے ربع اول بلکہ ربع دوم تک بھی منظم اور اٹل سمجھی جاتی تھی۔ اور جو آیات قرآنی فلکیات و ہیئت وغیرہ کے سلسلے کی ہیں ان کی تفسیر پر دوبارہ نظر کرنا ہوگی۔ قرآن مجید ان علوم یا دنیوی علوم میں سے کسی کی بھی کتاب ہرگز نہیں۔ لیکن آیات قرآنی میں ایسی معجزانہ لچک موجود ہے کہ وہ ہر دور کے "علمی" "سائنسی" مقتضاؤں کا ساتھ دے سکتی ہے۔

۲۔ عمرانی معاشرتی، معاشی مسائل میں بھی نئے نئے نکتے پیدا ہوئے ہیں ان میں نمایاں ترین مسئلہ خاندانی منصوبہ بندی یا ضبط حمل کا ہے اس قسم کے مسئلوں پر ضرورت پوری توجہ کی ہے۔

۳۔ تاریخی و جغرافی اعتبار سے قرآن مجید میں جو بیانات ضمنًا آگئے ہیں ان کی بھی تاحد امکان توثیق تازہ شہادتوں سے۔

۴۔ یہودیوں بنی اسرائیل سے متعلق قرآن مجید میں آیات کثرت سے ہیں۔ حکومت بنی اسرائیل کے قیام اور یہود کے موجودہ جاہ و حشم اور مسیحیوں کی ان کے

ساتھ مخالفت، بلکہ تازہ رفق و ملاطفت نے ایک بالکل نیا مسئلہ اٹھا کھڑا کیا ہے جس سے کسی سابق مفسر کو نبٹنا نہیں پڑا تھا۔

یہ عنوانات تو وہ ہوئے جن پر نظر ثانی و تحقیق مزید قابل سے قابل اور فاضل سے فاضل مفسر کے لئے ضروری ہو جاتی ہے۔ اور ایک نا اہل کے اناڑی پن نے تو نظر ثانی کی ضرورت کو کئی گنا اور بڑھا دیا ہے۔ ترجمہ میں جا بجا خامیاں کچھ خود سے نظر آگئیں اور کچھ دوسروں کے بتانے سے (اور سہو کتابت کا تو خیر ذکر ہی نہیں) عین نزول قرآن یا اس سے کچھ قبل کا تاریخی پس منظر ہی جا بجا قابل ترمیم نظر آیا۔ اور اس میں اچھے خاصے ردو بدل اور اضافہ کی ضرورت نظر آئی قرآنیات سے متعلق کچھ قابل قدر کتابیں بھی بعد کو ہاتھ آگئیں۔ ان سے بھی استفادہ ضروری تھا۔

نظر ثانی کا کام شروع کئی سال قبل کر دیا تھا۔ اور اب کہنا چاہیئے کہ ختم ہی ہے۔ اور بیشتر حصہ تیار ہو چکا ہے (گو حقیقتاً کام ختم تو آخری لمحہ تک بھی نہیں ہو سکتا) نتیجہ عملاً یہ ہوا ہے کہ:

۱۔ بعض حصے جو سہواً دوسروں وغیرہ سے نقل ہوئے تھے انھیں حذف کر دینے کے بعد بھی مسودہ کی ضخامت پہلے ایڈیشن سے اچھی خاصی بڑھ گئی ہے۔ ترجمے میں ترمیم تو کوئی پانچ فیصدی سے دس فیصدی تک ہوئی ہے اور تفسیر میں کم سے کم ۳۰ فیصدی کا اضافہ ہو گیا ہے بلکہ کہیں کہیں تو ۵۰ فیصدی کی نوبت آگئی ہے۔

معنوی حیثیت کے علاوہ کتاب کی ظاہری حیثیت بھی تبدیلی کے قابل ہے۔ ناشر صاحب نے اسے مصحف کی شکل میں شائع کیا اور تفسیری حاشیے سب بغل یا پہلو میں دے دیئے اور قلم بھی باریک رکھ دیا (پڑھنے والوں کے بکثرت شکایت نامے موصول ہوئے کہ اتنی خفی کتابت کے باعث پڑھنے میں دقت ہوتی ہے) اس لئے اب اگر کتاب کا چھپنا تقدیر الٰہی میں ہے تو اس کی شکل مصحفی نہیں بلکہ کتابی ہونا چاہیئے۔ جیسے عام تفسیروں کی ہوتی ہے اور قلم بھی زیادہ روشن رہے۔

ایک بندہ بے بضاعت اور بے پر و بال کے کئے جو کچھ بھی ہو سکتا تھا وہ توفیق الٰہی نے اس کا ہاتھ پکڑ کر اس سے کرا دیا۔ اور اب سوال طبع اور اشاعت کا رہ جاتا ہے۔ قدرۃً پہلا خیال ناشر اول کی طرف گیا دو خط بھیجے گئے اور کسی کا جواب نہ آیا۔ آتا بھی تو موجودہ سیاسی کشمکش کے دوران پاکستان میں چھپائی کی کوئی صورت ہی کیا تھی۔ رہا ہندوستان۔ تو اب نہ حیدرآباد زندہ ہے نہ بھوپال۔ لے دے کے بمبئی اور دہلی کے وہ ناشرین رہ جاتے ہیں جو قرآن مجید کا کاروبار کرتے رہے ہیں ان میں کس میں اتنا دم ہے کہ لاکھ پون لاکھ کی لاگت کا سودا کر سکے؟ چار سال قبل ایک پریس سے تخمینہ کرایا تھا، ۶۰۔۶۵ ہزار کی رقم اس وقت سننے میں آئی تھی۔ اور اب اتنے دنوں میں کاغذ کی قیمت، کاتب کی اجرت وغیرہ سامان طبع کے جز و میں جو گرانی ہوتی ہے وہ سب پر ظاہر ہے۔

رہے امیر کویت، بادشاہ حجاز وغیرہ تو وہاں تک رسائی کس کی! ایک چلا ہوا طریقہ متفرق عطیوں اور چندوں سے کام چلانے کا ہے۔ سو اس کی اہلیت کسی درجہ میں بھی اپنے میں نہیں پاتا۔

غرض بظاہر تو اس کی کوئی صورت نظر آتی نہیں کہ اپنی زندگی میں طبع ثانی دیکھ سکوں اور بندے کی قسمت میں یہ ہے کہاں کہ اس کی جو تمنا و آرزو ہو اسے اپنی آنکھوں سے پورا ہوتے ہوئے دیکھ لے ام للانسان ما تمنی... کچھ حسرتیں آخر زاد راہ بن کر ساتھ جانے والی بھی تو ہوتی ہیں۔ اور کوئی اس سے بڑھ کر پُر درد و دلدوز اور کیا ہو سکتی ہے کہ خدمت قرآن ناتمام رہی جاری ہو

ناظرین صدق کی ایک بہت بڑی تعداد جو گہرا تعلق اخلاص و حسن ظن کا اپنے اس خادم کے ساتھ ہے اس کا احساس تھوڑا بہت ہے اور جانتا ہوں کہ وہ مخلصین اس کام کو عین اپنا ہی کام سمجھے ہوئے ہیں۔ لیکن بات ہی ایسی ہے۔ جو ان مخلصوں کے بس سے باہر ہے۔

کیا شمع کے نہیں ہیں ہوا خواہ بزم میں
ہو غم ہی جاں گداز تو غمخوار کیا کریں!

بہر حال جو صورت حال ہے وہ بے کم و کاست عرض کر دی گئی۔ باقی ہونا جو کچھ ہے وہ خلقت کی رائے، مشورہ خواہش و ارادہ سے نہیں، خالق ہی کی مشیت و مصلحت کے ماتحت ہو کر رہے گا۔

وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین۔

مجلس تحقیقات و نشریات اسلام دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ جس کو اپنے قیام کے آغاز ہی سے مولانا عبدالماجد دریابادیؒ کا خصوصی تعلق حاصل رہا تھا۔ اردو تفسیر ماجدی کا نظر ثانی شدہ ایڈیشن مولانا مرحوم کی خواہش کے مطابق بڑے اہتمام سے شائع کر رہی ہے۔ الحمد للہ اس کی دو جلدیں شائع ہو چکی ہیں باقی جلدیں زیر طبع ہیں۔
ملنے کا پتہ: مجلس تحقیقات و نشریات اسلام پوسٹ بکس ۱۱۹ دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

# سوڈان میں سو دن

مولانا محمد ناظم الدین قاسمی (اکولہ۔ مہاراشٹر)

علاقۂ برار (مہاراشٹر) سے چند احباب مرکز نظام الدین دہلی کے حضرات اکابرین کی ہدایات اور دعاؤں کے ساتھ مولانا الحاج سید محمود علی صاحب مظاہری (خلیفہ حضرت مولانا مفتی عبدالعزیز صاحب رائے پوری سابق ناظم مظاہر علوم سہارنپور) کی امارت میں ملک سوڈان کی طرف بغرض تبلیغ روانہ ہوئے۔ بفضل الٰہی احقر بھی اس سفر میں شامل تھا سفر سے واپسی پر کچھ احوال قلم قرطاس کر رہا ہوں امید کہ وہ احوال ایمان و اعمال میں اضافہ کا ذریعہ بنیں گے۔

## سوڈان کی عمومی حالت

براعظم افریقہ کے شمالی حصہ میں سوڈان ایک اسلامی ملک ہے۔ جہاں مسلمانوں کی آبادی تقریباً دو کروڑ ساٹھ لاکھ اور عیسائی بیس لاکھ کے قریب ہیں۔ ملک کی راجدھانی خرطوم ہے جس کی آبادی تقریباً ۵۰ لاکھ ہے، سرحدی اور اطراف کے ممالک میں مصر، سعودیہ، تشاڈ، زائر، یوگنڈا، حبشہ، سومال، ارتھیا وغیرہ ہیں۔ باشندگان ملک طاقتور، قدآور اور سیاہ رنگ کے ہیں۔ زندگیوں میں سادگی، مزاجوں میں قربانی، عورتوں میں حجاب، چھوٹوں بڑوں میں اکرام، امراء و حکام میں احترام ہے۔ ان کے اکثر مکانات مٹی کے سیدھے سادے اور زیبائش و آرائش کے سامانوں سے خالی ہیں، ان کا لباس طویل جبہ سر پر ٹوپی اور اس پر عمامہ بندھا ہوتا ہے۔ زبان عربی اور مسلکاً مالکی ہیں۔ ملک میں ہر شہر کی مسجدیں عموماً نہایت شاندار وسیع و عریض اور کافی آباد ہیں خصوصاً خرطوم کی مسجدیں دیکھنے کی نوبت آئی۔ مساجد کے نقشے نہایت پرشوکت اور تعمیریں معیاری ہیں۔ ساتھ ہی ان مساجد میں صف بوریہ کے بجائے بیش قیمت قالینوں کا فرش ہے۔ ائمہ و مؤذنین حکومت کی جانب سے تنخواہ دار مقرر ہوتے ہیں نمازوں کے وقت مسجدیں معمور ہوتی ہیں۔ ہر وقت کی نماز میں نمازی جوق درجوق آتے ہیں۔ مارکٹوں اور دفتروں میں بیسیوں جگہ نماز باجماعت ادا کی جاتی ہے۔ خرطوم میں دو ہزار کے قریب مساجد ہیں اس کے علاوہ سیکڑوں ٹھیے اور خلوے ہیں جہاں پنج وقتہ نماز ہوتی ہے۔

## مہمانوں کا اکرام

مہمانوں کا اکرام بہرحال مسلم قوم کا مزاج ہے جس میں عرب امتیازی شان رکھتے ہیں، سوڈانیوں میں بھی عام عربوں کی طرح یہ صفت طبیعت ثانیہ ہے۔ ملنساری اور محبت کا مضمون کافی ہے۔ جب بھی کسی صاحب سے ملاقات ہوتی تھی ان کے زبانوں پر بے ساختہ مرحبا مرحبا اور تفضلوا تفضلوا بار بار جاری رہتا۔ غریب بھی اپنی غربت کے باوجود کم از کم کھجور اور قہوہ سے اکرام کرنے میں بڑا فخر سمجھتا ہے اور خوشی محسوس کرتا ہے۔

## قرآن کریم سے محبت

اس میں کوئی شک نہیں کہ قرآن کریم کے ساتھ سوڈانی قوم کو صرف لگاؤ ہی نہیں بلکہ عشق اور شغف ہے۔ روزانہ ہر مسجد میں یہ لازمی معمول دیکھنے میں آیا کہ فجر کی نماز کے بعد اشراق تک تصحیح قرآن کا حلقہ لگتا ہے جس میں جوان بوڑھے کثرت سے شامل رہتے ہیں۔ امام یا کوئی مجود تصحیح کراتا ہے۔ اس کے علاوہ مارکٹوں، دکانوں، دفتروں، گاڑیوں اور ہر جگہ قرآن کریم کی تلاوت کرتے رہتے ہیں۔ حتیٰ کہ ایک سپاہی جو سڑک کے چوراہے پر پہرہ دے رہا ہے اسے بھی ذرا فرصت ملتی ہے قرآن کریم کی تلاوت میں مصروف ہو جاتا ہے۔ چھوٹے بچوں کے لئے سیکڑوں مقامات پر مکاتب قرآنیہ اور مدرسوں کا نظم ہے۔

## عجائبات قدرت

یہ ملک پہاڑوں اور ریگستانی میدانوں سے بھرا ہوا ہے۔ اس کے جنوبی سمت میں یوگنڈا ایک ملک ہے وہاں سے ایک بڑی نہر نکل کر شمالی سمت یعنی خرطوم کی طرف بہہ رہی ہے جس کو نہر ابیض کہا جاتا ہے اور ملک کے مشرقی سمت حبشہ ہے وہاں سے بھی ایک نہر نکل کر خرطوم کی طرف بہہ رہی ہے جس کو نہر ازرق کہا جاتا ہے۔ یہ دونوں نہریں آکر خرطوم میں ملتی ہیں۔ اور عجیب خدا کی قدرت ہے جس کا مشاہدہ بچشم خود کیا، یہ دونوں نہریں مل کر ایک ساتھ چلتی ہیں دونوں کا پانی آپس میں نہیں ملتا۔ سفید پانی اور نیلگوں رنگ کا پانی الگ الگ بہتے ہیں۔ وہاں کے کئی علماء کرام سے ملاقات ہوئی ان کا کہنا ہے کہ یہی وہ مجمع البحرین ہے جس کا تذکرہ اللہ نے سورہ کہف میں حضرت موسیٰؑ اور حضرت خضرؑ کی ملاقات کے متعلق ذکر فرمایا ہے۔ پھر یہ نہریں مصر کی طرف بہہ رہی ہیں جس کو دریائے نیل کہا جاتا ہے خرطوم سے مصر گیارہ سو کلومیٹر کے فاصلہ پر ہے۔ ان نہروں کا پانی استعمال بھی کیا جاتا ہے، ذائقہ میٹھا ہے۔

صحابہؓ کی قبریں خرطوم سے شمالی حصہ میں سات سو کلومیٹر کے فاصلہ پر ایک شہر دنقلا عجوز ہے جو مصر سے قریب ہے، دنقلا عجوز سے جنوبی سمت میں تیس کلومیٹر کے فاصلہ پر قریۃ الصحابہؓ کے نام سے ایک بستی

ہے۔ یہاں عبداللہ بن صراحؓ اور ان کے ساتھ ۹۳ صحابہ کرامؓ کی قبریں ہیں جن کے آثار آج تک موجود ہیں۔ بوسیدہ عمارتیں کھنڈرات اور آثار قدیمہ بھی موجود ہیں۔ بتلایا گیا کہ یہ صحابہؓ کی جماعت حضرت عثمانؓ کے زمانہ میں سنہ ۲۲ھ یا ۲۳ھ میں مصر کے ایک شہر اسکندریہ میں داخل ہوئی پھر وہاں سے قاہرہ ہوتے ہوئے سوڈان کی طرف فاتحانہ داخل ہوئی اور اسلامی پرچم لہرایا۔ وہاں عبداللہ بن صراحؓ نے ایک مسجد بنائی تھی جو آج تک موجود ہے۔

## مولانا محمد حنیف ملی کی وفات

مدرسہ معہد ملت مالیگاؤں کے روح رواں اور دارالعلوم ندوۃ العلماء کی مجلس منتظمہ کے رکن مولانا محمد حنیف ملی صاحب طویل علالت کے بعد جنوری کے پہلے ہفتہ میں انتقال فرما گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

مولانا مرحوم گوناگوں خوبیوں کے حامل تھے مولانا کا درس و تدریس سے خصوصی اشتغال ہونے کے ساتھ ساتھ مدرسہ کی ضروریات کو بڑی توجہ اور لگن کے ساتھ پورا کرتے تھے، عزم و استقلال آپ کی ایک نمایاں صفت تھی۔

مولانا نے دعوت وارشاد کے سلسلہ میں چین کا سفر بھی کیا۔ انھوں نے وہاں بڑا کام کیا اس سلسلہ میں انھوں نے ایک سفرنامہ چین بھی لکھا مولانا مرحوم تبلیغی جماعت، دینی اداروں اور مدارس عربیہ سے بڑا گہرا اور والہانہ تعلق رکھتے تھے دارالعلوم ندوۃ العلماء کی مجلس منتظمہ کے رکن ہونے کے ناطے وہ بڑی پابندی سے مجلس شوریٰ میں شرکت فرماتے تھے، اپنے شاگردوں کو حصول تعلیم کے لئے ندوہ ہی بھیجا کرتے تھے۔ ان کو ندوہ کے مقاصد و تخیل سے بڑی مناسبت تھی۔

مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ اور ان کی فکر سے بڑا جذباتی تعلق رکھتے تھے۔ اور دارالعلوم ندوۃ العلماء کی تعلیمی اور تعمیری ترقی کے خواہاں رہتے تھے

اللہ تعالیٰ مولانا مرحوم کو غریق رحمت کرے اور ان کو اعلیٰ علیین میں جگہ عطا فرمائے۔

قارئین تعمیر حیات سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے




## اعلان ملکیت و دیگر تفصیلات، فارم ۴ رول ۸

| | |
|---|---|
| مقام اشاعت : | مجلس صحافت ونشریات دارالعلوم ندوۃ العلماء بادشاہ باغ لکھنؤ |
| مدت اشاعت : | پندرہ روزہ |
| مدیر مسئول : | شمس الحق ندوی۔ |
| قومیت : | ہندوستانی |
| پتہ : | دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ |
| پرنٹر پبلشر کا نام : | اطہر حسین |
| قومیت : | ہندوستانی |
| پتہ : | ۱۲/۱ عدنان ہلی، متصل حرا پبلک اسکول رنگ روڈ۔ دوبگا، پوسٹ کاکوری لکھنؤ |
| مالک کا نام : | مجلس صحافت ونشریات دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ |

میں اطہر حسین تصدیق کرتا ہوں کہ متذکرہ بالا امور میرے علم و یقین سے صحیح ہیں۔

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ پر

تعمیر حیات کا

# خصوصی اور یادگاری نمبر

ادارہ تعمیر حیات کا سب سے قبل یہ فرض بنتا ہے کہ وہ اپنے سرپرست اور بزرگ ترین شخصیت حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ ناظم ندوۃ العلماء پر ایک یادگاری خصوصی اشاعت پیش کرے، وہ یہ فرض بہتر اور نہایت معیاری انداز سے پورا کرنا چاہتا ہے اس کے لئے کشادہ وقت درکار ہے اور حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے قریبی تعلق رکھنے اور ان کی شخصیت کے امتیازی پہلوؤں سے واقفیت رکھنے والوں کے تعاون کے ساتھ ہی یہ کام انجام دیا جاسکے گا۔

ادارہ تعمیر حیات نے اس سلسلہ کی ضروری کارروائی شروع کردی ہے، اس سلسلہ میں ہمارے محبین و اہل قلم کی طرف سے پسندیدگی ظاہر ہو رہی ہے ــــ ہم امید کرتے ہیں کہ یہ کام نئے سال کی پہلی سہ ماہی میں مکمل ہو سکے گا۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ پر مختلف رسالوں کے نمبر نکلے ہیں اور نکل رہے ہیں، اس نمبر میں انشاء اللہ نئے مضامین کے ساتھ ساتھ دیگر خصوصی نمبروں میں شائع شدہ امتیازی مضامین کو بھی شامل کیا جائے گا۔

ــــــــــــــــ ادارہ

محمد طارق ندوی

# سوال و جواب

س :۔ ایک بکری کنوئیں میں گر کر مرگئی تو کنوئیں
ا پانی نکالنا پڑے گا ؟

ج :۔ پورا کنواں ناپاک ہوگیا اس کا تمام پانی
ا ہوگا۔

س :۔ ایک شخص کو زید نے قرض دیا مگر وہ
ں کی ادائگی پر قدرت رکھنے کے باوجود قرض
نے کی نیت رکھتا ہے تو اس کے پیچھے نماز پڑھنا
ت ہے یا نہیں ؟

ج :۔ صورت مسئولہ میں مذکور شخص کے پیچھے
پڑھنا مکروہ ہوگا۔

س :۔ ایک شخص نے نفل نماز شروع کی لیکن
ری کے تحت دوسری رکعت میں بیٹھ کر نماز پوری
د نماز ہوگی یا نہیں ؟

ج :۔ صورت مسئولہ میں مذکور شخص کی نماز صحیح
ی خواہ پہلی رکعت میں بیٹھا ہو یا دوسری رکعت میں۔

س :۔ بہت سی جگہوں پر پرانے کپڑے نیلام
تے ہیں ان کو پہن کر نماز پڑھنا جائز ہے یا نہیں ؟

ج :۔ ایسے کپڑوں کو دھوکر پہننا بہتر ہے۔

س :۔ ایک شخص نے عیسائی عورت (اہل کتاب)
ے شادی کر لی تو جو بچے پیدا ہونگے وہ مسلمان ہونگے یا نہیں ؟

ج :۔ اگر کسی نے عیسائی عورت (اہل کتاب)
ے شادی کر لی اور اس سے اولاد پیدا ہوئی تو وہ مسلمان
ں گی۔

س :۔ میت کو نہلاتے وقت پیر کس طرف ہونا
ہے ؟

ج :۔ بہتر یہ ہے کہ منہ قبلہ کی طرف اور سر شمال
کی جانب اور پیر جنوب کی جانب ہوں۔

س :۔ بیوی مرجائے تو اس کا خاوند اسے دیکھ سکتا ہے یا نہیں ؟ اور اگر خاوند مرجائے تو اس کی بیوی اسے دیکھ سکتی ہے یا نہیں ؟

ج :۔ اگر بیوی مرجائے تو اس کے شوہر کو مرنے کے بعد دیکھنا جائز ہے، اسی طرح اگر خاوند مرجائے تو اس کی بیوی اسے دیکھ سکتی ہے۔

س :۔ کیا کوئی شخص اپنی زندگی میں اپنا کفن اور قبر تیار کر سکتا ہے۔

ج :۔ ہاں ! مفتی بہ قول یہی ہے کہ اگر کوئی چاہے تو اپنی زندگی میں بلا کراہت اپنا کفن اور قبر تیار کر سکتا ہے۔

س :۔ بعض مقامات میں نماز جنازہ کے بعد میت کو گھر میں لاکر دعا مانگتے ہیں، یہ جائز ہے یا نہیں ؟

ج :۔ جب میت کی نماز جنازہ ہوگئی تو اس کو گھر لے جاکر دعا کرنے کی کوئی اصل شریعت مطہرہ میں نہیں ہے یہ بدعت ہے ترک کرنا لازم ہے۔

س :۔ ایک شخص ہے جو اکثر اپنی نماز اذان سے پہلے ہی وقت آنے پر گھر میں اکیلا ادا کر لیتا ہے جب کہ اسے کوئی ایسی ضرورت نہیں ہے صرف اس کی اپنی عادت ہے۔

ج :۔ نماز کے لئے نماز کا وقت شرط ہے اگر وقت کے اندر مذکور شخص نماز پڑھ رہا ہے تو نماز تو ہو جائے گی، خواہ اذان ہوئی ہو یا نہ ہوئی ہو لیکن جماعت سے نماز پڑھنا قریب واجب ہے ترک جماعت پر گنہگار ہوگا۔

س :۔ اذان میں حی علی الصلاۃ اور حی علی الفلاح کی جگہ پر ایک مؤذن حی للصلاۃ اور حی للفلاح کہتا ہے تو اس کا اس طریقہ پر اذان دینا از روئے شرع کیسا ہے ؟

ج :۔ اذان میں حی للفلاح اور حی للصلاۃ کہنا لحن (غلط) ہے لہٰذا ایسے مؤذن کو اذان درست کر لینا چاہئے اس کے بعد اذان کہے یا پھر دوسرا ایسا شخص اذان کہے جس کی اذان درست ہو۔

س :۔ کیا سونے کی انگوٹھی پہن کر مرد کی نماز ہو جائے گی ؟

ج :۔ سونے کی انگوٹھی پہننا مرد کے لئے حرام ہے اسے پہن کر نماز مع الکراہت ہو جائے گی۔

س :۔ اگر کوئی شخص سجدہ سہو میں دو سجدوں کے بجائے ایک سجدہ کرے تو کیا سجدہ سہو ادا ہو جائیگا۔

ج :۔ نہیں سجدہ سہو کے لئے دو سجدے واجب ہیں اگر ایک سجدہ کرے گا تو نماز واجب الاعادہ ہوگی۔

س :۔ میت کے ناخن بڑے ہوں تو کاٹ سکتے ہیں یا نہیں ؟

ج :۔ میت کے بال، ناخن وغیرہ کاٹنا منع ہے۔

س :۔ کیا ٹیپ ریکارڈر سے اذان کہہ سکتے ہیں ؟

ج :۔ نہیں ٹیپ ریکارڈر سے نماز کے لئے اذان نہیں کہہ سکتے ہیں، وہ ایک حکایت کرنے والا آلہ ہے اصل اذان نہیں ہے۔

س :۔ کیا بدعتی کی امامت مکروہ ہے ؟

ج :۔ ہاں ! بدعتی کی امامت مکروہ ہے۔

س :۔ فاسق کسے کہتے ہیں ؟

ج :۔ فاسق وہ شخص ہے جو کتاب و سنت کے خلاف عمل کرتا ہو اور گناہوں کے کاموں سے اجتناب نہ کرتا ہو۔

# مطالعہ کی میز

تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

نام کتاب: قرآن کا سندیش (ہندی)
مصنف: سید اطہر حسین (آئی اے ایس)
مترجم: حبیب اللہ اعظمی
صفحات: ۱۴۴، سائز ۲۲ × ۱۸
قیمت: ستر روپے =/70
ملنے کا پتہ: مکتبہ ندویہ دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ۔

قرآن کریم کتاب ہدایت ہے اس کی پاکیزہ تعلیمات پر عمل دنیا و آخرت میں بھلائی اور کامیابی کا باعث ہے۔ یہ آسمانی کتاب جو زبان وادب کے اعتبار سے شاہکار اور مضامین و تعلیمات کے لحاظ سے ممتاز ہے ایک سو چودہ سورتوں پر مشتمل ہے۔ ان سورتوں میں کہیں اللہ رب العزت کی وحدانیت و خالقیت کا تذکرہ ہے تو کہیں انبیاء علیہم السلام کی نبوت و رسالت کا بیان ہے، کسی جگہ حشر و نشر، حساب و کتاب، اور عذاب و ثواب کا ذکر ہے تو کہیں گذشتہ قوموں کے عبرتناک واقعات اور ان کے انجام کا تذکرہ ہے۔

قرآن کریم چونکہ عالمی کتاب ہے اسکی رہنمائی ہر زمانے اور ہر جگہ کے لوگوں کیلئے ہے، عربی داں اور غیر عربی داں سب کیلئے ہے کوئی شخص محض اس لئے قرآن کریم کی رہنمائی سے محروم نہ رہے کہ وہ عربی نہیں جانتا۔ یہ اہل علم اور ماہرین قرآن کی ذمہ داری ہے کہ وہ قرآنی ہدایات و تعلیمات کو آسان بنا کر مختلف زبانوں میں منتقل کر کے عوام کے سامنے پیش کریں۔

خوشی کی بات ہے کہ سید اطہر حسین مرحوم ... کی کتاب "خلاصہ قرآن" کا ہندی ترجمہ جناب حبیب اللہ اعظمی صاحب نے مرتب کر کے "قرآن کا سندیش" کے نام سے شائع کیا ہے۔ اور دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ناظم مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی مدظلہ العالی نے اپنا بیش قیمت مقدمہ لکھا ہے جس سے کتاب کی اہمیت کا اندازہ لگایا جا سکتا ہے۔

مادری زبان کی حیثیت سے اردو کی قدر و قیمت اور اہمیت اپنی جگہ مسلم ہے اور اسے کسی طرح نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ لیکن ہندی کے اس دور میں اپنی بات پہونچانے کے لئے ہندی جاننے والوں کے لئے ہندی زبان کا سہارا لینا بھی ضروری ہو گیا ہے، یہ دونوں باتیں اہم ہیں۔

دنیا کے تمام انسانوں کے لئے اسلامی لٹریچر کا مطالعہ اور حقیقت سے واقفیت ضروری ہے، خود مسلم نوجوان نسل کی دینی معلومات کیلئے عصر حاضر میں اس کی بڑی ضرورت و اہمیت ہے۔

زیر نظر کتاب میں قرآن کریم کی ایک سو چودہ سورتوں کا خلاصہ اور ان کے اہم ترین مضامین کو مستند ترجموں اور تفاسیر قرآن کو پیش نظر رکھتے ہوئے اچھے اسلوب اور سلیس ہندی زبان میں پیش کیا گیا ہے۔

یہ کتاب مسلم نوجوان نسل کے علاوہ غیر مسلم حضرات کے لئے بھی ایک بیش قیمت تحفہ کی حیثیت رکھتی ہے۔

اللہ تعالیٰ کتاب اور صاحب کتاب کو قبول فرمائے اور مسلم نوجوانوں اور غیر مسلموں کو اس سے خاطر خواہ فائدہ اٹھانے کی توفیق عطا فرمائے۔

---

نام کتاب: ستیہ کھوج، ستیہ پرکھ (ہندی)
مصنف: محمد شمیم بہرائچی
صفحات: ۴۰، سائز ۲۲ × ۱۸ قیمت =/۶
ملنے کا پتہ: اسلامک بک ہاؤس جھنڈے والا پارک امین آباد لکھنؤ

سچ کیا ہے؟ اور سچ کی حقیقت کیا ہے؟ اس نظریہ کو سامنے رکھ کر یہ مختصر سا کتابچہ نوجوان نسل اور غیر مسلموں کے لئے تیار کیا گیا ہے، اس کتابچہ کا خاص پیغام یہ ہے کہ لوگ اپنے مالک حقیقی کو پہچانیں اور صرف اسی کی عبادت کریں تاکہ وہ دینوی اور اُخروی زندگی میں کامیاب ہو سکیں۔

یہ کتاب نوجوانوں اور غیر مسلموں کے لئے مفید ہے۔

## پریشاں حالی

چھ آدمی مستقل پریشان رہتے ہیں (۱) ایسا فقیر جو مالدار رہ چکا ہو (۲) وہ شخص جس کے پاس بہت سارا مال ہو، اور اسے اس کے ضائع ہونے کا برابر خوف ہو (۳) اپنی حیثیت سے زیادہ کا طلبگار (۴) حاسد (۵) کینہ پرور (۶) ادیب کا ہم نشین جو خود ادیب نہ ہو۔

# عالمی خبریں

معید اشرف ندوی

● مالدیپ کے چیف جسٹس شیخ محمد راشد براہیم نے اپنے ایک بیان میں کہا کہ ان کا ملک اسلام کی تنفیذ میں مخلص اور سنجیدہ ہے انھوں نے کہا کہ اسلامی قوانین کے نفاذ میں ملک کے مسلمانوں کے تعاون کی ضرورت ہے نیز ملک میں رفتہ رفتہ عربی زبان کو فروغ دینے کی کوشش جاری ہے وہاں کے عصری اور دینی مدارس دونوں کے فارغ طلباء کو عربی کی تعلیم بھی لازمی قرار دی جاچکی ہے اور مالدیپی زبان میں قرآن مجید کے ترجمہ کے لئے ایک کمیٹی بھی قائم کر دی گئی ہے انشاء اللہ جلد ہی اس کی طباعت کا کام مکمل ہو جائے گا۔ واضح رہے کہ مالدیپ بحر ہند میں واقع کئی ہزار چھوٹے چھوٹے جزیروں پر مشتمل ایک اسلامی ملک ہے۔

● گذری ہوئی صدی کی ساتویں دہائی کے مشہور عیسائی گلوکار یوسف اسلام (کیٹ اسٹون) نے موسیقی ترک کر کے اسلام قبول کر لیا ہے وہ آج کل اسلامی اسکالرز کی کتابوں کا مطالعہ کر رہے ہیں، ان کے والدین یونان سے تعلق رکھتے تھے اور عیسائی تھے۔

یوسف اسلام نے اپنے قبول اسلام کے بارے میں بتایا کہ ۱۹۸۱ء میں لندن میں ہونے والے میوزیکل شو کے موقع پر ایک بک اسٹال سے ان کو اسلامی معلومات سے متعلق ایک کتاب ملی جس کے مطالعہ کے بعد ان کی زندگی بدل گئی اور انھوں نے سچے دل سے خدا اور اس کے احکامات کو تسلیم کر کے اسلام قبول کر لیا۔ یوسف اسلام کا کہنا ہے کہ اسلام دنیا کا واحد مذہب ہے جو انسانی رواداری کی تلقین کرتا ہے ان کا کہنا ہے کہ اسلام قبول کر کے ان کے دل کو جو سکون و راحت حاصل ہوئی ہے جبکہ اس سے قبل موسیقی سے وہ سکون حاصل نہ ہو سکا۔ جس کی تلاش میں وہ برابر رہے (جنگ کراچی)

● اٹلی کے وزیر اعظم نے اپنے ملک کے باشندوں سے زیادہ سے زیادہ بچے پیدا کرنے کی اپیل کی ہے، انھوں نے کہا کہ بچوں کی پیدائش کی شرح میں اضافہ سے اٹلی کی معیشت کی ترقی کی رفتار تیز ہو جائے گی، قابل ذکر بات یہ ہے کہ دوسرے مغربی ملکوں کی طرح اٹلی میں بھی شادی کا رواج ختم ہو گیا ہے اور مرد عورتیں شادی کے بغیر شوہر بیوی کی طرح رہ رہے ہیں جس کی وجہ سے آبادی میں اضافہ کی شرح گر گئی ہے، اٹلی ان ملکوں میں شامل ہے جہاں آبادی میں اضافہ کی شرح تمام دنیا میں سب سے کم ہے۔ ماہرین کا کہنا ہے کہ اگر اٹلی میں آبادی میں کمی کی صورت حال اسی طرح جاری رہی تو ۲۰۵۰ء میں اٹلی کی موجودہ آبادی ۵ کروڑ ۷۰ لاکھ سے کم ہو کر ۴ کروڑ ۱۰ لاکھ رہ جائیگی

● اقوام متحدہ کے آبادی سے متعلق ایک ادارہ نے امریکہ اور یورپ کے ترقی یافتہ ملکوں کو وارننگ دی ہے کہ وہ اپنی آبادیوں میں تیزی سے کمی کے رجحان کو روکیں، اگر انھوں نے ایسا نہ کیا تو ۲۰۴۴ء تک ان کو سنگین مسائل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ رپورٹ کے مطابق آبادی میں لگاتار کمی کی وجہ سے نوجوانوں کی تعداد کم ہو جائے گی اور کام کرنے کے لئے ترقی پذیر ملکوں سے مزدور درآمد کرنے پڑیں گے۔ ادارہ نے جاپان کو بھی ایسی ہی وارننگ دی ہے جہاں اسقاط حمل کی عام اجازت کی وجہ سے آبادی میں اضافہ نہیں ہو رہا ہے ایک رپورٹ کے مطابق مغربی ملکوں میں آبادی میں کمی کی وجوہات میں خاندان کا خاتمہ، ہم جنسی، اور مانع حمل اشیاء کا عام استعمال شامل ہیں۔

## (بقیہ) عقیدۂ آخرت

دانشمند وہ ہے جو اپنے سود و زیاں اور نفع و نقصان کا فیصلہ کر لینے کے بعد حصول منفعت میں کسی لعنت و ملامت کی پرواہ کرے اور نہ بے وقوفوں کے استہزا و مذاق کا خوف ہو بلکہ نادان ہے وہ انسان جو اللہ کے بجائے لوگوں سے ڈرتا ہو اور قدامت پرست اور درویش و صوفی کہلانے کے ڈر سے جھوٹی شہرت اور حقیر و فانی لذتوں کے چکر میں پڑ کر آخرت، حساب و کتاب کو فراموش کر بیٹھے، قرآن اسی حقیقت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے ارشاد فرماتا ہے "فالیوم الذین آمنوا من الکفار یضحکون"۔

جب ہم انصاف سے دنیوی و اخروی زندگی کے درمیان موازنہ کرتے ہیں تو یہ دنیا عالم آخرت کے مقابلہ میں ایک حقیر ذرہ، اور یہاں کی زندگی صرف چند لمحات اور یہاں کی راحت و آرام صرف خواب و خیال سے بڑھ کر نہیں ہے جنت کی نعمتوں کے سلسلے میں ارشاد ہے۔ "وفیہا ما تشتہیہ الانفس وتلذ الاعین" اور ارشاد نبوی "فیہا مالا عین رأت ولا اذن سمعت ولا خطر علی قلب بشر" اس میں ایسی نعمتیں ہوں گی جس کو نہ کسی آنکھ نے دیکھا ہے اور نہ کسی کان نے سنا ہے اور نہ کسی کے خیال میں اس کا خیال ہی گزرا ہوگا۔ اور وہاں کی تکلیف و عذاب کا بھی ایک منظر مشاہدہ ہو ــــ "خذوہ فغلوہ ثم الجحیم صلوہ ثم فی سلسلۃ ذرعہا سبعون ذراعا فاسلکوہ"

لہٰذا ایک عاقل و ہوشمند انسان کا شیوہ یہ ہونا چاہیے کہ وہ اپنے ہر عمل سے رضائے الٰہی کا طلب گار ہو اور نگر آخرت سے معمور ہو اور اسکی پوری زندگی اس رنگ میں اس طرح رنگی ہوئی ہو کہ ہر شخص اس کے اخلاق و کردار، شرافت و بزرگی عفت و پاکدامنی، غیرت و حمیت اسلامی سے متاثر اس کی باطل سے نبرد آزمائی اور حق کی نگہبانی کے جذبہ نیز اس کے شوق جنت اور عذاب قبر و برزخ سے لرزنے کی کیفیت سے منفعل، اسکی شب زندہ داری و آہ سحر گاہی اور شان استغنا سے دم بخود ہو۔

بہت سارے کج فہم و کور عقل اس عقیدہ آخرت کو ترقی کی بلندی کی راہ میں رکاوٹ اور علم و عمل اور کلچر و ثقافت کے راستہ میں روڑا تصور کرکے یہ کہتے ہیں کہ یہ عقیدہ دنیا سے انسانوں کی دلچسپی کم کرکے اس کی ویرانی و بربادی کا سبب بن جائے گا۔

جبکہ یہ سراسر خلاف حقیقت واقعہ ہے حقیقت تو یہ ہے کہ یہ عقیدہ آخرت انسانی سرگرمیوں کا رخ شر سے خیر، مادیت سے روحانیت کی طرف پھیر کر ایک ایسا اعلیٰ و ارفع مقصد حیات عطا کر دیتا ہے کہ اس کی ساری سرگرمیوں اور کوششوں کا مرکز توجہ وہی ہوتا ہے اور اس حقیقت کی گواہی تاریخ اسلام کے وہ روشن و تابناک اوراق دیں گے جس میں علم و عمل کے چراغ روشن ہوئے اور مشرق سے مغرب تک اسی کا دور دورہ رہا۔ جبکہ وہ مسلمان آج کے مسلمانوں سے کہیں زیادہ عقیدۂ آخرت میں پختہ، عشق الٰہی میں سرمست اور جنت کے شائق تھے۔

عقیدۂ آخرت ہی وہ اکسیر اعظم ہے جو انسانوں کو دعوت الی اللہ اور پورے عالم کی ہدایت و رہنمائی کی خاطر خطر پسندی پر نہ صرف آمادہ کر دیتا ہے بلکہ انسانیت کو ہلاکت و تباہی کے خندق سے نکالنے کی شدید حرص اسے ہر طرح کے وسائل و ذرائع استعمال کرنے اور اپنی جان و مال کی قربانی دینے اور سر دھڑ کی بازی لگا دینے کے لئے میدان کارزار میں کھڑا کر دیتا ہے، اور موت اس کو شراب سے زیادہ محبوب اور زندگی بار محسوس ہونے لگتی ہے۔

یہ دنیا کی معمولی و چند روزہ زیب و زینت آرائش و زیبائش پر ریجھنے والے خواب غفلت میں سرمست و مدہوش بے چاروں کو موت و حیات کی حقیقت کی کیا خبر۔ ان کا انجام بہت ہی خوفناک و خطرناک اور ان کی منزل بڑی کٹھن و ناقابل بیان ہے۔ "ذالک ھو الخسران المبین"

چنانچہ ہم اپنا نصب العین آخرت کو بنائیں اور یہ دنیا تو ایک میدان عمل ہے۔

شاعر مشرق علامہ اقبالؒ مومن کامل کی تعریف ان الفاظ میں بیان کرتے ہیں کہ ــــ

ہے وہی تیرے زمانہ کا امام برحق
جو ترے حاضر و موجود سے بیزار کرے

ایک مثالی اور مومن کامل کی پہچان یہ ہے کہ اس کی زندگی کے شام و سحر تو اس دنیا میں گزرتے ہیں، لیکن وہ شوق آخرت میں تڑپتا اور چشم بصیرت سے اس حیات جاودانی اور وہاں کے انعامات کا مشاہدہ کرتا ہے جس کا وہ شدت سے منتظر ہے اور یہی اس عالم کا مقصد وجود ہے۔

### دعائے مغفرت

● دار العلوم ندوۃ العلماء کے طالب علم عبد العزیز کے والد جناب محمد رفیق حیدرآباد کے دو روزہ اجتماع میں گئے تھے، اچانک دل کا دورہ پڑ جانے کی وجہ سے ۱۸ ذی قعدہ ۱۴۲۰ھ کو تقریباً پینسٹھ (۶۵) سال کی عمر میں انتقال ہو گیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن۔ مرحوم بزرگان دین سے گہرا تعلق رکھتے تھے اور ان سے استفادہ کرتے تھے۔

قارئین تعمیر حیات سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

# تأثراتِ زائرِ حرم

قمر رام نگری

طیبہ کی حاضری کا مزہ ہم سے پوچھئے
قسمت کی یاوری کا مزہ ہم سے پوچھئے

جلوہ گہہ نبیؐ کا مزہ ہم سے پوچھئے
اس نور کی ندی کا مزہ ہم سے پوچھئے

شاہِ رسلؐ کے روضے پہ وہ اولیں نگاہ
آنکھوں کی سرخوشی کا مزہ ہم سے پوچھئے

اپنے قریں بلا لیا آقا نے جو ہمیں
اس بندہ پروری کا مزہ ہم سے پوچھئے

دل ہے خوشی سے طورِ تجلیٰ بنا ہوا
دل کی شگفتگی کا مزہ ہم سے پوچھئے

فردوس بھی نثار ہو جس کی بہار پر
اس باغِ سرمدی کا مزہ ہم سے پوچھئے

پھل سے لدے کھجوروں کے جھرمٹ وہ سبز سبز
فردوسِ احمدی کا مزہ ہم سے پوچھئے

کانٹے بھی گل ہی ہوتے ہیں وہ یونہی پرکشش
کانٹوں کی دلکشی کا مزہ ہم سے پوچھئے

جنت تو جس نے دیکھی ہو وہ جانے اس کا حال
سرکارؐ کی گلی کا مزہ ہم سے پوچھئے

وہ چودھویں کا چاند مناروں کے درمیاں
پاکیزہ چاندنی کا مزہ ہم سے پوچھئے

نوروں کا رقص گنبدِ خضراء پہ کیا کہیں
منظر کی دلبری کا مزہ ہم سے پوچھئے

وہ وقتِ فجر قرأتِ قاریِ دلنواز
قرآں کی نغمگی کا مزہ ہم سے پوچھئے

وہ جالیوں کا قرب وہ عرضِ نیازِ شوق
اشکوں کی اس جھڑی کا مزہ ہم سے پوچھئے

محسوس ہو رہا تھا ہیں پیشِ نظر حضورؐ
معراجِ زندگی کا مزہ ہم سے پوچھئے

ساگر تھا گویا نور کا نظروں میں موجزن
اک طرفہ بیخودی کا مزہ ہم سے پوچھئے

انوارِ ظاہری تو تھے ظاہر بتائیں کیا
انوارِ باطنی کا مزہ ہم سے پوچھئے

اک عمر کی دعاؤں کا حاصل تھا سامنے
اس وقت اس گھڑی کا مزہ ہم سے پوچھئے

وقتِ وداع بیتی تھی جو دل پہ الاماں
افسردہ خاطری کا مزہ ہم سے پوچھئے

اب ہے دور رہ کے گذرتی ہے دل پہ کیا
احساسِ بےبسی کا مزہ ہم سے پوچھئے

تنہائیوں میں شب کی مدینہ جو یاد آئے
غم اور بےکلی کا مزہ ہم سے پوچھئے

خلدِ تصورات میں گم ہے نظر قمر
واللہ شاعری کا مزہ ہم سے پوچھئے

## مومن کے لیل ونہار

اللہ تعالیٰ کا فرماں بردار، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت کا عاشق زار، آپ کی سنتوں پر عمل بردار، اللہ کی نعمتوں کا شکرگذار، دن میں روزے دار، رات میں تہجدگزار، بڑا پرہیز گار، ایمان دار و دیانت دار، حلال روزی کا طلبگار، ماں باپ کا خدمتگار، حسن اخلاق کا اعلیٰ کردار، گناہوں پر شرمسار، آنکھیں اشکبار، اللہ کی رحمت و مغفرت کا طلب گار اور پڑھتا ہے صبح و شام درود، استغفار، اور ذکرو اذکار۔ ایسے ہوں مومن کے لیل ونہار۔

## انصاف

مامون الرشید بڑا منصف مزاج حکمراں تھا اس کی عدالت میں ادنیٰ و اعلیٰ اور اپنے اور بیگانے سب برابر تھے، وہ سب کے ساتھ یکساں سلوک کرتا تھا، اس سلسلہ میں ایک واقعہ درج ذیل ہے۔

"ایک دن ایک شکستہ حال بڑھیا نے دربار میں آکر زبانی یہ شکایت پیش کی کہ ایک ظالم نے میری جائداد چھین لی ہے مامون نے کہا کس نے؟ اور کہاں ہے؟ اس نے اشارے سے بتایا کہ آپ کے پہلو میں؛ مامون نے دیکھا تو خود اس کا بیٹا عباس تھا۔ وزیراعظم کو حکم دیا کہ شہزادے کو بڑھیا کے برابر لے جاکر کھڑا کر دے اور دونوں کے اظہار سنے شہزادہ عباس رک رک کر آہستہ گفتگو کرتا تھا لیکن بڑھیا کی آواز بے باکی کے ساتھ بلند ہوتی جاتی تھی۔ وزیراعظم نے روکا کہ خلیفہ کے سامنے چلا کر گفتگو کرنا خلاف ادب ہے۔ مامون نے کہا انہیں جس طرح چاہے آزادی سے کہنے دو۔ سچائی نے اس کی زبان تیز کردی ہے اور عباس کو گونگا بنا دیا ہے" آخر مقدمے کا فیصلہ بڑھیا کے حق میں ہوا اور جائداد واپس دلادی گئی۔

(ماخوذ از: مسلمان قاضیوں کا بےلاگ عدل)

## حضرت ابراہیم بن ادہم کا فرمان

حضرت ابراہیم بن ادہم رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا کہ اپنے اندر مندرجہ ذیل چیزیں پیدا کرلو تو کوئی چیز تم کو نقصان نہ پہنچائے گی۔ (۱) جب گناہ کرو تو اللہ کی دی ہوئی روزی نہ کھاؤ کیونکہ اس کی روزی کھا کر اس کا گناہ کرنا مناسب نہیں، (۲) جب گناہ کرو تو اللہ کے ملک سے نکل جاؤ کیونکہ ملک میں رہ کر گناہ کرنا مناسب نہیں، (۳) گناہ ایسی جگہ کرو جہاں خدا نہ دیکھ سکے کیونکہ اس کی آنکھ کے سامنے گناہ کرنا مناسب نہیں (۴) جب گنہگاروں کو قیامت کے دن اللہ تعالیٰ دوزخ میں بھیجے تو کہنا میں نہیں جاؤں گا۔ اگر ایسا نہ کرسکو تو لازم ہے کہ تم گناہ نہ کیا کرو۔

لکھنؤ

# تعمیرِ حیات

پندرہ روزہ

## اسلام میں مرد و عورت کے یکساں حقوق

عات حسنہ، اعمال اور دین کے اہم شعبوں کے ذکر کے وقت قرآن مجید صرف مردوں کے ساتھ عورتوں کا ذکر اور یہ اشارہ ہی نہیں کرتا کہ اعمال صالحہ اور صفات کریمہ میں ذکور واناث (عورتوں اور مردوں) میں کوئی فرق نہیں، بلکہ اس کے برعکس وہ ایک ایک صفت کو الگ بیان کرتا ہے، اور جب مردوں کی اس صفت کا ذکر کرتا ہے تو اسی صفت سے عورتوں کو بھی موصوف کرتا ہے اور ان کا مستقل ذکر کرتا ہے، اگرچہ اس کے لئے طویل پیرایۂ بیان ہی کیوں نہ اختیار کرنا پڑے ـــــ اس کی حکمت یہ ہے کہ ان صفات میں قوت وصلاحیت رکھنے والے مردوں پر عورتوں کو قیاس کرنے پر وہ انسانی ذہن آمادہ نہیں ہوتے جنھوں نے غیر اسلامی مذاہب وفلسفہ اور قدیم معاشرت وآداب کے سایہ میں تربیت پائی ہے، ایسے ذہنوں نے ہمیشہ مردوں اور عورتوں میں تفریق کی ہے، اور انھیں بہت سے فضائل میں مردوں کے ساتھ شرکت سے بھی مستثنیٰ کر رکھا ہے چہ جائیکہ ان میں ان کی مزاحمت وسبقت کو گوارا کریں، آپ اس آیت کریمہ کی تلاوت کریں۔ اِنَّ الْمُسْلِمِيْنَ وَالْمُسْلِمَاتِ وَالْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنٰتِ، وَالْقٰنِتِيْنَ وَالْقٰنِتٰتِ وَالصّٰدِقِيْنَ وَالصّٰدِقٰتِ، وَالصّٰبِرِيْنَ وَالصّٰبِرَاتِ، وَالْخَاشِعِيْنَ وَالْخَاشِعَاتِ، وَالْمُتَصَدِّقِيْنَ وَالْمُتَصَدِّقٰتِ وَالصّٰٓئِمِيْنَ وَالصّٰٓئِمٰتِ، وَالْحٰفِظِيْنَ فُرُوْجَهُمْ، وَالْحٰفِظٰتِ وَالذّٰكِرِيْنَ اللّٰهَ كَثِيْرًا وَّالذّٰكِرٰتِ اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ مَّغْفِرَةً وَّاَجْرًا عَظِيْمًا ٥ (سورہ حجرات۔۱۳) بے شک اسلام والے اور اسلام والیاں، اور ایمان والے اور ایمان والیاں، اور فرمانبردار مرد اور فرمانبردار عورتیں اور صادق مرد اور صادق عورتیں، اور صابر مرد اور صابر عورتیں، اور خشوع والے اور خشوع والیاں، اور تصدق کرنے والے اور تصدق کرنے والیاں، اور روزہ رکھنے والے اور روزہ رکھنے والیاں، اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کرنے والے اور حفاظت کرنے والیاں اور اللہ کو بکثرت یاد کرنے والے اور یاد کرنے والیاں، ان (سب) کے لئے اللہ نے مغفرت اور اجر عظیم تیار کر رکھا ہے۔

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی نور اللہ مرقدہ (از۔ تہذیب وتمدن پر اسلام کے اثرات واحسانات

۲۵ مارچ سنہ ۲۰۰۰ء | سالانہ ۱۳۰ روپے | فی شمارہ ۶ روپے

# سب سے بڑی نعمت

حضرت مولانا محمد احمد پرتاپ گڈھی رحمۃ اللہ علیہ

اللہ تبارک و تعالیٰ نے دنیا جہاں کی ہدایت کے لئے اپنے محبوب جناب محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو بھیجا، یہ کتنی بڑی دولت اور کتنی بڑی نعمت ہے اور پھر اپنے محبوب پر اپنی مقدس کتاب کو نازل فرمایا جو اللہ کی آخری کتاب ہے جس طرح حضور صلی اللہ علیہ وسلم قیامت تک کے لئے نبی بن کر آئے ہیں اب کوئی نبی نہ آئے گا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم خاتم النبیین ہیں اسی طرح قرآن اللہ تعالیٰ کی آخری کتاب اور آخری پیغام ہے دل کی دوا ہے اور روح کی شفا ہے۔

وہ لوگ جو فاقہ کرتے تھے، پیٹ پر پتھر باندھتے تھے، کھجور کی چٹائی پر لیٹتے تھے، نہ ان کے پاس محل و مکان تھا نہ وہ لکھ پتی تھے۔ مگر ان کے پاس سب سے بڑی دولت اللہ کی توحید تھی، وہ حضرات اللہ کی توحید میں ثابت قدم تھے، اللہ کی محبت سے سرشار تھے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت میں سب کچھ قربان کرنے والے تھے۔

یاد رکھئے! سب سے بڑی دولت اور سب سے بڑی نعمت یہ ہے کہ ہمارے پاس اللہ کی کتاب ہے اور سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ وسلم کے ارشادات اور آپ کی سیرت پاک ہے اسی پر فلاح کا وعدہ ہے اسی میں بھلائی پوشیدہ ہے کہ ہم اپنی زندگی کو تبدیل کریں، ذہن فکر سے کام لیں۔ قرآن کو سمجھنے کی کوشش کریں۔ قرآن کی تعلیمات پر عمل کریں، یہ اللہ کی کتاب ہے۔

"لَوْ اَنْزَلْنَا هٰذَا الْقُرْاٰنَ عَلٰى جَبَلٍ لَّرَاَيْتَهٗ خَاشِعًا مُّتَصَدِّعًا مِّنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ"

اگر ہم اس قرآن کو کسی پہاڑ پر نازل کرتے تو تم اس کو دیکھتے کہ خدا کے خوف سے دب جاتا اور پھٹ جاتا۔

بڑے ہی تعجب کی بات ہے کہ پہاڑ تو لرز جائے ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے اور ہمارے قلوب اس کتاب سے متاثر نہ ہوں یہ وہی کتاب ہے جس کو اللہ کے محبوب صلی اللہ علیہ وسلم جب خود تلاوت فرماتے تھے تو آنکھوں سے آنسو جاری ہو جاتے تھے، اسی طرح صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین جب اس مقدس کتاب کی تلاوت کرتے تھے تو ان کی عجیب کیفیت ہوتی تھی کوئی رونے لگتا کسی کی ہچکی بندھ جاتی۔ اور بسا اوقات بیہوش تک ہو جاتے تھے، آپ جانتے ہیں کیا بات تھی؟ ان کے قلوب میں اللہ کی محبت، ان کے دلوں میں اللہ کی عظمت، ان کے نفوس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا عشق و محبت گھر کئے ہوئے تھے وہ اللہ سے ڈرنے والے تھے اور اللہ کی محبت میں سب کچھ قربان کر دینے والے اور جان کی بازی لگا دینے والے تھے سچا عشق اور سچی محبت اگر دیکھنا ہو تو صحابہ کو دیکھو کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے عشق میں ان کا کیا حال تھا۔

اس کو ہمارے ایک بزرگ فرماتے ہیں ؎

بیچ میں شمع تھی اور چاروں طرف پروانے
ہر کوئی اس کے لئے جان جلانے والا

جس طرح شمع پر پروانے جان قربان کرتے ہیں اسی طرح صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین نے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم پر جان قربان کرتے تھے بلکہ جان کو، مال کو، اولاد کو، عیش و راحت کو عزت و آبرو کو سب کو قربان کرتے تھے اور اسی کی برکت ہے کہ آج ہم بھی مسلمان ہیں اور کلمہ پڑھ رہے ہیں" لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ"

اللہ تعالیٰ اپنی مقدس کتاب کے اندر فرماتے ہیں۔ " يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ حَقَّ تُقٰتِهٖ وَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ" اے ایمان والو! اللہ تعالیٰ سے ایسا ڈرا کرو جیسا ڈرنے کا حق ہے اور بجز اسلام کے کسی اور حالت میں جان مت دینا۔

ہمارے اکابر اور اسلاف جب اس آیت کی تلاوت کرتے تھے تو ان کا عجیب حال ہو جاتا تھا کتابوں میں ان کے واقعات اسی لئے لکھے گئے ہیں کہ ہم لوگ اس سے سبق حاصل کریں، اور جو محبت ان حضرات کو حاصل تھی اس کا ایک ذرہ بھی اگر ہم پالیں تو بڑی دولت ہے۔

حضرت داؤد طائی رحمۃ اللہ علیہ جو حضرت امام اعظم رحمۃ اللہ علیہ کے شاگردوں میں سے ہیں ان کا ایک واقعہ ہے کہ ایک دفعہ اپنے مکان کی

(باقی صفحہ ۳۰ پر)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

پندرہ روزہ لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۷ — شمارہ نمبر ۱۰

۲۵ مارچ سنہ ۲۰۰۰ء ——— مطابق ——— ۱۸ ذی الحجہ سنہ ۱۴۲۰ھ



اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/- روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں ———

**زر تعاون**

سالانہ ——— ۱۳۰/- روپے

فی شمارہ ——— ۶/- روپے

بیرونی ممالک فضائی ڈاک ———

ایشیائی، یورپی، افریقی و امریکی ممالک ۳۰ ڈالر

بیرونی ممالک بحری ڈاک ———

بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

**خط و کتابت کا پتہ**

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳

ندوۃ العلماء لکھنؤ، ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں ———

**گذارش**

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں، خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے۔ (منیجر)

پرنٹر پبلشر اطہر حسین نے ہاریکو آفسیٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اِس شمارے میں



## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔
۲۔ فی کاپی Rs. 15/= کے حساب سے زرِ ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔
۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## نرخ اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ Rs 30/=
۲۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ Rs 40/=
۳۔ کمیشن تعدادِ اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔
۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔

## بیرون ملک نمائندے

| | |
|---|---|
| مدینہ منورہ | Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P O Box No 842,<br>Madina Munawwara (K S A.) |
| برطانیہ | Mr. M. AKRAM NADWI<br>O C I S , St Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U.K. |
| ساؤتھ افریقہ | Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388, Vereninging,(S Africa) |
| قطر | Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O Box No 10894, DOHA-QATAR |
| دبئی | Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O Box No 12525, DUBAI (U A E.)<br>P·H·NO: – 3970927 |
| پاکستان | Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>H No 109, Town Ship Kaurangi,<br>KARACHI-31 (Pakistan) |
| امریکہ | Dr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>98-Conklin Ave, Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U.S.A.) |







# دینِ فطرت

اسلام دین فطرت ہے، وہ ایک آسمانی دین اور خدائی قانون ہے، اس کائنات کے خالق و مالک نے جس نے انسانوں کو صرف اپنی عبادت ے لئے پیدا کیا ہے۔ اور کائنات کی دیگر اشیاء کو انسانوں کی ضروریات پوری کرنے اور اس دنیا کی محدود زندگی میں راحت رسانی کے لئے پیدا یا ہے، وہ اپنے دین و قانون کو جس کی روشنی میں انسانوں کو زندگی گذارنی چاہئے اپنے رسولوں کے ذریعہ ہر قوم و ہر زمانہ میں بھیجتا رہا ہے، جنھوں ے رسولوں کو مانا، ان کی تعلیمات کو سینے سے لگایا اور اس کے پیچھے اپنا سب کچھ قربان کیا، انھوں نے کسی ادنیٰ چیز کی پرواہ اس لئے نہیں کی کہ ان کے سامنے ب دائمی زندگی کا تصور و عقیدہ تھا جس کے سامنے اس دنیائے فانی کی زندگی ایک لمحہ کی بھی حیثیت نہیں رکھتی۔ یہی وجہ ہے کہ جب ساحران فرعون دجود فرعون کی باجاہ و جبروت حکومت کے حضرت موسیٰؑ کی دعوت و رسالت پر ایمان لائے اور فرعون نے ان کو عبرتناک سزا اور پھانسی کی دھمکی ی تو انھوں نے بے جھجک کہا۔

اِنَّا اِلٰی رَبِّنَا مُنْقَلِبُوْنَ۔ اعراف ۱۲۵۔ ہم تو اپنے پروردگار کی طرف لوٹ جانے والے ہیں۔ (جہاں عیش و آرام کی دائمی زندگی ہوگی، اس لئے تمہاری سزا کی کوئی پرواہ نہیں) اور جنھوں نے نہیں مانا وہ طرح طرح کے عیب لگاتے رہے اور خامیاں بیان کرتے رہے)

نبوت و رسالت کا یہ سلسلہ ہمارے نبی محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر آکر ختم ہوا آپ کے ساتھ بھی وہ سب کچھ ہوا جو پچھلے انبیاء کرام کے ساتھ یش آتا رہا تھا۔

جنہوں نے مانا ان کی زندگیوں میں شرافت، محبت و رحمت، خوش خلقی و خوش اطواری، عصمت و عفت، ایثار و قربانی، اور عدل و انصاف جیسی اعلیٰ صفات پیدا ہوئیں، اور جنہوں نے نہیں مانا وہ گندگی کے کیڑے کی طرح صاف ستھرے اور پاکیزہ ماحول سے بھاگتے اور بھٹکتے ہی رہے۔

کوئی نبی ہمیشہ زندہ رہنے کے لئے نہیں آتا، ہمیشہ رہنے والی ذات صرف خدا کی ہے، چنانچہ آپ فریضۂ نبوت ادا کرکے اس دنیا سے تشریف لے گئے۔ مگر اپنے پیچھے اپنے فدائیوں اور قدردانوں کی ایک ایسی جماعت بلکہ امت چھوڑ گئے جس نے نہ صرف آپ کی تعلیمات کا پرچم بلند رکھا بلکہ ان تعلیمات کو دنیا کے گوشہ گوشہ میں پھیلایا، اور آپ کی ایک ایک ادا شب و روز کے اعمال، جلوت و خلوت کے تمام احوال اور سیرت و کردار کو اس طرح محفوظ کر لیا کہ آج سوا چودہ سو سال گذرنے کے باوجود وہ آپ کی اصلی اور حقیقی تصویر پیش کرتے ہیں۔ دنیا کے کسی بھی رہبر و پیشوا کی اتنی سچی اور حقیقت کی آئینہ دار تصویر نہیں پیش کی جا سکتی۔ جس کے نتیجہ میں دنیا کی تمام قومیں اس نبی برحق اور اس کی تعلیمات کی حریف و دشمن رہی ہیں اس لئے کہ آپ کی تعلیمات کی روشنی میں ان کی بدنما اور گندی صورتیں چھپ نہیں پاتی ہیں۔ خصوصاً یہود و نصاریٰ تو شروع ہی سے آپ کے حاسد و حریف رہے ہیں اور ان کی برابر یہ کوشش رہی ہے کہ آپ کی شخصیت کو مجروح کرکے ان تعلیمات میں شکوک و شبہات پیدا کر دیا جو آپ لائے تھے، اس طرح اس امت کا وجود ختم ہو جائے، جو آپ کی تعلیمات کی حامل و داعی اور کار نبوت کی وارث ہے کہ آپ کے بعد اب کوئی نبی نہیں آئے گا اسی منصوبہ کے تحت مستشرقین اسلامیات پر کتابیں تالیف کرتے اور ان میں درمیان درمیان میں ایسے جملے لکھتے رہے ہیں جو ان کی تعریف و توصیف کی ساری عمارت کو ڈھا کر اس کے اندر بے یقینی و بے اعتمادی کی کیفیت پیدا کر دے۔

مگر اسلام کے سپوتوں اور اس کے ہونہار فرزندوں نے اس کا ہر عہد میں پوری ہمت وجوانمردی کے ساتھ مقابلہ کیا ہے۔
یہ کیا ستم ظریفی ہے کہ اسلام کے اس صاف شفاف چشمہ کو دہشت گردی کا نام دیا جارہا ہے۔

آج جو یورپ اپنی لگائی ہوئی آگ میں جل رہا ہے چہ جائیکہ وہ اسلام کے آب حیات سے فائدہ اٹھاتا وہ ساری دنیا میں اس کو دہشت گردی کا مذہب ثابت کرنے اور پوری دنیا کو اسے دہشت گرد باور کرانے میں لگا ہوا ہے اور دنیا کی قومیں بلا کسی تحقیق کے اس کی لے میں لے ملا رہی ہیں۔

اسلام تو انسان کو شرم وحیا کی چادر عطا کرتا ہے محبت واخلاق کا سبق پڑھاتا ہے اپنے پرائے پہ غم کھانا سکھاتا ہے، عورت ومرد دونوں کو ان کی فطری ساخت کے دائرہ میں دونوں کو پورا حق عطا کرتا ہے اور ہر ایک کے الگ الگ فرائض وذمہ داریاں بتاتا ہے زندگی گذارنے کے صاف ستھرے اصول عطا کرتا ہے طاقت ور کو کمزور پر ترس کھانا سکھاتا ہے، پاکیزہ معاشرہ اور ستھرا سماج وجود میں لانے کا درس دیتا ہے، اگر اس صورتحال پر اس قانون فطرت کی روشنی میں نہ غور کیا گیا جو خالق کائنات نے انسانوں کی فلاح وبہبود کے لئے اپنے رسولوں کے ذریعہ بھیجا ہے، تو انسانیت کو تباہی سے کوئی بچا نہیں سکتا، اس درد کا درماں اسی کے بتائے ہوئے ضابطۂ حیات میں ہے، جس نے اس پتلۂ خاکی کو وجود بخشا ہے اور اس کے مزاج وطبیعت سے خوب واقف ہے۔ پھر اس میں دہشت گردی کہاں سے داخل ہوگئی۔

# پڑھیں گے اہلِ جہاں جب تمہاری تحریریں

● وکیل احمد انصاری جونپوری

غموں کے جب بھی اندھیرے ہمیں ستائیں گے — یہ سوچتے ہیں کیسے حالِ دل سُنائیں گے
یہ بات عام تھی مسجد میں شیخ جائیں گے — جو معتکف ہیں انہیں بھی گلے لگائیں گے
خدا کے گھر میں نہ جاکر خدا کے پاس گئے — کسے خبر تھی انہیں پھر نہ دیکھ پائیں گے
پڑھیں گے اہل جہاں جب تمہاری تحریریں — وہ اپنے دل میں نئی اک شمع جلائیں گے
بڑھائے مادرِ علمی کا تو وقار گیا — یہاں جو آئیں گے وہ تشنگی بجھائیں گے
اُسے نہ خوف کبھی تھا کسی حکومت کا — پھر اُس کے جیسا نڈر ہم کہاں سے لائیں گے
کرے گا دار کوئی بڑھ کے جب شریعت پہ — تمہارے ایسے ہی جانباز یاد آئیں گے
دیا تھا تو نے سبق بندے ماترم نہ پڑھو — کہ ایسے گیتوں سے ایمان ڈگمگائیں گے
سمجھ نہ پایا زمانہ کہ تو مجدد تھا — یہ بات سچ ہے زمانے کو ہم بتائیں گے
پیام جو ترا انسانیت کا سُن لیں گے — وہ اپنے سارے ستم خود ہی بھول جائیں گے
لٹا دیا ہے وہ انعام جو ملا ہے تمہیں — تمہارے ایسا سخی اب نہ دیکھ پائیں گے
شرف جو تجھ کو ملا ہے کلیدِ کعبہ سے — ہم اہلِ ھند یہ تمثیل دے نہ پائیں گے
ہمیشہ عالمِ اسلام کی تھی فکر تجھے — تمہارے جیسا مفکر کہاں سے لائیں گے
نہ بجھ سکے گی کبھی شمع شاہ علم اللہ — ملے گا اُن کو اُجالا جو پاس جائیں گے
جناب رابع پہ رحمت ہے ذات باری کی — وہ جانشین ہوئے ہم سبھی کو بھائیں گے
یہ مانتے ہیں کہ تم دور جاچکے ہو مگر — تمہاری یادوں کے روشن دیئے جلائیں گے
دکھائی راہ جو تو نے ہمیں اخوت کی — اُسی پہ چل کے زمانے کو ہم دکھائیں گے
یقیں دلاتے ہیں ہر آشنائے گلشن کو — چمن کو اور بھی ہم دلنشیں بنائیں گے

خدا کی ذات پہ کرکے یقین کہہ دو وکیل
نئی صدی میں نئے بوالحسن بھی آئیں گے

(بقیہ)
## مرد درویش حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ

کی حکومت کی طرف سے ان کو ایک کروڑ بیس لاکھ روپئے کا ایوارڈ ملا۔ مولانا مرحوم نے اپنے پاس اس رقم سے ایک پیسہ بھی نہیں رکھا بلکہ سب ہندوپاک کے علمی ودینی اداروں کو دے دیا مولانا علماء اور دینی حلقوں کی طرح مشرق ومغرب کی نئی نسل میں بھی انتہائی محبوب شخصیت تھے۔ ۲۰ ویں صدی کے نصف اخیر میں عالم اسلام میں مولانا مرحوم سے زیادہ کوئی مقبول ومحبوب شخصیت نہیں۔ اللہ تعالیٰ مولانا مرحوم کی قبر پر انوار کی بارش کرے۔ آپ کو فردوس میں جگہ عطا فرمائے اور آپ کے فیوض کو قائم ودائم رکھے۔

# لے اپنے مقدر کے ستارے کو تو پہچان

حضرت مولانا سیّد ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

مندرجہ ذیل تقریر حضرت مولانا سیّد ابوالحسن علی حسنی ندوی نور اللہ مرقدہٗ نے مدرسہ فرقانیہ ٹونک کے جلسۂ تعلیمی کے موقع پر جو ۱۸ اکتوبر ۱۹۷۶ء میں ہوا تھا فرمائی تھی جس کو اس وقت مولانا محمد عمر خاں ندوی کے والد حکیم محمد عمران خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے قلم بند کر لیا تھا لیکن تقدیری بات کہ اب تک شائع نہیں ہوئی تھی اس تقریر سے پہلے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ پر تعارفی سپاسنامہ میں تعریفی کلمات کہے گئے تھے جس کا حضرتؒ نے تقریر کے آخر میں تفصیل سے ذکر کیا ہے خدا کی شان کہ حضرت جب اس دنیا سے رخصت ہو چکے ہیں تو پورے عالم میں تعریف ہی تعریف ہو رہی ہے کاش کہ حضرت کی اس تواضع و خاکساری اور بزرگوں و استاذوں کی قدردانی اور دردِ دل کی چنگاری حضرت کے تمام معتقدین، مسترشدین اور ان کی منقبت میں قلم چلانے والوں کو بھی نصیب ہو جائے۔ افادۂ عام کی غرض سے ہم اس اہم تقریر کو ہدیۂ ناظرین کر رہے ہیں (ادارہ)

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ والسلام علیٰ سید المرسلین محمد وآلہ وصحبہ اجمعین۔ اعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔

قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَنْ تَشَآءُ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ تَشَآءُ وَتُعِزُّ مَنْ تَشَآءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَآءُ ط بِيَدِكَ الْخَيْرُ ط اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ تُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ٥ (آل عمران)

کہو کہ اے خدا (اے) بادشاہی کے مالک تو جس کو چاہے بادشاہی بخشے اور جس سے چاہے بادشاہی چھین لے اور جس کو چاہے عزت دے اور جسے چاہے ذلیل کرے۔ ہر طرح کی بھلائی تیرے ہی ہاتھ ہے (اور) بے شک تو ہر چیز پر قادر ہے۔ تو رات کو دن میں داخل کرتا اور تو ہی دن کو رات میں داخل کرتا ہے اور تو ہی بے جان سے جاندار پیدا کرتا ہے اور تو ہی جاندار سے بے جان پیدا کرتا ہے اور تو ہی جس کو چاہتا ہے بے شمار رزق بخشتا ہے۔

میرے بزرگو اور دوستو! میرے لئے شہر ٹونک میں آکر یہاں کی گلیوں میں پھرنا اور یہاں کے آثار قدیمہ کو دیکھنا ان اسلاف کے نشانیوں کو اپنی آنکھوں سے دیکھنا اور پھر یہاں کے عزیزوں اور بھائیوں سے ملنا اور ان سے خطاب کرنا بڑا سخت امتحان تھا۔ کوئی بے حس سے بے حس انسان سوائے اس کے کہ جو پتھر کا دل رکھتا ہو وہی ایسا کر سکتا ہے کہ ایک ایسے شہر سے جس کے چپہ چپہ پر اس کے اسلاف کی عظمت کے نشانات ثبت ہیں، نقوش ثبت ہیں اور جس کی خاک کبھی اشک سحرگاہی سے اور کبھی قلم کی روشنائی سے بار بار تر ہوئی ہے اور جس پر بارش کی طرح اولیاء اللہ کے آنسو اور مصنفین کے قلم کی سیاہی نہیں کہنا روشنائی ٹپکتی ہو اس پر کون سا گنہگار اور کون سا بے حیا انسان ہے جو بے باکانہ قدم رکھتا ہوا گذر جائے۔ اور اس کا دل ٹکڑے ٹکڑے نہ ہو، میں بھی بہر حال انسان ہوں تاریخ پڑھی ہے اور تاریخ بہت بے حیا بنا دیتی ہے۔ یہاں اگر تاریخ کا ذوق رکھنے والے موجود ہوں تو وہ مجھے معاف فرمائیں میں بھی اسی صف میں ہوں تاریخ میں آدمی ہر طرح کے مناظر دیکھتا ہے قوموں کے عروج و زوال کے، ان کے نکبت و ادبار کے اور ان کے عروج و اقبال کے بھی، انسان کا دل سخت ہو جاتا ہے، اور اس کو ایسا معلوم ہونے لگتا ہے کہ دنیا ایک تماشا گاہ ہے ایک اسٹیج ہے۔ جس پر ایکٹر آتے ہیں کھیل دکھا کر چلے جاتے ہیں، کبھی کوئی بادشاہ کے بھیس میں آتا ہے تو کبھی کوئی وزیر کے بھیس میں آتا ہے۔ کبھی کوئی فقیر کے بھیس میں آتا ہے۔ لشکر آتے ہیں اور لڑتے ہیں، بچے اپنی صفیں بناتے ہیں اور لشکر آراستہ کرتے ہیں اور بڑی سنجیدگی کے ساتھ وہ ایک دوسرے پر حملہ کرتے ہیں لیکن بڑے بوڑھے کسی اونچے مقام پر سے بیٹھ کر تماشا دیکھتے ہیں اور ہنستے ہیں اور کہتے ہیں کہ کیسا لشکر اور کیسے لشکری اور کیسے سپاہی، یہ سب بچوں کا کھیل ہے۔ اسی طرح مورخ تاریخ کے اس

بامِ بلند سے تاریخ کے اس شہ نشین سے دنیا میں قوموں کے عروج اور زوال کو اور فتح و شکست کے مناظر دیکھتا ہے تو وہ یہ پکار اٹھتا ہے کہ

بازیچۂ اطفال ہے دنیا مرے آگے
ہوتا ہے شب و روز تماشا مرے آگے

میں تاریخ کا طالب علم ہوں، میری تین پشت سے تاریخ چلی آرہی ہے، میرے خاندان میں میرے دادا بھی مؤرخ تھے۔ میرے والد بھی مؤرخ تھے، میں نے بھی تاریخ پر قلم اٹھایا ہے، اور قوموں کی تاریخیں بھی لکھی ہیں، ملتوں کی تاریخیں بھی لکھی ہیں، تہذیبوں اور فلسفوں کی تاریخیں بھی لکھی ہیں۔ لیکن یہ ایسے شہر کا معاملہ تھا جس سے ڈیڑھ سو برس کی میرے خاندان کی تاریخ وابستہ ہے جہاں اسلامی حمیت اور غیرت کا وہ عطر جو بالاکوٹ کی مٹی میں ملنے سے بچ گیا تھا، اس کے جو چند قطرے بچ گئے تھے وہ نواب وزیرالدولہ مرحوم کی نگاہ دوربین نے اور نگاہ جوہر شناس نے اس کو وہاں سے یہاں بلالیا اور اس نے ٹونک کی فضاؤں کو نہیں بلکہ ہندوستان کی فضاؤں کو ایک صدی تک مکمل معطر اور معنبر رکھا جس سرزمین سے میرا تعلق محض مؤرخ کا تعلق نہیں تھا ایک مبصر کا یا ایک مفکر کا، مفکر تو نہیں ہوں نہ دعوی ہے اور اس کا اعتراف کرسکتا ہوں، منفکر ضرور ہوں تو میرا تعلق اس سرزمین سے اتنا ہی نہیں ہے کہ جیسے کوئی تاریخ کا ایک پروفیسر یا تاریخ کا کوئی مصنف یہاں آجائے تو وہ بھی دیکھتا ہے سبق لیتا ہے نتائج اخذ کرتا ہے اصول و کلیات وضع کرتا ہے لیکن دور دور سے میرا تعلق دور کا جلوہ نہیں ہے، میرا تعلق تو قلب کا تعلق ہے، روح کا تعلق ہے، حافظہ کا تعلق ہے، جذبات کا تعلق ہے۔ میرے خاندان کے کتنے عزیز یہاں آسودہ خاک ہیں، میرے استاذ میرے وہ بزرگ جن کی عظمت و عقیدت میرے خمیر میں پڑی ہے گھٹی میں جیسا کہ کہتے ہیں بچے کی گھٹی میں ملا دینا تو میری گھٹی میں مولانا سید عرفان صاحب، مولانا سید مصطفیٰ صاحب کی عقیدت گھٹی میں پڑی ہے، قافلے کے بزرگوں کی محبت میری گھٹی میں پڑی ہے، مولانا حیدر حسن خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ میرے استاذ ہی نہیں ہیں، مربی ہیں میں بچوں کی طرح ان کے دامن تربیت میں پلا ہوں تو میں تو ایک مؤرخ و مفکر کی حیثیت سے اس سرزمین پر سے گذر ہی نہیں سکتا تھا، وہ جن کے لئے سب کھیل برابر ہیں یہاں آئیں اور چلے جائیں لیکن میرے لئے تو یہ شہر سب شہروں کی طرح نہیں ہے۔ یہ شہر تو بہت سی حیثیتوں سے مجھے عزیز تھا۔ اور ایسا قریب تھا کہ میرا دل اس کا متحمل نہ ہوسکے، اور کم سے کم یہ کہ میں آپ کے سامنے تصویر حیرت بن کر بیٹھا ہوں آپ سے کچھ بات نہ کرسکوں۔ لیکن اللہ تبارک و تعالیٰ کی کارسازی کہ میں نے بارہا تجربہ کیا ہے کہ جب یہ اندازہ ہوا کہ ناطقہ سربگریباں ہے اور عقل انگشت بدنداں ہے وہاں قرآن نے مشکل کشائی کی۔ اس موقع پر بھی قرآن ہی نے دستگیری کی۔ خدا اس پڑھنے والے کو جزائے خیر دے کہ جس نے سورہ آل عمران کی یہ آئیں پڑھیں۔ مجھے درد کی دوا مل گئی۔ مجھے ہر سوال کا جواب مل گیا۔ مجھے ہر مایوسی کا ازالہ۔ ہر مایوسی کا تریاق مہیا ہوگیا۔ اس کے بعد نہ مایوسی کی ضرورت، اس کے بعد نہ اس کی ضرورت کہ دل کے سو ٹکڑے ہوں۔ اللہ نے اس آیت میں، درد بھی دیا اور دوا بھی دی۔ سوال بھی ہے اور جواب بھی ہے۔

خوشا بخت شوریدگان غمش
اگر ریش بینند دگر مرہمش

جہاں زخم ہے وہاں مرہم بھی ہے۔ اور وہ مرہم غالب ہے۔ درد سے بڑھ کر دوا ہے اور مرض سے بڑھ کر علاج ہے۔ انسانوں کے لئے اور قوموں کے لئے، تہذیبوں کے لئے، صلاحیت رکھنے والے انسانوں کے لئے۔ خاص طور پر دعوت و پیغام رکھنے والی ملتوں کے لئے اس میں سب کچھ موجود ہے۔ اللہ تبارک و تعالیٰ فرماتا ہے: قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ پہلی بات تو یہ ہے کہ آدمی اتنا بلند ہوتا ہے کہ فلاں قوم اس صلاحیت کی، اس معیار کی وہ برسر عروج ایک دوسری قوم آئی جو وہ صلاحیت نہیں رکھتی تھی۔ اس کو کہاں سے یہ استحقاق تھا اور اس نے یہ کہئے، یہ انقلاب لے آئی اور کس طریقہ وارث بن گئی اور یہ تخت سلطنت کس نے بچھایا تھا اور کون اس پر بیٹھ گیا۔ سب کا جواب دیا قُلِ اللّٰهُمَّ مٰلِكَ الْمُلْكِ۔ مالک الملک کوئی ہے ہی نہیں۔ کہاں کا۔ کس ہاتھ سے کس ہاتھ کی طرف گیا۔ نہ کسی ہاتھ نے دیا کسی ہاتھ نے لیا

کار زلف تست مشک افشاں اما عاشقاں
مصلحت را برآہو چینیں بستہ اند

یہ تو اسی کی قدرت کے کھیل ہیں۔ اس میں کسی کی کوئی خوبی ہے اور نہ اس میں کسی کمال و قابلیت کو دخل ہے۔ یہ تو وہ دینے والا اور وہ دلانے والا، اس نے ایک ہاتھ سے لیا اور دوسرے ہاتھ کو دیدیا۔ اس میں یہ بڑی تسکین کی چیز ہے کہ جب دو بچے بیٹھے ہوں تو ان میں کوئی بڑا ایک بچے کے سر سے اتار کر ٹوپی دوسرے کے سر پر رکھ دے۔ تو اس میں حیرت کی کوئی بات نہیں، نہ بچے کو شکایت کرنی چاہیے نہ اس کو فخر کرنا چاہئے کہ اس کے سر پر ٹوپی آئی۔ یہ ٹوپی کسی اور نے کسی کے سر سے اتاری ہے۔ اور کسی کے سر پر رکھ دی ہے۔ اور جو ا

ے اتار کر اُس سر پر رکھ سکتا ہے وہ اس
ے بھی اتار کر دوسرے کے سر پر رکھ سکتا
و فرمادیا۔ قُلِ اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ
لٰلہ۔ اے سلطنت کے حقیقی مالک ملے
۔ اے سلطنتوں کے حقیقی مالک۔ جیسا کہ
نے کہا ہے ؎

سروری زیبا فقط اس ذات بے ہمتا کو ہے
حکمراں ہے اک وہی باقی بتانِ آذری

اللّٰهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ
تَشَاءُ۔ یہ نہیں کہا کہ یہ لیتا ہے اور وہ دیتا
وہ ہارا وہ جیتا، نہ کسی کی ہار نہ کسی کی جیت،
الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ۔ تو جس کو چاہے
ت عطا فرمادے اور مَنْ تَشَاءُ مطلب
اس میں اس کی قابلیت ہی کو دخل نہیں ہے
سمجھے کوئی بڑی قابلیت کی قوم ہے کہ فلاں
دیکھئے صدیوں سے حکومت کر رہی تھی
میا بے دخل کردیا تو فرمایا قُلِ اللّٰهُمَّ
كَ الْمُلْكِ اے سلطنت کے حقیقی مالک،
ي الْمُلْكَ مَنْ تَشَاءُ۔ جس کو تو چاہے
ت دیدے۔ وَتَنْزِعُ الْمُلْكَ مِمَّنْ
ءُ۔ اور جس سے چاہے حکومت چھین لے۔
زُّ مَنْ تَشَاءُ۔ اور جس کو چاہے عزت
ے اور دیکھئے مَنْ تَشَاءُ۔ ہر ایک کے ساتھ
رہا ہے۔ تاکہ کہیں شک کی بو نہ آجائے۔
کے خیال میں یہ آئے کہ اس کا کمال اس کا
ن یا اس کی شامت اعمال تو بیشک اس کا
ایک اصول ہے خدا کے یہاں، لیکن کوئی
فی کرنے والا ہے۔ فاعل حقیقی کوئی اور ہے
زُّ مَنْ تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَنْ تَشَاءُ پھر
کے بعد اگر کسی کو یہ خیال ہو کہ بس ایک مرتبہ
ٹ پھیر ہوگیا اب کیا ہوگا۔ اب قسمتوں پر مہر
گئی تو جواب ملتا ہے بِيَدِكَ الْخَيْرُ۔

تیرے ہاتھ میں مستقل خیر ہے۔ ایک دن دو دن کی خیر نہیں، سو پچاس کی خیر نہیں الخیر جس کا نام ہے جنس خیر تیرے ہاتھ میں ہے۔ خیر جس پر خیر کا اطلاق ہوتا ہے وہ الخیر کل کا کل تیرے ہاتھ میں ہے۔ بِيَدِكَ الْخَيْرُ إِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ اگر کوئی یہ کہے کہ یہ ابتلاء ایک ہی بار ہوا تو غلط۔

إِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ۔ تو ہر چیز پر قادر ہے۔ اور اگر کوئی یہ سمجھے کہ صدیوں میں یہ انقلاب ہوا کرتا ہے تو اب صدیوں میں ہی یہ انقلاب ہوگا۔ تو فرماتا ہے۔ تُولِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُولِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ کھیل تو یہ روز ہوتے ہیں وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ اور کوئی یہ سمجھے کہ اب زوال پذیر قوم سے کوئی اقبال مند قوم ظاہر نہیں ہوسکتی اور صاحب اقبال قوم میں اب کوئی تبدیلی نہیں آسکتی تو فرماتا ہے نہیں تُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ مردہ سے زندہ کو نکالے اور زندہ سے مردہ کو برآمد کرے۔ تُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ۔ جس کو تو چاہے بے حساب دیدے۔ وہاں یہ راشننگ نہیں ہے۔ کہ بس صاحب اتنا۔ اتنا کہ اس سے زیادہ نہیں مل سکتا۔ دینے پر آئے تو جھولی بھر دے اور نہ دینے پر آئے تو دانہ دانہ کو ترسائے یہ آیت ہے جس نے مجھے سہارا دیا۔ اور ہمت پیدا ہوئی کہ آپ کے سامنے کچھ کہوں۔ بس اس سے زیادہ کوئی مکمل اور جامع پیغام نہیں ہوسکتا تو بھائی اللہ تعالیٰ ہر خیر کا مرکز ہے۔ خیر کا خالق بھی ہے۔ اور خیر کا مخزن بھی ہے۔ الیہ یرجع الامر کلہ اور اسی سے ابتداء ہے اور اسی پر انتہاء ہے۔ اور اصل میں یہ سب اسی کے ارادہ کے تابع ہیں۔ یہاں ایک وقت تھا جب اس خاندان

نے اپنی حکومت قائم کی۔ اس نے اپنی صلاحیت سے اپنی سپاہ گری سے اپنا استحقاق پیدا کیا اور انگریزی سلطنت نے اس کو اس کا اہل سمجھا، اور اس کو انعام میں یہ جگہ دی۔ اگرچہ حضرت سید احمد شہید جن کی تاریخ کا ایک خاص حصہ اس جگہ سے وابستہ ہے انھوں نے اس سے اتفاق نہیں کیا تھا۔ اور نواب میر خاں صاحب کو سمجھایا تھا کہ یہ آپ کو جو ایک شہباز ہیں اور ایک شاہین ہیں پابند کرنا چاہتے ہیں۔ آپ اتنی جلدی اس پر راضی نہ ہو جائیں۔ لیکن اس وقت ان کے لشکر کے حالات ایسے تھے اور ہندوستان میں اس وقت انتشار برپا تھا ایک ایسی بے اعتمادی لوگوں میں پیدا ہوگئی تھی کہ ان کو وہ اپنے حالات میں بہتر سمجھتے تھے اور ان کو ایسا نظر آیا کہ انھوں نے اگر اس وقت اس کو بھی قبول نہ کیا تو پھر کچھ نہیں ملے گا۔ یہ ان کا مطالعہ تھا۔ اور جائزہ تھا حالات کا۔ اور وہ معذور کہے جا سکتے ہیں۔ بہر حال یہ حصہ ان کو ملا۔ اور ان کے خاندان نے یہاں حکومت کی۔ اور اپنی اپنی صلاحیتوں کے مطابق اللہ تعالیٰ ان کی تقصیروں اور کوتاہیوں کو معاف کرے اور ان کے حسنات کو اور انھوں نے جو علماء اور علم کی سرپرستی کی اور ان کے دور میں جو یہاں اللہ کا نام لیا گیا اور سنتوں کا احیاء ہوا اور قال اللہ قال الرسول کی صدائیں بلند ہوئیں اللہ اس کے طفیل میں ان کی بخشش فرمائے۔ اور ان کی قبر کو نور سے بھر دے۔ اور ہمارے دل میں ان کے لئے سوائے امتنان و تشکر کے کچھ نہیں اور بھئی ہم تو ہمارا خاندان تو ان کا ممنون و احسانمند ہے۔ پروردہ نعمت ہے۔ انھوں نے بلایا اور سر پر بٹھایا۔ اور بڑی عزت ان کو دی۔ اور ہمیشہ ان کا ادب کرتے رہے تو ہم تو ان کے ناخلف نہیں ہیں۔ ہمیشہ ان کا احسان

مائیں گے، ہم ان کے لئے دعا کرتے ہیں۔

میرے بھائیو! یہ ایک دور تھا جو کہ ختم ہوا۔ اس پر آپ حضرات جو کچھ قلق کریں قدرتی طور پر تو وہ صحیح ہے۔ ایک شریف لڑکا کسی گھر میں رہتا ہو آرام سے ہو اور وہ اپنے ماں باپ کی عزت کرتا ہو اور محلے میں نکلتا ہو تو دوسرے جھک جھک کر اس کو سلام کرتے ہوں پھر اس کے بعد ایک ایسا زمانہ آئے کہ کوئی اس کو پوچھنے والا نہ ہو۔ تو اس لڑکے کو اس کا قلق ہوگا۔ لیکن ہم تو ماشاء اللہ سن بلوغ کو پہونچ گئے ہیں۔ اور ہم آپ قرآن مجید کا مطالعہ کرتے ہیں تو ہم کو سمجھنا چاہئے کہ یہ سب عارضی چیزیں ہیں آتی ہیں اور جاتی ہیں۔ اور جب سکندر اور سیزر کی حکومت باقی نہیں رہی اور جب وہ سلطنت انگلشیہ باقی نہیں رہی جس کے متعلق کہا جاتا تھا کہ اس کی قلمرو میں آفتاب غروب نہیں ہوتا، تو بھائی یہ تو ہندوستان اور ہندوستان کے اندر ایک صوبہ راجستھان راجپوتانہ اس میں ایک ریاست تھی۔ اور دوسری ہندو ریاستوں کے مقابلہ میں چھوٹی تھی۔ اگرچہ ہماری نگاہ میں بڑی تھی تو اس کے چلے جانے پر آپ حضرات کو مایوس نہیں ہونا چاہئے۔ یہ الٹ پھیر تو ہمیشہ ہوتے رہتے ہیں اقبال نے کہا ہے ؎

حکومت کا تو کیا شکوہ کہ وہ اک عارضی شے تھی
نہیں دنیا کے آئین مسلم سے کوئی چارہ
مگر وہ علم کے موتی کتابیں اپنے آبا کی
جو دیکھیں اس کو یورپ میں تو دل ہوتا ہے سیپارہ

علمی زوال، اخلاقی زوال یہ ہیں چیزیں فکر کی اور غور کرنے کی۔ اگر کوئی قوم اخلاقی زوال میں مبتلا ہو جاتی ہے تو پھر یہ وقت ہوتا ہے ماتم کا اور قلق کا۔ باقی یہ حکومتیں تو آنے جانے والی چیزیں ہیں اللہ تعالیٰ جب مناسب سمجھے گا تو پھر آپ سے کام لے گا، حکومت کس چیز کا نام ہے، حکومت نام ہے خدمت کا، حکومت خدمت خلق کی ایک شکل ہے، اور یہ حکومتیں جو ہمارے اسلاف کو ملی تھیں یہ خدمت خلق کے لئے ملی تھیں اور ان میں سے بہت سے لوگوں نے سب نے تو نہیں ہم نہیں کہہ سکتے مگر ان میں سے بہت سے لوگوں نے خدمت خلق کو بہت خوبی سے انجام دیا، ہندوستان اس کی گواہی دے گا۔ ان حکمرانوں میں شیر شاہ سوری بھی تھے ان حکمرانوں میں اورنگ زیب عالمگیر بھی تھے۔ تو ان لوگوں نے ہندوستان کا ایسا بند وبست کیا جو کہیں نہ تھا کہ راستے پر امن تھے، کہیں کوئی فساد اور کسی قسم کی کوئی شورش نہ تھی۔ شرفا کی عزت تھی، مشائخ اطمینان سے بیٹھ کر دلوں کو حرارت پہونچاتے تھے اور حضرات علماء و اساتذہ اس کے سایہ میں بیٹھ کر درس دیا کرتے تھے، خود اسی چھوٹی سی ریاست کو دیکھ لیجئے، یہاں ایک زمانہ میں خلیلیہ اور ناصریہ جیسے مدرسے قائم ہوئے اور مولانا برکات احمد صاحب کا فیض یہاں سے لے کر کابل و قندھار تک رواں ہوا۔ کیسے کیسے جید علماء یہاں پیدا ہوئے۔ اسی پر قیاس کیجئے، سلطنت مغلیہ کو قیاس کر لیجئے کیا ہوتا ہوگا۔ تو یہ خدمت خلق کی ایک شکل تھی۔ اور حکومت صحیح تعریف اس کی یہ ہے کہ وہ خدمت خلق کا ایک مؤثر ذریعہ ہے، ہم بھی خدمت خلق کے خواہش مند ہیں ہم سے نہیں ہوتی۔ لیکن اگر اللہ کسی بادشاہ کو توفیق دے، کسی حکمراں کو توفیق دے اور وہ خدمت خلق کرنا چاہے تو پھر اس کو خدمت خلق سے کوئی نہیں روک سکتا ہے کہ نہیں صاحب ہم تو خدمت خلق کرنا چاہتے ہیں مگر ہوتی نہیں، پیسہ ہمارے پاس نہیں، آدمی ہمارے پاس نہیں تو یہ حکومت حقیقت میں خدمت خلق کا ایک منظم اور وسیع ادارہ تھا۔ اِنَّ اللّٰہَ یُرِثُہَا عِبَادِیَ الصَّالِحُوْنَ۔ تو یہ قانون قدرت ہ اس سے ہمیں مایوس نہیں ہونا چاہئے اور قدر کا جذبہ رکھنا چاہئے، اور رقابت کی نظر سے ا عداوت کی نظر سے نہیں دیکھنا چاہئے تعمیر نظر اور ہمدردانہ اور خدمت خلق کا جذبہ اپ اندر پیدا کرنا چاہئے اور اس ملک کو ترقی د کی کوشش کرنی چاہئے، اس ملک کو سنوار اور بنانے کی کوشش ہونا چاہئے، جس کو زوا نہیں، سلطنت کو زوال ہے کوئی سلطنت زوال سے محفوظ نہیں۔ اور ابن خلدون تو لکھ دیا ہے کہ جب کسی سلطنت کا بڑھاپا آ تو دنیا کی کوئی طاقت اس کو جوان نہیں بنا خدا کرے کہ اس ہندوستان میں اس ملک بہت دنوں تک امن و امان قائم رہے۔ ا میں ہمارا ہی فائدہ ہے لیکن آپ سے کہنا اہل ٹونک سے کہ اس چیز کو زندہ کیجئے جس زوال نہیں اور وہ ہے کمال۔ وہ ہے اخلاص وہ ہے للّٰہیت، آپ کے ٹونک نے جو شہر پائی وہ اس ریاست کی بدولت شہرت نہیں ریاست بھی اللہ کی بڑی نعمت تھی اور جب اندازہ ہوا کہ کتنی بڑی نعمت تھی۔ لیکن ہندو میں نہیں بلکہ دوسرے ممالک سے دور دور اس طرف لوگ کھنچے چلے آتے تھے جیسے مقنا کی طرف لوہے کے ٹکڑے کھنچتے ہیں، ان کوئی باندھ باندھ کر بھی رکھے تو وہ رسی تڑ وہاں سے روانہ ہوں گے اور یہاں پہونچ گے۔ آپ دیکھئے کہاں کہاں کے طالب علم آتے تھے، اور یہاں سے نکلنے کے بعد کس طرح چمکے بس اس کو آپ زندہ کیجئے اس کی شکل یہ مدرسہ ہے اس مدرسہ کو ترقی دیدیجئے، ہوسکتا ہے کہ یہ مدرسہ مرکزی مدرسہ بن جائے کہ ٹونک جو را

نا ہوا ایک مقام ہے، ایک زمانہ تھا کہ اسٹیشن
ابد اسٹیشن تو اب بھی یہاں نہیں ہے لیکن
ز مانہ تک یہاں پل بھی نہیں تھا، پل بن
لیکن اس وقت تک اس کا بھی افتتاح
نہیں ہوا تھا اس وقت بھی میں نے وہ
دیکھا ہے اس وقت بھی طالب علم آتے
در اب ساری سہولتوں کے باوجود نہیں
، کیا بات ہے۔ اب وہ لوگ نہیں ہیں، مولانا
رحسن خاں صاحب نہیں ہیں، مولانا حکیم
ت احمد صاحب نہیں ہیں، اور وہ بڑے
ذہ نامی گرامی جن کا نام مولانا عمران خاں صاحب
یادہ حضرات نہیں۔ ان کو لے آئے اور اس
ے کو حقیقی معنیٰ میں مدرسہ بنا دیجئے پھر آپ
ے کہ اگر یہاں ریل نہیں آتی ہو گی جب بھی
آئیں گے تو آپ اس کی طرف توجہ کیجئے اور
نگاہ اس پر جمائیے کہ اپنے میں کوئی امتیاز
کیجئے۔ ع

کسب کمال کن کہ عزیز جہاں شوی

ب اس کو کسی فن کا مرکز بنا دیجئے، میں کہتا ہوں
جوید ہی کا مرکز بنا دیجئے۔ تجوید کوئی حقیر علم
ں ہے۔ لیکن عوام کی نگاہ میں وہ تفسیر حدیث
برابر نہیں ہے لیکن میں کہتا ہوں کہ آپ اسے
ید وحفظ ہی کا مرکز بنا دیجئے اور ہندوستان
ایہ مشہور ہو جائے کہ ٹونک کے قاریوں کا
ئی جواب نہیں پھر آپ دیکھئے کہ ساری مسلمانوں
ربوں حالی کے باوجود یہ ایک مرکز بن جائے
بڑے بڑے مدارس دار العلوم دیوبند مظاہر علوم
ہارنپور، ندوۃ العلماء لکھنؤ۔ یہ اپنے فضلاء کو بھیجیں
ر بھی تجوید کی سند وہاں سے لاؤ۔ اور تجوید
ں اختصاص وہاں جاکر پیدا کرو۔ اس پر توجہ
ضرورت ہے۔ پھر اس کے ساتھ ساتھ وہاں
ہ کے بندے ایسے ہوں۔ دیکھئے کچھ بزرگانِ دین

ایسے تھے اکثر وہ گاؤں میں بیٹھتے تھے معلوم نہیں کیا ایسا رشتہ ہے، ایک مخفی رشتہ ہے بزرگوں کی درویشی اور گاؤں اور جنگل کے درمیان کہ جس بزرگ کو ہم سنتے ہیں یہ دیکھا گاؤں میں بیٹھتے ہیں۔ اب کون گنج مرادآبادی کو جانے وہاں مولانا فضل رحمٰن گنج مرادآبادیؒ بھی تھے۔ کہ دنیا ان کے پاس جاتی تھی کہ سر آسمان جاہ و خورشید جاہ حیدرآباد سے چل کر وہاں آئے۔ اور اناؤ کے اندر اول تو اناؤ ہی کون سا مشہور ضلع ہے اور پھر اس کے اندر ایک تحصیل۔ منگل فوج اس کے اندر ایک چھوٹا سا گاؤں ہے۔ میں بھی ایک دو بار وہاں حاضر ہوا ہوں، کوئی کشش کی بات وہاں نہیں، آج بھی نہیں لیکن جب مولانا فضل رحمٰن صاحبؒ تھے تو دنیا وہاں کھنچتی چلی آتی تھی آپ کے مولانا محمود حسن وہاں پہونچے، اور ایسے نہ معلوم کتنے ہیں۔

ایسی کوئی ہستی پیدا کیجئے، کوئی صاحب کمال پیدا کیجئے، کوئی مدرسہ یہاں قائم کیجئے کسی چیز میں ایسا امتیاز ہو تو پھر دیکھئے پھر وہی دور واپس آ سکتا ہے۔ حکومت تو اگر پھر آئی تو پھر بھی اس کا اعتبار نہیں جو ایک مرتبہ چلا جائے تو پھر کبھی اس کا اعتبار نہ کیجئے، جو آ کر کبھی نہ جائے وہ ہے کمال، وہ ہے اخلاص، وہ ہے للہیت، وہ ہے سچی روحانیت۔ یہ چیزیں اپنے اندر پیدا کیجئے، اور اس کا موقع آپ کے لئے ویسا ہی ہے جیسا کہ عرب کے کسی بڑے سے بڑے ملک میں ہے آپ یہاں اللہ کے ساتھ ایسا سچا تعلق پیدا کر لیں، یہ مسجدیں ہیں ان میں ولایت تقسیم ہوتی ہے یہ قطب اور غوث ان مسجدوں ہی میں پیدا ہوتے ہیں۔ اتباع سنت، اللہ کا نام محبت اور درد سے لیا جائے ؎

فیض روح القدس ار باز مدد فرماید
دیگراں ہم بکنند آنچہ مسیحا میکرد

آج بھی وہ سب کچھ ہو سکتا ہے اللہ کے نام میں آج بھی وہ اثر ہے اور علم میں اللہ نے آج بھی وہی محبوبیت رکھی ہے جو علم کو حاصل کرے گا کمال پیدا کرے گا، محبوب بن جائے گا وہ مرکز بن جائے گا خلائق کا۔ دنیا روکے گی اور بیچ میں خندقیں قائم کرے گی اور دریا بہیں گے اور پہاڑ کھڑے ہو جائیں گے راستہ روکنے کے لئے لیکن وہ طالبان علم دین کسی نہ کسی طرح سے پہونچ جائیں گے اور اپنے دماغ کی، اپنے دل اور اپنی روح کی پیاس بجھائیں گے۔

بس بھائی اس سے زیادہ اب وقت میں گنجائش نہیں۔ البتہ ایک معذرت کرنا چاہتا ہوں دیکھئے صحیح بات یہ تھی کہ میری تعریف کی کوئی بات نہ ہو اس لئے کہ "ایاز قدر خود را شناس" اور جس سے وطن کا سا تعلق ہو اس کی اور بھی تعریف نہیں ہونی چاہئے لیکن کچھ تو مجھے اندازہ نہیں تھا کچھ میری کمزوری بھی ہے اور دوسرے کچھ بات ایک اور بھی ہے جس کے کہہ دینے میں کوئی حرج نہیں ہے کہ جب یہ چیزیں کہی جاتی ہیں اور شرعاً اس میں قباحت ہے اور آدمی کو چاہئے کہ روک سکتا ہے تو روک دے لیکن یہ اللہ کا شکر ہے کہ اللہ کے کچھ مقبول بندوں کی جوتیاں سیدھی کرنے کا معلوم نہیں شرف حاصل ہوا موقع ملا یا نہیں بہت سے اسباب کی بنا پر وہ اس کا موقع نہیں دیتے تھے لیکن ان کے پاس بیٹھنے کا موقع ملا۔ اپنے عیب سامنے آ جاتے ہیں اور سائن بورڈ بن کر کھڑے ہو جاتے ہیں۔ پھر اور لوگ تو تعریف سنتے ہیں اور میں ان کے مطالعہ میں مصروف ہوتا ہوں، تو مجھے نظر آتا ہے کہ میں کیا تھا۔ میری کوئی کتاب شائع نہیں ہوئی تھی، مولانا حیدر حسن خاں کے گھر میں رہتا تھا۔ اور میرے ساتھ جو لوگ آئے تھے لکھنؤ کے وہ

مجھے بتاتے تھے۔ مجھے بہت سیدھا سمجھتے تھے اور اب بھی میرے ہمجولی جو میرے ساتھ بچپن میں کھیلا کرتے تھے اور میرے اعزا جو ہمارے ساتھ کھیلے ہوئے ہیں افسوس ہے ان میں سے اس وقت کوئی نہیں وہ سب جانتے ہیں کہ یہ بہت سیدھا آدمی ہے۔ اگر کسی کے متعلق یہ کہا جاسکتا دعوی کے ساتھ کہ یہ کچھ نہیں ہوسکتا تو وہ میں تھا اور خاندان میں طعنے دیئے جاتے تھے میری والدہ مرحومہ جو بیوہ تھیں، میرے والد کا انتقال اس وقت ہوا جب میں نو سال کا تھا نو دس سال کے درمیان تھا کسی کو کوئی امید نہیں تھی کہ میں کچھ پڑھ لکھ سکوں گا۔ کبھی دو چیزیں ہوتی ہیں یا ذہانت ہو یا محنت ہو، مجھ میں نہ ذہانت تھی نہ محنت تھی، تو یہ جو کچھ ہوا محض اللہ کا فضل ہے۔ دو چیزیں اللہ تعالیٰ نے نصیب فرمائیں یہ تعریف میری نہیں ان کی تھی، جن کے طفیل میں یہ نصیب ہوئیں۔ ایک تو میری والدہ صاحبہ مرحومہ اللہ تعالیٰ ان کی قبر کو روشن رکھے اور منور فرمائے۔ ایک تو ان کی دعائیں کہ انھوں نے اپنی عمر وقف کردی تھی دعاؤں کے لئے بس ان کا یہی اوڑھنا بچھونا تھا اور ایک میرے بزرگوں اور استادوں کی شفقت، مجھے جتنے استاد ملے ایسے شفیق ملے۔ مجھے یاد ہے کہ جب میں تفسیر پڑھنے کے لئے لاہور جانے لگا تو مولانا حیدر حسن خاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ اللہ تعالیٰ ان کے مرتبے زیادہ سے زیادہ بلند فرمائے فرمانے لگے "میاں تم جارہے ہوگے میں تم کو دیر تک دیکھتا رہوں گا۔" تو یہ کہاں کس کو یہ بات حاصل ہوتی ہے۔ بچوں کی طرح مجھ کو رکھا۔ میرے کھانے کا خیال میری ہر چیز کا خیال تو جو کچھ مجھے نصیب ہوا اور جب میں باہر کے ملکوں میں گیا اور بلا استحقاق الحمد للہ وہاں بھی اللہ تعالیٰ فریب نفس سے بچائے یہ سوچ لیتا ہوں کہ کیا ہوں۔ میں اگر آپ کے سامنے اپنی علمی کمزوریاں بیان کروں تو شاید آپ یقین نہ کریں اور جو لوگ یقین کریں گے وہ بالکل غیر معتقد ہوجائیں گے میں پڑھا لکھا بہت کم ہوں۔ صاف آپ سے کہتا ہوں میں نے حضرت رائے پوریؒ کو ایک شعر لکھا تھا۔ میں ہندوستان سے باہر گیا تھا وہاں لوگ محبت سے پیش آئے تو میں نے ان کو لکھا تھا ؎

بنا ہے شہ کا مصاحب پھرے ہے اتراتا
وگرنہ شہر میں غالب کی آبرو کیا ہے

اور الحمد للہ مجھے اس پر اللہ کا فضل ہے اور اس پر یقین ہے کہ جو کچھ ملا وہ میرے بزرگوں کی دعا اور استادوں کی شفقت اور خدمت سے ملا۔ اس کے علاوہ خدمت تو میں نے بہت کم کی ہے صلاحیت بھی نہیں تھی اور طاقت بھی نہیں، صحت بھی خراب رہی لیکن جو کچھ بھی کی وہ معلوم نہیں کیوں میرے بزرگوں سے جو نسبت تھی اس کی وجہ سے ہر بزرگ نے ہر استاد نے مجھے آنکھوں پر بٹھایا۔ اور میرے ساتھ محبت کی۔ اور اس کا یہ نتیجہ ہے کہ چار آدمی میری بات کو سن لیتے ہیں تو میں سنا رہا تھا کہ جب میں ٹونک پہلی بار آیا ہوں تو ایسے ہی جوتیاں چٹخاتے پھرتا تھا یہاں امیر گنج سے قافلہ اور قافلے سے امیر گنج اس کے بعد آیا تو یہاں سے کتب خانہ دیکھنے جاتا تھا کوئی جاننا بھی نہ تھا۔ میں نہ مفرر تھا نہ میں کوئی بڑا مدرس تھا نہ کوئی عالم محقق تھا لیکن اس وقت تھوڑا بہت جو ہوگیا بہت دنوں سے قلم گھسنے کی وجہ سے اور آنکھیں، اپنی بصارت کو کمزور کردینے کی وجہ سے تھوڑا سا ہوگیا اس کے علاوہ مجھ کو کسی فن میں کوئی امتیاز حاصل نہیں۔ بس محض یہ ہے کہ بس تھوڑا بہت ان بزرگوں کی شفقت کی نگاہیں پڑنے سے، طالب علموں سے میں کہا کرتا ہوں اور ندوہ کے طلبا کو اکثر میں خطاب کرتا ہوں تو انھیں بتاتا ہوں کہ بھئی اصل چیز یہ ہے کہ اپنے استادوں کو راضی کرو۔ اور ان کی دعائیں لو۔ مجھے جو کچھ ملا ہے اسی وجہ سے ملا ہے اور تم کو بھی کبھی جو کچھ ملے گا اسی وجہ سے ملے گا۔ سب کو معلوم ہے کہ میرے ایسے ایسے ماہر ساتھی ہیں کہ میں ان کے سامنے زبان نہیں کھول سکتا، بول نہیں سکتا۔

بس بھائیو! اس سے میں اپنے دل کو تسکین دیتا رہا۔ بس اللہ تعالیٰ میری اور آپ کی کوتاہی کو معاف کرے اس مدرسے کو ترقی دے میں تو عام ہوں یہاں کا۔ انشاء اللہ کوئی اعلان نہیں کرتا بس انشاء اللہ میرے آنے سے اور کوئی فائدہ ہوا ہو یا نہ ہوا ہو اس مدرسہ کا تعلق بڑھ گیا اس سے الفت پیدا ہوگئی ہے انشاء اللہ تعالیٰ اگر موقع دے گا تو اس کی خدمت کروں گا۔

# دینی غیرت اور دانشمندانہ حکمت کے ساتھ عمل کرنے کی ضرورت

● حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی -

دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ناظم حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی دامت برکاتہم کا یہ اہم خطبہ صدارت ہے، جو انھوں نے ۱۲ر مارچ ۲۰۰۰ء کو پرتاپ گڑھ میں دینی تعلیمی کونسل کی علاقائی کانفرنس کے موقع پر پڑھا خطبہ کی اہمیت کے پیش نظر ہم اس کو ہدیہ ناظرین کر رہے ہیں (ادارہ)

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ وَکَفٰی وَسَلَامٌ عَلٰی عِبَادِہِ الَّذِیْنَ اصْطَفٰی اما بعد!

محترم حاضرین! یہ ملک جس میں ہم رہ رہے ہیں سیکولر دستور ونظام کا ملک ہے، جس کی رو سے ہر مذہب کے پیروکار کو اپنے عقیدہ و مذہب کے احکام کے مطابق عمل کرنے کی آزادی دی گئی ہے، اور عقیدہ و مذہب، ہر مذہب کے ماننے والوں کے لئے زندگی کی بنیادی ضرورت کا مقام رکھتا ہے، اس کی حیثیت انسان کی اخلاقی و انسانی زندگی کے لئے ایسی ہی ہے جیسی انسانی جسم کے لئے ریڑھ کی ہڈی کی ہوتی ہے، اگر ریڑھ کی ہڈی میں خرابی پیدا ہو جائے تو جسم کی حرکت وعمل مفلوج ہو سکتا ہے، تو اگر مسلمانوں کے دین وعقیدہ پر کوئی آنچ آتی ہے تو اس سے مسلمانوں کی اسلامی خصوصیت ختم ہو جاتی ہے لہٰذا مسلمان کو مسلمان رہنے کے لئے اس بات کی پوری فکر کرنا ہوتی ہے کہ اس کے دین وعقیدہ کو کوئی نقصان نہ پہنچے اور اس کو اپنے دین وعقیدہ پر عمل کرنے میں کوئی رکاوٹ پیش نہ آئے۔ ہندوستانی دستور بھی اس کی پوری اجازت دیتا ہے، کیونکہ ہندوستان مختلف و متنوع مذہب کا ملک ہے، یہاں دین وعقیدہ کے لحاظ سے مختلف فرقوں کے اپنے اپنے طریقے اور اصول ہیں۔

ہندوستان کے اکثریتی فرقے کے مذہب میں ہر بڑی طاقتور اور نفع وضرر پہنچانے والی چیز کو عموماً خدا کی خصوصیت کا مالک سمجھا جاتا ہے، چونکہ سورج، دریا، درخت، زمین، اور ماضی کی غیر معمولی خصوصیت واثر رکھنے والی متعدد شخصیتوں اور بعض خصوصی اہمیت رکھنے والے جانوروں کو بھی خدائی مقام کا مالک سمجھا گیا ہے، لیکن مسلمانوں کے یہاں صرف خدائے واحد ہی کی عبادت ہو سکتی ہے، ان کا عقیدہ ہے کہ اللہ کے سوا کوئی معبود ولائق عبادت نہیں ساری کائنات اور ساری مخلوقات تنہا اسی کی پیدا کی ہوئی ہے اور وہی تنہا اس کو چلاتا ہے اسلام کا اسی پر دارومدار ہے، اللہ تعالیٰ نے مختلف زمانوں میں اپنے رسول بھیجے جو انسانوں کو خدا کی پسند اور مرضی کا راستہ وطریقہ بتانے پر مامور کئے گئے۔ ان کی بات ماننے اور ان کے کہنے پر چلنے کا سب کو پابند بنایا گیا، ان میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم آخری نبی ہوئے۔ اب قیامت تک انہیں کے بتائے ہوئے طریقہ پر عمل کرنا ضروری ہے، اور یہی دین حق ہے، اور مسلمان اسی کے پابند ہیں۔

اگر اس کے بجائے کسی اور کے طریقے پر عقیدہ رکھا گیا یا عبادت کی گئی تو پھر اس عبادت کرنے والوں کا تعلق اسلام سے ختم ہو جاتا ہے کیونکہ اس نے خدائے واحد کے ساتھ کسی دوسرے کو بھی شامل کر لیا۔ جو توحید کے منافی ہے اور اسی کا نام شرک ہے جس کے متعلق قرآن مجید میں صاف صاف آیا ہے۔ اِنَّ اللّٰہَ لَا یَغْفِرُ اَنْ یُّشْرَکَ بِہٖ وَیَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِکَ لِمَنْ یَّشَاءُ، کہ اللہ تعالیٰ اس بات کو معاف نہیں کرتا کہ اس کے ساتھ کسی کو شریک کیا جائے، اس کے علاوہ باتوں میں جس کو چاہتا ہے معاف کرتا ہے، لہٰذا مسلمان ہونے اور مسلمان باقی رہنے کیلئے اس بات کا اقرار کرایا جاتا ہے کہ اللہ کے سوا کوئی دوسرا معبود نہیں ہے۔ اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم اس کے رسول ہیں۔

اس سلسلہ میں معاملہ صرف عقیدہ کا ہی نہیں ہے بلکہ عمل کا بھی ہے، اور اس بات کی فکر خاص طور پر نوخیز بچوں کی تعلیم کے

سلسلہ میں پیش آتی ہے کہ مسلمان بچہ کسی قوم کے ایسے اسکول میں داخلہ لیتا ہے جہاں کے منتظمین اکثریتی فرقے کے ہوتے ہیں اور وہ منتظمین سیکولر طریقے سے ہٹ کر اپنے مذہب کے عقیدہ کے مطابق کوئی عمل کرواتے ہیں تو مسلمان بچہ کے لئے کسی طرح وہ قابل قبول نہیں ہوسکتا ہے۔ ایسے کسی عمل میں غیر اللہ کیلئے بندگی اور عبادت کے الفاظ استعمال کرنا اور عبادت جیسا عمل کرنا جیسے کہ سرسوتی وندنا ہے یا زمین کے لئے بندگی کا اظہار ہے، مسلمان بچہ کیلئے اپنے مذہب اسلام سے باہر ہوجانے کے مرادف ہے۔ پھر مزید یہ خطرہ ہے کہ بچہ اپنے خوردسال ذہن کی وجہ سے یہ سمجھ سکتا ہے کہ ایسا کرنا اچھی بات ہے۔ ایسا سمجھ لینے سے اس کا عقیدہ مشرکانہ ہوجاتا ہے، اور وہ مسلمان نہیں رہتا ہے۔ اور یہ کسی مسلمان گھرانے یا خاندان کے لئے کتنے خسارہ اور افسوس کی بات ہے کہ اس کا بچہ مسلمان پیدا ہوا اور وہ توحید کے عقیدہ کے ساتھ پلا بڑھا ہو لیکن اسکول جاکر وہ شرک میں مبتلا ہوگیا ہو۔

یہ بڑے افسوس کی بات ہے کہ اس ملک میں جس کے دستور نے ملک کے تمام اہل مذاہب کو اپنے اپنے مذہب کے مطابق عمل کرنے کی اجازت دی ہے اور دوسرے مذہب میں مداخلت نہ کرنے کے اصول طے کردیئے ہیں۔ اکثریتی فرقے کے مذہب کے طور طریق کو عائد کیا جائے۔ اور حکومتی اور قومی اسکولوں میں شرک کا طریقہ نافذ کیا جائے۔ دینی غیرت رکھنے والے تمام مسلمانوں کا یہ فرض ہوتا ہے کہ وہ اس کی فکر کریں، اور اپنے بچوں کو اس خطرہ سے بچائیں۔

اس کے لئے دو طریقے اختیار کرنے کی ضرورت ہے، ایک تو یہ کہ حکومت سے یہ مطالبہ کیا جائے کہ وہ قومی وحکومتی اسکولوں کو تعلیم میں سیکولر طریقے پر کاربند ہونے کا پابند کرے کہ اسکول میں کسی بھی مذہب کو بالادستی نہ دی جائے، اور اگر کوئی مذہبی عمل ہو تو طلبہ کو اپنے اپنے مذہب کے مطابق عمل کرنے کا اختیار ہو۔

دوسرا طریقہ یہ ہے کہ کم از کم ابتدائی تعلیم کے دوران متوازی مکتب یا اسکول قائم کئے جائیں جہاں مسلمان بچے اپنے عقیدہ وعمل کی تعلیم حاصل کریں۔ اور اپنے نوخیز دماغوں اور ذہنوں میں اپنے عقیدہ وعمل کو جاگزین کرسکیں تاکہ وہ توحید وشرک اور ایمان و کفر کا فرق جان سکیں، اور اپنے مذہب کے مخالف اثرات سے اپنے کو بچا سکیں، یہ بڑی مسرت کی بات ہے کہ آج سے تقریباً چالیس سال قبل بستی کے ایک مسلم رہنما اور دانشور قاضی عدیل عباسی صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اس ضرورت کو محسوس کرتے ہوئے اس کے انتظام کی کوشش کی اور دینی تعلیمی کونسل اور انجمن تعلیمات دین کے نام سے ادارہ قائم کیا، جس نے مذکورہ بالا دونوں محاذوں پر کام شروع کیا۔ اس ادارے کے آغاز سے ہی ادارے کی صدارت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ کے سپرد ہوئی اور قاضی صاحبؒ اس کے اصل روح رواں اور سکریٹری جنرل ہوئے اس وقت سے مذکورہ دونوں محاذوں پر بڑا کام انجام دیا گیا۔ اس ادارے کے اہم ذمہ داران وکارکنان میں مولانا محمود الحسن عثمانی مرحوم ہمارے ڈاکٹر محمد اشتیاق حسین قریشی اور وکیل ظفر احمد صاحب صدیقی مرحوم خاص طور پر قابل ذکر ہیں ان کے علاوہ اس کے کارکنان کی الحمدللہ ایک ٹیم تیار ہوگئی ہے جس نے مسلمان بچوں کی تعلیم کو غیر اسلامی مذاہب کی یلغار سے بچانے کے لئے دستوری اور جمہوری طریقے سے کام کیا جس کے اثر سے الحمدللہ بڑے خطرات سے حفاظت ہوگئی۔

کونسل کا یہ کام اضلاع کی سطح پر انجمن تعلیمات دین کے نام سے انجام دیا جاتا ہے اور صوبہ کی سطح پر دینی تعلیمی کونسل انجام دیتی ہے۔ اس کے لئے جگہ جگہ وقتاً فوقتاً کانفرنسیں منعقد کی جاتی ہیں اور مسلمانوں کو اس کام کی اہمیت اور اس کے نہ کرنے کی صورت میں درپیش خطرات سے آگاہ کیا جاتا ہے۔

ہماری یہ کانفرنس جو پرتاپ گڑھ میں ہو رہی ہے اسی سلسلہ کی ایک کڑی ہے پرتاپ گڈھ کا ضلع دینی تعلیمی جدوجہد کے سلسلہ میں نمایاں ضلع رہا ہے بلکہ اس نے اپنے پڑوسی اضلاع کی بھی رہنمائی کی ہے اس میں آج کانفرنس کا یہ انعقاد اپنے صحیح مقام ومحل پر ہے نیز اس وقت کے جو ملکی حالات ہیں اور دینی تعلیم کے لئے جو نئے خطرات پیدا ہوگئے ہیں ان کے لئے یہ بھی ضروری تھا کہ یہ کانفرنس ہو اور موجودہ حالات وخطرات کا جائزہ لیا جائے اور ان کے مطابق جدوجہد کا عزم کیا جائے۔

دینی تعلیمی کونسل کے گذشتہ تمام جلسوں کو اس کے صدر محترم مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ کی سرپرستی حاصل ہوتی رہی ہے۔ اللہ تعالیٰ نے مولانا رحمۃ اللہ علیہ کو امت کے صلاح وفلاح کی جو فکر عطا کی تھی اور ان کو جو مقبولیت حاصل تھی اس سے ان اداروں

سرپرستی میں تھے ایک خاص تقویت
گذشتہ رمضان المبارک میں انکی
سے اس تقویت سے محرومی ہوئی
ان کی بال بال مغفرت فرمائے اور
دراجر جزیل سے نوازے۔ کونسل
ے بانی قاضی عدیل عباسی صاحب رح
ی سے محرومی کے بعد یہ دوسرے
رست سے محرومی کا صدمہ ہوا ہے
ام اللہ کی رضا و پسند کا ہے۔ یہ
ر قائم اور جاری رہے گا۔ اس کو
نما اور کارکن ابھی حاصل ہیں اس کے
جنرل ڈاکٹر محمد اشتیاق حسین قریشی
کو بڑی تقویت حاصل ہے وہ دینی تعلیمی
کو بہت کچھ سمجھتے ہیں اور اس کے لئے
تے ہیں۔ اور ان کے معاونین میں ڈاکٹر
ن عثمانی، حبیب اللہ اعظمی اور پروفیسر
مد صاحب علی گڈھ، اور دیگر مخلصین
جماعت ہے۔ ان سب کی فکرمندی
و حاصل ہے۔ خاص طور پر نئے حالات
جو مسائل پیدا ہوئے ہیں وہ بھی انکے
نظر ہیں۔ انشاء اللہ کونسل کا کام انجام
رگا۔ اس کو اضلاع کی انجمنوں کے چند
دں کی کارکردگی سے تعاون ملتا ہے
داروں کو بھی اپنی کوششوں کو تیز
ہیئے اور کام کو آگے بڑھانا چاہیئے۔
ادھر ملک کو کچھ عرصہ سے ہندو فرقہ پرست
حکومت کے نئے عزائم کا سامنا کرنا پڑ
اور بڑے فکر کی بات ہے کہ ابھی حال میں
عبادت و مراکز تعلیم کے قیام و توسیع کے
یں دشواریاں اور پابندیاں عائد کرنے کا
قائم کیا جا رہا ہے، وہ بڑے خطرناک عزائم
نا ہے۔ اب تک مسلمان بچوں کو دینی تعلیم میں

شرکیہ عقائد و اعمال کے خطرات کا سامنا تھا۔ اب سرے سے اسلامی عبادات اور دینی تعلیم کے بقا و حفاظت کے مسئلہ سے سابقہ پڑنے کا خطرہ پیدا ہوگیا ہے جس کے لئے دینی غیرت اور دانشمندانہ حکمت کے ساتھ عمل کرنے کی ضرورت ہے۔

حضرات! ہمارے مذہبی معاملات خود ہماری ذمہ داری میں ہیں۔ ان کی فکر خود ہم کو کرنا ہے خواہ مساجد کا معاملہ ہو یا دینی مدارس کا، ہمارے مذہبی معاملات بنیادی طور پر ان ہی سے متعلق ہیں ان پر کسی طرح کی پابندی ملک کے دستور و جمہوریت کے اصول کے خلاف ہے اور ان پر پابندی ہمارے مذہب پر پابندی کے مرادف ہے اور ہم اس کو کسی طرح قبول نہیں کر سکتے۔ لیکن مسلمانوں کو اس طویل تاریخ میں دین و ملت کے بارے میں مشکلات بار بار پیش آئی ہیں، بلکہ اس سے بھی سخت مشکلات کا سامنا ہوا ہے اور الحمدللہ ان کے حل کے لئے آدمی پیدا ہوئے اور انھوں نے ان مشکلات کو حل کیا، مشکلات خود ایسے آدمی تیار کر دیتے ہیں جو ان پر قابو پا سکیں عربی کا محاورہ ہے" الشدائد تصنع الرجال کہ مشکلات سے آدمی بناتے ہیں۔

ہمیں خوشی ہے کہ مسلمانوں میں ان کے ملی اور دینی معاملات کی فکر کرنے والے آدمی موجود ہیں، اور برابر مل رہے ہیں ان کی رہنمائی میں کام انجام دیا جا رہا ہے، یہ ہم سب کا فریضہ ہے، ہم سب کو اس میں پورا حصہ لینا چاہیئے تاکہ ہم ایک باعزت قوم اور صحیح و محفوظ دین کے ساتھ زندگی گزار سکیں، امید ہے کہ ہماری یہ کانفرنس اس سلسلہ میں مفید ثمرات کی حامل ہوگی، اور دینی تعلیمی کونسل کے کام اور پروگرام کو اس سے مدد ملے گی۔ واللہ ھو المستعان وعلیہ التکلان۔ اللہ تعالیٰ مدد فرمائے اور قبول فرمائے۔ آمین،

## نعت نبی

● ڈاکٹر اظہار افسر بنگلوری

اس شخص کے پاؤں تلے فردوس بریں ہے
جو شخص حقیقت میں غلام شہ دیں ہے
رضواں نے جو دیکھا تو کہا میرا یقیں ہے
اس شان کا دربار کہیں اور نہیں ہے
حال آپ کی امت کا عجب سرورِ دیں ہے
اس در پہ جبیں ہے کہیں اس در پہ جبیں ہے
چلتا ہے یہاں بادِ صبا جھک کے ادب سے
یہ ارض مقدس ہے یہ شبیر شہ دیں ہے
آتے ہیں ملائک بھی یہاں بہر سلامی
ثانی کوئی دربار محمد کا نہیں ہے
دم بھر کو نہیں چین مجھے ہجر نبی میں
اک ٹیس سی پیہم مری شہ رگ کے قریں ہے
اے صاحب الطاف و کرم آ! کہ جہاں میں
افسر کا کوئی بھی تو طرفدار نہیں ہے۔

## دعائے مغفرت

الحاج حسن محمد بایت صاحب جہانسبرگ "ساؤتھ افریقہ" کا ابھی حال ہی میں انتقال ہوگیا اناللہ وانا الیہ راجعون۔

مرحوم کی عمر تقریباً ۵۲ سال کی تھی اور تقریباً تیس سال قبل دارالعلوم ندوۃ العلماء میں تعلیم حاصل کی تھی اللہ تعالیٰ مرحوم کی مغفرت فرمائے اور ان کے والد صاحب جن کی عمر ۸۲ سال کی ہے ان کو صبر جمیل عطا فرمائے آمین

قارئین تعمیر حیات سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

# جب مانگنے کا ڈھنگ دینے والا بتائے

مولانا عبد اللہ عباس ندوی

قرآن پاک میں دعاؤں کے جو الفاظ آئے ہیں، وہ سب محاکات کے طور پر وارد ہوئے ہیں کہ اللہ کے بندوں نے اس سے کیا مانگا اور کن الفاظ میں مانگا، لیکن اس محاکات کے پہلو میں تعلیم بھی ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے، میرے بندے نے یوں کہا، اس طرح مانگا، ہم نے اس کو بخش دیا مصیبت میں پکارا، اس کی مصیبت دور کردی فقر و احتیاج میں میرے آگے ہاتھ پھیلایا، ہم نے اس کی جھولی بھردی۔

یہ سب ہے تو حکایت لیکن اس کے پہلو میں تلقین بھی تو ہے کہ اگر تم مانگو تو اس طرح مانگو، اپنی بندگی و عاجزی کا اظہار اس طرح کرو، اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا اس طرح کرو۔

یہ دعائیں جو اکثر و بیشتر کسی پیغمبر کی زبان سے ادا ہوئیں، کبھی جماعت کی طرف سے اور کبھی فرد واحد کی طرف سے اپنے اندر ان تمام ضرورتوں اور حاجتوں کو سمیٹے ہوئے ہیں جن کا انسان محتاج رہتا ہے۔

## سورہ فاتحہ جامع ترین دعا

قرآنی دعاؤں میں سب سے جامع دعا سورہ فاتحہ ہے، جس کی ان گنت لوگوں نے ان گنت انداز میں تشریح و تفسیر کی ہے، یہ حمد و ثنا خالق کائنات کی صفات ربوبیت، رحمت عالم، رحمت خاص یوم حشر و نشر کی اہمیت کا اقرار بطور تمہید دعا کے ساتھ مذکور ہے کہ جس سے مانگ رہے ہیں اس کی عظمت اور عطاء و بخشش پر قدرت کا یقین ہو، اس سے محبت بڑھانے اور قرب پیدا کرنے کی امنگ کا جذبہ پیدا ہو، اس کے عدل اور عدل کے نتیجہ میں جزاء کی امید کے ساتھ سزا کا خوف بھی پیدا ہو، اس تمہید کے بعد تعلیم دی گئی کہ عبدیت کاملہ اور مکمل سپردگی کا اقرار بھی دعا کا لازمہ ہے اور نفع پہونچانے یا کسی سے سلب نعمت کی قدرت جس ذات میں ہے اس کا اظہار بھی ضروری ہے اس لئے ہم مانگتے اس سے ہیں جو دینے پر قادر ہے اور صرف وہی قادر ہے، کوئی دوسرا قدرت نہیں رکھتا کیونکہ جب ایک در کے علاوہ سائل کے سامنے دوسرے در بھی کھلے ہوں اور یہ تصور ہو کہ کہیں اس نے نہیں دیا تو دوسرا دیدیگا۔ اور اگر اس نے نہیں بخشا تو فلاں سے بخشوالیں گے، اگر یہ تصور ہو (خدانخواستہ) تو پھر مانگنے والے کے نزدیک دینے والے کی کوئی اہمیت نہیں رہ جاتی اور دینے والے کو بھی اس سائل کی پرواہ نہیں ہوتی۔ اگر ایسا ہوتا کہ ایک در کے علاوہ دوسرے دروازے سے بھی طلب براری کرسکتے تو جس سے مانگا جارہا ہے اس کی حیثیت ایک دکاندار کی ہوتی، گاہک کو اگر مال ایک دکان سے نہیں ملا تو دوسری دکان سے خرید لے گا، لہٰذا اس بات کا اقرار بھکاری کی زبان سے کرانا ضروری تھا کہ اس در کے علاوہ کوئی دوسرا در نہیں ہے سر اسی چوکھٹ پر جھکایا جائے گا، دوسری چوکھٹ ہرگز ہرگز نہیں ہے۔ "اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ" کا اقرار کلید دعا ہے۔ امام ابن قیمؒ نے صرف اس آیت کی تفسیر میں تین ضخیم جلدیں لکھی ہیں "مدارج السالکین فی منازل ایاک نعبد وایاک نستعین" اس تمہید و اقرار عبودیت اور بلا شرکت غیرے استعانت باللہ کے بعد دعا کے سینے میں ایک ہی دعا ہے، سیدھا راستہ ہمیں دکھائیے یا سیدھے راستے پر ہمیں چلا دیجئے، آگے کی دو آیتوں میں اسی سیدھے راستے کی تشریح ہے ایک مثبت جملہ میں ایک منفی جملہ میں سیدھا راستہ جس پر چلنے والوں کو تو نے نعمتوں سے نوازا ہے، اور وہ راستہ ایسا نہ ہو، جس پر چلنے والے راہ بھول کر دوسری پگڈنڈیوں پر نکل جاتے ہیں اور جو راستے ان لوگوں کے ہیں جو غضب الٰہی کا شکار ہیں، اور بھٹکے ہوئے لوگ ہیں۔

قرآن کی تفسیر خود قرآن ہی کی دوسری آیات سے ہو جاتی ہے۔ "اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ" جن لوگوں پر تو نے انعام فرمایا، یا جن لوگوں کو تو نے اپنی نعمتوں سے نوازا، یہ کون لوگ ہیں سورہ مریم میں حضرت ابراہیم علیہ السلام، حضرت موسیٰ علیہ السلام، حضرت اسمٰعیل علیہ السلام حضرت ادریس علیہ السلام کا ذکر خیر ہے اور ہر ایک کی خصوصیت بیان کی گئی ہے حضرت ابراہیم علیہ السلام عقیدۂ توحید پر کس درجہ کے ساتھ جمے رہے کہ اپنے والد بزرگوار سے منت و سماجت، ادب و احترام کے لہجے میں

بُت پرستی ترک کر کے دامنِ توحید سے وابستہ ہوجانے کی درخواست کرتے ہیں، باپ گھر سے نکال دیتے ہیں، سرجھکا کر ان کا حکم مانتے ہیں کہ گھر سے نکل جائیں گے، مگر عقیدہ پر ذرا بھی آنچ نہیں آنے دیں گے حضرت موسیٰ علیہ السلام اللہ کے منتخب کردہ بندے حضرت اسماعیل علیہ السلام صادق القول اور وفادار تھے، حضرت ادریس علیہ السلام کا مقام عند اللہ بلند تھا۔ اُولٰئِکَ الَّذِیْنَ اَنْعَمَ اللّٰہُ عَلَیْھِمْ" یہ وہ لوگ ہیں جن پر اللہ تعالیٰ نے اپنا انعام فرمایا۔

اگر کوئی پوچھے "صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ" راستہ اُن لوگوں کا جن پر تونے انعام فرمایا۔ وہ کون لوگ ہیں تو جواب مل گیا، اولوالعزم پیغمبروں کا راستہ ہے، توحید میں پختہ، اور عقیدہ کی راہ میں جو سخت سے سخت مراحل آئیں ان کو برداشت کرنے والے اور یہ سچے لوگ جو اپنے ساتھ اپنے اہل وعیال کو بھی جہنم کی آگ سے دور رکھنے کی فکر کرتے ہیں، وہ لوگ جن کے اعمالِ حسنہ ایسے تھے، جن کے سبب ان کو مقام بلند عطا ہوا۔

خلاصہ یہ کہ سورۂ فاتحہ ایسی دعا ہے جس کے اندر دین و دنیا کی تمام نعمتوں کی طلب موجود ہے، سیدھا راستہ عقیدہ و عمل کی تمام شاہراہوں کی طرف لے جاتا ہے، عبادت سے لیکر معاملات، کاروبار آپس کے تعلقات، اہل وعیال کے ساتھ سلوک جو بھی دنیا میں کسی کو مطلوب ہے وہ ٹیڑھے راستہ سے نہیں، سیدھے راستہ سے ملے گا، ٹیڑھا راستہ منزل سے دور کر دے گا اور اس طرح بھٹکا دے گا کہ کبھی منزل مقصود نہیں حاصل ہو سکے گی۔

یہ دعا جامع ہے، عام ہے اور ہر انسان کی احتیاج کیلئے کافی ہے۔

## دعاؤں کے تین صیغے

اس کے علاوہ قرآنی دعائیں تین طرح کی ہیں۔

ایک قسم ان دعاؤں کی ہے جس میں بندہ براہ راست اللہ تعالیٰ سے طلب کرتا ہے کہ ہمیں عطا فرما، بخش دے، مرحمت فرما، یعنی وہ دعائیں جن میں طلب اثباتی انداز کی ہے، اور صیغۂ دعاء "اٰتِنَا" "اٰتِنِیْ" "ھَبْ لَنَا" "ھَبْ لِیْ" "اغْفِرْلِیْ" "اغْفِرْلَنَا" اور اسی کے دعائیہ صیغوں سے شروع ہوتی ہے، جیسے

رَبَّنَا اٰتِنَا فِی الدُّنْیَا حَسَنَۃً وَّفِی الْاٰخِرَۃِ حَسَنَۃً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ

اے ہمارے پروردگار ہم کو دنیا میں بھی بہتری عنایت فرما اور آخرت میں بھی بہتری دیجئے اور ہم کو عذاب دوزخ سے بچائیے۔

یا۔ رَبَّنَا اَفْرِغْ عَلَیْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا

اے ہمارے پروردگار ہم پر استقلال (غیب سے) نازل فرما اور ہمارے قدم جمائے رکھئے اور ہم کو اس کافر قوم پر غالب کیجئے۔

یا۔ رَبَّنَا فَاغْفِرْلَنَا ذُنُوْبَنَا وَکَفِّرْ عَنَّا سَیِّاٰتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْاَبْرَارِ۔

اے ہمارے پروردگار پھر ہمارے گناہوں کو بھی معاف فرما دیجئے اور ہماری بدیوں کو بھی ہم سے زائل کر دیجئے اور ہم کو نیک لوگوں کے ساتھ موت دیجئے۔

دوسری قسم کی وہ دعائیں جس میں طلب یہ ہے کہ اللہ ایسا نہ کر ایسا نہ ہو۔ یعنی طلب منفی کی ہے جیسے۔

رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا اِنْ نَّسِیْنَا اَوْ اَخْطَاْنَا رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَیْنَا اِصْرًا کَمَا حَمَلْتَہٗ عَلَی الَّذِیْنَ مِنْ قَبْلِنَا رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَۃَ لَنَا بِہٖ۔

تیسری قسم تعوّذات کی ہے جس میں، میں پناہ مانگتا ہوں، یا تری پناہ میں آتا ہوں، فلاں فلاں بُرائی سے جیسے:

رَبِّ اَعُوْذُ بِکَ مِنْ ھَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ وَاَعُوْذُ بِکَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ ۝

اے رب میں پناہ چاہتا ہوں تیری، شیطانوں کے چھیڑ سے، اور پناہ چاہتا ہوں تیری اس سے کہ وہ میرے پاس آئیں۔

## ایک خاص اسلوبِ دُعا :

ان دعائیہ صیغوں کے علاوہ جو "رَبَّنَا اٰتِنَا" "ھَبْ لَنَا" یا "ھَبْ لِیْ" قِنَا اور قِنِیْ سے شروع ہوتی ہیں۔ ایک اور بہت نرالی اور دل کو پگھلا دینے اور آنکھوں کو بھگا دینے والی دعا ہے، جس کی رہنمائی قرآن کریم کے علاوہ کہیں نہیں ملتی، جہاں بے زبانی زبان بن جاتی ہے۔ دل کی دھڑکن آواز بن جاتی ہے، آنسو بولنے لگتے ہیں، بندہ کی سانس صدا دینے لگتی ہے وہ ایسی دعائیں ہیں جہاں بندہ کی زبان نہیں کھلتی مگر اس کا رُواں رُواں کانپنے لگتا ہے وہاں نہ "اٰتِنَا" کہتا ہے نہ "ھَبْ لَنَا" نہ "اغْفِرْلِیْ" یا "اغْفِرْلَنَا" کوئی طلب کا صیغہ سرے سے نہیں ہے مگر اس سے بڑھ کر کوئی مانگنے کا طریقہ نہیں ہو سکتا۔

رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔

اے میرے رب مجھ کو مرض شدید دبوچ لیا ہے، اور آپ سب مہربانوں سے بڑھ مہربان ہیں۔ ایک راضی برضا بندہ، اللہ تعالیٰ حکمت اور اس کی مصلحت پر ایمان رکھنے پیغمبر وقت، ایک بشر ہونے کے لحاظ سے جسمانی درد والم کے انتہائی کرب میں مبتلا۔ جسم کے اکثر حصّوں میں زخم ہیں جو ٹیس دے رہے ہیں، کہنا یہ چاہتا ہے کہ اے میرے رب۔ اس تکلیف سے نجات دے، میرے زخم کو مندمل کر دے، مگر زبان سے یہ بات نہ

نکل رہی ہے کہ اس ارحم الراحمین نے جس کرب میں بتلا کیا ہے اس کا حکم کسی مصلحت و حکمت ہی پر مبنی ہوگا، مالک اپنی ملکیت میں جس طرح چاہے تصرف کرے، پیغمبر صبر و شکر کا پیکر ہوتا ہے اس کے دل و دماغ کے ریشہ ریشہ میں اللہ تعالیٰ کی عظمت پیوست ہے، اس کی زبان سے انتہائی کرب و الم کی حالت میں بھی جو بات نکل رہی ہے وہ یہی کہ میرے پروردگار مجھے میری تکلیف نے دبوچ لیا ہے، اور آپ ارحم الراحمین ہیں۔

اب رحمانیت کا جو تقاضہ ہو موت دے کر تکلیف کا خاتمہ کر دے یا صحت دے کر۔

یہ اندازِ دعا کہ دعا کا صیغہ زبان پر نہ آئے اور سائل کی بے قراری، اضطرار اور بے چارگی، و بے چینی کا مکمل اظہار ہو جائے۔ قرآنی دعاؤں کا خاصہ ہے، اور قرآن کے علاوہ بلاغتِ عالیہ کا یہ نمونہ کہیں نظر نہیں آتا۔

(باقی آئندہ)

## زائرانِ حرم آ گئے

مجیب بستوی

زائرانِ حرم ہو کے کوئے نبی آ گئے، ہم یہیں کے یہیں رہ گئے
کتنے خوش بخت تھے وہ خدا کی قسم جو یہاں سے گئے اور وہیں رہ گئے

تھی تمنا کہ شکرِ غمِ زندگی تیرے در پر کریں جا کے ہم با خوشی
پر مشیت خدا کی کہ اپنی جگہ آہ اپنی جھکائے جبیں رہ گئے

کتنے جا کر ترے در پہ شاہِ اُمم اتنے اونچے اٹھے آسماں بن گئے
اور ہم ایک محروم قسمت یہاں بن کے پیوندِ زیرِ زمیں رہ گئے

اک تمنا ہے ہم کو بلا لیجئے اک شرف سے حضوری کے محروم ہیں
ورنہ فیضانِ رحمت سے ہم بھی ترے میرے آقا کبھی ہم نہیں رہ گئے

کاروانِ مدینہ سے ہم کیا کہیں لب ہیں ساکت زباں اپنی خاموش ہے
وہ مدینہ میں ہیں اور ہم ہیں یہاں وہ وہاں جا چکے ہم یہیں رہ گئے

ابرِ رحمت برستا مدینے میں ہے، بارشِ نور ہوتی ہے شام و سحر
اپنے دامن پسارے نہ جانے کہاں اپنے محروم گھر کے مکیں رہ گئے

آؤ ہم بھی چلیں اے مجیبِ حزیں اپنے آقا محمدؐ کے دربار میں
بے حسی میں خدا جانے کتنے ابھی غم زدہ رہ گئے سہمگیں رہ گئے

# مردِ درویش حضرت مولانا علی میاںؒ

## عالمِ اسلام کی محبوب ترین مقبول ترین شخصیت کی رحلت پر خصوصی تحریر

سید رضوان علی ندوی

نہ صرف ہندوستان اور برصغیر اور نہ صرف عالم عرب بلکہ پورا عالم اسلام جمعہ ۲۲ رمضان المبارک سنہ ۱۴۲۰ھ ۳۱ دسمبر سنہ ۱۹۹۹ء کو ایک ایسی عظیم شخصیت سے محروم ہوگیا، جو مجسم خیر و برکت تھے عالم اسلام کے لئے ایک روشنی تھی، اس روشنی کی کرنیں نہ صرف عالم اسلام کو منور کر رہی تھیں بلکہ یورپ و امریکہ میں بھی وہ ضیا پاشی کر رہی تھیں، چودہ پندرہ سال قبل آکسفورڈ یونیورسٹی میں مولانا مرحوم کا قائم کردہ اسلامک ریسرچ سینٹر اس کا گواہ ہے اور اس سے کافی قبل مولانا نور اللہ مرقدہ کے جنیوا کے اسلامک سینٹر کے دورے، جو مرحوم مصری اخوانی لیڈر ڈاکٹر سعید رمضان نے ساٹھ کی دہائی میں جنیوا (سوئٹزر لینڈ) میں قائم کیا تھا اور جس کی مجلس انتظامیہ کے مولانا ایک اہم اور ایکٹیو ممبر تھے اور جہاں تک امریکہ کا تعلق ہے جس کا ایک دورہ مولانا مرحوم کافی پہلے ستر کی دہائی میں کر چکے تھے وہاں آپ کی اسلامی تعمیری فکر عام ہے اور روحانی فیض بھی جاری ہے کہ مولانا کی تصنیفات انگریزی میں عام ہیں اور ہر گھر کی زیب و زینت، اسی طرح آپ سے ذاتی تعلق رکھنے والے بھی دنیا کے ہر خطے میں پائے جاتے ہیں، اس طرح ایمان و یقین اور للہیت و عبودیت کا جو چراغ آپ نے ہندوستان میں روشن کیا تھا وہ آپ کی تصنیفات اور آپ کے معتقدین و متوسلین کے واسطے سے دنیا کے تقریباً ہر خطہ میں روشن ہوا۔

مولانا مرحوم حسنی سادات کی ایک مشہور و متبرک شاخ سادات قطبیہ کے چشم و چراغ تھے آپ کے جدِ اعلیٰ کبیر الشیخ قطب الدین المدنی (وفات ۶۷۷ھ) ساتویں صدی ہجری کے نصف اول میں اپنے رفقاء کے ساتھ بغداد سے براہ غزنی ہندوستان تشریف لائے۔ یہ وہ زمانہ ہے جب تاتاریوں کے ایران و ماوراء النہر اور پھر عراق پر حملوں اور تاراجی سے مجبور ہو کر کتنے ہی خاندان سادات و غیر سادات بغداد اور عراق کے دوسرے شہروں سے ہندوستان آئے جو اس وقت دہلی میں خاندان غلامان کی ترک اسلامی حکومت کے سبب عراق و عجم کے لٹے پٹے مسلمانوں کے لئے ایک ملجا و ماویٰ (SAFE HAVEN) تھا یہاں امیر قطب الدین اپنے علوی نسب اور شرف فضیلت کے سبب شیخ الاسلام کے عہدہ پر فائز ہوئے پھر آپ نے اس وقت کی بڑھتی ہوئی مسلمان حکومت میں جہاد کا فریضہ بھی انجام دیا آپ کی قیادت میں موجودہ ضلع الہ آباد (بھارت) میں کڑا مانک پور کا علاقہ فتح ہوا جو سلطان دہلی نے آپ کو بطور جاگیر عطا کیا آپ کی قبر آج بھی وہاں موجود ہے۔

ان کے بعد ان کی ذریت میں سے ایک بزرگ شیخ علم اللہؒ عالمگیر کے عہد میں ۱۶۷۳ء اپنے آبائی علاقے سے رائے بریلی (موجودہ اتر پردیش بھارت) شہر سے باہر ایک دریا سئی کے کنارے آکر آباد ہوئے آپ نے وہاں ایک چھوٹی سی مسجد بنائی جو آج بھی آباد و پر رونق ہے عالمگیر بادشاہ نے شیخ علم اللہؒ کو جاگیر دی لیکن انھوں نے قبول نہیں کی اور درویشانہ زندگی کو ترجیح دی۔ اس طرح سادات کے اس خاندان میں سیاست و امارت کے بجائے اب زہد و درویشی اور علم و تصوف کا چرچا شروع ہوا، خود شاہ علم اللہ مشہور صوفی بزرگ حضرت آدم بنوریؒ کے خلیفہ تھے۔

شاہ علم اللہؒ کے تقریباً ایک سو سال بعد اس خاندان میں برصغیر کی عظیم ترین مجاہد شخصیت یعنی سید احمد شہید رائے بریلویؒ پیدا ہوئے جن کی ذات فروسیت و عسکریت اور للہیت و روحانیت کی جامع تھی جہاں لاکھوں انسانوں کو راہ ہدایت دکھائی وہاں انھوں نے ہندوستان کے اس دور دراز علاقے سے اپنے مریدین و جاں نثاروں کے ساتھ سرحد (پاکستان) کے علاقے میں براہ سندھ و افغانستان آکر سنت جہاد زندہ کی، پشاور اور سرحد کے دوسرے علاقوں کو سکھوں کے تسلط سے آزاد کرایا، اور ہندوستان میں آنے والے اپنے پہلے جد امجد سید عبد اللہ الاشتر بن محمد النفس الزکیہ الشہید بن عبد اللہ المحض سید حسن مثنیٰ بن سیدنا حسنؓ کی طرح اس سرزمین ہند میں اسلام کی سربلندی کے لئے اپنی جان قربان کی۔

پاکستان پر اس حسنی خاندان کے دو احسانات ہیں ایک سیدنا حسن رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے پوتے کے پوتے سید عبد اللہ الاشترؒ کی ۱۴۵ھ میں سندھ میں آمد اور یہاں ان کی شہادت (ان کی لاش عباسی حکومت وقت کے خوف سے دریائے سندھ میں بہادی گئی تھی، عبد اللہ غازی کے مزار کو عبد اللہ الاشترؒ کا مرقد کہنا سراسر غلط ہے (دیکھئے مصنف کی تازہ کتاب تحقیقات و تاثرات میں عبد اللہ غازی سے متعلق مقالہ) اور دوسرے سید احمد شہیدؒ کی بالاکوٹ میں شہادت (۱۸۳۱ء)۔

سید احمد شہیدؒ کے بعد ان کی اس آبائی بستی کی اہمیت بہت بڑھ گئی جو تکیہ کے نام سے مشہور

ایک خانقاہ کے معنی میں استعمال ہوتا ہے) اس خاندان میں علم وفضل کا چرچا تسلسل کے ساتھ رہا مولانا مرحوم کے دادا سید فخر الدین خیالیؒ اپنے وقت کے ایک روشن ضمیر مصنف اور شاعر تھے آپ نے مہر جہاں تاب لکھی۔ مولانا مرحوم کے والد مولانا حکیم عبدالحی حسنیؒ برصغیر کے ایک انتہائی مشہور مورخ وادیب تھے جن کی اردو ادب کی تاریخ "گل رعنا" برصغیر کے ادبی اور جامعاتی حلقوں میں مشہور اور آٹھ جلدوں میں ان کی عربی کتاب "نزہۃ الخواطر" برصغیر کی ایک بے مثال اور ضخیم ثقافتی، سیاسی اور تمدنی تاریخ ہے جس میں برصغیر کی تمام اہم شخصیتوں کا صدی بہ صدی ذکر ہے اس کے کچھ حصوں کا اردو ترجمہ بھی ہو چکا ہے مولانا حکیم عبدالحی صاحبؒ مولانا شبلیؒ کے رفقاء میں تھے اور ندوۃ العلماء کے تاحیات ناظم رہے۔

انیسویں صدی کے اواخر اور بیسویں صدی کے اوائل میں اس خاندان کے کچھ افراد میں انگریزی وعصری علوم کا شوق پیدا ہوا، بعض لوگ انگلستان سے بیرسٹر ہو کر آئے اور ایک صاحب امریکہ سے انجینئرنگ پڑھ کر اور کام کر کے آئے لیکن شرافت کے اثر سے دین کا چرچا خاندان میں باقی رہا خود مولانا مرحوم کے بڑے بھائی ڈاکٹر عبدالعلی صاحبؒ نے لکھنؤ کے مشہور کینگ کالج سے ایم بی بی ایس کیا اور ساتھ ہی حکمت پڑھی اور دیوبند میں حدیث کی تعلیم حاصل کی اور اپنی وفات تک مطب کرتے رہے مرحوم اپنے والد کی جگہ ندوۃ العلماء کے ناظم بھی منتخب ہوئے اور آخر تک اس ذمہ داری کو بخوبی انجام دیتے رہے۔ ۱۹۶۱ء میں ان کی وفات کے بعد ندوۃ العلماء کی نظامت مولانا علی میاں مرحوم کے حصہ میں آئی۔

یہاں یہ بات قابل ذکر ہے کہ دار العلوم دیوبند اور علی گڑھ کالج کے قیام انیسویں صدی کے اواخر میں برصغیر کے کچھ دردمند اور دقیقہ رس علماء کو دین و دنیا کی تعلیم میں پائی جانے والی اور بڑھتی ہوئی خلیج کے اثرات بد کا اندیشہ لاحق ہوا اور انہوں نے ایک ایسی علمی انجمن قائم کرنے کا عزم کیا جو دین و دنیا کی جامع اور ہمہ گیر تعلیم کا منصوبہ بنائے اور اس کو عملی جامہ پہنائے اس طرح مولانا محمد علی مونگیریؒ اور دوسرے علماء کے اشتراک سے جن میں حکیم مولانا عبدالحیؒ اور اور مولانا شبلیؒ بھی شریک تھے ندوۃ العلماء کی انجمن ۱۸۹۳ء میں قائم ہوئی اور پھر اس ندوۃ العلماء (جس کو اختصار کے ساتھ ندوہ کہا جاتا ہے) نے ۱۸۹۸ء میں ایک دار العلوم کی بنیاد لکھنؤ میں ڈالی۔ یہ چھوٹا سا ابتدائی مدرسہ مولانا شبلیؒ کے عہد سے ترقی کرتے کرتے اب ایک عظیم الشان اسلامک عربی یونیورسٹی ہے جس میں عربی ادب، تفسیر، حدیث، فقہ کے ساتھ عصری علوم بھی پڑھائے جاتے ہیں اور ان اسلامی علوم میں وہاں تخصص (SPECIALIZATION) کی ڈگری دی جاتی ہے۔

اس طرح ندوہ مولانا مرحوم کے خاندان اور خاص طور پر مولانا علی میاں مرحوم کے ذاتی اثر ورسوخ اور خلوص وجہد وجہد کی ایک جیتی جاگتی تصویر ہے۔ ندوہ نے جو ترقی مولانا مرحوم کے عہد میں کی وہ اس سے قبل کبھی نہ ہوئی، ساؤتھ ایشیاء میں اس مرتبہ کی کوئی دینی درسگاہ نہیں۔ مولانا علی میاں مرحوم ۱۹۱۴ء میں پیدا ہوئے اس طرح وفات کے وقت آپ کی عمر ۸۶ سال تھی (روزنامہ جنگ ۸۵ سال غلط لکھی گئی ہے) آپ بچپن میں یتیم ہو گئے تھے کیونکہ جب آپ کی عمر ۹ سال کی تھی تو آپ کے والد کا انتقال ہوا مولانا مرحوم کی تعلیم و تربیت ان کے محبوب و شفیق بھائی ڈاکٹر سید عبدالعلی صاحب مرحوم کی زیر نگرانی ہوئی اور ایک مخصوص طریقہ پر یعنی آپ کو ایک ایک علم کی مستقل اور علاحدہ تعلیم دی گئی پہلے عربی پھر قرآن وتفسیر پھر حدیث، پھر فقہ آپ نے اپنے زمانے کے مشہور استاذ خلیل عرب صاحب سے اور پھر کافی بعد میں مراکش کے ڈاکٹر تقی الدین ہلالی سے حاصل کی۔

مولانا مرحوم کا گھرانہ علم وادب اور دینداری وللہیت کا گھرانہ تھا جس میں خدا پرستی کے ساتھ تصنیف وتالیف کا بہت رواج تھا۔ مولانا مرحوم کے دادا اور والد کی تصنیفات کا ذکر ہو چکا ہے، مولانا مرحوم کی والدہ سیدہ خیر النساء، حافظہ قرآن، شاعرہ اور مصنفہ تھیں، اسی طرح مولانا کی ایک بہن امۃ اللہ تسنیم حسن کی حدیث میں کتاب زاد راہ (ترجمہ ریاض الصالحین عربی) بہت مشہور ہے۔

مولانا مرحوم کی اپنی تصنیفی زندگی کا آغاز سولہ سال کی عمر میں ہوا جب آپ سید احمد شہیدؒ پر عربی میں ایک مقالہ لکھا اور یہ مقالہ کتابی شکل میں مصر میں چھپا اور وہاں کے علماء نے اس کی داد دی۔ مولانا مرحوم کی پہلی اردو کتاب "سیرت سید احمد شہید" ۱۹۳۹ء میں چھپی جب آپ کی عمر صرف ۲۵ برس تھی اور اس نے ملک کے مشہور علماء و بزرگان دین سے خراج تحسین حاصل کیا جن میں مولانا اشرف علی تھانویؒ، مولانا حسین احمد مدنیؒ وغیرہ کے نام قابل ذکر ہیں اس کے بعد سے تو مولانا مرحوم کے قلم سے تصانیف کا ایک سیل رواں تھا جو زندگی کے آخری ایام تک موجیں مارتا رہا۔

آپ کی زندگی کے علمی و عملی و روحانی پہلو اتنے متنوع اور کثیر تعداد میں ہیں کہ ایک دو مضامین میں ان کا ذکر کرنا ممکن نہیں ہے ان کی زندگی میں ان پر اردو وعربی میں متعدد کتابیں لکھی گئیں ہیں اور آئندہ لکھی جائیں گی۔ مولانا مشاد علی قاسمی کی کتاب "مولانا ابوالحسن علی ندوی مشاہیر امت کی نظر میں" طبع ہو چکی ہے اور اسی طرح گذشتہ سال دمشق سے عربی زبان میں ایک نوجوان ہندوستانی مصنف عبدالماجد الغوری الندوی کی "ابوالحسن علی الندوی، الامام المفکر الداعیہ الادیب" چھپی ہے، تازہ ترین کتاب مولانا ڈاکٹر عبداللہ

عباس ندوی کے قلم سے "میر کارواں" ہے، جس میں مولانا مرحوم کی زندگی کے مختلف پہلوؤں کا احاطہ کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔

راقم کا ذاتی تعلق مولانا مرحوم سے پورے ۵۳ سال پرانا ہے، یہ تعلق جو ۱۹۴۷ء میں قائم ہوا تھا تادم وفات قرب و بعد کے ساتھ جسمانی یا تحریری طور پر قائم رہا مولانا مرحوم کی شفقت و رفاقت مجھے لکھنؤ، رائے بریلی، مکہ مکرمہ، مدینہ منورہ، ریاض، دمشق، کراچی، لاہور میں حاصل رہی اور انگلستان اور لیبیا اور پاکستان سے برابر مراسلت رہی، میں نے اپنی زندگی میں ہندو پاکستان اور مصر و شام و حجاز میں بہت سے علماء و بزرگوں کو دیکھا ہے لیکن میری نظر میں مولانا مرحوم جیسا کوئی نیک نفس، عالی حوصلہ، قناعت پسند، شفیق و دردمند، بلند نظر، بلند ہمت، صاحب دل و صاحب قلم نہیں دیکھا۔

مولانا کی تصنیفات کی تعداد ۱۷۶ ہے۔ ایک نوجوان ندوی مصنف طارق زبیر نے مولانا کی تصنیفات کی ایک فہرست گزشتہ سال ۱۹۹۸ء میں شائع کی ہے جس میں یہ تعداد و تفصیل مذکور ہے۔ (جنگ میں ۸۰ تصنیفات کی بات غلط ہے)

مولانا کی مشہور ترین تصنیف وہ ہے جو آپ نے ۱۹۴۷ء میں عربی زبان میں لکھی تھی۔ یعنی "ماذا خسر العالم بانحطاط المسلمین" اس کا اردو ترجمہ "مسلمانوں کے تنزل سے دنیا کو کیا نقصان پہونچا" عربی اصل سے قبل چھپ چکا تھا جو مولانا مرحوم کے ہی قلم سے تھا۔ اصلی عربی کتاب مصر کے ایک مشہور علمی ادارے "لجنۃ التالیف والترجمۃ والنشر" کی طرف سے ۱۹۵۰ء میں چھپی اور اس نے سارے عالم عرب سے خراج تحسین حاصل کیا۔ بہت سے عرب مصنفین کے بقول بیسویں صدی کی یہ سب سے زائد چھپنے والی عربی کتاب ہے۔ میر کارواں کے مصنف کے بقول اب تک اس کے ۷۰ قانونی ایڈیشن شائع ہو چکے ہیں۔ غیر قانونی اس کے علاوہ ہیں۔ یہ کتاب مولانا مرحوم کے بقول مصر، شام و سوڈان کے پہلے سفر میں ان کا وزٹنگ کارڈ تھا۔ مولانا کی دیگر تصانیف کی طرح یہ کتاب بہت سے ممالک کی عرب یونیورسٹیوں کے نصاب میں داخل ہے۔ اس کا انگریزی، فارسی، ترکی، انڈونیشی زبانوں میں بھی ترجمہ ہو چکا ہے۔ انگریزی ترجمہ کا نام "اسلام اینڈ دی ورلڈ" حقیقت ہے کہ یہ تاریخ ساز کتاب ہے۔

مولانا دوسری انتہائی اہم اور حوالہ (ریفرنس) کی کتاب اردو میں "تاریخ دعوت و عزیمت" ہے جو سات جلدوں اور چھ اجزاء میں لکھنؤ و کراچی سے شائع ہوئی ہے اور برابر چھپ رہی ہے۔ اس میں مولانا مرحوم نے عالم اسلام کی ان ہستیوں کا ذکر کیا ہے جنہوں نے ہر دور میں اسلام کی خدمت اور اس کے پیغام کو تازہ کرنے کا کام انجام دیا۔ یہ عمر بن عبد العزیزؒ سے لے کر سید احمد شہیدؒ پر ختم ہوتی ہے۔ اس آخری جزو کی دو جلدیں ہیں یہ عربی زبان میں بھی چار جلدوں میں دمشق سے شائع ہو چکی ہے۔ مولانا مرحوم نے اپنی تصنیفات میں تحقیق و جستجو کا وہ معیار قائم کر رکھا ہے جس کی بنا شبلیؒ و سلیمان ندویؒ نے ڈالی تھی بلکہ عصری تقاضوں کے مطابق اس کو کچھ مزید ترقی دی ہے۔ مولانا مرحوم نے اپنے زمانے اور ماقبل کے بہت سے بزرگوں کی سوانح عمریاں بھی لکھی ہیں جن میں تذکرہ فضل رحمٰن گنج مراد آبادیؒ، سوانح حضرت عبد القادر رائے پوریؒ، مولانا محمد الیاسؒ اور ان کی دینی دعوت، سوانح مولانا محمد یعقوبؒ وغیرہ قابل ذکر ہیں۔

آپ کی کتاب ارکان اربعہ (نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ) بھی اپنے موضوع پر منفرد کتاب ہے اس کا بھی عربی ترجمہ ہو چکا ہے۔ پرانے چراغ (تین جلدیں) ان لوگوں کے سوانحی خاکے ہیں۔ جن کو مولانا نے دیکھا اور جن سے رفاقت رہی۔ تاریخ کے علاوہ یہ ادب کی انتہائی معیاری کتاب ہے۔ مولانا مرحوم کی عربی نثر کی دل آویزی اور اثر انگیزی کے سارے عرب ادیب معترف ہیں۔ اور اسی طرح اردو نثر کی معترف آل احمد سرور اور مرحوم ڈاکٹر ابو اللیث جیسی شخصیات رہی ہیں۔

مولانا کے یورپ، امریکہ اور عالم عرب کے سفرنامے بھی خاصے کی چیز ہیں۔ آخر میں مولانا نے خود آپ بیتی کا سلسلہ "کاروان زندگی" کے نام سے شروع کیا تھا جس کی سات جلدیں چھپ چکی ہیں وفات سے ماہ ڈیڑھ ماہ قبل مولانا مرحوم نے مجھے ساتویں جلد کی اشاعت کی خبر دی تھی۔ مجلس تحقیقات و نشریات اسلام کا ادارہ جس نے مولانا مرحوم کی بیشتر اردو کتابیں شائع کیں کاروان زندگی کی ساتوں جلدیں شائع کر چکا ہے۔

مولانا مرحوم کی آپ بیتی صرف اپنی ذات کی داستان نہیں بلکہ یہ عالم عرب، ہندوستان، یورپ و امریکہ اور خاص کر پورے عالم اسلام اور مسلمانان عالم کی داستان ہے۔ ہندوستان کے اسلامی مؤرخ کے لئے تو اس میں بے انتہا علمی سرمایہ ہے۔

عالم عرب کے بہت سے فرمانرواؤں خصوصاً سعودی عرب کے حکمرانوں سے مولانا کا ناصحانہ تعلق رہا۔ شاہ فیصلؒ سے آپ کی متعدد ملاقاتیں اور مراسلت رہی، اسی طرح ملک سعود بن عبد العزیز، اردن کے ملک عبد اللہ مرحوم اور پاکستان کے صدر ضیاء الحق مرحوم ہیں۔ جو مولانا سے عقیدت مندانہ تعلق رکھتے تھے۔ مولانا عالم اسلام کی تنظیموں کے رکن اساسی یا ممبر تھے آپ رابطہ عالم اسلامی مسلم ورلڈ لیگ مکہ و مدینہ اسلامک یونیورسٹی کے فاؤنڈر ممبر تھے۔ اسی طرح دمشق کی عرب اکیڈمی، اسلامی انٹرنیشنل یونیورسٹی اسلام آباد فقہ اکیڈمی، جدہ وغیرہ۔ آپ کا یورپ میں اہم کارنامہ آکسفورڈ یونیورسٹی میں اسلامک ریسرچ سینٹر قائم کرانا تھا جو ۱۴ سال قبل بعض عرب شخصیات اور یونیورسٹی کے تعاون سے قائم ہوا اور جس کے

مولانا چیئرمین رہے۔ اسی طرح آپ نے رابطہ ادب اسلامی قائم کیا جس کے جلسے ترکی، اردن، پاکستان وغیرہ میں ہوتے رہے۔

مولانا مرحوم عملی سیاست کے آدمی نہیں تھے۔ لیکن ہندوستان میں جب اسلام اور مسلمانوں پر برا وقت پڑا تو مولانا مرحوم پوری قوت اور تندہی کے ساتھ اس کے لئے سرگرم ہوگئے۔ اپنے دوسرے رفقاء کے ساتھ فسادات اور ہندوؤں کے مظالم سے مسلمانوں کو بچانے کے لئے مسلم مجلس مشاورت قائم کی جس سے قبل اپنی جان ہتھیلی پر رکھ کر مولانا نے جمشید پور کا دورہ کیا جہاں مسلمانوں کا قتل عام ہوا تھا اور پوری ہمت وحکمت کے ساتھ ہندوستانی حکومت کو اس پر تنبیہ کیا۔ تعلیم میں جب ہندوانہ افکار واصنام پرستی کی آمیزش شروع ہوئی تو مولانا نے اس کے لئے دینی تعلیمی کونسل کی سربراہی قبول کی اور اپنی تقریروں اور دوروں سے سارے ہندوستان میں اس کے لئے کام کیا۔

مسلم پرسنل لاء کو جب ہندو حکومت کی طرف سے خطرہ لاحق ہوا، ور ہندوستان میں یونی فائیڈ پرسنل لاء کی آوازیں بلند ہوئی تو شاہ بانو کیس کے سلسلے میں اس میں دوسرے مسلمان لیڈروں کے ساتھ سینہ سپر ہوئے۔ اور ان وفود کی قیادت کی جو راجیو گاندھی سے ملا اور بالآخر ۱۹۸۶ء میں ہندوستان کی پارلیمنٹ نے مسلمانوں کے پرسنل لاء کی خود مختاری کا قانون پاس کیا۔ غرض مولانا مرحوم عرب ممالک اور خاص طور پر سعودی عرب میں اپنی دعوتی اور علمی مصروفیات کے باوجود بھرپور طریقے سے ہندوستان کے مسلمانوں کی عملی خدمت کرتے رہے۔

مولانا نے کبھی بھی کسی حکمران سے کوئی ہدیہ، کوئی مدد قبول نہیں کی وہ درویشی واستغناء کا پیکر تھے انھوں نے کافی عرصہ قبل شاہ فیصل ایوارڈ کی کثیر رقم دینی سعودی اداروں اور جہاد افغانستان میں دے دی تھی (۱۹۸۰ء)۔ گزشتہ سال رمضان میں امارات

(باقی صـ ۳۶ پر)





# اصلاح معاملات

## خرید و فروخت کرایہ رہن و دیگر معاملات تجارت کے متعلق ضروری گذارش

مرتبہ: مولانا محمد ابرار الحق صاحب مدظلہ ناظم مجلس دعوۃ الحق ہردوئی

اس وقت ایک نہایت ضروری بات کی طرف آپ کو توجہ دلانا چاہتا ہوں گو آپ کو ان باتوں کا خیال تو ضرور ہوگا مگر ان کی طرف زیادہ خیال رکھنے کی ضرورت ہے۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے "لَقَدْ کَانَ لَکُمْ فِیْ رَسُوْلِ اللّٰہِ اُسْوَۃٌ حَسَنَۃٌ۔" الخ یعنی تمہارے لئے ہم نے محمد رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو نمونہ بنا کر بھیجا ہے لہٰذا اس نمونہ کے موافق اپنی زندگی بناؤ سو اسی زندگی کا ایک حصہ ہمارے معاملات ہیں یعنی خرید و فروخت، رہن، زراعت، تجارت اس کے لئے اللہ تعالیٰ نے حدیں مقرر کردی ہیں، بعض تجارتیں منع کردی ہیں جیسے شراب، سور کی خرید و فروخت، اسی طرح اور بھی تجارتیں ہیں پس جس طرح دنیا کے حاکم کے قانون کے موافق ہم تجارت کرتے ہیں مثلاً ہم میں سے ہر شخص کارتوس، بندوق کی تجارت نہیں کرسکتا اگر بلا لائسنس کرے گا تو جیل خانہ بھگتنا ہوگا اسی طرح اللہ تعالیٰ کے قانون کی پابندی کے ساتھ یہ معاملات کرنا چاہئے حدیث شریف میں ہے کہ جو شخص تجارت کرے سچائی اور امانت کے ساتھ قیامت میں اس کا حشر عالم باعمل اور نبیوں کے ساتھ ہوگا، سو یہ کتنی بڑی دولت ہے اس لئے ہم جس کام میں مشغول ہوں اس کا شرعی حکم معلوم کرنا ہم کو ضروری ہے وہ علماء سے معلوم کریں اور دین کی کتابوں سے اس کے لئے سہل طریقہ یہ ہے کہ محلہ کی مسجد میں جماعت کی نماز پڑھیں اور جس وقت دینی کتابیں سنائی جاتی ہیں سنیں اور علماء سے مسائل پوچھیں دیکھئے عام طور پر لوگ غلطی کرتے ہیں کہ بلا بو رآئے یا بو رآنے پر فصل بیچتے ہیں اس میں اور جوئے میں کیا فرق ہے؟ جس مکان کو رہن رکھا ہے اس مکان میں بلا کرایہ یا کم کرایہ کے ساتھ رہتے ہیں اس میں اور سود میں کیا فرق ہے اس قسم کی بہت سی غلطیاں کرتے ہیں ان غلطیوں کا علاج یہی ہے کہ جو کام کریں اس کے متعلق معلوم کریں کہ اللہ اور اس کے رسولؐ کا کیا فرمان ہے؟ تجارتی معاملات کے متعلق ایک رسالہ "صفائی معاملات" میں ضروری احکام جمع کردیئے ہیں ان کا تو مطالعہ ضرور ہی کریں تاکہ آخرت کی تباہی سے بچے رہیں، وہ نفع دنیا کا جس سے آخرت تباہ ہو کس کام کا ہے اگر ہم نے اس میں سستی و کوتاہی کی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو قیامت میں کیا منہ دکھائیں گے اور یہ کہ اس کا نتیجہ بھی اچھا نہ ہوگا یعنی اللہ تعالیٰ کے قید خانہ میں داخلہ ہوگا۔ جہاں آگ بچھوؤں سانپ کا عذاب ہے سو یہاں کے قید خانہ سے ڈرنا اور اللہ تعالیٰ کے قید خانہ سے نہ ڈرنا کتنی بڑی غلطی ہے اللہ تعالیٰ ہمیں اور آپ کو ایسی باتوں سے بچادیں جن سے اللہ تعالیٰ کی ناراضگی ہوتی ہے۔

### کتب برائے تبصرہ

تبصرہ کے لئے براہ کرم کتاب کے دو نسخے ارسال کریں صرف ایک کتاب بھیجنے کی صورت میں تبصرہ شائع نہیں کیا جائے گا۔ اور نہ ہی کتاب واپس کرنے کی ذمہ داری ادارہ پر ہوگی (ادارہ)

### (بقیہ) سری نگر میں سمپوزیم

ڈاکٹر مظفر صاحب نے افتتاحی خطبہ پیش کیا جو معہد کے تعارف اور دارالعلوم ندوۃ العلماء سے وابستگی اور حضرت علامہ ندویؒ کی ذات سے ربط وتعلق کا عکاس تھا۔ ڈاکٹر دار صاحب نے بڑی خوبصورتی کے ساتھ نظامت کا فریضہ انجام دیا۔ اس سمپوزیم میں مؤثر تقریریں اور وقیع مقالات پیش کیے گئے اور تمام مسالک و مکاتب فکر کے ذمہ داروں نے خطاب کیا۔ مہمانان خصوصی مولانا نذر الحفیظ ندوی اور مولانا محمد خالد ندوی نے حضرت والاؒ کی زندگی کے مختلف گوشوں پر روشنی ڈالی، صدر جلسہ ڈاکٹر محمد اسحٰق خار صاحب کا مقالہ بہت وقیع تھا، مولانا محمد خالد ندوی کی دعا پر ڈھائی بجے دن میں سمپوزیم کی کارروائی اختتام کو پہونچی۔

اس پروگرام کے بعد دارالعلوم سوپور کے مولانا بشیر احمد صاحب قاسمی کی طرف سے دعوت تھی۔ عصر بعد طلبا واساتذہ سے مولانا نذر الحفیظ صاحب ندوی کا خطاب ہوا۔ دارالعلوم سوپور خاصا بڑا ادارہ ہے تقریباً ڈھائی سو طلباء کے قیام و طعام کا نظم مدرسہ میں ہے۔ باصلاحیت اور مخلص اساتذہ کی وجہ سے مدرسہ ترقی کی شاہراہ پر گامزن ہے۔ وقت کی کمی کی وجہ سے وادی کے دیگر اداروں میں حاضری نہ ہوسکی، البتہ تھوڑی دیر کے لئے مولانا بشیر صاحب پانپور کے اصرار پر ان کے مدرسہ میں جانا ہوا، طلباء اور ذمہ داران مدرسہ سے ملاقات ہوئی۔ قیام کے دوران کئی مساجد میں پروگرام ہوئے۔

# حضرت جو اٹھ گئے تو ندوہ اداس ہے

قمر سنبھلی

کیا چیز کھو گئی تری اے شہر لکھنؤ! ہر اک گلی، ہر ایک محلہ اداس ہے
حسرت برس رہی ہے در و بام و سقف پر حضرت جو اٹھ گئے تو ندوہ اداس ہے
مینار، فرش، منبر و محراب سب ملول مسجد بھی آہ ندوے کی کتنی اداس ہے
آج اس کا ایک "خاص نمازی" نہیں رہا پُر ہے نمازیوں سے یہ پھر بھی اداس ہے
"مہمان خانہ" ڈھونڈ رہا ہے وہ رونقیں! کل تک سجی تھی "بزم سکینت" وہ کیا ہوئی؟
"احباب ندوہ" بیٹھے ہیں سارے ملول سے چہروں پہ ان کے بھی جو بشاشت وہ کیا ہوئی؟
کوہ الم گرا حسنی خاندان پر محروم ہو گئے ہیں وہ اک سرپرست سے
سایہ بس ایک ان کے سروں سے نہیں اٹھا ملت ہوئی ہے غرق سمندر میں درد کے
بوبکر اور رابع و واضح ہیں خستہ جاں ہے کہکشاں، مگر مہ کامل نہیں رہا
عباس بھی، وصی بھی ہیں، برہان بھی قمر محفل تو ہے وہ رونق محفل نہیں رہا
اُٹھا سروں سے ایسا گھنیرا درخت آہ! درد و الم کی دھوپ ہر اک سمت چھا گئی
"ابنائے ندوہ" غم سے نہ کیوں ہوں نڈھال آج گویا یتیم ہو گئی "ندوی برادری"
مرعوب ہو سکے نہ وہ شاہوں کے سامنے نوک زباں پہ ان کی سدا حق کی بات تھی
ان کے مخاطب اہل عرب ہوں کہ اہل ملک ان کے لئے نمونہ محمدؐ کی ذات تھی
ایسا شفیق، نرم مزاج و کشادہ دل ڈھونڈیں گے لاکھ راہبروں میں نہ پائیں گے
اپنی مثال آپ تھے بے شک علی میاںؒ اک اک قدم پہ قوم کو وہ یاد آئیں گے
دست دعا دراز ہے یا رب ترے حضور بارش ہو رحمتوں کی سدا ان کی قبر پر
ہیں یادگاریں جتنی بھی ان کی عروج پائیں! پھیلائیں روشنی یونہی" ندوے" کے بام و در

# دینی تعلیم وتربیت سے مسلمانوں کی شناخت باقی رہے گی

## پرتاپگڑھ میں دینی تعلیمی کونسل کی علاقائی کانفرنس

ڈاکٹر مسعود الحسن عثمانی

ملک کے موجودہ حالات میں مسلمانوں کی نوجوان نسل کی دینی تعلیم وتربیت کی ضرورت اپنی افادیت کے لحاظ سے اہمیت اختیار کرچکی ہے۔ یہ مسئلہ عام مسلمانوں کے لئے فکر وتوجہ کا مستحق ہے اور اسی سے ایک باحمیت اور باغیرت ملت کی حیثیت سے اس ملک میں مسلمانوں کی شناخت باقی رہے گی۔

دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ناظم اور دینی تعلیمی کونسل کے رکن مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے پرتاپ گڈھ میں کونسل کی علاقائی دینی تعلیمی کانفرنس کے موقع پر ۱۲ر مارچ ۲۰۰۰ء کو اپنے خطبہ صدارت میں مندرجہ بالا خیالات کا اظہار کیا۔ انھوں نے اس تحریک وتنظیم کے اغراض ومقاصد کی روشنی میں اسے شاہ کلید سے تعبیر کرتے ہوئے کہا کہ گذشتہ نصف صدی کے سنگین حالات میں مکاتب اور مدارس کے قیام استحکام نے دین وعقیدہ کی حفاظت اور زبان اردو کو زندہ رکھنے کا جو تاریخ ساز کارنامہ انجام دیا ہے اسے فراموش نہیں کیا جاسکتا۔ انھوں نے ملک کے موجودہ نصاب ونظام تعلیم کا جائزہ لیتے ہوئے اس حقیقت کا اظہار کیا کہ دستور ہند کے بنیادی حقوق سے نظام تعلیم کو ہم آہنگ ہونا چاہئے تھا لیکن ایسا نہیں ہوسکا۔ یہ افسوس کی بات ہے۔ انھوں نے موجودہ مذہبی بل کو دستور کے منافی قرار دیا اور وضاحت کرتے ہوئے کہا کہ اس طرح کے غیر ضروری اقدام سے فضا مکدر ہوتی ہے۔ ضرورت اس بات کی ہے کہ ملک میں باہمی اتحاد ومحبت کے ساتھ مذہبی آزادی کی خوشگوار فضا قائم کی جائے .... مدارس اسلامیہ کی تاریخ اس جذبہ وخدمت سے بھرپور ہے۔ انھوں نے بڑی بلند آہنگی سے یہ بات کہی کہ دینی تعلیمی کونسل کی تحریک وتنظیم سے تعاون اور اس میں شرکت بہت باعث سعادت ہے۔

اس کانفرنس میں پرتاپ گڈھ کے قرب وجوار کے علاوہ الہ آباد، سلطانپور، رائے بریلی، علی گڑھ، لکھنؤ، فتح پور، جونپور سے بڑی تعداد میں نمائندے شریک ہوئے۔

حضرت مولانا علی میاںؒ کے بعد یہ پہلی عوامی کانفرنس تھی جو انھیں کے نام سے منسوب بھی کی گئی تھی اس کے اثرات پوری کانفرنس پر محیط تھے۔ مولاناؒ کی بے شمار یادوں کے سائے میں دینی تعلیمی کونسل کی اس کانفرنس کا انعقاد اور اس میں مولانا محمد رابع حسنی ندوی کی صدارت نے عوام میں اس تعلق کو ابھار دیا جو اس تنظیم کے ذریعہ حضرت مولانا کی ذات سے قائم تھا۔

مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے پروفیسر نفیس احمد نے اپنے خطبۂ افتتاحیہ میں حالات کی ایسی واضح تصویر پیش کی اور ملک کی آزادی کے بعد کی صورت حال کو جو اب تک برقرار ہے بڑی فکر اور مثبت انداز میں بیان کیا۔ زبان اور رسم الخط کے مسئلہ کو بھی اس طور سے پیش کیا کہ یہ دونوں چیزیں ختم کردی جائیں تو ملت خود بخود اپنا معنوی وجود کھو بیٹھے گی، انھوں نے موجودہ نظام تعلیم میں سہ لسانی فارمولے کے تحت اردو کی حق تلفی کا بھی ذکر کیا اور یہ بھی بتایا کہ مکاتب کے بچے نہ صرف اپنی زبان اور دین کی ابتدائی تعلیم اور بنیادی معلومات سے واقف ہوتے ہیں بلکہ وہ دوسرے عصری علوم میں بھی سرکاری پرائمری اسکولوں کے بچوں سے بہتر ثابت ہوتے ہیں۔ انھوں نے ایسے انگلش میڈیم اسکولوں میں اردو اور دینی تعلیم پر زور دیا جو مسلمانوں کے قائم کئے ہوئے ہیں۔

دینی تعلیمی کونسل کے جنرل سکریٹری ڈاکٹر محمد اشتیاق قریشی نے اپنی تقریر میں مسائل کی نشاندہی کے ساتھ کونسل کی مسلسل کوششوں کی تفصیل بیان کی اور ان کے نتیجے سنگین نوعیت کے معاملات پر جس طرح قابو پایا جاسکا اسے فکر وسنجیدگی اور ذہنوں کے اتحاد واتفاق کا ثمرہ قرار دیا۔ حکومت اترپردیش کے مذہبی بل کا حوالہ دیتے ہوئے گورنر اور صدر جمہوریہ سے کونسل کے وفد کی ملاقاتوں کی تفصیل اور اس بل کو سازش کے طور پر عجلت سے پاس کرانے کی وجہ سے اس میں جو خامیاں ہیں ان کا بھرپور جائزہ پیش کیا۔ ڈاکٹر قریشی نے لڑکیوں کی دینی تعلیم وتربیت پر زور دیا۔ اسلامی فکر، اسلامی تشخص اور اسلامی معاشرہ کی وضاحت کرتے ہوئے انھوں نے کہا کہ اسلام پوری زندگی پر حاوی ہے۔ یہ کسی کا ذاتی مسئلہ نہیں ہے اس لئے مسلمانوں کو چاہئے کہ وہ تعلیم اور دینی تعلیم کے محاذ پر اپنی بہترین صلاحیتوں کا مظاہرہ کریں دینی تعلیمی کونسل کا یہی بنیادی پیغام ہے۔

مدرسہ عرفانیہ لکھنؤ کے مہتمم اور عربی فارسی بورڈ کے چیرمین قاری شتاق احمد نے اپنی مختصر تقریر میں اس تحریک سے خصوصی دلچسپی کا مظاہرہ کرتے ہوئے اپنے وطن پرتاپ گڈھ کی انجمن تعلیمات

دین کو دو ہزار روپئے ماہانہ کے مالی تعاون کا اعلان کیا۔ انجمن تعلیمات دین لکھنؤ کے جنرل سکریٹری مولانا محمد اسحاق حسینی نے ہر ضلع میں تحریک کو مضبوط بنیادوں پر استوار کرنے کی ضرورت پر زور دیا۔ علی گڑھ کے حکیم ایوب، الہ آباد کے شفیق احمد سلطانپور کے ارشاد احمد، رحمٰن علی ایڈوکیٹ الہ آباد، مفتی غیاث احمد اور ظفر احمد صدیقی نے بھی اظہار خیال کیا۔ انجمن تعلیمات دین پرتاب گڈھ کے باحوصلہ جنرل سکریٹری ڈاکٹر جلیل احمد نے رپورٹ پیش کی۔ اندازہ ہوا کہ ان کی مسلسل جدوجہد اور عوامی رابطے کی بنا پر یہ عظیم الشان کانفرنس منعقد ہو سکی۔

دینی تعلیمی کونسل کے سکریٹری ڈاکٹر مسعود الحسن عثمانی نے اپنی تقریر میں کہا کہ یہ کانفرنس جو حضرت مولانا علی میاں رح کے نام سے منسوب کی گئی ہے اس کی کیفیت سے اندازہ ہوتا ہے کہ خود حضرت والا کی روحانیت اس کے انعقاد میں کارفرما ہے۔ انھوں نے کہا کہ قرآن پاک میں اللہ تعالیٰ نے انبیاء کرام کے جو واقعات بیان فرمائے ہیں ان کی بڑی معنویت اور خصوصی معرفت ہے۔ قرآن قصوں کی کتاب نہیں ہے بلکہ دعوت و ہدایت کا مجموعہ ہے۔ اس میں مسلمانوں کو بتایا گیا ہے کہ جو حالات ان کے لئے پریشان کن اور آزمائش کن نظر آتے ہیں وہ نئے واقعات و حالات نہیں ہیں بلکہ پہلے بھی انبیاء کے زمانہ میں اس طرح کے حالات پیش آتے رہے ہیں۔ اس میں موجودہ دور کے مسلمانوں کے لئے پیغام پوشیدہ ہے جس ملت کو اللہ نے ہر دور میں خیر و فلاح کی دعوت کے لئے منتخب کیا اس کے سامنے اس طرح کے آزمائشی لمحات بھی آئے ہیں جن میں ثابت قدم رہتے ہوئے وہی ملت سرخ رو ہوئی اور اللہ کی رحمتوں کی مستحق قرار دی گئی۔ انھوں نے کہا کہ حالات کا اندازہ یہ ہے کہ اس ملک میں مسلمانوں کے لئے مسائل پیدا ہوتے رہیں گے میرے نزدیک ان کی اہمیت نہیں ہے بلکہ زیادہ اہم بات یہ ہے کہ خود مسلمانوں نے کس طرح زندگی گذارنے کا فیصلہ کیا ہے۔ اگر انھیں اپنے وجود کے ساتھ اپنی اسلامیت بھی عزیز ہے اور وہ مخالفتوں کے طوفان میں اپنے دین و عقیدہ، زبان و تہذیب اور مذہبی معاشرت کی کشتی کو ساحل مراد سے ہمکنار کرنے کا جذبہ رکھتے ہیں تو دنیا کی کوئی طاقت ان کے پائے استقامت میں تزلزل پیدا کرنے سے قاصر رہے گی۔

کانفرنس کے آخر میں مختلف تجاویز پیش ہوئیں جنہیں عام طور پر منظور کیا گیا اس میں پہلی جامع تجویز تعزیت حضرت مولانا علی میاںؒ کی ذات گرامی سے متعلق تھی جس میں گذشتہ پچاس برس میں دینی تعلیمی کونسل سے حضرت مولانا کے بے پناہ تعلق اور اس قافلہ کی قافلہ سالاری کا ذکر کیا گیا۔ دوسری تجاویز میں حکومت کے نظام تعلیم کی خامیوں اور دینی تعلیمی کونسل کے نیک اور مفید مشوروں کے علاوہ ایک خصوصی تجویز میں مسلمانوں سے دینی تعلیمی تحریک میں نمایاں طور پر شریک ہونے اور اسے ہر طرح کا تعاون دینے کی اپیل کی گئی۔

مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی کی دعا پر کانفرنس کا اختتام ہوا۔

## دعائے مغفرت

دفتر تعمیر حیات کے سابق کارکن محمد خالد ندوی (بلرامپور گونڈہ) کے والد کا مارچ ۲۰۰۰ء کے پہلے ہفتہ میں انتقال ہو گیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن۔ مرحوم ایک سماجی کارکن کے ساتھ فلاحی اور ملی کاموں میں بھی حصہ لیتے تھے اور دینی رجحان رکھنے کی وجہ سے اپنے لڑکے کو شروع ہی سے دینی تعلیم دلائی۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کی مغفرت فرمائے اور پس ماندگان کو صبر جمیل عطا فرمائے۔

قارئین تعمیر حیات سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے

# مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ پر سری نگر کشمیر میں سمپوزیم

از: ابوحامد ندوی

معہد اللغۃ العربیہ والدراسات الاسلامیہ کے زیر اہتمام سرینگر میں ۱۱ر مارچ ۲۰۰۰ء کو بی ایڈ کالج میں مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ پر ایک سمپوزیم کا انعقاد ہوا جس میں مولانا کی "حیات وخدمات پر علماء اور دانشوروں نے خطاب کیا اور وقیع مقالات پیش کئے گئے اس سمپوزیم میں خصوصی طور پر دارالعلوم ندوۃ العلماء کے استاذ ادب مولانا نذر الحفیظ صاحب ندوی اور استاذ حدیث مولانا محمد خالد ندوی غازیپوری نے معہد اللغۃ العربیہ والدراسات الاسلامیہ کے ڈائرکٹر ڈاکٹر مظفر ندوی کی دعوت پر شرکت کی سمپوزیم کے انعقاد سے ایک روز قبل مسجد سید محمد جعفرؒ کے کمپاؤنڈ میں معہد اللغۃ العربیہ کے طلباء کی تنظیم النادی العربی الدوری کا سالانہ اجلاس ہوا، جس میں معہد سے فارغ ہونے والے ۱۷ طلباء کو سند فراغت دی گئی، فارغ ہونے والے طلباء نے اس موقع پر علامہ ندویؒ کی حیات وخدمات پر عربی میں تقریریں کیں اور آپ کی اہم کتابوں کا خلاصہ پیش کیا

معہد کے جنرل سکریٹری ڈاکٹر عبدالرحمن وار صاحب نے مہمانوں کا استقبال کیا اور اجلاس کی غرض وغایت پر روشنی ڈالتے ہوئے فرمایا کہ ہمارا مسلمح نظر قرآن فہمی کی تحریک ہے جو نوجوان کالجوں اور یونیورسٹیوں میں زیر تعلیم ہیں ان میں عربی زبان کی تعلیم کو رواج دے کر قرآن پاک واحادیث سے استفادہ کی راہ ہموار کرنا ہے. الحمد للہ اس میں کافی رغبت پائی جارہی ہے اور اب خواتین بھی اس کی طرف متوجہ ہو رہی ہیں. اس سال سترہ طالبات نے اس معہد میں داخلہ لیا ہے.

ڈاکٹر مظفر صاحب ندوی نے اس ادارہ کا تعارف کراتے ہوئے فرمایا کہ: یہ ادارہ خالص عربی زبان وادب کے فروغ کے لئے قائم کیا گیا ہے اور اس سلسلہ میں ہم اپنے مادر علمی دارالعلوم ندوۃ العلماء کے اکابر اساتذہ سے برابر رابطہ رکھے ہوئے ہیں، طلباء میں صحیح اسلامی فکر قدیم صالح اور جدید نافع کی حسین قوس وقزح کا رنگ پیدا کرکے اسلامی خطوط پر ان کی تربیت کرنا ہے. اس معہد نے بڑی بے سروسامانی کے عالم میں اپنے کام کا آغاز کیا. بڑے صبر آزما حالات پیش آتے رہے لیکن آج خدا کے فضل سے اس کی افادیت عیاں ہوگئی ہے اور ذہین طبقہ اس کی طرف متوجہ ہو رہا ہے النادی العربی الدوری کے تعارفی کلمات کو جناب ندیم صاحب نے بڑی خوبی کے ساتھ کمپوٹرائز کیا تھا جسے ڈاکٹر مظفر ندوی کی آواز میں سامعین کے سامنے کمپوٹر اسکرین سے پیش کیا گیا۔ طلباء کے پروگرام حوصلہ افزا تھے۔ اس سے ان کی صلاحیتوں کا اندازہ ہو رہا تھا ان کی تقریروں میں برجستگی تھی۔ اور علامہ ندویؒ سے فکری اور روحانی گہری وابستگی کا پتہ چل رہا تھا۔ پورا پروگرام حضرت علامہ ندویؒ کی شخصیت پر مشتمل تھا۔ عربی زبان میں ہونے کے باوجود سامعین بہت ذوق وشوق سے سنتے رہے۔ جبکہ اکثریت عربی زبان سے ناواقف تھی. طلباء کے پروگرام کے اختتام پر مہمان خصوصی جناب۔ مولانا محمد خالد ندوی غازیپوری استاذ حدیث دارالعلوم ندوۃ العلماء کی پر مغز تقریر ہوئی جو معہد کے تقاضے اور فارغین کی ذمہ داریوں کے تناظر میں تھی.

جلسہ کے صدر مولانا نذر الحفیظ ندوی استاذ ادب دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ہاتھوں تقسیم اسناد کے بعد صدارتی کلمات اور دعا پر جلسہ کا اختتام ہوا۔

## بی ایڈ کالج سرینگر میں سمپوزیم

سرزمین کشمیر پر اپنی نوعیت کا یہ پہلا پروگرام معہد اللغۃ العربیہ کے زیر انتظام ہو رہا تھا جس میں کالجوں کے شعبۂ اسلامیات کے صدور، تنظیموں کے ذمہ دار اہل علم اہل قلم، مدارس عربیہ کے ذمہ دار علماء اور اراکین کے پہلو بہ پہلو عمائدین شہر اور اطراف واکناف سے آئے ہوئے ارباب حل وعقد نے شرکت کی. سمپوزیم کی صدارت جناب ڈاکٹر محمد اسحٰق خاں صدر شعبۂ اسلامیات کشمیر یونیورسٹی نے کی. سمپوزیم کا افتتاح تلاوت قرآن پاک سے ہوا.

(باقی صـ۲۳ پر)

محمد طارق ندوی

# سوال و جواب

س:۔ قصر کب باطل ہو جاتا ہے؟

ج:۔ مسافر جب گھر واپس آجائے یا کسی جگہ پندرہ دن یا اس سے زیادہ ٹھہرنے کا ارادہ کرے تو وہ مقیم ہو جائے گا اور قصر باطل ہو جائے گا۔

س:۔ جمعہ میں اذان ثانی مسجد کے اندر دی جائے گی یا باہر؟

ج:۔ جمعہ کی اذان ثانی مسجد میں خطیب کے روبرو معروف و مسنون ہے سلف صالحین کا اسی پر توارث چلا آرہا ہے۔

س:۔ پرانی قبر میں میت کو دفن کرنا جائز ہے یا نہیں؟

ج:۔ قبر اتنی پرانی ہو جائے کہ غالب گمان ہو کہ اب اس میں میت مٹی ہو گئی ہو گی تو اس میں دوسری میت کو دفن کرنا درست ہے۔

س:۔ کچھ لوگوں کو دیکھا گیا ہے کہ جب بھی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک لیا جاتا ہے تو لوگ اپنے انگوٹھوں کو چوم کر آنکھوں سے لگاتے ہیں کیا ایسا کرنا سنت کے مطابق ہے؟

ج:۔ صورت مسئولہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک آنے پر انگوٹھوں کو چوم کر آنکھوں سے لگانے کی کوئی اصل شرعی نہیں ہے، سنت سے اس کا کوئی ثبوت نہیں ملتا ہے وہ صحابہ کرام جو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے عشق و محبت میں جان کی بازی لگا دینے سے بھی گریز نہیں کرتے تھے ان سے بھی مذکور عمل ثابت نہیں لہٰذا یہ بے اصل اور بے بنیاد بات ہے۔

س:۔ ہمارے یہاں اکثر مساجد میں جمعہ کے دن خطبۂ اذان سے پہلے مؤذن بلند آواز سے آیت مبارکہ "وَإِذَا قُرِئَ الْقُرْآنُ فَاسْتَمِعُوا لَهُ وَأَنْصِتُوا" پڑھتے ہیں کیا ایسا کرنا سنت سے ثابت ہے؟

ج:۔ اذان سے پہلے مذکورہ آیت کو خطبہ اذان سے پہلے پڑھنے کا کوئی ثبوت نہیں ملتا ہے اس کو لازم سمجھنا بدعت ہے۔

س:۔ کیا آب زمزم اور وضو کا بچا ہوا پانی کھڑے ہو کر پینا چاہئے؟

ج:۔ ہاں! آب زمزم اور وضو کا بچا ہوا پانی کھڑے ہو کر پینا چاہئے، احادیث نبویہ اور آثار صحابہ سے اس کا ثبوت ملتا ہے۔

س:۔ زید ایک پیر سے معذور ہے لکڑی کے سہارے سے چلتا ہے ذی شعور اور صاحب علم ہے اور امامت کی صلاحیت بھی رکھتا ہے مسجد کے تین مقررشدہ امام ہیں جو امامت کے فرائض انجام دیتے ہیں، بسا اوقات ان تینوں امام کی عدم موجودگی میں کوئی نماز پڑھانے والا نہیں ہوتا کیا ایسی صورت میں زید امامت کر سکتا ہے اور امام صاحب اپنی غیر موجودگی میں زید کو اپنا نائب بنا سکتے ہیں؟

ج:۔ صورت مسئولہ میں زید اگر رکوع اور سجدہ پر قادر ہے تو امامت کر سکتا ہے، کراہت نہ ہوگی نیز امام صاحب اپنی غیر موجودگی میں اسے اپنا نائب بنا سکتے ہیں۔

---

## دارالعلوم کے نوجوان استاذ کا انتقال

دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ہونہار استاذ مولانا برجیس احمد ندوی اپنی عمر کی صرف ۲۸ بہاریں دیکھ کر برین ہیمبرج ہو جانے کے سبب چند گھنٹوں کے اندر اپنے مالک حقیقی سے جا ملے اِنّا لِلّٰہ و انا الیہ راجعون۔

مرحوم کے پسماندگان میں بیوہ کے علاوہ پانچ لڑکیاں اور تین لڑکے ہیں جو سب کے سب کم سن ہیں اللہ تعالیٰ ان ہی پسماندگان کی نگہبانی فرمائے اور مرحوم کو کروٹ کروٹ چین نصیب فرمائے قارئین کرام سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

# مطالعہ کی میز

تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

نام کتاب کُنْ خطیبًا (عربی)
تالیف رحمت اللہ اصغر ندوی
صفحات ۱۳۳، قیمت درج نہیں
ملنے کا پتہ مکتبہ ندویہ دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

تقریر و تحریر، تبلیغ و دعوت کا ایک موثر ذریعہ ہے ہر دور میں زبان و بیان کی اہمیت تسلیم کی گئی اور آج بھی ذرائع ابلاغ میں اس کی قوت و تاثیر کو بڑا دخل ہے۔

اپنے سچے احساسات و پاکیزہ خیالات کے اظہار کے لئے ضروری ہے کہ مدارس عربیہ کے طلباء، اردو زبان کے علاوہ عربی زبان میں جوش، روانی تسلسل اور برجستگی پیدا کریں، تاکہ عربوں کے سامنے تقریر کرنے کا موقع آئے تو عربی زبان میں برجستہ ان کو خطاب کر سکیں۔

عربی زبان میں تقریر و خطابت کی اس اہم ضرورت کو پورا کرنے کے لئے نوجوان فاضل مولوی رحمت اللہ ندوی (جو عربی زبان میں خطابت کا اچھا ذوق رکھتے ہیں) نے طلبا کے مدارس عربیہ کے لئے زیر نظر کتاب "کن خطیبًا" (عربی میں) تالیف کی ہے جس پر مولانا سعید الرحمٰن اعظمی ندوی مہتمم دار العلوم ندوۃ العلماء نے بیش قیمت مقدمہ تحریر فرمایا ہے۔

اس کتاب میں سو کے قریب عربی تقریریں اور خطبات ہیں، جو اسلام کی روح، ایمان و ایقان کی بادبہاری اور اخلاص و محبت سے پر ہیں اسلوب نگارش مفید و مؤثر اور جذبات کو اپیل کرنے والا ہے۔

لَئِنْ شَكَرْتُمْ لَأَزِيدَنَّكُمْ
اَلْجَنَّةُ تَحْتَ ظِلَالِ السُّيُوفِ ماهية
الصلوٰة و مكانتها في الإسلام
وما ارسلناك الا رحمةً للعالمين
واعتصموا بحبل الله جميعًا ولا تفرقوا
الوقت هو الحياة فلا تقتلوه، مثل
الجليس الصالح والجليس السوء

تقریروں کے عنوانات ہیں۔ اس کتاب کے اندر عربی میں تقریر کرنے کا ڈھنگ، طریقہ، غرض و غایت فوائد اور اصول بتائے گئے ہیں۔

امید ہے کہ اس کتاب سے طلبا مدارس عربیہ خاطر خواہ استفادہ کریں گے۔ ان کے لئے یہ ایک بیش قیمت تحفہ ہے۔

---

نام کتاب اللہ اور اس کا نظام کائنات و اسلام ایک نظر میں
مصنف طیبہ سہیل
صفحات ۱۳۰، سائز $\frac{۳۰\times۲۰}{۱۶}$
قیمت ۳۰ روپے
ملنے کا پتہ حلقۂ فکر و نظر، سی ۷۷/۱۱، اندرا نگر لکھنؤ

قرآن کریم کی تفسیر اور احادیث کی تشریح اور دیگر موضوعات پر سیکڑوں عالمانہ اور محققانہ کتابیں لکھی جا چکی ہیں، جن کو پڑھنے اور ان سے استفادہ کرنے کے لئے علمی لیاقت و صلاحیت دینی ذوق و شوق، اچھی استعداد اور وقت کی ضرورت درکار ہے، معمولی پڑھے لکھے لوگوں خصوصًا عام عورتوں میں نہ تو اتنی صلاحیت ہوتی ہے نہ دینی ذوق و شوق اور نہ ہی وقت کہ عالمانہ ضخیم کتابوں کا مطالعہ کر سکیں، نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ دین کی ضروری ضروری اور موٹی موٹی باتوں تک سے ناواقف رہتے ہیں۔

محترمہ طیبہ سہیل قابل مبارکباد ہیں کہ انہوں نے اس طرف توجہ دی۔ اور ایک کتاب "اللہ اور اس کا نظام کائنات و اسلام ایک نظر میں" تالیف کی۔ جس میں توحید و رسالت، دعوت و تبلیغ، عقیدۂ آخرت، مسلمان کے فرائض اللہ تعالیٰ کی ذات کے تئیں، مسلمان کے فرائض اپنی ذات کے تئیں، مسلمان کے فرائض دوسرے انسانوں و معاشرے کے تئیں جیسے موضوعات پر عام فہم زبان میں تفصیل سے روشنی ڈالی گئی ہے نیز حضرت محمد مصطفٰی صلی اللہ علیہ وسلم کی مختصر سوانح حیات بھی شامل ہے۔

امید ہے کہ یہ کتاب اسلام کی ضروری معلومات حاصل کرنے میں کافی حد تک معاون ثابت ہوگی اور اسلام کی تفصیلی معلومات حاصل کرنے کا شوق ابھارنے میں بھی مددگار ہوگی۔

## دُعائے مغفرت

مولانا محمد امین خاں ندوی (بٹن والے حضرت گنج) کی اہلیہ کا ۱۹ر مارچ ۲۰۰۰ء مطابق ۱۲ر ذی الحجہ ۱۴۲۰ھ کو حرکت قلب بند ہو جانے سے انتقال ہو گیا۔
اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ ۝
ان کے پسماندگان میں ۶ لڑکیاں اور ایک لڑکا ہے قارئین سے دعائے مغفرت و ایصال ثواب کی درخواست ہے

## (بقیہ) سب سے بڑی نعمت

چھت پر تلاوت کر رہے تھے، قیامت کا ذکر آگیا تو ان کی عجیب کیفیت ہو گئی اور ایسا حال طاری ہوا کہ حواس بجا نہ رہے اور چھت سے نیچے گر پڑے، تھوڑی دیر میں جب ہوش آیا تو لوگوں نے پوچھا کہ کیا بات تھی تو فرمایا مجھ سے کچھ نہ پوچھو۔ کتاب اللہ کی تلاوت کر رہا تھا۔ اس میں قیامت کا ذکر آگیا اسی کے خوف سے میری یہ کیفیت ہو گئی، سبحان اللہ! ان کے خوف کی یہ حالت تھی۔

ایک اور بزرگ اپنے مریدین کے ساتھ کہیں جا رہے تھے ایک جنگل سے گذر ہوا اس میں ایک درخت کے نیچے پہونچے تو ٹھنڈی سانس لی اور سردی کا زمانہ ہونے کے باوجود ان کی یہ حالت ہوئی کہ پسینہ جاری ہو گیا اور غش کھا کر گر پڑے جب ہوش میں آئے تو لوگوں نے پوچھا کہ حضرت آپ کی یکایک کیا کیفیت ہو گئی تھی؟ فرمایا کہ مجھ سے کچھ نہ پوچھو اب سے بہت پہلے جوانی کی حالت میں اسی مقام پر میں نے اللہ تعالیٰ کی ایک نافرمانی کی تھی آج ضعیفی میں وہ یاد آگئی تو اللہ کے خوف سے میری یہ کیفیت ہو گئی۔

ہمارے اکابر و اسلاف اللہ تعالیٰ کی نافرمانی سے ڈرتے تھے، اور اللہ کا خوف جس دل میں ہوتا ہے وہ اللہ کی نافرمانی سے ڈرتا ہے، اللہ کے راضی کرنے کی فکر رکھتا ہے۔ یاد رکھئے! ہم نے دنیا کو راضی کیا تو کیا حاصل؟ ہم کو تو اللہ کو راضی کرنے کی فکر چاہیئے، کیونکہ جس نے اللہ کو راضی کر لیا اس نے سب کچھ پالیا۔ اس کے لئے دنیا میں بھی کامیابی اور آخرت میں بھی فلاح، جنت بھی اس کے لئے اور اللہ کا قرب اور اس کی رضا بھی اسی کے لئے ہے

ہم سوچیں کہ دنیا میں ہم کیوں آئے ہیں اور ہماری زندگی کا مقصد کیا ہے؟ دنیا کے افکار و خیالات میں ہم رات دن ڈوبے ہیں لیکن ہمارے دل اس فکر سے بالکل خالی ہو گئے ہیں کہ ہمیں مر کر اللہ کے سامنے جانا ہے اور قیامت آئے گی۔ اس دن اس زندگی کا جواب دینا ہے۔ حالانکہ اللہ تعالیٰ نے جس طرح اس کا حکم دیا ہے، کہ ہم اللہ پر ایمان لائیں اور اللہ کی ذات و صفات اور اللہ کے فرشتوں پر ایمان لائیں۔ اسی طرح اسلام کا بہت بڑا عقیدہ یہ بھی ہے کہ ہم قیامت پر ایمان لائیں اور اس بات پر ایمان لائیں کہ ہم کو دوبارہ مر کر زندہ ہونا ہے اور اللہ کے سامنے جانا ہے اور زندگی کا حساب دینا ہے، اس کو اگر ہم بھلادیں گے، تو ہم غافل ہو جائیں گے نافرمان ہو جائیں گے اور بالکل آزاد ہو جائیں گے، ہم سب اللہ کے بندے اور اس کے غلام ہیں اللہ تعالیٰ نے ہم کو بندگی ہی کے لئے پیدا فرمایا ہے، ارشاد فرماتے ہیں "وَمَا خَلَقْتُ الْجِنَّ وَالْإِنْسَ إِلَّا لِيَعْبُدُوْنِ" یعنی ہم نے جن و انس کو صرف اس لئے پیدا کیا تاکہ وہ میری عبادت کریں۔

مسلمان اس کو کہتے ہیں جو گردن جھکا دینے والا، فرمانبرداری کرنے والا، چون و چرا کو چھوڑ دینے والا ہو، اور یہ وصف اسی وقت حاصل ہو سکتا ہے۔ جب دل میں اللہ کا خوف اور اس کی محبت ہو، ہم لوگ تو محبت کی حقیقت بھی نہیں جانتے، ہاں دعوئ محبت کرنے کو ہر شخص تیار ہے، جانتے ہو محبت کسے کہتے ہیں؟ محبت نام ہی فنا فی المحبوب ہو جانے یعنی اللہ کی مرضی میں فانی ہو، حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت میں فانی ہو، اپنی رائے کو، اپنی چاہت کو، اپنی تجویز کو، اپنی پسند کو فنا کر دے، محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت میں مؤمن کا یہی مقام ہے، اسی مضمون کا اپنا ہی ایک شعر اس وقت یاد پڑا ہے

نظر ان کی نظر اپنی پسند ان کی پسند اپنی
نظر اپنی پسند اپنی نہیں ہوتی محبت میں

# بوالحسن تھی ذات تیری نازش ہندوستاں

● ضیاء الدین ضیاء مظاہری بستوی
(جمداشاہی)

بوالحسن تھی ذات تیری نازش ہندوستاں
رو رہے ہیں تیری فرقت سے زمین و آسماں

تھا مفکر تھا مبصر ہر جگہ فرزانہ تھا — نور سے معمور تھا تو اور ترا کاشانہ تھا
تھا قطب اور تھا ولی اللہ کا دیوانہ تھا — گوہر علم و عمل تھا عزم میں مردانہ تھا
فخر عالم تھا تو ئی اے نازش ہندوستاں
رو رہے ہیں تیری فرقت میں زمین و آسماں

سارا عالم محو حیرت بوالحسن تیرے لئے — میکدہ خاموش ہے اے ذوالمنن تیرے لئے
سارا عالم نوحہ خواں اے بوالحسن تیرے لئے — نالاں ہے اے بوالحسن ہر انجمن تیرے لئے
اجڑا اجڑا ہے چمن اے عندلیب گلستاں
بوالحسن تھی ذات تیری نازش ہندوستاں

تو تھا یکتائے زمن، روح چمن، جان وطن — دلنشیں تیرا بیاں تیری زباں تیرا سخن
حلقوں سے پُر تری محفل وقار انجمن — تھی تری اک ہی صدا میرا نہ بن اپنا تو بن
کیا تھا پایا کیا ہے کھویا کیا بتاؤں جان جاں
بوالحسن تھی ذات تیری نازش ہندوستاں

تو وہ تھا شان مسلم کہ جس پہ ہم کو ناز تھا — اس صدی کا تاج تھا، تو ہی اکیلا راز تھا
زندہ ہو ایوان باطل میں وہ ایسا باز تھا — رنگ محفل تجھ سے بڑھ جاتی تھی تو وہ ساز تھا
تو ہی تھا رشک چمن اے آبروئے گلستاں
بوالحسن تھی ذات تیری نازش ہندوستاں

نازاں ہیں ملائک آج تیری شان پر — ہے نچھاور مشک و عنبر آج تیری جان پر
ملی چادر کو پکڑا اس نے تیری تان کر — کیوں فدا ہیں مرغ بسمل آج تیری جان پر
عاشق لولاک تھا تو اور رشک ہندوستاں
بوالحسن تھی ذات تیری نازش ہندوستاں

**نیک و بد بخت**: حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ چار باتیں آدمی کی نیک بختی کی علامت ہیں اس کی بیوی نیک ہو، (۲) اولاد فرمانبردار اور صالح ہو، (۳) شرکا اور ساتھی نیک ہوں، اور (۴) اس کا رزق اپنے وطن میں ہو۔ اور فرمایا۔ چار باتیں بدبختی کی علامت ہیں، (۱) آنکھوں سے آنسوؤں کا بند ہونا (۲) قلب کا سخت ہونا، (۳) مال کی محبت۔ اور (۴) آرزوؤں کی کثرت، فرمایا۔ اگر اللہ تعالیٰ کے یہاں مچھر کے پر کے برابر بھی دنیا کی قدر ہوتی تو کافر کو پانی کا ایک گھونٹ بھی نہ ملتا۔



ہے وہی تیرے زمانے کا امام برحق
جو تجھے حاضر و موجود سے بیزار کرے
دے کے احساس زیاں تیرا لہو گرما دے
فقر کی سان چڑھا کر تجھے تلوار کرے
اقبال

). LW/NP56
: (0522)330020

FORTNIGHTLY

Principal off : 372336
Guest House : 323864

# MEER-E-HAYAT

NADWATUL-ULAMA, LUCKNOW-226 007 (India) Rs. 6/-










لکھنؤ

# تعمیرِ حیات

پندرہ روزہ

## اسلام کی عالمی تاثیر



جس طرح موسم بہار میں نباتات اور انسانوں کے مزاج موسم سے متأثر ہوتے ہیں، اسی طرح محسوس اور غیر محسوس طریقہ پر اسلامی اقتدار و تمدن کے زمانے میں لوگوں کی طبیعتیں اور ذہنیتیں متغیر اور اسلام سے متأثر ہونے لگیں، دلوں میں گداز اور نرمی پیدا ہونے لگی، اسلام کے اصول و حقائق دل و دماغ میں پیوست ہونے لگے، اشیاء کی قدر و قیمت کے بارے میں لوگوں کا نقطۂ نظر بدلنے لگا، کل تک جن چیزوں اور جن صفات کی لوگوں کی نگاہ میں بڑی وقعت و اہمیت تھی، اب وہ جاتی رہی، اور جو چیزیں بے وقعت تھیں اب وہ وقیع بن گئیں، پرانے معیاروں کی جگہ نئے معیاروں نے لے لی، جاہلیت، رجعت پسندی اور جمود کی علامت بن گئی، اور اس کے متبعین میں احساس کمتری پیدا ہوگیا، اور اسلام کی طرف انتساب، اس کے شعائر اور خصوصیات کو اختیار کرنا ایک فخر اور تعریف کی چیز بن گئی، دنیا اسلام سے آہستہ آہستہ قریب ہو رہی تھی، جس طرح اس کرۂ ارضی کے رہنے والوں کو آفتاب کے گرد گردش کا احساس نہیں ہوتا، اسی طرح ان قوموں کو اور ان کے افراد کو اپنے اسلامی رجحانات اور اسلام کے اندرونی اثرات کا احساس نہیں ہوتا تھا، ان اثرات سے نہ علم و فلسفہ خالی تھا نہ مذاہب و تمدن، لوگوں کے ضمیر اور ان کے باطن ان اثرات کی شہادت دیتے تھے، اور ان کے اصلاحی میلانات اس کی غمازی کرتے تھے، مسلمانوں کے تنزل کے بعد بھی جو اصلاحی تحریکات ان قوموں میں پیدا ہوئیں، وہ اسلامی اثرات اور اسلامی خیالات کا نتیجہ ہیں۔

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی نوراللہ مرقدہ

(انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر)

فی شمارہ ۶ روپئے — سالانہ ۱۳۰/ روپے — ۱۰/اپریل ۲۰۱۰ء

# معاشرۂ انسانی کا باہمی ارتباط

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی نور اللہ مرقدہ

یٰٓاَیُّھَا النَّاسُ اتَّقُوْا رَبَّکُمُ الَّذِیْ خَلَقَکُمْ مِّنْ نَّفْسٍ وَّاحِدَۃٍ وَّخَلَقَ مِنْھَا زَوْجَھَا وَبَثَّ مِنْھُمَا رِجَالًا کَثِیْرًا وَّنِسَآءً ۚ وَاتَّقُوا اللّٰہَ الَّذِیْ تَسَآءَلُوْنَ بِہٖ وَالْاَرْحَامَ ۭ اِنَّ اللّٰہَ کَانَ عَلَیْکُمْ رَقِیْبًا۔

لوگو! اپنے پروردگار سے ڈرو جس نے تم کو ایک شخص (یعنی آدم) سے پیدا کیا، اس سے اس کا جوڑا بنایا، پھر ان دونوں سے کثرت سے مرد وعورت (پیدا کرکے روئے زمین پر) پھیلا دیئے، اور خدا سے جس کے نام کو تم اپنی حاجت براری کا ذریعہ بناتے ہو ڈرو، اور (قطع مودت) ارحام سے (بچو) کچھ شک نہیں کہ خدا تمہیں دیکھ رہا ہے۔ (النساء:۱)

یہ آیت سورہ نساء کی ہے، سورہ نساء کا نام ہی اس بات کی دلیل ہے کہ اسلام نے طبقہ اناث کو اور جنس لطیف کو کیا مقام دیا ہے! میں سمجھتا ہوں کہ طبقہ اناث کے متعلق اسلام کے تصور اور مرد وعورت کی باہمی ذمہ داری اور تعلقات کی نوعیت پر یہ آیت پوری روشنی ڈالتی ہے، پہلے تو اس میں اللہ تعالیٰ نے یہ اشارہ فرمایا ہے کہ ان دو طبقوں کی خلقت ایک ہی طرح ہوئی ہے، اور ان دونوں کی قسمت ایک دوسرے سے ایسی وابستہ ہے گویا ایک جسم کے دو حصے ہوں، مرد وعورت کی جسمانی ساخت میں معمولی تبدیلی اس وجہ سے ہے کہ دونوں زندگی کا سفر خوشگواری سے طے کرسکیں۔

پہلے تو ان دونوں طبقوں کا وجود نفس واحدۃ سے ہے پھر اس نفس واحدہ کو دو حصوں میں تقسیم کردیا گیا ہے، اس تقسیم کے باوجود ان میں کوئی تضاد کوئی بیر نہیں بلکہ وہ جاکر ایک ہی نقطہ پر جمع ہوجاتے ہیں، اس دنیا میں سفر کرنے والے انسان کو ہم سفر اس کی جنس سے دیا گیا ہے، اور وہ اسی کے جسم کا حصہ ہے، پھر اس کے بعد ان دونوں سے نسل انسانی کی آفرینش اور افزائش ہوئی، اللہ تعالیٰ نے دونوں کی رفاقت محبت اور ہم سفری میں بڑی برکت عطا فرمائی کہ جو دو تھے ان سے ہزاروں ہوئے اور ہزاروں ہوئے اور ہزاروں سے لاکھوں، کروڑوں ہوئے، یہاں تک کہ صحیح تعداد کا شمار کمپیوٹر بھی نہیں لگا سکتا کہ کتنے انسان پیدا ہوئے؟ اس کو صرف خدا جانتا ہے، "کثیرًا" کے لفظ سے خدا نے ان کی کثرت کی طرف اشارہ فرمایا ہے۔

## سائل بھی اور مسئول بھی

پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ "تم اس خدا سے ڈرو جس کے نام پر تم ایک دوسرے سے سوال کرتے ہو" قرآن مجید میں انقلابی طور پر یہ تصور پہلی مرتبہ پیش کیا گیا ہے کہ انسانی سوسائٹی کا ہر فرد ایک دوسرے کا محتاج ہے ہر ایک سائل ہے اور ہر ایک مسئول ہے، پھر تقسیم اس طرح نہیں کہ سائلین ایک طرف ہیں اور مسئولین دوسری طرف بلکہ جو سائل ہے وہ مسئول بھی ہے اور جو مسئول ہے وہ سائل بھی ہے "تساؤل" (مشترک سوال وجواب) ایک ایسی زنجیر ہے جس میں ہر ایک بندھا ہوا ہے، ہماری تمدنی زندگی ایک جال ہے، جس میں ہر ایک دوسرے کا ضرورت مند ہے۔

مرد عورت کے بغیر اپنا قدرتی اور فطری سفر خوشگوار طریقہ سے طے نہیں کرسکتا اور کوئی شریف خاتون، رفیق حیات کے بغیر خوشگوار طریقہ سے زندگی نہیں گزار سکتی، اللہ تعالیٰ نے ہر ایک کو دوسرے کا ایسا سائل اور محتاج بنادیا ہے کہ اس کے بغیر زندگی نہیں گذر سکتی۔

## خدا کا نام بیگانوں کو یگانہ بناتا ہے

پھر بھی یہ فرمایا گیا کہ سوال جس کے نام پر تم کرتے ہو وہ خدا ہے، اسلامی معاشرہ خدا کے عقیدے، خدا کی عظمت، خدا کی قدرت اور خدا کی وحدت کے عقیدے پر وجود میں آتا ہے، ایک مسلمان مرد کی مسلمان خاتون سے ہم سفری اور رفاقت جب جائز ہوتی ہے جب وہ خدا کا نام بیچ میں لائیں، خدا کا نام ہے بیگانوں کو یگانہ بناتا ہے، دور کو نزدیک کرتا ہے، غیروں کو اپنا بناتا ہے، اور جن کی پرچھائیں بھی بڑی ناگوار تھی ان کو ایسا قریب اور عزیز بنا دیا جاتا ہے کہ ان کے بغیر زندگی کا صحیح تصور بھی نہیں ہوسکتا، وہ ایک دوسرے کے رفیق حیات اور ذمہ دار بن جاتے ہیں، شوہر اور بیوی کا تعلق ایسی محبت واعتماد کا تعلق ہے کہ بعض اوقات وہ والدین کے تعلق سے

(باقی صفحہ ۳۰ پر)

پندرہ روزہ — لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۷ — شمارہ نمبر ۱۱

(۱۰ اپریل ۲۰۰۰ء — مطابق — ۴ محرم الحرام ۱۴۲۱ھ)




اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/- روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں ——

**زر تعاون**

سالانہ —— ۱۳۰/- روپے

فی شمارہ —— ۶/- روپے

—— بیرونی ممالک فضائی ڈاک ——

ایشیائی، یورپی، افریقی و امریکی ممالک

۳۰ ڈالر

—— بیرونی ممالک بحری ڈاک ——

بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

**خط و کتابت کا پتہ**

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳

ندوۃ العلماء لکھنؤ، ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں ——

**گذارش**

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے ۔ منیجر


پرنٹر پبلشر اطہر حسین نے ندوہ آفسیٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا

# اس شمارے میں



## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔
۲۔ فی کاپی Rs. 15/= کے حساب سے زر ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔
۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## نرخ اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ Rs. 30/=
۲۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ Rs. 40/=
۳۔ کمیشن تعداد اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔
۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔

## بیرون ملک نمائندے

| | |
|---|---|
| Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P O Box No 842,<br>Madina Munawwara (K S A ) | مدینہ منورہ |
| Mr. M. AKRAM NADWI<br>O C I S , St Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U.K | برطانیہ |
| Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388, Vereninging,(S Africa) | ساؤتھ افریقہ |
| Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O Box No 10894, DOHA-QATAR | قطر |
| Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O Box No 12525, DUBAI (U A E )<br>P.H'NO: — 3970927 | دبئی |
| Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>H No 109, Town Ship Kaurangi,<br>KARACHI-31 (Pakistan) | پاکستان |
| Dr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>98-Conklin Ave. Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U S A ) | امریکہ |

اداریہ

شمس الحق ندوی

# مایوسی نہیں! بلکہ عزم وعمل کی ضرورت

اس وقت پورا عالم انسانیت، مشرق سے لے کر مغرب تک، شمال سے لے کر جنوب تک فساد و بگاڑ کے جس دور سے گذر رہا ہے وہ نہایت بھیانک وخوفناک ہے، کہنے کو تو انسان نے بڑی ترقی کی ہے اور نت نئی ترقیاں ہوتی جارہی ہیں۔ لیکن ان ترقیوں نے جہاں انسانوں کو سہولتیں اور آسانیاں دی ہیں وہیں ان کی ایجاد نے انسانی اقدار، اخلاق وکردار، پیار ومحبت، باہمی میل ملاپ اور احترام انسانیت کو خاک میں ملا دیا ہے، بات یہیں پر ختم نہیں ہوتی بلکہ اب تو انسانی جانوں کے بھی لالے پڑ گئے ہیں، لوٹ مار اور قتل وخونریزی کے واقعات روزمرہ کے معمولات بن گئے، طبقاتی کشمکش اور رنگ ونسل کی بنیادوں پر جو خون خرابہ ہو رہا ہے اس کا تو کوئی اندازہ ہی نہیں لگایا جاسکتا۔ اس وقت بالکل وہ صورت حال ہے جس کی تصویر کشی قرآن کریم کے یہ الفاظ ہی کرسکتے ہیں۔ ظَهَرَ الْفَسَادُ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ بِمَا كَسَبَتْ أَيْدِي النَّاسِ۔ اس فساد وبگاڑ اور گھٹا ٹوپ اندھیرے کا ذکر قرآن کریم میں دوسری جگہ اس طرح کیا گیا ہے۔ ظُلُمَاتٌ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ إِذَا أَخْرَجَ يَدَهُ لَمْ يَكَدْ يَرَاهَا وَمَنْ لَمْ يَجْعَلِ اللَّهُ لَهُ نُورًا فَمَا لَهُ مِنْ نُورٍ۔ جب جدید ترقیات نہیں تھیں تو جرائم رات کے اندھیرے میں ہوا کرتے تھے اور کم! لیکن اب جب انسان نے بہت ترقی حاصل کرلی ہے تو دن کے اجالے اور بجلی کی روشنی میں اندھیر مچا ہوا ہے۔ کہنے والے نے بہت پہلے کہا تھا ع

دیکھے گا کا کمک حسرت دنیا کی ہسٹری میں ✽ اندھیر ہو رہا تھا بجلی کی روشنی میں

اس کا اصل سبب اور وجہ یہ ہے کہ انسان نے ترقی کرکے سامان راحت وآسائش اور بجلی کی روشنی کے ساتھ انسانیت سوز اور اخلاق سوز رجحانات فلسفے بھی تمدن وتہذیب کی آڑ میں پیدا کر لئے ہیں جو مادی وسائل کے سہارے پھیل رہے ہیں اور ان میں ایسی وسعت وقوت پیدا ہو رہی ہے کہ ان کی مخالفت کرنا خطرات کو دعوت دینے کے مرادف ہے اور صالح فکر ورجحان رکھنے والے افراد یہ سوچنے لگتے ہیں کہ ہمارے پاس وہ وسائل وذرائع نہیں ہیں لہٰذا اس صورت حال کا مقابلہ کیونکر کرسکتے ہیں۔

یہ حالات ان لوگوں کی ہمتوں کو بھی پست کر رہے ہیں جو انبیاء کرام کے امام خاتم الرسل محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمات کے حامل وداعی ہیں بلکہ حقیقت یہ ہے کہ دنیا بگاڑ کے جس درجہ کو پہونچ گئی ہے وہ اب ایسے لوگوں کے وجود کو بھی گوارہ کرنے کے لئے تیار نہیں ہے بلکہ الٹے انھیں کو مجرم گردان رہی ہے اور اس کا بھرپور پروپگنڈہ بھی کر رہی ہے اور ان کی ہمتوں کو مزید پست کرنے کے اسباب وذرائع استعمال کئے جارہے ہیں۔

لیکن محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کے متبعین کو جو امت مسلمہ کے نام سے موسوم ہیں کسی حال میں بھی مایوس نہ ہونا چاہئے۔ اس لئے کہ ان کو نازک سے نازک حالات میں بھی مایوسی سے روکا گیا ہے اور صاف صاف کہا گیا ہے کہ۔ لَا تَقْنَطُوا مِنْ رَحْمَةِ اللَّهِ
خدا کی رحمت سے مایوس نہ ہونا۔

لہٰذا امت مسلمہ کے ہر فرد کو اپنی لیاقت وصلاحیت، ذرائع اور وسائل کے بقدر موعظۂ حسنہ اور انداز حکیمانہ کے ساتھ حالات کو سدھارنے کی کوشش میں پورے عزم وحوصلہ اور یقین واعتماد کے ساتھ کوشش کرتے رہنا چاہئے کہ خالق کائنات کوشش کرنے والوں کی کوشش ومحنت کو رائیگاں نہیں جانے دیتا، دیر سویر یہ کوششیں رات کی تاریکی کو دن کے اجالے میں تبدیل کرتی ہیں مردہ دلوں میں زندگی کی لہر پیدا کرتی ہیں۔

وہ خود ارشاد فرماتا ہے:۔ یُخْرِجُ الْحَیَّ مِنَ الْمَیِّتِ (وہی جاندار کو بے جان سے نکالتا ہے) اہل ایمان کی کوششیں ضائع نہیں جاتیں بارہا ایسا ہوا ہے کہ عمل پیہم اور جہد مسلسل نے مردہ قوموں میں زندگی پیدا کر دی ہے۔

اسلامی تاریخ میں ابتلاء و آزمائش کا دور برابر آتا رہا ہے اور اہل ایمان برابر اس کا مقابلہ کرتے رہے ہیں، خطرناک سے خطرناک حالات میں ان کے ایمان و یقین میں ڈگمگاہٹ نہیں پیدا ہوئی۔

اس وقت بھی مسلمان پورے عالم میں سخت فتنوں اور آزمائشوں کے دور سے گذر رہے ہیں ان آزمائشوں میں ایک بڑی آزمائش یہ ہے کہ اسلام دشمن طاقتوں نے بڑی ہوشیاری کے ساتھ سادہ لوح اور دین سے پوری طرح واقفیت نہ رکھنے والے مسلمانوں کے ذہنوں میں مختلف انداز سے یہ بات ڈالنی شروع کر دی ہے کہ مسلمان اگر حق پر ہیں اور ان کا خدا زبردست ہے تو وہ ساری دنیا میں ذلیل و خوار کیوں ہیں دنیا کے متعدد علاقوں میں ان پر غربت و فلاکت کا سایہ کیوں ہے؟ یہ کوئی نئی بات نہیں ہے یہ تو اس وقت بھی کہا گیا ہے جب قرآن کریم نازل ہو رہا تھا، مخالفین اسلام بے تکلف اللہ کے رسول کا جو انھیں میں کے ایک فرد تھے، وہ آپ پر نازل ہونے والی وحی کا مذاق اڑاتے تھے اور کہتے تھے کہ اگر یہ قرآن سچا ہے اور یہ رسول برحق ہیں تو ان دونوں کا ہنسی مذاق اڑانے کی پاداش میں ہم پر خدا کا عذاب کیوں نہیں آجاتا۔ ان باتوں سے اللہ کے رسول اور مسلمانوں پر کیا گذرتی ہوگی اس کا کچھ اندازہ نہیں لگایا جا سکتا۔ لیکن اللہ تعالیٰ اپنے رسول کو ڈھارس بندھاتا اور تسلی دیتا۔ فَلَا یَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ إِنَّا نَعْلَمُ مَا یُسِرُّونَ وَمَا یُعْلِنُونَ (یٰس) تو ان کی باتیں تمہیں غمناک نہ کر دیں یہ جو کچھ چھپاتے اور جو کچھ ظاہر کرتے ہیں ہمیں سب معلوم ہے۔

جب حقیقت یہ ہے تو پھر مایوسی کے بجائے اپنی سعی و کوشش کو ہر سطح اور انداز سے امت کا جو فرد جتنا کر سکتا ہو وہ جہاں کہیں بھی ہو اپنی صلاحیت کے مطابق کوشش کرتا رہے حالات سے مایوس ہو کر بیٹھ نہ رہے انشاء اللہ نتائج سامنے آئیں گے اس لئے کہ انسان کے سامنے نتیجہ اس کی کوشش کے مطابق ہی آتا ہے چاہے اس میں کچھ دیر لگے۔ اللہ تعالیٰ خود فرماتا ہے: "وَأَنْ لَیْسَ لِلْإِنْسَانِ إِلَّا مَا سَعَىٰ وَأَنَّ سَعْیَهُ سَوْفَ یُرَىٰ ثُمَّ یُجْزَاهُ الْجَزَاءَ الْأَوْفَىٰ۔" اور یہ کہ انسان کو وہی ملتا ہے جس کی وہ کوشش کرتا ہے اور یہ کہ اس کی کوشش دیکھی جائے گی، پھر اس کو اس کا پورا پورا بدلہ دیا جائے گا۔

واقعہ یہ ہے کہ یہ آیات صرف مسلمانوں ہی کو ہمت کا پیغام نہیں دیتیں بلکہ پوری نوع انسانی کو اور ان سب لوگوں کو جو کوئی صحیح مقصد رکھتے ہیں کسی مفید دعوت کے علمبردار ہیں، کسی اچھی بات کے لئے جد و جہد کرنا چاہتے ہیں، کسی عظیم مقصد کے لئے وہ کھڑے ہوئے ہیں ان سب کے لئے ان آیات میں حیات نو کا پیغام ہے اور خاص طور پر مسلمانوں کے لئے۔ ان کی تعلیم گاہوں کے لئے، اصلاحی مراکز کے لئے اس آیت میں پورا دستور العمل موجود ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ انسان کے لئے اتنا ہی ہے جس کی وہ کوشش کرے اور پھر اللہ تعالیٰ فرماتا ہے اور خاص طریقہ ادائے قرآنی کے ساتھ فرمایا گیا ہے۔ "وَأَنَّ سَعْیَهُ سَوْفَ یُرَىٰ" (اور اس کی کوشش ایک مرتبہ نظر آکے رہے گی" یہ بھی قرآن کا اعجاز ہے کہ یہاں "سوف" کا لفظ استعمال ہوا ہے جو عام طور پر مستقبل بعید کے لئے استعمال ہوتا ہے، جس کا مطلب یہ ہے کہ اگر جلدی تم کو نتائج نظر نہ آئیں تو مایوس نہ ہونا "سوف یُریٰ" وہ نظر آئے گا، جو کچھ ہم دنیا میں دیکھ رہے ہیں، سلطنتوں کا قیام، تہذیبوں کا عروج، علوم و فنون کی اشاعت، باکمال لوگوں کا پیدا ہونا یہ سب انسانی سعی و جہد کے ظہور کے نتائج ہیں اور قرآن مجید کی اس آیت کی تفسیر ہے۔[3]"

لہٰذا حالات سے مایوس ہو کر ہمت ہار بیٹھنے کے بجائے پورے عزم و حوصلہ کے ساتھ ہر بندۂ مومن کو اپنے دین و ایمان، تہذیب و ثقافت کی بقا اور اس کے تعارف اور دوسروں کو پیام محبت سنانے کی کوشش میں اپنی اپنی صلاحیت اور اپنے اپنے گرد و پیش کے ماحول کے اعتبار سے پورے صبر و ثبات کے ساتھ کام میں لگے رہنا چاہئے، نتیجہ انشاء اللہ سامنے آکے رہے گا جس کے لئے سب سے ضروری یہ ہے کہ ہم صرف نام کے نہیں بلکہ حقیقت میں مسلمان ہوں۔ ہر حال میں ہمیں اسلام پر فخر و ناز ہو اسلام ہمارا اور ہم اسلام کے ہوں تو وسائل کی کمی اور خطرات کے ہجوم کے باوجود اللہ تعالیٰ ہمارا معین و مددگار ہوگا، اور ہمارا محافظ و نگہبان ہوگا، اللہ تعالیٰ نے اس کا وعدہ فرمایا ہے اور اس کا وعدہ جھوٹا نہیں ہوتا، اس کا ارشاد ہے:

"إِنْ تَنْصُرُوا اللَّهَ یَنْصُرْكُمْ وَیُثَبِّتْ أَقْدَامَكُمْ"

اگر تم اللہ کی مدد کرو گے تو اللہ تمہاری مدد کرے گا اور تمہارے قدم جمادے گا۔

---

[1] خشکی اور تری میں لوگوں کے اعمال کے سبب فساد پھیل گیا ہے (سورہ روم: ۴۱) [2] غرض اندھیرے ہی اندھیرے ہوں ایک پر ایک (چھایا ہوا) جب اپنا ہاتھ نکالے تو کچھ نہ دیکھ سکے۔ اور جس کو خدا روشنی نہ دے اس کو (کہیں بھی) روشنی نہیں مل سکتی (سورہ نور: ۴۰) [3] افادات قرآنی از: حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ

## مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

# ایک عظیم و نادرۂ روزگار شخصیت

یہ مضمون بمبئی کے سمینار مین پڑھا گیا (ادارہ)

حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی

مولانا علی میاں رحمۃ اللہ علیہ نے مسلمانوں کے ملّی تعلیمی اور دینی معاملات میں جو مفکرانہ اور قائدانہ دلچسپی لی، اور ان کی اس دلچسپی سے، امت کو جو فائدہ پہونچا اس سے سب دانشور مسلمان واقف ہیں، انہوں نے امت اسلامیہ کے معاملات سے خصوصی دلچسپی لینے کے ساتھ ساتھ ملک کی بھی صلاح و فلاح کی فکر کی مسلمانوں کے دائرہ میں ان کی خصوصی توجہات، ان کی تعلیم، ان کے کردار، پھر ان کی شریعت کی حفاظت کے مسائل پر خاص طور پر مرکوز رہیں، مسلمانوں کی تعلیم کے سلسلہ میں دارالعلوم ندوۃ العلماء ان کا اصل میدانِ فکر و عمل بنا، دارالعلوم ندوۃ العلماء کو ایک صدی قبل برصغیر کے علماء اور دانشوروں نے مسلمانوں کی ملی و دینی زندگی کی ضرورت کو سامنے رکھتے ہوئے جامع تعلیم کے ایک منصوبہ کے طور پر شروع کیا تھا، اس نے اپنے محدود وسائل کے ساتھ جامع دینی و اسلامی تعلیم کا ایک تجربہ پیش کیا، اور متعدد عظیم الفکر عالم و دانشور پیدا کئے، اس کو گذشتہ چالیس سال میں مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی سربراہی میں اسلامی تعلیم کا ایک مشہور و مقبول بین الاقوامی ادارہ کی حیثیت تک پہونچادیا۔

اسی کے ساتھ ساتھ مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے ہندوستان کے مسلمانوں کی تعلیم کے دیگر ملی اداروں کے ساتھ بھی ضروری تعاون و ہمدردی کا معاملہ رکھا، اور اس سیکولر و ہندو اکثریت کے ملک میں مسلمان بچوں کی دینی بنیاد کو ان کی ابتدائی تعلیم کے زمانہ ہی میں مضبوط کرنے کے لئے دینی تعلیمی کونسل کے ذریعہ جو نظام قائم ہوا، اس کی بھی پوری سرپرستی فرمائی اور تقویت پہونچائی۔

دینی تعلیمی کونسل کی وہ خصوصی سرپرستی کرتے رہے، پھر مسلمانوں کے کردار کی درستگی کے لئے اصلاح معاشرہ اور تلقین خیر و صلاح کی جدّ و جہد میں قائدانہ شرکت کی اور اس کے کاموں میں نمایاں حصہ لیا، اور اپنی تقریروں اور تحریروں کے ذریعہ اس کام کی انجام دہی کو تقویت پہونچائی، شریعت اسلامیہ کی حفاظت کے سلسلہ میں تحفظ شریعت کی اس عظیم تحریک میں حصہ لیا جو آل انڈیا مسلم پرسنل لا ءبورڈ کے تحت ملک میں چلائی گئی، وہ عرصہ سے اس کے صدر تھے اور اس کے مسئلوں کے حل میں کلیدی کردار انجام دیا، پھر برصغیر سے باہر کے مسلمان ملکوں اور مسلمان سوسائٹیوں کی خیر خواہی کا حق بھی ادا کیا، اور مدد پہونچائی، اس طرح پوری ملت اسلامیہ کے دکھ درد اور ضرورت کی پوری فکر کی، اور ایک مرد مومن، مرد مجاہد، معلم و مربی، محقق و ادیب اور اپنے تحقیقی و ادبی کاموں سے دین و ملت کی خدمت کا حق ادا کیا۔

مولانا رحمۃ اللہ علیہ کو ملت اسلامیہ کی فکر کے ساتھ ساتھ پوری انسانیت کی خیر خواہی و خیر طلبی کی فکر بھی رہی، اور اس کے لئے انہوں نے پیام انسانیت کی تحریک چلائی جس میں تمام مذاہب کے خیر پسند لوگوں کو بھی شریک کرنے، اور ملک و قوم کی بھلائی کی طرف توجہ دلانے، اس طرح مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے، ملی، ملکی و بین الاقوامی تینوں دائروں کو اپنا دائرہ کار بنایا، اور اپنی نمایاں خدمات پر سب سے خراج تحسین حاصل کیا۔

علمی و فکری پہلو میں مولانا کی مؤقر اور اثر انگیز تصنیفات منظر عام پر آئیں، جن کی شہرت عام طور پر صرف برصغیر ہی میں نہیں بلکہ پورے عالم اسلام میں ہوئی، ان میں سے کئی تصنیفات نہایت قدر کی نگاہ سے دیکھی گئیں، اور ان میں سے بعض کو پوری صدی کی منتخب و اہم ترین تین چار کتب میں ایک شمار کیا گیا۔

ادبی پہلو کے لحاظ سے مولانا نے ادب کو زندگی کے لئے مفید اور انسانی و اسلامی فائدے کے حصول میں ایک معاون کے طور پر پیش کیا، اور اس کی اس حیثیت کو عالم اسلامی سے منوایا، جس کے اثر سے رابطہ ادب اسلامی عالمی انجمن وجود میں آئی۔ جس کے وہ تاحیات صدر قرار پائے، اس وقت اس کی ذیلی شاخیں دنیا کے آٹھ ملکوں میں اور صدر دفتر خود مولانا کے مستقر ندوۃ العلماء لکھنؤ میں ہے، اس سلسلہ میں مولانا رحمۃ اللہ علیہ کا کام صرف نظری اور تحریکی ہی نہیں رہا، بلکہ خود مولانا کے قلم نے ادب کے ایسے شہ پارے پیش کئے جو ان کے ادبی نقطہ نظر کے عملی نمونے ہیں۔

دعوتی لحاظ سے مولانا رحمۃ اللہ علیہ کا ربط و تعلق آغاز عمر ہی میں اپنے عہد کی دعوتی کوششوں سے قائم ہوگیا تھا، اور اس کی بڑی وجہ یہ ہوئی کہ

مولانا نے اس ملک کی عظیم تحریک اصلاح وجہاد کے رہنما حضرت سید احمد شہیدؒ کی سوانح تیار کرنے کے دوران ان کے کام وپیغام کو سمجھا اور متاثر ہوئے، دعوتی کام کا تقاضہ ہونے پر مولانا رحمۃ اللہ علیہ کا تحریک جماعت اسلامی کے بانی مولانا مودودیؒ سے ربط ہوا، لیکن خصوصی ربط جماعت تبلیغ کے بانی مولانا محمد الیاس صاحبؒ سے قائم ہوا، اور وہ برابر قائم رہا، مولانا کا طریقہ دعوت واصلاح بڑی حد تک جماعت تبلیغ کے اصولوں کے مطابق تھا، البتہ اس میں فکری ونظریاتی طریقہ دعوت کی بھی آمیزش تھی مولانا کی فکری ونظریاتی خصوصیات میں اصلاح باطنی وتزکیہ نفس کی خصوصی آمیزش تھی جو ان کے عہد کے عالی بالسنہ بزرگوں سے ربط۔ اور تزکیہ باطن کے حاملین سے تعلق واستفادہ کے اثر سے پیدا ہوا تھا، مولانا کے اس پہلو نے ان میں زہد فی الدنیا، استغنا وقناعت اور تصور آخرت کے غلبہ جیسی صفات پیدا کیں، جن کے اثر سے مولانا کے تعلق والوں میں مولانا سے محبت وعقیدت میں اضافہ ہوا اور کام میں اثر پذیری بڑھی اور اس طرح ان کے کاموں اور کوششوں کو قبولیت حاصل ہوئی۔

مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے اس زہد واستغنا کے ساتھ سماجی وتعلیمی معاملات کی فکر اور دین کے صالح نظریات کی تشریح وتلقین کا کام مؤثر اور مفید ڈھنگ سے انجام دیتے تھے، اور ملک وقوم کے سربراہوں کو بھی صحیح راہ اختیار کرنے کی تلقین کرتے، اور ملک کو بنانے، اور انسانیت نوازی کی طرف متوجہ کرتے، اس سلسلہ میں مسلمان حکمرانوں اور مسلم رہبروں سے بھی ملتے، اور توجہ دلاتے، مولانا کا طریقہ اس سلسلہ میں محبانہ اور زاہدانہ ہوتا تھا کہ مخاطب ان کے طریقہ کلام سے ان کے اخلاص اور خیر خواہی کو پوری طرح محسوس کرتا اور یہ بھی دیکھتا کہ وہ خود اپنی ذات یا اپنے تعلق والوں کے لئے کسی مادی نفع کے طالب نہیں، بلکہ اس کو یہ تجربہ بھی ہوتا کہ ہدیہ وتحفہ دیا جائے تو اس کو بھی قبول کرنے سے گریز کرتے ہیں، مولانا کا خیال یہ تھا کہ داعی اور ناصح کے لئے ایسے کام میں مادی فائدہ اٹھانا صحیح نہیں، وہ استغنا کی صفت کے ساتھ ہی کلمہ حق کہہ سکتا ہے، اور سچا ناصح ثابت ہو سکتا ہے۔

مولانا رحمۃ اللہ علیہ کا یہ رویہ عموماً بادشاہوں اور حکومت کے سربراہوں اور صاحب اقتدار اور صاحب ثروت شخصیات سے رہا، اس کی وجہ سے مولانا کی اس داعیانہ عظمت کو ہر ایک نے محسوس کیا، اور ان کی بات کا عموماً اثر لیا۔

مولانا کی فکر خالص قرآنی اور پوری ملت اسلامیہ کو معیاری امت کی حیثیت میں دیکھنے کی خواہش وتمنا رکھنے والی تھی، وہ پورے عالم اسلام کو دیکھتے اور اس کی خرابیوں اور پس ماندگیوں سے ملول ہوتے، وہ دشمنان اسلام کی چالوں کا گہرائی کے ساتھ مطالعہ کرتے، اور ان کے مضر اثرات کو محسوس کر کے بے چین ہوتے، اور اپنی فکری صلاحیت اور عملی توانائی، حکمت ودانائی کے ساتھ اس کے لئے صرف کرنا چاہتے، اس کے لئے اپنی بلیغ زبان اور مؤثر قلم استعمال کرتے، اور حکیمانہ انداز میں افہام وتفہیم کا طریقہ اختیار کرتے، ان کی ان کوششوں کو اس سرمایہ علمی وادبی میں دیکھا جا سکتا ہے جو بڑی مقدار میں اپنے پیچھے چھوڑ گئے ہیں۔

مولانا کے کام اور فکر مندی ملت اسلامیہ اور قوم ووطن کے مفاد کے اتنے پہلوؤں میں تھی کہ ایک شخص میں وہ شاذ ونادر جمع ہوتی ہے، اسی لئے مولانا کی رحلت کو ملت اسلامیہ کے ہر طبقہ اور ہر جماعت نے ایک بڑا سانحہ سمجھا اور اس کو ملک ووطن کے خیر خواہوں نے بھی سانحہ سمجھا اور اس کو ایسا خلا قرار دیا جسے آسانی سے پر ہوجانے کی توقع نہیں ہے۔ لیکن مولانا کے شروع ہوئے کاموں کو جاری رکھنے کی ضرورت اور گنجائش دونوں باقی ہیں، یہ ان کے قدر دانوں کا فرض ہے کہ انہیں کو جاری رکھنے کی فکر کریں۔

# رپورٹ مجلس انتظامی

## منعقدہ ۲۳ر ذی الحجہ ۱۴۲۰ھ مطابق ۳۰ر مارچ ۲۰۰۰ء

پیش کردہ: معتمد تعلیمات دارالعلوم ندوۃ العلماء، جناب ڈاکٹر عبداللہ عباس ندوی

الحمد للہ رب العالمین، والسلام اللہ والصلاۃ علی رسولہ الأمین سیدنا ومولانا محمد وعلی آلہ وأصحابہ أجمعین

حضرت صدر مجلس، حضرات ممبران مجلس انتظامی مہمانان خصوصی!

ہم سب سے پہلے آپ حضرات کا دلی خیر مقدم کرتے ہیں، اور جملہ وابستگان ندوۃ العلماء، اساتذہ و طلبۂ دارالعلوم اور انتظامی شعبوں کے ذمہ داروں کی طرف سے شکریہ ادا کرتے ہیں کہ آپ نے مجلس انتظامی کے اس سالانہ اجتماع میں شرکت کے لئے سفر کی زحمت برداشت فرمائی۔

مجلس انتظامی کا یہ پہلا جلسہ ہے جس میں آپ اس مسند کو اس مسند نشین سے خالی دیکھ رہے ہیں جس سے سابقہ سالانہ جلسوں کی عزت اور رونق تھی اور جس کی ذات سے نہ صرف یہاں کے مقامی اور بین الاقوامی اجتماعات کی آبرو قائم تھی بلکہ عالم اسلام کے ہر اس اجتماع کی عزت افزائی ہوتی تھی جس میں آپ شرکت فرمایا کرتے تھے، اور جس کے وجود سے نہ صرف ندوہ کا بلکہ ہر مجلس کا بھرم قائم تھا۔ لیکن اللہ تعالیٰ کے نظام تکوینی سے کسی کو چارہ نہیں ہے۔ آمنا بقضاء اللہ وقدرہ وامرہ فی سمائہ وارضہ آپ حضرات کو ہمارے اندرونی کرب والم کا احساس ہے اور ہمیں آپ کی شرکت غم کا یقین ہے۔

حضرات!

ہمارے مخدوم ومربی حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی۔ قدس اللہ روحہ واکرم مثواہ۔ نے اپنے افراد خاندان، خدام اور نیاز مندوں کے لئے کوئی مادی دولت نہیں چھوڑی ہے۔ آپ نے جو ورثہ چھوڑا ہے وہ عالم اسلامی کے لئے عام ہے۔ اور پوری امت آپ کی وارث ہے۔ وہ وراثت إنابت إلی اللہ، غیرت دینی اور رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے والہانہ جذباتی اور عقلی تعلق ہے۔ ہم منقبت خوانی اور مرثیہ گوئی کے قائل نہیں ہیں۔ ہمارے درد کا مداوا اور زخموں کا مرہم اللہ تعالیٰ کا نام اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طاعت اور دین کی پاسداری ہے صحابۂ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کا قول ہمارا شعار ہے کہ "موتوا علی مامات علیہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم" (اس دین پر اپنی جانیں قربان کرو جس پر اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے جان دی ہے) یہی دعا اور تمنا ہماری بہترین تعزیت اور جانے والے کے لئے دعائے مغفرت ہے۔

حضرات! آپ کی مجلس کا گذشتہ جلسہ ۳ر ربیع الثانی ۱۴۲۰ھ مطابق ۱۷ر جولائی ۱۹۹۹ء کو اسی ہال میں منعقد ہوا تھا، حضرت ناظم ندوۃ العلماء مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ نے اپنی علالت کے باوجود نہ صرف شرکت فرمائی تھی بلکہ آپ کی رپورٹ بھی پڑھی گئی تھی۔ جو آپ کے دور نظامت کی آخری رپورٹ ہے، اور اب اس کی حیثیت ایک تاریخی دستاویز کی ہے جس کے اندر ندوہ کی اصل روح، مقصد طریق کار کی طرف واضح اشارات ہیں حضرت کی اس رپورٹ کے بعد اس ناچیز نے معتمد تعلیم کی حیثیت سے اپنی رپورٹ پیش کی تھی جس میں حضرتؒ کی علالت کی کسی قدر تفصیل تھی۔ اور ملک اور ملک کے باہر سے آنے والوں، عیادت اور دعا کرنے والوں کا ذکر خیر تھا۔ اس جلسۂ انتظامیہ کی کارروائی آپ کے سامنے ہے۔

۱۵ر مارچ ۱۹۹۹ء کو حضرت مرحوم پر فالج کا حملہ ہوا تھا۔ اور ۱۷ر جولائی ۱۹۹۹ء کو مجلس انتظامی کا جلسہ ہوا۔ اس عرصہ میں پیش آنے والے واقعات و حوادث کی تفصیل اس رپورٹ میں موجود ہے، قابل ذکر اور لائق صد شکر بات یہ ہے کہ حضرت کی علالت کا واقعہ جو پورے عالم اسلام کی بے چینی کا سبب تھا۔ اور دارالعلوم ندوۃ العلماء کا احاطہ جو حضرتؒ کی قیام گاہ تھا بے شمار چھوٹے بڑے، سرکاری وغیر سرکاری حکام

اور عوام سے بھرا رہتا تھا۔ لیکن الحمد للہ تعلیم و تدریس پر ایک دن بھی اثر نہیں پڑا۔ پورے سکون و انہماک سے درجوں میں تعلیم ہوتی رہی اور پورا تعلیمی سال اس طرح گزرا کہ کسی دن نہ درس ناغہ ہوئے اور نہ طلبہ کے امتحانات، ان کے ثقافتی جلسے اور اجتماعات وقت سے بے وقت نہیں ہوئے، حالانکہ حضرتؒ کے نائب اور عملاً ندوہ کے سب سے بڑے ذمہ دار مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی اور ان کے برادر زادہ مولانا سید محمد حمزہ حسنی ندوی کو ہر وقت عیادت کے لئے آنیوالوں کی مہمانداری کرنا پڑ رہی تھی۔ نیز دار العلوم کے معاملات، تدریس کی مشغولیت، خطوط ٹیلیفون، فیکس اور تار کے جوابات دینا بھی ان کے ذمہ تھا، سالانہ امتحانات وقت پر ہوئے۔ اور کوئی معمولی تبدیلی واقع نہیں ہوئی، تعطیل بھی وقت پر شروع ہوئی اور اسی تعطیل کے دوران ۲۲ر رمضان سنہ ۱۴۲۰ھ کو جمعہ کے روز، جمعہ کا وقت داخل ہونے سے پہلے۔ اس دن کے تمام معمولات سنن و مستحبات کی ادائیگی کے بعد تلاوت قرآن کے درمیان آپ کی روح پرواز کر گئی۔ اس کے بعد کی تفصیل آپ کے علم میں ہے۔ کہ سخت سردی اور کہرے کی شدت کے باوجود ڈیڑھ پونے دو لاکھ افراد جنازہ میں شریک ہوئے۔ اور متوقع شب قدر (یعنی عشرۂ اخیرہ کی ۲۳ ویں شب) کو آپ کا جسد اطہر سپرد خاک کیا گیا۔

اس حادثہ کا اثر عالم اسلام پر کیا پڑا۔ اس سے آپ واقف ہیں، کہ مراکش الجزائر، موریتانیا سے لیکر مصر و شام عراق و یمن کی مسجدوں میں آپ کی نماز جنازہ غائبانہ پڑھی گئی۔ رمضان کی ۲۷ ویں شب کو مسجد حرام اور مسجد نبوی میں پورے اہتمام و اعلان کے ساتھ غائبانہ نماز جنازہ ادا کی گئی، دبئی کویت، شارجہ سے بھی اس طرح کی اطلاعات موصول ہوئیں، انڈونیشیا، ملیشیا، سوماطرہ سنگاپور کے اسلامی مرکزوں میں جلسہ ہائے تعزیت منعقد ہوئے اور دعائے مغفرت کی گئی۔ برصغیر ہندو پاکستان اور بنگلہ دیش کے بے شمار مدرسوں میں قرآن خوانی اور دعائے مغفرت کا اجتماع ہوا۔ جن کی تعداد ہزار سے اوپر ہے، ہندوستان، پاکستان اور بنگلہ دیش کے دینی رسائل و مجلات میں سے ۵۱ مجلات اب تک خصوصی شمارے نکال چکے ہیں اور متعدد رسالے ہیں کی تیاری کر رہے ہیں۔ اورنگ آباد، بمبئی کلکتہ کے علاوہ نیپال میں سمپوزیم کی تیاری ہو رہی ہے۔ لندن کے مقیم مسلمانوں کی ایک بڑی تعداد اسی طرح کا ایک سیمینار منعقد کر رہی ہے۔ لکھنؤ حضرت مولاناؒ کا وطن ثانی تھا۔ اس نے احسان شناسی اور اپنے باعث فخر شہری کا حق ادا کرنے میں کوتاہی نہیں کی۔ کالجوں اور مدرسوں کے علاوہ پبلک کی طرف سے گنگا پرشاد میموریل ہال، دار المبلغین کے مولانا عبد الشکور ہال میں اور کرسچین کالج کے گراؤنڈ پر عظیم الشان جلسہ ہائے تعزیت ہوئے۔ دار العلوم کے احاطہ مسلم پرسنل لاء کی مجلس عاملہ کے موقع پر ایک نشست تعزیتی جلسہ کی رکھی گئی۔ لیکن خود ندوۃ العلماء کی طرف سے کوئی جلسۂ تعزیت منعقد نہیں ہو سکا۔ اب آپ حضرات کے مشورہ سے ایک علمی موضوع کو عنوان بنا کر بڑے پیمانہ پر جلسہ کی تجویز پیش کی جائے گی، جس میں ملک سے باہر کے علماء اور اہل علم و دانش کو دعوت دی جائے، جس کا مقصد صرف تعزیتی قرارداد پاس کرنا نہیں بلکہ ایسا کام ہو جس کا تعلق پورے عالم اسلام سے ہو۔

دار العلوم سے نکلنے والے اخبار و رسائل کی تعداد چار ہے، ایک عربی ماہنامہ "البعث الاسلامی" اور عربی پندرہ روزہ "الرائد" اردو پندرہ روزہ "تعمیر حیات" اور انگریزی " The Fragrance of East " ہے "البعث الاسلامی" اور "الرائد" نے حضرت مولاناؒ کے حادثۂ وفات پر دو ماہ گزرنے کے بعد اپنے خاص نمبر نکالے ہیں جو اگرچہ معیاری ہیں لیکن مزید صفحات بڑھانے کے طالب ہیں۔ "تعمیر حیات" نے تیاری شروع کی ہے اور یہ کوشش کی جا رہی ہے کہ مناقب و مکررات کو چھوڑ کر ایسے مضامین سامنے آئیں جن سے عام مسلمان فائدہ اٹھا سکیں۔

حضرت ناظم ندوۃ العلماء رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد وقت اور مصلحت کا تقاضا تھا کہ آپ کی جگہ پر نئے ناظم کا انتخاب عمل میں آئے اس لئے حضرتؒ کی وفات کے تیسرے دن یہ عاجز مکہ مکرمہ سے حاضر ہوا۔ اور باہمی تعزیتوں کے بعد مجلس نظامت کی ایک ایمرجنسی میٹنگ طلب کر کے ضروری کارروائی عمل میں آئی جو حسب ذیل ہے:

(کارروائی مجلس نظامت منعقدہ ۲۶ر رمضان المبارک سنہ ۱۴۲۰ھ)

آپ کے لئے یہ بات باعث اطمینان ہو گی کہ اس حادثہ کے بعد انتظامی امور میں کوئی خلل نہیں پڑا۔ دار العلوم اپنے وقت پر ۸ر شوال کو کھل گیا نئے طلبہ کے داخلے ہوئے اور تعلیم ہر سال کی طرح

پورے نظم وضبط کے ساتھ شروع ہوگئی

گذشتہ سال سے یہ محسوس کیا گیا تھا کہ دارالعلوم کی موجودہ عمارت اور دارالاقامہ طلبہ کے لئے ناکافی ہیں اس لئے ابتدائی مدرسہ کو مکارم نگر کی ایک عمارت میں اور ثانوی درجات میں سے ابتدائی درجات کو سکر وری میں عارضی کمرے بناکر منتقل کیا جاچکا تھا۔ اب اس کی مستقل عمارت زیر تعمیر ہے جو انشاء اللہ اسی سال مکمل ہوجائے گی۔

اس وقت دارالعلوم میں دو ہزار دوسو تراسی طلبہ ہیں شہر کے مکاتب میں دو ہزار تین سو، کل طلبہ کی تعداد ۴۵۸۳ ہے، اساتذہ جو دارالعلوم میں قائم درجات میں تعلیم دیتے ہیں ان کی تعداد ۱۲۹ ہے، اور شہر کے مکاتیب میں پڑھانے والوں کی تعداد ۱۳۳ ہے، غیر اکیڈمی اسٹاف اس کے علاوہ ہیں جن کی تعداد ۱۷۲ ہے، ندوہ کی ملک میں ۱۷۳ شاخیں ہیں جہاں ندوہ کا مکمل نصاب پڑھایا جاتا ہے متعدد مدارس میں عالمیت تک کی مکمل تعلیم ہوتی ہے وہاں سے فارغ ہوکر طلبہ فضیلت اور تخصص میں آکر داخلہ لیتے ہیں۔ دیگر مدارس کے فارغ التحصیل طلبہ عالمیت کے تیسرے سال میں داخلہ لیتے ہیں۔ اور عالمیت مکمل کرنے کے بعد ادب اور شریعہ کے آخری درجوں میں شریک ہوجاتے ہیں۔

چونکہ دارالعلوم میں ہر درجہ کے متعدد سیکشن ہیں، اور ایک ایک کتاب چار اور پانچ سیکشنوں میں پڑھائی جاتی ہے اس لئے درسگاہ کی عمارت ناکافی ہے، اور طلبہ کی بڑھتی ہوئی تعداد کو دیکھتے ہوئے دارالاقامہ کی بھی ضرورت ہے، دارالعلوم کے احاطے میں یوں تو پانچ ہال ہیں مگر کوئی ہال ایسا نہیں جو تمام طلبہ کو سمیٹ سکے طلبہ ہال سے باہر گیلریوں میں اور میدان میں میکروفون سے اہم خطبات سنتے ہیں خرچ آمدنی سے زائد ہے اور حکومت نے بعض وقف کی عمارتوں پر بھاری ٹیکس لگادیئے ہیں، جن میں کچھ ہمارے اہم ارکانِ مجلس کی کوششوں سے کمی ہوئی ہے مگر جتنی رقم ادا کرنا فوری طور پر ضروری ہے وہ بھی بہت بھاری ہے، تفصیلات حسابات میں موجود ہے۔

حضراتِ ارکین محترم!

آپ سے گذارش ہے کہ ادارہ کے ساتھ آپ کی ہمدردی اور تعاون کا تعلق جو حضرت مولاناؒ کے عہد مبارک میں تھا اس کو باقی رکھیں، بلکہ ہم اس سے زیادہ توجہات کے مستحق ہیں کیونکہ عام اپیلیں جو حضرتؒ کی طرف سے شائع ہوا کرتی تھیں ان کا خاصہ وزن تھا۔ اب ہم اس نعمت سے محروم ہیں، آپ دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ اس ادارہ سے اپنے دین کی خدمت لیتا رہے اور دین ہی کے لئے اس کو پروان چڑھائے۔

## (بقیہ) روح کے تاروں کو چھیڑ دیا

اور لسانی پس منظر رکھنے کے باوجود ایک امت ہیں یہ وسعت اور ہمہ گیری اس تصور کے برعکس ہے جو اسلام لانے سے پہلے میں رکھتا تھا اور اسلام کو محض چند رسموں تک ہی محدود خیال کرتا تھا۔ اب معاملہ قطعاً مختلف ہے اور میں اس قابل ہوں کہ اسلام کی ہمہ گیری کا ادراک کر سکوں، ایک ایسے دین کا جو تمام وقتوں کے تمام لوگوں کے لئے ہے اور میری طرح اسلام لانے والوں (جنھوں نے اسلام کا انتخاب ترجیحاً کیا ہے) کے خیال میں موجودہ دور اسلام کی ترغیب دلانے اور اسلام کے لحاظ سے ولولہ انگیز ہے۔

## (بقیہ) تعلیم کے بغیر انسان

قائم ہے۔ صلاحیت پیدا کرنے کی ضرورت ہے تاکہ ایک اچھے باصلاحیت، قابل، ماہر عالم دین بن سکو۔ بڑے ہونے پر احساس ہوگا کہ ہمیں پڑھنے کی کیوں ضرورت ہے زندگی کے میدان میں جب قدم رکھو گے تب صلاحیت کا فائدہ ملے گا۔

علم و مشق دونوں ضروری ہیں علم کتابوں سے آئیگا اور صلاحیت مشق سے پیدا ہوتی ہے آپس میں مسابقت کا جذبہ بھی ہونا چاہیئے اگر مقابلہ کی فکر ہوگی تو ہر شخص محنت کرے گا اور کوئی بھی کوتاہی نہ کرے گا۔ ہر جلسہ میں شریک ہوں جو کمی آپ کریں گے اس کا نقصان آپ کو ہی ہوگا۔ اپنے اساتذہ سے خوب فائدہ اٹھائیں۔ جلسوں سے فائدہ اٹھائیں صرف تمنا و آرزو سے کچھ نہیں ہوگا۔ بلکہ محنت کرنی پڑے گی۔ اللہ تمہیں محنت کرنے کی توفیق عطا فرمائے اور ان باتوں سے پورا پورا فائدہ اٹھانے کی توفیق دے ہمیں امید ہے کہ انشاء اللہ ان باتوں سے آپ لوگوں کو فائدہ پہونچے گا۔



# اسلامی تعلیمات نے میری روح کے تاروں کو چھیڑ دیا

## نومسلم گریگ نوح کے ایمان افروز تاثرات

● جناب طارق انیس

چھوٹی بڑی ہزاروں وجوہ ہیں جو میرے اسلام لانے کا باعث بنیں ان میں سے نمایاں ترین یہ ہیں کہ اسلام کے یوم حساب کا نظریہ تھا جس نے میری روح کے تاروں کو چھیڑ دیا کہ ہر مرد اور عورت اپنے اعمال کے لئے ایک انتہائی عادل اور رحیم ذات کے سامنے جواب دہ ہے، دوسری یہ کہ تثلیث کی بھول بھلیاں مجھے کبھی بھی مطمئن نہ کرسکیں اور تیسری وجہ یہ کہ قرآن حکیم کا ہر قسم کی تحریف سے محفوظ ہونا کہ جس طرح یہ صدیوں پہلے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مطہرہ سے انسانیت کو موصول ہوا آج بھی اسی خالص حالت میں محفوظ ہے اور عربی زبان میں جو آج بھی اسی طرح زندہ اور مروج ہے جیساکہ پیغمبر اسلام کے زمانہ میں تھی، جبکہ بائبل تحریف شدہ ہے، میرے خیال میں موجودہ دور اسلام کی ترغیب دلانے اور اسلام کے لحاظ سے ولولہ انگیز دور ہے۔

میں گریگ نوح (GREG NAAKS) نورٹ ورتھ ٹیکساس کے ایک پروٹسٹنٹ (عیسائی) گھرانے میں پیدا ہوا اور پلا بڑھا ایک عیسائی بچے کی حیثیت سے چرچ میرے لئے اخلاقی اقدار و رہنمائی کا ایک اہم ذریعہ تھا اور ایک کسوٹی تھی جو صحیح کو غلط اور اچھائی کو برائی سے الگ کرکے دکھاتی تھی جس عیسائی فرقے سے میرا تعلق تھا وہ معقول حد تک آزاد خیال تھا۔ تاہم چرچ میری ذہنی یا سماجی سرگرمیوں کا لازمی جزو نہ تھا۔ شاید یہ اس لئے بھی میری دلچسپی کا مرکز نہ تھا کہ اس میں جو کچھ اتوار کو بتایا جاتا، اس کا باقی ہفتے یعنی عملی روز مرہ زندگی کے ساتھ کوئی تعلق نہیں ہوتا تھا۔

کالج جانے کا وقت آیا تو میں نے ورجینا یونیورسٹی کا انتخاب کیا۔ یونیورسٹی کا شعبہ تعمیرات و ڈیزائن جس میں میرا داخلہ ہوا کئی طرح کے معاشرتی علوم اور بیرونی زبانوں کے کورسز بھی کرواتے تھے۔ تاریخ میرے لئے ہمیشہ سے پسندیدہ موضوع رہا ہے، اس لئے اس موضوع پر کورسوں کی فہرست کا جائزہ لے کر میں نے شرق اوسط کی تاریخ پر تعارفی کورس کرنے کی ٹھانی کالج میں داخلے کے وقت عرب اور مسلم دنیا کے بارے میں میری معلومات نہ ہونے کے برابر تھیں۔ مزید برآں یونیورسٹی اور مذکورہ علاقے کے درمیان طویل فاصلہ حائل تھا پھر بھی مجھے خیال آیا کہ یہ کورس میرے لئے مفید ثابت ہوگا۔ میں نے دوران تعلیم ہائی اسکول میں فرانسیسی زبان پڑھی تھی اور اب تبدیلی کا خواہشمند تھا۔ چنانچہ میں نے عربی زبان کا کورس بھی کرنے کا فیصلہ کرلیا۔ یوں عربی زبان کی صورت میں ایک واضح تبدیلی میسر آگئی اس طرح دن گزرنے شروع ہوگئے حتی کہ شرق اوسط پر میری دلچسپی فن تعمیر سے بھی زیادہ ہوگئی اور ایک سال بعد یہ عالم ہوگیا کہ میں اپنے شعبے کو چھوڑ کر شعبۂ تاریخ میں منتقل ہوگیا جہاں اب میرے کورس اور تحقیق کا محور عرب دنیا بن گئی۔ بعدازاں میں گریجویٹ اسکول چلا گیا اور شرق اوسط کے علوم میں داخلہ لے لیا جس میں شمالی افریقہ کا وسیع علاقہ بھی شامل تھا۔ واشنگٹن پورٹ میں میرے نیوز ایڈیٹر شپ کے بعد سے لیکر گریجویشن تک شرق اوسط کے حالات و واقعات کا مطالعہ جاری رہا۔

ان چند کورسوں اور ان کو پڑھانے والے پروفیسروں نے درحقیقت میری زندگی کا رخ ہی بدل ڈالا اس پر مستزاد یہ کہ اسلامی تعلیمات کے متعلق کلاسیں پڑھنے اور مختلف کتابوں کا مطالعہ کرنے کو کہا گیا یوں پہلے جو کچھ محض کورس کا نصاب تھا، بتدریج میری ذات کے لئے ایک اور طرح سے اہمیت اختیار کرتا چلا گیا اور جوں جوں اسلام سے متعلق میرا مطالعہ وسیع ہوتا گیا، اسی تناسب سے اسلام میرے لئے دلچسپ ہوتا چلا گیا۔

کوئی تین سال کے مطالعے، جستجو اور غور وخوض کے بعد میں نے اسلام قبول کرنے کا فیصلہ کیا، ایک دم سے نہیں، بلکہ میں نے خود سے کہا کہ فیصلے سے پہلے خوب سوچ لو کہ اسلام قبول کرنے سے مراد کیا ہے اور ساتھ ہی عقیدہ کے علاوہ اسلا

لی پہلوؤں پر بھی غور کر لو جس کے متعلق ابھی تک کافی علم نہیں تھا، مجھ پر یہ بھی واضح ہوگیا کہ کلمۂ ادت میری زندگی کا اہم ترین واقعہ ہوگا چنانچہ اپنی لگن اور اہلیت کا یقین کر لینا چاہتا تھا تاکہ ی اس عہد کو نبھا سکوں جسے ایمان لانے کی رت میں کرنے والا تھا بالآخر ۱۹۸۹ء کے موسم یں میں نے کلمۂ شہادت پڑھ لیا۔ یہ سوال کہ مسلمان کیوں ہوا، اکثر مسلمانوں اور غیر مسلموں گفتگو کے دوران مجھ سے کیا جاتا ہے، یہ بات لے شدہ ہے کہ اس سوال کے جواب میں اسلام و بیوں کی ایک مشینی انداز میں فہرست گنوانا، لام کی خوبصورتی اور دلکشی گھٹانے کے مترادف ہے کیوں کہ چھوٹی بڑی ہزاروں وجوہ ہیں جو رے اسلام لانے کا باعث بنیں۔

م تین نمایاں ترین باتیں یہ ہیں:

یہ اسلام کے یوم حساب کا نظریہ تھا جس میری روح کے تاروں کو چھیڑ دیا کہ ہر مرد اور رت اپنے اعمال کے لئے ایک انتہائی عادل رحیم ذات کے سامنے جوابدہ ہے، میں سمجھتا ہوں ایسا عدل جس میں رحمت کا پہلو بھی موجود ہو ں کائنات کی سب سے قیمتی شئے ہے، ہمیں غلط صحیح میں امتیاز کر کے اس کے مطابق عمل کرنے نہ کرنے کا اختیار اور اہلیت دی گئی ہے، ہمارے ام اعمال اور ارادے کسی نہ کسی مقصد کے حامل ہوتے ں بے مقصد نہیں ہوتے۔ اسلام کے مطابق نکے اچھے یا برے نتائج کا سامنا انسان کو رنا پڑے گا۔

میں نے اسلام اور عیسائیت کی اخلاقی اقدار ں کافی حد تک مماثلت پائی اور اسلام نے مذہب کے علق کئی ایک سوالوں کے تسلی بخش جواب فراہم ردیئے جن کا جواب عیسائی کے بس کی بات نہیں ی مثلاً توحید باری تعالیٰ نہ کہ تثلیث کی بھول بھلیاں جو کبھی بھی اطمینان بخش طریقے سے خود کو مجھ پر واضح نہ کر سکیں، جو محض الفاظ کا گورکھ دھندہ ہیں۔

ایک اور نہایت اہم بات یہ کہ ہر مسلمان بغیر کسی پادری وغیرہ کے درمیانی سہارے کے، اللہ تک رسائی رکھتا ہے اور آخری بات قرآن حکیم کا ہر قسم کی تحریف سے محفوظ ہونا ہے کہ جس طرح یہ صدیوں پہلے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی زبان مطہرہ سے انسانیت کو موصول ہوا، آج بھی اسی خالص حالت میں محفوظ ہے اور عربی زبان میں ہے جو کہ اسی طرح زندہ اور مروج ہے جیسا کہ پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کے وقتوں میں تھی۔

اس کے برعکس عیسیٰ علیہ السلام آرامی زبان میں بولتے تھے لیکن بائبل یونانی زبان میں لکھی گئی پھر لاطینی زبان اور بعد میں انگریزی، فرانسیسی، اسپینی، جرمنی اور دیگر زبان میں اس کا ترجمہ ہوا۔ مگر اس کی اپنی زبان محفوظ نہیں ہے، جو کہ قرآن کے مقابلے میں پیش کی جاسکے، دو مختلف زبانیں جاننے والا شخص جس نے کبھی ایک سے دوسری زبان میں ترجمہ کیا ہو جانتا ہے کہ اس ترجمے کے دوران میں کچھ نہ کچھ ضرور ترجمہ ہونے سے رہ جاتا ہے مزید برآں جن معنوں میں ترجمہ شدہ بائبل کے کسی اقتباس کا حوالہ دیکر قطعیت کے ساتھ کہا جائے کہ یہ عیسیٰ یا ابراہیم علیہ السلام کے الفاظ یا تعلیمات ہیں؟ اس کے برعکس مسلمان اپنے اللہ کے فرامین تک براہ راست رسائی رکھتے ہیں اور اس طرح اپنے خالق کی منشا کی خالص ترین شکل میں پیروی کر سکتے ہیں۔

بات صرف اتنی نہ تھی کہ مجھے مذہب کی اہمیت کا احساس ہوگیا تھا۔ اور اسلام مسلمانوں جن سے متعلق پہلے کچھ علم نہ تھا معلومات حاصل ہوگئی تھیں بلکہ اہم بات یہ تھی کہ انسانی زندگی کی اہم ترین ضرورت جسے ایمان کہتے ہیں سے میرا اولین تعارف اب ہوا تھا۔ میں نے مزید کریدا اور مسلمانوں اور غیر مسلموں کی لکھی ہوئی کتب زیر مطالعہ آئیں الغرض میں نے اس تناظر میں جتنا ممکن تھا کوشش کی۔ اس سلسلے میں کیمپس میں موجود مسلمان طالب علموں سے بھی جا جا کر ملا۔ مگر جس چیز نے واقعی میری توجہ کو گرفت میں لیا وہ چند لکھنے والوں کی تحریریں تھیں جن میں خاص طور پر چارلس لیگائے ایٹنز کی معرکۃ الآرا تحریر "اسلام اور تقدیر انسانی" فضل الرحمٰن کی ایمان سے متعلق تجزیاتی تحریر جو "اسلام" کے سادہ سے ٹائٹل میں طبع ہوئی غیر مسلموں میں سے مارشل ہو جس کی تین جلدوں پر مشتمل شامل ہیں، میں بعض اوقات آج بھی اپنے آپ کو کتابی مسلمان کہتا ہوں کیونکہ میں نے جستجو کے ذریعہ سے جانا کہ اسلام وہ دین ہے جس میں ایسی اخلاقی تعلیمات کا پرچار ہے جو ان تعلیمات کے قریب تر ہیں جو مجھے میرے والدین نے دیں، یعنی اللہ پر ایمان، تکریم انسانیت، صداقت، حسن خلق، غمگساری اور خودداری وغیرہ لیکن جو چیز اسلام کو ایک آفاقی مذہب بنا دیتی ہے وہ اس کا واضح اور بھرپور نظام حیات ہے جس میں تمام اعلیٰ اقدار آپس میں گندھی ہوئی اور مربوط ہیں۔ بظاہر اسلامی تعلیمات سادہ اور آسان مگر درحقیقت نہایت پرمغز اور ارفع درجے کی ہیں "لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہ" یوں تو چند الفاظ ہیں جو زبان سے تین سیکنڈ میں ادا ہو جاتے ہیں مگر ایک انسان اس کی حقیقت کو پانے میں زندگی کھپا سکتا ہے۔

جب سے میں مسلمان ہوا ہوں، میرے علم میں وسعت آئی ہے اور معلوم ہوا ہے کہ ایمان کس چیز کا نام ہے حالانکہ میں ابھی اسلام کی ہمہ گیر تعلیمات کا محض اجمالی مطالعہ کر سکا ہوں، نیز میں دنیا بھر میں پھیلی ہوئی مسلم امت کے ہمہ جہتی پہلوؤں اور مسلمانوں کے مختلف نظریات و آراء سے بھی متاثر ہوا ہوں جو متنوع۔ جغرافیائی، نسلی

(باقی ص ۱۱ پر)

# جب مانگنے کا ڈھنگ دینے والا بتائے

● مولانا عبد اللہ عباس ندوی

(دوسری و آخری قسط)

## آدابِ دُعا اور قبولیتِ دُعا کا ایک منظر

اسی طرح کا تأثر سورۂ مریم کی ابتدائی آیات کی تلاوت کے وقت ہوتا ہے جس کی ہر آیت ذوق و وجدان کے لئے آیت سجدہ کا حکم رکھتی ہے ایک طرف بندگی و بے چارگی کی تصویر سامنے آتی ہے، دوسری طرف اللہ تعالیٰ کی رحمت و رأفت کا پورا یقین بیدار ہوتا ہے ایسا یقین کہ جس سے دل و دماغ کی باریک سے باریک رگیں بھی سرشار ہوتی ہیں، مانگنے میں اگر اپنی ہمت اور بشریت کے حدود اور خدا کے قانون تکوینی کو سامنے رکھ کر، اور دینے والا وہ نعمت عطا کرتا ہے جس کا حوصلہ مانگنے والا نہیں کر سکتا تھا۔

حروفِ مقطعات کے بعد ارشاد ہوتا ہے، ذِکْرُ رَحْمَةِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا (یہ تذکرہ ہے آپ کے پروردگار کی مہربانی فرمانے کا اپنے بندہ زکریا پر) اس کے بعد حضرت زکریا علیہ السلام کی دعا کے الفاظ میں اور اس سے پہلے دعا کی کیفیت کا ذکر ہے کہ کس انداز سے انھوں نے دعا شروع کی بہت دھیمے لہجے میں اپنے خالق سے ہم کلام ہوتے ہیں۔ (اِذْ نَادٰى رَبَّهٗ نِدَآءً خَفِيًّا) یہاں لفظ رب کی تکرار بھی روح میں اہتزاز اور جسم میں کپکپی پیدا کرتا ہے۔ عربی داں حضرات واقف ہیں کہ رب میں ب کے نیچے (کسرہ) یائے متکلم کا قائم مقام ہے یعنی اے میرے رب اللہ تعالیٰ کے اور صفتی نام بھی ہیں اے میرے خالق، میرے مالک، میرے رازق، اور اسی طرح کے کسی دوسرے لفظ سے اپنے مالک کو پکار سکتے تھے، مگر رب میں بڑی جامعیت ہے یعنی جس کو خود میری پرورش کا خیال ہے، میری ضروریات کا علم ہے میری حاجت روائی جس کی عادت ہے فرماتے ہیں:

میری ہڈیاں اندر اندر سے گھل چکی ہیں، وھن کہتے ہیں۔ اس چیز کے کمزور ہو جانے کو جس میں پہلے قوت رہی ہو، جیسے مضبوط لکڑی (جس سے شہتیر بنائی جاتی ہے) میں گھن لگ جائے اور پھسپھسی ہو جائے، یا پتھر مٹی کے ڈھیلے کی طرح نرم ہو جائے یا لوہے کی سلاخ زمین میں عرصۂ دراز تک دبی رہنے کے بعد زنگ لگ کر اپنی قوت کھو بیٹھے اسی طرح ایک قوی انسان کی ہڈیاں جب طول عمر کی وجہ سے کمزور پڑ جائیں اور ان میں صلابت نہ رہے۔

فرمایا اے میرے پروردگار میری ہڈیاں کمزور ہو چکی ہیں، اور سر کے بال بڑھاپے کی آگ سے شعلہ بن چکے ہیں، ابتدائے عمر سے اب تک یعنی اس عمر تک پہونچنے کے عرصہ میں کبھی ایسا نہیں ہوا کہ میں نے تجھ سے کچھ مانگا ہو۔ اور خالی ہاتھ محروم رہا ہوں، یہ یقین کہ ہم تجھ سے کبھی مانگ کے محروم ہی نہیں رہیں گے، بتایا جا رہا کہ اب جو دعا کرنے جا رہے ہیں اس کو بھی قبولیت کا شرف حاصل ہوگا، اس عاجزی و تذلل، اور خدائے رحمٰن و رحیم کی عطا و بخشش پر یقین کے اظہار کے بعد دعا یہ کرتے ہیں کہ مجھ کو اپنے افرادِ خاندان سے اندیشہ ہے کہ وہ ہدایت و نبوت کی دولت جو میرے گھرانے کو عطا فرمائی گئی ہے وہ لوگ اس کو جاری نہیں رکھ سکیں گے۔ اس لئے ایک وارث نامزد کر دیجئے جو اس خاندانی دولت (ایمان و عمل، دعوت و عزیمت) کی حفاظت کرے اور میرے باپ دادا سے جو نعمت چلی آ رہی ہے اس کا نگراں ہو اور اس کو قائم رکھے، اور چونکہ میں خود کافی بوڑھا ہو چکا ہوں اور بیوی بھی بانجھ ہے اس لئے کسی کو بھی منتخب کر دیجئے، جو کارِ فرزندی انجام دے۔ حضرت زکریا علیہ السلام نے سنتِ الٰہی اور قانون تکوینی کے خلاف کوئی دعا نہیں کہ مجھے ایک لڑکا میری پشت سے دیدے، بلکہ وہ اپنے بشری حوصلہ کے مطابق صرف ایک متبنیٰ کی تمنا کر رہے تھے جس کو اللہ اپنا پسندیدہ بنا لے، "واجعلہ رب رضیا"

قبولیتِ دعا اس طرح ہوتی ہے کہ عقل انسانی حیران رہ جاتی ہے۔ "اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ اِۨسْمُهٗ يَحْيٰى" ہم آپ کو صلب سے ایک لڑکا دینے کی خوشخبری دیتے ہیں، اس کا نام یحییٰ ہوگا۔

مانگنے والے نے مانگا اپنے حوصلہ بشری کے مطابق، مگر دینے والے نے دیا اپنی قدرت عظمت کے مطابق، حضرت زکریا علیہ السلام پیغمبر تھے مگر پھر بھی انسان ہی تو تھے، وہ کیونکر ایسی بات طلب کر سکتے تھے، جو سنتِ الٰہی کے مطابق نہ ہو، اس عمر میں اور بانجھ عورت کے بطن سے اولاد طلب کرنا تو ایسا ہی تھا جیسے کوئی دعا کرتا کہ آفتاب کا رُخ مشرق سے مغرب کی طرف کر دے۔ رات کو دن کر دے، لہٰذا وہ ا

ت کو سُن کر چونک پڑتے ہیں اور کہتے
میرے رب ایسا کیونکر ہوگا، میری
، بانجھ، اور میں عمر کی انتہا تک پہونچ چکا
، مجھے اولاد کیسے ہوگی؟؟

فرمایا (فرشتہ کی زبان سے) مگر آپ کے
کا ہی فیصلہ ہے، اور اس کے لئے یہ بہت
ن ہے، اور سمجھنا چاہو تو اس کو یوں غور کرلو
ر تم کو عدم سے وجود میں وہ کیسے لایا۔

اب پھر فطرتِ بشری سامنے آتی ہے کہ
کائنات میں اللہ تعالیٰ نے جو بھی پیدا کیا ہے
ے لئے ایک بہانہ حیلہ لگادیا ہے، جس کو
ی علت کہتے ہیں، علت و معلول، سبب و
ب، عمل اور نتیجہ، یہ بھی تو قانونِ فطرت ہے
لقِ فطرت نے بنایا ہے، لہٰذا کوئی حیلہ، پردہ
۔ فرمایا' نشانی یا علامت یہ ہے کہ آپ تین
کسی سے باتیں نہ کریں''صوم سکوت'' فرمائیں
اتا ہے کہ اس زمانہ میں صوم میں سکوت بھی
تھا، بہرحال یہ روزے ایسے تھے جن سے
نے اندازہ لگایا کہ ایک خاص الخاص آسمانی
زمین پر ظاہر ہونے والا ہے، ایک پیر
ت کی پُشت' اور بانجھ کے بطن سے ایک
ر آئے گا۔

قرآن کا اعجازی اسلوبِ بلاغت یہ ہے
یان کی وہ کڑیاں جو ہر شخص اپنی ظاہری بینائی
، دیکھ اور معمولی عقل سے سمجھ سکتا ہے، اس کو
نہیں کرتا، انجیل میں تفصیل اس لئے ہے
ارحین کے اقوال متن میں داخل کر دیئے
، ہیں کہ حضرت زکریا علیہ السلام کی حرم محترم
م ہوئیں، اور مدت مقررہ گزرنے کے بعد
طور پر ولادت ہوئی۔ قرآن نے ان سب
وں کو چھوڑ دیا ہے، صرف وہی بات بیان
ہے جو اس معجزۂ تخلیقِ یحییٰؑ سے تعلق رکھتی

تھی اور آگے کی آیت میں حضرت یحییٰ کو ان الفاظ میں مخاطب کیا جاتا ہے:۔

يَا يَحْيَىٰ خُذِ الْكِتَابَ بِقُوَّةٍ وَآتَيْنَاهُ الْحُكْمَ صَبِيًّا وَحَنَانًا مِّن لَّدُنَّا وَزَكَاةً وَكَانَ تَقِيًّا ○ وَبَرًّا بِوَالِدَيْهِ وَلَمْ يَكُن جَبَّارًا عَصِيًّا ○ وَسَلَامٌ عَلَيْهِ يَوْمَ وُلِدَ وَيَوْمَ يَمُوتُ وَيَوْمَ يُبْعَثُ حَيًّا ○

اے یحییٰ! کتاب کو مضبوطی سے پکڑ لو، اور ہم نے ان کو بچپن ہی میں دین کی سمجھ (حکم) عطا فرمائی، اور خاص اپنے پاس رقت قلب اور پاکیزگی اخلاق عطا فرمائی، اور وہ بڑے پرہیزگار نکلے' اپنے والدین کے خدمت گزار تھے، اور (خلق کے ساتھ) سرکشی کرنے والے نہیں تھے، اور نہ حق کی نافرمانی کرنے والے تھے، اللہ کا ان کو سلام پہنچے، جب وہ پیدا ہوئے اور جس دن انتقال کریں گے اور جب (قیامت میں) اٹھائے جائیں گے۔

قرآنی دعاؤں کی ایک قسم اور ہے جہاں صرف بیانیہ یا اخباریہ اسلوب ہے مگر وہ بھی دعا کا ڈھنگ سکھاتی ہے کہ اللہ تعالیٰ کو کس طرح پکارو۔ مثلاً۔

قُلِ اللَّهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي الْمُلْكَ مَن تَشَاءُ وَتَنزِعُ الْمُلْكَ مِمَّن تَشَاءُ وَتُعِزُّ مَن تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَن تَشَاءُ بِيَدِكَ الْخَيْرُ إِنَّكَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ، تُولِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُولِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ وَتُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ وَتَرْزُقُ مَن تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ○

آپ کہہ دیجئے اے سارے ملکوں کے مالک تُو جسے چاہے حکومت دے دے اور تُو جس سے چاہے حکومت چھین لے اور تُو جسے چاہے عزت دے اور تُو جسے چاہے ذلت دے، تیرے ہی ہاتھ میں بھلائی ہے بے شک تو ہی ہر چیز پر قادر ہے' تو رات کو دن میں داخل کرتا ہے اور رات میں دن کو داخل کرتا ہے اور تو بے جان سے جاندار کو نکالتا ہے۔ اور تو جاندار سے بے جان کو نکالتا ہے اور تُو جسے چاہتا ہے بے حساب رزق دیتا ہے۔

اس آیت کریمہ میں سارے جہاں کی املاک اور بادشاہتوں کے مالک کو پکارنے کا حکم دیا گیا ہے۔ الملک میں الف لام جنس کا ہے یعنی جہاں بھی اور بھی ملک (حکمرانی) ہے وہ اللہ کی ملکیت ہے، بادشاہتیں دینا اور بادشاہتیں چھین لینا صرف اللہ کا کام ہے، تُؤْتِي الْمُلْكَ مَن تَشَاءُ وَتَنزِعُ الْمُلْكَ مِمَّن تَشَاءُ اسی طرح عزت دے کر نوازنا اور ذلت دے کر رسوا کرنا بھی تیرا ہی کام ہے۔ وَتُعِزُّ مَن تَشَاءُ وَتُذِلُّ مَن تَشَاءُ، یہاں پر اللہ کو اس صفت سے پکارنے والا بھی طمع کرے تو بے محل نہیں ہوگا۔ کہ اتنی بڑی حکمرانی رکھنے والا ان آیات کی تاویلات کرنے والے کو اپنی نعمت سے سرفراز کرے۔

یہ وہم ہو سکتا تھا کہ ایسی دولت و بادشاہت تو دنیا والوں کو بھی ملی ہے کتنے بادشاہ ایسے گزرے ہیں جو کسی پر مہربان ہوتے تھے تو جاگیریں اور جائدادیں دے دیا کرتے تھے اور اب بھی دنیا کی ''سپر پاور'' جن کو کہا جاتا ہے ان کے بائیں ہاتھ کا کھیل ہے، کہ کسی ملک میں بغاوت کرادیں، صدر جمہوریہ یا بادشاہ صاحب کو کسی سے لڑا کر ان کو جلاوطن کرادیں اور مخالف پارٹی کو حکومت کے سپرد کردیں، اس لئے اس کے بعد جو آیت کا جزء آرہا ہے اس میں اللہ تعالیٰ کی قدرتِ کاملہ کا وہ پہلو بتایا گیا ہے جس پر اللہ تعالیٰ کے سوا کسی کی حکمرانی کا تصور بھی نہیں کیا جاسکتا۔

تُولِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُولِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ تُخْرِجُ الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ ○

رات کے اجزاء کو تو دن میں داخل کردیتا ہے۔

اور دن کے اجزاء کو رات میں، جاندار کو بے جان سے نکال لیتے ہیں (جیسے بیضہ سے بچہ) اور بے جان سے جاندار نکال لیتے ہیں۔ (جیسے پرندہ سے بیضہ) یا بے جان نطفہ سے انسان اور انسان کو مار کر بے جان کر دیتے ہیں)

اس قدرت کاملہ کا اظہار و اقرار کرکے پھر لوٹتا ہے اور کہتا ہے:-

وَتَرْزُقُ مَنْ تَشَآءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ؁

اور تو جس کو چاہتا ہے بے حساب رزق دیتا ہے۔

یہ کہکر مانگنے والا خاموش ہو جاتا ہے جس کا مطلب عام شخص بھی سمجھ سکتا ہے چہ جائیکہ جو ذات دلوں کی دھڑکنوں اور پلکوں کی حرکت، اور نکر و خیال میں آنے والے تصورات کا بھی علم کامل رکھتی ہو لہٰذا یہ بھی دعا کا ایک قرآنی اسلوب ہے، اسی طرح سورۂ بقرہ کی آیت الکرسی میں اللہ کی عظمت و جلال کا اظہار ان الفاظ میں کیا گیا ہے بے ساختہ حی و قیوم کی صفت رکھنے والی ذات جس کا علم ہر کہہ و مہ پر محیط ہے، جس کا اقتدار اعلیٰ (کرسی) زمین و آسمان کو اپنے احاطہ میں لیئے ہوئے ہے جس کے بغیر اشارہ کے کوئی شفاعت و سفارش کرنے کی ہمت نہیں کر سکتا کیونکہ سفارش اس لئے کی جاتی ہے جو یا تو سائل کے حال سے ناواقف ہو یا اس کی صدا براہ راست نہ سن سکتا ہو۔ یہ دونوں باتیں اللہ تعالیٰ کے سلسلہ میں نہیں کہی جا سکتی ہے کیوں کہ وہ

يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖ اِلَّا بِمَا شَآءَ ؁

وہ جانتا ہے ان کے (یعنی بندوں کے جن کی سفارش کی جائے) تمام حاضر و غائب اور وہ موجودات اس کی معلومات میں کسی چیز کو اپنے احاطہ علمی میں نہیں لا سکے۔ مگر جس قدر (علم دینا) وہی چاہے۔

غرض یہ اللہ اپنے بندے کے تمام حاضر و غائب سے واقف اور اس کا علم سب پر محیط ہے اس سے کون بغیر اس کے حکم کے سفارش کر سکتا ہے، لہٰذا بندہ خود سراپا سوال اس کے در پر سجدہ ریز ہوتا ہے کہ وہ سمیع و علیم ہے اس کی مشکل حل کر سکتا ہے۔ اس جہان میں بھی اور آخرت میں بھی۔

اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا اَوْلِيٰٓئُهُمُ الطَّاغُوْتُ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ۔

اللہ تعالیٰ ساتھی ہے ان لوگوں کا جو ایمان لائے ان تاریکیوں سے نکال کر روشنی میں لاتا ہے اور کفار کے ساتھی شیاطین ہیں (انسانوں میں ہوں یا جنات میں) وہ ان کو روشنی سے نکال کر تاریکیوں میں لے جاتے ہیں۔

اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ؁

ایسے لوگ دوزخ میں رہنے والے ہیں جن میں وہ ہمیشہ رہیں گے۔

ولی کا ترجمہ ساتھی، سرپرست، پشت پناہ جو چاہے کر لیجئے۔ اس نام کے سنتے ہی بندہ کی آس بندھ جاتی ہے کہ اس جہاں میں میرا کارساز وہی ہے، پھر تنبیہ بھی کرائی گئی کہ اس کی پشت پناہی یا سرپرستی حاصل کرنے کے لئے ایمان ضروری ہے، اور ایمان ہی نور ہے کفر کی ہزاروں قسمیں ہیں۔ سب تاریکیاں ہیں شیطان انس و جن سب کی خواہش ہے کہ اللہ کے بندے کو نور اسلام سے نکال کر ظلمت و کفر میں داخل کر دیں جس کی سزا ہمیشہ ہمیش دوزخ ہے۔

اس آیت میں دعا کا ایک ایسا اسلوب ہے جس میں شرط قبولیت بھی بتا دی گئی ہے۔

قرآن کریم کی مقدس آیات اور احادیث نبوی، دینی معلومات میں اضافے اور تبلیغ کیلئے شائع کیجاتی ہیں ان کا احترام آپ پر فرض ہے، لہٰذا جن صفحات پر یہ آیات درج ہوں انکو صحیح اسلامی طریقے کے مطابق بے حرمتی سے محفوظ رکھیں۔

# اسلام مکمل نظامِ حیات

تحریر:۔ مولانا سید محمد الحسنی رحمۃ اللہ علیہ ۔ ترجمہ:۔ محمد شعیب ندوی پرتاپگڈھی

اسلام ایک ایسی وحدت ہے جو بیک وقت اپنے اصل وجوہر، روح ومزاج میں یکسانیت کے ساتھ ساتھ مختلف قوانین وضوابط اور بے نظیر اصولوں کا بھی جامع ہے، وہ مسجدوں میں عبادت وریاضت، معاشرتی زندگی میں جدوجہد سے لے کر میدان کارزار میں جہاد وقربانی تک وسیع ہے وہ اگر ایک طرف ایمان ویقین میں کمال ویکتگی کا داعی ہے تو دوسری طرف اسلامی قوانین کو لازمی جزو کی حیثیت دیتا ہے، اس میں کبھی جذبہ ومحبت کی ضرورت پڑتی ہے تو کبھی فہم وفراست فکر وتدبر کی، وہ عبادات ومعاملات، ایثار وقربانی، ثبات واستقامت کے حسین امتزاج کے ساتھ انفرادی واجتماعی، سیاسی ومعاشرتی زندگی کے ایسے زریں اصول وقوانین کا حامل ہے کہ اسی کے زیر سایہ ہی فلاح وکامیابی یقینی ہے لیکن ان سب کا منبع وسرچشمہ صرف اسلام وایمان اور طاعت وبندگی کا جذبہ خیر ہے۔

اسلام اور اس کے احکام کی مثال ایک ایسے سدابہار اور وسیع باغ کی ہے جو طرح طرح کے پھولوں سے آراستہ اور خوشبوؤں سے معطر، قسم قسم کے پھلوں اور میووں سے لدا ہوا ہو اور ایک آدمی اس میں عمدہ سے عمدہ خوبصورت ودیدہ زیب اور جاذب نظر گلوں اور غنچوں سے اس تصور میں گزرتا چلا جاتا ہے کہ ہر حصہ اسی باغ کا ایک جزء ہے۔ یہی حال اسلام کا ہے کہ اس کا ہر رکن اور اس کا ہر حکم وقانون اسی شجر طوبیٰ کا ثمر اور اسی چمن کا گل سرسبد ہے۔ جہاں ہر انسان نہایت امن وسکون پیار ومحبت، ایثار وہمدردی کی زندگی اس طرح بسر کرتا ہے کہ" المسلم من سلم المسلمون من لسانہ ویدہ" کی تصویر نگاہوں میں پھر جاتی ہے جہاں پورے خاندان میں" کلکم راع وکلکم مسئول عن رعیتہ" کا احساس بیدار رہتا ہے اور معاشرہ میں اخوت وبھائی چارگی، الفت ومحبت کی فضا اس طرح چھائی رہتی ہے کہ قلوب بغض وحسد، کینہ وکدورت کی نجاستوں سے پاک اور منکرات وسیئات سے دور ہوکر ہر فرد بشر " من رأی منکم منکرا فلیغیرہ بیدہ" اور" من أحب للہ فقد استکمل الایمان" اور" انصر أخاک ظالما أو مظلوما" کا مصداق قرار پاتا ہے۔

الغرض اسلام ایک ایسا عالی شان محل ہے جس کی ہر اینٹ مناسب جگہ پر رکھی ہے اور ایک ایسے مکمل نظام حیات کی تشکیل کرتا ہے جو نہ صرف انسانی ضروریات وتقاضوں کی تکمیل کا ضامن وکفیل ہے بلکہ نور ہدایت سے سرفراز کرتا ہے۔

اسلام خدا کی رضا وخوشنودی حاصل کرنے کا سب سے اعلیٰ اور بہترین ذریعہ ہے یہی وجہ ہے کہ وہ انسانی نظریات افراط وتفریط سے بالکل پاک وصاف ہے اس کا سب سے بڑا امتیاز یہ ہے کہ وہ کثرتوں میں وحدت ہے اس میں زندگی کے ہر چھوٹے بڑے معاملہ کا حل اور ہر انسانی طبقہ خواہ مرد ہو یا عورت بوڑھا ہو یا جوان، جاہل ہو یا عالم، غنی ہو یا فقیر سب کے لئے مکمل نظام، ہر مسئلہ کا حل، اور ہر مرض کی شفا نیز رضاء الٰہی کا پروانہ حاصل کرنے کا بہترین راستہ ہے، چنانچہ عہد نبوی کا صرف ایک واقعہ اس حقیقت کی ترجمانی کے لئے کافی ہے۔

ایک مرتبہ چند لوگوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوکر عرض کیا" اے اللہ کے رسول! یہ مالدار اجر وثواب میں ہم سے آگے نکل گئے کہ نماز روزہ میں تو یہ ہمارے شریک کہ ہم بھی کرتے ہیں اور یہ بھی، اور اپنے زائد مالوں میں سے صدقہ کرتے ہیں، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ" کیا اللہ نے تمہارے لئے صدقہ کا قائم مقام نہیں بنا رکھا ہے" سبحان اللہ ایک مرتبہ کہنا صدقہ ہے، الحمد للہ ایک مرتبہ کہنا صدقہ ہے، لا إلٰہ إلا اللہ ایک مرتبہ کہنا صدقہ ہے، نیکی کا حکم دینا اور برائی سے روکنا اور اپنی بیوی سے صحبت کرنا بھی صدقہ ہے، صحابہؓ نے تعجب سے عرض کیا" یا رسول اللہ" بیوی سے ہمبستری میں اپنی شہوت پوری کرے اور یہ صدقہ ہوجائے، حضورؐ نے فرمایا اگر حرام میں مبتلا ہوتا تو کیا گناہ نہ ہوتا اسی طرح حلال میں صدقہ اور اجر ہے"۔

اسی ایک واقعہ سے یہ حقیقت نمایاں ہوجاتی ہے کہ اسلام ایک بے نظیر ومنفرد نظام زندگی ہے جو انسانی جذبات کی قدر کے ساتھ اس کے معاشرتی نظام کو ایسے مستحکم اصولوں پر قائم کر دیتا ہے کہ وہ ہر لغزش اور خطاؤ قصور اور انحراف وکجروی، زیغ وضلال، اختلاف وانتشار سے محفوظ ہوکر سراپا الفت ومحبت، اخوت وبھائی چارگی، امن وسلامتی اتحاد واتفاق کا نمونہ نظر آتا ہے نیز وہ ایک ایسے صاف ستھرے اقتصادی نظام کا حامل ہے جہاں امیر وغریب، شاہ وگدا، حاکم ومحکوم

سب برابر نظر آتے ہیں اور اس کی تدابیر انتظامات اور پاکیزہ تعلیمات کے دم قدم سے جاگیرداری کے تار پود بکھر جاتے ہیں اور مال و دولت، جاہ و منصب کے بجائے صرف ایمان و اخلاص اور اعمال صالحہ کا اعتبار ہوتا ہے" اِنَّ اللّٰهَ لَا یَنْظُرُ اِلٰی صُوَرِکُمْ وَاَجْسَامِکُمْ وَلٰکِنْ یَّنْظُرُ اِلٰی قُلُوْبِکُمْ" (بیشک اللہ تعالیٰ تمہاری صورتوں اور جسموں کو نہیں دیکھتا وہ تو تمہارے دلوں کو دیکھتا ہے۔)

اسلام کا سیاسی نظام ایسا منصفانہ ہے کہ عنان حکومت کسی خاص پارٹی یا گروہ کے قبضہ میں نہیں ہوتی ہے بلکہ وہ ایک شورائی نظام کے تابع ہوتا ہے اور سربراہان مملکت اللہ کے خلیفہ، لوگوں کی جان و مال کے امین، اسلامی اخلاق و کردار سے آراستہ، عمل کے پیکر، عوام کی تنقید و ملامت سے بے خوف و نڈر رہتے ہیں، ان کا شعار "لاطاعة لمخلوق فی معصية الخالق" اور رعایا کی شان" اطیعوا ولو ولی علیکم عبد حبشی" ہوتی ہے۔

یہ وہ کامل و مکمل اسلام اور اس کا جوہری عنصر و مزاج ہے جو اس کے ہر حکم و قانون پر بالکل نمایاں نظر آتا ہے، اور یہ ہے اسلامی تعلیمات سے آراستہ و پیراستہ، جاہ پرستی، ہوا و ہوس کی کشمکش، انحراف و کجروی، اضطراب و بے چینی، کینہ و کدورت، بغض و حسد، ظلم و تشدد سے پاک وہ صالح اور پاکیزہ معاشرہ جہاں ہر فرد بشر اپنا حق فراموش کر کے صرف اپنی ہی ذمہ داریاں ادا کرنے کے لئے کوشاں اور دوسروں کو فائدہ پہونچانے کے لئے فکرمند نظر آتا ہے، ایسے معاشرہ میں نہ برائیاں راہ پاتی ہیں اور نہ ہی شیطان کو بے حیائیاں پھیلانے کا موقع ملتا ہے اور نہ کوئی اخلاقی و روحانی برائی زیادہ دیر تک باقی رہ سکتی ہے اس لئے کہ اسلام نے شیطان اور اس کے چیلوں کو اس پاکیزہ معاشرہ میں اپنے ناپاک جراثیم اور فتنہ و فساد پھیلانے کا کوئی راستہ ہی نہیں چھوڑا۔

وَاللّٰهُ یَهْدِیْ مَنْ یَّشَاءُ اِلٰی صِرَاطٍ مُّسْتَقِیْم

(بقیہ)

## مولانا علی میاں علم کے سمندر تھے۔

قصبہ بجنور لکھنؤ میں مولانا علی میاں یادگار کمیٹی کی جانب سے جلسہ امن و آشتی بسلسلہ تعزیت مفکر اسلام حضرت مولانا علی میاںؒ کو خراج عقیدت پیش کرتے ہوئے کہا کہ مولانا علی میاںؒ صرف ایک سچے مسلمان نہیں بلکہ سچے انسان اور سچے دیش بھگت بھی تھے۔ ان کی موت بیسویں صدی کا سب سے بڑا نقصان ہے۔

صدر جلسہ مولانا سعید الرحمٰن اعظمی ندوی مہتمم دارالعلوم ندوۃ العلماء نے گورنر صاحب کو مخاطب کرتے ہوئے کہا کہ حضرت مولانا علی میاںؒ کی اہمیت اور ان کی علمی عظمت کو ساری دنیا محسوس کرتی ہے۔ اگر آج وہ اس جلسہ میں موجود ہوتے تو کہتے عالی جناب گورنر صاحب اس بل پر نظر ثانی کریئے۔ مولانا سعید الرحمٰن نے کہا میں بھی گورنر صاحب آپ سے اس بل پر نظر ثانی کی درخواست کرتا ہوں، مسلم فورم کے جنرل سکریٹری جناب ایم کے شیروانی نے کہا یہ مسئلہ اقلیتوں کے موت و زیست سے تعلق رکھتا ہے قرآن میں جگہ جگہ مسلمانوں سے نماز قائم کرنے کا حکم آیا ہے۔ اور ایک ایسا ملک جہاں مسجد بنانے کی اجازت ہی نہ ہوگی تو پھر نماز کے قیام کا کیا معنیٰ ہوگا۔

مسلم پرسنل لا بورڈ کے نائب صدر ڈاکٹر کلب صادق نے بل کو سراسر آئین کی خلاف ورزی قرار دیتے ہوئے کہا کہ آج ملک میں کچھ تنظیمیں مسلمانوں کو ملک دشمن قرار دینے کی سازش کر رہی ہیں۔ انھوں نے کہا مدارس کو آئی۔ ایس۔ آئی کے اڈہ کہے جانے پر سخت اعتراض کرتے ہوئے کہا اگر کوئی مدرسہ میں آئی۔ ایس۔ آئی کے لوگ پکڑے جائیں۔ تو آپ یہ کیوں نہیں کہتے کہ آئی۔ ایس۔ آئی نے ایک مدرسہ کو اپنا اڈہ بنالیا نہ کی یہ تمام مدرسہ آئی۔ ایس۔ آئی کے اڈہ ہیں۔

جلسہ کو مولانا خالد غازیپوری ندوی۔ ڈاکٹر نوشاد ندوی، ڈاکٹر عبدالقدوس ہاشمی موجودہ ایم۔ایل۔اے جناب شیام کشور یادو سابق ایم۔ایل۔اے راجہ وجے کمار ترپاٹھی۔ سابق ایم۔ایل۔اے شاردا پرتاپ شکلا نے مولانا کے افکار و خیالات پر روشنی ڈالی۔

## پیغامِ کربلا

● سید تابش لکھنوی

فراز نیزہ سے پیغام یہ دیا اُس نے
کہ سر بلند وہی ہے جو بر سر حق ہے
ورق زمانے کے کتنے پلٹ گئے لیکن
ہنوز چہرۂ باطل اُسی طرح فق ہے
ازل سے تا بہ ابد صرف ایک افسانہ
کہ ان کے چاہنے والے کبھی نہ کم ہوں گے
حسینؓ ابن علیؓ ہوں کہ حمزہؓ و عثمانؓ
دیار عشق میں سب کے ہی سر قلم ہونگے
یہ کشتگانِ محبت، یہ پاسبانِ وفا
جو اپنے خون سے لکھتے ہیں داستانِ حیات
جو زیر سایۂ شمشیر سجدہ کرتے ہیں
لہو سے جن کے مہکتا ہے گلستانِ حیات

# تعلیم کے بغیر انسان

## خودرو گھاس کی مانند ہے

مرتب: محمد وسیم صدیقی ندوی

۲۴ رفروری ۲۰۰۸ء بروز جمعرات مدرسہ مظہر الاسلام بلوچپورہ میں حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی مدظلہ العالی ناظم دارالعلوم ندوۃ العلماء نے تعلیمی سال میں تشریف لائے اور مدرسہ کی اصلاحی انجمنوں النادی العربی اور الاصلاح کا افتتاح کرتے ہوئے طلبہ سے فرمایا کہ انسان تعلیم نہ ہونے پر خودرو گھاس کی مانند ہے۔ جہاں چاہے اگ جائے اور جتنی چاہے بڑھ جائے۔ جب تک اس گھاس کو درست نہ کیا جائے اس میں کاٹ چھانٹ نہ کی جائے اس وقت تک وہ خوشنما معلوم نہیں ہوتی، اسی طرح جب انسان علم سے آراستہ ہو جاتا ہے تو وہ شائستہ و مہذب بن جاتا ہے۔ تعلیم انسان کی عقل و سمجھ، اخلاق و کردار، صلاحیت و قابلیت کو سنوارتی ہے۔ اگر تعلیم نہ ہو تو انسان اجڈ، اور گنوار کہلاتا ہے۔

مدرسہ میں آنے کا مقصد یہ ہے کہ انسان مہذب شائستہ ہو اسی لئے اللہ تعالے نے اسے اشرف المخلوقات بنایا ہے۔ صرف عقل سے فائدہ نہیں ہوتا جب تک کہ تعلیم نہ ہو اولاً تہذیب شائستگی کے لئے تعلیم کی ضرورت ہے پھر تعلیم کے بعد تجربہ و تربیت کی اس سے کہیں زیادہ ضرورت ہے کتاب میں جو پڑھا جاتا ہے اس کو تعلیم کہتے ہیں اور اس کو عملی جامہ پہنانے کے لئے تربیت ضروری ہے، النادی العربی اور الاصلاح یہ انجمنیں اسی لئے ہیں کہ انسان محفلوں، مجلسوں اور اہم جلسوں میں بولنے کا طریقہ سیکھے کہ چند افراد میں بولنے کا کیا طریقہ ہے۔ بڑے مجمع میں بولنے کا کیا انداز و اسلوب ہے انفرادی و اجتماعی گفتگو کا سلیقہ کیا ہے۔ تعلیم کے لئے یہ ضروری ہے کہ ذہن و دماغ حاضر ہو۔ پڑھنے والا پڑھنا چاہے تبھی پڑھایا جا سکتا ہے۔ اگر طالب علم نہ چاہے تو کوئی پڑھا نہیں سکتا اگر طالب علم پڑھنا نہ چاہے تو ہزار تدبیریں کی جائیں ہزار جتن کئے جائیں ہر طرح کی آرام و آسائش و سہولیات مہیا کرائی جائیں پھر بھی پڑھا نہیں سکتا پڑھنے کا عزم سب سے پہلے ضروری ہے اساتذہ اپنا فریضہ ادا کریں گے لیکن اگر دل لگا کر نہ پڑھیں گے تو فائدہ نہ ہوگا، علم حاصل کرنے سے عالم کہلائےگے اگر تربیت حاصل کرلی تو شریف و معقول انسان کہلاؤ گے۔ اگر تقریر کرنا سیکھ لیا تو بہت اچھے مقرر و خطیب کہلاؤ گے اپنی صلاحیت و قابلیت بڑھایئے جلسوں میں شرکت کرکے تقریر و تحریر کی مشق پیدا کیجئے اردو زبان تو انسان کو ماحول، گھر، محلہ سے آجاتی ہے لیکن عربی زبان بغیر سیکھے اور مشق کے نہیں آتی۔ عربی زبان ہمیں اردو سے کہیں زیادہ سیکھنے کی ضرورت ہے۔ یہ ہمارے مذہب کی زبان ہے۔ قرآن و حدیث و تاریخ کی زبان ہے عربی زبان سیکھ کر ہی ہم مصادر و مآخذ سے براہ راست فائدہ اٹھا سکتے ہیں ورنہ واسطہ و وسیلہ یا دوسرے ترجمہ شدہ مآخذ سے استفادہ کرنا پڑے گا۔ عربوں کے سامنے بالکل گونگے بہروں کی طرح رہیں گے نہ ان سے بات کر سکیں گے نہ اپنا مافی الضمیر ادا کر سکیں گے۔ نہ اپنے جذبات و خیالات کا اظہار کر سکیں گے۔ صرف سن سکتے ہیں بول نہیں سکتے۔ تحریر و تقریر ادائیگی مافی الضمیر بغیر مشق کے ممکن نہیں خاص کر اس زمانے میں جبکہ دنیا ایک شہر کی مانند ہے بلکہ ایک چھوٹے سے گھر کی مانند ہے سائنسی ایجادات نے سب کو ایک دوسرے کے قریب کر دیا ہے، ہر شخص کو ضرورت ہے کہ اچھی عربی بولے اچھی عربی سیکھے عربوں سے بات کرنا چاہے، اپنے خیالات کا اظہار کرنا چاہے تو کر سکے اگر مشق نہ ہوگی تو کیسے بولیں گے۔ مشق کرنے سے صلاحیت پیدا ہو جاتی ہے بے تکلف بولنا آجاتا ہے بار بار کرنے سے کوئی چیز آتی ہے استاد کے سامنے بولنے سیکھنے سے غلطی کی اصلاح ہوتی ہے غلطیوں پر متنبہ کرنے کا اگر مزاج نہ ہوتا تو لوگ بے شمار غلطیاں کرتے، گھر میں والدین، مربی، بھائی، عزیز و اقارب غلطیوں کی اصلاح کرتے ہیں اور مدرسہ میں اساتذہ جب تک انسان میں شوق و جذبہ تعلیم کا نہ ہو تب تک پڑھا نہیں سکتے اسی مقصد کے تحت النادی العربی، الاصلاح

(باقی صلا پر)

مولانا عبداللہ عباس ندوی

# شاہ محمد عاقلؒ قادری کی رحلت

اس درجہ عابد وزاہد، سچ بولنے والے اور سچی باتوں سے تعلق رکھنے والے آجکل کی دنیا میں نایاب تو نہیں مگر کمیاب ضرور ہیں ان کے والد ماجد کا نام شاہ فتح الجبار قادریؒ تھا۔ بہار کے ضلع گیا میں سادات کی ایک مشہور بستی بنڈیہا ہے اس گاؤں میں ۱۹۲۲ء میں پیدا ہوئے، اسکول سے ثانوی مرحلہ تک (انٹرنس) کی تعلیم حاصل کی اور ایک بڑی انجینئرنگ کمپنی میں معاون سپروائزر کی حیثیت سے کام کرتے رہے ان کے بڑے بھائی الحاج شاہ محمد ذاکر قادریؒ کہا کرتے تھے کہ میرا بھائی عاقل صرف دو کام جانتا ہے، نماز پڑھنا اور حلال روزی کمانا، یہ مختصر ترین تعریف بڑی جامع مدح ہے طیب لقمتک تستجب دعوتک حلال روزی کھاؤ تو تمہارے دل سے نکلی ہوئی دعا مقبول ہوگی۔ ۳۰ر ذی الحجہ ۱۴۲۰ھ کو وفات پائی۔

حضرت مرحوم الحمدللہ مستجاب الدعوات تھے، دل آئینہ کی طرح صاف زبان سے نکلا ہوا ہر حرف شبنم کی طرح آلودگیوں سے پاک تھا۔ آخر عمر میں ان کا تعلق ہمارے مخدوم و مربی حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنیؒ ندوی سے ہوگیا تھا حضرت کے ایک قریب ترین فرد خاندان سید مصباح النبی صاحب (حال مقیم جدہ) کی شادی عاقل بھائی کی صاحبزادی سے ہوئی، رشتہ داری کا تعلق اپنی جگہ پر رہا۔ ان کی قسمت نے یاوری کی اور حضرت مولانا کے ہاتھ پر بیعت ہوگئے۔ دلوں کو دیکھنے والا تو اللہ اور صرف اللہ ہے۔ مگر وہ جو کہتے تھے دوائے "دل" الی پر بھی اللہ تعالیٰ اپنے بندوں کی پاک ضمیری روشن کر دیتا تھا۔ عاقل بھائی مرحوم کو حضرت مولانا نے بیعت کے دو ماہ بعد اجازت و خلافت عطا فرمادی تھی۔

رمضان المبارک حضرت مولاناؒ کے ساتھ گزارا کرتے تھے۔ ابھی جو رمضان گذرا ہے جس رمضان کے عشرۂ اخیر میں ہمارے حضرت مولانا گذرے ہیں اس کے عشرۂ اولیٰ وثانیہ میں حضرت کے ساتھ تھے۔ پوری راتیں نفلوں میں گذارا کرتے تھے۔ حضرت کی وفات سے پہلے اپنے وطن چلے گئے تھے، پھر جب وفات کی خبر ملی تو آئے اور آکر خوب روئے اور زبانِ حال سے یہ کہتے رہے۔

بے تو غم ہیچ و شادمانی ہیچ
مرگ ہم ہیچ و زندگانی ہیچ

(تیرے بغیر غم کی نہ کوئی حقیقت ہے اور نہ شادمانی کی، موت بھی بے کار اور زندگی بھی بے سود) تین ماہ مشکل سے گزارے فالج موت کا بہانہ بنا، وہ مٹی کتنی پاک ہوگی جس میں ان کا جسم ہمیشگی کی نیند لے رہا ہے۔ اور روح انشاء اللہ عالم برزخ میں اپنے رب کریم کے انعامات و مغفرت سے سرفراز ہوگی۔

حضرت مرحوم میرے حقیقی خالہ زاد بھائی تھے عمر میں سال یا چھ مہینے بڑے رہے ہوں گے مگر اپنے صلاح و تقویٰ میں مجھ سے کئی سو برس بڑے تھے۔ ان کو اپنی زندگی میں اپنے تمام بھائیوں اور بہنوں کی موت کے صدمات اٹھانا پڑے سات بھائی بہنوں میں تنہا وہ رہ گئے تھے۔ ایک جوان عمر فرزند تعلیم یافتہ، شادی شدہ عادل مرحوم اچانک موت کا شکار ہوا۔ اس دردناک موقع پر صبر وثبات اور رضا بالقضاء کا اعلیٰ نمونہ ان کے اندر دیکھا گیا۔ حج کی سعادتیں سات آٹھ بار حاصل رہیں اور جب بھی حج کے لئے گئے ایسے جوش وخروش جذبۂ عقیدت کے ساتھ گئے۔ جیسے کوئی پہلی بار جائے۔ اور بڑی حسرتوں اور امیدوں کے ساتھ جائے۔ حرمین کی زیارت ان کے زخموں کا مرہم اور رحمت الٰہی کا مظہر تھا۔

بہرحال دنیا سے جانا تو لازمی تھا عمر بھی ہوگئی تھی۔ کسی کی ذمہ داری ان کے سر نہ تھی اور نہ وہ کسی کے پابند تھے، اللہ کے دیئے پر قانع اور خوش تھے۔ ان کے برادر زادہ سید حسین طارق عسکری مدینہ منورہ میں ٹیلیفون کے انجینئر ہیں۔ جن کے چھوٹے بھائی سید محمد ناظق قادری شعبۂ زراعت کے انجینئر ہیں۔

مرحوم کے دو صاحبزادے اور صاحبزادی ان کے پسماندگان میں ہیں۔ زندگی میں بہت صدمے اٹھائے اب اللہ ان کو ہمیشگی کی مسرت اپنی رضا اور مغفرت کی شکل میں عطا فرمائے۔

# صوفی محمد انیس کا انتقال

حاجی انیس احمد اعظمی صوفی صاحب کے نام سے مشہور تھے۔ صوفیاء کے خصائص تو اہل تصوف ہی بتلا سکتے ہیں، لیکن ہم لوگوں کو جو معلوم ہیں کہ وہ یہ کہ اللہ کے عبادت گذار، حلال روزی کے طالب، دوسروں کے کام آنے والے اور بہت دیر دیر تک دعائیں کرنے والے تھے۔ ہمارے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے جاں نثار خادم اور محبت کرنے والے مرید تھے۔ اعظم گڑھ سے نہ معلوم کب اور کس زمانہ میں رائے بریلی منتقل ہوئے اور وہاں سے اہونہ نامی گاؤں جہاں کی مشہور شخصیت حکیم محمد انعام اللہ صاحب علیہ الرحمہ کی تھی، وہاں آکر حضرت مولانا کے حکم سے ایک چھوٹا سا مکتب قائم کیا تھا، ان کو اس میں بڑے مجاہدے کرنے پڑے۔ اس طبقہ کے لوگ جو اہل توحید اور متبعین سنت

(باقی ص ۳۰ پر)

محمد طارق ندوی

# سوال وجواب

س:۔ ایک شخص جامعہ اردو علی گڈھ کا امتحان دے رہا ہو لیکن وہ امتحان کی کاپیاں صلاحیت نہ ہونے کی صورت میں خود نہ لکھتا ہو بلکہ کسی دوسرے آدمی سے لکھواتا ہو تو اس صورت میں لکھنے والا اور لکھوانے والا دونوں گنہگار رہوں گے یا نہیں؟

جواب مذکورہ صورت میں کاپیاں لکھنے والا اور لکھوانے والا دونوں ناجائز امور کی انجام دہی کرنیوالے ہیں، اللہ کے رسول (صلی اللہ علیہ وسلم) نے فرمایا ہے۔ مَنْ غَشَّنَا فَلَيْسَ مِنَّا (جو ہمیں دھوکہ دے یعنی معاملات میں دھوکہ دہی سے کام لے) وہ ہمارے طریقہ پر نہیں ہے یعنی طریقۂ نبوی ﷺ سے ہٹا ہوا ہے۔ مذکورہ صورت میں کھلا ہوا دھوکہ ہے لہذا دونوں اشخاص لکھنے والا اور لکھوانے والا گنہگار ہوں گے اور عنداللہ ماخوذ ہوں گے۔

س:۔ وہ پلاٹ یا زمین جو کاروباری نسبت پر خریدی گئی ہو اس میں لگنے والی رقم پر زکوٰۃ کیسے نکالی جائے گی جب کہ ایک مستقل رقم کئی سالوں تک رکنے کے بعد نفع کے ساتھ واپس ہوتی ہے۔

ج:۔ صورت مسئولہ میں ہر سال پلاٹ کی رقم پر جب حولان حول ہو جائے گا تو جتنے رقم کا وہ پلاٹ بوقت حولان حول ہوگا اس کے مطابق ڈھائی روپے فیصد کے حساب سے ہر سال کی زکوٰۃ نکالنا ہوگی۔

س:۔ ایک شخص ظہر کی نماز پڑھ رہا ہے اور اس نے دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ جہراً پڑھنا چاہیے تھا لیکن اس نے جہراً صرف "اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَا" پڑھا لیکن یاد آنے پر وہ خاموش ہو گیا تو کیا اس پر سجدۂ سہو کرنا لازم آئے گا؟

ج:۔ صورت مسئولہ میں سجدۂ سہو نہیں کریگا۔

س:۔ ایک شخص نوکری کرتا ہے سرکار کا نظام ہے کہ تنخواہ دیتے وقت کچھ روپئے فنڈ کے نام سے کاٹ لیتی ہے ملازمت ختم ہونے پر فنڈ کو رفنڈ مع کچھ اضافہ کے دیتی ہے اس زیادتی کو وہ سود قرار دیتی ہے تو اس سود کی رقم کو حکومت ہی کے پاس چھوڑ دے یا اسے لے کر اپنے مصرف میں خرچ کرسکتا ہے یا نہیں؟

ج:۔ صورت مسئولہ میں آپ کو نوکری ختم ہونے پر فنڈ مع کچھ اضافہ کے جو حکومت دیتی ہے اور اس زیادتی کو وہ سود کہتی ہے وہ دراصل سود نہیں بلکہ حکومت کی طرف سے دیا ہوا معاوضہ ہے۔ اس کو اپنے مصرف میں صرف کرسکتے ہیں۔

س:۔ کسی مسجد کو ہمیشہ کے لئے شہید کرسکتے ہیں یا مسجد کو توسیع کے لئے شہید کرسکتے ہیں؟

ج:۔ مسجد کو ہمیشہ کے لئے شہید نہیں کیا جاسکتا ہے کیونکہ مسجد تاقیامت مسجد کے حکم میں رہتی ہے البتہ بغرض توسیع مسجد، مسجد شہید کر کے اسی جگہ پر ایک کشادہ اور وسیع مسجد بنائی جاسکتی ہے شرعاً اس کی اجازت ہے۔

س:۔ کیا ضرورت پڑنے پر جوتے پہن کر نماز پڑھ سکتے ہیں؟

ج:۔ ہاں! بوقت ضرورت جوتے پہنے ہوئے نماز پڑھنا جائز ہے (جبکہ جوتے میں کوئی گندگی نہ لگی ہو)۔

مختصر

# عالمی خبریں

معید اشرف ندوی

● متحدہ عرب امارات کے وزیر دفاع جنرل شیخ محمد بن راشد المکتوم نے دبئی پریس کلب کا افتتاح کیا۔ اس موقع پر انھوں نے عرب پرنٹ میڈیا اور ٹیلی ویژن جرنلزم کے لئے سالانہ ایوارڈ کا اعلان کیا۔

پریس کلب کے افتتاح کے موقع پر دنیائے عرب کے نامور صحافیوں سے خطاب کرتے ہوئے انھوں نے کہا کہ صحافت کا اہم مقصد حقوق کا دفاع، انصاف کا قیام اطلاعات اور تعلیم کا پھیلاؤ ہے۔ انسانی اقدار اور قوموں کو فروغ دینے میں صحافت نے ہمیشہ نمایاں کردار ادا کیا ہے۔ انھوں نے کہا کہ دبئی پریس کلب کے قیام کا مقصد صحافتی معیار کو بہتر بنانا اور سماجی اور ثقافتی سرگرمیوں کے لئے ایک اسٹیج فراہم کرنا ہے۔ انھوں نے متحدہ عرب امارات کے صحافیوں کو دعوت دی کہ وہ دبئی پریس کلب کے ذریعہ عرب صحافت کو نئی جہت دیں۔ افتتاحی تقریب میں شرکت کرنے والوں میں متحدہ عرب امارات کے وزیر اطلاعات شیخ عبداللہ بن زائد کے علاوہ دنیائے عرب کے نامور صحافیوں نے شرکت کی۔

عرب جرنلزم ایوارڈ عرب صحافیوں کو ان کی غیر معمولی خدمات کے اعتراف کے طور پر دیا جائے گا۔ ۵۰ ہزار ڈالر کا یہ کیش ایوارڈ پرنٹ میڈیا میں ۹ مختلف کیٹیگری میں لکھے جانے والے آرٹیکل پر دیا جائے گا۔ جن میں ۲۰۰۰ء میں شائع ہونے والی سیاسی تجزیاتی رپورٹ، بزنس پر تجزیاتی رپورٹ، فیچر رائٹنگ سائنس اور ٹیکنالوجی پر رپورٹ، بہترین کالم نگار ثقافتی رپورٹنگ، اسپورٹس رپورٹنگ، کارٹون، اسپاٹ نیوز یا فیچر فوٹو گرافی شامل ہیں اس کے علاوہ الیکٹرونک میڈیا میں ۵ مختلف کیٹیگری میں ۱۵ ہزار ڈالر کے کیش انعامات بھی دیئے جائیں گے جس میں ۲۰۰۰ء میں عرب چینل پر بہترین سیاسی کوریج، بہترین بزنس کوریج، بہترین اسپورٹس کوریج، بہترین بریکنگ نیوز رپورٹنگ اور بہترین دستاویزی پروگرام شامل ہیں۔ دبئی پریس کلب میں ۱۲۰ سیٹ پر مشتمل کانفرنس روم بنایا گیا ہے جس میں ترجمہ کی تمام سہولتیں فراہم کی گئی ہیں۔ ساتھ ہی پریس کلب میں ایک لائبریری ریسرچ کی تمام سہولتوں کے ساتھ موجود ہے۔ پریس کلب کے ممبر انٹرنیٹ کی سہولت کے ساتھ ساتھ تمام اہم اور نمایاں نیوز چینل سے بھی استفادہ کر سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ پرائیویٹ انٹرویو کے لئے ممبر صحافیوں کو سیٹلائٹ کی سہولت بھی فراہم کی گئی ہے۔ کلب کے ممبران کے لئے تفریحی سرگرمیوں کا بھی انتظام کیا گیا ہے۔

● راشٹریہ سہارا (ہندی لکھنؤ) کی ایک رپورٹ کے مطابق پچھلے ایک عشرے میں مختلف محکموں میں تقریباً ساڑھے تین ہزار کروڑ روپے کا گھپلا ہوا جس کی تحقیق کے لئے ایک درجن ایجنسیاں قائم کی گئیں لیکن رپورٹ لکھے جانے تک کسی افسر پر کارروائی نہ ہو سکی البتہ جانچ کے نام پر ۲۵ کروڑ روپے خرچ ہو چکے ہیں۔



# مولانا علی میاںؒ علم کے سمندر تھے

## رائے بریلی کے جلسہ پیام انسانیت میں علماء و دانشوروں کا خطاب

(نمائندہ تعمیر حیات)

مولانا علی میاںؒ ندوی علم کے سمندر تھے وہ ایسے رتن (جوہر) تھے جس سے پوری دنیا مالامال ہوئی اور اس سے روشنی حاصل کی ان کے دل میں انسانیت کے لئے جو درد تھا اسے انھوں نے اپنی زندگی کا پیغام بنایا وہ اکثر کہا کرتے تھے کہ اگر ہم اپنے دل میں دوسروں کے لئے نفرت کی آگ پالیں گے تو اس کی لپٹ ہماری ذات کو کھا جائے گی۔ آج کے سماج میں اس بات کو سمجھنے کی ضرورت ہے۔ سابق وزیر اعظم وی پی سنگھ نے ۲۶ر فروری ۲۰۰۰ء کو وصی نقوی نیشنل انٹر کالج رائے بریلی میں مولانا علی میاںؒ کی یاد میں ہونے والے جلسہ پیام انسانیت سے خطاب کرتے ہوئے کہا کہ ہندوستان میں تمام مذاہب کے لوگ بستے ہیں جو بلب کی مانند ہیں لیکن ہم لوگ اس میں شارٹ سرکٹ کرتے رہتے ہیں مذہب دل کی روشنی ہے اس سے آگ لگانے کا کام نہیں لینا چاہیئے۔ انھوں نے کہا کہ انسان کو غربت برداشت ہو جاتی ہے لیکن غیریت نہیں برداشت ہوتی۔ آج ہندوستان میں کسی کو یہ احساس نہیں ہونا چاہیئے کہ یہ گھر میرا نہیں ہے دلوں پر لکیریں نہیں پڑنی چاہیئے یہی مولاناؒ کا پیغام ہے۔

مولانا عبدالکریم پاریکھ نے اپنے خطاب میں کہا کہ مولانا علی میاںؒ نے پیام انسانیت کی جو راہ دکھائی ہے وہ چیز ہندوستان کی قدیم ثقافت میں پائی جاتی ہے یہ اللہ کے بندوں کی ایسی دھرتی ہے جہاں سچائی کو قبول کیا گیا۔ ستیہ کہیں سے بھی آئے گا اسے یہاں کی دھرتی قبول کرے گی۔ اس باغیچے میں قسم قسم کے پھول کھلتے ہیں اس میں مسلمانوں کی بڑی خدمات ہیں انھوں نے کہا کہ مولانا علی میاںؒ کہا کرتے تھے کہ محبت ہمدردی، الفت کا پیغام ہم نے ترک کر دیا ہے۔ جسے ہمارے آبا و اجداد لے کر اس ملک میں آئے تھے آج اسے دوبارہ اپنانے کی ضرورت ہے انھوں نے مجمع سے خطاب کرتے ہوئے کہا کہ فاصلوں کو کم کرو اور ایک دوسرے کے قریب آنے کی کوشش کرو۔ خدمت خلق میں یہ مت دیکھو کہ یہ ہندو ہے یا مسلمان، کسی مذہب پہ نکتہ چینی اور طنز نہ کریں۔ یہی وہ صفات تھیں جس کی وجہ سے یہاں آنے والے مسلمانوں کو یہاں کے باشندوں نے گلے سے لگایا۔ اور ان کا مذہب قبول کیا مولانا عبدالکریم پاریکھ نے اس موقع پر شادی بیاہ میں خرچ کم کرنے، وراثت میں لڑکیوں کو حصہ دینے کی تلقین کی اس سے قبل ممبر پارلیمنٹ کیپٹن ستیش شرما نے مولانا علی میاںؒ کی یاد میں رائے بریلی میں ایک بین الاقوامی کانفرنس کرانے کی بات کہی۔

مولانا ڈاکٹر کلب صادق نے اپنی تقریر میں کہا کہ دین دھرم کو اقتدار کے بھوکے کچھ سیاسی بھیڑیئے اٹھالے گئے ہیں جس کی وجہ سے مذہب ہمارے لئے مصیبت کا سبب معلوم ہوتا ہے۔ انھوں نے کہا کہ جب جذبات عقل پر غالب آجائیں تو انسان جانور بن جاتا ہے۔ پروفیسر انیس چشتی نے کہا کہ سماج کے اندر سے بگاڑ اور فساد دور کرنے کا پیغام علی میاںؒ نے دیا۔ اور انھوں نے منجدھار میں رہ کر زندگی کیسے برتی جائے اس کا سلیقہ لوگوں کو سکھایا۔ پروفیسر انیس چشتی نے بین مذاہب میل ملاپ بڑھانے اور دوسروں کے دکھ میں شریک ہونے پر زور دیا۔ مولانا عبداللہ مغیثی نے مولانا علی میاں کی ہمدردی اور خلوص کا ذکر کرتے ہوئے کہا کہ انھوں نے اپنے کردار و عمل سے انسانیت کو زندہ کیا اور وہ حب مال اور حب جاہ سے کوسوں دور تھے۔

صدر جلسہ مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے اپنی تقریر میں کہا کہ ـــــ انسان کو انسان سمجھ کر اس سے معاملہ کرنا چاہیئے۔ اور اپنی ہی فکر نہیں بلکہ دوسروں کی بھی فکر ہونی چاہیئے اس کے لئے ہمیں اپنے مفادات کی قربانی دینی ہوگی صرف کہہ دینا کافی نہیں۔ اس موقع پر مولانا سید سلمان حسینی ندوی، سلمان خورشید سریندر موہن، محمد ادیب، چندر نرائن ترپاٹھی ایڈوکیٹ، رائے بریلی نگر پالیکا پریشد کے چیئرمین راگھویندر پرتاپ سنگھ، ڈاکٹر محمد مسلم نے بھی اپنے خیالات کا اظہار کیا۔ نظامت کے فرائض مولانا محمد حمزہ حسنی نے انجام دیئے۔

## مولانا علی میاں یادگار کمیٹی کا جلسہ

گورنر اترپردیش جناب سورج بھان نے

(باقی صفحہ ۱۸ پر)

# مطالعہ کی میز

تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

● محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

نام کتاب : علم وحکمت کا خزانہ
مؤلف : مولانا اسرار احمد قاسمی
صفحات: ۱۵۲، سائز $\frac{22 \times 18}{8}$ قیمت ۴۰ روپئے
خوبصورت سرورق، عمدہ کتابت
ملنے کا پتہ :۔ الفرقان بکڈپو نظیر آباد لکھنؤ۔

الحکمۃ ضالۃ المؤمن حکمت کی بات مومن کی گمشدہ متاع ہے، وہ جہاں بھی پائے گا اسے لے لے گا۔ اس کا سب سے بڑا حقدار قرار پائیگا اسلام کے نزدیک ہر مسلمان کی یہی خصوصیت ہے اس خصوصیت کو عام کرنے اور اپنے اندر حکیمانہ بیداری پیدا کرنے کی ضرورت ہے اس ضرورت کا احساس دلانے کیلئے مولانا سرفراز احمد قاسمی نے علماء کرام اور بزرگان دین کے منتخب اقوال مختلف کتب ورسائل جمع کرکے پیش نظر کتاب "علم وحکمت کا خزانہ" کے ان صفحات میں شائع کردیئے ہیں۔ یہ اقوال دینی، علمی، اصلاحی بصیرت افروز چشم کشا، متاثر کن اور عمل کا جذبہ پیدا کرنے والے ہیں، اور طلباء اساتذہ، ائمہ مساجد اور عوام وخواص سب کے لئے نافع ہیں۔

---

نام کتاب : آزادی فکرونظر اور اسلام
نام مصنف : سلطان احمد اصلاحی
صفحات : ۱۲۸، سائز $\frac{22 \times 18}{8}$ قیمت ۴۰ روپئے
ملنے کا پتہ : مرکزی مکتبہ اسلامی پبلشرز دعوت نگر۔ ابوالفضل انکلیو نئی دہلی۔

اس کتاب میں آزادی فکرونظر کے سلسلہ میں اسلام کے نقطۂ نظر کے مسئلے پر ایک خاص پہلو سے گفتگو کی گئی ہے۔ آزادی فکرونظر کے حدود، بے قید آزادی فکرونظر کا پس منظر صحیح مذہب کی پہچان مذہب اور سیکولر نظریات کا فرق، اسلام کی واقعی حیثیت۔ صالح آزادی فکرونظر کی قدر افزائی وغیرہ کتاب کے ذیلی عنوانات ہیں۔ جن پر تفصیل سے روشنی ڈالی گئی ہے۔

---

نام کتاب : سلام اس پر
نام شاعر : مولانا محمد زبیر اعظمی
صفحات : ۸۰۔ سائز $\frac{22 \times 18}{8}$
قیمت : بیس روپئے =/20
ملنے کا پتہ : مدینہ بکڈپو۔ مولانا آزاد روڈ۔ ایولہ ضلع ناسک، مہاراشٹر۔ ۴۲۳۴۰۱

نعت رسولؐ جتنی مقبول صنف سخن ہے اتنی ہی اس راہ کی رہ نوردی مشکل بھی ہے۔ نعت گوئی میں سب سے زیادہ اس امر کو ملحوظ رکھنا ضروری ہے کہ تعریف وتوصیف اس حد تک نہ ہو کہ نبیؐ کو خدا کا درجہ مل جائے اور نہ قلم کو بے لگام کرکے اس کے حُسن وجمال کی تعریف اس پیرایہ میں کی جائے کہ وہ معشوقانِ مجازی کی صف میں آجائے، نعت گو شاعر کیلئے ان دونوں خلاف شرع ناگوار باتوں سے اجتناب کرنا ضروری ہے۔

مولانا زبیر احمد اعظمی نے اپنے زیرنظر مجموعۂ کلام "سلام اس پر" کی نعتوں کو ناروا مبالغہ اور حد سے زیادہ غلو یا افراط وتفریط سے پاک رکھا ہے۔ نیز اس میں الوہیت اور رسالت کا مقام ومرتبہ اپنی اپنی جگہ باقی رکھنے کی کوشش کی ہے لیکن منقبت صحابہؓ نہ ہونے کی وجہ سے نعتوں میں ایک خلا سا محسوس ہورہا ہے۔ ویسے زبیر صاحب کے مجموعہ نعت کا ہر شعر معانی، رموز، عقیدت ومحبت اخلاص اور سچے عشق کا مظہر کامل ہے۔ یہ مجموعہ نعت مستحق ہے کہ شوق کے ہاتھوں سے حاصل کیا جائے اور عقیدت کی نگاہوں سے مطالعہ کرکے اپنی سیرت سنواری جائے۔

نمونہ کے طور پر چند اشعار ملاحظہ فرمائیں ؂

وفادار محمدؐ کا مقدر پوچھتے کیا ہو
جہاں کیا ہے کہ اسکے ہاتھ میں لوح وقلم آئے

---

وہی مقتدا وہی پیشوا وہی انبیاء کا امام ہے
نہ سمجھ سکا کوئی آج تک جو مقام اس کا مقام ہے

---

وہ حبیب رب انام ہے وہ جہاں کی فصل بہار ہے
جسے لوگ کہتے ہیں مصطفیٰؐ وہی سب کے دل کا قرار ہے

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ پر

تعمیر حیات کا

# خصوصی اور یادگاری نمبر

ادارہ تعمیر حیات کا سب سے قبل یہ فرض بنتا ہے کہ وہ اپنے سرپرست اور بزرگ ترین شخصیت حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ ناظم ندوۃ العلماء پر ایک یادگاری خصوصی اشاعت پیش کرے، وہ یہ فرض بہتر اور نہایت معیاری انداز سے پورا کرنا چاہتا ہے اس کے لئے کشادہ وقت درکار ہے اور حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے قریبی تعلق رکھنے اور ان کی شخصیت کے امتیازی پہلوؤں سے واقفیت رکھنے والوں کے تعاون کے ساتھ ہی یہ کام انجام دیا جاسکے گا۔

ادارہ تعمیر حیات نے اس سلسلہ کی ضروری کارروائی شروع کردی ہے، اس سلسلہ میں ہمارے محبین واہل قلم کی طرف سے پسندیدگی ظاہر ہورہی ہے ــــ ہم امید کرتے ہیں کہ یہ کام نئے سال کی پہلی سہ ماہی میں مکمل ہوسکے گا۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ پر مختلف رسالوں کے نمبر نکلے ہیں اور نکل رہے ہیں، اس نمبر میں انشاءاللہ نئے مضامین کے ساتھ ساتھ دیگر خصوصی نمبروں میں شائع شدہ امتیازی مضامین کو بھی شامل کیا جائے گا۔

ــــــــــ ادارہ

# علی میاںؒ کی ذات ملّتِ اسلامیہ کیلئے منارۂ نور تھی

## ملی وسماجی تنظیموں کا خراج عقیدت

ترتیب ——— محمد شاھد ندوی بارہ بنکوی

### رابطۂ ادب اسلامی کا تعزیتی جلسہ

● مسلم پرسنل لا، بورڈ اور رابطۂ ادب اسلامی شاخ دہلی کی طرف سے مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کی وفات پر ایک تعزیتی جلسہ ہوا جس میں مولانا کی وفات کو صدی کا ایک عظیم سانحہ قرار دیا گیا

پروفیسر عبدالحلیم ندوی، پروفیسر بدرالدین الحافظ، پروفیسر شفیق احمد خاں ندوی، پروفیسر سید ضیاء الحسن ندوی نے مولانا مرحوم کی شخصیت کے مختلف پہلوؤں پر روشنی ڈالی اور کہا کہ مولانا کی ذات ملت اسلامیہ ہند کے لئے ایک منارۂ نور کی حیثیت رکھتی ہے۔ مولانا کی وفات کو ہندوستان کے لئے بطور خاص اور عالم اسلام کے لئے عموماً ایک خسارۂ عظیم تصور کیا۔ ڈاکٹر شمیس اسماعیل اعظمی نے حضرت والا کی جامع شخصیت پر منظوم خراج عقیدت پیش کیا۔ یہ اطلاع ایک ریلیز میں دی گئی ہے۔ پروفیسر اجتبار ندوی نے جلسے کی صدارت کی۔ مولانا سید نظام الدین (جنرل سکریٹری آل انڈیا مسلم پرسنل لا، بورڈ) نے عالم اسلام کے عظیم مفکر، داعی اور آل انڈیا مسلم پرسنل لا، بورڈ کے صدر مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کی رحلت پر اپنے رنج وغم اور گہرے صدمے کا اظہار کرتے ہوئے کہا ہے کہ آل انڈیا مسلم پرسنل لا، بورڈ اپنے صدر اور سرپرست سے محروم ہوگیا۔ مدینہ منورہ سے اپنے تعزیتی پیغام میں انھوں نے کہا ہے کہ مرحوم عالم اسلام کے لئے عموماً اور ہندوستان کے لئے خصوصاً بہت بڑی نعمت خداوندی تھے اور مولانا قاری محمد طیب کی وفات کے بعد بورڈ آپ ہی کی قیادت ورہنمائی میں کامیابی کے ساتھ منزل کی طرف رواں دواں تھا، ان کی علمی دینی بصیرت اور مدبرانہ سرپرستی سے ملت اسلامیہ کو روشنی ملتی تھی۔

### مسلم مجلس کا تعزیتی جلسہ

● آل انڈیا مسلم مجلس کے کارکنوں کا ایک تعزیتی جلسہ محمد ندیم صدیقی ایڈوکیٹ کارگذار صدر مسلم مجلس یوپی کے مکان پر عبدالغفار صدیقی ایڈوکیٹ کی صدارت میں فیض آباد میں ہوا جس میں حضرت مولانا علی میاں کے اچانک انتقال پر گہرے رنج وغم کا اظہار کیا گیا۔ جلسہ میں ندیم صدیقی نے مولانا کے بارے میں روشنی ڈالتے ہوئے کہا کہ مرحوم اسلامی دنیا کی ایک عظیم شخصیت ہونے کے ساتھ ہندوستانی مسلمانوں کے ایک سچے رہنما تھے۔ وہ ایک جید عالم تھے۔ مرحوم اپنی مذہبی اور تاریخی خدمات، مسلم معاشرہ کی اصلاح اور پیام انسانیت کی کوشش کے لئے رہتی دنیا تک یاد کئے جائیں گے۔

جلسہ میں محمد ندیم صدیقی، محمد نفیس خاں، محمد سلیم، عقیل احمد صدیقی، علی وارث، محمد نعیم ایڈوکیٹ، سید عدیل احمد صدیقی، عبدالخالق خاں، محمد عرفان، ببو، محمد ایوب، عرفان الحق انصاری، شبیر احمد وغیرہ شامل تھے۔

### مولانا پرخلوص محب وطن تھے

● مشہور عالم دین مولانا ابوالحسن علی ندویؒ کو خراج عقیدت پیش کرنے کے لئے "ساجد علی میموریل کمیٹی لکھنؤ کی جانب سے ایک تعزیتی جلسہ ہوا صحافی ایم راہی کوٹھیادی نے مولانا کی حیات وزندگی پر روشنی ڈالی۔ اسلامیہ کالج کے صدر سید محمود علی نے مولانا کو ایک عالم باعمل اور اسکالر بتاتے ہوئے کہا کہ ان کی کمی رہتی دنیا تک محسوس کی جائے گی۔ کمیٹی کے جنرل سکریٹری محبوب سعید ایڈوکیٹ نے مولانا علی میاں کو خراج عقیدت پیش کرتے ہوئے کہا کہ مولانا کی شخصیت اپنے آپ میں ایک مثال تھی۔ جب کبھی بھی مسلمانوں پر کوئی زیادتی ہوئی مولانا نے اس کے خلاف آواز اٹھائی۔ انھوں نے کہا کہ مولانا تعلیم کے بارے میں کافی فکرمند رہتے تھے۔ جس کی مثال ندوۃ العلماء ہے۔ انجینئر شمس انور نے مولانا علی میاں کو خراج عقیدت پیش کرتے ہوئے کہا کہ اپنے علم اور قابلیت کی وجہ سے وہ پوری دنیا میں جانے جاتے تھے۔ کمیٹی کے صدر اور جلسہ کی نظامت کررہے قاضی توسل حسین نے کہا کہ مولانا علی میاں ایک اعلیٰ درجہ کے مفکر تھے انھوں نے اپنی پوری زندگی مسلمانوں کے لئے صرف کردی۔ اپنی صدارتی تقریر میں محمد حامد علی نے کہا کہ مفکر اسلام حضرت مولانا ابوالحسن علی ندوی بیسویں صدی میں علمی، اسلامی اور اصلاحی میدان کی عظیم ترین شخصیت تھے۔ مولانا ایک پرخلوص محب وطن اور عالم انسانیت کے بہی خواہ تھے۔ ان کی پیام انسانیت کی تحریک اس کی شاہد ہے۔ مولانا جیسی عبقری شخصیت سیکڑوں سال میں عالم وجود میں آتی ہے مولانا کا انتقال ملک وقوم وعالم اسلام کا ا[illegible]

نقصان ہے جس کی تلافی ناممکن نظر آتی ہے جلسہ کا اختتام مولانا کے لئے مغفرت کی دعا کے ساتھ ہوا۔ جلسہ میں آصف سعید، انیس احمد، عاصم مسعود، محمد اسرار، سید سہیل محمود و سید اظہار الحق نے اپنے خیالات کا اظہار کیا اور مولانا کو خراج عقیدت پیش کیا۔

• بزم تاجدار حرم کے زیر اہتمام ایک تعزیتی جلسہ بزم کے صدر الحاج صوفی کلیم اللہ شاہ کی قیام گاہ واقع سعادت گنج لکھنؤ میں مولانا عظمت اللہ کی صدارت میں ہوا جلسہ کا آغاز قاری شمس الضحیٰ کی تلاوت کلام پاک سے ہوا۔ بزم کے سبھی شرکاء نے مولانا کے انتقال پر اپنے گہرے رنج وغم کا اظہار کیا اور دعائے مغفرت کی۔

• مدرسہ اسلامیہ فیض عام وعائشہ للبنات سیکٹر جی کانپور روڈ لکھنؤ میں ایک تعزیتی جلسہ ہوا۔ جس کی صدارت مدرسہ کے ناظم حافظ محمد نور اللہ صدیقی نے کی۔ انھوں نے اشکبار آنکھوں سے مولانا کو خراج عقیدت پیش کیا۔

• مدرسہ عربیہ ریاض العلوم گورینی جونپور کے مولانا محمد عثمان قاسمی نے اپنی تعزیتی پیغام میں کہا کہ مفکر اسلام مولانا علی میاں کی رحلت ملت اسلامیہ کے لئے زبردست حادثہ ہے۔ ان کی متعدد مومنانہ وفکر انگیز تصانیف اسلامی شریعت کی علمی وفکری برتری، اور ملت اسلامیہ کی اس پر مکمل عمل آوری کے سلسلہ میں ان کی دلسوزی وفکر مندی، مخلصانہ اور بابصیرت جد وجہد، عالم اسلام کو عموماً اور مسلمانان ہند کو پیش آمدہ مسائل میں خصوصاً ان کی فکر انگیز، مضبوط، دینی حمایت وحمیت سے سرشار اور فراست ایمانی سے لبریز اور ان کا داعیانہ وقائدانہ کردار رہتی دنیا تک ان کی یاد کی شمع کو دلوں میں فروزاں اور ان کے حق میں لوگوں کو دعاگو وثنا خواں رکھے گا۔ وہ بلاشبہ اس بیسویں صدی میں اللہ تعالیٰ کی ایک حجت، اور اس کے دین کو عصر حاضر کے مقبول ودلپسندیدہ اسلوب میں پیش کرنے میں ایک عظیم وارث نبوت تھے۔

• مدرسہ ریاض العلوم فیروز آباد کے سرپرست نومسلم حافظ شہاب الدین سلطانپوری کی صدارت میں تعزیتی جلسہ ہوا جس میں انھوں نے کہا کہ حضرت مولانا علی میاں ندوی ایک نیک عالم دین تھے۔ آج سے تقریباً ۳۲ سال پہلے قاری صدیق احمد صاحب باندویؒ کی موجودگی میں حضرت مولانا علی میاں ندوی اور محترم قاری صاحب نے مجھے کلمہ پڑھایا تھا اور میرا نام قاری صاحب نے شہاب الدین رکھا، اس موقع پر حضرت مولانا نے میرا نام غلام مصطفیٰ تجویز فرمایا اور میرا داخلہ قاری صاحب نے اپنے مدرسہ میں کرلیا اور ان دونوں بزرگوں کی دعاؤں کا نتیجہ ہے کہ اس وقت میں حافظ قرآن ہوں اور دینی مدرسے میں خدمت کر رہا ہوں۔ حضرت مولانا کے انتقال سے مجھے بہت دکھ ہے میں سمجھتا ہوں کہ میں یتیم ہوگیا ہوں۔

• ادارہ توسیع ادب لکھنؤ کے صدر محمد احمد ادیب نے ایک تعزیتی جلسہ میں کہا کہ مولانا نے اپنی فکری تہذیبی، تمدنی، اصلاحی اور علمی خدمات کو نصف صدی سے زائد عرصہ تک نہ صرف مسلمانان ہند بلکہ عالم اسلام کے لئے وقف کردیا اس کی کوئی نظیر نہیں ملتی اور نہ آئندہ نصف صدی تک کوئی شخصیت نظر آرہی ہے۔ تعزیتی جلسہ کا اہتمام تبلیغی یوتھ سوسائٹی کے زیر اہتمام ملوچبوترہ میں ہوا۔ محمد احمد ادیب نے کہا کہ قدرت نے حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کو بیک وقت کئی خوبیوں سے نوازا تھا۔ ایسی قد آور شخصیت کو سب سے بڑا خراج عقیدت یہ ہوگا کہ ہر ناخواندہ کو خواندہ بنایا جائے اور نئی نسل کو تعلیم کے زیور سے آراستہ کرنے کا عہد کیا جائے۔ مولانا محمد طلحہ ندوی نے مولانا کو جذباتی خراج عقیدت پیش کیا۔ حاجی محمد سراج الدین قریشی اور ڈاکٹر ابرار علی قریشی نے کہا کہ حضرت مولانا کو اہل محلہ ملوچبوترہ سے خصوصی لگاؤ تھا وہ اکثر وبیشتر اپنی محبتوں اور شفقتوں سے نوازتے رہتے تھے۔ جلسے کا اختتام حاجی محمد سعید نے کی دعائے مغفرت پر ہوا۔

• مائناریٹیز فورم آف انڈیا کی جانب سے ایک تعزیتی بیان میں کہا گیا ہے کہ حضرت مولانا کا انتقال پوری ملت اسلامیہ کے لئے ایک عظیم نقصان ہے۔ وہ نہ صرف مسلمانوں بلکہ بڑی تعداد میں غیر مسلموں میں بھی اپنا مقام واہمیت رکھتے تھے۔ ان کے انتقال سے ملت ایک ایسے بزرگ سے محروم ہوگئی ہے جو ہمیشہ آڑے وقت میں ملت کے کام آیا کرتے تھے۔ ان احساسات کا اظہار فورم کے قومی صدر محمد اعظم خاں وجنرل سکریٹری مشتاق احمد صدیقی ایڈوکیٹ وممبران ظفریاب جیلانی ایڈوکیٹ اور محمد حسین خاں وغیرہ نے کیا ہے۔

## کرامت حسین وممتاز کالج میں تعزیتی جلسے

• مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کے سانحہ ارتحال پر کرامت حسین مسلم گرلس ڈگری کالج کے اسٹاف کا ایک تعزیتی جلسہ پرنسپل ڈاکٹر صبیحہ انور کی صدارت میں ہوا۔ جلسے میں حاضرین نے مولانا علی میاں کے انتقال پر گہرے رنج وغم کا اظہار کیا اور اسے تمام عالم انسانیت کا نقصان عظیم قرار دیا۔

• ممتاز انٹر کالج کے پرنسپل عبدالسلام

صدیقی کی صدارت میں ایک تعزیتی جلسہ ہوا۔ کالج کے استاد مولانا وثیق الرحمٰن ندوی نے کہا کہ مولانا کے انتقال سے عالم اسلام کو زبردست علمی ودینی خسارہ ہوا ہے جس کی تلافی کسی طرح ممکن نہیں۔

## وکلاء کا اظہار رنج وغم

• ہائی کورٹ کے وکلاء محمد عاصم عمر قدوائی، سید کفیل احمد ایڈوکیٹ، اخلاق علی خاں اخلاق رضوی اور محمد ندیم ایڈوکیٹ نے مشترکہ بیان میں مفکر اسلام حضرت مولانا ابوالحسن علی ندوی کے انتقال پر رنج وغم کا اظہار کرتے ہوئے کہا کہ ہندوستان میں آزادی کے بعد مسلمانوں کو جو کامیابی حاصل ہوئی وہ صرف حضرت مولانا کی بے لوث تحریک کا نتیجہ تھی۔ سپریم کورٹ کی جانب سے شاہ بانو کیس کے فیصلے کے بعد مسلم مطلقہ تحفظ قانون ۱۹۸۵ء میں بنا جس سے مطلقہ عورتوں کو تحفظ ملا۔ بیان میں کہا گیا کہ مولانا کے انتقال کے بعد جو خلا پیدا ہوا ہے اس کا پورا ہونا مشکل ہے۔

## مولانا کی وفات پر ابراہیم سلیمان سیٹھ کی تعزیت

• انڈین نیشنل لیگ کے صدر اور سابق ایم پی ابراہیم سلیمان سیٹھ نے ایک بیان میں کہا کہ مولانا سید ابوالحسن علی ندوی عالم اسلام کی بہت ہی محترم اور عظیم شخصیت تھے۔ وہ مفکر اسلام کے نام سے جانے پہچانے جاتے تھے۔ وہ ملت اسلامیہ کے انمول اثاثہ تھے۔ انھوں نے اپنی تصانیف وتالیف کے ذریعہ اسلام کی اور انسانیت کی جو گرانقدر خدمت کی ہے اسے کبھی فراموش نہیں کیا جاسکتا۔

مولانا نے مومنانہ جرأت کے ساتھ گمراہی، بے دینی اور غیر شرعی افکار کا مقابلہ کیا اور مسلم پرسنل لا بورڈ کے صدر کی حیثیت سے شریعت اسلامی کے تحفظ کے لئے عظیم جدوجہد کی۔ مولانا کے سو کے قریب تصانیف کا درجنوں زبانوں میں ترجمہ ہو چکا ہے جو بہت ہی مقبول ہیں۔

مولانا بہت ہی عظیم المرتبت عالم دین تھے اور وہ پورے عالم اسلام میں واحد عظیم شخصیت تھی جنہیں کعبۃ اللہ کی کنجی پیش کی گئی تھی۔ اس کے علاوہ ممتاز عالم دین ہونے کا بھی بین الاقوامی ایوارڈ متحدہ عرب امارات کی جانب سے پیش کیا گیا تھا۔ مولانا سے میرے تعلقات دیرینہ اور گہرے تھے وہ ۳۵ سال سے قائم تھے۔

## بیسویں صدی کا سب سے بڑا سانحہ

• فیض آباد میں مولانا سید ابوالحسن علی میاں ندوی کے انتقال پر تعزیتی جلسہ ہوا جس میں مولانا کے انتقال کو بیسویں صدی کا سب سے بڑا نقصان بتایا گیا۔ ایس آئی ایم ضلع فیض آباد کے صدر ضمیر احمد نے کہا کہ دنیا نے بیسویں صدی میں بہت کچھ کھویا ہے جس میں سے ایک علی میاں ندوی کی شخصیت بھی شامل ہے انھوں نے کہا کہ اس ملک سے وہ ہستی رخصت ہوگئی جس نے ملک کو نازک سے نازک موقعوں پر بچایا ہے اور ہمیشہ نیک مشورہ دیا ہے اور ہندوستان کو ہمیشہ اسلامی ملکوں سے جوڑے رہنے کا کام کیا ہے۔

## بہرائچ میں مولانا کو زبردست خراج عقیدت

• کل ہند جمعیۃ العلماء والمسلمین کی جانب سے مدرسہ اصلاح العلوم محلہ سالارگنج بہرائچ میں مشہور عالم دین، مورخ، ادیب، مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی کے سانحہ ارتحال پر ایک تعزیتی جلسے کا انعقاد کیا گیا جس میں مولانا مرحوم کے انتقال کو امت کے لئے ایسا خلا بتایا گیا جس کا پر ہونا مشکل ہے کل ہند جمعیۃ العلماء والمسلمین کے قومی صدر مولانا سراج احمد قاسمی ندوی نے کہا کہ مولانا علی میاں ندوی نہ صرف یہ کہ بہت بڑے عالم تھے بلکہ وہ ہندوستان میں رہ کر اہل عرب کی بھی قیادت کرتے تھے۔

## اورنگ آباد میں تعزیتی جلسہ

• اورنگ آباد میں جامعہ اسلامیہ کاشف العلوم کے ناظم مولانا ریاض اللہ فاروقی ندوی کی دعوت واہتمام پر جامعہ کے سرپرست اعلیٰ اور آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ کے صدر مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کی وفات پر ایک جلسہ تعزیت نہرو بھون نزد جامع مسجد منعقد ہوا۔ جلسہ کا آغاز تلاوت کلام پاک سے ہوا اس کے بعد حسان احمد نے اور خان شمیم خان نے منظوم خراج عقیدت پیش کیا مولانا ریاض الدین فاروقی ندوی نے حضرت مولانا علی میاں کی وفات کو عالم اسلام کا ایک عظیم نقصان قرار دیا۔ مولانا کی زندگی کو ایک نمونہ اور مجاہد کی زندگی قرار دیا۔

### دعائے مغفرت

دارالعلوم ندوۃ العلماء میں درجہ عالیہ رابعہ شریعہ کے طالب علم عثمان مشتاق فاروقی کا ایک سڑک حادثہ میں ان کے آبائی وطن بھوپال میں ۴ اپریل ۲۰۰۰ء کو انتقال ہوگیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن۔

اللہ تعالیٰ مرحوم کو جنت الفردوس نصیب فرمائے۔ والدین اور دیگر متعلقین کو صبر جمیل کی توفیق عطا فرمائے۔

قارئین کرام سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے

# دار العلوم ندوۃ العلماء

## تعارف • خدمات • ضروریات

دار العلوم ندوۃ العلماء محتاج تعارف نہیں ہے اس کے قیام کو بفضلہ تعالیٰ سو سال سے زائد ہو گئے ہیں خدا کا شکر ہے کہ اس اثناء میں اس نے گرانقدر علمی و دینی خدمات انجام دی ہیں۔ عرصۂ دراز سے حضرت مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندوی ؒ کی توجہ اور سرپرستی حاصل رہی ہے جن کے دور نظامت میں وہ ایک عظیم اسلامی مرکز بن گیا اسلامی تعلیمات کی نشر و اشاعت اور دینی زندگی کے لئے اس کے طلبہ، اساتذہ اور کارکنان حسب توفیق کوشاں ہیں۔

اس وقت دار العلوم ندوۃ العلماء میں ہندوستان کے مختلف علاقوں کے علاوہ ملیشیا، تھائی لینڈ، انڈونیشیا، نائجیریا اور دوسرے ممالک کے طلباء بھی زیر تعلیم ہیں مختلف ملکوں سے برابر داخلہ کی درخواستیں آتی رہتی ہیں۔ اللہ کے فضل سے عرب ممالک میں ندوۃ العلماء بڑی قدر کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے اور وہاں کے طلبہ میں اس کی تعلیم و تربیت سے استفادہ کی خواہش روز افزوں ہے۔ ان اسباب کی بنا پر داخلوں کی تعداد میں ہر سال غیر معمولی اضافہ ہو رہا ہے۔

قارئین اس بات سے بخوبی واقف ہیں کہ دار العلوم ندوۃ العلماء اور دیگر دینی مدارس مسلمانوں کے مالی تعاون سے ہی چلتے ہیں، اور یہ ان کے لئے صدقۂ جاریہ اور ثواب آخرت کا ذریعہ ہے، دینی تعلیم کی جو اہمیت ہے وہ کسی سے مخفی نہیں، خاص طور پر ہندوستان جیسے سیکولر ملک میں یہ ذمہ داری خود ملت کو انجام دینا ہوتی ہے اس لئے بھی ان کے تعاون کی ضرورت بڑھی ہوئی ہے۔ ندوۃ العلماء اپنے مرکزی ادارہ دار العلوم اور اس کی مقامی شاخوں کی پوری مالی ذمہ داری انجام دیتا ہے ان سب میں ہزار ہا طلبہ زیر تعلیم ہیں۔ دار العلوم ندوۃ العلماء کے ملحقہ مدارس اس کے علاوہ ہیں جو ملک کے مختلف اطراف میں پھیلے ہوئے ہیں ان کی جزوی ذمہ داری بھی ندوۃ العلماء پر ہے۔ ندوۃ العلماء میں تعلیمی شعبے کے ساتھ کئی شعبے اصلاح و تربیت اور دعوت و ارشاد کے بھی ہیں۔ اس طرح ندوۃ العلماء پر ملی اور دینی ذمہ داریوں کو انجام دینے کے مصارف کا بڑا بوجھ ہے جو دینی و ملی درد رکھنے والے مسلمانوں کے تعاون سے ہی اٹھایا جاتا ہے۔

لہٰذا اللہ کے کام پر خرچ کرنے والے بھائیوں سے جن کو اللہ تعالیٰ نے مال کی نعمت سے نوازا ہے، ہماری پُر زور اپیل ہے کہ اس کام میں دل کھول کر حصہ لیں کہ اللہ کی راہ میں خرچ کرنے کا اجر بے حد و حساب ہے جس کو قرآن مجید میں یوں ادا کیا گیا ہے: مَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ اَنْۢبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِيْ كُلِّ سُنْۢبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَاءُ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ «جو لوگ اپنا مال خدا کی راہ میں خرچ کرتے ہیں ان کے مال کی مثال اس دانے کی سی ہے جس سے سات بالیں اگیں اور ہر ایک بال میں سو سو دانے ہوں اور خدا جس (کے مال) کو چاہتا ہے زیادہ کرتا ہے وہ بڑی کشائش والا ہے۔»

ہمیں امید ہے کہ اہل خیر حضرات اس میں دل کھول کر حصہ لیں گے۔

وما ذلک علی اللہ بعزیز

(مولانا) محمد رابع حسنی ندوی (ناظم ندوۃ العلماء)

(مولانا) عبد اللہ عباس ندوی (معتمد تعلیم۔ ندوۃ العلماء)

(بریگیڈیر) وصی احمد صدیقی (معتمد مال ندوۃ العلماء)

نوٹ: چیک، ڈرافٹ، منی آرڈر مندرجہ ذیل پتہ پر روانہ فرمائیں، مرسلہ رقم جس مد کی ہو اس کی صراحت ضروری ہے۔ چیک یا ڈرافٹ پر صرف یہ لکھئے:۔

ناظم ندوۃ العلماء پوسٹ بکس نمبر ۹۳، ندوہ لکھنؤ۔ ۲۲۶۰۰۷

NAZIM.NADWATUL ULAMA. P.O.BOX 93-LUCKNOW-226007

(بقیہ)
معاشرۂ انسانی کا باہمی ارتباط

بھی بڑھ جاتا ہے، جو بے تکلفی، جو اعتماد، جو الفت جو سادگی، جو فطرت ان کے درمیان ہوتی ہے، کسی اور رشتہ میں اس کا تصور نہیں کیا جاسکتا یہ سب اللہ کے نام کا کرشمہ ہے، خدا کا نام بیچ میں آتا ہے تو ایک نئی دنیا وجود میں آجاتی ہے، کل تک جو غیر تھا، یا غیر تھی، وہ اپنوں سے بھی زیادہ بڑھ کر اپنا بن جاتا ہے ایک مسلمان مرد، ایک مسلمان عورت، ایک دوسرے کے ساتھ بے تکلف نہیں ہوسکتے، ایک دوسرے کے ساتھ بعض اوقات سفر بھی نہیں کرسکتے، ایک دوسرے کے لئے نامحرم ہیں لیکن جب خدا کا نام بیچ میں آجاتا ہے تو ایک مقدس رشتہ قائم ہوجاتا ہے۔

یہ ایک قرآنی معجزہ ہے کہ "تساءلون به" کہہ کر معاشرۂ انسانی کا باہمی ارتباط، پیوستگی وابستگی اور ہر ایک کا ایک دوسرے کے ساتھ جڑا ہوا ایسا بیان کردیا کہ کوئی بڑے سے بڑا منشور اور بڑے سے بڑا چارٹر بھی اس کو بیان نہیں کرسکتا، فلسفۂ اجتماع و عمرانیات (سوشیالوجی) کی بڑی ضخیم کتاب بھی اس کو نہیں بیان کرسکتی۔

پھر یہ فرمایا کہ جس کا نام بیچ میں لاکر حرام کو حلال کرتے ہو، ناجائز کو جائز کرتے ہو اور اپنی زندگی میں انقلاب عظیم لاتے ہو، اس پاک اور بڑے نام کی لاج بھی رکھنی چاہئے، زوجین کے گہرے اور محکم تعلق کو قرآن مجید نے ایک دوسرے انداز میں بھی بیان کیا ہے، فرمایا "هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَأَنتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّ" (تم ایک دوسرے کا لباس بن جاتے ہو) یہ بھی قرآن مجید کا ایک معجزہ ہے کہ اس کے لئے "لباس" کا لفظ استعمال کیا، جو ستر پوشی اور زینت زندگی کی اہم ضرورت ہے، "لباس" کے لفظ میں وہ سب کچھ آگیا جو زوجین کے باہمی تعلق و اعتماد کے متعلق زیادہ سے زیادہ کہا جاسکتا ہے، تم ان کے لئے لباس ہو اور وہ تمہارے لئے لباس ہیں، لباس کے بغیر جس طرح انسان حیوانیت سے قریب تر نظر آتا ہے، ایک صحرائی مخلوق نظر آتا ہے، ویسے ہی ازدواجی زندگی کے بغیر انسان غیر متمدن نظر آتا ہے، اس کو غیر متمدن اور غیر مہذب سمجھنا چاہئے۔ (نئی دنیا امریکہ میں صاف صاف باتیں)

(بقیہ)
صوفی انیس کا انتقال۔

سے خوش نہیں رہتے۔ اُن لوگوں نے بڑی رکاوٹیں ڈالیں لیکن ایک شخص نے اپنے گھر کے کنارے بسا لیا صوفی صاحب مرحوم نے اس شخص کے احسانات کا بدلہ کئی گنا زیادہ دیا۔ ان کی اور ان کی اولاد کی خدمتیں کیں اور مدرسہ قائم ہوگیا، جس میں آخر تک صوفی صاحب مشغول رہتے تھے۔ حضرت مولانا کو ان پر اعتماد تھا۔ اور ان سے دعا کراتے تھے اس سلسلہ میں بہت سے عجیب وغریب واقعات بھی پیش آئے۔ مگر اب وہ دنیا سے رخصت ہوچکے ہیں اور ان کی سب سے بڑی کرامت یہی ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ان کو ایمان کی سلامتی اور اہل ایمان کی محبت اور اپنے شیخ کی عقیدت ومحبت پر اٹھالیا ہے۔

مرحوم کو ایک سال پہلے سرطان کا عارضہ ہوگیا تھا۔ علاج ہوا لیکن وقت بھی آچکا تھا اپنے شیخ کی وفات کے تین ماہ بعد اللہ نے ان کو بھی اٹھا لیا۔ اللہ تعالیٰ ان کی مغفرت فرمائے اور درجات بلند کرے۔

# اصلاح معاشرت

## لباس، وضع و دیگر معاشرت کے متعلق ضروری گذارش

مرتبہ: محی السنۃ مولانا ابرار الحق صاحب مدظلہ ناظم مجلس دعوۃ الحق ہردوئی

بھائی صاحب ایک خاص بات کی طرف آپ کو توجہ دلانا چاہتا ہوں وہ یہ ہے کہ ہم نے اللہ تعالیٰ کے معبود ہونے کا اقرار کیا ہے جس کا حاصل یہ ہے کہ اس سے بڑا کوئی نہیں، وہ ہمارا آقا ہے، حاکم ہے اور تمام حاکموں کا حاکم ہے بلکہ بادشاہوں کا بادشاہ اور مالک ہے جب اللہ تعالیٰ ہمارے آقا حاکم و مالک ہیں تو ہم اس کے غلام و محکوم و مملوک ہیں سو جس طرح ہر محکمہ کی وردی وضع و لباس مقرر ہوتا ہے جس سے دوسروں سے نمایاں فرق ہو جاتا ہے۔ دیکھئے سپاہی اور ڈاکخانہ کے ملازم کو ہر شخص دور سے دیکھ کر پہچان لیتا ہے، ڈاکیہ کو آتے دیکھ کر ہر شخص اس کی طرف جلد متوجہ ہوتا ہے یہ سمجھتے ہوئے کہ اگر روپیہ نہیں دیگا تو خط کے ملنے کی امید ہے۔ اور سپاہی کو دیکھکر ہر شخص خائف ہوتا ہے کہ خدا خیر کرے اور یہ چاہتا ہے کہ میری طرف متوجہ نہ ہو یہ سب **وضع ولباس** کا اثر ہے۔ اگر کوئی ملازم اپنے عملہ کا لباس نہ اختیار کرے اور کام انجام دے تو مجرم قرار دے کر معطل کر دیا جاتا ہے اسی طرح اللہ تعالیٰ نے اپنے مطیع و فرمانبردار بندوں یعنی مسلمانوں کے لئے ایک وضع لباس مقرر کیا ہے، اس کے اختیار کرنے سے دوسروں پر رُعب و ہیبت بیٹھتی ہے اس وضع ولباس کے خلاف کرنے سے مسلمان اللہ تعالیٰ کے نزدیک مبغوض و ناپسندیدہ ہو جاتا ہے بلکہ اللہ تعالیٰ کی نگاہ سے گر جاتا ہے۔ جس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ اس کا رعب و داب ختم ہو جاتا ہے اور دوسرے اس کو حقیر و ذلیل سمجھنے لگتے ہیں جیسا کہ آج کل ہو رہا ہے لہٰذا شرعی وضع ولباس کی پابندی صرف ہمارے ہی ذمہ ضروری نہیں بلکہ اپنے گھر والوں کو بھی اس کا پابند کرنا ضروری ہے، شرعی وضع ولباس کے متعلق چند ضروری باتیں اپنے گھروں کے لوگوں کو بتلا دیں تاکہ بچوں کو شروع ہی سے اسلامی وضع لباس کا پابند بنا دیں۔

۱۔ ٹخنہ ڈھانکنا مردوں کے لئے منع ہے لہٰذا پائجامہ و لنگی میں اس کا خیال رکھیں۔

۲۔ گھٹنے کھولنا بھی منع ہے لہٰذا اس سے اونچا کپڑا نہ استعمال کریں۔

۳۔ کوئی ایسا لباس وضع نہ ہو جو کفار یا فساق کے ساتھ خاص ہو۔ یعنی اس کے استعمال کرنے سے لوگ یہ سمجھیں کہ فلاں گروہ کا لباس یا وضع بنائی ہے جیسے انگریزی بال رکھنا، ہیٹ لگانا، کوٹ پتلون پہننا، کرسی پر کھانا کھانا، داڑھی کترانا جبکہ ایک مُشت سے کم ہو، یا داڑھی بالکل نہ رکھنا یہ سب باتیں ایسی ہیں جس سے ہر مسلمان کو بچنا ضروری ہے جس طرح ایک سپاہی کی بھلائی و ترقی کے لئے ضروری ہے کہ اپنی غلطی کی معافی چاہے اور اپنی وردی کی پابندی کرے اور ہر مسلمان کی فلاح اور کامیابی کے لئے ضروری ہے کہ غلطی سے توبہ کرکے اپنی وضع ولباس کو درست کرے اور آئندہ کے لئے اسلامی وضع کو اختیار کرے اور یہ سوچے کہ اپنی مسلمان بہن کا دوپٹہ اوڑھنا ہم کو کس قدر گراں ہوتا ہے، سو اپنی مسلمان بہن کی مشابہت سے اس قدر نفرت اور بد دین اور باغی لوگوں کے وضع ولباس سے ذرا سی گرانی نہ ہو یہ کیا بات ہے اگر ہماری حالت ایسی ہو تو سمجھنا چاہیئے کہ دل میں صحیح حس نہیں رہی اور دل بیمار ہو گیا ہے جیسے غلیظ کی بدبو محسوس نہ ہو تو ہم سمجھتے ہیں دماغ ہمارا بیمار ہے اس کے لئے علاج کی ضرورت ہے وہ یہ ہے کہ کسی دیندار اللہ والے کے پاس جاکر بیٹھیں اس کی باتیں سنیں، جماعت سے نماز پڑھیں مسجد میں کتاب سُنائی جاتی ہے تو اس کو سُنیں اس سے ہمارے دل کے اندر نورانیت پیدا ہوگی اور بُری باتوں سے نفرت ہونے لگے گی۔

### اسباب

نفع رسانی محبت کا سبب ہے، نقصان پہونچانا بغض کا سبب ہے، مخالفت عداوت کا سبب ہے، موافقت الفت کا سبب ہے، انصاف دلوں کے ملانے کا سبب ہے، ظلم جدائیگی کا سبب ہے، عمدہ اخلاق قربت کا سبب ہے، بدخلقی دوری کا سبب ہے، کبر خدا کی ناراضگی کا سبب ہے، تواضع رفعت و بلندی کا سبب ہے۔

gd No. LW / NP/ 63
FORTNIGHTLY
Principal off : 372336
Guest House : 323864
No.: (0522)330020

# AMEER-E-HAYAT

NADWATUL-ULAMA, LUCKNOW-226 007 (India) Rs. 6/-
Printed And Published by *Athar Husain* on behalf of Majlis Sahafat- Wa- Nashriat, Nadwatul Ulama at Parekh offset Press, Tagore Marg, Lucknow - U. P.
Editor : *Shamsul Haq Nadwi*

لکھنؤ

# تعمیرِ حیات

پندرہ روزہ

## معاشرہ میں فردِ صالح کی اہمیت




رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی دعوت و رسالت کے ذریعہ ایسا صالح فرد پیدا کیا جو خدا پر ایمان رکھنے والا، اللہ کی پکڑ سے ڈرنے والا، دیندار و امانت دار، دنیا پر آخرت کو ترجیح دینے والا، مادیت کے مظاہر کو نظرِ حقارت سے دیکھنے والا، اور ان مادی طاقتوں پر اپنے ایمان اور روحانی قوت سے فتح پانے والا تھا، جس کا ایمان اس پر تھا کہ دنیا اس کے لئے پیدا کی گئی ہے اور وہ آخرت کے لئے بنایا گیا ہے، چنانچہ جب یہ فرد تجارت کے میدان میں آتا تو راست باز اور امانت دار تاجر ہوتا، اور اگر اس کو فقر و فاقہ سے واسطہ پڑتا تو وہ ایک شریف و محنتی انسان نظر آتا، وہ جب کبھی کسی علاقے کا حاکم ہوتا تو ایک محنتی اور بہی خواہ عامل ہوتا، وہ جب مالدار ہوتا تو فیاض اور غمخوار مالدار ہوتا، جب وہ مسند قضا اور عدالتی کرسی پر بیٹھتا تو انصاف دوست اور معاملہ فہم قاضی ثابت ہوتا، وہ حاکم ہوتا تو مخلص اور امانت دار حاکم ہوتا، اسے سیادت و ریاست ملتی تو وہ متواضع اور شفیق و غمخوار حاکم اور سردار ہوتا، اور جب وہ عوام کے مال کا امانت دار بنتا تو محافظ اور صاحب فہم خازن ہوتا۔

حضرت مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندوی نور اللہ مرقدہ

(منصب نبوت ص ۱۸۱)

۲۵ر اپریل ۲۰۰۰ء | سالانہ ایک سو تیس روپئے | فی شمارہ ۶/ روپئے




# سوال کرنے والے کو جو اس نے پوچھا ہے اس کے علاوہ چیز کی طرف متوجہ کرنا

(سلسلے کے لئے ۱۰ دسمبر ۱۹۹۹ء کا شمارہ ملاحظہ فرمائیں)

تحریر: شیخ عبد الفتاح ابو غدہؒ — ترجمانی: شمس الحق ندوی

کبھی کبھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم سوال کرنے والے کو بڑے حکیمانہ انداز میں دوسری بات کی طرف متوجہ فرماتے تھے، امام بخاری اور امام مسلم نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے "کہ ایک شخص نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا کہ اللہ کے رسولؐ! قیامت کب آئے گی؟ آپؐ نے فرمایا، تم نے قیامت کے لئے کیا تیاری کی ہے، حضرت انسؓ نے جواب دیا اللہ کے رسولؐ قیامت کے لئے ہم نے بہت سی نمازیں، روزے، خیر خیرات تو نہیں تیار کئے ہیں، البتہ اللہ اور اللہ کے رسولؐ سے محبت ضرور رکھتا ہوں (یہ جواب سن کر) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: قیامت کے دن تم اسی کے ساتھ ہوگے جس سے محبت رکھتے ہو)

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت انسؓ کے سوال کو جو قیامت آنے سے متعلق تھا جس کا علم اللہ تعالیٰ ہی کو ہے (کسی اور کو اسے نہیں بتایا ہے) دوسری طرف موڑ دیا جس کی انہیں زیادہ ضرورت تھی اور اس میں ان کا زیادہ فائدہ تھا، وہ یہ کہ قیامت کے لئے اعمال صالحہ تیار کریں، چنانچہ آپؐ نے سوال کیا تم نے اسکی تیاری کیا کی ہے؟ تو جواب دیا اللہ اور اللہ کے رسول کی محبت، آپؐ نے فرمایا۔ قیامت میں تم اسی کے ساتھ ہوگے جس سے محبت کرتے ہو۔

جواب میں آپؐ نے حضرت انسؓ کے سوال سے زیادہ بات بتائی کہ قیامت کے دن آدمی انہیں لوگوں کے زمرہ میں رکھا جائے گا جن کے ساتھ رہتا ہے اور جن سے محبت کرتا ہے، اس حدیث میں آدمی کے لئے تعلیم اور سمجھاوا ہے بلکہ ڈرایا گیا ہے کہ دنیا میں غلط ساتھیوں کے ہمراہ وقت گزارے ان میں اٹھے بیٹھے جس کے نتیجہ میں وہ قیامت کے دن وہ غلط ساتھی جہاں ہوں وہیں یہ بھی ہو۔

سائل کے سوال کے موڑنے کا یہ انداز حکیم کا حکیمانہ انداز کہلاتا ہے، سائل کے پوچھے بغیر اس کو وہ بتا دیا جاتا ہے جو اس کے لئے زیادہ ضروری اور جو سوال اس نے کیا ہے اس سے زیادہ اہم اور نفع بخش ہے۔

بخاریؒ و مسلمؒ کی ایک دوسری روایت میں ہے:

ابن عمر رضی اللہ عنہما نے بیان کیا کہ ایک شخص نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے سوال کیا اس نے کہا اے اللہ کے رسول محرم (یعنی احرام باندھنے والا) کیا پہنے؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب میں فرمایا: قمیص نہیں پہنے گا نہ عمامہ باندھے گا، نہ ہی پاجامہ پہنے گا، نہ ٹوپی لگائے گا (برنس ایک خاص طرز کی ٹوپی ہوتی ہے۔ مقصود یہ ہے کہ سر نہ ڈھکے گا) نہ ایسا کپڑا پہنے گا جس میں زعفران لگا ہو، اگر جوتا نہ ملے تو خفین پہن لے لیکن اس کو اوپر سے کاٹ کر ٹخنوں تک کردے۔"

آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اتنا پوچھا گیا تھا کہ محرم کیا پہنے۔ آپؐ نے جواب میں تفصیل بیان فرمائی جس میں وہ چیزیں معلوم ہوگئیں جو محرم کو پہننا درست ہے جو چیزیں نہیں پہن سکتا وہ متعین ہیں اور جو پہن سکتا ہے وہ غیر متعین ہیں، جن کی تعداد نہیں۔ اس سے ہٹ کر آپ نے ایجاز کو ملحوظ رکھتے ہوئے متعین کو بیان فرمایا۔ اگر یہ بیان فرماتے کہ کیا پہن سکتا ہے تو طوالت ہوتی، اور سائل کو اس کا یاد رکھنا اور سب کا ذہن میں محفوظ رہنا مشکل ہوتا۔

پھر آپؐ سے جتنا اس نے پوچھا تھا اس سے زیادہ بیان فرمایا، جوتا نہ ہونے کی صورت میں خف پہننے کو بتایا۔ یہ صورت مجبوری کی صورت میں بیان فرمائی، جس کا سوال سے ہی تعلق ہے چنانچہ فرمایا اگر جوتا نہ میسر ہو تو خفین پہن لے لیکن اس کو کاٹ کر ٹخنوں تک کردے۔

اسی طرح کی ایک اور روایت ہے، جس کو بخاریؒ و مسلمؒ ہی نے روایت کیا ہے۔

امام بخاری و مسلم نے حضرت ابو موسیٰ اشعری سے روایت کیا ہے کہ "ایک اعرابی آدمی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا، اور عرض کیا اللہ کے رسولؐ ایک آدمی مالِ غنیمت کی خاطر جہاد کرتا ہے ایک شخص بہادری کی شہرت کے لئے جہاد کرتا ہے۔ ایک اپنی بہادری دکھانے کے لئے جہاد کرتا ہے، ان میں کس کا جہاد اللہ کی رضا کے لئے ہے؟

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو اللہ کا کلمہ بلند کرنے کی نیت سے جہاد کرے وہ اللہ کی راہ میں ہے۔

(باقی ص ۳۰ پر)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

پندرہ روزہ — لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۷ — شمارہ نمبر ۱۲

۲۵ اپریل سنہ ۲۰۰۰ء — مطابق — ۱۹ محرم الحرام سنہ ۱۴۲۱ھ



اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/ روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں ـــــــ

**زر تعاون**

سالانہ ـــــ ۱۳۰/ روپے
فی شمارہ ـــــ ۶/ روپے
بیرون ملک فضائی ڈاک
ایشیائی، یورپی، افریقی و امریکی ممالک ۳۰ ڈالر
بیرونی ممالک بحری ڈاک
بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

**خط و کتابت کا پتہ**

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳
ندوۃ العلماء لکھنؤ ۲۲۶۰۰۷ یوپی
ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے
بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں ـــــ

**گزارش**

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے (منیجر)

پرنٹر پبلشر اطہر حسین نے ہریکا آفسیٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اِس شمارے میں





## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔
۲۔ فی کاپی =/Rs. 15 کے حساب سے زر ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔
۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## شرح اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ =/Rs 30
۲۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ =/Rs 40
۳۔ کمیشن تعداد اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔
۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔

## بیرون ملک نمائندے

| | |
|---|---|
| مدینہ منورہ | Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P.O. Box No 842,<br>Madina Munawwara (K S A ) |
| برطانیہ | Mr. M. AKRAM NADWI<br>O C I S , St. Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U K |
| ساؤتھ افریقہ | Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388 Vereninging,(S Africa) |
| قطر | Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O Box No 10894, DOHA-QATAR |
| دبئی | Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O Box No 12525, DUBAI (U A E )<br>P.H. NO: - 3970927 |
| پاکستان | Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50 Near sau Quater<br>H. No 109, Town Ship Kauranngi,<br>KARACHI 31 (Pakistan) |
| امریکہ | Dr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>98-Conklin Ave, Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U S A.) |







# نئی نسل کے ذہن و ایمان کی فکر کیجئے

ہندوستان میں مسلمانوں کی مذہبی تعلیم کا مسئلہ بڑی اہمیت اختیار کر چکا ہے، ملک کا دستور سیکولر ہے جس کی رو سے حکومت کی ذمہ داری مذہبی تعلیم کی نہیں ہے، لیکن اکثریت جس مذہب کی ہے، اس کا انتظامیہ پر اور تعلیمی نظام پر غلبہ اور اثر ہے، جس کی بنیاد پر تعلیم میں اکثریت کے مذہب اور عقائد غیر شعوری طور پر ہی نہیں بلکہ جان بوجھ کر پیدا کئے جاتے ہیں، اکثریت کا مذہب شرک ہے، اور اسلام اور شرک میں تضاد ہے، اس صورت میں ایک مسلمان بچہ کے لئے قومی درسگاہوں میں تعلیم حاصل کرنے سے اس کے اسلامی عقائد شرک کے عقائد سے مخلوط ہو سکتے ہیں اور شرک کا عقیدہ شامل ہو جانے پر اسلام کے عقیدہ کی صحت ختم ہو جاتی ہے۔ مذہبی تعلیم کی یہ صورت حال زیادہ تر پرائمری اور ایک حد تک ثانوی مرحلوں میں پیش آتی ہے، ان مرحلوں کے بعد تعلیم عام طور پر مختلف سائنسوں کی ہوتی ہے جن میں عقیدہ و عبادت کے مسائل کا عام طور پر دخل نہیں ہوتا، اس لئے پرائمری تعلیم کا مرحلہ خاص طور پر اور ثانوی تعلیم کا مرحلہ ایک خاص حد تک مسلمان بچوں کے لئے بڑے فکر اور توجہ کا طالب ہوتا ہے۔ چونکہ یہ مرحلہ بچہ کے ذہن و دماغ کے لئے بنیادی اور اولین ہوتا ہے، اس میں بچہ کے ذہن و دماغ میں جو بات بھی آجاتی ہے، اس کا اثر بعد تک قائم رہتا ہے، اور اس کا بدلنا آسان نہیں ہوتا، آزادی سے پہلے مسلمان شریف گھرانوں کا یہ دستور ہوتا تھا کہ بچہ کو مسجد کے مولوی صاحب کے یہاں پڑھانے کے لئے بھیجا جاتا تھا یا کسی مولوی صاحب کو ٹیوشن پر بلایا جاتا تھا، تعلیم کا آغاز الف، ب، ج سے پھر الفاظ کے مرحلہ میں قرآن مجید کی آیات سے ہوتا تھا، در تبدریج قرآن مجید ناظرہ اور اس کے مادری زبان کی ابتدائی تعلیم کو شامل کر لیا جاتا تھا، مسلمان کی مادری زبان عام طور پر اردو تھی اور وہ اردو نہ ہوتی تو بھی قرآن مجید کی آیات اور ناظرہ پڑھنے سے عربی رسم خط سے واقفیت ہو جاتی تھی جو بعد میں اس خط کی کتابوں کو پڑھنے میں معاون ہوا کرتی تھیں اس طرح مسلمانوں کے عقائد اور بنیادی تعلیمات بسہولت مسلمان طالب علم کے اختیار میں آجاتی تھیں، اس کے بعد وہ عصری تعلیم کو اس کے مختلف پہلوؤں کے ساتھ حاصل کر سکتا تھا، اور اس کی اسلامی بنیاد قائم رہتی تھی، اور مسلمان بچہ یہ سمجھتا تھا کہ مسلمان کسے کہتے ہیں اور مسلمان کو کیا کرنا چاہئے۔

اب صورت حال یہ ہے کہ مسلمان گھروں سے یہ دستور بھی ختم ہو چکا ہے، تعلیم کا آغاز کنڈر گارڈن سے انگلش میڈیم اسکولوں سے اور حکومتی یا نیم حکومتی یا عام قومی پرائمری نظام سے ہوتا ہے، اور اس پر مستزاد یہ کہ ٹیلی ویژن ہمہ وقت اخلاق سوز اور مذہب بیزار رجحانات کی تلقین کرتا ہے، ایسی صورت میں مسلمان بچہ اپنے مذہب کے سلسلہ میں کورے کا کورا رہتے ہوئے شرک اور اخلاق سوز رجحانات کا حامل بن سکتا ہے، ہے ہیں اور پھر اس کو زندگی کے دیگر مراحل میں تعلیم کی بھر پور مشغولیت پھر معاشی تگ و دو کے دباؤ میں اس کا موقع ہی نہیں ہوتا کہ وہ اپنے مذہبی صفات یا تعلیمات سے واقف ہو سکے سوائے ان طلباء کے جن کو دینی مدارس میں تعلیم کا موقع مل جاتا ہے، وہ مذہبی تعلیمات سے صرف واقفیت ہی نہیں بلکہ اس میں وسعت اور گیرائی کے بھی حامل ہو جاتے ہیں اور ان میں سے بہت سے قوم کو ان کے مذہب سے روشناس کرانے کی ذمہ داری بھی انجام دینے لگتے ہیں۔ اس وقت جو کچھ دین سے وابستگی نظر آتی ہے وہ ان ہی کی بدولت ہے۔ لیکن ان کی تعداد اتنی کم ہے کہ وہ عمومی سطح پر قوم کی مذہبی ضروریات پوری نہیں کر سکتے۔ ان کی تعداد کا اگر وسیع جائزہ لیا جائے تو دو تین فیصدی سے زیادہ نہیں ہے، ان کے علاوہ ۹۰۔۹۸ فیصدی مسلم بچے اس تعلیمی نظام میں شریک نہیں ہوتے، ان میں سے ایک بڑی تعداد اپنی معاشی ضروریات کی وجہ سے صنعتوں میں لگ کر تعلیمی مشغولیات سے ہٹ جاتی ہے اور ایک تعداد قومی اور نیم قومی درسگاہوں میں چلی جاتی ہے، جہاں اس کو اکثریت کے مذہبی رجحانات اور

عقائد ہی سے سابقہ پڑتا ہے، اور اپنے مذہب کے بارے میں ان کو کچھ نہیں معلوم ہوتا، ظاہر ہے کہ یہ بچے بڑے ہو کر صرف اپنے کو مسلمان تو مان سکتے ہیں لیکن اسلام کی بنیادی باتوں سے ناواقف رہتے ہیں۔

اس وقت جو صورت حال ہے وہ یہ کہ ہماری موجودہ نسل جس کے ہاتھوں میں زندگی کی قیادت کی باگ ڈور ہے اس کی تشکیل اپنے بڑوں کی تربیت اور ان کی فکرمندی سے ہوئی ہے، آج ہم عام طور پر اپنے کو جو مسلمان دیکھ رہے ہیں یہ ان ہی بڑوں کی فکرمندی کا نتیجہ ہے، اس نسل کے بعد آنے والی نسل جو لگ بھگ ۲۰ سال میں اس کی جگہ لے لے گی، وہ موجودہ نسل کی فکرمندی کا نتیجہ ہوگی۔ موجودہ عہد میں نظام تعلیم کی جو صورت ہے اور جو اس کے اثرات ہیں وہ بچوں کے ذہنوں کو اسلامی نہیں بناتے۔ اس میں اگر مسلمان کے بنیادی عقائد اور اس کی مذہبی خصوصیات کی کمک نہیں پہونچائی جاتی تو سوائے اس کے کہ وہ قومی طور پر اپنے کو مسلمان سمجھے گی اس کے علاوہ مسلمان ہونے کی صفت اور خصوصیت سے ناواقف ہوگی، اور وہ ایسی قطعاً نہ ہوگی جیسے ہم اس وقت ہیں۔

یہ مسئلہ بہت فکرمندی کا ہے۔ لیکن یہ فکرمندی اسی وقت اپنا کام کر سکتی ہے کہ مسلمانوں کو اس خطرہ سے واقعی واقفیت ہو کہ بیس سال کے بعد کیا ہونے والا ہے، جس میں موجودہ نسل ہٹ کر نئی تشکیل شدہ نسل برسر روزگار آجائے گی، اور پھر اگلے بیس سال میں جو مزید صورت حال ہوگی وہ ہم کو کہاں سے کہاں پہونچا دے گی، اگر اس خطرہ سے واقفیت نہ کرائی جا سکی تو اس خطرہ کے ازالہ کی فکرمندی بھی نہ پیدا ہو سکے گی۔ ہمارے مذہبی بھائیوں کو دوسرے برادران وطن کی طرح یہ فکر تو ہے کہ ان کے بچوں کا دنیاوی مستقبل اچھا ہو اور وہ مادی زندگی میں کامیاب ہوں، وہ اس کے لئے پیسے بھی خرچ کرتے ہیں، اور اپنے وقت کا نظام بھی ایسا بناتے ہیں کہ ان کے بچوں کی تعلیم بہتر طریقہ سے ہوتی رہے، اور ان کو مادی مستقبل کی ناکامی کا خطرہ پیش نہ آئے لیکن ان کو اس کی فکر نہیں ہوتی کہ ان کا مذہبی مستقبل ناکامی کی نذر نہ ہو جائے۔

قرآن مجید میں اس کا یہ صاف صاف حکم ہے کہ "يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا قُوا أَنفُسَكُمْ وَأَهْلِيكُمْ نَارًا وَقُودُهَا النَّاسُ وَالْحِجَارَةُ" اے ایمان والو بچاؤ اپنے کو اور اپنے گھر والوں کو اس آگ سے جس کا ایندھن پتھر ہوں گے اور انسان۔ یہ ایسی جگہ کی بات ہے کہ اس میں آدمی کو بے چین ہونا چاہیئے حضرت مولانا علی میاں صاحب رحمۃ اللہ علیہ بار بار اس کی طرف توجہ دلاتے تھے دینی تعلیمی کونسل کے اسٹیج سے بڑے جوش و درد سے کہا کرتے تھے، اور حضرت یعقوب علیہ السلام کی مثال دیتے تھے کہ انتقال کے وقت اپنے لڑکوں کو جمع کر کے کہا تھا کہ اے بیٹو! میرے مرنے کے بعد تم کس کی بندگی کروگے، اور مولانا کہتے تھے اور اس کو اس طرح کہتے تھے: کہ حضرت یعقوب علیہ السلام بے چین ہو کر کہتے تھے کہ میرے مرنے سے پہلے مجھ کو اطمینان دلاؤ۔ یہ فکر ہر مسلمان کو کرنی ہے کہ اس ملک میں ان کے مذہب کی حفاظت کی ذمہ داری خود ان پر عائد ہوتی ہے، حکومت سیکولر ہے، اور اکثریت کے مذہب سے متأثر ہے۔ وہ ہماری کوئی مدد نہیں کرے گی۔ اگر ہم نے خود یہ کام نہیں کیا تو ہماری نئی نسل الحاد کے راستہ پر چل پڑے گی۔

خاص طور پر پرائمری تعلیم جس میں عقائد اور بنیادی تصورات جڑ پکڑتے ہیں، یہی وہ بات تھی کہ جس کو آج سے چالیس سال پہلے بستی کی وہ غیرت مند اور باہمت دانشور شخصیت قاضی محمد عدیل عباسیؒ نے سمجھ کر اس کی فکر شروع کی اور دینی تعلیمی کونسل قائم کی جس کے اول روز سے صدر مولانا علی میاں صاحب قدس سرہٗ رہے اور قاضی صاحبؒ اس کے جنرل سکریٹری رہے اور اب محترمی ڈاکٹر محمد اشتیاق حسین قریشی صاحب فکرمندی کے ساتھ بحیثیت جنرل سکریٹری کام کر رہے ہیں، ڈاکٹر صاحب کا آغاز جوانی سے حضرت مولانا علی میاں رحمۃ اللہ علیہ سے رابطہ رہا۔ ملت کی حفاظت و ترقی میں مولانا علی میاںؒ نے بڑی بڑی خدمات انجام دیں اور ملت کے مختلف پہلوؤں کی طرف توجہ دینے میں اپنی فکری اور عملی توانائی صرف کی، ڈاکٹر صاحب بھی ملت کی فکر میں ان کے ساتھ شریک رہے اسی طرح یہ تحریک جاری ہے اس کی غیر معمولی اہمیت ہے، ہمارا ایک اہم کام یہ ہونا چاہیئے کہ ہم مسلمانوں کو اس خطرہ سے زیادہ سے زیادہ آگاہ کریں اس لئے کہ انسان خطرہ کو جتنا بڑا سمجھتا ہے اتنی ہی اس سے بچنے کی فکر کرتا ہے، ہمارے پڑھے لکھے مسلمان بھائی عام طور پر اس خطرہ کی سنگینی کو نہیں سمجھ رہے ہیں اسی لئے اس سے بچنے بچانے کی فکر بہت کم ہے۔ ہم کو دانشور افراد کو ساتھ لیکر اور علوم سے مل کر ان کو اس خطرہ سے آگاہ کرنے کی کوشش کرنی چاہیئے اور اس کام کے لئے تیار کرنا چاہیئے کہ اسی کے ساتھ اساتذہ و طلباء سبھی کو اس خطرہ سے آگاہ کرنے اور اس کی طرف متوجہ کرنے کی کوشش کریں اور سب مل کر یہ کام کریں تب اس خطرہ سے بچ پائیں گے، مادی زندگی کی ضرورتوں کے مطابق تعلیم کی

فکر اپنی جگہ یہ صحیح ہے اور اس کے مطابق تعلیم حاصل کرنا چاہیئے۔ لیکن یہ نہیں بھولنا چاہیئے کہ ہم دنیاوی مستقبل ٹھیک کر لینے کے ساتھ اگر دینی مستقبل ٹھیک نہ کر سکے تو انجام بڑا خطرناک ہو سکتا ہے۔ ہمیشہ ہمیش کی زندگی جو آخرت کی زندگی ہے وہ ناکامی کا شکار ہو سکتی ہے اور بحیثیت امت مسلمہ کے اس دنیا میں بھی ہماری کوئی شناخت نہ ہو سکے گی۔ اسپین میں مسلمانوں کی حکومت کے سقوط کے بعد مسلمانوں نے اپنے مذہبی تشخص کو اور مذہبی تشکیل کرنے کے کام میں کوتاہی نہیں کی۔ اور دو سو سال تک نہایت حکمت کے ساتھ دین سے آگاہ کیا اور ظلم سے بچنے کے خاطر مخفی طریقے سے اس کام کو انجام دیا۔ اپنی چھ نسلوں تک اصل تشخص کو باقی رکھا۔ اور جب پانی سر سے اونچا ہو گیا تو ہجرت کی۔ ان کی تعداد اپنے زمانہ کے اعتبار سے تھوڑی تھی اس لئے وہ ہجرت کر سکتے تھے۔ لیکن ہندوستان کے پندرہ بیس کروڑ مسلمانوں کے لئے اس کے علاوہ کوئی حل نہیں ہے۔ کہ وہ اس ملک میں رہتے ہوئے اپنے تشخص کو برقرار رکھیں چونکہ اتنی بڑی تعداد کو نہ ملک سے نکالا جا سکتا ہے نہ ختم کیا جا سکتا ہے لیکن اگر انھوں نے فکر نہ کی تو ان کے تشخص کو ختم کیا جا سکتا ہے۔

(بقیہ) صفحہ

و رغبت فقر کو دنیا کی سلطنت پر ترجیح دی! اصحاب صفہ ارباب توکل اور اصحاب تبتل کی ایک جماعت تھی جو لیل و نہار تزکیہ نفس اور کتاب و حکمت کی تعلیم

پانے کے لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر رہتی تھی۔ یہ حضرات اپنی آنکھوں کو آپ کے دیدار پر انوار کانوں کو آپ کے کلمات قدسیہ اور جسم کو آپ کی صحبت اور معیت کے لئے وقف کر چکے تھے۔ (بقیہ آئندہ)

# حمد باری تعالےٰ

● قمر الحفیظ قمر

ترا بے شعور بندہ ترا ذکر چاہتا ہے
تری حمد ہی بیاں ہو یہ قلم کا مدعا ہے

اے ستانے والی دنیا مجھے کیا سمجھ لیا ہے
مری آہ میں خدا ہے مری سانس میں خدا ہے

ترے حکم سے سفر ہے ترے نام سے ہے منزل
جو تجھے نہ یاد رکھے وہ سفینہ ڈوبتا ہے

ہے یہاں کے ذرے ذرے میں ترا ہی منظر ستاں
یہ زمیں یہ آسماں سب فقط ایک آئینہ ہے

تو حیات کا بھی مالک تو ہی موت کا بھی مالک
ترے ہاتھ میں فنا ہے ترے ہاتھ میں بقا ہے

"ہوں گناہگار یارب مری بخش دے خطائیں"
ترا اک حقیر بندہ ترے در پہ رو رہا ہے

گھڑی آخری جب آئے پڑھوں کلمۂ شہادت
میری آرزو ہے یارب مری اک یہی دعا ہے

تری راہ سے نہ بھٹکے ہے قمر ترا سوالی
ہے مری یہی گذارش یہی میری التجا ہے

# علمائے دین کا منصب

## استقامت اور حقیقت پسندی کا جامع

● حضرت مولانا سیّد ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ نے یہ تقریر مجلس علمی (حیدرآباد) کی اس نشست میں فرمائی تھی جو ۱۴ر اکتوبر ۱۹۸۲ء کو جمیل الدین صاحب ایڈوکیٹ کے دولت خانہ پر شب میں ہوئی تھی اور جس میں بڑی تعداد میں حیدرآباد کے علمائے کرام۔ فضلائے مدارس اور دینی اداروں اور تنظیموں کے سربراہ تشریف رکھتے تھے۔
افادۂ عام کی غرض سے ہم اس تقریر کو ہدیۂ ناظرین کررہے ہیں
(ادارہ)

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ
والسلام علیٰ سید المرسلین
محمد وعلیٰ آلہ وصحبہ اجمعین
اَعُوْذُ بِاللّٰہِ مِنَ الشَّیْطٰنِ الرَّجِیْمِ
بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
یَآ اَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُوْنُوْا
قَوّٰمِیْنَ لِلّٰہِ شُھَدَآءَ بِالْقِسْطِ (المائدہ۸)
اے ایمان والو! کھڑے ہوجایا کرو،
اللہ کے واسطے گواہی دینے کو انصاف کی۔

حضرات! علمائے کرام کی اس موقر مجلس میں کچھ عرض کرنا بڑی ذمہ داری کی بات ہے، پرانا حکیمانہ مقولہ ہے: "لکل مقام مقالٌ" میں کوشش کروں گا کہ اس اہم اور باوقار مجلس اور موقع محل کے مطابق اپنے معروضات وخیالات پیش کروں۔

لوگوں نے چھوٹے چھوٹے واقعات اور روزمرہ کے مشاہدات سے بڑے بڑے نتائج نکالے ہیں اس میں شیخ سعدیؒ خاص طور پر بڑے ممتاز ہیں اسی طریقہ سے مولانا روم مثالوں کے بادشاہ ہیں، دونوں روزمرہ کے واقعات سے بڑی حکیمانہ باتیں اور بڑے عمیق نتائج نکالتے ہیں، میں اپنا بھی اسی قسم کا ایک تأثر اور عبرت کا سبق پیش کرتا ہوں آپ کو معلوم ہے کہ میں ایک طویل سفر کرکے آرہا ہوں دہلی سے چلا اور حیدرآباد پہونچا، خدا جانے گاڑی نے کیا کیا رخ بدلے، کن کن علاقوں سے گزری لیکن قبلہ نما نے ہمیشہ صحیح قبلہ بتایا، اس نے نہ گاڑی کے پھرنے کی پرواہ کی نہ سمت کے تبدیل ہونے کی، مجھے بڑا رشک آیا کہ ایک ادنیٰ سا جماداتی چیز جو انسان کی صنعت ہے وہ اتنی امین، ایسی ثابت قدم، ایسی خوددار، اور ایسی پابند اصول ہے، کہ اس نے نہ یہ دیکھا کہ گاڑی کس طرح رخ بدل رہی ہے، نہ یہ کہ انسان (جو اشرف المخلوقات ہے) برابر اپنا رخ بدلتا رہا ہے۔ ہر جگہ اس نے صحیح طور پر قبلہ بتایا اور ہم نے اس پر اعتماد کیا اور نماز پڑھی اس سے مجھے غیرت بھی آئی اور عبرت بھی ہوئی کہ قبلہ نما تو کسی کی پروا نہ کرے، اور ہمیشہ سمت قبلہ بتائے اس نے اپنا مقصد وجود تبدیل نہیں کیا، اور نہ اپنے فرض منصبی کی ادائیگی میں فرق آنے دیا اس سے مجھے خیال ہوا کہ علمائے دین کو حقیقت میں "قبلہ نما" ہونا چاہیے۔ ان کے اندر قبلہ نما کی سی استقامت ہونی چاہیے کسی طرف کی ہوا چلے، اور کہنے والے کتنا ہی کہیں کہ۔ ع

چلو تم ادھر کو ہوا ہو جدھر کی

اور سمجھانے والے کتنا ہی سمجھائیں۔ ع

زمانہ با تو نہ سازد تو با زمانہ بساز

لیکن ان کا عقیدہ اقبالؔ (جو خود اعلیٰ انگریزی تعلیم یافتہ اور مفکر وفلسفی اور پھر شاعر تھے) کی اس تعلیم پر ہو۔ ؎

حدیث کم نظراں ہے تو با زمانہ بساز
زمانہ با تو نہ سازد تو با زمانہ ستیز

بلکہ وہ یہاں تک کہتے ہیں۔ ؎

گفتند جہانِ ما آیا بتو می سازد
گفتم کہ نمی سازد گفتند کہ برہم زن

حضرات! علماء کی شان یہی ہونی چاہیئے امت مسلمہ امتوں میں، اور جماعت علماء حاملین علم میں الگ شان رکھتے ہیں امت مسلمہ کو ایک قبلہ دیا گیا ہے، وہ جہاں کہیں ہو اسی قبلہ کی طرف اپنا رُخ کرے، جس امت کو ایک معین قبلہ دیا ہے اس کو یہ اشارہ دیا گیا ہے کہ تمہارے دلوں کا قبلہ تمہارا قبلۂ حاجات، تمہاری فکر اور سعی و جہد کا محور ایک ہی ہونا چاہیئے، نمازوں میں خانۂ کعبہ اور اعمال و مساعی و مقاصد میں اللہ تعالیٰ کی (جو معبود و مقصود حقیقی ہے) ذات، آپ حضرات خدا کے فضل سے نہ صرف اہل علم ہیں، بلکہ آپ کو اللہ تعالیٰ نے دینی قیادت کا مقام عطا فرمایا ہے، خاص طور سے یہ مؤقر مجلس علمی جہاں اس وقت ہم جمع ہیں اس موقع سے فائدہ اٹھا کر دو اہم حقیقتوں کے بارے میں اجمالی طور پر کچھ عرض کروں گا۔

ایک تو عقائد اور حدود شرعیہ کا مسئلہ ہے، اس میں، جماعت علماء کو بالکل قطب نما کی طرح ہونا چاہیئے، کوئی بڑے سے بڑا آدمی بھی اس کو سامنے رکھے گا تو وہ اس کی رعایت نہیں کرے گا وہ صحیح سمت بتائے گا، جہاں تک عقائد اور حدود شرعیہ کا تعلق ہے، دین میں کسی قسم کی رعایت کی گنجائش نہیں، حکمت اور چیز ہے، مداہنت اور چیز، حکمت اور مداہنت میں بڑا فرق ہے، ہاں آدمی سچی اور صاف بات حکمت کے ساتھ کہہ سکتا ہے اس کا اسلوب حکیمانہ ہو، "اُدْعُ اِلٰی سَبِیْلِ رَبِّکَ بِالْحِکْمَۃِ وَالْمَوْعِظَۃِ الْحَسَنَۃِ" لیکن۔ منت نہ ہو، قرآن شریف میں آتا ہے: "وَدُّوْا لَوْ تُدْهِنُ فَيُدْهِنُوْنَ"[1] اللہ کے رسول کو صاف حکم ہے "فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ" یہ "اَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ" کا تکملہ، صَدَعَ بِالْاَمْرِ" کا محل متعین کر دیتا ہے، جہاں پر توحید اور شرک کی سرحدیں آتی ہوں، وہاں" فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ" پر عمل کا حکم ہے، نرمی اور وسعت کسی اور چیز میں ہو تو ہو، لیکن توحید و سنت کے بارے میں، منصوصات شرعیہ اور قطعیات دینیہ کے بارے میں "فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ" کا حکم ہے، اگر "فَاصْدَعْ بِمَا تُؤْمَرُ" مطلق آتا تو اس میں کچھ گنجائش تھی، لیکن "وَاَعْرِضْ عَنِ الْمُشْرِكِيْنَ" نے بالکل تفسیر کر دی کہ اس کا موقع و محل کیا ہے، علمائے حقانی کا فرض ہے کہ توحید کے بارے میں بالکل بے لاگ اور صاف بات کہیں لیکن حکمت کے ساتھ کہیں، بقول غالب ایسا نہ ہو کہ

کہتے ہیں وہ بھلے کہ ولیکن بُری طرح۔

بھلی بات بھلے طریقہ پر کہی جائے فتنہ شروع ہو تو علماء شروع میں اچھی سے اچھی نرم سے نرم زبان استعمال کریں، تدریج و حکمت سے کام لیں لیکن اس طرح کہ تاویل اور غلط فہمی کی گنجائش نہ ہو اسی طرز عمل کا نتیجہ ہے کہ آج تک یہ دین قائم ہے، اور دودھ کا دودھ اور پانی کا پانی الگ ہے، جس کو ہلاکت کا شوق ہے وہ شوق سے ہلاکت میں پڑے، لیکن وہ شریعت اور شریعت کے حاملین کو الزام نہیں دے سکتا، تاریخ کا اگر عمیق و وسیع نظر سے مطالعہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ اس امت کی تاریخ میں ایک سال بھی ایسا نہیں گزرا کہ یہ امت عمومی طور پر کسی ضلالت کا شکار ہو گئی ہو جو مقامی طور پر تو ضلالتیں رہی ہیں لیکن پوری امت مسلمہ کسی سازش یا کسی عالمگیر ضلالت میں گرفتار نہیں ہوئی اور خود حدیث میں آیا ہے "لَا تَجْتَمِعُ اُمَّتِیْ عَلٰی ضَلَالَةٍ" اس کے برعکس یہودیت بالکل شروع میں تحریف کا شکار ہو گئی اور عیسائیت بالکل عہد طفلی اور آغاز کار میں ایک بالکل نئی پٹری پر پڑ گئی جس پر وہ صدیوں سے چلتی چلی آرہی ہے، اسی لئے قرآن مجید نصاریٰ کو "ضَآلِّیْن" کے لفظ سے یاد کرتا ہے کہ وہ جیسے ہی چلے دوسرے راستہ پر پڑ گئے۔ لیکن الحمدللہ اسلام اس سے بالکل محفوظ ہے اس وقت تک توحید و شرک کا فرق سنت و بدعت کا فرق اسلام اور جاہلیت کا فرق، غیر مسلمین کی معاشرت و تمدن اور اسلامی معاشرت و تمدن کا فرق بالکل واضح ہے، کوئی ملک کسی وجہ سے کسی خاص زمانہ میں کسی خارجی یا داخلی سبب کی بنا پر کسی سازش کا شکار نہ ہو جائے یا کسی فتنہ میں مبتلا ہو جائے یہ الگ بات ہے علمائے حق اس صورت حال سے بھی نبرد آزما اور اس کے مقابلہ میں صف آرا رہتے ہیں اور اصلاح حال کی کوشش جاری رہی ہے۔

پوری امت مسلمہ کو خطاب کر کے فرمایا گیا ہے: "یَآ اَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا کُوْنُوْا قَوّٰمِیْنَ لِلّٰهِ شُهَدَآءَ بِالْقِسْطِ" "(یعنی تم اللہ کے لئے حق کے علمبردار بن جاؤ) ہماری زبان اور محاورہ میں "خدائی فوجدار" ایک طنز کا لفظ ہے کہ آپ خدائی فوجدار ہیں؟ لیکن "قوامین للہ" کا مفہوم تقریباً خدائی فوجداری کا ہے، مبالغہ کے اس صیغہ (قوامین) سے "خدائی فوجداری" کی شان ظاہر ہوتی ہے اگر قوامین للہ ہوتا تو شاید یہ بات نہ پیدا ہوتی کوئی پوچھے نہ پوچھے، کوئی بلائے نہ بلائے، کوئی کہے نہ کہے آپ اپنا فرض ادا کر رہے ہیں، آپ

---

[1] وہ چاہتے ہیں کسی طرح تو ڈھیلا ہو تو وہ بھی ڈھیلے ہوں۔ (القلم - ۹)

ہر جگہ پہنچ رہے ہیں، اس آیت میں خطاب اگرچہ پوری امت کو ہے لیکن علماء کی اس بارے میں امتیازی شان ہونی چاہئے ان کو "شُهَدَاءَ بِالْقِسْطِ" حق و صداقت کا گواہ و علم بردار ہونا چاہئے۔ اگر امت اسلامیہ کا فرض تو اقوام عالم کا احتساب ہے تو علمائے اسلام کا فرض مسلم معاشرہ کا احتساب کرتے رہنا چاہئے۔ کہ کہاں سے یہ معاشرہ صراط مستقیم سے ہٹ رہا ہے، کہاں سے اس نے خط مستقیم کو چھوڑا ہے، اس بارے میں ان کا کام بالکل بیرومیٹر کا سا ہے، وہ ہر جگہ، ہر موسم میں ہوا کا دباؤ بتاتا ہے۔ وہ صحیح شہادت ادا کرتا ہے۔

حضرات! اسی طرح علماء کا دوسرا فرض یہ ہے کہ وہ مسلمانوں کو زندگی کے حقائق ملک کے حالات، ماحول کے تغیرات اور تقاضوں سے باخبر اور روشناس رکھیں ان کی کوشش رہنی چاہئے کہ مسلم معاشرہ کا رابطہ زندگی اور ماحول سے کٹنے نہ پائے۔ اس لئے کہ اگر دین اور مسلمانوں کا رابطہ زندگی سے کٹ گیا اور وہ خیالی دنیا میں زندگی گزارنے لگے تو پھر دین کی آواز بے اثر ہوگی۔ اور وہ دعوت واصلاح کا فرض انجام نہیں دے سکیں گے، اور اتنا ہی نہیں ہوگا بلکہ اس دین کے حاملین کو اس ملک میں رہنا مشکل ہو جائے گا۔ تاریخ ہمیں بتاتی ہے کہ جہاں علماء نے سب کچھ کیا لیکن زندگی کے حقائق سے امت کو روشناس نہیں کیا، اس ماحول میں اپنے فرائض کے انجام دینے کی انھوں نے تلقین نہیں کی۔ ایک اچھا شہری، ایک مفید عنصر بننے، اور اس ملک کی قیادت حاصل کرنے کی اہلیت پیدا کرنے کی کوشش نہیں کی، وہاں اس ملک نے ان کو اس طرح اگل دیا جیسے لقمہ اگلا جاتا ہے، اور ان کو اگل کر کے باہر پھینک دیا اس لئے کہ انھوں نے اپنی جگہ نہیں بنائی تھی، آج ہندوستان کے مسلمان ایک دانشمندانہ اور حقیقت پسندانہ دینی قیادت کے محتاج ہیں، آپ اگر مسلمانوں کو سو فیصدی تہجد گزار بنادیں، سب کو متقی و پرہیزگار بنادیں لیکن ان کا ماحول سے کوئی تعلق نہ ہو، وہ یہ نہ جانتے ہوں کہ ملک کدھر جا رہا ہے، ملک ڈوب رہا ہے ملک میں بداخلاقی طوفان اور وبا کی طرح پھیل رہی ہے، ملک میں مسلمانوں سے نفرت پیدا ہو رہی ہے تو تاریخ کی شہادت ہے کہ پھر تہجد تو تہجد پانچ وقتوں کی نمازوں کا پڑھنا بھی مشکل ہو جائے گا اگر آپ نے دین داروں کے لئے اس ماحول میں جگہ نہیں بنائی اور ان کو ملک کا بے لوث مخلص اور شائستہ شہری ثابت نہیں کیا جو ملک کو بے راہ روی سے بچانے کے لئے ہاتھ پاؤں مارتا ہے اور ایک بلند کردار پیش کرتا ہے تو آپ یاد رکھئے کہ عبادات ونوافل اور دین کی علامتیں اور شعائر تو الگ رہے۔ وہ وقت بھی آسکتا ہے کہ مسجدوں کا باقی رہنا بھی مشکل ہو جائے اگر آپ نے مسلمانوں کو اجنبی بنا کر اور ماحول سے کاٹ کر رکھا، زندگی کے حقائق سے ان کی آنکھیں بند رہیں اور ملک میں ہونے والے انقلابات، نئے بننے والے قوانین عوام کے دل ودماغ پر حکومت کرنے والے رجحانات سے وہ بے خبر رہے تو پھر قیادت تو الگ رہی (جو خیر امت کا فرض منصبی ہے) اپنے وجود کی حفاظت بھی مشکل ہو جائے گی، فاتح مصر صحابیؓ رسولؐ حضرت عمرو بن العاصؓ نے جس وقت مصر فتح کیا تو اللہ تعالیٰ نے ان کی بصیرت پر ضرور منکشف کیا ہوگا کہ انشاءاللہ مصر سیکڑوں نہیں بلکہ ہزاروں برس تک اسلام کا حلقہ بگوش رہے گا، مرکز اسلام سرزمین مقدس حجاز اس کے بالکل قریب ہے، رومی شہنشاہی وہاں سے بے دخل ہو چکی، قبطی مسیحی سلطنت دم توڑ چکی، لیکن انھوں نے عربوں اور مسلمانوں کو خطاب کر کے فرمایا "انتم فی رباط دائم" یاد رکھو تم ہمیشہ محاذ جنگ پر رہو، تم ہمیشہ سرحد پر پہرہ دے رہے ہو۔ آنکھ جھپکی اور مارے گئے۔ ناکے پر کھڑے رہنے والے کو ہر وقت چوکنا اور بیدار رہنا چاہئے۔ اس کے لئے نہ غفلت کی گنجائش ہے نہ تغافل کی، نہ جہل کی نہ تجاہل عارفانہ کی۔

حضرات! جس ملک میں اس وقت ہم زندگی گزار رہے ہیں اس ملک کے حالات تیزی سے بدل رہے ہیں یہ ملک گردوپیش کے ممالک اور دنیا کی بڑی طاقتوں سے بے نیاز نہیں رہ سکتا اس ملک میں بہت سے فلسفے، بہت سی سیاسی طاقتیں، بہت سی تخریبی تحریکیں کام کر رہی ہیں، اور بہت سرگرم اور فعال ہیں، نظام تعلیم برابر بدلتا رہتا ہے۔ اور کبھی وہ شدت سے عقائد وحقائق دینی پر اثر انداز ہوتا ہے، جبری تعلیم نے اور قومی زبان نے بھی نئے نئے مسائل پیدا کر دیئے ہیں، اس حالت میں ہم کو حالات کا برابر جائزہ لیتے رہنا چاہئے۔ اور اپنے تحفظ کا سامان کرتے رہنا چاہئے۔

اس کے ساتھ مسلمانوں کو بتانا چاہئے کہ دیکھو اس ملک کو تباہی سے بچانا تمہاری ذمہ داری ہے۔ تم باایمان، با اصول اور باکردار بن کر یہاں رہو۔ اگر تم یہاں پر حضرت یوسفؑ کا نمونہ پیش کر دو گے تو پھر وہ وقت آئے گا کہ اہم سے اہم

اور نازک سے نازک تر، اور دشوار سے دشوار تر ذمہ داری تمہارے سپرد کی جاسکے گی، حضرت یوسفؑ نے جن کو اللہ تعالیٰ نے حفیظ و علیم کی صفت عطا فرمائی تھی، دیکھا کہ اس ملک میں اس وقت تک دین کی اشاعت نہ ہوسکے گی اور دین کے لئے مقام پیدا کیا نہ جاسکے گا۔ جب تک وہ وہاں اپنی اہلیت اپنی خیرخواہی انسان دوستی اور عدل کا ثبوت نہ دیں گے اور اللہ کے بندوں کو اپنا گرویدہ نہ بنالیں گے اس وقت تک اس ملک میں خدائے واحد کا نام لینا بھی مشکل ہوگا، ہم ہندوستانی مسلمانوں کو بھی یہ ثابت کرنا چاہیئے کہ ہمارے بغیر یہ ملک چل نہیں سکتا۔ ہم نہ رہے تو یہ ملک تباہ ہو جائے گا۔

یاد رکھئے اگر ہم ملک کے حالات سے اپنے کو کاٹ لیں گے اور جو گرم و سرد ہوائیں چل رہی ہیں اس سے بے خبر ہو جائیں گے اور ہم کسی مکیف (AIRCONDITIONED) مکان میں رہنا شروع کردیں گے جہاں نہ گرم جھونکا پہنچ سکے نہ سرد، تو ہم اپنے ساتھ بھی بدخواہی کریں گے۔ اپنے دین کے ساتھ بھی۔ کوئی فرقہ ملک کی آبادی کا کوئی عنصر باقی عناصر سے کٹ کر نہیں رہ سکتا۔ ہاں اس کے شرائط اور حدود ہیں آپ ہرگز تحلیل نہ ہوں، آپ اپنے پیغام اور دعوت کے ساتھ رہیں، آپ اپنی تہذیبی و معاشرتی خصوصیات کے ساتھ رہیں آپ اپنے ملی تشخص کو پورے طور پر برقرار رکھیں اور اس کے کسی حصہ سے بھی آپ دستبردار ہونے کے لئے تیار نہ ہوں، لیکن زندگی کے دھارے سے الگ نہ ہوں، میں قومی دھارے کو نہیں کہتا (خدا نہ کرے کہ اس زندگی میں کبھی میری زبان سے یہ لفظ نکلے کہ قومی دھارے میں جذب ہو جائیے) نہیں زندگی کے دھارے سے آپ الگ نہ ہوں، اس لئے کہ زندگی کے دھارے سے جو الگ ہوا وہ الگ ہی ہوگیا۔ اس کی جگہ زندہ انسانوں میں نہیں رہتی، میں اسلام کو ایسا محدود اور ناقص نہیں سمجھتا کہ اگر حالات اور زندگی کے مسائل کی طرف توجہ کی جائے تو فرائض چھوٹ جائیں گے۔ عقائد میں خلل آجائے گا۔ ہمارے اسلاف نے شہنشاہی کی اور امپائر بنائے ہیں لیکن ان کی تہجد بھی نہیں چھوٹی معمولی سنت بھی ترک نہیں ہوتی، حضرت سلمان فارسیؓ کا واقعہ ہے عراق کے گورنر تھے اور مدائن کے دارالحکومت میں رہتے تھے۔ ایک مرتبہ کھانے کی کوئی چیز زمین پر گرگئی تو اٹھا کر صاف کرکے کھانے لگے۔ کسی نے کہا کہ ارے آپ والی ہوکر ایسا کام کرتے ہیں، انھوں نے جواب دیا کہ کیا میں اپنے حبیبؐ کی سنت تم جیسے بیوقوف کی خاطر چھوڑ دوں گا؟ یہ نہیں کہ آگ آئے تو پانی نہیں رہے گا۔ اور پانی آئے تو آگ بجھ جائے گی۔ یہ غلط تخیل ہے۔ آپ پوری عزیمت، شان و تقویٰ اور کثرت عبادت کے ساتھ اچھے اور کامیاب شہری بن سکتے ہیں بلکہ میں سمجھتا ہوں کہ وہی اچھا شہری بن سکتا ہے جو خدا کا صحیح پرستار اور اپنے اصولوں کا پابند ہو آج ہندوستان ہی نہیں تقریباً تمام خالص مسلم ممالک اور عرب ممالک کی بھی حالت یہ ہے کہ وہاں بھی یورپ امریکہ کے گرم جھونکے آرہے ہیں، نئے نئے فتنے پیدا ہو رہے ہیں اسلام اور جاہلیت کی کشمکش برپا ہے، وقت کے نئے نئے تقاضے اور زندگی کے نئے نئے مسائل درپیش ہیں ان سے آنکھیں بند کرلینا اور یہ کہنا کہ نہیں کچھ نہیں ہو رہا ہے غلط ہے اس حقیقت پسندی، وسیع النظری اور جامعیت کا ثبوت دینے کا حیدرآباد میں اور بھی اچھا موقع ہے یہاں تعلیم بھی ہے اور قوت عمل بھی یہاں نئے نئے ادارے، نئی نئی تنظیمیں اور تحریکیں پیدا ہو رہی ہیں لیکن مسلمانوں کو ایک اجتماعی قیادت اور صحیح مشورے کی ضرورت ہے، ایک طرف تو عقائد کے بارے میں، اصول کے بارے میں شریعت کے منصوصات کے بارے میں پہاڑ کی سی استقامت اور فولاد کی سی صلابت ہو، دوسری طرف زندگی کے مسائل میں پورا فہم، پوری دانشمندی، پوری باخبری اور پوری ہمدردی، یہ دونوں چیزیں ہوں گی تو انشاء اللہ ہم موجودہ حالات سے نہ صرف یہ کہ عہدہ برآ ہو جائیں گے بلکہ مجھے پوری امید ہے کہ قیادت آپ کے پاس خود آئے گی۔ مسلمانوں میں سیاسی شعور الوعی السیاسی (شہری شعور) الوعی المدنی۔ (CIVIL SENCE) پیدا کرنا ضروری ہے، وہ جس محلہ میں رہیں ممتاز نظر آئیں اور معلوم ہو کہ یہ مسلمانوں کا محلہ ہے، مسلمانوں کے گھر ہیں، دین کو اس کی حقیقی روح اور مظاہر کے ساتھ ایک خوش اسلوب شہری زندگی۔ انسانیت دوستی، حقیقت پسندی، ہوش مندی، ملک کے لئے فکرمندی، اس کو بچانے کے لئے خطر پسندی اور مہم جوئی کی ضرورت ہے اس کے لئے آپ خود نمونہ بنیں، اور ہندوستان کے مسلمانوں کے ساتھ نمونہ پیش کریں۔

وصلی اللہ تبارک وتعالیٰ علی سیدنا ومولانا محمد وآلہ وصحبہ وسلم

(تحفۂ دکن)



# ایک ناگزیر ساعت

مولانا عبداللہ عباس ندوی

اس زندگی میں ایک ایسی ساعت بھی آتی ہے جب سرکش سے سرکش انسان بھی بے بس اور لاچار ہوجاتا ہے اس کے غرور کو کوئی کچلنے والا کچلتا ہے اور وہ دم نہیں مار سکتا ایک طرف اس کے اعزا اور خدام بھی موجود ہیں محبت و وفاداری کا دم بھرنے والے، صدقے اور قربان ہونے والے۔ پسینہ کی جگہ خون سے بہانے والے احباب و نیاز مند بھی سامنے ہیں دوسری طرف اس کی دولت و وجاہت بھی دست بستہ کھڑی ہے، زندگی کی آن بان اور شان و شوکت بھی نگاہوں سے اوجھل نہیں ہے نہ پانی نے اپنی تاثیر کھوئی ہے اور نہ ہوا نے اپنا کام روکا ہے، آگ سے گرمی اور برف سے ٹھنڈک ختم نہیں ہوئی ہے لیکن ایک مجبور و بے بس انسان ہے جس کے حق میں نہ وہ احباب و نیاز مند کام آرہے ہیں جو ہمیشہ کے بے خیر خواہ تھے۔ اور نہ وہ دولت کام آرہی ہے جس کو عمر بھر "ستار عیوب" اور "قاضی الحاجات" سمجھتا رہا، ہوا موجود ہے لیکن سانس لینے کی طاقت جواب دے رہی ہے، آگ سے ٹھنڈا جسم گرم نہیں ہو رہا ہے، برف سے سوکھا ہوا حلق تر نہیں ہوتا، آنکھیں ہیں کہ اوپر ٹنگ گئی ہیں، ہاتھ پاؤں لکڑی کی طرح سخت ہو رہے ہیں روح جسم کا ساتھ چھوڑ رہی ہے "جان" "جان آفریں" کے حضور میں واپس جا رہی ہے، جسم کے قید خانے سے روح مقید کی رہائی کا وقت ہے سالہا سال سے جس ڈھانچے میں انسان بند تھا۔ اس بندش سے آزادی کی ساعت ہے۔

وَجَاءَتْ سَكْرَةُ الْمَوْتِ بِالْحَقِّ ذَالِكَ مَا كُنْتَ مِنْهُ تَحِيْدُ (ق)

اور وہ آئی بے ہوشی موت کی تحقیق یہ وہ ہے جس سے تو ٹلتا رہتا ہے۔

یہ "موت کی بے ہوشی" انسان کی فرزانگی اور ادعائے دانش کا مذاق اڑا رہی ہے، اس کے قوت و جبروت کو چیلنج دے رہی ہے،

فَلَوْلَا إِذَا بَلَغَتِ الْحُلْقُوْمَ وَأَنْتُمْ حِيْنَئِذٍ تَنْظُرُوْنَ ہ وَنَحْنُ أَقْرَبُ إِلَيْهِ مِنْكُمْ وَلٰكِنْ لَّا تُبْصِرُوْنَ ہ فَلَوْلَا إِنْ كُنْتُمْ غَيْرَ مَدِيْنِيْنَ تَرْجِعُوْنَهَا إِنْ كُنْتُمْ صَادِقِيْنَ ہ (واقعہ ع۳)

پھر کیوں نہیں جس وقت (نہ) جاں پہنچے حلق کو اور تم اس وقت دیکھ رہے ہو ہم اس کے پاس ہیں تم سے زیادہ پر تم نہیں دیکھتے پھر کیوں نہیں اگر تم نہیں ہو کسی کے حکم میں تو کیوں نہیں پھیر لیتے اس روح کو اگر ہو تم سچے۔

وَأَنْتُمْ حِيْنَئِذٍ تَنْظُرُوْنَ "(اور جس وقت کہ تم دیکھتے ہوتے ہو) اس اجمال کے قربان جائیے کتنی تفصیل اس کے اندر پوشیدہ ہے اور سوچیے کہ انسان کیا کرتا ہے سوائے اس کے کہ انسان دیکھے! اور کوئی کیا جانے کہ وہ کیا دیکھ رہا ہوتا ہے۔ کتنی حسرتیں اور کتنے ارمان نگاہوں میں پھر رہے ہیں، ان کی پھٹی پھٹی آنکھوں میں کیا جانیے امیدوں کی کتنی دنیا آباد تھی، رگوں کے کھنچنے کو جسم کے کرب بے چینی کو چہرے کے بدلتے ہوئے رنگ کو تو بھی دیکھ رہے ہیں لیکن احساسات کے مدّ و جزر کو روح کے اضطراب کو، اور تمناؤں کی رنگ بدلتی ہوئی دنیا کو بھی کسی نے دیکھا؟ سانسوں کے تسلسل سے پیدا ہونے والی سسک کو تو سب ہی سن رہے ہیں لیکن دل کے نارواں فریاد پر کس نے کان دیا؟ ابل پڑی ہوئی پیشانی پر موت کا ٹھنڈا پسینہ سب کے سامنے ہے لیکن کس کو فرصت کہ اس چین جبیں میں پوشیدہ داستان کو سمجھے۔ چہرے کی اڑی ہوئی رنگت کو کس نے نہیں دیکھا! لیکن کون جانے چہرے کی یہ بے رنگی کتنی رنگین کہانیاں دہرا رہی ہے۔ یہی وہ وقت ہے جب انسان کو معلوم ہوتا ہے کہ وہ کتنے پانی میں ہے۔ اور یہی وہ ساعت ہے جب اپنی بے بسی اور تمام مادی طاقتوں کی بے بسی کا اعتراف کرنا پڑتا ہے۔ اور یہی وہ گھڑی ہے جب اس کے جسم کا رواں رواں شہادت دیتا ہے۔ "كُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْتِ" کا کلیہ بیان کرنے والی ذات تنہا قوت و جبروت کی مالک ہے اور یہیں سے عمر بھر انکار کرنے والے، اپنی دولت اور زبانت پر اکڑنے والے اپنی کثرت اور سامان پر اترانے والے اور ایمانی حقائق سے دامن کشاں کترا کر گزر جانے والے چیخ اٹھتے ہیں کہ:

مَا أَغْنٰى عَنِّيْ مَالِيَهْ ہ هَلَكَ عَنِّيْ سُلْطَانِيَهْ ہ (الحاقہ ع۱)

کچھ کام نہ آیا مجھ کو میرا مال، برباد ہوئی مجھ سے حکومت میری۔

پھر یہ دیکھیے کہ مجبوری و بے بسی کی یہ ساعت یک بیک نہیں آتی۔ بلا اطلاع اچانک نہیں نازل ہو جاتی، بجلی بن کر دفعتہً نہیں گر پڑتی بلکہ پوری زندگی اسی منزل کی طرف سفر جاری رہتا ہے

آفتاب کا ہر طلوع متنبہ کرتا رہا کہ تیری "حیات مستعار" کا ایک دن اور بھی کم ہو گیا اور تو قبر سے چند گز اور قریب کر دیا گیا اس کے علاوہ خود جسمانی ساخت اور اس کی تبدیلیاں چونکانے کے لئے کب کم تھیں، بچپن سے جوانی تک کا سفر اور جوانی سے پیری کی طرف کوچ، سیاہ بالوں کی سفیدی، کسے ہوئے جسم پر جھریاں، طفلی کے ضعف کے بعد جوانی کی طاقت اور جوانی کی قوت کے بعد پیری کا ضعف، یہ ہم تغیرات کیا فطرت انسانی کو بیدار کرنے کے لئے کافی تھے یہ بے حرف وصوت ندائیں، یہ قدرت کے ان دیکھے ہاتھوں کے کرشمے کس نے اور کب نہیں دیکھے؟ پھر یہ کیسے کہا جائے کہ یہ آنے والی ساعت اچانک آگئی یقینی بار بار کے اعلان کے بعد آئی اور رفتہ رفتہ آئی اور اس کا موقع دیکر آئی کہ جو چاہے اس ساعت کو اضطراب کرب کی آخری ساعت بنالے اور جو چاہے اس کو مصائب اور دردناک عذاب کی تمہید سمجھے۔ ایمان لانے والوں کے لئے اس تکلیف کے بعد کوئی تکلیف نہیں، زندگی کا درد زندگی ہی میں ختم ہو رہا ہے۔ یہ بوجھ اتارنے کی تکلیف ہے۔ بوجھ لے کر گھاٹی پر چلنے کی تکلیف نہیں ہے۔ یہ کانٹا نکالنے کے وقت کی تکلیف ہے وہ تکلیف نہیں ہے جو سوئیوں اور کانٹوں کے چبھونے کے وقت ہوتی ہے اہل ایمان کے لئے اس کے بعد نعمت اور راحت اور عاقبت کے دروازے کھل رہے ہیں، تمام اہل ایمان کے آقا و مولا حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر بھی یہ تکلیف مقتضائے بشریت کی بنا پر گزری ہے یہ احساس ہی مومنین کے زخم پر مرہم ہے کہ اس منزل سے حضور نبی کریم کو بھی گزرنا پڑا۔ صحیح مسلم کی روایت ہے۔ جب آخری مرتبہ تمام صحابہ کرامؓ نے جمال اقدس کی زیارت کی تو حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ چہرہ انور یہ معلوم ہوتا تھا کہ مصحف کا کوئی ورق ہے (یعنی بالکل سپید ہو گیا تھا) حضرت سیدہ فاطمہ زہرا رضی اللہ عنہا نزع کی کیفیت دیکھ کر تاب نہ لاسکیں اور بے اختیار آپ کی زبان سے نکل گیا کہ واکرباہ (ہائے میرے باپ کی بے چینی!) آپ نے فرمایا کہ "تمہارا باپ آج کے بعد بے چین نہ ہوگا"۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ اس حالت میں اکثر آپ کی زبان سے یہ الفاظ ادا ہوتے تھے:۔

مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ

ان لوگوں کے ساتھ جن پر اللہ نے انعام فرمایا ہے۔

اور کبھی فرماتے: اَللّٰهُمَّ فِي الرَّفِيْقِ الْاَعْلٰى

(یعنی اے اللہ! بلند و بالا رفاقت میں لے لے)

یہ ثبوت کا یقین کہ اس تکلیف کے بعد پھر کوئی تکلیف نہیں ہے، ایمان لانے والوں کا ورثہ ہے اور یہی سرمایۂ قوت ہے۔ یہی طاقت و دولت ہے جس کا موازنہ کبھی مادی دولت سے نہیں کیا جا سکتا۔ اور جہاں یہ دنیا کے جاہ و حشم خاک کے ڈھیر کی مانند بیکار ثابت ہوتے ہیں وہاں یہ دولت کام آتی ہے۔ جہاں سب سکے کھوٹے ثابت ہوتے ہیں وہاں ایمان و یقین کا یہ سکہ کام دیتا ہے۔ حضرت بلال رضی اللہ عنہ کا مشہور واقعہ ہے کہ نزع کے وقت آپ کی بے چینی کو جب آپ کے اہل نے دیکھا تو چیخ اٹھیں کہ واکرباہ (کتنی بے چینی کا عالم ہے) تو فوراً آپ نے جواب دیا واطرباہ (کتنی مستی کا وقت ہے) یہ مستی عین نزع کے عالم میں کس کو سوجھ سکتی ہے صرف اسی کو جسے اس کا یقین تھا کہ غداً الاقی الاحبہ محمدا وحزبہ" کہ کل تو اپنے دوستوں سے ملنا ہوگا۔ محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ کی جماعت کی زیارت ہوگی!

جو دل ایمان و محبت کا مسکن رہ چکا ہے اس کے لئے یہ ساعت بشارت کی نوید لیکر آتی ہے مسرت کی نوید خواہ جس شکل میں بھی سامنے آئے لیکن بہرحال وہ نوید مسرت ہے جس کی لذت بہت کچھ اس درد کا مداوا بن جاتی ہے جس درد سے وہ سر دست دوچار ہے لیکن پناہ خدا اگر زندگی اس ایمان و محبت سے خالی گزری ہے، اگر وعدۂ الٰہی پر سرے سے ایمان نصیب ہی نہ ہو تو پھر یہ وقت۔ اور نا گزیر وقت واقعی بڑا سخت وقت ہے جبکہ مجبور و بیچارہ انسان اپنی ساری کمائیوں کو، اپنے دوستوں کو، اپنے اعزا و احباب کو اپنی تجارتوں کو، اپنی پارٹی اور جماعتوں کو چھوڑ کر بالکل تنہا جس طرح آیا تھا اسی طرح خالی ہاتھ جا رہا ہے۔ اور جو منزل آرہی ہے وہ پہلی منزل سے زیادہ سخت اور دردناک آرہی ہے۔ احدیث شد مما قبلہ واھون مما بعدہ یعنی موت سے پہلے جو دن گزرے اس کی بہ نسبت موت بڑی سخت مصیبت ہے۔ لیکن جو بعد میں آنے والی گھڑیاں ہیں ان کے لحاظ سے موت کی مصیبت بہت آسان ہے، نزع کی تکلیف تو صرف تمہید ہے۔

رگ رگ میں جب اترے زہر غم تب دیکھئے کیا ہو
ابھی تو تلخی کام و دہن کی آزمائش ہے

اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ رِضَاكَ وَالْجَنَّةَ وَنَعُوْذُ بِكَ مِنْ غَضَبِكَ وَالنَّارِ۔



# شر کا فروغ کتاب کے ذریعہ

## اسلام کی تاریخ کو مسخ کرنے کی کوشش خشونت سنگھ نے ناکام کردی

حسین امین

اسلام کی تاریخ کو مسخ کرنے کی ایک مذموم کوشش کو ناکام بنانے کی ایک جرأت مندانہ اور مثبت کوشش سامنے آئی ہے، جو ان معنوں میں بے حد قابل ستائش اور اطمینان بخش ہے کہ میڈیا ایسی ذہین، دیانت دار اور حساس ہستیوں سے خالی نہیں ہے جو حق و باطل کے معاملے میں ایک کھلا ذہن رکھتی ہیں اور ضرورت پڑنے پر پوری بیباکی سے اپنے قلم کا استعمال ایک فریضے کے طور پر کرتی ہیں۔

صحافتی دیانت داری اور حق گوئی وبیباکی کا یہ مظاہرہ کسی اور نے نہیں انگریزی صحافت و ادب کی دیو قامت شخصیت خشونت سنگھ صاحب نے ایک ایسی کتاب پر عالمانہ انداز میں نقد و تبصرہ کرکے کیا ہے جو بظاہر کسی سنگین اور منصوبہ بند سازش کے نتیجہ میں لکھی گئی اور منظر عام پر لائی گئی ہے اور یہ سازش اس کے سوا اور کچھ نہیں کہ اسلام کی تصویر اور تاریخ کو مسخ اور داغدار کیا جائے اسلام کا مطالعہ کرنے والوں کو گمراہ کیا جائے اور اسلام کے خلاف نفرت کا ماحول پیدا کیا جائے جیسا کہ خشونت سنگھ صاحب نے بھی محسوس کیا ہے، مذکورہ کتاب ہوسکتا ہے کہ عام لوگوں کے ہاتھ میں نہ جائے لیکن دانشوروں، محققوں اور مؤرخوں کے ذہن کو ضرور مکدر کرسکتی ہے۔ بہر حال خشونت سنگھ صاحب کی تحریر کھلے اور صاف ذہن کے دانشوروں کو ضرور متاثر کرے گی اور بڑی حد تک اس گھٹیا اور لچر مقصد کا سد باب ہوسکے گا جس کے لئے کتاب لکھی گئی ہے۔

مسٹر خشونت سنگھ نے گذشتہ ۲۵ر مارچ ۲۰۰۰ء کو اپنے مشہور کالم "وِدھ میلس ٹورڈس وَن اینڈ آل" میں جو ہندوستان ٹائمز سمیت ملک کے مختلف اخباروں میں شائع ہوا ہے "اسلام، سیکس اینڈ وائلینس" (اسلام، جنس اور تشدد) کے عنوان سے منظر عام پر آنے والی ایک کتاب کا ذکر کیا ہے جو "انور شیخ کے نام سے کسی نے لکھا اور شائع کیا ہے۔" مصنف نے جو کتاب کے طابع بھی ہیں اپنا پتہ یہ دیا ہے "پرنسپلٹی پبلشرز، پی او باکس ۹۱۸، کارڈف یونائیٹڈ کنگڈم۔" مصنف نے اپنی کتاب کو اس "انسانیت" کے نام منسوب کیا ہے "جس کی خود فہمی کی طرف بڑھتے قدم کو دنیا بھر کے خود ساختہ سرداروں نے اپنی خود غرضانہ جوڑ توڑ سے روک دیا۔" مصنف نے مزید لکھا ہے کہ "اس معاملے میں اپنے خلوص کا مظاہرہ کرنے کے لئے مجھے یہ اعلان کرنا ہے کہ چونکہ یہ کتاب عام لوگوں کی بہتری کے لئے لکھی گئی ہے اس لئے اس کی قیمت لے کر فروخت کرنے کا کوئی ارادہ نہیں ہے۔"

"شر کا فروغ کتاب کے ذریعہ" کے عنوان سے مسٹر خشونت سنگھ نے اپنے تبصرہ میں لکھا کہ بہر حال مصنف نے پوری فراخ دلی کے ساتھ، عام لوگوں کی بہتری کے کاموں میں مصروف افراد اور اداروں کو "کتاب کے اقتباسات کا حوالہ دینے اور اسے مختلف زبانوں میں ترجمہ کرنے کا حق دیا ہے۔"

مسٹر خشونت سنگھ نے اپنے زندگی بھر کے صحافتی تجربے اور اس کے نتیجے میں پیدا ہونے والی چھٹی حس اور بصیرت کی روشنی میں اپنے تبصرے میں لکھا کہ "مجھے یقین ہے کہ انور شیخ نام کا کوئی شخص نہیں ہے۔ اس کتاب کا مصنف کوئی غیر مسلم شخص ہے یا دو غیر مسلم اشخاص ہیں، کیونکہ کتاب کے پہلے حصے کا اسلوب نگارش دوسرے حصے کے اسلوب سے بالکل مختلف ہے۔ کارڈف کا پتہ صاف طور پر جھوٹا ہے، کتاب جس پیکٹ میں بھیجی گئی ہے اس پر ہندوستانی ڈاک ٹکٹ چسپاں ہے۔"

مسٹر خشونت سنگھ نے اپنے تبصرے میں کہا کہ "یہ کتاب صفحہ اول سے لے کر آخر تک مسلمانوں، قرآن کی تعلیمات، حدیث اور پیغمبرؐ کی ذاتی زندگی کے بارے میں شرمناک طور پر جانبدار اور تعصب زدہ ہے۔" اس میں پیغمبرؐ (اسلام) کے وصال کے بعد سو برس کے اندر ایشیا میں بحر الکاہل کے ساحل سے لے کر بحر اوقیانوس تک اسلام کے زبردست فروغ کی تشریح عرب قوم پرستی کو مسلط کرنے کی حیثیت سے کی ہے جسے (اسلام پر) عقیدہ نہ رکھنے والوں کو فتح کرنے، برباد کرنے، ہلاک کرنے اور آبروریزی کی خدائی اجازت حاصل تھی۔ اس بات پر زور دیا گیا ہے کہ "مجاہدین بہت اچھے لڑاکو ہوتے تھے کیونکہ ان کو یقین دلایا گیا تھا کہ کافروں سے لڑتے ہوئے میدان جنگ میں جاں بحق ہو جائیں گے تو ان کو بہشت میں بہت اچھی زندگی ملے گی جو خواہشمند کنواریوں اور

خوبرو نوجوانوں سے بھری ہوئی ہے اور جہاں پسندیدہ شرابوں کے چشمے بہہ رہے ہیں۔"

مسٹر خشونت سنگھ نے اس بات کو تاریخ کی سچائی کی انتہائی بے ہودہ تضحیک قرار دیا ہے اور اسے بدترین قسم کا مسلم دشمن تعصب بتایا ہے۔ اور کہا ہے کہ میرے دماغ میں کچھ شکوک ہیں کہ اس کتاب کو شائع کرنے میں مصنف (مصنفین) کا کوئی خبیثانہ منصوبہ ہے۔

مسٹر خشونت سنگھ نے اپنے تبصرہ میں کہا کہ میں مصنف (مصنفین) سے کہنا چاہوں گا کہ اس بات کی وضاحت کریں کہ آج عیسائی، ہندو، بودھ یا سکھ دھرم کے مقابلے میں اسلام کے حلقہ بگوش ہونے والوں کی تعداد کیوں بڑھ رہی ہے؟ اس کے پیچھے کوئی اصل سیاسی طاقت بھی نہیں ہے اور پیٹرو ڈالر کے وسائل محدود ہیں۔ پھر مسٹر خشونت سنگھ لکھتے ہیں کہ حقیقت یہ ہے کہ قرآن کا پیغام اور پیغمبرؐ کی حیات مبارکہ ان کے لئے اس سے زیادہ معنی رکھتی ہے جتنا کہ وہ عقیدہ جس میں وہ پیدا ہوئے۔ ملیالی ادیبہ کملا داس کا تبدیلی مذہب کا معاملہ ایک اہم نکتہ پیش کرتا ہے۔

مسٹر خشونت سنگھ نے آخر میں کہا ہے کہ اس کتاب کے مصنف (مصنفین) کو معلوم ہونا چاہئے کہ ہر مذہبی نظام میں کچھ فیچر (لاب) ہوتے ہیں جو اوروں کو عجیب سے معلوم ہوتے ہیں۔ وہ دوسروں کے اعتقادات کا مضحکہ اڑانا تو آسان سمجھتے ہیں لیکن اس وقت سٹپٹا جاتے ہیں جب دوسرے ان کا مذاق اڑاتے ہیں۔ مسٹر خشونت سنگھ نے اس بات پر حیرت ظاہر کرتے ہوئے کہ اپنے ہی ملک کے حساس مذہبی ماحول کو گندہ کرکے کوئی کیا پا جاتا ہے، یہ نتیجہ پیش کیا ہے کہ یہ اپنی مادرگیتی کے خلاف غداری ہے۔ (بذریعہ انڈیپنڈنٹ نیوز سروس، لکھنؤ)

## (بقیہ) دیوناگری رسم الخط

جواب یہ ہے کہ اصل حروف تو بدلے نہیں ہیں جب تک ان کا صحیح تلفظ اور صحیح مخرج نہ جانے گا۔ اصل حروف کی آواز نکلے گا لیکن ان نقطوں کی موجودگی خود پڑھنے والے کو اس بات پر اکسائے گی کہ وہ معلوم کرے کہ یہ نقطے کیوں لگائے گئے ہیں۔ پھر ایک روز وہ آئے گا کہ نقطے والے حروف اپنے مخارج کے ساتھ رواج پا جائیں گے۔ لیکن نظر انداز کردینے سے یہ عیب ہمیشہ موجود رہے گا۔

اردو، ہندی اور اخبار والے حضرات سے درخواست ہے کہ اگر وہ مجھ سے متفق ہوں تو اس مضمون کو اپنی تائید کے ساتھ اپنے اخبار یا ہفت روزہ یا پندرہ روزہ یا ماہنامہ میں شائع فرمائیں۔

دینی مدارس میں ہندی پڑھانے والے اساتذہ حضرات سے درخواست ہے کہ اگر وہ مجھ سے اتفاق کرتے ہوں تو اپنے شاگردوں کو ان نقطے والے حروف کا استعمال سکھائیں اور ہر ایک کا صحیح مخرج بتائیں۔

## دعائے مغفرت

● دارالعلوم ندوۃ العلماء میں شبلی لائبریری کے کارکن بدرالحسن صدیقی کا ۱۴؍ مارچ ۲۰۰۰ء کو انتقال ہوگیا

مرحوم دیندار، صحیح عقائد کے حامل اور بلند ہمت انسان تھے۔

● دارالعلوم کے سابق طالب علم مولوی نظام الحق ندوی کے والد مولوی محمد اکبر کرمانی طویل علالت کے بعد ۵؍ مارچ ۲۰۰۰ء کو اپنے آبائی وطن کشمیر میں انتقال کر گئے۔

● شبلی لائبریری کے ملازم محمد صدیق کے چچا محمد اسحاق کا ۱۲؍ اپریل ۲۰۰۰ء کو مختصر علالت کے بعد انتقال ہوگیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن

اللہ تعالیٰ مرحومین کی مغفرت فرمائے قارئین کرام سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے



# خواتین کو اسلام نے کیا کیا دیا

مولانا محمد برہان الدین سنبھلی، استاذ تفسیر، دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

(مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے ایک سیمینار میں پیش کیا گیا مقالہ)

قوانین اسلام میں عورتوں کو جو حقوق دیئے گئے ہیں ان کی صحیح قدر و قیمت کا اندازہ اس وقت ہو سکے گا جب اسلام کے علاوہ دیگر مذہبی، ملکی، قومی، قوانین سے آگہی ہو۔ اور دونوں کے درمیان موازنہ کیا جائے۔ جیساکہ روشنی کی صحیح قدر اسے ہی ہوتی یا ہو سکتی ہے جسے تاریکی سے واسطہ پڑا ہو۔ یا غذا کی افادیت کا اندازہ حقیقۃً وہی صحیح لگا سکتا ہے جو بھوک اور فاقہ کا شکار رہا ہو۔ اس لئے پہلے ہلکی سی جھلک غیر اسلامی نظام و قوانین کی دکھانا نیز جاہلیت کے ان طریقوں کا ذکر کرنا مناسب لگتا ہے جو صنفِ نازک کے بارے میں دنیا بھر میں رائج تھے۔

**رومن لا:۔** ہم یہاں سب سے پہلے رومن لا کا مختصر جائزہ لیتے ہیں جسے عام طور پر قوانین کا جنم داتا اور انسانیت کا رکھوالا۔ اور انصاف کا نمائندہ باور کیا اور کرایا جاتا ہے اور جو عرصہ دراز تک سارے مغرب میں اور خاص طور پر یورپ میں دستوری حکمرانی کرتا رہا ہے۔ اس لا میں کنبہ کے سربراہ کو کنبہ کے بقیہ افراد پر۔ خواہ وہ بیوی ہو یا بہو، بیٹے بیٹی ہوں یا پوتے پوتی۔ مزید فروخت کرنے، ہر طرح کی ایذائیں دینے حتی کہ قتل کرنے کا اختیار تھا۔ نیز بیوی کو ترکہ سے محروم رکھنے کا بھی اسے حق حاصل تھا لڑکیاں حق ملک نہیں رکھتی تھیں اور اپنے باپ کے ترکہ سے بھی محروم ہوتی تھیں ــ (دیکھئے (۱) المرأۃ بین الفقہ والقانون ص ۱۵-۱۶ (طبقہ رابعہ از ڈاکٹر مصطفیٰ سباعی) اور التركة والميراث فی الاسلام ص ۱۳، ۱۵، از ڈاکٹر محمد یوسف سعری) (المطبعۃ العربیۃ)

**یونانی قانون:۔** یونانی قانون میں عورت کی حیثیت معمولی سامان کی سی تھی جس کی بازار میں آزادانہ خرید و فروخت ہوتی اسے نہ شہری حقوق حاصل تھے نہ آزادی، میراث بھی نہیں دی جاتی تھی اسے ناپاک سمجھا جاتا تھا۔ پوری زندگی وہ کسی نہ کسی مرد کے شکنجہ میں گرفتار بلا رہتی۔ شادی سے قبل سرپرست کے اور شادی کے بعد شوہر کے پنجۂ استبداد میں رہتی، نہ اپنے مال میں تصرف کا حق رکھتی تھی نہ جان میں، باپ اپنی بیٹی کو فروخت کرتا تھا۔ اور ہونے والا شوہر اسے خریدتا تھا اس کے بعد اسے (شوہر کو) پورا اختیار ہوتا تھا کہ اسے چاہے اپنی زوجیت میں رکھے یا کسی اور کو سونپ دے۔ (مدى حرية الزوجين ص ۲۷ از ڈاکٹر عبدالرحمن صابونی نیز المرأۃ بین الفقہ والقانون ص ۱۳)

**مسیحی مذہب:۔** جسے دنیا کے مہذب ترین کہلانے والے ملکوں میں سرکاری مذہب کی حیثیت حاصل ہے۔ اس کا حال اور اس کا ریکارڈ تو عورت کے بارے میں سب سے گیا گزرا ہے۔ اس بارے میں غیر عیسائیوں نے نہیں خود عیسائیوں نے جو تفصیلات بتائی ہیں وہ عبرت کے لئے کافی ہیں۔ مثلاً ایک عیسائی انگریز فلسفی ہربرٹ سپنسر کہتا ہے "گیارہویں اور پندرہویں صدی (بعثت محمدی کے کوئی آٹھ سو سال بعد تک)" انگلستان میں عام طور پر بیویاں فروخت کی جاتی تھیں"۔ "عیسائی مذہبی عدالتوں نے ایک قانون کو رواج دیا جس میں شوہر کو یہ حق دیا گیا تھا کہ وہ اپنی بیوی کسی دوسرے کو جتنی مدت کے لئے چاہے عاریۃً بھی دے سکتا ہے"۔ ان سب سے زیادہ شرمناک یہ رواج تھا (جسے ایک طرح سے قانون کا سا درجہ حاصل تھا) کسی کسان کی نئی نویلی دلہن کو مذہبی پیشوا یا حاکم کو چوبیس گھنٹے تک اپنے تصرف میں رکھنے اور اس کے جسم سے لطف اندوز ہونے کا حق حاصل تھا۔ (المرأۃ بین الفقہ والقانون ص ۲۱) اور تو اور سولہویں صدی (۱۵۶۷ء) میں بعثت نبوی سے تقریباً ایک ہزار سال بعد اسکاٹ لینڈ کی پارلیمنٹ نے یہ قانون پاس کیا تھا کہ عورت کو کسی بھی چیز پر ملکیت کا حق حاصل نہیں ہوگا۔ اور ان سب سے زیادہ تعجب خیز انگلستان کی پارلیمنٹ نے

انون پاس کیا جس میں عورت کے لئے
ل پڑھنا حرام قرار دیا۔ (المرأۃ بین الفقہ
قانون ص۲۱۱)

اس کا تذکرہ کرتے ہوئے ڈاکٹر سباعی صاحب
ہا طور پر تقابل کرتے ہوئے لکھا ہے کہ
رت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ کے زمانۂ خلافت
قرآن کو یکجا کرکے ایک مصحف تیار کیا تو وہ
رت حفصہؓ کے پاس محفوظ کیا گیا۔ ظاہر ہے کہ وہ
تون تھیں، سب سے بڑھ کر عجیب تر یہ انکشاف
کہ ۱۸۰۵ء تک انگلستانی قانون کی رو سے
ہر بیوی کو فروخت کرنے کا پورا اختیار رکھتا
اس کی قیمت بھی قانوناً مقرر کی گئی تھی وہ
حقیر تھی کہ اس کا ذکر باعث شرم ہے یعنی
ف پینس، (تقریباً آج کے دو روپیہ ہندوستانی)
أۃ بین الفقہ والقانون ص۲۱)

ن کے ساتھ ایک اور مسیحی یورپی ملک فرانس
ں ایک کانفرنس کا حال یا روئیداد دل پر
ھ کر اور سن لیجئے جس میں اس بات پر
ث و مباحثہ ہوا کہ عورت انسان ہے یا
ئی اور جانور؟ اگرچہ آخر میں طے یہ پایا کہ
سان ہے۔ (معارف القرآن ج۔۱ ص۵۲۹
ز مفتی محمد شفیع صاحبؒ)

علاوہ ازیں مسیحی مذہبی قانون کی رو سے
ورت ترکہ سے بہر صورت محروم رہتی تھی
لہ اکثر اولاد بھی صرف بڑا لڑکا ہی استحقاق
ترکہ پانے کا) رکھتا تھا۔

**یہودی مذہب:۔** موجودہ یہودی
مذہب (جو ظاہر ہے کہ محرف شکل میں ہے)
میں عورتیں ترکہ کا استحقاق قطعاً نہیں رکھتیں
چاہے بیوی ہو، بیٹی ہو یا ماں، بہن۔ البتہ بڑا
لڑکا چھوٹے کے مقابلہ میں دوہرا حصہ اپنے
باپ کے ترکہ میں سے پاتا ہے۔ (الترکۃ والمیراث
ص۴۱، ص۴۲)

**ہندو دھرم:۔** ہم سب سے پہلے
"ENCYCLOPIDIA OF RELIGION AND ETAIES" کے حوالہ سے ہندو
مت میں عورت کے حقوق وغیرہ کے بارے
میں جو ملتا ہے اس کا مختصر تذکرہ کرتے ہیں
بعد ازاں خود ہندوؤں کی معتبر کتابوں سے
اس موضوع پر تفصیلات پیش کریں گے
یہاں یہ بتانا بے محل نہ ہوگا کہ مذکورہ کتاب
(اخلاق و مذاہب کی انسائیکلوپیڈیا) دنیا
بھر میں معتبر تسلیم کی جاتی ہے اس کا مقالہ
نگار لکھتا ہے:۔ سمرتی (ہندو مذہب
کی معتبر کتاب) میں آٹھ قسم کی شادیوں
کو تسلیم کیا گیا ہے، ان میں ایک قسم کا
نام "اسورا" (ASURA) ہے، یہ طریقہ
جنگجو اور پچھلی ذات کے لوگوں میں رائج
تھا۔ جس میں عورت کو خریدا جاتا تھا۔ اسی
طرح (نکاح کی) ایک قسم کا نام راکشش
(RAKSASA) ہے جس میں عورت پر
زبردستی قبضہ کرلیا جاتا تھا۔ (انسائیکلوپیڈیا ج: ۸
ص۴۵۱، ص۴۵۲ (انسائیکلوپیڈیا جلد ہشتم)

اب ہندو مذہب کی مشہور کتاب "منوسمرتی"
(اردو ترجمہ شائع کردہ، بھائی تاراچند جیسر بک سیلر
لاہوری گیٹ لاہور) سے براہ راست کچھ دفعات
نقل کرتے ہیں جس سے ہندو مذہب میں
رشتۂ ازدواج اور عورت کی حیثیت سے
متعلق حقائق سامنے آتے ہیں۔

منوسمرتی ادھیائے ۹ سلسلہ ۲ رات دن
عورت کو پتی کے ذریعہ بے اختیار رکھنا چاہئے
منوسمرتی ادھیائے ۹ سلسلہ ۵۹ اگر اولاد نہ ہو
تو اپنے خاندان سے اجازت لے کر بالک (شوہر
عام طور پر شوہر کیلئے "بالک" کا استعمال ملتا
ہے اس سے بھی عورت اور شوہر کی صحیح
حیثیت کا پتہ لگانا آسان ہوجاتا ہے)
خاندان کے رشتہ دار یا دیور سے اولاد
پیدا کرے۔

منوسمرتی ادھیائے ۹ سلسلہ ۱۱۹ چھوٹا
بھائی بڑے بھائی کی زوجہ میں بیٹا پیدا
کرے تو اس بیٹے کے ساتھ چاچا لوگ
برابر تقسیم حصہ کریں (منوسمرتی ص۱۸۳ اردو
ترجمہ شائع کردہ بھائی تاراچند جیسر بک سیلر لاہوری
گیٹ۔ لاہور)

ہندو مذہب میں شادی (بواہ) کے
علاوہ بھی ایک اور عقد جائز تسلیم کیا گیا ہے
"نیوگ" کہتے ہیں، اس میں شادی شدہ عورت
سے بھی دوسرا شخص کچھ مدت کیلئے نکاح کر
سکتا ہے، اس طریقے سے پیدا ہونے والی
اولاد اصلی شوہر کی ہی سمجھی جاتی ہے اور
یہ دوسرے قسم کا نکاح (نیوگ) دس
مردوں سے بھی ہوسکتا ہے۔ تفصیل کے
لئے دیکھئے سوامی دیانند سرسوتی کے لکچروں
کا مجموعہ "(ایڈیشن ہجری) ص۱۱ از سوامی دیانند
سرسوتی (شائع کردہ سکریٹری آریہ منڈل کیرانہ ضلع
مظفر نگر)

واضح رہے کہ ایک مشہور یورپین مصنف
جان ڈی مین نے "قانون رواج ہنود" نامی
کتاب میں "نیوگ" کی یہ تعریف کی ہے"
دوسرے کی زوجہ سے بچہ جننے کا عام
رواج "نیوگ" کے نام سے موسوم تھا۔
(قانون رواج ہنود ج۔ ا ص۱۰۶ ترجمہ از مولوی اکبر علی
بی اے آنرز شائع کردہ جامعہ عثمانیہ حیدرآباد ۱۹۳۰ء)
علاوہ ازیں ابھی چند سال پہلے ۱۹۹۶ء میں

ایک رپورٹ ملک کے مشہور اخبارات میں شائع ہوئی جس میں بتایا گیا ہے۔ "ہندوستان سمیت کئی ملکوں میں ایک عورت کے ایک سے زائد شوہر ہونے کی رسم آج بھی موجود ہے۔" آگے چل کر کہا گیا ہے: ہندوستان میں لداغ، ہماچل کے سرمور ضلع میں اونچی ذات والوں میں اور اترپردیش کے دہرہ دون ضلع میں یہ رسم موجود ہے۔ لداغ کے کچھ فرقوں میں یہ رسم اس طرح موجود ہے کہ خاندان کے سبھی مردوں کی ایک ہی بیوی ہوتی ہے۔ خاندان کا بڑا بھائی کسی عورت سے شادی کرتا ہے اور بعد میں سبھی بھائی اس عورت کے ساتھ بیوی کے تعلقات قائم کرتے ہیں۔ یہ انکشافات مشہور ماہر سماجیات پروفیسر منیش کمار راما نے ایک سروے کرنے کے بعد کئے ہیں جو یہ بھی کہتے ہیں کہ ہماچل پردیش کے ضلع گزٹ کے مطابق یہ رسم خاص طور پر برہمنوں اور راجپوتوں میں اور کچھ نچلی ذاتوں میں پائی جاتی ہے۔ حال کے ایک سروے سے پتہ چلا ہے کہ ۹۸ شادیوں میں سے ۲۰.۴ فیصد کثیر شوہری تھیں (قومی آواز لکھنؤ مورخہ ۱۱ر جنوری ۱۹۹۶ء)

ہندو مذہب کے قانونِ وراثت میں عورتیں تو سب اور بڑے بیٹے کے علاوہ بقیہ لڑکے بھی باپ کے ترکہ سے محروم ہوتے ہیں جیسا کہ منوسمرتی میں ہے! "ماں باپ کی تمام دولت بڑا بیٹا ہی لیوے"۔ (منوسمرتی، اردو ترجمہ ص۱۸۱)

## عرب کا زمانۂ جاہلیت :- قبل از اسلام

عربوں میں عورت کی جو حالت زار تھی اس سے تو کم و بیش اکثر اہل علم واقف ہی ہیں کہ لڑکی کی پیدائش ہی سخت عار کی بات سمجھی جاتی اور اس داغ کو مٹانے کیلئے اسے زندہ درگور کردیا جاتا تھا، جس کا قرآن مجید میں بھی بڑے بلیغ انداز میں تذکرہ ہے۔ (سورۃ النحل آیت ۵۸ میں ہے) وإذا بشر احدهم بالأنثىٰ ظل وجهه مسوداً وهو كظيم يتوارىٰ من القوم من سوء ما بشر به أيمسكه على هون أم يدسه في التراب"۔

عورت کو چاہے بالغ ہی ہو، اپنا نکاح خود کرنے کا اختیار نہیں تھا بلکہ اس کا ولی جس سے چاہے اس کی مرضی کے بغیر بھی نکاح کر سکتا تھا، پھر بیوی کی حیثیت بالکل باندی کی سی تھی جو صرف شوہر کی جنسی خواہش بلکہ ہوس کا شکار بننے کے سوا اور کوئی حق نہیں رکھتی تھی، بیوہ ہو جاتی تو اس کے شوہر کے ورثہ اس کے ساتھ مرنے والے کے ترکہ کا سا معاملہ کرتے یعنی چاہے اپنے پاس رکھتے، یا دوسرے سے نکاح کرتے، اسے شوہر کے ترکہ میں سے کچھ بھی نہ دیتے کیونکہ ترکہ کا استحقاق رجولیت اور قوت پر تھا۔ اس بنا پر کم عمر لڑکے بھی ترکہ سے محروم رکھے جاتے اور لڑکیاں تو سب ہی محروم رہتیں۔ ان باتوں کی تفصیل بکثرت کتب حدیث، تفسیر و فقہ میں ملتی ہے۔ یہاں چند حوالوں پر اکتفا کیا جارہا ہے

ابو عبداللہ الانصاری القرطبی (م ۶۷۱ھ) اپنی شہرۂ آفاق تفسیر الجامع لاحکام القرآن میں لکھتے ہیں "وكانت الوراثة في الجاهلية بالرجولية والقوة"۔ (ج: ۵ ص۴۹ دار الکتاب العربی ۱۳۸۷ھ)

اور امام ابوبکر جصاص الرازی (م ۳۷۰ھ) نے احکام القرآن میں لکھا ہے :- فلم يكونوا يورثون الصغار ولا الاناث وانما يورثون من قاتل على الفرس وحاز الغنيمة ۔ (ج ۳ ص ۱۱ دار الکتاب العربی بیروت)

امام التفسیر ابن جریر طبری (م ۳۱۰ھ) آیت میراث کا شانِ نزول بتاتے ہوئے ذکر کیا ہے:... یارسول اللہ توفي زوجي وتركني وابنته فلم نورث فقال عم ولدها يارسول الله لا تركب فرساً ولا تحمل كلاً ولا تنكأ عدواً (ج: ۴ ص۲۶۳ مصطفی البابی الحلبی، مصر)

بالعموم بڑا لڑکا ہی ترکہ کا مستحق سمجھا جاتا تھا چنانچہ اسی اصول کی بنا پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے دادا عبدالمطلب کا ترکہ صرف حضرت ابو طالب کو ملا۔ (شرح مسلم نووی، جلد ۲ ص۳۲)

## اسلام نے خواتین کو کیا دیا؟

اب آیئے دیکھیں! کہ اسلام میں عورت کا کیا مقام ہے اور اس کے لئے کیسی کیسی شرعی قوانین میں رعایتیں دی گئیں ہیں۔ عورت کے بارے میں قرآن مجید کی سورۂ نساء (آیت ۱) میں انسانیت کی مساوات کا "خَلَقَكُم مِّن نَّفْسٍ وَاحِدَةٍ وَجَعَلَ مِنْهَا زَوْجَهَا" کے الفاظ میں صاف اعلان کردیا گیا، کہ عورت اور مرد دونوں ایک ہی نفس سے پیدا شدہ ہیں۔ اسلئے دونوں ہم جنس ہیں ایسا نہیں کہ عورت کسی اور جنس سے ہو (مثلاً حیوان ہو) اور مرد دوسری جنس سے، بلکہ دونوں ہی انسانیت کے رشتہ سے برابر ہے، اسی طرح حدیث نبویؐ میں

"النساء شقائق الرجال" (احمد وابوداؤد ص۲۵ بحوالہ المرأۃ ص۲۵)

فرماکر اسی کی تصریح وتوضیح فرمادی گئی چنانچہ اسلام کے تمام احکام میں صنفی اور طبعی ذوق کا لحاظ کرتے ہوئے دونوں کے لئے یکسانیت برتی گئی ہے بلکہ اسلام کے تمام قوانین پر اگر گہری نظر ڈالی جائے تو عورت کو کچھ زیادہ رعایتیں دی گئی معلوم ہوتی ہیں عرب میں (جیساکہ اوپر گذرا) لڑکیوں کی پیدائش سخت عیب کی بات سمجھی جاتی تھی، اس کے بالمقابل اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے جو ہدایات دیں مثلاً فرمایا: من بلی ھذہ البنات شیئاً فاحسن الیھن کن سترا من النار (صحیح بخاری جلد ۲ ص۸۸۷)

یعنی جو شخص لڑکیوں کی بہترین طریقہ پر سرپرستی کرے (تربیت دے) اور اچھا برتاؤ کرے گا وہ جہنم میں نہ جائے گا۔ ایک اور حدیث میں یوں فرمایا۔ من کانت لہ ثلاث بنات أو ثلاث اخوات او ابنتان أو اختان فأحسن صحبتھن واتقی اللہ فیھن فلہ الجنۃ۔ (ترمذی ص۱۴ ج ۲ مکتبہ رشیدیہ دہلی)

ایک اور روایت میں یہ الفاظ ہیں من عال جارتین دخلت أنا وھو الجنۃ کھاتین اشار ماصبعیہ (ترمذی ا ص۱۳)

یعنی جو شخص دو تین بہنوں یا لڑکیوں کی بہترین طریقہ پر تربیت کرے اور کسی قسم کی زیادتی نہ کرے وہ جنت میں جائے گا۔ اور اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے اتنا قریب ہوگا جتنی ایک ہاتھ کی دو برابر کی انگلیاں" نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے اس شوق انگیز انداز بیان کے بعد بھلا کون سچا مسلمان ہوگا جو لڑکیوں اور بہنوں کی پرورش میں کوتاہی کرے اور دلچسپی نہ لے گا: ان ہدایات کا یہ اثر ہوا کہ غیر شادی شدہ لڑکیاں اسی خطہ عرب میں جہاں زندہ درگور کی جاتی تھیں "کریمہ" (یعنی خاتون معزز ومحترم) کہلائی جانے لگیں۔ مزید یہ کہ اس صنف کے ساتھ اچھا برتاؤ کرنے کا اور بھی متعدد پیرایۂ بیان میں حکم دیا" مثلاً قرآن مجید (سورۃ النساء، آیت ۱۹) میں فرمایا "عاشروھن بالمعروف" (عورتوں کے ساتھ بھلے طریقے سے زندگی گزارو) اور حدیث میں فرمایا۔ "استوصوا بالنساء خیرًا" (عورتوں کے ساتھ بہتر برتاؤ کرنے میں میری صلاح مانو) بلکہ اسی کے ساتھ یہ بھی ہدایت دی کہ عورتوں سے اگر کوئی تکلیف بھی پہونچے تو یہ خیال کرکے کہ ان میں بہت سی خوبیاں بھی ہیں طرح دے جاؤ، غور کیجئے یہ انداز بیان کتنا مؤثر ہے الفاظ حدیث یہ ہیں" لا یفرک مؤمن مؤمنۃ ان کرہ منھا خلقا رضی منھا آخر (صحیح مسلم بحوالہ مشکوٰۃ ج ۲، ص۲۸۰)

درحقیقت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشادِ گرامی مستفاد ہے قرآن مجید کی (سورۃ النساء آیت ۱۹) فَاِنْ كَرِهْتُمُوْهُنَّ فَعَسٰۤى اَنْ تَكْرَهُوْا شَیْــٴًـا وَّ یَجْعَلَ اللّٰهُ فِیْهِ خَیْرًا كَثِیْرًا سے ایک حدیث میں اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: اکمل المؤمنین ایمانا۔ أحسنھم خلقا وخیارکم خیارکم لنسائھم (ترمذی جلد ۱: ص۱۳۸)

ایمان کامل اس شخص کا ہے جو خوش اخلاقی میں ممتاز ہو اور تم سب سے اچھا وہ شخص ہے جو اپنی عورتوں کے لئے اچھا ہو۔

انہی آیات واحادیث کی بنیاد پر امام غزالیؒ نے کیا خوب بات فرمائی "لیس حسن الخلق معھا کف الأذیٰ عنھا بل احتمال الأذیٰ والحلم عند طیشھا وغضبھا۔ (احیاء علوم الدین ج ۲: ص۳۶)

مطلب یہ ہے کہ: عورت کے ساتھ اچھے برتاؤ کرنے کے حکم کا تقاضا صرف یہ نہیں ہے کہ مرد عورت کو اذیت نہ پہنچائے بلکہ اس کے اندر یہ بھی داخل ہے کہ اگر عورت کی طرف سے کوئی تکلیف دہ بات پیش آئے تو اسے برداشت کرے امام غزالیؒ نے یہ بھی لکھا ہے (اور احادیث صحیحہ میں یہ واقعہ موجود ہے) کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وفات کے بالکل قریب جبکہ زبان مبارک پورا ساتھ بھی نہیں دے رہی تھی اس وقت جو چند اہم نصیحتیں امت کو فرمائیں ان میں عورت کے ساتھ بہتر برتاؤ کرنے اور اس بارے میں اللہ سے ڈرتے رہنے کی بھی تھی۔ (احیاء علوم الدین ص۳۷-۳۸، جلد: ۲)

## عورت کے اخراجات:-

عورت کے ساتھ بہتر برتاؤ کرنے اس کے ساتھ عزت واحترام کا بلکہ دلجوئی کا معاملہ کرنے کا حکم اس کی صنفی نزاکت کے لحاظ ورعایت کی بناء پر ہی ہے، کیونکہ نازک چیز کی رعایت ہی ہوتی ہے، ایک حدیث صحیح میں انہیں قواریر (آبگینہ) فرماکر ان کی نزاکت کا اعتراف آخری درجہ میں کیا گیا ہے

(صحیح بخاری جلد: ۲ ص۹۱ میں ہے "رفقاً بالقواریر")
اس بنیاد پر اسے کسب معاش کی مشقتوں سے بچایا گیا۔ اور اس کا نفقہ کسی نہ کسی مرد کے ذمہ کر دیا گیا۔ شادی سے قبل والد پھر والد نہ ہونے یا اس کے اخراجات برداشت کرنے کے لائق نہ ہونے کی صورت میں حسب اصول وراثت، دادا، چچا، بھائیوں وغیرہ پر۔ شادی کے بعد شوہر پر، شوہر سے علیحدگی کی شکل میں عدت کے درمیان کے تمام اخراجات شوہر کے ذمہ، شیر خوار بچہ کی موجودگی میں عدت کے بعد بھی جب تک بچہ ماں کا دودھ پیتا رہے اسکے، نیز بچہ کے اخراجات بھی اس کے سابق شوہر پر ہی ہیں، عدت کے بعد (شیر خوار بچہ نہ ہونے کی صورت میں) اولاد پر، اولاد نہ ہو تو پھر شادی سے قبل کی طرح والد یا دیگر رشتہ داروں پر لازم ہوتے ہیں۔ جن پر اخراجات لازم ہیں وہ رضا کارانہ نہیں بلکہ ان پر واجب ہوتے ہیں۔ (درمختار و اس کی شرح ردالمحتار جلد: ۲ ص۶۴۳ تا ص۶۸۹)

## عورت کے اختیارات

اوپر کی تفصیلات سے اسلام میں عورت کے عزت و احترام نیز حقوق کا اندازہ کر لینا مشکل نہ رہا ہوگا، اس کے بعد اب ایک جھلک ہم اس کے اختیارات کی دکھاتے ہیں۔ عورت بالغ ہونے کے بعد (مرد ہی کی طرح) اپنے جان و مال، نکاح، مالی لین دین وغیرہ کے بارے میں قانون شریعت کے لحاظ سے پوری طرح مختار ہوتی ہے۔ اپنے مال کی پوری طرح مالک ہوتی ہے جس طرح مرد کہ جہاں چاہے اور جتنا چاہے خرچ کرے (بس جس طرح مردوں کے لئے کچھ پابندیاں ہیں، مثلاً فضول خرچی نہ کریں اور حرام جگہ خرچ نہ کریں اسی طرح عورت کے لئے بھی ہیں) اس بات کیلئے حوالے پیش کرنے کی چنداں ضرورت معلوم نہیں ہوتی، علاوہ اس کے کہ ہر متعلقہ کتاب میں اس کی صراحت موجود ہے عام طور پر یہ معروف حقیقت بھی ہے۔ سب سے نازک مسئلہ اس کے ازدواجی تعلق کا ہے اس میں (کم سے کم فقہ حنفی میں ظاہر ہے کہ وہ بھی شریعت ہی کا ترجمان ہے) بالغ عورت مختار ہے کہ جس سے نکاح کرنا چاہے کر سکتی ہے۔ یہ الگ بات ہے کہ بعض شکلوں میں اولیاء کو اعتراض کا حق دیا گیا ہے۔ اور اولیاء کی اجازت و سرپرستی میں ہونے والے نکاح کو پسندیدہ قرار دیا گیا ہے۔ چنانچہ عورت از خود اولیاء کے بغیر نکاح کر لیتی ہے تو نکاح منعقد ہو جاتا ہے۔ (بدائع الصنائع جلد: ۲ ص۲۴۱ طبع اولیٰ للعلامہ الکاسانی متوفی ۵۸۷ھ) (اگرچہ پسندیدہ نہیں ہے) اور اس کیلئے احادیث نبویہ سے استدلال کیا گیا ہے۔ مثلاً ایک حدیث میں ہے "الأیم احق بنفسہا من ولیہا" (ابوداؤد ج: ۱ ص۲۸۶ مطبع مجیدی کانپور)

مطلب یہ ہے کہ غیر شادی شدہ عورت اپنے نکاح کے بارے میں اپنے ولی سے زیادہ حقدار ہے (کہ جس سے چاہے نکاح کرے) اس کی تائید اس واقعہ سے بھی ہوتی ہے کہ ایک کنواری (بالغ) لڑکی کا نکاح اس کے والد نے لڑکی کی مرضی کے بغیر کر دیا تھا تو اس لڑکی نے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے شکایت کی اس پر اسے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جی چاہے تو نکاح برقرار رکھے اور نہ چاہے تو نکاح ختم کر دے (ایضاً) اور اس کے علاوہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ بھی صاف صاف فرما دیا کہ "لا تنکح الثیب حتی تستأمر ولا البکر الا باذنہا (ابوداؤد ج: ۱ ص۲۸۵ مطبع مجیدی۔ کانپور) مطلب یہ کہ شوہر رسیدہ عورت کی شادی اس کے صریح حکم کے بغیر نہ کی جائے۔ اور کنواری لڑکی کا بھی نکاح اس کی اجازت کے بغیر نہ کیا جائے" علاوہ ازیں قرآن مجید میں بھی اولیاء کو صاف طور پر اس سے منع کیا گیا ہے کہ وہ عورتوں کے پسند کے شخص سے انہیں اپنا نکاح کرنے میں رکاوٹ ڈالیں" فلا تعضلوھن ان ینکحن ازواجھن (سورہ بقرہ آیت ۲۳۲)

## عورت کا ترکہ میں شرعی استحقاق

گذشتہ صفحات میں گذر چکا ہے کہ دنیا کے کسی بھی مذہب، ملک اور قوم نے عورت کو ترکہ کا مستحق نہیں قرار دیا ہے لیکن اسلام نے بالکل مرد ہی کی طرح عورت کو بھی ترکہ کا مستحق بنایا ہے۔ اور اس بارے میں عمر اور نمبر کا فرق بھی نہیں کیا (مثلاً پہلی ہی اولاد کو ترکہ ملتا یا نرینہ کو ہی ملتا بقیہ کو نہ ملتا) کیونکہ جب سبب استحقاق میں سب اولاد برابر ہے تو اس کی بنیاد پر ملنے والے حق میں فرق کیوں ہو۔

زمانۂ جاہلیت قدیمہ میں عرب ہی نہیں جاہلیت جدیدہ میں بھی ترقی یافتہ سمجھے

جانے والی بہت سی یورپین اور دوسری قومیں بڑے لڑکے کو ہی ترکہ کا واحد مستحق قرار دیتی ہیں، حالانکہ عقلِ سلیم اور مزاج مستقیم کے لحاظ سے یہ بالکل الٹی منطق معلوم ہوتی ہے، یعنی اولاد کے درمیان اگر فرق کیا جانا ہی ناگزیر ہوتا تو معکوس ترتیب ہوتی کہ چھوٹوں یا چھوٹے کو ملتا، سچ کہا ہے، چھٹی صدی ہجری کے ایک مشہور مالکی امام قاضی ابوبکر ابن العربی (سنہ ۵۴۳ھ) نے "ان الورثة الصغار الضعاف كانوا احق بالمال من القوى فنكسوا الحكم وابطلوا الحكمة" (احکام القرآن لابن العربی ج: ا ص ۱۲۶ الطبعة الاولى مطبعة السعادة مصر)

(یعنی کمزور اور کم عمر ورثہ تو قوی وارثوں کے مقابلہ میں مال کے زیادہ ضرورت مند و مستحق ہوتے ہیں لیکن جاہلوں نے ترتیب الٹ کر رکھ دی تھی)

بہر حال اسلام نے سب اولاد کو استحقاقِ ترکہ میں برابر قرار دیا ہے (یہ الگ بات ہے کہ مصالح کی بنا پر مقدار میں فرق کیا ہے)

## اسلام کا نظامِ وراثت:

اسلامی نظامِ وراثت کی بنیاد۔ جیسا کہ امام غزالیؒ (سنہ ۵۰۵ھ) نے بتایا ہے نسب اور سبب پر ہے۔ (الوجیز ج ا ص ۲۶۰ مطبوعہ ۱۳۱۷ھ مطبعۃ الآداب) اس نظام کی رو سے عورتوں میں ماں، بیٹی، بیوی، کسی حال میں ترکہ سے محروم نہیں رہ سکتیں ان کے علاوہ بہت سی صورتوں میں پوتی، دادی، نانی، بہن (ان کی تینوں قسمیں حقیقی، علاتی، اخیافی) بلکہ بعض صورتوں میں پھوپھی نواسی بھی ترکہ پانے کی مستحق ہوتی ہیں (تفصیلات کتب فرائض۔ مثلاً سراجی میں دیکھی جائیں)

—

## ایک سطحی اعتراض:

اسلامی نظامِ وراثت پر بادی النظر میں ایک اعتراض یہ کیا جا سکتا ہے۔ بلکہ سطحی نظر رکھنے والوں نے یعنی پورے اسلامی نظام پر نظر نہ ہونے کی وجہ سے بعض نے کیا بھی ہے، کہ عورت کو اکثر صورتوں میں (اگرچہ بعض صورتوں میں مثلاً اخیافی بہن بھائی کو۔ برابر ملتا ہے) مرد سے نصف حصہ ملتا ہے، حالانکہ قانون کے سب پہلوؤں پر نظر ہو تو اعتراض کی گنجائش نہ رہے۔ مثلاً یہ حقیقت سامنے ہو کہ عورت پر اسلامی قانون کی رو سے کوئی خرچ۔ حتی کہ اپنا خرچ بھی نہیں ہے۔ (تفصیل اوپر گذر چکی ہے) اس لئے اسے جو کچھ ملتا ہے محض اس کی دلجوئی اور عزت افزائی کے لئے ملتا ہے۔ اکثر اس کے "بینک بیلنس" بڑھانے یا زیورات بنوانے کا ذریعہ بنتا ہے اس کے برخلاف مرد پر اکثر حالات میں نہ صرف اس کے اپنے بلکہ دیگر اقارب کے اخراجات کا بار بھی ہوتا ہے، اور بیوی، نیز لڑکیوں اور نابالغ لڑکوں کے۔ بلکہ معذور بالغوں کے بھی اخراجات اس کے ذمہ ہوتے ہیں۔ علاوہ ازیں عورت نکاح کرتی ہے، تو وہ اپنے شوہر سے مہر پانے کی جو اکثر اوقات میں بڑی رقم ہوتی ہے، حقدار ہوتی ہے اور مرد نکاح کرتا ہے تو اسے مہر ادا کرنا پڑتا ہے۔ اسے ایک مثال سے سمجھنا آسان ہوگا۔ مثلاً ایک شخص کا انتقال ہوا۔ اس نے ترکہ میں تیس ہزار روپئے اور صرف ایک لڑکا اور ایک لڑکی وارث چھوڑے اب از روئے قانونِ اسلامی لڑکے کو بیس ہزار روپیہ لڑکی کو دس ہزار ملے بعد ازاں دونوں نے شادیاں کیں اور فرض کیجئے دونوں کا مہر دس دس ہزار مقرر ہوا۔ اب صورتِ واقعہ یہ ہی کہ لڑکے کے پاس سے دس ہزار روپیہ مہر کے نکل گئے اور لڑکی کے پاس دس ہزار (اس کے شوہر سے ملے ہوتے) آگئے۔ اس طرح لڑکی کے پاس بیس ہزار ہوگئے۔ اور لڑکے کے پاس دس ہزار ہی رہ گئے۔ اور وہ بھی بیوی وغیرہ کے اخراجات میں جلد صرف ہو جائیں گے اور باقی نہ رہیں گے۔ اس کے برخلاف لڑکی کے پاس بالعموم رکھے ہی رہیں گے۔

ان تمام پہلوؤں پر گہری نظر جس کی ہوگی وہ بھلا اس حکیمانہ قانون پر اعتراض کر سکے گا؟ بلکہ عجب نہیں کہ اس کے برعکس عورت کو زیادہ حصہ ملنے اور مرد کو کم ملنے کی شکایت کرنے لگے۔ لیکن مرد کو خداوند تعالیٰ کی طرف سے کسب معاش کی جو صلاحیتیں اور مواقع دیئے گئے ہیں۔ ان کے پیشِ نظر رکھتے ہوئے یہ شکایت بھی باقی نہ رہے گی۔ مذکورہ بالا سطروں کے اندر بیان کردہ تفصیلات سے خداوندی نظام اور خدا بیزار نظام کے درمیان فرق کھلے آنکھوں نظر آنا مشکل نہ رہا ہوگا۔

آخر میں خداوندی ارشاد "أفحكم الجاهلية يبغون ومن أحسن من الله حكما لقوم يوقنون"۔ سنا کر رخصت ہوتا ہوں اور حسنِ استماع کیلئے شکریہ ادا کرتا ہوں۔



# صُفّہ

## اسلامی تاریخ کی پہلی درس گاہ

ڈاکٹر محمد ثانی

عہد نبوی میں تعلیم کو بڑی اہمیت دی گئی اس کا اندازہ اس امر سے لگایا جا سکتا ہے کہ معلم کتاب و حکمت محسن انسانیت صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل ہونے والی وحی کا اولین لفظ "اقرا" یعنی پڑھئے ہے۔ قرآن کریم نے نبی آخر الزماں صلی اللہ علیہ وسلم کے منصب نبوت کا ذکر کرتے ہوئے فرمایا۔ یعنی (رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم) تمہیں کتاب و حکمت اور اس چیز کی تعلیم دیتے ہیں جو تمہیں معلوم نہ تھیں۔ (البقرہ۔ ۱۵۱) علاوہ ازیں خود آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے صراحت کے ساتھ فرمایا "بُعِثْتُ مُعَلِّماً" میں معلم بنا کر مبعوث کیا گیا ہوں۔ (ابن ماجہ، فضل العلماء) انھیں فرامین کی بنیاد پر عہد نبوی میں تعلیم پر شروع ہی سے بڑی توجہ مبذول کی جاتی رہی۔ ابن اسحٰق نے لکھا ہے کہ ہجرت سے قبل مکہ میں جیسے ہی کوئی وحی نازل ہوتی رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم اسے فوراً مردوں کے اجتماع میں پھر عورتوں کی مجلس میں تلاوت اور تبلیغ فرماتے۔ مدینہ منورہ آتے ہی مسجد نبوی کی تعمیر ہوئی تو اس میں ایک حصہ بطور "صفہ" مختص کیا گیا جسے اسلامی تاریخ میں پہلی باقاعدہ درس گاہ اور اصحاب صفہ کو طالبان علم کی پہلی جماعت ہونے کا شرف حاصل ہے۔

"صفہ" چبوترے یا پلیٹ فارم کو کہتے ہیں۔ مسجد نبوی کے ایک حصے میں ڈائس کے طور پر ایک چبوترہ قائم کر دیا گیا۔ جو دن کے وقت تعلیم گاہ کا کام دیتا اور رات کے وقت بے خانماں لوگوں کے لئے دارالاقامہ بنتا۔ یہ پہلی اقامتی (RESIDENTIAL) جامعہ تھی۔ جو رسول اللہ صلی علیہ وسلم نے قائم فرمائی۔ پہلے ہی دن سے شہر کے باشندے بھی وہاں آنے لگے، بے خانماں لوگ حصول تعلیم کے لئے وہیں رہتے تھے۔ (ڈاکٹر محمد حمید اللہ، خطبات بہاولپور ص ۲۴۸، ادارہ تحقیقات اسلامی اسلام آباد ۱۹۹۲ء) "صفہ" کچھ عرصہ قبل (شیخ لبیب البتونی کی تحقیق کے مطابق) چبوترے کی شکل میں زمین سے نصف میٹر بلند بارہ میٹر لمبا اور آٹھ میٹر چوڑا تھا۔ اس کے چاروں طرف تانبے کا جالی دار گھیرا بنا ہوا تھا اس سے چار میٹر کے فاصلے پر جنوب کی طرف اغوات کا چبوترہ اور مشرق میں گودام ہے اس کے ساتھ ہی ایک چبوترہ شیخ الحرم کی نشست گاہ بنی تھی۔ صفہ کے جنوب میں مقصورہ شریف کے متصل ایک اور ٹھڑا بنا ہوا تھا جس میں محراب تہجد کی جگہ ہے (محمد لبیب البتونی، رحلت الحجازیہ، ص ۲۴۴، مطبع الجمالیہ مصر ۱۳۲۹ھ)۔

جب کہ حالیہ تحقیق کے مطابق سات میٹر لمبا تین میٹر چوڑا اور نصف میٹر اونچا ہے۔ تین جانب نصف میٹر اونچی سنہری رننگ لگی ہوئی ہے۔ اس اقامتی درس گاہ میں لکھنے پڑھنے کے علاوہ فقہ کی تعلیم بھی دی جاتی تھی، قرآن کریم کی سورتیں زبانی یاد کرائی جاتی تھیں۔ فن تجوید سکھایا جاتا تھا اور دیگر اسلامی علوم کی تعلیم کا بندوبست تھا جس کی نگرانی اس تاریخی اور اولین تعلیم گاہ کے معلم اول رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم خود ذاتی طور سے فرمایا کرتے تھے اور وہاں پر رہنے والوں کی غذا وغیرہ کا بھی بندوبست کیا کرتے تھے۔ بعض طلباء اپنے فرصت کے لمحات میں طلب روزگار میں بھی مصروف ہوا کرتے تھے۔ درس گاہ "صفہ" میں نہ صرف مقیم طلباء کی تعلیم کا انتظام تھا بلکہ ایسے بھی بہت سے لوگ آتے تھے جن کے مدینے میں گھر تھے اور وہ صرف درس گاہ کے لئے وہاں حاضر ہوا کرتے تھے۔ وقتاً فوقتاً عارضی طور سے درس گاہ میں شریک ہونے والوں کی بھی کمی نہ تھی۔ جب کہ مقیم طلباء کی تعداد گھٹتی بڑھتی تھی۔ (ڈاکٹر محمد حمید اللہ، عہد نبوی میں نظام حکمرانی، ص ۱۹۶، اردو اکیڈمی کراچی ۱۹۸۷ء)

"صفہ" دن میں ایک مدرسہ (بلکہ جامعہ) بن جاتا تھا اور رات کو دارالاقامہ اور بورڈنگ یہاں اعلی تعلیم تو خود رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم دیا کرتے تھے لیکن ابتدائی تعلیم اور لکھنا پڑھنا سکھانا یہ کام نوجوان صحابہ رضاکاروں کے سپرد تھا۔ (ایضاً ص ۲۹۱)۔ صفہ میں جو تعلیم ہوتی تھی وہ اسلام کی ابتدائی تعلیم تھی۔ مدرسہ میں جن چیزوں کی تعلیم ہوتی تھی اس کے متعدد شعبے متعدد لوگوں کے سپرد تھے۔ کسی کے سپرد یہ کام تھا جو لکھنا پڑھنا سیکھ چکے ہیں انھیں اس وقت تک کی نازل شدہ سورتیں سکھائیں۔ (خطبات بہاولپور ص ۲۰۵)

وہ ضعفاء مسلمین و فقراء شاکرین جو اپنے فقر پر فقط صابر ہی نہ تھے بلکہ امراء اور اغنیاء سے زیادہ شاکر و مسرور تھے۔ جب احادیث و فرامین نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے سننے کی غرض سے بارگاہ نبوی میں حاضر ہوتے تو یہاں ہی ٹھہرتے اسلامی تاریخ میں ان مقدس شخصیات کو "اصحاب صفہ" کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔ گویا یہ بشیر و نذیر کی خانقاہ تھی جس نے بہ ہزار رضا

(بقیہ صـــ پر)

# تبلیغ دین میں دیوناگری رسم الخط کی ضرورت

● ڈاکٹر ہارون رشید صدیقی

## اردو کے لئے اردو رسم الخط

اردو زبان کے لئے اس کے اپنے رسم الخط کو ترک کرکے کوئی اور رسم خط اپنانا خاص طور سے دیوناگری رسم خط اپنانا اردو زبان پر تیشہ چلانا ہے؟ اس موضوع پر لکھنے والوں نے بہت کچھ لکھا ہے جو کافی ہے میں اس بات سے صد فیصد متفق ہوں کہ اردو زبان کی بقا کے لئے اس کا اپنا رسم خط ویسے ہی ضروری ہے جیسے ایک زندہ انسان کی روح کے لئے اس کا جسم، پس اگر ہم کو اردو سے محبت ہے اور اردو کو باقی رکھنا ہے تو اس کے رسم خط سے کبھی بھی اور کسی قیمت پر بھی دست بردار نہیں ہونا ہے۔

## اسلام ہر زبان اور ہر بولی والوں کیلئے ہے

ہمارا دین یعنی اسلام سارے عالم کے انسانوں کے لئے ہے، بلکہ آنکھوں سے اوجھل جن قوم کے لئے بھی ہے، پس اسلام کا مبلغ کسی بھی انسان سے اسلام سیکھنے اور اپنانے کے لئے کسی خاص زبان کے سیکھنے کا مطالبہ نہیں کر سکتا، بلکہ ہر انسان کو اسی کی بولی اور زبان میں اسلام کی باتیں پہنچائے گا یہاں تک گونگے کو جو دنیا کی کوئی زبان نہیں بول سکتا۔ اشاروں سے اسلام کی باتیں سمجھائے گا۔ البتہ بولنے والے کو قرآن مجید کے عربی بول اتنی مقدار میں ضرور سکھائے گا جس سے وہ نماز جیسی اہم عبادت ادا کر سکے اسی لئے اسلام کی تبلیغ کے لئے دنیا کی ہر بولی اور ہر زبان جاننے والے مبلغین کی ضرورت ہے۔

## ہندوستان کے اکثر مسلمانوں کی زبان اردو ہے

ہمارے ہندوستان میں اکثر مسلمانوں کی مادری زبان اردو ہے مگر مسلمانوں کے علاوہ یہاں کی اکثریت کی زبان ہندی ہے ایک ساتھ رہنے اور بولنے کے سبب ہر ہندی جاننے والا آسان اردو اور ہر اردو جاننے والا آسان ہندی بآسانی سمجھ لیتا ہے۔

## مسلمان نوجوانوں کی اکثریت صرف دیوناگری خط جانتی ہے

جونکہ ہماری حکومت کی زبان ہندی ہے۔ اور سرکاری اسکولوں کی زبان ہندی ہے۔ اس لئے مسلم نوجوانوں کی اکثریت اب اردو زبان بولتے ہوئے بھی اردو رسم خط سے نابلد ہو چکی ہے۔ اور وہ صرف دیوناگری خط جانتی ہے۔ اور لگتا ہے کہ مستقبل میں مسلم نوجوانوں میں اردو رسم خط نہ پہچان سکنے والوں کا اضافہ ہی ہوتا جائے گا۔

## دیوناگری میں دینی کتابیں

اس صورت حال میں دین کی خدمت کرنے والوں نے محسوس کیا کہ دینی معلومات کی کتابیں دیوناگری رسم خط میں لکھی جائیں تاکہ اردو رسم خط سے نابلد مسلم نوجوانوں کے طبقہ کو دینی باتیں پہونچانے اور سکھانے میں سہولت ہو، ساتھ ہی صرف ہندی زبان جاننے والے غیر مسلم بھائیوں تک اسلام کی بات پہنچانے اور ان کو اسلام سے واقف کرانے میں آسانی ہو۔ اور چونکہ دینی کام کرنے والوں کے پاس دینیات کا بڑا اور کافی ذخیرہ اردو میں موجود ہے اس لئے براہ راست ہندی میں کتابیں تیار کرنے کے بجائے ان اردو کتابوں کو ہندی میں منتقل کرنا شروع کر دیا اس طرح دینیات کی سیکڑوں کتابیں ہندی میں آگئیں۔

## دیوناگری میں عربی فارسی الفاظ کی مشکلات

دیوناگری میں لکھی گئی ان دینی کتابوں میں بعض کا صرف رسم خط بدلا گیا جن میں عربی فارسی الفاظ کا غلبہ ہے اور بعض کو ٹھیٹ ہندی میں بدلا گیا۔ لیکن عربی فارسی الفاظ سے وہ بھی مستغنی نہ ہو سکیں اور سچ یہ ہے کہ اسلام سے متعلق ہندی زبان میں جو بھی کتاب لکھی جائے گی چاہے وہ ترجمہ ہو اور چاہے براہ راست لکھی گئی ہو۔ عربی فارسی الفاظ سے استغنا ممکن نہیں۔ اور یہ بات ہم سب جانتے ہیں کہ عربی و فارسی کے بعض حروف کے مخارج کا ہندی حروف سے ادا کرنا ممکن نہیں اور عربی فارسی کے کتنے الفاظ ہیں کہ ان کے تلفظ میں بعض حروف کی غلط ادائیگی سے معنی بدل جاتے ہیں۔ اور کبھی تو وہ لفظ عربی فارسی کا رہ ہی نہیں جاتا۔ ہم یہاں اردو کے ایسے کچھ الفاظ بطور مثال دیوناگری میں درج کرکے معنوں کا فرق دکھاتے ہیں

| معنی | اردو لفظ | دیوناگری |
|---|---|---|
| موجودہ دن | آج | आज |
| ہاتھی دانت | عاج | आज |
| رنج، تکلیف | الم | अलम |
| جھنڈا | عالم | आलम |
| پیچھے، آخر | بعد | बाद |
| ہوا | باد | बाद |
| بری بات | گالی | गाली |
| قیمتی | غالی | ग़ाली |
| پھول | گل | गुल |
| شور | غل | ग़ुल |
| چمڑا | کھال | खाल |
| تل | خال | ख़ाल |
| نمکین | کھار | खार |
| کانٹا | خار | ख़ार |
| کھیت جوتنے والا | ہل | हल |
| مشکل کھولنا | حل | हल |
| برائی کرنے والا | ہاجی | हाजी |
| حج کرنے والا | حاجی | हाजी |
| سانپ کا پھیلا ہوا سر | پھن | फन |
| ہنر | فن | फ़न |
| ایک اوزار | پھال | फाल |
| شگون | فال | फ़ाल |
| پھول | پھول | फूल |
| ایک دانہ | فول | फ़ूल |
| توڑنے والا | کاسر | कासिर |
| عاجز | قاصر | क़ासिर |
| ماتحت | تابع | ताबे |
| چھاپنے والا | طابع | ताबे |
| ایک پودا روشنی | سنا | सना |
| تعریف | ثنا | सना |
| فضول خرچی | اسراف | इसराफ़ |

| معنی | اردو لفظ | دیوناگری |
|---|---|---|
| خرچ کرنا | اصراف | इसराफ़ |
| رسوا | ذلیل | ज़लील |
| بڑا بزرگ | جلیل | जलील |
| ذلت | ذل | ज़िल्ल |
| سایہ | ظل | ज़िल्ल |
| خوبصورت | جمیل | जमील |
| ساتھی | زمیل | ज़मील |
| کھوٹا پن | زیافت | ज़ियाफ़त |
| دعوت | ضیافت | ज़ियाफ़त |
| بڑھوتری | زیاد | ज़ियाद |
| عمدہ چیزیں | جیاد | जियाद |
| پیٹرو | زہار | ज़िहार |
| بیوی کو ماں جیسا کہنا | ظہار | ज़िहार |

| اردو حروف | دیوناگری | اردو حروف | دیوناگری |
|---|---|---|---|
| ہمزہ شروع کا ا | अ | ز | ज़ |
| ع چاہے متحرک | अ | ض | ज़ |
| چاہے ساکن | | ظ | ज़ |
| ث | स | ژ | ज़ |
| ص | स़ | غ | ग़ |
| ح | ह | گ | ग |
| ھ ہ ہ | ह | ف | फ़ |
| خ | ख़ | پھ | फ |
| کھ | ख | ط | त |
| ک | क | ت | त |
| ق | क़ | س | स |
| ذ | ज़ | | |

## مشکلات کا حل :

یہ تھوڑی سی مثالیں ہیں ایسے الفاظ کی ایک طویل فہرست ہے، ہم کو چاہیئے کہ دیوناگری میں چھپنے والے اردو الفاظ کے اس عیب کو دور کریں اس سلسلہ میں اب سے تقریباً چالیس سال پہلے ایک پنڈت آنجہانی جناب نند کمار اوستھی لکھنوی نے توجہ دی تھی اور ہندی حروف پر نقطوں وغیرہ کے اضافہ سے اس عیب کو دور کرکے قرآن مجید کا متن دیوناگری میں پیش کیا تھا جس کے اب تک میرے علم میں آٹھ ایڈیشن چھپ چکے ہیں، ہم کو چاہیئے کہ ہم ان کی محنت سے فائدہ اٹھائیں اور اُن حروف کو اپنالیں وہ حروف یہ ہیں صرف درمیانی عین ساکن میں ترمیم کی گئی ہے۔ ہندی کی جس کتاب میں یہ نقطے والے حروف استعمال کئے گئے ہوں اس کے ایک صفحہ پر ان حروف کو مع ــــــ مجہول زیر ہائے مختفی اور ہلنت کو شائع کریں۔

ہائے مختفی کے لئے ہندی کے وسرگ (:) سے مدد لی جائے جیسے بستہ : बस्तः، کعبہ: कअबः مجہول زیر کے لئے اے کی ماترا کو ٹیڑھا کرکے لگائیں جیسے بہتر، बेहतर، بہتر बेहतर، تابع ताबेअ قرآن مجید کی آیتوں اور عربی دعاؤں کے تلفظ کے لئے تمام ساکن حروف میں ہلنت لگائیں یا آدھا لکھیں، ہلنت سے خالی حروف کو زبر سے پڑھیں چاہے آخر میں ہو یا درمیان میں جیسے

وَلَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا اَنْتَ

वला यग़फ़िरुज़्ज़ुनूब इल्ला अन्त

نقطے والے حروف اور مجہول زیر کمپیوٹر کی کمپوزنگ میں نقطہ رکھنا آسان ہو چکا ہے البتہ مجہول زیر ٹیڑھی اے کی ماترا ہاتھ سے بنانا ہوگی بہرحال جیسے بھی ہو ہندی میں چھپنے والی دینی کتابوں میں یہ اصلاح لازمی ہے۔

## پڑھنے کی دشواری

سوال یہ پیدا ہوتا ہے کہ اس جدید ہندی کو ہندی داں کیسے پڑھ سکے گا۔

(باقی ص ۱۵ پر)

# دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ہونہار نوجوان استاد

# مولانا برجیس احمد ندوی کا حادثۂ وفات

● محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

موت سے کس کو رستگاری ہے
آج وہ کل ہماری باری ہے

زندگی کی اس بھاگ دوڑ میں اچانک ایسے واقعات پیش آجاتے ہیں جو تصور و خیال سے بالاتر ہوتے ہیں لیکن فیصلہ الٰہی کے آگے سر تسلیم خم کے علاوہ کوئی چارہ نہیں ہوتا۔ کُلُّ نَفْسٍ ذَائِقَةُ الْمَوْت اس عالم فانی میں جو شخص آنکھیں کھولتا ہے اس کی آنکھیں ایک روز ضرور بند ہوتی ہیں حیات کو توڑنے والے موت کا مزہ بھی چکھنے پر مجبور ہوتے ہیں جو اس دنیا میں آیا ہے وہ جانے کے لئے ضرور مجبور ہوگا یہی اللہ تعالیٰ کی سنت ہے۔

مولانا برجیس احمد ندویؒ جو دارالعلوم ندوۃ العلماء کے مؤقر استاذ تھے اور اپنی عمر کے پچاس سال پورے کر رہے تھے کہ اچانک ۱۲ر مارچ ۲۰۰۰ء کی شب میں داغ مفارقت دیکر اپنے مالک حقیقی سے جا ملے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

مولانا کی وفات سے دارالعلوم کے طلباء اساتذہ اور ذمہ داران ندوۃ العلماء کو بڑا قلق اور افسوس ہوا۔

مولانا مرحوم دربھنگہ بہار کے ایک گاؤں کے مہذب ذی اثر اور باوقار خاندان سے تعلق رکھتے تھے ابتدائی تعلیم اپنے آبائی وطن میں حاصل کی۔ اعلیٰ تعلیم کے لئے دارالعلوم دیوبند پھر دارالعلوم ندوۃ العلماء کا رخ کیا۔ ان کو اپنی طالب علمی کے زمانے میں بڑی آزمائشوں اور صعوبتوں کا سامنا کرنا پڑا لیکن انھوں نے تعلیم کے حصول میں کبھی ان چیزوں کو رکاوٹ نہیں بننے دیا۔

دارالعلوم ندوۃ العلماء سے فراغت کے بعد تدریسی خدمات انجام دینے لگے۔ اور تقریباً ۲۴ سال تک مسلسل دارالعلوم ندوۃ العلماء میں ایک اچھے ذی استعداد اور باصلاحیت استاد کی حیثیت سے درس و تدریس کا فریضہ انجام دیا۔ مولانا ادب کے علاوہ فن تفسیر حدیث فقہ، بلاغت اور صرف و نحو پر بھی بڑی گہری نظر رکھتے تھے۔

قدرت کی طرف سے آپ کو مشکل سے مشکل عبارتوں کو نہایت ہی اچھے انداز میں سمجھانے کا حصہ وافر ملا تھا۔ طلباء کے سامنے اسباق کی تشریح اس طرح پورے شرح و بسط کے ساتھ کرتے کہ طلباء کو مکمل تشفی ہو جاتی تھی۔ آپ کو اختصار اور تفصیل دونوں پر یکساں کمال حاصل تھا۔ درس و تدریس کا اسلوب بڑا انوکھا تھا وہ اپنے طالب علموں کو بہت ہی خوش اسلوبی اور خلوص کے ساتھ پڑھاتے تھے۔ آپ کی پوری کوشش ہوتی تھی کہ جو کچھ پڑھا رہے ہیں شاگردوں کے دلوں میں اتار دیں، مسائل اس انداز سے بتلاتے تھے کہ غور سے سنی گئی ان کی ہر بات ذہن میں ہمیشہ کے لئے نقش ہو جاتی۔

مولانا نے اپنی پوری زندگی نہایت سادگی کے ساتھ گذاری سادہ کھانا، سادہ پہننا آپ کا طرۂ امتیاز تھا۔ اللہ وحدہٗ لاشریک پر کامل اعتماد اور اس کی ذات پر بھروسہ ہمیشہ ان کا شعار رہا وہ کبر و غرور سے بہت دور تھے تقویٰ اور اخلاص عمل ان کی سرشت میں داخل تھا۔

پسماندگان میں اہلیہ کے علاوہ چار صاحبزادے اور پانچ صاحبزادیاں ہیں۔ اللہ تعالیٰ مولانا کے درجات بلند فرمائے۔ اور مغفرت فرما کر اعلیٰ علیین میں جگہ عطا فرمائے۔ (آمین)

ابر رحمت ان کی مرقد پہ گہرباری کرے
حشر تک شان کریمی ناز برداری کرے





مختصر

# عالمی خبریں

معید اشرف ندوی

● انگریزی روزنامہ ایشین ایج کے خصوصی نامہ نگار کی ۱۱ر مارچ ۲۰۱۱ء کو شائع ایک رپورٹ کے مطابق برطانیہ کے وزیر اعظم ان دنوں قرآن مجید کا مطالعہ کر رہے ہیں اور وہ یہ سب کچھ اس لئے کر رہے ہیں کہ موجودہ برطانیہ کا ثقافتی معاشرہ جس پر وہ حکمرانی کر رہے ہیں اس کے بارے میں ان کی معلومات پختہ اور بہتر ہو، برطانوی وزیر اعظم اس کے متمنی ہیں کہ انھیں عیسائیت کے علاوہ دیگر مذاہب کے اقدار ثقافت اور عقائد کا بھی بہتر فہم حاصل ہو تاکہ حکمرانی اور پالیسی سازی کے وقت یہ بات یقینی بنائی جاسکے۔ واضح رہے کہ اس وقت برطانیہ میں کئی ملین مسلمان آباد ہیں اور ان کی تعداد میں مسلسل اضافہ ہو رہا ہے اور برطانوی مسلم اقلیتیں حکمراں لیبر پارٹی اور اپوزیشن کنزرویٹو پارٹی دونوں کے نزدیک یکساں اہمیت کی حامل اور قابل قدر حیثیت رکھتی ہیں۔

● ایتھنز۔ یونان کے قدامت پسند چرچ نے ایتھنز کی تاریخ میں پہلی مسجد تعمیر کرنے کی اجازت دے دی ہے۔ مسجد ۲۰۱۲ء میں تعمیر ہو جائے گی، چرچ کے ذرائع نے بتایا کہ چرچ کے اعلیٰ حکام کو اس سلسلے میں وزارت خارجہ سے مذاکرات کرنے کا اختیار دیا ہے یونانی چرچ کا قومی معاملات میں بڑا اثر ورسوخ ہے وہ اب تک شہر میں مسجد تعمیر کرنے کی مخالفت کرتا چلا آرہا ہے جس پر ایتھنز میں رہائش پذیر مسلمان ہمیشہ نالاں رہے ہیں، یونان میں مساجد صرف شمالی علاقہ کے جزیرے میں پائی جاتی ہیں۔

● اسلامک ڈیولپمنٹ بینک جدہ نے مکہ معظمہ کے شہری حدود سے باہر پانچ ارب ریال کی لاگت سے دنیا کا سب سے بڑا سلاٹر ہاؤس تعمیر کیا ہے، یہ سلاٹر ہاؤس (مذبح) تمام عصری آلات اور ضروریات سے لیس ہے۔ ماضی میں ہر سال لاکھوں جانوروں کا قربانی کا گوشت ضائع ہو جاتا تھا لیکن اسلامک ڈیولپمنٹ بنک سعودی عرب کے تعاون سے تقریباً دس سال سے اس اسکیم پر عمل پیرا ہے جس کے تحت تقریباً پانچ لاکھ جانوروں کا قربانی کا گوشت دنیا کے ۲۷ ملکوں کو بری بحری اور فضائی راستوں کے ذریعہ غرباء، مساکین میں تقسیم کے لئے بھیجا جا رہا ہے، قربانی کے گوشت سے استفادہ کی اسکیم کے تحت ملک کی جانب سے تقریباً بیس ہزار افراد کی خدمات حاصل کی جاتی ہیں۔ اس کے علاوہ دینی مدارس کے تقریباً چھ سو طلباء بھی اس کام میں لگے ہوئے ہیں۔ یہ کام ہر سال کی طرح اس سال بھی بحسن وخوبی انجام دیا گیا۔

**کتب برائے تبصرہ**

تبصرہ کے لئے براہ کرم کتاب کے دو نسخے ارسال کریں، صرف ایک کتاب بھیجنے کی صورت میں تبصرہ شائع نہیں کیا جائے گا اور نہ ہی کتاب واپس کرنے کی ذمہ داری ادارہ پر ہوگی۔ (ادارہ)

# رت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رح کی شخصیت
## پر
## امعہ سید احمد شہیدؒ اور علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں سیمینار

تیب:- ............ محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

جمعیت شباب الاسلام کے زیر
تمام جامعہ سید احمد شہیدؒ احمد آباد کٹولی
نؤ میں ۲۸، ۲۹، ۳۰ مارچ ۲۰۰۳ء کو
کر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی
ی ندویؒ کی دعوتی تحریکات اور ملی
مائل کے میدان میں" کے موضوع پر ہونے
ے عظیم الشان سیمینار کا افتتاحی پہلا
جلاس ۲۷ مارچ ۲۰۰۳ء کو دارالعلوم
دۃ العلماء کے ناظم حضرت مولانا
سید محمد رابع حسنی ندوی کی صدارت
ں ہوا جس میں قبلۂ اول مسجد اقصیٰ کے
م شیخ محمد محمود الصیام نے مہمان خصوصی
حیثیت سے شرکت فرمائی شیخ نے اپنی
ذباتی تقریر میں حضرت مولانا علیہ الرحمۃ
شخصیت اور ان کی خدمات پر تفصیل سے
وشنی ڈالی اور کہا کہ مولانا کی وفات سے
م لوگ یتیم ہوگئے ہیں۔ انھوں نے کہا کہ
ولانا کی کتابوں سے ہم نے برابر استفادہ کیا
ور ان کے اقتباسات لوگوں کو سنائے بھی۔
نھوں نے کہا کہ مولاناؒ کے علمی اور دعوتی
رثہ کی حفاظت اور اشاعت کرنا ہمارا
دینی فریضہ ہے۔
مولانا عبداللہ عباس ندوی معتمد
تعلیمات دارالعلوم ندوۃ العلماء نے اپنی تقریر
میں کہا کہ مولانا نے دعوت و تبلیغ اور وعظ و ارشاد
کا کام عالمی پیمانے پر کیا انھوں نے ایک ادنیٰ
آدمی سے لیکر برسر اقتدار حکمرانوں تک اپنی
دعوت پیش کرنے میں ہمیشہ ہمت و جرأت
سے کام لیا اور کبھی بھی کسی کے سامنے دست
طلب دراز نہیں کیا وہ ایک خود دار انسان
بے باک عالم دین اور عظیم صاحب قلم تھے۔
جامعہ سید احمد شہیدؒ کے ناظم اور
سیمینار کے روح رواں مولانا سید
سلمان الحسینی ندوی نے مولانا کے افکار و
خیالات اور سیمینار کے اغراض و مقاصد
پر تفصیل سے روشنی ڈالی۔
صدارتی تقریر میں مولانا سید محمد
رابع حسنی ندوی نے اپنی تقریر میں کہا کہ حضرت
مولانا ایک بے لوث انسان تھے ان کے
اندر انسانیت کا درد تھا۔ وہ ملک و ملت
کے سلسلہ میں بہت فکر مند رہتے تھے
انھوں نے کہا کہ ضرورت اس بات کی
ہے کہ مولاناؒ کے کام اور پیغام کو عام کیا
جائے اور اپنے اندر جذبۂ عمل پیدا کیا
جائے یہی ہمارے لئے حضرت مولانا
سے بھی عقیدت و محبت کی نشانی ہے۔
اس پہلی نشست کی نظامت مولانا محمد خالد
ندوی غازیپوری نے کی۔
دوسری نشست مغرب کے بعد ہوئی
جس کی صدارت شیخ محمد محمود الصیام نے کی جبکہ
نظامت مولانا نذر الحفیظ ندوی استاد ادب
دارالعلوم ندوۃ العلماء نے کی جس کا آغاز
مولانا قاری محمد قاسم نے تلاوت کلام پاک
سے کیا۔ اس نشست میں حضرت مولانا رحمۃ اللہ
علیہ کی شخصیت کے مختلف گوشوں پر روشنی
ڈالی گئی اور مقالات پڑھے گئے۔
دوسرے دن کے سیمینار میں دو نشستیں
ہوئیں جس میں ملک کے مشاہیر علماء اور
دانشوروں نے بلیغ مقالے پیش کئے پہلا
اجلاس ساڑھے نو بجے سے شروع ہوا جس کی
صدارت مولانا محمد اجتباء ندوی نے کی
اور نظامت کے فرائض ڈاکٹر مسعود الحسن
عثمانی نے انجام دیئے۔
اس نشست میں مولانا نثار الہدیٰ
قاسمی، مولانا محمد وسیم ندوی صدیقی، ڈاکٹر
سید راشد نسیم ندوی، مولانا عبدالعلیم قاسمی
مولانا خلیل الرحمن سجاد ندوی نے مقالے
پیش کئے اور ڈاکٹر طفیل احمد مدنی نے مولانا
کو منظوم نذرانۂ عقیدت پیش کیا۔ دوسرا
اجلاس ساڑھے بارہ بجے شروع ہوا۔
جس میں مولانا اجتباء ندوی اور ڈاکٹر
ضیاء الحسن ندوی نے عربی میں مقالے
پڑھے اور شیخ عبداللہ نے انگریزی میں
مقالہ پیش کیا۔
تیسرا اجلاس بعد نماز مغرب
ہوا جس کی صدارت دارالعلوم ندوۃ العلماء
کے مہتمم مولانا سعید الرحمن اعظمی ندوی نے
کی اور مہمان خصوصی کی حیثیت سے مولانا

تقی الدین ندوی نے شرکت کی، اس اجلاس میں جن حضرات نے مقالے پڑھے ان میں مولانا مجتبیٰ ندوی مدنی، مولانا سعید الرحمن اعظمی ندوی، مولانا برہان الدین سنبھلی ندوی مولانا ولی رحمانی، مولانا تقی الدین ندوی مولانا محمد طاہر ندوی، مولانا فیصل بھٹکلی ندوی ڈاکٹر عقیل ندوی، ڈاکٹر سرفراز احمد مولانا اکبر علی ندوی، قاری محمد قاسم مدارسی شامل ہیں، اور نظامت ڈاکٹر ضیاء الحسن جامعہ ملیہ دہلی نے کی۔

یہ سہ روزہ سیمینار جو جامعہ سید احمد شہید میں زیر اہتمام شباب الاسلام ۲۸ مارچ کو شروع ہوا تھا۔ اس کا اختتام ندوۃ العلماء کے جمالیہ ہال میں ۳۰ مارچ کی شام کو ہوا۔

اس کی آخری نشست مولانا محمد سالم قاسمی مہتمم وقف دارالعلوم دیوبند کی صدارت میں ہوئی۔ جس میں مولانا عبدالکریم بھی موجود تھے، ان کے علاوہ بھٹکل، اورنگ آباد نیپال، سہارنپور، مظفر نگر، حیدرآباد اور دوسری جگہوں سے آنے والے مہمان موجود تھے ان میں ملک کے مختلف اداروں جامعات اور مدارس کے نمائندے شریک ہوئے مولانا محمد سالم قاسمی نے اپنی صدارتی تقریر میں مولانا علی میاںؒ کو خراج عقیدت پیش کرتے ہوئے فرمایا کہ جو بڑے بڑے مصلحین مجددین پیدا ہوئے ان میں سے جو چیز مشترکہ پائی جاتی رہی ہے وہی بات مولاناؒ کے اندر بھی تھی۔ مولاناؒ کی نظر زمانہ پر تھی جس نے انہیں اور مقبول کر دیا۔ وہ چند شخصیتوں میں سے ایک تھے۔ جو انگلی پر گنے جا سکتے ہیں۔ اس کے علاوہ درج ذیل تجاویز پیش کی گئیں جن کو ڈاکٹر ضیاء الحسن ندوی، ڈاکٹر محسن عثمانی اور مولانا اجتباء ندوی نے مرتب کیا تھا۔ جو باتفاق رائے منظور کی گئیں۔

۱۔ یہ سیمینار حضرت مولاناؒ کی وفات پر دلی رنج وغم کا اظہار کرتا ہے اور اس پر اتفاق کرتا ہے کہ وہ نازش عصر رواں تھے۔

۲۔ مولانا علم وادب، اصلاح معاشرہ تحقیق وتصنیف، دعوت وتبلیغ اور پیام انسانیت کو بندگانِ خدا تک پہنچانے کا جو عظیم کام کر رہے تھے اسے شکست نہ پڑنے دیا جائے۔

۳۔ سیمینار یہ تجویز پاس کرتا ہے کہ مولاناؒ کی ہمہ گیر شخصیت اور گوناگوں خدمات کا مطالعہ کرتے ہوئے ان کے ہر میدان میں عمل کو اسی طرح سرگرم رکھا جائے جیسا کہ ان کی زندگی میں تھا۔

۴۔ مولاناؒ کی ہشت پہل شخصیت کا ہر پہلو تابناک ہے ضرورت ہے کہ ان کے اخلاق وکردار، زبان وقلم کی پاکیزگی عالی ظرفی تواضع کو ایک اعلیٰ ترین انسان ہونے کے طور پر پیش کیا جائے جو عوام کے لئے مشعل راہ بن سکے۔

۵۔ مولاناؒ نے اپنی پوری زندگی اتحاد اور باہمی تعاون پیدا کرنے میں صرف کی۔ اس کی ضرورت اب شدید ہے کہ مسلمانوں کی مختلف تنظیموں کے مابین مخلصانہ اتحاد پیدا ہو۔

۶۔ یوپی اسمبلی میں مذہبی مقامات سے متعلق بل پاس ہوا ہے وہ دستور ہند کے خلاف ہے۔ یہ سیمینار صدر جمہوریہ ہند سے گذارش کرتا ہے کہ اس بل کو منظور نہ کیا جائے۔

۷۔ یہ سیمینار جمعیۃ شباب الاسلام کے صدر مولانا سلمان حسینی ندوی اور ان کے رفقائے کار اور جامعہ سید احمد شہیدؒ کے اساتذہ و اہالیان کٹولی اور ملیح آباد نے مہمانوں اور مندوبین کی جس خلوص سے خدمت کی اس کا شکریہ ادا کرتا ہے۔

اس نشست میں تین مقالے پیش کئے گئے، جلسہ کا اختتام مولانا عبدالکریم پاریکھ کی دعاء پر ہوا۔

● "شیخ ابوالحسن علی الحسنی الندویؒ ہندوستان میں علوم عربیہ واسلامیہ کا ارتقاء" کے موضوع پر شعبۂ عربی علی گڑھ مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کی جانب سے ۲۳، ۲۴ فروری ۲۰۰۰ء کو ایک دو روزہ علمی مذاکرہ کا اہتمام کیا گیا جس میں اندرون ملک کے اہم اداروں، جامعات اور مدارس کے مشہور ومعروف علماء، ادباء اور اساتذہ نے مولانا ندویؒ کی علمی وادبی خدمات پر مقالے پیش کئے۔ اور بحث ومباحثہ میں حصہ لیا۔

افتتاحی اجلاس کا آغاز تلاوت قرآن سے ہوا۔ سیمینار کے ڈائریکٹر جناب پروفیسر کفیل احمد صاحب نے خطبۂ استقبالیہ پیش کرتے ہوئے سیمینار کی معنویت پر روشنی ڈالی۔ اور مولانا ندویؒ کو خراج عقیدت پیش کیا، داعیٔ مذاکرہ ڈاکٹر محمد صلاح الدین عمری صدر شعبۂ عربی نے اپنے افتتاحی خطبہ میں مولانا کی حیات وشخصیت علمی وادبی، تعلیمی وثقافتی اور اصلاحی ودعوتی خدمات پر روشنی ڈالنے اور افکار ونظریات کے علمی تحلیل وتجزیہ اور بحث وتحقیق کے موضوع پر منعقد ہونے والے اس مذاکرہ کو موضوع کا نقش اوّل اور

شعبۂ عربی کے لئے سعادت قرار دیتے ہوئے کہا کہ اس شرف سبقت کے لئے ہم اللہ کا شکر بجا لاتے ہیں کہ اس کے ارادہ اور تائید و توفیق سے ہم اس عظیم ذمہ داری کو نبھانے کا حوصلہ کر سکے۔

مہمان خصوصی کی حیثیت سے مولانا سعید الرحمن اعظمی ندوی مہتمم دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ نے کلیدی خطبہ پیش کرتے ہوئے مولانا ندویؒ کی حیات و خدمات پر پُرمغز گفتگو کی اور مولانا ندویؒ کی وفات کے سانحۂ عظیم پر اقبال کی زبان میں اپنے تأثرات کا اظہار یوں کیا:

ہزاروں سال نرگس اپنی بے نوری پہ روتی ہے
بڑی مشکل سے ہوتا ہے چمن میں دیدہ ور پیدا

افتتاحی اجلاس کو مولانا ندویؒ کے شاگرد رشید پروفیسر محمد راشد ندوی اور پروفیسر محمد سالم قدوائی نے بھی خطاب کیا اور موضوع کے متعدد اہم پہلوؤں پر روشنی ڈالی۔

علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے وائس چانسلر ڈاکٹر محمود الرحمن صاحب نے اپنے صدارتی خطبہ میں مولانا کی شخصیت کو ایک کرشمہ ساز شخصیت قرار دیتے ہوئے کہا کہ انھوں نے علم و آگہی کے جو نقوش چھوڑے ہیں وہ نوجوانوں کے لئے مشعل راہ ہیں، محترم وائس چانسلر صاحب نے اس موقع پر یونیورسٹی میں "علی میاں چیئر" کے قیام کا خصوصی تذکرہ فرمایا، اور اس سلسلہ میں کی جانے والی کارروائی کو جلد شروع کرنے کا وعدہ فرمایا سیمینار کے افتتاح کے موقع پر وائس چانسلر صاحب نے شعبۂ عربی کی نوتعمیر توسیعی عمارت کا افتتاح کرتے ہوئے اسے مولانا ندویؒ کے نام سے منسوب کیا۔

اس دو روزہ علمی مذاکرہ میں علی گڑھ مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے علاوہ دار العلوم ندوۃ العلماء، جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی یونیورسٹی جواہر لعل نہرو یونیورسٹی، دار العلوم تاج المساجد بھوپال، مظفر پور یونیورسٹی بہار، دار المصنفین اعظم گڑھ، اور جامعۃ الفلاح اعظم گڑھ وغیرہ سے علماء و اساتذہ نے موضوع کے مختلف پہلوؤں پر اپنے تحقیقی مقالے پیش کئے۔

ہندوستان میں عربی زبان و ادب کی ترویج و اشاعت، نظریۂ ادب اسلامی پیام انسانیت، ادب سیر و سوانح سفرنامے تاریخ و تذکرہ نویسی، مقالہ نگاری، مکاتیب مقدمات و تقریظات، خطبات، ادب تزکیہ و ملفوظات، ادب اطفال، تدریسی کتب و رسائل کی تیاری، ادبی نگارشات نقد و نظر، ادبی و شعری ذوق، تاریخ عالم کی اسلامی تفسیر و تشریح، فکر اقبال کو عربی قالب میں ڈھالنے کا ادبی عمل تاریخ دعوت و عزیمت، سلسلۂ اسعیات مولانا اور عالم عرب وغیرہ اس مذاکرہ کے خاص موضوعات تھے، مدارس عربیہ و جامعات کے مابین علمی رشتوں کے قیام میں مولاناؒ کی خدمات کو بھی سراہا گیا۔ اور مولاناؒ کی سیاسی بصیرت اور سماجی شعور کا تحلیل و تجزیہ بھی اس سیمینار میں خاص بحث کا موضوع رہا۔

اس تذکرہ میں علاوہ افتتاحی اجلاس اور الوداعی نشست کے چھ نشستیں ہوئیں اور (۳۶) مقالات پیش کئے گئے، مندوبین و شرکاء کے مابین سوال و جواب اور بحث و مباحثے نے نشستوں میں سنجیدہ علمی و تحقیقی ماحول کو قائم رکھنے میں اہم کردار ادا کیا،

مولانا ندویؒ کی دینی و ادبی خدمات، تہذیب و ثقافت کے احیاء میں حصہ داری، وحدت انسانیت اور علم و معرفت کی آبیاری کی لگن اور صالح اقدار و روایات کی پاسداری میں اخلاص و للہیت اور اُمنگ و حوصلہ پیدا کرنے کی تڑپ کو سراہتے ہوئے عمومی طور پر اس ضرورت پر زور دیا گیا کہ مولانا کی علمی و ادبی شخصیت کو حقیقی پس منظر میں دیکھنے اور علم و ادب بحث و تحقیق اور تعلیم و ثقافت کے میدان میں اس سے استفادہ کی راہیں تلاش کی جانی چاہئیں، اور جدید ہندوستان میں علوم اسلامیہ و عربیہ کے بقاء و تحفظ اور ارتقاء کے لئے مولانا نے جو خطوط اجاگر کئے ہیں ان پر غور و خوض کرنے اور روبہ عمل لانے کی شکلوں کی توضیح و تشریح وقت کا اہم تقاضا ہے۔

الوداعی نشست میں مندوبین و شرکاء نے اپنے احساسات و تأثرات کا اظہار کرتے ہوئے متفقہ طور پر شعبۂ عربی مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کی اس پہل پر مبارکباد پیش کرتے ہوئے مذاکرہ کی علمی اہمیت و افادیت پر روشنی ڈالی اور اس عظیم الشان سیمینار کو علم و ادب اور تحقیق کی دنیا میں ایک نیا دریچہ قرار دیا ہے۔

قرآنِ کریم کی مقدس آیات اور احادیث نبویؐ، دینی معلومات میں اضافہ اور تبلیغ کیلئے شائع کیجاتی ہیں ان کا احترام آپ پر فرض ہے، لہٰذا جن صفحات پر یہ آیات درج ہوں انکو صحیح اسلامی طریقہ کے مطابق بے حُرمتی سے محفوظ رکھیں

# مطالعہ کی میز پر

تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے !

• مولانا محمد خالد ندوی غازیپوری

نام کتاب  کشکول کی منتخب کہانیاں
مرتب  ڈاکٹر انور حسین خاں
قیمت  ساٹھ روپے
ملنے کا پتے  دانش محل امین آباد پارک لکھنؤ
نصرت پبلشر حیدری مارکیٹ
امین آباد لکھنؤ۔

پیش نظر کتاب ڈاکٹر انور حسین خاں صاحب کے ذوق ادب، حسن نظر اور حسن انتخاب کا شاہکار ہے۔ وہ صاحب مطالعہ تجربہ کار اور صاحب فکر ونظر ادیب ہیں، پرورش لوح وقلم کی اداؤں سے خوب واقف ہیں، زلف ادب کی مشاطگی بڑے سلیقے سے کرتے ہیں۔ تخیل کی رفعتوں سے گرتے ہوئے آبشار کو قطروں میں سمیٹنا اور کمال ہنرمندی سے دریا کی وسعت دینا ان کا امتیازی وصف ہے، ادیبوں کی بارگاہ میں ان کی حاضری قدیم ہے۔ وہ اودھی ادب کے خوشہ چین اس کے قصے کہانیوں کے دلدادہ ہیں۔ لہٰذا ان کے انتخاب فکر ونظر کی بارگاہ ادبائے اردو میں چودھری محمد علی کی ادبی خدمات ہے۔ جن کی ادبی تصانیف کی تعداد زیادہ تو نہیں، لیکن دقت رسی، شدت احساس، رفعت تخیل، دلنشیں، پرکیف قلمی کاوشوں نے انھیں ادب کی بارگاہ میں مقام امتیاز تک پہونچا دیا ہے۔ وہ ایک اچھے افسانہ نویس اور صاحب اسلوب، فطرت نگار ادیب تھے۔ انھوں نے اپنی کہانیوں میں بیشتر موقع پر محسوسات اور جذبات کی حیرت انگیز تصویریں پیش کی ہیں، داستان طرازی ان کا خاص وصف ہے، ان کے کردار خیالی اور فرضی نہیں ہیں۔ بلکہ اصلی ہیں، لیکن ان کو قصے اور کہانیوں کے پیرائے میں بیان کرنا چودھری محمد علی کا کمال ہے، انسانی وجود کی پہنائیوں میں اتر کر دائمی اور آفاقی اقدار کی ترجمانی کرنا، مقصدی اور موضوعاتی افسانے لکھنے کے بجائے فرد اور معاشرے کے اندرون میں اتر کر اس کے سربستہ رازوں کو اپنا موضوع بنانا ان کا امتیاز ہے۔

ڈاکٹر انور حسین خاں صاحب نے دس منتخب کہانیوں پر مشتمل یہ نمائندہ انتخاب "کشکول کی منتخب کہانیاں" پیش کر کے چودھری محمد علی صاحب کی زندگی کا عرفان بخشا ہے ان کی یہ کوشش قابل تحسین وستائش ہے۔

ایک سو دس صفحے کی کتاب دیدہ زیب ہے، طباعت صاف ستھری اور کاغذ کے آئینے میں تحریریں روشن ہیں، یہ کتاب اہل ذوق کے لئے تحفے کی چیز ہے۔



## (بقیہ) درس حدیث

اس حدیث میں اصل سوال کا جواب دینے کے بجائے آپؐ نے سائل کے ذہن کو دوسری طرف موڑ دیا۔ اس لئے کہ سائل کے سوال کا جواب ہاں یا نہیں میں دینا مناسب نہیں تھا، جواب دینے میں آپؐ نے جنگ کی اس شکل کا جواب دینے سے ...... احتراز فرمایا اور جنگ کرنے والے کے حال کو بیان کیا اور سائل کو بتایا کہ اصل اعتبار نیت وارادہ کا ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب میں فرمایا "جو شخص اللہ کے دین کو بلند کرنے کی نیت سے جنگ کرے اس کی جنگ اللہ کے راستہ میں ہے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ جواب نہایت بلیغ اور مختصر ہے۔ اس حدیث کو "جوامع الکلم" میں شمار کیا گیا ہے۔ اس لئے کہ اگر آپ جواب میں یہ فرماتے کہ جو کچھ تم نے بیان کیا ہے ان میں کوئی چیز اللہ تعالیٰ کے لئے نہیں ہے کبھی کبھی غصہ اور اللہ کی حمیت بھی اللہ ہی کے لئے ہوتی ہے جو فی سبیل اللہ شمار کی جاتی ہے، لہٰذا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک لفظ استعمال کیا جس میں سائل کا جواب بھی آگیا۔ اور مزید باتیں بھی آگئیں۔ اس طرح آپؐ نے غیر واضح بات کو واضح بھی فرمایا۔ اور بات اچھی طرح سمجھا بھی دی۔



محمد طارق ندوی

# سوال و جواب

س:۔ ایک صاحب جن کی وضع قطع شرعی نہیں ہے کیا وہ جمعہ میں کھڑے ہوکر عوام کو وعظ و نصیحت کر سکتے ہیں؟

ج:۔ ہاں عوام کو وعظ و نصیحت کر سکتے ہیں۔ اللہ تبارک و تعالیٰ نے فرمایا ہے وَذَكِّرْ فَإِنَّ الذِّكْرَىٰ تَنفَعُ الْمُؤْمِنِينَ آپ سمجھائیے اس لئے کہ سمجھانا مومنین کو نفع دیتا ہے۔ اور دوسری جگہ اللہ تبارک و تعالیٰ نے فرمایا كُنتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ وَتُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ، تم بہترین امت ہو، لوگوں کی نفع رسانی کے لئے نکالے گئے ہو تم لوگوں کو نیکیوں کا حکم دیتے ہو اور برائیوں سے روکتے ہو اور اللہ پر ایمان رکھتے ہو اور اللہ تعالیٰ نے فرمایا۔ وَمَنْ أَحْسَنُ قَوْلًا مِّمَّن دَعَا إِلَى اللَّهِ وَعَمِلَ صَالِحًا اور اس سے اچھی کس کی بات ہو سکتی ہے جو اللہ کی طرف بلائے اور نیک کام کرے لیکن ان تمام باتوں کے ساتھ ساتھ یہ بھی ذہن میں رکھنا چاہئے کہ ارشاد خداوندی ہے: يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لِمَ تَقُولُونَ مَا لَا تَفْعَلُونَ كَبُرَ مَقْتًا عِندَ اللَّهِ أَن تَقُولُوا مَا لَا تَفْعَلُونَ اے ایمان والو تم وہ بات (کرنے کو) کیوں کہتے ہو جسے تم خود نہیں کرتے یہ بات اللہ کے نزدیک بہت ناپسندیدہ ہے کہ تم وہ کہو جسے خود نہ کرو، اور دوسری جگہ شعراء کے نقائص کی نشاندہی کرتے ہوئے فرمایا "وَالشُّعَرَاءُ يَتَّبِعُهُمُ الْغَاوُونَ أَلَمْ تَرَ أَنَّهُمْ فِي كُلِّ وَادٍ يَهِيمُونَ وَأَنَّهُمْ يَقُولُونَ مَا لَا يَفْعَلُونَ"، شعراء ان کی پیروی بھٹکے ہوئے لوگ کرتے ہیں، کیا آپ نہیں دیکھتے کہ وہ ہر وادی میں بھٹکتے ہوئے پھرتے ہیں اور وہ جو کچھ کہتے ہیں اس پر خود عمل پیرا نہیں ہوتے ہیں۔

مذکورہ آیات کی روشنی میں لوگوں کو راہ راست پر لانے کے لئے شریعت پر عمل کرنے پر ابھارنے کے لئے مذکور شخص کا بیان کرنا درست تو ہوگا وہ وعظ و نصیحت کر سکتا ہے لیکن اس کی وضع قطع شرعی ہونا چاہئے۔

س:۔ ناخن پالش کا ناخن پر موجود ہوتے ہوئے وضو درست ہے یا نہیں؟

ج:۔ مذکورہ صورت میں جب تک پالش کھرچ کر صاف نہ کر دی جائے وضو درست نہیں ہوگا۔

س:۔ ایک شخص نے نیا مکان تعمیر کیا اور اپنے مکان کی بلندی پر پرانا جوتا اور جھاڑو کو اس خیال سے کہ کسی کی نظر نہ لگے لٹکا دیا ہے۔ اس کا یہ عمل شرعاً درست ہے یا نہیں؟

ج:۔ مذکورہ عمل کی کوئی اصل شرعی نہیں ہے یہ صرف وہمی اشخاص کا شیوہ ہے جس سے اجتناب شرعاً لازم ہے، یہ غیر قوموں کی دین ہے جن کے مذہب کی بنیاد پوری کی پوری وہم و خرافات پر ہے اس طرح کی چیزوں سے اجتناب ہر اس شخص پر لازم ہے جس کا دین سے ذرا سا بھی تعلق ہے۔

س:۔ نکاح سے پہلے بہت سی رسومات کی جاتی ہیں مثلاً ابٹن لگانا، مانجھے میں بیٹھنا وغیرہ اور ان کو ضروری سمجھا جاتا ہے نہ کرنے والوں پر طعن و تشنیع کی جاتی ہے۔ شریعت میں یہ امور جائز ہیں یا ناجائز؟

ج:۔ مذکورہ تمام رسومات کا شریعت سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ یہ اپنی من گڑھت ہے بے اصل و بے بنیاد ہے۔ سلف صالحین سے اس کا کوئی ثبوت نہیں ملتا ہے۔ سنت نبوی اور طریقۂ صحابہ سے دور دور کا ان رسومات سے کوئی تعلق نہیں ہے۔ ان رسومات سے ہم کو بچنا چاہئے اور دوسرے مسلمانوں کو بچانا ہماری اخلاقی اور شرعی ذمہ داری ہے۔

س:۔ اگر کوئی غیر مسلم اپنے یہاں کسی مسلمان کو شادی کے موقع پر شرکت کی دعوت دے تو مسلمان اس میں شرکت کر سکتا ہے یا نہیں، نیز ان کے کھانے میں شریک ہو سکتا ہے یا نہیں؟

ج:۔ غیر مسلم کے یہاں شادی میں شرکت کر سکتے ہیں حلال اشیاء کھا سکتے ہیں، حرام اشیاء سے دور رہنا لازم اور ضروری ہے۔ ان کے کھانے میں ناپاک اور حرام چیزوں سے بچنا شرعاً لازم اور ضروری ہوگا۔



Regd. No. LW / NP/ 63 FORTNIGHTLY Principal off : 372336
Fax No.: (0522)330020 Guest House : 323864

# AMEER-E-HAYAT

NADWATUL-ULAMA, LUCKNOW-226 007 (India) Rs. 6/-



Printed And Published by *Athar Husain* on behalf of Majlis Sahafat- Wa- Nashriat, Nadwatul Ulama at Parekh offset Press, Tagore Marg, Lucknow - U. P.
Editor: Shamsul Haq Nadwi

لکھنؤ

# تعمیرِ حیات

پندرہ روزہ



## عقیدہ و عمل کی سلامتی کتاب و سنت کی اتباع میں ہے

عقبیٰ کی تمام سعادتیں حاصل کرنے کے لئے اپنے نفس کو رحم و شفقت کی نظر سے دیکھ اور نفس امارہ بنانے کے بجائے "نفس مطمئنہ" بنانے کی مخلصانہ کوشش کر۔ "نفس مطمئنہ" کے حصول کا اہم ترین ذریعہ یہ ہے کہ شیاطین الانس اور برے دوستوں سے بے تعلق اور کنارہ کش رہ کر ذکر الٰہی کا التزام کیا جائے، لغویات و ہزلیات سے اجتناب کیا جائے، اور کتاب و سنت کی پیروی اختیار کی جائے، صراط مستقیم کو پانے کے لئے آیاتِ کتاب اللہ میں مسلسل غور و فکر اور تدبر کی ضرورت ہے۔ کتاب و سنت کی گہرائیاں دریافت کر، اور ان پر عمل پیرا ہو۔ محض مناظرہ و جدال اور قیل و قال میں نہ الجھ۔ کیونکہ اس سے عقل گمراہ ہو جاتی ہے اور انسان راہ عمل کو بھی نہیں پا سکتا۔ اللہ تعالیٰ نے فرمایا "ہمارا رسول جو چیزیں یعنی احکام تمہارے پاس لایا ہے ان کو قبول کر لو، ان پر عمل پیرا ہو جاؤ، اور جن چیزوں سے تمہیں منع کرتا ہے انھیں چھوڑ دو اور اللہ سے خوف کھاؤ، تاکہ تمہاری عاقبت سنور جائے۔

مسلمان کے لئے توحید اور سنت کی پیروی لازم ہے اور اسی طرح شرک و بدعت سے پرہیز لازم ہے۔ بدعت یہی ہے کہ اپنے پاس سے بے پسند چیزیں ایجاد کرکے دین و شریعت سے منسوب کر دی جائیں اور ان کی پیروی کو اسلام کی پیروی سمجھا جائے۔

پس عقیدہ و عمل کی ہر آفت سے سلامتی کتاب و سنت کی اتباع سے وابستہ ہے اور یہ اتباع ایک ایسی مقدس نعمت ہے جس کے ذریعہ بندہ ولایت، جلالیت اور غوثیت کے مقام رفیع تک ترقی کرتا چلا جاتا ہے۔

حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ

(از: فتوح الغیب صنا)

مئی ۲۰۰۰ء | سالانہ ۱۳۰/ روپے | فی شمارہ ۶/ روپے




# آپ صلی اللہ علیہ وسلم کبھی سائل کا سوال سن کر دوبارہ پوچھتے کہ تم نے کیا سوال کیا؟

تحریر: شیخ عبد الفتاح ابو غدہؒ — ترجمہ: شمس الحق ندوی

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کبھی سائل کے سوال کو اس سے دوبارہ پوچھتے کہ تم نے کیا سوال کیا؟ تاکہ اس کے علم میں اضافہ ہو اور وہ بات اچھی طرح سمجھ بھی جائے اور جواب وضاحت کے ساتھ دیں۔

امام مسلم و نسائی نے حضرت ابو قتادہؓ سے روایت کیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرام کے درمیان کھڑے ہوئے اور فرمایا۔ اللہ تعالیٰ کی راہ میں جہاد اور اللہ تعالیٰ پر ایمان سب سے افضل عمل ہے۔ یہ سنکر ایک شخص کھڑا ہوا اور عرض کیا اللہ کے رسولؐ! آپؐ بتائیں کہ اگر میں راہ خدا میں شہید ہو گیا تو یہ شہادت میرے گناہوں کا کفارہ بن جائے گی؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہاں بشرطیکہ تم جم کر لڑے ہو، خلوص دل سے ثواب کی نیت سے لڑے ہو، بڑھ بڑھ کے حملے کئے ہوں، پیٹھ نہ پھیری ہو۔

اس کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے پھر پوچھا تم نے کیا کہا تھا؟ اس نے جواب دیا، آپ فرمائیں کہ اگر میں راہ خدا میں قتل کر دیا جاؤں تو کیا یہ میرے گناہوں کا کفارہ ہو جائے گا؟

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: ہاں جبکہ تم ثابت قدم رہو، اللہ تعالیٰ کی رضا کی نیت رکھتے ہو، برابر آگے بڑھتے رہو پیٹھ نہ پھیرو۔ سوائے قرض کے کہ اگر کسی کا قرض باقی ہے تو وہ نہیں معاف ہوگا آپؐ نے قرض کو مخصوص طور پر ذکر فرمایا مراد تمام حقوق العباد ہیں)، جبریلؑ نے ہم سے ایسے ہی کہا ہے۔

## کبھی کبھی آپؐ سوال کا جواب صحابہؓ سے دلواتے تاکہ ان کی تربیت ہو

حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے جو سوال کیا جاتا کبھی کبھی اس کا جواب صحابہؓ پر ڈال دیتے تاکہ اس طرح ان کی علمی تربیت ہو، جس کا نمونہ ذیل کی احادیث میں ملتا ہے۔

بخاری، مسلم، ابوداؤد، ترمذی، ابن ماجہ نے ابن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے کہا ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ بیان کر رہے تھے کہ احد سے واپسی کے بعد ایک شخص حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا اور کہا کہ میں گذشتہ رات خواب میں ایک بادل دیکھا جس سے گھی اور شہد ٹپک رہا تھا اور لوگ اس کو اپنی ہتھیلیوں میں لے رہے تھے، کوئی زیادہ لے رہا تھا کوئی کم، اور میں نے آسمان سے زمین تک ملی ہوئی ایک رسّی دیکھی، اللہ کے رسول ہم نے دیکھا کہ آپ اس کو پکڑ کر اوپر چڑھ گئے، آپؐ کے بعد ایک دوسرے آدمی نے پکڑا وہ بھی اس کے ذریعہ اوپر چڑھ گیا، پھر ایک اور آدمی نے اس رسی کو پکڑا وہ بھی اوپر چڑھ گیا۔ اس کے بعد پھر ایک آدمی نے اس رسی کو پکڑا تو وہ رسی ٹوٹ گئی، وہ رسی دوبارہ اس کے لئے جوڑ دی گئی اور وہ اس کے ذریعہ چڑھ گیا۔

حضرت ابو بکرؓ نے عرض کیا اللہ کے رسولؐ آپ پر میرے ماں باپ قربان، آپ مجھ کو اجازت دیجئے میں اس خواب کی تعبیر بتاؤں، آپؐ نے فرمایا بتاؤ۔ حضرت ابو بکرؓ نے فرمایا۔ سایہ تو اسلام کا سایہ تھا، اور اس سے گھی اور شہد جو ٹپک رہا تھا وہ قرآن کریم کی حلاوت و خوش نوائی اور نرمی تھی، اور لوگ اس میں سے جو لے رہے تھے، وہ قرآن کریم کو زیادہ سے زیادہ حاصل کرنے اور اس پر دوام برتنے والے لوگ تھے، اور آسمان سے زمین تک جو رسی لگی ہوئی تھی وہ دین مستقیم ہے جس پر آپؐ ہیں، آپ اس کو پکڑے رہیں گے اور وہ آپ کو بلند کرے گا، پھر آپ کے بعد دوسرا آدمی پکڑے گا وہ بھی بلند ہو گا، اس کے بعد ایک شخص پکڑے گا وہ بھی بلند ہو گا، اور اس کے بعد جو شخص اس کو پکڑے گا اس کے پکڑنے پر رسی ٹوٹ جائے گی دوبارہ اس رسی کو جوڑا جائے گا پھر یہ (تیسرا) شخص بھی چڑھ جائے گا۔

اللہ کے رسولؐ میرے ماں باپ آپؐ پر قربان آپؐ فرمائیں کہ میں نے صحیح تعبیر دی یا غلطی ہوئی؟ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کچھ باتیں تو تم نے صحیح سمجھیں اور کچھ غلط[1] حضرت ابو بکرؓ نے عرض کیا میں نے جو غلطی کی اس کو آپ ضرور بتا دیں آپؐ نے فرمایا ابو بکرؓ قسم مت کھاؤ۔

مشق و تربیت ہی کی غرض سے کبھی کبھی آپ صحابہ میں کسی کو مقدمات (یعنی لوگوں کے لڑائی جھگڑے کا فیصلہ کرنے کا حکم دیتے تھے۔

باقی ص ۲۹ پر

---

[1] بعض شارحین نے لکھا کہ غلطی یہ تھی کہ سمن کی تجھ سنت نہیں کیا۔

پندرہ روزہ                لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۷          شمارہ نمبر ۱۲

۱۰ مئی ۲۰۰۰ء — مطابق — ۵ صفر ۱۴۲۱ھ



اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/ روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں ——

## زر تعاون

سالانہ —— ۱۳۰/ روپے

فی شمارہ —— ۶/ روپے

—— بیرونی ممالک فضائی ڈاک ——

ایشیائی، یورپی، افریقی و امریکی ممالک

۳۰ ڈالر

—— بیرونی ممالک بحری ڈاک ——

بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

## خط و کتابت کا پتہ

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳

ندوۃ العلماء لکھنؤ، ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں ——

## گذارش

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے (منیجر)

پرنٹر پبلشر اطہر حسین نے ہدیکو آفسٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا۔



# اس شمارے میں



## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔
۲۔ فی کاپی Rs. 15/= کے حساب سے زر ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔
۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## نرخ اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ Rs. 30/=
۲۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ Rs. 40/=
۳۔ کمیشن تعداد اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔
۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔

## بیرون ملک نمائندے

| | |
|---|---|
| Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P O Box No 842,<br>Madina Munawwara (K S A.) | مدینہ منورہ |
| Mr. M. AKRAM NADWI<br>O C I S , St Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U.K | برطانیہ |
| Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388, Vereninging,(S Africa) | ساؤتھ افریقہ |
| Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O Box No 10894, DOHA-QATAR | قطر |
| Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O Box No 12525, DUBAI (U A E )<br>P.H No: - 3970927 | دبئی |
| Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>H No 109, Town Ship Kaurangi,<br>KARACHI-31 (Pakistan) | پاکستان |
| Dr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>98-Conklin Ave, Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U S A ) | امریکہ |






# ملی قیادت کا نازک کام

قومیں محض امنگوں، آرزوؤں، کاغذی خاکوں اور تجاویز سے نہیں بنتی ہیں، قوم کی تعمیر کا تعلق اندرون کی تبدیلی، خیالات کی اصلاح اور تعلیم و تربیت سے ہوتی ہے، ضرورت اس بات کی ہوتی ہے کہ قوم کے اندر صبر و ضبط، تنظیم، استقامت، تحمل، ایثار، باہمی ہمدردی، اتحاد عمل اور اعلیٰ اخلاق و صفات پیدا کی جائیں۔

قوم کی رہنمائی اور قیادت کے لئے سیرت نبویؐ کا مطالعہ کیا جائے اور اسوۂ صحابہؓ کو آئیڈیل اور نمونہ بنایا جائے، اس سے روشنی حاصل کی جائے، اور اس کو حرز جاں بنایا جائے، کتاب و سنت کی صورت میں مسلمانوں کو جو اصول و ضوابط ملے ہیں اور تاریخ اسلام میں اس کے جو عملی نمونے ہیں وہ نمونے جنہوں نے دوسری قوموں کو اپنی طرف کھینچا اور ضلالت و گمراہی کے اندھیروں سے نکال کر اسلام کی روشنی میں پہونچایا ہے۔

اس بات کے حصول کے لئے ان لوگوں کی طرف رجوع کرنا اور ان کے مشورہ کی روشنی میں چلنا اور قوم کو چلانا ضروری ہے۔ جو اس دشت کی سیاحی میں عمریں گذار چکے ہیں، مزید برآں کوئی عملی قدم اٹھانے سے پہلے خود اپنا جائزہ لینا سب سے اہم اور کامیابی کی شرط اولیں ہے کہ ہم جو قدم اٹھا رہے ہیں اس میں فلاح قوم اور طلب رضائے مولا کا کتنا جذبہ کام کر رہا ہے۔ کوئی بھی اقدام اگر اس جذبہ سے خالی ہے، اور اس میں جاہ پرستی، شہرت و ناموری یا ذاتی مفاد کا جذبہ کام کر رہا ہے تو اس کا انجام ناکامی اور دین و ملت کے نقصان کے سوا اور کچھ نہیں ہو سکتا۔

ایسا بہت ہوا ہے کہ اللہ کے کچھ مخلص، ایثار پسند اور قوم و ملت کا درد رکھنے والے حضرات نے کام شروع کیا اور قوم ان کے سائے میں چلی اور کامیابی سے ہم کنار ہوئی اس سے ملت کے اندر خود اعتمادی اور جذبۂ عمل پیدا ہوا لیکن جب اس میں مفاد پرست، جاہ پسند اور سیاسی بازیگروں کا عنصر شامل ہو گیا تو قوم غلط رخ پر چل پڑی اور اس کا وقار اور رعب و دبدبہ جو خلوص و حسنِ کردار ہی سے حاصل ہوتا ہے ختم ہو کر رہ گیا۔ اس کی بھی تاریخ اسلام میں بہت سی عبرتناک مثالیں موجود ہیں ہمارے دین کا سب سے پہلا اور اولین مقصد انسانی معاشرہ کا سدھار اور اس کی اصلاح ہے اور یہ باہر سے پہلے اندر سے شروع ہوتا ہے، پس عقائد ہوں یا عبادات، سیاست ہو یا معاشرت، اخلاق ہوں یا معاملات سب کی صحت و درستگی کا مدار قلب کے سدھار پر منحصر ہے، بقول علامہ سید سلیمان ندویؒ:

> "دل ہی کی تحریک ہر انسان کے ہر اچھے اور برے فعل کی بنیاد اور اساس ہے اس لئے کہ مذہب کی اساس اسی بنیاد پر ہوتی ہے اسلام کی تعلیم یہ ہے کہ جو نیک کام بھی کیا جائے، اس کا محرک کوئی دنیوی غرض نہ ہو، بلکہ صرف اللہ کے حکم کی بجا آوری اور خوشنودی ہو۔"

لہذا مسلمانوں کے ہر قائد اور ہر رہنما کا پہلا کام یہ ہونا چاہئے کہ پہلے وہ اپنا جائزہ لے کہ اس کی سمت درست ہے یا نہیں، مخلص قائدین کا امتیاز یہ ہوتا ہے کہ وہ ہر موقع پر حلم و تدبر، فکر و دور اندیشی سے کام لیتے ہیں، وہ قوم کو بیدار کرتے ہیں، بھڑکاتے نہیں، حالات سے نبرد آزما ہونے کی دعوت دیتے ہیں، اندھے بہرے بن کر نہیں بلکہ مومنانہ فراست اور ایمانی بصیرت کی روشنی میں قوم کی رہنمائی کرتے ہیں۔

اس وقت امت مسلمہ جن حالات سے دوچار ہے، ہر چہار طرف وہ جس طرح باطل کے نرغہ میں ہے، اس کو سنبھالنے اور منجدھار میں پھنسی ہوئی اس کی کشتی کو ساحل سے ہم کنار کرنے کے لئے فکر و تدبر، جانفشانی اور ایثار و قربانی کی ضرورت ہے، ضرورت ہے اس حکیمانہ تدبر

اور صبر آزما کاوش و کوشش کی جس کو نہایت ہی خطرناک اور حقیقت یہ ہے کہ موجودہ دور سے بھی زیادہ خطرناک حالات میں حضرت مجدد الف ثانیؒ نے اپنایا اور سے

وہ ہند میں سرمایۂ ملت کا نگہبان

کا تاج اپنے سر پر رکھا تھا اور ملت کو سنبھالا دیا تھا اگر یہ نہ ہوتا تو شاید اس وقت اس ملک میں کوئی اسلام کا نام لیوا تک نہ ہوتا۔

اس کے بعد کے دور میں حضرت شاہ ولی اللہ اور ان کے خانوادے نے گرد و پیش کے حالات کا جائزہ لے کر حکیمانہ انداز میں ملت کی رہنمائی کا فریضہ انجام دیا تھا اس وقت بھی امت جن خطرات سے گذر رہی ہے ان کے پیش نظر، نہایت دور اندیشی اور حکمت و تدبر کے ساتھ طبقاتی اور جماعتی تعصب سے بلند ہوکر ہر مکتبۂ فکر کے سربرآوردہ حضرات کو متحد ہوکر پر وقار و سنجیدہ انداز میں کام کرنے کی ضرورت ہے جو حکمت و تدبر سے کرنے کا ہے اس میں عوامی جوش و جذبہ پیدا کرنے سے گریز و پرہیز کی ضرورت ہے کہ اس سے بعض اوقات فائدہ کے بجائے نقصان پہونچتا ہے یہ ایسی بات ہے جس کو ہر قائد و رہبر ذرا بھی غور و فکر سے کام لے تو اس کو اس کا سمجھنا اور اندازہ لگانا مشکل نہیں ہے۔

" لوگ تعریفیں کریں، بڑا بن جاؤں، شہرت مل جائے، عہدہ مل جائے، مرجع بن جاؤں، میری بات چلنے لگے، میری حیثیت مانی جائے، میری رائے پوچھی جائے، ان اغراض کے لئے کام کرنا ہرگز اخلاص و للہیت نہیں۔ لہ

قوم کی قیادت و رہنمائی جو نفس کی چاہت اور شہرت کی طلب سے حاصل ہوتی ہے وہ ملت کو جوڑنے اور ایک پلیٹ فارم پر جمع کرنے اور سب کو ساتھ لے کر چلنے میں کامیاب نہیں ہو پاتی اس لئے کہ قیادت کے لئے بہت کڑوے گھونٹ پینے پڑتے ہیں، مختلف مزاج و نفسیات رکھنے والوں کو لے کر چلنے کے لئے بڑی دور اندیشی حکمت و تدبر کی ضرورت ہوتی ہے یہ بات طلب و چاہت والی قیادت میں نہیں پیدا ہوتی اس لئے کہ اس کے ساتھ نصرت خداوندی نہیں ہوتی جیسا کہ بعض حدیثوں میں ہے اور صحابہ کرامؓ کے عہدہ طلب کرنے پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے روکا۔ اور فرمایا ہے کہ جس منصب کا بار بلا طلب اور لوگوں کی چاہت و مطالبہ بلکہ اصرار سے اٹھانا پڑتا ہے اس میں خدا کی مدد و نصرت ہوتی ہے اور اس نصرت کے نتیجہ میں دلِ دانا، دل بینا اور فراست مومنانہ حاصل ہوتی ہے قائد اس کی روشنی میں ہر فکر و مزاج کے لوگوں کو سنبھالے رہنے اور ایک کڑی میں جوڑے رکھنے کی صلاحیت سے بہرہ ور ہوتا ہے اپنے کو شمع کی طرح جلاتا اور پگھلاتا ہے اپنی سعی بھر اس شیرازہ کو بکھرنے نہیں دیتا۔

کیا اچھا ہوتا کہ ہمارے رہنمایان قوم اس راز کو سمجھتے اور اس کی روشنی میں چلتے اور قومی و ملی مفاد کو ذاتی شہرت و ناموری اور مفاد پر مقدم رکھتے۔

ایسی پر خلوص قیادت کے سلسلہ میں حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی سے متعلق جو مضامین لکھے جا رہے ہیں اور تقاریر کی جا رہی ہیں ان سے بڑی روشنی ملتی ہے۔

---

لہ حضرت جی مولانا یوسف رحمۃ اللہ علیہ

# یادِ مکہ مکرمہ

مولانا بدر عالم صاحب مدنیؒ

مجھے فرقت میں رہ کر پھر وہ مکہ یاد آتا ہے
وہ زم زم یاد آتا ہے وہ کعبہ یاد آتا ہے

جہاں جا کر میں سر رکھتا جہاں میں ہاتھ پھیلاتا
وہ چوکھٹ یاد آتی ہے وہ پردہ یاد آتا ہے

کبھی وہ دوڑ کر چلنا کبھی رک رک کے رہ جانا
وہ چلنا یاد آتا ہے وہ نقشہ یاد آتا ہے

کبھی وحشت میں آکر پھر صفا پر جا کے چڑھ جانا
وہ سعی یاد آتا ہے وہ مروہ یاد آتا ہے

کبھی چکر لگانا حاجیوں کی صف میں لڑ بھڑ کر
وہ دھکے یاد آتے ہیں وہ جھگڑا یاد آتا ہے

کبھی پھر ان سے ہٹ کر دیکھنا کعبہ کو حسرت سے
وہ حسرت یاد آتی ہے وہ کعبہ یاد آتا ہے

کبھی جانا منیٰ کو اور کبھی میدان عرفہ کو
وہ مجمع یاد آتا ہے وہ صحرا یاد آتا ہے

وہ پتھر مارنا شیطان کو تکبیر پڑھ پڑھ کر
وہ غوغا یاد آتا ہے وہ سودا یاد آتا ہے

منیٰ میں لوٹ کر کے پھر وہ ذبیحہ کو ذبح کرنا
وہ سنت یاد آتی ہے وہ فدیہ یاد آتا ہے

وہ رخصت ہو کے میرا دیکھنا کعبہ کو مڑ مڑ کر
وہ منظر یاد آتا ہے وہ جلوہ یاد آتا ہے

مرا مکہ بھی طیبہ ہے نہیں معلوم کچھ مجھ کو
کہ مکہ یاد آتا ہے کہ طیبہ یاد آتا ہے

نگاہِ شوق جب اٹھتی ہے رب البیت کی جانب
نہ کعبہ یاد آتا ہے نہ مکہ یاد آتا ہے

# ر آسانیاں ہوں زندگی دشوار ہو جائے

● حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

صراطِ مستقیم اصلاً تو صراط مستقیم ہے لیکن
بھی تو پل صراط کی شکل اختیار کر لیتی ہے کہ
ے زیادہ باریک، تلوار سے زیادہ تیز، خدا کا
ر ادا کرنا چاہئے کہ خدا نے ہم کو پل صراط کیلئے
اب کیا ہے اور اس راستہ سے وہ ہم کو انعام
اجا بتا ہے، حدیث میں آتا ہے کہ جب مصائب
وامات ملیں گے قیامت میں، تو وہ جنھوں نے
لام کی راہ میں مصیبتیں اٹھائی ہیں، اور بڑی
، مشکلات سے گزرے ہیں وہ تمنا کریں گے کہ
ں ان کی کھالیں قینچیوں سے کتری گئی ہوتیں،
ر کا شکر ادا کرنا چاہیئے کہ اس نے ہمیں اس قابل
ما، اگر کوئی طالب علم محنتی ہے، اس نے واقعی
ے سال محنت کی ہے اور اپنا پورا کام کیاہے،
امتحان میں پرچہ آسان آجائے تو اپنا سر
ٹ لیتا ہے کہ میں نے کس دن کے لئے محنت
تھی اور راتوں کی نیند حرام کی تھی، اگر یہی پرچہ
اتھا تو پہلے سے بتا دیا گیا ہوتا، اور اگر پرچہ
کل آتا ہے تو محنتی طالب علم سمجھتا ہے کہ اس
محنت ٹھکانے لگی۔

## ر آسانیاں ہوں زندگی دشوار ہو جائے

یہ شکوہ کرنا کہ ہمیں بہت نازک زمانہ ملا
ے اور ہماری راہ کانٹوں سے بھری ہوئی ہے،
م ہمتی کی بات ہے، بلند ہمتی کی بات یہ ہے
کہ اگر راستہ آسان ہو تو آدمی کو شبہ ہونے لگے
اپنے بارے میں کہ مجھے اس قابل نہیں سمجھا گیا
کہ میں کسی مشکل پر چلوں، اگر زندگی ساری کی ساری
سہولتوں سے لبریز ہوتی تو زندگی میں لطف
نہ رہتا، شاعر نے خوب کہا ہے ؎

جلا جاتا ہوں ہنستا کھیلتا موج حوادث سے
اگر آسانیاں ہوں زندگی دشوار ہو جائے

قرآنی سرچشمۂ ہدایت سے ہمارا تعلق ہونا
چاہیئے جہاں سے ہدایت کا فیضان ہوتا ہے،
کتاب وسنت کا مطالعہ، اسوۂ رسولؐ اور صحابہؓ
اور مجاہدینِ اسلام کے حالات سے ہمیں طاقت
حاصل کرنا چاہیئے۔ جیسے بیٹری چارج کی جاتی ہے
سیل (SELL) جب ختم ہو جاتے ہیں تو بدلے
جاتے ہیں، ہم اور آپ اس مادی دنیا میں چلتے
پھرتے ہیں ایسے اساتذہ سے بھی پڑھتے ہیں،
جن کو خود بھی پورے طور پر ان دینی وغیبی حقائق
پر یقین حاصل نہیں ہوتا، ہمارا دور ایسی چیزوں
سے بھرا ہوا ہے، کہ قدم قدم پر ہم کو خدا سے غافل
کرنے والی چیزیں ملتی ہیں۔ اور ہمیں ان کا سامنا
کرنا پڑتا ہے، ہر چیز خود فراموشی اور خدا فراموشی
پیدا کرنے والی ہے، ٹیلی ویژن کو دیکھئے، ریڈیو
سنئے، اخبارات پڑھئے، حتیٰ کہ خالص ادب،
جس کو پاک، معصوم اور غیر جانبدار ہونا چاہئے،
وہ بھی غیر جانبدار نہیں رہا، وہ فسق کا ایجنٹ
(AGENT) بنا ہوا ہے، اور بہت ہی سستا
ایجنٹ باطل اقدار کا ہمارا ادب اس وقت
مشاطہ بنا ہوا ہے معصیت اور سفلی جذبات
اور فحش اخلاق کا، یہ ساری چیزیں جو ہمارے
چاروں طرف دریا کی طرح موجزن ہیں، اور دریا
میں ہم کو ڈال دیا گیا ہے، ہمارے حالات نے
ہمارے نظامِ تعلیم نے، ہم کو اس دریا کے حوالہ
کر دیا ہے، پھر اس کا کہنا یہ ہے کہ ؏

"دامن تر مکن ہشیار باش"

خبردار بیٹا دامن تر نہ ہونے پائے،
تو دامن بچانے کے لئے ضرورت ہے کہ اصحاب
کہف کا واقعہ یاد کریں اور "زِدْنَاهُمْ هُدًى"
پر غور کریں، ایمان کا چراغ روشن کریں، اور
حرارت و محبت پیدا کریں، جس کے بغیر ہم ان
نفسانی خواہشات کا مقابلہ نہیں کر سکتے، ہم
ان چیزوں کا مقابلہ خالی نظامِ جماعت اور
ضابطۂ اخلاق سے نہیں کر سکتے، تجربہ کی بات
بتاتا ہوں کہ زمانہ اتنا جابر واقع ہوا ہے، اس
کے تقاضے اتنے قاہر ہیں کہ اگر ان کے مقابلہ
میں ایمان کی طاقت نہ ہو، اور وہ نمونے
آپ کے سامنے نہ ہوں جو سیرت کے اندر
ہم کو ملتے ہیں تو ہم زمانہ کا مقابلہ نہیں کر سکتے،

## مسلح مادیت کا مقابلہ

ہماری نمازیں درست ہوں، یہ طاقت
نمازوں سے پیدا ہوتی ہے، دعا سے پیدا
ہوتی ہے، تلاوت سے پیدا ہوتی ہے، سجدوں
سے مانوس ہونے سے پیدا ہوتی ہے، بندگانِ خدا
کے پاس بیٹھنے سے پیدا ہوتی ہے، اگر ہم یہ
چاہتے کہ اس مسلح مادیت کا مقابلہ کریں جس کو
یورپ و امریکہ نے اپنے بہترین اسلحہ سے
مسلح کر رکھا ہے، اس کی ہر چیز اتنی بھلانے والی

ہے کہ بڑے بڑے شہروں کے پاؤں اکھڑ جائیں تو اس کا مقابلہ ہم محض تنظیم سے محض اپنے ضابطۂ اخلاق سے نہیں کر سکتے۔ اس کے لئے ہمارے اندر ایمانی طاقت ہونی چاہئے تعلق مع اللہ ہونا چاہئے۔ اللہ کے ساتھ ایسا تعلق ہونا چاہئے کہ ہم کو ایک سجدہ نصیب ہو جائے۔ جس کی زمین کبھی تاب نہیں لا سکتی ہے

وہ سجدہ روح زمیں جس سے کانپ جاتی ہے
اسی کو آج ترستے ہیں منبر و محراب

روح زمین کانپے نہ کانپے، اپنا کلیجہ تو کانپ جائے، اپنا دل تو کانپ جائے آنکھیں تو اشکبار ہو جائیں، یہ سجدہ جب آپ کو نصیب ہوگا تو آپ کو مادیت پر قابو ہوگا، اب جو دور ہے، اس کا مقابلہ کرنے کے لئے آپ کے اندر کی طاقت کی ضرورت ہے، آپ کے اندر وہ طاقت ہو، خدا کے نام سے محبت ہو، اس کے رسول سے محبت ہو، سنتوں کا اہتمام اور اس کی عظمت آپ کے دل میں بیٹھی ہوئی ہو سب سے کوتاہیاں ہوتی ہیں، لیکن اپنی کوتاہیوں کو آپ سمجھیں، ان پر اصرار نہ کریں، ان کے لئے دلیلیں نہ دیں، بلکہ یہ کہیں کہ آئیڈیل تو وہی ہے اسوہ تو وہی ہے، کرنا تو ہم کو وہی ہے، خدا آپ کو توفیق دے گا، اور یہ کوتاہیاں بھی معاف کرے گا۔

بہت ہی پیچیدہ اور نازک دور ہمارے اور آپ کے حصہ میں آیا ہے۔ اس میں اگر دین کے تقاضے پورے کئے اور اسلام کے جھنڈے کو ہم نے سرنگوں ہونے نہیں دیا تو آپ کو جو کچھ دنیا میں ملے گا وہ تو خیر ملے گا، لیکن آخرت میں جو کچھ ملے گا، اس کا ہم تصور بھی نہیں کر سکتے۔

اپنے محدود تجربہ کی روشنی میں چند اور باتیں بھی عرض کرنا چاہتا ہوں، ایک بات تو یہ ہے کہ سیرت سازی کی کوشش کریں اس کے بغیر کام نہیں چلتا، ہماری دینی دعوتوں میں سب سے بڑا نقص یہ ہے کہ سیرت کی تعمیر نہیں ہوتی اور نوجوان اگلے مرحلہ پر جا کر پست ہو جاتے ہیں، سیرت کی تعمیر کتاب و سنت، اسوۂ رسول کے ماتحت ہو تو پھر پائے ثبات میں لغزش نہیں آتی۔

## اپنی فکر کیجئے

دوسری بات یہ ہے کہ اپنی فکر کیجئے۔ اس زمانہ کا ایک عیب یہ بھی ہے کہ دوسروں کی فکر زیادہ اپنی فکر کم ہوتی ہے، ہمارے اجتماعی فلسفہ اور سیاسیات نے یہ ذہن پیدا کیا ہے کہ آدمی کی نظر دوسروں کے عیوب پر پڑتی ہے، اس کا محاسبہ زیادہ تر دوسروں سے ہوتا ہے۔ فلاں پارٹی یہ کر رہی ہے فلاں طبقہ یہ کر رہا ہے، فلاں شخص اپنی ذمہ داری پوری نہیں کر رہا ہے، اور اس کی فرصت ہی نہیں ملتی کہ آدمی اپنا جائزہ لے اور دیکھے کہ ہم میں کیا نقص ہے۔

## منفی حصہ مثبت حصہ سے بڑھنے نہ پائے

تیسری بات یہ کہ منفی حصہ مثبت حصہ سے بڑھنے نہ پائے۔ تناسب سے دونوں چیزیں ہوں، آپ کا مزاج یہ نہ بن جائے کہ ہر چیز کو آپ ہمیشہ ناقدانہ دیکھیں، ہر طبقہ سے جہاں آپ دین پائیں، ان کے پاس بیٹھنے سے آپ کو محسوس ہو کہ ایمان بڑھتا ہے ان کے پاس بیٹھ کر نمازوں کی طرف توجہ ہوتی ہے نماز پڑھنے کا طریقہ آتا ہے، اس کو بھی بہت غنیمت سمجھئے بلکہ نعمت سمجھئے اور یہ نہ سمجھئے کہ پورے دین کو انھوں نے سمجھا ہی نہیں، پورا دین تو یہ لیکر کھڑے ہی نہیں ہوئے تو پھر ان کے پاس بیٹھنے سے کیا فائدہ ہے، نماز ہی بہت بڑی چیز ہے، آپ کو اگر نماز پڑھنی آجاتی، روزہ رکھنا آجائے تو یہ کوئی معمولی بات نہیں، اسی سے پوری زندگی ڈھلتی ہے۔ (دعوت فکر و عمل ص ۱۴۹)

## دعائے مغفرت

• مولوی سلطان الہدیٰ ندوی (استاذ دارالعلوم ندوۃ العلماء) کی پھوپھی کا مختصر علالت کے بعد ۹۲ سال کی عمر میں ۸ محرم ۱۴۲۱ھ کو ان کے آبائی وطن نمبور تال نرجا ضلع مئو میں انتقال ہو گیا۔ مرحومہ بڑی دیندار اور پرہیزگار خاتون تھیں۔

• علیا ثانیہ شریعہ کے طالب علم جلال الدین سیولی کی والدہ محترمہ کا ۲۸ ذی الحجہ ۱۴۲۰ھ کو انتقال ہو گیا انا للہ وانا الیہ راجعون۔ قارئین سے دعائے مغفرت کی درخواست

# مرے ٹوٹے ہوئے دل کے یہ دردانگیز نالے ہیں

مولانا محمد رضوان القاسمی

مفکرِ اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کی طبیعت کا رنگ اصلاحی و دعوتی تھا، تاریخ و تذکرہ کے موضوع پر ان کی جو کتابیں ہیں، ان میں بھی ان کا یہ ذوق جلوہ گر ہے۔ دگرنہ عام طور پر اس موضوع پر لکھی جانے والی کتابیں خشک ہوتی ہیں، اور تاریخ نویس اور تذکرہ نگار حالات و واقعات کو ایک تسلسل کے ساتھ جمع کر دینے کو کافی سمجھتے ہیں، مولانا علی میاں کا یہ امتیاز اور کمال رہا ہے کہ انھوں نے تاریخ اور تذکرہ و سوانح کی کتابوں میں بھی اصلاح و دعوت کو اس طرح سمویا ہے، جیسے پھول کی پتیوں میں خوشبو رچی بسی ہو، ان کی تمام تر اصلاحی اور دعوتی تحریروں میں ان کا سوز دروں چھلکا پڑتا ہے اور ان کی یہ حیثیت نمایاں ہے۔

گھوڑا جوڑا، تلک اور جہیز کی مروجہ قسم کو مولانا کی داعیانہ اور مصلحانہ طبیعت "وبائے عام" اور زمانۂ حال کا "فتنہ" قرار دیتی ہے، اور وہ کہنا چاہتے ہیں کہ "خارجی محاذ" پر مضبوطی دکھانے کے ساتھ "داخلی محاذ" کو بھی تمام کمزوریوں سے پاک رہنا چاہئے۔ ایک اصلاحی رسالہ کے پیش لفظ میں وہ تحریر فرماتے ہیں:-

"لڑکی والوں سے کسی رقم یا خاص جہیز کا مطالبہ یا من مانی فرمائشیں اور مالی واقتصادی منافع کے حصول کی شرط جس کو بعض علاقوں میں "تلک" بعض مقامات پر "گھوڑا جوڑا" بعض جگہ "جہیز" کی معروف و متداول اصطلاح سے تعبیر کیا جاتا ہے، اور جو ہندوستان میں کچھ عرصہ سے برادران وطن (ہندو معاشرہ) کی تقلید میں یا اس کے ساتھ رہنے سہنے یا مال و دولت کی اس بڑھتی ہوئی حرص اور لالچ کی وجہ سے جو موجودہ تہذیب، تعلیم، دینی کمزوری اور حب دنیا نے مسلمانوں میں پیدا کر دی ہے، وقت کی وہ "وبائے عام" اور زمانۂ حال کا وہ "فتنہ" اور ابتلاء ہے، جس نے اس مسلم معاشرہ کے لئے اس ماحول میں (جس میں دینی تعلیم و تربیت کی کمی ہے) اس شرعی و فطری و شریفانہ و تمدنی ضرورت کی تکمیل کو پہاڑ کاٹ کر جوئے شیر لانے سے کم دشوار نہیں بنا دیا ہے۔

ضرورت ہے کہ اصلاحی و تربیتی کام کرنے والے اور علماء، ائمہ و خطباء اس وبائے عام اور زمانۂ حال کے فتنہ کو اپنا موضوعِ تقریر و تحریر بنائیں اور مجالس و تقریبات میں اس کو اپنے اپنے انداز میں پیش کریں نوجوان اس پر عمل کرنے کا معاہدہ کریں، اور اپنے دوستوں اور عزیزوں سے عہد و وعدہ لیں کہ وہ اس رسم قبیح سے نہ صرف خود احتراز کریں گے، بلکہ دوسروں کو بھی اس سے متنفر و مجتنب بنانے کی کوشش کریں گے۔ اگر ضرورت ہو تو اس کے خلاف دستخطی مہم اور تحریک چلائیں گے، یہاں تک کہ اگر خود لڑکی کے سرپرستوں اور اولیاء کی طرف سے اس کی پیش کش ہو، تب بھی اس کو قبول نہ کریں گے، یہ دین و اخلاق اور اصلاح و تبلیغ کا ایک اہم ترین تقاضا اور مسلم معاشرہ کی حفاظت کا اہم ترین مطالبہ ہے، اور اس میں کوتاہی و غفلت بڑے خطرات کا پیش خیمہ اور خدا و رسول کی ناراضگی و ناپسندیدگی کا ذریعہ ہے۔"

(جہیز یا نقد رقم کا مطالبہ صفحہ ۵ تا ۸)

ہندوستان میں مسلمانوں کے لئے مسلم پرسنل لا، کی اہمیت، ان کی جان و مال اور آبرو سے کم نہیں، اس کی حفاظت کا مطلب اپنے اسلامی تہذیب و تشخص کی حفاظت ہے مولانا علی میاں ہندوستانی مسلمانوں کو اس طرف توجہ دلاتے ہوئے فرماتے ہیں:-

"میں یہ بھی عرض کرنا چاہتا ہوں کہ اگر مسلم پرسنل لا (شرعی، عائلی قانون) میں تبدیلی قبول کر لیں گے، تو آدھے مسلمان رہ جائیں گے اس کے بعد خطرہ ہے کہ آدھے مسلمان بھی نہ رہیں، فلسفۂ اخلاق، فلسفۂ نفسیات اور فلسفۂ مذاہب کا مطالعہ کرنے والے جانتے ہیں کہ مذہب کو اپنے مخصوص نظام معاشرت

وتہذیب سے الگ نہیں کیا جاسکتا، دونوں کا ایسا فطری تعلق اور رابطہ ہے کہ معاشرت مذہب کے بغیر صحیح نہیں رہ سکتی، اور مذہب معاشرت کے بغیر مؤثر و محفوظ نہیں رہ سکتا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ آپ مسجد میں مسلمان ہیں، (اور مسجد میں کتنی دیر مسلمان رہتا ہے اپنے سارے شوقِ عبادت کے باوجود) اور گھر میں مسلمان نہیں، اپنے معاملات میں مسلمان نہیں، اپنے عائلی وخاندانی روابط وتعلقات میں مسلمان نہیں، حقوق کی ادائیگی اور ترکہ کی تقسیم میں مسلمان نہیں اس لئے ہم اس کی بالکل اجازت نہیں دے سکتے کہ ہمارے اوپر کوئی دوسرا نظام معاشرت، نظام تمدن اور عائلی قانون مسلط کیا جائے، ہم اس کو دعوتِ ارتداد سمجھتے ہیں اور ہم اس کا اس طرح مقابلہ کریں گے جیسے دعوتِ ارتداد کا مقابلہ کرنا چاہیئے، اور یہ ہمارا شہری، جمہوری اور دینی حق ہے، اور ہندوستان کا دستور اور جمہوری ملک کا آئین اور مفاد نہ صرف اس کی اجازت دیتا ہے بلکہ اس کی ہمت افزائی کرتا ہے کہ جمہوریت کی بقاء اپنے حقوق کے تحفظ اور اظہار خیال کی آزادی اور ہر فرد اور اقلیت کے سکون واطمینان میں مضمر ہے۔"
(خطبۂ صدارت، اجلاس ششم آل انڈیا مسلم پرسنل لاء بورڈ، بمبئی صفحہ ۲۳، ۲۴)

مسلم آبادی میں "دینی مدارس" کی ضرورت واہمیت پر مؤرخانہ، مدبرانہ اور حکیمانہ انداز میں روشنی ڈالتے ہیں:۔

"اگر دین اور اس کے شرعی نظام کی ضرورت ہے اور مسلمانوں کو محض ایک قوم بن کر نہیں بلکہ ایک صاحب شریعت وکتاب قوم بن کر رہنا ہے، تو مذہب کے محافظین وحاملین اور شریعت کے ترجمان وشارحین کی ضرورت ہے اور اگر ان کی ضرورت ہے تو لامحالہ ان مرکزوں اور اداروں کی ضرورت ہے جو ایسے اشخاص پیدا کر سکتے ہیں اور یہ ضرورت مسلمانوں کی ہر قومی ضرورت سے اہم ہے۔

خلافتِ راشدہ کے طرز کی اسلامی سلطنت میں بھی دینی مدارس اور تربیت گاہوں کی ضرورت ہے، تاکہ امت کے اسلامی جسم میں ہر دم تازہ خون پہنچتا رہے، اہل نظر جانتے ہیں کہ جس نظام کی پشت پر ایسا ادارہ یا تربیت گاہ نہ ہو جو اس قسم کے اشخاص پیدا کرتا رہے جو اس نظام کو چلا سکیں اگلوں کی جگہ لے سکیں، اس نظام کی جڑیں ہمیشہ کھوکھلی اور اس کی عمر ہمیشہ کم ہوتی ہے۔

اگر برائے نام اسلامی سلطنت بھی ہے تو بھی ایسے اداروں کی ضرورت ہے تاکہ حکومت کو اپنے ذمہ دارانہ عہدوں کے لئے دین دار امین اور مسلمانوں کی ضرورت سمجھنے والے کارکن مل سکیں۔

لیکن اگر کسی ملک میں بدقسمتی سے اسلامی حکومت نہ ہو تو وہاں ایسے اداروں کی ضرورت شدید تر ہو جاتی ہے۔ اگر کوئی جماعت کسی صحیح اسلامی حکومت کی کچھ نہ کچھ قائم مقامی کر سکتی ہے اور حفاظت دین کا فرض انجام دے سکتی ہے تو وہ صرف جماعت علماء ہے، چنانچہ اسی نکتہ کی وجہ سے اسلامی سلطنت کے زوال کے وقت حضرت شاہ ولی اللہ صاحبؒ اور ان کے خاندان نے اسلامی تعلیم اور دینی درس وتدریس کا نظام قائم کیا، جس نے بڑی حد تک ایک اچھی اسلامی ریاست کی دینی ضرورتیں پوری کیں، اہل بصیرت جانتے ہیں کہ علمی حیثیت سے اسلام ہندوستان میں ان ممالک سے بہتر حالت میں ہے جہاں برائے نام اسلامی سلطنت موجود ہے مگر دینی آزاد مدارس کا کوئی نظام یا خاندان ولی اللّٰہی کی شان کے علماء نہیں پیدا ہوئے۔

جب ہندوستان میں حکومت مغلیہ کا چراغ گل ہو گیا اور مسلمانوں کا سیاسی قلعہ ان کے ہاتھوں سے نکل گیا تو بالغ نظر اور صاحب فراست علماء نے جابجا اسلام کی شریعت وتہذیب کے قلعے تعمیر کر دیئے، انہیں قلعوں کا نام عربی مدارس ہے اور آج اسلامی شریعت وتہذیب انہیں قلعوں میں پناہ گزیں ہے۔ اور اس کی ساری قوت واستحکام انہیں قلعوں پر موقوف ہے۔"
(میر کارواں ص ۱۶۹، ص ۱۷۰)

مسلم آبادی میں جہاں یہ ضرورت ہے کہ دین کا علم تحقیقی اور تفصیلی طور پر حاصل کرنے کی سہولت دین کی اپنی زبان (عربی) میں رہے اور اس کا اجتماعی بندوبست ہو، اس کے ساتھ دین کی بنیادی تعلیم بھی ہر مسلمان مرد اور عورت کی ضرورت ہے۔ اس ضرورت پر مولانا اپنے مخصوص انداز میں اظہار خیال فرماتے ہیں:۔

"حضرات! اس کے ساتھ ساتھ ہمارا فرض ہے کہ ہم مسلمانوں میں دینی شعور بیدار کریں، آپ کی

ذمہ داری ہے کہ مسلمانوں میں دینی تعلیم کی ضرورت کا احساس پیدا کریں، ہماری آئندہ نسلیں ارتداد کے خطرہ میں مبتلا ہیں، تہذیبی اور ذہنی ارتداد تو بالکل کھلی سی بات ہے، لیکن اعتقادی ارتداد کا خطرہ بھی سر پر آگیا ہے۔ آپ کی ذمہ داری ہے کہ آپ قصبات میں، گاؤں میں، شہروں میں، محلوں میں، گھروں اور برادریوں میں، بچوں کو دینی تعلیم دینے کی ضرورت کا احساس پیدا کریں، مدارس اور مساجد قائم کریں، شبینہ اور صباحی مدارس و مکاتب قائم کردیں اور ان کا جال بچھادیں۔ میں اس موقع پر اپنی ایک گذشتہ تقریر کا اقتباس پیش کروں گا جو میں نے کچھ عرصہ پہلے دینی تعلیمی کونسل کے پلیٹ فارم پر کی تھی۔

اگر مجھ سے کوئی پوچھے کہ ملت کیلئے صرف ایک پوسٹر بنانا ہے اور صرف ایک جملہ کی گنجائش ہے اور اس کے علاوہ کچھ نہیں تو میں کہوں گا "مَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ بَعْدِیْ" لکھ دو، پوسٹر کے نیچے لکھو کہ ہر مسلمان اپنی اولاد سے دنیا سے جانے سے پہلے سوال کرے اور جب تک دنیا میں ہے، اپنا جائزہ لے، محاسبہ کرے کہ اس کے نزدیک اس کی اہمیت ہے یا نہیں؟ وہ اپنے بچوں کے لئے اپنی آئندہ نسل کے لئے یہ اطمینان کرنا ضروری سمجھتا ہے یا نہیں کہ "مَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ بَعْدِیْ"۔ (میرے بعد تم کس کی عبادت کروگے؟)

میں آپ سے کہتا ہوں کہ ہم اور آپ سب اپنے اپنے دلوں کو ٹٹولیں اور یہ دیکھیں کہ واقعی اس سوال کی ہمارے یہاں اہمیت ہے یا نہیں؟ اور یہ سوال افراد کے پیمانہ پر، معاشرہ کے پیمانہ پر، محلہ کے پیمانہ پر، قصبہ کے پیمانہ پر، اور آخر میں میں کہتا ہوں کہ ملت کے پیمانہ پر، اور ملت ہندیہ اسلامیہ کے پیمانہ پر ہمارے دلوں پر نقش ہے یا نہیں؟ ہماری آئندہ نسل ہمارے بعد کس راستہ پر چلے گی۔ وہ کس گروہ و ملت کی پیرو ہوگی، کس کی پرستش کرے گی، کن عقائد کو مانے گی یہ خدائے واحد کی پرستار ہوگی یا سیکڑوں ہزاروں، لاکھوں، کروڑوں، خداؤں اور دیوتاؤں کی۔ یہ اس وسیع کائنات میں اور اپنی محدود زندگی میں کس کی دست قدرت کو کام کرتا ہوا دیکھے گی اور مانے گی؟" (ماخوذ از خطبۂ صدارت علاقائی دینی تعلیمی کانفرنس الٰہ آباد، منعقدہ ۷ فروری ۱۹۸۵ء شمولۂ رسالہ "آئندہ نسلوں کے اسلام کی ضمانت اور ایمان کی حفاظت کی ذمہ داری" شائع کردہ مجلس تحقیقات و نشریات اسلام لکھنؤ" صفحہ ۲۲، ۲۳)

ہر مسلمان کو دین کی بنیادی حقیقتوں اور تعلیمات سے باخبر اور آشنا رہنے کی یہی وہ بات ہے جسے ہندوستان میں جدید اور نئی تعلیم کے معمار سر سید احمد خاں نے اپنے "مدرسۃ العلوم" (جو بعد میں علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے نام سے مشہور ہوا) کی بنیاد رکھتے ہوئے کہا تھا:۔

"فلسفہ ہمارے دائیں ہاتھ میں ہوگا. نیچرل سائنس بائیں ہاتھ میں اور "لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ" کا تاج سر پر" (موج کوثر صفحہ ۱۳۶)

سر سید احمد خاں مرحوم نے اپنی ایک تقریر میں مدرسۃ العلوم کے طالب علموں کو مخاطب کرتے ہوئے بطور خاص یہ بھی کہا تھا:۔

"یاد رکھو! سب سے سچا کلمہ "لَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ" ہے، اسی پر یقین کرنے سے ہماری قوم ہماری قوم ہے، اگر تم نے سب کچھ کیا اور اس پر یقین نہ کیا تو تم ہماری قوم نہ رہے۔ پھر اگر تم آسمان کے تارے ہوگئے تو کیا؟ پس امید ہے کہ تم ان دونوں باتوں (یعنی علم اور اسلام) کے نمونے ہوگے۔ اور جب ہی ہماری قوم کی عزت ہوگی" (حیات جاوید صفحہ ۲۱۵)

مولانا علی میاںؒ مغربی تہذیب کی پیروی کے نتائج کو تباہ کن بتاتے ہیں اور یہ لکھتے ہیں کہ:۔

"اجتماع و معاشرت اور سوشل زندگی میں مغربی طریقوں کی پیروی اور ان کے اصول زندگی اور طرز معاشرت کو قبول کرلینا اسلامی معاشرہ میں بڑے دور رس نتائج رکھتا ہے۔ اس وقت مغرب ایک اخلاقی جذام میں مبتلا ہے جس سے اس کا جسم برابر کٹتا اور گلتا چلا جارہا ہے، اور اب اس کی عفونت پورے ماحول میں پھیلی ہوئی ہے، اس مرض جذام کا سبب (جو تقریباً لا علاج ہے) اس کی جنسی بے راہ روی اور اخلاقی انارکی ہے، جو بہیمیت و حیوانیت کے حدود تک پہونچ گئی ہے۔ لیکن اس کیفیت کا بھی حقیقی و اولین سبب عورتوں کی حد سے بڑھی ہوئی آزادی، مکمل بے پردگی، مرد و زن کا غیر محدود اختلاط اور شراب نوشی تھی، کسی اسلامی ملک میں اگر عورتوں کو ایسی ہی آزادی دی گئی، پردہ یکسر اٹھادیا گیا، دونوں صنفوں کے

اختلاط کے آزادانہ مواقع فراہم کئے گئے، مخلوط تعلیم جاری کی گئی تو اس کا نتیجہ اخلاقی انتشار اور جنسی انارکی سول میرج، تمام اخلاقی و دینی حدود واصول سے بغاوت اور بالاختصار اس اخلاقی جُذام کے سوا کچھ نہیں جو مغرب کو ٹھیک انھیں اسباب کی بناء پر لاحق ہو چکا ہے، ان اسلامی ملکوں میں جہاں مغربی تہذیب کی پرجوش نقل کی جارہی ہے اور جہاں پردہ بالکل اٹھ گیا ہے اور مردوزن کے اختلاط کے آزادانہ مواقع حاصل ہیں، پھر صحافت، سنیما، ٹیلی ویژن لٹریچر اور حکمراں طبقہ کی زندگی اس کی ہمت افزائی بلکہ رہنمائی کررہی ہے، وہاں اس جُذام کے آثار و علامات پوری طرح ظاہر ہونے لگی ہیں اور یہ قانون قدرت ہے جس سے کہیں مفر نہیں" (مسلم ممالک میں اسلامیت اور مغربیت کی کشمکش صفحہ ۲۴۰، ۲۳۹)

مولانا اپنے ان احساسات کی بناء پر مغرب سے مسحور ہو کر اس کے پورے فلسفۂ زندگی، اس کے تصور کائنات اس کے مابعد الطبیعاتی عقائد و تصورات اس کے عمرانی و اجتماعی نظریات، اس کے اخلاقی نقطۂ نظر اور اس کے سلکِ زندگی کو جوں کا توں قبول کرنے سے منع فرماتے ہیں' البتہ مغرب سے علم و صنعت' ٹکنالوجی اور سائنس اور ان علوم و تحقیقات میں جن کا تعلق تجربہ، حقائق و واقعات اور انسانی محنت و کاوش سے ہے، فراخ دلی کے ساتھ استفادہ کرنے کی تلقین کرتے ہیں۔ (مسلم ممالک میں اسلامیت اور مغربیت کی کشمکش صفحہ ۲۱۱)

ادب کا حقیقی اور فطری رُخ کیا ہونا چاہیئے؟ اس کے بارے میں مولانا علی میاںؒ کا نقطۂ نظر یہ ہے:-

"ادب' ادب ہے خواہ وہ کسی مذہبی انسان کی زبان سے نکلے، کسی پیغمبر کی زبان سے ادا ہو، کسی آسمانی صحیفہ میں ہو، اس کی شرط یہ ہے کہ بات اس انداز سے کہی جائے کہ دل پر اثر ہو، کہنے والا مطمئن ہو کہ میں نے بات اچھی طرح کہہ دی، سننے والا اس سے لطف اٹھائے اور اسے قبول کرے، لیکن اس دور میں یہ شرط لگادی گئی کہ جب تک آدمی ترقی پسندی کی باتیں نہ کرتا ہو جب تک قدیم چیز کا مذاق نہ اڑاتا ہو، جب تک مذہبی صحیفوں پر بھی کوئی چھینٹ نہ ڈال دیتا ہو، اس حقیقت تک وہ ادب نہیں، میں صاف کہتا ہوں، اور دبستانِ ادب کے ایک ادنیٰ طالب علم کی حیثیت سے کہتا ہوں کہ ادب کی سب سے پہلی زیارت جو نصیب ہوئی وہ آسمانی صحیفوں میں نصیب ہوئی۔ ادب تھا کہاں؟ لیکن جب خدا نے انسانوں کو سمجھانے کے لئے اپنے پیغمبروں کو بھیجا اور ان کو زبان دی اور ان پر معانی کے ساتھ الفاظ وارد کئے تو معلوم ہوا کہ ادب اسے کہتے ہیں، پھر قرآن مجید نے آکر تو اس پر ہمیشہ کے لئے مہر لگادی ہے۔

میں تو سمجھتا ہوں کہ حقیقی اور فطری ادب بن ہی نہیں سکتا، یہ جب تک کہ اس کے اندر مذہبی حقائق پر کچھ ایمان نہ ہو اور دل کے اندر کچھ درد نہ ہو۔ ادب کی بڑی خاصیت اور قوت یہ ہے کہ وہ رجحانات و میلانات اور عمل، طرزِ فکر، اخلاق اور انقلاب کے محرکات پیدا کرتا ہے اس لئے وہ بہت مفید بھی ہوسکتا ہے، اور بہت مضر بھی وہ بڑی تعمیری طاقت بھی ہے اور تخریبی بھی، اسی لئے اس کو کسی حال میں نظر انداز نہیں کیا جاسکتا، اس کو تعمیر کے لئے بھی استعمال کیا جاسکتا ہے اور تخریب کے لئے بھی' اور ان دونوں کے مظاہر ہر دور میں دیکھنے میں آسکتے ہیں' وہ معاشروں کی تخلیق بھی کرسکتا ہے۔ اور حکومتوں کی تعمیر اور تاسیس بھی، اس لئے اس کی سخت ضرورت ہے کہ اس کو (کتابتہً، خطابتہً شعراً و نثراً) صحیح رُخ پر لگایا جائے اور اس سے تخریب، انتشار خیال اور لذت اندوزی، اور نفس پروری کا ذریعہ بننے کے بجائے اس کو خیر پسندی، اصلاح و تقویٰ، ضبط نفس اور صحیح رہنمائی کا آلہ اور ہتھیار بنایا جائے۔"

مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کے ان بصیرت افروز اور فکر انگیز خیالات کی حیثیت "ٹوٹے ہوئے دل کے درد انگیز نالے" کی ہے ایسے نالے بلا شبہ اثر انگیز ہوتے ہیں اور اس کے اندر دل' دماغ' معاشرہ' سماج سب کو بدلنے کی بھرپور صلاحیت ہوتی ہے، اقبالؔ نے اپنے اشعار کے بارے میں جو کچھ کہا تھا، وہ شعر مولانا کے ان افکار و خیالات پر بھی صادق آتا ہے ؎

مرے اشعار اے اقبال کیوں پیارے نہ ہوں مجھ کو
مرے ٹوٹے ہوئے دل کے یہ درد انگیز نالے ہیں۔

# ہم مؤمن ہیں، توکل علی اللہ ہمارا شیوہ ہے

تحریر: شیخ خطاب چیچنیا ـــــــ ترجمہ: عبدالحنان سیوانی ـــــــ

> شیخ "خطاب" ایک عظیم مجاہد ہیں. داغستان کی اسلامی مجلس شوریٰ کے رکن ہیں، دشمنوں کے سامنے سر نہ جھکانے کا عزم کئے ہوئے ہیں.
>
> عربی ہفت روزہ رسالہ "المجتمع" کے نامہ نگار شعبان عبدالرحمن نے ان سے چیچنیا کے متعلق انٹرویو لیا جس میں چیچنیا کی جنگ کیوں پیش آئی؟ اور اس کے کیا اسباب تھے؟ مستقبل میں کیا امیدیں ہیں، گروزنی کا سقوط کس درجہ اہمیت رکھتا ہے! چیچنیائی قوم کے دن کب بہتر ہوں گے، اور اس جیسے دیگر سوالات کے جوابات شامل ہیں، عمومی فائدہ کی غرض سے یہ انٹرویو ہم ہدیہ ناظرین کر رہے ہیں.
>
> (ادارہ)

س: ہم امید کرتے ہیں کہ آپ جنگ کی صحیح اور پوری تصویر واضح کریں گے؟

ج:۔ اب جنگ چہار جانب ہو رہی ہے روسی افواج بے رحمی کے ساتھ عوام پر بغیر کسی رعایت کے فضائی اور میزائیلوں اور ٹینکوں سے زبردست بمباری کر رہی ہیں.

نئے سال کے آغاز ہی میں روسی افواج نے چیچنیا میں پارلیمانی انتخاب سے قبل موجودہ صورت حال کو ختم کرنے کے لئے جی جان سے کوشش شروع کردی، لیکن اس کی یہ تمنا پوری نہ ہوئی

س:۔ گروزنی کا سقوط کس درجہ اہمیت کا حامل ہے؟ اور اب آپ کیا کرنے جارہے ہیں؟

ج:۔ گروزنی کا سقوط ہمارے لئے کوئی خاص معنیٰ نہیں رکھتا ہے. یہ شہر اس سے پہلے بھی تین بار ہاتھ سے نکل چکا ہے، ایک گذشتہ جنگ ۹۴-۱۹۹۶ء میں اور موجودہ جنگ میں.

ہماری جنگ گروزنی کی خاطر نہ تھی اور نہ ہے. اس کا مقصد روس کو پیچھے ڈھکیلنا اور قفقاز کے علاقہ سے ان کو کھدیڑنا ہے آپ کو معلوم ہونا چاہیئے کہ مجاہدین روس کے ہاتھوں میں گئے کسی بھی علاقہ کو دوبارہ واپس لینے کی ہمت رکھتے ہیں، چنانچہ عیدالفطر کے موقع پر پیش آئے معرکوں میں ہم نے دو شہر "ارجون" اور "شالی" واپس کے لئے، اور روس کو زبردست نقصان پہونچایا. جنگ کی صورتحال کے بدلنے کے ساتھ ساتھ ہماری جنگ بھی حیلہ گری کے ساتھ ختم ہوگی.

مجاہدین نے جہاں آج اپنی انتھک جدوجہد کے سلسلے میں اپنی سچائی کو ثابت کردیا ہے وہیں چیچنیا میں صورت حال پر قابو پانے کی قدرت کے روسی پروپیگنڈے کو ثابت کردیا ہے.

نئی صدی آگئی اور حالات جوں کے توں ہیں. میں نہیں جانتا کہ روس آج اپنے دعوے کے سلسلے میں کس چیز پر بھروسہ کر رہا ہے، اگر وہ ہم سے ۳ ہزار سال کے آنے تک جنگ کرتے رہے تب بھی انشاء اللہ وہ اپنے مقصد میں کامیاب نہ ہوسکیں گے، ہم تمام مادی نصرتوں سے بڑھی ہوئی ایک خدائی نصرت کی دہلیز پر کھڑے ہیں.

س:۔ روس کے ساتھ چار مہینہ تک گفتگو اور جنگ کے بعد کیا یہ ممکن ہے کہ آپ موجودہ جنگی پالیسی پر روشنی ڈالیں گے جس کے تحت روسی افواج لڑ رہی ہیں؟

ج:۔ روسی افواج گذشتہ جنگ (۹۴-۱۹۹۶ء) کے برعکس اس مرتبہ مجاہدین کو ایک مکمل فوج سمجھتے ہوئے ان سے لڑ رہی ہیں گذشتہ جنگ میں وہ مجاہدین کو چند ٹکڑیاں تصور کر رہے تھے، اس لئے روسی افواج اس مرتبہ جنگ کے سلسلے میں تمام احتیاطی تدابیر کر رہی ہیں، اور زبردست پلان کے تحت حملہ کر رہی ہیں، لیکن ہم اللہ سے امید رکھتے ہیں کہ وہ ان تمام کوششوں کو ناکام بنا دے گا.

روس باقاعدہ فوج پر ہی انحصار نہیں کر رہا ہے، بلکہ اس نے روسی یونین کے ہر علاقہ سے کرایہ کے آدمیوں کی ایک فوج تیار کی ہے اور اس کا نام "کونتاک" رکھا ہے، اور انھیں صرف خطرناک کارروائیوں میں ہی استعمال کیا جاتا ہے، ہم نے ان میں سے کچھ آدمیوں کو گرفتار کیا ہے. انھوں نے

ہمیں بتایا کہ روسی افواج نے ان لوگوں کو ایک معاہدہ کے تحت چھ ماہ کے لئے حاصل کیا ہے اور ایک مہینہ کی اجرت ایک ہزار ڈالر اس شرط کے ساتھ ہے کہ وہ چھ مہینے کے ختم ہونے تک اپنا کام مکمل کریں گے۔

س :۔ آپ کے اندازے کے مطابق روس کی منظم افواج کی تعداد کیا ہے؟

ج :۔ نصف ملین یعنی ۵ لاکھ سے کم نہیں ہے

س :۔ کیا یہاں کے باشندے اب بھی گروزنی میں رہ رہے ہیں؟

ج :۔ جی ہاں! ۳۰ ہزار شہری ہیں۔ ان میں سے دسیوں کی روزانہ موت ہو رہی ہے۔ اور ان میں سے اکثر جنگ سے گھبرائے ہوئے ہیں۔

س :۔ یہ افراد گروزنی سے باہر کیوں نہیں نکلتے جبکہ روسی افواج نے محفوظ گذرگاہ فراہم کرنے کا اعلان کیا ہے؟

ج :۔ یہ گذرگاہیں محفوظ نہیں ہیں، روسیوں کو عوام کی کوئی پرواہ نہیں ہے۔ انھوں نے گذشتہ رمضان کی کارروائیوں کے بعد اعلان کیا ہے کہ وہ دس سال سے کم عمر کے بچے کو شہری تسلیم کریں گے، دس سال سے زائد عمر کے تمام افراد کو مجاہد شمار کیا جائے گا۔ چاہے وہ بوڑھے مرد ہوں یا عورتیں۔ اس بنیاد پر گروزنی اور دوسرے چیچنیائی شہروں اور علاقوں سے کسی بھی فرد کو نکلنے کی اجازت اس اندیشے کی بنیاد پر نہیں دی جاتی کہ ان کی نقل و حرکت مجاہدین کی مدد اور تعاون کے لئے ہوگی، اس طرح یہ قوم ایک محاصرہ کی سی زندگی گزار رہی ہے، روسیوں کو اس بات کا یقین ہے کہ چیچنیائی قوم مجاہدین کی حمایت کر رہی ہے اور ان کے خلاف نہیں ہے جیسا کہ روسی میڈیا اس کا پروپیگنڈہ کر رہا ہے۔

س :۔ روس کے قائم کردہ اس مضبوط و مستحکم حصار میں رہتے ہوئے آپ مقابلہ کیسے کریں گے؟

ج :۔ تمام خوبیاں اللہ ہی کو سزاوار ہیں، وہی اولاً ہماری قوت کا سرچشمہ ہے، پھر دوسرے نمبر پر وہ سچا پیغام جس کے جھنڈے کو مجاہدین اپنے مذہب و عقیدے کے دفاع میں اٹھائے ہوئے ہیں۔ اور روس کی ظالمانہ حکومت سے خلاصی کی کوشش کر رہے ہیں، ہم صحیح معنوں میں قید کی زندگی نہیں گذار رہے ہیں، اگر چہ ہمیں بہت سخت جنگ کا سامنا ہے چونکہ چیچنیائی قوم ہمارے پہلو بہ پہلو شانہ بشانہ جنگ کر رہی ہے،

س :۔ روسی افواج کے سامنے مجاہدین کی اس خود سپردگی کے بارے میں آپ کی کیا رائے ہے؟ جس کا اعلان روسی میڈیا نے کیا ہے۔

ج :۔ یہ باتیں جھوٹی ہیں اگر روسی افواج اپنی بات میں سچّی ہیں تو ان مجاہدین کے نام بتائیں یا ان کی تصاویر شائع کریں جنھوں نے خود سپردگی کی ہے، مجاہدین خود سپردگی اور دشمنوں کے سامنے سر جھکانے کے مقابلے میں اللہ کے راستے میں شہادت کو ترجیح دیتے ہیں۔

س :۔ مجاہدین اور صدر مشہدوف کے درمیان تعلقات کیسے ہیں، اور ان اختلافات کی کیا حقیقت ہے جو آپ لوگوں کے درمیان ہوتے رہتے ہیں؟

ج :۔ مشہدوف جمہوریہ چیچنیا کے صدر ہیں، تمام مجاہدین ان کے جھنڈے تلے متحد ہیں، البتہ مجھے یہ کہنا پسند ہے کہ اختلاف ہر قوم میں ہوتے ہیں، یہ انسانی فطرت ہے، مگر یہ اختلاف ایک جانب ہے اور فی الوقت تمام مجاہدین روسی افواج سے جنگ میں مصروف ہیں۔

س :۔ لیکن جنگ کے آغاز ہی میں یہ بات کہی جا رہی تھی کہ یہاں ایک طبقہ ہے جو مفتی چیچنیا کے جھنڈے تلے ہے اور وہ طبقہ روسی افواج سے مل گیا ہے، کیونکہ وہ آپ کے طریقۂ کار کے خلاف ہیں؟

ج :۔ مفتی صاحب کے پاس کوئی قابل ذکر قوت نہیں رہی البتہ جنرل سولیم یامادائیف، ان کی مدد کرتے تھے اور جب یہ بات معلوم ہوئی کہ جنرل سولیم یامادائیف روسی لشکر کے کارکن ہیں، خاص طور سے بورس یلتسن کے ... اس اعتراف کے بعد کہ یہ جنرل ان کی حمایت کرتا تھا جب یہ تمام ثبوت واضح ہوگئے تو مجاہدین نے انھیں دو ماہ قبل سزائے موت دے دی۔

جہاں تک ان افواج کا تعلق ہے جو کہتے ہیں کہ وہ روس کا ساتھ دیں گے، تو وہ تفقاز کے لوگوں کی ایک تعداد ہے۔ اور انھیں میں وہ چیچنیائی بھی ہیں جنھیں روس نے جنگ سے قبل فوجی تربیت دی تھی، ان کی اکثریت روس کی حمایت نہیں کرنا چاہتی، اور اور انھیں میں سے اکثر لوگ ہتھیار بیچتے ہیں۔

س :۔ آپ روسی افواج کے ساتھ چار مہینے سے مسلسل لڑ رہے ہیں، کیا آپ ہمیں روسی فوج کے بارے میں کچھ بتائیں گے؟

ج :۔ صحیح بات تو یہی ہے کہ روسی افواج خاص طور سے جو پہاڑی علاقہ "مشاہد" اور "فیندرد" کے علاقہ میں ہیں ان کی صحت بہت خراب ہے اور اس بات کی وضاحت ان قیدیوں سے ہوتی ہے جو ہماری قید میں ہیں، جیسا کہ ان کی

باتوں سے اس بات کا بھی یقین ہوتا ہے کہ روسی فوج زبردست ذہنی الجھن اور کشمکش کی شکار ہے۔ ان کی ذاتی حالت بہت ہی بری ہے، کمانڈر اور سپاہی اپنے اسلحوں کو کھانے کے عوض بیچتے ہیں آپ اس سے خود ان کی صورت حال کا اندازہ لگا سکتے ہیں۔

س: کیا یہ باتیں صحیح اور درست ہیں؟

ج:۔ جی ہاں! اسلحہ چھوڑ کر گئے سپاہی اور کمانڈو حضرات تو پیسے کی خاطر روس کو بیچنے کے لئے تیار ہیں، کیونکہ وہ نہیں جانتے کہ وہ جنگ کیوں لڑ رہے ہیں، اور کب تک اس صورتحال سے نپٹتے رہیں گے، وہ کہتے ہیں کہ وہ نامعلوم منزل کی طرف آئے ہیں، دوسری طرف حکام حضرات فوج اور قوم دونوں کو مال کے عوض ایک ساتھ بیچ رہے ہیں،

س:۔ کیا جنگ میں روس کو کسی قسم کا مغربی ملکوں کا تعاون حاصل ہے؟

ج:۔ روس کو جنگی اسلحوں یا فوجی امداد کی ضرورت نہیں ہے، اسے صرف اقتصادی امداد و تعاون کی ضرورت ہے۔ اور یورپ اس سلسلے میں کسی کوتاہی سے کام نہیں لے رہا ہے وہ انہیں قرض پر قرض دے رہے ہیں اور مجاہدین کو ختم کرنے کے لئے مہلت پر مہلت دیئے جا رہے ہیں، اگر ہمارا مسئلہ تیمور کا مسئلہ ہوتا تو مغرب کا روس کے معاملے میں دوسرا نقطۂ نظر ہوتا لیکن ہم مسلمان ہیں۔

س:۔ کیا آپ کے اور روسی ذمہ داروں کے درمیان کسی بھی پیمانے پر کوئی باہمی گفتگو ہوئی ہے؟

ج:۔ روس کے ساتھ ہمارا کوئی رابطہ نہیں رہا ہے۔ اور میں نہیں جانتا کہ گفتگو کیسے ہو سکتی ہے، جبکہ جنگ زوروں پر ہے، اگر روس بعض ایجنٹوں کے ساتھ دنیا کو یہ باور کرانے کے لئے تعلقات بناتا ہے کہ وہ مسئلے کے پُر امن حل کے لئے کوشش کر رہا ہے تو یہ ایک جھوٹی اور بے بنیاد حقیقت ہے، چیچنیا جنگ کی آگ میں جل رہا ہے اور عالم اسلام بے حس بنا ہوا ہے۔

س:۔ آپ کیسے اتنے دنوں تک اپنی شکستہ طاقت کے ساتھ روسی افواج کے سامنے ڈٹے رہے، کیا آپ کے پاس نئے اسلحے ہیں؟

ج:۔ ہمارے پاس ایمان و توکل کے بعد سوائے ان روسی ہتھیاروں کے جنہیں مال غنیمت کے بطور ہم نے حاصل کئے ہیں مزید کچھ بھی نہیں ہے اور روس اس بات سے بخوبی واقف بھی ہے، جب مجاہدین نعرۂ تکبیر بلند کرتے ہوئے حملہ کرتے ہیں تو روس لرز اٹھتا ہے روسی سپاہی اس تکبیر کو سیکھ گئے ہیں۔ ان میں سے بعض نے اچھی طرح اسے یاد کر لیا ہے، بلکہ بسا اوقات وہ لوگ اس کو مجاہدین کو دھوکہ دینے کے لئے بھی استعمال کرتے ہیں، اور اس سے یہ بتانا مقصود ہوتا ہے کہ وہ روسی افواج میں سے نہیں ہیں اور کئی بار اس میں وہ کامیاب بھی ہو چکے ہیں۔ لیکن اکثر معاملہ سامنے آجاتا ہے۔

س:۔ جنگ کا کیا انجام ہوگا اور آپ مستقبل میں کیسی امیدیں رکھتے ہیں؟

ج:۔ ہم مومن ہیں اللہ کی نصرت و حمایت پر پورا بھروسہ ہے، اور روس (انشاء اللہ) اپنے کسی بھی ارادے میں کامیاب نہیں ہوگا، ہم برابر جہاد کرتے رہیں گے۔ یہاں تک کہ روسی فوج پیچھے ہٹ جائیں، اور اس جنگ میں کارفرما عناصر کا فیصلہ اور سزایابی نہ ہو جائے، روسی قوم آج بھوک کی وجہ سے موت کی منتظر ہے عنقریب ہم "یونین" کو تاریخ کا ایک گم گشتہ باب بنا دیں گے، (انشاء اللہ)

س:۔ لیکن خطاب صاحب یہاں کہا جا رہا ہے کہ آپ نے داغستان میں جنگ کرنے اور بعض مقبوضہ علاقوں پر قوت کے ساتھ اسلامی احکام نافذ کرنے میں عجلت سے کام لیا، جس نے روس کو چیچنیا اور داغستان کے خلاف کارروائی کرنے کی دلیل فراہم کر دی اور آج دوسرے علاقوں میں جو کچھ ہو رہا ہے وہ سب اسی کا نتیجہ ہے؟

ج:۔ سب سے پہلے معلوم ہونا چاہئے کہ ۹۴-۱۹۹۶ء کے دوران چیچنیا میں ہوئی جنگ پورے طور پر صحیح معنوں میں ۱۹۹۶ء میں بند نہ ہوئی تھی، البتہ پابندی مسلسل برقرار رہی، یہ بات درست ہے کہ روسی افواج چیچنیا سے نکل گئی تھیں لیکن یہ پابندی چیچنیائی قوم کے قتل کے مرادف تھی۔ اسی طرح روسی افواج۔ چیچنیائی حدود میں داخل ہو جاتی تھیں، اور مرکزی دروازوں اور کسٹم آفیسرز کو نشانہ بناتی تھیں، روسی جنگی جہاز وقفے وقفے سے چیچنیا پر منڈلاتے رہتے تھے۔ ان سب کے بعد کون کہہ سکتا ہے کہ جنگ ختم ہو گئی تھی؟

داغستان کی طرف سے ہم اس وقت یہاں آئے جب روسی افواج علاقہ میں داخل ہو کر گھناؤنے جرم کا ارتکاب کر چکی تھی، انھوں نے صرف ایک گاؤں گارامانی میں ۵۰۰ عورتوں اور ایک ہزار بچوں کو قتل کیا تھا، ہم صرف مدد کے لئے آئے ہیں اور اللہ کا شکر ہے کہ ہم نے جنگ کی، ان کو قیدی بنایا، اور مال غنیمت بھی حاصل کیا۔

س:۔ کیا داغستان کی بعض بستیوں پر جس پر آپ کا قبضہ ہو چکا ہے شریعت کو نافذ کرنے کا کوئی وقت متعین کیا ہے، یا

باقی ص ۲۹

# عہد اسلامی میں علم فلکیات

از:۔ شاہد عمادی

روز اول سے مسلمانوں کے ہر طبقہ نے علم سے شغف رکھا اور ان کے ہر طبقہ میں علمی ذوق وشوق رہا، مولانا قاضی اطہر مبارکپوری ایک مقام پر رقمطراز ہیں کہ "مسلمانوں میں ایک زمانہ میں کتابوں کے رکھنے کا ذوق اس قدر عام تھا کہ بڑے بڑے مالدار گراں سے گراں کتابیں اور نادر سے نادر تر نسخے زیادہ سے زیادہ قیمت ادا کر کے خریدتے تھے اور اپنے گھروں میں رکھتے تھے۔ تاکہ اہل علم تلاش علم میں ان کے یہاں آئیں اور نادر و نایاب کتابوں سے استفادہ کر سکیں۔"

عہد اسلامی میں علوم دینیہ کے ساتھ دنیا کے دیگر علوم بالخصوص سائنس کے ہر شعبہ میں بے شمار قابل قدر کارنامے انجام پائے جب یورپ کے کلیساؤں نے سائنس کے علم کو خلاف مذہب قرار دیتے ہوئے مغرب میں ممنوع قرار دے دیا تو مشرق کے ملکوں میں فروغ علم کی فصل بہار تھی خلفاء وسلاطین نے فروغ علم میں پوری فراخ دلی کا مظاہرہ کیا علم فلکیات یا علم ہیئت یعنی (ASTRONOMY) میں سائنس کی دیگر شاخوں کی طرح حیرت انگیز انکشافات وایجادات ہوئے۔ اور کائنات کے پوشیدہ علوم سے عقل انسانی کو آشنائی حاصل ہوئی، شمس وقمر پر ڈورے ڈالنے کے لئے ٹھوس اور مضبوط بنیادیں حاصل ہوئیں۔

عہد اسلامی کے سائنسدانوں اور ان کے مایہ ناز کارناموں پر بہت کچھ تصانیف آج بھی محفوظ ہیں، فی الحال مشہور رصدگاہوں OBSERVATOXIES اور علم ہیئت وعلم ریاضی میں چند عظیم اہل علم ومشاہیر کا تذکرہ مقصود ہے جن سے اہل مغرب نے سترھویں صدی کے بعد استفادہ کیا۔ خلفاء وسلاطین نے کئی رصدگاہیں مختلف جغرافیائی اہم مقامات پر قائم کیں اور اجرام فلکی کا مشاہدہ کرنے کے لئے علم ودانش کو مدعو کیا۔ چند اہم رصدگاہیں حسب ذیل ہیں۔

۱۔ رصدگاہ مامونی ۲۰۲ھ/۸۲۷ء: قائم کردہ خلیفہ مامون الرشید۔ مقام: شماسیہ (بغداد)
مشاہدین: حکیم یحییٰ بن منصور، عباس بن سعید الجوہری، احمد کثیر فرغانی، علی بن عیسیٰ اصطرلابی خالد بن عبد الملک المروزی، منصور بن علی وغیرھم

۲۔ رصدگاہ مامونی ۲۱۴ھ/۸۲۹ء: قائم کردہ: خلیفہ مامون الرشید
مقام: قاسیون (شام) مشاہدین: حکیم یحییٰ بن منصور، خالد بن عبد الملک المروزی وغیرھم

۳۔ رصدگاہ بنو شاکر ۲۴۴ھ/۸۶۲ء: قائم کردہ محمد بن موسیٰ شاکر
مقام: بغداد، مشاہدین: محمد بن موسیٰ شاکر، ثابت بن قرہ حرانی، ابوالحسن علی بن سہل طبری محمد بن جابر البتانی وغیرھم۔

۴۔ رصدگاہ فاطمی ۴۱۱ھ/۹۵۳ء: قائم کردہ: حاکم بامر اللہ
مقام: کوہ مقطم (قاہرہ)
مشاہدین: ابن یونس صوفی، حسن ابن الہیثم وغیرھم

۵۔ رصدگاہ علاء الدولہ ۴۲۰ھ/۹۶۴ء قائم کردہ: علاء الدولہ
مقام: اصفہان، مشاہدین: شیخ بو علی سینا ابو عبیدہ، وغیرھم

۶۔ رصدگاہ مسعودی ۴۲۱ھ/۹۶۵ء، قائم کردہ: مسعود شاہ
مقام: غزنی، مشاہدین: ابوریحان البیرونی وغیرھم

۷۔ رصدگاہ رے ۴۳۹ھ، قائم کردہ
مشاہدین: حامد بن الخضر الخجندی، ابن الحسین عبد الرحمن صوفی، وغیرھم،

۸۔ رصدگاہ شرف الدولہ، قائم کردہ: شرف الدولہ
مقام: (بغداد) مشاہدین: احمد بن محمد صغانی ابوالحسن الغربی، محمد سامری، ابوالوفا ایرانی، رستم کوہی وغیرھم،

۹۔ رصدگاہ ابن زرقال: قائم کردہ: مامون شاہ
مقام: طلیطلہ (اندلس)
مشاہدین: ابن زرقال، معتمد ابن عباد وغیرھم۔

۱۰۔ رصدگاہ سلجوقی ۴۲۸ھ/۱۰۷۸ء، قائم کردہ: ملک شاہ سلجوقی
مقام: اصفہان، مشاہدین: عمر خیام۔ مظفر اسفرازی، میمون بن نجیب واسطی، ابوالعباس کردی، محمد بن احمد معموری، عبد الرحمان خازن، ابوالفتح کوشک وغیرھم۔

۱۱۔ رصدگاہ مراغہ ۶۵۷ھ/۱۲۵۹ء قائم کردہ: ہلاکو خان
مقام: مراغہ، آذربائیجان۔
مشاہدین: نصیر الدین طوسی، العُرضی دمشقی، یحییٰ بن محمد المغربی، حکیم علی بن عمر الکاتبی، قطب الدین شیرازی۔ وغیرھم

۱۲۔ رصدگاہ الغ بیگ ۸۲۳ھ/۱۴۲۰ء قائم کردہ امیر الغ بیگ
مقام: سمرقند، مشاہدین: قاضی زادہ رومی علی بن محمد قوشجی، غیاث الدین جمشید

۱۳۔ رصدگاہ ابن الحماد ۶۱۷ھ/۱۲۲۰ء قائم کردہ: ابن الحماد
مقام: تیونس، مشاہدین ابوالعباد احمد بن اسحاق تمیمی وغیرھم۔

۱۴۔ رصدگاہ فہاد شروانی قائم کردہ : فہاد شروانی مقام؛ ایران، مشاہدین : المغنی، الحکم المستوفی، العلائی وغیرہم۔

سلطنت عباسیہ کے قیام کے فوراً بعد دیگر علوم و فنون کی طرح علم ہئیت، ریاضی، اور طبیعات میں دلچسپی اور مطالعہ و تحقیق کا آغاز ہو گیا تھا۔ خلیفہ منصور اور خلیفہ ہارون رشید کی علم دوستی اور اہل علم و فن کی سرپرستی تاریخی حقیقت ہے۔ سائنسداں ابراہیم بن جنداب (۷۶۶ء) نے قدیم زمانہ سے رائج آلہ اصطرلاب کو ترقی دیکر مزید حساس و لائق پیمائش بنایا جس سے دو ستاروں کے درمیانی زاویہ کو نصف درجہ تک ناپا جا سکتا تھا۔ خلیفہ منصور کے عہد کا سائنسداں نوبخت ۷۷۶ء علم ہئیت ساحت (ASTKONOMY & SURVEYING) میں ماہر تھا۔ اور قدیم آبادی باغ داد سے ملحق ایک نیا شہر بغداد کا نقشہ تیار کیا۔ بغداد کی خوبصورتی و عظمت میں مغرب و مشرق کے سیاح رطب اللسان رہے۔

خلیفہ مامون الرشید نے ایک عظیم کتب خانہ "بیت الحکمۃ" کے ساتھ قائم کیا جس میں دور دراز سے کتابیں مہیا کی گئیں۔ کہا جاتا ہے کہ قدیم یونانی دانش وروں کی کتابوں کو عیسائی پادریوں نے مذہب کے لئے مضر قرار دیا اور نذر آتش کر دیا۔ یا گرجوں کے تہہ خانوں میں ڈال دیا ان کی کتابوں کی تعلیم ممنوع تھی چنانچہ شہنشاہ روم نے مسلمانوں کے طلب کرنے پر اس متاع خراب کو خلیفہ مامون کے حوالے کیا جہاں ان کا عربی میں ترجمہ ہوا۔

عہد مامونی میں ہی مشہور سائنسداں محمد بن موسیٰ خوارزمی نے حساب اور الجبرا کے علاوہ اصطرلاب، دھوپ گھڑی اور ٹرگنو میٹری پر کتاب تصنیف کی۔ سائنسداں احمد کثیر فرغانی نے کتاب "جوامع علم النجوم" میں اپنی تحقیقات سے دنیا کو روشناس کرایا۔ خلیفہ مامون کے ہئیت دانوں کی پیمائش کے مطابق زمین کا گھیر ۲۵۰۰۹ میل قرار پایا (جبکہ موجودہ دور میں اس کی پیمائش ۲۴۸۵۸ میل ہے) رصدگاہ مامونی اپنے دور کی عظیم الشان آبزرویٹری تھی جس کی شہرت اس میں نصب انتہائی حساس و جدید آلات اور نامور ہئیت دانوں کے باعث تھی۔ عباس بن سعید جوہری نے علم ہئیت کے علاوہ جیومیٹری کی مشہور کتاب "اقلیدس کی شرح" لکھی۔ حکیم یحییٰ بن منصور (۸۳۲ء) نے اپنے مشاہدات و تجربات کی بنا، پر نظام فلکی پر ایک ضخیم زیچ تیار کی جو "زیچ مامونی" کے نام سے مشہور ہے۔

حکیم یعقوب کندی (۸۷۳ء) کو ریاضی طبیعات، فلسفہ، ہئیت، موسیقی، طب اور جغرافیہ جیسے مختلف الاقسام علوم پر دسترس حاصل تھی اور ایک ہمہ گیر شخصیت کا مالک تھا۔ اولین سائنسداں ہے جس نے موسیقی میں مختلف سروں سے نغمے پیدا کرنے والی لہروں (EREQUENEY) اور ان کی تکرار (PITCH) پر اپنے مشاہدات و تجربات قلم بند کئے روشنی (LIGHT) پر اس کی بیش بہا سائنسی تحقیقات نے برطانوی مشہور سائنسداں راجر بیکن کو متاثر کیا۔

عراق کے ثابت بن قرہ (۹۰۱ء) علم طب ہئیت اور ریاضی میں اعلیٰ دستگاہ رکھتے تھے جیومیٹری میں ان کے کلیے اور مسئلہ عہد نو کیلئے سنگ میل ثابت ہوئے حکیم ابو عبید محمد بن البتانی ۹۲۹ء کی مایہ ناز تصنیف "زیچ البتانی" کا یورپ میں بڑا شہرہ تھا۔ اور اس کتاب کو سند کی حیثیت حاصل تھی۔ سولہویں صدی کے آغاز میں جرمنی میں اس کا ترجمہ شائع ہوا۔ البتانی نے انحراف دائرۃ البروج INCLINATION OF ECLIPTICS کی صحیح پیمائش کر کے ۲۳ درجہ ۳۵ منٹ بتایا، نیز استقبال اعتدال الشمس (PRECESSION OF EQUINOXES) کی صحیح پیمائش کر کے ۵۴ منٹ ۳۰ سکنڈ سالانہ قرار دیا اسی طرح اوج شمس SUN'S APOGEE کے متحرک ہونے کی پیمائش بقدر ۱۲ منٹ ۴۷ سکنڈ کو ثابت کیا ٹرگنومیٹری میں بھی اس کو مہارت حاصل تھی اور دنیا کے مشہور ریاضی دانوں میں اعلیٰ مرتبہ رکھتا تھا۔ کروی مثلث SPHERICAL TRIANGLES کے ضلعوں اور زاویوں میں تعلق کو اسی نے ثابت کیا جو حسب ذیل ہے :۔

COS a COSbCOS C

SIN b COS CCOSA.

البتانی نے زاویوں کے جیوب اور ظل التمام کے نقشے TABLES OF SINES & COTANGENTS سب سے پہلے تیار کئے۔

نامور سائنسداں ابو العباس فضل بن نیریزی علم موسمیات، علم ہئیت اور علم ریاضی میں کمال کی دسترس رکھتا تھا اور علم ہئیت پر اس کی مشہور تصنیف چار جلدوں میں ہے۔ اس نے زاویوں کے ظل TANGENTS کی قیمتیں دریافت کیں۔ ابو محمد عدلی قائنی نے MENSURATION اور الجبرا پر عہد وسطیٰ کی اولین کتابیں تصنیف کیں محمد بن موسیٰ خوارزمی دنیا کا اولین ریاضی داں ہے جس کی تصنیف "جبر و مقالہ" نے دنیا کو الجبرا کے علم سے روشناس کرایا۔ ابو کامل شجاع بن اسلم بن محمد الحاسب مصری ۹۰۵ء کی مایہ ناز تصنیف "الجبرا" دنیا کی اہم ترین کتاب ہے جس میں QUDRATIC EQUATIONS اور

RADICALS پر تحقیقات درج ہیں، سترھویں صدی کا مشہور مغربی ریاضی داں لیونارڈو LEONARDO نے شجاع حاسب کے الجبرا کی تعریف کی ہے۔ ترکستان کے مشہور جغرافیہ داں اور ماہر ریاضی احمد بن سہل بلخی ۹۳۴ء کی تصنیفات اور "اٹلس" "صدر الاقلیم" نے مدتوں اہل علم استفادہ حاصل کرتے رہے۔

ادھر مصر کی فاطمی حکومت کی علم دوستی اور اہل علم کی سرپرستی نے علوم دینیہ کے ساتھ سائنسی علوم میں قابل قدر پیش رفت کے راستے ہموار کئے اور علم فلکیات کے مشاہدات و تحقیقات کا ایک طویل سلسلہ شروع ہوا۔ جس سے اہل مغرب نے پورا فائدہ اٹھایا۔ ابن یونس ۱۰۰۸ء نے رصدگاہ قاہرہ سے اپنے مشاہدات فلکی سے جو نتائج تیار کئے وہ موجودہ دور کی تحقیقات سے حیرت انگیز طور پر مطابقت رکھتے ہیں ٹرگنومیٹری میں بھی اس کو مہارت حاصل تھی اور ریاضی میں مندرجہ ذیل کلیہ اس کی دریافت ہے۔

CAS A CAS B=½{Cos (A-B)+Cos-(A+B)}

فاطمی دور کا مشہور سائنسداں اور عظیم شخصیت ابو علی حسن بن حسین ابن الہیثم کو اہل مغرب ALNEZEN کے نام سے یاد کرتے ہیں۔ ریاضی، طبیعات، ہیئت اور طب کے علوم میں نمایاں دستگاہ رکھتا تھا۔ روشنی LIGHT پر اس کے حیرت انگیز انکشافات ہیں جیسے PIN HOLE CAMEYR روشنی ایک واسطہ میں خط مستقیم میں سفر کرتی ہے SPHERICAL MIRROR، REFRECTION REFLECTION، PARABOLIC MIRROR، LENS، آنکھ، RATINA وغیرہ۔

سعید احمد بن محمد بن عبدالجلیل سجستانی ۱۰۲۴ء نے گردش زمین کے نظریہ کو سب سے پہلے پیش کیا۔ لیکن سولہویں صدی کے یورپ کے سائنسداں کوپرنیکس (COPERNICUS) کو اہل مغرب گردش زمین کے نظریہ کا اولین محقق کہتے ہیں۔

جامع صنعت عالم اور سیاح ابو ریحان محمد بن احمد البیرونی (۹۷۳ء تا ۱۰۴۸ء) نے علم ہیئت، ریاضی، طبیعات، تاریخ، تمدن علم آثار عتیقہ، مذاہب عالم، ارضیات، کیمیا، حیاتیات اور جغرافیہ وغیرہ پر اپنی پچاس سال کی تصنیفی زندگی میں ڈیڑھ سو سے زائد کتابیں لکھیں جن کے صفحات کی مجموعی تعداد بیس ہزار سے تجاوز کرتی ہے۔ کتاب الہند اس کی مشہور تصنیف ہے۔ حکیم بوعلی سینا علم طب طبیعات، کیمیا، ریاضی، موسیقی اور حیاتیات وغیرہ پر کئی کتابوں کا مصنف تھا۔

سلجوقی دور کا عظیم مفکر، شاعر اور سائنسداں ابو الفتح عمر بن ابراہیم خیام ۱۰۴۰ء تا ۱۱۳۱ء علم ریاضی اور علم ہیئت میں ماہر تھا۔ علم الجبرا میں BINOMIAL THEOREM اس کا اہم انکشاف ہے۔ شمسی سال کی مقدار ۳۶۵ دن ۵ گھنٹے، ۴۹ منٹ عمر خیام کی دریافت ہے جو موجودہ زمانے کی دریافت سے صرف ۱۱،۳۳ سکنڈ کا فرق رکھتی ہے اس کی تیار کردہ تقویم ایک عظیم کارنامہ ہے۔

# مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی

## دینی تعلیمی کونسل کے صدر منتخب

**دینی تعلیمی کونسل کی مسند صدارت حضرت مولانا علی میاںؒ سے خالی دیکھ کر آنکھیں نمناک ہو گئیں**

دینی تعلیمی کونسل کے قیام کے بعد چالیس برسوں میں یہ پہلا موقع تھا جب اس کا اجلاس اس کے مستقل صدر، مربی اور سرپرست حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کی شخصیت سے محروم ہونے کے بعد دارالعلوم ندوۃ العلماء کے..... سلیمانیہ ہال میں منعقد ہوا جس کے در و دیوار شاہد ہیں کہ ملت کے وجود و بقاء کی خاطر نازک ترین لمحات میں دینی تعلیمی کونسل کے پلیٹ فارم سے حضرت مولانا علی میاںؒ نے دینی غیرت و حمیت کی بلند آہنگی کے ساتھ بارہا ملک و ملت کے ضمیر کو جھنجھوڑا۔ ان کی ایک آواز نے پورے ملک میں انقلاب برپا کیا اور مسلمان اس خطرہ سے محفوظ رہ گئے جو اکثر بڑی حکمت عملی سے نمایاں ہوا تھا۔

یہی تاثرات تھے جو ۴ر اپریل ۲۰۰۰ء کو دینی تعلیمی کونسل کے اجلاس میں نظر آئے اور اسی روحانی نسبت کی اہمیت کو محسوس کرتے ہوئے ڈاکٹر محمد اشتیاق حسین قریشی کی تجویز پر ایک لمحہ کے توقف کے بغیر عام اراکین کونسل نے اپنی پرزور تائید سے مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی کو دینی تعلیمی کونسل کا صدر منتخب کر لیا۔ اس انتخاب کے بعد ہر شخص اس پر مسرور و مطمئن نظر آیا کہ حضرت مولانا علی میاںؒ کی نسبت اور روحانی رشتہ اس ربط و تعلق کی بنا پر برقرار رہے گا اور اس کے فیوض و برکات بھی جاری رہیں گے۔

ڈاکٹر مسعود الحسن عثمانی سکریٹری دینی تعلیمی کونسل نے ابتدا میں کہا کہ تنظیموں اور تحریکوں میں بزرگوں کی نسبتیں تلاش کی جاتی ہیں اللہ کا احسان ہے کہ ہمیں ایک ایسی نسبت پہلے سے میسر ہے جس کی سرپرستی میں قافلہ پہلے کی طرح رواں دواں رہے گا۔ ڈاکٹر عثمانی جذبات سے اس قدر مغلوب تھے کہ جلسہ کی نظامت اور گذشتہ اجلاس کی کارروائی کو پڑھنا ان کے لئے مشکل ہو رہا تھا جس میں کئی جگہ حضرت مولانا علی میاںؒ کا نام لیتے ہوئے ان کی آنکھیں بھر آئیں۔ اور آواز بھرا گئی۔

دینی تعلیمی کونسل کا یہ اجلاس جس میں اراکین کی بڑی تعداد موجود تھی اور ان معنوں میں بڑی اہمیت کا حامل تھا کہ رنج و غم کے باوجود سارے حضرات نئے عزم و حوصلے کے ساتھ مستقبل میں سرگرم عمل ہونے کا اظہار کر رہے تھے چنانچہ طے ہوا کہ جلد ہی علی گڈھ، مئو، سدھارتھ نگر، بجنور، سہارنپور، لکھنؤ، رائے بریلی، سیتاپور اور گنج ڈونڈوارہ ضلع ایٹہ میں علاقائی کانفرنسیں ہوں گی اور پوری ریاست اتر پردیش میں تعلیمی بیداری پیدا کرنے کی منظم کوشش کی جائے گی اور یہ کام ایک مہم کے طور پر انجام دیا جائے گا۔

قاری ریاض احمد مظاہری کی تلاوت کلام پاک کے بعد جنرل سکریٹری ڈاکٹر محمد اشتیاق حسین قریشی نے تعزیت کی تجویز پیش کرتے ہوئے مفکر اسلام حضرت مولانا علی میاںؒ کی روحانی صفات و خصوصیات، قائدانہ کردار، باعظمت انداز گفتار اور دینی تعلیمی کونسل کے قافلہ سالار کی حیثیت سے ان کی عظیم دینی اور ملی سماجی اور قومی خدمات کو زبردست جذبات خراج عقیدت پیش کیا جس سے خود ان کی اور دوسرے اراکین کی آنکھیں نمناک ہو گئیں لیکن اسی سے دلوں میں فکر و تعلق، عزم و حوصلہ اور احساس ذمہ داری کی چنگاری بھی روشن ہوئی۔

ڈاکٹر قریشی نے دینی تعلیمی کونسل کے نائب صدر مولانا عبدالرؤف جھنڈانگری کی بھی تعزیت کی اور ان کی خدمات کا ذکر کیا۔ ان کی تصنیفی صلاحیتوں اور دینی تعلیمی تحریک سے ان کی دلچسپی کا اظہار کیا۔

دینی تعلیمی کونسل کے اجلاس میں سب سے اہم مسئلہ حکومت اتر پردیش کا وہ مذہبی بل تھا جس نے پورے ملک کے مسلمانوں کو اضطراب میں مبتلا کر رکھا ہے۔ اس سلسلے میں دینی تعلیمی کونسل نے اب تک جو خاموش اور سنجیدہ اور دستوری اقدامات کئے ہیں ان کی تفصیل ڈاکٹر محمد اشتیاق حسین قریشی نے بتائی۔ گورنر اترپردیش اور صدر جمہوریہ سے ملاقاتوں کا مفصل ذکر بھی کیا۔ پورے اجلاس نے متفقہ طور پر یہ محسوس کیا کہ یہ بل غیر دستوری ہے اور مطالبہ کیا گیا کہ ہرگز اس کو منظور نہ کیا جائے۔ ظفریاب جیلانی ایڈوکیٹ نے اس کے قانونی نکات پر روشنی ڈالی۔ انھوں نے کہا کہ راجستھان اور مدھیہ پردیش میں بھی بہت پہلے اسی طرح کے بل پاس ہو چکے ہیں لیکن حکومت اتر پردیش نے مدارس اور مساجد سے آئی ایس آئی کا تعلق بیان کر کے اس فکر و نظر کا مظاہرہ کیا ہے جس کی بنا پر یہ بل لایا گیا ہے۔ اس سے یہ بات ثابت ہوتی ہے کہ حکومت اسی بہانہ سے مساجد اور مدارس کی تعمیر و توسیع پر روک لگا دینا چاہتی ہے۔

ڈاکٹر محمد اشتیاق حسین قریشی نے

اپنی رپورٹ میں ماضی اور حال کے خطرات اور مستقبل کے تشویشناک امکانات پر بھرپور روشنی ڈالی۔ مذہبی بل کے بارے میں انھوں نے اس خوش آئند بات کی طرف اشارہ کیا کہ پورے ملک میں غیر بی۔جے۔پی سیاسی پارٹیاں اور سیکولر مزاج لوگ اس کے خلاف ہیں اور کہیں سے بھی اس کے حق میں کوئی آواز نہیں اٹھ رہی ہے انھوں نے تنظیم و تحریک کے تعلق سے گذشتہ سرگرمیوں اور آئندہ کے منصوبوں کا ایک خاکہ پیش کیا۔

ڈاکٹر مسعود الحسن عثمانی نے کہا کہ اس ملک میں مسلمانوں کی صلاحیتوں سے بڑا کام لیا جاسکتا ہے اور اس کے مثبت نتائج سے پورے ملک کو فائدہ پہونچ سکتا ہے بشرطیکہ انھیں اطمینان و یکسوئی سے کام کرنے کا موقع دیا جائے۔

پروفیسر نفیس احمد (مسلم یونیورسٹی علی گڈھ) نے بہت تفصیل سے حالات کا جائزہ لیتے ہوئے تعلیم و نظام تعلیم سے متعلق تجاویز پیش کیں مولانا سید سلمان الحسینی نے مدارس اسلامیہ کے اساتذہ اور طلبا سے براہ راست رابطہ پر زور دیا۔ مولانا محمد رفیق قاسمی (دہلی) نے اساتذہ کے تربیتی کیمپ کی ضرورت اس کی اہمیت اور افادیت بیان کی۔ مولانا عبدالرحمن رحمانی مبارکپوری قاضی اظہار الحق، ظہیر احمد شاہجہانپور، شفاعت حسین اور محمد اسحاق عثمانی نے بھی اپنے خیالات کا اظہار کیا۔

صدر جلسہ مولانا محمد شفیع مونس نے اپنی مختصر تقریر میں دینی تعلیمی کونسل کی خدمات موجودہ نظام تعلیم اس کے منفی اثرات اور اس مسئلہ پر جماعتوں کے اتحاد و اتفاق کے موضوعات پر روشنی ڈالی۔

آخر میں دینی تعلیمی کونسل کے نو منتخب صدر حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے اپنی جامع اور فکر انگیز تقریر سے ذہنوں کو جھنجھوڑ دیا۔ ان کے لب و لہجہ میں دل سوزی اور درد مندی کی وہی چمک تھی جو کبھی حضرت مولانا علی میاںؒ کی تقریروں میں نمایاں ہوتی تھی۔ انھوں نے نئی نسل کی ذہنی تربیت اس کی تعمیر و تشکیل پر یہ کہتے ہوئے پر زور انداز میں کہا کہ اگر اس کی فکر نہ کی گئی تو اندیشہ ہے کہ وہ عقیدۂ توحید کے حصار سے نکل جائے گی۔ انھوں نے کہا کہ اس وقت جو کچھ ملکی سطح پر نظر آرہا ہے وہ ہمارے بڑوں کی فکر کا نتیجہ ہے، اگر ہم نے اس کی فکر نہ کی تو مستقبل کی مسلمان نوجوان نسل ایسی بھی نہیں رہ جائے گی۔ مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے سمرقند و بخارا میں اپنے مشاہدات اور اپنے سفر کے تجربات بیان کئے اور اس سے یہ نتیجہ اخذ کیا کہ ملت کی ریڑھ کی ہڈی ابتدائی دینی تعلیم ہے اس کی آبیاری کی ضرورت ہے اگر وقت پر یہ کام نہ کیا جائے تو خوشنما پھول بھی مرجھا جاتے ہیں انھوں نے عصری تعلیم کو اسلام بیزار تعلیم قرار دیا اور یہ بھی کہا کہ مسلمان طلبا کی اکثریت وہیں جاتی ہے اس لئے ایسے اداروں کی بھی فکر کرنی چاہئے، دینی تعلیمی کونسل نے جو نظام و نصاب تعلیم مرتب کیا ہے اس میں ملت کی حفاظت اور تعمیر پوشیدہ ہے انھوں نے کہا کہ خطرہ سے زیادہ اہم بات یہ ہے کہ ہمیں خطرہ کا احساس نہیں ہے انھوں نے اس موقع پر تاریخی حوالوں سے یہ فکر انگیز بلکہ درد انگیز نکتہ بیان کیا کہ اندلس کے سقوط کے بعد وہاں کے مسلمانوں نے دو سو سال تک اپنے عقائد اپنے تشخص اور اپنے فکری اثاثہ کو بچانے کا غیر معمولی کارنامہ انجام دیا اس سلسلے میں تاریخ میں جو کچھ محفوظ ہے وہ ہندوستانی مسلمانوں کے لئے ایک آفاقی پیغام کی حیثیت رکھتا ہے۔ انھوں نے چھ نسلوں تک اس کوشش کو جاری رکھا انھیں خطرہ کا احساس تھا اس لئے وہ اتنے دنوں تک سرگرم رہے اور جہاں تک ممکن ہوسکا اپنی نوجوان نسل کو بچانے میں منہمک رہے انھوں نے آسانی سے شکست تسلیم نہیں کی دو سو سال کے بعد وہ شمالی افریقہ میں جاکر آباد ہوگئے۔

مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے قاضی محمد عدیل عباسی کی جدوجہد ان کی دردمندی اور مولانا علی میاں کی فکرمندی اور دل سوزی کی روشنی میں مستقبل کا لائحۂ عمل مرتب کرنے پر زور دیا۔ انھیں کی دعا پر جلسہ کا اختتام ہوا۔

(رپورٹ جلسہ دینی تعلیمی کونسل)

# صُفّہ

## اسلامی تاریخ کی پہلی درس گاہ

ڈاکٹر محمد ثانی

(دوسری و آخری قسط)

سیدنا عیاض بن غنمؓ اصحاب صفہ کی شان میں حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد کو اس طرح بیان فرماتے ہیں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میری امت کے برگزیدہ اور پسندیدہ اور عظیم المرتبت ذی شان شخصیات کے متعلق ملا اعلیٰ (ملائکہ مقربین) نے یہ پیغام رسانی کی ہے کہ وہ حضرات میں خدائے عز و جل کی رحمت واسعہ کا خیال کر کے مسرور و محظوظ ہوتے ہیں مگر خداوند ذوالجلال کے عذاب کی شدت کے خوف سے ان کے دل مغموم اور محزون ہیں۔ وہ شب و روز خدا کے مقدس اور پاکیزہ گھروں یعنی مساجد میں ذکر و فکر میں مصروف اور منہمک رہتے ہیں۔ ان کی زبانیں رحمت خداوندی کی امید و رجا کی آئینہ دار اور مالک حقیقی کے دیدار کے لئے ان کے قلوب اضطراب سیمابی میں مبتلا ہیں۔ لوگوں پر ان کا بار نہایت ہلکا اور خود ان کے نفس پر بے حد بھاری اور گراں ہے۔ زمین پر نہایت وقار اور طمانیت اور سکون کے ساتھ چلتے ہیں ان میں تکبر، غرور اور خود آرائی کا نام و نشان تک نہیں، ان کی چال سے تواضع، انکساری اور مسکنت جھلکتی ہے، تلاوت قرآن پاک ان کا ورد زباں، پرانے اور بوسیدہ کپڑے زیب تن کئے رب کریم کی خصوصی رحمتوں سے ہر وقت مالا مال ہوتے رہتے ہیں، حفاظت خداوندی ان پر سایہ فگن ہے۔ ان کی روحیں دنیا میں ہیں مگر دل آخرت کی لگن میں، فکر آخرت نے انھیں دنیا کی عارضی خوشیوں سے بے پرواہ کر دیا ہے۔ قبر اور آخرت کے لئے ہر وقت رخت سفر باندھے تیار کھڑے رہتے ہیں ایسے ہی قدسی نفوس سے متعلق ارشاد ربانی تعالیٰ ہے۔

یہ وعدہ اسی کے لئے ہے جس کے دل میں میرے سامنے پیش ہونے اور میرے عذاب کا خوف شعلہ زن ہے۔ (محمد عبد المعبود در تاریخ المدینہ المنورہ ص ۳۴۴ مکتبہ رحمانیہ لاہور)

ابو الاثر حفیظ جالندھری "صفہ اور اصحاب صفہ" کے متعلق کیا خوب لکھتے ہیں ؎

تمنائیں بر آتی تھیں یہاں ذوق عبادت کی
یہاں پیشانیوں پر مہر لگتی تھی سعادت کی
بہت سے طالبان حق گھروں کو چھوڑ کر نکلے
جہان ماسوا سے رشتے ناطے توڑ کر نکلے
فقط اللہ واحد کی رضا مطلوب تھی ان کو
فقط دنیا میں حب مصطفیٰ مجبوب تھی ان کو
انھیں پروائے زینت تھی نہ دولت سے علاقہ تھا
لباس ان کا تھا غیرت، ان کا دامن فقر و فاقہ تھا
یہ آئے تھے یہاں پر اکتساب نور کرنے کو
اشاعت نور قرآں کی قریب و دور کرنے کو
حضور مصطفیٰ لائے تھے یہ کاسے گدائی کے
ملا وہ کچھ کہ قاسم بن گئے ساری خدائی کے
طلوع صبح مشرق کو ملی پائندگی ان سے
ہوا مغرب غریق موجہ شرمندگی ان سے

اصحاب صفہ کی تعداد کم و بیش ہوتی رہتی تھی۔ علامہ جلال الدین سیوطی نے اصحاب صفہ کی تعداد چار سو تک لکھی ہے (سیوطی تفسیر جلالین ص ۱۴۳ المطابع کراچی) حاکم نے مستدرک (۱۷/۳ مکتبہ معارف ریاض) اور ابو نعیم نے "حلیۃ الاولیاء" میں ان کا تفصیلی تذکرہ کیا ہے۔ مولانا محمد ادریس کاندھلویؒ نے سیرت المصطفیٰ (۱/۴۴۴، ۴۴۳، مکتبہ عثمانیہ لاہور ۱۹۹۲ء) میں ان میں سے چند کے اسمائے گرامی ذکر کئے ہیں جو حسب ذیل ہیں:

(۱) ابو عبیدہ عامر بن الجراحؓ (۲) عمار بن یاسر ابو الیقظانؓ (۳) عبد اللہ بن مسعودؓ (۴) مقداد بن عمروؓ (۵) خباب بن ارتؓ (۶) بلال ابن رباحؓ (۷) صہیب بن سنانؓ (۸) زید بن خطابؓ (برادر حضرت عمرؓ) (۹) ابو مرثد کناز بن حصین عدویؓ (۱۰) ابو کبشہ مولیٰؓ (۱۱) صفوان بن بیضاءؓ (۱۲) ابو عبس بن جبرؓ (۱۳) سالم مولیٰ ابو حذیفہؓ (۱۴) مسطح بن اثاثہؓ (۱۵) عکاشہ بن محصنؓ (۱۶) مسعود ابن ربیعؓ (۱۷) عمیر بن عوف (۱۸) عویم بن ساعدہؓ (۱۹) ابو لبابہؓ (۲۰) سالم بن عمیرؓ (۲۱) ابو بشر کعب بن عمروؓ (۲۲) خبیب یسافؓ (۲۳) عبد اللہ بن انیسؓ (۲۴) جندب بن جنادہ ابو ذر (۲۵) عتبہ بن مسعودؓ (۲۶) عبد اللہ بن عمرؓ (۲۷) سلمان فارسیؓ (۲۸) حذیفہ ابن الیمان (۲۹) ابو الدرداء عویمر بن عامرؓ (۳۰) عبد اللہ بن زید جہنیؓ (۳۱) حجاج بن عمرو اسلمیؓ (۳۲) ابو ہریرہ دوسیؓ (۳۳) ثوبان مولیٰ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (۳۴) معاذ بن الحارثؓ (۳۵) سائب بن خلادؓ (۳۶) ثابت ودیعہؓ۔

حضرت ابو ہریرہؓ سے مروی ہے کہ میں نے

نبیؐ نے اصحاب صفہ کو دیکھا کہ ان کے پاس چادر تک نہ تھی فقط تہبند تھا یا کمبل جسے کبھی اپنی گردنوں پر باندھ لیتے تھے اور کمبل بھی اس قدر چھوٹا تھا کہ کسی کی آدھی پنڈلیوں تک پہونچتا اور کسی کے ٹخنوں تک اور ہاتھ سے اس کو تھامتے کہ کہیں ستر کھل نہ جائے۔ (بخاری / الجامع الصحیح ۱/۶۳ اصح المطابع کراچی)۔

ایک اور روایت میں حضرت ابوہریرہؓ فرماتے ہیں کہ اصحاب صفہ اسلام کے مہمان تھے نہ ان کا گھر تھا اور نہ ان کے پاس کچھ مال تھا، غرض کہ ان کا کوئی ٹھکانہ نہ تھا۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس کہیں سے صدقہ آتا تو اصحاب صفہ کے پاس بھیج دیتے اور خود اس میں سے کچھ نہ لیتے اس لئے کہ صدقہ آپ صلی اللہ علیہ پر حرام تھا اور اگر ہدیہ آتا تو خود بھی اس سے کچھ تناول فرماتے اور اصحاب صفہ کو بھی اس میں شریک کیا کرتے۔ اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ حکم دینا کہ اصحاب صفہ کو بلا لاؤ میرے نفس کو کچھ شاق گذرا اور اپنے دل میں کہا یہ ایک پیالہ دودھ کا اصحاب صفہ کے لئے کافی ہوگا؟ اس دودھ کا تو سب سے زیادہ حقدار میں تھا کہ کچھ پی کر طاقت اور توانائی حاصل کرتا پھر یہ کہ اصحاب صفہ کے آنے کے بعد مجھ ہی کو اس کی تقسیم کا حکم دیں گے اور تقسیم کے بعد یہ امید نہیں کہ میرے لئے اس میں سے کچھ بچ جائے، لیکن اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت سے چارہ نہ تھا۔ چنانچہ اصحاب صفہ کو بلا کر لایا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم سے ایک ایک کو پلانا شروع کیا جب سب سیراب ہو گئے تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم میری طرف دیکھ کر مسکرائے اور فرمایا کہ صرف میں اور تو باقی رہ گئے۔ میں نے عرض کیا بالکل درست ہے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بیٹھ جاؤ اور پینا شروع کرو، میں نے پینا شروع کیا اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم برابر فرماتے رہے اور پیو اور پیو یہاں تک کہ میں بول اٹھا قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ صلی اللہ علیہ وسلم کو حق دے کر بھیجا اب بالکل گنجائش نہیں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے پیالہ میرے ہاتھ سے لے لیا اور اللہ تعالیٰ کی حمد کی اور بسم اللہ پڑھ کر جو باقی تھا اس کو پی لیا (بخاری / الجامع الصحیح ۲/۹۵۵)

عبداللہ بن شفیق کہتے ہیں کہ میں ایک سال ابوہریرہؓ کے ساتھ رہا۔ ایک دن فرمانے لگے کاش تو ہمارا وہ زمانہ بھی دیکھتا کہ جب کئی کئی دن ہم پر ایسے گزرتے تھے کہ اتنا کھانا بھی میسر نہ تھا جس سے ہم کمر ہی سیدھی کر لیں۔ یہاں تک مجبور ہو کر پیٹ سے پتھر باندھتے تاکہ کمر سیدھی ہو سکے۔ (ابن حجر / فتح الباری ۱۱/۲۴۲)

یہ ان کا زہد، ان کا فقر و فاقہ، ان کی مسکینی
یہ ان کا رنگ استغنا، یہ ان کی خدمت دینی

"صفہ" کے حلقۂ درس کے سب سے ممتاز طالب علم حضرت ابوہریرہؓ کا شمار ان صحابہ کرام رضی اللہ عنہم میں کیا جاتا ہے جو علم حدیث کے اساطین سمجھے جاتے ہیں۔ آپ بالاتفاق صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی جماعت میں سب سے بڑے حافظ حدیث تھے۔ اگرچہ حضرت عبداللہ بن عمرؓ اور حضرت انس بن مالکؓ بھی حفاظ میں ممتاز درجہ رکھتے تھے لیکن ابوہریرہؓ کو کثرت روایت میں ان پر بھی تفوق حاصل تھا، خود "صفہ" کے معلم اول رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے کہ ابوہریرہ علم کا ظرف ہیں۔ (احمد بن حنبل / المسند ۲/۲۷۳) آپ خود جیسے علم کے شائق تھے۔ چاہتے تھے کہ ہر مسلمان کے دل میں طلب علم کا یہی جذبہ پیدا ہو جائے۔ ایک روز بازار جا کر لوگوں کو پکارا کہ تمہیں کس چیز نے مجبور کر رکھا ہے؟ لوگوں نے پوچھا کس نے ہے؟ کہا! وہاں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی میراث تقسیم ہو رہی ہے اور تم لوگ یہاں بیٹھے ہو۔ لوگوں نے پوچھا کہاں؟ فرمایا مسجد میں، چنانچہ سب دوڑ کر مسجد آئے جہاں کچھ لوگ نماز پڑھ رہے تھے، کچھ قرآن پاک کی تلاوت میں مصروف تھے، کچھ حلال و حرام پر گفتگو کر رہے تھے۔ حضرت ابوہریرہؓ گویا ہوئے! تم لوگوں پر افسوس ہے۔ یہی تمہارے نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی میراث ہے۔ (طبرانی / المعجم الاوسط ۱/۲۲۱)۔

حضرت ابوہریرہؓ کی روایت کردہ احادیث (مرویات) کی مجموعی تعداد ۵۳۷۴ ہے۔ احادیث نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کے عظیم الشان ذخیرہ کی مناسبت سے آپ کے رواۃ و تلامذہ کا دائرہ وسیع تھا۔ اکابر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین میں حضرت زید بن ثابتؓ، ابو ایوب انصاریؓ، عبداللہ بن عباسؓ، عبداللہ بن عمرؓ، ابی بن کعبؓ، انس بن مالکؓ، ابو موسیٰ اشعریؓ، عبداللہ بن زبیرؓ، جابر بن عبداللہؓ، ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہؓ تابعین میں سعید بن مسیب، حسن بصری، محمد بن سیرین، سلیمان بن یسار، طاؤس، عکرمہ، مجاہد، عطاء، عامر شعبی، عطاء بن یسار، موسیٰ بن یسار وغیرہ کے نام قابل ذکر ہیں۔ صحابہؓ اور تابعینؒ میں آپ کے رواۃ کی تعداد ۸۰۰ سے متجاوز ہے۔ (ابن حجر / تہذیب التہذیب ترجمہ حضرت ابوہریرہؓ) دیگر اکابر اور علمائے صحابہؓ کے مقابلے میں حضرت ابوہریرہؓ کے کثرت علم اور وسعت معلومات کا سبب یہ تھا کہ ان کو اس قسم کے مواقع حاصل تھے جو دوسرے صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کو حاصل نہ تھا۔ آپ خود اپنی کثرت روایات کے اسباب بیان کرتے ہیں کہ لوگ اعتراض کرتے ہیں کہ ابوہریرہؓ بہت حدیثیں بیان کرتا ہے حالانکہ مہاجرین و انصار ان

حدیثوں کو نہیں بیان کرتے ہیں۔ مگر معترضین اس پر غور نہیں کرتے کہ ہمارے مہاجر بھائی بازاروں میں اپنے کاروبار میں لگے رہتے ہیں اور انصار اپنی زراعت کی دیکھ بھال میں سرگرداں رہتے تھے۔ میں محتاج آدمی تھا میرا سارا وقت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی صحبت میں گزرتا تھا اور جن اوقات میں وہ لوگ موجود نہ ہوتے تھے اس وقت بھی میں موجود رہتا تھا۔ دوسرے جن چیزوں کو بھلا دیتے تھے میں ان کو یاد رکھتا تھا۔ (ابن سعد ر الطبقات الکبریٰ ۵۶/۴)

"صفہ" کے علمی فیضان کی بدولت اس حقیقت کے باوجود کہ ابتدائً تعلیمی ادارے عام تھے اور نہ ہی تعلیمی سہولتیں موجود تھیں۔ صحابہ کرامؓ نے حصول علم کا سلسلہ جاری رکھا۔ انتہائی تنگ دستی اور غربت کے عالم میں زندگی بسر کرنے والے مسلمانوں نے بھی حصول علم کو فوقیت دی اور اس شعبہ میں گراں قدر خدمات انجام دیں۔ تعلیمی وسائل سے محروم یہی مسلمان چند برسوں میں اتنا ممتاز مقام حاصل کر گئے کہ جہاں جہاں ان کے قدم پہونچے وہاں تعلیم و تربیت کے اعلیٰ مراکز قائم ہوگئے۔ حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کے وصال کے فوراً بعد ہی مسند درس و ارشاد قائم ہوچکی تھیں۔ جنہیں تعلیمی اعتبار سے مرکز فضیلت سمجھا جاتا تھا۔ یہ مراکز مختلف شہروں میں قائم تھے۔ ان کے قیام میں اصحاب صفہ کی خدمات و مساعی شامل تھیں جو براہ راست معلم کتاب و حکمت کے فیض علمی سے فیض یافتہ تھے۔ ان اداروں سے ایسے افراد وابستہ تھے جنہیں درس و تدریس کا وسیع تجربہ تھا۔ ان شخصیات کو آج بھی نہ صرف عالم اسلام بلکہ پوری زندگی کے عظیم ماہرین تعلیم کا پیشوا سمجھا جاتا ہے۔

صفہ کے علم و فیض کی بدولت معرض وجود میں آنے والی ایسی سات مسندوں کا ثبوت ملتا ہے جو قرن اول کی اسلامی دنیا میں قائم ہوئیں جن شہروں میں یہ مسندیں قائم ہوئیں اور جو اساتذہ ان کے نگراں اور منتظم تھے ان کی تفصیل درج ذیل ہے:

۱۔ مدینہ.... حضرت عبداللہ بن عمرؓ
۲۔ مکہ..... حضرت عبداللہ بن عباسؓ
۳۔ یمن..... حضرت معاذ بن جبلؓ
۴۔ بصرہ..... حضرت ابوموسیٰ اشعریؓ
۵۔ شام..... حضرت عبادہ بن صامتؓ اور ابوالدرداءؓ
۶۔ مصر..... حضرت عبداللہ بن عمرو بن عاصؓ
۷۔ کوفہ..... حضرت عبداللہ بن مسعودؓ

(عہد نبویؐ کا نظام تعلیم، ص ۷۷)

جب کہ یہ بھی ایک تاریخی حقیقت ہے کہ صفہ مسجد نبوی میں درس و تدریس کا سلسلہ شروع ہونے کے بعد رفتہ رفتہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے کئی اور مقامات پر ایسے ادارے قائم کرنا شروع کئے۔ مختلف حوالوں سے ایسی نو۹ مساجد کی تصدیق ہوتی ہے جنہیں تعلیمی مقاصد کے لئے استعمال کیا جاتا تھا۔ یہ مساجد ایک دوسرے سے تھوڑے فاصلے پر قائم تھیں۔ اس طرح ہر مسجد کے گردونواح میں رہنے والوں کے لئے اسلامی تعلیمات اور درس و تدریس کی ضروریات انھیں سے پوری ہوتی تھیں۔ ابتدائی دور میں قائم ہونے والی ان مساجد کے نام یہ ہیں:

(۱) مسجد بنی عمرو بن مبذول (۲) مسجد بنی ساعدہ (۳) مسجد بنی عبید (۴) مسجد بنی زریق (۵) مسجد بنی سلمیٰ (۶) مسجد غفار (۷) مسجد سالم (۸) مسجد جہینہ (۹) مسجد بنی رابح بن عبداللہ الاشہل۔

جیسا کہ ان مساجد کے ناموں سے عیاں ہے ان کا تعلق مختلف عرب قبائل، خاندانوں اور ان کے علاقوں سے تھا۔ اس طرح کم و بیش تمام ہی لوگوں کے لئے ان میں تعلیم حاصل کرنے کے مواقع فراہم کر دیئے گئے تھے۔ یہ سلسلہ روز افزوں بڑھتا گیا اور کئی ایسے مدرسے بھی قائم ہوئے جنہیں انصار مدینہ نے تعمیر کیا۔ (ایضاً۔ ۸۲) یہ دلچسپ حقیقت ہے کہ "اصحاب صفہ" مرکز اول صفہ اور ان مدنی مراکز علم و دانش سے فیض یاب ہو کر ایک دن پھر خود ہی مسند تعلیم و ارشاد پر فائز ہوئے۔ کئی روایات میں صراحت آتی ہے کہ تقریباً اسیؓ معلمین و مبلغین جنہوں نے بئر معونہ اور واقعہ رجیع کے المیوں میں شہادت پائی۔ اسی مدرسہ علم و دانشکدہ نبوی (صفہ) کے فیض یافتہ تھے۔ حضرت ابوہریرہؓ (جن کے علمی فیضان اور صفہ سے ان کی علمی وابستگی کا ذکر گذر چکا ہے) اسی کے پروردہ تھے۔ بعد کے ادوار میں صفہ کے متعدد فراغت یافتہ معلمین نے علم و دانش اور اسلامی علوم کی شمعیں متعدد مقامات اور اسلامی دنیا میں روشن کیں اور اطراف ممالک میں علوم نبویؐ کی ترویج و اشاعت میں ہر ممکنہ کردار ادا کیا۔

عہد نبوی کی اس مثالی اور تاریخی درسگاہ صفہ کو اسلامی تاریخ میں مدارس و جامعات اور دینی اداروں کے رہنما کی حیثیت حاصل رہی ہے۔ اسلام کی چودہ سوسالہ تاریخ میں قائم کئے گئے مدارس، دینی اداروں اور جامعات کے تعلیمی نظام میں ان تمام اصولوں اور خصوصیات کو بنیاد بنایا گیا جو تاریخ اسلام کی اس تاریخی درسگاہ کا طرۂ امتیاز تھیں۔

# کاشف العلوم اورنگ آباد میں مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ پر منعقدہ سیمینار میں

## مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی، مولانا محمد سالم قاسمی، مولانا عبدالکریم پاریکھ کا خطاب

● نمائندہ تعمیر حیات

تاریخی شہر اورنگ آباد کے مشہور اسلامی ادارہ کاشف العلوم کے زیر اہتمام ۲۸، ۲۹، ۳۰ اپریل ۲۰۰۰ء کو نہرو بھون میں "مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی حیات و خدماتؒ" کے موضوع پر سہ روزہ سیمینار منعقد ہوا۔ جس کے افتتاحی اجلاس سے خطاب کرتے ہوئے ندوۃ العلماء لکھنؤ کے ناظم حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے کہا کہ ملت اور قوم کی سربلندی کے لئے ضروری ہے کہ اس کے حالات درست کئے جائیں اور دینی تعلیمی اور معاشرتی لحاظ سے ان کی ترقی کی فکر کی جائے یہی حضرت مولاناؒ کا کام اور پیغام تھا۔

انھوں نے کہا: مولاناؒ کی وفات کے بعد متعدد جلسے اور سیمینار مختلف جگہوں پر منعقد ہوئے جن سے اس بات کا پتہ چلتا ہے کہ لوگوں کو ان کی وفات سے صدمہ ہی نہیں بلکہ امت کے خسارہ کا احساس بھی ہے۔ اس غم کے اظہار کے لئے جلسے منعقد کئے جارہے ہیں تاہم مؤمن کا ہر کام کسی مقصد سے ہونا چاہیے اور خدا کی رضا مطلوب ہونی چاہیئے اس طرح کے جلسوں میں شرکت کو مضبوط بنانے کے لئے سنی گئی باتوں کو عمل کے مطابق ڈھالنے کی کوشش کرنی چاہیے۔ کہ ملت کس طرح اپنی کمزوریوں سے واقفیت حاصل کرے اور ان کے ازالہ کی کوشش کرے۔

مولانا محمد رابع ندوی نے مولانا علی میاںؒ کے خاص اوصاف و خصوصیات پر روشنی ڈالتے ہوئے کہا: کہ مولانا مرحوم کو ملت کی پستی کا بڑا احساس تھا۔ اور وہ مسلمانوں کے عروج کے لئے ہمیشہ فکرمند رہا کرتے تھے وہ اکثر ان تدابیر پر غور کیا کرتے تھے جس سے ملت کو بیدار کیا جاسکے، اس کام کے لئے انھوں نے اسلام اور اسلامی شخصیتوں کی تاریخ سے استفادہ کیا، اور انھوں نے اس کی خاطر اپنے کو بڑی مشقتوں اور تکلیفوں میں ڈالا، آخر میں جب مولاناؒ کو ضعف بہت بڑھ گیا تھا اور امراض نے گھیر لیا تھا۔ اس وقت بھی یہ کیفیت ہوتی تھی کہ سفر کے لئے کمربستہ ہوجاتے تھے، معالجین اور قریبی لوگ روکتے اور صحت کے لئے مضر بتاتے تو فرماتے کہ ہماری ایک ہی جان تو جائے گی لیکن کتنی جانیں بچ جائیں گی مولاناؒ کا خاص وصف دردمندی تھا اور وہ درد کسی ایک علاقہ، یا کسی ایک قوم، یا کسی ایک نسل یا کسی خاندان تک محدود نہیں تھا۔ یہی وجہ ہے کہ ان کے سانحۂ وفات کا غم پوری دنیا میں عرب میں عجم میں حکمراں طبقہ میں اور محکوم طبقہ میں مسلمانوں میں اور غیر مسلموں میں محسوس کیا گیا،

انھوں نے کہا: مولاناؒ فرمایا کرتے تھے اور افسوس کرتے تھے کہ آج ملک کے پندرہ کروڑ مسلمان وہ کام نہیں کر پارہے ہیں جو ہزاروں سال پہلے چند مسلمانوں نے کیا تھا، آج ہم کو ضرورت ہے کہ ہم اپنی زندگی نمونہ کی بنائیں جس کا لوگوں پر اثر پڑے، پورا معاشرہ، پورا شہر اور آس پاس کا قرب جوار سب کا سب متأثر ہو۔ لوگ کہیں کہ مسلمان کی زندگی کچھ اور ہوتی ہے، جہاں دوسرے ٹھوکر کھاتے ہیں وہاں یہ ثابت قدم رہتا ہے یہ بکتا نہیں اسے کوئی خرید نہیں سکتا، نہ عزت نہ دولت اور نہ ہی کوئی اور چیز، پھر دیکھیے کیا سے کیا ہوجائے گا، یہ کتنی شرم کی بات ہے کہ مسلمان قرآن اور حدیث کی تعلیمات کو چھوڑ کر ذاتی اغراض کو حاصل کرنے کو ترجیح دینے لگے، حقیر زندگی کے لئے سب کچھ داؤں پر لگا دے مولانا علی میاں ندویؒ ذاتی مفاد سے بلند ہوکر اللہ اور رسولؐ کے احکام اور تعلیمات کے ذریعہ کتاب و سنت کی روشنی میں ملت کو ایک باوقار ملت بنانا چاہتے تھے، کہ یہ ملت اللہ کی منتخب کردہ ملت ہے اسے ممتاز اور مثالی امت ہونا چاہیئے، انھوں نے کہا ملت اس وقت تک مثالی ملت نہیں ہوسکتی جب تک وہ دوسروں سے لینے کے بجائے دینے نہ لگ جائے گی، اسے اب کسی سے کچھ لینے کی ضرورت نہیں، اس کو اللہ میاں سب کچھ دے چکے ہیں۔ مولانا علی میاںؒ نے انہی خیالات کے تحت اصلاح معاشرہ کی تحریک چلائی جس سے دوسری قوموں کی رہنمائی ہو

اور اپنے معاشرہ کی خرابیاں دور ہوں، مولانا مرحوم فرمایا کرتے تھے کہ امت ذاتی فائدہ کے لئے دوسروں کے سامنے جھکے گی۔ تو اسے کوئی خاطر میں نہیں لائے گا۔ اور جب مسلمان خدمت کے جذبہ کو لے کر اٹھے گا اور دوسروں کی فکر کرے گا۔ اور اپنے مفاد کی فکر کم دوسروں کے مفادات پر زیادہ توجہ دے گا تو اس کی بات میں اثر پیدا ہوگا۔ اخلاق کے ہی آگے دوسری قومیں فرش راہ بنی ہیں، مولانا محمد رابع ندوی نے اس سلسلہ میں خصوصیت سے امیر کبیر شیخ علی ہمدانیؒ کا ذکر کیا کہ یہ وہ تھے جنھوں نے کشمیر میں گاؤں گاؤں جاکر چھوٹے چھوٹے شہروں میں جاجا کر اپنے اخلاق کے ذریعہ اسلامی تعلیمات کو پھیلایا جس کے نتیجہ میں کشمیر کی اکثریت حلقہ بگوش اسلام ہوگئی۔ مولانا ندویؒ نے خواجہ معین الدین چشتیؒ، خواجہ نظام الدین اولیاءؒ اور حضرت سید احمد شہیدؒ کی خدمات اور طریقۂ کار کا بھی ذکر کیا،

مولانا محمد رابع ندوی نے مولانا علی میاںؒ کی ملک کے لئے فکر اور درد کا ذکر کرتے ہوئے کہا کہ انھیں اس کا خیال تھا کہ ملک اگر تباہ ہوگا تو اس کے نتیجہ میں ملک والے تباہ ہوں گے انسانیت تباہ ہوگی، اسی لئے انھوں نے پیام انسانیت کی تحریک چلائی، وہ بڑے بڑے حکمرانوں اور ذی حیثیت لوگوں سے ملے لیکن کسی کو خاطر میں نہیں لائے ہمیشہ انھوں نے انسانیت کے تحفظ اور ملک کی سلامتی کی بات کی، جب موجودہ وزیر اعظم اٹل بہاری باجپئی ان کی عیادت کے لئے ندوۃ العلماء آئے تو ان سے صاف صاف کہا کہ ملک خطرہ میں ہے، خود غرضی، رشوت ستانی عام ہے انسان خود انسان کو کھائے جارہا ہے، ملک کے مفاد کی کسی کو فکر نہیں، سب کو اپنا مفاد پیارا ہے، ایسی صورت میں ملک بچ نہیں سکتا جب نرسمہا راؤ سے ملے تو ان سے بھی پورے زور اور طاقت سے یہ بات کہی اور فرقہ واریت اور تشدد کے خلاف کام کرنے کو کہا، یہ ان کی تڑپ اور دردمندی کا ہی نتیجہ تھا کہ انھوں نے اپنی قوم وملت کی تعلیمی، ثقافتی، ادبی دعوتی، اصلاحی، تبلیغی، اخلاقی انسانی ہر گوشہ کی فکر کی اور کوشش جاری رکھی۔ اس کے ساتھ وہ ملک کی سلامتی اور برادران وطن کے لئے بھی فکر مند رہے۔ مولانا محمد رابع ندوی نے تلقین کی کہ مسلمان ان باتوں کو اختیار کریں جن سے ان کا مقام بلند ہو، مولانا نے دعا کرتے ہوئے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ مسلمانوں کو ملت اسلامیہ کے مفاد اور ملک کے مفاد کو سمجھنے کی توفیق دے اور انھیں اعلیٰ اخلاقی کردار کا حامل بنائے۔

جامعہ کاشف العلوم اورنگ آباد کے زیر اہتمام اس منعقدہ سیمینار کا آغاز قاری غلام رسول صاحب کی تلاوت سے ہوا، اور اس کے بعد مدرسہ کے طالب علم عبد السبحان نے بارگاہ رسالت میں نعت پیش کی اور منظوم خراج عقیدت جب مولانا علی میاںؒ کو محمد اکرم نے پیش کیا تو محفل میں سماں بندھ گیا۔ افتتاحی جلسہ میں ناظم جامعہ مولانا ریاض الدین فاروقی نے خطبۂ استقبالیہ میں کہا کہ جامعہ کو تیسری بار کل ہند سطح پر سیمینار منعقد کرنے کی سعادت حاصل ہو رہی ہے، ملیشیا سے آئے ہوئے مہمان شیخ احمد فہمی زمزم نے عربی میں اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہوئے کہا کہ ایک پرہیزگار عادل بادشاہ کے نام سے موسوم تاریخی شہر اورنگ آباد جو بڑے جلیل القدر علماء اور مشائخ کا مسکن رہا ہے اور اب مدفن ہے اور عالم اسلام کی عظیم ترین شخصیت مولانا علی میاںؒ کی ذات میں دو چیزیں ہمارے اچھے مستقبل کی بنیاد ہوسکتی ہیں۔ انھوں نے حضرت مولانا علی میاںؒ کے حادثے کو ایسے خسارہ سے تعبیر کیا جس کی تلافی ممکن نہیں۔

جانشین حکیم الاسلام مولانا محمد سالم قاسمی مہتمم دار العلوم وقف دیوبند نے اپنے خطاب میں کہا کہ شخصیتیں اٹھتی ہیں، لیکن یہ اللہ کا نظام ہے کہ کسی شخصیت کے اٹھنے سے جگہ خالی نہیں ہوتی، جانے والا متعین وقت لے کر آتا ہے، اور وہ اسی دور کے لئے مناسب ہوتا ہے، امت بھی خالی نہیں ہوتی بعد والوں کے لئے بعد کی ذمہ داریاں ہوتی ہیں اور اللہ تعالیٰ انہی میں سے کسی کا اپنے کام کے لئے انتخاب کرلیتے ہیں، لیکن مولانا کی شخصیت ہشت پہل تھی۔ اور ان کے اندر انفرادی اور اجتماعی خوبیاں جمع تھیں، ذکر وفکر ان کی خاص خصوصیت تھی، خلوت میں ذکر الٰہی میں ڈوبے ہوئے اور جلوت میں فکر امت میں بے چین نظر آتے تھے۔ انھوں نے کیف علم کے ساتھ سوز عشق کو جمع کر رکھا تھا، جو ہمارے مجددین اور مصلحین کا خاصہ رہا ہے، مولانا علی میاںؒ کی خدمات کا ذکر کرتے ہوئے انھوں نے کہا کہ قاری محمد طیبؒ صاحب نے گیارہ سال تک مسلم پرسنل لاء بورڈ کی صدارت کی، جبکہ مولانا علی میاںؒ نے سترہ سال تک بورڈ کی صدارت فرمائی۔ وہ مختلف مکاتب فکر کو لے کر چلے اور یہ ان کی اعلیٰ درجہ کی صلاحیت تھی، انھوں نے جو فیصلہ لیا وہ ملت کے لئے سازگار ثابت ہوا۔ انھوں نے اس پر عمل کرایا کہ مذہبی عقائد میں تعصب کو داخل ہونے نہ دیا جائے، اور سیاست میں تشدد کو داخل ہونے نہ دیا جائے۔ چنانچہ مولانا کا سترہ سالہ دور صدارت

مثالی رہا۔ بڑا ہی تابناک اور ناقابل فراموش ہے، مولانا محمد سالم قاسمی نے اپنی تقریر کا آغاز آیت کریمہ" اِنَّ الَّذِیْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰہُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا تَتَنَزَّلُ عَلَیْھِمُ الْمَلٰٓئِکَۃُ سے شروع کی تھی۔

مولانا عبدالکریم پاریکھ نے اپنی تقریر میں کہا: اس پوری صدی پر مولانا کی فکر کا سایہ رہا، انسانیت، خواتین، سیاست، عالم عربی ملت کی اصلاح اور ملک کو پرامن بنانے کی فکر مناسب لحاظ سے کی، یہ ان کی وہ خدمات ہیں جو بھلائی نہیں جا سکتیں، انھوں نے مولانا علی میاںؒ کی گراں قدر خدمات کا ذکر کرتے ہوئے کہا: کہ مسلم سلطنتوں کے سدھارنے اور ان کے تعلقات استوار کرنے کے لئے جدوجہد کی۔ ان پر اپنا اثر ڈالا۔ آپ نے کبھی کوئی عہدہ اور منصب طلب نہیں کیا۔ اس لئے کہ آپ کا نظریہ یہ تھا کہ کرسی لینے سے اچھا یہ ہے کہ کرسی والوں تک صحیح بات پہونچائی جائے۔ ملک کے مزاج پر تبصرہ کرتے ہوئے کہا کہ ملک کا مزاج سیکولر ہے۔ یہاں مذاہب کی بہتات ہے، اس لئے یہاں اس مزاج کا لحاظ کرنا ہوگا، اسی لئے ملک کا دستور سیکولر بنیاد پر بنایا گیا۔ مولانا علی میاںؒ نے اس ملک کے مزاج کی رعایت رکھتے ہوئے یہاں دعوت دین کا کام کیا۔ وہ بڑے مرشد اور مربی تھے، چنانچہ نفس کی اصلاح کے لئے تزکیہ کا خیال کیا، اور اخلاق و کردار کے سنوارنے کا عظیم کام کیا۔ عورتوں کے حقوق کے لئے مسلسل تحریک چلائی۔ ملک پر دین کو فوقیت دی، یورپ میں جاکر اسلام کا جھنڈا بلند کیا۔ آکسفورڈ یونیورسٹی میں اسلامک سینٹر قائم کیا، پیام انسانیت کے نام پر نفرتوں کو دور کیا۔ یاسر عرفات کی سوچ بدلی، فلسطین کے مسئلہ کی طرف عرب حکمرانوں کو جھنجھوڑا، سعودی عرب کے رُخ کو بدلا، عرب قومیت کے خلاف آواز اٹھائی۔ مسلم خواتین تحفظ بل ان کا بڑا کارنامہ ہے، مولانا پاریکھ نے کہا اس بل کے پاس ہوجانے پر خود آر ایس، ایس، چیف بالا صاحب دیورس نے ہم سے کہا کہ مولانا علی میاںؒ نے اکثریت نہ ہونے کے باوجود پارلیمنٹ میں یہ بل منظور کرالیا، مولانا علی میاںؒ نے تعلیمی اداروں میں دینی تعلیمی کونسل کے آغاز ہی سے صدر ہے جس کی وجہ سے آج ہزاروں بچوں کا عقیدہ صحیح قائم ہے یورپ اور امریکہ میں دین کو فروغ دیا۔

آخر میں مفسر قرآن مولانا عبدالکریم پاریکھ نے مسلمانوں کو تلقین کی کہ مولانا علی میاںؒ کے لٹریچر اور کتابوں سے فائدہ اٹھائیں جو دنیا کی متعدد زبانوں میں عام ہیں، سیمینار میں نظامت کے فرائض مولانا عبدالرشید ندوی مدنی نے انجام دیئے۔

---

محمد طارق ندوی

# سوال و جواب

س :۔ کیا کوئی شخص پیشانی پر غیر قوم کا نشان لگوا سکتا ہے؟ اور عیسائیوں کا نشان ✝ بنوا کر گلے میں ڈال سکتا ہے؟

ج :۔ نہیں! مسلمان کے لئے ایسے امور کا ارتکاب کرنا ناجائز اور حرام ہوگا۔

من تشبہ بقوم فھو منھم۔
جو کسی قوم کا شعار اختیار کرے وہ انھیں میں سے ہوگا نیز عیسائیوں کا نشان ✝ بنوا کر گلے میں ڈالنا عقیدہ کی خرابی پر دلالت کرتا ہے جو ایک طرح کا شرک ہے۔ ارشاد خداوندی ہے: اِنَّ اللّٰہَ لَا یَغْفِرُ اَنْ یُّشْرَکَ بِہٖ وَیَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِکَ لِمَنْ یَّشَآءُ۔ (ترجمہ) اللہ تعالیٰ شرک کو معاف نہیں فرمائیں گے اور اس کے علاوہ جو چاہیں معاف فرما سکتے ہیں۔

س :۔ سکھوں کے گردواروں میں لنگر کا کھانا مسلمانوں کے لئے جائز ہے یا نہیں؟

ج :۔ صورت مسئولہ میں جواز تو ہوگا لیکن کراہت سے مذکور عمل خالی نہیں بشرطیکہ کوئی حرام چیز نہ ہو۔

س :۔ بعض مساجد میں امام کے مصلیٰ کے علاوہ پہلی صف میں منبر کے سامنے ایک مصلیٰ اور بچھا دیا جاتا ہے۔ وہ مکبر کے لئے خاص ہوتا ہے کیا یہ طریقہ شرعاً درست ہے؟

ج :۔ اس میں کوئی حرج نہیں تاکہ مؤذن کو اقامت کی جگہ پہنچنے کے لئے دشواری نہ ہو۔

س :۔ اگر کسی شخص کی بیس پچیس سال کی نمازیں قضا ہوں اور عمر اتنی نہ ہو کہ قضاء عمری ادا کر سکے یعنی وہ عمر کی آخری منزل میں ہو تو ان نمازوں کی قضاء کی کیا صورت اختیار کرے؟

ج :۔ جتنی نمازوں کی قضاء کر سکتا ہے کرے، بقیہ نمازوں کی طرف سے فدیہ دیدے یعنی ہر نماز کے بدلے پونے دو سیر گیہوں یا اس کی قیمت صدقہ کر دے اور توبہ اور استغفار بھی کرتا رہے۔ اللہ تعالیٰ معاف فرمائیں گے۔ اللہ کی بے پایاں رحمت سے بھی امید ہے۔

س :۔ میرے پاس ساڑھے باون تولے چاندی کی مقدار کے زیورات ہیں اور ایک پلاٹ ساٹھ ہزار روپئے کے مالیت کا ہے تو کیا مجھے پلاٹ کے پیسوں کی بھی زکوٰۃ دینی پڑے گی؟

ج :۔ صورت مسئولہ میں زیورات کی جبکہ اس پر سال گزر جائے تو زکوٰۃ دینی ہوگی۔ ڈھائی روپئے فیصد کے حساب سے۔ رہ گیا پلاٹ تو اگر وہ تجارت کے لئے لیا گیا ہے تو سال گزرنے پر اس کی مالیت پر بھی زکوٰۃ ہوگی ورنہ نہیں۔

س :۔ کیا عیدگاہ کے ہوتے ہوئے مقامی جامع مسجد میں بھی نماز عید ادا کی جا سکتی ہے؟

ج :۔ سنت تو یہ ہے کہ عیدگاہ میں سب متحد ہو کر عیدین کی نماز ادا کریں تاہم جامع مسجد میں بھی عیدین کی نماز ادا کر سکتے ہیں۔

س :۔ پچھلے سال ہماری بستی میں ایک شخص کی والدہ کا انتقال ہو گیا مرحومہ کے بالغ باشعور بیٹے نے میّت کو غسل دینے سے پہلے اس کے پیر دھوئے اور دھلے ہوئے پانی کو پی لیا شرعاً یہ عمل کرنا کیسا ہے؟

ج :۔ شرعاً مذکور عمل درست نہیں پانی نجس ہے اس کا پینا درست نہیں ہے۔

س :۔ ظہر اور عصر کی نماز سرّاً کیوں پڑھی جاتی ہے۔ نیز مغرب عشاء، اور فجر کی نماز جہراً کیوں پڑھی جاتی ہے؟

ج :۔ ایسا ہی حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے ثابت ہے نیز ظہر اور عصر کے وقت شور و ہنگامہ ہوتا ہے۔ جہراً نماز پڑھنے میں حرج لاحق ہوگا۔ البتہ مغرب اور عشاء اور فجر میں سکون ہوتا ہے، جہراً نماز پڑھنے میں کوئی حرج نہ ہوگا بلکہ یہ نشاط کا باعث ہے۔

س :۔ مقتدی کو امام کے پیچھے جب بھی وہ رکوع، سجدہ میں جائے یا سجدہ سے اٹھے تو اس کے اللہ اکبر کہتے وقت امام کی طرح اللہ اکبر کہنا ضروری ہے یا نہیں اور اگر نہ کہے تو مقتدی کی نماز میں کوئی حرج لاحق تو نہیں ہوگا؟

ج :۔ مذکور صورت میں ہر موقع پر امام کے اللہ اکبر کہنے کے وقت مقتدی بھی اللہ اکبر کہے گا یہ سنت سے ثابت ہے۔ اللہ اکبر کہے بغیر بھی نماز ہو جائے گی۔

# مختصر

## عالمی خبریں

**معید اشرف ندوی**

● سعودی عرب نے غیر ملکی سرمایہ کاری سے متعلق بل کی توثیق کردی جس سے سعودی عرب کے بیشتر اقتصادی شعبوں میں غیر ملکی کمپنیوں کے لئے سرمایہ کاری کا راستہ کھل جائے گا۔ سپریم اکنامک کونسل کا تیار کردہ یہ بل حتمی منظوری کے لئے کابینہ کے اجلاس میں پیش کیا گیا۔ جس کی صدارت خادم حرمین شریفین شاہ فہد نے کی۔ کابینہ نے مقامی کمپنیوں کی طرف سے صنعتی سرمایہ کاری کو تیز کرنے کی غرض سے جنرل انوسٹمنٹ کارپوریشن کے قیام کی منظوری بھی دی۔ اجلاس نے ان غیر ملکی کمپنیوں پر ۱۵ فیصد ٹیکس عائد کرنے کی بھی منظوری دی جن کا سالانہ منافع ایک لاکھ سعودی ریال سے زائد ہوگا شاہ فہد نے بل کی منظوری کے ضمن میں شاہی فرمان بھی جاری کیا ہے، شاہ فہد نے ایک اور شاہی فرمان میں کارپوریشن کے گورنر کی حیثیت سے شہزادہ عبداللہ بن فیصل کا تقرر بھی کیا جن کا درجہ وزیر کے برابر ہوگا۔

● روسی فوج نے ہتھیاروں کی چیکنگ کے دوران چیچنیا کی جنگ کی بدحواسی کے عالم میں اپنے بندرگاہ پر کھڑے اپنے ہی بہترین ساخت کے بحری بیڑے کو تباہ کردیا۔ روسی فوج کے ایک ترجمان نے کہا کہ اگرچہ اس کی تباہی کے دوران کوئی جانی نقصان نہیں ہوا۔ البتہ اس آبدوز شکن بحری بیڑے کی تباہی سے روس کو کھربوں روبلز (لاکھوں ڈالر) کا نقصان ہوا ہے۔

● لندن کے روزنامہ ڈیلی میل کے ایک سروے کے مطابق برطانیہ میں نوجوان لڑکیوں کی نصف تعداد شادی کے بندھن میں بندھے بغیر ماں بننا چاہتی ہیں۔

یہ رجحان تقریباً ۱۴ برس کی لڑکیوں اور لڑکے میں پایا جاتا ہے جبکہ ۱۵ سے ۱۶ برس کی لڑکیاں اس بات پر یقین رکھتی ہیں کہ وہ زندگی کے کسی نہ کسی مرحلے پر شادی کے بعد علیٰحدگی اختیار کر کے آزاد زندگی گزاریں گی۔ جبکہ لڑکیوں کا ایک گروپ شادی کی رسم کو فضول سمجھتا ہے اور لڑکیوں کی ۴۸ فیصد تعداد شادی کے بندھن پر یقین نہیں کرتی ہے بلکہ اسے اپنی زندگی اور کام کی راہ میں رکاوٹ خیال کرتی ہے۔

● ناروے کی حکومت نے اعلان کیا ہے کہ وہ مسلمانوں کو نماز جمعہ کے لئے اذان کی اجازت دینے کی خواہاں ہیں۔ اگر یہ اجازت مل جاتی ہے تو عیسائی مذہب کے غلبہ والا ناروے وہ پہلا ملک ہوگا جہاں مسلمانوں کو اذان کی اجازت ہوگی۔ ناروے میں چرچ امور کے وزیر نے پارلیمنٹ کو بتایا کہ حکومت مسلمانوں کو جمعہ کی اذان لاؤڈ اسپیکر کے ذریعہ دیئے جانے کی حمایت کرتی ہے انھوں نے مزید کہا کہ حکومت کی مذہبی آزادی کو یقینی بنانے کی پالیسی کا یہ ایک حصہ ہے۔

● امریکہ کے تحقیقی ادارے یونائیٹڈ افیسر فار اکنامس (U.A.F.A) نے صدی کے اختتام پر معیشت میں آنے والے اچھال نے چند لوگوں کو تو چوٹی پر پہنچا دیا۔ لیکن ایسے امریکیوں کی تعداد کافی ہے جن کی مالی حالت کافی گھٹ گئی ہے اور وہ غریبی کی سطح سے نیچے زندگی گذارنے پر مجبور ہو گئے ہیں۔ اور ایک اندازہ کے مطابق تقریباً ۳۰ لاکھ امریکی متاثر ہوئے جو غریبوں کے زمرے میں شامل ہو گئے ہیں۔

## بقیہ: درس حدیث

امام احمد نے اپنی مسند اور دارقطنی نے اپنی سنن میں عبداللہ بن عمر بن العاص رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ "دو آدمی حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس لڑتے ہوئے آئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے عمر بن العاصؓ سے فرمایا. ان دونوں کا فیصلہ تم کرو، انھوں نے عرض کیا اللہ کے رسولؐ! آپ کے ہوتے ہوئے میں فیصلہ کر دوں۔ آپؐ نے فرمایا ہاں! عمر بن العاصؓ نے کہا کس طرح فیصلہ کر دوں۔

آپ نے فرمایا اگر تم نے اجتہاد سے کام لیا غور وفکر کرکے (بلاکسی کی رعایت) فیصلہ کیا اور فیصلہ صحیح رہا تو تم کو دس نیکیاں ملیں گی، اور اگر اجتہاد میں غلطی ہوگئی تو ایک نیکی ملے گی۔

احمد اور دارقطنی نے ہی عقبہ بن عامر جہنیؓ سے روایت کیا ہے انھوں نے کہا کہ "حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس دو شخص لڑتے ہوئے آئے، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عقبہ اٹھو اور تم ان دونوں کا فیصلہ کرو، میں نے عرض کیا اللہ کے رسولؐ! آپ مجھ سے زیادہ اس کے مستحق ہیں، فرمایا تم ٹھیک کہتے ہو، لیکن فیصلہ تم ہی کرو۔ اگر تم نے اجتہاد سے کام لیا اور صحیح فیصلہ کیا تو تم کو دس نیکیاں ملیں گی اور اگر اجتہاد میں غلطی ہوگئی تو تم کو ایک نیکی ملے گی۔

ابن ماجہ اور دارقطنی نے جاریہ بن ظفر حنفی یمانیؓ کے حوالہ سے بیان کیا ہے انھوں نے کہا "ایک گھر دو بھائیوں میں مشترک تھا، ان دونوں نے درمیان میں بانس وغیرہ کی ٹٹی باندھ کر اپنا اپنا حصہ الگ کر لیا، کچھ عرصہ بعد دونوں کا انتقال ہوگیا اور دونوں نے اپنے وارث چھوڑے اب ان دونوں وارثوں نے دعویٰ کیا کہ "ٹٹی ہماری ہے" یہ دونوں لڑتے ہوئے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پہونچے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حذیفہ بن یمان کو بھیجا اور انھوں نے دونوں کے درمیان فیصلہ کر دیا، ٹٹی کی گرہوں کو جس سے قریب دیکھا اسی کے حق میں فیصلہ دے دیا اور واپس ہوکر حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو مطلع کیا۔ فیصلہ سن کر آپؐ نے فرمایا صحیح اور اچھا فیصلہ کیا۔

## بقیہ: ہم مومن ہیں

آپ روس کو کارروائی کرنے کا موقع دے رہے ہیں؟

ج:۔ داغستان ایک متحد قوم ہے لوگ متفرق نہیں ہیں، وہاں علماء کرام کی ایک کمیٹی ہے جس کا میں ممبر ہوں انھوں نے اس قانون کو نافذ کیا ہے۔ جب روسی افواج اس صورتحال کو ختم کرنے کے لئے داخل ہوئیں تو ہم پر واجب تھا کہ ہم ان کی مدد کریں۔

س:۔ شیخ خطابؒ آپ اس وقت میدان جنگ میں ہیں" آپ دنیا کے مختلف ممالک میں بسے ہوئے مسلمانوں کو کیا پیغام دیتے ہیں؟

ج:۔ تمام تعریفیں اللہ کے لئے ہیں چیچنیا کا مسئلہ صرف مسلمانوں سے متعلق ہے اس کا تعلق یورپ اور امریکا سے نہیں ہے اس لئے تمام اہل خیر سے اپیل ہے کہ وہ اپنے بھائیوں کی حمایت کریں، تمام دنیا روسی افواج کی مدد کیلئے تیار کھڑی ہے اور چیچنیا کے ساتھ کوئی تعلق نہیں ہے آج کی جنگ روسی افواج اور ماسکو کے خلاف ہے، یہ جنگ مجاہدین اور ملحدین کے درمیان ہے، ان ملحدین کے خلاف جنھوں نے بوسنیا کوسوفا، تاجکستان، افغانستان میں گھناؤنے جرم کا ارتکاب کیا ہے، اگر چیچنیا ہمارے ہاتھوں سے نکل گیا تو سمجھ لیجئے کہ اس کے ساتھ ہمارا وجود بھی ختم ہوگیا۔

ہم مسلمانوں سے صرف دعا کے خواہشمند ہیں، ہم نے ان کے فضل واحسان کو گذشتہ طویل دور میں دیکھا ہے۔ والسلام۔

منظر ارض حرم آنکھوں میں ہے
ہر فضائے محترم آنکھوں میں ہے
دیکھ کر آئے ہیں طیبہ کو مگر
کچھ نہیں دیکھا یہ غم آنکھوں میں ہے

نخور واحدی

# مطالعے کی میز پر

تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

نام کتاب : نسیم حجاز
مصنف : جگن ناتھ آزاد
صفحات: ۱۶۰، سائز ۱۸×۲۲ قیمت ایک سو روپے
ملنے کا پتہ :- انجمن ترقی اردو (ہند) اردو گھر ۲۱۲ راؤز ایونیو نئی دہلی ۱۱۰۰۰۲

جگن ناتھ آزاد ایک نادر الکلام شاعر ہیں اور اچھے اور سلجھے ہوئے لکھنے والوں میں ہیں ان کا کلام حمد، نعت، منقبت، نظم، غزل، قطعہ رباعی، ادبیت میں رچا ہوا ہوتا ہے۔ اس کی وجہ ادبی روایات ہیں جو اقبال، غالب، حسرت موہانی وغیرہ میں وجہ مشترک ہیں۔

زیر نظر کتاب میں جگن ناتھ آزاد نے حمد و نعت اور منقبت و دعا کے علاوہ بڑی اچھی اچھی نظمیں لکھی ہیں جو پڑھنے سے تعلق رکھتی ہیں۔ حمد سے منقبت تک، ولادت باسعادت، سلام محفل نعت میں ایک رات، دہلی کی جامع مسجد، تاریخ ہند کا ایک واقعہ۔ اے کشور ہندوستاں، اور بھارت کے مسلماں۔ آزاد صاحب کی نظموں کے جلی عنوانات ہیں۔

جگن ناتھ آزاد کے کلام اور ان کی شخصیت میں اسلامیات کا رنگ نمایاں طور پر غالب ہے ان کے کلام میں جہاں توحید و رسالت کا عنصر پایا جاتا ہے وہیں مسلمانوں کی ہمدردی اور خیر خواہی کے جذبات بھی نظر آتے ہیں۔

● محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

"بھارت کے مسلماں" یہ نظم مسلمانوں کی ہی ہمدردی و خیر خواہی میں بڑے اخلاص دل سوزی اور دردمندی کے ساتھ ان کی زبان سے نکلی اس لئے جہاں سوز و اثر میں ڈوبے ہوئے اس کے ہر بند نے متاثر کیا وہیں ان کے پند و موعظت اور اسلامی و ایمانی حرارت سے لبریز اشعار نے حیرت و استعجاب میں ڈال دیا۔

مسلمانوں کے بقا اور تحفظ کی کیا صورت ہو سکتی ہے؟ اس کو آزاد صاحب اس طرح بیان کرتے ہیں۔

قرآں کی تعلیم سے پھر درس بقا لے
پھر روح میں پیغام محمدؐ کو بسا لے
گذرے ہوئے عظمت کے زمانے کو بلا لے
روٹھی ہوئی ایماں کی دولت کو منا لے
ایماں کی دولت کو گنوائے ہوئے انساں
بھارت کے مسلماں، بھارت کے مسلماں

اقبالیات کے اس شارح و ترجمان نے اسلامی حقائق و معارف کی ترجمانی کا حق مکمل طور سے ادا کر دیا ہے۔

کتاب کے شروع میں "جگن ناتھ آزاد کا رنگ حرم" کے عنوان سے جناب ضیاء الدین اصلاحی (مدیر ماہنامہ معارف اعظم گڑھ) کا ۳۳ صفحات کا گرانقدر افتتاحیہ بھی شامل ہے۔ جو آزاد صاحب کی شخصیت اور کلام پر محیط ہے۔

"نسیم حجاز" کے مؤلف کا کلام ایک گداز طبیعت دردمند دل، حساس شخصیت کا کلام ہے ان کے کلام میں تازگی بھی ہے اور پختگی بھی۔

یہ کتاب اہل علم اور شعر و سخن سے تعلق رکھنے والے حضرات کے لئے ایک بہترین تحفہ ہے۔ ان کے اشعار سے ایسا محسوس ہوتا ہے کہ جیسے اسلام ان کے دل کی آواز ہے۔

---

نام کتاب : قرون وسطیٰ کے مسلمانوں کے سائنسی کارنامے
مصنف : ڈاکٹر غلام قادر لون
صفحات : ۲۵۶، سائز ۱۸×۲۲، قیمت ۱۳۰/- روپے
ملنے کا پتہ :- مرکزی مکتبہ اسلامی پبلشرز ڈی-۳۰۷، ابو الفضل انکلیو جامعہ نگر اوکھلا نئی دہلی ۲۵

ڈاکٹر غلام قادر لون ایک نوجوان اور ذہین اسکالر ہیں ان کی تحریروں سے قرآن و حدیث سے ان کی گہری وابستگی اور تحقیق و تفحص سے فطری مناسبت کا پتہ چلتا ہے وہ بیک وقت عربی فارسی، اردو، انگریزی، ہندی اور کشمیری چھ زبانوں کے علمی ذخیرے سے براہ راست استفادہ کرنے اور ان میں بے تکلف لکھنے کی صلاحیت رکھتے ہیں۔

زیر نظر کتاب "قرون وسطیٰ کے مسلمانوں کے سائنسی کارنامے" ڈاکٹر غلام قادر لون کی علمی و تحقیقی کاوش ہے اس کے اندر انھوں نے قرون وسطیٰ کے مسلمانوں کے مختلف سائنسی کارناموں کا تذکرہ غیر مسلم مفکرین کی کتابوں اور حوالوں سے کیا ہے۔ اور یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ موجودہ سائنسی ایجادات و اختراعات قرون وسطیٰ کے مسلمانوں کے سائنسی کارناموں کی مرہون منت ہیں۔

امید ہے کہ یہ کتاب سائنس کے طالب علم کے لئے مفید اور کارآمد ثابت ہوگی۔ اور مسلم طلباء کے اندر امنگ اور حوصلہ پیدا کرے گی۔



# حضرت مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ پر

## تعمیر حیات کا

# خصوصی اور یادگاری نمبر

ادارہ تعمیر حیات کا سب سے قبل یہ فرض بنتا ہے کہ وہ اپنے سرپرست اور بزرگ ترین شخصیت حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ ناظم ندوۃ العلماء پر ایک یادگاری خصوصی اشاعت پیش کرے، وہ یہ فرض بہتر اور نہایت معیاری انداز سے پورا کرنا چاہتا ہے اس کے لئے کشادہ وقت درکار ہے اور حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے قریبی تعلق رکھنے اور ان کی شخصیت کے امتیازی پہلوؤں سے واقفیت رکھنے والوں کے تعاون کے ساتھ ہی یہ کام انجام دیا جاسکے گا۔

ادارہ تعمیر حیات نے اس سلسلہ کی ضروری کارروائی شروع کر دی ہے، اس سلسلہ میں ہمارے محبین واہل قلم کی طرف سے پسندیدگی ظاہر ہو رہی ہے ـــــ ہم امید کرتے ہیں کہ یہ کام نئے سال کی پہلی سہ ماہی میں مکمل ہوسکے گا۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ پر مختلف رسالوں کے نمبر نکلے ہیں اور نکل رہے ہیں، اس نمبر میں انشاء اللہ نئے مضامین کے ساتھ ساتھ دیگر خصوصی نمبروں میں شائع شدہ امتیازی مضامین کو بھی شامل کیا جائے گا۔

ادارہ ـــــــــــــــــــــــ

لکھنؤ

# تعمیرِ حیات

پندرہ روزہ

## جب دنیا تاریکیوں میں ڈوبی ہوئی تھی

فضائے ملک، بلکہ فضائے عالم کی اس تیرگی میں یہ نوعمر یتیم محمد ﷺ کھڑا ہوتا ہے، اور اپنی پاک و پاکیزہ کتاب زندگی کے ہر ورق کو کھول کر رکھ دیتا ہے۔ اور اپنی زندگی کا ایک کامل و مکمل نمونہ دنیا کے سامنے پیش کر کے حوصلہ یہ ہوتا ہے کہ دوسروں کو بھی اپنا جیسا بنایا جائے۔ ایک طرف ساز و سامان سے محرومی ہے ہر پہلو سے بے کسی اور بے بسی ہے، ہر اعتبار سے بے اختیاری ہے، اور دوسری طرف ملک و قوم کی اصلاح کی امنگیں ہیں، بلکہ کہنا چاہئے کہ ساری کائنات انسانی کے سدھارنے کے حوصلے ہیں۔ لیکن "اصلاح قوم" آج کل کے مفہوم میں نہیں، اس لئے نہ کسی انجمن کی بنیاد پڑتی ہے، نہ کوئی "پارٹی" بنائی جاتی ہے، نہ کسی "کمیٹی" کے لئے کوئی "فنڈ" کھولا جاتا ہے۔ بلکہ سارا وقت، اور ساری قوت اپنے آپ کو تیار کرنے میں صرف ہوتی ہے! یہ نوعمر حسین و خوش رو ہے، نوجوانی کا خون اس کی رگوں میں بھی گردش کرتا ہے، ملک میں گھر گھر فحش و بے حیائی کے چرچے ہیں، لیکن اس کی نیچی نظروں پر خود حیاداری قربان ہو ہو جاتی ہے۔ مئے ناب کے ساغر ہر طرف چھلک رہے ہیں، پیمانہ چاروں طرف گردش میں ہے، لیکن اس کے دامنِ تقویٰ پر فرشتے تک نماز پڑھنے کے آرزومند ہیں۔ لوگ لڑ رہے ہیں، یہ صلح کرا رہا ہے، قوم چھیننے میں مصروف ہے، یہ بانٹنے میں۔ دنیا تحصیل و فراہمی میں لگی ہوئی ہے، اور یہ عطا و بخشش میں۔ عالم مخلوق مخلوق پرستی کی لعنت میں مبتلا ہے، ایک اس کے دل میں خالق کی لو لگی ہوئی ہے ـــ ساری اصلاحوں کی بنیاد تو ایک ہی اصلاح ہے، یعنی بندہ کا مالک سے تعلق پیدا ہو جانا، اس ٹوٹے ہوئے رشتے کا جڑ جانا، اور شرک کی بھول بھلیوں سے نکل کر توحید کی شاہراہ پر آجانا۔ یہاں بھی دھن تھی، تو اسی کی۔ رات کی نیند، دن کی مشغولی، ہر شے اسی کی نذر تھی۔

مولانا عبد الماجد دریابادی رحمۃ اللہ علیہ (ذکر رسول صـ۲۶)

۱؍مئی ۲۰۰۶ء | سالانہ ۱۳۰؍روپے | فی شمارہ ۶؍روپے




# حضور صلی اللہ علیہ وسلم کبھی کبھی جاننے والے سے بطور امتحان سوال کرتے تاکہ وہ صحیح جواب دے تو اسکی ہمت افزائی فرمائیں!

تحریر :- شیخ عبدالفتاح ابوغدہؒ ترجمہ :- شمس الحق ندوی

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کبھی کبھی بعض صحابہ کرامؓ کا امتحان لینے اور کسی علمی چیز کے بارے میں ان سے سوال کرتے تاکہ ان کی ذہانت و واقفیت معلوم کریں، وہ اگر صحیح جواب دیتے تو آپ ان کے سینے پر ہاتھ رکھتے اور تعریف و ہمت افزائی کرتے یہ محسوس کرانے کے لئے کہ اللہ کے رسولؐ ان سے محبت کرتے اور ان کے اچھے جواب کی قدر دانی فرماتے ہیں اس سلسلہ کی کچھ حدیثیں درج ذیل ہیں۔

امام مسلم نے حضرت ابی بن کعبؓ سے روایت کیا ہے۔ جن کی کنیت ابومنذر تھی۔ وہ کہتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے سوال کیا کہ ابومنذر تمہارے نزدیک قرآن کریم کی کون سی آیت بڑی اور اہم ہے؟ وہ کہتے ہیں کہ میں نے عرض کیا اللہ اور اللہ کے رسول زیادہ جانتے ہیں، آپؐ نے فرمایا ابومنذر کیا تم جانتے ہو کہ تمہارے نزدیک اللہ کی کتاب میں کون سی آیت سب سے عظیم الشان ہے؟ کہتے ہیں کہ میں نے جواب دیا "اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ" فرماتے ہیں کہ جواب سن کر آپؐ نے میرے سینے پر دست مبارک مارا اور فرمایا ابومنذر علم تمہیں مبارک ہو۔

ابوداؤد، ترمذی، دارمی، ابن سعد اور قاضی وکیع نے حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے انھوں نے کہا کہ "حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جب مجھے یمن بھیجا تو مجھ سے فرمایا: کوئی مقدمہ جب تمہارے سامنے آئے گا تو فیصلہ کس طرح کروگے؟ میں نے عرض کیا قرآن کریم کی آیات سے فیصلہ کروں گا، آپؐ نے فرمایا قرآن کریم میں مقدمہ سے متعلق کوئی آیت نہ ملی تو؟ میں نے عرض کیا سنت رسولؐ کے مطابق فیصلہ کروں گا، آپؐ نے فرمایا اگر سنت سے بھی کوئی رہنمائی نہ ملی تو؟ میں نے عرض کیا میں اپنی سوجھ بوجھ اور رائے سے فیصلہ کروں گا، غور و فکر میں کوئی کوتاہی نہ کروں گا، معاذ ابن جبلؓ نے فرمایا اس جواب پر آپؐ نے میرے سینے پر ہاتھ مارا اور فرمایا: تمام حمد و ثنا اس خدائے پاک کی ہے جس نے اپنے رسول کے قاصد کو ایسی توفیق دی جو رسولؐ اللہ کے منشا کے مطابق ہو۔

## آپ صلی اللہ علیہ وسلم صحابہ کرامؓ کا جو عمل سامنے آتا اس پر خاموشی اختیار فرماکر تعلیم دیتے

یہ بھی سنت کی ایک قسم ہے جس کو محدثین اپنی محدثانہ اصطلاح میں "تقریر" کہتے ہیں چنانچہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے کسی صحابیؓ کا جو عمل یا قول سامنے آتا اور اس پر آپؐ خاموشی اختیار فرماتے یا اس پر اپنی پسند ظاہر فرماتے تو یہ گویا آپ کی طرف سے اس قول و عمل کی اباحت کا بیان ہوتا، بہت سے علمی امور آپؐ سے اسی طریقے لئے گئے ہیں، یہاں صرف دو حدیثوں کا ذکر کر دینا کافی ہے۔

امام بخاری نے ابوجحیفہ وہب بن عبداللہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے کہا حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سلمانؓ اور ابودرداءؓ میں بھائی چارہ کرایا۔ ایک دن حضرت سلمانؓ ابودرداءؓ سے ملنے گئے تو ام درداءؓ کو بوسیدہ پرانے کپڑے پہنے ہوئے دیکھا ان سے پوچھا کیا بات ہے اس خستہ حالی میں کیوں ہو؟ انھوں نے جواب دیا آپ کے بھائی ابودرداءؓ کو دنیا سے کوئی مطلب ہی نہیں ہے (ان کا مقصد تھا کہ عورتوں سے الگ تھلگ رہتے ہیں بس ہر وقت عبادت ہی میں لگے رہتے ہیں)۔ کچھ دیر بعد حضرت ابودرداءؓ نے حضرت سلمانؓ کے لئے کھانا تیار کیا اور حضرت سلمانؓ سے کہا آپ کھائیے میں روزے سے ہوں، حضرت سلمانؓ نے فرمایا جب تک آپ نہ کھائیں گے میں نہیں کھا سکتا، چنانچہ ابودرداء رضی اللہ عنہ نے کھانا کھایا۔ پھر جب رات ہوئی ابودرداءؓ (نوافل پڑھنے کے لئے) اٹھے، حضرت سلمان رضی اللہ عنہ نے فرمایا: سو جائیے چنانچہ وہ سو گئے، اس کے (کچھ دیر) بعد پھر تہجد کے لئے اٹھے، حضرت سلمانؓ نے کہا سو جائیے، پھر جب رات کا آخر وقت آیا تب حضرت سلمانؓ نے کہا اب اٹھئے اور پھر دونوں حضرات نے نماز پڑھی، اس کے بعد حضرت سلمانؓ نے فرمایا: آپ پر آپ کے مالک کا حق ہے، اپنے نفس کا حق ہے، گھر والوں (اہلیہ وغیرہ) کا حق ہے، ہر صاحب حق کا حق ادا کیجئے۔

اس کے بعد ابودرداءؓ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے، اور آپؐ کو پورا واقعہ سنایا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا سلمانؓ نے سچ کہا۔"

ابوداؤد نے حضرت عمرو بن العاصؓ سے

باقی ص ۳۰ پر

پندرہ روزہ — لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر (۳۷) — شمارہ نمبر (۱۴)

۲۵ مئی ۲۰۰۰ء — مطابق — ۲۰ صفر ۱۴۲۱ھ



اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/ روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں ——

## زر تعاون

سالانہ —— ۱۳۰/ روپے

فی شمارہ —— ۶/ روپے

بیرونی ممالک ہوائی ڈاک ——

ایشیائی، یورپ، افریقی و امریکی ممالک

۳۰ ڈالر

بیرونی ممالک بحری ڈاک ——

بحری ڈاک جلد ۱۵ ڈالر

## خط و کتابت کا پتہ

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳

ندوۃ العلماء لکھنؤ، ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں ——

## گزارش

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے (منیجر)

پرنٹر پبلشر اطہر حسین نے ... آفسٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات ... دفتر نشریات ندوۃ العلماء سے شائع کیا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اِس شمارے میں

| | | | |
|---|---|---|---|
| | | | |
| ۱ | درس حدیث | شیخ عبدالفتاح ابو غدہؒ | ۲ |
| ۲ | قول میں رنگ عمل بھرے... (اداریہ) | شمس الحق ندوی | ۵ |
| ۳ | حضرت مولاناؒ کا پیغام | حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندوی نور اللہ مرقدہ | ۷ |
| ۴ | فقر محمدیؐ | مولانا عبدالماجد دریابادیؒ | ۱۰ |
| ۵ | اعمال نبوت | مولانا ابو الکلام آزادؒ | ۱۳ |
| ۶ | مشائخ سے قرب وتعلق | مولانا محمد عبیداللہ الاسعدی | ۱۶ |
| ۷ | اقبال کا تصور توحید | محمد لطیف میر | ۱۸ |
| ۸ | مفکر اسلام کے فکر انگیز خیالات | مولانا محمد رضوان القاسمی | ۲۱ |
| ۹ | عالمی خبریں | معید اشرف ندوی | ۲۵ |
| ۱۰ | سوال وجواب | محمد طارق ندوی | ۲۶ |
| ۱۱ | غلاف کعبہ | رفیق پاشا (ریاض) | ۲۷ |
| ۱۲ | مطالعہ کی میز پر | محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی | ۲۹ |
| ۱۳ | اسلام میرا صحیح انتخاب | ملک احمد سرور | ۳۱ |

## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔
۲۔ فی کاپی =/Rs. 15 کے حساب سے زر ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔
۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## نرخ اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ =/Rs. 30
۲۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ =/Rs. 40
۳۔ کمیشن تعداد اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔
۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔

## بیرون ملک نمائندے

| | |
|---|---|
| مدینہ منورہ | Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P O Box No 842,<br>Madina Munawwara (K.S.A.) |
| برطانیہ | Mr. M. AKRAM NADWI<br>O C I S , St Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U K. |
| ساؤتھ افریقہ | Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388, Vereninging,(S Africa) |
| قطر | Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O Box No 10894, DOHA-QATAR |
| دبئی | Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O Box No 12525, DUBAI (U A E )<br>P.H. NO: — 3970327 |
| پاکستان | Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>H No 109, Town Ship Kaurangi,<br>KARACHI-31 (Pakistan) |
| امریکہ | Dr. A. M. SIDDIQUI Sb.<br>98-Conklin Ave, Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U.S.A.) |







# قول میں رنگِ عمل بھر کے بنادے رنگیں

سیرت نگاران رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم لکھتے ہیں کہ جب اہل مکہ کی اذیتوں کا سلسلہ دراز ہونے گا اور مشرکین وکفار کی اسلام سے کراہت اور اس کی ناقدری اور حقارت بڑھ گئی تو آپ نے طائف کا قصد فرمایا۔ وہاں جو کچھ گذری وہ مکہ سے بھی کہیں یادہ سخت تھی۔ اہل طائف جن پر مال و دولت کا نشہ طاری تھا، انھوں نے آپ کا مذاق اڑایا اور شہر کے اوباش لوگوں اور غلاموں کو آپ کے ستانے پر مامور کر دیا، یہ آپ کو گالیاں دیتے، شور مچاتے اور آپ پر پتھر پھینکتے، اس بے کسی اور کرب کے عالم میں آپ پناہ لینے کے لئے ایک کھجور کے درخت ے سایہ میں تشریف فرما ہوئے طائف میں آپ کو جتنا ستایا گیا وہ مشرکین مکہ کی ایذا رسانیوں سے کہیں زیادہ تھا۔ انھوں نے راستہ کے دونوں طرف اپنے دمی کھڑے کر دیئے آپ ایک قدم بھی اٹھاتے تو کسی طرف سے پتھر آپ پر پھینکا جاتا حتیٰ کہ آپ کے دونوں پیر زخموں سے لہولہان ہو گئے اس موقع پر اللہ تعالیٰ نے پہاڑوں کے فرشتے کو آپ کے پاس بھیجا اور اس نے آپ سے اس کی اجازت طلب کی کہ وہ ان دونوں پہاڑوں کو جن کے درمیان طائف واقع ہے ادے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے ارشاد فرمایا کہ نہیں مجھے امید ہے کہ ان کی اولاد میں سے کوئی ایسا پیدا ہوگا جو خدائے واحد کی عبادت کرے گا ور اس کے ساتھ کسی اور ہستی کو شریک نہ ٹھہرائے گا۔"

اتنی سخت ایذا رسانیوں کے بعد بھی کہ راستہ چلنا دشوار تھا گالی گلوچ شور وشر سے آگے بڑھ کر پتھروں کی بارش ہو رہی ہے نہایت بے بسی ا عالم ہے کوئی پرسان حال نہیں، کوئی یار و مددگار نہیں، ہر پڑھنے والا دل پر ہاتھ رکھ کر سوچے کہ اگر اس کے ساتھ اس ایذا کا ایک فیصد بھی پیش تا تو وہ ان ستانے والوں کے لئے اپنے دل میں کتنی گنجائش رکھتا۔ اور کیا موقع ملنے پر اور قابو پانے پر ان کو عبرتناک سزا نہ دیتا لیکن محسنِ انسانیت کا یہ مال ہے کہ جب فرشتہ یہ کہتا ہے کہ اجازت ہو تو میں ان کو دو پہاڑوں کے درمیان پیس دوں۔ تو آپ فرماتے ہیں نہیں! ایسا کیوں؟ جسم خون سے ہولہان ہے جوتیاں پاؤں میں چپک گئی ہیں پتھر مارنے والوں اور تحقیر وتذلیل کرنے والوں کی صورتیں سامنے ہیں پھر بھی آپ فرماتے ہیں نہیں!

اس کی وجہ یہ تھی کہ دوزخ وجنت کا نقشہ آپ کے سامنے تھا خدا کو جھٹلانے والے آگ میں کودتے نظر آرہے تھے جہنمیوں کے اس ہیبت ناک منظر کے سامنے اپنے اوپر جو کچھ بیت رہی تھی اس کا احساس کم تھا فکر تھی تو یہ کہ ان آگ میں کودنے والوں کو کیسے بچایا جائے۔ لہٰذا آپ پنی تکلیف بھول کر فرشتہ کو جواب دیتے ہیں نہیں ممکن ہے۔ ان کی نسلوں میں کوئی ایمان لائے۔ دراصل داعی کی مثال اس ملاح کی سی ہوتی ہے جو نسانی کنبہ کی کشتی کو طوفانی موجوں میں ہچکولے کھاتے دیکھتا ہے اور یہ نظر آتا ہے کہ کشتی اب ڈوبی اور تب ڈوبی تو وہ اپنی ہر تکلیف اور خطرہ کو بھول کر ں کشتی کے بچانے کے جتن کرتا ہے، انسانیت سے محبت اور اس کی نجات کا سودا اس کے سر میں ایسا سمایا ہوتا ہے کہ دیکھنے والا اس کا اندازہ لگا ی نہیں سکتا جب تک اس کو بھی اس کی تڑپ بے کلی کی کوئی چنگاری نہ نصیب ہو جائے۔ بانی تبلیغ حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے ب دعوت کا کام میوات جیسے سنگ لاخ علاقہ سے شروع فرمایا تو لوگوں کی سمجھ میں نہیں آرہا تھا بعض مخلصین فرماتے کہ اپنے علم کو ان دیہاتوں میں ہاں ضائع کر رہے ہو۔ مگر مولانا پر دعوت کی بے کلی طاری ہو چکی تھی، مولانا وراثتِ نبوت کے اس مقام کو پہنچ چکے تھے جہاں بدیر مشکل پہنچا جاتا ہے ہذا دعوت کی تڑپ وبے چینی کسی کروٹ چین نہیں لینے دیتی تھی۔ اسلام کا کلمہ پڑھنے والوں کا یہ حال کہ وہ گوبر تک کو پوج رہے ہیں۔ اسلام سے وہ کوسوں در ہیں۔ مولانا کو مار گزیدہ کی طرح تڑپا رہا تھا۔ اور دعوت کا مولانا پر ایسا حال طاری ہو گیا تھا کہ کسی کل چین نہیں پڑتا تھا۔ اور عجب انداز سے لوگوں کو اس کام کی ف بلاتے و رغبت دلاتے تھے۔ ایک موقع پر لکھنؤ میں حاضرین سے مخاطب ہو کر فرمایا:

بھائیو! میں ایک ابتلا میں گرفتار ہوں دعا کیجئے کہ اللہ تعالیٰ مجھ کو اس سے نکالیں جب سے میں یہ دعوت لے کر کھڑا ہوا ہوں لوگ مجھ سے محبت کرنے لگے ہیں، مجھے یہ خطرہ ہونے لگا ہے کہ مجھ میں اعجاب نفس نہ پیدا ہو جائے۔ میں بھی اپنے کو بزرگ نہ سمجھنے لگوں، میں ہمیشہ اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا ہوں کہ مجھے اس ابتلاء سے سلامت نکال لیں آپ میرے حق میں دعا فرمائیں۔

(یادرفتگاں، علامہ سید سلیمان ندویؒ)

داعی امت کا ایک فرد ہوتا ہے جو نیابت رسول کا فریضہ انجام دیتا ہے۔ لہٰذا اس میں وہ تڑپ و بے چینی بھی ہونی چاہئے۔ جو داعی اول میں تھی۔ مولانا سید سلیمان ندویؒ فرماتے ہیں۔

"آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے تبلیغی احوال و کیفیات کا ذکر قرآن پاک میں بار بار آیا ہے اور ہر بار یہ ظاہر ہوتا ہے کہ حضور انور علیہ الصلوٰۃ والسلام کو امت کا کتنا غم تھا ایسا غم کہ جس کے بوجھ سے پشت مبارک ٹوٹی جارہی تھی (ارشاد ربانی ہے)

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ الَّذِیْ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ۔

کیا ہم نے تمہارے سینہ کو نہیں کھول دیا اور تم سے اس بوجھ کو نہیں اتار لیا جس نے تمہاری پیٹھ کو توڑ دیا تھا۔

امت کے غم سے یہ حال تھا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو اپنا جینا دوبھر معلوم ہوتا تھا اللہ تعالیٰ نے تسلی دی اور فرمایا لَعَلَّكَ بَاخِعٌ نَّفْسَكَ اَلَّا يَكُوْنُوْا مُؤْمِنِيْنَ۔ (شعراء)

تو کیا اس بات پر آپ اپنی جان گھونٹ ڈالیں گے کہ یہ ایمان نہیں لاتے۔

(مقدمہ حضرت مولانا محمد الیاس اور ان کی دینی دعوت)

دعوت و تبلیغ کا اصل محرک بندگان خدا پر شفقت و رحمت اور خیر خواہی کا جذبہ ہے جو دل میں یہ کسک و ٹیس پیدا کرتا ہے کہ امت کی اصلاح کیونکر ہو، لہٰذا داعی کا اولین فرض یہ ہوتا ہے کہ وہ دعوت کی بانسری محبت و اخلاق کریمانہ کی لے میں بجائے اور دلوں کو گرمائے حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جب یمن کی سمت دو صحابیوںؓ کو اسلام کا داعی بنا کر بھیجا تو ان کو یہ نصیحت فرمائی۔

"یسروا ولا تعسروا بشروا ولا تنفروا"

تم لوگوں کو آسانی کی راہ بتانا ان کو دقت میں نہ ڈالنا انھیں خوشخبری سنانا اور نفرت نہ دلانا۔

خصوصاً وہ حضرات جن کو اللہ تعالیٰ نے دعوت و تبلیغ کے کام سے جوڑا۔ اور اس فکر و لگن کے ساتھ ان کو مختلف شہروں اور ملکوں میں پھرایا ہے ان کو خصوصاً اس کا خیال رکھنا چاہئے کہ ان کے کسی قول و عمل سے کسی کی دلآزاری نہ ہو ان کے وہ اوقات جو سفر سے واپس آکر اپنے گھر اور ماحول میں گذرتے ہیں ان میں کوئی ایسی بات نہ پیش آنے پائے جو لوگوں میں بدگمانی اور بددلی پیدا کرے کہ زبانی دعوت سے کہیں بڑھ کر عمل و کردار کی دعوت ہوتی ہے جو از خود دلوں کو کھینچتی ہے۔ اور اس میں معمولی کوتاہی بڑے غلط اثرات چھوڑتی ہے ہمارا دوسرے شہروں اور ملکوں میں جانا اور نکلنا جہاں دوسروں کو خیر کی طرف بلانے کی خاطر ہوتا ہے وہیں اپنی سیرت و اخلاق کو اسلامی سانچہ میں ڈھالنا مقصود ہوتا ہے دعوت کا کام ایسا مبارک کام ہے کہ معمولی سے معمولی آدمی کو محبوب بنا دیتا ہے۔ ہر جگہ وہ عزت و اکرام کی نظر سے دیکھا جاتا ہے وہیں یہ خطرہ اور اندیشہ ہوتا ہے کہ دعوت کا کام کرنے والا کہیں فریب نفس میں نہ مبتلا ہو جائے۔ یہی وجہ تھی جس کی بنا پر حضرت مولانا محمد الیاسؒ نے فرمایا تھا کہ بھائیو! میں آج کل امتحان میں مبتلا ہوں، میرے لئے دعا کریں کہ مجھ میں غرور نہ پیدا ہو جائے میں اپنے کو بزرگ نہ سمجھنے لگوں۔ بہت ڈرنے کی بات ہے کہ مولانا جیسا ولی کامل اگر یہ کہہ سکتا ہے تو ہم جیسے ان کے نقش قدم پر چلنے والوں کو اپنی کس درجہ فکر رکھنی چاہئے کہ خدانخواستہ کہیں ہماری کسی کوتاہی سے کوئی شخص نفس دعوت کے کام سے نہ بدگمان ہو جائے جو بڑے خسارے کی بات ہوگی خصوصاً حقوق العباد کا پہلو ہمارے دیندار گھرانوں میں اور دین کے نمائندہ طبقہ تک میں بہت کمزور ہو گیا۔ باہمی لین دین اور آپسی معاملات حقوق کی ادائیگی اور ایک دوسرے کا خیال اتنا کم ہو گیا ہے کہ بڑے بڑے مجاہدات کو بے اثر بنا دیتا ہے اور ہمارے ذکر و تسبیح کو فریب کا جال ثابت کرتا ہے، یہی وجہ تھی کہ بانیٔ تبلیغ اور مولانا یوسفؒ کے ملفوظات و تقریروں میں ادائیگیٔ فرض، حقوق العباد کی رعایت اور صفائی معاملات پر بڑا زور دیا گیا ہے۔

حضرت مولانا محمد الیاسؒ اپنے ایک ملفوظ میں فرماتے ہیں:۔

"بھائیو! مومنین کی خدمت عبدیت کا اصل مقام ہے، عبدیت کیا ہے؟ جو مومنین کے لئے ذلیل ہونے کی عزت کو حاصل کرے یہی ہماری تحریک کا اولین اصول ہے اور یہ ایک ایسا اصول ہے کہ کوئی اجتہادی (یعنی علمائے کرام تقلیدی (عوام الناس) یا مادی (جو لوگ ہر کام کو دولت یا دنیا کے حصول کے لئے کرتے ہیں) اس کی تردید نہیں کر سکتا۔"

(مولانا محمد الیاسؒ اور ان کی دینی دعوت)

# ضرت مولانا سیّد ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

## کا پیغام

# خواتین اسلام کے نام

● حضرت مولانا سیدابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی الحسنی الندویؒ کی یہ تقریر ہے جو انھوں نے اندور میں اہلیہ مولانا معین اللہ صاحب ندویؒ سابق نائب ناظم ندوۃ العلماء کی عیادت کے موقع پر ۲۸ مئی ۱۹۹۷ء کو گھر میں عورتوں کے لئے فرمائی تھی۔ ادارہ عزیز مکرم مخدوم زادہ مولوی قاضی عبداللہ ندوی کا شکر گذار ہے کہ انھوں نے یہ تقریر ٹیپ سے نقل کرکے ادارہ کو بھیجا۔ (ادارہ)

الحمد للہ رب العالمین والصلاۃ
سلام علی سید المرسلین خاتم
ین محمد والہ وصحبہ اجمعین
ن تبعھم باحسان ودعا بدعوتھم
یوم الدین اما بعد! فاعوذ باللہ
الشیطان الرّجیم بسم اللہ
مٰن الرّحیم! وَمَنْ یَّعْمَلْ
الصَّالِحَاتِ مِنْ ذَکَرٍ اَوْ اُنْثٰی
ؤمِنٌ فَلَنُحْیِیَنَّہٗ حَیَاۃً طَیِّبَۃً۔
میری قابل احترام بہنو! اور بیٹیو! میں
ے پہلے تو آپ کو مبارکباد دیتا ہوں کہ اللہ
ٰ تعالیٰ نے آپ کو نہ صرف یہ کہ مسلمانوں
ر میں پیدا کیا بلکہ صحیح العقیدہ گھرانے میں پیدا
ہ شرک و بدعت سے پاک ہے اور بہت

سی بری رسمیں جو اس دنیا میں ہوتی ہیں اس سے بھی اللہ نے محفوظ رکھا ہے۔ اس خاندان میں عالم پیدا کئے، عالم ہی نہیں پیدا کئے بلکہ داعی الی اللہ اللہ کی طرف بلانے والے، مدرسے قائم کرنے والے، مسجدیں بنانے والے، اور اللہ کے مقبول بندوں کی صحبت میں رہنے والے عطا فرمائے، تو اس پر بہت شکر ادا کرنا چاہیئے اور شکر خود ایک بہت بڑی عبادت ہے لَئِنْ شَکَرْتُمْ لَاَزِیْدَنَّکُمْ اللہ فرماتا ہے کہ اگر تم نے شکر کیا تو ہم اور دیں گے، اس کے بعد یہ ہے کہ عقیدہ اپنا صحیح رکھیں، اللہ کا شکر ہے کہ صحیح العقیدہ خاندان ہے، اور جوار میں بھی شرک و بدعت وغیرہ کی گرم بازاری نہیں ہے، جو بعض دوسری جگہوں پر ہے، تو

صحیح عقیدہ رکھنے کا سب سے ضروری حصہ یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کو کارساز حقیقی سمجھیں، اللہ تعالیٰ کو نفع و ضرر کا مالک سمجھیں، کہ فائدہ پہنچانے نقصان پہنچانے، صحت و زندگی دینے اور روزی و رزق عطا کرنے اور اولاد عطا فرمانے کی صرف اللہ تعالیٰ کو ہی قدرت ہے، جو کسی ولی میں، نہ کسی قطب میں نہ کسی غوث میں نہ کسی ابدال میں نہ کسی پیغمبر میں ہے، یہ سب کام اللہ کرتا ہے۔ اللہ فرماتا ہے: اَلَا لَہُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ اسی کا کام ہے پیدا کرنا، اسی کا کام ہے کارخانہ کا چلانا، کارخانہ بھی اسی نے بنایا اور چلا بھی وہی رہا ہے، اس کی اجازت و حکم کے بغیر نہ پتہ ہل سکتا ہے نہ ذرہ اڑ سکتا ہے، اپنے بچوں کو یہ تعلیم دیجئے بچپن سے۔ اللہ کا شکر ہے جو خاندان معتبر خاندان تھے، جس سے اللہ تعالیٰ نے بہت فائدہ پہونچایا ہندوستان میں، وہاں بچوں کو شروع سے یہ تعلیم دی جاتی تھی کہ خدا کے سوا کوئی کچھ نہیں کر سکتا، کوئی کچھ دے نہیں سکتا، چنانچہ بچے انکار کر دیا کرتے تھے، کبھی اگر ان سے کسی نے ایسی بات کہی! کہ نہیں اللہ کے سوا کسی میں کوئی قدرت نہیں، ہم نہیں مانتے اس کو اللہ ہی دیتا ہے لیتا ہے، خدا ہی روزی رساں ہے وہی غذا و خوراک سب عطا فرماتا ہے۔ آپ ان خاندانوں کے واقعات پڑھیں، شاہ ولی اللہ صاحبؒ کا خاندان اور ان کے سلسلہ کے جو لوگ تھے دیوبند کے بزرگوں کے خاندان حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ، حضرت مولانا محمد قاسم نانوتویؒ حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ، حضرت مولانا خلیل احمد صاحبؒ، حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ وغیرہم حضرت سید احمد شہیدؒ سب میں سب سے بڑی چیز توحید کی تھی، اس توحید کو آپ مضبوط پکڑیئے اور دوسری اپنی بہنوں کو اور شہر کی رہنے والی بیبیوں کو بھی بتائیے، جہاں کہیں جانا ہو

شادی میں جانا ہو، تقریب میں جانا ہو کسی نہ کسی عنوان سے توحید کی دعوت ضرور دیجئے کہ بیٹیو! اللہ کے سوا اور کسی کے ہاتھ میں کچھ بھی نہیں ہے پورا کارخانہ اسی کے ہاتھ میں ہے اور وہی اکیلا چلاتا ہے، وہی روزی دیتا ہے، وہی اولاد دیتا ہے، وہی صحت دیتا ہے، وہی بیمار کرتا ہے، وہی اچھا کرتا ہے، ایک بات یہ کہ عقیدہ اپنا صحیح رکھئے، بچوں کے کان میں ابھی سے ڈالئے، کان میں نہیں بلکہ دل میں بٹھا دیجئے دیکھو بیٹے دیکھو بیٹی اللہ کے سوا کوئی کچھ نہیں کرسکتا، ذرہ بھی نہیں ہل سکتا وہی روزی دیتا ہے، اسی سے مانگو اور دعا کرنا سکھائیے بچپن سے۔

الحمدللہ ہماری والدہ مرحومہ نے بچپن سے ہم کو دعائیں سکھائیں اور جب ہم لکھنے کے قابل ہوئے تو کہا کہ بیٹا تم سب سے پہلے بسم اللہ الرحمن الرحیم کے بعد یہ لکھا کرو اَللّٰھُمَّ آتِنِیْ بِفَضْلِکَ مَا تُؤْتِیْ عِبَادَکَ الصَّالِحِیْنَ یہ ہمیں بتایا شروع سے بالکل ہم جب قلم پکڑنے کے قابل ہوئے کہ جب بسم اللہ لکھو تو یہ لکھو، اس وقت بتایا اے اللہ تو ہمیں اپنے فضل سے دے جو بہتر سے بہتر عطا کرتا ہے اپنے نیک بندوں کو، اس وقت سے ہم نے لکھنا شروع کردیا تھا۔

اس طریقہ سے آپ بچوں کو پڑھ کر سنائیے جو معتبر علماء کی لکھی ہوئی کتابیں ہیں، تعلیم الاسلام مفتی کفایت اللہ صاحب کی اور ہمارے والد صاحب کی، مولانا اشرف علی تھانویؒ کی بہشتی زیور پڑھنے کا دور شروع کیجئے اور نمازوں کی تاکید رکھئے، جن پر نماز فرض ہوگئی ہے وہ نماز شروع کردیں۔ ان کی نماز قضا نہ ہو، سوتے سے اٹھائیے کہ نماز پڑھ لیں اور گھر میں ماحول ہو کہ لوگ دیکھیں کہ یہاں دین ہے اور دینداری ہے، اور خدا کا خوف ہے، اور دینی باتیں ہیں، ان کے سامنے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے واقعات، صحابہ کرامؓ کے واقعات بیان کیجئے، عقیدہ صحیح رکھئے اور کوشش کیجئے اور اللہ کی نعمتوں کا شکر ادا کیجئے اللہ نے آپ کو بہت نعمتیں دی ہیں اور اچھے خاندانوں میں پیدا کیا۔

ہم نے اپنے بچپن میں سب سے پہلے دیکھا ہے کہ ہماری والدہ صاحبہ تہجد پڑھتی تھیں ہمیں اس وقت معلوم ہوا کہ تہجد بھی کوئی چیز ہے تہجد کی نماز پڑھی جاتی ہے، اور ہمارے ساتھ معاملہ یہ تھا کہ اتنی چھوٹی عمر میں اگر سو جائیں عشاء کی نماز پڑھے بغیر تو ضرور اٹھاتی تھیں اور نماز پڑھاتی تھیں، اسی طریقہ سے دعا کرنا سکھایا۔ اور کتابوں کا شوق دلایا، اور اس کے بعد اگر ان کے خطوط آپ دیکھیں، ان کی کتابیں منگوائیے "ذکر خیر" کے نام سے ہم نے کتاب لکھی ہے ان کے حالات میں، اللہ تعالیٰ نے دعاؤں کا ان کو ایسا ملکہ عطا فرمایا تھا کہ حضرت تھانویؒ کے ایک خلیفہ نے کہا کہ یہ تو عارفہ کا کلام ہے ایسی ایسی دعائیں اور مناجاتیں ان کی، ان کے پڑھنے کا رواج ڈالیے ان کے پڑھنے سے دل پر اثر پڑتا ہے، اب بھی اس عمر میں اثر پڑتا ہے، ان کو دعاؤں پر اتنا یقین تھا۔ ان کی سب سے بڑی خصوصیت ہم نے جو دیکھی وہ دعا ہے، یعنی ایسے بہت سے اونچے اونچے بزرگوں کے یہاں یہ بات دیکھی کہ ہر چیز میں دعا، جو کام پیش آئے، جو مشکل پیش آئی بس دعا کی طرف توجہ اور نماز۔ نماز اور دعا ان کا اوڑھنا بچھونا بن گیا تھا ہماری والدہ قرآن شریف کی حافظ تھیں، پورا قرآن شریف تراویح میں ختم کرتی تھیں، علماء نے نے فتویٰ دیا تھا، فرنگی محل کے علماء کا فتویٰ، ہمارے بڑے چچا رابع کے دادا سید خلیل الدین صاحب حضرت گنگوہیؒ سے بیعت تھے کہ کیا عورتوں کی تراویح ہوسکتی ہے یعنی عورتیں ہی عورتیں ہوں، عورت ہی امام ہو اور مقتدی بھی عورت ہو؟ اس لئے کہ پورا خاندان تھا۔ تو فرنگی محل کے علماء نے فتویٰ دیا کہ عورت ہی امام ہو اور عورت ہی مقتدی ہو تو ہوسکتی ہے، تو کئی صفوں کی جماعت ہوتی تھی۔

ہماری والدہ حافظ تھیں، ہماری حقیقی خالہ حافظ تھیں، اور ہماری حقیقی خالہ زاد بہنیں حافظ تھیں، ایک پھوپھی حافظ تھیں، ایک ممانی حافظ تھیں، ۵ یا ۶ مستورات حافظ تھیں اور بعض ایسے خوش نصیب جوڑے تھے کہ میاں بیوی دونوں حافظ تھے۔ ہمارے ماموں بھی حافظ۔ ہماری ممانی بھی حافظ، ہمارے ایک بھائی حافظ اور ان کی اہلیہ ہماری سگی خالہ زاد بہن حافظ، ہمارا معاملہ یہ تھا کہ ہمارے والد عالم اور والدہ حافظ اور والدہ بھی ایسی کہ لکھنے پڑھنے کے قابل۔ کتابیں لکھیں۔ ان کی کتاب اگر آپ پڑھیں "کلید باب رحمت"، "ذائقہ" ایک کتاب لکھی، ان کی بڑی عمدہ ایک کتاب "حسن معاشرت" ہے ضرور اس کو منگوا لیجئے اور پڑھوائیے، اس میں سب کے حقوق بتائے ہیں، اسلامی زندگی گھروں میں کیسے گذاری جائے وہ دکھایا ہے وہ بتایا ہے، حسن معاشرت کے نام سے۔ اللہ نے شاعری کی بہت قدرت عطا فرمائی تھی خاص طور سے مناجاتیں بڑی مؤثر ہیں رقت طاری ہوجاتی ہے، معلوم ہوتا ہے کہ کوئی عارفہ، کوئی اللہ کی نیک مقبول بندی اللہ سے مانگ رہی ہے، دعا کر رہی ہے۔

خزاں میں بھی شجر سرسبز ہوکر پھول پھل لائے
ہو شہرت باغباں کی باغ کی غنچوں کی پھولوں کی

اور بھی کئی نظمیں ہیں۔ تم ہاتھ اٹھاؤ اللہ دے گا، اللہ تعالیٰ ہاتھ اٹھانے پر محروم نہیں کرتا، پورا دیوان بھرا ہوا ہے، پہلی بات تو یہ کہ اللہ کا شکر ادا کریا کہ اللہ تعالیٰ نے آپ کو ایسے خاندان میں پیدا

کیا ہے، یہاں توحید کا عقیدہ ہے، سنت کا احترام ہے اور اللہ کا نام سکھایا جاتا ہے، لیا جاتا ہے، پھر بچوں کو سلیقہ تہذیب اپنی جگہ پر ضرور سکھائیے، اس سے پہلے کان میں ڈال دیجئے بلکہ بٹھا دیجئے کہ بیٹا مانگو تو اللہ سے مانگو بیٹی مانگو تو اللہ سے مانگو اللہ ہی دینے والا ہے، اللہ کے سوا کوئی کچھ کرنے والا نہیں ہے، کسی کے اختیار میں کچھ نہیں، چنانچہ جن کے دل میں بچپن میں بٹھایا گیا تھا ان کا یہ حال ہوا کہ بڑے بڑے امتحان کے موقع پر بھی، وہ توحید کے عقیدہ سے ہٹے نہیں ٹس سے مس نہیں ذرا سا بھی، بال برابر بھی کھسکے نہیں بچپن سے ان کے دل میں بٹھا دیا گیا تھا کہ کارساز حقیقی اللہ ہے اور وہی نافع وضار ہے، نفع پہونچانے والا ہے۔ نقصان پہونچانے والا ہے، کسی کی قدرت میں کچھ نہیں ہے

حضرت سیدنا عبد القادر جیلانی رحمۃ اللہ علیہ کو اللہ نے ایسی مقبولیت عطا فرمائی تھی، پوری دنیا میں شہرت، غوث الاعظم اور پتہ نہیں کیا کیا وہ کہلاتے ہیں۔ ان کی والدہ نے نصیحت کی تھی کہ دیکھو بیٹا سچ بولنا جھوٹ نہ بولنا، چنانچہ جب وہاں سے بغداد پڑھنے کے لئے آرہے تھے، ابھی بچے تھے پورا قافلہ تھا راستہ میں ڈاکہ پڑا ڈاکوؤں نے حملہ کیا اور ہر ایک سے پوچھا تمہارے پاس کچھ ہے، کہا کہ نہیں ہے ہمارے پاس کچھ نہیں، جب دیکھتے تو بہت کچھ نکلتا تھا تو لے لیتے تھے، ان کے پاس آئے ان سے پوچھا کہ تمہارے پاس کچھ ہے بیٹے، انہوں نے کہا کہ ہمارے پاس یہ ہے، انھوں نے اس کو لیا اور توبہ کی کہ یہ لڑکا سچ بولتا ہے اور ہماری یہ حالت ہے کتاب میں یہ واقعہ لکھا ہوا ہے۔ ان کا واقعہ ایک اور لکھا ہے کہ بغداد میں ایک مرتبہ بڑا قحط پڑا تو لوگ دریائے دجلہ کے کنارے جاتے تھے وہاں سے جو لوگ ترکاریاں لے کر آتے تھے، عام طور پر ترکاری باہر سے آتی ہے، ترکاری لے کر آتے تھے، تو ترکاری گرتی تھی، کوئی پتہ گر گیا، کوئی پھل گر گیا، کہیں آلو گر گیا کہیں ٹماٹر گر گیا تو لوگ اٹھا لیتے تھے، وہاں جاتے تھے کہ پڑی چیز کا اٹھانا جائز ہے، ان کے یہاں سیدنا عبد القادر جیلانیؒ کو بھی جب فاقہ پر فاقہ شروع ہوئے ابھی پڑھ رہے تھے، جوان تھے، انھوں نے کہا کہ ہم بھی چلیں اٹھالائیں پکالیں گے، گئے تو دیکھا کہ لوگ اٹھا رہے ہیں، ان کو شرم آئی کہنے لگے کہ یہ اللہ کی مخلوق کے لئے ہے کمی ہو جائے گی اگر اٹھا لیں گے، ایک آدمی کا حصہ کم ہو جائے گا، یہ واقعہ سننے کے قابل ہے، تو وہاں سے خالی ہاتھ آگئے کہ ہم نہیں اٹھاتے، یہ ان کو مبارک ہو اٹھائیں، مسجد میں آکر بیٹھ گئے چلنے کی ہمت نہیں تھی بہت تھکے ہوئے تھے کہ اتنے میں ایک صاحب آئے انھوں نے خوان بچھایا۔ اچھا اچھا کھانا رکھا اور کھانے لگے، معلوم نہیں حضرت کا بے اختیاری میں منھ کھل گیا۔ یا کیا ہوا۔ یا اس نے دیکھا کہ ایک لڑکا بیٹھا ہوا ہے، بہت بھوکا معلوم ہوتا ہے۔ اس نے کہا کہ آؤ بیٹا کھانا کھاؤ، خیر اس کے بلانے پر بیٹھ گئے، اس نے پوچھا کہ تمہارا نام کیا ہے کہا عبد القادر۔ کہاں سے آئے ہو۔ انھوں نے وہ جگہ بتائی... کہنے لگے کہ یہ تو تمہارا ہی کھانا ہے، ہم جب چلے تھے تو تمہاری والدہ نے کہا تھا کہ لو اس میں روپئے رکھ لو، وہاں عبد القادر کو تلاش کرنا، شاید اس کو ضرورت ہو، ہم نے تم کو بہت تلاش کیا نہیں ملے تو ہم نے کہا کہ یہ بیکار روپیہ جا رہا ہے، تو ہم نے اسی سے سب خریدا تھا تو ہم تمہارے مہمان ہیں۔

تو بزرگوں کے ساتھ عجیب وغریب واقعات پیش آتے ہیں، تو شروع سے بچوں کے دل میں ڈالئے کہ رزاق حقیقی روزی رساں اللہ تعالیٰ ہے، اسی کا دیا ہوا رزق ہم کھاتے ہیں اور کھائیں گے، اور جھوٹ کبھی نہ بولنا دھوکہ کبھی نہ دینا۔ اور ظلم کبھی نہ کرنا زیادتی کبھی نہ کرنا، بیوی کو تکلیف نہ دینا، کوئی بھولا بھٹکا مسافر ہو تو اس کو راستہ بتانا، کوئی تکلیف دہ چیز ہو تو اس کو اٹھا لینا کہ ٹھوکر نہ لگے۔ بچپن سے یہ تعلیم دینی چاہئے۔ اور اپنے یہاں ایسی کتابیں پڑھنا چاہئیے "زادِ سفر" ہماری ہمشیرہ امۃ اللہ تسنیم صاحبہ کی کتاب ہے، یہ "ریاض الصالحین" کا ترجمہ ہے، جو بہت معتبر کتاب ہے حدیث کی، اس کے ساتھ "ذکر خیر" پڑھئے اور امہات المؤمنین کے حالات میں "سیرت عائشہؓ" پڑھوا کر سنئے، یہ چیزیں اپنے گھروں میں ہونی چاہئیے اور ابھی تو اللہ تعالیٰ کو آپ کی اولاد سے انشاء اللہ بہت کام لینا ہے اور اس علاقہ میں تو آپ ہی کا ایک چراغ ہے جو جل رہا ہے۔ اللہ تعالیٰ اس کو ہمیشہ جلتا رکھے اور دعا کریں نمازوں کے بعد اپنے لئے بھی اور جن کے حقوق ہیں آپ پر ان کے لئے بھی، رشتہ داروں کے لئے بھی، بچوں کے لئے بھی اور سب سے بڑی دعا یہ کہ اللہ تعالیٰ ان کو صحیح العقیدہ مسلمان رکھے، اور نیک وصالح بنائے، اللہ تعالیٰ برکت عطا فرمائے۔ ان گھروں میں، ہمیں تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ جیسے اپنے خاندان میں بیٹھے ہوئے ہیں اور اپنی بچیوں کو بھتیجیوں کو بہنوں کو پھوپھیوں کو خطاب کر رہے ہیں بس دعا فرمائیں۔

## بقیہ: عالمی خبریں

خطے میں دو ضلع ہیں ضلع لیہ (LEH) اور ضلع کرگل (KARGIL) ضلع لیہ میں بودھوں کی اور ضلع کرگل میں مسلمانوں کی اکثریت ہے، ضلع لیہ کے مقابلہ میں کرگل ضلع میں آبادی قدرے زیادہ ہے ضلع لیہ میں تقریباً بیس فیصد مسلمان آباد ہیں مسلمان قصبہ لیہ سمیت ضلع کے ۱۱۳ دیہات میں سے تقریباً ۲۵ دیہات میں بستے ہیں۔ ان میں سے دیہات میں مسلمانوں کی اکثریت ہے، لداخ کی مسلم آبادی سنی، شیعہ اور نور بخشی پر مشتمل ہے، سنی مسلمان حنفی مسلک سے تعلق رکھتے ہیں، خطہ لداخ میں ایک سو گیارہ (۱۱۱) مساجد ہیں، لیہ کی تاریخی جامع مسجد لداخ کی سب سے بڑی مسجد ہے، جبکہ کرگل ضلع میں سیکڑوں مساجد ہیں۔

# فقر محمدیؐ

مولانا عبدالماجد دریابادی رحمۃ اللہ علیہ

پرانے مشائخ طریقت میں ایک بزرگ شیخ احمد بن ابراہیم الواسطیؒ گزرے ہیں جن کو شیخ عبدالحق دہلویؒ "عالم عامل" اور "عارف کامل" کے الفاظ سے یاد کرتے ہیں اور شہادت دیتے ہیں کہ:

"از کبار مشائخ دیار عرب بود، مقتدائے روزگار، در طریق اتباع سنت و تقویم و ترویج ایں طریقہ بے نظیر وقت بود۔"

عرب کے مشہور مشائخ میں سے تھے، اور اپنے زمانہ کے پیشوا۔ اور پیروی سنت رسولؐ اور اس کے پھیلانے میں اپنے زمانہ میں بے نظیر تھے۔

ان بزرگ کا عربی میں ایک رسالہ "الفقر المحمدیؐ" کے نام سے ہے، شیخ دہلویؒ کو ایک نسخہ اس کا ہاتھ لگ گیا۔ اس کا فارسی ترجمہ انھوں نے "تحصیل الکمال الابدی باختیار الفقر المحمدی" کے نام سے کر دیا، جو ان کے مجموعہ رسائل و مکتوبات میں نمبر پانچ پر شائع ہوا ہے۔ آج تصوف کے بہت سے دشمن اور مخالفین اور بہت سے دوست و موافقین، اس کو شریعت اسلام سے علاحدہ کوئی مستقل نظام سمجھ رہے ہیں، ان دونوں گروہوں کے حق میں، شاید اس کے بعض مطالب کا مطالعہ مفید ہو۔ ترجمہ لفظی نہیں۔ عنوانات میرے اضافہ کئے ہوئے ہیں۔ اور مضامین کی ترتیب بھی میری ہی قائم کی ہوئی ہے۔

## تصوف کا اصل اصول

اگرچہ سچی درویشی اور اصلی فقیری کی طلب ہے، جس کی جڑ مضبوط، اور جس کی شاخیں بلند ہوں، تو لازم ہے کہ محمد رسول اللہؐ کی فقیری اور درویشی کو اختیار کرو، اور انھیں کی پیروی کرو، کہ صاف اور پاکیزہ پانی وہیں ملتا ہے، جہاں سے چشمہ پھوٹتا ہے، اور بعد کے آنے والوں کی درویشی کو اختیار نہ کرو کہ پانی سرچشمے سے دور جاکر گدلا ہو جاتا ہے اور اس کا رنگ اصلی باقی نہیں رہتا۔

## اس مسلک کا انجام

اس طریقۂ محمدیؐ پر اگر قائم رہے تو امید ہے کہ اگلوں سے جا ملوگے جو پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے اصحابؓ میں سے تھے، اور قیامت کے روز پیغمبرؐ کے جھنڈے کے نیچے، پیغمبرؐ و یاران پیغمبر کے ساتھ تمہارا حشر ہوگا۔ یہ وہ وقت ہوگا کہ دوسرے اپنے اپنے شیوخ اور مرشدوں کے جھنڈے کے نیچے ہوں گے لیکن تمہارے اوپر اس وقت تمہارے شیخ یعنی حضور رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے جھنڈے کا سایہ ہوگا۔

## تصوف کے معنی

لوگوں کی زبان پر آج فقر فقر ہے لیکن اس کی حقیقت سے بہت کم لوگ واقف ہیں۔ یہ جانتے ہیں کہ اس کی ابتدا کہاں سے ہوتی ہے اور نہ یہ خبر ہے کہ اس کی انتہا کیا ہے۔ اگر فقر کے معنی سمجھ میں آجائیں، اور اس کے ابتدائی مدارج کا علم ہو جائے، تو اس پر اس کی انتہا کا بھی اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ فقر کے میدان میں قدم رکھنا اسی وقت ممکن ہے، جب ممنوعات سے بچنے اور احکام کی تعمیل پر قدرت حاصل ہو لے۔

## لازمی شرطیں

اس رنگ میں ڈوبنے کے لئے پہلی شرط یہ ہے کہ جس طرح متقی اپنے جسم کو گناہ سے محفوظ رکھتا ہے، اسی طرح فقیر اپنے دل کو خیال گناہ سے محفوظ رکھے، اور اگر دل میں بھی کوئی خطرہ پیدا ہو تو فوراً اس سے توبہ کرلے فقیر ایسے ہی ہوتے ہیں، جن کے دلوں میں مرضی الٰہی کے خلاف کسی خطرہ کا گزر ہی نہیں ہوتا، انھیں اس امر کی شرم ہوتی ہے، کہ خدا کی دوستی کا دعویٰ کرکے کسی غیر خدائی خیال کو دل میں آنے دیں۔ یہ فقر کا ابتدائی مرتبہ ہے، جب تک یہ قدرت نہ حاصل ہولے زبان پر فقیری کا نام لاتے ہوئے بھی شرمانا چاہئے۔

گناہ سے بچنے، احکام کی پابندی کرنے اور دل کو خطرات اور وساوس سے محفوظ کر لینے کے بعد، دوسری شرط فقیر کے لئے یہ ہے کہ خدا کی طلب و محبت دل پر اتنی غالب آجائے اور طبیعت خدا کی محبت سے اس قدر مغلوب ہو جائے کہ دنیا کے تمام فوائد و منافع، بالکل بھل جائیں، اور ان کا خیال تک نہ آنے پائے، دل کو محض محبوب حقیقی و مطلوب اصلی کے لئے مخصوص ہو جانا چاہئے۔ اور ماسوی سے بالکل خالی ہو جانا چاہئے۔ جب تک یہ کیفیت نہ طاری ہو جائے

فقیری کا دعویٰ کرنے سے شرمانا چاہئے۔

## کاملین کا مرتبہ

اوپر جو شرطیں بیان کی گئیں، یہ مبتدیوں کے لئے ہیں۔ جب دل کو انھیں کے سننے کی تاب نہیں، اور ان پر عمل کی توفیق نہیں، تو کاملین کے مرتبۂ کمال کو یہ کیوں کر سمجھ سکتا ہے۔ اور اس کی تشریح اس مختصر مضمون میں کیسے کی جاسکتی ہے۔ صرف ان کے مرتبہ کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔

## جھوٹے مدعی

رونے کا مقام ہے، کہ ہم میں ایسا گروہ پیدا ہوگیا ہے، جو حرام کھاتا ہے، اور باطل میں مشغول رہتا ہے۔ جو ان لوگوں کو مل جائے وہی ان کے نزدیک حلال ہے، اور نہ ملے وہی حرام ہے، دن رات انھیں یہ دھن سوار رہتی ہے کہ لذیذ غذائیں کھانے کو، خوبصورت چہرے دیکھنے کو، اور نغمہ کی آوازیں سننے کو ملتی رہیں، اور اس دھن میں یہ بڑے بڑے دعوے زبان سے نکالتے ہیں اور اپنے میں وجد وحال ظاہر کرتے ہیں، تاکہ عوام ان کے معتقد ہوں، اور انھیں دنیا کچھ اور ہاتھ آئے۔ ان لوگوں کو نہ حلاوت اسلام سے واسطہ، نہ لذت ایمان سے سروکار، ساری ساری رات رقص وسماع میں مصروف رہتے ہیں، اور نماز کے لئے کھڑے ہوتے ہیں، تو گویا ٹکریں مارکر اٹھ کھڑے ہوتے ہیں، امیروں اور بادشاہوں کے ہاں آمد ورفت، اور ان سے نذریں حاصل کرنے پر فخر کرتے ہیں۔ خدائے تعالیٰ ان کے شر سے بچائے کہ دنیا کے رہزنوں سے کہیں بڑھ کر یہ دین کے رہزن ہیں۔ دنیا کا رہزن مال لے جاتا ہے، اور یہ دولتِ ایمان پر ہاتھ صاف کرتے ہیں۔ عوام پر ان کے لباس فقر کا اثر پڑتا ہے، اور وہ سمجھنے لگتے ہیں کہ فقیری اسی کا نام ہے۔

## سچے فقیر کی علامات

محمدی فقیروں کی ایک علامت یہ ہے، کہ وہ قرآن کریم کے ذوق سے مست رہتے ہیں، اور اس کی آواز پر وجد کرنے لگتے ہیں، اور اس کے سننے کے وقت ان پر خود متکلم (یعنی خدا) کی تجلیوں کا عکس پڑنے لگتا ہے۔ کیسے غضب کی بات ہے، کہ جس محبوب کی محبت کا دعویٰ کیا جائے، اسی کے کلام میں لطف نہ آئے، اس کے لئے طبیعت حاضر نہ ہو، اور لطف آئے تو شعر وقصیدہ پڑھ گانے بجانے پر، اور تالیوں پر!

## سماع اور قرآن

اللہ کے دوستوں اور عاشقوں کے لئے ساری لذت وحلاوت قرآن میں ہے، اور ان کے دلوں کی راحت وتسکین کا سامان اسی میں ہے۔ کلام کے ساتھ ہی ان کا دل متکلم سے وابستہ ہوجاتا ہے، اور قرآن کے احکام وقصص، مواعظ واخبار، وعدہ وعید کو سنتے ہی ان کے دلوں میں گداز پیدا ہوجاتا ہے۔ اور متکلم کی عظمت میں وہ اپنی ہستی گم کردیتے ہیں، اور یہ جو کہا جاتا ہے کہ شعر کو نہ کہ قرآن کو طبیعت بشری سے خاص مناسبت ہے اس لئے اشعار کو سن کر دل میں قدرتاً تحریک پیدا ہوتی ہے، سو یہ قول لغو وبے حقیقت ہے اس لئے کہ شعر کے وزن اور موسیقی کے تال سُر پر حرکت کرنا جبلت حیوانی کا تقاضا ہے، چنانچہ حیوانات اور بچے، سب اچھی موسیقی سے اثر قبول کرتے ہیں۔ یہ فطرت حیوانی ہے، انسان کی اعلیٰ فطرت کا درجہ اس سے کہیں بلند ہے۔ جن کے دلوں میں ایمان گھر کرچکا ہے، اور محبت الٰہی حلاوت حاصل کرچکی ہے، جیسا کہ حضرات صحابہؓ اور ان کے بعد آنے والوں کا حال تھا، سو ان کے قلب کو حرکت میں لانے والی اور ان کے شوق وجد، رقت، اور خشوع کو بڑھانے والی شے، قرآن پاک کی سماعت ہی ہوسکتی ہے۔

## عملی ہدایات

صحیح تصوف یا فقر محمدی میں قدم رکھنے کے لئے عملی ہدایتوں میں سے پہلی شے یہ ہے۔ اپنے پروردگار کے سامنے، جس نے قرآن اور رسولؐ جیسی پاک نعمتیں اتاری ہیں، صدق دل سے توبہ کرنا، پھر تنہائی میں جاکر سب کی نظروں سے الگ، وضو کرکے دو رکعتیں خشوع قلب کے ساتھ پڑھنا، اس سے فارغ ہوکر ننگے سر، ہاتھ باندھے ہوئے اپنی خطاؤں پر نادم ہوکر اتنی دیر کھڑے رہنا کہ دل میں گداز پیدا ہوجائے۔ اور آنکھوں سے آنسو رواں ہوجائیں، اس وقت رو رو کر توبہ واستغفار کرنا اور الفاظ حدیث کے مطابق سید الاستغفار پڑھنا، پھر طریق پیروی رسولؐ پر قائم ومضبوط رہنے کے لئے توفیق چاہنا اور آئندہ کے لئے مضبوط عہد کرنا کہ آنکھ، کان، زبان، شکم، شرمگاہ اور ہاتھ پیر ہر قسم کے گناہ سے محفوظ رہیں گے، ایسا کہ جب دن ختم ہو، تو نہ زبان کسی کی بدگوئی، جھوٹ، بدزبانی وغیرہ سے آلودہ ہوئی ہو، نہ کان نے کوئی بے جا بات سنی ہو، اور نہ آنکھ کسی ایسی چیز پر پڑی ہو جس کا دیکھنا شرعاً پسندیدہ نہ تھا، اور نہ خالق ومخلوق میں سے کسی کا حق اپنے اوپر باقی رہنے پائے۔

عملی ہدایات کی دوسری دفعہ یہ ہے کہ نماز باجماعت، اپنے ارکان وآداب وحضور قلب وغیرہ کی پوری پابندیوں کے ساتھ ادا کی جائے، ایسی کہ حدیث میں جو لفظ "احسان" آیا ہے، اس کی پوری عملی تفسیر ہوتی رہے۔ حال صحیح وہی ہے جو حالت نماز میں طاری ہو۔ بندہ اور پروردگار

کے درمیان رابطہ پیدا کرانے والی شے نماز ہے، بس اگر نماز میں حضور قلب پیدا نہیں ہوتا، تو اس کا کوئی حال معتبر نہیں، اس لئے کہ جس بندہ کے حجابات، ایسی منزل قرب میں بھی پہونچ کر دور نہیں ہوئے اس کے لئے کسی دوسرے موقع پر اس کی کیا امید ہوسکتی ہے۔ حیف ہے کہ سماع شعر کے وقت تو قلب حاضر ہو، لیکن جو وقت عین حضوری حق کا ہوتا ہے، اسی وقت غائب ہو۔ ایسی فقیری فاسد اور ایسی درویشی ناجائز۔

حکم کی تعمیل اور پیروی کا شوق غالب ہو، اور اس کی پیروی میں اتنی شدت برتی جائے، کہ ہر شخص دیکھتے ہی "محمدی" سمجھ لے۔

رسالہ کے اہم اور ضروری مطالب کا ملخص، سطور بالا میں آگیا۔ شیخ عبدالحق دہلویؒ ان تمام مطالب کو نقل کرنے کے بعد خود بھی ان کی پرزور تائید کرتے ہیں۔ کیا اہل شریعت اس میں کوئی امر اپنے عقیدہ کے خلاف پاتے ہیں؟ کیا اہل طریقت کو اس میں کہیں حرف رکھنے کی گنجائش ہے؟ کیا کسی گروہ کو کوئی وجہ اعتراض ہے؟۔

ہمارے سچے رسولؐ کی زبان سے یہ پیام دنیا کو پہونچا تھا کہ غیر مسلم، اگر خدائے واحد ہی کی پرستش پر متفق ہو جائے، تو مسلمانوں سے فوراً صلح ہوسکتی ہے، اگر آج سارے اسلامی فرقے، رسولؐ خاتم و برحق کی محبت واطاعت کے مرکزی نقطے پر آکر جمع ہو جائیں، تو آپس کی رنجش و تفیض ردوکد کے لئے کوئی گنجائش رہ جاتی ہے؟



## بنیاد کار

سچے تصوف کی ساری بنیاد رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ محبت و ربط قلب پیدا کرنے پر ہے، اپنے دل کو اس ذات گرامی کی محبت میں اٹکایا جائے، اسی کو اپنا شیخ اور اپنا امام بنایا جائے، اسی کے نام پر بکثرت درود وسلام بھیجا جائے، اور اسی کے ساتھ پیوند محبت مستحکم کر لیا جائے، تمام درویشوں کو دیکھا ہوگا کہ ان کے دلوں میں ان کے مرشدوں کی ایسی عظمت بیٹھ جاتی ہے، کہ وہ جب کبھی اپنے شیخ اور مرشد کا نام سنتے ہیں، تو بے چین ہو جاتے ہیں، یہی کیفیت، یہی نسبت قلب سچے درویش کو رسول کریمؐ کی ذات گرامی کے ساتھ پیدا کر لینی چاہئے۔ اپنا امام اور شیخ انھیں کو بنانا چاہئے، دل میں خیال آئے تو انھیں کا، آنکھوں میں صورت پھرتی رہے تو انھیں کی، کان لذت حاصل کریں تو انھیں کے نام مبارک سے، عظمت کا احساس پیدا ہو تو انھیں کے ذکر سے، زبان انھیں پر درود بھیجنے میں لگی رہے، دل میں انھیں کے حالات سننے اور جاننے کا ذوق پیدا ہو، حدیث وآثار کے پڑھنے سے علاقہ محبت کو اور ترقی ہو، شوق واشتیاق ہو تو انھیں کا، یاد ہو تو انھیں کی، پیروی ہو تو انھیں کی، ہر امر میں انھیں کے

# اعمالِ نبوتؐ بحیثیت محتسب

مولانا ابوالکلام آزاد

## احتساب :

احتساب ایک سنہری زنجیر ہے، جس میں تمدن، اخلاق، مذہب، اور معاشرت کے تمام جزئیات جکڑے ہوتے ہیں اگر اس کی بندشیں ڈھیلی پڑ جائیں تو دفعتاً نظام عالم کی ایک کڑی درہم برہم ہوجائے اس غرض سے دنیا نے احتساب کو مختلف صورتوں میں قائم رکھا، خاندانوں اور کنبوں نے مختلف رسم ورواج اختیار کئے جن کی خلاف ورزی موجب ملامت بلکہ بعض اوقات قومی جرم خیال کی جاتی ہے۔ سلطنتوں نے قوانین بنائے جو انسان کو ایک خاص نظام کے ماتحت ہر قسم کی مادی، اخلاقی اور مذہبی ترقی کرنے کا موقع دیتے ہیں، حکماء نے فلسفہ ایجاد کیا جو اخلاقی قوانین کی پیروی پر جمعیت بشری کو مجبور کرتا ہے۔

اگر یورپ کو اپنی تہذیب پر فخر ہے کہ وہ انسان کی فرد گذاشت پر سختی کے ساتھ گرفت کرتی ہے، اگر رومن لا کو اپنے اوپر ناز ہے کہ وہ قوائے متضاد کو اپنے مرکز سے ہٹنے نہیں دیتا۔ اگر یونان کو اپنے فلسفۂ اخلاق پر گھمنڈ ہے کہ وہ اخلاقی قواء کی تربیت کرتا ہے تو ہم کو ان کے بڑے بول سے مرعوب نہیں ہونا چاہیئے، ہم رسم ورواج کے غلام نہیں ہیں کہ یورپ کے قوانین معاشرت پر فریفتہ ہوجائیں، ہم قانونی سختیوں کے برداشت کرنے کے خوگر نہیں ہیں کہ اپنے ہاتھ کو ہر ہتھکڑی کے حوالے کردیں، قیاسیات عقلی ہماری غذائے روحانی نہیں ہے۔ کہ یونانیوں کے طلسم میں پھنس جائیں، بلکہ ہمارے رگ، پٹھے ایک مذہب کے سلسلے میں جکڑے ہوئے ہیں، ہمارے گوشت وخون پر چمڑے کی جگہ مذہب کا غلاف چڑھا ہوا ہے، ہمارے قلب کو ایک غیر متزلزل مذہبی احساس حرکت دے رہا ہے پس ہم کو ہر دلفریب، رسم ورواج ہر مرعوب کرنے والے قانون، اور ہر متحیر کردینے والے فلسفہ کو چھوڑ کر اپنی باگ صرف اسلام ہی کے ہاتھ میں دینی چاہیئے۔ اور اس پر فخر کرنا چاہیئے۔ کہ ؎

رشتہ در گردنم افگندہ دوست
می برد ہر جا کہ خاطر خواہ اوست

مذہب کی قوت احتساب ان تمام چیزوں سے بالاتر ہے، یہی وجہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہم پر آنحضرت (صلی اللہ علیہ وسلم) کا اتباع فرض کرکے ہم کو تمام دنیا کی مادی واخلاقی غلامی سے آزاد کردیا ہے

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللَّهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ.

یقیناً تمہارے لئے اللہ کے رسولؐ کی زندگی میں پیروی واتباع کے لئے بہترین نمونہ رکھا گیا ہے۔

اللہ تعالیٰ نے یہ نہیں فرمایا کہ تم رسول اللہؐ کی تقلید کرو کیونکہ ایک شخص کی تقلید کرنے سے دوسرے اشخاص کی تقلید کی نفی ہوجاتی بلکہ یہ فرمایا کہ تمہاری صرف اسی ذات پاک میں محدود ہے کیونکہ تمہیں اعمال صالحہ کا یہ خزانہ دوسری جگہ نہیں مل سکتا۔ اس طرز بیان سے نہ صرف جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اتباع لازم کردیا گیا۔ بلکہ ساتھ ہی تمام بڑے بڑے انسانوں کے اتباع کی نفی بھی کردی اس لئے صرف ایک ہی آفتاب ہے جس کی روشنی ظلمت زار دنیا کی ہر اندھیری راہ اور ہر تیرہ وتاریک راستے میں ہماری رہنمائی کرسکتی ہے ؎

چو غلام آفتابم ہمہ ز آفتاب گویم
نہ شبم نہ شب پرستم کہ حدیث خواب گویم

اسی آفتاب کی روشنی سے اور سیارے بھی نور حاصل کرتے ہیں اس لئے ان کا اتباع بھی ہم پر واجب ہوجاتا ہے۔

خَیْرُ القرون قرنی ثم الذین یلونہم اصحابی کالنجوم

بہترین زمانہ میرا زمانہ ہے اس کے بعد ان لوگوں کا دور جو اس کے بعد آئیں گے، پھر وہ لوگ جو اس کے بعد اس اسوۂ حسنہ کی تقلید کریں گے۔ میرے اصحاب مثل ستاروں کے ہیں۔

اسی بناء پر اللہ تعالیٰ نے قرآن میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرام کی اس خصوصیت کا بار بار ذکر کیا ہے۔

ھو الرسول النبی الامی المکتوب فی التوراۃ والانجیل :۔ یامرہم بالمعروف وینہٰی عن المنکر ویحل لہم الطیبات

ويحرم عليهم الخبائث: (اعراف: ۱۵۶)
اور یہ وہی پیغمبر ہے، جس کی بعثت تورات وانجیل میں لکھی ہوتی ہے وہ نیکی کے کام کا حکم دیتا ہے برائیوں سے روکتا ہے پاک مفید چیزوں کو حرام کرتا ہے۔

كُنتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ وَتُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ

تم لوگ بہترین امت ہو جس کو خدا نے دنیا کی ہدایت ورہنمائی کے لئے نمایاں کیا۔ تم نیکی کا حکم دیتے ہو، برائی سے روکتے ہو اور خدا پر ایمان لاتے ہو!

لیکن ان آیتوں کی عملی تفسیر ہم کو صرف احادیث کی کتابوں میں ڈھونڈنا چاہیئے جن کے ذریعہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہ کرامؓ کے مواقع احتساب کے ایک ایک جزئیات کا پتہ لگ سکتا ہے اور اس سے ثابت ہوتا ہے کہ خدا نے ہدایت وارشاد کے لئے جو آفتاب وسیارے پیدا کئے تھے وہ ہمیشہ ضیاء گستر رہتے تھے۔

## اسوۂ نبویؐ

احتساب کی ترتیب اصلاح نفس سے شروع ہو کر بالترتیب محتسب کے قبیلہ اور قوم تک منتہی ہو جاتی ہے۔ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرض احتساب کو اسی ترتیب کے ساتھ ادا فرمایا ہے۔

## اصلاح نفس

آنحضرتؐ کی ذات پاک جامع فضائل تھی۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کے تمام زلات کو معاف کر دیا تھا۔ بایں ہمہ آپ اس کثرت سے نماز پڑھتے تھے کہ پاؤں پھول کر پھٹ پھٹ جاتے تھے۔ صحابہؓ نے اس ریاضت شاقہ کو دیکھ کر عرض کیا، یا رسول اللہ خدا نے آپ کے تمام اگلے پچھلے گناہوں کو معاف کر دیا ہے پھر آپ کیوں اس قدر مصروف عبادت رہتے ہیں؟ آپ نے فرمایا۔

افلا اکون عبدًا شکورًا

کیا میں خدا کا شکر گذار بندہ ہونے کی کوشش نہ کروں (بخاری مطبوعہ یونان ص ۹۹ ج ۸)

چنانچہ جب کبھی اس قسم کے مواقع پیش آتے تھے جو قلب کو خدا کی طرف سے پھیر سکتے تھے۔ یا نفس میں غرور وتکبر پیدا کر سکتے تھے۔ تو آپ نہایت کے ساتھ ان کا انکار فرماتے۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے گھر میں ایک پردہ لٹکا رکھا تھا جس میں تصویریں بنی تھیں، آپ کی نظر پڑی تو فرمایا

امیطی عنی خرامك فانه لاتزال تصاویره تعرض فی صلاتی۔

ہمارے سامنے سے اپنا پردہ ہٹاؤ کیوں کہ اسکی تصویریں ہمیشہ میری نماز میں خلل انداز ہوتی رہتی ہیں۔

ایک صحابیؓ نے بطور تحفہ کے آپ کو حریر کا ایک جبہ دیا۔ آپ نے اس کو پہن کر نماز پڑھی۔ نماز سے فارغ ہونے کے بعد نہایت ناگواری سے اتار کر پھینک دیا۔ اور فرمایا۔

لا ینبغی هذا للمتقین

یہ پرہیزگاروں کے قابل نہیں ہے۔

غرور وکبر کا سرچشمہ مدح وتعریف ہے امراء وسلاطین کو اسی مرض نے دنیا کی تمام چیزوں سے بالاتر بنا دیا ہے، آنحضرتؐ اگرچہ خیر البشر تھے لیکن اگر کوئی شخص آپ کو انبیائے سابقین پر ترجیح دیتا تھا تو آپ اس کو منع فرماتے تھے۔ ایک صحابیؓ اور ایک یہودی میں جھگڑا ہو گیا۔ صحابی نے غصہ میں قسم کھائی اور کہا "اسی خدا کی قسم جس نے محمد (صلعم) کو تمام دنیا سے افضل بنایا ہے"، یہودی نے قسم کھائی اور کہا "اس خدا کی قسم جس نے موسیٰ کو تمام دنیا پر ترجیح دی ہے"، صحابی نے اس پر غصہ میں آکر یہودی کے منہ پر طمانچہ دے مارا۔ اس نے آنحضرتؐ سے شکایت کی۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ "مجھے موسیٰ پر ترجیح نہ دو"۔

## احتساب قبیلہ وخاندان

خیرات گھر ہی سے شروع ہوتی ہے۔ اسی بناء پر اللہ تعالیٰ نے آنحضرتؐ کو حکم دیا تھا "وَأَنذِرْ عَشِيرَتَكَ الْأَقْرَبِينَ" (اپنے خاندان کے قریبی رشتہ داروں کے آگے حق کو پیش کردو) اور عذاب الٰہی سے ڈراؤ، جب یہ آیت نازل ہوئی تو آپؐ نے اپنے تمام قبیلہ کو جمع کر کے ایک پیغمبرانہ لہجہ میں اس حکم الٰہی کو سنایا۔

"یا معشر قریش! یا معشر بنی عبد مناف! یا معشر بنی قصی! یا معشر بنی عبد المطلب! اے فاطمہ محمد (صلعم) کی بیٹی، تم سب اپنے آپ کو دوزخ کی آگ سے بچاؤ کیوں کہ میں تمہیں قیامت کے دن کچھ بھی نفع ونقصان نہ پہنچا سکوں گا! اے فاطمہ! تجھ کو مجھ سے صرف جسمانی تعلق ہے اور میں رشتہ کی بیل کو صرف دنیا میں ہی سرسبز وشاداب رکھ سکوں گا۔

یہ ایک عام احتساب تھا لیکن مخصوص مواقع پر بھی آپؐ ازواج مطہرات اور اہل وعیال کو نیکی کی ترغیب دیتے اور برائی

ے روکتے رہتے تھے۔ اُم سلمہ سے روایت ہے کہ آپ ایک رات کو اُٹھے اور فرمایا "سبحان اللہ! آسمان سے فتنہ و فساد کی بارش ہو رہی ہے اور برکات و فضائل کے خزانے کھل گئے ہیں حجرے میں سونے والیوں کو (ازواج مطہرات) جگا دو کیونکہ دنیا کی بہت سی کپڑا پہننے والی عورتیں آخرت میں برہنہ نظر آئیں گی،

آپ نے تنزہ نفس اور استغنا و قناعت کی وجہ سے باوجود فقر و فاقہ کے اپنے اوپر اور اپنے تمام خاندان کے اوپر صدقہ کو حرام کر دیا تھا۔

حضرت حسین رضی اللہ عنہ نے ایک مرتبہ بچپن میں صدقہ کی ایک کھجور اٹھا کر منھ میں ڈال لی آپ کی نگاہ پڑی تو فوراً "تھوکو" "کخ کخ" کیا تمہیں خبر نہیں کہ ہمارا خاندان نہیں کھاتا۔"

آپ ایک مرتبہ شب کو حضرت علیؓ اور حضرت فاطمہؓ کے پاس آئے اور فرمایا "تم لوگ اٹھ کر تہجد نہیں پڑھتے؟" حضرت علی رضی اللہ عنہ نے جواب دیا "ہماری نیند اور بیداری تو خدا کے اختیار میں ہے، اگر وہ جگائے گا تو جاگیں گے" آنحضرتؐ خاموش ہو گئے مگر اپنی ران پر افسوس کے ساتھ ہاتھ مارا اور یہ آیت پڑھی۔ کَانَ الْاِنْسَانُ اَکْثَرَ شَیْئٍ جَدَلًا۔ آدمی بڑا ہی جھگڑالو ہے۔

## احتساب قوم

اگرچہ وہ تمام جزوی مواقع جہاں آنحضرت نے احتساب کا فرض ادا کیا ہے، احتساب قومی کے تحت میں داخل ہیں۔ لیکن آپ نے کلی طور پر دو موقعوں پر نہایت بلیغ تشبیہ کے ساتھ اپنی خصوصیت کا اظہار تمام قوم کے سامنے فرمایا:

ایک موقع پر فرمایا:

"میری اور میری شریعت کی مثال بعینہٖ اس شخص کی سی ہے جس نے ایک قوم کے پاس آکر یہ وحشت انگیز خبر سنائی کہ میں نے اپنی آنکھوں سے ایک لشکر تمہاری طرف آتے ہوئے دیکھا ہے، میں ایک نذیر عریاں ہوں (عرب میں کسی اہم و انقلابی واقعہ کی خبر ننگے ہو کر دیتے ہیں) پس تم کو ہوشیار ہو جانا چاہئے چنانچہ ایک گروہ نے اس کا کہنا مانا اور وہ رات بچ کے نکل گیا۔ اور دوسرے ایک گروہ نے اس کو جھٹلایا نتیجہ یہ ہوا کہ لشکر نے دھاوا مارا اور اس کا استیصال کر دیا۔"

دوسرے موقع پر آپ نے فرمایا۔

میری اور تمام لوگوں کی مثال اس شخص کی سی ہے جس نے آگ بھڑکائی، جب آگ کی روشنی چاروں طرف پھیلی تو پروانے اس پر ٹوٹ کر گرنے لگے۔ اس نے پروانوں کو آگ میں جانے سے روکنا چاہا لیکن وہ سب اس کے قابو میں نہ آسکے۔ اور آگ میں گھس گئے۔

اسی طرح تم لوگوں کو کمر سے پکڑ کر کھینچتا ہوں۔ تاکہ آگ میں داخل ہونے نہ پاؤ لیکن لوگ اس میں گھسے جاتے ہیں۔

## عقائد

آنحضرتؐ کی بعثت کا سب سے بڑا مقصد تصحیح عقائد میں بدترین چیز شرک فی اللہ تھی اور آنحضرتؐ نے صرف شرک مٹانے کے لئے جہاد کیا جو احتساب کی آخری منزل ہے لیکن اس کے علاوہ اور بھی بہت سے عقائد ہیں جو عام دسترس سے باہر ہیں۔ اگر عام لوگوں کو ان میں غور و فکر کرنے کا موقع دیا جائے تو مذہبی عقائد میں بہت سے مفاسد پیدا ہو جائیں، اور اسلامی عقائد کی سادگی فنا ہو جائے جو اسلام کا سب سے بڑا زیور ہے۔ اسی غرض سے آنحضرتؐ نے مسلمانوں کی یہ خصوصیت قرار دی تھی کہ وہ غیر ضروری چیزوں میں وقت ضائع نہیں کرتے چنانچہ عہد نبوت میں جب کبھی اس قسم کے مواقع پیش آئے ہیں، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے سختی کے ساتھ صحابہ کو زجر و توبیخ کی ہے۔

ایک مرتبہ صحابہؓ مسئلہ قضا و قدر کے متعلق مباحثہ کر رہے تھے، جس نے آگے چل کر مسلمانوں کے دو عظیم حریف مقابل فرقے پیدا کر دیئے آنحضرت نے دیکھا تو چہرۂ مبارک غصے سے سرخ ہو گیا، اور فرمایا

اَبِهٰذَا خُلِقْتُمْ تَضْرِبُوْنَ الْقُرْاٰنَ بَعْضَهٗ بِبَعْضٍ بِهٰذَا هَلَكَ الْاُمَمُ قَبْلَكُمْ

کیا تم لوگ اسی لئے پیدا کئے گئے ہو؟ تم لوگ قرآن کو گڈمڈ کر رہے ہو گذشتہ قوموں کو اسی قسم کے لایعنی مسائل نے برباد کر دیا۔

اسلام نے اگرچہ عرب جاہلیت کے تمام توہم آمیز عقائد کو مٹا دیا تھا۔ تاہم بعض باتیں باقی رہ گئی تھیں، اور کبھی کبھی ان کا ظہور ہو جاتا تھا۔ عرب کا خیال تھا کہ جب کوئی بڑا شخص مرتا ہے تو سورج میں گہن لگ جاتا ہے، آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صاحبزادے ابراہیم نے انتقال کیا تو اتفاق سے اسی دن سورج میں گہن بھی لگ گیا، لوگوں کو خیال ہوا کہ یہ حضرت ابراہیم ہی کی موت کا اثر ہے لیکن آپ نے فوراً اس خیال سے لوگوں کو روکا، اور فرمایا "چاند اور سورج کو کسی کے مرنے یا جینے سے گہن نہیں لگتا۔"



# حضرت مولانا کے نزدیک علماء و مشائخ سے قرب و تعلق کی اہمیت

● مولانا محمد عبید اللہ الاسعدی

برصغیر ہند و پاک میں یوں تو بہت سے صحیح النسب عرب اور سادات خانوادے آباد ہیں مگر ایسے خانوادے جن سے نسب کی صحت معروف و مسلسل اور ان کے بزرگوں کا نام و کام برابر روشن رہا چند ہی ہیں جن میں ایک نہایت ممتاز و معروف خانوادہ، سادات حسنیہ قطبیہ مدینہ کا ہے۔

اس خانوادے کا اولین مرکز و مستقر تو کڑا مانکپور رہا مگر خاندان کے مشہور بزرگ شاہ علم اللہؒ صاحب نے جب تکیہ کلاں رائے بریلی کو اپنا مستقر بنایا تو وہاں سے اس خانوادے کا فیض بہت پھیلا جس سے نہ صرف پورا ملک و برصغیر بلکہ عالم مستفید ہوا۔

سید احمد شہیدؒ۔ جن کی دینی و اصلاحی اور دعوتی تحریک سے آج پورا عالم روشناس ہو چکا ہے اور عالم کا ایک بڑا حصہ اس سے مستفید ہوا اور ہو رہا ہے۔ وہ اس خانوادے سے اور تکیہ کلاں ہی سے تعلق رکھتے تھے اور پھر سے انھوں نے اپنا کام شروع کیا تھا۔

سید احمد شہید علیہ الرحمہ کے بعد بھی نامی گرامی حضرات ہوتے رہے، مگر تکیہ کلاں کی بستی اور اس خانوادے کی شہرت کو چار چاند لگے نسبت احمدی کے تاجدار، ہم سب کے مخدوم حضرت مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندوی قدس اللہ سرہ سے۔

حضرت مولانا علیہ الرحمۃ کا معاملہ یہ تھا کہ سید صاحب کی محبت و عظمت ہی نہیں بلکہ ان کی دعوت و تحریک کی روح ان کے رگ و ریشہ میں پیوست تھی اور بچپن سے وہ اس دولت سے آراستہ تھے جس کی روشن دلیل حضرت کی اولین تحریریں اور حضرت کی اولین تصنیف "سیرت سید احمد شہیدؒ" ہے اور ایسا نہیں ہے کہ حضرت کی یہ کتاب ایک وقتی اور ابتدائی چیز تھی اور تصنیفی سلسلہ کا آغاز ایک آسان اور معروف موضوع و عنوان سے تھا بلکہ پوری زندگی "سید صاحبؒ" حضرت کی تحریر و تقریر کا موضوع رہے، اردو و عربی دونوں زبانوں میں مستقلاً بھی اس پر لکھا اور ضمناً بھی اکثر تحریر و تقریر میں سید صاحبؒ کی تحریک کا تذکرہ ضرور ملتا ہے، اور حضرت کے نزدیک موضوع کی اہمیت کی بات تھی کہ حضرت نے تحریری صلاحیت و کاوش میں پختگی آجانے کے بعد سید صاحبؒ کی سیرت پر از سر نو کام کیا اور جس کے بعد کتاب اپنی اولین شکل سے کئی گنا ہو گئی۔

حضرت مولاناؒ کے دل میں سید صاحب علیہ الرحمہ کی عظمت کس درجہ تھی اندازہ لگائیے۔ ایک دن بعد مغرب (حضرت ندوے کے مہمان خانہ میں آرام فرما رہے تھے (علالت کا سلسلہ شروع ہو چکا تھا) احقر بھی حاضر تھا، ایک صاحب قریب بیٹھے گفتگو کر رہے تھے کہ انھوں نے حضرت سید صاحب علیہ الرحمہ کا تذکرہ شروع کیا تو "سر سید احمد خاں" کے عنوان سے ان کا ذکر کیا۔ حضرت مولانا نے ان کی اصلاح فرمائی اور ساتھ ہی فرمایا۔

استغفار کیجئے۔ استغفار، سید احمد شہید علیہ الرحمہ بہت بڑے آدمی تھے، چنانچہ انھوں نے استغفار کے الفاظ کہے۔

احقر اس موقع سے حضرت کے تذکرہ میں یہ لکھنا چاہتا ہے کہ حضرت مولاناؒ کے نزدیک صوفیاء و مشائخ سے نسبت اور خصوصی قرب و تعلق کی کیا اہمیت اور طلب تھی اور حضرت کو اس کا کتنا لحاظ و پاس تھا۔ اس بابت بھی حضرت کی زندگی میں بہت سی باتیں مل جائیں گی، احقر اپنے شعور و علم کے مطابق تحریر کر رہا ہے۔

حق تعالیٰ کا فضل ہے کہ ہمارے گھرانے کو حضرت کے گھرانے سے دیرینہ تعلق کا اور لکھنؤ میں رہتے ہوئے خصوصی قرب کا شرف حاصل رہا ہے حضرت کو خوب دیکھا۔ اور بہت دیکھا اگرچہ محرومی رہی کہ استفادہ نہیں کیا۔

ایک بات جو اپنے شعور میں احقر نے محسوس کی وہ یہ کہ حضرت مولانا کا علم و معرفت ہی نہیں سلوک و تصوف میں جو مقام تھا۔ جس کا حقیقی علم تو حق تعالیٰ کو ہی ہے، جس کی وجہ سے وہ مشائخ وقت کے یہاں محبوب و مقرب تھے اور متعدد بزرگوں کے اجازت یافتہ اور اپنے مرشد کے منظور نظر، اس سب کے باوجود حضرت مولانا کو یہ اہتمام رہا کہ وقت کے باحیات معروف بزرگان دین سے خصوصی ربط رکھا جائے اور آمد و رفت کے ذریعہ ان کی روحانیت سے استفادہ کا سلسلہ جاری رہے، اخیر تک یہ اہتمام رہا، حضرت رائے پوری علیہ الرحمہ کی وفات کے بعد حضرت شیخ الحدیثؒ شاہ وصی اللہ صاحب، مولانا یعقوب صاحب مجددی بھوپالی مولانا شاہ محمد احمد صاحب علیہم الرحمۃ ــــ ان حضرات کے یہاں حضرت مولانا کی آمد و رفت کے سلسلے میں وسعت و کثرت کا راز و سبب احقر تو یہی سمجھا ہے اور شیخ الحدیثؒ و حضرت پرتاپگڈھیؒ کے بعد ان کے لئے

مرکز نگاہ جو شخصیت تھی وہ عمر کے اعتبار سے تو بہر حال ان کے چھوٹوں میں تھی، ان کے بھانجوں کی ہم عمر تھی، لیکن حضرت مولانا نے کسی اور ہی حیثیت سے اس کو دیکھ کر خود کو اس سے بہت قریب بتایا اور بار بار بتایا میری مراد حضرت مولانا صدیق احمد صاحب باندوی علیہ الرحمہ سے ہے، جاننے والے خوب جانتے ہیں حضرت مولانا نے بار بار فرمایا اور تحریروں میں ذکر فرمایا کہ موجودہ بزرگوں میں مجھ کو سب سے زیادہ مناسبت آپ سے یا فرمایا۔ مولانا صدیق احمد صاحبؒ سے ہے۔

اس مناسبت سے حضرت مولاناؒ کی مراد یہی خاص نسبت و تعلق ہے جو حضرت باندویؒ سے پہلے دوسرے اکابر سے حضرت مولانا جوڑے رہے،

اور حضرت مولانا علیہ الرحمہ کے اس اہتمام میں ہم چھوٹوں کے لئے بڑا سبق ہے کہ کسی کو کبھی اور کسی حال میں مستغنی نہیں ہونا چاہیئے۔

دوسری بات یہ کہ حضرت مولانا کے یہاں اہل اللہ و مشائخ کی نسبتوں کا لحاظ و پاس بہت تھا اور اس میں کوئی تخصیص نہیں تھی کہ صرف اپنے خاندان کے بزرگوں اور سید صاحب وغیرہ سے تعلق کا لحاظ ہو بلکہ دور و قریب کے جو بھی حضرات ہوئے اور گذرے، سب کا لحاظ و پاس اور اس کے پیش نظر انکے متعلقین کے ساتھ معاملہ۔

چنانچہ سید احمد شہید علیہ الرحمہ سے نسبت کی تعظیم و توقیر کا معاملہ یہ تھا کہ جن علاقوں و خاندانوں کی سید صاحبؒ سے وابستگی کا علم ہوا حضرت مولانا ان بستیوں و خاندانوں میں اہتمام سے گئے اور بار بار گئے۔ اور ان کے افراد سے مخلصانہ تعلق رکھا۔ ان کو قریب کیا۔ ان سے کام لیا۔ ان کو آگے بڑھایا۔ اور ماضی کا تعلق جو ختم ہو چکا تھا یا کمزور پڑ چکا تھا۔ اس کی تجدید کر کے اس کو نئے سرے سے مضبوط کیا۔ اور ایسے حضرات کے حق میں اور ان کے اکرام میں اس نسبت کا ہمیشہ استحضار رہا۔

ہمارے والد مولانا محمد مرتضیٰ صاحب علیہ الرحمہ کی وفات سے کچھ ہی دن پیشتر کا قصہ ہے کہ حضرت مولانا علیہ الرحمہ کسی سفر سے تشریف لائے تھے، تکان کی وجہ سے بعد مغرب چارپائی پر استراحت فرما رہے تھے۔ اتنے میں والد ماجد ملنے آگئے۔ تو حضرت مولانا چارپائی پر اٹھ کر بیٹھ گئے۔ اور نیچے تشریف لے آئے والد صاحب نے آرام فرمانے کو عرض کیا تو حضرت نے۔

"فرمایا نہیں آپ مولانا سید جعفر علیؒ مجاہد بالاکوٹی کی اولاد ہیں؟"

اور معلوم ہے کہ مولانا جعفر صاحب حضرت سید صاحبؒ کے رفقاء جہاد میں اور ان کے ممتاز خلفاء میں سے تھے۔ اور وہ ہمارے اجداد میں ہوتے ہیں۔

حضرت مولانا صدیق احمد صاحب باندوی رحمۃ اللہ علیہ تو حضرت مولانا کے چھوٹوں میں تھے مگر ان کا جو مقام محسوس کیا جا رہا تھا، حضرت مولانا علیہ الرحمہ کے یہاں اس کا لحاظ و پاس یہ کہ حضرت باندویؒ کی وفات کے بعد مولانا حبیب احمد صاحب جب حاضر خدمت ہوئے، حضرت نے کھڑے ہو کر استقبال فرمایا۔ اور عرض کرنے پر فرمایا کہ آپ مولانا صدیق احمد صاحبؒ کے بیٹے ہیں علالت سے پیشتر تو حضرت کا یہ معمول سا رہا۔

اس بابت حضرت مولانا محمد سالم صاحب (جانشین شیخ الاسلام حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب) کا بیان ملاحظہ ہو۔ مولانا فرماتے ہیں احقر کی ہر موقع پر حاضری و ملاقات میں حضرت کے ضعف پیری کے تحت کھڑے ہو کر معانقہ فرمانے سے روکنے کی کوشش کو حضرت یہ فرما کر رد فرماتے کہ تمہارے ساتھ ناقابل انکار، اور محسن ملت نسبت قاسمی قائم ہے، اس کا احترام کھڑے ہونے اور معانقے کا متقاضی ہے۔ ایسا نہ کر کے میں اپنے ضمیر کی ملامت سے دوچار ہونا قطعاً گوارہ نہیں کر سکتا اور اس انتہائی اکرام کے معاملہ کے ساتھ ہر مرتبہ حضرت نانوتویؒ ان کی عظمت اور ان سے نسبت دلگداز کا تذکرہ فرماتے۔

اہل اللہ کی زندگی اور ان کا عمل عامۃ الناس کے لئے سبق و نمونہ ہوتا ہے، حضرت مولانا علیہ الرحمہ کی ان چیزوں میں ہمارے لئے بڑی نصیحت و ہدایت ہے۔



## دعائے مغفرت

دار العلوم ندوۃ العلماء کے مہتمم مولانا سعید الرحمن اعظمی ندوی کے چھوٹے بھائی ڈاکٹر مسیح الرحمن اعظمی لکچرر شبلی ڈگری کالج اعظم گڈھ کی اہلیہ صاحبہ کا ۱۳ر مئی ۲۰۰۰ء کو اچانک انتقال ہو گیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

یہ حادثہ افراد خاندان کے لئے بڑا جانکاہ ہے، اللہ تعالیٰ مرحومہ کے درجات بلند فرمائے اور اعلیٰ علیین میں جگہ عطا فرمائے۔ قارئین کرام سے ایصال ثواب اور دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

# اقبال کا تصورِ توحید

محمد لطیف میر

اگر دنیا کے ان عظیم مفکروں کا جائزہ لیا جائے جنھوں نے اپنے نظام ہائے افکار سے زندگی اور اس سے متعلق تمام شعبوں میں زبردست انقلابات برپا کئے تو اقبال کا نام سرفہرست ہوگا، یقیناً اقبال دنیا کے پہلے عظیم مفکر شاعر ہیں جنھوں نے جدید دور میں اپنے تصورات ہائے بیکراں سے زندگی کا رخ موڑ دیا۔ اقبال نے مشرق اور مغرب کے علوم و فنون اور فکر و فلسفہ کا گہرائی کے ساتھ مطالعہ کیا اور اس نتیجے پر پہونچے کہ دنیا میں اہل مشرق کے تصورات ہی زندگی کو حرکت عمل... سے روشناس کرا سکتے ہیں۔ یہی "حرکی عمل" جو زندگی کی دلیل ہے، موجودہ دور میں زوال پذیر ہو چکا ہے، یہ بات یاد رہے کہ اقبال کے فکر و فلسفے کی اٹھان قرآن حکیم کے ازلی و ابدی نظام فکر سے ہوئی ہے۔ قرآن حکیم ان کے تمام تصورات ہائے زندگی کا سرچشمہ ہے جو بذات خود جامع الکمالات ہے جس کا پیش کردہ نظام فکر کبھی بھی دفترِ پارینہ نہیں بن سکتا۔ اس کا پیغام آفاقی ہے، اس کا طرز فکر انسانیت کی شیرازہ بندی کرنے کا دوسرا نام ہے۔ اقبال کے تمام تصورات (مثلاً خودی، عشق، زمان و مکان، مرد مومن، تصور شاہین، فقر و درویشی وغیرہ) کا راز ۔ اسی قرآن حکیم کے ایک نکتے "لا الہ" میں پوشیدہ ہے۔ اقبال کا کلام اسی "لا الہ" کی تفسیر ہے۔

"لا الہ" یا اقبال کا تصورِ توحید ان کے سارے تصورات کی بنیاد ہے۔ تصورِ خودی، تصورِ عشق، تصورِ زمان و مکان، تصورِ مردِ مومن۔ کی اصل بھی نکتہ "لا الہ" ہے۔ اس سے مراد دنیا کے تمام "بتانِ بے فیض" کی نفی کر کے پوری انسانیت کو ایک خالقِ کائنات کے ساتھ جوڑنا ہے تاکہ زندگی کے سارے نظام دوئی کی بو سے یکسر پاک ہو کر ایک مثالی معاشرہ کی تعمیر و تشکیل کریں۔ اقبال کے نزدیک دنیا نے جب جب اس نکتہ "لا الہ" سے روگردانی کی اور اپنے نظام باطلہ کو فروغ دیا تو ضلالت اور گمراہی نے آگھیرا۔ انھوں نے جب "صاحبِ کتاب" بن کر حقیقت کا پتہ لگایا تو ان پر یہ راز فاش ہوا کہ جو موجودہ دور میں ملت کی کمزوری اور بے راہ روی کی واحد وجہ توحید خالص تصور سے دوری ہے۔ چونکہ خلافت عثمانیہ جو کہ ملت اسلامیہ کا آخری سہارا تھی کے زوال اور ادھر ہندوستان میں مغلیہ سلطنت کے خاتمے کے بعد مغربی تصوراتِ زندگی نے مشرقی انداز فکر کے سارے دھاروں پر قبضہ کر لیا۔ اہل مشرق بھی نہایت تیزی کے ساتھ مغربیت کے سیلِ بے پناہ میں بہتے چلے جا رہے تھے۔ اسکولوں اور کالجوں سے نکلا ہوا تعلیم یافتہ طبقہ اسلامی طرز فکر اور طرز زندگی سے کافی دور جا پڑا جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ قوم اور ملت زوال کا شکار ہو گئی۔ اقبال بالآخر اس نتیجے پر پہونچے کہ موجودہ دور میں قوم اور ملت کی زبوں حالی کا باعث تین چیزیں ہیں۔ اولاً "خالص عقیدۂ توحید" سے دوری، ثانیاً حرکت اور عمل کا فقدان اور ثالثاً عشقِ رسولؐ سے بے نیازی۔ قوم اور ملت جب توحید کے خالص تصور سے بے بہرہ ہو گی، حرکت و عمل اور جذبہ و کوشش کا عملی چلن خود بخود ختم ہو گیا۔ چونکہ عشقِ رسولؐ دراصل اس وقت قلب و ذہن کو منور کرتا ہے جب انسان توحید کے رموز سے کما حقہ واقف ہو۔ یہی وجہ ہے کہ اقبال نے ان تین باتوں پر اپنے کلام میں بہت زور دیا۔ "بانگ درا"، "ضرب کلیم"، "بال جبریل" اور "ارمغانِ حجاز" میں اسی کے جلوے بکھرے پڑے ہیں۔ فارسی کا پورا اثاثہ اس پر حجت ہے اور اسرارِ خودی تو اس نکتے "لا الہ" کی مکمل تفسیر ہے۔ یہی وہ نکتہ ہے جس پر فرد اور جماعت کی کامیابی کا راز ہے، سنہرے اور خوشگوار تصور زندگی کے سوتے اسی سے پھوٹتے ہیں۔ اسی سے آقا و غلام کا تصور مٹ جاتا ہے۔

مٹا دیا مرے ساقی نے امتیازِ من و تو
پلا کے مجھ کو مئے لا الہ الا ھو

کالے اور گورے، عربی و عجمی، امیر و غریب، ادنیٰ اور اعلیٰ کا فرق صرف اسی "لا الہ الا ھو" سے ہی ختم ہو جاتا ہے۔ اقبال کے نزدیک جب اہلِ دنیا کی سمجھ میں یہ نکتہ اپنی پوری تفسیر کے ساتھ آجاتا ہے تو پھر آقا و غلام ایک ہی صف میں کھڑے ہو جاتے ہیں ؎

ایک ہی صف میں کھڑے ہو گئے محمود و ایاز
نہ کوئی بندہ رہا اور نہ کوئی بندہ نواز
بندہ و صاحب و محتاج و غنی ایک ہوئے
تیری سرکار میں پہونچے تو سبھی ایک ہوئے

امتیازِ من و تو، بندہ و صاحب، محتاج و غنی دراصل تصور باطلہ کی دین ہے۔ لیکن نکتہ "لا الہ الا ہو" اس امتیاز کو ہمیشہ کے لئے مٹا دیتا ہے۔ یہی وجہ تھی کہ صدر اوّل میں فاروق اعظمؓ بلال حبشیؓ کو "یا سیدی"

کہہ کر پکارتے تھے ورنہ اس دور میں جبکہ انسانیت میں انتہا زادر چھوت چھات کا عمل گمراہی کی آخری حد تک پہونچ چکا تھا۔ "توحید" دراصل ایمان باللہ اسلام کی جڑ ہے۔ اسلام کا سارا کاروبار اسی پر چلتا ہے۔ کائنات میں صرف ایک علیم وخبیر خدا کی حاکمیت، اس کی بالادستی، اس کی فرمانروائی، اس کی ملکیت۔ کا نام توحید ہے۔ جب ایک صاحب ایمان اس نظام ارضی وسماوی کا خالق ومالک صرف ایک خدائے مطلق کو مانتا ہے اس کی اطاعت کرتا ہے، اس کے اوامر اور نواہی پر عمل کرتا ہے اس وقت وہ دائرۂ توحید میں داخل ہو کر بے پناہ ہو جاتا ہے وہ دنیا کے کسی نظام کو اپنا حاکم تصور نہیں کرتا۔ حاکمیت ملکیت، فرماں روائی کی جملہ صفات اور اختیارات صرف ایک خالقِ ارضی وسماوی میں ہی مرکوز ہیں۔ کوئی دوسرا ان میں شریک حال نہیں ہے "سروری" شہنشاہیت، بادشاہت، صرف اسی ایک ذات بے ہمتا کو زیبا ہے۔ خالص تصور توحید سے ہٹ کر نہ دنیوی افکار وتصورات زندہ رہ سکتے ہیں اور نہ ہی تہذیب وتمدن کی بقا ممکن ہے۔ دوئی کا عمل ساری انسانیت کی تہذیب ومعاشرت کے لئے حد درجہ خطرناک ہو جاتا ہے۔

دوئی ملک ودین کے لئے نامرادی
دوئی چشم تہذیب کی نابصیری

دوئی دراصل ابلیسیت کا ایجاد کردہ نظام ہے جو اسلامی انداز فکر کے سراسر منافی ہے، دنیا میں آج ابلیسیت کے ایجاد کردہ نظام ہائے افکار وتصورات (ملوکیت، اشتراکیت، فسطائیت، نام نہاد جمہوریت وغیرہ) ہیں وہ دوئی کی دین ہے۔ "ضرب کلیم" میں اقبال توحید کے نغمے گاتے ہیں۔ یہی نغمے دراصل اقبال کے نزدیک توحید خالص ہی سے پھوٹتے ہیں ؎

خودی کا سر نہاں لا الٰہ الا اللہ
خودی ہے تیغ فساں لا الٰہ الا اللہ
یہ دور اپنے براہیم کی تلاش میں ہے
صنم کدہ ہے جہاں لا الٰہ الا اللہ
کیا ہے تونے متاعِ غرور کا سودا
فریبِ سود وزیاں لا الٰہ الا اللہ
یہ مال ودولتِ دنیا یہ رشتہ وپیوند
جہانِ وہم وگماں لا الٰہ الا اللہ
خرد ہوئی ہے زمان ومکاں کی زناری
نہ ہے زماں نہ مکاں لا الٰہ الا اللہ
یہ نغمہ فصلِ گل ولالہ کا نہیں پابند
بہار ہو کہ خزاں لا الٰہ الا اللہ
اگرچہ بت ہیں جماعت کی آستینوں میں
مجھے ہے حکمِ اذاں لا الٰہ الا اللہ

اقبال صاحب کا یہ نعرۂ توحید دراصل اسلام کی ابتدا ہے۔ تمام انبیاء اور خود نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوت یہی کلمہ توحید تھی۔ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ فرمان کہ "قولوا لا الٰہ الا اللہ تفلحوا" تمام بتانِ باطلہ کا رد ہے۔ حدیث کا یہ ٹکڑا صرف اتنا ہی نہیں کہ خدا کے سوا کوئی عبادت کے لائق نہیں اور کامیابی اسی میں ہے بلکہ یہ ہے کہ حاکمیت اور فرماں روائی صرف اللہ کے لئے ہے۔ اپنی ذات وصفات کے ساتھ خدا کو پوری دنیا کا اکیلا مالک وخالق، خبر گیر اور کفیل، پالنہار قرار دیتا ہے۔ قرآن حکیم کا یہ جملہ "اَلَا لَہُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ" پورے خدائی نظام تصور کو پیش کرتا ہے۔

اقبال دنیا میں خدا ہی کی حاکمیتِ مطلق اور فرماں روائی کے قائل ہیں۔ تمام نظام زندگی میں خدائی قانون کی بالادستی کے قائل بھی۔ خدائی قانون کی بالادستی تسلیم کرکے ہی انسان نیابت الٰہیہ کے منصب عظمیٰ پر فائز ہونا ہی انسان کا مقصد ہے۔ خدا نے انسان کو آزاد پیدا کیا لیکن طاغوتی اور فرعونی طاقتوں نے آج تک انسان کو غلام بنا کے رکھا ہے۔ غلامی میں انسانی شعور اپنی روشنائی کھو بیٹھتا ہے۔ کوئی تدبیر بھی قابل قبول نہیں ہوتی۔ شمشیر کند ہو کر رہ جاتی ہے۔ اقبال صاحب اس حقیقت کو یوں واضح کرتے ہیں۔

غلامی میں نہ کام آتی ہیں تدبیریں نہ شمشیریں
جو ہو ذوقِ یقیں پیدا تو کٹ جاتی ہیں زنجیریں

"ذوقِ یقیں" کا عمل صرف "خالص عقیدہ توحید" سے پیدا ہوتا ہے۔ لیکن آج مسلمانوں نے اس نعمت کبریٰ کو پس پشت ڈال دیا ہے۔ اور متعدد خود ساختہ عقائد اور افکار گھڑ لئے ہیں۔ ان کی آستینوں میں آج بھی بت مختلف انداز اور اشکال میں موجود ہیں۔ اقبال کو مسلمانوں کے "جدید تصور توحید" سے پوری واقفیت ہے۔ چونکہ وہ جانتے ہیں کہ آج کا مسلمان صرف قول کے اعتبار سے مسلمان ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ انھوں نے بت پندار کو اپنا خدا بنا لیا ہے ؎

زباں سے گر کیا توحید کا دعویٰ تو کیا حاصل
بنا لیا ہے بت پندار کو اپنا خدا تونے

موجودہ دور میں مسلمان توحید کے خالص تصور سے بالکل بے نیاز ہو چکا ہے۔ اس نے "فیض بیکراں" سے رشتہ توڑ کر "بتانِ بے فیض" سے اپنا رشتہ استوار کر لیا ہے جس سے بڑا نقصان یہ ہوا کہ خودی کی موت ہو گئی ہے۔ خودی کی موت توحید خالص کی موت ہے اور توحید خالص کا فقدان خودی کا زوال ہے۔ اقبال کے نزدیک خودی جو کہ خودشناسی، خودداری، خود آگہی۔ کا نام ہے، ہی کے ذریعہ آج کے دور کے نظام باطلہ کے تراشے ہوئے "بتانِ آذری" اور "بتانِ مغربی" کو پاش پاش کیا جا سکتا ہے ؎

خودی سے اس طلسم رنگ وبو کو توڑ سکتے ہیں
یہی توحید تھی جس کو نہ تو سمجھا نہ میں سمجھا

توحید خالص ایمانِ مستحکم کی اصل ہے۔ خالص توحید

کے بغیر زندگی کو کوئی ثبات نہیں۔ اثبات کے عناصر جلیلہ وجمیلہ دراصل توحید خالص ہی سے سامنے آتے ہیں۔ اقبال کے نزدیک تہذیب قومی نے نظام باطلہ کے تحت مختلف بتان آزری تراش لئے ہیں جس کی وجہ سے ملت اسلامیہ کا شیرازہ پارہ پارہ ہوگیا ہے۔ ملت کی شیرازہ بندی انسانیت کی شیرازہ بندی ہے۔ انسانیت کی شیرازہ بندی ایک خدا کی حاکمیت، ربوبیت، فرماں روائی، بادشاہت کو تسلیم کرنے سے ہی ممکن ہوسکتی ہے۔ یہ عمل اس وقت یقینی ہوجاتا ہے جب دنیاوی نظام باطلہ بجائے خدائی نظام کو زندگی کے ہر شعبے کے لئے قابل قبول خیال کیا جائے۔ یاد رہے کہ توحید خالص سے مراد صرف یہی نہیں کہ خدا کے تصور کو دوئی کے تصور سے پاک کرنا ہے بلکہ اس سے مراد نظام ارضی وسماوی کا حاکم اعلیٰ خدا ہی کو ماننا، دنیا میں خدا کی فرماں روائی کو تسلیم کرنا، حاکمیت، کفالت، خبر گیری، بادشاہت، تمام کو اسی کی طرف مرکوز کرنا ہے۔ سیاست، معیشت، معاشرت، غرض کہ زندگی کے تمام شعبوں میں اسی کے عائد کردہ قوانین کا پاس کرنا اور اپنے آپ کو اس کا مطیع وفرماں بردار تصور کرنا، توحید خالص کا اصل مقصد ہے۔ انسان (مرد مومن) کا اصل مقصد یہ ہے کہ وہ تمام مدعیانِ باطل کی گردن ناپ دے۔ تمام "بتان بے فیض" جن کے خود ساختہ تصورات باطلہ سے زندگی میں انتشار پیدا ہوجائے۔ ان کے خلاف شمشیر بکف رہیں چونکہ سرداری فقط اس "ذاتِ بے ہمتا" کو زیب دیتی ہے ؎

سرداری زیبا فقط اس ذاتِ بے ہمتا کو ہے
حکمراں ہے اک وہی باقی بتان آزری

یہ جملہ "حکمراں ہے اک وہی" اپنے اندر وسعت اور ہمہ گیری رکھتا ہے، اقبال کے خیال میں نظام معیشت نظام حکومت، نظام معاشرت نظام سیاست، نظام عبادات، غرض کہ ہر جگہ اس ذاتِ بے ہمتا ہی کی حکمرانی کا عمل دخل ہونا چاہئے۔ چونکہ جب زندگی کے تمام شعبوں میں خدائی قانون کی بالادستی قائم ہوجائے گی تو "بتانِ آزری" اور چنگیزیت کے فتنے سے دنیا ہمیشہ کے لئے محفوظ ہوجائے گی ؎

جلال پادشاہی ہو کہ جمہوری تماشا ہو
جدا ہو دیں سیاست سے تو رہ جاتی ہے چنگیزی

(جاری)

# نعت کی خوشبو

تابش مہدی

ذکر نبیؐ کی بزم سجانا کتنا اچھا لگتا ہے
نعت کی خوشبو گھر میں بسانا کتنا اچھا لگتا ہے

خون کے پیاسوں پر بھی جس نے دامنِ رحمت پھیلائے
اس کامل انساں کا زمانہ کتنا اچھا لگتا ہے

اخلاق وکردار کا جس کے ذکر ہے سارے عالم میں
اس کی سیرت پڑھنا پڑھانا کتنا اچھا لگتا ہے

تھا جو زباں پر تلواروں کی بدر و احد کے میداں میں
ہر دھن میں وہ گیت سنانا کتنا اچھا لگتا ہے

سارے ہی اصحاب پیمبر رشد وہدیٰ کے انجم ہیں
ان کی عقیدت کے گن گانا کتنا اچھا لگتا ہے

صدیقؓ وفاروقؓ بس رحلت بھی قربیں میں آقا کے
آنکھوں والو! ایسا ٹھکانا کتنا اچھا لگتا ہے

عثمانؓ وحیدرؓ کی عقیدت دل میں ہمارے ہے تابش
خویش نبیؐ سے دل کا لگانا کتنا اچھا لگتا ہے

# ضروری اعلان

دارالعلوم ندوۃ العلماء کا ترجمان پندرہ روزہ تعمیرِ حیات اب انٹرنیٹ پر دستیاب ہے، اور ای میل کا پتہ بھی درج ہے۔

(نوٹ:۔ جو حضرات تعمیر حیات کے ذریعہ انٹرنیٹ پر اپنا اشتہار دینا چاہتے ہیں ان کو تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر ۸۰ روپئے کے حساب سے بل ادا کرنا ہوگا۔ اطلاع ملنے کے بعد ہی ان کا اشتہار انٹرنیٹ پر دیا جاسکے گا۔

**Internet Wedsite: http://nadwa.virtualave.net**
**e-mail address:** airp@lw1 vsnl.net.in





# مفکر اسلام کے فکر انگیز خیالات

## ایک مطالعہ

## اوروں کا ہے پیام اور میرا پیام اور ہے

محمد رضوان القاسمی

مفکر اسلام سے میری مراد یہاں حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ (١٩١٤ء-١٩٩٩ء) کی ذات گرامی ہے، وہ بلاشبہ "مفکر اسلام" تھے اور بجا طور پر مولانا کا شمار ملک اور بیرون ملک کی ممتاز اور اہم ترین علمی شخصیتوں میں ہوتا تھا، وہ مصنف، مفکر، مدبر، محقق، مؤرخ، ادیب، مصلح داعی، قائد، روحانی طبیب، علم ظاہری و باطنی کے غواص اور شناور، نباض وقت اور زمانہ شناس سب کچھ تھے۔ قدرت نے انھیں حکمت و بصیرت اور فہم و فراست کا وافر حصہ عطا فرمایا تھا، عصر حاضر کی نفسیات اور تقاضوں کے مطابق دین و شریعت کو پیش کرنے کا ڈھنگ اور سلیقہ انھیں خوب آتا تھا۔ ان کی خدمات اور کارناموں کا دائرہ اتنا وسیع اور متنوع تھا کہ وہ گویا اپنی ذات سے ایک انجمن تھے آج کہنے کو اہل علم کی کوئی کمی نہیں ہے، لیکن علم کے ساتھ اپنی فکر اور اپنی نظر ہو، گفتار میں اللہ کی برہان اور رگ و پے میں سنی کردار ہو، تواضع اور انکسار ہو، متانت و سنجیدگی ہو، خندہ جبینی اور ملنساری ہو، خلوص و للہیت ہو، غریبوں اور حاجت مندوں کی ہمدردی سے سینہ لبریز ہو، سوز دروں ہو، ولولہ و حوصلہ ہو، ملک و ملت کا درد ہو، ہر تنگنائی سے نکل کر آفاقی تصور کے ساتھ انسانیت کا بے غرض پیامی ہو، اتحاد کا داعی ہو، ایسے اہل علم کی بڑی کمی ہے اور مولانا ایسے ہی کمیاب اہل علم میں سے تھے۔

مولانا علی میاںؒ اپنے سنہ پیدائش اور سنہ وفات کے لحاظ سے کم و بیش بیسویں صدی کے پورے عرصہ پر محیط رہے، اس صدی کے عروج و زوال کو خود انھوں نے دیکھا، کتنی ہی علمی، تعلیمی، ملی، فلاحی، دعوتی اور سیاسی تحریکیں، انجمنیں اور جماعتیں ان کی نگاہوں کے سامنے بنیں، پنپیں اور بعض ان میں سے مٹیں، اس لحاظ سے مولانا نہ صرف تاریخ داں تھے بلکہ خود تاریخ کا ایک حصہ بن گئے تھے۔ ان کی فکر میں نہایت گہرائی اور گیرائی تھی، ان کے حالات زندگی سے ظاہر ہے کہ ان کی فکر رسا نے قرآن و حدیث، سیرت نبوی اور صحابہؓ، اسلاف، اکابر، مشائخ، صوفیا اور بعض ممتاز معاصر علما اور دانشوروں کی زندگیوں سے فیض حاصل کیا تھا۔ انھوں نے اپنے لئے فکر و عمل کی جو راہ بنائی تھی، وہ افراط و تفریط سے ہٹ کر، اعتدال و توازن کی تھی، اور یہ اعتدال و توازن ان کی زندگی کی شناخت اور پہچان بن گیا تھا۔ "مغرب دیدہ اور کعبہ رسیدہ" کے سبب مغرب میں رہنے والوں کے خیالات اور مشرق میں بسنے والوں کے رجحانات سے وہ باخبر تھے اور اس باخبری نے انھیں باخبر مصلح و داعی کا مقام عطا کیا تھا۔ پھر ایسے مصلح و داعی تھے، جن کے اصلاح و دعوت میں تلقین غزالی بھی تھی اور سوز و ساز رومی بھی۔

مجھے نہیں معلوم کہ مولانا کو "مفکر اسلام" کا خطاب سب سے پہلے کس نے دیا اور کب دیا؟ مگر یہ حقیقت ہے کہ "اسلام" کی حفاظت و اشاعت کے سلسلہ میں ان کی جو فکر مندی اور درد مندی رہی ہے، وہ بجا طور پر اس خطاب کا مستحق قرار دیتی ہے، ہزاروں صفحات پر پھیلے ہوئے جو رشحات قلم ہیں، ان میں مفکر اسلام کی جو فکری بصیرت اور خیالات کی پختگی ہے، عصر حاضر میں ان کا از سر نو مطالعہ "ملت بیضا" کے لئے ازبس ضروری ہے، اس سے راستہ کی نشاندہی بھی ہوگی اور منزل کا سراغ بھی ملے گا۔ اسی جذبے کے تحت یہ کوشش کی گئی ہے کہ مولانا کی کتابوں اور تحریروں کے مطالعہ کے بعد ان کے افکار و خیالات کا ایک ایسا انتخاب پیش کیا جائے، جس میں خصوصیت کے ساتھ عصری معنویت و افادیت کا پہلو اجاگر ہو، مولانا کے بعد مولانا کی زندگی کا یہ ایسا روشن باب ہے، جس سے ایک مسافر حق کو ہمیشہ روشنی ملتی رہے گی۔

مفکر اسلام مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کی کتابوں میں ایک اہم کتاب "انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر" ہے۔ مولانا کی یہ کتاب فکر انگیز ہی نہیں انقلاب انگیز بھی ہے خصوصیت کے ساتھ کتاب کا آخری "باب ہفتم" جس کا عنوان ہے "عالم اسلام زندگی کے میدان میں" نہایت اہم معنی خیز اور چشم کشا ہے، یہاں اس کے بعض اقتباسات ملاحظہ فرمائیے عصر حاضر میں مسلمانوں کو اولین فرصت میں جو کام مستعدی

اور تندہی کے ساتھ کرتے رہنا چاہئے۔ اس پر مولانا روشنی ڈالتے ہوئے تحریر فرماتے ہیں،

"آج عالم اسلامی کے قائدین و مفکرین اور اس کی جماعتوں اور حکومتوں کے لئے کرنے کا کام یہ ہے کہ مسلمانوں کے دلوں میں ایمان کا تخم دوبارہ بونے کی کوشش کریں، جذبۂ دینی کو پھر متحرک کریں، اور پہلی اسلامی دعوت کے اصول و طریق کار کے مطابق مسلمانوں کو ایمان کی دعوت دیں اور اللہ و رسول اور آخرت کے عقیدہ کی پوری طاقت کے ساتھ دوبارہ تبلیغ و تلقین کریں، اس کے لئے وہ سب طریقے استعمال کریں، جو اسلام کے ابتدائی داعیوں نے اختیار کئے تھے، نیز وہ تمام وسائل اور طاقتیں کام میں لائیں جو عصر جدید نے پیدا کر دی ہیں۔

قرآن مجید اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت اب بھی زندگی اور طاقت کا ایسا سرچشمہ ہے، جس سے عالم اسلام کی خشک رگوں میں زندگی کا گرم اور تازہ خون پھر دوڑ سکتا ہے، ان کے مطالعہ اور اثر سے اس جاہلی دنیا کے خلاف بغاوت کا جذبہ ابھرتا ہے، اور ان کی تاثیر سے ایک اونگھتی، سوتی قوم ایک پر جوش، بے چین اور سرگرم عمل قوم بن جاتی ہے۔" (انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر ص۳۳۳)

نباض وقت کی حیثیت سے عالم اسلام کی اصل بیماری کی نشاندہی کرتے ہیں:۔

"موجودہ عالم اسلام کی بیماری پریشانی اور بے اطمینانی نہیں ہے، بلکہ حد سے بڑھا ہوا اطمینان و سکون، دنیا کی زندگی پر قناعت اور حالات سے مصالحت ہے، آج دنیا کا عالمگیر فساد اور انسانیت کا زوال اور ماحول کی خرابی اس کے اندر کوئی بے چینی نہیں پیدا کرتی، اس کو زندگی کے اس نقشہ میں کوئی چیز غلط اور بے محل نظر نہیں آتی، اس کی نظر اپنے ذاتی مسائل اور مادی فوائد سے آگے نہیں بڑھتی، اس کی موجودہ افسردگی اور مردہ دلی کا سبب صرف یہ ہے کہ اس کا پہلو خلش سے اور اس کا دل تپش سے خالی ہے ؎

طبیب عشق نے دیکھا مجھے تو فرمایا
ترا مرض ہے فقط آرزو کی بے نیشی

اس لئے ضرورت ہے کہ یہ مبارک کشمکش پھر پیدا کی جائے، اور اس امت کا سکون برہم کیا جائے، اس کو اپنی ذلت اور اپنے مسائل کی فکر کے بجائے (جو جاہلی قوموں کا شعار ہے) انسانیت کا درد و غم، ہدایت و رحمت کی فکر اور آخرت اور محاسبۂ الٰہی کا خطرہ پیدا ہو، اس امت کی خیر خواہی اس میں نہیں ہے کہ اس کے لئے سکون و اطمینان کی دعا کی جائے بلکہ اس میں ہے کہ اس کے لئے درد و اضطراب کی دعا کی جائے اور برملا کہا جائے ؎

خدا تجھے کسی طوفاں سے آشنا کر دے
کہ تیرے بحر کی موجوں میں اضطراب نہیں"

(انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر ص۳۳۵)

مسلمانوں کے عروج کا راز کیا ہے؟ فرماتے ہیں:۔

"اگر عالم اسلامی کی خواہش ہے کہ نئے سرے سے وہ اپنی زندگی شروع کرے اور غیروں کی غلامی سے آزاد ہو، اگر وہ عالمگیر قیادت حاصل کرنا چاہتا ہے تو صرف تعلیمی خود مختاری ہی نہیں بلکہ علمی لیڈر شپ بھی بہت ضروری ہے اور یہ کوئی آسان کام نہیں، یہ مسئلہ بہت گہرے غور و فکر کا محتاج ہے، اس کے لئے ضرورت ہے کہ وسیع پیمانے پر تصنیف و تالیف اور علوم کی تدوین جدید کا کام شروع کیا جائے، اس کام کے سربراہ کار عصری علوم سے اتنی واقفیت اور گہری بصیرت رکھتے ہوں، جو تحقیق و تنقید کے درجہ تک پہونچی ہو، اور اس کے ساتھ اسلام کے اصلی سرچشموں سے پورے طور پر سیراب اور اسلامی روح سے ان کا قلب و نظر معمور ہو، یہ وہ مہم ہے، جس کی تکمیل کسی جماعت یا انجمن کے لئے مشکل ہوگی، یہ اسلامی حکومتوں کا کام ہے، اس مقصد کے لئے اس کو منظم جماعتیں اور مکمل ادارے قائم کرنے ہوں گے اور ایسے ماہرین فن کا انتخاب کرنا ہوگا جو ہر فن میں دست گاہ رکھتے ہوں، وہ ایسا نصاب تعلیم تیار کریں جو ایک طرف کتاب و سنت کے محکمات اور دین کے ناقابل تبدیل حقائق پر مشتمل ہو اور دوسری طرف مفید عصری علوم اور تجربہ و تحلیل پر حاوی ہو، وہ مسلمان نوجوانوں کے لئے علوم عصریہ کی از سر نو تدوین کریں جو اسلام کے اصولوں اور اسلام کی روح کی بنیاد پر ہو، اس میں ایسی چیز ہو جو نوخیز طبقہ کے لئے ضروری ہو اور جس سے وہ اپنی زندگی کی تنظیم

کرسکے اور اپنی سالمیت کی حفاظت کرسکے، وہ مغرب سے مستغنی ہو اور مادی و دماغی جنگ میں اس کے مقابلہ میں آسکے، اپنی زمین کے خزانوں سے فائدہ اٹھائے اور اپنے ملک کی دولتوں کو استعمال میں لائے، اسلامی ملکوں کی مالیات کی نئی تنظیم کرے اور اس کو اسلامی تعلیمات کے ماتحت اس طرح چلائے کہ طرز حکومت اور مالیاتی امور کی تنظیم میں یورپ پر اسلامی نظام کی برتری صاف ظاہر ہوجائے اور وہ اقتصادی مشکلات حل ہوجائیں جن کے حل کرنے کے معاملہ میں یورپ سپر ڈال چکا ہے، اور اپنی بے بسی کا معترف ہے۔

اس روحانی، صنعتی اور فوجی تیاری اور تعلیمی آزادی کے ساتھ عالم اسلامی عروج حاصل کرسکتا ہے، اپنا پیغام پہونچا سکتا ہے اور دنیا کو اس تباہی سے نجات دلا سکتا ہے جو اس کے سر پر منڈلا رہی ہے، قیادت ہنسی کھیل نہیں، نہایت سنجیدہ معاملہ ہے اور منظم جد و جہد، مکمل تیاری، عظیم الشان قربانی اور سخت جانفشانی کی محتاج ہے۔"

(انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر ص۲۵۴،۲۵۵)

مولانا ایک اہم رائے یہ دیتے ہیں:۔

"عالم اسلامی کی طرح عالم عربی کے لئے ضروری ہے کہ وہ اپنی تجارت، مالیات، صنعت و حرفت اور تعلیم میں پورے طور پر آزاد اور خود کفیل ہو، وہاں کے رہنے والے انھیں چیزوں کا استعمال کریں جو ان کی زمین کی پیداوار اور ان کی صنعت و محنت کا نتیجہ ہوں، زندگی کے ہر شعبہ میں وہ مغرب سے مستغنی ہوں، اپنی تمام ضروریات، مصنوعات، غذا، لباس، ہتھیار، مشینیں، آلات حرب کسی چیز میں وہ غیر کے دست نگر اور مغرب کے پروردہ، محتاج اور نمک خوار نہ ہوں۔"

(انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر ص۲٦۲)

تعلیم و تربیت کے جو لوگ ذمہ دار ہیں، ان کا یہ فرض بتاتے ہیں:۔

"تعلیم و تربیت کے ذمہ داروں کا یہ بھی فرض ہے کہ وہ ہر ایسی چیز کا مقابلہ کریں جو مردانگی و شجاعت کی روح کو کمزور کررہی ہو اور عجز و تخنث پیدا کرتی ہو، عریاں صحافت نگاری، فحش اور ملحد ادب کی روک تھام کریں جو نوجوانوں میں نفاق، بے حیائی، فسق و فجور اور شہوت پرستی کی تبلیغ کررہا ہو، ان پیشہ وروں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے فوجی کیمپ میں نہ داخل ہونے دیں، جو نسل اسلامی کے قلب و اخلاق میں فساد برپا کرنا چاہتے اور فسق و معصیت اور فحش پسندی کو چند حقیر پیسوں کے لئے خوبصورت اور مزین بنا کر پیش کرتے ہیں۔

تاریخ شاہد ہے کہ جب کبھی کسی قوم میں مردانگی اور غیرت انسانی کو زوال ہوا، عورتوں نے اپنی نسائیت اور فطرت مادری کے خلاف بغاوت کی اور آزادی و بے حجابی کی راہ اختیار کی، ہر چیز میں مردوں کی مسابقت کی کوشش کی، خانگی زندگی سے نفرت و غفلت بڑھی اور ضبط تولید کی رغبت پیدا ہوئی، اس کا ستارۂ اقبال غروب ہوا اور رفتہ رفتہ اس کے نشانات بھی مٹ گئے، یونانی، رومی اور ایرانی اقوام کا انجام یہی ہوا اور یورپ بھی آج اسی راہ پر گامزن ہے، جو اس انجام تک لے جاتی ہے، عالم عربی کو ڈرنا چاہئے کہ کہیں اس کا انجام بھی ایسا نہ ہو۔"

(انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر صفحہ ۳۴٦، ۳۴۰)

مولانا اہل اسلام کو خود غرضی اور انانیت کے خول سے نکلنے کی دعوت دیتے ہیں:۔

"خود غرضی اور انانیت شخصی ہو یا خاندانی، جماعتی ہو یا طبقاتی، قوم کی زندگی کے لئے ایک غیر طبعی چیز ہے، جس سے اس کو پہلی فرصت میں چھٹکارا حاصل کرنا ہے، نہ اسلام میں اس کی کوئی جگہ ہے، نہ اس بیدار سوسائٹی میں جو بلوغ اور سن رشد کو پہونچ گئی، مسلمانوں کے لئے اور عربوں کے لئے اور ان کے رہنماؤں اور حکمرانوں کے لئے بہتر یہ ہے کہ وہ اس سے آزاد ہوجائیں اور اس سے اپنا تعلق منقطع کرلیں، قبل اس کے کہ وہ اپنے ساتھ ان کو بھی لے ڈوبے۔"

(انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر ص۳۴۹)

مولانا کے نزدیک عیش و عشرت، غیر ضروری لوازم زندگی کا اہتمام، اسراف، فضول خرچی، بربادی، تباہی اور بہت سارے فتنوں کا موجب بتاتے ہیں:

"عربوں کو مغربی تہذیب کے اثر سے اور بہت سے دوسرے اسباب کی بنا پر عیش و عشرت، غیر ضروری لوازم زندگی کے شدید اہتمام، اسراف، لذت و خواہش اور فخر و آرائش کے لئے فضول خرچی کی عادت پڑ چکی ہے، اس عیش و تنعم اور بے دردی کے ساتھ خرچ کے پہلو بہ پہلو فقر و فاقہ اور عریانی بھی موجود ہے، جب ایک شخص بڑے بڑے عرب شہروں پر نظر ڈالتا ہے تو اس کی آنکھوں میں آنسو بھر آتے ہیں اور سر شرم سے جھک جاتا ہے، وہ دیکھتا ہے کہ ایک طرف وہ آدمی ہے جس کو اپنی ضرورت سے زائد غذا، لباس کا صرف

نظر نہیں آتا، دوسری طرف اس کی نگاہ ایسے بدوی پر پڑتی ہے، جس کو ایک روز کا کھانا اور ستر پوشی کے لیے کپڑا بھی نصیب نہیں، جب عرب کے امراء و اصحاب ثروت ہوا سے باتیں کرنے والی موٹروں پر سرگرم سفر ہوتے ہیں، اسی وقت چیتھڑوں میں لپٹے ہوئے بچوں اور بچیوں کی ایک فوج سامنے آتی ہے، جن کا لباس تارتار ہوتا ہے، جو ایک پیسہ کے لئے ان کی موٹروں کے ساتھ دوڑنے لگتی ہے۔

جب تک عرب ملکوں میں فلک بوس محلوں، بہترین کاروں کے ساتھ ساتھ حقیر جھونپڑیاں اور تنگ و تاریک مکانات نظر آئیں گے، جب تک تخمہ و فاقہ ایک شہر میں شباب پر ہوگا، اس وقت تک کمیونزم کے لئے دروازے کھلے ہوئے ہیں، ہنگامے، جھگڑے ہونا لازمی ہیں، کوئی پروپگنڈا اور طاقت اس کو روک نہیں سکتی، وہاں اگر اسلامی نظام اپنے جمال و اعتدال کے ساتھ قائم نہیں ہوگا تو تغیر خداوندی کے طور پر اور ردِ عمل کے طریقہ پر اس کی جگہ ایک ظالم و جابر نظام کا قائم ہونا ضروری ہے۔"

(انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر ص ۳۶۲، ۳۶۱)

قومی زندگی میں "صحیح شعور" کی کیا اہمیت ہے؟ اس پر اظہار خیال کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

"کسی قوم کے لئے سب سے زیادہ خطرناک بات یہ ہے کہ وہ صحیح شعور سے خالی ہو، ایک ایسی قوم جو ہر طرح کی صلاحیتیں رکھتی ہو، اور دینی و دنیاوی دولتوں سے مالامال ہو، لیکن اس کو نیک و بد کی تمیز نہ ہو، وہ اپنے دوست و دشمن کو نہ پہچانتی ہو، پچھلے تجربوں سے فائدہ اٹھانے کی اس میں صلاحیت نہ ہو، اپنے رہنماؤں اور قائدین کا احتساب کرنے کی اور قومی مجرموں کو سزا دینے کی اس میں جرأت نہ ہو، وہ خود غرض رہنماؤں کی چرب زبانی و شیریں کلامی سے مسحور ہو جاتی ہو اور ہر مرتبہ نیا دھوکا کھانے کے لئے تیار رہتی ہو، وہ قوم اپنی تمام دینی ترقیات اور دنیاوی سرفرازیوں کے ساتھ قابلِ اعتماد نہیں، وہ ہمیشہ اور خود غرض رہنماؤں اور منافق قائدین کا کھلونا بن جاتی ہے، ان کو قوم کی سادہ لوحی اور بے شعوری کی بنا پر من مانی کارروائیاں کرنے کا موقع ملتا ہے، اور ان کو اس کا اطمینان ہوتا ہے کہ کبھی ان کا محاسبہ اور ان سے بازپرس نہیں کی جائے گی۔"

(انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر ص ۳۴۳، ۳۴۵)

"اس لئے عالم اسلام کی بہت بڑی خدمت یہ ہے کہ اس میں صحیح شعور پیدا کیا جائے، ایسا شعور جو نہ کسی ظلم و ناانصافی کو برداشت کر سکے، نہ دین و اخلاق سے انحراف کو، جو صحیح اور غلط، خلوص اور نفاق، دوست اور دشمن، مصلح اور مفسد کے درمیان آسانی سے تمیز کر سکے، مجرم اس کی ناراضگی اور عتاب سے بچ نہ سکیں اور مخلص اس کے اعتراف اور قدرشناسی سے محروم نہ رہیں، وہ اپنے تمدنی، سیاسی، اجتماعی اور دینی مسائل و معاملات میں ایک عاقل و بالغ انسان کی طرح غور کر سکنے اور فیصلہ کرنے کی صلاحیت رکھتا ہو، جب تک یہ شعور نہ پیدا ہو کسی اسلامی ملک و قوم کا جوشِ عمل، صلاحیت کار، دینی جذبات اور مذہبی زندگی کے مظاہر و مناظر کچھ زیادہ وقعت نہیں رکھتے۔" (ایضاً ص ۳۴۴)

حضرت مولانا علی میاںؒ نے اس قدر جو علمی، قلمی، تصنیفی، دعوتی اور اصلاحی کام کیا ہے، قومی اور ملی سطح پر بھی کارہائے نمایاں انجام دیئے ہیں، ملکی اور غیر ملکی اسفار بھی کرتے رہے ہیں، اس میں ان کے انضباط وقت کا دخل رہا ہے۔ اسی لئے اللہ تعالیٰ نے ان کے وقت میں برکت عطا فرمائی تھی، اور یہی وجہ ہے کہ ان کا کام ان کی عمر سے زیادہ نظر آتا ہے۔ ع

یہ رتبۂ بلند ملا جس کو مل گیا

# مختصر




معید اشرف ندوی

● ایک اخباری جائزے کے مطابق پندرہ سال قبل کنیڈا میں آباد مسلمانوں کی تعداد صرف ایک ملین تھی مگر اب ان کی تعداد میں روز بروز اضافہ ہوتا جارہا ہے اور ان کی تعداد چار ملین تک پہونچ گئی ہے ان مسلمانوں میں اکثریت مہاجرین کی ہے جو کسی دوسرے ملک سے ہجرت کرکے کنیڈا منتقل ہوئے ہیں ان کی آمد سے کنیڈا میں مساجد اور مدارس کا قیام عمل میں آیا اور وہاں کے لوگ اسلام سے متاثر ہوکر حلقہ بگوش اسلام بھی ہوئے ہیں۔

● اجودھیا کے ہنومان گڑھی کے مہنت اور سنکٹ موچن سینا کے قومی صدر گیان داس نے ایک اخبار کو انٹرویو دیتے ہوئے کہا کہ یہ ملک ہندو، مسلمان، سکھ، عیسائی سب کا ہے آزادی کے لئے سب نے مل کر قربانیاں دی تھیں اور دستور ہند میں سب کو برابر کے حقوق حاصل ہیں، اس ملک کو ٹکڑوں میں بانٹنے کی بہت کوشش کی جارہی ہے۔ مذہبی مقامات سے متعلق بل اس کی تازہ مثال ہے، بل کی سخت مذمت کرتے ہوئے مہنت جی نے کہا کہ ہندوستان میں سب کو اپنے اپنے انداز سے عبادت گاہیں بنانے اور عبادت کرنے کا پورا اختیار ہے اس پر پابندی لگانا مذہبی آزادی پر شب خوں مارنا ہے اور دستور ہند کی خلاف ورزی کرنا ہے انھوں نے یہ بھی کہا کہ میں ہر اس جلسے میں جانے کو تیار ہوں جس میں اس بل کی مخالفت اور مذمت کی جارہی ہو، اور مدرسوں کو آئی ایس آئی کا اڈہ بتانے والوں کو واضح کرنا چاہئے کہ وہ کون سے مدرسے ہیں جہاں انھیں آئی ایس آئی کے آدمی ملے ہیں، اور اس کے پیچھے کیا ثبوت ہیں اور اب تک کیا کارروائی ہوئی ہے۔ یہ طرز عمل حکومت کو بدنام کرنے والا ہے اگر حکومت نے اپنے رویے میں تبدیلی نہیں کی تو وہ دن دور نہیں ہے جب ہندوستان بھی افغانستان بن جائے گا۔

● یوپی کے وزیر اعلیٰ نے اسمبلی میں ایک ......... تحریری سوال کے جواب میں بتایا کہ یکم جنوری ۱۹۹۸ء سے ۳ ر اکتوبر ۱۹۹۹ء تک صوبائی وزیروں نے اپنے چائے ناشتوں پر ایک کروڑ ۴۸ لاکھ روپئے سرکاری خزانے سے خرچ کئے ہیں مذکورہ مدت میں نائب وزیروں نے ۸۶ لاکھ ۴۰ ہزار ۷ سو ۶۴ روپئے خرچ کئے جبکہ کیبنٹ وزیروں نے اسی مدت میں ۶۱ لاکھ ۷۲ ہزار ۷ سو ۴۲ روپئے اپنے ناشتے پر صرف کئے۔ (راشٹریہ سہارا ۱۰ رمئی ۲۰۰۰ء)

● لداخ کی سرزمین صدیوں سے اسلام اور بودھ مت کا گہوارہ رہا ہے، اور یہاں کے پہاڑوں اور ہریالی گھاٹیوں میں اذان کی صدائیں بلند ہوتی رہی ہیں۔ لداخ کا رقبہ اقصائے چین سمیت تقریباً ۹۵ ہزار مربع کلومیٹر ہے لیکن صرف ۶۲۰ مربع کلومیٹر کے رقبے میں کھیتی باڑی اور اقتصادی سرگرمیاں ہوتی ہیں، باقی علاقہ پہاڑوں کے سلسلے، دروں اور میدانوں پر مشتمل ہے، بلندی اور کڑاکے کی سردی کی وجہ سے کھیتی باڑی اور انسانی آبادکاری ممکن نہیں ہے، اپنے جغرافیائی خدوخال سے لداخ کو (MOON LAND) "چاند کی سرزمین" MAGIC LAND "جادوئی دیش" اور "دنیا کی چھت" کہا جاتا ہے۔ دو لاکھ کی آبادی میں مسلمانوں کی آبادی کا تناسب پون فیصد ہے، باقی بدھ مت کے پیروکار ہیں، چند سو عیسائی بھی لداخ میں بستے ہیں۔ (باقی ص ۹ پر)

# سوال و جواب

محمد طارق ندوی

س :۔ اوقاف مسجد سے جنازہ کے لئے کپڑا وغیرہ خرید سکتے ہیں یا نہیں ؟

ج :۔ نہیں! اوقاف مسجد سے جنازہ کے لئے کپڑا وغیرہ خریدنا جائز نہیں ہے ؟

س :۔ مسجد کی چٹائی کو لوگ پیر کی ٹھوکروں سے کھولتے ہیں۔ ایسا کرنا از روئے شرع کیسا ہے؟

ج :۔ ایسا کرنا احترام کے خلاف ہے ہاتھوں سے مسجد کی چٹائی کھولنا چاہیئے۔ پیر سے کھولنے میں چٹائی کے پھٹ جانے کا بھی اندیشہ ہے۔

س :۔ کپڑے وغیرہ میں اگر نجاست لگ جائے تو کیا اسے پٹرول سے پاک کر سکتے ہیں ؟

ج :۔ ہاں پٹرول سے اسے پاک کر سکتے ہیں۔

س : کیا پلاسٹر پر مسح کر سکتے ہیں یا نہیں ؟

ج :۔ وضو اور غسل میں پلاسٹر پر مسح کر سکتے ہیں۔

س :۔ ٹرین وغیرہ کی دیواروں پر تیمم کر سکتے ہیں یا نہیں ؟

ج :۔ ٹرین وغیرہ کی دیواریں عموماً لکڑی، لوہے یا پلاسٹک کی ہوتی ہیں ان پر تیمم نہیں کر سکتے البتہ اگر اس پر گرد و غبار ہو تو اس پر تیمم کر سکتے ہیں

س :۔ اگر کسی شخص نے نماز میں گھڑی دیکھ لی تو اس کا کیا حکم ہے ؟

ج :۔ نماز اللہ تعالیٰ سے ہم کلامی کا وقت ہے دوسری طرف متوجہ ہونا بالکل مناسب نہیں ہے البتہ اگر کوئی شخص گھڑی دیکھ بھی لے اور سمجھ لے بات نہ کرے تب بھی نماز ہو جائے گی۔

س :۔ کیا تہجد بعد نماز عشاء بھی پڑھی جا سکتی ہے؟

ج :۔ جو شخص آخری شب میں نہ اٹھ سکتا ہو وہ وتر سے پہلے کم از کم چار رکعتیں تہجد کی نیت سے پڑھ لیا کرے انشاء اللہ اس کو ثواب ملے گا۔ تاہم آخری شب میں اٹھنے کا ثواب بہت زیادہ ہے۔ اس کی کوشش بھی کرنی چاہیئے۔

س :۔ اگر کسی شخص کا انتقال ہو گیا ہے اور اس کی میت ایک کمرہ میں موجود ہے تو اس جگہ تلاوت قرآن مجید کر سکتے ہیں یا نہیں ؟

ج :۔ میت جس کمرے میں ہو اس کے بجائے دوسرے کمرہ میں تلاوت کی جا سکتی ہے البتہ غسل کے بعد میت کے پاس پڑھنے میں کوئی حرج نہیں ہے۔

س :۔ بہت سے لوگ ایسے کپڑے پہنتے ہیں جس میں جاندار کی تصویریں ہوتی ہیں ایسے کپڑوں کو پہن کر نماز پڑھنا کیسا ہے ؟

ج :۔ ایسے کپڑوں کا خود استعمال کرنا مکروہ ہے اور اس کی کراہت نماز میں اور زیادہ بڑھ جاتی ہے۔ لہٰذا ایسے کپڑے پہن کر نماز نہیں پڑھنا چاہیئے۔

س : ایک شخص نے کسی دوسرے شخص کو بغیر الف لام کے سلام علیکم کہا، تو اس طرح الف لام کے حذف کی صورت میں سلام کرنا شرعاً کیا حکم رکھتا ہے ؟

ج : صورت مسئولہ میں السلام علیکم کہنا زیادہ بہتر ہے۔

س :۔ میت کی قبر تیار ہونے پر پانی چھڑکا جاتا ہے۔ کیا شرعاً یہ درست ہے ؟

ج :۔ ہاں! جب قبر تیار ہو جائے تو اس پر پانی چھڑکنا مستحب ہے اس کی اصل شریعت مطہرہ میں موجود ہے۔

# غلاف کعبہ تاریخ کے آئینہ میں

تحریر: رفیق پاشا ریاض — ترجمہ: صاحب عالم اعظمی ندوی

تیری تعمیر مقدس میں رہا جذب خلیل
پاسبانی کا شرف تیری محمدؐ کو ملا
تو وہ کعبہ ہے جسے بیت خدا کہتے ہیں
سر تری سمت فرشتوں کے جھکے رہتے ہیں

قرآن مجید سے ثابت ہے کہ خانہ کعبہ وہ عمارت ہے جو اب سے پانچ ہزار چار سو سال پہلے اللہ کے جلیل القدر پیغمبر حضرت ابراہیمؑ و حضرت اسماعیلؑ نے مل کر تعمیر کی تھی، اور یہ بات بھی قرآن مجید سے ثابت ہے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے اس گھر کو اہل توحید کے لئے قبلہ بنا دیا جس کی طرف ہم تمام مسلمان مرد و عورت رخ کر کے نماز ادا کرتے ہیں۔

جس طرح خانہ کعبہ کی تاریخ پانچ ہزار سال پر مشتمل ہے ٹھیک اسی طرح غلاف کعبہ کی تاریخ بھی کچھ کم پرانی نہیں ہے۔ یہاں پر ہم اختصار کے ساتھ یہ بیان کریں گے کہ کعبہ پر غلاف چڑھانے کی ابتدا کب ہوئی، غلاف کعبہ کے بارے میں زمانہ قدیم کی تاریخ کا کوئی مرتب اور معتبر ریکارڈ تو موجود نہیں لیکن روایات کے بموجب سب سے پہلے حضرت اسماعیلؑ نے آج سے چار ہزار سال پہلے کعبہ پر غلاف چڑھایا تھا، اس کے بعد سے آج تک خانہ کعبہ کا انتظام جس قبیلہ جس خلیفہ یا جس فرمانروا کے ہاتھوں میں رہا اس نے کعبہ پر غلاف چڑھانے کی روایت کو باقی رکھا اور آج تک الحمد للہ یہ روایت اپنی پوری آب و تاب کے ساتھ چلی آ رہی ہے۔

حضورؐ کی بعثت سے صرف دو برس قبل یمن کا بادشاہ اسعد الحمیری وہ پہلا شخص ہے جس نے سرخ رنگ کے دھاری دار یمنی کپڑے (الوصائل) کا مکمل غلاف کعبہ پر چڑھایا، زمانہ جاہلیت میں یہ دستور تھا کہ عرب کے مختلف قبیلے اور قبائلی سردار جب زیارت کے لئے آتے تھے تو کعبہ پر لٹکانے کے لئے طرح طرح کے پردے لاتے تھے جن کو کعبہ کی دیواروں پر لٹکا دیا جاتا تھا۔

قدیم زمانے سے یہ دستور بھی چلا آ رہا تھا کہ جب حج کے بعد سب حاجی رخصت ہو جاتے تھے تو دس محرم کو کعبہ پر غلاف چڑھایا جاتا تھا، بعد میں دس ذی الحجہ کو غلاف چڑھایا جانے لگا حضرت امیر معاویہؓ کے زمانہ میں دوبارہ ١٠ رمحرم کی روایت چل پڑی بجز اس کے عید الفطر کے موقع پر بھی غلاف چڑھایا جانے لگا۔

ابتدا میں غلاف مختلف رنگوں کے ہوا کرتے تھے، لیکن ہمارے رسول حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے سفید رنگ کا غلاف چڑھوایا حضرت عمر و عثمان رضی اللہ عنہما کے زمانے میں بھی سفید رنگ کا ہی غلاف چڑھایا جاتا تھا، اسی طرح مامون رشید و فاطمی خلفاء نے بھی سفید رنگ کا ہی غلاف بنوا کر بھیجا پھر سیاہ ریشم کا بنوا کر بھیجا اس کے بعد سے سیاہ غلاف ہی بنوایا جاتا رہا اور آج تک یہی طریقہ جاری ہے۔

اسی طرح ہر سال پرانا غلاف ہٹا دیا جاتا ہے، غلاف کو چھوٹے چھوٹے ٹکڑوں میں کر کے مکہ کے رہنے والے مخصوص لوگوں و اسلامی ملکوں کی بڑی بڑی تنظیموں کو تحفے کے طور پر دے دیا جاتا ہے، حضرت عمرؓ کے زمانے میں غلاف کو ٹکڑوں میں کر کے حاجیوں کے مابین تقسیم کر دیا جاتا تھا یہ حجاج کرام مکہ کی تیز دھوپ سے بچنے کے لئے ان ٹکڑوں کو سائے کے طور پر بھی استعمال کرتے تھے۔

غلاف کعبہ کے چاروں طرف زری کے کام کی پٹی بنانے اور اس پر کعبہ کے متعلق قرآن مجید کی آیات لکھوانے کا سلسلہ سب سے پہلے سنہ ٧٦١ھ میں مصر کے سلطان حسن نے شروع کیا تھا اس کے بعد یہ پٹی لگانے کا طریقہ آج تک چل رہا ہے، اس پٹی پر حسب ذیل آیات لکھی جاتی ہیں، ایک طرف: إِنَّ أَوَّلَ بَيْتٍ وُضِعَ لِلنَّاسِ لَلَّذِي بِبَكَّةَ مُبَارَكًا وَهُدًى لِّلْعَالَمِينَ فِيهِ آيَاتٌ بَيِّنَاتٌ مَّقَامُ إِبْرَاهِيمَ وَمَن دَخَلَهُ كَانَ آمِنًا وَلِلَّهِ عَلَى النَّاسِ حِجُّ الْبَيْتِ مَنِ اسْتَطَاعَ إِلَيْهِ سَبِيلًا وَمَن كَفَرَ فَإِنَّ اللَّهَ غَنِيٌّ عَنِ الْعَالَمِينَ [1]

دوسری طرف: جَعَلَ اللَّهُ الْكَعْبَةَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ قِيَامًا لِّلنَّاسِ وَالشَّهْرَ الْحَرَامَ وَالْهَدْيَ وَالْقَلَائِدَ ذَٰلِكَ لِتَعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ وَأَنَّ اللَّهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ۔ (المائدہ۔ ٩٧)

تیسری طرف: وَإِذْ يَرْفَعُ إِبْرَاهِيمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَيْتِ وَإِسْمَاعِيلُ رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا إِنَّكَ أَنتَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ رَبَّنَا وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِن ذُرِّيَّتِنَا أُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ وَأَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا إِنَّكَ أَنتَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ۔ (البقرۃ۔ ١٢٧۔١٢٨)

چوتھی جانب فرماں روا کا نام لکھا جاتا ہے

---

[1] آل عمران۔ ٩٦۔ ٩٧۔

جس نے غلاف بنوایا ہو۔

ابتداء میں کعبہ کی آٹھ پٹیاں ہوتی تھیں جو بعد میں (DOUBLE) کردی گئیں، ۱۹۱۶ء میں مزید (یا حی یا قیوم) کا اضافہ کیا گیا۔ غلاف بنانے میں حالیہ قیمت جو خرچ ہوتی ہے وہ ۱۷ ملین سعودی ریال ہے، یہ غلاف ۶۵۸ اسکوائر میٹر ۶۷۰ کلوگرام کا خالص ریشم ہوتا ہے جو کہ ۴۷ ٹکڑوں پر مشتمل جس کا ہر ٹکڑا ۱۴ میٹر لمبا اور ۱۰۱ سینٹی میٹر چوڑا ہوتا ہے، اس کے زردوزی میں ۱۵ کلو خالص سونے کے دھاگے استعمال کئے جاتے ہیں۔

غلاف کعبہ کے چاروں طرف بیٹ کر المونیم کی کھونٹی کے ذریعہ زمین میں گاڑ دیا جاتا ہے۔ عام طور سے غلاف کا نقش تبدیل نہیں کیا جاتا ہے، غلاف کو منقش یوں کیا جاتا ہے کہ خالص ریشم و سونے کی زردوزی کی بنی ہوئی پٹی کو نیچے کے فاصلے سے تین چوتھائی کے قریب سل دیا جاتا ہے، دروازے کے غلاف کا حصہ (جو کعبہ کی دیوار کے شمال و جنوب کی طرف زمین سے ۱۳ و۲ میٹر اوپر ہوتا ہے) علاحدہ علاحدہ گہرے قرآنی آیتوں کے زری کے کام سے (حجر اسود کے رخ کو چھوڑ کر) آراستہ کیا جاتا ہے۔

حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم و حضرت ابو بکر رضی اللہ عنہ اپنے زمانے میں کعبہ پر یمنی کپڑے کا غلاف چڑھاتے تھے، حضرت عمر اور حضرت عثمان رضی اللہ عنہما کے زمانے میں مصر سے قباطی (مصری کپڑے) کا غلاف بن کر آنے لگا، بعد میں یہ غلاف کعبہ بغداد، مصر، یمن اور ہر اس جگہ سے بن کر آتا تھا جہاں کے بادشاہ و خلیفہ کی کہ حرمین شریفین کی دیکھ بھال کی ذمہ داری ہوتی تھی، جب مصر کے والسرائے محمد علی پاشا نے ترکی سلطنت سے بغاوت کرکے خود مختاری اختیار کرلی تو غلاف کعبہ کی ذمہ داری بھی لے لی، اور ہر سال مصر سے ہی غلاف بن کر جانے لگا، موجودہ صدی کے آغاز تک غلاف کعبہ دنیا کے سیاسی حالات سے غیر متأثر رہا اور جہاں کہیں سے غلاف کعبہ بن کر آتا تھا وہیں سے آتا رہا، لیکن جب جنگ عظیم اول میں ترکی سلطنت جرمنی کے ساتھ شریک جنگ ہوگئی تو اس اندیشے سے کہ انگریز مصر سے بن کر آنے والے غلاف کے راستے میں مانع ہوں گے اس لئے ترکی حکومت نے استنبول سے ایک نہایت شاندار غلاف بنواکر حجاز ریلوے کے ذریعہ مدینہ بھیج دیا، مگر چونکہ مصر سے عین وقت پر غلاف پہونچ گیا تھا اس لئے ترکی غلاف مدینہ طیبہ میں محفوظ کر دیا گیا۔

جب ۱۹۲۳ء میں شریف حسین مکہ اور حکومت مصر کے تعلقات خراب ہوگئے اور مصری حکومت نے عین حج کے موقع پر جدہ پہنچے ہوئے غلاف کو واپس منگوالیا، خوش قسمتی سے اس وقت وہ ترکی غلاف کام آگیا جو جنگ کے زمانے میں ترکی حکومت نے مدینہ طیبہ بھیج رکھا تھا، اسی سلسلے میں ایک مرتبہ ہندوستان سے بھی ۱۹۸۳ء میں غلاف بنواکر بھیجا گیا۔

ان تجربات کی بنا پر بادشاہ عبد العزیزؒ نے ۱۹۲۶ء میں ایک دار الکسوہ قائم کردیا، مولانا داؤد غزنوی و مولانا اسماعیل غزنوی نے دار الکسوہ قائم کرانے میں اہم رول ادا کیا، ابتداء میں اس دار الکسوہ میں ۱۰۰ دستکار سال بھر غلاف تیار کرتے تھے جو سب کے سب ہندوستانی تھے، اگرچہ اس دار الکسوہ میں زری کا کام قرآنی آیتوں کا خط اعلیٰ قسم کا ہوتا تھا لیکن پرانی مشینوں کی وجہ سے وقت بہت لگتا تھا، آخر کار ۱۹۳۶ء میں جدید مشینوں کے نہ ہونے کی وجہ سے دار الکسوہ بند ہوگیا، دوبارہ یہ دار الکسوہ ایک لمبی مدت کے بعد ۱۹۶۲ء میں جدید مشینوں کے ساتھ کھلا اور غلاف بنانے کی جدید و مختلف اسٹائل اپنائی گئی، اور اب تو غلاف بنانے کے لئے اعلیٰ قسم کا ریشم اٹلی و جرمنی سے منگایا جارہا ہے، ریشم پر لگے (WAX) و ریشم کو (NATURAL COLOUR) میں لانے کے لئے خاص قسم کے صابن و زیتون کا تیل استعمال کیا جارہا ہے، اس طرح کی خاص دھلائی و رنگائی سے غلاف مکمل (NATURAL COLOUR) میں آجاتا ہے، اسی طرح قرآنی آیتوں کے ڈیزائن بھی اب کمپیوٹر کے ذریعہ کئے جاتے ہیں۔ کمپیوٹر ڈیزائننگ کی وجہ سے کام جلدی اور اچھا ہوتا ہے اور وقت بھی کم لگتا ہے۔

غلاف میں زردوزی کے لئے سونے چاندی کے دھاگے استعمال ہوتے ہیں، اس سال یہ سونے چاندی کے دھاگے اسی سنار نے بنائے ہیں جس سنار نے کعبہ کا دروازہ بنایا تھا۔

## روشنی

امین عالم راہی امروہوی

کبھی تو روضۂ اقدس پہ میری حاضری ہوگی
دعا مقبول ہوگی، دور افسردہ دلی ہوگی
یہاں تو میری دنیا میں اندھیرا ہی اندھیرا ہے
وہاں تو روشنی ہی روشنی ہی روشنی ہوگی
میں جب آنکھوں سے اپنی گنبد خضرا کو دیکھوں گا
تو یہ معراج میری زندگی کی واقعی ہوگی
یقیناً ناز ہوگا مجھ کو قسمت کی بلندی پر
مگر اعمال کے پیش نظر گردن جھکی ہوگی
وہ مفلس ہوں کہ سارا دفتر اعمال خالی ہے
مگر وہ رحمت عالم ہیں بڑھا رس بندھی ہوگی
مری آنکھوں کے پیمانوں سے چشمے پھوٹ نکلیں گے
وہ دن بھی آئے گا جس دن وہاں سے واپسی ہوگی

# مطالعہ کی میز

تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

● محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

● نام کتاب : امنگ

مصنف : زبیر جمپا

صفحات: ۱۵۹، قیمت پچاس ۵۰/= روپئے

ملنے کا پتہ: دار الخیر ۸/۹ نوائط کالونی بھٹکل ۵۸۱۳۲۰

نوجوان نسل کسی بھی قوم کا اصل سرمایہ ہوتی ہے یہی وجہ ہے کہ کسی قوم کا زوال اس قوم کی نوجوان نسل کی وجہ سے ہوتا ہے، اور کسی قوم کا عروج ان ہی کا مرہون منت تسلیم کیا جاتا ہے اس لئے نوجوانوں کی زندگی کے مسائل اور ان کی ضروریات کا خیال رکھنا بھی اہل علم کی ذمہ داری ہے۔

"امنگ" کے مصنف جناب زبیر جمپا قابل مبارکباد ہیں کہ انھوں نے نوجوانوں کے سامنے آنے والے مسائل کو اپنا موضوع بنایا اور نوجوان ذہن کو سامنے رکھ کر مسائل کا حقیقت پسندانہ تجزیہ کرکے انھیں حل کرنے کیلئے حکمت عملی کی نشاندہی کی ہے۔ موصوف نے اس کتاب میں سیدھی سادی زبان استعمال کی ہے تاکہ نوجوان آسانی سے سمجھ کر رہنمائی حاصل کر سکیں۔

مقدر کا ستارہ، مقاصد کا تعین، قوت فیصلہ، مخالفت کا خوف، وقت انمول نعمت بیشمر دسائل کا سرچشمہ، انسان کی عظمت، صلاحیت کا نکھار، ازدواجی زندگی کے اثرات وغیرہ کتاب کے اجمالی عناوین ہیں۔

امید ہے کہ یہ کتاب نوجوانوں میں مقبولیت حاصل کرے گی اور ان کے مسائل کے حل میں معاون ہوگی۔

● نام کتاب: صحابہ کرامؓ کا دعوتی کردار

از:۔ متین طارق باغپتی۔

صفحات: ۷۶، قیمت 20/= روپئے

ملنے کا پتہ:۔ مرکزی مکتبہ اسلامی پبلشرز دہلی ۳۰ دعوت نگر ابو الفضل انکلیو جامعہ نگر اوکھلا نئی دہلی ۱۱۰۰۲۵

صحابہ کرام کی ایمانی زندگی ہر مسلمان کے لئے قابل اتباع ہے۔ اس کتاب میں چند صحابہ کرامؓ کے دعوتی کردار کی ایک جھلک پیش کی گئی ہے اس میں تمام مسلمانوں کے لئے بہت کچھ رہنمائی کا سامان موجود ہے، باری تعالیٰ کتاب کو قبول عام بخشے۔

● نام کتاب : تقریبات کا لین دین اور اسکے مفاسد

مؤلف : مولانا عبید اللہ الاسعدی

قیمت درج نہیں۔ صفحات : ۲۴

ملنے کا پتہ:۔ دفتر آل انڈیا مسلم پرسنل لا بورڈ امارت شرعیہ بلڈنگ، پھلواری شریف پٹنہ ۸۰۱۵۰۵۔

اس کتاب میں شریعت کے مطابق شادی بیاہ اور دوسری تقریبات میں لین دین۔ جہیز کی حیثیت اور لڑکیوں کا میراث میں حق وحصہ، اعزہ واقرباء اور پڑوسیوں کے ساتھ حسن سلوک کے بارے میں عام فہم انداز میں مولانا عبید اللہ الاسعدی صاحب نے روشنی ڈالی ہے۔ یہ کتاب ہر مسلمان کے لئے قابل مطالعہ اور اصلاحی کتاب ہے۔

● نام کتاب: شیئرز بازار میں سرمایہ کاری۔

از:۔ ڈاکٹر عبد العظیم اصلاحی

صفحات: ۱۵۶، قیمت: ۶۵/= روپئے

ملنے کا پتہ:۔ ادارہ تحقیق وتصنیف اسلامی پان والی کوٹھی، دودھ پور۔ علی گڑھ۔ ۲۰۲۰۰۱۔

مشترکہ سرمایہ کی پبلک کمپنیوں کی حقیقت نقد تجارت، شیئرز کی قیمتوں میں تغیر کے اسباب اور ان کے غیر موافق اثرات سے تحفظ کے سلسلے میں تفصیل کے ساتھ کتاب میں روشنی ڈالی گئی ہے

● نام کتاب: المنهاج الجديد لدراسة العربي۔

(اول۔دوم) از: محمد صدیق۔ قیمت ۱۵/= روپئے

ملنے کا پتہ:۔ قاضی پبلشرز ڈسٹری بیوٹرز دہلی ۱۳

عربی زبان کو سیکھنے کے لئے "منہاج العربیہ" کے طرز پر آسان زبان میں یہ کتاب تالیف کی گئی ہے مجموعی طور پر یہ کتاب مفید ہے۔

## (بقیہ) اسلام میرا صحیح انتخاب

میں بتدریج اسلام کی طرف کھنچا چلا جارہا تھا۔ اسلام کی سچائیاں بڑی سادہ ہیں۔ اور عقیدہ تثلیث کی طرح اس میں الجھاؤ اور پیچیدگیاں نہیں ہیں اسلام اپنے بنیادی عقائد کسی پر زبردستی نہیں ٹھونستا ان پر تدبر وتفکر کرنے اور ایمان لانے سے پہلے انہیں عقل ودانش کی کسوٹی پر پرکھنے کی اجازت دیتاہے، یہ بنی نوع انسان کے اطمینان کے لئے محض جذبات کا سہارا نہیں لیتا جیسا عموماً بتوں کی پرستش کرنے والے کرتے ہیں۔

اسلام قبول کرنے کا فیصلہ میرا ذاتی تھا جب میں نے والدین کو بتایا تو میری والدہ نے میرے دو ماموؤں کو مجھ سے ملنے (جو پادری تھے) اور مجھے قائل کرنے کے لئے کہا کہ عیسائیت ہی صحیح دین ہے وہ قائل کرنے میں ناکام ہوگئے۔ اور انھوں نے فیصلہ دیا کہ میں نے اسلام کو سوچ سمجھ کر قبول کیاہے۔ انہوں نے مجھے بطور مسلمان زندگی گزارنے کے لئے چھوڑ دیا۔

میں نے مطالعہ جاری رکھا اور دین اسلام کے بارے میں جوں جوں میرا علم بڑھتا گیا' اللہ کی ذات پر میرے ایمان ویقین میں بھی اضافہ ہوتا گیا۔ میں عیسائیت کے بارے میں مزید باخبر ہوگیا کہ اس میں بنی نوع انسان کی رہنمائی کے لئے کچھ نہیں، چرچ کی عبادات' عیسائی تہوار اور دیگر مذہبی رسومات انسان کی اپنی بنائی ہوئی ہیں، جبکہ اسلام تو مکمل رہنمائی کرتا ہے۔ وہ تو خواتین وحضرات اور اللہ کے درمیان تعلقات' حضرات وخواتین کے آپس میں تعلقات' مردوں کے مردوں اور عورتوں کے عورتوں سے تعلقات سب کے بارے میں ضابطہ حیات دیتاہے، معاشی سیاسی، تعلیمی، سوشل اور قانونی امور میں بھی مکمل رہنمائی کرتاہے۔ اسلام ہمیں یہ بھی بتاتا ہے کہ نماز کس طرح پڑھنی ہے، کون سا تہوار کیسے مناتے ہیں، کون سی باتیں صحیح ہیں اور کون سی غلط، کن جرائم پر کیسا سزائیں دینی ہیں، ریاست کا نظام کیسے قائم کرناہے اور حکمراں کس طرح حکومت کریں گے وغیرہ وغیرہ۔

عیسائیت مذہبی عقائد پر تو بڑا زور دیتی ہے مگر سیکولر دنیا کے ساتھ بڑا خوش بھی دکھائی دیتی ہے، اسلام میں قوانین بھی ہیں، فرد اور سوسائٹی کی رہنمائی کا نظام بھی۔ اور یہی بات صحیح ہے کہ خالق کائنات نے اپنی مخلوق کو ضابطۂ ہدایت کے بغیر نہیں چھوڑا، قوانین سے لے کر زندگی کے ہر شعبے میں اس کو رہنمائی فراہم کی ہے۔ خالق ہی مخلوق کے بارے میں بہتر جانتاہے، ہر فرد کسی بھی مشینری کے استعمال کے سلسلہ میں اس کے مینوفیکچرر کی ہدایات پر عمل کرتا ہے، بنی نوع انسان کا خالق اللہ ہے اور اس کی ہدایات پر عمل کرکے ہی انسان مقاصد زندگی حاصل کرسکتاہے۔ اسلام اللہ تعالیٰ کی رضا کے سامنے تسلیم ہوجانے کا نام ہے، سوسائٹی اسی وقت صحیح کام کرے گی اور پرامن ہوگی جب ہم سب خالق کے سامنے تسلیم ہوجائیں گے۔

میں ایک یہودی نہیں بن سکتا تھا۔

یہودی تو منتخب لوگ ہیں (اسرائیل کے قبیلے جودہ (JUDAH) کی نسل سے) عیسائیت کے بارے میں میں جان گیا تھا کہ وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی اصل تعلیمات سے بہت دور جاچکی ہے اور اب اس میں بنی نوع انسان کے لئے اللہ کی نہیں انسان ہی کی رہنمائی ہے، میں مطمئن ہوں کہ اسلام کے انتخاب کے سلسلہ میں میرا فیصلہ بالکل درست ہے

(ماہنامہ بیدار ڈائجسٹ اپریل ۲۰۰۰ء)



## (بقیہ) درس حدیث

روایت کیاہے کہ انھوں نے کہا" ایک مرتبہ شدید سردی کی رات میں مجھے غسل جنابت کی (احتلام کی وجہ سے) ضرورت پیش آگئی، یہ غزوہ ذات سلاسل کا واقعہ ہے میں ڈرا کہ اگر غسل کیا تو موت کا خطرہ ہے' چنانچہ تیمم کرکے اپنے ساتھیوں کے ساتھ فجر کی نماز پڑھی' ہمارے ساتھیوں نے اس کا تذکرہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا، حضورؐ نے پوچھا عمروؓ! تم نے حالت جنابت میں اپنے ساتھیوں کے ساتھ نماز پڑھی ؟ ہم نے آپؐ سے اپنا عذر بیان کیا اور عرض کیا، میں نے اللہ تعالیٰ کا فرمان سنا ہے: (وَلَا تَقْتُلُوْا اَنْفُسَکُمْ اِنَّ اللّٰہَ کَانَ بِکُمْ رَحِیْمًا)۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہنسے اور کچھ فرمایا نہیں۔ (آپ کا مسکرانا جواز پر دلالت کرتاہے۔)

اسلام میرا صحیح انتخاب

# اسلام میں عقیدۂ تثلیث کی طرح پیچیدگیاں نہیں

## برطانیہ کے عبدالحق کے قبول اسلام کی ایمان افروز داستان

ترجمہ: ملک احمد سرور

پہلے مجھے لوگ ڈی۔ٹی۔ الیف وونگ کے نام سے بلاتے تھے جبکہ اب میرا نام عبدالحق ہے۔ میں چینی نژاد ہوں جبکہ مسلم اکثریتی ملک برونائی دارالسلام میں پیدا ہوا میری عمر ۳۲ برس ہے، تعلیم کے لئے میں ۱۹۷۶ء میں برطانیہ چلا آیا اور اب میں لندن میں مقیم ہوں میری زیادہ تر تعلیم مشنری اسکول میں ہوئی جس کا تعلق چرچ سے تھا۔ کالج میں داخلہ سے پہلے برطانیہ میں دو سال تک ایک عیسائی اسکول میں زیر تعلیم رہا۔

میں ایک پروٹسٹنٹ اینگلی کن گھرانے میں پیدا ہوا جو چرچ کی سرگرمیوں میں فعال تھا۔ اور اب بھی ہے، ایک سیکولر سوسائٹی میں میں نے سیکولر قوانین اور رسوم کو بھی قبول کیا ہوا تھا، ۲۷ سال کی عمر تک میں عیسائی رہا تقریباً ساڑھے نو سال قبل میں نے عیسائیت کو خیرباد کہہ دیا۔ اور اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے اب میں ایک مسلمان ہوں۔

اسلامی تعلیمات کے مطابق کسی فرد کو ہدایت دو طریقوں سے ملتی ہے (۱) اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم اور توفیق سے۔ اس طریقے میں اللہ تعالیٰ سچائی کو قبول کرنے کے لئے انسان کے قلب و ذہن کو کھول دیتا ہے اللہ تعالیٰ کی وحدانیت سے انکار کو اقرار میں بدل دیتا ہے۔

(۲) اللہ تعالیٰ کے پیغمبروں اور اس کے نیک بندوں کے وعظ وتبلیغ کے ذریعے جو اللہ کی مخلوق انسان کے سامنے توحید کو بیان کرتے ہیں

جہاں تک میرا تعلق ہے مجھے صرف اللہ کی توفیق سے ہدایت ملی ہے، شاید یہ اس وجہ سے ہوا کہ میں سچائی کی تلاش میں سرگرم تھا مجھے مسلمانوں نے کوئی تبلیغ نہ کی تھی۔

اس وقت میری عمر ۲۳ سال تھی اور میں کالج کے آخری سال میں تھا، جب میرے ذہن میں اللہ تعالیٰ کی ذات کا وہ تصور پیدا ہوا جو میں نے عیسائیت میں کبھی نہ پڑھا تھا۔ میں کمرے میں کھڑا کھڑکی کے باہر دیکھتے ہوئے کائنات کے کچھ مناظر کا مشاہدہ کر رہا تھا، مثلاً آسمان، درخت اور لوگ وغیرہ، اس مشاہدے سے اللہ تعالیٰ کے وجود کے بارے میں میرے اندر ایک مضبوط یقین پیدا ہوا۔ کالج میں میں آرکیٹیکچر کا مطالعہ کر رہا تھا۔ اس لئے جب میں عمارتوں کو دیکھتا تو اچھی طرح جانتا کہ یہ عمارتیں کسی فرد نے ڈیزائن کی اور بنائی ہیں۔ از خود نہیں بنیں تو پھر اتنی بڑی کائنات خود بخود کیسے بن سکتی ہے' دن کے بعد رات اور رات کے بعد دن اس باقاعدگی سے خود بخود کیسے آسکتے ہیں، اجسام کے اعضاء جس طرح کام کرتے ہیں، یہ از خود ممکن نہیں، کوئی نہ کوئی ہستی ان تمام کاموں کے پیچھے ہے۔ اس سوچ نے میرے یقین کو پختگی دی کہ "خالق کائنات" بھی ہے۔ عیسائیت میں "عقیدۂ تثلیث" ذہنوں میں ٹھونسا جاتا ہے جس کی اکثر عیسائی عالم وضاحت نہیں کر سکتے اور کئی محض اپنی روحانی تسکین کے لئے قبول کر لیتے ہیں۔ اس نکتے پر عیسائیت کے ساتھ میرا کوئی مسئلہ نہ تھا، تاہم اللہ تعالیٰ کی ذات کے بارے میں یہ نیا تصور میرے لئے ایک نیا تجربہ تھا۔

اگرچہ مسلم ملک میں پیدا ہوا تاہم میں نے اسلام کا کبھی مطالعہ نہیں کیا تھا۔ اس وقت برونائی دارالسلام میں غیر مسلم طلباء اسلامی تعلیم سے مستثنیٰ تھے۔ ایک دن میں ایک مسلمان کی دوکان کے پاس سے گزر رہا تھا کہ دوکان کے اندر جانے کا فیصلہ کیا۔ بغیر کچھ سوچے کہ کیا خریدنا ہے چیزوں کو دیکھنے لگا۔ میری قرآن مجید پر نظر پڑی اور اسے خریدنے کا فیصلہ کر لیا۔ کسی مسلمان سے آپ بات کریں تو وہ آپ کو بتائے گا کہ قرآن بار بار بنی نوع انسان کو ہدایت کرتا ہے کہ وہ اپنے اردگرد کائنات کو دیکھے اور خالق کائنات پر اپنے یقین کی تصدیق کر لے۔ میرے ذہن میں اللہ تعالیٰ کی ذات کے بارے میں جو نیا تصور پیدا ہوا، وہ بالکل ایسے ہی تو ہوا۔ مجھے یقین ہو گیا کہ قرآن اور اسلام میں سچائی ہے، قرآن نے بائبل کے اعتبار اور عقیدۂ تثلیث کی طرف بھی پہلی بار میری سوچوں کا رخ بدلا، میں نے تحقیق اور کتب کا مطالعہ شروع کر دیا۔ پادریوں سے عقیدۂ تثلیث اور بائبل کے قابل اعتبار ہونے کے بارے میں سوال کرنے لگا۔ اکثر نے میرے سوالوں کے نہایت مشکل جواب دیئے اور تثلیث کے بارے میں کہا کہ خدا سب کچھ کر سکتا ہے۔

میں نے اسلام میں کسی خامی کو نہ پایا قرآن اور اسلامی کتب سے جو علم مجھے حاصل ہو رہا تھا۔ اس کے میری ذات پر اہم اثرات مرتب ہونے لگے

(باقی صفحہ ۳۰ پر)

لکھنؤ
تعمیرِ حیات
پندرہ روزہ

# اصل معاملہ دل کا ہے

اگر انسان کی فطرت ہی کچھ ایسی ہوگئی ہے کہ اس کی پیاس شربت سے نہیں بجھتی، دودھ سے نہیں بجھتی (جس کو اللہ نے لَبَنًا خَالِصًا سَائِغًا لِلشَّارِبِيْنَ کہا ہے) اس کی پیاس ٹھنڈے میٹھے پانی سے نہیں بجھتی (جس کو قرآن مَاءً فُرَاتًا کہتا ہے) اس کی پیاس دجلہ و فرات کے پانی سے نہیں بجھتی بلکہ اس کی پیاس انسان کے خون سے بجھتی ہے، ایسی حالت میں اگر یہ چاند اور دوسرے سیارے جن تک پہونچنے اور وہاں کی آب و ہوا اور وہاں کی سطح اپنے مناسب بنانے میں انسان اپنی ساری توانائیاں صرف کررہا ہے، یہ چاند مریخ اور دوسرے سیارے زمین پر اتر آئیں، انسان کے قدموں کے نیچے آجائیں اور یہ ساری دنیا جنت کا نمونہ بنادی جائے، لیکن انسان کے دل کی کھیتی خراب رہے اور اس سے خیر پیدا کرنے کی صلاحیت جاتی رہی تو یاد رکھو انسان کی تقدیر میں تباہی ہی تباہی لکھی ہوئی ہے، اس کی حالت کبھی سدھر نہیں سکتی اور یہ دنیا انسانوں ہی کے ہاتھوں پھر جہنم کدہ بن جائے گی۔

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ
(از:- مغرب سے کچھ صاف صاف باتیں صـ۱۷۱)

۱۰ر جون ۲۰۰۰ء　　سالانہ ۱۳۰/ روپے　　فی شمارہ ۶/ روپے




# تعلیم وتربیت کے سلسلہ میں پیش آنے والی مناسبت سے فائدہ اٹھانا

تحریر: شیخ عبدالفتاح ابوغدہؒ — ترجمہ: شمس الحق ندوی

حضور صلی اللہ علیہ وسلم سامنے آجانے والے واقعہ سے ربط قائم کرکے جو چیز آپ سمجھانا چاہتے تھے، اور جو علم لوگوں کو سکھانا اور عام کرنا چاہتے تھے اس کو غنیمت جان کر لوگوں کو اس طرح تعلیم دیتے کہ دل ودماغ میں اتر جائے۔

امام مسلم نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے انھوں نے کہا کہ "حضور صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ کے کسی گاؤں سے آتے ہوئے بازار سے گذرے آپ کے دائیں بائیں صحابۂ کرام تھے، اس اثنا میں آپ کا گذر چھوٹے چھوٹے کانوں والے بکری کے ایک مردار بچے کے پاس سے ہوا، آپؐ نے اس کو پایا دونوں کان پکڑے پھر فرمایا: تم میں سے اس کو ایک درہم میں کوئی خریدے گا؟ صحابہ کرام نے کہا درہم کیا ہم تو کچھ بھی دے کر اس کو نہ خریدیں گے ہم اس کو لے کر کریں گے کیا؟ آپؐ نے فرمایا کیا تم چاہتے ہو کہ یہ تم کو مل جائے؟ صحابۂ کرامؓ نے عرض کیا اگر یہ زندہ ہوتا تب بھی اس کے کان کا چھوٹا ہونا عیب تھا، تو مردہ ہونے کی صورت میں کیا خریدیں گے؟ آپؐ نے فرمایا خدا کی قسم اللہ کے نزدیک دنیا تمہارے لئے اس سے بھی کم قیمت ہے"۔

مسلم وبخاری نے حضرت عمر بن الخطابؓ سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے کہا کہ "حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس قیدی آگئے، اچانک قیدیوں میں ایک عورت بھاگتی دوڑتی نظر آئی اس کے دونوں پستان دودھ سے بھرے ہوئے تھے، اتنے میں اس کو قیدیوں میں ایک بچہ مل گیا جو اسی کا تھا، اس عورت نے اس کو اٹھا لیا، سینے سے چمٹا لیا اور اس کو دودھ پلایا، یہ منظر دیکھ کر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تم یہ تصور کرسکتے ہو کہ یہ عورت اپنے بچے کو آگ میں ڈالنے پر آمادہ ہوسکتی، ہم لوگوں نے عرض کیا اللہ کے رسولؐ اپنے بس بھر ایسا نہیں کرسکتی، تب آپ نے فرمایا تو یقین جانو کہ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر اس ماں سے کہیں زیادہ مہربان ہے"۔

(اس حدیث کی شرح کرتے ہوئے حافظ ابن حجر فتح الباری میں لکھتے ہیں، اس حدیث میں یہ مثال محض تقریب فہم کے لئے ہے اس لئے کہ عقل انسانی اللہ تعالیٰ کی رحمت کی حقیقت کو نہیں سمجھ سکتی) حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے بچے کے گم ہو جانے کی اس بے قراری اور پھر اس کے مل جانے پر جھپٹ کر سینے سے لگا لینے اور دودھ پلانے کے منظر کو مثال کے طور پر بیان کرکے اللہ تعالیٰ کی رحمت بے کراں کو یاد دلایا تاکہ یہ واضح فرمادیں کہ اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر کتنا مہربان ہے۔ آپؐ نے اللہ تعالیٰ کی رحمت کو ادل ادل نہیں بیان فرمایا بلکہ اس مؤثر اور دل کو گداز کرنے والے منظر کو دکھا کر اللہ کی رحمت کا ذکر فرمایا۔ یہ اللہ تعالیٰ کی بے پایاں رحمت اور اپنی مخلوق کے ساتھ لطف وکرم کی کھلی ہوئی آنکھوں دیکھی مثال تھی جس سے اس کی رحمت دل میں جاگزیں ہو جائے، جیسا کہ اللہ تعالیٰ نے خود فرمایا ہے" وَاللّٰہُ رَؤُوْفٌ بِالْعِبَادِ (بقرہ ۲۰۷) خدا بندوں پر بہت مہربان ہے۔

بخاریؒ نے جریر بن عبداللہ بجلی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے، انھوں نے کہا کہ "ایک رات لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے آپ نے یکایک چودھویں کے چاند کی طرف دیکھا پھر فرمایا: تم لوگ قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کو اسی طرح دیکھوگے جیسے اس چاند کو دیکھ رہے ہو، کوئی بھیڑ بھاڑ اور ازدحام نہ ہوگا، جہاں تک ہوسکے فجر وعصر کی نماز میں تساہلی نہ برتو، پھر آپؐ نے یہ آیت پڑھی" وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ الْغُرُوْبِ" (ق۔ ۳۹) اور آفتاب کے طلوع ہونے سے پہلے اور اس کے غروب ہونے سے پہلے اپنے پروردگار کی تعریف کے ساتھ تسبیح کرتے رہو۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابۂ کرامؓ کے چاند دیکھنے کو غنیمت سمجھا اور قیامت کے دن اللہ تعالیٰ کے دیدار کو بآسانی سمجھا دیا۔ جنت میں بھی مومنین اسی آسانی کے ساتھ اللہ تعالیٰ کو دیکھیں گے۔

## روشنی روشنی روشنی

تابش مہدی

جب حرا سے چلی آخری روشنی
ہر طرف پھیلتی ہی گئی روشنی
آپ شمس الضحیٰ آپ بدر الدجیٰ
آپ نے سارے عالم کو دی روشنی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

پندرہ روزہ لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۷ شمارہ نمبر ۱۵

۱۰ جون ۲۰۰۰ء مطابق ۷ ربیع الاول ۱۴۲۱ھ



اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/- روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں

**زر تعاون**

سالانہ ——— ۱۳۰/- روپے

فی شمارہ ——— ۶/- روپے

بیرونی ممالک فضائی ڈاک

ایشیائی، یورپی، افریقی و امریکی ممالک ۳۰ ڈالر

بیرونی ممالک بحری ڈاک

بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

**خط و کتابت کا پتہ**

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳

ندوۃ العلماء لکھنؤ ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں

**گذارش**

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے۔ منیجر

پرنٹر پبلشر اطہر حسین نے ندوہ کو آفسیٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا۔

# اس شمارے میں






net Wed-site: http://nadwa.virtualave.net
l address: airp@lw1.vsnl.net.in







# امتِ مسلمہ اپنی ذمہ داری کو سنبھالے

امتِ اسلامیہ کو دیگر امتوں کے درمیان یہ امتیاز عطا کیا گیا ہے کہ اس کا مقصد حیات خود اسی کے دائرے میں محدود نہیں رکھا گیا بلہ اس کو دیگر امتوں کے مفاد و خیر خواہی کی ذمہ داری بھی سپرد کی گئی ہے اور اس کے اس عالمی اور آفاقی کام میں اس کو حاکم کا مقام ہی نہیں بلکہ اصلاً درنگراں کا مقام دیا گیا ہے، یہی اس کے خیر امت ہونے کا سبب ہے۔ اور اس امت نے جب جب اپنے اس مقام کے مطابق کام کیا ہے اس کے خود اس کی عظمت و برتری اور کامیابی کی شکل میں نکلے ہیں اور دوسری امتوں کو بھی بیش بہا فائدہ پہونچا ہے۔ ان کو انسانیت اور اعلیٰ اقدار کی تشکیل مدد ملی ہے۔ اسلام کے آنے سے قبل دنیا کی متعدد قوموں نے مادی اور تمدنی ترقیات کے بام عروج تک پہونچنے کے باوجود انسانی کردار اور جذبہ ہم ردی کے لحاظ سے نہایت فقر و افلاس کے نمونے پیش کئے تھے، غلاموں اور محکوموں کے ساتھ جانوروں کی طرح معاملہ روا رکھا تھا، عورت کی ، وحرمت کا استحصال نہایت بے دردی کے ساتھ کیا جاتا تھا، دولتمندی کی حالت میں انتہائی مسرفانہ اور ظالمانہ طرز اختیار کرنے کا معمول تھا۔ ت مند اور غریب کے درمیان اور حاکم و محکوم کے درمیان اور معزز خاندان اور پست سمجھے جانے والے خاندان کے درمیان زبردست دوری کا بیا جاتا تھا۔ لیکن جب امت اسلامیہ کے افراد نے اسلامی تعلیمات کو اپنی زندگیوں کے ذریعہ پیش کیا، تو دیگر قوموں کے بہت سے افراد نے اس سے ر ہو کر امت اسلامیہ کے حلقہ میں اپنے کو شامل کیا، اور اسلام کی اعلیٰ اقدار کو اپنایا۔ اور جن قوموں نے اسلام کو پوری طرح اختیار نہیں کیا انھوں ہی اسلامی اقدار سے متاثر ہو کر اس کی متعدد صفات کو اپنایا اور اپنے اطوار و صفات میں کسی نہ کسی حد تک اصلاح کی، متحدہ اقوام کے چارٹر نے صدی میں انسانوں کی مساوات، انسانی عزت کا احترام کرنے کو اپنے چارٹر میں شامل کیا ہے۔ جب کہ آج سے تقریباً پندرہ صدی قبل نبی اسلام عالمی اجتماع میں اس کا بہت واضح طریقہ سے اعلان کیا تھا کہ لوگو! تم سب ایک ہی شخص یعنی آدم کی اولاد ہو، لہٰذا تم سب برابر ہو، عرب، عجم، ے کالے، میں فرق نہیں۔ فرق ہوگا تو کردار و اخلاق کے اچھے اور برے ہونے کا ہوگا۔ جس شخص میں زندگی کی احتیاط اور اپنے مالک و پروردگار کا ڈر ہ ہوگا، وہ اس کے مقابلہ میں افضل مانا جائے گا جس میں اس کی کمی ہوگی۔ پھر امت اسلامیہ کے افراد نے اس اعلان پر عمل کر کے دکھایا، جس سے متاثر ہوئی، اور غلاموں اور غریبوں کو معلوم ہوا کہ وہ بھی انسان ہیں اور انسان ہونے کے ناطے ان کو دوسروں کی طرح عزت اور انسانی زندگی کے سب نفافات حاصل ہیں۔

یہ مغربی اقوام جن کو تہذیب و تمدن کے لحاظ سے ... آج اعلیٰ نمونہ سمجھا جاتا ہے، یہ اسلام کے چھ سو سالہ تعلیمی و تہذیبی دور کے اثرات بل بڑی جاہلانہ اور ظالمانہ کردار کی حامل رہی ہیں، ان کے معاشرہ میں غریبوں اور مزدوروں سے جانوروں سے بدتر طریقہ سے معاملہ کیا جاتا تھا انھوں اپنے اس نئے عہد میں اپنی بہت اصلاح کی ہے۔ لیکن آج بھی ان کے یہاں گورے کالے میں فرق کیا جاتا ہے۔ اور دولتمندی کے شوق میں غریبوں کا بہت استحصال کیا جاتا ہے اور محکوم قوموں کو اپنے فائدے کے لئے مساوات انسانی کے متعدد حقوق سے محروم رکھا جاتا ہے۔ اور دولتمندی کے کے اظہار و تفاخر کے لئے انسانی ضرورت کی اشیاء کو اسراف و فضول خرچی کے ساتھ استعمال بلکہ برباد کیا جاتا ہے۔ جب کہ انسانی آبادی کے حصوں میں فقر و افلاس سے بے شمار موتیں ہو رہی ہوتی ہیں، موجودہ مغربی تمدن جس نے آج کی دنیا پر اپنا پورا تسلط قائم کر لیا ہے اور اپنی اچھائی خوبی کی شہرت حاصل کر لی ہے، اپنے غیر مساویانہ طرز زندگی کے ایسے ایسے نمونے پیش کر رہا ہے جس سے انسانیت کانپ اٹھے۔ مذکورہ بالا

دعالی شان محلوں کے زیر سایہ پھوس اور ٹینے
ہوئے ٹین کے جھونپڑے جو سردیوں میں سرد
ہوا کو اور گرمیوں میں لو کے تھپیڑوں کو اور
برسات میں چھت کے سوراخوں سے ٹپکتے ہوئے
پانی کو نہ روک سکیں، بڑے بڑے شہروں میں
دور دور تک پھیلے ہوئے نظر آتے ہیں، شہر کے
گندے پانی کے نالوں کے دو طرفہ جھونپڑے اور
خس پوش چھوٹے چھوٹے مکانات، بمبئی اور کلکتہ
جیسے عظیم شہروں میں نظر آتے ہیں، اور انھیں کے
پڑوس میں صاف و شفاف سڑکوں کے درمیان
عالی شان اور راحت و آسائش اور شاہانہ کروفر
رکھنے والے محل نظروں کو خیرہ کرتے ہیں اور
اشیاء خورد و نوش عام بازار کے نرخ سے دس
پندرہ گنا قیمت دے کر فراوانی سے استعمال کی
جارہی ہوتی ہیں۔ جب کہ پڑوس کے جھونپڑوں
میں پیٹ بھرنے کے لئے دو وقت کا کھانا دشواری
سے حاصل ہوتا ہے، اور تن کو ڈھکنے کے لئے صحیح
لباس فراہم نہیں ہوتا۔ دولت مند اگر جرم میں
ماخوذ ہوتا ہے تو اپنی دولت کے سہارے سزا
اور پکڑ سے محفوظ رہتا ہے اور کمزور و بے سہارا
انسان پولیس کی سختی اور استحصال پسندی
کا شکار رہتا ہے۔ امریکہ کے نیویارک شہر میں
دولت مندوں کی زندگی اعلیٰ ترین سہولتوں اور
حفاظتوں کے ساتھ اور عام آدمی کو سر شام گلیوں
میں ایک ڈالر دو ڈالر کے نہ دینے پر چاقو اور
پستول کا نشانہ بن جانا پڑتا ہے۔

اسلام نے جو ملت قائم کی اس کو یہ
سبق دیا گیا کہ دوسروں کی فکر اپنی فکر سے کم نہ ہو۔
دوسروں کی خیر خواہی اپنی ذات کے ساتھ خیر خواہی
سے کم نہ ہو۔ اور اسلام کی تعلیمات پر عمل کرنے
والی مسلمان سوسائٹی نے تاریخ اسلامی میں
اس کے بہت سے نمونے پیش کرکے دکھائے،
اور یہ تاریخ اسلامی کے مختلف زمانوں میں ہوتا رہا
ہے، امت اسلامیہ نے جب جب اپنی ذمہ داری
کو نبھایا اس کی طرف سے ایسے نمونے سامنے آتے
رہے اور ان نمونوں نے دنیا کے بہت سے باشندوں
کو اسلام کی خوبی اور انسانیت نوازی سے متاثر
کیا۔ اور انسانی معاشرہ میں اس کی وجہ سے تبدیلیاں
آئیں اس کی مثالیں یورپ کی سوسائٹی میں باوجود
اس کی بہت سی اخلاقی و انسانی کمزوریوں کے
اور برصغیر کی غیر مسلم سوسائٹی میں بھی باوجود اس
کی بہت سی کمزوریوں کے اگر غیر متعصبانہ نظر سے
دیکھا جائے تو عیاں دیکھی جاسکتی ہیں۔

لیکن افسوس کی بات ہے کہ خود امت مسلمہ
کے افراد نے اپنی ملت کی زندگی میں بار بار اسلامی
اعلیٰ اقدار کو ترک کرکے دنیا میں رائج چمک دمک
والی باتوں کو اختیار کیا جس سے اسلام اور ملت اسلامیہ
کی شہرت کو بھی نقصان پہونچا اور دوسری ملتوں
کو اسلام سے جو خوبیاں مل سکتی ہیں وہ بھی ان کو
حاصل نہیں ہورہی ہیں اور اس وقت ملت اسلامیہ
کے اکثر افراد جو دراصل مغربی تعلیمی نظام کے پروردہ
ہیں ملت اسلامیہ کی اعلیٰ قدروں والی زندگی سے
دور نظر آتے ہیں۔ ان میں وہ متعدد خرابیاں در آئی
ہیں جو ان کے اعلیٰ ملی مقام کے برخلاف ہیں، اس
سے غیر مسلم سوسائٹی کو اسلام کا غلط پیغام مل رہا
ہے اور درستگی اور انسانیت نوازی کی صفت
سے ان کی دوری صاف محسوس کی جارہی ہے۔
اس صورت حال کو دیکھتے ہوئے مسلمانوں کو اپنی
کوتاہی کو محسوس کرنا چاہئے اور اپنی اصلاح کرنا
چاہئے، دراصل دنیا میں اور ہمارے ملک میں بھی
حالات کو بہتر بنانے میں کوتاہی کرنے کی ذمہ داری
مسلمانوں پر بھی عائد ہوتی ہے۔ یہ اس طرح کہ
انھوں نے اسلام کی ہمدردانہ و رہبرانہ خصوصیت
کو مسلمانوں کی بڑی تعداد نے اس طرح نظر انداز
کردیا ہے کہ وہ دوسروں کو اچھی صفات کیا
وہ خود انسانیت کے دلنواز اور اثر انگیز نم
پیش کرنے سے قاصر ثابت ہورہے ہیں۔ ای
جو غیروں کے دلوں کو کھینچنے والے ہوں ا
کے خیر پسند اور انسانیت نواز پہلو کو ظاہر کر
والے ہوں۔ اس صورت حال کی عمومی وج
دو ہیں۔ ایک تو یہ کہ ہماری مسلمان نسلیں ا
تعلیمی و تربیتی نظام سے گزرتی ہیں جو خدا
اور آخرت فراموش بنانے والا ہے اور یہ
ہورہا ہے کہ مسلمانوں نے اپنے ہی سوسائ
کے بعد تعلیم جیسے اہم معاملہ میں بے توجہی
کام لینا شروع کیا۔ جبکہ مغربی قوموں نے
کی تعلیمی برتری دیکھ کر اس سے سبق لیا ا
توجہ بڑھائی جس کے نتیجہ میں صرف چند
میں وہ بہت آگے بڑھ گئیں اور مسلمان
گئے۔ اور اب مسلمانوں کو انہی کے دستر خوا
خوشہ چینی کرنی پڑی، تعلیم صرف علم ہی
بلکہ وہ اخلاق و کردار اور ذہنیت اور نقط
کا بھی کام کرتی ہے۔ وہ طالب علم کو معلم کے
میں ڈھالتی ہے، چنانچہ خدا بیزار اور آخ
معلم سے استفادہ کرکے طالب علم خدا
آخرت فراموش بنتا ہے۔ آج ساری
مغربی قوموں کا جو اثر ہے اور ان کا جو
ہے وہ علم کی مختلف شاخوں سے واقف
کرادیتا ہے جس سے انسان کی مادی زند
ترقی و خوشحالی آتی ہے لیکن اخلاق و کرد
انسانیت نواز اور انسانوں کا خیر خواہ
نہیں بناتا یہ دراصل ان کے معلمین اور
ہی کا نتیجہ ہے۔ مسلمان جب تک تعلیم کو
کی اعلیٰ قدروں اور خدا کے بھیجے ہوئے
کے لائق قدروں کے مطابق نہیں بنائیں
اس سانچہ میں نہیں ڈھل سکتی جو اس کو

ہے اس کے رسولؐ نے دیا ہے۔ آخرت فراموش اصول و ذہن تمام تر توجہ اسی دنیاوی ترقی اور وجاہت اور خود غرضی کا دلدادہ بنائے گا جس میں آدمی کو صرف اپنی ذات کی فکر ہوتی ہے دوسرے کی نہیں ہوتی۔ ایسی تعلیم کا دنیاوی و مادی فائدہ جو ہے اور قوموں کی مادی ترقی جس قدر ہوتی ہے اور اس کے لئے اس کی تعلیم کی جو ضرورت ہے اس سے انکار نہیں لیکن اسی کے ساتھ انسان کو انسان بنانے کا نظم بھی تعلیمی نظام کا جزء ہونا چاہئے۔

موجودہ مسلمانوں کی یہ بہت بڑی ضرورت ہے کہ ان کے تعلیمی و تربیتی نظام کو مضبوط بنایا جائے اور اس کو تمام افراد ملت اسلامیہ میں عام کیا جائے لیکن ان کے نظام تعلیم کو امت اسلامیہ کے اعلیٰ مقاصد و کردار کے لحاظ سے تشکیل دیا جائے۔ تاکہ نئی نسل موجودہ برسر عمل نسل کی جگہ لے تو وہ ان خصوصیات سے آراستہ ہو جو اس کو ساری انسانیت کی خیر خواہ اور قائدانہ کردار رکھنے والی اور کام و مقام کے لحاظ سے نمونہ کی امت بنا سکیں۔

# سید ابوالحسن علی ندویؒ کی کیا مثال

● رباب رشیدی

اے چشم تر! سکون کی کیا گفتگو کریں
کس کے حضور آج تجھے رو برو کریں

سید ابوالحسن علی ندویؒ کی کیا مثال
"دامن نچوڑ دیں تو فرشتے وضو کریں"

دانشوری بھی جن کی حضوری میں سر بہ خم
لفظوں کو وہ چھوئیں تو انھیں رنگ و بو کریں

علم و عمل میں قوسِ قزح جیسی کیفیت
اب جستجو کریں بھی تو کیا جستجو کریں

آدابِ زندگی کو شریعت میں ڈھال کر
جو بات بھی کریں اسے با آبرو کریں

اک "صاحب نظر" نے بجا طور پر کہا
اُن سا نہیں۔ تلاش اگر چار سو کریں

محدود ساعتیں ہی گزاری ہیں ان کے پاس
وہ ساعتیں ہی چاکِ نظر کو رفو کریں

نسبت اگر ہے اُن سے تو ایسے ہوں اپنے کام
ماحولِ کائنات کو جو رنگ و بو کریں

اُن کا پیامِ خیر تقاضا ہے وقت کا
اپنا یہ فرض، عام اُسے کو بہ کو کریں

افکار کے اُجالے تو محفوظ کر گئے
پھر بے قرار دل کو عبث ہم لہو کریں

اللہ کے کرم کی کوئی انتہا نہیں
مایوس کیوں ہوں کس لئے ہم ہائے ہو کریں

ملت کا پاسباں کوئی پھر آئے گا رباب
لازم یہی ہے خود کو بھی ہم قبلہ رو کریں

(بقیہ)

## جامع الکمالات شخصیت کی یاد میں

رکن تھے، ایک بہت بڑا کارنامہ رابطہ ادب اسلامی کا قیام بھی جس میں مولانا نے عرب ہند کے علماء کو اکٹھا کیا اور سمینار سال میں ایک مرتبہ کبھی ہندوستان میں کبھی بیرون ممالک میں ہوتا رہا۔ اس راقم کو اس میں شرکت کا اور مقالہ پڑھنے کا بارہا موقع نصیب ہوا ہے۔ غرض کوئی ایک وصف ہو تو اسے تحریر کیا جائے۔ اب مولانا اس شعر کی مثال بن گئے ہیں ؎

آئے عشاق گئے وعدۂ فردا لیکر
اب انہیں ڈھونڈ چراغ رخ زیبا لیکر

مولانا کی سرگرمی کا ایک میدان ردِ قادیانیت بھی رہا ہے، مولانا نے اپنے اساتذہ اور علماء سے قادیانیت کے خلاف مقالے بھی لکھائے اور ان کا کتابچہ "القادنیۃ والقادیانی" بہت مقبول ہے جو پہلی بار بیداری پریس مالیگاؤں سے شائع ہوا۔ اسی ضرورت کے پیش نظر ردِ قادیانیت کے لئے مستقل شعبہ قائم کیا تاکہ ایسے علماء پیدا ہوتے رہیں جو قادیانیت کا ہر محاذ پر جواب دے سکیں۔ پچھلے دنوں جب قادیانیت نے سر اٹھایا تو اس کو کچلنے کے لئے ندوہ میں ردِ قادیانیت پر ایک عالمی کانفرنس طلب کی جس میں دنیا بھر کے علماء نے شرکت کی۔ اور اتفاق رائے سے قادیانیوں کو اسلام سے خارج قرار دیا۔ یہ وہ تاریخی کانفرنس تھی جس میں امام حرم، امام مسجد اقصیٰ جیسے علماء عرب نے شرکت کی، جس کی پوری دنیا کے اخبارات میں گونج سنی گئی اس تاریخی کانفرنس میں یہ راقم بھی شریک تھا۔ ابھی پچھلے برسوں میں ملی کونسل کی سرپرستی میں جو اجتماع دلی میں ہوا۔ اس کی صدارت بھی مولانا نے فرمائی۔ اور پوری جرأت سے حکومت کو یاد دلایا کہ پچاس سال گذر جانے کے بعد مسلمانوں کی حق تلفی اور محرومی کا سلسلہ ختم نہیں ہوا ہے۔ ہم چاہتے ہیں کہ اب ہمیں آزادی کیلئے دوسرا میدان سر کرنا ہے۔ یہ اجلاس سرنگا پٹنم اور سراج الدولہ کی قیام سے پورے ملک کا دورہ کرتے ہوئے دلی پہنچا تھا ان گوناگوں میدان میں مولانا تا حیات سرگرم رہے ابھی اس ملک کو ان کی سخت ضرورت تھی مگر قضا و قدر کے مطابق فان ما کنا نحذر قد وقع کا اندیشہ سچ نکلا اور مولانا اللہ کے حضور ملتِ اسلامیہ کو روتا ہوا چھوڑ گئے۔

# امت مسلمہ کا مستقبل انبیاء کی سیرت سے وابستہ

● حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ۔

## انبیاءؑ کی دعوت پر ایمان یا پھر ہلاکت و تباہی

انبیاء کی سیرت جسے اللہ تعالیٰ نے اپنی کتاب میں کبھی تفصیل اور کبھی اجمال کے ساتھ بیان کیا ہے اور بہ تکرار اس کا ذکر کیا ہے، اس کے درمیان ایک ایسا متفقہ نقطہ پایا جاتا ہے جس میں کبھی اختلاف نہیں ہوتا، اور وہ ہے، ان کا تمام رکاوٹوں کے باوجود کامیاب، اپنے دشمنوں کے مقابلہ میں کامران ہونا، اور اس کی دو صورتیں ہوتی ہیں یا تو یہ مخالفین ایمان لے آتے اور ان کی دعوت قبول کر لیتے، اور اس کے مخلص فدائی بن جاتے ہیں یا پھر ہلاک اور تباہ و برباد کر دیئے جاتے ہیں۔

فَقُطِعَ دَابِرُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا، وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ (الانعام: ۴۵)

پھر کٹ گئی جڑ ظالموں کی اور سب تعریف اللہ رب العالمین ہی کے لئے ہے۔

## انفرادی اور قومی مصالح کی کوئی قیمت نہیں

جو دعوت، انسانیت کی سعادت و نجات کا مدار ہے، اس کی عند اللہ یہ قیمت ہے کہ اس کے لئے نوامیس فطرت اور قوانین قدرت بھی توڑ دیئے جاتے ہیں، اور اس کے لئے وہ کچھ کیا جاتا ہے، جس کا گمان بھی نہیں ہوتا اور فردی و اجتماعی مصلحتیں یا سیادت و غلبہ کی خواہش اور وہ بے معنی قیادتیں جو نہ خیر کو اٹھاتیں اور نہ شر کو گراتی ہیں، اور ان سے اسلام و انسانیت کا کوئی فائدہ نہیں ہوتا، اور ان کا شر و فساد اور کفر و فسق کی طاقتوں سے کوئی جھگڑا نہیں، ان کی ساری دوڑ دھوپ اور لڑائی اس کے لئے ہوتی ہے کہ ہونے والے تمام گناہ اور فساد ان کی نگرانی، سرپرستی اور ان کے سایۂ اقتدار میں ہوں جن کا فائدہ انھیں پہونچے تو ایسی انفرادی و اجتماعی کوششوں کی اللہ کے یہاں کوئی قیمت اور مچھر کے پر کے برابر بھی حیثیت نہیں، اور اللہ کو اس کی کچھ پروا نہیں کہ وہ کس وادی میں مرتی اور کون سا دشمن ان پر غلبہ پاتا ہے، اور ان کا خاتمہ ایسی ہی کوششوں کے مقابلے میں سرکش و جابر اور بے رحم بغاوتیں اٹھ کھڑی ہوتی اور ایسے مشکلات و مسائل سامنے آجاتے ہیں، جن کی ابتدا و انتہا معلوم نہیں ہوتی۔

## ایک پھیلا ہوا غلط خیال

آج مسلم قوموں اور عالم اسلامی میں یہ خیال مقبول و مروج ہے اور اس پر سب کا ایمان راسخ ہے کہ سیرت و اخلاق کے مقابلے میں مادی طاقت ہی فیصلہ کن میزان اور معیار ہے، بہت سے اچھے دینداروں حتٰی کہ دین کے داعیوں کا بھی یہ نعرہ ہو گیا ہے کہ "مادی طاقت سب سے پہلے"۔

یہی وہ طریقۂ فکر ہے جس کا ابطال و تردید انبیاء و مرسلین کی سیرت، ان کے ساتھ پیش آنے والے حوادث اور ان کے ہاتھ سے ظاہر ہونے والے عجائب و معجزات، ان پر اللہ کی نصرت و فتح کے انعام اور ان کے دشمنوں سے انتقام میں موجود ہے۔

یہاں ایک بار پھر اپنے رسالہ "ثورۃ فی التفکیر" سے ایک اقتباس مستعار لیتا ہوں۔

"ایک طویل مدت سے ہم اپنی ذات، اپنی قیمت و حیثیت کو (دنیا کے نقشہ میں) مادی" طاقت" "صلاحیت" "وسائل" "خام مواد" "ملکی پیداوار" "عددی طاقت" "جنگی پوزیشن" سے تولنے اور ناپنے کے عادی ہو گئے ہیں، اور ہم کہیں اپنا پلڑا بھاری اور کہیں ہلکا پاتے ہیں اور اس سے خوش یا افسردہ ہوتے ہیں۔

ایک عرصے سے مغرب کی قیادت و سیادت پر ہمارا ایمان سا ہو گیا ہے، اور گویا ہم نے مان لیا ہے کہ یہ تقدیر مبرم، امر محکم، اور اٹل قانون ہے جس میں کوئی تبدیلی اور انقلاب نہیں آ سکتا اور اس طرح وہ قدیم مثل پھر زندہ ہو گئی کہ "اگر تم سے کہا جائے کہ تاتاریوں نے کہیں شکست کھائی تو کبھی اس کو باور نہ کرنا"

ہم اب مغربی اقتدار اور مغرب کی قائدانہ صلاحیت کو چیلنج کرنے کے بارے میں کبھی سوچتے بھی نہیں اور اگر کبھی "علم و تحقیق" سے آنکھ بچا کر اور عقل و فہم کو نظر انداز کر کے سوچتے بھی ہیں تو ہم اپنے وسائل و امکانات، جنگی طاقت، اسلحہ کی پیداوار اور ایٹمی طاقت کی پوزیشن کا جائزہ لیتے ہیں تو ہم کو نا امیدی اور بدفالی گھیر لیتی ہے اور ہمیں یقین ہو جاتا ہے کہ ہم محکومی و غلامی، زندگی کے دھارے سے دور رہنے، مغرب کا دست نگر، اور دو بڑی طاقتوں میں سے کسی ایک سے وابستہ رہنے ہی کے لئے پیدا ہوئے ہیں۔"

(ثورۃ فی التفکیر، ۲، ۳)

## ایمان و اطاعت، مومن کا ہتھیار اور کامیابی کی کنجی

لیکن اللہ نے قرآن میں انبیاءؑ کی سیرت اور ان کے دشمنوں کا جو انجام بتایا اور جس کی ہم نے اپنے مقالے میں کچھ درخشندہ مثالیں پیش کی ہیں وہ اس اندازِ فکر سے پوری طرح ٹکراتی ہیں، اور ہم پر یہ واضح کرتی ہیں کہ کامیابی کا راز اور جن کامیاب ہتھیاروں سے انھوں نے اپنے مخالفین کا مقابلہ کیا اور ان کی چھوٹی سی کمزور جماعت کامیاب اور دنیا کی امامت و ہدایت کے منصب پر فائز ہوگئی وہ "ایمان" "اطاعت" "دعوت الی اللہ" تھی۔

وَجَعَلْنَا مِنْهُمْ أَئِمَّةً يَهْدُونَ بِأَمْرِنَا لَمَّا صَبَرُوا وَكَانُوا بِآيَاتِنَا يُوقِنُونَ (الم سجدہ - ۲۴)

ترجمہ:۔ اور ہم نے ان میں سے امام بنائے جو ہمارے حکم کے مطابق ہدایت کرتے تھے، یہ ان کے صبر اور ہماری آیتوں پر یقین کے سبب ہوا۔

وَأَوْحَيْنَا إِلَىٰ مُوسَىٰ وَأَخِيهِ أَن تَبَوَّآ لِقَوْمِكُمَا بِمِصْرَ بُيُوتًا وَاجْعَلُوا بُيُوتَكُمْ قِبْلَةً وَأَقِيمُوا الصَّلَاةَ ۗ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِينَ (یونس - ۸۷)

ترجمہ:۔ اور ہم نے حضرت موسیٰؑ اور ان کے بھائی کو وحی کی کہ تم دونوں اپنی قوم کو مصر میں بساؤ اور اپنے گھروں کو مسجدوں کی شکل دو۔ اور نماز قائم کرو اور مومنوں کو بشارت دیدیجئے۔

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِن تَنصُرُوا اللَّهَ يَنصُرْكُمْ وَيُثَبِّتْ أَقْدَامَكُمْ (سورۂ محمد، ۷)

ترجمہ:۔ اے وہ جو ایمان لائے ہو اگر تم اللہ کی مدد کروگے تو اللہ تمہاری مدد کرے گا اور تمہارے قدم جمادے گا۔

فَلَا تَهِنُوا وَتَدْعُوا إِلَى السَّلْمِ وَأَنتُمُ الْأَعْلَوْنَ وَاللَّهُ مَعَكُمْ وَلَن يَتِرَكُمْ أَعْمَالَكُمْ (سورہ محمد - ۳۵)

ترجمہ:۔ تو کمزور نہ پڑو اور امن کی طرف بلاؤ تمہیں غالب رہوگے اور اللہ تمہارے ساتھ ہے۔ اور تمہارے اعمال میں کٹوتی نہیں کرے گا۔

ان سچے حکیمانہ قصوں کا یہی پیغام اور سبق ہے جو ہمیں انبیاءؑ کی زندگی اور ان کی پاکیزہ سیرت سے ملتا ہے، یہی وہ سیدھا اور صحیح راستہ ہے جس پر بلا استثناء تمام انبیاءؑ چلتے رہے اور قرآن نے جس کے نقوش محفوظ رکھے ہیں،۔۔۔ کمزور قوموں کے لئے اگر کوئی امید کا راستہ ہوسکتا ہے تو یہی ہوسکتا ہے، اور صاحب دعوت وعقیدہ قوموں کا مستقبل اسی طور طریق سے وابستہ ہے، اور اللہ ہی حق کہتا اور وہی راستہ دکھاتا ہے۔

## غیر منقوط نعتِ پاک

احمد عارف گیاوی

رہے سر کو ہر دم ہوائے محمدؐ     ملے دردِ دل کو دوائے محمدؐ
دو عالم کی حرص و ہوس سے الگ ہے     ہے آسودہ ہر دم گدائے محمدؐ
ہے اسلام اللہ کی راہ محکم     اصولِ مکمل کو لائے محمدؐ
الٰہی! ملے کالی کملی کا ٹکڑا     مرے کام آئے ردائے محمدؐ
ہے درس محمدؐ کہ اللہ ہے واحد     سدا آرہی ہے صدائے محمدؐ
کلامِ الٰہی اور اسلام لائے     عطائے الٰہی عطائے محمدؐ
رہائی ملے ہم کو درد و اَلم سے     مرے کام آئے لوائے محمدؐ
سرِ لوح و کرسی، رسائی ہوئی ہے     گئے لامکاں کو ہمارے محمدؐ
سرور و سکوں دل کو حاصل ہوا ہے     حرم سے ہے آئی ہوائے محمدؐ
ہمدم، ہر اک لمحہ رحم و کرم ہے     عدو کے لئے ہے دعائے محمدؐ
ہو اللہ کے کملی والے دلارے     اٹھو، ہم کو دے دو سہارے محمدؐ

ہر اک لمحہ دل سے کر دو ورد، احمدؔ
درودِ محمدؐ، سلامِ محمدؐ

إِنَّا نَحْنُ نَزَّلْنَا الذِّكْرَ وَإِنَّا لَهُ لَحَافِظُونَ

# ترکی میں قرآن پاک کی توہین پر عذاب الٰہی کا خوفناک تازیانہ

## ترکی کے اخبارات میں شائع ہونے والی عبرت انگیز تفصیلات

ترکی میں گذشتہ سال اگست میں آنے والے زلزلے کے حوالے سے بعض ترکی اخبارات میں شائع ہونے والے واقعات انتہائی عبرتناک ہیں تفصیلات کے مطابق ترکی بحریہ کے کسی اڈے میں جو ساحل سمندر سے بالکل متصل تھا، رقص و سرود کی ایک مجلس منعقد ہوئی جس کے شرکاء تین ہزار کے لگ بھگ تھے، وہاں ناچنے اور گانے والیوں کی ایک بہت بڑی تعداد نے شرکت کی۔ اور شراب و کباب کی خوب محفل جمی، ایک فنکشن کے لئے اسرائیل سے خصوصی طور پر یہودی ناچنے اور گانے والی لڑکیاں درآمد کی گئیں جو انتہائی بے حیا تھیں اس فنکشن میں ۳۰ سے زائد ترکی جنرل شریک تھے، بتایا جاتا ہے کہ اس وقت جبکہ انتہائی بے حیائی اور فحش مناظر پر مبنی مجلس جاری تھی کہ ایک ترکی جنرل نے ایک کیپٹن کے ذریعہ قرآن کریم کا ایک نسخہ منگوایا اور اس سے پڑھنے کو کہا جب اس نے پڑھا تو اس سے اسکی تفسیر پوچھی تو اس نے لاعلمی کا اظہار کیا۔ اس کے بعد مذکورہ جنرل نے قرآن کریم کے نسخے کو لے لیا اور پھاڑ کر ناچتے ہوئے یہودی اور ترکی لڑکیوں کے پاؤں کے نیچے ڈال دیا ساتھ یہ بھی کہا کہ اس قرآن کو نازل کرنے والا کہاں ہے؟ حالانکہ اس میں یہ بھی ہے کہ ہم نے اس قرآن کو نازل کیا اور ہم اس کی حفاظت کرنے والے ہیں، اس قرآن کو اتارنے والا کہاں ہے؟ جو اس کی حفاظت اور اس کا دفاع کرے؟ اسی دوران اس قرآن کریم کو لانے والے کیپٹن پر انتہائی خوف طاری ہوگیا، اچانک وہ تیزی سے بحری اڈے سے باہر آگیا، شاید اس کی وجہ یہ ہو کہ یہ شخص اس بحری اڈے پر آنے والے عذاب کی ابتدائی لمحات کا چشم دید گواہ بن سکے، اس کے بعد انتہائی عبرت آموز واقعات اور مناظر پیش آئے۔ بتایا جاتا ہے کہ اچانک ایک خوفناک روشنی نظر آئی جس نے دیکھتے ہی دیکھتے اس پورے علاقے کو اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ اس کے بعد سمندر پھٹ پڑا اور اس میں سے آگ کے شعلے بلند ہونے لگے۔ ساتھ ہی لوگوں کی پھٹنے کی خوفناک آوازیں بھی آنے لگیں۔ اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے اس پورے بحری اڈے کو اٹھا کر سمندر کے بیچ سے اٹھنے والی خوفناک لہروں کے درمیان پھینک دیا، اس کے بعد دوسرے علاقوں کو بھی زلزلے نے اپنی لپیٹ میں لے لیا، عجیب بات یہ ہے کہ مذکورہ پروگرام میں شریک ترکی، امریکی اور اسرائیلی فوجیوں اور ناچنے گانے والیوں کی لاشوں کا کچھ پتہ نہ چل سکا کہ وہ کہاں گئیں، تمام تر وسائل ہونے کے باوجود اب تک وہ لاشیں سمندر سے باہر نہ آسکیں۔ قرآن کریم کی بے حرمتی کر کے ان لوگوں نے اللہ تعالیٰ کی غیرت کو للکارا تو اللہ تعالیٰ نے انتقام لے لیا، ہے کوئی نصیحت حاصل کرنے والا۔

اس واقعہ میں اگرچہ حق تعالیٰ نے نہ صرف کل انسانیت کو بلکہ تمام مسلمانوں کو نہایت عبرت آموز سبق دینے کے لئے اپنے ہی زبردست غصّہ کا اظہار کیا ہے جس سے پہلی بات یہ ثابت ہوئی کہ قرآن پاک واقعی اللہ کی چیز ہے اور اللہ ہی کی آسمانی کتاب ہے، کیونکہ اگر یہ اللہ کی چیز اور اس کی آسمانی کتاب نہ ہوتی تو اللہ کو شاید غصّہ بھی نہ آتا؟ کیا کسی مصنف یا مؤلف کی کتاب کی بے حرمتی و بے ادبی کرنے پر اللہ تعالیٰ کو غصّہ آیا ہے؟ ظاہر ہے انسانی عقل و شعور کے اعتبار سے غصّہ اسی کو آتا ہے جس کی چیز ہے۔ یہ بات نہیں کہ چیز کسی کی خراب و برباد ہو مگر اس پر غصّہ کسی اور کو آئے! دوسری بات یہ ہے کہ کسی چیز کی جس درجہ شہرت کی بے حرمتی و بے ادبی ہوگی اتنے ہی درجہ و شدت کا اس کو غصّہ بھی آئے گا۔ یہاں پر محفل رقص و سرود میں قرآن پاک کی جس کا اس محفل سے کوئی رابطہ، کوئی واسطہ یا تعلق بھی نہ تھا، جس درجہ سنگین گستاخی اور بے ادبی کا مظاہرہ کیا گیا۔ اس درجہ پر اللہ کے شدید و سنگین غصّہ نے وہ کام دکھایا کہ ہزاروں رقاصاؤں اور عیاشی کرنے والے انسانوں کی نعشوں کا نام و نشان بھی نہ رہا۔

(ماہنامہ انوار ختم نبوت لندن۔ محرم ۱۴۲۱ھ)

## حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی ناظم ندوۃ العلماء کا سفر جاپان

اسلامک سنٹر جاپان کی دعوت پر اس کے ایک عالمی سیمینار میں شرکت کیلئے حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی ناظم ندوۃ العلماء لکھنؤ اور پروفیسر ڈاکٹر محمد یونس نگرامی ندوی شعبۂ عربی لکھنؤ یونیورسٹی لکھنؤ ۲۰ مئی ۲۰۰۰ء کو روانہ ہوئے اور ۲ جون ۲۰۰۰ء کو الحمدللہ بخیریت واپسی ہوئی۔ اس سفر کی تفصیلات انشاء اللہ اگلے شمارہ میں پیش کی جائیں گی۔



# امانتِ ربانی کا امینِ کامل

مولانا عبدالماجد دریابادی رحمۃ اللہ علیہ

## امانت الٰہی

بزمِ کائنات اپنی ساری دلفریب زینتوں اور دلکش آرائشوں کے ساتھ سج چکی، طلسم خانۂ فطرت اپنی تمام ندرتوں اور نیرنگیوں کے ساتھ تیار ہو چکا، نگار خانۂ موجودات کا ایک ایک نقش آب و رنگ کی جگمگاہٹ سے چمک اٹھا اس وقت ساکان و ما یکون کا سب سے زیادہ بے بہا، سب سے زیادہ عزیز الوجود گوہر "امانت الٰہی" کے نام سے کثرت کے بازار میں پیش ہوا۔ اور وحدت کے خلوت کدہ سے آواز آئی کہ "ہے کوئی جو اس گوہر شرف کا حامل بن سکے؟ ہے کوئی جو اس بارِ امانت کو اٹھا سکے؟ عالم ملکوت میں سناٹا چھا گیا، عالم ناسوت پر لرزہ پڑ گیا پہاڑ تھرا اٹھے، سمندر کی موجیں رک گئیں۔ ماہتاب ماند پڑ گیا، آفتاب کی ہمت نے جواب دے دیا، اونچے آسمان نے اپنے دوشِ ناتواں کو اس کا اہل نہ پا کر آنکھیں نیچی کر لیں، پھیلی ہوئی زمین اپنے عجز و درماندگی کے احساس سے سمٹ کر رہ گئی۔ اس وقت ضعیف و ناتواں، کمزور و حقیر، ظلوم و جہول خاک کا پتلا آگے بڑھا، اور اپنی ہمت کے بازوؤں کو پھیلا کر یہ بارِ عظیم اپنے سر لے لیا۔

**صبح محشر:** خاکِ تیرہ آدم کی بے شمار نسلیں پیدا ہوئیں اور رخصت ہو گئیں، پھیلیں اور بڑھیں، ابھریں اور مٹیں۔ یہاں تک کہ عالم عنصریات کی شب دراز ختم ہوتی ہے، اور صبح محشر کا طلوع ہو جاتا ہے، کمزور و جلد باز خطاکار و نسیان شعار انسان طلب ہوتا ہے اور اس کا ہر فرد "امانت" کا حساب سمجھانے حاضر ہوتا ہے افراد کی تعداد حد و شمار سے خارج ہے، ریاضی کا ہر عدد سب کی گنتی بتانے سے قاصر ہے، اچھے اور برے فاسق و فاجر، مومن و کافر، عالم و جاہل، شاہ و گدا، امیر و فقیر، حکیم و شاعر، عابد و زاہد، ولی و درویش سب ایک ایک کر کے صف در صف حاضر ہو رہے ہیں، لیکن کسی ایک کا بھی نامۂ عمل فطرت کے محاسبہ پر پورا نہیں اترتا، کسی ایک کا بھی دامنِ امانت، خیانت کے داغ سے پاک نظر نہیں آتا کسی ایک کی بھی فردِ اعمال ایسی نہیں جو دعوے کے ساتھ پیش ہو سکے، ہر سمت حسرتیں ندامتیں، پشیمانیاں اور پریشانیاں ہیں، زاریاں اور بے قراریاں، افسردگیاں اور غمگینیاں ہیں انتہا یہ ہے کہ وہ نفوس قدسیہ تک، جو دوسروں کی ہدایت اور رہنمائی کے لئے خلق ہوئے تھے اور جو عرش کا پیام لے کر فرش پر آئے تھے، آج اپنی اپنی حالت میں گرفتار ہیں اور زبانوں پر نفسی نفسی کا وظیفہ جاری ہے۔

گستاخ چشم انسان اس وقت بھی متردد خیرہ سری سے باز نہیں رہتا اور سوال کر بیٹھتا ہے کہ ایسی ناقص ہستیوں کے وجود میں لانے کا کیا ثمرہ تھا۔ جن میں سے کوئی ایک بھی معیار کمال پر پوری نہیں اترتی؟ اس بے شمار انبوہ کو خلعت وجود سے مشرف کرنے کا کچھ بھی حاصل تھا جس کی ایک فرد بھی اپنے مقصد آفرینش کو پورا نہ کر سکی؟ حریم قدس سے آواز آتی ہے کہ دیکھ اے جاہل انسان اور اپنی جہالت کا اقرار کر۔ سن اے نادان آدم زاد اور اپنی نادانی پر شرما۔ یہ پیکر نورانی جو تیرے سامنے عرصۂ محشر میں موجود اپنی ذات کی طرف سے فارغ و مطمئن اور دوسروں کے نجات دلانے کی کوشش میں مصروف و سرگرم نظر آرہا ہے تیری ہی طرح ایک انسان تھا، تیری ہی طرح اس کا خمیر بھی آب و گل سے تھا۔ تیری ہی طرح خاک کے ذروں سے اپنے جسد عنصری کی ترکیب رکھتا تھا، لیکن ہمارا عبد کامل تھا۔ ہماری امانت کا پورا امین اور اپنے عہد کو نباہنے والا، قید عناصر میں داخل ہونے سے قبل ہر وقت ہماری حمد و ثنا میں مشغول رہا، تو ہم نے احمد (بہت تعریف کرنے والا) کے نام سے پکارا، اور اس کا صلہ یہ دیا، کہ جب عالم آب و گل میں پابند بنا کر بھیجا، تو اس کا لقب محمدؐ (بہت تعریف کئے گئے) رکھا۔ دیکھ اے غافل انسان کہ آج نہ صرف ہم اپنے اس سب سے اچھے اور سب سے پیارے بندہ کو کیا درجہ نصیب کرتے ہیں، بلکہ جس کسی نے اس کی پیروی کی بھی کوشش کی، اس کے لئے بھی آج ہمارے ہاں کیا کیا سرفرازیاں اور سربلندیاں موجود ہیں۔

دنیا کی تاریخ اٹھا کر دیکھ جائیے، حکیموں اور داناؤں کی سوانح حیات پڑھ جائیے، درویشوں اور عالموں کے کارناموں پر نظر کر جائیے، حضرات انبیاء علیہم السلام کی دعوتوں سے واقفیت حاصل کر لیجئے، دنیا کی بڑی سے بڑی اصلاح، بڑے

سے بڑے انقلاب، بڑے سے بڑے اجتہاد کا مطالعہ کر جائیے، ہر اصلاح، ہر دعوت، ہر تبلیغ کسی نہ کسی ملک کسی نہ کسی قوم کسی نہ کسی زمانہ کے ساتھ مخصوص و محدود آپ کو ملے گی، حضرت مسیح صرف بنی اسرائیل کے گلوں کی بھیڑوں کو بچانے کیلئے آئے تھے، حضرت ہودؑ، حضرت شعیبؑ، حضرت صالحؑ سب کا روئے سخن صرف اپنی اپنی قوم کی جانب تھا، دنیا کے اس عالمگیر کلیہ سے اگر کوئی استثناء ہو سکتا ہے، تو وہ محمد عربی (روحی فداہ) کی دعوت و پیام کا تھا، رسول اسلام علیہ الصلوٰۃ والسلام کی دعوت کسی ایک ملک، کسی ایک قوم کسی ایک زمانہ کے لئے نہیں، ہر ملک، ہر قوم ہر زمانہ کے لئے ہے، تمدن انسانی کی ہر سطح کے متناسب حالت بشری کے ہر درجہ کے لئے موزوں، اور معاشرت قومی کی ہر شان کے شایاں۔

## کمال اور ختم نبوت

سید المرسلین کا ایک لقب خاتم النبیین بھی ہے، ختم نبوت کے معنی بالکل واضح ہیں جب ایک پیام اس قدر جامع و مکمل آچکا کہ اب اس میں کسی ترمیم و اضافہ کی گنجائش ہی نہیں باقی تو کسی جدید پیام کا آنا سرے سے بے معنی ہو جاتا پیام کی ہمہ گیری کے معنی ہی یہ ہیں کہ آئندہ کے لئے سلسلۂ پیامات منقطع عرب کے امی کے لائے ہوئے پیام نے علی الاعلان اپنا دعویٰ ساری دنیا کے سامنے پیش کر دیا، کہ میں ہر امکانی ضرورت زندگی کے لئے مکمل ہدایت نامہ ہوں۔ اور آج تک بڑے سے بڑا مخالف بھی اس دعویٰ کو کسی دلیل سے جنبش نہ دے سکا۔

## پیام و پیامبر

اس قدر جامع و مکمل پیام کے لئے ضروری تھا کہ اس کے لانے والے کی ذات بھی ہر حیثیت سے کامل و مکمل ہو، اللہ کا بھیجا ہوا پیام، لکھا لکھایا مرتب کتاب کی شکل میں بھی کسی پہاڑ یا درخت پر آسمان سے اتر سکتا تھا، لیکن حکیم مطلق کی مشیت نے "پیام" اور "پیامبر" دونوں کو ایک دوسرے کے لئے بطور لازم و ملزوم قرار دیا، اور دونوں کو ایک دوسرے کی تصدیق کا ضامن، لیکن ترتیباً پیامبر کا وجود پیام پر مقدم ہے۔ دنیا کا یہ آخری ہادی و رہنما پورے چالیس برس اپنے ہم جنسوں کے درمیان رہ لیا، جب جا کر اس پر اس پیام حق نازل ہونا شروع ہوا، اور اس کے بعد تیئس سال کی مدت اور اس نے اپنے ہی جیسے انسانوں کے درمیان گزار دی، اس کی پاک و پاکیزہ زندگی اس وقت بھی دشمنوں کے لئے ایک کھلے ہوئے چیلنج کی طرح موجود رہی، کہ کوئی اٹھے اور اس میں عیب نکالے، کوئی بڑھے اور اس پر حرف گیری کرے، ابوجہل اور ابولہب جیسے دشمن اٹھے اور بڑھے، لیکن اس مقدس سیرت، اس پاکیزہ زندگی اور اس پاک معاشرت میں ایک بات بھی قابل گرفت نہ پا سکے۔

محمد بن عبد اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرشتہ بنا کر نہیں بھیجے گئے، کسی دوسرے عالم کی مخلوق کی حیثیت سے نہیں اتارے گئے۔ حوائج بشری سے بے نیاز ہو کر نہیں مبعوث ہوئے، انسان بنا کر بشریت کے تمام اوصاف ولوازم، تمام احتیاجوں اور ضرورتوں کے پابند بنا کر اس ظلمت کدۂ گیتی کو مطلع انوار کرنے کے لئے بھیجے گئے، شادیاں آپ نے کیں، ایک نہیں کئی کئی اولادیں آپ کی متعدد ہوئیں، بعض زندہ رہیں، اور بعض نے حضورؐ کے سامنے وفات پائی دوست بھی حضورؐ کے بہت سے تھے، اور دشمن بھی تھے مخلصین کا بھی ایک گروہ تھا۔ اور منافقین کا بھی، عسرت کا بھی زمانہ گزرا اور خوشحالی کا بھی، لڑائیاں بھی بہت سی ہوئیں، اور امن کا زمانہ بھی گزرا۔ محاربات میں کبھی فتح بھی ہوئی اور کبھی اس کے برعکس خلقت کے رد و انکار کا بھی تجربہ فرمایا، اور مقبولیت و مرجعیت کا بھی، غرض انسانی زندگی میں گرم و سرد، نشیب و فراز کے جتنے موقع پیش آ سکتے ہیں سب سے ہو کر وہ پاک و طاہر زندگی گزاری، اور اس طرح بے داغ گزری کہ آج محض اس کا مطالعہ سارے عالم کے لئے ایک مستقل درس بن سکتا ہے۔

## جامعیت

حبیب کبریا صلی اللہ علیہ وسلم کی حیات مبارکہ کی یہ جامعیت صرف اس لئے تھی کہ ہر فرد بشر اس نمونہ کو اپنے پیش نظر رکھے۔ اور جہاں تک اس کا ظرف و بساط اجازت دے انہیں قدموں کے نقش پر چلے، گلستان دہر میں بارہا روح پرور بہاریں آ چکی ہیں لیکن موسم ربیع کا یہ گلدستہ ایسا ہے جو ہر ملک، ہر زمانہ، ہر قوم کے مشام جاں کو معطر رکھے گا۔ آج دنیا کی سب سے بڑی شامت یہی ہے کہ اس نے سب سے زیادہ کامل و مکمل نمونہ کی طرف سے قطع نظر کر لی، غیروں کا ذکر نہیں، خود ہم کلمہ گویان اسلام کی بدبختی یہی ہے کہ ہم نے آفتاب ہدایت کی طرف سے آنکھیں بند کر کے اپنے تئیں یا تو اندھیرے میں ڈال رکھا ہے، اور یا اگر روشنی کی طلب ہے بھی تو ٹمٹماتے ہوئے چراغوں اور لالٹینوں پر قناعت ہے، ہم میں سے آج کتنے بدبخت مسلمان ایسے ہیں جو خوبی و کمال کا معیار یورپ کے طور طریق کو سمجھ رہے ہیں، قومی تعلیم اس لئے ضروری ہے کہ یورپ میں اس کا رواج ہے، معاشرت کو اعلیٰ معیار پر اس لئے لانا چاہیئے کہ یورپ کا طرز یہی ہے

رد خواری اس لئے بہتر ہے کہ یورپ اس
یہ سے ترقی کر رہا ہے، یہ ہمارے دماغوں کا
ـعام طرزِ استدلال ہوگیا ہے اس سے اُتر کر
لبقہ ہے جو مذہبی سمجھا جاتا ہے ان بے چاروں
ناست یہ ہے کہ بجائے سرکارِ رسالت سے
ناب فیض کرنے کے، انھوں نے ساری جستجو
نگ و دو محض کسی عالم یا درویش تک محدود
رکھی ہے، حالانکہ کوئی اُمتی کتنا ہی بلند پایا
ظاہر ہے کہ رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم کی نعلین
رک کے برابر بھی نہیں ہوسکتا۔

اگر آج ہم اس بڑے "امین" کے نقشِ قدم
چلتے ہوتے تو ہم میں خیانت و بددیانتی کا گزر نہ
نا۔ اگر آج ہم اس ... "رحیم" کے پیرو ہوتے،
ہمارے دلوں میں ایک دوسرے کی جانب سے
اعتمادی و بدگمانی نہ ہوتی، اگر آج ہم نے
غارِ حرا کے بیٹھنے والے کے آثارِ مبارک کو اپنا
رچشم بنایا ہوتا تو ہمارے باطن میں کسی قسم کی گندگی
نہ رہ جاتی، اگر آج ہم فاتح بدر کی عظمت
سے کرنے والے ہوتے تو مخالفین کے مقابلہ
ہمیں شکستیں نصیب نہ ہوتیں، اگر آج ہم
للعالمین کے پیام پر سچے دل سے ایمان
لتے ہوتے، تو اپنی جیسی مخلوقات کے ساتھ
ببے گانگی و مخالفت نہ ہوتی، اگر آج اپنے
ہونے والے، اور سچ کے برتنے والے ہی
طریقہ پر قائم ہوتے تو جھوٹ کا ہماری
ریوں میں نام و نشان ہی نہ ہوتا۔ اگر آج ہم کو
م پاک احمد کی لاج ہوتی تو اللہ کی
ـمد و ثنا سے ہمیں اس قدر گریز نہ ہوتا،
آج ہم کو اسمِ گرامی محمد سے عملاً کوئی واسطہ
نا تو اپنی موجودہ پستی و بدنامی سے یہ مراحل
ر ہوتے، آج جبکہ سارے ملک میں
اد مبارک کی محفلیں آراستہ ہو رہی ہیں

گی، کیا یہ بہتر نہ ہوگا۔ ان کے ساتھ ساتھ ہم اپنے
خلوت خانۂ قلب میں بھی کچھ دیر کے لئے ذکرِ
پیمبر و یادِ رسولؐ کی محفل گرم کریں!

(ذکرِ رسولؐ)

> وہ دانائے سبل ختم الرسل مولائے کل جس نے
> غبارِ راہ کو بخشا فروغ وادئ سینا
> نگاہِ عشق و مستی میں وہی اول وہی آخر
> وہی قرآں وہی فرقاں وہی یٰسیں وہی طٰہٰ
>
> علامہ اقبالؒ

## (بقیہ) مطالعہ کی میز پر

احاطہ کیا گیا ہے۔ اس کے ساتھ ساتھ دن نکالنے کا آسان طریقہ بھی درج ہے۔

یہ کتاب اور چارٹ مدارس عربیہ میں تواریخ پڑھنے اور پڑھانے والوں اور اسلامی ریسرچ اسکالروں کے لئے بہت مفید ہے

نوٹ:۔ ضخامت کو دیکھتے ہوئے کتاب کی قیمت زیادہ ہے۔

# حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

## والدہ صاحبہ کے تربیتی خطوط اور دعاؤں کی روشنی میں

● مولانا سید محمد واضح رشید ندوی

دل کی گہرائیوں سے نکلے سچے جذبات واحساسات کا جیسا اظہار خطوط میں ہوتا ہے، وہ دوسری تحریروں میں کم ہوتا ہے، خطوط میں بے تکلفی اور بے ساختگی اور تعبیر کی سچائی، کامل طور پر پائی جاتی ہے، اس میں بھی ماں باپ کے خطوط امتیازی حیثیت رکھتے ہیں جو وہ اپنی اولاد کو لکھتے ہیں، جس میں بچہ کے ذہن کی پوری رعایت رکھی جاتی ہے، اور بچہ کی ذہنی وفکری ترقی کے ساتھ یہ اسلوب بھی اس کے مطابق بلند ہوتا چلا جاتا ہے۔ علوم ومعارف، حکایتوں قصوں، اور مثالوں سے یہ مزین ہوتے ہیں۔ ان خطوط میں زندگی کے متعلق ہدایات، مسرت اور رنج کا بیان، انعام ومحرومی کا ذکر، حوادث وواقعات کا تذکرہ، اور جو کچھ گھر میں بھلا برا، مفید اور غیر مفید پیش آتا ہے، اور زندگی کے جو مسائل ہوتے ہیں ان سب کا بے تکلف بیان ہوتا ہے۔ پھر یہ خطوط قاری پر دو قسم کے خاص اثر ڈالتے ہیں، ایک تو یہ کہ قاری کے اندر خوشی کے جذبات موجزن ہوتے ہیں، دوسرا اس کے برعکس تاثر غم پر ہوتا ہے۔

چنانچہ علماء ومشائخ، قائدین وعمائدین کے تذکرے ان ماؤں کے ذکر کے بغیر ادھورے رہتے ہیں، جن کا ان کی تربیت اور نشو ونما میں اہم کردار رہا ہے اور ان کی شخصیت سازی میں اہم عنصر رہا۔ ماں کی ممتا اور شفقت، اس وقت کام آتی ہے جب باپ اپنی تمام تر کوششوں کو بے اثر دیکھ رہا ہوتا ہے۔ ہونٹوں کی محبت اور تڑپ اپنا کام دکھاتی ہے...... اس لئے بڑی شخصیات کی شخصیت سازی کا اہم اور بنیادی سبب تلاش کرنے پر وہی عنصر نمایاں نظر آتا ہے جو ماں کے نصائح اور توجیہات سے متعلق ہے حالانکہ یہ نصائح اور توجیہات استاد، مرشد ومربی کی نصائح وارشادات سے مختلف اور الگ ہیں لیکن دل کی تپش اور آنسوؤں کی تاثیر دل کو زخمی کرکے قاری کو بیخود بنا دیتی ہے۔ اسی چیز نے خطوط کی اس قسم کو ادبی حلاوت اور فنی جمال کا رنگ دے کر، ادب کی اہم قسم بنا دیا۔

مخدومی حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی نور اللہ مرقدہٗ کی تربیت اور ان کی شخصیت سازی کے بنیادی عناصر وعوامل میں جہاں ان کے ماہرین فن اساتذہ، اور بلند پایہ مشفق مربیوں اور مشائخ کرام پر نظر جاتی ہے جن کی زمانہ اور اس کے حالات اور تقاضوں پر نظر تھی اور جو مزاج شناس اور نباض تھے، وہیں ان کی والدہ ماجدہ کی دعائیں اور تربیت وارشاد اہم عنصر ہے جنہوں نے ابتدائے طفولیت سے لے کر زمانۂ طالب علمی اور جوانی تک پوری نگہداشت رکھی اور فکر کی اور دعاؤں کو اپنا لازمی اور بڑا وظیفہ بنایا وہ خطوط کے ذریعہ وقتاً فوقتاً جھنجھوڑنے والی اور زندگی میں انقلاب برپا کر دینے والے جملوں کا استعمال کرتیں، چونکہ وہ شاعرہ بھی تھیں اور قادر الکلام تھیں مناجات کہتیں اور اس سے ہدایات ورہنمائی کا وہ کام لیتیں، جو ایک واعظ اور مصلح اپنے وعظ وبیان سے کم لے پاتا ہے، والدۂ ماجد کی آہ سحرگاہی اور نالۂ نیم شبی تھا کہ جس نے ان کو ان بلند اوصاف وکردار کا حامل بنایا جس کے حامل کم ہی ہوتے ہیں۔

یہ شب بیدار اور برگزیدہ خاتون مخدومہ سیدہ خیر النساء بہتر صاحبہ بنت مصلح کبیر حضرت شاہ ضیاء النبی حسنی رائے بریلوی ہیں۔ دا[...] حضرت شاہ علم اللہؒ میں ۱۸۷۸ء میں پیدا ہوئیں اور ایک خاص علمی، دینی، روحانی ماحول میں پروان چڑھیں، یہ اس خاندان کی بی[...] تھیں، جو ایک چھوٹا خاندان ہونے کے باوجود شعراء، ادباء، مصلحین اور علماء ومشائخ کی جماعت ہر زمانہ کو دیتا رہا ہے، اس نامور خاندان کے بزرگوں کی میراث، آپ میں مجموعی طور پر منتقل [...] جس نے آپ کی مناجات اور شعر ونثر کی کتابوں میں وہ بلا کی تاثیر اور کشش پیدا کی جس سے آپ کی مناجاتوں اور کتابوں کو بڑی قبولیت حاصل ہوئی، آپ کو قرآن کریم سے والہانہ تعلق تھا، ا[...] اپنے ذوق وشوق سے قرآن مجید پورا یاد کر لیا، تلاوت کا خاص معمول تھا، بہنیں اور سہیلیاں حفظ قرآن کریم کی دولت سے بہرہ ور تھیں۔

تلاوت قرآن کریم، اور دعاؤں ومنا[...] ان کے دینی جذبات واحساسات اور اللہ کی طرف رجوع اور انابت میں جوش پیدا کیا، ا[...] کریمہ سے...... خاص مناسبت من جانب اللہ ہوئی۔ وہ یہ ہے:-

"وَإِذَا سَأَلَكَ عِبَادِي عَنِّي فَإِنِّي
قَرِيبٌ، أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ
إِذَا دَعَانِ، فَلْيَسْتَجِيبُوا لِي، وَ
لْيُؤْمِنُوا بِي لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُونَ"
(سورة البقرة الآية ۱۸۶)

خود فرمائی تھیں، اس آیت کریمہ کو ہم نے بار بار پڑھا، دعا میں آپ کا انہماک اور اشتغال بڑھتا چلا گیا، اور اس کے نتیجہ میں اللہ کے وعدہ اور اس کی نصرت و تائید اور توفیق پر آپ کا یقین بڑھتا چلا گیا، دعا سے آپ کا ایمان و یقین اتنا ہو گیا کہ یہ اعتقاد کامل طور پر پیدا ہو گیا کہ کوئی بھی معمولی ہو یا غیر معمولی، اس کو انسان اپنی دعا کے ذریعہ حاصل کر سکتا ہے، یہی وجہ تھی کہ انھوں نے اپنی اولاد کو دعاؤں کا عادی بنایا، اور یہ دعا تو خاص طور پر یاد کرائی۔ "اللّٰھم اٰتنی بفضلك افضل ما تؤتی عبادك الصالحین" انھوں نے فرزند حضرت مولانا علی میاں صاحب قدس سرہ کو تاکیداً فرمایا کہ جب بھی کوئی تحریر لکھو بسم اللہ الرحمن الرحیم کے بعد یہ دعا لکھا کرو۔ حضرت مولانا قدس سرہ فرماتے تھے کہ یہ معمول ہمارا لکھتے وقت رہا اور یوں بھی دعا کرتے وقت اکثر یہ دعا زبان پر آجاتی تھی۔

دعائیں خوب آپ کو یاد تھیں اور بزرگوں کے واقعات اور حکایتیں ذہن نشین تھیں، جن سے وہ ارشاد و تربیت میں کام لیتی تھیں، اور معاشرے پر گہری نظر رکھتیں، مشورے دیتیں، اور خود بھی شرکت فرماتیں، چنانچہ سلائی، پکائی، کھانا، تمام امور مہارت اور سلیقہ کے ساتھ انجام دیتیں، اور یہ مصروفیات کبھی بھی ذکر و تلاوت اور دعا و مناجات میں مانع اور حارج نہ بنیں، ادبی ذوق اور تربیتی مزاج، جو کہ ایک خاندانی خصوصیت اور امتیاز رہا ہے، ان میں منتقل ہوا تھا جس کو انھوں نے اپنی خوبیوں سے اور جلا دی تھا، نظم و نثر دونوں میں اچھی قدرت رکھتی تھیں، اپنی کیفیات اور دینی جذبات کو نظم میں ڈھالتیں، اور ان توقعات و آرزوؤں کو بھی نظم کرتیں جو انھوں نے اپنے فرزند گرامی سے باندھ رکھی تھیں، چونکہ وہ ایک درد مند اور فکر مند خاتون تھیں، اس لئے وہ ایک لڑکی کو مثالی عورت دیکھنا چاہتی تھیں جو شوہر کے لئے باعث راحت و سکون بنے، اور بیٹے کے لئے محبت نچھاور کرنے والی اور اس کے ساتھ اس کی تربیت سے غفلت نہ برتنے والی ماں بنے، اور اپنی حد تک گھریلو معاشرہ کو صحیح اسلامی معاشرہ میں ڈھال دینے والی خاتون بنے، اس کے لئے کتابیں بھی لکھیں۔ "حسن معاشرت" اور "ذائقہ" کو نثر میں اور نظم میں "کلید باب رحمت" کو بڑی مقبولیت ملی۔

ادب و تربیت دونوں اعتبار سے آپ کے خطوط میں وہ دینی جذبہ اور حکیمانہ اسلوب ملتا ہے جو اثر ڈالے بغیر نہیں رہ سکتا، اس میں زندگی ہے، تحریک ہے، حساسیت ہے اور درد و سوز ہے، دنیا کا وصف بھی اور اس کے کھوٹ کا اظہار بھی، جس سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ زمانہ کی خرابیوں اور فتنوں سے کس باریک بینی سے واقف تھیں اور ایک نوخیز کے جذبات کو سمجھنے میں کس درجہ حساس تھیں، ان خطوط میں جو انھوں نے مولانا رحمۃ اللہ علیہ کو ان کے لکھنؤ میں تعلیم کے دوران لکھے تھے، جہاں نرمی، گرمی، صراحت اور کنایہ نظر آئے گا وہیں کبھی لچکدار لہجہ اور کبھی طاقتور اسلوب میں واقعات، مثالوں کے ذکر کے ساتھ مخاطب ہوتی ملیں گی، یہ خطوط ان سخت حالات میں تحریر کئے گئے ہیں جب ان کے عظیم المرتبت شوہر مولانا حکیم سید عبد الحی صاحب حسنیؒ کا حادثۂ ارتحال پیش آیا تھا اور مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی عمر صرف نو سال کی تھی، ایسے حالات میں ایک ہوشمند اور غیور و باحمیت خاتون کو جو کرنا چاہئے تھا اس سے زیادہ وہ کرتی نظر آتی ہیں، انھوں نے اپنی ذمہ داری محسوس کی اس کا کچھ اندازہ ان کے خطوط سے کیا جا سکتا ہے جو محفوظ رہ گئے، ایک خط میں جب انھوں نے مولانا کا انگریزی کی طرف رجحان کو زور پکڑتے دیکھا تو تحریر کیا۔

"مجھے تو انگریزی سے بالکل انسیت نہیں، بلکہ نفرت ہے، مگر تمہاری خوشی منظور ہے، علی! دنیا کی حالت نہایت خطرناک ہے، اس وقت عربی حاصل کرنے والوں کا عقیدہ ٹھیک نہیں، تو انگریزی والوں سے کیا امید؟ ...... علی! اگر میرے ستّر اولادیں ہوتیں تو سب کو میں یہی تعلیم دیتی، اب تم ہی ہو، اللہ تعالیٰ میری خوش نیتی کا پھل دے، کہ ستّر کی خوبیاں تم سے حاصل ہوں، اور میں دارین میں سرخ رو، نیک نام اور صاحب اولاد کہلاؤں، آمین ثم آمین"

انگریزی سیکھنے کا اور اسکول میں پڑھنے کا جذبہ، مولانا رحمۃ اللہ علیہ پر اس وقت طاری ہوا تھا جب مغربی تہذیب اپنے عروج پر تھی، برٹش اقتدار تھا، اور یہی تعلیم بڑے دنیوی عہدوں اور مناصب پر فائز ہونے کے لئے ضروری سمجھی جاتی تھی، اور اسی میں مہارت اور کمال کو ترقی اور مستقبل کی تابناکی کے لئے ضروری سمجھا جاتا تھا۔ اور اکثر افرادِ خاندان اسی کی طرف مائل تھے، مولانا چونکہ ایک بڑے ذہین طالب علم تھے وہ اس رجحان سے متاثر ہوئے، اور اتنے ہوئے کہ انگریزی سیکھنے کا ان پر زبردست جذبہ طاری ہوا، اس خبر سے والدہ صاحبہ کی نیند اڑ گئی، کہ کہیں نئے تہذیبی و ثقافتی دھارے کی زد میں یہ نہ آجائیں، اور عصری تقاضے دینی تقاضوں پر غلبہ نہ پالیں، خود مولانا تحریر فرماتے ہیں۔

"ایک زمانہ میں میری طبیعت دینی تعلیم سے کچھ اچاٹ سی ہونے لگی اور انگریزی

تعلیم حاصل کرنے اور سرکاری امتحانات دینے کا دورہ سا پڑا، بھائی صاحب نے کسی خط میں، یا رائے بریلی کے کسی سفر میں، والدہ صاحبہ سے میرے اس نئے رجحان کی شکایت کی، اس پر انھوں نے میرے نام جو خط لکھا اس سے ان کے دلی خیالات، جذبات اور ان کی قوت ایمانی اور دین سے محبت و عشق کا اندازہ ہوتا ہے۔"

دینی علم، اور دنیوی علم کے سلسلہ میں ان کی غیرت و حمیت کا کچھ اندازہ ان کے خط کے ایک اقتباس سے بڑی حد تک ہو سکتا ہے، وہ ملاحظہ ہو:

"علی! اگر لوگوں کا عقیدہ ہے کہ انگریزی والے مرتبے حاصل کر رہے ہیں کہ کوئی ڈپٹی، اور کوئی جج، کم از کم وکیل اور بیرسٹر ہونا تو ضروری ہے، مگر میں بالکل اس کے خلاف ہوں، میں انگریزی والوں کو جاہل، اور اس کے علم کو بے سود، اور بالکل بے کار سمجھتی ہوں۔

علی! تم کسی کے کہنے میں نہ آؤ، اگر خدا کی رضامندی حاصل کرنا چاہتے ہو، اور میرے حقوق ادا کرنا چاہتے ہو، تو ان سبھوں پر نظر کرو، جنہوں نے، علم دین حاصل کرنے میں عمر گذار دی ان کے مرتبے کیا تھے، شاہ ولی اللہ صاحبؒ، شاہ عبدالعزیز صاحبؒ، شاہ عبدالقادر صاحبؒ، مولوی ابراہیم صاحبؒ، اور تمہارے بزرگوں میں خواجہ احمد صاحبؒ اور مولوی سید محمد امین صاحبؒ مرحوم جن کی زندگی اور موت قابل رشک ہوئی، کس شان و شوکت کے ساتھ دنیا برتی اور کیسی کیسی خوبیوں کے ساتھ رحلت فرمائی۔"

مزید لکھتی ہیں:۔

"میں خدا سے ہر وقت دعا کرتی ہوں کہ وہ تم میں ہمت اور شوق دے، اور خوبیاں حاصل کرنے کی اور تمام فرائض ادا کرنے کی توفیق دے۔ آمین۔"

ساری نصیحتوں کے بعد اس عمل پر انعام کا ذکر کرتے ہوئے خط کو یوں ختم کرتی ہیں:۔

"بہت جلد خیریت کی اطلاع دو، اور اگر دیر کروگے تو میں سمجھوں گی کہ میری نصیحت تمہیں ناگوار ہوئی، انشاء اللہ تعالیٰ رمضان شریف میں تم سے وعظ کہلاؤں گی، اللہ تعالیٰ میری خواہش سے زیادہ تمہیں توفیق دے کہنے کی، اور تمہارا کلام پر اثر اور خدا کی خوشی و رضامندی کے قابل ہو۔ آمین۔ اللّٰھم انّی بفضلک افضل ما تؤتی عبادک الصالحین۔ تم خدا کی رحمت سے تیار رہو، تم نے وعدہ بھی کیا ہے"۔

ایک مکتوب میں تعلیم میں انہماک، جفاکشی اور قدیم طالبعلمانہ صفات کی تلقین کرتے ہوئے لکھتی ہیں:۔

"تمام باتوں کا شوق بے کار سمجھو، فوقین مزاج والوں سے دلچسپی نہ رکھو، طالب علموں کو صرف پڑھنا چاہئے، کپڑے پھٹے ہوں یا جوتا، کچھ شرم کی بات نہیں، بلکہ فخر کرنا چاہئے یہ حالت فلاح و بہبودی کا باعث ہوتی ہے، انھیں تکلیفوں میں علم کی قدر ہوتی ہے، عقلمند اور خوش نصیب وہ ہے، جو نایاب چیز حاصل کرے، وہ کیا ہے؟ شریعت کی پابندی۔

اس وقت کا علم عام ہے، اور ہر کسی کو میسر ہے، دو چار کتابیں لے لیں بس قابل ہو گئے، ہزاروں خطرے پیش نظر رہتے ہیں، یہ خط اگر دل چاہے غور سے دیکھنا اور اکثر اس پر نظر ڈالتے رہنا۔"

ایک مکتوب میں بزرگوں کے طریقہ کی طرف توجہ کرتی ہوئی لکھتی ہیں:۔

"..... اور جہاں تک ممکن ہو اگلے علماء کی سی لیاقت پیدا کرو، وہی معلومات حاصل کرو کہ کوئی بات شریعت کے خلاف نہ ہو، اور تمام مسئلوں سے بخوبی واقف ہو جاؤ، اس وقت اسی علم کی ضرورت ہے، اس وقت کے علماء کچھ نہیں جانتے اور فتنے پیدا کرتے ہیں، میری دلی تمنا ہے کہ تم علم میں وہ مرتبہ حاصل کرلو جو بڑے بڑے علماء نے حاصل کیا، جن کے دیکھنے کو آنکھیں ترس رہی ہیں، کان مشتاق ہیں، دل شوق میں مٹا جاتا ہے، علی! اس سے زیادہ کوئی خواہش نہیں، اللہ تعالیٰ سے دعا کرتی ہوں کہ وہ تمہیں تمام خوبیاں عطا کرے کہ جو اس کی رضا کا باعث ہوں۔ وہی وقت آجائے۔ آمین۔"

کاروانِ زندگی کے کچھ اقتباسات ہیں جن کو اس امید پر چھوڑا جاتا ہے کہ آپ تمام حضرات اس کتاب کا مطالعہ فرما چکے ہوں گے۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ خود اپنی والدہ صاحبہ کی تربیت اور نگرانی کا حال بیان فرماتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

"گھر میں کسی بڑے مرد کے نہ ہونے کی وجہ سے والدہ صاحبہ ہی میری نگرانی، اخلاقی و دینی تربیت کی ذمہ دار تھیں، مجھے قرآن مجید کی بڑی بڑی سورتیں انھوں نے اسی زمانہ میں یاد کرائیں، باوجود اس کے کہ

ان کی شفقت خاندان میں ضرب المثل تھی، اور والد صاحب کے انتقال کی وجہ سے وہ میری دلداری اور ایک حد تک ناز برداری قدرتاً دوسری ماؤں سے زیادہ کرتی تھیں لیکن دو باتوں میں بہت سخت تھیں، ایک تو نماز کے بارے میں مطلقاً تساہل نہیں برتتی تھیں، میں عشاء کی نماز پڑھے بغیر کبھی سو گیا خواہ کیسی ہی گہری نیند ہو اٹھا کر نماز پڑھوائیں، اور نماز پڑھے بغیر ہرگز نہ سونے دیتیں، اسی طرح فجر کی نماز کے وقت جگا دیتیں، اور مسجد بھیجتیں، اور پھر قرآن مجید کی تلاوت کے لئے بٹھا دیتیں، دوسری بات جس میں وہ قطعاً رعایت نہ کرتیں اور اس میں ان کی غیر معمولی محبت و شفقت حارج نہ ہوتی یہ تھی کہ اگر میں خادم کے لڑکے یا کام کاج کرنے والے غریب بچوں کے ساتھ کوئی زیادتی نا انصافی کرتا یا حقارت اور غرور کے ساتھ پیش آتا تو وہ نہ صرف مجھ سے معافی منگواتیں بلکہ ہاتھ تک جُڑواتیں اس میں مجھے کتنی ہی اپنی ذلت اور خفت محسوس ہوتی مگر وہ اس کے بغیر نہ مانتیں، اس کا مجھے اپنی زندگی میں بہت فائدہ پہنچا اور ظلم و تکبر و غرور سے ڈر معلوم ہونے لگا اور دل آزاری اور دوسروں کی تذلیل کو کبیرہ گناہ سمجھنے لگا، اس کی وجہ سے مجھے اپنی غلطی کا اقرار کر لینا ہمیشہ آسان معلوم ہوا۔

والدہ صاحبہ کی تربیت کے اس انداز کا ذکر کرتے ہوئے ایک تجربہ اور مشورہ کے طور پر اس کا بھی ذکر کر دینے کو جی چاہتا ہے کہ بچوں کی مذہبی و اخلاقی اٹھان اور ان کے اس قابل ہونے میں کہ اللہ تعالیٰ ان سے اپنے دین کی کوئی خدمت لے یا قبولیت عطا فرمائے دو چیزوں کا بڑا دخل ہے ایک یہ کہ وہ اپنی عمر کے مطابق ظلم اور دل آزاری سے محفوظ رہیں، اور کسی دکھے دل کی آہ یا مظلوم کی کراہ ان کے مستقبل پر اثر نہ ڈالے، دوسرے یہ کہ ان کی غذا غصب و حرام اور مشتبہ مال سے پاک رہے، بظاہر اللہ تعالیٰ نے اس عاجز کے ساتھ ان دونوں چیزوں کا انتظام فرمایا، میرا ددیہال جائداد و املاک اور مشترک مال و حقوق سے عرصہ سے محفوظ تھا، والد صاحب کی آمدنی خالص طبی پیشہ کی رہین منت تھی، ویسے بھی اللہ تعالیٰ نے نہ صرف مشتبہ مشکوک مال سے بچایا بلکہ بدعات و رسوم کے کھانوں سے بھی۔

اس سلسلہ میں ایک واقعہ یاد آ گیا کہ میں اپنے گھر کی ایک بڑی بوڑھی اتا کے ساتھ جو پڑھی لکھی نہ تھیں اپنی پھوپھی کے پاس "خالص باٹ" (رائے بریلی کا ایک محلہ) جا رہا تھا راستہ میں کہیں غریبوں کو کھانا کھلایا جا رہا تھا (جو چالیسویں یا صدقہ کا کھانا تھا) بڑی بی نے جن کے ساتھ میں جا رہا تھا وہ کھانا لیا اور وہیں بیٹھ کر کھانے لگیں، میں بچہ تھا میرے بھی منہ میں پانی بھر آیا اور میں نے شرکت کرنی چاہی، انھوں نے کہا بیٹا یہ تمہارے کھانے کا نہیں، اور انھوں نے مجھے کھانے نہیں دیا، یہ غالباً گھر کے ماحول اور احتیاط کی اس فضا کا نتیجہ تھا جس کو وہ دیکھا کرتی ہوں گی۔

اس زمانے میں ہمارے خاندان میں ایک بڑا اچھا دستور تھا کہ جہاں کوئی ایسا غمناک واقعہ پیش آتا، دل دکھے ہوئے ہوتے یا کوئی پریشانی کی بات ہوتی تو "صمصام الاسلام" سنی جاتی، یہ مشہور مؤرخ واقدی کی مشہور کتاب "فتوح الشام" کا پچیس ہزار اشعار میں ترجمہ ہے، اور یہ ترجمہ اور نظم ہمارے ہی خاندان کے ایک بزرگ میرے والد صاحب کے حقیقی پھوپھا منشی سید عبدالرزاق صاحب کلامی کی لکھی ہوئی ہے، جوش و خروش سے بھری ہوئی، درد و اثر میں ڈوبی ہوئی جنگ کا نقشہ ایسا کھینچتے کہ دل جوش سے اچھلنے لگتے اور نبض تیز ہو جاتی۔ شہادت کا ذکر اس طرح کرتے ہیں کہ خود راہ خدا میں جان دینے کے لئے دل بے تاب ہو جاتا ہے، اور صحابہ کرامؓ اور مجاہدین کے غم کے سامنے آدمی اپنا غم بھول جاتا ہے، میری بڑی خالہ مرحومہ صالحہ بی جو قرآن مجید کی بھی حافظہ تھیں یہ منظوم "فتوح الشام" بڑے پُر اثر اور دلکش لہجہ میں پڑھتی تھیں اور پڑھتے پڑھتے کتاب ان کو بہت رواں ہو گئی تھی عموماً عصر کے بعد یہ مجلس ہوتی، بچے بھی کبھی اپنی ماؤں کے پاس کھیلتے کھیلتے یا کسی کام کے لئے آ جاتے اور بے ارادہ کچھ دیر ٹھہر کر سنتے، کبھی بالارادہ بیٹھ جاتے اور کبھی مائیں اپنے پاس بٹھا کر سننے کا موقع دیتیں پھر جب اس میں لطف آنے لگتا تو کھیل چھوڑ کر اس مجلس میں شریک ہوتے۔

والدہ صاحبہ کے دعا کے اہتمام اور اس کے ذوق و شوق کے بارے میں حضرت مولانا [illegible]

محمود فرماتے ہیں :۔

"ان کو ہر دعا پر اعتماد اور اللہ تعالیٰ کی رحمت پر ناز بھی بہت تھا، اچھے اچھے لوگوں میں ہم نے دعا کا وہ ذوق اور دعا میں ایسا یقین نہیں دیکھا جیسا اپنی والدہ صاحبہ کی زندگی میں دیکھا ہے، ان کی زندگی اس حدیث کی تعمیل کا نمونہ تھی جس میں کہا گیا ہے کہ تمہاری ہانڈی کا نمک کم ہو جائے تو اس کو دعا ہی کے ذریعہ طلب کرو، اور تمہاری جوتی کا تسمہ ٹوٹ جائے تو اس کو بھی اللہ ہی سے مانگو، ان کی ساری زندگی دعا اور مناجات میں گذری، وہ خود اپنا حال بیان کرتی ہیں ؎

ترا شیوہ کرم ہے اور مری عادت گدائی کی
نہ ٹوٹے آس اے مولا ترے در کے فقیروں کی

بنا ایک مناجات میں وہ حضرت مولانا کا ذکر اس طرح کرتی ہیں ؎

رہے زندہ باقی جہاں میں علی
رہے تیرے حفظ و اماں میں علی
ہو آباد کون و مکاں میں علی
ہو سرسبز باغ جہاں میں علی
علی سے ہو روشن چراغ جہاں
علی سے ہو سرسبز باغ جہاں

یک دوسری مناجات میں فرماتی ہیں ؎

تو حافظ ہے اس کا تو ہی ہے رقیب
بلا کوئی آوے نہ اس کے قریب
دعا سن لے میری تو رب مجیب
الٰہی علی کو تو کر خوش نصیب
علی سے بڑھے خاندان علی
علی سے نمایاں ہو شان علی

ترجمہ از عربی
سید محمود حسن حسنی

# دعائے مغفرت

## الحاج غلام محمد عبد الغنی پٹنی کی اہلیہ زبیدہ بائی کا انتقال

مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ کے میزبان خصوصی جناب الحاج غلام محمد عبد الغنی پٹنی، رکن انتظامی ندوۃ العلماء اور مالک بمبئی آندھرا ٹرانسپورٹ کی اہلیہ محترمہ زبیدہ بائی ۲۹ مئی ۲۰۰۰ء کو شب میں ۸ بجے انتقال فرما گئیں، مرحومہ کافی عرصہ سے بیمار چل رہی تھیں، ادھر کئی ہفتے اسپتال میں زیر علاج رہیں چند دنوں قبل گھر لایا گیا تھا، طبیعت کچھ بہتر تھی لیکن اچانک قلبی دورہ پڑنے سے انتقال ہوگیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن

جناب محمد بھائی وہ خوش نصیب شخص ہیں جن کے دولت کدہ "سہاگ پیلس" میں حضرت مولاناؒ نے قیام فرما کر اپنی متعدد تصنیفات کو مکمل فرمایا۔ اور اکثر ایسا ہوتا تھا کہ جب حضرت کو سکون کے ساتھ کام کرنا ہوتا تو بمبئی کا سفر فرماتے اور محمد بھائی کے دولت کدہ پر قیام فرما کر اپنا کام مکمل فرماتے، چونکہ یہاں اس کا پورا اہتمام ہوتا تھا کہ حضرت کا وقت اِدھر اُدھر آنے جانے میں نہ ضائع ہو۔ اس لئے حضرت بمبئی کے قیام میں بڑی راحت محسوس فرماتے اور اس کا تذکرہ بھی فرماتے تھے۔

ایسے خوش نصیب میزبان کی اہلیہ مرحومہ کے لئے دعائے مغفرت کرنا خود دعا کرنے والے کے لئے باعث سعادت ہے۔

امید ہے کہ قارئین تعمیر حیات اور اہل مدارس اس کا پورا اہتمام فرمائیں گے۔

(بقیہ)

### اسلام کے خلاف - - - - - - -

جذباتی ضروریات کو پورا کرتا ہے۔ یہ سب کچھ بہت سادگی سے کرتا ہے کیونکہ یہ سچ ہے۔ سچائی کو سمجھنا اور اس کا دفاع کرنا ہمیشہ آسان ہوتا ہے۔

جب اپنے بچوں کو تعلیم دیں تو دلائل و منطق سے اپنی بات ان کے ذہنوں میں بٹھائیں جیسے ہم نے تسلیم کیا تھا۔ انشاء اللہ وہ بھی قبول کریں گے۔ تاہم ہر دلیل کے ساتھ یہ بات ضرور آنی چاہیئے کہ ہمیں جو بھی کام کرنا ہے صرف اور صرف اللہ کی رضا کے لئے کرنا ہے مثلاً ہم جانتے ہیں کہ ہم سور کا گوشت نہیں کھاتے کیونکہ اللہ تعالیٰ نے نہ کھانے کا قرآن میں حکم دیا ہے، پھر اللہ تعالیٰ کے پیارے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی سور کے گوشت سے بچنے کا حکم دیا ہے۔ اس کی ضرورت ہے کہ یہ باتیں بچوں کو بتائی جائیں۔ جوں جوں وہ بڑے ہوں گے تو ان کی فہم و فراست بھی بڑھے گی اس کے بعد انہیں اللہ تعالیٰ اور اس کے رسولؐ کے احکام کے ساتھ ان احکام کی حکمت اور نفع و نقصان بھی سمجھانا ہوگا۔ سور کے گوشت سے پیدا ہونے والی بیماریوں سے انہیں آگاہ کریں اس جانور کی گندی عادتوں کے بارے میں بتائیں اس طرح اللہ تعالیٰ کے احکام کی حکمت کو وہ آسانی سے سمجھ جائیں گے۔

(ہمدرد ڈائجسٹ مارچ ۲۰۰۰ء)

[illegible]

# اسلام کے خلاف خفیہ منصوبوں کی کہانی



تحریر:۔ شریفا کارلولانڈ لوسیا ترجمہ :۔ ملک احمد سرور

(امریکہ کی نومسلم خاتون شریفا کارلولانڈلوسیا کہتی ہیں کہ یہ دین حق "اسلام" کی طرف کیسے لوٹی۔ اسلام کے خلاف بنائے گئے منصوبوں کی داستان ہے، میں نے خود منصوبے بنائے، جس گروپ سے میرا تعلق تھا اس نے بھی اسکیمیں تیار کیں اور اللہ تعالی نے اپنے منصوبے بنائے اور اللہ ہی بہترین منصوبہ ساز ہے، جب میں ٹین ایجر (TEENAGER) تھی تو میں ایک ایسے گروپ کی توجہ کا مرکز بن گئی جو انتہائی گمراہ کن ایجنڈہ رکھتا تھا۔ حکومتی عہدوں پر کام کرنے والے افراد کی یہ ایک ڈھیلی ڈھالی ایسوسی ایشن تھی جس کا ایک مخصوص ایجنڈا تھا۔ کہ اسلام کو تباہ کرنا ہے۔ یہ حکومت کا تشکیل کردہ گروپ نہ تھا۔ بلکہ امریکی حکومت میں مختلف عہدوں پر کام کرنے والے افراد نے از خود یہ ایسوسی ایشن بنائی تھی۔ اور یہ لوگ اپنے مقاصد کے حصول کے لئے اپنے حکومتی عہدوں کا بھرپور استعمال کرتے تھے۔

چونکہ میں خواتین کے حقوق کے لئے کام کرنے والی ایک فعال کارکن کی حیثیت سے نمایاں پوزیشن رکھتی تھی۔ اس لئے اس گروپ کے ایک رکن نے مجھ سے رابطہ قائم کیا، مشرق وسطیٰ پر زور دیتے ہوئے اس نے پیش کش کی کہ اگر میں "بین الاقوامی تعلقات" میں تعلیم حاصل کروں تو وہ مجھے مصر کے امریکی سفارتخانہ میں ملازمت کی گارنٹی دیتا ہے، اس کی خواہش تھی کہ مصر میں امریکی سفارت خانہ میں تعیناتی کے دوران میں اپنے حکومتی عہدے سے فائدہ اٹھاتے ہوئے مصری خواتین سے تعلقات قائم کروں اور خواتین کے حقوق کے سلسلہ میں جو تحریک ابھر رہی ہے اس کی حوصلہ افزائی کروں۔ میرے خیال میں یہ ایک عظیم نظریہ اور میرے دل کی آواز تھی۔ میں مسلم خواتین کو ٹی۔ وی پر دیکھ چکی تھی اور میرے علم کے مطابق معاشرے میں یہ مظلوم اور پسا ہوا طبقہ تھا، میں ان خواتین کی بیسویں صدی کے آزاد معاشرے اور روشنی کی طرف رہنمائی کرنا چاہتی تھی،

اسی عزم وارادہ کے ساتھ میں نے کالج میں داخلہ لیا اور تعلیم حاصل کرنا شروع کردی۔ میں نے قرآن، حدیث اور تاریخ اسلام کا مطالعہ کیا۔ میں نے ان طریقوں کا بھی خصوصی مطالعہ کیا جن کے مطابق ان معلومات کو اسلام کے خلاف استعمال کرنا تھا۔ میں نے سیکھ لیا کہ اپنے مقاصد کے لئے الفاظ کو کس طرح گھما کر کام میں لانا ہے، یہ ایک بہت ہی قیمتی ہتھیار تھا، تاہم جب میں نے مطالعہ شروع کیا تو اسلام کے پیغام نے مجھے محسور کردیا تھا۔ اس کے اندر فہم وفراست، دانائی اور حکمت تھی۔ مجھے تو اس نے چونکا دیا۔ ان اثرات کے سدباب کے لئے میں نے عیسائیت کی کلاسوں میں باقاعدگی سے جانا شروع کردیا تھا۔ میں نے کلاسوں کے لئے اس پروفیسر کا انتخاب کیا۔ جس کی شہرت بہت اچھی تھی۔ اور اس نے ہارورڈ یونیورسٹی سے علوم الٰہی (یعنی مذہب) میں پی۔ ایچ۔ ڈی کی ہوئی تھی۔ میں نے محسوس کیا کہ میں بہت اچھے ہاتھوں میں آگئی ہوں، مگر جو میں نے سوچا تھا ایسی کوئی بات نہ نکلی۔ یہ پروفیسر تو توحید پرست (موحد) عیسائی نکلا۔ وہ تو عقیدہ تثلیث پر یقین ہی نہ رکھتا تھا۔ اور نہ یسوع مسیح کی الوہیت کو مانتا تھا۔ درحقیقت وہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام کو صرف ایک پیغمبر تسلیم کرتا تھا۔

اپنی اس بات کو ثابت کرنے کے لئے اس نے بائبل کے یونانی، عبرانی اور آرامی ذرائع سے حوالے دیئے اور بتایا کہ کہاں کہاں تبدیلیاں واقع ہوئی ہیں۔ جب مجھے وہ یہ سب بتا رہا تھا تو اس نے ان تاریخی واقعات کو بھی بیان کیا جو ان تبدیلیوں کو لانے اور پیروی کا باعث بنے جب میری یہ کلاس مکمل ہوئی تو میرا دین تباہ ہوچکا تھا۔ لیکن میں اسلام قبول کرنے کو اب بھی تیار نہ تھی۔ گزرتے وقت کے ساتھ میں نے اپنی ذات اور مستقبل میں ذریعہ معاش کی خاطر تعلیم جاری رکھی۔ اس میں تین سال کا عرصہ لگا۔ اس دوران میں مسلمانوں سے ان کے عقائد کے بارے میں سوال کرتی رہی۔ جن افراد سے میں نے سوال کیا۔ ان میں سے ایک (MSA) کا رکن تھا۔ اللہ تعالیٰ کا شکر ہے کہ اس بھائی نے دین میں میری دلچسپی کو محسوس کیا اور میری اسلامی تعلیم کے لئے ذاتی کوششیں کیں دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اسے اس کا بہترین اجر دے۔ ایک دن اس نے مجھ سے رابطہ قائم کیا او

بتایا کہ شہر میں مسلمانوں کا ایک گروپ آرہا ہے۔ اس کی خواہش تھی کہ میں ان سے ملوں۔ میں نے ملاقات کے لئے حامی بھر لی اور عشاء کی نماز کے بعد ان سے ملنے کے لئے گئی۔ مجھے ایک کمرے میں لے جایا گیا جس میں کم از کم بیس آدمی بیٹھے ہوئے تھے۔ ان سب نے میرے بیٹھنے کے لئے جگہ بنائی مجھے بڑی عمر کے ایک پاکستانی کے سامنے بیٹھنے کے لئے جگہ دی گئی۔ یہ بھائی عیسائی مذہب کے بارے میں علم کا سمندر تھے اور وہ بائبل اور قرآن کے مختلف حصوں پر صبح تک بحث کرتے رہے۔ اس نے عیسائیت کے بارے میں مجھے جو باتیں بتائیں دوران تعلیم میں وہ جان چکی تھی مگر اس دانا آدمی نے مجھ سے وہ بات کہی جو کسی دوسرے مسلمان نے نہ کہی تھی۔ اس نے مجھے اسلام قبول کرنے کی دعوت دی، گذشتہ تین سال سے میں اسلام پر تحقیق و جستجو کر رہی تھی مگر کسی نے مجھے اسلام قبول کرنے کی دعوت نہ دی تھی مجھے پڑھایا گیا۔ دلائل دیئے گئے اور بعض مواقع پر میری تذلیل بھی کی گئی۔ مگر کسی نے اسلام قبول کرنے کی دعوت نہ دی۔ اللہ ہم سب کی رہنمائی فرمائے۔ جب اس نے مجھے اسلام قبول کرنے کی دعوت دی تو مجھے ایک جھٹکا لگا۔ میں نے محسوس کیا کہ یہی صحیح وقت ہے میں جانتی تھی کہ یہی سچ ہے اور مجھے جلد فیصلہ کر لینا چاہیئے۔ الحمدللہ۔ اللہ تعالیٰ نے میرا ذہن کھول دیا۔ اور میں نے کہا "ہاں میں اسلام قبول کرنا چاہتی ہوں"۔ اس کے ساتھ ہی اس نے عربی میں مجھے کلمہ شہادت پڑھایا اور انگریزی میں اس کے معنی بھی بتائے۔ اللہ کی قسم جب میں نے کلمہ شہادت پڑھا تو میں نے اپنی ذات میں عجیب ترین احساس کو پایا۔ میں نے محسوس کیا کہ جیسے میرے سینے سے بہت بڑا بوجھ اتار دیا گیا ہے۔ میں نے ایسے سانس لیا جیسے اپنی زندگی میں پہلی بار سانس لیا ہو۔ اللہ کا شکر ہے کہ اس نے مجھے ایک صاف ستھری تختی کی طرح ایک نئی زندگی عطا کی۔ جنت میں جانے کا سنہرا موقع عنایت کیا، میں نے دعا کی کہ اے میرے اللہ میری زندگی کے بقیہ ایام تیرے احکام کے مطابق گزریں اور میری موت مسلمان کی موت کے طور پر ہو۔ (آمین)

یہی مسلمان بہن حجاب کے بارے میں لکھتی ہیں:۔

بطور غیر مسلم مغربی سوسائٹی میں رہتے ہوئے نظریہ "شرم و حجاب" کی میرے ذہن میں کوئی خاص اہمیت نہ تھی اپنی نسل کی دیگر خواتین کی طرح میں بھی اسے دقیانوسی اور ایک فضول چیز شمار کرتی تھی۔ مجھے ان مسلمان عورتوں پر ترس آتا ہے جو برقعہ پہنے ہوتی تھیں یا پھر "بیڈ شیٹ" لپیٹے سڑکوں پر چلتی پھرتی نظر آتی تھیں۔ میں حجاب والی چادر کو بیڈ شیٹ ہی کہتی تھی۔

میں ایک جدید عورت تھی، تعلیم یافتہ اور روشن خیال، میں حقیقی سچائی کے بارے میں کچھ نہ جانتی تھی۔ میں مسلم دنیا کے کسی بھی گاؤں کے سماجی طور پر کچلی ہوئی مسلمان عورت سے زیادہ لاچار تھی۔ میں اس لئے لاچار نہ تھی کہ میرے اندر طرز حیات اور کپڑوں کے انتخاب کی اہلیت نہ تھی بلکہ میری خلش اور بے چارگی یہ تھی کہ "اپنی سوسائٹی" کو کہ یہ حقیقت میں کس کے لئے ہے؟" جاننے کی اہلیت نہ رکھتی تھی۔ میرے لئے یہ نظریہ پریشان کن تھا کہ "عورت کا حسن و جمال عوامی ملکیت ہے، اور شہوانی تعریف و توصیف کو احترام دیا جانا چاہیئے"

جب اللہ تعالیٰ نے میری رہنمائی فرمائی اور میں نے حجاب پہنا تو بالآخر اس ماحول سے باہر نکلنے کے قابل ہو گئی جس میں رہ رہی تھی میں اس سوسائٹی کو اس کے اصل رنگ و روپ میں دیکھنے کے اہل بھی ہو گئی۔ اب میں دیکھ سکتی تھی کہ اس سوسائٹی میں سب سے زیادہ قدر ان خواتین کی ہوتی ہے جو عوام کے سامنے اپنے آپ کو سب سے زیادہ ننگا کرتی ہیں مثلاً اداکارائیں، ماڈل گرلز اور ڈانسرز وغیرہ۔ مجھے اب یہ بھی نظر آ رہا تھا کہ مردوں اور خواتین میں تعلقات کا جھکاؤ نامناسب طور پر مردوں کی طرف ہے۔ میں جان گئی کہ میں مردوں کو اپنی طرف متوجہ کرنے والا لباس پہنتی تھی۔ اور یہ کہہ کر میں اپنے آپ کو بے وقوف بنانے کی کوشش کرتی تھی کہ اس سے میں نے اپنے آپ کو خوش کیا ہے لیکن تلخ حقیقت یہی تھی کہ جو بات مجھے خوش کرتی تھی وہ اس آدمی کی زبان سے میری تعریف ہوتی تھی جسے میں پرکشش سمجھتی تھی۔

اب میں جانتی ہوں کہ ایک فرد جو کبھی صاف ستھرا نہیں رہا اس کے پاس یہ جاننے کا کوئی طریقہ نہیں ہے کہ وہ گندا ہے۔ اسی طرح میں یہ دیکھنے کے قابل نہ تھی کہ میں مظلوم ہوں، یہاں تک کہ میں اس بسی ہوئی سوسائٹی کی تاریکیوں سے نکل کر اسلام کی

اسلام کے نور نے جب مجھ کو روشن کیا تو میں بالآخر ان سیاہ دھبوں کو دیکھنے کے قابل ہو گئی جن کو ہمارے مغربی فلسفیوں نے چھپا رکھا تھا، اپنے معاشرے کی اخلاقی اقدار اور اپنی ذات کی حفاظت ظلم نہیں ہے بلکہ ظلم یہ ہے کہ خواہشات نفس کے تحت اپنے آپ کو گندگی کے دلدل میں پھینک کر یہ کہا جائے کہ یہ گندگی نہیں ہے۔

روشنی میں آگئی۔ اسلام کے نور نے جب سچ کو روشن کیا تو میں بالآخر ان سیاہ دھبوں کو دیکھنے کے قابل ہوگئی جن کو ہمارے مغربی فلسفیوں نے چھپا رکھا تھا۔ اپنے معاشرے کی اخلاقی اقدار اور اپنی ذات کی حفاظت ظلم نہیں ہے بلکہ ظلم یہ ہے کہ خواہشات نفس کے تحت اپنے آپ کو گندگی کے دلدل میں پھینک کر یہ کہا جائے کہ یہ گندگی نہیں ہے۔

میں اللہ تعالیٰ کی شکر گذار ہوں جس نے سر پر اسکارف پہننے کے بعد مجھے ایک پہچان دی۔ میں ان لوگوں سے دور ہوتی گئی جو کسی طرح بھی میرے ذہن، میری روح اور دل سے ہٹ کر میری شناخت کرتے تھے۔ جب میں نے سر کو ڈھانپ لیا تو میں حسن و جمال کے اشتعال کے باعث ہونے والے استحصال سے بچ گئی جب میں نے سر کو ڈھانپا تو لوگوں نے دیکھا کہ میں اپنا احترام کرتی ہوں تو وہ بھی میرا احترام کرنے لگے۔ جب میں نے سر کو اسکارف سے ڈھانپ لیا تو بالآخر میں نے سچائی کے لئے اپنے ذہن کو کھول دیا۔ سب سے اہم عنصر جس نے مجھے اس مذہب کی طرف کھینچا وہ یہ حقیقت ہے کہ اسے دلائل و منطق کی بنیاد پر سمجھا جا سکتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ میں محسوس کرتی ہوں کہ بے شمار مسلمان والدین اپنے بچوں کے سامنے اسلام کی تعلیمات و احکامات کی صحیح طور پر وضاحت نہ کرکے بہت نقصان پہنچاتے ہیں۔ بچوں سے عموماً کہا جاتا ہے کہ "ہم بڑے ہیں" ہم کہہ رہے ہیں اس لئے یہ مانو... تم عرب، پاکستانی صومالی ہو اپنی تہذیب کے مطابق کام کرو" بنی نوع انسان کی یہ فطری خواہش ہے کہ وہ "کیا کرتے ہیں، کیوں کرتے ہیں" کو سمجھے۔ اسلام اسی لئے ایک عظیم مذہب ہے کہ یہ ہماری ذہنی اور

(باقی صفحہ ١٨ پر)

# جامع الکمالات شخصیت کی یاد میں

از: مولانا محمد حنیف ملی ۔ مالیگاؤں

ذیل کا مضمون حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی نور اللہ مرقدہ کی وفات پر مدرسہ معہد ملت مالیگاؤں کے روح رواں اور دار العلوم ندوۃ العلماء کی مجلس شوریٰ کے رکن مولانا محمد حنیف ملی نے لکھا تھا۔ اس کے ایک ماہ بعد ۴ ذی قعدہ ١٤٢٠ھ کو خود مولانا محمد حنیف ملی صاحب بھی وفات پا گئے۔ شاید یہ تحریر ان کی زندگی کی آخری تحریر تھی وہ حضرت مولانا علی میاںؒ اور ان کی فکر سے جذباتی اور عقیدتمندانہ تعلق رکھتے تھے، مندرجہ ذیل مضمون حضرت مولاناؒ سے ان کی عقیدت اور سچی محبت کا مظہر ہے جو قارئین کی خدمت میں ہم پیش کر رہے ہیں (ادارہ)

موت برحق ہے جس سے انبیاء اور رہبر فرد و بشر بھی گزرتے رہے ہیں، مولانا علی میاں کی وفات پر سارا عالم سوگوار ہے، مولانا کی جدائی صرف عالم کی وفات نہیں بلکہ علوم و معارف کے زبردست نقصان کا پیش خیمہ ہے۔ ایک محدث ایک فقیہ، ایک مؤرخ، ایک ادیب، ایک مفسر ایک عبقری کے اٹھ جانے سے آسمان اشکبار، زمین چشم نم، ہوا اداس، ساری کائنات بجھی بجھی سی ہے مولانا کیا گئے کہ سارے ادارے، مجلس بے رنگ و نور ہوگئے کاش کہ کچھ دن اور یہ ستارہ امید آسمانِ دنیا پر روشن ہوتا۔ تاکہ ظلمتوں کو دور کرتا۔ اور بگڑی انسانیت کے لئے مسیحا بن کر اس کے زخموں پر مرہم رکھتا۔ لیکن مولیٰ کی مرضی اور مشیت کے آگے بندوں کا سر تسلیم خم ہے، مولانا وہاں چلے گئے جہاں سے کوئی واپس نہیں آیا ہے اب ان کی خدمات، کارنامے، سرگرمیاں، تصانیف، قوم کو بنانے کی فکر و نظر اور ان کی حیات ہی ہمارے لئے قابلِ تقلید ہے۔

بلاشبہ مولانا اس صدی کے مجدد تھے، جن کی ذات گرامی سے دنیا حرارت اور روحانیت حاصل کرتی ہے اور جنھوں نے زندگی کے مختلف شعبوں میں بدعت، خرافات، حکومت کی بکواس اور دشمن کے کیمپ سے اٹھنے والے فتنوں کا خاتمہ کیا، پرسنل لاء بورڈ کی کامیاب قیادت فرمائی اور حکومت کو سرنگوں کر کے چھوڑا۔ ندوۃ العلماء پر یلغار کی تو حکومت کو معافی مانگنے پر مجبور کیا۔ ان کے گھر پر قتل کی نیت سے کچھ لوگوں نے حملہ کیا تو مولانا نے اس کا بھی دنداں شکن جواب دیا۔ آج دنیا سے وہ رخصت ہوا جو پوری ملت کا ہمدرد تھا، ہاں جس کی ذات پوری ملت اسلامیہ اور عالمِ اسلام کیلئے امام اور قبلہ نما تھی جس نے تقریروں کے ذریعہ دل کی تاریکیوں کو دور کیا ہے تو اپنی سینکڑوں تصنیفات سے انسانی قلب و ضمیر کو روشن کیا۔ وہ اپنے اسلاف کی جیتی جاگتی تصویر تھے

حضرت مولانا تمام علماء شیوخ اور تعلیم یافتہ حلقے کے مسلمہ امام اور قائد تھے۔ خدا نے ان کی زبان میں ایسی بلا کی تاثیر رکھی تھی کہ جب کسی مسئلہ میں اجلاس کے اندر انتشار نظر آتا تو چند جملوں میں اسے دور فرما دیتے۔ بے نیازی اور استغناء کا یہ عالم تھا کہ بڑی بڑی پیشکش رد کر دیتے یا ضرورت مندادارں کو تقسیم کر دیتے تھے۔ ہم نے دیکھا ہے کہ جشن صد سالہ میں کسی نے کہہ دیا تھا کہ آپ نے عرب سربراہوں کو روپیوں کے لئے بلایا، اس پر مولانا نے برہم ہو کر فرمایا۔ ہمارے بارے میں یہ سوچنا غلط ہے۔ یہ سونے کی چڑیا ہیں۔ آج ہیں کل اڑ جائیں گی، ہم تو چار چار آنے کے لئے آپ کے در پر بسا رہیں گے، پھر یہ اشعار پڑھے ؎

کرم تیرا کہ بے جوہر نہیں میں
غلامِ طغرل و سنجر نہیں میں
جہاں بینی میری فطرت ہے لیکن
کسی جمشید کا ساغر نہیں میں

سعودیہ، دبئی کی حکومتوں نے مولانا علی میاںؒ کی خدمات پر کروڑوں روپیہ ایوارڈ میں دیا تھا تو مولانا نے اسے ضرورت مندوں میں تقسیم کر دیا اپنی ذات پر صرف نہیں کیا۔ اور اپنی ذاتی رقم ضرورتمندوں کو دیتے رہنا مولانا کا معمول تھا۔ مولانا کا دسترخوان اتنا وسیع تر تھا کہ ہر وقت کھانے پر پندرہ بیس آدمی رہتے تھے۔ اور خود ان کے ساتھ بیٹھ کر کھایا کرتے۔

حضرت مولانا کو خدا نے دردِ دل کے واسطے پیدا کیا تھا۔ سب کی خبر گیری ان کی طبیعت ثانیہ تھی۔ اس ناتوانی اور ضعف پیری میں ملت کی خبر گیری کے لئے عرب اور مغربی دنیا کا سفر جاری تھا۔ جب حد سے زیادہ بڑھا تو ابھی چند ماہ پہلے فالج ہو جانے کی وجہ سے سفر بند ہو گیا مولانا جن جن اوصاف کے حامل تھے، اپنی بصیرت سے انہوں نے ایسے فرزند تیار کئے، مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی، مولانا سید واضح رشید حسنی ندوی مولانا عبد اللہ عباس ندوی، مولانا سعید الرحمٰن اعظمی ندوی جیسے علماء کو نمونے کے طور پر پیش کیا جا سکتا ہے۔ جو مولانا کے نقشِ قدم پر گامزن ہیں مولانا اگرچہ لاولد تھے، لیکن روحانی اولاد ہزاروں کی تعداد میں ملک اور بیرون ملک میں پھیلے ہوئے ہیں۔ جو مولانا کے کاز اور مشن کو زندہ رکھیں گے حضرت مولانا خورد و کلاں سب سے یکساں محبت کرتے تھے۔ میں ندوہ کی مجلسِ منتظمہ کے اجلاس میں پہونچتا تھا تو بطورِ خاص مجلسوں اور دسترخوان پر اپنے بازو میں بٹھاتے تھے جو ذرہ نوازی کی دلیل ہے

مولانا کی "معہد ملت" میں تاریخی تشریف آوری نہیں بھلا سکتا۔ "مدرسہ ملت" کا آغاز تھا چند سال "ملت" کے قیام کے گذرے ہوں گے۔ ہم لوگ زیر تعلیم تھے۔ مولانا نے ہم سے عربی میں سوالات کئے اور بہت متاثر ہوئے۔ اور نعمانی صاحب کے قائم کردہ النادی العربی کی ندوہ میں بھی عربی کلب قائم کیا۔ اور اسی وقت سے انہوں نے بانیٔ ملت مولانا عبد الحمید نعمانی کو مجلس شوریٰ کا رکن نامزد کیا۔ اور بڑی اہم بات یہ ہے کہ اپنا چھوٹا کتابچہ "علی شاطئ النجاۃ" مولانا کے بیداری پریس سے چھپوایا۔ اور مختارات کی اشاعت کی خواہش بھی کی۔ یہ مولانا کے نعمانی صاحب سے روابط کی بڑی کڑی ہے، مولانا بیک وقت ندوہ کے ناظم اعلیٰ دینی تعلیمی کونسل کے صدر، مسلم پرسنل لاء بورڈ کے صدر ملی کونسل کے جہاں سرپرست تھے وہیں علی گڈھ دیوبند، جامعہ ملیہ اور دار المصنفین کے ذمہ دار بھی تھے۔ ادارہ تحقیق و تالیف ان کی قائم کردہ خاص یادگار ہے جہاں سے سینکڑوں قابل اور توقیع کتابیں شائع ہوئیں۔ مولانا موصوف بیک وقت ملک بھر کے ہزاروں مدرسوں کے روحِ رواں اور سرپرست تھے۔ نازک وقت میں علماء کی رہنمائی کرنا ان کی کتاب زندگی کا روشن باب تھا۔

حضرت مولانا کی زندگی کا شاہکار وہ جرأتمندانہ اقدام ہے جس کے ذریعہ حکومت کو نشانہ بنا کر ملت کو بڑی آزمائش سے نجات دلانا حکومت سرسوتی دیوی کی وندنا اور وندے ماترم جیسے شرکیہ امور کو مسلمانوں پر لادنا چاہتی تھی مولانا نے دو ٹوک لہجہ میں فرمایا کہ حکومت یاد رکھے۔ اگر کوئی بل لائے گی تو ہم اپنے بچوں کو عصری تعلیم گاہوں سے نکال لیں گے۔ اس وقت حکومت دھمکی دیتی ہے۔ لیکن مولانا اپنے مشن سے باز نہیں آئے۔ شاہ بانو کا قضیہ ملت کے لئے چیلنج تھا۔ مولانا نے اس وقت فرمایا تھا کہ مذہب ہمارا تشخص ہے۔ مسلم لاء خدا کا عطا کیا ہوا قانون ہے۔ اگر اس میں مداخلت کی گئی تو اندرا سرکار آندھی کی زد میں بھسم ہو جائے گی۔ چنانچہ اندرا سرکار کا خاتمہ ہو گیا۔ اور اس کے بعد راجیو گاندھی کو بل واپس لینا پڑا۔ ایسی جرأت اور حق گوئی کی مثال اب کہاں ملے گی اللہ تعالیٰ اس یتیم ملت کو اب ایسا حق پسند حق پرست قائد عطا فرمائے جو سفینۂ ملت کو اپنی بصیرت سے ساحل بکنارہ کرتا رہے، تصنیفات کی دنیا میں مولانا نے جو کتابیں ورثے کے طور پر چھوڑی ہیں لائبریریاں اور کتب خانے اس کے بغیر ناقص ہیں۔

ایک اور مناسبت سے حضرت مولانا معہد ملت تشریف لائے۔ بخاری شریف کا افتتاح فرمایا۔ مولانا کی حدیث پر نکتہ سنجی بصیرت افروز تشریح کے موتی بکھیرے، اس روز اندازہ ہوا کہ مولانا کی حدیث پر بھی گہری نظر ہے، عربی ادبیات کے وہ تو امام تھے۔ ایسی شستہ عربی بولتے تھے کہ عرب علماء دنگ رہ جاتے تھے، تقریباً نصف صدی سے زائد آسمان دنیا کو علم کی روشنی بخشنے والا یہ مجاہد تھک چکا تھا۔ ضعف پیری کی وجہ سے آرام کی ضرورت تھی لیکن وہاں آرام کا تصور کہاں تھا۔ آخر کار فالج کے جان لیوا مرض نے مولانا کو ہم سے جدا کر دیا۔ للہ الامر من قبل و من بعد

خدا نے مولانا کو غضب کا قوی حافظہ عطا فرمایا تھا۔ جب کسی مجلس میں گفتگو فرماتے تو اسلامی و غیر اسلامی تاریخ کے انمول گوشے بیان فرماتے کہ تاریخ کا طالب علم عش عش کرنے لگتا۔ کتب تاریخ کی پوری عبارت مولانا کو ازبر یاد تھی۔ وہ اپنی ذات سے انجمن تھے جہاں تشنگانِ علوم کا لشکر آراستہ ہوتا۔ وہ معارف کے بے نظیر کہکشاں تھے، زمانہ جس سے ظلمتوں میں راہ پاتا تھا شعر و سخن کے وہ امام تھے اگرچہ شاعر نہیں تھے۔ لیکن عارفِ مشرق علامہ اقبال کے ہزاروں اشعار زبان زد تھے، جنہیں اپنی تقریروں میں بڑا دہراتے تھے، کبھی کبھی ایسے اشعار استدلال کے طور پر پڑھتے تھے جس کو ہم نے کبھی نہیں سنا ہے۔ ان کی بصیرت نے ندوہ کو ترقی کے اس مقام پر پہنچا دیا کہ بیرونی دنیا، سنگاپور، ملایا، برما، پاکستان، ترکستان بخارا، مصر اور عرب کے تشنگانِ علم کشاں کشاں آتے تھے۔ غرض کہ وہ مجموعہ کمالات تھے، جسے مختصر سے مقالہ میں یکجا کرنا ممکن نہیں ہے۔ ان کی تصانیف "انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر" "سیرت سید احمد شہید"، تاریخ دعوت و عزیمت بہت زیادہ مقبول ہوئی دسیوں زبان میں شائع ہوئی، مولانا رابطہ اسلامی کے بڑے اہم

(باقی صـــ پر)

(دوسری و آخری قسط)

# اقبالؔ کا تصور توحید

محمد لطیف میر

آج کے جدید دور کا سب سے بڑا المیہ یہ ہے کہ سیاست اور دنیا دو الگ الگ خانوں میں بٹ چکے ہیں۔ دنیا کے نام نہاد ارباب سیاست اور خواجگی کے علمبرداروں نے اپنے جدید ترین نظریات باطلہ کے تحت "ذات بے ہمتا" کی حکمرانی سے یکسر انحراف کرلیا ہے۔ "خواجگی" کے اس عمل کی مسلمانوں نے بھی اسی نظریے کی پیروی کی جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ خدائے مطلق کی حکمرانی اور حاکمیت سے یکسر انحراف نے مسلمانوں کے اندر سے "خالص عقیدہ توحید" کو نکال دیا ہے۔ ترکی جو کل تک خلافت عثمانیہ کے پرچم تلے تھا آج آزاد ہو کر خواجگی کے زیر اثر سیاست کو فروغ دے رہا ہے، آج پوری ملت اسلامیہ اسی رنگ میں رنگ چکی ہے۔ پاکستان ہو کہ بنگلہ دیش، ترکی ہو کہ انڈونیشیا، مصر ہو کہ شام، عراق ہو کہ ایران ہر جگہ آج ذات بے ہمتا کی سروری اور حکمرانی کو تسلیم کرنے سے انکار کیا جا رہا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ آج پوری دنیا میں ملت اسلامیہ کا شیرازہ بکھر رہا ہے۔ ہر ایک مغربی آقاؤں کی غلامی اور احسانات تلے کچلا جا رہا ہے، اقبالؔ صاحب نے اہل مشرق کو مغرب کے احسانات اٹھانے سے باز رہنے کی تلقین کی ہے ؎

اٹھا نہ شیشہ گرانِ فرنگ کے احسان
سفالِ ہند سے مینا و جام پیدا کر

اقبالؔ کے نزدیک سیاست دین کی لونڈی ہے نہ کہ کوئی علاحدہ چیز۔ دین جو کہ مکمل طریقۂ حیات ہے، اس کے قوانین و ضوابط ہی سے سیاست اور دوسرے تصورات کے سوتے پھوٹتے ہیں۔ وہی پوری زندگی کو محیط ہے۔ زندگی کے تمام شعبہ جات اس کے تحت معرض وجود میں آتے ہیں۔ پیدا ہونے سے لے کر موت تک دین ہر موڑ پر زندگی کی رہنمائی کرتا ہے۔ اس ضمن میں اقبال اپنے ایک خط میں خان نیاز الدین خاں کو لکھتے ہیں۔

"سیاست مسلمانوں میں کوئی علاحدہ شے نہیں بلکہ خالص مذہبی نکتۂ خیال سے کچھ شے ہی نہیں اور اگر کچھ ہے تو مذہب کی لونڈی ہے۔"
(مکتوب مورخہ ۴، نومبر ۱۹۱۷ء)

اقبالؔ کے نزدیک آج مسلمانوں نے بھی "تہذیب نوی" کے زیر اثر اپنا اپنا حرم تعمیر کرلیا ہے۔ لیکن تہذیب نوی کا یہ تراشیدہ بت غارت گر کاشانہ دین نبوی ثابت ہوا ہے۔ یہی وجہ ہے اس دور میں کہیں وحدت کا عملی چلن نہیں۔ تہذیب حاضر کا تراشیدہ بت یا دیوتا وطن ہے جس کے تصور نے قوموں میں امتیاز پیدا کر دیا ہے۔ وطنیت کے تصور نے توحید کے تصور خالص پر کاری ضرب لگائی۔ انھوں نے یوں واضح کیا ہے ؎

ان تازہ خداؤں میں بڑا سب سے وطن ہے
جو پیرہن اس کا ہے وہ مذہب کا کفن ہے

اقبال ملت اسلامیہ کے نوجوانوں کو دعوت دیتے ہیں کہ نظارۂ دیرینہ ایک بار پھر زمانے کو دکھادو۔ چونکہ "نظارۂ دیرینہ" تصورات باطلہ سے یکسر پاک ہے اور اس کا بازو توحید کی قوت سے قوی ہے۔ دنیا کی کوئی بھی طاقت اس کے قوی کو مضمحل نہیں کرسکتی ؎

نظارۂ دیرینہ زمانے کو دکھادے
اے مصطفوی خاک میں اس بت کو ملادے

نظارۂ دیرینہ سے مراد صدر اول یعنی دور خلافت راشدہ کو پھر سے زندہ کرنا ہے اور موجودہ زندگی کے سارے نظاموں کو اس کے مطابق ڈھالنا ہے۔ مبادیات سیاست اور حکومت کی اصل وہی خلافت راشدہ ہے جہاں پورا نظام زندگی دوئی کے عمل سے یکسر پاک تھا۔ توحید کی حقیقت اور شعور، عرفان اور آگہی نے مردان حق اور غازیان اسلام کو بے پناہ کر دیا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ مردان حق اور غازیان اسلام نے دنیا کے طول و عرض میں کلمۃ الحق کی صدائے حق و صداقت کو بلند کیا۔ قیصر و کسریٰ کے در و بام کو ہلا دیا۔ طاغوتی اور باطل طاقتوں اور ان کے آقاؤں کی بساط پلٹ دی۔ اقبال نے "شکوہ" میں ان مردان حق کے کارناموں کو واضح کیا ؎

کس نے ٹھنڈا کیا آتش کدۂ ایراں کو؟
کس نے پھر زندہ کیا تذکرۂ یزداں کو؟

یہ اس توحید کے خالص تصور کا کمال تھا کہ جس طرف بھی مردان حق اپنا رخ کرتے تھے صنم کدے اور بت کدے کانپ اٹھتے تھے۔ تکبیر کی صدائے مسلسل نے پہاڑوں میں خارا شگافی کا عمل پیدا کر دیا۔ نکتہ "لا الٰہ" نے ان کے اندر جمال اور جلال کے عناصر جلیلہ و جمیلہ پیدا کر دیے۔ یہ ان کے جلال کا نتیجہ تھا کہ صنم کدوں میں بت بھی "ھو اللہ احد" کی صدائیں بلند کرنے پر مجبور ہوئے۔

کس کی ہیبت سے صنم سہمے ہوئے رہتے تھے
منہ کے بل گر کے ھو اللہ احد کہتے تھے

"توحید" کا سب سے بڑا تقاضا زندگی کے تمام شعبوں میں خدا کے احکامات کے مطابق فیصلہ کرنا ہے۔ خدا کے قانون اور ضوابط کے مطابق دنیا دی کاروبار کو انجام دینا ہے۔ مرد مومن کا اصل مقصد دنیا میں خدا کی حاکمیت اور فرماں روائی کو تسلیم کرنا اور پھر اس کو قائم کرنا ہے۔ قرآن حکیم کے الفاظ میں ؎

"اور بادشاہی میں اس کا کوئی شریک نہیں اور
جو لوگ اللہ کے نازل کردہ حکم کے مطابق
فیصلہ نہ کریں وہی ہیں کافر" (المائدہ۔ ۴۷)
"ان کے درمیان اللہ کے نازل کردہ قانون
کے مطابق فیصلہ کرو اور ان کی خواہشات کی
پیروی نہ کرو" (المائدہ۔ ۴۸)

اقبال چونکہ قرآن کو اپنا فکری سرچشمہ خیال کرتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ ان کا پورا کلام اسی نکتہ کی تفسیر ہے۔ قرآن کریم ملت آدم، جمعیت آدم پر بہت زور دیتا ہے۔ قرآن کا اصل مقصد ہی وحدت کے نظام کو منزل مقصود تک پہونچانا ہے۔ قرآن اس کائنات میں SOVEREIGNTY ایک اللہ کے سوا کسی کو تسلیم نہیں کرتا اور نہ ہی کوئی دوسرا ہوسکتا ہے۔ کائنات ارضی و سماوی کے تخلیق کرنے میں صرف ایک اللہ کا ہاتھ ہے وہی اس کا منتظم، فرماں روا، مالک اور بادشاہ ہے۔ اقبال موجودہ دور میں اسی نظام سیاست و حکومت اور نظام زندگی کے قائل ہیں۔ "خضر راہ" میں وہ اس حقیقت کو یوں واضح کرتے ہیں۔

"تا خلافت کی بنا دنیا میں ہو پھر استوار
لا کہیں سے ڈھونڈ کر اسلاف کا قلب و جگر

اقبال کے نزدیک اس پورے نظام کا دارومدار نکتہ "لا الہ" پر منحصر ہے۔ ملت بیضا کی اساس "لا الہ" ہے۔ "لا الہ" ملت کا سرمایہ ہے۔ لا الہ احتساب کائنات ہے۔ زندگی اور کائنات کے سارے رموز و اسرار اسی میں پوشیدہ ہیں۔ ملت اسلامیہ کے نفوس قدسیہ جنھوں نے صدیوں سے ضلالت و گمراہی میں بھٹکتی ہوئی انسانیت کو کامیابی کی معراج کمال تک پہونچایا اور انسانیت کو تاریکی سے نکالا، انھوں نے توحید کے تصور حیات کو اپنی زندگی کا جزو بنا لیا تھا اور اس کے تقاضوں سے کما حقہ واقفیت حاصل کر چکے تھے۔ یہ توحید ہی کی کارفرمائیوں کا نتیجہ ہے کہ ملت اسلامیہ نے حق و صداقت، عدالت و شجاعت، امامت اور عبادات کا ایسا پاکیزہ نظام عمل پیش کیا کہ آج تک دنیا والے اس کی مثال پیش کرنے سے قاصر ہیں۔ اقبال بھی اسلام کو بحیثیت ایک سیاسی، اجتماعی معاشرتی نظام کے دیکھتے ہیں۔

اقبال کے نزدیک اسلام ہی صرف ایک عملی طریقہ ہے جو اصول توحید کو انسانوں کی ذہنی اور جذباتی زندگی میں حرکت پیدا کرسکتا ہے۔ اس کا اصل مقصد با مطابہ خدا کے ساتھ مکمل وفاداری ہے۔ یہ وفاداری کا عنصر اس وقت تک معرض وجود میں نہیں آسکتا جب تک انسان کے قلب و ذہن میں توحید خالص پیدا نہ ہو۔ جدید دور میں جب دنیا تصور توحید کے عمل سے ناآشنا ہوئی تو غیر مسلم تو درکنار مسلمان حکومتیں بھی ملوکیت، ملحدانہ اشتراکیت، سوشلزم اور فاشزم وغیرہ کی جانب مائل ہوگئیں۔ جس کی پاداش میں وہ آج ذلیل و رسوا ہیں۔

لہٰذا اقبال ملت اسلامیہ کو اپنی قیادت و پیشوائی کی پوزیشن حاصل کرنے کے لئے درس دیتے ہیں ؎

سبق پھر پڑھ صداقت کا، عدالت کا، شجاعت کا
لیا جائے گا تجھ سے کام دنیا کی امامت ... کا

جیسا کہ اوپر عرض کیا جا چکا ہے کہ اقبال کا فکری سرچشمہ قرآن مقدس ہے۔ اقبال کا تصور توحید قرآن کا تصور توحید ہے۔ قرآن کی اساس بھی یہی توحید ہے۔ پورا قرآن اسی ایک نکتے کی جامع تفسیر ہے۔ زندگی کے تمام سوتے اسی سے پھوٹتے ہیں۔ قرآن ایک ہی خدا کو اس کائنات کا حاکم اعلیٰ قرار دیتا ہے۔ اس عمل کی دعوت دیتا ہے جس کا عملی نمونہ خود پیغمبر اسلام اور ان کی نگرانی میں تربیت پانے والے صحابۂ کرام ہیں جنھوں نے دنیا میں اس نظام کے ذریعہ حق و صداقت اور عدل و انصاف کا دور زندہ کردیا۔ جنھوں نے باطل طاقتوں کو صفحۂ ہستی سے مٹا ڈالا۔ قیصر و کسریٰ کے "بتانِ بے فیض" "بتانِ آذری" اور نظام باطلہ کے نظام کہن پر کاری ضربیں لگائیں۔

صدر اول میں پیغمبر اسلام صلی اللہ علیہ وسلم کی پاکیزہ نگرانی میں تربیت یافتہ مردانِ حق نے اعلائے کلمۃ الحق کو بنی نوع انسان تک پہونچانے میں کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا۔ وہ صبح و شام اس عمل میں سرگرم عمل رہے۔ وہ اس حقیقت سے روشناس ہو چکے تھے کہ انسان کا اصل مقصد اعلائے کلمۃ الحق ہے جو کہ انسانیت کے لئے ازلی و ابدی روشنی ہے۔ اقبال نے ان کے اس عمل کو "شکوہ" میں یوں واضح کیا ہے ؎

محفلِ کون و مکاں میں سحر و شام پھرے
مئے توحید کو لے کر صفت جام پھرے
کوہ میں دشت میں لے کر ترا پیغام پھرے
اور معلوم ہے تجھ کو کبھی ناکام پھرے

لیکن جدید دور میں مغربیت کے اثر نے، ملت اسلامیہ کے اس عمل کو کمزور کردیا اور اس کا اثر زائل ہوگیا۔ یہ توحید خالص کبھی ایک پورا نظام زندگی تھا، سوچ و فکر کی اساس تھی، زندگی کا پاسباں تھا، فرد و ملت کی بقا کا ضامن تھا، مگر آج صرف ایک مسئلہ علم الکلام ہے۔ یہی توحید کبھی دنیا میں ایک زندہ قوت تھی۔ پوری زندگی کی آبرو اسی کے دم سے قائم تھی۔ حرکی عمل کا اصل راز یہی توحید تھا۔ آج نیل کے ساحل سے لے کر تابخاک کاشغر مسلمان اس زندہ قوت سے عاری ہیں۔

اکبر الہ آبادی مغربی انداز کی درسگاہوں اور دانش گاہوں سے تعبیر کرتے ہوئے کہتے ہیں ؎

یوں قتل سے بچوں کے وہ بدنام نہ ہوتا
افسوس کہ فرعون کو کالج کی نہ سوجھی

آج کے جدید دور میں یورپ کے نظام تعلیم کا زبردست چرچا ہے۔ اس نظام تعلیم کو مسلمان بھی اپنے لئے باعث رحمت خیال کرتے ہیں بجائے اس کے کہ اپنا اسلامی نظام تعلیم مرتب کریں اور یورپ کے لادین نظام تعلیم سے اسلامی نوجوانوں کے قلب وذہن کو محفوظ رکھیں۔ مسلمان خود اس روش میں بہہ رہے ہیں۔ عرب ہو یا کہ عجم ہر جگہ یورپ کے اس جان لیوا نظام تعلیم نے اپنے جھنڈے گاڑ دیئے ہیں۔ برا ہو اس نظام تعلیم کا جس نے انسانوں کے اندر سے انسانیت کو نکال دیا ہے اور مسلمانوں کو جو انسانیت کے داعی تھے راکھ کا ڈھیر بنا دیا ہے۔ جب تک مسلمان توحید خالص کا پاس کرتے رہے، خودی کی نگہبانی ہوتی رہی تب تک میر کارواں بن کر رہے پوری دنیا ان کے زیر سایہ رہی۔ مشرق اور مغرب میں ان ہی کا بول بالا رہا۔ دنیا میں کوئی طاقت ایسی نہ تھی جو ان کے بڑھتے ہوئے سیل رواں کو روکے مگر آج وہ یورپ کے دست نگر بن کر رہ گئے ہیں بلکہ ان کی حیثیت ان یتیموں کی ہو گئی ہے جو کسی کمینہ کے دسترخوان پر پہونچ گئے ہوں اقبالؔ کے نزدیک مسلمانوں کی کامیابی، سربلندی اور سرفرازی صرف اور صرف نکتہ" لا الٰہ" میں ہے۔ مسلمانوں کی زبوں حالی، پریشانی، بے راہ روی، ذہنی وقلبی، علمی جمود اور دوسرے تمام معاشرتی، معاشی اور سیاسی مسائل کا حل اس "نکتہ لا الٰہ" میں پوشیدہ ہے۔ یہ اسی وقت ممکن ہے جب مسلمان کے قلب پر نزول کتاب کا عمل جاری ہوگا۔

اقبالؔ توحید کے اس خالص اور جلالی تصور کے قائل ہیں جس کے سامنے "بتانِ بے فیض" صنم کدوں میں گر گر "ہو اللہ احد" کہنے پر مجبور ہو جاتے ہیں۔ توحید کے اس جمالی اور جلالی تصور نے اقبال کے کلام میں ایک پورا نظام قائم کیا ہے، ان کا کلام توحید کے تصور جلال وجمال سے لبریز ہے۔ اس سے انتوں کا جلال اور جمال ظاہر ہوتا ہے، مومن خدا کے جمال کا مظہر ہے جب کہ کافر خدا کے جلال کا۔ اقبالؔ کے نزدیک اگر "لا" الّا سے بیگانہ ہو جائے تو انتوں کا زوال شروع ہو جاتا ہے۔ الّا کے بغیر "لا" ہمیشہ وادئ کفر وضلالت اور ظلمت کی تاریک گھاٹیوں میں سرگرداں رہتا ہے۔ جبکہ الّا انسانیت کے لئے عرفان کی کشادہ راہیں کھول دیتا ہے۔ کلمۂ توحید جلال وجمال کی مکمل تفسیر ہے ؎

نکتۂ می گویم از مردان حال
امتاں را لا جلال الّا جمال
لا والّا ساز و برگ امتاں
نفی بے اثبات مرگ امتاں

اقبالؔ کے نزدیک حکمت کلیمی اور حکمت فرعونی میں 'لا' اور 'الّا' کا فرق ہے۔ حکمت کلیمی کا مقصود خدا کی مکمل اطاعت ہے۔ حاکمیت، ربوبیت، ملکیت، فرماں روائی۔ صرف ذات بے ہمتا کو زیبا ہے۔ حکمتِ کلیمی کا مقصود خدا کی مکمل اطاعت ہے۔ کے علاوہ کہیں دوسرے نظام حکومت یا معاشرت کو قبول نہیں کرتی۔ اس کے برعکس حکمت فرعونی سرکشی، تخریب کاری وتباہ کاری، جور واستبداد تکبر وغرور، شکم پروری اور خوف مرگ کا نام ہے اقبال نے توحید کے اسی عنصر کو اپنی کتاب "ضرب کلیم" میں تفصیل سے اور مدلل بیان کیا ہے۔ یہ کتاب اپنے اندر ضرب کلیمی کی شان رکھتی ہے اور جدید دور کی فرعونیت کے خلاف اعلانِ جنگ کرتی ہے۔

الغرض یہ کہ اقبال کے نزدیک پیغمبر اسلام کا اسوۂ حسنہ ہی توحید کی مکمل اور جامع کتاب ہے۔ خلافتِ راشدہ پیغمبرانہ تصور توحید کی تکمیل کا دوسرا نام ہے۔ اس کا کام صرف ملک کا نظم ونسق چلانا، امن قائم کرنا اور سرحدوں کی حفاظت کرنا ہی نہیں بلکہ مسلمانوں کی اجتماعی زندگی میں معلم، مربی، اور مرشد کے تمام فرائض انجام دینا ہے۔ اقبال کا خیال ہے کہ موجودہ دور میں مسلمانوں کے اندر پیدا ہوئی اخلاقی اور علمی وفکری خرابیوں کا سدباب "توحید خالص" کے تصور ہی سے ہو سکتا ہے۔

## مختصر

# عالمی خبریں

**معید اشرف ندوی**

● سعودی سفیر برائے اٹلی نے رابطہ عالم اسلامی مکہ مکرمہ کی جانب سے منعقد بین الاقوامی سیمینار برائے "حقوق انسانی اور اسلام" کا افتتاح کرتے ہوئے فرمایا کہ اسلام نے انسانی حقوق کی ضمانت دی ہے جس کا اصل مقصد انسان کو معاشرہ میں باعزت مقام دلانا ہے اور ظلم و زیادتی کرنے والوں کو روکنا ہے تاکہ ہر انسان امن و چین سے زندگی گذار سکے۔

● روسی سیکورٹی کونسل کے سکریٹری سرگئی ایوانوف کے مطابق روس کی آبادی میں اگلے پچاس برسوں میں ۳۰ ملین لوگوں کی کمی ہو جائے گی۔ پچھلے سال روس کی آبادی میں (۷۰۸۴۰۰۰) کی کمی ہوئی اس آبادی کی کمی کی شرح کا سب سے زیادہ اثر افواج پر پڑے گا وہاں کے ماہرین اس کی کو بڑھتی ہوئی شرح موت، گرتی ہوئی شرح پیدائش، صحت عامہ کی سہولیات کی کمی اور شراب نوشی کی کثرت کو قرار دیا ہے، ماہرین کا خیال ہے کہ کسی بھی ملک کی آبادی کو ایک شرح پر برقرار رکھنے کے لئے ۲ء۱ کی شرح پیدائش ضروری ہے لیکن یہ شرح روس میں ۲۸ء۱ پر ہے جس کی وجہ سے آنے والے ۵۰ برسوں میں وہاں کام کرنے والوں کا زبردست بحران واقع ہوگا۔

آج کل مسلم ممالک اور عام ترقی پذیر ممالک میں آبادی کے اضافہ پر کنٹرول کرنے کے لئے مغربی ممالک جتنی مدد دے رہے ہیں اس کا مقصد صرف یہ ہے کہ ان ممالک کے پاس آبادی کی شکل میں جو سرمایہ ہے اسے بے اثر اور کم کیا جائے، سب سے زیادہ جرمنی، انگلینڈ، فرانس اور امریکہ کو خطرہ ہے کہ آنے والے دنوں میں ہماری آبادی کم ہو جائے گی اور غیر ملکی تارکین وطن کی تعداد زیادہ ہو کر اکثریت میں آ جائے گی اور ہم خود اپنے ملک میں اقلیت میں رہ جائیں گے۔ (دی ہندو۔ ۱۱ر مارچ ۲۰۰۰ء)

● یوکرین مشرقی یورپ میں واقع ہے جہاں کی آبادی پانچ کروڑ سے زائد ہے اس کی مشرقی سرحد روس سے ملتی ہے اور مغرب میں چیکوسلواکیہ واقع ہے اس کا رقبہ چھ لاکھ تین ہزار سات سو مربع کلو میٹر ہے۔ ۲۴ر اگست ۱۹۹۱ء کے اعلان آزادی کے بعد ایک خود مختار ریاست کے طور پر ابھرا ہے ملک کا دوسرا بڑا مذہب اسلام اور مسلمان سب سے بڑی اقلیت ہیں، مسلمانوں کی آبادی ۲۰ لاکھ کے قریب ہے۔

آزادی کے بعد یوکرین کے مسلمانوں نے اپنے آپ کو منظم کیا جس کے نتیجہ میں نہ صرف مسلمانوں کو مذہبی آزادی دی گئی بلکہ کمیونسٹ دور کے غصب شدہ مدارس اور مساجد بھی مسلمانوں کے حوالہ کر دی گئیں اور پہلی مرتبہ ۱۹۹۸ء میں مسلمانوں نے حزب اسلامی یوکرین کے پلیٹ فارم سے انتخاب میں حصہ لیا۔ مسلمانوں نے اپنی ذاتی کوشش سے ایک اسلامی مرکز دارالحکومت میں قائم کیا ہے جس کے ذریعہ غیر مسلموں کو اسلام کے بارے میں اچھی معلومات فراہم کی جاتی ہیں اسی طرح مرکز خواتین کے ذریعہ دعوت کا کام لے رہا ہے اس میں عرب نوجوانوں کی بیویاں اور تاتاری مسلم خواتین اپنا تعاون دے رہی ہیں۔

# مطالعہ کی میز

تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے !

محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

نام کتاب : سلسبیل
شاعر : تابش مہندی
صفحات : ۱۱۲، سائز ۱۸x۲۲/۸، قیمت :/۶۰ روپئے
خوبصورت ٹائٹل، عمدہ کاغذ، دیدہ زیب کتابت
ملنے کا پتہ : مرکزی اسلامی پبلشرز دعوت نگر ابوالفضل انکلیو، جامعہ نگر نئی دہلی۔

ڈاکٹر تابش مہندی صاحب ایک اچھے خوش فکر اور نعت گو شاعر ہیں سلسبیل ان کے نعتوں کا شاندار مجموعہ کلام ہے۔

نعت اگر سادہ لفظوں میں اظہار عقیدت ہی میں کہی جائے تب بھی اس کی قدر و قیمت ہے، لیکن اگر یہ اظہار عقیدت علم و تحقیق، سلیقہ و تہذیب، مقام نبوت کے عرفان کے ساتھ ہو، خیالات و جذبات کوثر و تسنیم میں نہائے ہوئے ہوں، زبان و بیان میں سلاست و روانی، حسن و دلکشی اور شیرینی و حلاوت ہو اور سب سے بڑھ کر نعت میں اگر عبدیت و الوہیت کا امتیاز اور توحید و رسالت کی عظمت و جلالت کا صحیح شعور کا پاس و لحاظ ہو، افراط و تفریط سے پاک ہو اور نعت رسولؐ کے ساتھ ساتھ اس میں منقبت صحابہؓ بھی شامل ہو تو اس کی قدر و قیمت میں بے انتہا اضافہ ہو جاتا ہے اور وہ عندالناس اور عنداللہ مقبول بھی ہوتی ہے، اس مجموعہ میں یہ جواہرات ہر طرف بکھرے ہوئے نظر آتے ہیں جن کی آب و تاب نظر کو شادابی اور دل کو نور و سرور بخشتی ہے۔

تابش صاحب کی شاعری کا ایک قابل ذکر پہلو یہ بھی ہے کہ وہ زمینوں کا انتخاب لفظوں کی نشست اور مصرعوں کے دروبست کا بڑا اچھا سلیقہ رکھتے ہیں۔

سلسبیل میں نعتوں کے علاوہ تین حمد اور چودہ ۱۴ مناقب بھی شامل ہیں، اس طرح تابش صاحب نے اللہ رب العالمین کی حمد و ثنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح اور صحابہ کرامؓ خصوصاً خلفاء راشدین کی منقبت بیان کر کے اپنے کو مستحق اجر و ثواب بنا لیا ہے۔

بطور نمونہ چند اشعار ملاحظہ فرمائیں۔

حمد :-

زمین تیری ہے اور آسمان تیرا ہے
مکان تیرا ہے اور لامکان تیرا ہے
شجر حجر ہیں تیری کبریائی کے مظہر
ہر ایک برگ و ثمر میں نشان تیرا ہے

نعت :-

میں مدح کر رہا تھا رسولؐ انامؐ کی
خوشبو بکھر رہی تھی درود و سلام کی
ہر سو رواں ہے چشمہ فیضان مصطفےٰؐ
تخصیص مصر کی ہے عرب کی نہ شام کی

منقبت :-

پڑھوں گا جب ابوبکرؓ و عمرؓ کی سیرت اقدس
بڑھے گی وسعت فکر و نظر آہستہ آہستہ
کوئی دیکھے مقدر حضرت عثمانؓ و حیدرؓ کا
میسر ہو گئی لخت جگر آہستہ آہستہ

یقین کامل ہے کہ تابش صاحب کا یہ خوبصورت مجموعہ کلام علمی اور ادبی حلقوں میں ہاتھوں ہاتھ لیا جائے گا اور عاشقین رسولؐ کے دلوں کو حلاوت و جلا بخشے گا۔

---

نام کتاب : آئینۂ ہجری
مرتب : سید نورالدین
قیمت : =/25 روپے
ملنے کا پتہ : مکتبہ حرمین مرزا والی مسجد امین آباد لکھنؤ

قدیم زمانہ سے یہ سلسلہ چلا آرہا ہے کہ دنیا کی تمام قومیں اپنے شب و روز اور زندگی کے اہم واقعات کو حوادثات کے حوالہ سے درج کرتی تھیں چنانچہ سنہ عیسوی کو حضرت عیسیٰؑ سے موسوم کر دیا گیا اور سنہ ہجری کو حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی مکہ سے مدینہ کی ہجرت سے موسوم کر دیا گیا۔

انگلستان میں تقویم کا رواج عہد قدیم سے تھا، بعد میں تبدیلی کے ساتھ ۱۴ر ستمبر ۱۷۵۲ء مطابق ۴ر ذی قعدہ ۱۱۶۵ھ کو گیگورین کلنڈر کی صورت میں ہمارے سامنے آیا اور آج تک رائج ہے

دشواری یہ ہوتی تھی کہ کسی شخص کی پیدائش ہجری میں درج ہوتی تھی اور وفات عیسوی میں درج رہتی تھی اس صورتحال کو عام پڑھنے والا سمجھ نہیں پاتا تھا اس میں جو دشواریاں آتی تھیں اس سے اہل علم بخوبی واقف ہیں۔ اس کمی کو کانپور کے ماہر ریاضیداں سید نورالدین صاحب (M.S.C ریاضی) نے محسوس کیا اور اپنی پانچ سالہ عرق ریزی کے بعد ایک کتاب اور چارٹ (قیمت بیس روپئے) تیار کیا جس کا نام "آئینہ ہجری" ہے جس میں یکم محرم سنہ ۱ھ سے یکم ۱۵۰۰ھ مطابق ۱۹ر جولائی ۶۲۲ء سے ۲۸ر نومبر ۲۰۷۶ء تک کا

(باقی ص ۱۳ پر)

# سوال و جواب

محمد طارق ندوی

س:۔ کیا امیر جماعت کثرت رائے یا قلت رائے کا پابند ہے یا نہیں؟

ج:۔ صورت مسئولہ میں امیر جماعت کثرت رائے کا پابند نہیں ہے وہ حق پر فیصلہ کریگا معاملات میں مشورہ ضرور کرنا چاہئیے۔ اللہ تبارک تعالیٰ کا ارشاد گرامی ہے۔ (وَاَمْرُهُمْ شُوْرىٰ بَيْنَهُمْ) ان کے معاملات ان کے باہم مشوروں سے طے ہوتے ہیں صحابہ کرام کی یہ محمود صفت تھی کہ وہ دینی امور میں باہم مشورہ کرکے فیصلہ کرتے تھے لیکن آپ کو معلوم ہوگا کہ خلیفہ اول حضرت ابو بکرؓ نے جیش اسامہؓ کو مرتدین کے مقابلہ میں بھیجا جبکہ صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین کی اکثریت مخالفت کر رہی تھی زکوٰۃ کی وصولیابی میں بھی آپ نے کوئی نرمی نہیں برتی، جبکہ اکثر صحابہ کرام اس موقع پر نرمی کے خواہاں تھے۔

س:۔ کچھ لوگ نماز پڑھتے وقت پتلون کی مہری کو نیچے سے موڑ لیتے ہیں کیا ایسا کرنا چاہیئے؟

ج:۔ ٹخنہ کے نیچے پتلون یا پائجامہ وغیرہ لٹکانا مکروہ تحریمی ہے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اس سلسلہ میں سخت وعید وارد ہے۔ عن عبد الله بن عمر أن النبي صلى الله عليه وسلم. قال إن الذي يجر ثيابه من الخيلاء لا ينظر الله إليه يوم القيامة (مسلم ج ۲ ص ۱۹۴)

لہٰذا ہر وقت پتلون یا پائجامہ ٹخنہ کے اوپر رکھنا چاہیئے۔ اور نماز کے وقت تو حکم میں اور زیادہ شدت ہو جائے گی۔ لہٰذا پتلون وغیرہ کی مہری موڑنا ہوگا تاکہ کراہت سے بچا جاسکے۔

س:۔ دو فرضوں کو ایک ہی نماز کے وقت میں سفر کی وجہ سے جمع کرسکتے ہیں یا نہیں؟

ج:۔ نہیں، جمع نہیں کرسکتے ہیں۔ ہر نماز کو اس کے وقت میں پڑھنا ہوگا حدیث شریف میں دوران سفر نماز جمع کرنے کا جو حکم ہے اس کا مطلب یہ ہے کہ صورۃً جمع کرسکتا ہے مثلاً ظہر کو آخری وقت میں پڑھے اور عصر کو اول وقت میں۔ اس طرح دو نمازوں کے درمیان جمع ہو جائے گا۔ نیز ارشاد خداوندی ہے۔ اِنَّ الصَّلٰوةَ كَانَتْ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ كِتَابًا مَّوْقُوْتًا۔

صاحب بدائع فرماتے ہیں: قال أصحابنا إنه لا يجوز الجمع بين فرضين في وقت احدهما الا بعرفة والمزدلفة الى أن قال ولا يجوز الجمع بعذر السفر والمطر جلد اول صفحہ ۳۲۷

نیز حضورؐ کا یہ ارشاد ہے: من جمع بين الصلوتين من غير عذر فقد اتى بابا من ابواب الكبائر (ترمذی ۱/۲۶)

س:۔ بہت سے لوگ، لکڑی، مٹی وغیرہ کے جاندار کی تصویر بنا کر بیچتے ہیں کیا یہ شرعاً جائز ہے؟

ج:۔ جاندار کی تصویر بنانا حرام ہے، خواہ لکڑی مٹی، لوہے، سونے وغیرہ کسی مادے سے بنائی جائے تصویر بنانے والے کے لئے حدیث شریف میں سخت عذاب کی وعید ہے، لہٰذا مذکورہ اشیاء کی تصویر بنانا اور اسے بیچنا شرعاً ناجائز ہوگا۔ اور اس سے کمائی گئی رقم حرام ہوگی۔

س:۔ خودکشی کرنے والے کی نماز جنازہ پڑھی جائے گی یا نہیں؟

ج:۔ خودکشی کرنے والے مسلمان کی نماز جنازہ پڑھی جائے گی۔ اگرچہ خودکشی حرام ہے اور اس کا مرتکب گنہگار ہے اور اللہ کے نزدیک سخت سزا کا مستحق ہے۔

س:۔ پہلوان جب کشتی لڑتا ہے تو صرف لنگوٹ باندھ کر لڑتا ہے کیا اس کا یہ عمل جائز ہے نیز دوسرے لوگ ایسی کشتی دیکھ سکتے ہیں؟

ج:۔ پہلوان کا مذکور عمل ناجائز ہے نیز اسی طرح اسے دیکھنا بھی چونکہ ستر کھول کر کشتی لڑی جاتی ہے جائز نہ ہوگا۔

# حضرت مولانا علی میاں ندویؒ پر کلکتہ میں سمپوزیم اور خصوصی نمبر کا رسم اجرا

مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن ندویؒ کے نام سے موسوم ایک سمپوزیم باب العلوم ۲ دویں سالانہ جلسہ کے موقع پر ۲۸ اپریل سنہ ۲۰۰۰ء کو سلم انسٹی ٹیوٹ ہال کلکتہ میں منعقد ہوا، جس کی رت سابق مہتمم مدرسہ عالیہ کلکتہ مولانا ابومحفوظ یم معصومی نے فرمائی اور مہمانان گرامی کا تعارف اور زیم کے مقاصد و اغراض مولانا صباح اسمٰعیل ندوی بیان کئے اور دارالعلوم ندوۃ العلماء کے مہتمم مولانا ید الرحمٰن اعظمی ندوی نے افتتاحیہ کلمات سے نوازا،

خطبۂ استقبالیہ میں باب العلوم کے ناظم اعلیٰ حافظ اری محمد اسمٰعیل ظفر صاحب نے حضرت مولانا علیہ الرحمۃ نخصیت و خدمات کا اجمالی جائزہ لیتے ہوئے سرزمین تہ سے مولانا مرحوم کے تعلقات اور دلی وابستگی کا رکیا۔ انھوں نے کہا کہ مولانا کی تعلیمات و ہدایات کو فروغ ستا، ہماری ذمہ داری ہے آنے والی نسلوں تک مولانا بیامات پہنچانے کے لئے میں "علی میاں ندوی سے وسائٹی" کے قیام کا ارادہ رکھتا ہوں، جس کے تحت ب العلوم مولانا مرحوم کے پیام انسانیت کے چراغ کو ب و تاب کے ساتھ روشن رکھے گا۔

جسٹس خواجہ محمد یوسف صاحب نے مغربی سگال میں مسلمانوں کی تعلیمی زبوں حالی پر افسوس ظاہر رتے ہوئے کہا کہ یہاں کوئی معیاری اردو میڈیم کول نہیں ہے۔ یہاں کے مسلمانوں تک اسلامی لیمات کے فروغ کے لئے اردو ایک اہم وسیلہ ہے فوں نے کہا کہ مولانا علیہ الرحمہ کی بھی یہی خواہش تھی کہ ہاں کے مسلمان اردو کے ساتھ ساتھ بنگلہ زبان میں ملکہ حاصل کریں اور اس زبان کو اسلامی افکار و خیالات سے مالامال کریں۔

امیر جمعیت اہل حدیث مغربی بنگال مولانا عبدالخالق ندوی نے مولانا علی میاںؒ کی رحلت کو دنیائے انسانیت کے لئے ایک عظیم خسارہ بتایا۔

سابق امیر جماعت اسلامی مغربی بنگال، جناب سید علی صاحب نے اس موقع پر فرمایا کہ مولانا کے ہاں خانقاہ اور جہاد کا عجیب امتزاج ہے اور یہی امتزاج مولانا کو شان امتیازی عطا کرتا ہے۔ اس نکتے کو علی گڑھ مسلم یونیورسٹی سے تعلق رکھنے والے مہمان مولانا محمد تیسیر عزیز ہاشمی ندوی نے اور زیادہ واضح کیا اور کہا کہ آسمان ادب پر لاکھوں ستارے نمودار ہوئے اور ڈوب گئے، مورخوں کا کارواں آتا رہا اور جاتا رہا، مفکرین و دانشوروں کی بھی کمی نہیں، لیکن مولانا کو اس ہزار یے کا واحد مرد میدان قرار دینے کی واحد وجہ جو سمجھ میں آتی ہے وہ یہی ہے کہ مولانا نے علم کا رشتہ عمل سے نہایت خوش اسلوبی سے جوڑ دیا ہے۔

پروفیسر سلیمان خورشید صاحب نے مولانا کو تاریخ اسلام پر گہری بصیرت کا حامل بتایا اور کہا کہ مولانا نے اپنے تاریخی ادراک کا صحیح اور بروقت استعمال کیا۔ اور ہندوستانی و عالمی مسلمانوں کو وقت سے پہلے آنے والے مصائب سے نہ صرف آگاہ کیا بلکہ انہیں عملی طور پر ان سے نبرد آزما ہونے کے لئے تیار کیا۔ آزاد ہند کے مدیر جناب احمد سعید ملیح آبادی نے مسلم پرسنل لاء کے حوالے سے مولانا کی گرانقدر خدمات کا جائزہ لیا۔ اور کہا کہ اس موقع پر مولانا نے جو اسلامی لہر پیدا کی تھی اور جو نیشنل ڈیبیٹ (CONVERSATION) کا سلسلہ شروع کیا تھا آج پھر سے وہی دینی لہر اور قومی افہام و تفہیم کا سلسلہ شروع ہو جائے تو ہندوستان میں اسلام کا بڑا کام ہو جائے۔

دارالعلوم ندوۃ العلماء کے مہتمم مولانا سعید الرحمٰن اعظمی ندوی مدظلہ العالی نے کہا کہ مولانا کی پہلو دار شخصیت اپنے اندر ایک دعوت رکھتی ہے، آج علمی جد و جہد، فکری انقلاب اور نتیجہ خیز تگ و دو کی سخت ضرورت ہے مولانا علیہ الرحمہ اب نہیں رہے، لیکن ان کی دعوت و عزیمت کا وسیع خزانہ موجود ہے جس سے وقت و حالات کی تبانی آج بھی ممکن ہے۔ مولانا علیہ الرحمہ کی عظیم کامیابیوں کا راز ان کا متوازن فکر ہے اور یہی فکر اسلام اور مسلمانوں کی فلاح کا ذریعہ اور کامیابی و کامرانی کی کلید ہے، اسے ہاتھ سے جانے نہ دیجئے اور متحد ہو کر میدان عمل میں آگے بڑھیئے۔ یہ مولانا کی تعلیمات کا خلاصہ ہے اور وقت کا تقاضا بھی۔

مولانا ابومحفوظ الکریم معصومی نے اپنی صدارتی تقریر میں کہا کہ مولانا کی تعلیمات کو عام کرنے کی ضرورت ہے، اگر مولانا کا کام ان کی وفات کے ساتھ ختم ہو گیا۔ تو یہ اس دنیا کے لئے بڑی بدنصیبی کی بات ہوگی۔ مولانا علی میاںؒ آج بھی ہمارے قائد ہیں اور ہمیں ان کی تالیفات کی روشنی میں تیزی کے ساتھ آگے بڑھنا چاہیئے۔ اس موقع پر باب العلوم نے ایک خصوصی اور یادگاری مجلّہ "مولانا علی میاں ندوی نمبر" بھی شائع کیا، جس کی رسم اجراء صدر جلسہ نے کیا یہ مجلّہ اپنے منتخب مضامین اور حضرت مولانا کی شخصیت اور ان کے اقوال و احوال کے لحاظ قابل قدر اور داد و تحسین کے لائق ہے اور اہل علم اور صاحبانِ قلم عوام و خواص سب کے لئے حضرت مولاناؒ کا ایک تحفہ ہے جسے حاصل کر کے ضرور مطالعہ کرنا چاہیئے۔

یہ کامیاب سمپوزیم مولانا صباح اسمٰعیل ندوی علیگ (مہتمم باب العلوم) کے اظہار تشکر اور صدر جلسہ کی دعاء پر اختتام پذیر ہوا۔ (ادارہ)

# حضرت مولانا سیّد ابو الحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ پر

## تعمیر حیات کا

# خصوصی اور یادگاری نمبر

ادارہ تعمیر حیات کا سب سے قبل یہ فرض بنتا ہے کہ وہ اپنے سرپرست اور بزرگ ترین شخصیت حضرت مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندویؒ ناظم ندوۃ العلماء پر ایک یادگاری خصوصی اشاعت پیش کرے، وہ یہ فرض بہتر اور نہایت معیاری انداز سے پورا کرنا چاہتا ہے اس کے لئے کشادہ وقت درکار ہے اور حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے قریبی تعلق رکھنے اور ان کی شخصیت کے امتیازی پہلوؤں سے واقفیت رکھنے والوں کے تعاون کے ساتھ ہی یہ کام انجام دیا جا سکے گا۔

ادارہ تعمیر حیات نے اس سلسلہ کی ضروری کارروائی شروع کر دی ہے، اس سلسلہ میں ہمارے محبین و اہل قلم کی طرف سے پسندیدگی ظاہر ہو رہی ہے ــــ ہم امید کرتے ہیں کہ یہ کام نئے سال کی پہلی سہ ماہی میں مکمل ہو سکے گا۔ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ پر مختلف رسالوں کے نمبر نکلے ہیں اور نکل رہے ہیں، اس نمبر میں انشاءاللہ نئے مضامین کے ساتھ ساتھ دیگر خصوصی نمبروں میں شائع شدہ امتیازی مضامین کو بھی شامل کیا جائے گا۔

ادارہ

[redacted]

gd. N .. LW / NP/ 63
No.: ( 522)330020

FORTNIGHTLY

Principal off : 372336
Guest House : 323864

# MEER-E-HAYAT

NADWATUL-ULAMA, LUCKNOW-226 007 (India) Rs. 6/-

















Printed And Published by Athar Husain on behalf of Majlis Sahafat- Wa- Nashriat,

لکھنؤ

# تعمیرِ حیات

پندرہ روزہ

## ہندوستانی مسلمانوں کی ذمہ داری

یہ امت اللہ کے سامنے جواب دہ ہوگی کہ جب کروڑوں کی آبادی والا اتنا بڑا ملک انارکی اور اخلاقی گراوٹ کا شکار ہو رہا تھا تو تم جو کروڑوں میں تھے۔ کیا کرتے رہے؟ کیا تم نے اسے روکنے کے لئے کوئی اقدام کیا؟ موجودہ حالات میں ہندوستانی مسلمان کو تین کام کرنا ضروری ہے (۱) اپنا امتیاز قائم رکھتے ہوئے اور معاشرے میں اپنی برتری اور بہتری ثابت کرتے ہوئے یہاں کی اکثریت سے اپنے کو اور اسلام کو متعارف کرائیں۔ (۲) اپنے بچوں کی دینی تعلیم کی فکر کریں اور کم از کم یہ کہ وہ اسلام کی بنیادی باتوں سے واقف ہوں، اس کے لئے انھیں اردو ضرور پڑھائیں۔ کیونکہ ہماری تہذیب کا بیشتر سرمایہ اردو میں ہے اور انڈو اسلامک کلچر کو سمجھنے کے لئے جتنی مددگار زبان اردو ہے اتنی کوئی دوسری زبان نہیں۔ (۳) اپنے سماج کی خبر لیں اور اس کی بھلائی اور سدھار کے لئے جو کچھ کر سکیں کریں اور معاشرہ میں اپنی افادیت ثابت کریں۔

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

(ماخوذ از: حیات اور کارنامے)

۲۰؍جون سنہ ۲۰۰۳ء | سالانہ ؍۱۳۰ روپے | فی شمارہ ؍۶ روپے

درس حدیث

# تفریح و مذاق کے انداز میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا طرز تعلیم

تحریر:۔ شیخ عبدالفتاح ابوغدہؒ ✕ ترجمہ:۔ شمس الحق ندوی

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کبھی کبھی صحابہ کرامؓ کو تفریح و دلچسپی کے انداز میں باتیں بتاتے تھے، لیکن اس تفریحی انداز میں بھی آپ سچی ہی باتیں فرماتے تھے، بہت سی علمی باتیں تفریح و مذاق کے انداز میں صحابہ کرامؓ کو سکھا دیتے تھے، ایسا اس لئے فرماتے کہ انسانی طبیعت و مزاج کچھ اس طرح بنا ہے کہ کبھی سستی و اضمحلال کی کیفیت ہوتی ہے اور تفریحی باتوں سے یہ چیز دور ہو جاتی ہے نشاط پیدا ہو جاتا ہے اور مخاطب بات کو دلچسپی سے سنتا ہے جو دل میں اتر جاتی ہے اور اچھی طرح سمجھ میں آجاتی ہے۔

بخاری، مسلم، ابوداؤد، ترمذی اور ابن ماجہ نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے کہا "حضور صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے یہاں تشریف لایا کرتے تھے میرا ایک چھوٹا بھائی تھا اس کی کنیت ابوعمیر تھی، اس نے ایک گوریّا جیسا پرندہ پال رکھا تھا، اس سے کھیلتا اور دل بہلاتا تھا، کچھ دنوں بعد وہ پرندہ مرگیا، اس کے بعد حضور صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے تو اس کو غمگین دیکھ کر پوچھا کیا بات ہے غمگین کیوں ہیں؟ بتایا گیا کہ ان کا پرندہ مرگیا اس پر غمگین ہیں، آپؐ نے فرمایا: ارے ابوعمیر تمہارا نغیر (چھوٹا پرندہ) کیا ہوگیا؟"

ابوداؤد اور ترمذی نے حضرت انسؓ سے روایت کیا ہے کہ "ایک شخص نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے سواری مانگی آپؐ نے فرمایا: میں تم کو سواری کے لئے اونٹنی کا ایک بچہ دوں گا" اس شخص نے کہا اللہ کے رسولؐ اونٹنی کا بچہ لے کر کیا کروں گا؟ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "بھائی اونٹ کو اونٹنی ہی تو جنتی ہے"!

ان کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس تفریحی انداز میں سمجھایا کہ اونٹ خواہ بڑا ہو اور سواری اور بار برداری کے کام آتا ہو، ہوتا تو ہے وہ اونٹنی ہی کا بچہ۔

(اس سادہ اور معمولی واقعہ میں ... سیکھنے کی ہیں ایک بات تو یہ ہے کہ طالب علم جب کوئی بات سنے تو اس پر غور کرے ... تردید میں جلدی نہ کرے، یہ پہلو بہت ... جو طالب علم کو کامیابی کا راز بتاتا ہے ... میں تفریحی انداز میں ذہن کو غور و فکر پر آمادہ ... کی تعلیم دی گئی ہے جو درست و حق ... آپؐ کا یہ مذاق بھی تفریح کے ساتھ حقیقت ہی بیان کرتا ہے، اس میں عمیر سے جو کچھ فرمایا ... ایک طرح سے ان کے غم کو دور کرنے کی غرض سے تھا مزید یہ کہ پرندہ کو پالنا اور پنجرے میں بند ... درست و جائز ہے۔ ایسے ہی پرندہ کو ... خرچی میں شامل نہیں ہے۔ یہ معلوم ہوا کہ ... نہ لگے تو پیار کے انداز میں تصغیر کا لفظ ... کرنا بھی درست ہے بعض علما اس حدیث کی ... کرتے ہوئے ساٹھ کے قریب مسائل کا استنباط کیا ہے، بعض حضرات نے تو تین سو کے قریب فوائد گنائے ہیں)۔

## نعت

الیس۔ ایم یسرور کیرلا

محمدؐ کا ستارا جب مدینہ میں ہوا روشن
ہوئی ہے نور سے اس کے زمانے کی فضا روشن

ضلالت کا اندھیرا مٹ گیا دنیا کے پردے سے
ہر اک قلب و جگر نورِ مبیں سے ہو گیا روشن

زمانے کے لیے نورِ حقیقت بن کر آئے تھے
خدا نے آپ کی ہستی سے عالم کو کیا روشن

سلیقہ آپ نے عالم کو جینے کا سکھایا ہے
ہر اک دشت و جبل نورِ محمدؐ سے ہوا روشن

مٹی دنیا سے شرک و کفر و گمراہی کی تاریکی
نبوت کا وہ خاور جب مدینہ میں ہوا روشن

چراغِ حق نہ بجھ جائے بچا اعدا کے پھونکوں سے
ہو قائم تا ابد یارب ترے دیں کا دیا روشن

یہاں ہر چیز ہے روشن محمدؐ ہی کے پرتو سے
زمیں روشن فلک روشن خلا و ماہ دار روشن

حقیقت ہے کوئی بھی اس کا منکر ہو نہیں سکتا
تجلی سے محمدؐ ہی کی ہے راہِ ہدیٰ روشن

عطا کر اپنے بندوں کو تو توفیق عمل یارب
کرم سے تیرے سرور کا ہے سینہ سدا روشن

پندرہ روزہ

لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۷ — شمارہ نمبر ۱۶

۲۵ جون ۲۰۰۰ء — مطابق — ۲۲ ربیع الاول ۱۴۲۱ھ



اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین وادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/ روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں

### زر تعاون

سالانہ — ۱۳۰/ روپے

فی شمارہ — ۶/ روپے

بیرونی ممالک فضائی ڈاک

ایشیائی، یورپی، افریقی و امریکی ممالک

۳۰ ڈالر

بیرونی ممالک بحری ڈاک

بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

### خط وکتابت کا پتہ

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳

ندوۃ العلماء لکھنؤ، ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں

### گزارش

خط وکتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے۔ منیجر

پرنٹر پبلشر اطہر حسین نے ندوہ آفسیٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا



# اِس شمارے میں



## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔
۲۔ فی کاپی =/Rs. 15 کے حساب سے زر ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔
۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## نرخ اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ =/Rs. 30
۲۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ =/Rs. 40
۳۔ کمیشن تعداد اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔
۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔
۵۔ انٹرنیٹ اور تعمیر حیات دونوں کا نرخ اشتہار فی کالم سنٹی میٹر =/80

## بیرون ملک نمائندے

| | |
|---|---|
| Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P.O. Box No. 842,<br>Madina Munawwara (K.S.A.) | مدینہ منورہ |
| Mr. M. AKRAM NADWI<br>O.C.I.S., St. Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U.K. | برطانیہ |
| Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P.O. Box 388, Vereninging,(S. Africa) | ساؤتھ افریقہ |
| Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P.O. Box No. 10894, DOHA-QATAR | قطر |
| Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P.O. Box No. 12525, DUBAI (U.A.E.)<br>P.H.No: – 3970927 | دبئی |
| Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>H. No. 109, Town Ship Kaurangi,<br>KARACHI-31 (Pakistan) | پاکستان |
| Dr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>98-Conklin Ave, Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U.S.A.) | امریکہ |

Internet Web-site: http://nadwa.virtualave.net
e-mail address: airp@lw1.vsnl.net.in







# مولانا محمد ناظم ندویؒ اللہ کے حضور میں

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کو ابھی پورے چھ مہینہ بھی نہیں گذرے کہ ان کے رفقاء ندوہ اور ہم مذاق ساتھیوں کی صف میں جو آخری شخص رہ گئے تھے ان کی وفات کی بھی خبر مورخہ ۹؍جون کو ندوہ پہونچی، ہماری مراد مولانا محمد ناظم صاحب ندوی رحمۃ اللہ علیہ سے ہے کہ جن کی علمی اور تعلیمی رفاقت حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ ایسی قریبی اور برادرانہ تھی کہ وہ دونوں جب ملتے تو انہیں کے انس اور مسرت سے ملتے اور دو دوستوں اور رفیقان کار کی حیثیت سے کاموں میں شریک ہوتے تھے، دونوں تقریباً ۱۹۲۹ء سے ۱۹۳۲ء تک طالبانہ حیثیت سے ساتھ رہے، پھر مولانا ناظم صاحب رحمۃ اللہ علیہ جامعہ اسلامیہ ڈابھیل میں عربی زبان وادب کے استاد کی حیثیت سے چار سال ۱۹۳۳ء تا ۱۹۳۷ء رہے، وہاں اس وقت مولانا شبیر احمد عثمانی اور مولانا محمد یوسف بنوریؒ جیسے حضرات استاد تھے، مولانا ناظم صاحبؒ کو وہاں ان کے ساتھ رفاقت رہی، پھر مولاناؒ ندوہ میں بھی استاد کی حیثیت سے آگئے اور یہاں رہے، سابق رفقاء مولانا سید ابوالحسن علی ندوی صاحبؒ اور مولانا مسعود عالم صاحب ندویؒ اور مولانا عبدالسلام صاحب قدوائیؒ کی رفاقت کی، مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی پیدائش ۱۹۱۳ء یا ۱۹۱۴ء کی تھی جو ان کے رفیق علمی وتعلیمی مولانا علی میاں صاحبؒ کی تھی۔

مولانا ناظم صاحبؒ مشہور صوفی بزرگ شیخ شہاب الدین سہروردیؒ سے نسبی تعلق رکھتے تھے، والد صاحب کا نام اشفاق احمد تھا، اور علی نگر ضلع مونگیر بہار میں پیدا ہوئے، ابتدائی تعلیم گھر پر ہوئی، پھر متوسط تعلیم شمس الہدیٰ پٹنہ بورڈ میں ہوئی، اور وہاں نمایاں کامیابی حاصل کی، پھر اعلیٰ تعلیم کے لئے ندوہ آئے، مولانا رحمۃ اللہ علیہ نے ندوۃ العلماء میں دس سال تدریس میں ۱۹۳۶ء تا ۱۹۴۹ء تک گزارے تھے۔

حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے خاص موضوعات میں سے ادب عربی کو خصوصی مقام حاصل تھا، اور اس میں ندوہ کو شیخ تقی الدین ہلالی مراکشی کی آمد سے بڑی تقویت حاصل ہوئی تھی، علامہ شیخ تقی الدین ہلالی تین سال ندوہ میں رہے، ان کے خاص شاگردوں میں مولانا رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا مسعود عالم ندوی مدیر عربی ماہنامہ "الضیاء" اور مولانا محمد ناظم صاحب ندوی کو ان کی خصوصی توجہ حاصل ہوئی، یوں ان کے دیگر رفقاء میں مولانا عبدالسلام صاحب قدوائی، مولانا محمد عمران خاں صاحب ندوی، مولانا ابواللیث صاحب اصلاحی ندوی اور کچھ دوسرے حضرات بھی تھے، لیکن ادب عربی کے استفادہ کے لحاظ سے تین آدمیوں کو خصوصیت حاصل ہوئی۔ اور مراکش کے عربی ادب کے بڑے عالم شیخ تقی الدین ہلالی سے استفادہ سے ہوئی، مصر وشام کے اہم ترین فضلاء میں زبان وادب کے کسی مسئلہ میں اختلاف ہوتا تو شیخ تقی الدین ہلالی سے رائے لیتے، ندوہ کو ان کی آمد سے بہت فائدہ پہونچا، اور وہ فائدہ حقیقت میں ان تین اشخاص کو عربی ادب میں امتیاز حاصل کرنے کی صورت میں حاصل ہوا، مولانا مسعود عالم صاحب نے عربی صحافت میں اپنی ممتاز صلاحیت کا ثبوت دیا، ندوہ کا عربی ترجمان ماہنامہ "الضیاء" انہی کی ادارت میں کئی سال نکلا اور اس نے عالم عربی میں داد وتحسین حاصل کی، اس میں مولانا سید ابوالحسن علی صاحب ندویؒ اور مولانا محمد ناظم صاحبؒ پوری طرح سے معاونت اور شرکت کرتے تھے۔ مولانا ناظم صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی خصوصیت زبان کے لغت کے پہلو میں امتیاز تھا، اور انھوں نے عربی کے الفاظ اور نحو کی صحت کے سمجھنے میں خصوصی امتیاز پیدا کیا تھا، اس کا اعتراف خود ان کے رفقاء کرتے تھے، مولانا محمد ناظم صاحبؒ نے ندوۃ العلماء میں تدریس کا کام دس سال تک کیا، تقسیم ہند کے بعد وہ پاکستان منتقل ہو گئے اور ریاست بہاولپور کی اسلامی یونیورسٹی کے شیخ الجامعہ مقرر ہوئے، وہ ۱۹۵۱ء تا ۱۹۶۳ء بارہ

سال اس منصب پر رہنے کے بعد جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ میں استاد کی حیثیت سے کام کیا، پھر پاکستان واپس آکر کراچی میں قیام فرمایا، اور متعدد علمی و تعلیمی شعبوں کے رکن رہے، تصنیف و تالیف میں بھی ان کا حصہ رہا، کئی کتابیں انھوں نے تصنیف کیں، عربی شاعری میں بھی انھوں نے حصہ لیا، اس طرح مختلف موضوعات پر ان کے اشعار کا ایک مجموعہ تیار ہوا جو شائع ہوا۔ عربی انشاء و ادب کی تعلیم پر "المنہج الجدید للدراسۃ اللغۃ العربیۃ" کے نام سے چار جلدوں میں ایک کتاب بھی لکھی، ان کا عربی ادب کے ساتھ ساتھ دیگر علمی موضوعات سے بھی اچھا ربط تھا۔ چنانچہ ندوۃ العلماء میں عربی ادب کے بڑے استاد ہونے کے ساتھ ساتھ انھوں نے "حجۃ اللہ البالغۃ" اور بعض دیگر فنون کی کتابوں کا بھی درس دیا اور جامعہ عباسیہ بھاولپور میں بخاری شریف کا بھی درس دیا، حدیث شریف میں وہ ندوۃ العلماء کے شیخ الحدیث مولانا حیدر حسن خاں صاحب ٹونکی کے شاگرد رہے تھے اور ان سے استفادہ کیا تھا۔

مولانا محمد ناظم ندوی ندوۃ العلماء کے ان فرزندوں میں تھے جن پر ندوۃ العلماء کو فخر تھا، وہ ندوۃ العلماء سے خصوصی تعلق رکھتے تھے، پاکستان جانے کے بعد بھی ندوۃ العلماء سے برابر تعلق محسوس کرتے رہے اور دو یا تین بار ان کو ندوۃ العلماء آنے کا موقع ملا، اور ندوۃ العلماء آکر انھوں نے بڑی مسرت محسوس کی، ندوۃ العلماء میں ان کو سب سے زیادہ تعلق مولانا ابوالحسن صاحب ندویؒ سے تھا، اور مولانا رحمۃ اللہ علیہ کو ان سے بڑا انس و تعلق تھا، دونوں بڑے مخلص دوست اور رفیق کی حیثیت سے ملتے تھے، اور دور رہنے کی صورت میں ایک دوسرے کو یاد کرتے تھے۔

عالمی رابطہ ادب اسلامی کی تشکیل کے بعد جس کے صدر مولانا علی میاںؒ منتخب ہوئے، پاکستان کے حصہ کی ذمہ داری مولانا محمد ناظم صاحب ندویؒ پر ڈالی گئی تھی، جو گذشتہ چند سال قبل تک ان کے ذمہ رہی، گذشتہ کئی سالوں کے دوران مولانا محمد ناظم صاحب ندویؒ کو صحت کی مختلف کمزوریوں سے سابقہ پڑا خاص طور سے ان کے پیروں کی کمزوری بہت زیادہ بڑھ گئی تھی، نیز بعض ایسی شکایات ہوگئی تھیں جن سے معذوری بڑھ گئی تھی بالآخر وقت آخر آگیا، اور یہ عربی زبان و ادب کا ممتاز دانشور و ماہر اپنے مالک حقیقی سے جاملا، ان کی وفات حضرت مولاناؒ کی وفات کے تقریباً چھ ماہ بعد ہوئی، اگر حضرت مولاناؒ کی حیات میں ہوئی ہوتی تو مولاناؒ اس کا بڑا صدمہ محسوس کرتے، جس کو ہم سب اہل ندوہ محسوس کر رہے ہیں، اللہ تعالیٰ ان کو اپنے دامن عفو و مغفرت میں جگہ دے، اور ان کے درجات بلند فرمائے، اور جنت الفردوس میں اعلیٰ جگہ عطا فرمائے۔

راقم الحروف کو ان کی خاص شفقتوں کا فائدہ حاصل رہا ہے، شاگرد ہونے کے تعلق سے بھی، اور ان کے عزیز دوست و رفیق مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے بھانجہ ہونے کے تعلق سے بھی، اس لئے میں اس واقعہ کو خاندانی واقعہ تصور کرتا ہوں اور میں ہی صرف نہیں بلکہ ان کے تمام شاگرد جو ان کی محبت اور ان کے حسن اخلاق اور شفقت سے مستفید ہوئے ہیں، ان کی وفات کو بڑے صدمہ کا باعث سمجھتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ ان کے درجات کو بلند فرمائے۔ (آمین)

# تاریخ وفات مقبولِ الانام

۱۹۹۹ء

## ناظم ندوہ نامی گرامی مولانا سیّد ابوالحسن علی میاں

۱۹۹۹ء

● ڈاکٹر مغیث الدین فریدی

ایک دانائے راز مردِ خدا — آج رخصت ہوا دعا دے کر
پاسبانِ کلیدِ بیت اللہ — آئینہ دار خلقِ پیغمبر
وہ ادیب و خطیبِ لاثانی — زیب محراب و زینت منبر
وہ محدث مفسرِ قرآن — وہ مفکر فقیہ دانش ور
صادق القول صاحبِ کردار — پاک دل پاک ذات پاک نظر
کئی صدیوں کے بعد آیا تھا — علم و فضل و کمال کا پیکر
قوم پر جب بھی کوئی وقت پڑا — سامنے آگیا سپر بن کر
بن گیا اس کے دم کی برکت سے — ندوہ سرچشمۂ علوم و ہنر

ناظم ندوہ کا ہے سالِ وفات
سرور نامور بلند نظر

۱۹۹۹ء

# سیرت وکردار کی تبدیلی کی ضرورت

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

"وَقُل رَّبِّ اَدْخِلْنِي مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِي مُخْرَجَ صِدْقٍ"۔

(سورۃ الاسراء۔ ۸۰)

اور کہو کہ اے پروردگار مجھے اچھی طرح داخل کیجیو اور اچھی طرح نکالیو۔

## کہ ہر بن مو سے صدا آئے

اصل چیز ہے سیرت وکردار اور وہ طرز زندگی جو ایک سلطنت ہی نہیں بلکہ سلطنت سے بڑی چیز ہے یعنی معرفت الٰہی، اللہ کے یہاں کی مقبولیت نظر کی تاثیر اور خیر عام اور ہدایت ورحمت الٰہی کا دروازہ کھولنے کا کام کرتی ہے، سلطنت تو اس کا ایک ہلکا اور ایک پھیکا سا نشان ہے۔ ایمانی سیرت وہ چیز ہے جو آفاق وانفس کی فتوحات عطا کرتی ہے اور وہ جہاں گیری عطا کرتی ہے جس کے سامنے سلطنتیں ہیچ ہیں، وہ اصل چیز جو ہر خیر کا منبع وسرچشمہ ہے وہ ہے سیرت، میں نے کسی موقع پر کہا تھا کہ "ارادے اداروں کو پیدا کرتے ہیں، ادارے ارادوں کو پیدا نہیں کرتے" اصل چیز ہے صحیح ارادہ، جب صحیح ارادہ ہو جاتا ہے تو پھر سیکڑوں ادارے وجود میں آتے ہیں، ادارے جیتے ہیں، مرتے ہیں، پیدا ہوتے ہیں اور ختم ہو جاتے ہیں لیکن ارادۂ انسانی جب صحیح ہو جائے اور انسان کی نیت صحیح ہو جائے، انسان کی سیرت، شریعت کے سانچے میں ڈھل جائے، انسان کے اعمال وتصرفات منشائے الٰہی کے تابع ہو جائیں، منشائے الٰہی کے سانچہ میں ڈھل کر نکلیں، اور ذہن کا رخ صحیح ہو جائے کہ ہر بُنِ مُو سے صدا آئے۔

"وَقُل رَّبِّ اَدْخِلْنِي مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِي مُخْرَجَ صِدْقٍ وَّاجْعَلْ لِّي مِن لَّدُنكَ سُلْطَانًا نَّصِيرًا"۔

تو ان کے غلاموں کے قدموں کے نیچے کسریٰ وقیصر کے تاج آتے ہیں ؎

در شبستان حرا خلوت گزید
قوم و آئین و حکومت آفرید
ماند شبہا چشم او محروم نوم
تا بہ تخت خسروی خوابید قوم

اقبال کہتے ہیں کہ آپ کی امت تخت خسروی پر آکر سوگئی، یعنی اس نے تخت خسروی کو ایک معمولی چارپائی اور ایک سریر سمجھا اس کو خاطر میں نہیں لائی، جہاں بیٹھنا چاہئے تھا جاہ وجلال کا اظہار کرنے کے لئے وہاں وہ سوگئی۔

تو اصل چیز کیا ہے؟ خدا کو جب منظور ہوگا اور خدا کی حکمت کا تقاضا ہوگا تو سلطنت وجود میں آئے گی، اور جب خدا کی حکمت کو کچھ اور تقاضہ ہوگا تو اس سے بھی بڑی چیزیں وجود میں آئیں گی۔ یہ درویشان بے نوا، یہ فقیران کج کلاہ آپ کی سرزمین میں آرام فرما ہیں۔ انھوں نے بادشاہوں پر حکمرانی کی ہے، حضرت خواجہ برہان الدین غریب کے واقعات پڑھئے، حضرت خواجہ زین الدین کے واقعات پڑھئے، ایک مرتبہ کا واقعہ ہے کہ شیخ زین الدین کو بادشاہ وقت نے طلب کیا جو اس وقت کا سب سے بڑا بادشاہ تھا، کسی بات پر اس کو ناگواری ہوئی، تو انھوں نے خواجہ برہان الدین غریب کی قبر پر آکر اپنی لاٹھی گاڑدی اور کہا اب جس میں دم اور ہمت ہو وہ یہاں سے اٹھا کر دیکھے، تو اس کے سامنے بادشاہ ہی جھکا وہ اس کے سامنے نہیں جھکے، ایسی نظیروں سے پوری تاریخ بھری ہوئی ہے۔

## ہماری باگ شریعت کے قبضہ میں ہو

اصل چیز کیا ہے، وہ ہے سیرت کا پیدا کرنا، جس کا عنوان ہے "ادخلنی" میں داخل ہوں تو تیرے حکم کے مطابق، نکلوں تو تیری تعلیم اور منشاء کے مطابق جس کو "مدخل صدق" اور "مخرج صدق" کہا گیا۔ وَاجعل لی من لدنک سلطاناً نصیراً" (الاسراء: ۸۰، اور اپنے پاس سے زور وقوت کو میرا مددگار بنالیو) کہا گیا۔ آپ کے ساتھ مدد کرنے والی کوئی ذات نہیں ہے، میرے لئے آپ اپنی طرف طاقت پیدا کر دیجئے۔ اصل مسلمانوں کی طاقت اس میں مضمر ہے، کس کی سلطنت رہی ہے؟ اگر کسی کی سلطنت رہتی تو خلافت راشدہ رہتی، اور اس کے بعد کوئی شہنشاہی رہتی تو سلطنت عباسیہ، جو پورے متمدن افریقہ اور ایشیا کے عظیم ترین ممالک پر حکومت کرتی تھی۔ یہ مغلوں کی سلطنت خود کتنی بڑی سلطنت تھی، یہ چیز یعنی نعمت اللہ تعالیٰ کسی کو دے تو فائدہ اٹھانا چاہئے، میں اس کی تحقیر نہیں کرتا لیکن یہ مسلمان کے لئے موت وزندگی کا سوال نہیں۔ یہ نہیں کہ سلطنت ختم ہو جائے تو یہ امت مرگئی، اور جب سلطنت آئے تو یہ امت زندہ ہوگئی، امت سلطنت سے بالاتر ہے، سلطنت امت سے بالاتر نہیں، سلطنت امت کے لئے ہے، امت سلطنت کے لئے نہیں۔ سیرت سلطنت بھی پیدا کرتی ہے اور سلطنت

سے بھی عظیم تر چیز پیدا کرتی ہے اور وہ سیرت خود خدا کو پسند ہے جس کے انعام میں وہ ساری دنیا بھی عطا کر دے اور ہفت اقلیم کی سلطنت بھی عطا فرما دے، اور عطا بھی فرمائی ہے، کبھی حضرت سلیمان علیہ السلام کو اور کبھی اپنے کسی اور محبوب بندے کو۔

"وقل رب ادخلنی مدخل صدق واخرجنی مخرج صدق" میرا چلنا پھرنا، اٹھنا بیٹھنا، مرنا جینا سب تیرے لئے ہو، اور الفاظ قرآنی میں وہ کہا جا سکے جس کی نبی کو تعلیم دی گئی ہے:

قُلْ اِنَّ صَلَاتِیْ وَنُسُکِیْ وَمَحْیَایَ وَمَمَاتِیْ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ۔ لَا شَرِیْکَ لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِیْنَ۔ (الانعام: ۱۶۲)

(اے نبی) کہہ دو کہ میری نماز اور میری عبادت اور میرا جینا اور میرا مرنا سب خدائے رب العالمین ہی کے لئے ہے جس کا کوئی شریک نہیں اور مجھ کو اسی بات کا حکم ملا ہے اور میں سب سے اول فرمانبردار ہوں۔

مسلمان کی زندگی شریعت کے سانچہ میں، قرآن و حدیث کے سانچہ میں، سیرت نبوی کے سانچہ میں ڈھل کر نکلے، نہ اپنی خواہش سے جانا، نہ اپنی خواہش سے آنا، نہ اپنی خواہش سے اٹھنا، نہ اپنی خواہش سے بیٹھنا، نہ اپنی خواہش سے حکم چلانا، نہ اپنی خواہش سے حکم ماننا اور نہ اپنی خواہش سے کسی کو زیر کرنا، نہ اپنی خواہش سے کسی کے سامنے زیر ہونا، یہ ہے "اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ"۔

ہر کام کے لئے شریعت کی دلیل چاہئے، خدا تعالیٰ کیا چاہتا ہے، اس وقت کا فرمان کیا ہے، اس وقت کا حکم کیا ہے؟ اس وقت خدا کا حکم ہے کہ ہم جھک جائیں، اس وقت خدا کا حکم ہے کہ ہم رک جائیں، حالی نے صحابہ کرام کی تعریف کرتے ہوئے لکھا ہے:

بھڑکتی نہ تھی خود بخود آگ ان کی
شریعت کے قبضہ میں تھی باگ ان کی
جہاں کر دیا نرم نرما گئے وہ
جہاں کر دیا گرم گرما گئے وہ

مجھے ایک تاریخ کے طالب علم کی حیثیت سے پرانی یادیں ستائیں اور میرے دل میں چٹکی لیں، یہ الگ بات ہے لیکن قرآن ازلی و ابدی کتاب ہے اور وہ خدا کا فیصلہ ناطق ہے، اصل چیز ہے اسلام کی سیرت بنانا، یعنی نفس کی خواہش اپنے ذاتی مفادات اور وقتی تقاضوں کو شریعت کے سامنے جھکا دینا اور اس کے تابع بنا دینا، یہ جھوٹی عزت، یہ ناموری، یہ شہرت، ہم چشموں میں عزت کوئی چیز نہیں ہے۔ اصل چیز امر الٰہی ہے اور امر الٰہی کیا ہے؟ اس کو تلاش کرنا کہ اللہ تعالیٰ ہماری کیسی زندگی چاہتا ہے اس وقت اسلام کی مصلحت کا تقاضا کیا ہے؟ معیار اور کسوٹی یہ ہے کہ ہمیں کیا ملے گا؟ ساری جدوجہد سیاسی جدوجہد سے لے کر معاشی جدوجہد تک اسی مرکز کے گرد گھومے وہ کیا؟ کہ ہمیں اس سے کیا ملے گا؟

## اسلامی سیرت کی کمی ہے

آج تمام دنیا میں مسلمان ہیں، کون سا ملک ہے جہاں آپ کے ملک کے لوگ موجود نہیں؟ لیکن کس کے لئے ہیں بس یہی مسئلہ ہے دعوت پھیلانے کے لئے نہیں ایسا نہیں ہے کہ انسانیت پر رحم کھا کر، انگلستان، کنیڈا، امریکہ خود عرب ملکوں کی موجودہ خطرناک حالت دیکھ کر وہ بے چین ہو کر اپنے گھروں سے نکلے ہوں، یہ "اَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ" نہیں ہے، اور وہاں جو گئے تو یہ "اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ" نہیں ہے، معاشی مصلحت کے مفاد نے ان کو نکالا، معاشی مفاد نے ان کو وہاں داخل کیا، معاشی و ذاتی و خاندانی مفاد نے ان کو وہاں رکھا، جب اس کا تقاضا ہوگا کہ مکہ کے بجائے نیویارک چلے جائیں تو وہ چلے جائیں گے۔ آپ جب چاہیں امتحان کر دیکھ لیجئے اور جب اس کا تقاضا ہوگا کہ مکہ چلے آئیں تو وہاں چلے آئیں گے، اس لئے نہیں کہ وہاں حرم ہے بلکہ اس لئے کہ معاشی مسئلہ کا تعلق وہاں سے ہے۔ یہ نہ "مدخل صدق" پر عمل کر رہے ہیں اور نہ "مُخْرَجَ صِدْقٍ" پر چل رہے ہیں، یہ اللہ کا حکم ہے، اپنے نبی کو تعلیم دی جا رہی ہے اور آپ کے ذریعہ آپ کے طفیل میں امت کو تعلیم دی جا رہی ہے، ہم دعا کریں "رَبِّ اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ" ہمارا جینا، مرنا، ہمارا کسی سے خوش ہونا، کسی سے ناراض ہونا، ہمارا ٹوٹنا اور جڑنا، ہمارا اگڑنا اور بننا یہ سب خدا کے حکم اور امر الٰہی کے تابع ہو، پھر دیکھئے کہ اللہ تعالیٰ کیا عطا کرتا ہے؟ شکوہ اس سیرت کے بدل جانے کا ہے، اس ذہن کے بدل جانے کا ہے، کہ شریعت ہماری امام نہ رہی، شریعت ہمارا فیصلہ کرنے والی نہ رہی جو ہمارے مسائل میں ایک حکم کی حیثیت رکھے، ہم نے شریعت کو حاکم نہیں بنایا، ہم نے اپنی خواہشات کو اپنے مفادات کو حَکَم بنایا، بس اس وقت اصل انقلاب جو مسلمانوں کے لئے ضروری ہے وہ ہے سیرت کا اختیار کرنا کہ ہماری زندگی اللہ اور اس کے رسول کے منشا کے مطابق بن جائے وہ ہم سے جو کرائے وہ ہم کریں وہ جو چھڑائے وہ ہم چھوڑیں۔ تو یہ "اَدْخِلْنِیْ مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ صِدْقٍ" ہے، مسلمان کو پہلے یہ پوچھنا چاہئے کہ شریعت کا حکم کیا ہے،

...ہمارے لئے جائز ہے کہ نہیں؟

اس وقت جس چیز کی کمی ہے اور جو ...نیز فیصلہ کن اور انقلاب انگیز ہے وہ ہے اسلامی ...یرت کا اختیار کرنا اور اگر ایسا اجتماعی طور پر ...ذنو کیا کہنے ہیں، اجتماعی طور پر بھی الحمدللہ کوششیں ...ر رہی ہیں۔ انفرادی طور پر کوشش کر کے دیکھئے۔

ہر ایک شخص یہ طے کرے کہ شریعت کو ...مقدم رکھنا ہے، حکم الٰہی اور حکم شرعی پوچھنا ہے ...ولی بھی کام ہو سیاسی انتخاب و الیکشن سے لے کر ...شادی بیاہ، ختنہ، عقیقہ، مکان کی تعمیر، جائیداد کی ...تقسیم اور کھانے پینے تک یہ دیکھنا ہے کہ شریعت ...اجازت ہے کہ نہیں اور شریعت کا حکم کیا ہے؟

...بس ضرورت ہے کہ ہم اپنی سیرت بدلیں، ...کے بغیر کام نہیں چلتا، اور جب اللہ اپنے محبوب ...سے یہ کہے اور اس کو یہ تلقین کرے اور یہ ...طیفہ بنائے کہ تم یہ دعا کرو کہ "رَبِّ اَدْخِلْنِیْ ...مُدْخَلَ صِدْقٍ وَّاَخْرِجْنِیْ مُخْرَجَ ...صِدْقٍ" تو ہم کس شمار قطار میں ہیں۔

## حضرت علی میاںؒ

— ● محمد اسلم شاد آکے بستوی

...ینۂ جمال تھے حضرت علی میاںؒ
...دئی باکمال تھے حضرت علی میاںؒ
...اد و کفر و شرک و ضلالت کے تھے عدو
...سلام کے خیال تھے حضرت علی میاںؒ
...تا ہے یاد بندۂ مؤمن کو بس خدا
...مون خوش مقال تھے حضرت علی میاںؒ
...ن کے لئے ہے عالم اسلام بے قرار
...شتمال و خوش خصال تھے حضرت علی میاںؒ
...ضرت علی میاںؒ گئے دنیا سے دوستو
...ر ستم کی ڈھال تھے حضرت علی میاںؒ
...شاد آکے چراغ راہ ہیں ان کی سبھی کتاب
...سوز غم بلال تھے حضرت علی میاںؒ

# حضرت مولانا محمد ناظم ندویؒ کی وفات

ــــــــــ مولانا عبد اللہ عباس ندوی

ایک برگزیدہ عالم دین، متقی پرہیزگار، خداترس، عربی زبان وادب کے ماہر فن ادیب، شاعر مولانا محمد ناظم ندوی کل جمعہ ۹/ جون ۲۰۰۰ء (۷/ ربیع الاول ۱۴۲۱ھ) کو کراچی میں وفات پاگئے۔ عمر کم وبیش نوے سال کی پائی، کئی سال علالت میں گذرے۔ وہ اس محفل دوشیں کے آخری چراغ تھے جو ندوہ میں علامہ سید سلیمان ندویؒ کے نور علم واخلاص سے تاباں تھی، مولانا مسعود عالم ندویؒ (ایڈیٹر "الضیاء" اور بانی وسرپرست دار العروبہ پاکستان) میرے مخدوم ومربی مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندوی (عالم اسلام کے گل سرسبد) مولانا عبد السلام قدوائی ندویؒ سابق معتمد تعلیم ندوہ وناظم علمی دار المصنفین)۔ یہ تینوں حضرات اپنی نوجوانی کے زمانہ میں ندوہ کے مدرسین تھے۔ آپس میں ایک دوسرے کا احترام ملحوظ رکھنے والے، ایک دوسرے کے قدرداں اور منزلت شناس، ایک دوسرے کی محبت کا آخر دم تک دم بھرنے والے رحمۃ اللہ علیہم اجمعین۔

حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندویؒ اور استاذ گرامی مولانا محمد ناظم ندویؒ، مولانا مسعود عالم ندویؒ اور مولانا ابو اللیث صاحب اصلاحی ندوی (سابق امیر جماعت اسلامی ہند)، عربی ادب میں علامہ تقی الدین ہلالیؒ کے شاگرد تھے۔ ان میں سب سے پہلے مولانا مسعود عالم ندویؒ ۴۴ سال کی عمر میں وفات پاگئے۔ بقیہ تینوں حضرات نے عمر طبعی پائی۔ ان سب میں مولانا قدوائی ندویؒ آج سے ۱۸ سال پہلے رخصت ہو گئے تھے۔ باقی یہ دو بزرگ رہ گئے تھے۔ ان تینوں کے درمیان جو آپس میں محبت تھی اس کی شان کم ملے گی، استاذ گرامی مولانا عبد السلام قدوائی ہندوستان میں تھے اور مولانا محمد ناظم ندوی ترک وطن کرکے پاکستان چلے گئے تھے۔ ان دونوں ملکوں کے درمیان میل اور کیلو میٹر کے لحاظ سے مسافت بہت کم ہے مگر قانونی پابندیوں نے اتنی دوری کردی ہے کہ امریکہ، کناڈا سے آنا جانا آسان ہے، مگر ہندو پاکستان کے درمیان آمد ورفت آسان نہیں ہے۔ یہی وجہ تھی کہ حضرت مولانا محمد ناظم ندوی پاکستان جانے کے بعد عرصۂ دراز تک ہندوستان نہ آسکے۔ مولانا عبد السلام صاحبؒ قدوائی کو کہتے ہوئے راقم نے سنا: "اگر ایک مرتبہ مولوی ناظم صاحب سے ملاقات ہو جاتی تو اپنے مرنے کا افسوس نہ رہتا۔

حضرت مولانا علی میاںؒ کو اپنے صدیق قدیم سے اس درجہ محبت اور قلبی یگانگت تھی کہ ہمیشہ مولانا محمد ناظم ندویؒ سے ملاقات کے متمنی رہا کرتے تھے، بعض مرتبہ حجاز سے واپسی کراچی کے راستے سے ہوتی تو اس کی مسرت محسوس کرتے تھے کہ وہاں ملاقات ہو جائے گی۔ رابطہ ادب اسلامی عالمی کا ان کو کراچی سے ممبر منتخب کرایا، جب رابطہ کا استنبول میں اجلاس ہوا تو مولانا محمد ناظمؒ کے لئے پہونچنا آسان تھا، اس لئے وہاں تشریف لے گئے۔ حضرت مولانا علی میاں قدس سرہ کو استنبول کے اس اجلاس کی زیادہ خوشی اس لئے تھی کہ یہاں مولانا محمد ناظم صاحبؒ سے ملاقات رہے گی۔ جب حضرت مولانا علی میاںؒ پر فالج کا حملہ ہوا اور لکھنؤ میں عیادت کرنے والوں کا تانتا بندھا ہوا تھا۔ اور ضعف کی وجہ سے حرکت کی طاقت کم ہوگئی تھی، اس زمانہ میں بھی محمد ناظم صاحب کی خیریت معلوم کرنے کے لئے بے چین تھے۔ راقم کی ندوہ میں قیام گاہ پر ڈبل زیرو کا ٹیلی فون ہے۔ اس لئے مجھ سے فرماتے کہ تم مولانا محمد ناظم صاحبؒ سے بات کرتے ہو؟ ذرا خیریت تو معلوم کرلیجئے۔ چنانچہ میں نے آخری بار گذشتہ سال رجب میں بات کی اور حضرت کو خبر کی کہ مولانا سے بات ہوگئی بیمار ہیں مگر بات کرنے سے عاجز نہیں ہیں۔ یہ سن کر حضرت مولانا کو بہت مسرت ہوئی۔

حضرت مولانا محمد ناظم ندوی عربی زبان وادب اور خاص طور پر نحو عربی میں امتیاز رکھتے تھے۔ مفردات لغت پر عبور رکھتا۔ کوئی لفظ خواہ تکنیکی استعمال یا نامانوس ہو، اس کے باب کا تعین اور قریبی مفہوم بتانے میں ملکہ حاصل تھا تفسیر کشاف میں جہاں اشعار آتے ہیں ان میں سے کسی شعر کے معنی پوچھے تو پورا قصیدہ سنا دیا کرتے تھے۔ جس کے ایک شعر سے علامہ زمخشری نے کوئی استشہاد کیا ہے۔ نحو میں الفیہ ابن مالک غائبانہ زبانی یاد تھی۔ کیونکہ جب کوئی مسئلہ پوچھا تو انھوں نے اس مسئلہ سے متعلق الفیہ کا شعر پڑھ دیا۔

دار العلوم ندوۃ العلماء سے پہلے وہ ڈابھیل میں عربی ادب کے استاد رہ چکے تھے۔ علامہ سید سلیمان ندویؒ کی طلب پر ندوہ آگئے۔ یہاں انھوں نے دلائل الاعجاز، حجۃ اللہ البالغہ، دیوان حماسہ کے درس پابندی سے دیئے۔ جن میں ان کا ایک حقیر شاگرد ان سطور

بھی ہے۔ دلائل الاعجاز (شیخ الشامر جرجانی
لے وقت (جو عربی میں بڑھاتے تھے) مولانا
۔ وجد سا آجایا کرتا تھا۔ حجۃ اللہ البالغہ
اندازے بڑھاتے کہ علم کلام، یونانی
اور فلسفہ اور ولی اللہی فلسفہ کو بہت
طریقہ پر حل کرادیا کرتے تھے۔ میرا اندازہ
علامہ عبدالعزیز میمنؒ کے بعد ان سے زیادہ
مفردات پر عبور رکھنے والا برصغیر میں اور
ہیں تھا۔ علامہ سید سلیمان ندویؒ کے
ت مدراس کا عربی ترجمہ "الرسالۃ المحمدیۃ"
م سے مولانا محمد ناظم ندویؒ کا کیا ہوا ہے۔
کے متعدد ایڈیشن مصر سے شائع ہوچکے
الاستاذ محب الدین الخطیب نے الفتح
ں کتاب (مجموعہ خطبات مدراس) کے
، میں لکھا تھا کہ سیرۃ النبی کے لٹریچر میں
اضافہ اور نئے باب کا افتتاح کیا ہے
ربی میں ترجمہ میں بھی کافی قوت اور سلاست
مولانا عربی زبان کے شاعر تھے آپ کا
ن شائع ہوچکا ہے۔ جب آپ نے اپنی
بینائی اور آنکھوں کی روشنی واپس آگئی
ب طویل مناجات عربی میں لکھی تھی۔ جس
ل میرے پاس نہیں ہے۔ مولانا کے بڑے
زادے جناب علی کاظم کو فرصت نہ مل سکی
، دیتے۔ اب بھی مل جائے تو عرب کے
معروف شاعر سے مقدمہ لکھا کر شائع کرنے
اہش اور عزم رکھتا ہوں۔

مولانا محمد ناظم ندوی ایک سال کے
جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ بلائے گئے تھے۔
ہ اسلامیہ مدینہ منورہ آنے سے پہلے بھاولپور
امعہ عباسیہ کے شیخ رہ چکے تھے۔ اور
کے وہ شاگرد جو ندوہ میں یا جامعہ بھاولپور
ہ اسلامیہ مدینہ منورہ میں آپ سے استفادہ
کرچکے ہیں ان کی تعداد کا صحیح اندازہ نہیں لگایا جاسکتا۔ مولانا نے عربی کے علاوہ اردو میں بھی ایک دو مؤلفات چھوڑے ہیں جن کا تعلق مسلمانوں کے اجتماعی اور عقائد و مسائل سے ہے۔

آپ کے بڑے صاحبزادے جناب علی کاظم نے یونیورسٹی سے اعلیٰ ڈگری حاصل کرنے کے بعد بجائے ملازمت کرنے کے کاروبار کو ترجیح دی۔ دوسرے صاحبزادے طب عصری (ڈاکٹری) کی تعلیم حاصل کی ہے۔

اللہ تعالیٰ مولانا کو اپنے جوار رحمت میں جگہ دے اور آپ کے افراد خاندان کو دینی و دنیاوی ترقیات عطا کرے۔

## تعزیتی جلسہ

ندوۃ العلماء میں بعد نماز مغرب ناظم ندوۃ العلماء مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی کی صدارت میں ایک تعزیتی جلسہ منعقد ہوا جس میں دارالعلوم کے اساتذہ و طلبہ کے علاوہ دہلی کے پروفیسر سید محمد اجتباء ندوی، جامعہ ملیہ اسلامیہ کے پروفیسر سید ضیاء الحسن ندوی، انسٹی ٹیوٹ آف انٹگرل ٹیکنالوجی کے ڈائرکٹر سید وسیم اختر وغیرہ نے شرکت کی۔

سب سے پہلے حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی ناظم ندوۃ العلماء نے حاضرین سے مولانا محمد ناظم ندوی کی شخصیت کے بارے میں بتاتے ہوئے فرمایا کہ مولانا محمد ناظم ندوی اس مختصر اور ممتاز ترین جماعت کی آخری کڑی تھے جس کو عربی زبان وادب کے مشہور آفاقی ڈاکٹر تقی الدین ہلالی مراکشی سے براہ راست شاگردی کا شرف حاصل تھا۔ مولانا محمد ناظم ندوی کے علاوہ مولانا سید ابوالحسن علی ندوی، مولانا مسعود عالم ندوی ڈاکٹر ہلالی کے ممتاز شاگردوں میں تھے، جنھوں نے اپنے استاذ سے فصیح اور خالص عربی تحریر و تقریر کا ذوق پایا تھا اور ان ہی کی طرح یہ حضرات بھی عربی زبان وادب کے لئے بڑی اہمیت رکھتے تھے۔

پروفیسر سید محمد اجتباء ندوی نے اپنے قیام دمشق کے زمانہ میں مولانا ناظم ندوی سے اپنی ملاقاتوں اور ان کے ساتھ اپنے بعض سفروں کا تذکرہ کیا۔

مولانا سید محمد واضح رشید ندوی نے بتایا کہ "البعث الاسلامی" اور "الرائد" کا مولانا محمد ناظم نہ صرف مطالعہ کرتے تھے بلکہ اس پر اپنے اصلاحی تبصرے اور مشورے بھی خطوط میں ارسال کرتے تھے، ان کے خطوط اب بھی موجود ہیں۔

دارالعلوم ندوۃ العلماء کے استاذ مولانا نذر الحفیظ ندوی نے کراچی میں مولانا محمد ناظم سے ملاقات کا تذکرہ کیا اور ان کی شفقتوں کو یاد کیا۔

دارالعلوم ندوۃ العلماء کے استاذ مولانا شہباز اصلاحی نے حاضرین کو بتایا کہ مولانا محمد ناظم کے ایک ممتاز شاگرد مولانا جلیل احسن ندوی جو عربی زبان کے لئے اپنے استاذ ہی جیسی صلاحیت رکھتے تھے ان کے ذریعہ مولانا محمد ناظم ندوی کے اعلیٰ مقام سے ہمیں واقفیت ہوئی اور ان ہی کے طفیل مولانا کی کتابوں سے استفادہ کا موقع ملا۔

پروفیسر سید ضیاء الحسن ندوی نے ندوۃ العلماء میں اپنی ابتدائی تعلیم کے دوران مولانا ناظم ندوی کو دیکھا تھا پھر عالمی رابطہ ادب اسلامی کی پہلی کانفرنس میں جب مولانا ناظم ندوی دارالعلوم ندوۃ العلماء تشریف لائے تو اس وقت نیاز حاصل ہوا۔

جلسہ میں مولانا شمس الحق ندوی ایڈیٹر تعمیر حیات و دیگر اساتذہ و طلبہ شریک ہوئے۔ یہ جلسہ حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی کی دعا پر ختم ہوا۔

# صرف اسلام ہی

## جاپانی قوم کے مسائل کا حل

حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی

۲۹، ۳۰، ۳۱ مئی ۲۰۰۳ء کو اقوام متحدہ یونیورسٹی۔ ٹوکیو۔ جاپان میں تنظیم اسلامی کانفرنس اور جاپان کے اسلامک سینٹر کی مشترکہ دعوت سمپوزیم سطح کی ایک کانفرنس ہوئی، کانفرنس کا موضوع تھا "مشرقی ایشیائی ممالک میں اسلام کا کردار"۔

اس کانفرنس میں تنظیم اسلامی کانفرنس کے جنرل سکریٹری ڈاکٹر عزالدین عراقی، رابطہ عالم اسلامی مکہ مکرمہ کے جنرل سکریٹری ڈاکٹر عبداللہ صالح العبید، سعودی عرب میں مذہبی امور کے وزیر ڈاکٹر عبدالعزیز آل شیخ، جاپانی وزیر خارجہ، اقوام متحدہ یونیورسٹی کے وائس چانسلر، اسلامی یونیورسٹی کوالالمپور کے وائس چانسلر، پاکستان کے سابق وزیر مذہبی امور راجہ ظفر الحق اور ٹوکیو میں اسلامی و عرب ممالک کے سفراء بڑی تعداد میں شریک ہوئے، اس کے علاوہ دیگر اسلامی ملکوں کے تقریباً تین سو دانشوروں نے اس کانفرنس میں شرکت کی۔

ہندوستان کی نمائندگی کرتے ہوئے ناظم ندوۃ العلماء حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی دامت برکاتہم نے سمپوزیم کی پہلی نشست میں مندرجہ ذیل مقالہ پیش کیا افادہ عام کی غرض سے ہم اس مقالہ کو قارئین کی خدمت میں پیش کر رہے ہیں۔ (ادارہ)

سائنس اور ٹکنالوجی اور مادی وسائل کی دنیا میں مغربی قوموں نے ایسے کارنامے انجام دیئے ہیں جن پر آج عقل حیران ہے زندگی کو ترقی یافتہ اور خوشگوار بنانے کے لئے ایسے وسائل دریافت کرلئے ہیں جن کا تصور بھی آج سے قبل کی نسلوں کے لئے محال تھا، اپنی انہی سائنسی ترقیوں اور مادی کامیابیوں کی بدولت انھوں نے نہ صرف یہ کہ مشرقی قوموں پر اپنی برتری قائم کی ہے بلکہ ان پر اپنا گہرا اثر بھی ڈالا ہے۔

ان مشرقی قوموں میں جنہوں نے مغرب کی مادی ترقیات کا سب سے زیادہ اثر قبول کیا اور مغرب کے دریافت کردہ وسائل زندگی سے بھرپور فائدہ اٹھایا جاپانی قوم سرفہرست ہے، بلکہ اب تو یہ محسوس ہونے لگا ہے کہ مادی ترقیات، محیر العقول مصنوعات اور بہتر سے بہتر وسائل زندگی میں جاپان مغرب سے آنکھیں ملاتا نظر آتا ہے اور اگر زبان کا اختلاف نہ ہوتا اور شکل وصورت میں اتنا کھلا فرق محسوس نہ ہوتا تو ٹوکیو جانے والے کے لئے یہ فیصلہ کرنا مشکل ہوجاتا کہ وہ ایک مشرقی ملک کے شہر "ٹوکیو" میں ہے یا امریکہ کے ایک ترقی یافتہ شہر "نیویارک" میں بلکہ اگر یہ کہا جائے کہ ٹوکیو جانے والے کو مادی ترقی کے بعض ایسے مناظر دیکھنے کو ملتے ہیں جو لندن اور نیویارک جانے پر بھی اس کو نظر نہیں آتے تو غلط نہ ہوگا۔

یہ ایک حقیقت ہے کہ یورپ نے جو مادی ترقی حاصل کی ہے اس ترقی نے انسانی زندگی کی ظاہری شکل بالکل بدل کر رکھ دی ہے، اور انسانی زندگی کو اس مقام تک پہونچا دیا ہے جو عام انسانی خیال سے بالاتر ہے، لیکن افسوس کہ اس تہذیب نے زندگی کے انسانی، اخلاقی، روحانی اور بہتر خاندانی اور معاشرتی پہلوؤں کو نظر انداز کردیا ہے۔

آج کی دنیا کا مہذب انسان اگرچہ پرتعیش زندگی گذارنے، مادی وسائل کو اپنے تابع بنا لینے اور مادی طاقتوں پر اپنی گرفت مضبوط کرلینے میں کامیاب ہوگیا ہے لیکن یہی انسان سائنسی وصنعتی میدان میں اتنی ترقی کرلینے کے باوجود اس خلا کو پر کرنے میں بری طرح ناکام رہا ہے جو خلا خود انسان اپنی ذات میں اور اپنی خاندانی واجتماعی زندگی میں محسوس کر رہا ہے، اور یہ ایسا اہم مسئلہ ہے جو انسان اور انسانیت سے دلچسپی رکھنے والوں کے لئے غور طلب ہے اور اس بات کا متقاضی ہے کہ انسانی زندگی کے ان پہلوؤں کی بھی فکر کی جائے جنہیں آج کی مشینی دنیا نے فراموش کر دیا ہے اور جن کے بغیر انسانی زندگی کی تکمیل ممکن نہیں ہے لیکن یہ اسی وقت ممکن ہے کہ جب دنیا میں کام کر رہے دینی، دعوتی، اصلاحی نظاموں کے پیغام اور ان کے طریقۂ کار کا غیر جانبدار ہو کر مطالعہ کیا جائے، اور اس میں یہ دیکھنے کی کوشش کی جائے کہ وہ کون سے اجزاء ہیں جو انسان کی انسانی ضرورت پوری کرتے ہیں اور کس حد تک کرتے ہیں۔

اس مقصد کے پیش نظر "ٹوکیو" جیسے ترقی یافتہ شہر میں ایک ایسے اسلامک سینٹر کی ضرورت واہمیت بڑھ جاتی ہے جو اس ملک کے باشندوں کو اسلام کی لائی ہوئی اخلاقی روحانی اور انسانی قدروں سے واقف کرائے اور دوسرا

ں دیگر مشرقی قوموں کو ان کوششوں سے آشنا ے جو جاپانی قوم نے سائنس اور ٹکنالوجی سے پور فائدہ اٹھانے کے سلسلہ میں کی ہیں اور ی دنیا میں ایک بلند مقام حاصل کرنے میں کامیابی ں کی تاکہ ایک دوسرے کی بہتر دریافتوں سے رہ اٹھاسکے اور ایک دوسرے کی اچھائیوں ملاحیتوں سے فائدہ اٹھانے کا موقع مل سکے۔

جاپانی قوم اپنی پرسکون طبیعت، ٹھنڈے رج، علم میں یکسوئی اور عمل میں انہماک کی بدولت سری تمام قوموں سے ممتاز ہے، مقصد کی خاطر رام و راحت کی قربانی دینے کے لئے وہ ہر وقت ر رہتی ہے اور یہی وجہ ہے کہ اس نے صنعت مختلف میدانوں میں ایسے کارہائے نمایاں انجام ہے کہ مشرقی ممالک تو کجا بعض مغربی ممالک ں جاپانی مصنوعات درآمد کرنے اور ان کا استعمال نے پر مجبور ہو گئے۔

جاپان مشرق و مغرب کے بالکل درمیان میں تع ہے تو اگر اس نے اپنے دائیں طرف واقع مغرب ے فائدہ اٹھاتے ہوئے مغربی تہذیب کو اختیار بیا ہے تو اپنے بائیں طرف واقع مشرق سے اتصال کھنے کی وجہ سے اس کو وہ خصوصیات بھی اپنانی ہیں جو مشرقی قوموں کا امتیاز سمجھی جاتی ہیں اور ا مشرقی قوموں میں سب سے نمایاں قوم مسلم قوم ے جو بڑی حد تک تسلسل کے ساتھ ان چیزوں ی حفاظت کرتی چلی آرہی ہے جو انسانی زندگی کی ہی تشکیل کرتی ہے کہ اس میں اخلاقی، روحانی، تماعی اور زندگی کے دوسرے تمام پہلوؤں کی ری نمائندگی ہے، اور انسانی زندگی میں اخلاق روحانی کمی نہیں پائی جاتی جو مغرب کی تمدنی ندگی میں پائی جاتی ہے۔

ہم دیکھتے ہیں کہ مغربی تہذیب انتہائی سائنسی نعتی ترقی کے باوجود انسانی زندگی کے ان بنیادی مسائل کا کوئی حل پیش نہیں کر سکی، چنانچہ یہی وجہ ہے کہ مغربی ممالک میں اخلاقی قدریں نظر انداز ہو رہی ہیں، خاندانی بندھن نہایت کمزور ہوتے ہیں اور معاشرتی نظام غیر مربوط ہوگیا ہے، ایسی صورت حال میں جاپانی باشندوں اور اسلام کی نمائندگی کرنے والوں کے درمیان ربط پیدا کرنے اور ایک دوسرے سے متعارف کرانے کے لئے اسلامی مرکز کا قیام ایک قابل تعریف اور لائق ستائش اقدام ہے، اور یہ کانفرنس جو عالمی اسلامی کانفرنس اور جاپان کے اسلامک سینٹر کے باہمی کوششوں کا نتیجہ ہے اس سلسلہ کی بہت اہم کڑی ہے۔

میں اس مرکز کے ذمہ داروں کو مبارکباد دیتا ہوں اور ان سے امید رکھتا ہوں کہ وہ جاپانی قوم کو ان تعلیمات سے واقف کرائیں گے جو ان کی اخلاقی، معاشرتی اور انسانی خصوصیات کی زندگی کو بہتر اور قلبی راحت کی زندگی میں تبدیل کرسکے گی۔

مشرقی ممالک کے اسلامی قدروں کے حامل اشخاص اور جاپانی قوم کے فکرمند حضرات کے درمیان گذشتہ صدی تک زیادہ وسیع تعلقات قائم نہیں ہو سکے تھے، لیکن خدا کا شکر ہے کہ اس موجودہ صدی میں یہ تعلقات نیک جذبات کے ساتھ قائم ہونے لگے ہیں، اور ان کا دائرہ برابر بڑھتا جا رہا ہے اور جاپانی قوم کی جانب سے ان تعلقات کو ناپسندیدگی کی نظر سے نہیں دیکھا جا رہا ہے۔

اسلام وہ پہلا مذہب ہے جس نے انسانی زندگی کے انفرادی اور اجتماعی دونوں پہلوؤں کو سامنے رکھا اور دونوں کے آداب اور اصول بتائے ہیں اور اجتماعی مسائل اور معاشرتی مشکلات کا حل بھی دنیا کے سامنے پیش کیا ہے، حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی سیرت کا مطالعہ کرنے، صحابہ کرامؓ کی زندگیوں پر نظر ڈالنے اور تابعین عظام کے حالات کا جائزہ لینے سے معاشرتی مسائل کا اطمینان بخش اور راحت رساں حل سامنے آجاتا ہے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے انفرادی و اجتماعی زندگی کے جو اصول متعین کئے ہیں ان اصول کو اپنا کر آپؐ کے پیروکاروں نے زندگی کے ایسے اعلیٰ نمونے پیش کئے ہیں جن کی روشنی میں انفرادی و اجتماعی زندگی کو آسودہ اور خوشگوار بنایا جاسکتا ہے۔

مغربی قوموں میں بڑھتی ہوئی مشکلات اور نت نئے ابھرتے مسائل کا اسلام نے جو حل پیش کیا ہے ضرورت اس بات کی ہے کہ اس حل کو مشکلات سے دوچار مغربی تہذیب کے حاملین کے سامنے رکھا جائے اور یہ اسی وقت ممکن ہے جب مغربی تہذیب کے نمائندوں اور اسلامی فکر کے علمبرداروں کے درمیان روابط پیدا کئے جائیں، ملاقاتوں کا انتظام کیا جائے، موجودہ مسائل پر تبادلہ خیال کا اہتمام ہو اور مخلوط علمی و فکری سیمناروں کا انعقاد ہو تاکہ ایک دوسرے کے خیالات سننے اور مسائل سے واقف ہونے کا موقع مل سکے۔

قلبی سکون اور روحانی سعادت کے حصول کے لئے حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم سے جو رہنمائی ملتی ہے اس رہنمائی کے مطابق اگر زندگی گذاری جائے تو زندگی میں ایک بہار آسکتی ہے اور یہ دنیا جو باوجود راحت و ترقی کے اعلیٰ وسائل مہیا کر لینے کے قلبی راحت اور ذہنی سکون اور معاشرتی ہمدردی کے لحاظ سے جہنم بنتی جا رہی ہے، جنت کا ایک ٹکڑا بن سکتی ہے۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے انفرادی و اجتماعی زندگی کے یہ اصول صرف بتا کر نہیں بلکہ عمل کر کے دکھائے ہیں، آپؐ نے اپنے ہم وطنوں اور ساتھیوں کے ساتھ ایک مثالی زندگی گذاری،

باقی ص۲۳ پر

# مغرب کی تخریب کاری اور مسلمانوں کا فرض منصبی

تحریر: مولانا محمد الحسنی ـــــــــ ترجمہ: محمد شعیب ندوی پرتاپ گڈھی

عصر حاضر میں تمام تر حفاظتی انتظامات کے باوجود طاغوتی لہروں، خطرناک چیلنجوں اور حملوں کا ایک نہ ختم ہونے والا سلسلہ ہے، لوگوں کے قلوب بغض وحسد، نفرت وعداوت کی آماجگاہ بنے ہوئے ہیں اور ہر طرف قتل وغارتگری، فتنہ وفساد کا طوفان بلاخیز ہے اور زمانہ سے بدتر ہوتا چلا جارہا ہے آخر ایسا کیوں؟ کیا اس کی وجہ یہ نہیں ہے کہ ان حفاظتی اقدامات کے باوجود زندگی کے اصل اور بنیادی مسائل سے چشم پوشی کرکے چند سطحی اور پست وحقیر مظاہر کی طرف ساری توجہات مرکوز کرکے ایک عرصہ سے انسانیت کا خون چوس کر اور گھن کی طرح اس کو کھوکھلا کرکے رکھ دیا گیا چنانچہ قرآن پاک اپنے بلیغ انداز میں جہاں اس تاریک ترین صورتحال کی تصویر کشی کرتا ہے وہیں اصل مرض کی تشخیص کرکے اس کا علاج بھی پیش کرتا ہے۔ "ظَهَرَ الْفَسَادُ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ بِمَا كَسَبَتْ أَيْدِي النَّاسِ لِيُذِيقَهُمْ بَعْضَ الَّذِي عَمِلُوا لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ (سورۂ روم: ۴۱)

ترجمہ:۔ خشکی اور تری میں لوگوں کے اعمال کے سبب فساد پھیل گیا ہے تاکہ خدا ان کو ان کے بعض عملوں کا مزہ چکھائے، عجب نہیں کہ وہ باز آجائیں۔

نیز ارشاد ربانی ہے:

قُلْ هَلْ نُنَبِّئُكُمْ بِالْأَخْسَرِينَ أَعْمَالًا الَّذِينَ ضَلَّ سَعْيُهُمْ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَهُمْ يَحْسَبُونَ أَنَّهُمْ يُحْسِنُونَ صُنْعًا أُولَئِكَ الَّذِينَ كَفَرُوا بِآيَاتِ رَبِّهِمْ وَلِقَائِهِ فَحَبِطَتْ أَعْمَالُهُمْ فَلَا نُقِيمُ لَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ وَزْنًا" (سورۂ کہف ۱۰۳، ۱۰۴، ۱۰۵)

(اے پیغمبر) تو کہہ دے ہم تمہیں خبر دیدیں کون لوگ اپنے کاموں میں سب سے زیادہ نامراد ہوئے؟ وہ جن کی ساری کوششیں دنیا کی زندگی میں کھو گئیں۔ اور وہ اس دھوکے میں پڑے ہیں کہ بڑا اچھا کارخانہ بنارہے ہیں یہی لوگ ہیں کہ اپنے پروردگار کی آیتوں سے اور اس کے حضور حاضر ہونے سے منکر ہوئے پس ان کے سارے کام اکارت گئے۔ اور ہم قیامت کے دن ان کے کام کا کوئی وزن تسلیم نہیں کریں گے۔

" وَمَا أَصَابَكُمْ مِنْ مُصِيبَةٍ فَبِمَا كَسَبَتْ أَيْدِيكُمْ وَيَعْفُو عَنْ كَثِيرٍ" (سورہ شوریٰ ۳۰)

ترجمہ: اور جو پڑے تم پر کوئی سختی سو وہ تمہارے کرتوتوں کا بدلہ ہے اور وہ معاف کرتا ہے بہت سے گناہ۔

یہ ایک تشویشناک اور دلخراش حقیقت اور افسوسناک سوال ہے کہ کیا پورے عالم اسلام میں ہماری مردم شماری کا کوئی خانہ تحفظاتی علوم کا کوئی حصہ اور عمیق فکری واجتماعی مضامین کا کوئی گوشہ ایسا ہے جہاں اس بگاڑ کا اصل سبب قرآن کی روشنی میں تلاش کرکے اسی کی روشنی میں اس کا صحیح حل پیش کیا گیا ہو؟ کیا ہماری عصری تعلیم گاہوں میں زندگی کے ان اہم اور نازک پہلوؤں پر کبھی بحث کی جاتی ہے جن پر انسانیت کے مستقبل کا دارومدار اور تہذیبی سرمایہ کا سارا انحصار ہے؟ اور کیا دنیا کی عظیم لائبریریوں، تصنیف وتالیف کے امڈتے سیلابوں، تہذیب وتمدن، علوم وفنون، مذاہب وادیان کے بحر متلاطم میں اس "علم نبوی" کے مطالعہ وتحقیق کا کوئی شعبہ ہے جس پر دنیا وآخرت کی سعادت وکامرانی موقوف ہے؟ جبکہ آج یہ علم نبوی سارے علوم وفنون، تمام ادیان ومذاہب اور ساری حکومتوں اور سلطنتوں کو چیلنج کرکے ڈنکے کی چوٹ پر یہ کہہ رہا ہے کہ ان چیزوں کا رشتہ اگر چشمۂ نبوت سے کٹ گیا اور اب بھی اسکے ساتھ تحقیر وتوہین کا وہی سلوک روا رکھا گیا جو کفار ومشرکین کا تھا۔ تو یہ ساری چیزیں انھیں کے لئے وبال جان بن جائیں گی اور پیام موت ثابت ہوں گی۔

"یہی "علم نبوت" وہ حقیقی علم ہے جس سے انسانیت کی تعمیر وابستہ ہے، اور اسی سے دلوں کو سنوارا جاسکتا ہے اور ظاہر ہے کہ جب دل سنور جائیں گے تو نظام جسمانی کی طرح نظام عالم خود بخود درست ہوکر اپنی جگہ پر آجائے گا چنانچہ ارشاد نبوی ہے " ألا ان فی الجسد مضغة إذا صلحت صلح الجسد كله وإذا فسدت فسد الجسد كله ألا وهي القلب" ترجمہ:۔ سن لو کہ بیشک جسم میں ایک ٹکڑا ہے جب وہ درست رہتا ہے تو پورا جسم درست رہتا ہے اور جب وہ بگڑ جاتا ہے تو پورا جسم خراب ہوجاتا ہے سن لو کہ وہ یہی دل ہے۔"

یہ علم حقیقت میں پیراکی کا علم ہے اور زندگی کے اس طوفانی دریا کو عبور کرنا اور خطرناک وسرکش آندھیوں کا مقابلہ کرنا حتیٰ کہ خود کو اس کے بھنور سے محفوظ رکھنا علم نبوی اور دریائے حیات کو عبور کرنے کا فن سیکھے بغیر مشکل ہی نہیں بلکہ ناممکن ہے چنانچہ ایک واقعہ سے یہ حقیقت واضح ہوجائے گی کہ ایک مرتبہ ایک یونیورسٹی کے کچھ طلبہ سیر کی غرض سے ایک کشتی پر سوار ہوئے، موسم نہایت سہانا تھا اور دریا بھی روانی پر تھا۔ انھوں نے ملاح کو کشتی دریا کے دوسرے کنارے لے چلنے کا حکم دیا تاکہ

وہاں دریا کی سیر کریں اور موسم کا لطف اٹھائیں موسم تو خوشگوار تھا ہی ان کی طبیعت بھی موج پر تھی۔ انھوں نے ملاح کو اپنا مخاطب بنایا اور ایک جغرافیہ کے طالب علم نے اس سے پوچھا کہ آپ نے جغرافیہ پڑھا ہے؟ وہ بیچارہ حیران تھا کہ دوسرے نے پوچھا آپ نے حساب تو ضرور پڑھا ہوگا۔ اس نے شرم سے انکار کر دیا پھر ان لوگوں نے کیمیا، فلسفہ وغیرہ کو پوچھا، اس بیچارے نے سب پر سر جھکا دیا۔ وہ پشیمان و شرمندہ ہوا۔ اس نے کہا کہ صاحب میں نے تو آج تک ایسے نام بھی نہیں سنے تھے۔ وہ سب ہنس پڑے اور اس سے کہا کہ آپ نے تو اپنی آدھی عمر کھو دی۔ لیکن تھوڑی ہی دیر میں موجیں اٹھنے لگیں اور کشتی کے ساتھ اٹھکھیلیاں کرنے لگیں اور کشتی ڈانواڈول ہونے لگی اور ملاح کو خطرہ محسوس ہوا۔ تو اس نے سب سے پوچھا کہ آپ لوگ تیرنا جانتے ہیں؟ انھوں نے اپنا سر جھکا لیا اور کہا کہ تیرنا تو نہیں جانتے۔ ملاح نے کہا تب تو آپ لوگوں نے اپنی پوری عمر ڈبوئی۔ یہی زندگی کا معاملہ ہے اس قصہ سے مغرب کی متکبرانہ اور مشرق کی احسان فراموشی کی تصویر سامنے آتی ہے۔ یہ حقیقت ہے کہ مغرب کا انجام ہلاکت و بربادی ہے اور یہ سارے زبردست وسائل و ذرائع اور حیرتناک انکشافات و ایجادات اور اس کی زرق برق تہذیب، کتوں اور خنزیروں کی سی آزادی اسے عذاب الٰہی سے بچا نہیں سکتی ہے"

"وَلَنُذِيقَنَّهُمْ مِّنَ الْعَذَابِ الْأَدْنَىٰ دُونَ الْعَذَابِ الْأَكْبَرِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ"

ترجمہ:۔ البتہ ہم ان کو چکھائیں گے تھوڑا عذاب اس بڑے عذاب سے پہلے تاکہ وہ پلٹ آئیں۔[1]

اس کی وجہ اس کے سوا اور کچھ نہیں ہو سکتی کہ اس تہذیب کی بنیاد ہی ظاہر پرستی پر ہے مغرب ابھی اس سے بے خبر ہے کہ اس کا علاج وہیں ہے جہاں سے اس نے منہ موڑ رکھا ہے، اس کے دل کی دنیا ویران ہے وہ محبت اور قلب و روح سے خالی، پاکیزگی نفس و ضمیر سے محروم ہے وہاں نہ ماؤں کی شفقت اور مامتا باقی رہی اور نہ باپوں کی شفقت و محبت رہ گئی، بیویوں کے ساتھ شوہروں کا حسن سلوک، دوستوں کی وفاداری و خیر خواہی عنقا ہو چکی ہے، وہاں ایک مردہ و بے حس جانوروں کی طرح زندگی کے شب و روز گذر رہے ہیں اور ہر وقت یہ خطرہ سروں پر منڈلاتا رہتا ہے کہ اگر کسی چیز کے خلاف زبان نکالی تو زبردست ظلم و تشدد کا پہاڑ ٹوٹ پڑے گا، اب نگاہ بصیرت سے دیکھئے کہ کیا یہ زندگی آخرت سے پہلے ہی عذاب الٰہی کا عبرتناک مزہ نہیں چکھ رہی ہے، اور کیا "وَلَنُذِيقَنَّهُمْ مِّنَ الْعَذَابِ الْأَدْنَىٰ دُونَ الْعَذَابِ الْأَكْبَرِ" کی تصویر سامنے نہیں آرہی ہے؟ اور ساتھ ہی قرآن جہاں یہ تصویر پیش کرتا ہے وہیں ایمان والوں کو اخروی کامیابیوں کے ساتھ دنیوی فلاح و بہبود کی بھی بشارت دیتا ہے۔ "لَهُمُ الْبُشْرَىٰ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَفِي الْآخِرَةِ" (سورہ یونس ۶۴)

حقیقت یہ ہے کہ مغرب ابھی تہذیب و تمدن کے مفہوم ہی سے نابلد و ناآشنا ہے، وہ روح عقل و قلب مقاصد و وسائل کے درمیان صحیح ربط و تعلق سے غافل و بے خبر ہے، اسی جہالت کا نتیجہ ہے کہ وہاں کے عظیم مفکرین بھی اپنی تحریروں میں ایسی طفلانہ غلطیوں کا ارتکاب کرتے ہیں کہ کوئی عقلمند انسان اس کا تصور بھی نہیں کر سکتا، حتیٰ کہ وہ معمولی حقائق کے ادراک مثلاً خالق و مخلوق کے باہمی ربط و تعلق سے بے خبر نیز مقصد حیات سے اس قدر دور اور بے سود علوم میں اتنے منہمک ہیں کہ اس ارشاد ربانی کے پورے مصداق ہیں۔

"قُلْ هَلْ نُنَبِّئُكُم بِالْأَخْسَرِينَ أَعْمَالًا الَّذِينَ ضَلَّ سَعْيُهُمْ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا وَهُمْ يَحْسَبُونَ أَنَّهُمْ يُحْسِنُونَ صُنْعًا"

ترجمہ:۔ (اے پیغمبر) تو کہہ دے، ہم تم کو خبر دیدیں کون لوگ اپنے کاموں میں سب سے زیادہ نامراد ہوئے؟ وہ جن کی ساری کوشش دنیا کی زندگی میں کھوئی گئیں اور وہ اس دھوکے میں پڑے ہیں کہ وہ بڑا اچھا کارخانہ بنا رہے ہیں (سورہ کہف ۱۰۳، ۱۰۴)

"بَلِ ادَّارَكَ عِلْمُهُمْ فِي الْآخِرَةِ بَلْ هُمْ فِي شَكٍّ مِّنْهَا بَلْ هُم مِّنْهَا عَمُونَ"

بلکہ تھک کر گر گیا ان کا علم آخرت کے بارے میں، بلکہ ان کو شبہ ہے اس میں، بلکہ وہ اس سے اندھے ہیں۔ (سورہ نمل ۶۶)

جس طرح ان طلبہ کو ان کے علوم ڈوبنے سے نہیں بچا سکے اسی طرح یہ سارے مغربی علوم وفنون اور یونیورسٹیاں انھیں ہلاکت و بربادی اور ڈوبنے سے نہیں بچا سکتی ہیں کیونکہ وہ تیراکی کے فن، زندگی کے بقا و خلود کے راز سے ناآشنا، دنیوی عیش و آرام پر راضی و مطمئن اور شیطانی مکر و فریب کا شکار، کبر و نخوت شہرت طلبی کے نشہ میں چور ہیں، چنانچہ کتنوں کی عمریں صرف بت تراشی و تصویر کشی، کھانے پکانے کی باریکیاں سیکھنے فیشن پرستی میں گذر جاتی ہیں اور کتنوں کے لاکھوں روپے صرف کتوں کی پرورش پر صرف ہوتے ہیں۔

یہ تھی مغرب کے معاندانہ رویہ کی ایک جھلک۔ لیکن مشرق کی صورتحال اس سے بھی زیادہ خطرناک ہے کہ وہ مغرب کی کورانہ تقلید اور اس کی نقالی میں مست اور زندگی کے معاملات میں فکر و تدبر و ہمت، بلند نظری و پامردی کے بجائے صرف عیش کوشی و لذت اندوزی، اور تعیش پرستی میں گلے گلے ڈوبا۔ اور "بابر بعیش کوش کہ عالم دوبارہ نیست" کا مکمل مصداق ہے۔ آخر یہ کس قدر حیرت و افسوس کی

[1] سورہ سجدہ ۲۱

بات ہے کہ ہم نے وہاں کی اچھائیوں اور خوبیوں کو چھوڑ کر صرف اس کی نجاستوں اور برائیوں کو قبول کر لیا۔ اور اس کی اصل وجہ یہ ہے کہ ہم نے اصل دین محمدیؐ کو پس پشت ڈال دیا اور یہ قانون فطرت ہے کہ جو بھی دین محمدی کے ساتھ احسان فراموشی اور کفران نعمت کا برتاؤ کرے گا اس کا انجام یہی ہوگا کہ پھر وہ راہ حق سے بھٹک کر ضلالت و گمراہی کے عمیق غار میں جا پڑے گا، مغرب تو مدتوں سے ضلالت و گمراہی کی ظلمتوں میں سر مار رہا ہے اور اس کے کڑوے پھل کا مزہ چکھ رہا ہے اور اپنی حالت زار سے خود غیر مطمئن ہے۔

لیکن حیف اپنوں پر ہے کہ وہ بھٹکی ہوئی بکریوں کے ریوڑ کی مانند ہر آواز لگانے والے کے پیچھے چل پڑتے ہیں۔ جب کہ مغرب سے ہمیں وہی چیزیں لینی چاہئیں تھیں جو ہمارے ذہن و دماغ عقل و فکر کو جلا بخشتیں اور کارزار حیات میں عزم و ہمت محنت و جانفشانی علمی و تحقیقی میدانوں میں محنت و کاوش، ذوق و شوق کی روح پھونک دیتیں۔

یہ ایک ناقابل انکار حقیقت ہے کہ مغرب کا یہ بلند معیار زندگی، زندگی سے لے کر بازاروں اور نمائش گاہوں تک مغرب کی نقالی اور نوجوانوں کے دلوں کو موہ لینے والی زرق برق زندگی ان کے پیروں کی زنجیر اور گلے کا پھندا بن گئی ہے۔ آج یہ جنون و خودکشی اور ذہنی و دماغی خرابیوں کے بے شمار حوادث، کھلے عام فسق و فجور کا یہ طوفان بلاخیز، ان کی وحشیانہ حرکتیں جسم اور قلب و روح کی پیاس بجھانے کی مصنوعی صورت گری۔ اس حقیقت کا واضح ثبوت ہیں کہ وہ زندگی سے مایوس۔ قیادت انسانی کے زریفہ سے سبکدوش اور حقیقی و لافانی مسرتوں اور چین و سکون کی بے بہا نعمتوں سے محروم اور اس کے حصول سے عاجز و درماندہ اور خود احساس جرم و خطا میں گلے گلے ڈوبا ہوا ہے۔ اور اسے اس بات پر یقین ہے کہ (خواہ وہ اپنے غرور تکبر کے زعم میں اس کا اعتراف نہ کرے) وہ مکڑی کے جالے سے زیادہ کمزور، مچھروں سے زیادہ حقیر و ذلیل کیڑوں مکوڑوں سے زیادہ بدتر ہے، وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ" "جس کو اللہ نے نہ دی روشنی اس کے واسطے کہیں نہیں روشنی" (سورۂ نور: ۴۰)

یہ صرف نور نبوت اور ہدایت ربانی سے استغنا و بے نیازی اور حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اور کتاب آسمانی کے خلاف صلیبیوں کے دل میں بھڑکتے ہوئے بغض و حسد، نفرت و عداوت کا نتیجہ ہے۔ آج یہ صلیبی طاقتیں اسلام و مسلمانوں کے سروں پر خطرات کا بادل بن کر منڈلا رہی ہیں۔ وہی اس زمانہ میں ضلالت و گمراہی، فساد فی الارض کے ذمہ دار اور صحیح الفاظ میں دجال کے کارندے ہیں۔ لیکن افسوس صد افسوس کہ ہم مسلمان انہیں کینہ پرور صلیبیوں کے نغموں پر سر دھنتے ہیں، اسی کے ساز میں ساز ملا کر اسی کی مدح و توصیف میں سرمست اور اسی کی محبت میں بے کیف نظر آتے ہیں۔ نتیجہ یہ ہے کہ مسلسل ذلت و پستی ہمارا مقدر بن چکی ہے اور سرزمین اسلام اپنی قسمت پر ان الفاظ میں ماتم کناں ہے کہ "اَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ السُّفَهَاءُ مِنَّا اِنْ هِيَ اِلَّا فِتْنَتُكَ"

اے مسلمانو! اللہ نے تمہیں اسلام جیسا عظیم الشان مذہب اور وہ نبی اور کتاب آسمانی عطا فرمائی ہے جس کی ہر چیز روشن و تابناک ہے اور وہ کنجی عطا کر دی ہے جس سے ہر قفل کھل سکتا ہے اور اس میں ہر مسئلہ کا حل موجود ہے۔ اس زمین پر صرف مسلمان ہی وہ واحد قوم و ملت ہے جو ایمان و یقین قرآن مبین، صبر و ثبات، تقویٰ و طہارت کی راہ دکھا سکتا ہے کاش کہ مسلمان اپنی اس نازک ذمہ داری کو سمجھتا اور مغرب سے متأثر ہونے کے بجائے اس کو اپنے کردار و عمل سے متأثر کرنے کی اپنے اندر قوت و طاقت پیدا کرتا کہ ملت اسلامیہ کے علاوہ کوئی اور تہذیب و تمدن انسانیت کو ہلاکت سے بچا نہیں سکتا۔

خط و کتابت کرتے وقت ـــــ
**خریداری نمبر اور اپنا پتہ**
صاف اور خوشخط تحریر فرمائیں (ادارہ)

# ضروری اعلان

دارالعلوم ندوۃ العلماء کا ترجمان پندرہ روزہ تعمیر حیات اب انٹرنیٹ پر دستیاب ہے، اور ای میل کا پتہ بھی درج ہے۔

نوٹ:۔ جو حضرات تعمیر حیات کے ذریعہ انٹرنیٹ پر اپنا اشتہار دینا چاہتے ہیں ان کو تعمیر حیات کافی کالم فی سینٹی میٹر ۸۰ روپئے کے حساب سے بل ادا کرنا ہوگا۔ اطلاع ملنے کے بعد ہی ان کا اشتہار انٹرنیٹ پر دیا جاسکے گا۔

Internet Web-site http://nadwa.virtualave.net
e-mail address airp@lw1.vsnl.net.in

# اسلام سچائیوں کا مذہب ہے

## امریکہ کی "مریم میکلہ شلان" کے قبول اسلام کی رُوداد

ترجمہ: ملک احمد سرور

(مریم میکلا شلان MARYAM MCLACHLAN) کا تعلق امریکہ سے ہے اس نے سات سال تک اسلام کا مطالعہ و مشاہدہ کیا اور بالآخر جولائی ۱۹۹۹ء کو اسلام قبول کر لیا۔ اس کے قبول اسلام کی روداد بھارتی جریدے "ریڈینس" میں شائع ہوئی ہے۔ اس کا ترجمہ ذیل میں دیا جا رہا ہے)

آٹھ سال قبل جب پہلی بار میں نے اسلام کے بارے میں سنا تو اس وقت میری عمر ۱۹ سال تھی۔ میرے ہمسائے میں ایک مسلمان خاتون رہتی تھی۔ جس کے ساتھ اکثر گفتگو ہوتی۔ اس نے یہ تو مجھے بتایا کہ وہ مسلمان ہے مگر اسلام کیا ہے اس بارے میں اس نے کبھی بات نہ کی۔ ایک دن میں اس کے گھر گئی مگر اس نے دروازہ نہ کھولا۔ اور میں اپنے گھر واپس آگئی۔ گھر آکر میں نے اسے فون کیا اس نے معذرت کی۔ اور دروازہ نہ کھولنے کی وجہ بیان کرتے ہوئے بتایا کہ وہ نماز پڑھ رہی تھی اس لئے دروازہ نہ کھول سکی۔ اس نے دوبارہ گھر آنے کی دعوت دی اور یہ بھی بتایا کہ جب کوئی مسلمان نماز پڑھ رہا ہوتا ہے تو دوران نماز وہ کسی سے بات تک نہیں کر سکتا۔

مجھے یاد ہے کہ اس کے بعد مجھے جب بھی موقع ملتا میں اس سے اسلام کے بارے میں ضرور سوال کرتی۔ وہ ایک سحر انگیز شخصیت کی مالک تھی۔ مجھے محسوس ہونے لگا جیسے میری ذات میں اسلام کی کمی ہے میں اسے نماز پڑھتے دیکھ کر بہت لطف اندوز ہوتی اسلام کے ساتھ اس کی محبت و وفاداری نہایت متاثر کن تھی۔ اس کا تعلق متحدہ عرب امارات سے تھا۔ اور ایک دن وہ امریکہ سے واپس اپنے وطن چلی گئی۔ اس کے جانے کے بعد مجھے اپنی تنہائی کا شدت سے احساس ہوا۔ اسلامی تعلیمات سیکھنے کا کام جاری رکھنے کے لئے اب مجھے خود کوشش کرنا تھی۔ اور یہ بہت مشکل تھا کیونکہ میں اس کے علاوہ کسی دوسرے مسلمان کو نہ جانتی تھی۔

میں نے اسلام کے بارے میں کتب کا مطالعہ جاری رکھا۔ مجھے اس وقت تک قطعاً علم نہ تھا کہ ایریزونا (ARIZONA) میں بڑی تعداد میں مسلمان آباد ہیں کیونکہ میں نے انھیں ڈھونڈنے کی کوئی کوشش ہی نہ کی تھی۔ چار سال بعد میں نے فیصلہ کیا کہ مجھے عربی زبان سیکھنی چاہیئے۔ اور میں نے عربی زبان کے ایک ٹیوٹر کے پاس جانا شروع کر دیا۔ یہ میرے لئے ایک نیا آغاز تھا۔ میرا ارادہ تو عربی زبان سیکھنے کا تھا مگر میرا ٹیوٹر مجھے عربی سکھانے کے بجائے اسلام سکھانے کی طرف لے جا رہا تھا۔ مجھے بہت خوشی ہوئی کیونکہ اب مجھے ایک نیا فرد مل گیا تھا جس سے میں اسلام سیکھ سکتی تھی وہ باتیں جو میں نہیں جانتی تھی اس سے معلوم کر سکتی تھی۔ میں کتابوں کی نسبت استاد سے تیزی کے ساتھ اور بہتر انداز سے سیکھتی ہوں۔

ذہن میں رہے کہ تاحال میں نے اسلام قبول نہیں کیا تھا میں تو صرف سیکھ اور جان رہی تھی کہ اسلام ایک مذہب بھی ہے اور مکمل نظام حیات بھی، میں اس وقت تک اسلام قبول کرنا نہ چاہتی تھی جب تک میرا دل اس کے لئے راضی نہ ہو کیونکہ میں جانتی تھی کہ ایک بار میں نے اسلام قبول کر لیا تو میرے آگے زندگی کی ایک طویل شاہراہ ہے۔ بطور مسلمان زندگی کی اس شاہراہ پر چلنا اس قدر آسان نہیں ہے۔ بطور مسلمان بہت سے فرائض کو ادا کرنا ہوتا ہے مثلاً روزانہ پانچ وقت نماز وغیرہ۔ مکمل سپردگی کے بغیر یہ ممکن نہیں ہوتا۔ اگرچہ میں ایک مکمل انسان نہیں ہوں مگر شخصیت اس طرح کی ہے جو غلطیوں کو پسند نہیں کرتی۔ میں چاہتی ہوں کہ ہر کام صحیح طریقے سے ہو۔

میرا ٹیوٹر مجھے مسجد لے جانے لگا۔ وہاں اس نے مجھے کئی مسلمان بہنوں سے متعارف کروایا۔

پہلی بار جب میں مسجد گئی تو یہ رمضان شروع ہونے سے پہلے کا دن تھا۔ مسجد میں داخل ہوتے ہی میں نے خوشگوار سکون محسوس کیا۔ وہاں مسلمان بہنیں مجھ سے بڑی گرم جوشی سے ملیں اور میرے ساتھ ان کا سلوک نہایت مشفقانہ تھا۔ ان کی محبت و شفقت دیکھ کر میں تو حیران رہ گئی کیونکہ میں نے محبت و پیار کا یہ ماحول نہ دیکھا تھا۔ میری فیملی ایک خشک مزاج تھی اور اس میں اس طرح کی کوئی پرجوش محبت نہ تھی، محبت کرنے والی بہنوں نے مجھے گھیر لیا تھا۔ وہ مجھے اسلام سکھانے اور نئی زندگی میں میری ہر طرح کی مدد کرنے کے لئے بے تاب تھیں۔

پورے رمضان میں مسجد جاتی رہی اور ایک دن کے لئے بھی میں نے ناغہ نہ کیا۔ اگرچہ میں مسلم بہنوں کے ساتھ نماز میں شریک نہ ہوتی مگر ان کی عبادت کے نظارے سے استفادہ کرتی رہی میرے لئے اسلام سیکھنے کا یہ ایک تجربہ تھا۔ اور اس کے لئے میں ہمیشہ شکر گزار رہوں گی۔

اگلے دو سالوں کے دوران میں نے اسلام کو سیکھنا جاری رکھا۔ میں نے سیکھ لیا کہ ایک مسلمان بننے کے لئے ایک سچے اللہ پر اس کے تمام پیغمبروں پر بشمول اس کے آخری رسول حضرت محمد مصطفی صلی اللہ علیہ وسلم، اس کی مقدس کتابوں پر، فرشتوں پر، یوم حشر اور یوم حساب پر ایمان لانا ضروری ہے۔ یہ ۴ر جولائی ۱۹۹۹ء کا دن تھا جب میں نے اسلام قبول کرلیا۔ میں اس دن کے لئے اللہ تعالیٰ کی شکر گذار ہوں کہ اس نے مجھے دین حق قبول کرنے کی توفیق بخشی۔ ان تمام لوگوں کی بھی شکر گزار ہوں جن کی بدولت اسلام کی طرف راغب ہوئی میں اب بھی سیکھ رہی ہوں کیونکہ اسلام کو سیکھنا ایک طویل عمل ہے۔ ایسا دکھائی دیتا ہے کہ میں لمبے عرصے تک سیکھتی رہوں گی۔ اس سیکھنے کے عمل سے میں بھرپور لطف اندوز ہوتی ہوں، سیکھنے کے دوران اسلام میں میں ہر روز ایک نئی چیز پاتی ہوں۔ اور اگر میں نے سیکھنا بند کر دیا تو میرا ارتقا رک جائے گا اور ایسا کسی کے ساتھ نہیں ہونا چاہیئے۔

اسلام سچائیوں کا مذہب ہے۔ میں نے نقاب پہننا شروع کر دیا ہے، اگرچہ اس کے لئے کچھ وقت لگا۔ شروع میں اس وقت پہنتی تھی جب میں مسجد جاتی تھی اور پھر آہستہ آہستہ یہ میرے لئے مانوس ہوتا گیا۔ اور اب میں گھر سے باہر ہر وقت پہنتی ہوں۔

## دعائے مغفرت

خادم مسجد دارالعلوم ندوۃ العلماء ابوالخیر کی اہلیہ کا مورخہ یکم ربیع الاول ۱۴۳۲ھ کو ایک طویل علالت کے بعد ۵۳ سال کی عمر میں احاطہ ندوۃ العلماء میں انتقال ہوگیا۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔

قارئین تعمیر حیات سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

### جاپانی قوم کی محنت و جاں فشانی اور کام میں لگے رہنے کی دھن قابل تعریف و تقلید

# ٹوکیو سے واپسی پر مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی کا اظہار تاثر

جاپانی قوم اپنی محنت و جاں فشانی اور تندہی کے ساتھ مسلسل و متواتر کام میں لگے رہنے کی روش میں بے مثال اور قابل تقلید ہے۔ یہ ہے وہ تاثر جس کا اظہار رابطہ ادب اسلامی دہلی کے جلسے میں ناظم ندوۃ العلماء لکھنؤ مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے کیا۔

مولانا موصوف جو ٹوکیو کے اسلامی سنٹر میں ہونے والے بین الاقوامی سمینار بعنوان "مشرقی ایشیائی ممالک میں اسلام کا کردار" میں شرکت کے بعد واپس آئے تھے فرمایا کہ جاپانی قوم سچائی اور وعدہ وفائی کے ساتھ ساتھ بخشش اور رشوت کے تصور سے دور ہے اور یہی اس کی دنیاوی ترقی کا راز ہے۔ اسلام کی طرف ان کا میلان بھی امید افزا ہے، جاپانی معاشرے میں دعوت وتبلیغ کی ضرورت نہایت شدید اور فوری ہے۔

مرکز علمی (اوکھلا) جامعہ نگر کے ہال میں منعقد دہلی کے منتخب دانشوروں کے اس اجتماع سے خطاب کرتے ہوئے مولانا نے مزید فرمایا کہ ہندوستانی نوجوانوں کو خاص طور سے جاپان کی تاریخ اور جدید ترقیات سے واقفیت اور سبق آموزی ضروری ہے۔

صدر رابطہ ادب اسلامی دہلی پروفیسر سید محمد اجتبا ندوی کے کلمات شکر وسپاس پر جلسے کا اختتام ہوا۔ نظامت پروفیسر سید ضیاء الحسن ندوی نے کی اور صدارت پروفیسر مجاالدین حافظ نے فرمائی۔ اہم شرکا میں مولانا سید محمد واضح رشید ندوی، پروفیسر شفیق احمد خاں ندوی، پروفیسر اختر الواسع، پروفیسر سید تقی حسین جعفری، پروفیسر زبیر احمد فاروقی، پروفیسر خبیث محمد اسماعیل اعظمی، پروفیسر ظفر احمد نظامی، ڈاکٹر تابش مہدی، ڈاکٹر محسن عثمانی، ڈاکٹر رہاج الدین علوی، ڈاکٹر محمد ایوب، ڈاکٹر حبیب اللہ خاں، جناب شیخ محمد عبداللہ، جناب رضوان اللہ فاروقی جناب محمد یحیی نظامی اور جناب مولانا سید محمود حسنی ندوی اور پروفیسر شعیب اعظمی کے نام شامل ہیں۔

# حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی کا سفر افریقہ

۱۱ر جون ۲۰۱۱ء کو حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی ناظم ندوۃ العلماء جنوبی افریقہ کے ان حضرات کی دعوت پر جو حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ اور دارالعلوم ندوۃ العلماء سے محبت وعقیدت رکھتے تھے بڑے متمنی تھے کہ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ ایک مرتبہ افریقہ تشریف لے آئیں۔ حتیٰ کہ کئی بار ٹکٹ بھی بھیجا، لیکن تقدیر الٰہی کہ حضرت کا سفر نہ ہوسکا اور اب انہی حضرات کی دعوت پر حضرتؒ کے جانشین حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی دامت برکاتہم افریقہ تشریف لے گئے ہیں، ان کے ہمراہ مولانا سید عبداللہ حسنی ندوی، اور مولانا عبدالعزیز بھٹکلی ندوی بھی گئے ہوئے ہیں۔ یہ سفر تقریباً تین ہفتے کا ہوگا۔ واپسی حجاز مقدس ہوتے ہوئے ہوگی۔

## حضرت مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندویؒ

# بیسویں صدی کی گراں قدر علمی و ادبی شخصیت

ڈاکٹر محمد نفیس حسن دہلوی

بیسویں صدی کی گرانقدر علمی و ادبی شخصیات میں خاص طور پر علامہ شبلیؒ اور مولانا سید سلیمان ندویؒ اور مولانا ابوالکلام آزاد کے بعد اردو ادب (بالخصوص عالمانہ ادبیات) میں مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کا نام بلاشبہ اسی فہرست میں ایک اہم اضافہ ہے عالمانہ ادبیات میں وہ صحیح معنی میں دبستان شبلیؒ کے ترجمان ہیں۔ آپ خانوادۂ علم کے وہ چشم و چراغ ہیں جنھیں تصنیف و تالیف ورثہ میں ملی ہے۔ آپ کے والد مولانا سید عبدالحی حسنیؒ کی تصانیف میں "گل رعنا" اردو زبان وادب کی اہم تاریخی تصنیف ہے جس کی اہمیت کا اعتراف اقبال، رشید احمد صدیقی اور بہت سے اہل علم نے کیا ہے۔ تاریخ ندوۃ العلماء ج: دوم میں ص ۱۳۴ پر مولانا شمس تبریز خاں نے اس کتاب کی خصوصیت کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے: "اس کتاب میں پہلی مرتبہ "آب حیات" پر تنقید کی گئی اور اس کی بعض ان روایات کو تاریخی اعتبار سے بے بنیاد ثابت کیا گیا جن کو آزاد کے سحر نگار قلم اور "آب حیات" کی غیر معمولی مقبولیت کی وجہ سے مسلمہ حقیقت سمجھ لیا گیا تھا نیز اردو زبان و شاعری کے آغاز کے سلسلہ میں اس میں بعض نئے معلومات و نظریات پیش کئے گئے"۔

اپنی وسیع النظری، مجتہدانہ فکر اور جدت اسلوب کے سبب مولانا علی میاں ندویؒ نے علم وادب میں اپنی ممتاز شناخت قائم کی ہے۔ اگرچہ آپ کی علمی وادبی خدمات میں (جو متعدد تصانیف پر مشتمل ہیں) اظہار خیال کی زبان عربی ہے لیکن عربی زبان و ادب کا یہ شہسوار اردو ادب میں بھی اپنی متنوع صفات اور جداگانہ خصوصیات کے سبب خوب جولانیاں دکھاتا ہے علی میاں کا قلم جس قدر عربی زبان وادب کے لئے جاندار ہے اسی قدر بلکہ اس سے زیادہ اردو زبان و ادب میں عالمانہ وقار، ادبی شکوہ اور ان کے قلبی گداز کا آئینہ ہے۔ علی میاںؒ کے یہاں عربی زبان وادب کے غالب رجحان اور بیشتر تصانیف کے علمی و تاریخی و دینی موضوعات کا ایک رخی مشاہدہ کرکے اردو ادب میں ان کی بیش بہا خدمات سے منھ موڑنا بہت بڑی ادبی بد دیانتی کے مترادف ہوگا۔ مولانا علی میاں کے بغیر اردو ادب کا تاریخی تسلسل نہ صرف ادھورا بلکہ ایک عظیم ادبی ورثہ سے اہل ادب اردو کو محروم کرنا ہوگا۔ اردو ادب کی تاریخ کا اگر بغور جائزہ کیا جائے تو علمی و مذہبی اور حکیمانہ ادبیات ہی اس زبان کی اصل بنیاد اور اصل روح ہیں اردو ادب کا وقار دراصل انھیں ادبیات سے قائم ہوا ہے، علامہ شبلیؒ کی "الفاروق" "سیرۃ النبی" (دو جلدیں) "شعر العجم" مولانا سید سلیمان ندویؒ کی "حیات شبلیؒ" "سیرۃ النبی" ابوالکلام آزادؒ کی "ترجمان القرآن" اور "کاروان خیال" وغیرہ کو کیا محض علمی، مذہبی اور سوانحی ہونے کے سبب اردو ادب سے خارج کیا جا سکتا ہے۔ یا ان کے بغیر ہم اپنی ادبی تاریخ کے تسلسل کو قائم رکھ سکتے ہیں۔ اردو ادب کی ان مذکورہ علمی ادبیات میں مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کی جملہ تصانیف بالخصوص "پرانے چراغ" (تین جلدیں) کاروان زندگی (سات جلدیں) نقوش اقبال، نبیٔ رحمت کا اور سفر ناموں میں دریائے کابل سے دریائے یرموک تک، نئی دنیا امریکہ میں صاف صاف باتیں وغیرہ وہ اہم تصانیف ہیں جو بیسویں صدی کے نصف آخر میں اپنے منفرد اسلوب موضوع اور اصناف ادب، (سوانح، خاکے خود نوشت سفر نامے وغیرہ) کے اعتبار سے ممتاز حیثیت رکھتی ہیں۔ ان کے وزن و وقار سے اردو ادب کے وزن و وقار میں اضافہ ہوتا ہے، علی میاںؒ کا سفر نامہ "دریائے کابل سے دریائے یرموک تک"، جو مختلف مقامات کی سیاحت ان کی منظر کشی وہاں کی عظیم شخصیات سے متعلق اہم وقیع معلومات اور اپنے اسلوب کی دلکشی و دلآویزی کے باعث موجب کشش ہے، اس سے متعلق رشید احمد صدیقی نے اپنے احباب کو RALIONING کے ساتھ پڑھنے کا مشورہ دیا ہے۔ اسی طرح علی میاں کی ایک اور اہم اور معرکۃ الآراء تصنیف "انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر"۔ رشید صاحب

پر یہ نقش مرتب کرتا ہے" سید سلیمان ندوی مرحوم کی تصانیف کے بعد اس کتاب پر پہلی مرتبہ نظر پڑی میری نظر میں اردو کی مذہبی علمی تصانیف میں اعلیٰ درجہ رکھتی ہے۔
(مکتوب بیام علی میاں) "پرانے چراغ"۔ ندوہ کے پچاسی سالہ جشن تعلیمی کے موقع پر مولانا علی میاں کا خطبۂ استقبالیہ بعنوان "کسی جمشید کا ساغر نہیں میں" اس سے متعلق رشید صاحب کا دلی اظہار ایک مکتوب میں یوں نمایاں ہوتا ہے: ہندوستانی تہذیب کا جو نقش پر ہندوستانی مسلمانوں کے موقف کا اظہار آپ نے جس بے مثل، مفکرانہ اور مجتہدانہ انداز واختصار سے کیا ہے وہ بہت کم لکھنے والوں کے حصہ میں آتا ہے" نقوش اقبال کے مقدمہ میں رشید احمد صدیقی نے علی میاںؒ کے اقبال فہمی و اقبال شناسی کا اعتراف ان الفاظ میں کیا ہے: "مولانا پہلے عالم دین ہیں جس نے موجودہ صدی کی اردو شاعری کے سب سے بڑے نمائندہ اور عظیم شاعر اقبال کی شخصیت اور شاعری کا مطالعہ غیر معمولی شوق اور بصیرت سے کیا ہے، ورنہ بیشتر علماء پر جدید کو بالعموم مشتبہ ورنہ بڑی احتیاط سے دیکھنے کی طرف مائل رہے ہیں"

مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کے فکرو پیام اور تصنیف وتالیف کا بنیادی موضوع ہے: ایمان، انسانیت اور اخلاق انسانی معاشرہ کی اصلاح، انسانیت کے احترام، خودداری وخودشناسی کا پیام ہے جو ہمیں سچی حب الوطنی ملک وملت کی بے لوث خدمات، فرض شناسی اور ممتاز شہری ہونے کا احساس دلاتا ہے۔ ہمیشہ ان کی یہی تمنا رہی کہ ادب کے اصلاحی مشن کے ذریعے انسان کی خودداری، فرض شناسی اور عظمت ووقار کا نقش قائم کیا جائے۔

علی میاں کے فکروذہن اور علمی موضوعات میں اقبال کے فکروفلسفہ اور پیام حرکت و عمل کے متعدد پہلو بہت واضح ہیں۔ مولانا کی شخصیت صحیح معنیٰ میں اقبال کے طائر لاہوتی کی ہے جو اپنے چمنستان تصنیف وتالیف میں جا بجا اقبال کا نغمہ خواں ہے لیکن یہ نغمہ خوانی غیر معمولی ہونے کے باوجود بے جا مبالغہ اور غیر متوازن جذباتیت سے پاک ہے۔ کلام اقبال میں جس چیز نے انھیں سب سے زیادہ متاثر کیا ہے وہ اقبال کی بلند حوصلگی، محبت اور ایمان ہے۔ علی میاں کی تصنیف نقوش اقبال کے فکروخیال کا عطر مجموعہ ہے یہ اقبالیات کے وسیع ذخائر میں اپنی نوعیت کا منفرد اضافہ ہے کیونکہ اقبال کے یہاں زندگی بھر اس بات کا شدید احساس رہا کہ ع

زنغمہ نشو تم ہنوز بے خبر ست

اور اس میں شک نہیں کہ عالم عرب کو اقبال کی عظمت، انفرادیت اور فکر وپیام سے متعارف کرانے کا قرعۂ فال نیک علی میاں ندویؒ کے نام نکلا۔ جو روائع اقبال کی شکل میں نمایاں ہوا۔ اور نقوش اقبال ترجمہ ہوا۔ نقوش اقبال کی اہمیت وعظمت کا واضح اعتراف پروفیسر رشید احمد صدیقی کا مقدمہ ہے، نقوش اقبال کی اہمیت اردو ادب میں اس لئے بھی بڑھ جاتی ہے کہ علی میاں کی جملہ تصانیف میں اردو ادب کی اہم شخصیات وتحریکات سے متعلق باقاعدہ کوئی اور مکمل تصنیف ہمارے سامنے نہیں لیکن اس کے باوجود اردو ادبیات کی مختلف اصناف، شخصیات نیز تحریکات کا گہرا شعور بھی ان کی تصانیف میں جا بجا جھلکتا ہے جسے وہ اپنے خیال کی ترجمانی میں بروقت اور حسب ضرورت کام میں لاتے ہیں تحریر و تقریر نیز جملہ تصانیف میں اقبال کے علاوہ دیگر شعراء بالخصوص غالب میر، درد، مومن آتش، حالی، داغ، ذوق، فیض، جگر اصغر وغیرہ۔ ممتاز شعراء کے اشعار بھی اپنے مناسب مقام پر نظر آتے ہیں، علی میاں کی تصنیف ہندوستانی مسلمان میں سرسید کی فعال ومتحرک شخصیت اور علی گڑھ تحریک کا بھی تفصیلی ذکر ملتا ہے۔

"پرانے چراغ" کی تین جلدیں بیش بہا خاکوں پر مشتمل ہیں ان خاکوں میں مذہبی وعلمی وادبی شخصیات اور منتخب رہنمایان ملک وقوم کی شخصیات کو نہایت دلکش دلآویز اور مؤثر پیرایۂ بیان میں پیش کیا ہے یہ خاکے اردو ادب کے بیش قیمت سرمایہ ہیں، چند اہم ادبی شخصیات میں مولانا ابوالکلام آزاد، مولانا محمد علی جوہر، جگر مرادآبادی، ڈاکٹر ذاکر حسین، رشید احمد صدیقی وغیرہ کے خاکوں کا اگر مطالعہ کیا جائے تو ان اہم شخصیات کے متعلق نہ صرف وسیع معلومات حاصل ہوتی ہیں بلکہ ان شخصیات کی فکری معنویت اور فنی عظمت کا گہرا نقش قاری کے ذہن پر مرتب ہوتا ہے ہر خاکے میں اسلوب کا منفرد رنگ ہے جس کے سبب ان کی اثر پذیری کیف وتاثر میں مزید اضافہ ہوتا ہے۔ کاروان زندگی کی سات جلدیں خود نوشت سوانح عمریوں میں اہم ادبی اضافہ ہیں

مولانا علی میاں ندویؒ کی تمام زندگی اور خاندان جس ادارہ سے وابستہ رہا وہ ہے ندوۃ العلماء۔ ندوہ کی عظیم علمی وادبی خدمات میں شبلیؒ اور سید سلیمان ندویؒ نے

دو اہم اور بنیادی ستون ہیں جن کی علمی و ادبی حیثیت مسلم ہے۔ ندوہ کی علمی فضا میں علامہ شبلیؒ کی عظمت اور ان کی تاثیر و اہمیت میں مولانا علی میاںؒ کے یہ الفاظ شبلی اور خود علی میاںؒ کے فکر و اسلوب کے ترجمان ہیں۔ اس میں دو رائیں نہیں ہو سکتیں کہ مولانا شبلیؒ کا ندوہ کے علمی و ادبی مزاج کی تشکیل میں بنیادی اور شاید سب سے بڑا حصہ ہے اور ان کا اسلوب تحریر اس وقت تک سنجیدہ اور علمی خیالات کے ادا کرنے کے لئے سب سے زیادہ موزوں اور اس وقت تک زندہ و تابندہ ہے اور بظاہر ابھی عرصہ تک رہے گا۔" (کاروان زندگی جلد اول صفحہ ۱۵۳)

ندوۃ العلماء کی فکری اور ادبی اساس میں علامہ شبلیؒ کی حیثیت ایک معمار کی ہے ان کے بعد جانشین شبلیؒ مولانا سید سلیمان ندویؒ نے اس روایت کو مزید آگے بڑھایا اقبال نے مولانا سید سلیمان ندویؒ کو "علوم اسلامیہ کی جوئے شیر کا فرہاد کہا ہے" مولانا سید سلیمان ندویؒ کے بعد عصر حاضر میں دبستان شبلی کی علمی و ادبی روایت کو پورے خلوص، معیار اور امتیاز کے ساتھ آگے بڑھانے میں مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ خاص طور پر سر فہرست اور سب سے نمایاں مقام پر نظر آتے ہیں اس طور پر کہا جا سکتا ہے کہ علامہ شبلیؒ کا فکر و اسلوب مستقل ایک دبستان کی حیثیت رکھتا ہے جس کی ایک اہم کڑی مولانا سید سلیمان ندویؒ تھے۔ تو دوسری کڑی مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ دبستانِ شبلیؒ کی علمی و ادبی روایت مستقل اپنا کام کرتی رہی۔ مولانا عبدالسلام قدوائی ندویؒ (مصنف اقبالِ کامل) مولانا شاہ معین الدین احمد ندویؒ وغیرہ ذی علم و ذی وقار ادبی شخصیات پہلے ہی سے اپنا ایک ادبی مقام رکھتے ہیں۔ عصر حاضر میں مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ بھی ان ہی باکمال ادباء و انشاء پردازوں میں ہیں، جنھوں نے دبستان شبلیؒ کی ادبی روایت کو نہ صرف قائم رکھا بلکہ مزید آگے بڑھانے کا کام بھی کیا۔ مولانا علی میاںؒ کی تحریریں اس حقیقت کا برملا اظہار ہیں۔

دبستانِ شبلی کی خصوصیت یہ ہے کہ اس دریا میں علم و تاریخ کے بیش بہا گوہر ہیں اس اسلوب میں ایک خاص وقار، تمکنت اور حسن و جمال کی فضا ہے یہ اسلوب ایک خاموش، پُر کیف اور پُر بہار وادی ہے۔ فصاحت و بلاغت کا دربار شاہی ہے اس اسلوب میں استہزاء اور دل آزاری نہیں، دل بستگی، اخلاق و شرافت اور رواداری کی کیفیت ہے۔ یہ اسلوب بغاوت و انقلاب اور خوش جذبات کی جگہ تحمل و استقامت اور عزیمت کا آئینہ ہے۔ اس اسلوب میں اقدار کی بازیافت کا شعور بھی ہے۔ اخلاقی وزن تہذیبی وقار اور تمدنی شناخت بھی ہے حقیقت پسندانہ احساس، حق گوئی اور مہذب تنقید کا عنصر بھی ہے یہاں تحقیق کا پاس ہے۔ علم و بزرگی کا لحاظ ہے آزادیِ خیال اور بے تکلف اظہار میں بھی قدرے تکلف نظم و شائستگی، احتیاط اور حسن احتیاط کا معاملہ ہے۔ یہ اسلوب فحاشی و عریانیت اور بے ہودگی و پردہ دری کی جگہ پردہ داری مہذب اور لطیف جمالیاتی حسن کا آئینہ ہے دبستانِ شبلیؒ کی یہ اسلوب بیانی روایت بدستور قائم ہے اور اس کی زندہ و تابندہ مثال بالاختصاص اور علی میاں ندویؒ کی بے شمار تحریریں ہیں، کشمیر یونیورسٹی میں ڈاکٹریٹ کی اعزازی ڈگری قبول کرنے کے موقع پر علی میاںؒ کا خطاب بعنوان "علم کا مقام اور اہل علم کی ذمہ داریاں (اس خطبہ کا مقدمہ معروف نقاد ادب اردو پروفیسر آل احمد سرور کا تحریر کردہ ہے) علم و ادب کے مفہوم و معنویت اور معیار و منہاج کا دستور ہے۔ خاص طور پر یہ الفاظ علم و ادب سے متعلق علی میاں ندوی کے فکر و رجحان کی تفہیم کا بڑا ذریعہ ہیں "میرا عقیدہ ہے کہ علم ایک اکائی ہے جو بٹ بھی نہیں سکتی۔ اس کو قدیم و جدید مشرق و مغربی نظری و عملی میں تقسیم کرنا صحیح نہیں... میں علم و ادب، شاعری، فلسفہ، حکمت کسی میں اس اصول کا قائل نہیں ہوں کہ جو اس کی وردی پہن کر آئے وہی عالم اور دانشور ہے بدقسمتی سے ادب و شاعری میں بھی یہی حال ہے۔

ادب میں مولانا علی میاں ندویؒ دراصل آفاقیت کے قائل ہیں وہ لسے چند مخصوص اصناف و اسلوب میں محدود یا محصور کرنے اور تنگ نظری و تنگ دامانی کے قطعاً روادار نہیں نیز ادب کی مقصدیت اس کے ذریعے فرد و معاشرہ کی اصلاح انسانیت کی تعمیر، سیرت و اخلاق کی استواری، سچی حب الوطنیت اور انسانیت کی بے لوث و بے غرض خدمت انجام دینے کی ضرورت کا احساس دلاتے ہیں۔ ادب سے متعلق علی میاںؒ کا رجحان بہت واضح اور بلند ہے۔ اقبال کی طرح وہ بھی ذوق نظر سے زیادہ معنی کی حقیقت فہمی اور ادراک بصیرت

بہرہ ور دیتے ہیں اور ادب کو اس کا ایک حسین وجمیل اور مؤثر ذریعہ خیال کرتے ہیں ان کے نزدیک حسن ذوق نمود میں کسی سے عارضی اور ظاہری کشش کا محتاج نہیں حُسن کی صداقت وابدیت مسلّم ہے حُسن حُسن ہے خواہ کسی شکل میں ہو۔ کسی مقام پر ہو، پھول پھول ہے، خواہ کسی مسجد کے صحن میں کھلے یا میخانے کے زیر سایہ اقوام وملل کی تاریخ اور ادبیات پر گہری نظر اور عمیق علم ومطالعہ کے سبب ادب کی عظیم قوت کو تسلیم کرتے ہوئے انھیں ادب کی تعمیری وتخریبی اور مفید ومضر دونوں اثرات کا بخوبی ادراک ہے انھوں نے اپنے عہد کے ادبی رجحانات میں بعض مضر اثرات وخطرات کی نشاندہی بھی کی ہے اور شدت سے اس خطرہ کا احساس دلایا ہے کہ الحاد و تشکیک کا جو سیلاب پہلے فلسفہ وسائنس یا پھر نفسیات، اجتماعیات، اقتصادیات یا سیاسیات کے خاموش راستوں سے ہموار ہوتا تھا۔ وہ اب تعلیمی اداروں میں ادب کے ذریعہ تیزی سے موجیں مارتا نظر آتا ہے۔

اردو ادب میں مولانا علی میاںؒ کے اسلوب کو "اصلاحی وتعمیری اسلوب" سے تعبیر کیا جا سکتا ہے۔ ان کے اسلوب میں انسانی دردمندی واحترام، رواداری اور حُسن ظن کا پہلو بہت واضح ہے طبیعت کی فطری سادگی وخلوص کی پرچھائیاں ان کی تحریر وتقریر میں بھی نمایاں ہیں۔ ادب انشاء کی اس باد بہاری میں نظم وشائستگی کی مہک ہے لفظ کے استعمال کا سلیقہ ہے اور انتخاب کا قرینہ ہے۔ یہ اسلوب تکلف بیجا سے بے نیاز ہے راہ حق کے اس مسافر کی سیدھی سچی آواز ہے۔ عربی آمیز الفاظ اور فارسی تراکیب سے یہ زبان اردو وزنی ضرور ہے لیکن اس سے عبارت میں تعلقات یا مفہوم کی تفہیم میں مزاحمت نہیں پیدا ہوتی اس انداز تحریر کی ایک خاص ادا طویل جملوں کی کہکشاں ہے بعض جگہ تو ایک جملہ ایک اقتباس کی شکل اختیار کر لیتا ہے۔ اس نازک موقع پر قاری کی توجہ اگر لفظ وعبارت مرکوز نہ رہے تو قرأت کا عمل اکارت جاتا ہے، موضوع خواہ کتنا ہی پیچیدہ اور خشک کیوں نہ ہو وہ اپنے لفظ ومعنی کے حسن اور مخصوص کشش سے اسے دلکش بنا دیتے ہیں۔ جملوں کی ساخت میں برمحل وبرجستہ ہم قافیہ وہم وزن الفاظ کی نشست اور کہیں زور بیان میں لفظوں کی تکرار ایک خاص کیفیت اور جمالیاتی فضا پیدا کر دیتی ہے احساس وخیال کے مطابق الفاظ کے اتار چڑھاؤ سے مرقع کشی کی جاتی ہے جہاں جمالیاتی ودلبرانہ فضا درکار ہوتی ہے وہاں ان کے علم میں آہستگی نرم روی اعتدال حوصلہ افزا اور پُر امید احساس جھلکتا ہے اور جہاں جلال وقاہری کے مضامین سے فضا کو گرمانا ہو وہاں ان کے قلم کی تیغ آبدار میں آبشاروں کا شور اور موجوں کا تلاطم امنڈتا نظر آتا ہے۔ ان کی تحریروں کا اگر بغور مطالعہ کیا جائے تو ان احساسات کا نظارہ کیا جا سکتا ہے، جملہ اردو نگارشات اپنے حسن ومعنویت کے سبب ہمیں سنجیدہ اسلوبیاتی مطالعہ کی دعوت دیتی ہیں علی میاںؒ کی تحریروں کو دیکھ کر دبستان شبلی اور اس کے فکر واسلوب کی قدر وقیمت اور معیار ومقام کو تسلیم کرنا پڑتا ہے نیز شبلیؒ کے اسلوب سے متعلق علی میاںؒ کے مذکورہ الفاظ پھر کانوں میں گونجنے لگتے ہیں۔ اور خود علی میاں ندویؒ کے اسلوب پر صادق آتے محسوس ہوتے ہیں کہ "ان کا اسلوب تحریر سنجیدہ اور علمی خیالات کے ادا کرنے کے لئے سب سے زیادہ موزوں اور اس وقت تک زندہ وتابندہ ہے اور بظاہر ابھی عرصہ تک رہے گا۔"

مختصر یہ کہ مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کی تحریروں میں ان کی علمی بصیرت، پیام انسانیت، عصری حسیت، فکر وخیال کی رعنائی، اسلوب کی دلکشی اور عالمانہ حسن کاری کے گہرے نقوش عاشقین ادب کو اپنی ہزار عشوہ سامانیوں اور بے نگہی وبے التفاتی کے باوجود بالآخر فراق کی زبان میں یہ کہنے پر مجبور کرتے ہیں ؎

ہزار بار کیا عزم ترک نظارہ
ہزار بار مگر دیکھنا پڑا ہم کو

# جاپانیوں کو روحانی افلاس سے بچانے کی فکر کیجئے

## ٹوکیو میں مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی کی تقریر

رپورٹ ــــــــــــ نمائندہ تعمیر حیات

جاپان کی راجدھانی ٹوکیو میں مشرقی ایشیا اور اصلاح سے متعلق تاریخی کانفرنس ۲۱ز۳۰ر۳۱ر مئی ۲۰۰۰ء کو اقوام متحدہ کی یونیورسٹی کے پرشکوہ ہال میں منعقد ہوئی۔ جس میں اسلامی دنیا کے ممتاز اسکالر، دانشور اور علماء نے شرکت کی۔ تنظیم اسلامی کانفرنس میں شامل ۵۶ ملکوں کے وفود اس کانفرنس میں شریک ہوئے۔ ہندوستان سے دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ناظم حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی اور پروفیسر محمد یونس نگرامی ندوی نے اس کانفرنس میں شرکت کی۔

کانفرنس میں اسلامی دنیا کی جن ممتاز شخصیتوں نے شرکت کی ان میں تنظیم اسلامی کانفرنس کے سکریٹری جنرل ڈاکٹر عزالدین عراقی، رابطہ عالم اسلامی کے سکریٹری جنرل عبداللہ صالح العبید، سعودی عرب کے اسلامی امور کے وزیر عبدالعزیز آل شیخ، جاپان کے وزیر خارجہ، اقوام متحدہ یونیورسٹی کے وائس چانسلر، پاکستان کے مذہبی امور کے سابق وزیر راجا محمد ظفر الحق، ایشیا کی عالمی اسلامی یونیورسٹی کے ریکٹر، اسلام آباد کی عالمی یونیورسٹی کے ریکٹر اور جاپان میں متعین عربی و اسلامی ملکوں کے سفراء کے نام قابل ذکر ہیں۔

ان کے علاوہ اسلامی دنیا سے تین سو سے زائد افراد نے جلسے میں شرکت کی۔ کانفرنس کا بنیادی موضوع تھا "مشرقی ایشیائی ممالک میں اسلام کا کردار" یعنی اسلام مشرقی ایشیا کے ملکوں اور خاص طور پر جاپان میں کیا رول ادا کرسکتا ہے، دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ناظم اور ممتاز عالم دین حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے پہلے ہی دن میں اپنا عالمانہ و فکر انگیز مقالہ پیش کیا، جس میں انھوں نے مشورہ دیا کہ جاپان اپنی صنعتی ترقی کی انتہا کو پہونچ چکا ہے، لیکن روحانی افلاس کا شکار ہے، اس خلا کو صرف اسلام ہی پر کرسکتا ہے، جس کے لئے انھوں نے متعدد تجاویز بھی اپنے مقالہ میں پیش کیں، مولانا کا مقالہ اپنے موضوع، مواد اور زبان کے لحاظ سے اتنا بھرپور تھا کہ کانفرنس کا خلاصہ کہا جائے تو بے جا نہ ہوگا۔ متعدد وفود نے باقاعدہ ملاقات کرکے مقالہ پر اپنی مسرت کا اظہار کیا اور دعائیں دیں۔ حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے مرکز اسلامی جاپان کے قائم کردہ اسلامی انسٹی ٹیوٹ کا بھی افتتاح کیا جو جاپان میں اسلامی عقائد و تعلیم سکھانے کا پہلا انسٹی ٹیوٹ ہے۔

کانفرنس میں ہندوستان، دارالعلوم ندوۃ العلماء اور لکھنؤ یونیورسٹی کے لئے فخر کا موقع اس وقت آیا جب کانفرنس کے ذمہ داروں نے پروفیسر محمد یونس نگرامی ندوی سے فرمائش کی کہ وہ ۵۶ ملکوں سے آنے والے وفود کے خیالات و احساسات کی ترجمانی کرتے ہوئے کلمۃ الوفود پیش کریں۔

کلمۃ الوفود کا مطلب ہوتا ہے سبھی وفود کے جذبات و احساسات کی ترجمانی، پروفیسر محمد یونس نگرامی ندوی نے برجستہ کلمۃ الوفود پیش کرتے ہوئے اپنے خطاب میں کہا کہ آپ یہاں سے اس بات کا عہد کرکے اٹھیں کہ اخوت، مساوات، عادلانہ نظام، ایک دوسرے کے حقوق کا احترام کرنے کی کوشش کریں، جس کی طرف اسلام پُرزور دعوت دیتا ہے اور اس طریقہ سے اسلام کی ان تعلیمات کو پیش کرنے کی کوشش کریں جو انسانی سماج کے لئے نعمت عظیم ہے اور جس کے لئے آج کی دنیا ترس رہی ہے، حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی اور پروفیسر محمد یونس نگرامی ندوی ۳ر جون ۲۰۰۰ء کو لکھنؤ واپس آگئے۔

## بقیہ: جاپانی قوم کے مسائل کا حل

آپؒ نے زندگی کے نشیب بھی دیکھے اور فراز بھی، تلخ گھونٹ بھی پئے اور شیریں بھی، مشکلات کا سامنا بھی کیا اور بحرانوں سے گذرے بھی لیکن اپنی حکمت و دانائی، بلند ہمتی، نفس کی پاکیزگی اور خوش اخلاقی سے ان مشکلات پر قابو بھی پایا اور دنیا کے سامنے ان کا حل بھی پیش کیا۔

آپؒ نے شوہر کی حیثیت سے بھی زندگی گذاری اور باپ کی حیثیت سے بھی، دوستوں کی دوستی کا لطف بھی اٹھایا اور دشمنوں کی دشمنی کا سامنا بھی کیا، خاندان کی ذمہ داری بھی نبھائی اور جماعت کی امارت کا فریضہ بھی انجام دیا، اس طرح آپؒ نے زندگی کے ہر پہلو اور ہر گوشہ کے لئے ایک نمونہ چھوڑا، اور یہی وہ نمونے ہیں جن کو اپنا کر موجودہ دور کے مسائل اور مشکلات پر قابو پایا جاسکتا ہے۔

# سوال و جواب

محمد طارق ندوی

س :- ایک شخص نے بسم اللہ کہہ کر ہرن کو گولی ماری اور وہ ذبح کرنے سے پہلے مرگیا تو اسے کھا سکتے ہیں یا نہیں؟

ج :- نہیں! بسم اللہ کہہ کر بندوق کی گولی سے ذبح کرنے سے پہلے مرجانے والے جانور کا کھانا جائز نہیں ہے کیونکہ گولی مدققہ (کوٹنے والی) ہے قاطعہ اور جارحہ (کاٹنے اور زخم لگانے والی) نہیں ہے لہٰذا صورت مسئولہ میں مذکور ہرن کو نہیں کھا سکتے ہیں اس کا کھانا حرام ہوگا۔

س :- اگر دوران نماز کتا یا بندر گھر میں گھس جائے اور کسی چیز کو نقصان پہونچ جانے کا خوف ہو تو کیا نماز توڑ سکتے ہیں؟

ج :- ہاں! صورت مسئولہ میں دوران نماز اگر کتا یا بندر گھر میں گھس جائے اور کسی چیز کو نقصان پہونچ جانے کا خوف ہو تو نماز توڑ سکتے ہیں۔

س :- اتفاق سے جلدی میں مسجد کے اندر جوتا ایسی جگہ رکھ دیا جہاں اس کے چوری چلے جانے کا قوی امکان ہے اور نماز پڑھنا شروع کر دیا، شبہ ہونے پر کیا نماز توڑ سکتے ہیں؟

ج :- ہاں صورت مسئولہ میں نماز کے دوران خیال آنے پر نماز توڑ کر انھیں صحیح جگہ رکھنے کے بعد اطمینان سے نماز پڑھنا چاہئے۔

س :- کیا اذان کے بعد اللّٰھم رب ھٰذہ الدعوۃ التامۃ الخ پڑھنا مسنون ہے؟

ج :- ہاں! مذکورہ دعا کا اذان کے بعد پڑھنا مسنون و مطلوب ہے۔

س :- کیا وضو کرتے وقت تین دفعہ چہرہ دھونے کے بعد داڑھی کو اندر اور باہر سے تر کرنا ضروری ہے؟

ج :- داڑھی اگر گھنی ہے کہ اندر کی جلد نظر نہ آئے تو اس کو اوپر سے دھونا فرض اور اس کا خلال کرنا سنت ہے اور اگر ہلکی ہو تو پوری داڑھی کو پانی سے تر کرنا ضروری ہے۔

س :- جو تیمم نماز جنازہ پڑھنے کے لئے کیا گیا ہو کیا اس تیمم سے دیگر فرائض و نوافل پڑھ سکتے ہیں؟

ج :- جو تیمم نماز جنازہ پڑھنے کے لئے کیا جاتا ہے اس تیمم سے دیگر فرائض و نوافل نہیں پڑھ سکتے ہیں۔

س :- بیوسی (بچہ جننے کے فوراً بعد بھینس کا دودھ) کا استعمال جائز ہے یا نہیں؟

ج :- قرآن میں دودھ کی حلت کے بارے میں جو نص وارد ہے، وہ مطلق ہے اس میں کوئی ایسی قید نہیں ہے جس سے پتہ چلے کہ بچہ جننے کے فوراً بعد والا دودھ استعمال کرنا درست نہیں ہے لہٰذا بیوسی کا کھانا جائز ہے۔ قال اللہ تعالیٰ: وَإِنَّ لَكُمْ فِي الْأَنْعَامِ لَعِبْرَةً نُسْقِيكُمْ مِمَّا فِي بُطُونِهِ مِنْ بَيْنِ فَرْثٍ وَدَمٍ لَبَنًا خَالِصًا سَائِغًا لِلشَّارِبِينَ۔ (سورۃ النحل۔ آیت ۶۶) (اور تمہارے لئے چارپایوں میں بھی (مقام) عبرت (وغور) ہے کہ ان کے پیٹوں میں جو گوبر اور لہو ہے اس سے ہم تم کو خالص دودھ پلاتے ہیں جو پینے والوں کے لئے خوشگوار ہے۔)

س :- لڑکی کے بلوغ کی اقل مدت کیا ہے؟

ج :- لڑکی کے بلوغ کی اقل مدت نو سال اور اکثر مدت پندرہ سال ہے۔

# عالمی خبریں

معید اشرف ندوی

● سعودی عرب نے نئی عمرہ پالیسی کا اعلان کر دیا جو جولائی سے نافذ العمل ہوگی۔ عمرہ پالیسی سے متعلق نیا مسودہ ۵۹ دفعات پر مشتمل ہے جس کا مقصد عمرہ ورکس کو منظم کرنا اور بعض تارکین وطن کی طرف سے سعودی عرب میں مدت سے زائد قیام کے مسئلہ کو ختم کرنا ہے۔ اب عمرہ سروس وہ کمپنیاں فراہم کریں گی جنھیں وزارت حج لائسنس جاری کرے گی۔ نئے قواعد کے مطابق جو لوگ عمرے کیلئے آئیں گے انھیں سعودی عربین مانیٹری ایجنسی کے منظور شدہ کسی بینک کی طرف سے ایجنٹ کے نام جاری کردہ ڈرافٹ پیش کرنا ہوگا۔ اس کے ساتھ ہی ان کے پاس واپسی کا ٹکٹ ہونا بھی ضروری ہے۔ وزارتی کونسل نے نئی عمرہ سروس کا بل ۲۰ ستمبر ۱۹۹۹ء کو منظور کیا تھا۔ سرکاری مہمان، سرکاری بزنس، طالب علم، ثقافت اور کھیل کے دنود اور وہ لوگ جو وزٹ ویزے پر آئیں گے وہ ان قوانین سے مستثنیٰ ہوں گے۔ اسی طرح یہ لوگ ایجنٹ کی طرف سے فراہم کردہ خدمات بھی استعمال کر سکتے ہیں۔ ایک اطلاع کے مطابق عمرہ ویزے کی مدت میں ۱۵ سے ۳۰ دن کی توسیع کی جائے گی۔ نئے قوانین میں بتایا گیا ہے کہ عمرہ کرنے والوں کو لینے ویزے کی مدت کے دوران سعودی عرب کے کسی بھی علاقے میں جانے کی اجازت ہوگی۔

● پوپ جان پال دوم کے نائب ایک اخبار کو انٹرویو دیتے ہوئے کہا کہ اسلام کی انتہا پسندی یا تشدد سے کوئی تعلق نہیں بلکہ اسلام ایک دین ایک ثقافت، اور ایک طرز حیات ہے۔ آج یہ انہی خوبیوں کی بنا پر دنیا میں تیزی سے پھیل رہا ہے، اسی کا نتیجہ ہے کہ عیسائی اپنا روزہ بھول جاتے ہیں اور مسلمانوں کے روزے اور عبادت پر حیرت اور مرعوبیت ظاہر کرتے ہیں۔ انھوں نے کہا کہ اسلام اب یورپ میں اپنی موجودگی کا احساس دلا رہا ہے۔

● لکھنؤ سے شائع ہونے والا ہندی روزنامہ راشٹریہ سہارا کے مطابق فیجی کے وزیر اعظم نے ہندی نژاد لوگوں کو مستقل زمین دینے پر ان کی حکومت کے خلاف فیجی لوگوں نے بغاوت کر دی اس سے قبل غیر ملکیوں کو زمین ۳۰ سال کے پٹہ پر دیئے جانے کا قانون تھا۔ لیکن معزول وزیر اعظم نے قانون میں تبدیلی کر کے ہندوستانیوں کو زمین کی خرید و فروخت کا حق دلا دیا تھا۔ ہندوستانی ۱۸۹۷ء سے ۱۹۱۶ء کے درمیان وہاں گنے کی کاشت کے لئے گئے تھے اور پھر وہیں کے ہو کر رہ گئے اس وقت وہاں ۴۳/۶% فیصد ہندوستانی ہیں جن میں ۷/۸% فیصد مسلمان اور ۰/۷% فیصد سکھ آباد ہیں۔

● روس کے ایک اعلیٰ جنرل نے اعتراف کیا ہے کہ روسی افواج کو چیچنیا میں اپنا کنٹرول برقرار رکھنے میں شدید مشکلات پیش آ رہی ہیں لیفٹننٹ جنرل ولادی میر شوانوف نے ایک انٹرویو میں کہا کہ چیچنیا میں روسی افواج کی پوزیشن روز بروز کمزور ہو رہی ہے اور مجاہدین کے حملے دن بدن تیز ہوتے جا رہے ہیں۔ اسی دوران مجاہدین نے گروزنی کے نواح میں واقع ایک گاؤں میں ایک روسی فوجی قافلے پر اچانک حملہ کر کے ۱۵ روسی فوجیوں کو ہلاک کر دیا۔ روسی حکام نے اس حملے کا اعتراف کیا تاہم ہلاک شدگان کی تعداد بتانے سے گریز کیا۔



# مطالعہ کی میز

تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

● محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

نام کتاب: نصیحۃ المسلمین
مصنف: مولانا خرم علی بلہوری
نیا ایڈیشن: مع مقدمہ حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی
سائز ۲۲×۱۸، صفحات ۵۰، قیمت: ۱۵ روپے
ناشر: شعبہ نشر و اشاعت: مدرسہ اسلامیہ معین الاسلام بلہرہ، بارہ بنکی (یو. پی)
ملنے کا پتہ: ● مکتبہ ندویہ، دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ
● مکتبہ حرمین مرکز والی مسجد امین آباد لکھنؤ (یو. پی)

تیرھویں صدی ہجری کے وسط میں حضرت سید احمد شہیدؒ اور حضرت مولانا اسمٰعیل شہیدؒ کی جماعت "اصلاح و تجدید" اگر ایک طرف ہندوستان کے اندر اسلامی دعوت میں مصروف عمل تھی تو دوسری طرف مسلمانوں کے عقائد و اعمال کی اصلاح اور خالص توحید و سنت کی دعوت و تبلیغ میں پوری طرح سرگرم نظر آرہی تھی اسلئے کہ اسلامی دعوت کی روح عقیدۂ توحید کی پختگی طریقۂ نبوی پر عمل کرنے اور اخلاق و اعمال کی درستگی میں مضمر ہے۔

اس مقدمہ میں جماعت کے ایک ذی علم و باعمل سپاہی حضرت مولانا خرم علی بلہوریؒ بھی تھے انھوں نے اگر ایک طرف میدان کارزار میں شجاعت کے جوہر دکھائے تو دوسری طرف امت میں پھیلی ہوئی غیر اسلامی رسموں اور غلط عقائد کی اصلاح کی۔ چنانچہ انھوں نے اصلاح و دعوت کی غرض سے ایک کتاب تصنیف کی جس کا نام "نصیحۃ المسلمین" رکھا۔ یہ توحید کے موضوع پر نہایت مفید کتاب ہے اس کی زبان نہایت سادہ، عام فہم اور طرز استدلال دلکش ہے۔ شرک و بدعت میں پھنسے ہوئے لوگوں کے حیلوں بہانوں اور لچر دلائل کے نہایت لطیف مگر مسکت انداز میں جوابات بھی دیئے گئے کتاب کے آخر میں چند مفید و اصلاحی نظمیں بھی شامل ہیں جس کی وجہ سے کتاب کی افادیت میں مزید اضافہ ہوا اور امت کو بڑا فائدہ پہنچا، لیکن عرصہ دراز سے یہ کتاب نایاب ہو رہی تھی ضرورت تھی کہ یہ کتاب اب پھر دوبارہ شائع ہو۔

الحمد للہ! یہ کتاب شعبہ نشر و اشاعت مدرسہ اسلامیہ معین الاسلام بلہرہ بارہ بنکی سے شائع ہوکر منصہ شہود پر آگئی ہے، خوشی کی بات یہ ہے کہ اشاعت سے قبل حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ سے اس کتاب پر مقدمہ لکھنے کی درخواست کی گئی تھی چنانچہ ازراہ شفقت اور کتاب کی اہمیت و افادیت کے پیش نظر بڑا وقیع مقدمہ تحریر فرمایا۔ یہ مقدمہ مولانا کی زندگی کا آخری مقدمہ تھا۔ جو انھوں نے ۱۵ رمضان ۱۴۲۰ھ کو تحریر فرمایا اور ۲۲ رمضان ۱۴۲۰ھ کو انتقال فرمایا۔ حضرت مولانا اپنے مقدمہ میں فرماتے ہیں:

ہندوستان کے مسلمانوں کی کثیر تعداد یہاں کی اکثریت کے خیالات و عادات، اطوار اور رسوم سے متاثر ہو چکی تھی اسی صورتحال کو دیکھ کر پیش نظر کتاب "نصیحۃ المسلمین" کے مصنف مولانا خرم علی صاحبؒ بے چین ہو گئے اور انھوں نے یہ کتاب نہایت سادہ زبان اور نہایت واضح اسلوب میں بچوں کی نفسیات کو سامنے رکھتے ہوئے تصنیف کی۔ اس کتاب سے جو مدارس کے نصاب میں داخل رہی ہے بڑا فائدہ پہنچا اور نہ جانے کتنے اللہ کے بندوں کا عقیدہ درست ہوا۔

اللہ تعالیٰ اس کتاب سے زیادہ سے زیادہ نفع پہونچائے۔ احیاء توحید و سنت اور رد شرک و بدعت کے موضوع پر یہ ایسی اہم کتاب ہے کہ اہل مدارس بچوں کے تعلیمی نصاب میں اس کو داخل کریں اور مسلمان گھر کے مرد اور عورتیں اس کا ضرور مطالعہ کریں، دوسروں تک پڑھنے کے لئے پہنچائیں اور تحفہ میں پیش کریں۔

[illegible]

# وفیات

## مولانا محمد یوسف لدھیانوی کی شہادت

ریڈیو اور اخبارات کے ذریعہ اس اندوہناک خبر نے پورے برصغیر کے دینی و علمی طبقہ کو سکتہ میں ڈال دیا کہ ١٨ رمئی سنہ ٢٠٠٠ء کی صبح کو پاکستان کے مشہور و معروف عالم دین اور بزرگ مولانا محمد یوسف صاحب لدھیانوی کو کچھ نامعلوم افراد نے سفاکانہ طور پر شہید کر دیا، اور اس طرح ملت اسلامیہ کو ایک عظیم قیمتی سرمایہ سے اس وقت محروم کر دیا جبکہ اس کو اس کی اور زیادہ ضرورت تھی اللہ تعالیٰ ان کو اعلیٰ علیین میں جگہ عطا فرمائے، اور ہمیں ان کا نعم البدل عطا کرے۔

وہ ایک سنجیدہ اور باوقار دینی رہنما، مصنف و محقق، اور کم از کم پاکستان میں صف اول کے اکابرین میں تھے، تین ماہ بھی نہیں گذرے کہ ان کے متوازن قلم سے حضرت مخدوم و مربی مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ پر محبت و عقیدت اور عظمت سے بھرپور شذرہ "بینات" کراچی میں جس کے وہ مدیر تھے سامنے آیا تھا، جس میں انھوں نے اپنے ممدوح مرحوم کے بارے میں تحریر کیا تھا کہ جن پانچ شخصیتوں سے میں زیادہ متاثر ہوا۔ اور ان کی عظمت ہمارے دل میں رچ بس گئی ان میں سے ایک یہی حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ تھے، کسے کیا معلوم تھا کہ یہ محب مخلص صادق اپنے محبوب مخدوم سے اتنی جلدی جا ملے گا۔

مولانا مرحوم دل درد مند رکھنے والے اور قوم و ملت کی فکر رکھنے والے عالم دین تھے، احقاق حق اور ابطال باطل کے لئے وہ مصروف عمل رہتے ہوئے اپنے رفیق اعلیٰ کے حضور جا پہونچے، جہاں ان کو اب اپنی خدمات و مساعی کا بہتر سے بہتر بدلہ ملنا ہے، اور اس سے اچھا بدلہ دے ہی کون سکتا ہے؟ لیکن یہ ضرور افسوس اور شرم کی بات ہے کہ اس دور قحط الرجال میں کہ جس میں سچے مخلص اور باحمیت و باعمل لوگ کمیاب ہی نہیں نایاب ہوتے نظر آرہے ہیں، اپنے نابغۂ روزگار لوگوں کی ایسی ناقدری کی جائے۔

مولانا مرحوم نے اصلاً جامعہ خیر المدارس جالندھر میں تعلیم حاصل کی اور وہیں سے فراغت پائی، جامعہ رشیدیہ ساہیوال میں تدریسی خدمات انجام دے رہے تھے، کہ محدث عصر مولانا سید محمد یوسف بنوری ؒ کی نظر آپ پر پڑی اور پھر جانبین میں ربط اتنا گہرا ہوا کہ مولانا بنوری کا قائم کردہ مدرسہ آپ کا میدان عمل بنا، اور ان کے ادارہ کا ترجمان ماہنامہ "بینات" آپ کی ادارت میں آیا، جس کے وہ آخر وقت تک مدیر رہے، عقیدۂ ختم نبوت کی حفاظت اور ناموس رسالت کے لئے آپ کی وہ خدمات ہیں جنھیں فراموش نہیں کیا جا سکتا، صرف عقیدۂ ختم نبوت پر ٣٠ سے زائد چھوٹے بڑے رسائل و کتب ہیں، اس کے علاوہ "اختلاف امت اور صراط مستقیم"، "آپ کے مسائل اور ان کا حل" (جو روزنامہ جنگ کراچی کا مستقل کالم تھا) اور سوانح شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب کاندھلویؒ آپ کی تصنیفات ہیں۔

بیعت و ارشاد کا تعلق مولانا خیر محمد صاحب جالندھریؒ سے تھا لیکن اجازت و خلافت حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحبؒ اور حضرت ڈاکٹر عبد الحی صاحب عارفیؒ سے حاصل ہوئی، آپ کے تلامذہ کی تعداد ہزاروں پر مشتمل ہے جب کہ خلفاء تیس کے قریب چھوڑے، رحمہ اللہ تعالیٰ رحمۃً واسعۃً۔

## مولانا کلیم اللہ نوری کی رحلت

مشرقی یوپی کی مشہور دینی درس گاہ جامعہ مسعودیہ نور العلوم بہرائچ کے کارگذار مہتمم اور روح رواں حضرت مولانا کلیم اللہ نوری طویل علالت کے بعد ٨٢ سال کی عمر میں ٣١ رمئی سنہ ٢٠٠٠ء کو بوقت دس بجے شب اس جہان فانی سے عالم جاودانی کی طرف رحلت فرما گئے! اناللہ وانا الیہ راجعون۔

یکم جون کو ساڑھے دس بجے دن میں ان کی نماز جنازہ ہوئی، دارالعلوم ندوۃ العلماء کے مہتمم مولانا سعید الرحمٰن اعظمی ندوی دامت برکاتہم اور دارالعلوم کے بعض اساتذہ تدفین میں شرکت اور تعزیت کے لئے بہرائچ تشریف لے گئے۔

حضرت مولانا کلیم اللہ نوری کی تعلیم و تربیت مدرسہ نور العلوم بہرائچ میں ہوئی، موصوف نور العلوم کے اولین طلبہ میں سے تھے، ان کے اساتذہ و مربیان میں حضرت مولانا محفوظ الرحمٰن نامیؒ بانی مدرسہ نور العلوم بہرائچ، حضرت مولانا حمید الدین فیض آبادی سابق استاذ حدیث دار العلوم ندوۃ العلماء تھے۔

موصوف زبردست مقرر و خطیب، مشہور مناظر اور انتہائی فہیم و زیرک منتظم و مربی تھے، مشرقی یوپی کے اضلاع میں بڑا اصلاحی اور دعوتی کام کیا، جنگ آزادی میں بھی ان کا نمایاں حصہ رہا،

تیہ دیوبند کی صحبتیں بھی جھیلیں، مفکر اسلام حضرت مولانا ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ سے عقیدت ومحبت کا گہرا تعلق رکھتے تھے اور ندوۃ العلماء تشریف لایا کرتے تھے

## مشہور عالم دین مولانا مسرور احمد کا انتقال

دہلی کے مشہور عالم دین مولانا حافظ، قاری، حاجی، مفتی مسرور احمد صاحب بعمر تقریباً ۶۵ سال (برین ہیمرج کا شکار ہوکر) چند گھنٹے علیل رہ کر ۵ رمئی ۲۰۰۰ء مطابق ۲ر ربیع الاول ۱۴۲۱ھ دوشنبہ کی شب میں دہلی میں رحلت فرماگئے۔ (انا للہ وانا الیہ راجعون)

موصوف نہ صرف ایک جید عالم دین تھے بلکہ عوام سے وعظ ونصیحت کا تعلق رکھنے والے مشہور علماء میں تھے، علاوہ ازیں دہلی کے مشہور عربی مدرسہ امینیہ میں سالہا سال سے درس وتدریس کی خدمت انجام دے رہے تھے، اس سے پہلے ایک اور ممتاز عربی درسگاہ مدرسہ عالیہ عربیہ فتحپوری دہلی میں تدریسی خدمات عرصہ تک انجام دیں، دہلی ہی کی ایک مشہور بڑی مسجد کے خطیب وامام رہے اور وہاں عوام کے سامنے طویل مدت تک درس قرآن مجید وحدیث شریف دیا۔

موصوف نے متعدد بار حج وزیارت کی بھی سعادت حاصل کی اوران کی ایک بڑی خوش نصیبی یہ بھی ہے وہ خود بھی جید حافظ قرآن کریم تھے، ان کی اہلیہ بھی اور ان کے چاروں صاحبزادے بھی اس دولت سے بہرہ ور ہیں، چار صاحبزادوں میں سے تین باقاعدہ عالم دین ہیں، دو نے دارالعلوم ندوۃ العلماء سے بھی فیض پایا اور ایک نے دارالعلوم دیوبند سے، اور ایک جامعہ ملیہ میں پوسٹ گریجویٹ کے طالب علم ہیں، اہلیہ بھی عالمہ ہیں، غرضیکہ "این خانہ ہمہ آفتاب است" کا مصداق ہے۔

## مولانا مفتی نظام الدین کا انتقال

۲۶ر فروری ۲۰۰۰ء کو سنیچر کے دن بزرگ عالم دین اور دارالعلوم دیوبند کے صدر مفتی، مولانا مفتی نظام الدین صاحب رحلت فرماگئے، اللہ تعالیٰ ان کی خدمات کو قبول فرمائے۔

ماہ ذی قعدہ ۱۳۲۸ھ مطابق نومبر ۱۹۱۰ء کو اعظم گڈھ میں پیدا ہوئے، خاندان کے بچوں کی طرح آپ نے بھی انگریزی تعلیم سے اپنی تعلیم کا آغاز کیا لیکن علوم شرعیہ کا ماہر بننا تھا اس لئے طبیعت اس تعلیم کی طرف نہ چل سکی، اور دینی وعربی تعلیم کی طرف میلان بڑھتا گیا، گورکھپور، مبارکپور پھر بہار شریف کے مدرسہ عزیزیہ سے کسب فیض کرتے ہوئے مدرسہ عالیہ فتحپوری دہلی پہونچے اور وہاں سے دیوبند آئے اور دارالعلوم سے ۱۹۳۲ء میں سند فراغت حاصل کی، شیخ الاسلام حضرت مولانا حسین احمد مدنی اور حضرت مولانا مفتی محمد شفیع صاحب آپ کے خاص اساتذہ میں سے تھے۔

تدریس کا آغاز اعظم گڈھ کے مدرسہ جامع العلوم سے کیا، اور مدرسہ جامع العلوم گورکھپور اور دارالعلوم مئو کو بھی اپنی خدمات سے نوازا، ۱۹۶۵ء میں مولانا مفتی سید مہدی حسن صاحب کی جگہ دارالعلوم دیوبند میں مولانا مفتی محمود حسن گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ آپ کا بھی تقرر ہوگیا، اس طرح صدارت افتاء کا آپ کا یہ زریں دور ۳۵ سال پر محیط رہا، مستقل مزاجی کے ساتھ آپ نے اپنی خدمات پیش کیں، اور آپ کی رائے ہمیشہ صائب اور درست تسلیم کی گئی، نظام الفتاویٰ کے نام سے آپ کے مجموعہ فتاویٰ شائع ہورہے ہیں، "رویت ہلال کی شرعی حیثیت"، "انسام الحدیث فی اصول الحدیث" کے علاوہ بھی آپ کی کتابیں ہیں، مولانا ایک بڑے اور فائق عالم ومفتی ہونے کے ساتھ اعلیٰ اخلاقی کردار کے حامل تھے، آپ کی شخصیت پرکشش اور جاذبیت والی تھی، تواضع، تحمل آپ کا خاصہ تھا، سلوک حضرت شاہ ولی اللہ صاحب فتحپوری رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں طے کیا، اور مجاز قرار پائے، اور پھر خود بھی کتنوں کو سلوک طے کرایا، ۲۱ر ذی قعدہ ۱۴۲۰ھ قبرستان قاسمی میں اپنے بزرگوں اور اکابرین کے جلو میں آرام فرما ہوئے، رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ رحمۃً واسعۃً وادخلہ فی جنۃ النعیم اللہ تعالیٰ مرحومین کی مغفرت فرمائے، درجات بلند فرمائے، قارئین سے درخواست ہے کہ مرحومین کے واسطے دعائے مغفرت ورفع درجات کریں اور پسماندگان کے لئے صبر جمیل کی دعا فرمائیں۔

(ادارہ)

## ناظم ندوۃ العلماء کے ہاتھوں جاپان میں اسلامک انسٹی ٹیوٹ کا افتتاح

ٹوکیو میں دوران قیام مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی ناظم ندوۃ العلماء لکھنؤ نے اسلامک سنٹر جاپان کی طرف سے کھولے گئے اسلامک انسٹی ٹیوٹ کا افتتاح کیا جس کا مقصد جاپانیوں کو اسلامی عقائد وتعلیمات سے واقف کرانا ہے، اور مولانا ہی کی دعا پر تقریب کا اختتام ہوا، تقریب میں جاپان کی اور اسلامک سنٹر کی اہم شخصیات موجود تھیں۔



# حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ

## پر سری نگر کشمیر میں سیمینار

ابو حامد ندوی

مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی نور اللہ مرقدہ اور شہید ملت مولوی محمد فاروق علیہ الرحمۃ کی حیات و خدمات کے موضوع پر اسلامیہ اسکول کے وسیع اور خوبصورت ہال میں میر واعظ مولوی محمد عمر فاروق نے صبح دس بجے سیمینار کا آغاز اپنے کلیدی افتتاحی خطبے سے کیا۔ یہ سیمینار میر واعظ مولوی محمد عمر فاروق کی سربراہی میں انجمن نصرۃ الاسلام کے زیر اہتمام سری نگر کشمیر میں ۱۸ مئی ۲۰۰۰ء کو منعقد ہوا۔ جس میں مفکر اسلام حضرت مولاناؒ کی علمی، عملی، فکری، روحانی اور دعوتی زندگی کا تعارف کراتے ہوئے اہالیان کشمیر کی جانب سے بھرپور خراج عقیدت پیش کیا گیا۔ اس سیمینار میں حضرت والا نور اللہ مرقدہ کے خلیفہ و جانشین دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ناظم حضرت مولانا محمد رابع صاحب ندوی ذات برکاتہم کو انجمن کے ذمہ داروں کی دعوت پر شریک ہونا تھا لیکن گوناگوں مصروفیات کی وجہ سے حضرت کے نمائندہ کی حیثیت سے مولانا محمد خالد ندوی غازی پوری سیمینار میں شریک ہوئے۔ اس سیمینار کا اختتام مولانا محمد خالد ندوی کے خطبہ پر ہوا۔ اہم مقرروں میں دارالعلوم دیوبند (وقف) کے ناظم تعلیمات اور شیخ الحدیث مولانا انظر شاہ کشمیری تھے۔ موصوف نے اپنی تقریر میں دونوں مرحومین کے تذکرے کے ساتھ ذکر واذکار اور تعلق مع اللہ کے فضائل اور اس کی اہمیت پر تفصیل سے روشنی ڈالی، بعض اور بھی وقیع مقالے پیش گئے۔ نظامت کے فرائض میر واعظ مولوی محمد عمر فاروق کے معتمد علیہ اور دست راست جناب شمس صاحب نے انجام دیئے۔ دوسرے دن جامع مسجد سری نگر میں مولانا انظر شاہ کشمیری اور مولانا محمد خالد ندوی کا خطاب ہوا۔ یہ خطاب عمومی تھا۔ سری نگر کی جامع مسجد جامع عمرو بن العاص قاہرہ کے طرز پر بنی ہوئی ہے اور بہت وسیع و عریض ہے۔ مولانا محمد خالد ندوی کا صورہ کے اعیان کی دعوت پر جامع مسجد صورہ (جس کی تعمیر شیخ عبد اللہ مرحوم نے کروائی تھی جس کے قریب ان کا مکان سوختہ شدہ حالت میں عبرت کا منظر پیش کر رہا ہے) میں بعد نماز مغرب تا عشاء تک خطاب ہوا۔ امر سنگھ کالج کے پرنسپل کی دعوت پر "اسلامی زندگی اور قرآن پاک" کے موضوع پر طلباء اور اساتذہ کے منتخب مجمع سے بھی مولانا محمد خالد ندوی کا خطاب ہوا۔ دراصل کالج میں تجوید و قرأت کا طلباء کے مابین مقابلہ تھا۔ جس کا افتتاح مولانا محمد خالد ندوی کی تقریر سے ہوا۔ اس اثناء میں صورہ کی معروف شخصیت ڈاکٹر عبد الرحمن دار صاحب کے گھر پر مولانا کا قیام رہا۔ النادی العربی الدوری کے تحت قائم معاہد کے ذمہ دار اساتذہ اور طلباء سے ملاقاتیں ہوئیں۔ سری نگر میں اپنی نوعیت کا یہ پہلا تجربہ ہے جو مولانا ڈاکٹر مظفر حسین صاحب ندوی کی کوششوں کا نتیجہ ہے۔ جس کے تحت سیکڑوں طلبا اور طالبات عربی زبان کی تحصیل میں مصروف ہیں جن میں ڈاکٹر بھی ہیں اور اسکالر بھی، تاجر بھی ہیں اور ذمہ دارانہ عہدوں سے سبکدوش افسران بھی، نوعمر لڑکے بھی ہیں اور بوڑھے ذواق علم بھی، سب کو ایک ہی دھن ہے کہ عربی زبان بولیں، سمجھیں اور پڑھیں۔

واپسی کے وقت دارالعلوم سوپور کے مولانا بشیر احمد قاسمی اور مفتی عبد الرحیم صاحب بارہ مولا ایرپورٹ پر حاضر تھے۔ ڈاکٹر عبد الرحمن دار صاحب، جناب رفیق صاحب، مولانا اعزاز الرحمن صاحب، ڈاکٹر کلیم الدین صاحب نے جذباتی انداز میں رخصت کیا۔

# حیدرآباد میں مولانا علی میاں ندویؒ پر خصوصی نمبر کا اجراء

انسان کو ایسے انداز میں زندگی گذارنا چاہیے جس سے دوسروں کو فائدہ ہو وہ زندگی بھی کیا جس میں نہ کوئی کارنامہ ہو نہ پیغام ہو نہ احکام خداوندی کی تعمیل ہو۔ ان خیالات کا اظہار مولانا محمد حمید الدین عاقل حسامی نے جامعہ اسلامیہ دار العلوم حیدرآباد میں ۱۴ رمئی ۲۰۰۰ء کو منعقدہ جلسہ رسم اجراء "مفکر اسلام حضرت مولانا علی میاں ندویؒ نمبر" میں اپنی صدارتی تقریر کرتے ہوئے کیا۔

حضرت مولانا ندویؒ نے اپنی زندگی ملت کو سنوارنے اور بنانے میں گذار دی

مہمان خصوصی مولانا محمد برہان الدین سنبھلی شیخ التفسیر دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ نے اپنے خصوصی خطاب میں کہا کہ انسان کی محبوبیت کی شاہ کلید دو ہیں ایک ایمان و عمل صالح اور دوسرے تواضع و انکساری، اللہ رب العزت کا ارشاد ہے جو شخص ایمان و عمل صالح اختیار کرتا ہے ہم لوگوں میں اس کی محبت ڈال دیتے ہیں اور حضور اکرمؐ کا ارشاد گرامی ہے جو اللہ کے

واسطے تواضع اختیار کرتا ہے اللہ رب العزت اس کو بلند کرتے ہیں حضرت مولانا ندوی کی ساری زندگی اس کا عملی ثبوت تھی۔

مولانا رضوان القاسمی نے اپنے خطاب میں کہا کہ مولانا ندوی کی ذات ایسی تھی جس کی خوشبو اس ملک سے نکل کر دوسرے ممالک تک پہونچی ہے۔ حضرت مولانا ندویؒ کو دار العلوم حیدرآباد سے گہرا قلبی لگاؤ رہا ہے خود انہی کے ہاتھوں جامعہ کی عمارت کی بنیاد رکھی گئی انھوں نے ہی کئی عمارتوں کا افتتاح فرمایا نیز کئی سیمناروں میں مولانا ندوی نے بذات خود شرکت بھی فرمائی۔

جامعہ اسلامیہ دار العلوم حیدرآباد نے حضرت مولانا ندویؒ کے سلسلہ میں ایک خصوصی شمارہ الصحوۃ الاسلامیہ سہ ماہی کا مفکر اسلام علی میاں ندوی نمبر شائع کرکے اس تعلق کا بہترین انداز سے اظہار کیا ہے۔ یہ شمارہ کئی اعتبار سے قابل قدر بھی ہے۔ دو سو نوے صفحات پر مشتمل یہ شمارہ ہندوستان و بیرون ملک کے بڑے اہل قلم و شعراء کے مضامین و کلام کا شاہکار ہے۔ انھوں نے اس خصوصی نمبر کی اشاعت پر مولانا عاقل حسامی مدیر "الصحوۃ الاسلامیہ" مولانا نعمان ندوی اور جامعہ کو مبارک باد پیش کی۔ مولانا برہان الدین سنبھلی مہمان خصوصی کے ہاتھوں خصوصی نمبر کا اجراء عمل میں آیا۔

اس جلسہ میں دینی مدارس اور دینی اداروں کے ذمہ دار و اساتذہ و طلباء کے علاوہ معززین اور قائدین کی کثیر تعداد نے شرکت کی۔



# ضروری اعلان

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ ”تعمیر حیات“ کا
خصوصی و یادگاری مجلہ ” مفکر اسلام نمبر“ انشاء اللہ جولائی ۲۰۰۰ء کے آخر میں منظر عام پر آجائے
گا جو تقریباً ۳ سو صفحات پر مشتمل ہوگا۔

یہ خصوصی نمبر حضرت مولاناؒ کی عظیم المرتبت شخصیت، ان کے اوصاف و کمالات،
افکار و تصورات، اسلوب دعوت، طریقۂ کار، مختلف تحریکات اور اداروں سے ان کا قائدانہ تعلق
اور عرب و عجم پر ان کے فکر کے اثرات اور دیگر بہت سی خصوصیات پر مشتمل ہے۔

اس کی قیمت مبلغ 100/- روپے ہوگی۔

اس درمیان تعمیر حیات کے تین شمارے (۱۰/ جولائی و ۲۵/ جولائی اور ۱۰/ اگست ۲۰۰۰ء) شائع
نہ ہوں گے۔

یہ ”مفکر اسلام نمبر“
تمام خریداروں کو روانہ کیا جائے گا۔

البتہ جن خریداروں کی مدت خریداری اگست ۲۰۰۰ء میں ختم ہو رہی ہے وہ اگر
سال رواں کا زر تعاون مبلغ 130/- روپئے اگست تک روانہ کریں گے تو وہ اس خصوصی نمبر سے
مستفید ہو سکتے ہیں، تاخیر کی صورت میں یہ نمبر ان کو نہ بھیجا جا سکے گا۔

ایجنٹ حضرات پیشگی رقم روانہ کر کے اپنی کاپیاں
محفوظ کرا لیں۔

اسٹاک محدود ہے

(ادارہ)

Regd. No. LW / NP/ 63
Fax No : (0522)330020

FORTNIGHTLY

Principal off : 372336
Guest House : 323864

# TAMEER-E-HAYAT

NADWATUL-ULAMA, LUCKNOW-226 007 (India) Rs. 6/-



Printed And Published by *Athar Husain* on behalf of Majlis Sahafat- Wa- Nashriat,

# تعمیر حیات

پندرہ روزہ

خصوصی شمارہ

جولائی تا ۲۵ اگست ۲۰۰۰ء


بیادگار


مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ


## دل کی کھیتی

حضرات! دنیا میں پہلے ہر طرف [illegible] منڈلاتے ہوئے مہیب جنگ کے خطرہ [illegible] انسان کو امن و سکون اور باہمی اعتماد [illegible] گذارنے کیلئے ضروری ہے کہ انسان کے دل کی [illegible] چلایا جائے۔ آپ کسانوں کو دیکھتے ہیں، خدا [illegible] صحیح اور فطری قانون کے مطابق کسان زمین میں [illegible] تو زمین کتنا خزانہ اگل دیتی ہے، اسی طرح اگر دل کی کھیتی میں ہل چلایا جائے اور خدا کے پیغمبروں کے بتائے ہوئے طریقے کے مطابق چلایا جائے، اور اس میں محنت [illegible] صرف کی جائے اور یہ دل کی کھیتی لہلہانے اور [illegible] لگے تو آپ سمجھ سکتے ہیں کہ اس وقت دنیا کا نقشہ کیا ہوگا۔ یہ حقیر زمین جو آپ کے قدموں تلے روندی جاتی ہے اس سے آپ نے اتنا بڑا فیض پایا۔ اگر آپ دل کی کھیتی میں خدا کے پیغمبروں کے دیئے ہوئے ہل چلاتے اور ان کے بتائے ہوئے قانون کے مطابق آپ اسکی خدمت کرتے اور اس میں ریاضت کرتے اور وہ کھیتی برگ وبار لاتی تو پھر آپ دیکھتے کہ دنیا میں کیسی بہار آتی ہے، اور جب دل کی کھیتی خزانہ اگلتی تو دنیا کا دامن کیسے کیسے موتیوں سے بھر جاتا، کیسے کیسے ولی کامل، کیسے کیسے خادم انسانیت کیسے کیسے بے لوث بے غرض انسان اور انسانوں کیلئے اپنا خون پانی ایک کرنے والے سامنے آتے جن کے کارناموں کا تصور کرنا بھی مشکل ہے۔

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ

(مغرب سے کچھ صاف صاف باتیں)



# ماں کی دُعاء

• محترمہ خیر النساء بہتر
والدہ علی میاںؒ

تراشیوہ کرم ہے اور میری عادت گدائی کی
نہ ٹوٹے آس اے مولا ترے در کے فقیروں کی
ترے دربار سے مایوس پھر جائیں بھلا کیونکر
کہ تو کرتا رہا ہے خواہشیں پوری حریفوں کی
ادھر بھی ابرِ رحمت آئے اور جم جم کے یوں برسے
کہ ہو سرسبز کھیتی ہم غریبوں بدنصیبوں کی
خزاں میں بھی شجر سرسبز ہو کر پھول پھل لائیں
ہو شہرت باغباں کی باغ کی غنچوں کی پھولوں کی
مری اولاد کو تو یا الٰہی اتنی ہمت دے
کہ ہو کر قوتِ بازو خبر لیں ہم ضعیفوں کی
انھیں کے علم اور اقبال کی شہرت جہاں میں ہو
ہے شہرت جیسی عالم میں نبیؐ کے ہم نشینوں کی
ابو بکرؓ و عمرؓ عثماںؓ علیؓ میں جتنے جوہر تھے
وہی جوہر ہوں ان میں اور وہی فطرت کریموں کی
ترے دربار سے بہتر کی بھی امید بر آئے
علی منذر کی ہو آنکھوں کی ٹھنڈک راحت ہو سینوں تک

# وہ دلوں کی انجمن کے ہوں امیں ... ن

• مولانا محمد ثانی حسنیؒ

اے خدائے ذوالمنن اے شاہ شاہانِ زمن! | ہیں ترے صحرا و بن، کوہ و دمن سرد و ...
میرے ماموں جی ہیں مولانا علی بوالحسن | گلشنِ دل کے ہمارے برگ و بوئے ...
ان کے حق میں کر رہا ہوں آج تجھ سے اِک دُعا | گر قبول اُفتد زہے عز و شرف خلاق ...
ان کے علم و فضل میں تو خیر و برکت کر عطا! | وہ رہیں ہم پر الٰہی دیر تک سایہ ...
میرے مالک کر انہیں منجملۂ خاصانِ حق | کر عطا ان کو خدایا مرد حق سے کا ... بانـ...
دے کمالِ معرفت تو کر عطا قرب و رضا | دے کے خاص الخاص ان کو نسبتِ شا...
اپنے لطفِ خاص سے یارب ودیعت کر انہیں | صدقِ بوبکرؓ و عمرؓ عثماںؓ علیؓ خلق ...
آل و اصحابِ نبیؐ کا کر انہیں تو جانشین | ان کو پہنا اولیا و اصفیا کا پیـ...
ان کو اس دورِ خزاں میں شبلی و عطار کر | وہ دلوں کی انجمن کے ہوں امیر انجـ...
وہ رہِ حضرت مجدد الفِ ثانی پہ چلیں | وہ کریں اظہارِ حق کا باندھ کر سـ...
دے نیابت ان کو تو شاہِ ولی اللہؒ کی | فضلِ رحماں کی مبارک راہ پر ہوں گا...
چشمۂ صافی سے ان کے اک جہاں سیراب ہو | ہند سے تا کاشغر اور از مراکش تا ...
ڈال دیں وہ ذرۂ خاکی پہ گر اپنی نگاہ | تیری قدرت سے بنے وہ ذرہ پھر لعل ...
لب کشائی جب کریں تو ہو زباں گوہر فشاں | کر دیں وارفتہ زمانے کو علی شیریں ...
ان سے ہو قائم جہاں میں پھر سے شوکت دین کی | گونج اٹھیں ان کی اذانِ حق سے پھر کوہ ...
ان کی پھونکوں سے بجھے یارب شرارِ بولہب | ہر نفس ہو عامِ دینِ مصطفائیؐ کا چلـ...
توڑ کر رکھ دے طلسم سامری ان کی نظر | خاک میں مل جائے فرعون کا سارا مکر ...
ان کو عزم و حوصلہ دے اور بلند اقبال کر | ان سے پائے زندگی اسلام کا عہد ...
ان کو یارب شعر درج ذیل کا مصداق کر | از طفیلِ خاتم پیغمبرانؐ شاہِ ...

در کفے جامِ شریعت بر کفے سندانِ عشق
ہر ہوسناکے نداند جام و سندان باختن

بسم اللہ الرحمن الرحیم

پندرہ روزہ — لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۷ — شمارہ نمبر ۱۷، ۱۸، ۱۹، ۲۰

۱۰، ۲۵ جولائی و ۱۰، ۲۵ اگست ۲۰۰۰ء مطابق ۷، ۲۲ ربیع الثانی و ۹، ۲۴ جمادی الاول ۱۴۲۱ھ




اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین وادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/ روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں ————

**زر تعاون**

سالانہ ———— ۱۳۰/ روپے

فی شمارہ ———— ۶/ روپے

بیرونی ممالک فضائی ڈاک ————

ایشیائی، یورپ، افریقی وامریکی ممالک ۳۰ ڈالر

بیرونی ممالک بحری ڈاک ————

بحری ڈاک جلد ۱۵ ڈالر

**خط وکتابت کا پتہ**

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳

ندوۃ العلماء لکھنؤ، ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت ونشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں ————

**گذارش**

خط وکتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے (منیجر)


پرنٹر پبلشر اطہر حسین نے ندوہ پریس میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت ونشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا۔

# عرضِ مرتب

شمس الحق ندوی

اللہ تعالیٰ کا بڑا کرم و فضل ہے کہ تعمیر حیات اپنے اور اپنے ادارہ کے عظیم سرپرست حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ کے کام و مقام کے سلسلہ میں مختلف اہل قلم اور اہل دانش کے تاثرات پر مشتمل خصوصی نمبر پیش کرنے کی ذمہ داری پوری کررہا ہے یہ فیصلہ کرنا کہ یہ خصوصی نمبر کس قدر کامیاب اور ذمہ داری کو پورا کرنے والا ہے، ہمارے قارئین کرسکیں گے یہ انسانوں کا کام ہے اور انسانوں کا کام کچھ نہ کچھ نقص کا حامل ہوتا ہے، البتہ ہماری کوشش رہی ہے کہ ایک جامع اور معیاری نمبر نکالنے کا جو فرض تعمیر حیات جیسے مجلہ پر عائد ہوتا ہے وہ فرض بخوبی انجام پالے۔

اس خصوصی نمبر کو بہتر معیار پر تیار کرنے میں مختلف حضرات نے قیمتی تعاون دیا جس کا اجمالی تذکرہ مولانا عبداللہ عباس صاحب ندوی کے اداریٔ نوٹ میں آیا ہے۔ میں اپنا فرض سمجھتا ہوں کہ اس خصوصی توجہ کا تذکرہ کروں جو خود مولانا ڈاکٹر عبداللہ عباس صاحب ندوی نے فرمائی ہے باوجود اپنی صحت کے ضعف کے اداریہ کے علاوہ اپنے اثر خامہ سے نمبر کو زینت بخشی۔ معتمد مال جناب ڈاکٹر وصی احمد صدیقی نے بھی اپنی بلیغ تحریروں سے نوازنے کے ساتھ ساتھ چونکہ اردو فارسی دونوں زبانوں کا ذوق رکھتے ہیں نظموں اور قطعات تاریخ وفات کے انتخاب میں پورا تعاون دیا۔ محترم ناظم صاحب ندوۃ العلماء اور مہتمم صاحب دارالعلوم کے تعاون کا مشکور ہوں، پروفیسر سید محمد اجتبا ندوی اور پروفیسر سید ضیاء الحسن ندوی کے علاوہ جن کے تعاون کا تذکرہ اداریٔ نوٹ میں آگیا ہے، ناچیز کی اداری ذمہ داریوں میں خصوصی معاونت کرنے والوں میں خاص طور سے صحیفہ "الرائد" کے ایڈیٹر مولانا سید واضح رشید صاحب ندوی، رسالہ کاروانِ ادب کے رکن مولانا نذر الحفیظ ندوی قابل ذکر ہیں مولانا محمد حمزہ حسنی صاحب ندوی ناظر عام ندوۃ العلماء نے جن کو رسالہ "رضوان" نکالنے کا تجربہ ہے مضامین کے دیکھنے میں تعاون دیا۔ عزیز القدر مولوی محمود حسنی ندوی سلمہٗ نے کئی ہفتہ یہاں قیام کرکے مضامین کی فراہمی اور دوڑ دھوپ میں خاصی محنت کی۔ ان سب حضرات کا ممنون ہوں، دارالعلوم ندوۃ العلماء اور ان سب حضرات کی نیک توقعات کے ساتھ یہ خصوصی نمبر قارئین کی خدمت میں پیش ہے۔ یہ نمبر دوسرے مجلات کے مقابلہ میں تاخیر سے شائع کیا جارہا ہے، اس کو تاخیر سے شائع کرنے کی بڑی وجہ یہ ہے کہ ملک و بیرونِ ملک کے مجلات مولانا رحمۃ اللہ علیہ پر خصوصی نمبر شائع کررہے تھے، اور متعدد ادارے سیمینار بھی منعقد کررہے تھے اس لئے خیال ہوا کہ تعمیر حیات اپنا نمبر ذرا تاخیر سے نکالے تاکہ زیادہ جامع اور مکمل نمبر بن سکے۔ امید ہے کہ ہماری کوشش سودمند ثابت ہوگی۔

خصوصی نمبر کے سلسلے میں ادارہ کو بے شمار مضامین اور نظمیں بلا کسی موضوع کی تعیین کے محض تاثراتی وصول ہوئے ہیں جن میں اکثر تکرار ہے اگر ان تمام مضامین کو شائع کیا جائے تو تعمیر حیات کی ضخامت اتنی بڑھ جائے گی کہ اس کے اخراجات ادارہ کو پورا کرنا دشوار ہوگا، لہٰذا کمیٹی نے ضروری مضامین ہی کو باقی رکھا ہے امید ہے کہ جن حضرات کے مضامین نہیں شائع ہورہے ہیں، معذرت قبول فرمائیں گے۔ کمیٹی نے بعض ایسے مضامین کو بھی نکال دیا ہے جو کئی جگہ شائع ہوچکے تھے یا کتابچہ کی شکل میں شائع ہوگئے ہیں۔ دعا ہے کہ اللہ تعالیٰ اس حقیر کوشش کو قبول فرمائے اور اس کے نفع کو عام کرے۔ (آمین)

محفل کون و مکاں میں سحر و شام پھرے
مئے توحید کو لے کر صفت جام پھرے

# فہرست مضامین






# میراثِ علم و آگہی

تعمیر حیات کا یہ خصوصی شمارہ حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی کی یاد میں مرتب کیا گیا ہے، ہمیں اعتراف ہے کہ یہ بہت ناقص ہے اور ہم اپنے مربی و محسن کا حق ادا کرنے میں کوتاہ ہیں، کوتاہی سے مراد یہ نہیں کہ آپ کی شخصیت کو ہم بڑھا چڑھا کر پیش کرنا چاہتے تھے اور نہ کر سکے، حاشا وکلا منقبت خوانی اور مبالغہ آرائی ہمارا شیوہ نہیں ہے اور نہ ہمارا دین اس کی اجازت دیتا ہے اور یہ بات ہمارے ذوق و معیار کے بھی خلاف ہے، اپنی کوتاہی کا گلہ ہم اس لئے کر رہے ہیں کہ اپنے مخدوم و مربی کے واقعی اور حقیقی امتیازات کو جس خوبی اور دلآویز انداز میں پیش کرنا چاہتے تھے اس میں ہم کامیاب نہ ہو سکے۔

اللہ کی بندگی، دین سے وفاداری، قرآن کریم سے وابستگی، سنت سے شیفتگی، اسلام کو سربلند دیکھنے کی تڑپ، اور امت اسلامیہ کی سربلندی باقی رہنے کی آرزو سے جو زندگی عبارت ہے، جس کے لئے اس زندگی کا حامل زندگی بھر روتا اور تڑپتا رہا، راتوں کو اٹھ کر سجدے کرتا اور ناک رگڑتا رہا اور جس کے دن اپنی شخصیت کی تعمیر میں نہیں، اپنے لئے ناموری اور خاندان کی سرفرازی کی جستجو میں نہیں بلکہ صرف اسلام کی سربلندی کے لئے جہد مسلسل میں گذرے ہوں اس کی زندگی کے ایک مرقع کو ہم پیش کرنا چاہتے تھے مگر پیش نہ کر سکے، اگر ایسا کر سکتے تو امت اسلامی کی ایک خدمت ہوتی، موجودہ اور آئندہ نسل کے لئے ایک دستاویز ہوتی، ایک بامقصد زندگی کیسے گذاری جاتی ہے، ایک روح کس طرح دین کے لئے بے قرار رہتی ہے اور اللہ تعالیٰ اپنے مخلص بندوں کو ان کی بے سروسامانی کے باوجود کس طرح نوازتا ہے، اور کس طرح مقبولیت و محبت کا تاج اس کے سر پر رکھتا ہے؟

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ۔ اللہ ان کی روح کو ہمیشہ شاداں رکھے۔ اس کے محتاج نہیں ہیں کہ دوسروں کی شہادتوں اور ثنا خوانیوں سے ان کے قد کو ناپا اور شخصیت کو تولا جائے، اگرچہ ہم خاک نشیں اسی کو معیار سمجھتے ہیں اور بار بار انھیں باتوں کو دہرایا کرتے ہیں لیکن راقم کی آرزو تھی کہ حضرت مرحوم کے امتیازی کارناموں پر زیادہ گفتگو کی جائے جن میں اللہ تعالیٰ نے آپ کو انفرادیت بخشی تھی، مثال کے طور پر عرض کرتا ہوں کہ حضرت مولانا کو "اہل دل" اور "خاصان خدا" کی سوانح نویسی کا خاص ذوق تھا، آپ نے اپنی تصنیفی زندگی کا آغاز حضرت سید احمد شہیدؒ کی سوانح نگاری سے کیا، "تاریخ دعوت و عزیمت" میں حضرت عمر بن عبد العزیزؒ، حضرت حسن بصریؒ، حضرت شیخ عبد القادر جیلانیؒ، خواجہ معین الدین اجمیریؒ، شیخ شرف الدین یحییٰ منیریؒ، مولانا جلال الدین رومیؒ کا ذکر کیا، پرانے چراغ کی لو بڑھا کر ان کی روشنی تیز کر دی، اور بعد میں بانی تبلیغی جماعت حضرت مولانا محمد الیاسؒ اور اپنے شیخ مولانا شاہ عبد القادر رائے پوریؒ اور اپنے مشفق بزرگ حضرت مولانا محمد زکریا مہاجر مدنیؒ کی سوانح حیات تحریر فرمائی، ان سب کتابوں میں قدر مشترک دین کی دعوت ہے اور یہ دکھایا ہے کہ دین سے وابستگی ان بزرگوں کا اصل جوہر تھا، پڑھنے والا ان شخصیات کا ضرور معترف ہوتا ہے لیکن اس کے ساتھ دین کی عظمت کا سکہ اس کے ذہن و قلب پر بیٹھ جاتا ہے، کشف و کرامات اور محیر العقول واقعات کا ذکر ہوتا تو یہ شخصیات ایک تاریخی اور افسانوی معیار کی سمجھی جاتیں اور ان کی تقلید محال اور ان کے راستہ پر چلنا حوصلۂ بشری سے بلند بات ہوتی مگر "وَلَكُمْ فِي رَسُولِ اللّٰهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ" کی تلقین نہیں ہو سکتی، مگر حضرت مولانا نے اس پہلو کو اجاگر کیا ہے اور سوانح جات کو کردار سازی اور ایمان افروزی کا ذریعہ بنایا ہے، یہ سب کتابیں دراصل دعوت الی اللہ کی مختلف شکلیں ہیں، اہل علم جانتے ہیں کہ آپ کی جد و جہد کا مرکز دعوت دین تھا۔ دین کی دعوت، حکمت و موعظت کی طالب ہے جو ہر زمانہ میں مخاطب

کے لحاظ سے بدلتی رہتی ہے۔ مخاطب کے علم و عقائد کا لحاظ رکھتے ہوئے ایسی بات کرنا جو اس کی عقل میں اتر جائے اور دل اس کو تسلیم کرلے، یہی تمام انبیاء کا دستور رہا ہے' انبیاء کرام ؑ نے اپنی دعوتوں میں اس اصول کو ملحوظ رکھا ہے اور ان کی توضیح مولانا نے اپنے محاضرات میں بھی کی تھی، جو دارالعلوم ندوۃ العلماء کے المعہد العالی للدعوۃ میں لکچروں کی شکل میں پیش کئے تھے، جس کا ترجمہ "تبلیغ و دعوت کے معجزانہ اسلوب" کے نام سے شائع ہو چکا ہے، خود مولانا نے سیرت نگاری کے ذریعہ سے دعوت دین کا کام لیا ہے اور سچ یہ ہے کہ آپ نے سیرت نویسی کو نیا اسلوب بخشا، نئی طرز فکر دی، اور اس کو مقصد دعوت سے ہم آہنگ کیا، حضرت مولانا نے سیرت نبوی ؐ لکھ کر دنیا کے تاریخ دانوں کو ایک نیا رخ دکھلایا جو ان سے پہلے کسی نے سوچا بھی نہیں تھا، نبوت سے پہلے کے حالات جن کو عربی میں "ارھاصات النبوۃ" کہتے ہیں ان میں یہ دکھایا جاتا ہے کہ عرب دنیا کی بدترین قوم تھے، شراب نوشی ان کے اندر عام تھی، جوا، چوری ان کی شکم پروری کا ذریعہ تھا، ایک بات کے لئے چالیس چالیس ......سال تک جنگ کرنا ان کا شیوہ تھا، ان کے اندر نبی امی ؐ پیدا ہوئے جنہوں نے مزاج وافتاد بدل ڈالے، اور ان میں خدا ترسی اور خداشناسی اور آخرت کا خوف رکھنے والے افراد پیدا ہوگئے،

لیکن حضرت مولانا نے یہ دکھلایا کہ صرف عرب ہی نہیں بلکہ پوری دنیا ایک ظلمت کدہ تھی، اور ایک ایک ملک کا نام لے کر اور اس کی تسلیم شدہ تاریخی روایات کو سامنے رکھ کر یہ بتایا کہ یہ حال صرف عربوں کا نہیں بلکہ پوری دنیا کا تھا' اور فارس، ہند، چین، افریقی ممالک کا کوئی خطہ ایسا نہیں تھا جہاں شر خیر پر غالب نہ ہوا ور جہاں انسانوں کے حقوق کی پامالی نہ ہوری ہو، اور صرف عرب نہیں بلکہ دنیا کا ہر خطہ ان تعلیمات کا محتاج تھا اور جو لوگ ان تعلیمات سے بے بہرہ ہیں وہ آج بھی اس روشنی کے محتاج ہیں، یہ روشنی صرف ایک جگہ سے حاصل ہوسکتی تھی اور آج بھی حاصل ہوسکتی ہے، وہ قرآنی ہدایات اور سیرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم میں موجود ہے۔

حضرت مولانا کی سیرت کے بہت سے گوشے اس لائق ہیں کہ ان کو اجاگر کیا جائے، اور ان سے تعمیر لت کا کام لیا جائے، علمی خدمات میں قرآن کریم کا خاص وہبی ذوق، حدیث سے شغف اور اس پر بصیرت احکام واسرار شریعت کا سچا اور گہرا علم اور وہ تمام عناصر جن سے ان کی زندگی نے ایک مثالی کردار عالم اسلام کے سامنے پیش کیا، ضرورت ہے کہ ان کا تجزیہ کیا جائے اور ان سے دین کی خدمت کا کام لیا جائے۔ یہ سوانح نگاری یا منقبت خوانی کا موضوع نہیں ہے بلکہ اس کے لئے ایک مستقل اکیڈمی کی ضرورت ہے جو ریسرچ کرے اور اس کے نتائج سے اہل علم کو باخبر کرے' حضرت مولانا کی زندگی "ہردم جواں، پیہم رواں اور ترقی پذیر ہے"، ایک زمانہ تھا کہ آپ کا تعارف اس حیثیت سے کیا جاتا تھا کہ آپ ندوہ کے تفسیر وادب کے استاذ ہیں۔ سنہ ۱۹۴۲ء میں "الندوہ" کا تیسری بار اجرا ہوا تو اس کے مرتبین میں آپ کا نام اسی طرح لکھا جاتا تھا، پھر جب "ماذا خسر العالم بانحطاط المسلمین" کا پہلا ایڈیشن مصر سے شائع ہوا تو آپ کا تعارف "وکیل ندوۃ العلماء" یعنی نائب معتمد تعلیمات کی حیثیت سے کرایا گیا اور ڈاکٹر احمد الشرباصی نے آپ کے مختصر حالات "اخی ابوالحسن" کے عنوان سے لکھے تھے، پھر وہ زمانہ بھی ہمارے معاصر اصحاب نے دیکھا جب کہ ندوہ کا تعارف یہ کرایا گیا کہ یہ وہ ادارہ ہے جس کے شیخ ابوالحسن علی ندوی سربراہ ہیں اور لکھنؤ وہ شہر ہے جس میں ندوۃ العلماء واقع ہے' اور ڈاکٹر احمد الشرباصی کا انتقال ہوا تو ان کے تعزیتی نوٹ میں ڈاکٹر عدنان وزان وکیل وزارۃ شئون الاسلامیہ نے لکھا کہ ڈاکٹر احمد الشرباصی کی عظمت کا اندازہ اس سے کیا جائے کہ انھوں نے عالم اسلام کے گل سرسبد شیخ ابوالحسن علی ندوی کی کتاب "ماذا خسر العالم بانحطاط المسلمین" کے ابتدائی صفحات میں مصنف کا تعارف کرایا تھا۔

بہرحال یہ باب تو بہت طویل ہے اور جیسا کہ شروع میں عرض کیا مجھ یا کسی کو حضرت مولانا مرحوم کے مقام ومرتبہ کو جاننے کے لئے کسی کے اعتراف یا شہادت کی ضرورت نہیں ہے، ضرورت اس بات کی ہے کہ جو علمی وفکری میراث آپ نے چھوڑی ہے اس کا بار اٹھانے والے نوجوان سامنے آئیں اور وہ مسافت جس کا طے کرنا ابھی باقی ہے اس کو طے کرنے کی لگن لوگوں کے دل میں پیدا ہو، حضرت مولانا نے جو میراث چھوڑی ہے اس کا تعلق ان کے خاندان یا ان کے مدرسہ فکر اور درسگاہوں تک محدود نہیں ہے بلکہ وہ پورے عالم اسلامی کے لئے ایک مینارۂ نور ہے۔ جس کی روشنی صرف قرآن اور حدیث سے قائم ہے۔ مولانا کی آواز آج بھی فضا میں گونج رہی ہے کہ ؎

سالہا گوش جہاں زمزمہ زا خواہد بود
ایں نواہا کہ دریں گنبد گرداں زدہ ام
(شبلی)

## ...ارتی نوٹ

تعمیر حیات کا یہ شمارہ بہت تاخیر سے
...ں کی خدمت میں پیش کیا جارہا ہے، دراصل
...گ یہ فیصلہ نہیں کرسکے تھے کہ کن مضامین
...س خاص نمبر میں جگہ دی جائے اور کن
...امین کو چھوڑا جائے۔ اگر وہ تمام مضامین
...دسرے رسالوں اور اخباروں میں آئے
...ان کو یکجا کرنا مقصود ہوتا تو اس کے لئے
... جلدیں درکار تھیں، عربی اور اردو کے
...وہ دوسری زبانوں میں جو مضامین شائع
...ے اور جو قصائد کہے گئے ان کے ترجمے
...ے طویل مدت اور بڑی مشقت کے طالب
...ے، اس شمارہ کی ترتیب کے لئے پروفیسر
...یا الحسن ندوی صاحب (جامعہ ملیہ) اور پروفیسر
...سید محمد اجتبا ندوی صاحب (دہلی) کی رہنمائی
...ے فائدہ اٹھایا گیا، اور یہ طے کیا گیا کہ صرف
...مضامین شائع کئے جائیں جو پہلے نہیں چھپے
...ہا اور جن کو کسی رسالہ یا اخبار سے نقل نہیں کیا
...ا لیکن ہم اس نہج پر بھی چلنے میں کامیاب نہیں
...ے کہ بعض حضرات نے اپنے تحریر کردہ مقالات
...یں براہ راست بھیج دیئے اور ان کی کتابت کراچکے
...علوم ہوا کہ یہ مضامین پہلے کسی رسالہ میں
...ائع ہوچکے ہیں، اس لئے باوجود ایک معیار
...ہ کرلینے کے اس شمارہ میں چند مضامین ایسے
...ل ہیں جو پہلے کسی خاص نمبر میں شائع ہوئے
...ہا۔ آخری ترتیب اس طریقے پر انجام دی
...ے کہ پہلے وہ مقالات ہیں جن کے لکھنے
...الوں نے حضرت مولاناؒ کی کسی خاص انفرادی
...صوصیت پر روشنی ڈالی ہے۔ مثلاً قرآن،
...دیث، فقہ، سیرت پر مولانا کے اسلوب اور
...ز فکر کی نمائندگی ہوتی ہے دوسرے باب

میں وہ مقالات رکھے گئے ہیں جو تاثراتی انداز یا عقیدت و محبت کی نشاندہی کرتے ہیں ایک دو مضمون حضرت مولانا کے خاندان اور گھریلو تربیت سے متعلق بھی ہیں جو حضرت کے افراد خاندان نے مرتب کئے ہیں، تصانیف پر علاحدہ علاحدہ مضامین بہت کم ملے اگرچہ ضرورت تھی کہ اس پر جو کچھ لکھا جاچکا ہے اس کے علاوہ مستقل مقالات شائع کئے جاتیں۔ اشعار اور نظموں کا انتخاب کرنا ایک دشوار کام تھا اس میں جناب قمر سنبھلی صاحب نے ادارہ کا تعاون کیا جس کے لئے ہم ان کے شکر گزار ہیں، الجمعیۃ، ہدایت، افکار ملی، نئی دنیا اور اس طرح کے متعدد اردو کے رسالوں نے اپنے خاص نمبر نکالے اور عربی کے رسالوں میں الداعی، (دارالعلوم دیوبند) الصحوۃ الاسلامیہ (دارالعلوم حیدرآباد) البعث الاسلامی اور الرائد (دارالعلوم ندوۃ العلماء) کے مقالات بھی اس لائق تھے کہ ہم ان کو نمایاں کرتے، شائع کرتے، لیکن اس کی نوعیت ایک ڈائجسٹ کی ہوجاتی اس لئے باوجود دلی قدردانی اور لکھنے والوں کے جذبات کا احترام ملحوظ رکھتے ہوئے ہم نے یہی مناسب سمجھا کہ اس شمارہ کو غیر مطبوعہ مقالات سے مزین کیا جائے۔

## دینِ حق کا ترجماں

● انور قاسمی

علم و فن کا پاسباں جاتا رہا — دینِ حق کا ترجماں جاتا رہا
نورِ قلبِ دوستاں جاتا رہا — خوش مقال و خوش بیاں جاتا رہا
ندوۃ العلماء کا وہ روحِ رواں — فکر کا اک آسماں جاتا رہا
اب رہوگے کس کی ٹھنڈی چھاؤں میں — فضلِ رب کا سائباں جاتا رہا
بے کسی پہ اپنے نالاں کیوں نہ ہوں — بے کسوں کا مہرباں جاتا رہا
اب سنوگے کس کی باتیں دوستو — واعظِ شیریں زباں جاتا رہا
اپنے سلف کی آخری وہ یادگار — اِس جہاں سے اُس جہاں جاتا رہا
دل سکوں پاتا تھا جس کی ذات سے — وہ مصدرِ امن و اماں جاتا رہا
پھول بوٹے پتیاں ہیں سوگوار — گلستاں کا پاسباں جاتا رہا
جن سے رونق تھی چمن میں چار سو — وہ عندلیبِ بوستاں جاتا رہا
گمرہوں کو جس نے لگایا راہ پر — وہ مردِ حق سوئے جناں جاتا رہا
بوالحسن تنہا سفر پر کیا گئے — علم کا اک کارواں جاتا رہا

اِک جہاں پہ جس کو انور ناز تھا
وہ بلبلِ ہندوستاں جاتا رہا

کون اٹھا ہے آج عالم سے
پارہ پارہ ہے کیوں جگر غم سے
خون روتا ہے کیوں افق سرِ شام
سینۂ خلق ہے یہ کس کے غم سے

# ہندوستان کے چند باکمال جن کی نظیر دوسرے ممالک میں مشکل ہے علماء و مشائخ

| نمبر | نام | سنہ وفات | خاص وصف | کارنامہ | حالات کا ماخذ |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | شیخ شرف الدین احمد بن یحیٰ منیری | سنہ ۷۷۲ھ | حقائق و معارف علوم عالیہ | مکتوبات سہ صدی | اخبار الاخیار |
| ۲ | شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانیؒ | 〃 ۱۰۳۴ھ | روحانی کمالات نصرت دین علوم وہبیہ | استیصال الحاد و تحریف | مکتوبات امام ربانی |
| ۳ | مولانا عبد الحکیم سیالکوٹیؒ | 〃 ۱۰۶۸ھ | استحضار مسائل، حل مشکلات، کثرت درس، | حاشیہ بیضاوی، حواشی کتب درسیہ، | عمل صالح، خلاصۃ الاثر |
| ۴ | ملا محمود جونپوری | 〃 ۱۰۶۲ھ | علوم حکمیہ و ادبیہ میں رسوخ | شمس بازغہ، فرائد | ابجد العلوم، سبحۃ المرجان |
| ۵ | شاہ ولی اللہ محدث دہلوی | 〃 ۱۱۷۶ھ | علوم و مذاہب میں مجتہدانہ نظر | حجۃ اللہ البالغۃ، ازالۃ الخفاء | الجزء اللطیف فی ترجمۃ العبد الضعیف |
| ۶ | قاضی ثناء اللہ پانی پتی | 〃 ۱۲۲۵ھ | رسوخ در فقہ و حدیث | تفسیر مظہری | اتحاف النبلاء |
| ۷ | مولانا عبد العلی بحر العلوم لکھنوی | 〃 ۱۲۲۵ھ | تبحر و قوت تدریس | شرح و حواشی کتب درسیہ | الرسالۃ القطبیۃ |
| ۸ | شاہ رفیع الدین دہلوی | 〃 ۱۲۳۳ھ | تعمق علمی دقت فہم | تکمیل الصناعۃ، اسرار المحبۃ | اتحاف النبلاء |
| ۹ | شاہ عبد العزیز دہلوی | 〃 ۱۲۳۹ھ | جامعیت تبحر علمی | فتح العزیز، فتاویٰ، تحفہ اثنا عشریۃ | نزہۃ الخواطر |
| ۱۰ | سید احمد شہید | 〃 ۱۲۴۶ھ | علو ہمت طریق نبوت سے مناسبت | صراط مستقیم، جہاد فی سبیل اللہ | سیرت احمد شہید |
| ۱۱ | مولانا محمد اسمٰعیل شہید | 〃 ۱۲۴۶ھ | ذکاوت و استعداد علمی، حمیت و تصلب دینی۔ | تقویۃ الایمان عبقات منصب امامت | 〃 〃 |
| ۱۲ | مولانا محمد قاسم نانوتوی | 〃 ۱۲۹۷ھ | مباحث کلامیہ مضامین نادرہ | تقریر دلپذیر، آب حیات | سوانح قاسمی |
| ۱۳ | مولانا عبد الحی فرنگی محلی | 〃 ۱۳۰۴ھ | رسوخ در فقہ و حدیث کثرت تصنیف و تالیف | السعایۃ الفوائد البہیۃ | نزہۃ الخواطر |
| ۱۴ | نواب سید صدیق حسن بھوپالی | 〃 ۱۳۰۷ھ | خدمت حدیث، اسلامی علوم کا احیاء | ابجد العلوم، اتحاف النبلاء | 〃 |
| ۱۵ | مولانا شبلی نعمانی | 〃 ۱۳۳۲ھ | علوم اسلامیہ تاریخ و تنقید ادب میں گہری بصیرت اردو کے مثالی انشاپرداز | سیرۃ النبی، الفاروق، الکلام شعر العجم | حیات شبلی |
| ۱۶ | مولانا محمود حسن دیوبندی | 〃 ۱۳۳۹ھ | بلند ہمتی، غیرت اسلامی، جہاد آزادی | ترجمہ قرآن مجید | نزہۃ الخواطر |
| ۱۷ | اکبر الہ آبادی | 〃 ۱۳۴۰ھ | فطری فلسفی، پاک مشرب صوفی زندہ دل شاعر | کلیات اکبر | اسلامیت اور مغربیت کی کشمکش |
| ۱۸ | مولانا سید عبد الحی | 〃 ۱۳۴۱ھ | تاریخ میں گہری بصیرت ادب عربی و فارسی میں رسوخ، علمی اشتغال | نزہۃ الخواطر | حیات عبد الحی |
| ۱۹ | مولانا انور شاہ کشمیری | 〃 ۱۳۵۲ھ | ذہانت ذکاوت تفنن علمی وسیع النظری | فیض الباری، اکفار الملحدین | حیات انور |
| ۲۰ | مولانا اشرف علی تھانوی | 〃 ۱۳۶۲ھ | کثرت افادہ مصلح رسوم و اخلاق کثرت تصنیف و تالیف | بیان القرآن، تربیت السالک | اشرف السوانح |
| ۲۱ | مولانا محمد الیاس کاندھلوی | 〃 ۱۳۶۳ھ | مسلمانوں کو بلند ہمتی اور دینی خدمت کی دعوت | تبلیغی جماعت کا قیام | حضرت مولانا الیاس اور ان کی دینی دعوت |
| ۲۲ | مولانا سید سلیمان ندوی | 〃 ۱۳۷۳ھ | علوم اسلامیہ میں تبحر و تحقیق اور وسعت معلومات | سیرۃ النبی، خطبات مدراس، سیرۃ عائشہ، خیام | حیات سلیمان |
| ۲۳ | مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندوی | 〃 ۱۴۲۰ھ | غیرت دینی کی اعلیٰ ترین مثال، سیرت دین کے تحفظ جانفزای انگ کے ساتھ مسلسل عمل۔ | مسلمانوں کے عروج و زوال کا اثر، تاریخ دعوت و عزیمت | میر کارواں، کاروان زندگی |

# دنیائے اسلام کے محبوب و محترم

— پروفیسر خورشید احمد۔ مدیر ترجمان القرآن۔ لاہور) —

بیسویں صدی نے ملت اسلامیہ کے جسم وجان پر بہت سے تیشے چلائے اور خصوصیت سے اس کے آخری عشرے میں کشتوں کے پشتے لگ گئے، ایک طرف افغانستان کے جہاد میں بے پناہ قربانیاں دی گئیں فلسطین لہولہان ہے، مسجد اقصیٰ محبوس ومحصور ہے، بوسنیا اور کوسوو میں خون کی ندیاں بہائی گئیں، کشمیر جل رہا ہے اور شیشان میں خون مسلم کی ارزانی حد سے گذر گئی ہے، تو دوسری طرف اس صدی میں اسلامی فکر کی معمار اور اسلامی احیاء کی تاریخ ساز شخصیت ایک ایک کر کے رخصت ہوگئیں۔ چلتے چلتے بھی بیسویں صدی ایک اور چرکا لگا گئی۔ برّاعظم پاک وہند کے صف اول کے دینی رہنماؤں کی آخری نشانی مولانا سیّد ابوالحسن علی ندوی بھی جدا ہوگئے، ۲۲ر رمضان المبارک بروز جمعہ ۳۱ر دسمبر ۱۹۹۹ء نماز جمعہ سے کچھ ہی قبل تلاوت قرآن مجید میں مصروف مولانا علی میاں ایک عالم کو سوگوار چھوڑ کر رب حقیقی سے جاملے۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ، آنکھیں اشک بار ہیں، روح مضطرب وافسردہ ہے لیکن دل اللہ کے فیصلے پر مطمئن ہے کُلُّ مَنْ عَلَیْھَا فَانٍ وَّیَبْقٰی وَجْہُ رَبِّکَ ذُوالْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ (الرحمٰن ۵۵: ۲۶-۲۸)

(ہر چیز جو اس زمین پر ہے فنا ہو جانے والی ہے اور تیرے رب کی جلیل وکریم ذات ہی باقی رہنے والی ہے، پس اے جن وانس، تم اپنے رب کے کن کن کمالات کو جھٹلاؤ گے؟)

مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی ۶ر محرم ۱۳۳۳ھ (۵ر دسمبر ۱۹۱۳ء) رائے بریلی یوپی کے ایسے معزز ومحترم خانوادہ سادات میں پیدا ہوئے جو رشد وہدایت اور دعوت وجہاد میں بڑا نام رکھتا تھا، مجاہد ملت حضرت سیّد احمد شہیدؒ کا تعلق اسی خاندان سے تھا۔ علی میاں کے والد اور والدہ دونوں علم وتقویٰ کے اعلیٰ مرتبہ پر تھے آپ کے والد مولانا حکیم عبدالحیؒ رحمۃ اللہ علیہ "نزھۃ الخواطر" کے مؤلف تھے جو پانچ ہزار نامور ہندوستانی مسلمانوں کے تذکرے پر مبنی ایک انسائیکلوپیڈیا ہے، اور "گل رعنا" بھی آپ ہی کی تالیف ہے جو اردو کے نامور شعراء کا پہلا مربوط تذکرہ ہے۔ مولانا عبدالحیؒ ندوۃ العلماء کے ناظم اور دینی وعلمی حلقوں میں ایک اونچا مقام رکھتے تھے، آپ کی والدہ محترمہ خیر النساء حافظ قرآن اور حسن اخلاق اور تقویٰ وشرافت کا نمونہ تھیں بڑے بھائی ڈاکٹر عبدالعلیؒ والد کے انتقال کے بعد اسکے ناظم تھے۔ علی میاںؒ نے اپنے گھر میں عربی، فارسی اور اردو کی ابتدائی تعلیم حاصل کی۔ اور پھر ندوہ، دیوبند اور مدرسہ قاسم العلوم لاہور (مولانا احمد علی) سے علوم دینی کی تحصیل کی ۱۹۳۴ء میں ندوۃ العلماء لکھنؤ میں تدریسی زندگی کا آغاز کیا ۱۹۵۱ء میں ندوہ کے دعوت وتبلیغ اور درس وتدریس کے ذریعہ لاکھوں انسانوں تک اللہ کے دین کو پہنچانے کا فرض ادا کیا، مشرق ومغرب اور عرب وعجم میں یکساں مقبولیت حاصل کی۔ عالم اسلام کے اعلیٰ ترین اعزازات حاصل کئے اور سب سے بڑھ کر دنیا کے ہر گوشے میں سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے پروانوں کے دلوں میں عزت اور محبت کا مقام پیدا کیا۔ دنیا میں رہے لیکن دنیا کی آلائشوں سے دامن بچائے رکھا دعوت وتبلیغ کو زندگی کا مشن بنایا اور حق یہ ہے کہ حق ادا کر دیا۔ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ رِجَالٌ صَدَقُوْا مَا عَاھَدُوا اللّٰہَ عَلَیْہِ فَمِنْھُمْ مَّنْ قَضٰی نَحْبَہٗ۔" (الاحزاب ۳۳-۳۲) ایمان لانے والوں میں ایسے لوگ موجود ہیں جنھوں نے اللہ سے کئے ہوئے عہد کو سچا کر دکھایا ہے ان میں سے کوئی اپنی نذر پوری کر چکا۔

مجھے نصف صدی کے چوٹی کے اہل علم وفضل سے ملنے اور ان سے استفادہ کرنے کی سعادت حاصل رہی ہے لیکن علی میاںؒ ان منتخب بزرگوں میں سے ہیں جن کی شخصیت سب میں منفرد تھی:

آفاق ہا گردیدہ ام
مہر بتاں ورزیدہ ام
بسیار خوباں دیدہ ام
لیکن تو چیزے دیگری

مولانا علی میاںؒ سے میرا تعارف ان سے بالمشافہ ملاقات سے بہت پہلے ان کی تصانیف کے ذریعے ہوا۔ اسلامی جمعیۃ طلبہ کے اولین دور ہی میں ان کی کتاب "سیرت سیّد احمد شہیدؒ" پڑھی اور اس کتاب سے نہ صرف سید احمد شہیدؒ ہی سے گہرا تعلق قائم ہوا بلکہ خود مولانا علی میاں کی شخصیت بھی دل میں گھر کر گئی۔

مولانا علی میاںؒ کے بڑے عزیز دوست اور ساتھی مولانا مسعود عالم ندوی نے جن سے میرا بہت ہی قریبی تعلق تھا۔ اور جمعیت کے اس دور کے تمام ہی ذمہ داران سے بہت گہرا ربط رکھتے تھے اور وہ بھی ہم سب پر بڑی شفقت فرماتے تھے، مولانا علی میاں کی محبت اور عظمت کے نقوش ہمارے دلوں پر مرتسم کر دیئے ان کے علم وفضل ان کی للّٰہیت اور کیفیت عبادت ان کی عربی دانی اور شوق دعوت وتبلیغ، یہ سب دل ودماغ پر نقش ہوگئے۔ ان کی کتاب "انسانی دنیا پر مسلمانوں کے عروج وزوال کا اثر" جو ان کی شہرہ آفاق عربی کتاب "ماذا خسر العالم بانحطاط المسلمین"

کا اردو ترجمہ تھا پڑھی جس نے فکر ونظر ہی کو جلا نہ بخشی بلکہ روح کو تڑپایا اور گرما بھی دیا۔ اس کے بعد مولانا علی میاںؒ کی ہر تحریر بڑے ذوق وشوق سے پڑھی۔ اور اس طرح دل ونگاہ میں ان کی شخصیت کا ایک خاص مقام بن گیا۔ مولانا سید ابوالاعلیٰ مودودیؒ اور مولانا امین احسن اصلاحیؒ کے بعد میں نے جس شخصیت کی تحریروں سے سب سے زیادہ استفادہ کیا، وہ مولانا علی میاں ہی ہیں۔

مولانا علی میاں سے پہلی ملاقات ۱۹۵۴ء میں لاہور میں ہوئی، میں اس وقت جمعیت کا ناظم اعلیٰ تھا۔ بالمشافہ ملاقات میں ان کو اس ذہنی تصویر سے ہم آہنگ پایا جو ان کی کتب کے مطالعے سے بنائی تھی آخری ملاقات برطانیہ میں ۱۹۹۶ء میں ہوئی، جب وہ اسلامک فاؤنڈیشن میں تشریف لائے اور خطاب فرمایا، ہمارے ساتھ خصوصی نشست بھی ہوئی اور پھر اس کے بعد نوٹنگھم میں مسجد دارالعلوم کے افتتاح کی تقریب میں، میں نے خرم اور مناظر احسن نے شرکت کی یہ ان سے آخری ملاقات تھی۔ درمیان کے ۴۲ برسوں میں درجنوں بار ان سے ملنے اور استفادہ کرنے کا موقع ملا اور الحمدللہ ان کی شفقت اور ان کے پیار میں اضافہ ہی کا گمان رہا۔ میرے لئے تو استاذ، مربی اور محسن تھے لیکن ان کی عظمت ہے کہ انھوں نے اس طرح کا معاملہ کیا کہ لطف عام بھی لطف خاص کا مزہ دے گا۔

مولانا علی میاں ایک نامور عالم دین، ایک بلند پایہ مصنف اور دانشور، ایک صاحب طرز ادیب، ایک سحر انگیز خطیب اور ایک منفرد مؤرخ اور سیرت نگار تھے لیکن سب سے بڑھ کر وہ ایک داعی، ایک مبلغ، ایک مصلح اور ایک صاحب دل مزکی اور مربی تھے۔ ان تمام اوصاف کے اجتماع نے ان کو بیسویں صدی کے اسلامی احیاء کے معماروں میں ایک درخشاں مقام پر متمکن کیا۔ میں جب بیسویں صدی کی اسلامی فکر کی قوس قزح پر نظر ڈالتا ہوں تو مجھے ان کا فکر واسلوب ایک ایسا گلدستہ معلوم ہوتا ہے جس میں اس دور کے کئی اہم مفکرین اور داعیوں کے متفرق پہلوؤں کا اجتماع نظر آتا ہے۔ ان کے یہاں علامہ اقبالؒ کا سوز وگداز مولانا مودودی کی عقلیت اور تصور دین کی جامعیت علامہ شبلیؒ اور مولانا سید سلیمان ندویؒ کا ذوق تاریخ اور مولانا اشرف علی تھانویؒ، مولانا محمد الیاسؒ، مولانا عبدالقادر رائے پوریؒ اور مولانا محمد زکریاؒ کی روحانیت کا امتزاج نظر آتا ہے۔ علی میاںؒ کے یہاں یہ سب ایک دوسرے کے ناقض نہیں ایک دوسرے کی تکمیل کرنے والے ہیں اور یہی وہ نکتہ ہے جسے ناقدین علم وفن نے نظر انداز کر دیا ہے۔

مولانا علی میاںؒ کا اصل میدان تاریخ اور دعوت ہے، سیرت اور انسان سازی ہے، روح کی بیداری اور امت کی ترقی کے لئے اسلاف کے نمونے کا احیاء ہے، ان کے یہاں خانقاہ اور جہاد، تزکیہ اور انقلاب دونوں دھارے ساتھ ساتھ رواں نظر آتے ہیں، کبھی وہ ایک کو نمایاں کرتے ہیں اور کبھی دوسرے کو، پہلی تالیف سے (جو ۱۹۳۹ء میں شائع ہونے والی "سیرت سید احمد شہیدؒ" تھی) (تاریخ دعوت وعزیمت) تک تزکیہ اور جہاد کا چولی دامن کا ساتھ باقی رہتا ہے ان کا ذوق اور خاندانی اور دعوتی ماحول جب ان کو "دین کی جدید تعبیر وتفہیم" کے باب میں کچھ خدشات اور خطرات سے دوچار کرتا ہے، اور وہ کچھ تصور اور اسالیب کے بارے میں تردد اور اضطراب کا اظہار کرتے ہیں تب بھی دین اور قوت کے تعلق احیاء اور اقامت کی خواہش اور طلب اسلامی حکومت کے قیام اور غلبے کی تمنا کے اظہار پر اپنے کو مجبور پاتے ہیں "دعوت وعزیمت" کی آخری جلد میں "سیرت سید احمد شہیدؒ" کے پہلے ایڈیشن کی ان عبارتوں کو جوں کا توں رکھتے ہیں جن میں "قرآن کی چار بنیادی اصطلاحات" کا عکس دیکھا جا سکتا ہے۔ ۱۹۷۰ء میں شائع ہونے والی "سیرت سید احمد شہیدؒ" (سلسلہ تاریخ دعوت وعزیمت) حصہ اول میں کتاب کے اسی مقصد کا اعادہ کیا گیا ہے جو ۱۹۳۶ء میں رقم کیا گیا تھا یعنی "اسلام کی خدمت اور نوع انسانی کی سعادت کا ایک ہی لائحہ عمل ہے جو اس کتاب بیان کیا ہے۔ اور وہ وہی ہے جس کے مطابق رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے خلفائے راشد اور بعض مجددین امت نے عمل کیا۔ یعنی دنیا میں اسلامی شریعت اور خلافت کا صحیح نظام قائم کر اور اسلام کے اخلاقی و روحانی، مادی، سیاسی نظ کوشش کرنا" (ص، ۲) پھر "سید صاحبؒ کی سیرت اجمالی نظر کے باب میں دعوت دین کا کام کر والے تمام بزرگوں کی خدمات کا اعتراف کر ہوئے صاف الفاظ میں لکھتے ہیں کہ "نفس مجاہدے کے ساتھ کفار سے جہاد" اور "شرعی حکومت کا قیام اسوۂ رسالت مآبؐ کا جزء لاینفک ہے۔ دعو اور خدمت کے تمام کام اہم اور لائق تحسین لیکن "ان سب کے حلقے اور عمل کے دائرے محدود ہیں" ا "سید صاحبؒ نے اس نکتے کو اچھی طرح سمجھا کہ حکومت الٰہی کے قیام اور اسلامی نظام، قوانین وحدود اجراء اور ماحول کی تبدیلی کے بغیر یہ سب کوششیں کوہ کندن وکاہ بر آوردن" ثابت ہوں گی" (ص، ۱۰۰-۱۱

میں نے مولانا مودودی اور مولانا علی میاں دونوں کے افکار اور کارناموں سے خوشہ چینی کی لیکن دونوں کے مزاج اور اسلوب میں جو فرق اسے میں کبھی کبھی اس طرح بیان کرتا ہوں کہ مولانا مودودی انسان کے دماغ کے ذریعے اس دل میں اترتے ہیں اور قلب پر چھا جاتے جب کہ مولانا علی میاں دل کے راستے فکر ونظر کی میں قدم رکھتے ہیں اور روح کو تازگی فراہم کرتے ہیں اللہ تعالیٰ اس دور کے مسلمانوں کے ان محسنوں کو بہترین اجر سے نوازے۔ ان کے درجات بلند کرے اور جو شمعیں انھوں نے روشن کی ہیں وہ ہمیشہ تابندہ رہیں۔ اللہ تعالیٰ مولانا علی میاں کو جنت الفردوس کے اعلیٰ ترین درجات میں جگہ دے۔ آمین

نوٹ: یہ مضمون، مضمون نگار اور مضمون کی اہمیت کے پیش نظر ترتیب میں مقدم تھا مگر طباعت کے وقت ترتیب میں غلطی کی وجہ سے یہ مضمون آخر میں چلا گیا۔ اس لئے مجبوراً مضمون کی تلخیص بھی کرنی پڑی ہے۔ (ا

# مفکرِ اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ

## ت کیسٹ تقاریر اردو

(۱) [illegible]

(۲) صبر واستقامت کامیابی کی ضمانت

(۳) غیرت کا تقاضہ

(۴) قرآن کا مطالبہ

(۵) خلفاء اربعہ کی ترتیب میں حکمت الٰہی

(۶) مسلم معاشرہ جاہلی رسم ورواج

(۷) حدیث شریف کی ادبی وفنی خصوصیات

(۸) دینی تعلیم آئندہ نسل کی حفاظت کی ضامن

(۹) میری تصانیف کا مرکزی مضمون

(۱۰) ہمارا فرض منصبی

(۱۱) نجات کا راستہ

(۱۲) دعوت وتبلیغ کا موثر اسلوب

(۱۳) شکر کا مقام اور اسکی حقیقت

(۱۴) انسان چمن کے کانٹے یا پھول

(۱۵) انبیاء کا مقام اور ان کا پیغام

(۱۶) ملک کی حقیقی آزادی

(۱۷) ہندوستان میں مدارس عربیہ کا کردار

(۱۸) سید احمد شہیدؒ کی دعوت اور ان کا پیغام

(۱۹) آخرت کا ٹکٹ

(۲۰) ہندوستانی مسلمانوں کے لئے صحیح راہ عمل

(۲۱) اسلام کے جانباز سپاہی

(۲۲) کامیابی کا راز اخلاص واختصاص

(۲۳) رمضان کا پیغام

(۲۴) روشن ستارے

(۲۵) طالبان علوم نبوت کا مقام

(۲۶) اصلاح معاشرہ ہماری ذمہ داری

(۲۷) دم توڑتی انسانیت - غازی پور

(۲۸) علی گڑھ مسلم یونیورسٹی - امیدیں، توقعات

(۲۹) صد سالہ جشن کا پیغام ہندوستانی مسلمانوں کے نام

(۳۰) مسلم پرسنل لاء اہمیت وضرورت

(۳۱) ظلم کا انجام پیام انسانیت

(۳۲) درپیش خطرات اور ان کا حل

(۳۳) مقصد حیات

(۳۴) محسن عالم

(۳۵) مسلمانوں کی امتیازی شان

(۳۶) انسان نما بھیڑیا

(۳۷) جمعۃ الوداع کا پیغام مسلمانوں کے نام

## حضرت مولانا کی عربی تقاریر

الحل الوحيد لقضية فلسطين

المسلمون في رباط دائم

أزمة هذا العصر الحقيقية

ظلال الإيمان و الإخلاص

الأمة الإسلامية في حاجة إلى شحن

طاربه= مكانة الحرمين في قلوب المسلمين

نظرة مؤمن و داع إلى الحضارة الغربية

الإمام حسن البنا رحمه الله و حركته

الفراغ في عالمنا المعاصر

دور المرأة في بناء المجتمع الإسلامي

١٠. قصة تطفلي على مائدة القرآن

١١. خطاب سماحة الشيخ الندوي

١٢. واقع العالم الإسلامي

١٣. الإنسانية تنتظر كم أيها العرب

١٤. المسلمون في الهند

١٥. أكبر خطر على العالم العربي

١٦. دور الأمة الإسلامية في انقاذ البشرية

١٧. حكمة الدعوة وصفات الدعاة

١٨. دور الشباب المسلمين في هذا العصر

١٩. السيرة النبوية و واقع المسلمين

٢٠. كيف يستعيد المسلمون مكانتهم

٢١. خطبة الشيخ لحذيفي ضد اليهود والنصارى و الشيعة

٢٢. خطبة الجمعة للشيخ الحذيفي



## ضروری اعلان

تعمیر حیات کا یہ خصوصی شمارہ مفکر اسلام نمبر اعلان کے مطابق تین سو صفحات پر مشتمل تھا، جس کیلئے تین اشاعتوں (شمارہ نمبر ۱۷، ۱۸، ۱۹) کو روکا گیا تھا لیکن بعض اہم مضامین کے اضافہ کے سبب اب یہ شمارہ تین سو باون صفحات پر مشتمل شائع ہو رہا ہے لہٰذا ایک اشاعت مزید اس میں شامل کی گئی ہے، یعنی ۱۰ر جولائی تا ۲۵ر اگست ۲۰۰۰ء کے چار شمارے اس خصوصی نمبر میں شامل کئے گئے ہیں جس کی قیمت مبلغ ایک سو روپئے ہے۔ (ادارہ)

Internet Web-site: http://nadwa.virtualave.net
e-mail address airp@lw1.vsnl.net.in

# تعمیرِ حیات

لکھنؤ

پندرہ روزہ




## خواص امت کی ذمہ داری

ملت کو جو خطرات و مصائب پیش آتے ہیں ان میں سے بہت سے خطرات و مصائب وہ ہیں جن کو عامی اور کم پڑھے لکھے افراد بھی محسوس کرتے ہیں۔ ان کے احساس کے لئے کسی خاص ذہانت و فراست اور کسی خاص دوربینی اور باریک بینی کی ضرورت نہیں ہے۔ مثلاً اتلاف جان و مال، فسادات، ذہنی ہنگامے تنگ دستی اور بے روزگاری وغیرہ وغیرہ ـــ لیکن کچھ خطرات اور مصائب وہ ہیں جن کو صرف وہ خواص ہی محسوس کر سکتے ہیں، جنھیں اللہ تعالیٰ نے فہم و فراست کی دولت بخشی ہے، ان کی نگاہ حالات کی تہ تک پہنچتی ہے، اقوام و ملل کی تاریخ پر ان کی نظر ہے اور اللہ نے ان کو دینی حمیت اور ملی غیرت کا جوہر بھی عطا فرمایا ہے وہ ان خطرات اور مصائب سے بدرجہا زیادہ معنوی خطرات اور مصائب کو محسوس کرتے ہیں اور مستقبل کے تصور سے ان کی راتوں کی نیند اڑ جاتی ہے، مثلاً ذہنی و تہذیبی ارتداد کا خطرہ، اس زبان و کلچر سے محرومی جو دینی معلومات سے مالامال اور اسلامی روح و مزاج کی حامل ہو اور جس سے نئی نسلوں کا اپنے اسلاف اور رجال کا ماضی سے رشتہ قائم ہوتا ہے۔ نیا نظام تعلیم جس کے اثر سے مسلمانوں کی نئی نسل کا اسلامی تعلیمات سے ناآشنا اور خلاف اسلام اور منافی توحید عقائد و افکار سے متاثر ہونا بالکل قدرتی امر ہے، مسلمانوں کی اپنی مستقل شخصیت اور ملی خصائص اور اسلامی تہذیب سے محرومی اور اکثریت کی تہذیب، فلسفہ اور شخصیت میں تحلیل ہو جانے کا خطرہ ہے، یہ وہ خطرات ہیں جن کی سنگینی کو صرف طبقۂ خواص کے لوگ محسوس کر سکتے ہیں اور وہ اکثر اقبال کے الفاظ میں اس طرح گویا ہوتے ہیں ؎

آنکھ جو کچھ دیکھتی ہے لب پہ آ سکتا نہیں
محو حیرت ہوں کہ دنیا کیا سے کیا ہو جائے گی

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

(از: خطبات مفکر اسلام صفحہ ۳۵۹)


۱۰ ستمبر ۲۰۰۰ء

سالانہ ۱۳۶ روپے

فی شمارہ ۶ روپے




# حضور صلی اللہ علیہ وسلم کبھی کبھی قسم کے ذریعہ بات کو مؤکد فرماتے تھے

شیخ عبدالفتاح ابو غدہ رحمۃ اللہ علیہ ——— ترجمہ: شمس الحق ندوی

(سلسلہ کے لئے ۲۵ جون ۲۰۰۰ء کا شمارہ ملاحظہ فرمائیں)

حضور صلی اللہ علیہ وسلم اکثر اوقات بات کی اہمیت کو بتلانے اور ہوشیار کرنے کے لئے کلام کی ابتدا قسم سے کرتے تھے۔

امام مسلم نے حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے کہا:۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "اس ذات پاک کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے تم جنت میں اس وقت تک نہیں داخل ہوگے جب تک کہ آپس میں محبت نہ کرو، کیا میں تم کو ایسی چیز نہ بتادوں کہ جب اس کو کرو تو آپس میں محبت پیدا ہو جائے؟ آپس میں سلام کو رواج دو!

امام نووی اس حدیث کی شرح میں لکھتے ہیں کہ اس میں مسلمانوں کو سلام کرنے پر بہت زور دیا گیا ہے۔ خواہ پہلے سے تعارف ہو یا نہ ہو، کہ سلام کو شعار بنا لینے سے مسلمانوں میں ایک دوسرے سے محبت بڑھتی ہے، اور ان کا خاص امتیازی نشان ظاہر ہوتا ہے جو ان کو دوسری قوموں سے الگ اور نمایاں کرتا ہے، مزید برآں اس سے نفس کی تربیت ہوتی ہے۔ دل میں تواضع کا جذبہ پیدا ہوتا ہے اور مسلمانوں کا احترام بڑھتا ہے۔

قاضی عیاض کہتے ہیں محبت ایک دینی فریضہ اور شریعت کا رکن ہے جو اسلامی معاشرہ کو منظم کرتا ہے۔ ایک حدیث میں ہے اس امت کی پہچان یا امتیازی نشان سلام کا عام کرنا ہے۔

اس حدیث اور اس طرح کی دیگر احادیث جو ستّی کے قریب شمار کی گئی ہیں، سے اس کا جواز ثابت ہوتا ہے کہ استاذ و معلم قسم دلائے بغیر اپنی بات کو مؤکد کرنے کے لئے قسم کھا سکتا ہے۔

امام مسلم نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے کہا: حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "اس ذات کی قسم جس کے قبضہ میں میری جان ہے کوئی بندہ مؤمن (کامل) نہیں ہو سکتا جب تک اپنے پڑوسی کے لئے یا اپنے بھائی کے لئے وہی نہ پسند کرے جو اپنے لئے پسند کرتا ہے۔ راوی کو شک ہوگیا کہ لفظ پڑوسی فرمایا تھا یا بھائی کا۔

علماء نے بھائی کی تشریح میں مؤمن دکافر دونوں کو عام رکھا ہے یعنی جس طرح اپنے لئے ایمان کو پسند کیا ایسے ہی اپنے کافر بھائی کے لئے اس کو پسند کرے جیسا کہ اپنے مسلمان بھائی کے لئے اسلام پر باقی رہنے کو پسند کرتا ہے اسی وجہ اپنے ... بھائی کے لئے ایمان کی دعا کرنا ...

امام بخاری نے ابو شریح خزاعی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا" خدا کی قسم وہ مؤمن نہیں! خدا کی قسم وہ مؤمن نہیں! خدا کی قسم وہ مؤمن نہیں! صحابہ کرام نے عرض کیا اللہ کے رسول وہ کون؟ آپ نے فرمایا وہ مؤمن نہیں جس کے شر اور ایذا رسانی سے اس کا پڑوسی مامون نہ ہو۔"

ان احادیث میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے قسم کی تاثیر اور اہمیت کو بتانے کے لئے قسم کھائی ہے جو اسلام کا شعار ہے، باہم محبت و تعلق کو مضبوط کرنے کا ذریعہ ہے، اس بات سے بھی آگاہ کیا گیا ہے کہ پڑوسی اور بھائی کے ساتھ محبت کو ضروری سمجھے، پڑوسی کو تکلیف پہونچانے کا جو نقصان ہے اس سے بھی آگاہ کیا گیا ہے اور اس کو اتنی اہمیت دی کہ جو اس کے خلاف کرے اس کے ایمان کی نفی کی گئی ہے۔

## نعت شریف

نشور واحدی

رہبر راہ یقیں کہنا پڑا
دشمنوں کو بھی امیں کہنا پڑا
عرش کے نیچے تجلی دیکھ کر
خاک طیبہ ہے یہیں کہنا پڑا
آپ کے اصحاب کی تابندگی سے
جگمگاتی ہے زمیں کہنا پڑا
غیر مخلص ہم نواؤں کو نشور
خنجر اندر آستیں کہنا پڑا

بسم اللہ الرحمن الرحیم

پندرہ روزہ لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۷ — شمارہ نمبر ۲۱

۱۰ ستمبر ۲۰۰۰ء — مطابق — ۱۰ جمادی الآخر ۱۴۲۱ھ



اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/- روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں ——

**زر تعاون**

سالانہ —— ۱۳۰/- روپے
فی شمارہ —— ۶/- روپے
بیرونی ممالک فضائی ڈاک ——
ایشیائی، یورپ، افریقی و امریکی ممالک ۳۰ ڈالر
بیرونی ممالک بحری ڈاک ——
بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

**خط و کتابت کا پتہ**

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳
ندوۃ العلماء لکھنؤ، ۲۲۶۰۰۷ یوپی
ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں ——

**گذارش**

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے۔ منیجر

پرنٹر پبلشر اطہر حسین نے ندوہ پریس آفسٹ میں طبع کراکے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا۔



# اس شمارے میں



## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔

۲۔ فی کاپی Rs. 15/= کے حساب سے زر ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔

۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## نرخ اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ Rs. 30/=

۲۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ Rs. 40/=

۳۔ کمیشن تعداد اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔

۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔

۵۔ انٹرنیٹ اور تعمیر حیات دونوں کا نرخ اشتہار فی کالم سنٹی میٹر 80/=

## بیرون ملک نمائندے



| | |
|---|---|
| مدینہ منورہ | Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P O Box No 842,<br>Madina Munawwara (K S A.) |
| برطانیہ | Mr. M. AKRAM NADWI<br>OCIS, St Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U K |
| ساؤتھ افریقہ | Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388, Vereninging,(S Africa) |
| قطر | Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O Box No 10894, DOHA-QATAR |
| دبئی | Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O Box No 12525, DUBAI (U A E )<br>PH NO: — 3970927 |
| پاکستان | Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>No 109. Town Ship Kaurangi,<br>KARACHI-31 (Pakistan) |
| امریکہ | Mr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>8-Conklin Ave, Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U S.A.) |



Internet Web.-site: http://nadwa.virtualave.net
E-mail address: airn@lw1.vsnl.net.in




ع ع ن

# اسلام کا سب سے بڑا معجزہ

کوئی اگر ہم سے پوچھے کہ اسلام کا سب سے بڑا معجزہ کیا ہے؟ یا دوسرے الفاظ میں اسلام کی حقانیت کی سب سے بڑی دلیل کیا ہے؟ تو میں پوری دیانت و بصیرت کے ساتھ ہوش و حواس کی سلامتی اور خدا کے سامنے جوابدہی کے احساس کے ساتھ اور ہر طرح کے دلائل و براہین، علمی و تاریخی دقائق کے چیلنجوں کی حقیقت سمجھتے ہوئے عرض کروں گا کہ اسلام کا سب سے بڑا معجزہ یہ ہے کہ اسلام آج بھی زندہ اور باقی ہے، دنیا بھر میں اس کی جو دشمنی اور مخالفت کی گئی ہے اگر اس کا نصف یا چوتھائی بلکہ دس درجہ کم بھی مخالفت کسی مذہب کی کی گئی ہوتی تو وہ مذہب تاریخ کے ملبوں کے نیچے دب کر فنا ہو چکا ہوتا۔

آپ کے سامنے دنیا بھر کے انسائیکلو پیڈیا زہیں، تاریخ ادیان و ملل پر کتابیں ہیں، اور اب تو انٹرنٹ نے بیچ بیچ دریاؤں کو کوزوں میں بند کر کے دکھا دیا ہے، تلاش کر کے بتایئے کہ کسی مذہب کی آج تک اس درجہ دشمنی ہوئی ہے، جس قدر اسلام کی دشمنی پر لوگ کمربستہ رہے ہیں؟ ہر مذہب، یا بہت احتیاط سے کہئے تو بہت سے مذاہب کی مقدس کتابیں ہیں، تورات، انجیل، زبور کو تو ہم بھی آسمانی صحائف مانتے ہیں لیکن جن سے ہم واقف نہیں ہیں، پارسی، بودھ، ہندو اور اس طرح درجن سے زیادہ مذاہب کی مقدس کتابیں ہیں جو جاننا، ہندوستان قدیم سے لے کر افریقی ممالک تک میں رائج ہیں، کسی کی مذہبی کتاب کے درپئے دنیا کے نام نہاد دانشور اس درجہ پڑے ہیں جس درجہ قرآن کے پیچھے پڑے ہیں؟ یورپ کی اٹھارہ زبانوں میں سے ہر زبان میں قرآن سے دور رکھنے کے لئے ترجمہ کے نام سے کذب و بہتان کے بنڈل بندھے ہیں (ڈاکٹر محمد حمید اللہ حیدر آبادی کے فرانسیسی ترجمۂ قرآن کے مقدمہ میں اس کی فہرست موجود ہے) انگریزی، فرنچ، اٹیلین میں گذشتہ دس سال کے اندر کئی نئے ترجمے ہوئے ہیں اور ریسرچ کے نام پر جو ہفوات جمع کی گئی ہیں سیرت نبوی کے نقوش کو جس طرح مسخ کرنے کی کوششیں کی گئی ہیں، دنیا کے کسی مذہب، اس کی مقدس کتاب، اس کی مقدس شخصیات کے خلاف نہیں کہا گیا ہے۔

ان مذاہب کی کتابوں کو سمجھنے اور پڑھنے کے لئے کتنے لوگ ہیں جنہوں نے اس کی اصل زبان پڑھی ہے؟ اور قرآن پر نہوں کا بار ڈالنے کے لئے یورپین اسکالرس نے تیرہ تیرہ سال تک عرب ملک میں آکر عربی کے صرف و نحو کی تعلیم حاصل کی ہے۔

آج سلمان رشدی پر برطانیہ لاکھوں پونڈ خرچ کر رہا ہے، ایک نیم تعلیم یافتہ بنگالن کے لئے یورپ کے آٹھ ملک آنکھیں بچھائے ہوئے ہیں کہ اس نے بقول ان کے "اسلام کے تابوت پر ایک کیل ٹھونکی ہے"!

نماز، روزہ بھی اب بنیاد پرستی میں داخل ہے، عورتوں کا سر ڈھکنا اور مردوں کا داڑھی رکھنا' اخلاقی جرم بنایا گیا ہے، جن ملکوں میں مسلمانوں کی تعداد زیادہ ہے اور جن کو اصطلاح میں "اسلامی ملک" یا "مسلم اسٹیٹ" کہا جاتا ہے وہاں کے اسلام دشمن یہود و نصاریٰ مسلمانوں کے نام پر حکمرانی کر رہے ہیں، شام میں "موروثی جمہوریت" پوری ڈھٹائی اور بے حیائی کے ساتھ خم ٹھونک کر اسلامی قدروں سے نبرد آزما ہے۔ جو ریاستیں اللہ کا نام لینے پر مصر ہیں ان کو "ورلڈ آرڈر" نے شکنجوں میں کس لیا ہے، یہ "ورلڈ آرڈر" کیا ہے؟ عصر حاضر کی وہ تعبیر ہے جس کو فرعون نے اپنے زمانے میں "اَنَا رَبُّکُمُ الاَعْلیٰ" کہا تھا۔

بعض اوقات ہی نہیں بلکہ اکثر اوقات کوشش سے زیادہ نکلا، کوشش کا جو پیمانہ تھا اس کا جو سائز تھا اس سے بہت بڑھ کر نتیجہ نکلا، وہ نتیجہ کوشش کے سائز سے بہت بڑھا ہوا تھا۔ اس سے بڑھ کر بشارت کیا ہو سکتی ہے؟ آپ اگر پکڑ لیں اس بات کو اور دل پر لکھ لیں کہ ہم کوشش کریں گے تو کوشش کا نتیجہ ضرور نکلے گا امید ہے کہ کوشش کی حیثیت سے بڑھ کر نکلے گا، توقع سے بڑھ کر، قیاس سے بڑھ کر نکلے گا اور اس کے لئے نہ کسی بڑی جگہ کی ضرورت ہے، نہ کسی بڑی دانشگاہ کی ضرورت ہے، نہ کسی بڑے اونچے خاندان کی ضرورت ہے، نہ بہت اعلیٰ درجے کے اساتذہ کی ضرورت ہے، نہ بہت وسیع کتب خانہ کی ضرورت ہے، اس کے لئے کوشش کی ضرورت ہے۔ نیت کی ضرورت ہے، سنجیدگی اور دیانت داری کی ضرورت ہے۔

محنت اور حسن نیت و اخلاق، یہ دو چیزیں جمع ہو جائیں تو پھر وہ ضائع نہیں ہوگا اللہ تعالیٰ فرما رہا ہے جو کہ عالم الغیب اور قادر مطلق ہے، دیکھئے ایک تو عالم الغیب ہونا بھی ایک بڑی بات ہے لیکن وہ قادر مطلق بھی ہے، عالم الغیب بھی ہے، مخبر صادق بھی ہے اور رب العالمین بھی ہے۔ وہ جب فرماتا ہے، اعلان کرتا اور اس کی ذمہ داری لیتا ہے "وَاَنَّ سَعْیَہٗ سَوْفَ یُرٰی" اور اس کی کوشش کا نتیجہ ظاہر ہو کر رہے گا تو پھر دنیا میں اس کے بعد کچھ کہنے کی ضرورت ہی نہیں رہی، کچھ اس میں اضافہ ہو ہی نہیں سکتا۔

یہ ایک حیات آفریں پیغام ہے، تمام انسانی نسلوں اور تاریخ کے تمام دوروں کے لئے کہ انسان کی کوشش کا نتیجہ ضرور برآمد ہوگا، اور اس کے اثرات و نتائج مشاہدہ میں آئیں گے۔

"ثُمَّ یُجْزٰہُ الْجَزَاءَ الْاَوْفٰی"

پھر اس کو اس کوشش کا بھرپور بدلہ ملے گا۔

## چراغ زندگی اور دستور العمل

قرآن مجید کی اس آیت میں پورا پیغام ہے۔ زندگی کا پورا پیغام اس کے اندر ہے، زندگی کیسی طرح گزارنی چاہئے، زندگی کے لئے کیا سامان پیدا کرنا چاہئے، زندگی دینی زندگی ہو، علمی زندگی ہو، دعوتی زندگی ہو، اصلاحی زندگی ہو، ان سب کے لئے ہر طرح تیاری کرنی چاہئے اور اس تیاری کا کیا نتیجہ نکلے گا؟ اس لئے کہ انسان کی فطرت میں ہے کہ اس کو فائدہ بھی معلوم ہونا چاہئے کون سی کوشش کا کیا فائدہ ہے؟ فلاں دوا کا کیا خاصہ ہے؟ فلاں بیج کا کیا مادہ ہے؟ اور فلاں میدان کا کیا تقاضا ہے؟ یہ انسان کی فطرت ہے۔ اللہ تعالیٰ نے یہ آیت ذہن میں القاء فرمائی اور دل میں ڈالی جس میں پوری زندگی کا نظام آگیا ہے اور پورا قانون آگیا ہے۔ اور آپ اس آیت کو سمجھ لیں، اس کو اپنا دستور العمل اور اپنا رہنما بنا لیں اور اس آیت کی صداقت پر آپ ایمان لے آئیں اور یقین کر لیں اور دل میں اس کو اتار لیں، اس لئے کہ یہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے، اللہ تعالیٰ کا فرمایا ہوا ہے، دنیا کے تمام حکام اور بڑے بڑے ذہین لوگ بھی کوئی بات کہتے ہیں کہ یہ ہوگا اور ایسا ہوگا، اس کا نتیجہ یہ نکلے گا تو اس کا پورا سو فیصد بھی اعتبار نہیں کیا جا سکتا۔ یہ زندگی کا تجربہ اور تاریخ کا مطالعہ ہے کہ کتنے آدمیوں کی پیشین گوئی غلط نکلی اور کیسے کیسے فائدے فلاں فلاں چیز کے بتائے گئے تھے ان میں سے کچھ حاصل نہیں ہوا۔ پوری تاریخ اس سے بھری ہوئی ہے۔ لیکن جب اللہ تعالیٰ فرمادے کہ اس کا یہ خاصہ ہے۔ یہ کرو گے تو اس کا یہ نتیجہ نکلے گا تو پھر اس کے خلاف ہو ہی نہیں سکتا ہے ایسی کیا بات ہے کہ کہی جائے کہ اس کو آپ اپنا دستور العمل بنا لیں اس کو اپنا چراغ زندگی بنا لیں اور اس کی روشنی میں آپ چلیں۔

انسانی سعی کی جس نتیجہ خیزی اور بار آوری کا اس آیت میں اظہار کیا گیا ہے وہ ایک حوصلہ افزا اور حیات بخش پیغام ہے، اقبال نے انسان کے لئے کہا تھا ؎

عمل سے زندگی بنتی ہے جنت بھی جہنم بھی
یہ خاکی اپنی فطرت میں نہ نوری ہے نہ ناری ہے

(از: قرآنی افادات)

تبرکات ماجدی

# حضرت آدمؑ کی تخلیق

● مولانا عبدالماجد دریابادی رحمۃ اللہ علیہ

دنیا بن کر تیار ہو چکی زمین کا فرش اپنی رنگینیوں اور بوقلمونیوں کے ساتھ بچھ چکا ہے۔ آسمان کی چھت اپنی بلندیوں کے ساتھ قائم ہو چکی ہے۔ آفتاب اور ماہتاب کے ہنڈے روشن ہو چکے ہیں، تاروں کے قمقمے۔ مدت ہوئی کہ رات کے اندھیرے کو اجالے میں تبدیل کر چکے ہیں گھوڑے، ہاتھی، مچھلی، کچھوے، فاختہ، کبوتر، سارے جاندار زمین پر، سمندر میں، فضا میں زندگی کی سانس لے رہے ہیں دریا کی جگہ دریا موجوں کا لطف دکھا رہے ہیں پہاڑ کی جگہ پہاڑ اپنی ہیبت دلوں میں بٹھا رہے ہیں، نور کے بنے ہوئے فرشتے نار کے بنے ہوئے جنات سب خلعت وجود سے مشرف ہو چکے ہیں، غرض مجلس کائنات ہر طرح آراستہ۔

انتظامات مکمل ہو چکے تو اب حکمت کاملہ کو منظور ہوا کہ محفل میں قدم رونق محفل کے آئیں اور زمین پر نفاذ آسمان والے کے قانون کا شروع ہو۔ قانون تکوینی تو شروع ہی سے نافذ تھا۔ اب منظور ہوا کہ سکہ قانون تشریعی کا چلے، اضطراری تعمیل اول دن سے ہو رہی تھی۔ اب وقت اس کا آیا کہ تعمیل عقل وارادہ کے ساتھ قصد واختیار کے ساتھ ہو، مخلوقات کی صف میں سب سے معزز سب سے مقرب فرشتے تھے، ارشاد انھیں سے ہوا، کچھ خبر ہے؟ وجود میں ایک تازہ مخلوق آنے کو ہے، وہ روئے زمین پر ہمارا خلیفہ ہوگا، ہمارا قانون چلائے گا، فرشتے غیب داں نہ تھے لیکن بہر حال فہم وفراست کے حصہ دار تو تھے ہی اور حاضر پر غائب کو قیاس کر ہی سکتے تھے قوائے بشری کی ترکیب اور زمینی مخلوقات کی ضروریات و مقتضیات کا اندازہ لگا، دل میں سمجھے اور صحیح سمجھے کہ اس نئی مخلوق کی ذریات میں کچھ سرکش و غدار، عاصی ونافرمان ضرور ہی پیدا ہوں گے۔ بولے۔ اور وفا سرشت بندوں کی طرح آقا پرستی کے جوش سے لبریز ہو کر بولے، کہ "حضور والا! ہم خدام قدیم آخر کس دن کیلئے ہیں؟ جو بھی خدمت ہو ہمارے جسم وجان اس کیلئے حاضر ہیں۔ یہ نئے حضرت جو آ رہے ہیں نفس اور ارادہ بھی تو ساتھ لا رہے ہیں۔ آپس میں لڑیں گے، بھڑیں گے، جھگڑیں گے اور ایک دوسرے کا سر اور سرکار کا قانون توڑیں گے، طبع مبارک کی گرانی کا سبب بنیں گے، یہ منظر ہم جاں نثاروں سے کس دل سے دیکھا جائے گا"۔ جواب میں ارشاد ہوا۔ "تمہاری خیر خواہی مسلم لیکن تمہارا علم بہر حال محدود تم نے وہی کیا جو تمہیں اپنی بصیرت کے مطابق نظر آیا، تمہیں کیا علم ہماری لامحدود حکمتوں کا، بے پایاں مصلحتوں کا؟ جو کام اس نئی مخلوق سے لینے ہیں اس کو قوی بھی تو ملیں گے۔ انھیں کے مناسب، انھیں کے متناسب:

خاموشی ملاء اعلیٰ پر چھا گئی نار ونور دونوں سے الگ، دونوں کے خواص ترکیبی سے جدا خاک کا ایک پتلا تیار ہوا۔ اور اس کے اندر روح الٰہی دم ہوئی، روح کا دم ہونا تھا کہ گیلی مٹی کا خمیر کیا ہوا۔ اور اب خشک اور کھنکھناتا ہوا پتلا دم کے دم میں جیتا جاگتا، دانا، بینا آدم بن گیا سلسلۂ نسل انسانی کا مورث اعلیٰ، علوم معارف سے لبریز، آخر خلیفۃ اللہ تھا نا، میں کیا لفظ بول گیا؟ اصل قصہ کا سر رشتہ بیان چھوڑ، چند لمحوں کے لئے ذرا اسی لفظ کو دہرا لیجئے۔ اور اس کی معنویت پر دھیان جما لیجئے "خلیفۃ اللہ" کہ یہی حیثیت تو آدم کی اصلی اور اہم ترین حیثیت تھی قرآن مجید میں جہاں خلقت آدم کا بیان پہلی بار آیا ہے یہ نہیں وارد ہوا ہے کہ جب ہمیں ——— نوع انسانی کی آفرینش منظور ہوئی، یا سلسلۂ بشری کا پہلا انسان پیدا کرنا منظور ہوا، بلکہ ارشاد ہوا۔ اِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلٰٓئِكَةِ اِنِّيْ جَاعِلٌ فِي الْاَرْضِ خَلِيْفَةً یعنی یاد کرو وہ وقت جب پروردگار نے فرشتوں سے کہا کہ میں زمین میں اپنا خلیفہ بنانے والا ہوں، آدم کو ابوالبشر مسلمانوں کے علاوہ یہود اور مسیحیوں نے بھی مانا ہے، لیکن ملاحظہ ہو کہ بائبل میں یہ ذکر کس انداز اور کس محل پر آتا ہے اوپر سے ذکر آسمان وزمین اور جمادات ونباتات، حیوانات کی پیدائش کا چلا آتا ہے کہ اسی لپیٹ میں یہ تذکرہ بھی آ جاتا ہے

"خداوند خدا نے زمین پر پانی برسایا تھا. اور آدم نہ تھا کہ زمین کی کھیتی کرے، اور زمین سے بخار اٹھتا تھا اور تمام روئے زمین کو سیراب کرتا تھا اور خداوند خدا نے زمین کی خاک سے آدم کو بنایا۔ اور اس کے نتھنوں میں زندگی کا دم پھونکا سو آدم جیتی جان ہوا۔ (پیدائش ۲: ۵-۷)

گویا جس طرح سے اور سب جانوروں کے

نو میں پیدا ہو رہی تھیں۔ ایک جاندار انسان نامی کی بھی نوع پیدا ہوگئی۔ اور اس سلسلہ کے بانی کا نام آدم رہا۔ اور گویا اس کا کام زیادہ سے زیادہ یہ تھا کہ زمین کی کھیتی کرے۔ کہاں مادیت، حیوانیت کی یہ پستی اور کہاں نصب العین کی یہ بلندی کہ انسان ایک ذمہ دار مخلوق ہے۔ اسے اپنے اعمال کیلئے جوابدہ اپنے خالق کے روبرو ہونا ہے پہلی بات تو لفظ خلیفہ کے تلفظ کے ساتھ ہی یہ سمجھ میں آئی پھر اتنا ہی نہیں۔ وہ دوسروں کی بھی تکمیل کرے گا اخلاقی، عقلی، روحانی اصلاح میں لگائے گا۔ اور روئے زمین پر معدلت اور سیاست کی شریعت کا سکہ چلائے گا۔ یہ سارا مفہوم ذرا سے لفظ خلیفۃ اللہ کے اندر شامل!

پھر ایک اور گوشہ سے روشنی اس حقیقت پر ڈالئے۔ ایک اور زاویے سے اسے جانچئے، ایک اور پیمانے سے اسے ناپئے آفرینش تو جس طرح آدم کی ہوئی ہے اسی طرح آخر ساری مخلوق کی ہوئی ہے۔ جمادات وحیوانات کی بھی، ملائکہ اور جنات کی بھی، عرش کی بھی، کرسی کی بھی، لیکن اور کسی کے بھی ارادۂ تخلیق کا ذکر قرآن نے اہتمام کے ساتھ کیا ہے؟ یہ فخر تو صرف خلقت آدم کے موضوع کو ملا۔ اور کیوں نہ ملتا؟ نائب السلطنت کا ورود اور عوام الناس کی نقل وحرکت کہیں ایک درجہ کی چیزیں ہیں؟ اللہ اللہ خاک کے پتلے کا یہ شرف ومرتبہ! مذہب شرکیہ کا تو ذکر ہی کیا۔ انسان کے شرف واحترام کا یہ مقام یہودیت نے کب جانا ہے؟ مسیحیت نے کب پہچانا ہے؟ اہل کتاب کی کتاب کا حوالہ ابھی سے اوپر گذر چکا ہے:

اچھا اب پھر آجائیے اصل قصہ کی طرف آدم (ViceGERENT DESIGNATE) خلیفہ نامزد ہو چکے ہیں۔ اب فرشتے بلائے گئے کہ وہی مخلوقات میں سب سے دانا تر، عالم تر، کامل تر تھے، ارشاد ہوا کہ اچھا اشیائے کائنات کے خواص تو بیان کرو۔ نہ بیان کر سکے۔ کہ اس علم سے کورے تھے۔ اس علم سے کام انہیں پڑنے والا ہی نہ تھا، ذکر وشغل میں لگے رہنے والے صوفیوں اور زاہدوں کو حدیث کے نقد سے، رجال کی جرح سے، فقہ کے فتاویٰ سے، قانون کے احکام سے آخر واسطہ ہی کیا؟ اشارہ آدم کو ہوا۔ آپ نے سبق فرفر سُنا دیا۔ تسبیح وتقدیس کرتی رہنے والی معصوم مخلوق بے اختیار نعرہ لگا اٹھی۔

سُبْحَانَكَ لَا عِلْمَ لَنَا إِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا إِنَّكَ أَنْتَ الْعَلِيمُ الْحَكِيمُ

ترجمہ: پاک ہیں آپ ہمارے سرکار پاک ہیں اس سے کہ آپ کا کوئی فعل حکمت سے خالی ہو۔ مصلحت سے عاری ہو، ہمیں علم ہی کیا ہے؟ ہاں بس وہی تھوڑا بہت جو آپ ہی نے ہمیں عطا کر رکھا ہے۔ ہمارے علم جزئی کو آپ کے علم کلی سے کیا نسبت؟ حقیقتاً علم والے تو آپ ہیں کہ آپ کے لئے غائب وحاضر، قریب وبعید، ماضی ومستقبل سب یکساں عالم کل آپ ہیں، ہر مخلوق کے ظرف کے، استعداد کے، صلاحیت طبع کے اور حکمت والے بھی آپ ہی کہ بشر وملک ہر مخلوق میں تقسیم علم اسی کے استعداد کے مطابق اسی کے ظرف کے متناسب کردی!

یہ منظر برخاست۔ اب پردہ دوسرے منظر سے اٹھتا ہے، آدم کے سر پر اب خلافت الٰہی کا تاج ہے، حکم فرشتوں کو ملتا ہے کہ ہمارے اسی نائب کے آگے جھکو، نذرانۂ عقیدت اسی کے سامنے پیش کرو۔ اُسْجُدُوا لِآدَمَ میں سجدہ اپنے لغوی معنی میں ہے، سجدۂ تخشع نماز کا اصطلاحی سجدہ مراد نہیں۔ نماز کے سجدہ کو بھی سجدہ اس لئے کہتے ہیں کہ وہ تذلل اور تواضع کا بہترین مظہر ہے۔ اور پھر اہل تحقیق کی یہ تصریح بھی موجو
کہ لِآدَمَ میں حرف لام، معنی میں الیٰ یا سمت وجہ
کی ہے۔ سجدہ آدم کو نہیں، صرف سمت آدم
تھا۔ آج عالم اجسام میں تکلیفات شرعیہ کے
ظہور کے وقت بھی، سجدہ کعبہ کو نہیں رب کعبہ
جاتا ہے، کعبہ صرف سمت ہے۔ کل اسی طرح ارواح میں جب تکلیفات شرعیہ کا آغاز بھی نہیں ہوا تھا مسجود آدم نہیں آدم آخر میں ہی پیکر آدم صرف سمت سجدہ تھا۔

بہر حال حکم اظہار اطاعت کا فرشتو
کو ملا۔ تو ظاہر ہے کہ ان سے ادنیٰ مخلوق کو پہ
ہی مل چکا (اور یہ بات ایسی کھلی ہوئی اور اتنی م
ہے کہ قرآن مجید نے اس کی صراحت ضروری نہیں سمجھی)
خیر حکم کی تعمیل سب نے کی۔ ایک نہ کی تو آگ کے ہوئے ایک جن (ابلیس نامی نے) انانیت سے جل کر بولا "میں آتشی ہو کر خاکی کے آگے جھکوں؟ ادنیٰ کے آگے اعلیٰ اپنے کو جھکائے گرائے؟" نا سمجھ اپنی عقل پہ نازاں بے وقوف اتنا نہ سوچا کہ خو
کی کیا دلیل ہے عقلی یا نقلی کہ آگ ہر حال میں
خاک سے افضل ہی ہے اور بالفرض ہو بھی، تو کس قاعدے سے ثابت ہے کہ کسی خاص مصلحت سے یا کسی مخصوص حکمت کے بناء پر بھی بڑا چھو
کے آگے کسی حال میں نہ جھکے؟ غرض اس منطق ابلیسی کے صغریٰ وکبریٰ دونوں غلط نکالا گیا ملأ اعلیٰ پھینکا گیا آسمان سے، حکم کی نافرمانی کی علت میں حکم بھی کس کا؟ حاکم برحق کا حکیم مطلق کا!

ابلیس نکلنے کو تو نکلا لیکن اکڑ کے سا
اکڑ وہی جس کا نام آج کی ادبی بولی میں "پندار نفس"
ہے، کہتا ہوا نکلا کہ "میں تو جا رہا ہوں لیکن ا
ساتھ اور بھی تیرے بہت سے بندوں کو مردوں گا۔" ارشاد ہوا "چل دفع ہو، جو تیری راہ چلنا چاہیں گے۔ وہ اپنا کیا ہوا خود ہی بھگتیں گے، با

جو لوگ اپنے ارادہ و اختیار سے صحیح کام لیتے رہیں گے۔ اور ہمارے نازل کئے ہوئے پیغمبروں کی راہ پر قائم رہیں گے، ان پر تیرا جادو کچھ بھی نہ چل سکے گا۔ تیرے پاس قوت ہی کیا ہے؟ بجز وسوسہ اندازی کے"۔ ادھر یہ ہوا۔ اُدھر آدم مع اپنی صاحبہ حوا کے مزے اور چین سے جنت میں رہنے بسنے لگے، ممانعت صرف اس خاص درخت کے پاس جانے کی تھی۔

دونوں غافل و بے خبر اسی عیش میں تھے کہ موقع مل گیا۔ ابلیس کو وار کرنے کا۔ ابلیس کا صفاتی نام اب شیطان تھا، پٹی ایک روز یہ پڑھائی کہ "مزے سے جائیے آئیے نہ اُس درخت کے پاس۔ وہ ممانعت جو ہوئی تھی وہ تو عارضی تھی۔ اس وقت آپ کے قویٰ میں پختگی نہیں آئی تھی۔ اب آپ ہر طرح پختہ ہو چکے، جائیے اور بے تکلف کھائیے پھل اس درخت کے۔ اور سنیئے، کان ادھر لائیے، بات کان میں کہنے کی ہے۔ اس پھل میں تاثیر یہ ہے کہ ایک بار زبان پر رکھ لیجئے تو بس سمجھئے کہ ہمیشہ ہمیش کیلئے جنت کے ہو گئے، بس یہیں جم گئے۔ آپ کو میری بات کا اور میری خیر خواہی کا یقین کیوں آنے لگا، تو لیجئے، میں قسم کھا کر کہتا ہوں اپنے اور آپ کے پروردگار کی اور آپ تو عاشق ٹھہرے ان کے نام کے"۔

محبوب کا نام سن کر عاشق پھسل پڑا۔ اس کا طائر فکر یہاں تک پہونچ ہی نہ سکا کہ اس کے محبوب کا نام کوئی بے وقعتی یا بے قدری کے ساتھ لے سکتا ہے، حضرت آدم تو حریص ہی تھے، دل و جان سے مقام قرب حق میں قیام کے۔ ادھر ذہن ہی نہ گیا کہ کہنے والا ہے کون؟ اور کس نیت سے یہ افسوں پھونک رہا ہے، بس اس کے پھسلاوے میں آ پھل کھا بیٹھے، پھل کا کھانا تھا کہ عمل کے طبعی اثرات ظاہر ہونے لگے، برہنگی اب تک چھپی ہوئی تھی۔ اب ظاہر ہو گئی، اور گذری جو کچھ گذری اب احساس غلطی کا ہوا۔ اور دور ہوا شروع توبہ کا، ندامت کا، استغفار کا، اس پر قصور معاف ہوا۔ مرتبۂ مقبولیت پر بحال ہوئے، لیکن بہرحال طبعی اثرات، گناہ دھل جانے کے بعد بھی قانون تکوینی کے ماتحت ظہور کر ہی دیتے ہیں، سنکھیا کھا کر توبہ و ندامت سے خودکشی کا گناہ ممکن ہے کہ معاف ہو جائے لیکن جسم پر موت کے مادی اثرات تو طاری ہو کر ہی رہیں گے، جنت کی آب و ہوا کے ناموافق اور وہاں کی فضا کیلئے غیر مناسب غیر صالح غذا کھا کر وہاں مزید قیام کی گنجائش نہ تھی، حکم ہوا" میاں بیوی دونوں زمین پر اتر جاؤ، اب وہیں تمہاری نسل رہے بسے گی، ہر ایک کیلئے ایک مقدار کی عمر مقرر ہو گی، اس کے بعد ہماری طرف واپس آنا ہوگا۔ وہاں ہماری ہدایتیں ہمارے قاصدوں کے ذریعہ سے پہنچتی رہیں گی، جو کوئی ہمارے قانون کے مطابق زندگی بسر کرے گا وہ یہاں آکر ہر طرح آرام پائے گا۔" دنیا کھیتی ہے اور آخرت حاصل کشت"۔

انھیں خدائی قاصدوں کا نام پیغمبر پڑا اور سب سے پہلے پیغمبر حضرت آدمؑ ہی ٹھہرے وہی سب سے پہلے انسان بھی ہیں جو زمین پہ آئے۔ اور وہی سب سے پہلے نبی ہیں جو خدا کا قانون زمین پر لائے۔ آدم کا زمانہ تاریخ کی پیدائش سے قبل کا زمانہ ہے اور ہمارا آسمانی نوشتہ ان کے زمینی زندگی سے متعلق بے نتیجہ تفصیلات میں نہیں پڑتا بعض روایتوں میں آتا ہے کہ وہ روئے زمین پر ملک سراندیپ میں آباد ہوئے۔ آج اسی کو سیلون کہتے ہیں اہل فن کے قرائن و قیاسات یہ کہتے ہیں کہ سب سے پہلے آبادی کی بنیاد ملک عراق یا دجلہ و فرات کے دوابہ میں پڑی۔

اولادیں آپ کی حضرت حوا کی بطن سے متعدد ہوئیں۔ توریت میں نام تین بیٹوں کا آتا ہے، قابیل، ہابیل۔ شیث اور یہ حضرت شیث آگے چل کر پیغمبر بھی ہوئے، توریت ہی کی روایت ہے کہ آپ نے عمر ۹۳۰ سال کی پائی واللہ اعلم بالصواب۔

نبی اول کی سرگذشت حیات ختم ہو گئی۔ قرآن مجید نے چند سبق جو اس سادہ روداد حیات کے ذریعہ سے دیدیئے ہیں، کچھ ضمناً اور کچھ مستقلاً وہ بجائے خود اس قابل ہیں کہ ایک نظر ان پر بھی ہوتی جائے، پہلی بصیرت تو یہ حاصل ہوتی ہے کہ انسان کی ہستی ذات باری سے بالکل جدا اور متمایز ہے۔ اور وہ ذات پاک اس سے بالکل منزہ ہے کہ انسان اس کے ساتھ کوئی رشتہ مشارکت یا مجانست کا رکھے، آدم بس آدم ہی تھے، خدا، یا دیوتا، معبود اکبر یا معبود اصغر کسی معنی میں نہ تھے، لیکن یہ کیا بات ہوئی؟ کیا کسی نے انسان کو خدا یا جزو خدا سمجھا ہے؟ جی ہاں اس دنیا میں ایسے دانشمند بھی آباد ہیں، قوموں کی قومیں ایسے مشرکوں کی ایسی گذر چکی ہیں، جن کے نزدیک انسان اول جو تھا دیوتا ہی تھا۔ اب بھی قبیلہ در قبیلہ ایسے ہیں جو انسان کے جد اول کی پرستش میں لگے ہوئے ہیں قرآن نے آفرینش آدم کا قصہ بیان کر کے اس مشرکانہ عقیدہ پر کاری ضرب لگا دی، اور یہ تعلیم عام کر دی کہ مخلوق اور خالق کے درمیان رشتہ داری کیسی؟ آدم اور آدم آفریں کے درمیان بجز وجود کوئی شے مشترک ہی نہیں۔

دوسری تعلیم یہ ملتی ہے کہ آدم خلق ہوئے ہیں

(باقی ص ۱۴ پر)

# اسلام میں علوم وفنون کے سیکھنے پر زور اور تاکید

• مولانا محمد عیسیٰ منصوری

اسلام کی آمد سے قبل کے دَور کو دورِ جہالت یا جاہلیت سے موسوم کیا جاتا ہے، نزول وحی سے قبل عرب میں گنتی کے چند افراد لکھنا پڑھنا جانتے تھے، نزولِ قرآن کی برکت سے اس طرح علم کا دور دورہ ہوا کہ دیکھتے ہی دیکھتے ہزاروں، لاکھوں افراد زیورِ علم سے آراستہ ہو گئے. اور تعلیم وتعلم کا ایسا ماحول قائم ہوا کہ اب ڈھونڈنے سے بھی کوئی ناخواندہ نہیں ملتا تھا. گویا دنیا میں پہلی بار لازمی تعلیم کا انطباق دورِ نبوت اور خلفائے راشدینؓ میں ہوا. یہ سب فیضان تھا قرآن اور صاحب قرآن حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمی جدو جہد کا. آیئے مختصر طور پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے لائے ہوئے اس تعلیمی انقلاب کا جائزہ لیں۔

اسلام کا آغاز اس وقت ہوا جب حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر چالیسؑ سال کی عمر میں وحی نازل ہوئی، اس بات کا کوئی پتا نہیں چلتا کہ نوعمری میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے لکھنے پڑھنے کے فن میں حصہ لیا ہو۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم عمر بھر اُمّی ہی رہے۔ اس کے باوجود کس قدر اثر انگیز واقعہ ہے کہ خدا تعالیٰ کے پاس سے جو آپ کو سب سے پہلی وحی آئی اس میں آپ اور آپ کے متبعین کو حکم تھا کہ "اقراء" یعنی پڑھ اور قلم کی ان الفاظ میں تعریف کی گئی کہ جملہ انسانی علوم اس سے ہیں پڑھ، اپنے رب کے نام سے جو خالق ہے، جس نے انسان کو خون کے جمے ہوئے لوتھڑے سے پیدا کیا، پڑھ، یہ تیرا بزرگ رب ہی ہے جس نے قلم کے ذریعہ سے تعلیم دی اور انسان کو وہ چیز بتائی جو وہ نہ جانتا تھا۔ (سورۂ علق)

یہ امر قابل لحاظ ہے کہ قریب قریب وہ تمام آیات جن میں لکھنے پڑھنے یا علم سیکھنے کا ذکر ہے وہ مکی آیات ہیں، اس کے برخلاف مدنی آیات میں کام کرنے اور تعمیل کرنے پر زیادہ زور ہے حصول علم کیلئے سفر ناگزیر ہے اس سلسلے میں قرآن کریم نے ایک مکی سورت "کہف" میں حضرت موسیٰ کا قصہ بیان کیا ہے کہ کس طرح انھوں نے طلب علم کے لئے گھر سے نکلنے کی صعوبتیں برداشت کیں. اس قصے کا ماحصل یہ ہے کہ کوئی شخص کتنا ہی بڑا عالم ہو جائے ہر چیز نہیں جان سکتا، اور یہ کہ علم کی زیادتی کی خواہش ہو تو دور دراز کا سفر ناگزیر ہے، بلاشبہ انبیاء علیہم السّلام کی بعثت کا بڑا مقصد تعلیم ہی ہوتا تھا، چنانچہ ایک حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میں معلم بنا کر بھیجا گیا ہوں، حقیقت میں تعلیم وتعلم لازم وملزوم ہیں۔

اسلام کے ابتدائی دور میں بیعت عقبہ ثانیہ جو ہجرت سے دو سال قبل ہوئی تھی، تقریباً ایک درجن اہل مدینہ نے اسلام قبول کیا تھا، ان کی خواہش پر آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے ساتھ مکہ مکرمہ سے ایک تربیت یافتہ معلم مصعب بن عمیرؓ کو بھیجا تھا جو انہیں قرآن کریم کی تعلیم دے سکیں، بلاشبہ اس ابتدائی زمانے میں تعلیم سے مراد عقائد دین اور عبادت کے طریقوں کی تعلیم ہی ہو سکتی ہے۔

اس سلسلے میں ایک اہم حقیقت یہ ہے کہ ہجرت سے قبل آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے کاتبوں کو مقرر کر رکھا تھا جن کا کام یہ تھا کہ جیسے جیسے وحی نازل ہوتی جائے وہ اس کو لکھ لیں، چنانچہ تاریخ بتاتی ہے کہ جب حضرت عمرؓ اسلام لانے لگے تو انہیں قرآن مجید کی چند سورتیں اپنی بہن کے گھر لکھی ہوئی ملیں تھیں اور بظاہر ان کی بہن بھی پڑھنا جانتی تھیں۔

## صفہ، اسلام کی سب سے پہلی درسگاہ

مدینہ منورہ آنے کے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے جو سب سے پہلا کام کیا وہ مسجد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم کی تعمیر تھی مسجد ہی کے ایک حصے میں سائباں اور چبوترہ (صفہ) بنایا گیا تھا۔ یہ اولین اسلامی اقامتی جامعہ تھی، رات کو طلباء یہیں رہتے تھے وہاں ایسے اساتذہ مقرر کئے گئے جو لکھنے پڑھنے اور مسائل دینیہ کی تعلیم دیتے تھے۔ حضرت سعید بن عاصؓ اور حضرت عبادہ بن صامتؓ وغیرہ جو خوش نویس تھے، اسی مدرسے میں متعلم شب باش طلباء نشر، اسّی تک ہو جاتے تھے۔ اس اقامتی درسگاہ میں لکھنے پڑھنے کے علاوہ جو تعلیم دی جاتی تھی وہ فقہ، دینی مسائل، قرآن مجید کی سورتیں زبانی یاد کرنا تھیں، تجوید اور دیگر اسلامی علوم تھے۔ اس طرح عبادات اور معاشرت بھی سکھائی جاتی تھی جس کی نگرانی خود حضور صلی اللہ علیہ وسلم شخصی طور پر فرماتے تھے، اور وہاں رہنے والوں کی غذا وغیرہ کا بندوبست کیا کرتے تھے یہ طلباء اپنی ضرورت کے اوقات میں

طلب روزگار میں بھی مصروف ہوا کرتے تھے مقیم طلباء کے علاوہ مدینہ منورہ کے لوگ بھی مسجد میں شریک درس ہوتے تھے، اس کے علاوہ دور دراز کے قبائل سے بھی شائقین علم آتے اور نصاب کی تکمیل کے بعد اپنے وطن واپس ہو جایا کرتے۔ یہ لوگ عموماً "صفہ" میں ٹھہرا کرتے تھے اس لئے بعض اوقات طلباء کی تعداد میں کافی اضافہ ہو جاتا، بعض مؤرخین صفہ کے چار سو طلباء کا ذکر کرتے ہیں۔

رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم خود بھی شخصی طور پر تعلیم دیا کرتے تھے، جس میں جلیل القدر صحابہؓ شریک ہوتے تھے، نیز آپ مسجد نبویؐ کے حلقہ ہائے درس کا اکثر معائنہ بھی فرمایا کرتے تھے۔ ترمذی شریف میں ہے کہ ایک مرتبہ آپ نے قضا و قدر (تقدیر) کے مسئلے میں بحث و مباحثہ ہوتے دیکھا تو آپ نے اس موضوع پر بحث و مباحثہ سے منع فرما دیا اور ارشاد فرمایا کہ بہت سی گذشتہ امتیں اس مسئلے میں الجھ کر گمراہ ہوئی ہیں، غرض پہلے معلم اور ناظم تعلیمات آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات گرامی تھی۔

## عہد نبوی میں مدینہ کی دیگر درس گاہیں

مدینہ منورہ میں مسجد نبویؐ واحد درسگاہ نہیں تھی بلکہ یہاں کم از کم نو مسجدیں خود عہد نبویؐ میں بن چکی تھیں اور ہر مسجد اپنے محلے اور آس پاس والے لوگوں کے لئے درسگاہ بھی تھی۔ خاص کر بچے بھی وہاں پڑھنے آیا کرتے تھے، بعض احادیث میں رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے عام احکامات ان لوگوں کے بارے میں محفوظ ہیں جو اپنے محلے کی مسجدوں میں تعلیم پاتے تھے۔ نیز آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ حکم بھی صادر فرمایا تھا کہ لوگ اپنے پڑوسیوں سے بھی تعلیم حاصل کریں۔ سنہ ۲ھ میں ایک اور اقامتی درسگاہ دار القراء کا بھی پتہ چلتا ہے جو مخرمہ بن نوفل کے مکان میں قائم تھی۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے تعلیم کی توسیع و اشاعت کیلئے ہر ممکن ذرائع استعمال فرمائے، چنانچہ بدر میں ستر کے قریب اہل مکہ گرفتار ہوئے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان لوگوں کی رہائی کیلئے جو مالدار نہ تھے یہ فدیہ مقرر فرمایا کہ مدینے کے دس دس مسلمانوں کو لکھنا پڑھنا سکھائیں، اس کے علاوہ جب قبائل کے وفود آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوتے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے کسی تربیت یافتہ معلم کو ان کے ساتھ کر دیتے تھے کہ وہ اس علاقے میں جا کر دینیات کی تعلیم کا بندوبست کریں۔ اپنا کام مکمل کرنے کے بعد وہ معلم مدینہ منورہ واپس آجاتے تھے بئر معونہ کے مشہور واقعے میں ستر قراء (معلم) آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے ساتھ کر دیئے تھے جنھیں نجد کے علاقے اور دیگر قبائل میں کام کرنا تھا۔

## آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیمی کوششوں کے نتائج

یہ کوششیں بے کار نہ گئیں تعلیم و تعلم میں اس تیزی سے ترقی ہوئی کہ ہجرت کو چند ہی سال گزرے تھے کہ قرآن مجید میں لین دین اور تجارت کے معاملے میں جس میں رقم ادا ہو تحریری طور پر انجام دینے کے متعلق ایک طویل اور مفصل ہدایت والی آیت اتری (البقرہ) جو قرآن کریم کی سب سے بڑی آیت ہے اور اس میں حکم ہے کہ تجارتی دستاویز پر کم از کم دو اشخاص کی گواہی لی جائے۔ اس کا منشا قرآن کے الفاظ میں یہ تھا کہ اس طرح تحریری گواہی خدا تعالیٰ کے نزدیک زیادہ منصفانہ ہے اور بوقت ضرورت شہادت (گواہی) کے اغراض کے لئے زیادہ مستحکم وسیلہ ہے اور شبہات پیدا ہونے کی صورت میں رفع شک کا بہترین ذریعہ ہے۔ ظاہر ہے کہ ملک میں خواندگی کی وسعت کے بغیر ایسا حکم نہیں دیا جا سکتا تھا، نیز اس زمانے میں پیشہ ور کاتبوں، منشی، اور وکیل کا بھی پتہ چلتا ہے۔ تاریخ نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے کوئی ڈھائی تین سو خطوط محفوظ رکھے ہیں، صحیح مقدار اس کی نسبت زیادہ ہونی چاہیئے کیوں کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی حکومت دس لاکھ مربع میل علاقے پر پھیلی ہوئی تھی، جس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم وقتاً فوقتاً احکامات صادر فرماتے تھے تقریباً دس سال تک آپ نے حکمرانی کے فرائض انجام دیئے۔

عہد نبوی صلی اللہ علیہ وسلم میں فنی ذوق یا تخصیص بھی ترقی کر گیا تھا۔ چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا کرتے تھے کہ جس کو قرآن سیکھنا ہو وہ فلاں صحابی کے پاس جائے۔ اور جس کو تجوید یا تعلیم ترکہ کا حساب یا فقہ سیکھنا ہو وہ فلاں صحابی کے پاس جائے، اسی طرح ساری دنیا کی اقوام کو خدا کا پیغام پہنچانے اور ایک مملکت کے حاکم اعلیٰ ہونے کی حیثیت سے آپ کو مترجمین کی بھی ضرورت ہوا کرتی تھی جو غیر زبانیں جانتے ہوں، حضرت زید بن ثابتؓ جو دربار نبوت کے میر منشی (سکریٹری) کہے جا سکتے ہیں۔ وہ فارسی عبرانی، رومی، یونانی زبانیں جانتے تھے، اس زمانے کی یہی تین علمی اور عالمی زبانیں تھیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے انھیں حکم دیا تھا کہ وہ عبرانی خط لکھنا پڑھنا سیکھیں اور چند ہفتوں میں وہ اس میں طاق ہو گئے تھے۔ اسی طرح حضرت عبد اللہ بن زبیرؓ کے بارے میں بھی مشہور ہے کہ وہ کئی زبانیں جانتے تھے۔

نظام تعلیم کا مسئلہ ایسا ہے کہ اس کے متعلق پوری تفصیل کے ساتھ بیان کرنا دشوار ہے ہمارے پاس جو محدود و مختصر مواد ہے اس سے پتہ چلتا ہے کہ ہر جگہ ایک ہی نصاب جاری نہ تھا یعنی ہر علاقے کی ضروریات و نفسیات کا لحاظ رکھا گیا تھا (معینہ کتب پڑھانے کی جگہ متعین مدرس کے پاس لوگ جایا کرتے تھے۔ اور جو علوم وہ پڑھا سکتا تھا پڑھتے تھے، علم کے زیادہ شائقین لوگ اس کے بعد دوسرے مدرس کے پاس، پھر تیسرے مدرس کے پاس جاتے بہر حال اتنا معلوم ہوتا ہے کہ قرآن و سنت کے

ہمہ گیر نصاب کے علاوہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا تھا کہ نشانہ بازی، پیراکی، تقسیم ترکہ، ریاضی، طب، علم ہیئت، علم حساب اور علم تجوید و قرأت کی تعلیم دی جائے۔

عورتیں بھی اس تعلیمی انقلاب کا اہم حصہ تھیں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک دن مقرر فرمالیا تھا، جس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم عورتوں کے مخصوص مجمع میں تشریف لے جاتے اور ان کو تعلیم دیتے اور ان کے سوالات کے جوابات دیتے، قرآن کریم نے بھی رسول کریمؐ کی بیویوں پر ایک فریضہ عائد کیا ہے کہ وہ دوسروں کو تعلیم دیا کریں، ایک حدیث میں یہ واقعہ بیان ہوا ہے کہ آنحضرت نے ایک خاتون سے خواہش ظاہر کی کہ وہ آپؐ کی بیوی کو لکھنے پڑھنے کی تعلیم دیں۔ ام المومنین حضرت حفصہؓ نے آپؐ کی اجازت سے اپنی ایک رشتہ دار خاتون شفاء بنت عبداللہ سے (جو خوب پڑھی لکھی تھیں) لکھنا سیکھ لیا تھا۔ حضرت عائشہؓ کو فقہ اور دیگر اسلامی علوم نیز ادب، شاعری اور طب میں بڑا دخل تھا یہاں تک کہ ایک مرتبہ رسول کریمؐ نے فرمایا: تہائی علم عائشہؓ سے حاصل کرو۔ ایک حدیث میں وارد ہے کہ جس کے پاس کوئی لونڈی ہو وہ اسے اچھی طرح تعلیم دے اور اچھی طرح تربیت کرے پھر اس کو آزاد کرکے باضابطہ نکاح کرے تو اس کو دوگنا ثواب ملے گا۔

(بحوالہ الشریعہ گوجرانوالہ اکتوبر ۱۹۹۹ء)

## (بقیہ) حضرت آدمؑ کی تخلیق

نیست سے ہست ہوئے ہیں۔ عدم سے وجود میں آئے ہیں۔ یہ نہیں کہ پہلے سے کوئی مادہ موجود تھا آدم کا قالب اس سے ترکیب دے لیا گیا، نہ یہ کہ پہلے سے حیوانی نوعیں موجود تھیں ان میں سب سے زیادہ ترقی یافتہ نوع کے سب سے ترقی یافتہ فرد کا نام آدم

ٹھہرا دیا گیا، عقیدہ کی یہ دونوں گمراہیاں پہلے بھی عام رہ چکی ہیں۔ اور آج بھی خدا معلوم کتنے مشرک مزاج انھیں گمراہیوں کے شکار ہیں۔

تیسرا سبق یہ ملتا ہے کہ آدم اللہ کے عبد اور خلیفہ تھے اس کے مظہر یا اوتار نہ تھے قوانین تکوینی کے پابند، احکام شرعی کے مکلّف بالکل اسی طرح جیسے آپ کے بعد سے سارے آدم زاد آج تک چلے آرہے ہیں۔ مشرک قوموں کے نزدیک، مشرکانہ مذہبوں کے نزدیک انسانیت اور الوہیت گویا ایک ہی سلسلہ کی دو کڑیاں ہیں، فرق صرف اعلیٰ اور ادنیٰ کا ہے، قرآن نے شرک کی یہ ریڑھ کی ہڈی توڑ کر رکھ دی۔

چوتھی ضرب اس قصہ نے ملائکہ پرستی پر لگادی، مشرک قومیں اپنے عقیدہ میں دیوتا انہی ہستیوں کو کہتی تھی اور انھیں عالم میں متصرف اور کائنات کے مختلف شعبوں میں حاکم سمجھتی تھیں اسلام نے آکر بتایا کہ قوت تصرف اور قدرت تو الگ رہی۔ ملائکہ کا علم بھی کامل نہیں۔ انسان کی طرح وہ بھی قیاس اور فراست ہی سے کام لے سکتے ہیں اور انسان ہی کی طرح ان کا علم بھی خدائی تصحیح کا محتاج رہتا ہے۔

پانچواں علم یہ حاصل ہوا کہ بشر کی ہستی اپنے خالق کے مقابلہ میں اس سے بھی زیادہ حقیر و پست ہے، جتنی آفتاب کے مقابلہ میں ذرہ کی ہوتی ہے تاہم مخلوقات میں بشر کا مرتبہ سب سے افضل سب سے اعلیٰ ہے یہاں تک کہ ملائکہ کو حکم ہوا ہے اس کی تعظیم کا، انسان کا جھکنا ملائکہ پرستی کی جانب، عناصر پرستی کی جانب، کواکب پرستی کی جانب، اصنام پرستی کی جانب ذہن بشری کی پستی کا اور فہم انسانی کے انحطاط کا آخری نقطہ ہے۔

چھٹا پہلو یہ ہے کہ کوئی انسان بزرگ سے بزرگ بھی خطا و میلان عصیان سے محفوظ نہیں اجتہادی لغزشیں پیمبروں تک سے ممکن نہیں، یہ اور بات ہے کہ جس کا تعلق اللہ سے جتنا زیادہ جڑا ہوا اور مضبوط ہوتا ہے اسی نسبت سے وہ جلد تر وہ سنبھل جاتا ہے اور نبی کو معصیت پر جمنے نہیں دیا جاتا۔

ساتویں بات یہ معلوم ہوئی کہ معصیت یا لغزش کے بعد توبہ کا دروازہ بالکل کھلا رہتا ہے اور اگر ندامت دل سے ہے تو اس داغ کو دھلتے کچھ دیر نہیں لگتی اور توبہ کے بعد مرتبہ مقبولیت پر بحالی ہوجاتی ہے

آٹھواں مسئلہ یہ حل ہوا کہ قبول توبہ سے یہ لازم نہیں آتا کہ معصیت کے جسمانی و مادی اثرات بھی زائل ہوجائیں اور تکوینی و طبعی نتائج سے رہائی مل جائے۔

نواں سبق یہ حاصل ہوا کہ اسی قصہ کے ضمنی قصہ واقعۂ ہابیل سے کہ محض بزرگ زادگی ہرگز کام نہیں آتی، قابیل حضرت آدمؑ کا آخر صلبی ہی بیٹا تھا لیکن قوت ارادی کو صحیح مصرف میں نہ لایا، اختیار سے صحیح کام نہ لیا نتیجہ یہ ہوا کہ قتل انسانی، برادر کشی جیسی خونی معصیت سے اپنے ہاتھ رنگین کئے۔

دسویں بات کام کی یہ معلوم ہوتی کہ آدمؑ و نسل آدمؑ اپنے خالق کی نظر میں ایک معزز مخلوق ہے وَلَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِيْ آدَمَ اس پر آیت ناطق ہے نعوذ باللہ ایسا نہیں ہے کہ اللہ میاں انسان کو انسان بناکر پچھتائے ہوں۔ اور افسوس کیا ہو کہ میں نے ناحق ایسی مخلوق بناڈالی۔ یہ مفروضہ کوئی موہوم نہیں ہے۔ یہودیت جیسے قدیم و مستند اور مسیحیت جیسے عالمگیر دونوں مذہبوں کی کتاب مقدس میں آج تک چلا آرہا ہے۔

" خداوند زمین پر انسان پیدا کرکے پچھتایا اور نہایت دل گیر ہوا۔

(پیدائش، ۶:۶)

# ...ا کے ذریعے اسلامی دعوت

محمد ارشد امان اللہ

...لور پر میڈیا کی دو قسمیں ہیں:
...ٹرانک میڈیا کا جدید ترین اور
...سیلہ انٹرنیٹ ہے ذیل
...ٹ کے بارے میں کچھ عرض

## ...نیا ہے؟

...ٹ دراصل کئی چھوٹے
...ے اور مواصلاتی نظام کا مجموعہ ہے
...وں میں دنیا بھر کی معلومات حاصل
...ور اس نظام سے منسلک ہر
...ے رابطہ قائم کیا جاسکتا ہے
...کا سب سے بڑا کمپیوٹر نیٹ ورک
...ریبا ۱۶۰ ملکوں کے ۵۰ ملین افراد
...ڑے ہوتے ہیں۔
...ٹ مختلف نظاموں سے مربوط
...، ایک مواصلاتی نظام ہی نہیں
...ذریعہ اپنے افکار و خیالات کی
...ی عالمی پیمانے پر کی جاسکتی ہے،
...کو دنیا کے ہر فرد تک پہونچایا
...ے، دوسروں کی فکر پر اثر انداز
...ہے۔ اور ان کی ذہن سازی کی جاسکتی
...ے اس کرشمے نے جغرافیائی
...عنی اور پوری دنیا کو گھر آنگن بنا
...نظام درحقیقت ایک ایسے انقلاب

کا پیش خیمہ ہے جو انسان کے طرز معاشرت کو ہی بدل کر رکھ دے گا۔

## دعوت کے میدان میں انٹرنیٹ کا استعمال

لگتا ہے کہ اکیسویں صدی انٹرنیٹ کی صدی ہو گی۔ انفارمیشن سپرہائی وے (Information Super High-Way) کے اس دور میں دعوت حق کے لئے اس کا منظم استعمال ناگزیر ہے۔ اس کے لئے درج ذیل طریقے اپنائے جاسکتے ہیں۔

## عالمی نیٹ ورک (World Wide Web):

انٹرنیٹ کی مشہور ترین اور سب سے زیادہ استعمال کی جانے والی سروس ہے۔ اس کے ذریعہ معلومات نشر کرنے کے لئے ہوم پیج (Home Page) کام میں لایا جاتا ہے جن میں تین آڈیو، ویڈیو اور گرافکس کی شکل میں معلومات بھر دی جاتی ہیں۔ ہوم پیج کو پڑھنے کیلئے ایک خاص قسم کا پتہ (Address) ہوتا ہے۔ جس کو کمپیوٹر میں دیتے ہی تمام معلومات اس کمپیوٹر میں آجاتی ہیں۔ ایسے ہوم پیج بھی بنائے جاسکتے ہیں جن کے مخصوص حصے پر ان کا آپریٹر اپنے ملاحظات و سوالات لکھ سکتا ہے۔ دعوت کے میدان کے سرگرم افراد اور تنظیمیں اس سروس کا استعمال یوں کر سکتی ہیں:

۱۔ ہر زندہ زبان میں ایسے ویب پیجز (Web Pages) تیار کئے جائیں جن میں عقائد عبادات، جدید ذہن میں اسلام کے تعلق سے جنم لینے والے شبہات اور اس پر کئے جانے والے اعتراضات کی تشفی بخش جواب، عالم اسلام کو درپیش خطرات کے بارے میں مفصل معلومات ڈال دی جائیں۔

۲۔ ایسے ویب پیجز تیار کئے جائیں جنھیں لوگوں کے ذہن میں اسلام کے بارے میں پیدا ہونے والے سوالوں کو حاصل کرنے کا خاص انتظام ہو تاکہ ماہر و تجربہ کار علماء کے پاس بھیج کر کتاب و سنت کی روشنی میں ان کا جواب معلوم کیا جاسکے۔

۳۔ حجرہ ہائے مذاکرہ (Studios) پر مشتمل ایسے ویب پیجز تیار کئے جائیں جن میں فوری مذاکرے (Chat Shows) کرانے کا اہتمام ہو۔

## انٹرنیٹ پر اسلام مخالف محاذ

عصر حاضر میں اسلام کی دعوت پیش کرنے کیلئے اسلام کی جانکاری کے ساتھ ساتھ دور حاضر کے تقاضوں سے مکمل آگاہی بھی ناگزیر ہے۔ چونکہ انٹرنیٹ کی حیثیت اب "لسان العصر" کی سی ہو گئی ہے۔ اس لئے دعوت کے میدان میں انٹرنیٹ کا منصوبہ بند اور دانشمندانہ استعمال وقت کی ضرورت بن گیا ہے اگر ہم نے یہ ضرورت نہ پوری کی تو اس کے بھیانک نتائج ہمیں صدیوں بھگتنے ہوں گے خصوصاً اس لئے بھی کہ باطل نے بڑی ہوشیاری سے انٹرنیٹ پر اسلام اور مسلمانوں کے خلاف نفرت انگیز مہم چھیڑ رکھی ہے۔ الازہر کے سینٹر فار اسلامک اکانومی کے ڈائرکٹر جنرل کا بیان ہے کہ اب تک انٹرنیٹ پر آنے والے ۲۷ ایسے پروگراموں کا پتہ چل چکا ہے جو اسلام کے خلاف غلط فہمیاں پھیلا رہے ہیں۔ اس نفرت انگیز مہم کے حجم اور اعداد

(Dimensions) کا اندازہ ذیل کی مثالوں سے لگایا جاسکتا ہے۔

۱۔ اگست ۱۹۹۷ء میں امریکہ میں متعصب عیسائیوں نے ایک فورم تشکیل دی اور اس کا نام "تلوار کے مقابلے میں قلم" رکھا۔ یہ فورم اسلام کے بارے میں انکشاف حقائق" کے عنوان سے عربی، انگریزی، فرانسیسی اور ہسپانوی زبانوں میں انٹرنیٹ پر اپنا پروگرام پیش کرتا ہے، پروگرام کے عناوین کچھ یوں ہوتے ہیں: اسلام کے مخفی چہرے کی نقاب کشائی، اسلام کے بارے میں حقائق اور جعل سازیاں، حقائق حیات، قرآن کی نظر میں، ہیبت ناک تعلیمات، کیا آپ کسی مسلمان کی بیوی بننا پسند کریں گی؟ وغیرہ۔

۲۔ امریکہ آن لائن (America On Line) انٹرنیٹ پر اپنی خدمات پیش کرنے والی سب سے بڑی کمپنی ہے، اس کے چینل پر ۲۵ر ستمبر ۱۹۹۷ء سے دو اسلام مخالف پروگرام شروع کئے گئے ان میں سے ایک کا آغاز تو آیت کریمہ" وان کنتم فی ریب مما نزلنا علی عبدنا فاتوا بسورة من مثله" (قرآن کی شکل میں) جو کچھ ہم نے اپنے بندے (محمدؐ) پر نازل کیا ہے، اگر اس کے (منزل من اللہ ہونے میں) تمہیں شک ہے تو اس جیسی ایک سورت ہی بنا لاؤ" کے انگریزی ترجمے سے ہوتا تھا۔ اس کے بعد قرآنی آیات کے وزن پر نصرانی الفاظ سے بنی چار سورتیں پیش کی جاتی تھیں۔ مقصد یہ باور کرانا ہوتا تھا کہ ان جعلی سورتوں کے ذریعہ قرآن کے اس چیلنج کو قبول کر لیا گیا، ان سورتوں کے نام یہ ہیں الایمان، التجسد، المسلمین، الوصایا۔

مسلمانوں نے احتجاجی خطوط لکھے تو کمپنی نے یہ دونوں پروگرام بند کر دیئے مگر "جیو سٹیز" اور ٹرائی نامی دو کمپنیوں کے چینلوں پر مجرم نے پھر وہی حرکت کی۔ دوبارہ احتجاج کیا گیا تو "ٹرائی بورڈ" نے اپنے چینل پر نشر ہونے والے پروگرام کو بند کر دیا، لیکن "جیو سٹیز" نے کوئی نوٹس نہیں لیا۔

## عالم اسلام کیا کرے:

مسئلے کی نزاکت کو سمجھنے کے لئے یہ دونوں مثالیں کافی ہیں دعوت کے میدان میں اگر جلد ہی انٹرنیٹ کا منصوبہ بند استعمال نہ کیا گیا تو مسلمانان عالم کو اپنے دین وایمان اور ملی تشخص کی خیر منانی پڑے گی کیونکہ انفارمیشن سپر ہائی وے کے اس دور میں اس میڈیائی طوفان کا مقابلہ روایتی ذرائع ابلاغ سے ناممکن ہے، یہاں تو نامعلوم فرد یا گروہ کا سامنا ہے اگر ہم ایک پروگرام بند کراتے ہیں تو کئی دوسرے پروگرام شروع کر دیئے جاتے ہیں۔ اس لئے مثبت خطوط پر سوچنے اور کام کرنے کی ضرورت ہے۔ مسلمانوں کو چاہیئے کہ:

۱۔ دعوت دین کے لئے انٹرنیٹ کے منصوبہ بند طرز استعمال کے بارے میں سنجیدگی سے سوچیں اور انٹرنیٹ پر اپنے پروگرام پیش کریں۔

۲۔ تمام دعوتی مراکز کو انٹرنیٹ سے جوڑنے کی کوشش کریں۔

۳۔ اس کیلئے باضابطہ کمپنیاں اور تنظیمیں بنائیں بلکہ حکومتوں کو اس جانب متوجہ کریں کیوں کہ کسی فرد واحد کے بس کی بات نہیں۔

## لائق تحسین اقدام:

انٹرنیٹ پر آنے والے اسلام مخالف مذکورہ پروگراموں کا اتنا فائدہ تو ضرور ہوا کہ انٹرنیٹ کی افادیت اور بے پناہ تاثیر سے مسلمانان عالم بخوبی واقف ہو گئے۔ خوشی کی بات ہے کہ بعض اسلامی تنظیموں اور حکومتوں نے اس سمت میں پیش قدمی شروع کر دی۔ اس میدان میں پہل کرنے کا شرف سعودی عرب کو حاصل ہے۔ گذشتہ حج سے پہلے ہی ٹیلی ویژن کمپنی سی این این (Cable News Network) اور بی بی سی لندن کے اسٹار ٹی وی سے سعودی حکومت نے یہ معاہدہ کیا کہ تجربے کے طور پر حج کے تمام مناظر کو پوری دنیا میں ٹی وی پر دکھایا جائے۔ بعد میں رفتہ رفتہ اس کی مدت بڑھادی جائے

اسی طرح قطر میں "خدمة الاسلام علی الانترنت" نامی ایک پراجیکٹ ڈاکٹر حامد الانصاری کی نگرانی میں شروع ہو رہا ہے۔ یہ پراجیکٹ پہلے عربی، انگریزی ملاوی اور پھر تمام زندہ زبانوں میں انٹرنیٹ پر اپنے پروگرام پیش کرے گا۔ اس میں غیر مسلموں، نومسلموں اور فتاوی کے لئے الگ الگ چینل قائم کئے جائیں گے مؤثر اسلوب میں جاذب معلومات کی تیاری کے لئے متخصصین کی ایک کمیٹی تشکیل دی جائے گی۔

ڈاکٹر محمد عبدہ یمانی کی صدارت میں "اقرأ" نامی ایک فلاحی ادارے نے بھی اعلان کیا ہے کہ وہ انٹرنیٹ پر "اعلام الاسلام" (مشاہیر اسلام) کے نام سے ایک پروگرام پیش کرنے کا ارادہ رکھتا ہے اس کا ہیڈ کوارٹر شکاگو میں ہے۔ انٹرنیٹ پر اسلام اور مسلمانوں کے بارے میں معلومات فراہم کرنے کیلئے ترکی کی ایک اسلامی تنظیم "موسسة الموسوعة الاسلامية" کے تعاون سے ایک پراجیکٹ شروع کرنے جارہی ہے اللہ تعالی ان تنظیموں کو اپنے مقصد میں کامیاب کرے۔ آمین۔

(بشکریہ الفیصل حیدرآباد)

## حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندویؒ

# معاصر ادبا، اور اہل قلم کی نظر میں

مرتب :۔ مسعود حسن حسنی ندوی

یہ مضمون تعمیر حیات کی خصوصی اشاعت "مفکر اسلام نمبر" کے لئے لکھا گیا تھا افسوس کہ گنجائش نہ ہونے کے سبب شامل اشاعت نہیں کیا جا سکا۔ اس لئے اب ہم اس شمارہ میں ہدیۂ ناظرین کر رہے ہیں۔ (ادارہ)

### مولانا سعید احمد اکبر آبادی سابق پروفیسر مسلم یونیورسٹی علی گڈھ

مولانا علی میاں کو دیکھ، بلاد مشرق سے لے کر یورپ اور امریکہ تک ان کے علم سے متاثر اور ان کے قدموں میں گرنے پر تیار ہے۔ حضرت مولانا علی میاں صاحب دجن پر ہزاروں پروفیسر ان میں سے ہر ایک قربان کئے جا سکتے ہیں وہ زندہ و جاوید ہیں ان کا کام دائمی ہے، پوری دنیا ان کی تعریف میں مداح سرا ہے۔ (تعمیر حیات ۲۵ر اپریل ۱۹۸۲ء ص۲)

### مجاہد آزادی اردو ادیب و انشاء پرداز جناب شورش کاشمیری کی رائے

مولانا سید ابو الحسن علی حسنی ندوی ہندوستان کے حجازی خطیب ہیں، انھیں عربی میں قلم و زبان کی شہسواری حاصل ہے، خود عرب ادیب و خطیب ان پر رشک کرتے ہیں، بعض اسلامی و عربی مسائل پر ان کی تجزیاتی کتابیں اور مختلف عصری و سیاسی مسائل پر ان کی تقریریں ادب و خطابت کا سرمایۂ عظیم ہیں اور ان سے کئی چیزیں حاصل ہوتی ہیں مثلاً اظہار کا طریق، اسلوب کا رنگ، الفاظ کا استعمال، معانی کا جماؤ، سلاست کا نکھار، متانت کی چاشنی اور ایجاز و اختصار کی رونق۔

مولانا سید ابو الحسن علی ندویؒ کی ہر تحریر سے فردوس کی روشوں کا گمان ہوتا ہے، ان سے زبان تنوع حاصل کرتی ہے اور دماغ فکر و نظر کے جادوں پر ٹہلنے لگتا ہے۔

اس زمانہ میں مولانا ابو الاعلیٰ مودودی، مولانا ابو الحسن علی ندوی، پروفیسر رشید احمد صدیقی اور ڈاکٹر سید عبد اللہ کو پڑھ کر آپ یہ نہیں کہہ سکتے کہ اردو کسی موضوع یا کسی مضمون میں زبان کے اعتبار سے ادھوری ہے یا مربوط نہیں، وہ زمانہ لد گیا جب ہمارے ادیب و خطیب زبان کے دبدبے سے مرعوب کرتے تھے اور ان کے بارے میں یہ خیال کیا جاتا تھا کہ وہ سامع یا قاری کو کچھ دینے کے بجائے اس پر اپنے بیان یا انشاء کی ہیبت طاری کرنا چاہتے ہیں۔

(فن خطابت از شورش کاشمیری ص۹۴۔ ۱۰۸)

### فخر مشرق جناب شفیق جونپوری صاحب کی نظر میں

گر نہیں سیف و علم، نوک قلم سے کام لے
اے علی ندوی تجھے کچھ باخبر پاتا ہوں میں
رنج نہ کر بحث بریلی ہو کہ بحث دیوبند
اس سے بالاتر تجھے اے نامور پاتا ہوں میں
خاکساری تیری دیتی ہے پیام بوترابؓ
تیری دانائی میں انداز عمرؓ پاتا ہوں میں
منزل جاناں کی جانب ہے تری پرواز شوق
تجھ میں کچھ آثار مرغ نامہ بر پاتا ہوں میں
تیری تقریروں سے جاگ اٹھتا ہے اپنا ذوق عشق
تجھ سے گویا کوئے سلمیٰ کی خبر پاتا ہوں میں
مرد حق بیں کے تجسس میں شفیق زار کو
اک بگولے کی طرح آوارہ تر پاتا ہوں میں

### پروفیسر رشید احمد صدیقی (سابق پروفیسر علی گڑھ مسلم یونیورسٹی)

مولانا سید ابو الحسن علی ندوی جس گھرانے کے چشم و چراغ ہیں، وہ صدیوں سے اب تک غیر منقطع طور پر مذہب و اخلاق، رشد و ہدایت، تصنیف و تالیف اور زبان و ادب کا گہوارہ رہا ہے، ان حسنات کی جلوہ گری ان کی شخصیت ہی میں نہیں بلکہ علمی، ادبی اور دینی خدمات میں بھی ملتی ہے، عربی زبان و ادب، نیز تحریر و تقریر میں موصوف کو جو غیر معمولی درک ہے، اور عالم اسلام کے دینی و ثقافتی مسائل پر جیسا عبور ہے، اس کے سبب سے موصوف کے فرمودات کو ہندوستان ہی نہیں باہر کے ممالک اسلامیہ میں جو وزن اور وقعت حاصل ہے وہ موجودہ ہندوستان کے شاید ہی کسی عالم دین کے حصہ میں آئی ہو، اس بنا پر سید صاحب کو ملت کا سفیر کبیر بننے کا حق پہونچتا ہے۔

(مقدمہ نقوش اقبال ص۱۷)

## جناب ڈاکٹر جاوید اقبال صاحب کا تبصرہ نقوش اقبال پر

جس خاندان سے سید صاحب کا تعلق ہے اسے ہند و پاکستان کا ہر مسلمان عزت و احترام کی نگاہ سے دیکھتا ہے، سید صاحب اپنی خاندانی روایت کے مطابق عالم دین ہیں، لیکن ان کا ذہن وقت کے جدید تقاضوں سے بھی آشنا ہے یہی وجہ ہے کہ آپ نے فکر اقبال کے مختلف پہلوؤں کو ایسے انداز میں پیش کیا ہے جیسے اغلباً اقبال محسوس کرتے یا چاہتے تھے۔

(نقوش اقبال)

## عالم اسلام کے اتحاد کے نقیب

اقبالیات پر مولانا ابوالحسن علی میاں ندوی جیسی تبحر علمی و دینی شخصیت کا قلم اٹھانا بجائے خود تاریخ ادب کا بڑا واقعہ ہے، حکیم الامت علامہ اقبال کی شاعری، فکر و فلسفہ اور ذاتی حالات کا کون سا ایسا شعبہ ہے، جس پر مفکرین اور ناقدین نے قلم نہیں اٹھایا، یا کون سا ملک ہے جہاں علامہ مرحوم کے کلام و پیغام پر تحقیق و تالیف کا سلسلہ جاری نہیں ہوا، لیکن مولانا ابوالحسن علی ندوی کا اس موضوع پر بحث و محاکمہ بالکل علاحدہ بات ہے، پھر یہ کہ مولانا نے اصل کتاب عربی زبان میں تصنیف کرکے عالم اسلام کے اتحاد کے نقیب، اقبال کو دنیائے عرب میں ایک نئے انداز سے متعارف کرانے کی سعی جمیل کی ہے۔

(روزنامہ "جنگ" کراچی ۱۱ر دسمبر ۱۹۷۳ء)

## برصغیر ہند و پاک کے عظیم انشاء پرداز و شاعر اور عالم مولانا ماہر القادری کی رائے

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی (متع اللہ المسلمین بطول حیاتہ) نہ صرف پاکستان و ہندوستان بلکہ تمام عالم اسلام میں شہرت و مقبولیت رکھتے ہیں، وہ ایک صاحب تقویٰ اور مفکر عالم ہی نہیں بلکہ ان کی عربی انشاء پردازی کی سارے عرب میں دھوم ہے اور سب سے بڑی بات یہ ہے کہ ان کی زندگی خدمت دین کے لئے وقف ہے، سفر ہو، حضر ہو، جلوت ہو یا خلوت ہر عالم میں وہ اللہ تعالیٰ کے دین کی خدمت ہی میں کسی نہ کسی عنوان سے منہمک رہتے ہیں۔

(ماہنامہ "فاران" سنہ ۱۹۶۰ء)

کتاب پڑھتے ہوئے ایسا محسوس ہوتا ہے جیسے شبلی کا قلم، غزالی کی فکر اور ابن تیمیہ کا جوش و اخلاص اس تصنیف میں کارفرما ہے، اقبال پر بڑی اچھی کتابیں آئی ہیں مگر یہ کتاب اس مجاہد عالم کی لکھی ہوئی ہے جو اقبال کے "مرد مومن" کا مصداق ہے، اس لئے کہا جاسکتا ہے کہ "نقوش اقبال" میں خود اقبال کی فکر و روح اس طرح گھل مل گئی ہیں جیسے پھول میں خوشبو اور ستاروں میں روشنی۔

(ماہنامہ فاران "مئی ۱۹۷۰ء")

## مشہور نقاد ادیب و انشاء پرداز عامر عثمانی ایڈیٹر "تجلی" کی رائے

یوں تو مولانا علی میاں کی تمام ہی تحریریں علمی و فکری اعتبار سے اہمیت کی حامل ہوتی ہیں، لیکن موجودہ عالم اسلام کے احوال و کوائف سے واقفیت اور وہاں رونما ہونے والے فکری و تہذیبی تغیرات کے فہم میں انھیں خصوصی امتیاز حاصل ہے، ہند و پاک میں کم لوگ ہوں گے جنھوں نے ایک ماہر طبیب کی طرح عالم اسلام کی نبضیں ٹٹولی ہوں اور سطح سے اتر کر تہ تک مطالعہ کیا ہو۔

(تجلی ستمبر ۱۹۶۳ء)

## پروفیسر جناب آل احمد سرور صاحب ڈائرکٹر اقبال انسٹی ٹیوٹ کشمیر یونیورسٹی

مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کا نام آتا ہے تو احترام و عقیدت اور خلوص و محبت کا ایک سمندر موجیں مارنے لگتا ہے، مولانا نہ صرف برصغیر بلکہ عالم اسلام کی ایک ایسی بلند و بالا شخصیت ہیں، جو اپنے علم و فضل، فکر روشن اور گداز قلب، پاکیزہ سیرت اور دلنوازی کی وجہ سے محبوب خاص و عام ہیں، مولانا مفکر بھی ہیں، مصنف بھی، مؤرخ بھی، معلم بھی اور ادب کا ایسا رچا ہوا ذوق رکھتے ہیں کہ ان کی تحریر و تقریر میں حکمت کے ساتھ شعریت کی آب و تاب بھی جلوہ گر رہتی ہے۔

(پیش لفظ، علم کا مقام)

## ڈاکٹر یوسف حسین خاں سابق پرو وائس چانسلر علی گڑھ مسلم یونیورسٹی

پہلے علی گڑھ میں پھر لکھنؤ میں متعدد بار مولانا سید ابوالحسن علی ندوی سے ملنے کا شرف حاصل ہوا، مولانا علمائے سلف کا نمونہ ہیں، نہایت خلیق اور ملنسار، ان کی ملنساری خاکساری کی حدوں کو چھوتی ہے، اپنے علم و فضل کو سادگی کی ردا میں چھپاتے ہیں، لیکن یہ ایسی چیز نہیں کہ کسی کی ردا میں چھپ جائے، جب ان کی تقریر اسٹریچی ہال میں ہوئی تو وہاں طلبہ سے کھچا کھچ بھرا ہوا تھا، تقریر میں کہیں زور بیان اور ادا پسندی کا شائبہ نہ تھا جو عام طور پر علماء کی تقریروں میں ہوتا ہے، نہ کہیں علمیت کے اظہار کی کوشش تھی، ان کی ہر بات سے عقیدت اور خلوص ٹپکتا تھا، میں نے ہمیشہ انھیں اپنا بزرگ سمجھا، ان کی خلقی بزرگی ان کے علم و فضل، اخلاص و تقویٰ کا تحفہ ہے، جو عمر کی کمی بیشی سے بے نیاز ہے، میں انھیں

اس زمانہ کے علماء کی آبرو سمجھتا ہوں۔ ان کی بصیرت کی طرح ان کی بصارت بھی ملت کے لئے بڑی قیمتی ہے (یادوں کی دنیا ص ۲۶۳ مطبوعہ ۱۹۶۲ء)

## سید صباح الدین عبد الرحمن کا تأثر

"مولانا علی میاں نہ صرف علم کی آبرو ہیں، بلکہ اپنی گوناگوں ذاتی خوبیوں کی وجہ سے عطر مجموعہ ہیں ؎

رزم و بزم گفتگو، گرم دم جستجو رزم ہو یا بزم ہو پاک دل و پاکباز
ان کی ادا دل فریب، ان کی نگہ دل نواز

وہ اپنی گفتار کی شان اور کردار کی آن میں ان بزرگوں کی یاد تازہ کرتے ہیں جو دین کے برہان رہے ہیں وہ ایام کے مرکب کبھی نہیں بنے، بلکہ اس کے راکب بن کر زندگی بسر کر رہے ہیں۔

ان کے قلم کی گل فشانیاں بہت سی کتابوں میں ظاہر ہو چکی ہیں، ان میں نغمۂ عشرت بھی ہے اور نالۂ ماتم بھی ہے، سرمایہ گداز بھی ہے اور نوائے درد بھی، وہ جب کوئی چیز اردو میں لکھتے ہیں تو پڑھنے والے پر یہ اثر طاری ہوتا ہے کہ وہ اس کے ضمیر لالہ میں چراغ آرزو روشن کر رہی ہے، عربی میں لکھتے ہیں تو ظاہر ہوتا ہے کہ حدیث سوز و ساز زندگی بیان کر رہی ہیں، شام کے مشہور ادیب نے لکھا ہے کہ وہ ان کی عربی نثر میں کھویا ہوا نغمہ پاتے ہیں اور بے ردیف وقافیہ کی شاعری بھی۔ (شذرات معارف فروری ۱۹۸۰ء)

## جناب مولانا محمد اشرف صاحب ایم۔ اے صدر شعبہ عربی اسلامیہ کالج پشاور کے تأثرات

مخدوم و محترم حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی اپنی جلالت شان، علمی ونظری خدمات، دینی و دعوتی سرگرمی کی بناء پر عرب وعجم میں یکساں مقبول اور عالمگیر شہرت کے مالک ہیں، ان کی کتابیں، متعدد مشرقی ومغربی زبانوں میں ترجمہ ہو کر دنیا کے گوشہ گوشہ میں پھیل چکی ہیں، اردو، عربی دونوں زبانوں میں یکساں عبارت وعبور ہے، عربی میں ایک خاص اسلوب نگارش کے موجد ہیں، یہ طرز عربی ادب عالیہ کی ایسی صف ہے جس میں دینی علوم و کمال فصاحت و بلاغت عمدہ زبان میں جدید وقدیم طبقے کے سامنے پیش کئے جا سکتے ہیں، علی میاں کی زبان میں عذوبت وحلاوت، درد و سوز، بلندی فکر، داعیانہ دلولہ، عاشقانہ جذبہ، مؤرخانہ تحقیق، عالمانہ احتیاط، حکیمانہ دانش، ادیبانہ رعنائی، ساحرانہ تاثیر پائی جاتی ہے، وہ خود سراپا سوز و درد ہیں، ان کا خمیر محبت و نرمی سے عبارت ہے، علم و تقوی نے ان سے فروغ پایا ہے، اور جامعیت علوم کی سند ان سے مزین ہے، مشرق ومغرب کے دینی وعصری تقاضوں اور جدید طبقے کے نبض آشنا ہیں، ان کی تحریر دل کے اندر اتر جاتی ہے اور بیک وقت دل و دماغ دونوں کی تسلی کا سامان مہیا کر دیتی ہے۔ (حدیث ناگفتنی ص ۳۸)

## پروفیسر ضیاء الحسن فاروقی جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی ڈائرکٹر ذاکر حسین ریسرچ انسٹی ٹیوٹ جامعہ ملیہ دہلی

بنیادی طور پر علی میاں فن تاریخ وسیرت نگاری میں شبلی وسلیمان کے مکتب خیال سے تعلق رکھتے ہیں، ایک لحاظ سے ہم اسے تاریخ نگاری کا ندوہ اسکول آف تھاٹ بھی کہہ سکتے ہیں، اس کی بعض جہتیں نمایاں تھیں اور بعض دبی ہوئی تھیں جنہیں علی میاں صاحب نے ابھار کر ان کی توسیع کی اور اسی کے ساتھ خود اپنا خاص مقام پیدا کیا۔

(تعمیر حیات ۲۵ر دسمبر ۱۹۸۸ء)

## جناب ضیاء الرحمن انصاری سابق مرکزی وزیر ہند

مولانا کی شخصیت مولانا آزاد کی شخصیت کے مثل ہے اگر مولانا نے قلم رکھ کر سیاسی زندگی میں قدم رکھا ہوتا تو آج وہ اتنے ہی اعلیٰ پائے کے سیاست داں ہوتے جتنا کہ مولانا آزاد تھے۔

مگر مولانا مدظلہ العالی اپنے قلم سے جو خدمت انجام دے رہے ہیں وہ آج کے نہیں بلکہ آنے والی نسلوں کے لئے مشعل بنے گی۔

(تعمیر حیات ۲۵ر نومبر ۱۹۸۸ء)

## پروفیسر خلیق احمد نظامی سابق وائس چانسلر علی گڑھ مسلم یونیورسٹی

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کا کاروان زندگی جب حرکت کرتا ہے تو ایسا محسوس ہوتا ہے کہ ایک قندیل رہبانی ہے جس کی ضوفشانی نے دور دور تک گزرگاہوں کو روشن کر دیا ہے ؎

یک چراغ است دریں خانہ کہ از پرتو آں
ہر کجا می نگرم انجمنے ساختہ اند

علی میاں آج اس مہتم بالشان خاندانی روایت کے امین، اس کے بصیرت افروز علمی کارناموں کے پاسبان اور اس کے روح پرور مسلک دعوت وعزیمت کے ترجمان ہیں، ان کے علمی تبحر، بلند اخلاق اور سوز دروں میں خاندان کی مقناطیسی قوت کچھ اس طرح کام کر رہی ہے کہ بے اختیار زبان پر آتا ہے،

تو نخل خوش ثمر کیستی؟ کہ باغ وچمن
ہمہ زخویش برید ند و در تو پیوستند

(تعمیر حیات ۲۵ر نومبر ۱۹۸۸ء)

## نومسلمہ ماہر تعلیم مریم جمیلہ صاحبہ کا تأثر اسلام آباد سے

علم دین حاصل کرنے کی مہم میں ہمیشہ سے میری یہ رائے رہی اور آج بھی ہے کہ امام غزالی

کی "احیاء علوم الدین" چاروں ارکان خصوصاً "صلوٰۃ" پر حرف آخر کی حیثیت رکھتی ہے اور اس سے بہتر نہیں لکھا جاسکتا، حتیٰ کہ شاہ ولی اللہؒ کی تحریروں کا مقام بھی اس کے بعد گویا بعد ہے، لیکن آپ ان دونوں علماء کے تمام افکار کو عہد حاضر کی زبان میں عہد حاضر کے لئے لکھنے میں کامیاب ہوئے ہیں، اور آپ کا یہ اضافہ کہ آپ ہندو کو کبھی بدھ سے یہودی اور نصرانی مذاہب کی عبادات سے مقابلہ کرتے چلے گئے ہیں، ایک اور امتیاز ہے، اسلامی عبادات پر پاکستان کے بعض مسلم مصنفین کی کتابیں بھی پڑھی ہیں جو غنیمت تو ہیں، مگر افسوس کہ ان کو بھی پیش پا افتادہ از دست فرسودہ اور مناظرانہ طرز بیان نے خراب کردیا ہے، آپ کی کتاب ان تمام معائب سے پاک ہے اور یہ ایک حقیقی کامیابی ہے۔



## مولانا عزیز الحسن مہتمم مدرسہ دینیہ غازیپور کو صدمہ

مولانا عزیز الحسن صدیقی مہتمم مدرسہ دینیہ غازی پور و رکن مجلس شوریٰ دارالعلوم ندوۃ العلماء کی اہلیہ صاحبہ کا مختصر علالت کے بعد اچانک انتقال ہوگیا۔ یہ حادثہ مولانا موصوف اور دیگر پسماندگان کیلئے بڑا المناک اور روح فرسا حادثہ ہے، مرحومہ نیک دل پارسا صوم و صلوٰۃ کی پابند خاتون تھیں

ادارہ تعمیر حیات مولانا موصوف اور پسماندگان سے اظہار تعزیت کرتا ہے اور مرحومہ کیلئے قارئین کرام سے دعائے مغفرت کی درخواست کرتا ہے۔

# ...رپ میں قبول اسلام کا بڑھتا ہوا رجحان

...ر: فیصل اقدس غزالی ——— ترجمہ: صاحب عالم اعظمی ندوی

یورپ میں قبول اسلام کا رجحان بہت
...ی سے بڑھ رہا ہے۔ اور لوگ کثرت سے
...ہ بگوش اسلام ہو رہے ہیں جس کا ثبوت
...ت حال میں فرانس کے ایک لاکھ فرانسیسی
...کے لوگوں کا قبول اسلام ہے اس کا انکشاف
...سفورڈ یونیورسٹی کے مشہور اسکالر عبدالکریم مراد
...کیا ہے، جو یورپ میں اسلامیات کے
...ہر خیال کئے جاتے ہیں، انھوں نے اسلام
...ے موضوع پر بہت ساری کتابوں اور دوسرے
...لڈ کا ترجمہ فرنچ زبان میں کیا ہے جو مغربی
...نیورسٹیوں کے ذہین لوگوں کیلئے بہت
...اسرمایہ ہیں۔
بوسنیائی وزیر تعلیم ڈاکٹر انس کیر تیچ
(DR- ANAS KARATACH)
...ساتھ سوال و جواب (جو سوال و جواب ایک
...وسنین جنرل لیلیان (LAILAYAN) میں
...راجیوں (SARAJEVO) سے شائع ہو چکا
...ہے) میں انھوں نے کہا کہ مذکورہ بالا خبریں یورپ
...سلم دنیا کے مابین تعلقات استوار کرنے
...کیلئے راہ ہموار کرتی ہیں۔ مراد کے مطابق
...رانسیسی صحافی حالیہ سالوں کے درمیان مغربی
...ماج میں عیسائیت کو چھوڑ کر دوسرے مذاہب
...و قبول کرنے والوں پر ایک کتاب ترتیب دے
...رہے ہیں۔ ان صحافیوں کے تحقیقی جائزے کے

مطابق حالیہ سالوں میں سب سے زیادہ جس مذہب کی مقبولیت میں اضافہ ہوا ہے وہ مذہب اسلام ہے اور بدھ مذہب کے ماننے والے لوگوں نے سب سے زیادہ اسلام قبول کیا ہے، انہی صحافیوں کے اعداد و شمار کے مطابق ایک لاکھ فرانسیسی قوم کے لوگوں نے حال میں ہی اسلام قبول کیا ہے۔ آکسفورڈ اسکالر نے مزید بتایا کہ خود انگلینڈ میں ایک کثیر تعداد ایسی موجود ہے جو اسلام لا چکی ہے مگر ان کے اسلام لانے کے بارے میں کسی کو بھی صحیح پتہ نہیں کیونکہ ان میں سے اکثر لوگوں نے انگریزی سماج کے رسم و رواج کی وجہ سے اپنے قبول اسلام کو چھپا رکھا ہے، جو انگریزی سماج اب بھی اسلام قبول کرنے والوں کو خطرناک و ناپسندیدگی کی نظر سے دیکھتا ہے بطور مثال کے طور پر میں خود آکسفورڈ یونیورسٹی کے ایک پروفیسر اور ان کی اہلیہ کے قبول اسلام کے بارے میں پچھلے تیس سالوں سے جانتا ہوں لیکن ان کے قریبی دوست و احباب ابھی تک اس بات سے ناواقف ہیں۔ اس کے علاوہ برطانیہ میں دانشوروں کی ایک کثیر تعداد ایسی بھی گذری ہے جن کے قبول اسلام کو لوگوں نے ان کی موت کے بعد جانا۔

لیکن یہاں فرانس کی صورتحال دوسری ہے۔ فرانس ہی کے ایک مشہور فلاسفر نے علی الاعلان اسلام قبول کیا۔ اور ان رجعت پسندوں کے خلاف (جو مسلم نو آبادیوں کے خلاف سخت دشمن جانے جاتے تھے) سخت بیان جاری کرائے جن کے بیانوں نے نرم رویے و سمجھوتے کی راہ ہموار کی۔

اسلام کے متعلق مغرب کے اکیڈمی حلقوں کے تاثرات کے متعلق مراد نے بتایا کہ یوروپین یونیورسٹیوں میں اسلامک اسٹڈیز کے ڈپارٹمنٹ دوسرے ڈپارٹمنٹ سے مختلف ہیں، وہ اس طرح کہ اسلامی مضامین کی تعلیم دینے والے ٹیچروں کی اکثریت غیر مسلم ہے، بعض اوقات یہ لوگ اسلام کے خلاف تعصبانہ رویہ و ناروا امتیاز برتتے ہیں۔ لیکن جب یہ لوگ عیسائیت و یہودیت اور دوسرے مذاہب پڑھاتے ہیں تو ہم لوگ فی الجملہ مختلف طرز عمل کا مشاہدہ کرتے ہیں۔

مراد نے مزید بتایا کہ بہت سارے مسلم اسکالروں کو مذہب اسلام سے جڑے ہونے پر ان کو ملازمتوں سے نکال دیا گیا۔ دراصل مغربی ایجنسیوں کو یہ یقین ہے کہ مسلم اساتذہ اسلامی مضامین کو پڑھانے کیلئے موزوں نہیں ہیں۔ یہ تعصب صرف اسلام کے ساتھ رائج ہے یہودی اور عیسائی اور دوسرے مذاہب کے ماننے والوں کے خلاف کبھی بھی اس تعصب کا مشاہدہ نہیں کیا گیا۔

اکیڈمی سیکشن میں مسلم اساتذہ کی اکثریت کی وجہ سے اکیڈمی پیدائشی مسلمانوں کے بجائے نومسلموں کا تقرر کرتی ہے جو ایک خطرناک صورتحال ہے، کیونکہ اسلامک اسٹڈیز (جس کو ابھی تک گیٹو (GHETTO) اکیڈمی اقلیت کیلئے پاس کرتی ہے) پچھلے کئی سالوں سے ہی مذہب سیاست سے متاثر ہو چکی ہے۔ انھوں نے کہا کہ مسلم دانشوروں کی یہ بہت بڑی ذمہ داری ہے، جب وہ یونیورسٹیوں میں تعلیم دے رہے ہوں تو

باقی ص ١٩ پر

# سوال و جواب

محمد طارق ندوی

س:۔ میں کیرالا میں ایک مقام پر ملازم ہوں میرا آبائی وطن اس مقام سے تقریباً ۸۰۰ کلومیٹر ہے ہر مرتبہ بارہ دن کے بعد ایک بار اپنے وطن واپس چلا جاتا ہوں اور وطن میں تین چار دن رہ کر واپس آجاتا ہوں، سال بھر ایسا ہی میرا معمول ہے، ایسی صورت میں مجھے نماز کس طرح ادا کرنی چاہئے، میں کہاں مسافر ہوں اور کہاں مقیم، میں مذکورہ صورت میں اپنے آبائی وطن میں قصر ادا کروں یا تکمیل نماز کروں۔

ج:۔ آپ اپنے آبائی وطن میں نماز پوری پڑھئے چاہے وہاں آپ صرف ایک دن ہی کے لئے رکیں اور چونکہ مذکورہ مقام پر آپ پندرہ دن سے کم ہی ٹھہرتے ہیں لہٰذا وہاں آپ مسافر ہی رہیں گے اور قصر کریں گے۔

س:۔ کیا مسجد کا لاؤڈ اسپیکر گمشدہ اشیاء کے اعلان کے لئے استعمال کرسکتے ہیں؟

ج:۔ مذکورہ گمشدہ اشیاء کے لئے لاؤڈ اسپیکر کا استعمال جائز نہ ہوگا۔

س:۔ ایک امام خضاب لگاتا ہے اس کے پیچھے نماز پڑھ سکتے ہیں یا نہیں؟

ج:۔ صورت مسئولہ میں اگر امام مہندی (سرخ رنگ کا خضاب) لگاتا ہے تو شرعاً اس کا یہ عمل جائز ہے اور ایسے امام کے پیچھے نماز بلاکراہت جائز ہوگی ہاں اگر سیاہ رنگ کا خضاب لگاتا ہے تو سیاہ رنگ کے خضاب لگانے والے امام کے پیچھے نماز پڑھنا مکروہ ہوگا، یہ کراہت تحریمی ہے۔

س:۔ مؤذن نے غلطی سے مغرب کی اذان قبل از وقت دے دی، اکثر لوگوں نے یہ سمجھ کر کہ وقت ہوگیا ہے افطار کرلیا، کچھ نے شبہ ہونے پر منہ میں لقمہ رکھنے کے بعد تھوک دیا اور کچھ نے کھانا جاری رکھا، ایسی صورت میں روزہ ہوگیا یا قضا لازم ہے؟

ج:۔ صورت مسئولہ میں سورج غروب ہونے سے پہلے افطار کرلینے کی وجہ سے جن لوگوں نے افطار کرلیا ان کا روزہ ختم ہوگیا صرف قضا لازم ہوگی، کفارہ نہیں، چاہے انھوں نے افطار کرنے کے بعد کھانا جاری رکھا ہو، جن لوگوں نے لقمہ منہ میں رکھنے کے بعد تھوک دیا ان کا روزہ برقرار رہا، قضا نہیں کرنا ہے۔

س:۔ اگر کوئی آدمی بڑی عمر میں عقیقہ کرے تو کتنی مقدار میں بال کاٹنا ہوں گے؟

ج:۔ صرف جانور ذبح کرنے سے عقیقہ ہوجائے گا۔

س:۔ مردوں کی طرح زندوں کے لئے بھی ایصال ثواب کیا جاسکتا ہے یا نہیں؟

ج:۔ زندگی میں بھی زندوں کے لئے ایصال ثواب کیا جاسکتا ہے۔

س:۔ لڑکے کے بلوغ کی اقل مدت اور اکثر مدت کیا ہے؟

ج:۔ لڑکے کے بلوغ کی اقل مدت ۱۲ سال اور اکثر مدت پندرہ سال ہے۔ "ویفتی بالبلوغ فیھما ای فی الغلام والجاریۃ بخمسۃ عشر سنۃ وادنی المدۃ فی حقہ ای فی حق الغلام، اثنتا عشرۃ سنۃ (البحر الرائق ج ۸ ص ۸۵)

س:۔ مکھی یا مچھر وغیرہ اگر دودھ یا سرکہ میں گر جائیں تو اس کو استعمال کرسکتے ہیں یا نہیں؟

ج:۔ صورت مسئولہ میں دودھ یا سرکہ استعمال کرسکتے ہیں، شرعاً کوئی حرج نہیں۔ کیونکہ مکھی اور مچھر میں دم سائل نہیں ہوتا ہے۔

علامہ کاسانی بدائع الصنائع میں تحریر فرماتے ہیں "أما الذی لیس لہ دم سائل کالذباب والعقرب والزنبور والسرطان ونحوھا وانہ لیس بنجس عندنا ج ۱ ص ۶۲

## حمد

● عبدالقیوم فرقت لکھنوی

یہ دھوپ چھاؤں یہ شام و سحر بھی اس کے ہیں
یہ برق و باد یہ شمس و قمر بھی اس کے ہیں
زمیں سے تا بہ فلک جو بھی ہے سب اُس کا ہے
مہ و نجوم بھی یہ بحر و بر بھی اس کے ہیں
جز اُس کے کون کرے دعوئ چمن بندی
شجر بھی اس کے ہیں برگ و ثمر بھی اس کے ہیں
مزہ تو یہ ہے کہ اس کا کوئی شریک نہیں
کہ صرف کوزے نہیں کوزہ گر بھی اُس کے ہیں
یہ خلق کی ہوئی کل کائنات اُسی کی ہے
یہ دشت و کوہ، یہ گھر اور نگر بھی اُس کے ہیں
نہ جسم جسم ہی میرا، نہ جان ہی مری جان
یہ سر بھی اُس کا ہے اور زخم سر بھی اُس کے ہیں
تم اُس سے بچ کے کہاں جاؤ گے بھلا فرقت
تمام دشت و جبل خشک و تر بھی اُس کے ہیں

# ندوہ نیوز

از: ———— ● محمد فرمان نیپالی۔ عالیہ رابعہ شریعہ

بحمد اللہ دار العلوم کا تعلیمی کارواں بحسن و خوبی نصف مرحلہ طے کر چکا ہے، حسب روایت اس سال بھی ششماہی امتحان اور تعطیل گزار کے بعد جمعیۃ الاصلاح کی سرگرمیاں دوبارہ شروع ہو گئیں۔ طلباء دار العلوم کی ہمت افزائی کیلئے ششماہی انعامی مقابلے بھی ہوئے جن میں طلباء نے ذوق و شوق سے حصہ لیا چنانچہ جہاں ایک طرف جمعیۃ الاصلاح طلباء کے اندر دعوتی روح کو جلا بخشنے کیلئے بزم خطابات و سلیمانی کا انعقاد کرتی ہے وہیں ان کو دینی اور دنیاوی جنرل معلومات فراہم کرنے اور ان کے اندر بلند حوصلگی پیدا کرنے کیلئے محاضرات کے پروگرام بھی منعقد کرتی ہے، جس میں اہل علم و قلم حضرات کے پُرمغز محاضرات و خطبات ہوتے ہیں، جن سے طلباء خاطر خواہ فائدہ اٹھاتے ہیں۔

## پروفیسر انیس چشتی کے سائنسی محاضرات

حال ہی میں ماہر فلکیات و ارضیات پروفیسر انیس چشتی صاحب نے دار العلوم کے جمالیہ ہال اور کلیۃ اللغہ ہال میں تین محاضرے دیئے جس میں پہلا "سمندری پانی پر موسم کے اثرات" دوسرا "عرض البلد اور موسم کی تبدیلی"، تیسرا "بینکنگ اور فیئر بازار" پر مشتمل تھا، پروفیسر انیس چشتی صاحب نے اپنے سامنے بلیک بورڈ گلوب اور دنیا کا نقشہ رکھ کر محاضرات دیئے جن سے طلباء نے خاطر خواہ استفادہ کیا، طلباء نے آخر میں سوالات بھی کئے، جن کا محاضر موصوف نے تشفی بخش جوابات دیئے۔

## مولانا سید سلمان حسینی ندوی کا محاضرہ

جمعیۃ الاصلاح کے تحت ایک جلسہ ۵ صفر المظفر ۱۴۲۱ھ کو بعنوان "طالبانِ علوم دینیہ کیلئے کمپیوٹر ٹکنالوجی اور عصری علوم کی ضرورت" بعد نماز مغرب جمالیہ ہال میں منعقد ہوا۔ مولانا نے قرآن و حدیث اور عصر حاضر کی روشنی میں ایک وقیع محاضرہ دیا جس میں مولانا نے فرمایا کہ سب سے پہلے ہم قرآن و حدیث میں راسخین فی العلم کا ثبوت دیں پھر جدید آلات کا استعمال بحسن خوبی کریں۔

## جامعہ ازہر مصر میں ایک ماہ

دار العلوم ندوۃ العلماء کے استاذ مولانا کفیل احمد صاحب ندوی نے ایک ماہ جامعہ ازہر اور اس کے مضافات میں بحیثیت نمائندہ گذارا، واپسی پر ایک محاضرہ بعنوان "جامعہ ازہر مصر میں ایک ماہ" دیا، مولانا نے کہا کہ دار العلوم کی یہ زندگی بہت غنیمت ہے لہٰذا آپ علوم شرعیہ میں رسوخ پیدا کریں، تاکہ آپ کا مستقبل روشن ہو، طلباء نے ذوق و شوق کے ساتھ یہ محاضرہ سنا اور اخیر میں سوالات کی ایک نشست بھی ہوئی، جس میں مولانا نے مصر اور جامعہ ازہر سے متعلق جوابات بھی دیئے۔

## ناظم ندوۃ العلماء کا جاپان اور افریقہ سے واپسی پر تاثراتی جلسہ

ناظم ندوۃ العلماء حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی دامت برکاتہم نے جاپان اور اپنے دو رفیق سفر مولانا سید عبد اللہ حسنی ندوی اور مولانا عبد العزیز بھٹکلی ندوی کے ساتھ جنوبی افریقہ کا بھی سفر کیا، سفر سے واپسی پر ۲۶ ربیع الثانی ۱۴۲۱ھ کو روداد سفر کے موضوع پر ایک تاثراتی جلسہ منعقد ہوا۔ ناظم ندوۃ العلماء نے فرمایا کہ آج جاپان میں دعوت و تبلیغ کی شدید ضرورت ہے، کیونکہ وہاں کی عوام اس کی متلاشی ہے؛ ناظم صاحب نے مزید فرمایا کہ جاپانی عوام کی دو خصوصیات قابل ذکر ہیں۔ ایک قومیت کا احساس، دوسری محنت و جانفشانی اگر یہ دو چیزیں کسی فرد کے اندر پیدا ہو جائیں تو وہ فلاح و بہبود سے ہمکنار ہو جائے گا۔

مولانا نے جنوبی افریقہ کا تذکرہ کرتے ہوئے فرمایا کہ وہاں کے افراد تین زمروں میں منقسم نظر آتے ہیں پہلا سفید فام، دوسرا سیاہ فام، اور تیسرا رنگین افراد پر مشتمل ہے، ایسی صورت میں وہاں مساوات و بھائی چارگی کی شدید ضرورت ہے۔ مولانا نے فرمایا کہ اس موقع پر حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندوی کی یاد میں ایک پروقار جلسہ ہوا جس میں حضرت مولانا کی زندگی کے مختلف گوشوں پر روشنی ڈالی گئی۔

## بیرون ممالک سے آئے ہوئے علماء و محققین کے محاضرات

● النادی العربی کے تحت بھی محاضرات کا ایک سلسلہ ہے۔ ان میں سے خاص محاضرے دار العلوم کے جمالیہ ہال اور عباسیہ ہال میں منعقد ہوئے، کویت سے آئے ہوئے مہمان ڈاکٹر راشد رجان کا ایک علمی محاضرہ ہوا جس میں ڈاکٹر صاحب نے کہا کہ موجودہ دور علم و عمل کا دور ہے اس لئے طلباء علوم نبوت اور علماء ربانیین اپنی اپنی ذمہ داریوں کو بحسن و خوبی انجام دیں۔ تاکہ

آئندہ آنے والی نسل کا مستقبل تابناک ہو سکے۔

● قطر سے تشریف لانے والے مہمان شیخ مجدی کا بھی ایک محاضرہ ہوا۔ محاضرہ سے قبل مہتمم دارالعلوم مولانا سعید الرحمن اعظمی ندوی کے ایماء پر دارالعلوم کے تین طلبا محمد سلمان نسیم محمد اسعد اور راقم سطور (محمد فرمان نیپالی) نے برجستہ تقریریں کیں۔ آخر میں شیخ نے دعوت و تبلیغ کی اہمیت کو والہانہ انداز میں بیان کیا جس سے دلوں پر رقت طاری ہو گئی۔

● قبلۂ اول مسجد اقصیٰ کے امام محمد محمود الصیام کا ایک پر مغز خطاب دارالعلوم کی مسجد میں بعد نماز فجر ہوا جس میں امام صاحب نے اسلوب دعوت دین کو سورۂ یوسف کی روشنی میں بیان کیا، بالخصوص دونوں نوجوانوں کو خواب کی تعبیر بتانے سے پہلے کس طرح حضرت یوسف علیہ السلام نے توحید کی دعوت دی اور کس حکمت کے ساتھ جیل خانہ سے اپنی برأت کا اعلان کروایا۔ اور تخت سلطنت پر متمکن ہوئے۔

● الجامعۃ الإسلامیۃ الریاض کے استاد محقق جناب عبدالعزیز صاحب (جو ندوہ کی شبلی لائبریری سے استفادہ کی غرض سے آئے تھے) کا محاضرہ ۲۹ر جمادی الاولیٰ ۱۴۲۱ھ کو مسجد دارالعلوم میں بعد نماز مغرب ہوا جس میں محاضر نے علم کی اہمیت وافادیت اور عقیدۂ توحید و رسالت اور اس کے امتیاز پر بالتفصیل روشنی ڈالی۔

## تقریب یوم آزادی

یوم آزادی کے موقع پر ۱۵ر اگست ۲۰۰۰ء کو دارالعلوم کی بالائی عمارت پر حسب روایت پرچم کشائی کی تقریب دارالعلوم کے صدر شعبۂ دینیات مفتی محمد ظہور صاحب ندوی کی قیادت میں منعقد ہوئی۔ اس موقع پر جنگ آزادی میں اہل ملک خصوصاً مسلمانوں کی خدمت کا تذکرہ کرتے ہوئے مفتی صاحب نے فرمایا کہ مسلمانوں نے اس ملک کو اپنے خون جگر سے سینچا ہے جسے فراموش نہیں کیا جا سکتا ہے

## بزم مناقشہ :

طلباء کو اسلامی تاریخ سے آگاہ کرنے اور حالات حاضرہ پر گہری نظر رکھنے کیلئے الاصلاح جدید موضوعات کے تحت بزم مناقشہ کا بھی اہتمام کرتی ہے، چنانچہ ۱۰ر اگست ۲۰۰۰ء کو اس کا ایک پروگرام زیر صدارت مولانا محمد خالد صاحب ندوی غازیپوری بعنوان "اسلام اخلاق سے پھیلا یا تلوار سے" رکھا گیا، جس میں طلباء نے دلائل کی روشنی میں مباحثے کئے، بالآخر منفی ٹیم اپنی قوت گفتار سے جس کے قائد مجیب الرحمن عتیق تھے اول اور مثبت ٹیم جس کے قائد عامر بیگ تھے دوم قرار پائی۔

## بزم خطابت و سلیمانی کے انعامی مقابلے،

بزم خطابت علیا کے زیر اہتمام بعنوان "اصلاح معاشرہ کیوں اور کیسے؟" زیر صدارت مولانا علاء الدین صاحب ندوی ایک مقابلہ منعقد ہوا جس میں مجیب الرحمن عتیق اول، محمد اسعد حسین دوم، عامر بیگ سوم انعام کے مستحق قرار پائے۔

● بزم خطابت سفلیٰ کا ایک مقابلہ زیر اہتمام بعنوان "موجودہ دور میں نوجوانوں کی ذمہ داریاں" زیر صدارت، مولانا علاء الدین صاحب ندوی منعقد ہوا جس میں محمد ارشد اوّل، ندیم اختر دوم اور ملک محمد الیاس سوم قرار پائے۔

● بزم سلیمانی علیا کے زیر اہتمام بعنوان "حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی علیہ الرحمہ اور مسلم پرسنل لاء بورڈ"، زیر صدارت: مولانا محمد غفران صاحب ندوی ایک مقابلہ منعقد ہوا، جس میں اول مجیب الرحمن عتیق، غلام [illegible] دوم اور محمد اسرائیل سوم قرار پائے۔

● بزم سلیمانی سفلیٰ کے زیر اہتمام بعنوان "حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ بحیثیت ایک سیرت نگار" زیر صدارت مولانا محمد غفران صاحب ندوی ایک مقابلہ منعقد ہوا جس میں اول ابو[illegible] محمد اسلم دوم، اور محمد ارشد سوم قرار پائے

## "اسلامک کوئز":

اس کے تحت کتابوں کو متعین کر کے سوا[illegible] بنائے جاتے ہیں پھر یکے بعد دیگرے سوا[illegible] کئے جاتے ہیں۔ طلباء نہایت مستعد ہو کر حصہ [illegible] ہیں، چنانچہ ۳۰ر جمادی الاولیٰ ۱۴۲۱ھ کو مولانا محمود [illegible] صاحب ندوی کی صدارت میں ایک جلسہ ہوا [illegible] میں محمد عابد کریم اول، طارق انور ململی دوم اور انیس [illegible] سوم انعام کے مستحق قرار پائے۔

## نعتیہ مشاعرہ :

طلباء میں ادبی ذوق پیدا کرنے اور سیر[illegible] رسولؐ سے واقفیت حاصل کرنے کے لئے الا[illegible] کے زیر اہتمام نعتیہ مشاعرہ کا پروگرام ۱۵ر اگ[illegible] ۲۰۰۰ء کی رات میں منعقد ہوا، جس کی صدار[illegible] مولانا محمد غفران صاحب ندوی نے کی جس [illegible] برادرم ندیم اللہ فہمی اول، مظہر علی ندوی [illegible] اور مسلم پرتاپ گڈھی سوم آئے دوسرے گروپ [illegible] راحت سنبھلی اول، محمد ارشد دوم اور اشرف [illegible] کشمیری سوم آئے۔

## بیت بازی کا مقابلہ:

انجمن الاصلاح، خورد، رواق سلیما[illegible] زیر اہتمام بیت بازی کا مقابلہ طلباء [illegible] درمیان ہوا۔

جس کے تحت چار ٹیمیں تھیں (۱) زمرۂ علامہ اقبال: قائد توحید عالم (۲) زمرۂ کلیم عاجز: قائد محمد خالد (۳) زمرۂ حفیظ میرٹھی: قائد ہارون رشید (۴) زمرۂ غالب مرزا غالب: قائد راحل رضوان: ان کے درمیان مقابلہ ہوا۔ آخرکار مؤخرالذکر دو ٹیمیں بالترتیب کامیاب ہوئیں،

## اسلامک کوئز:

سوال وجواب کے عنوان سے ایک پروگرام "اصحاب دعوت وعزیمت حیات وخدمات کے آئینے میں" زیر صدارت مولانا نذر الحفیظ صاحب ندوی ازہری منعقد ہوا جس میں توحید عالم اوّل، محمد اعظم دوم، منت اللہ دربھنگوی سوم اور محمد ارشاد رائے بریلوی تشجیعی انعام کے مستحق قرار پائے۔

## حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی کا مدینہ منورہ اور لندن کا سفر

مدینہ منورہ میں عالمی رابطہ ادب اسلامی کی مجلس منتظمہ کا گیارہواں سالانہ اجلاس ۱۱ر تا ۱۳ر اگست ۲۰۰۰ء کو منعقد ہوا جس میں دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ (ہندوستان) سے حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی ناظم ندوۃ العلماء، مولانا سید واضح رشید ندوی صدر کلیۃ اللغۃ العربیۃ دارالعلوم ندوۃ العلماء، مولانا سعید الرحمن اعظمی ندوی مہتمم دارالعلوم ندوۃ العلماء، مولانا سید محمد اجتباء ندوی (دہلی) نے رابطہ کی خصوصی دعوت پر شرکت کی۔

یہ اجلاس حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ بانی وصدر عالمی رابطہ ادب اسلامی کی وفات کے بعد صدر کے انتخاب کے تعلق سے منعقد ہوا۔ رابطہ کے اس اجلاس میں شرکت کے بعد حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی مدظلہ العالی اسلامک سینٹر آکسفورڈ یونیورسٹی کے جلسہ میں شرکت کیلئے لندن تشریف لے گئے، حضرت مولانا مدظلہ العالی کی واپسی انشاء اللہ ۱۴ر ستمبر ۲۰۰۰ء تک ہوگی۔

## ندوۃ العلماء کے منصرم افتخار حسین قدوائی کا انتقال

دارالعلوم ندوۃ العلماء کے سابق منصرم جناب افتخار حسین قدوائی کا ۱۶ر ستمبر ۲۰۰۰ء کو تقریبا ۸۵ سال کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔ نماز جنازہ مولانا سعید الرحمن صاحب اعظمی ندوی مہتمم دارالعلوم ندوۃ العلماء نے پڑھائی، اور تدفین ڈالی گنج قبرستان میں ہوئی جس میں اساتذہ اور طلباء کی ایک بڑی تعداد نے شرکت کی۔

مرحوم نے تقریباً ۶ سال دارالعلوم کی خدمت میں گذارے، مرحوم اصول وضابطے کے بڑے پابند تھے، ان کے انتقال سے طلباء واساتذہ اور ذمہ دار حضرات کو بڑا قلق وافسوس ہوا۔

اللہ تعالی مرحوم کے درجات بلند فرماکر اعلیٰ علیین میں جگہ نصیب فرمائے۔ قارئین کرام سے دعائے مغفرت وایصال ثواب کی درخواست ہے

## دُعائے مغفرت

مطبخ قدیم دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ناظر حافظ عتیق الرحمن طیبی کی والدہ کا مورخہ ۲ر ستمبر ۲۰۰۰ء کو ۹۰ سال کی عمر میں آبائی وطن طیب پور بلرام پور میں انتقال ہوگیا۔ اناللہ وانا الیہ راجعون

مرحومہ بڑی صوم وصلوٰۃ کی پابند تھیں۔ اللہ تعالے مرحومہ کی مغفرت فرمائے۔

قارئین تعمیر حیات سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے

## تعمیر حیات کا خصوصی شمارہ مفکر اسلام نمبر شائع ہوگیا۔

تعمیر حیات کا خصوصی شمارہ "مفکر اسلام نمبر" منظر عام پر آگیا ہے یہ نمبر کافی ضخیم ہے چونکہ سادی ڈاک سے روانہ کرنے میں ضائع ہونے کا اندیشہ ہے۔ لہٰذا جن حضرات کی مدت خریداری دسمبر ۲۰۰۰ء تک ہے اور 30/= Rs رجسٹری خرچ روانہ کردیا ہے ان کو خاص نمبر رجسٹرڈ ڈاک سے روانہ کیا جارہا ہے، اور جن کی خریداری مدت ختم چل رہی ہے وہ سالانہ زرتعاون اور مزید 30/= Rs رجسٹری خرچ روانہ کریں تاکہ ان کو یہ نمبر جو تقریبا 365 صفحات پر مشتمل ہے روانہ کیا جاسکے جو حضرات اس نمبر کے خواہشمند ہیں اور نئے خریدار بننا چاہتے ہیں وہ 300/= Rs روانہ کریں جس میں دو سال تک تعمیر حیات جاری رہے گا۔ اور اگر 200/= Rs روانہ کریں گے تو ایک سال تک جاری رہے گا اور یہ خاص نمبر بھی رجسٹرڈ ڈاک سے روانہ کیا جائے گا۔

نوٹ:- ندوہ ڈاکخانہ یومیہ صرف پچاس تعمیر حیات کے پیکٹ رجسٹرڈ لیتا ہے اس لئے اس میں کچھ تاخیر بھی ہو رہی ہے۔ اس لئے تاخیر سے شمارہ ملنے کی وجہ سے ادارہ تعمیر حیات معذرت چاہتا ہے۔

## مدارس کی کامیابی

آج تمام مدارس میں ایک خلا ہے، اور وہ یہ ہے کہ اساتذہ اور طلباء میں ربط نہیں ہے بلکہ ان کے درمیان ایک خلیج حائل ہے اور وہ صرف درس کے اساتذہ اور درس کے طلباء ہو کر رہ گئے ہیں۔ اس خلا کو پُر کردینے کی اور اس خلیج کو پاٹنے کی ضرورت ہے اس میں مدارس کی کامیابی وترقی مضمر ہے۔

(حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ)

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ
کی
# حیات و خدمات پر آکسفورڈ میں سمپوزیم

(ادارہ)

لندن میں (ستمبر ٢٠٠٠ء) سینٹر فار اسلامک اسٹڈیز نے آکسفورڈ کے ایک عظیم الشان ہوٹل میں "مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کی حیات و خدمات" کے موضوع پر ایک بین الاقوامی سمپوزیم کا انعقاد کیا جس میں برطانیہ کے علاوہ سعودی عرب، متحدہ عرب امارات، قطر، کویت، شام، عراق، جنوبی افریقہ اور برصغیر ہندوپاک کے علماء و دانشوروں اور مختلف دینی و تعلیمی تنظیموں اور جماعتوں کے نمائندوں نے شرکت کی۔ آکسفورڈ سینٹر فار اسلامک اسٹڈیز کی تأسیس مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کی سربراہی میں ١٩٨٥ء میں عمل میں آئی تھی۔ سینٹر کی تأسیس کے روز اول سے اس کی مجلس انتظامی کے مولانا صدر رہے اور سینٹر کو اپنے انتظامی اور علمی امور میں ہمیشہ رہنمائی حاصل رہی۔

سمپوزیم کا افتتاح تلاوت کلام پاک سے ہوا۔ آکسفورڈ سینٹر فار اسلامک اسٹڈیز کے ڈائریکٹر فرحان احمد نے اپنے خطبۂ استقبالیہ میں مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کی وفات سے پہلے ہونے والے علمی خلاء پر روشنی ڈالتے ہوئے اس پر زور دیا کہ مولانا کی شخصیت عالمگیر و ہمہ گیر تھی اور سینٹر سے مولانا مرحوم کے تعلق کا ذکر کرتے ہوئے بتایا کہ آج کا سمپوزیم اس عظیم شخصیت کیلئے ایک خراج عقیدت ہے اس کے بعد صدر سمپوزیم ڈاکٹر عبداللہ عمر نصیف نائب صدر مجلس شوریٰ سعودی عرب نے خطاب کیا مولانا مرحوم کے بعد ڈاکٹر عبداللہ عمر نصیف سینٹر کی مجلس انتظامی کے صدر منتخب ہوئے، ناظم ندوۃ العلماء مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے "مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کی شخصیت کی تعمیر کیسے ہوئی" کے موضوع پر عربی زبان میں ایک پراثر مقالہ پیش کیا، جس میں مولانا نے وضاحت کے ساتھ ان کی شخصیت سازی میں آپ نے خاندانی ماحول اور اساتذہ و مشائخ کی تربیت کے کردار کو خصوصیت سے نمایاں کیا، عصر حاضر کے عظیم فقیہ و داعی علامہ ڈاکٹر یوسف القرضاوی جن کو مولانا مرحوم سے بے پناہ عقیدت ہے، بعض مجبوریوں کی وجہ سے سمپوزیم میں شرکت نہ کر سکے لیکن انھوں نے "مولانا ابوالحسن علی ندویؒ عرب میں اہل عجم کے سفیر" کے عنوان سے اپنی ایک مؤثر تحریر بھیجی جسے شیخ علی القرہ واغی نے پیش کیا۔ شیخ یوسف القرضاوی نے مولانا مرحوم کی للّٰہیت زہد و تقویٰ کی صفات پر زور دیا۔ شیخ قرضاوی نے مولانا کی ربانی اور مجددانہ صفات کو اجاگر کرنے کے ساتھ ان نقاط کی تفصیل سے وضاحت کی، جن کی وجہ سے تمام علماء و مفکرین اور مختلف علمی و دعوتی تنظیموں اور اداروں کا اس پر اتفاق تھا کہ شیخ ابوالحسن علی ندویؒ صرف ہندوستان ہی نہیں بلکہ تمام عرب و عجم کے نمائندہ تھے، شیخ یوسف القرضاوی نے مزید فرمایا کہ شیخ ابوالحسن علی ندویؒ اپنے جد امجد امام حسن بن علیؓ کے

کریمانہ اخلاق کے مظہر تھے، جس سے مزید آپ کے حسب و نسب کی تائید ہوتی ہے، آپ اخلاق و آداب میں حسنی تھے جس طرح کہ آپ اصل و نسب میں حسنی تھے اس کے بعد جسٹس محمد تقی عثمانی نے مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کی داعیانہ زندگی کے بنیادی عناصر کے موضوع پر عالمانہ تقریر کی۔

سمپوزیم کے دوسرے سیشن کا آغاز مولانا سید محمد واضح رشید ندوی صدر شعبۂ عربی دارالعلوم ندوۃ العلماء کے مقالہ سے ہوا۔ مولانا نے اس سمپوزیم کی مناسبت سے "حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی اور پیام انسانیت" کے موضوع پر عربی میں ایک فکر انگیز مقالہ تیار کیا تھا لیکن سمپوزیم کے ذمہ داروں کی درخواست پر "مولانا کی شخصیت سازی میں والدہ کے خطوط کا عنصر" کے عنوان سے "تعمیر حیات" میں شائع شدہ اپنا مضمون پیش کیا، مضمون اس قدر مؤثر تھا کہ سامعین دم بخود تھے اور بہت سی آنکھیں اشکبار تھیں، مولانا نے ان خطوط کی اہمیت و قیمت پر روشنی ڈالتے ہوئے فرمایا۔ ادب و تربیت دونوں اعتبار سے آپ کے خطوط میں وہ دینی جذبہ اور حکیمانہ اسلوب ملتا ہے جو اثر ڈالے بغیر نہیں رہ سکتا اس میں زندگی ہے، تحریک ہے حساسیت ہے اور درد و سوز ہے، مسلم پرسنل لا بورڈ کے صدر مولانا قاضی مجاہد الاسلام قاسمی بیماری کی وجہ سے تشریف نہ لا سکے ان کے مقالہ کا خلاصہ آکسفورڈ اکیڈمی کے صدر ڈاکٹر احمد بسام ساعی نے پیش کیا جس میں قاضی صاحب کے اس جملہ پر سامعین جھوم اٹھے کہ مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ نے خود کو اللہ کیلئے وقف کر دیا تھا۔ تو اللہ نے ان کو اپنے دین کیلئے منتخب کر لیا۔ اس کے بعد دارالعلوم دیوبند کے مہتمم مولانا محمد سالم قاسمی نے مولانا کی شخصیت کی جامعیت پر روشنی ڈالی مولانا نے امت کے افتراق کے بعد اجتماعیت کی

الی کے سلسلہ میں حضرت مولانا کی فکر
ں کے کردار کا قدرے تفصیل سے جائزہ
اکٹر عبدالقدوس ابوصالح نے رابطہ ادب
ی کی تاسیس و ترقی میں مولانا کی خدمات
رکیا، تیسرے سیشن میں مشہور عالم حدیث
ڈاکٹر محمد عجاج الخطیب نے بڑے پرجوش
ں مولانا کو خراج عقیدت پیش کیا اس دوران
ان پر گریہ طاری ہوگیا۔ ڈاکٹر احمد الراوی
ب میں مولانا کے اثرات، کے موضوع پر
یلی جائزہ پیش کیا۔ شام کے ڈاکٹر عبدالستار
ے مولانا کی علمی خدمات کا جائزہ لیا
ے آئے ہوئے فقیہہ عالم شیخ علی القرہ
لانا کی شہرہ آفاق تصنیف "انسانی دنیا
لمانوں کے عروج و زوال کا اثر" کا ایک
ادر علمی تجزیہ پیش کیا، مانچسٹر اکیڈمی
در علامہ خالد محمود نے اپنی تقریر کے
یں اس پر زور دیا کہ ۱۹۱۴ء میں جبکہ
ا عالمی جنگ کی شکل میں اس عظیم خسارہ
امدہ کر رہی تھی، جو مسلمانوں کے زوال
ہ سے رونما ہوا تھا۔ اسی وقت عالم غیب
ں ہستی کا ظہور ہوتا ہے جس نے سب سے
اس خسارہ کی نشاندہی کی۔ علامہ خالد
نے اس پر زور دیا کہ مولانا کی تحریریں
ونقل دونوں کے دلائل سے آراستہ ہیں
ریں متعدد عرب شعراء نے مولانا کو خراج عقیدت
ں کیا، سمپوزیم کا اختتام مولانا سید محمد
ندوی کی دعا پر ہوا۔

علی زندگی :- اسلام کے اعلیٰ اصولوں میں دنیا اسی وقت کشش محسوس کرے گی جب ان کا
اہرہ ہم اپنی عملی زندگی میں کریں گے۔
(حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی ؒ)

(بقیہ)

# یورپ میں اسلام کا بڑھتا ہوا رجحان

تجربات و بحث و مباحثے کے دوران نمایاں کردار ادا کریں۔

مراد یہ نہیں مانتے کہ یہاں مشرق و مغرب میں کوئی مقابلہ ہے تاہم ان کا خیال ہے کہ آج دنیا میں دو طرح کے اختلاف پائے جارہے ہیں اول یہ کہ غریب نصف کرہ جنوب و صنعتی مشرق کے مابین ذریعہ و تدبیر کیلئے دوڑ و مقابلہ، دلیل کے طور پر یہ کہ تمام قسم کے تعاون کے باوجود جو وسیع تر تعاون صنعتی دنیا نصف کرہ جنوب کو دیتی ہے حقیقت یہ ہے کہ ہر مہینہ سات بلین سے زیادہ امریکی ڈالر مالدار شمال کو جنوب سے منی آرڈر کے ذریعہ بھیجا جاتا ہے۔ دوم یہ کہ آج مادیت و مذاہب کے درمیان زبردست اختلاف ہے۔ یہاں کے بڑے مذاہب مذکورہ بالا صورتحال سے دوچار ہیں۔ آخر میں آکسفورڈ اسکالر نے مسلمانوں کو یہ مشورہ دیا کہ دوسرے مذاہب کے ماننے والوں کے ساتھ گفت و شنید کریں اور اس طرح کے معاملات میں ان کی مدد چاہئیں۔

انھوں نے مسلمانوں و ویٹیکن وفد کے درمیان ۱۹۹۴ء میں قاہرہ میں ہوئی پاپولیشن کانفرنس (POPULATION CONFERENCE) کو یاد کیا --- جس نے خاندانی زندگی و مذہب کے تئیں جذبہ دشمنی سے دستبرداری میں مدد کی تھی۔

انھوں نے کہا کہ گفت و شنید کا انعقاد ایسا ہو جس سے باہمی تعاون کی راہ ہموار ہوسکے، اور مستقبل میں عام فوائد حاصل ہوں۔

(بشکریہ ماہنامہ ریڈینس (انگریزی) دہلی)

# مولانا سید اسعد مدنی کی اہلیہ کا انتقال

جمعیۃ علماء ہند کے صدر مولانا سید اسعد مدنی کی اہلیہ محترمہ کا ۲۲ اگست ۲۰۰۰ء کو اپولو اسپتال دہلی میں ۶۵ سال کی عمر میں طویل علالت کے بعد انتقال ہوگیا۔ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ○ مرحومہ دارالعلوم ندوۃ العلماء کے سابق استاد حدیث اور مدرسہ عالیہ کلکتہ کے سابق شیخ التفسیر مولانا حمید الدین رحمۃ اللہ علیہ کی صاحبزادی تھیں وہ بڑی صالحہ عابدہ، زاہدہ اور مخیر خاتون تھیں اللہ تعالیٰ مرحومہ کے درجات بلند کرکے ان کی مغفرت فرمائے قارئین کرام سے دعائے مغفرت اور ایصال ثواب کی درخواست ہے

# بمبئی کے قارئین "تعمیر حیات" سے

بمبئی کے قارئین "تعمیر حیات" حضرات سے گذارش ہے کہ "تعمیر حیات" کے سلسلہ میں رقم جمع کرنے یا خریدار بننے کے سلسلہ میں ذیل کے پتہ پر رابطہ قائم کریں۔ وہاں ان کو رقم جمع کرنے کی رسید مل جائے گی۔

# مدینہ منورہ میں عالمی رابطہ ادب اسلامی کی مجلس منتظمہ کا

# گیارہواں سالانہ اجلاس

رپورٹ تیار کردہ :۔ ڈاکٹر سید محمد اجتباء حسینی ندوی

عالمی رابطہ ادب اسلامی کی مجلس منتظمہ کا گیارہواں سالانہ اجلاس مدینہ منورہ میں ۱۷ تا ۲۱ اگست ۲۰۰۰ء منعقد ہوا، اس میں مراکش، مصر، اردن، سعودی عرب، ترکی، ہندوستان، پاکستان، بنگلہ دیش اور ملیشیا کی شاخوں کے صدور، نیز دیگر اہم ارکان شریک ہوئے۔ روزانہ حرم مدنی سے متصل " ایلاف طیبہ ہوٹل "کے کانفرنس ہال میں تین نشستیں منعقد ہوئیں، اراکین مجلس و شرکاء کے قیام کا نظم بھی اسی ہوٹل میں تھا.

مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ بانی صدر عالمی رابطہ ادب اسلامی کی وفات کے بعد رابطہ کا یہ پہلا اجلاس تھا، اس لئے اس کے ایجنڈہ کا سب سے اہم موضوع حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی جگہ پر نئے صدر کا انتخاب تھا، اجلاس کے دوسرے روز کے جلسہ میں یہ موضوع پیش ہوا، اس کے سلسلہ میں عالمی رابطہ ادب اسلامی کے نائب صدر اور ناظم ندوۃ العلماء حضرت مولانا سید محمد رابع صاحب حسنی ندوی مدظلہ العالی نے اظہار رائے کا آغاز کیا، اور رابطہ ادب اسلامی کے اول نائب صدر، اس کے عربی و مغربی ممالک کے جزء کے صدر ڈاکٹر عبدالقدوس ابوصالح کو اس منصب کے لئے زیادہ موزوں قرار دیتے ہوئے ان کا نام پیش کیا، بعض ارکان نے تجویز کی تائید کی، لیکن اکثر ارکان نے خود حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی مدظلہ العالی کو عالمی رابطہ ادب اسلامی کے نائب صدر ہونے کے ساتھ رابطہ کے بانی صدر حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ کا جانشین بھی ہونے کی بناء پر صدارت کے لئے زیادہ موزوں قرار دیا، خود ڈاکٹر عبدالقدوس ابوصالح نے مولانا موصوف کی اس منصب کے لئے نہ صرف تائید کی بلکہ اس کے لئے اصرار کیا، مگر حضرت مولانا محمد رابع صاحب نے اپنی گوناگوں ذمہ داریوں اور مصروفیتوں کی وجہ سے معذرت کرتے ہوئے ڈاکٹر عبدالقدوس ابوصالح صاحب سے اس ذمہ داری کے سنبھال لینے پر اصرار کیا، اس کے باوجود اراکین اور ڈاکٹر عبدالقدوس ابوصالح صاحب نے اپنا اصرار جاری رکھا، اور انتخاب ایک روز کے لئے مؤخر کر دیا گیا تاکہ مولانا سید محمد رابع صاحب اس پر غور کر لیں، حضرت مولانا محمد رابع صاحب حسنی ندوی نے دوسرے دن کے جلسہ میں ایک مؤثر گفتگو کی، اور فرمایا کہ ڈاکٹر عبدوس ابوصالح صاحب نہ صرف رابطہ ادب اسلامی کے اول نائب صدر رہے ہیں، بلکہ رابطہ کے قیام، اس کی تنظیم و تحریک اور اسلامی ادب کے فروغ و ترقی کے سلسلہ میں ان کی خدمات قابل قدر ہیں، اور عربی کے ممتاز و نامور اہل قلم اور ادیب ہیں، رابطہ ادب اسلامی کے سابق بانی صدر حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ کو ان پر اعتماد اور ان کی حسن کارکردگی اور خوبیوں کا اعتراف بھی تھا، اس لئے مجھے اس بات پر اصرار ہے کہ اس منصب کے لئے ڈاکٹر عبدالقدوس ابوصالح صاحب کا انتخاب نہایت موزوں و مناسب ہے، مولانا سید محمد رابع صاحب ندوی نے اپنی گفتگو جاری رکھتے ہوئے پُرزور الفاظ میں حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے ادب کے بارے میں موقف اور مسلک پر بھرپور روشنی ڈالی، اور ادب اسلامی کی ترویج و اشاعت کے لئے ان کی قائدانہ خدمات و ادبی و فکری بصیرت کو تفصیل سے بیان کیا، اس سلسلہ میں ڈاکٹر عبدالقدوس ابوصالح کی خدمات اور ادب اسلامی کے فروغ میں ان کے نمایاں حصہ کو بھی اجاگر کیا، اور وعدہ کیا کہ وہ ڈاکٹر عبدالقدوس کا پورا تعاون کریں گے، اور اس رابطہ کے تمام امور اور معاملات میں اسی طرح حصہ لیتے رہیں گے جیسا کہ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی میں دلچسپی لیتے رہے تھے۔

جناب مولانا سعیدالرحمن صاحب اعظمی ندوی مہتمم دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ اور رکن مجلس منتظمہ، اور جناب مولانا سید محمد واضح رشید ندوی ایڈیٹر "الرائد" اور رکن مجلس منتظمہ رابطہ ادب اسلامی نے حضرت مولانا سید محمد رابع صاحب حسنی ندوی کی رائے کی

تائید کی۔

ڈاکٹر عبدالحلیم عویس (مصر) نے ڈاکٹر عبدالقدوس ابو صالح کے انتخاب کے بارے میں مولانا سید محمد رابع صاحب حسنی ندوی کی تائید کرتے ہوئے بڑی مؤثر اور رقت آمیز گفتگو کی، آخر میں راقم سطور (محمد اجتباء ندوی) نے ڈاکٹر عبدالقدوس ابو صالح کی ادبی، علمی اور دینی خدمات کا ذکر کرتے ہوئے رابطہ ادب اسلامی کی تاسیس میں ان کے نمایاں حصہ، مؤثر کردار اور حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ سے ان کے قریبی تعلق اور حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے ان کی وابستگی اور حضرت کے ان پر اعتماد اور رابطہ ادب اسلامی کے فروغ و ترقی میں ان کی خدمات کی تحسین کا تذکرہ کیا، اور کہا کہ حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ ان کا ذکر بڑی محبت و اپنائیت سے کرتے تھے، اور رابطہ کی قیادت اور خدمات پر مکمل بھروسہ کی جانب اشارہ کیا۔ اس کے بعد تمام اراکین مجلس نے اسی رائے سے اتفاق کیا، اور پھر سب نے متفقہ طور سے ڈاکٹر عبدالقدوس ابو صالح کو عالمی رابطہ ادب اسلامی کا صدر منتخب کر لیا۔

ڈاکٹر عبدالقدوس ابو صالح صاحب نے انتخاب کے بعد بڑے جذباتی انداز سے گفتگو کی، اور بار بار ان پر رقت طاری ہوئی، آنکھیں اشکبار ہوئیں، انھوں نے سابق بانی صدر رابطہ حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ کے مرتبہ، رہنمائی، سرپرستی اور محبت و شفقت کا پُر زور الفاظ میں تذکرہ کیا، رابطہ کی ترقی و فروغ میں حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی رہنمائی ہی کا سب سے بڑا حصہ ہے، نیز حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے جانشین مولانا سید محمد رابع صاحب حسنی ندوی کے اس ایثار و اخلاص کا اعتراف کیا، اور کہا کہ میری اور تمام اراکین کی دلی خواہش یہی تھی کہ مولانا محمد رابع صاحب ہی رابطہ کے صدر ہوتے، کیونکہ وہی حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے جانشین ہیں، اور بجا طور پر اس کی صدارت کے اہل و مستحق ہیں لیکن ان کے اصرار و ایثار کی وجہ سے اس انتخاب کے لئے ہم تیار ہوئے، ہم گذارش کرتے ہیں کہ ان کا تعاون رابطہ کے امور و معاملات کے لئے جاری رہے، اور ہمیں ان سے اسی بات کی توقع ہے۔

ڈاکٹر عبدالقدوس ابو صالح نے اپنے انتخاب کے بعد مولانا سید محمد رابع صاحب ندوی کو عالمی رابطہ ادب اسلامی کا اول نائب صدر اور ہند و پاکستان، بنگلہ دیش اور ملیشیا و انڈونیشیا کے علاقہ کا صدر مقرر کیا، ڈاکٹر عبدالباسط بدر کو نائب صدر دوم اور صدر عالم عرب و افریقہ متعین کیا، مراکش کے ڈاکٹر حسن امرانی کو سکریٹری جنرل، اور مولانا سید محمد واضح رشید صاحب ندوی کو نائب سکریٹری جنرل کے منصب پر فائز کیا۔

اس انتخاب و تنظیم نو کے بعد اجلاس میں رابطہ کی مختلف شاخوں کے صدور نے اپنی کارکردگی و سرگرمیوں کی سالانہ رپورٹ پیش کی جو منظور کی گئی۔

اجلاس میں ادب اسلامی کی سرگرمیوں اور ادبی خدمات کے لئے برائے خواتین ہر حلقہ و علاقہ میں کمیٹیاں قائم کرنے کی تجاویز پیش کی گئیں جو غور و فکر اور تبادلۂ خیال کے بعد منظور کی گئیں

اجلاس میں "وقف ادب اسلامی" کی بھی تجویز پیش ہوئی، اس پر غور کیا گیا اور متفقہ طور سے منظور کی گئی، نیز مختلف ممالک میں رابطہ کی شاخ قائم کرنے پر غور ہوا، اور رابطہ ادب اسلامی کے تعارف کے لئے کتابچہ تیار کرنے کا فیصلہ کیا گیا۔

اجلاس نے سعودی عرب کی جانب سے رابطہ ادب اسلامی اور اس کی خدمات کے لئے دلچسپی و تعاون کے لئے مسرت و خوشی کا اظہار کیا، اجلاس کے اختتام کا حضرت مولانا سید محمد رابع صاحب ندوی کی دعا پر اعلان ہوا۔

۲۱ر اگست کو مدینہ منورہ کی "النادی الأدبی" نے مندوبین کے اعزاز میں ایک نشست منعقد کی، نیز مدینہ منورہ ریسرچ سینٹر نے بھی تمام اراکین کو مدعو کیا، مجلس عاملہ کے آئندہ جلسہ کے انعقاد کے بارے میں طے پایا کہ ہر سال اسی ماہ میں منعقد کیا جاتا رہے گا، جگہ کا تعین مشورہ کے بعد کیا جائے گا۔

اجلاس کی جانب سے مدینہ منورہ کے مذہبی مقامات و تاریخی آثار کی تمام اراکین کو زیارت کرائی گئی، مدینہ طیبہ میں ان خوشگوار لمحات کے گذارنے پر سب کو بڑی مسرت ہوئی۔

ہم پرورش لوح و قلم کرتے رہیں گے
جو دل پہ گزرتی ہے رقم کرتے رہیں گے
فیض احمد فیض

# مطالعے کی میز

تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

| | |
|---|---|
| نام کتاب | اصلاحی مضامین |
| مرتب | مولانا کلیم اللہ قاسمی |
| صفحات | ۲۴۰ |
| سائز | ۱۸×۲۲/۸ |
| قیمت | ۴۵ روپے |
| ملنے کا پتہ | مکتبہ الاصلاح، محلہ لال باغ مراد آباد (یوپی) ۲۴۴۰۰۱ |

دعوت و اصلاح کا کام (خواہ خطابۃً ہو یا کتابۃً) ایک عظیم الشان کام ہے۔ اس سے انسانی زندگی میں اصلاح ہوتی ہے مردہ دلوں کو زندگی و تازگی حاصل ہوتی ہے، ایمان میں جلا اور نورانیت پیدا ہوتی ہے۔ اسی پہلو کو مد نظر رکھ کر مولانا کلیم اللہ قاسمی نے قرآن و حدیث کی روشنی میں اکیس ۲۱ موضوعات پر اصلاحی مضامین مرتب فرمائے ہیں۔ جو دعوت فکر و عمل دیتے ہیں۔

اللہ کا ڈر اور فکر آخرت، سچائی جس کی وجہ سے نجات ملی، صحابہ کرامؓ میں جذبۂ اطاعت شعاری، شراب کی حرمت، جوا اور سٹہ بازی، زلزلوں کی کثرت اسباب اور وجوہات، صلہ رحمی اور حسن سلوک، نکاح ایک فطری ضرورت، فضائل و مسائل رمضان المبارک، پیغام عید، ماہ محرم اور اس کے ناجائز رسومات، مسافرین آخرت، میت اور اہل میت مضامین کے اجمالی عنوانات ہیں، جن کے تحت موصوف مرتب نے آسان فہم اور سلیس اردو میں بڑی قیمتی باتیں قلمبند کی ہیں جو عوام و خواص سب کے لئے نفع بخش ثابت ہوں گی۔

خدا کرے یہ اصلاحی مضامین عنداللہ اور عندالناس مقبول ہوں اور مرتب کے لئے ذریعۂ نجات بنیں۔

---

| | |
|---|---|
| نام کتاب | پرواز تخیل |
| انتخاب و ترتیب | حافظ زبیر احمد ملیؔ |
| صفحات | ۶۴، سائز ۱۸×۲۲/۸ |
| قیمت عمومی | ۱۵ روپے |
| قیمت خصوصی | ۵۰ روپے |
| ملنے کا پتہ | الفرقان بکڈپو۔ نزد نورانی مسجد مالیگاؤں (مہاراشٹر) |

پیش نظر کتاب "پرواز تخیل" حافظ زبیر احمد ملیؔ کا مرتب کردہ دینی علمی اصلاحی اور ادبی عنوانات پر اردو اور فارسی کے قدیم و جدید شعراء کے پانچ سو منتخب جستہ جستہ اشعار کا گرانقدر مجموعہ ہے جو مدارس عربیہ، اسکولز اور کالجز کے اردو طلباء کے لئے بہترین تحفہ ہے۔ اگر ہر شعر کے آگے شاعر کا نام بھی ہوتا تو طلبہ کے علم میں مزید اضافہ ہوتا اور ان شعراء سے واقف ہونے کی جستجو بھی پیدا ہوتی۔ اس مجموعہ میں یہ ایک کمی ہے جو محسوس کی جائے گی۔ نمونہ کے طور پر چند اشعار ملاحظہ فرمائیں ؎

خدا سے مانگ جو کچھ مانگنا ہے اے اکبر
یہی وہ در ہے جہاں آبرو نہیں جاتی

---

رسول مجتبیٰ کہئے محمد مصطفےٰ کہئے
خدا کے بعد بس وہ ہیں پھر انکے بعد کیا کہئے

---

قہاری و جبّاری و قدّوسی و جبروت
یہ چار عناصر ہوں تو بنتا ہے مسلماں

---

جب پڑا وقت وطن پر تو لہو ہم نے دیا
اب بہار آئی تو کہتے ہیں ترا کام نہیں

## دعائے مغفرت

● دارالعلوم ندوۃ العلماء کے استاذ مولانا سلیم اللہ ندوی کی والدہ محترمہ تقریباً ۸۵ سال کی عمر میں یکم اگست ۲۰۰۰ء کو رسولی ... میں انتقال فرما گئیں۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

● دفتر نظامت ندوۃ العلماء کے کارکن قاضی زبیر احمد صاحب کے جواں سال بیٹے محمد عزیر کا ایک سڑک حادثہ میں زخمی ہو... کے بعد ۱۴ راگست ۲۰۰۰ء کو انتقال ہوگیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

● جناب مولانا محمد شوکت صاحب قاسمی امام عیدگاہ شہر سیتاپور کی اہلیہ کا ۲ راگست ۲۰۰۰ء بروز بدھ مختصر علالت کے بعد تقریباً ۴ بجے اچانک انتقال ہوگیا انا للہ وانا الیہ راجعون۔

اللہ تعالیٰ مرحومین کی مغفرت فرمائے اور متعلقین کو صبر جمیل کی توفیق عطا فرمائے۔ قارئین کرام سے دعائے مغفرت اور ایصال ثواب کی درخواست ہے۔

منتخب

# عالمی خبریں

معید اشرف ندوی

● سعودی عرب کی شوریٰ کونسل نے غیر ملکیوں کی ملکیت جائیداد سے مربوط قانون کی نئی دفعات کی توثیق کر دی ہے۔ سعودی عرب کی سرکاری نیوز ایجنسی ایس پی کے مطابق خادم حرمین شریفین شاہ فہد بن عبدالعزیز نے مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ کے سوا تمام سعودی شہروں میں غیر ملکیوں کو حصول جائیداد کی اجازت سے متعلق منظوری دے دی ہے۔ رپورٹ کے مطابق اپریل میں سعودی عرب نے بیرونی سرمایہ کاری کے ایک قانون کی منظوری بھی دی تھی جس کے تحت غیر ملکیوں کو مقامی پروجیکٹس میں سو فیصد ملکیت کا حق دیا گیا ہے۔ اس سے قبل غیر ملکیوں کی حق ملکیت ۴۹ فیصد تھی، نئے قانون کے مطابق غیر ملکی متعلقہ جائیداد کے مالک بن سکتے ہیں۔

● برطانیہ کے وزیر خارجہ رابن کک نے کہا ہے کہ برطانوی حکومت مسلمانوں کے مسائل کے حل پر گہری دلچسپی رکھتی ہے اس سلسلہ میں ہم نے حج کمیٹی تشکیل دی اور مکہ مکرمہ میں آفس کھول کر عازمین حج کیلئے انتظامات کو بہتر بنایا ہے۔ علمائے کرام کی رہنمائی میں جبری شادی کے مسئلہ پر قوانین وضع کئے۔ انھوں نے یہ بات جمعیت علمائے برطانیہ کے تحت ختم نبوت کانفرنس کی دوسری نشست میں اپنے پیغام کے دوران کہی، کانفرنس سے مفتی اعظم فلسطین شیخ سلیم لیابری نے بھی خطاب کیا۔ رابن کک نے کہا کہ پہلے شادی کرنے والے مسلمانوں کو ویزے کے حصول میں سخت مشکلات کا سامنا کرنا پڑتا تھا جسے اب آسان بنادیا گیا ہے۔ اب ویزٹ ویزے کی دس میں سے نو درخواستیں منظور کرلی جاتی ہیں۔

● فلسطینی صدر یاسر عرفات نے کہا ہے کہ فلسطینی عوام بیت المقدس کی تقسیم قبول نہیں کریں گے۔ اور مقبوضہ بیت المقدس ہی فلسطینی ریاست کا دار الحکومت ہوگا۔ انھوں نے کہا کہ ہم صرف مسجد الاقصیٰ نہیں بلکہ پورا بیت المقدس چاہتے ہیں۔ علاوہ ازیں اسرائیلی وزیر اعظم نے ایک اور سربراہ کانفرنس کی تجویز پیش کرتے ہوئے کہا ہے کہ اس بات کا امکان ہے کہ نئی کانفرنس میں کوئی معاہدہ ہو سکے۔ اس سے قبل امریکی صدر نے فلسطین کی یکطرفہ اعلان آزادی کو بہت بڑی غلطی قرار دیا ہے۔ اور کہا کہ اس سے پوری دنیا متاثر ہوگی۔ لہٰذا فلسطینی صدر کو احتیاط سے کام لینا چاہئیے۔ اور یکطرفہ آزادی کا اعلان نہیں کرنا چاہئیے۔

● اسکندریہ کے ساحل پر کتب خانہ اسکندریہ کی تعمیر جدید کا کام شروع ہو گیا ہے اس کی شکل دائرہ نما گول ستون جیسی ہوگی۔ تعمیر کا کام تقریباً پانچ برس پہلے شروع ہوا تھا اور آئندہ برس کے آغاز تک اس کے اختتام کی توقع ہے اسکندریہ کا کتب خانہ بھی ایک دائرہ نما ڈھانچہ ہے جو ایک بلند مینار جیسا نظر آتا ہے۔ اسکندریہ کے ساحل پر سیکڑوں کی تعداد میں مزدور رات دن اس کی تعمیر کے کام میں مصروف رہتے ہیں تاکہ وقت مقررہ تک یہ مکمل ہو جائے۔ کتب خانہ کی عمارت اس طرح بنائی گئی ہے کہ دور سے قدیم زمانے کی گرینائٹ سے تعمیر کوئی عمارت معلوم ہو۔ شمال میں سمندر کی جانب یہ عمارت تقریباً ۲۰ درجہ جھکی ہوئی ہے اور سامنے کا حصہ زمین میں دھنسا ہوا نظر آتا ہے۔ جنوبی دیوار کھڑکیوں کے بغیر صرف گرینائٹ کے پتھروں سے بنائی گئی ہے اور اس پر دنیا کے تمام زبانوں کے حروف تہجی کو کندہ کیا گیا ہے آرکیٹکٹ کے مطابق لائبریری کو دائرہ نما شکل اس لئے بھی دی گئی ہے کہ یہ دنیا کے تمام علوم کی علامت قرار پائے۔ عمارت کا ڈیزائن ناروے کے ایک آرکیٹکٹ نے تیار کیا ہے جسے تعمیری کام کے ذمہ داروں نے منصوبے کے لئے موصول ہونے والے ۵۲۶ ڈیزائنوں میں سے منتخب کیا ہے آئندہ برس افتتاح کے بعد توقع ہے کہ دو قدیم یادگاروں کی یہ نشانی خود ایک یادگار بن جائے گی۔ واضح رہے کہ ماضی قریب کے مؤرخ علامہ شبلی نعمانی نے واقعات کی تحقیق کے بعد یہ ثابت کیا ہے کہ اسکندریہ کا کتب خانہ مسلمانوں نے نہیں بلکہ عیسائیوں نے جلایا تھا۔

● امریکہ کا صدارتی انتخاب آئندہ ماہ ۷ نومبر ۲۰۰۰ء کو ہونے جا رہا ہے دنیا کی نگاہیں اسی پر لگی ہوئی ہیں اس عہدے کے لئے دو روایتی پارٹیوں نے اپنے اپنے امیدوار کو میدان انتخاب میں اتار دیا ہے ڈیموکریٹیو پارٹی کے امیدوار اور موجودہ نائب صدر ''الگور'' ہیں جبکہ ریپبلکن پارٹی کے امیدوار سابق صدر جارج بش کے بیٹے کو قسمت آزمائی کیلئے نامزد کیا ہے جو ٹکساس صوبہ کے گورنر ''جارج ڈبلو بش'' ہیں اس انتخاب پر دلچسپ بات یہ ہے کہ جنوبی ایشیا کے لوگوں کو اپنا ہم خیال بنانے کیلئے دونوں پارٹیوں نے اپنی مہم شروع کر دی ہے، جبکہ حالت یہ ہے کہ یہودی قوم پچھلے سو برس سے امریکی سماج میں وہ مقام حاصل نہ کر سکی جو جنوبی ایشیا کے لوگوں کو حاصل ہے اس انتخاب میں ان کی کافی اہمیت پائی جا رہی ہے

لکھنؤ

# تعمیر حیات

پندرہ روزہ

## نبوّت محمدیؐ کے خلاف چیلنج

اگر محمدّ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم عالم اسلام کی روح ہیں اور بلا ادنیٰ شائبہ وشک کے ایسا ہی ہے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ایک نئے نبی کے آنے کا امکان مسلمانوں کے لئے خطرہ کا سب سے بڑا سگنل، مسلم معاشرہ اور عالم اسلام میں عظیم انتشار کا باعث ہے اور ایسی تحریک کا وجود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نبوت وشریعت پر کلی اعتماد واطمینان کے لئے کھلا ہوا چیلنج ہے اور اس کا نشو ونما اور ترقی ہر غیرت مند کے لئے سخت ذہنی تشویش اور قلبی اذیت کا موجب ہے۔

مولانا سید محمد الحسنی رحمۃ اللہ علیہ

(ماخوذ از: سیرت مولانا محمد علی مونگیری رحمۃ اللہ علیہ)

۲۵ر ستمبر ۲۰۰۰ء | سالانہ ۱۳۶ روپئے | فی شمارہ ۶ روپئے




# کبھی کبھی بات کو مؤکد اور اس کی اہمیت کو ظاہر کرنے کے لئے آپ صلی اللہ علیہ وسلم تین مرتبہ دہراتے ہیں

شیخ عبدالفتاح ابوغدہ رحمۃ اللہ علیہ ——— ترجمہ: شمس الحق ندوی

حضور صلی اللہ علیہ وسلم اپنی گفتگو کے مضمون کو مؤکد کرنے اور مخاطب کے ذہن میں اس کی اہمیت کو بٹھانے کے لئے تاکہ وہ اس کو سمجھ جائے اور ذہن میں بٹھالے تین مرتبہ دہراتے تھے، امام بخاری نے (باب من أعاد الحديث ثلاثاً ليفهم عنه) جس نے اپنی بات کو سمجھانے کے لئے تین مرتبہ دہرایا. دو حدیثیں نقل فرمائی ہیں۔

● حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے" وہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ آپ جب کوئی بات کہتے تو تین مرتبہ دہراتے تاکہ اچھی طرح سمجھ لی جائے۔

● حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے فرمایا" ہمارے ایک سفر میں جس میں آپؐ بھی تھے، آپؐ پیچھے رہ گئے اور ہم لوگوں تک ایسے وقت پہونچے کہ عصر کا وقت تنگ ہو رہا تھا، اور ہم لوگ وضو کر رہے تھے، ہم اپنے پاؤں پر مسح کرنے لگے، آپؐ نے دو یا تین مرتبہ زور سے فرمایا ایڑیوں کو آگ سے بچاؤ"۔ آپؐ نے ایسے لوگوں کو ہوشیار و متنبہ فرمایا ہے جو پاؤں دھونے میں زیادہ اہتمام نہیں کرتے سو کھا رہ جانے کا اندیشہ رہتا ہے۔

● امام احمد نے اپنی مسند میں عبدالرحمٰن بن غنم سے اور انھوں نے معاذ بن جبلؓ سے روایت کیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم لوگوں کے ساتھ غزوۂ تبوک کی طرف نکلے جب صبح ہوئی تو لوگوں کے ساتھ فجر کی نماز پڑھی اس کے بعد لوگوں نے کوچ کیا، جب سورج طلوع ہوا تو لوگوں پر اونگھ طاری ہوگئی۔ اس لئے کہ شروع رات میں سفر شروع کرنے کی وجہ سے سوئے نہیں تھے.

حضرت معاذؓ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ لگے رہے آپؐ کے پیچھے پیچھے چل رہے تھے، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب چہرہ سے کپڑا ہٹایا اور ادھر ادھر دیکھا تو لشکر میں حضرت معاذؓ سے زیادہ قریب کوئی اور نہ تھا، حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو آواز دی فرمایا! اے معاذ! حضرت معاذؓ نے عرض کیا اللہ کے رسول حاضر ہوں، فرمایا قریب آجاؤ، حضرت معاذؓ آپ صلی اللہ علیہ وسلم سے اتنا قریب ہو گئے کہ دونوں حضرات کی سواریاں مل گئیں۔

اس وقت آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں نہیں سمجھتا تھا کہ لوگ ہم سے اتنے فاصلہ پر ہو جائیں گے، حضرت معاذؓ نے جواب دیا اللہ کے نبیؐ! لوگوں پر اونگھ طاری ہوگئی تو سواریاں ان کو لے کر ادھر ادھر ہوگئیں چرتی ہیں اور چلتی ہیں۔ یہ سنکر آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا مجھے بھی اونگھ آگئی تھی۔ [حضرت] معاذؓ نے جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی بشاشت اور توجہ دیکھی اور تنہائی بھی ملی تو عرض [کیا اللہ] کے رسولؐ آپ مجھے ایک بات پوچھنے کی اجازت دیجئے جس نے مجھے مریض و بیمار کر رکھا ہے اور جس کے سبب غم میں مبتلا ہوں، آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: جو چاہو پوچھو۔ حضرت معاذؓ نے عرض کیا اللہ کے رسولؐ مجھے کوئی ایسا عمل بتا دیجئے جو مجھے جنت میں داخل کر دے اس کے بعد کوئی اور بات نہ پوچھوں۔ آپؐ نے فرمایا: واہ واہ کیا خوب؟ تم نے تو بہت بڑی بات کے بارے میں سوال کیا اور تین بار آپؐ نے یہ فرمایا: اللہ تعالیٰ جس کے ساتھ خیر کا ارادہ فرمالے وہ عمل تو بہت آسان ہے، یہ بھی آپؐ نے تین مرتبہ فرمایا: لیکن حضرت معاذ سے کچھ کہا نہیں، آپؐ کا مقصد یہ تھا کہ اس عمل کو معلوم کرنے اور دل میں بٹھا لینے کے لئے ان کا ذہن بالکل تیار ہو جائے۔

پھر آپؐ نے فرمایا اللہ اور آخرت پر ایمان لاؤ، نماز کی پابندی کرو، اللہ اکیلے کی عبادت کرو، اس کے ساتھ کسی کو شریک مت ٹھہراؤ حتیٰ کہ اسی عقیدہ اور حال میں موت آجائے، حضرت معاذؓ نے عرض کیا اللہ کے رسولؐ دوبارہ ارشاد فرمایئے۔ پھر آپؐ نے اس کو تین مرتبہ دہرایا۔ اور اس کے بعد فرمایا! معاذ اگر چاہو تو اس سب کا خلاصہ، اصل اور بنیادی بات بتا دوں، حضرت معاذؓ نے فرمایا میرے ماں باپ آپؐ پر قربان آپؐ ارشاد فرمائیں، آپؐ نے فرمایا اس دین کی بنیاد کلمۂ شہادت پر ہے یعنی تم اس بات کی گواہی دو کہ اللہ اکیلے کے سوا کوئی معبود نہیں اور نہ اس کا کوئی شریک

(باقی ص ٣٠ پر)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

پندرہ روزہ — لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۷ — شمارہ نمبر ۲۲

۲۵ ستمبر سنہ ۲۰۰۰ء — مطابق — ۲۵ جمادی الآخر سنہ ۱۴۲۱ھ



اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/- روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں ———

**زر تعاون**

سالانہ ——— ۱۳۰/- روپے
فی شمارہ ——— ۶/- روپے
— بیرونی ممالک فضائی ڈاک —
ایشیائی، یورپ، افریقی و امریکی ممالک ۳۰ ڈالر
— بیرونی ممالک بحری ڈاک —
بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

**خط و کتابت کا پتہ**

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳
ندوۃ العلماء لکھنؤ، ۲۲۶۰۰۷ یوپی
ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں ———

**گذارش**

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے۔ منیجر

پرنٹر پبلشر اطہر حسین نے بدیکو آفسٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا۔

# اِس شُمارے میں



## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔
۲۔ فی کاپی =/Rs. 15 کے حساب سے زر ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔
۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## نرخ اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ =/Rs 30
۲۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ =/Rs. 40
۳۔ کمیشن تعداد اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔
۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔
۵۔ انٹرنیٹ اور تعمیر حیات دونوں کا نرخ اشتہار فی کالم سنٹی میٹر =/80

## بیرون ملک نمائندے

| | |
|---|---|
| مدینہ منورہ | Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P O Box No 842,<br>Mādina Munawwara (K.S.A.) |
| برطانیہ | Mr. M. AKRAM NADWI<br>O C I S., St Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U.K. |
| ساؤتھ افریقہ | Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388, Vereninging,(S. Africa) |
| قطر | Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O Box No 10894, DOHA-QATAR |
| دبئی | Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O Box No 12525, DUBAI (U A E)<br>P.H: No: — 3970927 |
| پاکستان | Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>H No 109, Town Ship Kaurangi,<br>KARACHI-31 (Pakistan) |
| امریکہ | Dr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>98-Conklin Ave. Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U.S.A.) |

Internet Web-site: http://nadwa.virtualave.net
e-mail address: airp@lw1.vsnl.net.in





# پیام انسانیت

علامہ سید سلیمان ندویؒ نے سیرۃ النبیؐ کی جلد ششم میں جس کا عنوان "اخلاق" ہے قرآن کریم سے ان تمام اخلاقی مطالبات کو ایک جگہ جمع کردیا ہے، لہٰذا اگر کوئی پوچھے کہ انسانیت کا پیام کیا ہے؟ تو ہم سیرۃ النبیؐ کا یہ صفحہ اس کے سامنے پیش کردیں گے۔

"سچ بولنا، جھوٹ کی برائی، علم بے عمل کی مذمت، عفو عام، درگذر، توکل، صبر، شکر، حق پر استقامت، خدا کی راہ میں جان دینا، سخاوت اور خیرات کا حکم، بخل کی برائی، اسراف اور فضول خرچی کی ممانعت، میانہ روی کی تاکید، قرابت مندوں، یتیموں اور پڑوسیوں کے ساتھ نیکی، مسافروں، سائلوں اور غریبوں کی امداد، غلاموں اور قیدیوں کے ساتھ احسان، فخر و غرور کی برائی، امانت داری، وعدہ کا ایفا کرنا، عہد کا پورا کرنا، معاہدوں کا لحاظ رکھنا، صدقہ و خیرات، نیکی و بھلائی کی بات کرنا، آپس میں لوگوں کے درمیان محبت پیدا کرنا، کسی کو برا بھلا نہ کہنا، کسی کو نہ چڑھانا، نہ برے ناموں سے یاد کرنا، والدین کی خدمت و اطاعت، ملاقاتوں میں باہم بھلائی اور سلامتی کی دعا دینا، حق گوئی، انصاف پسندی، سچی گواہی دینا، گواہی کو نہ چھپانا، جھوٹی گواہی کا دل کی گنہگاری پر اثر، نرمی سے بات کرنا، زمین پر اکڑ کر نہ چلنا، صلح جوئی، اتحاد و اتفاق، اسلامی برادری، اکل حلال، روزی خود حاصل کرنا، تجارت کرنا، گداگری کی ممانعت، لوگوں کو اچھی بات کی تعلیم دینا اور بری بات سے روکنا، اولاد کشی، خودکشی اور کسی دوسرے کی جان لینے کی ممانعت، یتیم کی کفالت، اس کے مال و جائداد کی نیک نیتی کے ساتھ حفاظت، ناپ تول میں بے ایمانی نہ کرنا، ملک میں فساد برپا نہ کرنا، بے شرمی کی بات سے روکنا، زنا کی حرمت، آنکھیں نیچی رکھنا، کسی کے گھر میں بے اجازت نہ داخل ہونا، ستر و حجاب، خیانت کی برائی، آنکھ، کان اور دل کی بازپرس، نیکی کے کام کرنا، لغو سے اعراض، امانت اور عہد کی رعایت، ایثار، تحمل، دوسروں کو معاف کرنا، دشمنوں سے درگذر، بدی کے بدلہ نیکی کرنا، غصہ کی برائی، مناظروں اور مخالفوں سے گفتگو میں آداب کا لحاظ، مشرکوں کے بتوں تک کو برا نہ کہنا، فیصلہ میں عدل و انصاف، دشمنوں تک سے عدل و انصاف، صدقہ و خیرات کے بعد لوگوں پر احسان دھرنے کی برائی، اُلاہنے کی مذمت، فسق و فجور سے نفرت، چوری ڈاکہ، رہزنی اور دوسروں کے مال کو بے ایمانی سے لینے کی ممانعت، حسن نیت اور دل کی پاکیزگی، پاکبازی جتانے کی برائی، رفتار میں وقار و متانت، مجالس میں حسن اخلاق ضعیفوں، کمزوروں اور عورتوں کے ساتھ نیکی، شوہر کی اطاعت، بیوی کا حق ادا کرنا، ناحق قسم کھانے کی برائی، چغلخوری سے طعنہ زنی اور تہمت دھرنے کی ممانعت، جسم، جان اور کپڑوں کی پاکیزگی اور طہارت، شرم گاہوں کی ستر پوشی، سائل کو نہ جھڑکنا، یتیم کو نہ دبانا، خدا کی نعمت کو ظاہر کرنا، غیبت نہ کرنا، بدگمانی نہ کرنا، سب پر رحم کرنا، ریا اور نمائش کی ناپسندیدگی، قرض دینا، قرض معاف کردینا، سود اور رشوت کی ممانعت، ثبات قدم، استقلال اور شجاعت و بہادری کی خوبی، لڑائی کے گھمسان سے نامردی سے بھاگ کھڑے ہونے کی برائی، شراب پینے اور جوا کھیلنے کی ممانعت، بھوکوں کو کھانا کھلانا، ظاہری اور باطنی ہر قسم کی بے شرمی کی باتوں سے پرہیز، بے غرض نیکی کرنا، مال و دولت سے محبت نہ ہونا، ظلم سے منع کرنا، لوگوں سے بے رخی نہ کرنا، گناہ سے بچنا، ایک دوسرے کو حق پر قائم رکھنے کی فہمائش، معاملات میں سچائی اور دیانتداری۔"

کوئی انسان اگر واقعی انسان ہے اور انسانیت کی خو اس کے اندر ہے تو پیام انسانیت کا انکار نہیں کرسکتا۔

# قادیانیت پر ایک نظر

## ختم نبوت انعام خداوندی اور اُمتِ اسلامیہ کا امتیاز ہے

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

یہ عقیدہ کہ دین مکمل ہو چکا ہے اور محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خدا کے آخری پیغمبر اور خاتم النبیین ہیں اور یہ کہ اسلام خدا کا آخری پیغام اور زندگی کا مکمل نظام ہے، ایک انعام خداوندی اور موہبت الٰہی ہے جس کو خدا نے اس امت کے ساتھ مخصوص کیا ہے۔

اس سلسلہ میں ایک واضح اور صریح اعلان قرآن مجید کی حسب ذیل آیت ہے۔ "مَاكَانَ مُحَمَّدٌ اَبَآ اَحَدٍ مِّنْ رِّجَالِكُمْ وَلٰكِنْ رَّسُوْلَ اللّٰهِ وَخَاتَمَ النَّبِيّٖنَ"[1] (محمدؐ تمہارے مردوں میں سے کسی کے باپ نہیں ہیں، البتہ اللہ کے رسول ہیں، اور (سب) نبیوں کے ختم پر ہیں۔) نیز ارشاد فرمایا:

"اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ وَرَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْنًا" (المائدہ۔ ۳)

آج ہم نے تمہارے لئے تمہارا دین کامل کر دیا۔ اپنی نعمتیں تم پر پوری کر دیں اور تمہارے لئے اسلام کو دین پسند کر لیا۔

### ذہنی انتشار سے حفاظت

اس عقیدے نے اسلام کو انتشار پیدا کرنے والی اور ملت کی وحدت کو پارہ پارہ کرنے والی ان تحریکات اور دعوتوں کا شکار ہونے سے بچایا جو تاریخ اسلام کی طویل مدت اور عالم اسلام کے وسیع ترین رقبہ میں وقتاً فوقتاً سر اٹھاتی رہی ہیں اسی عقیدہ کا فیض تھا کہ اسلام ان مدعیان نبوت اور محرفین دین کا بازیچۂ اطفال بننے سے محفوظ رہا جو تاریخ کے مختلف وقفوں اور عالم اسلام کے مختلف گوشوں میں پیدا ہوتے رہے "ختم نبوت" کے اسی حصار کے اندر یہ ملت ان مدعیوں کی دست برد اور یورش سے محفوظ رہی جو اس ڈھانچہ کو بدل کر ایک نیا ڈھانچہ بنانا چاہتے تھے، اور وہ ان تمام سازشوں اور خطرناک حملوں کا مقابلہ کر سکی جن سے کسی پیغمبر کی امت اس سے پہلے محفوظ نہیں رہی اور اتنے طویل عرصہ تک اس کی دینی اور اعتقادی وحدت اور یکسانی قائم رہے اگر یہ عقیدہ اور حصار نہ ہوتا تو یہ امت واحدہ ایسی صدہا امتوں میں تقسیم ہو جاتی جن میں سے ہر امت کا روحانی مرکز الگ ہوتا، علمی و تہذیبی سرچشمہ الگ ہوتا، ہر ایک کی الگ تاریخ ہوتی، ہر ایک کے الگ اسلاف اور مذہبی پیشوا اور مقتدا ہوتے، ہر ایک کا الگ ماضی ہوتا۔

### ادیان سابقہ میں دعویداران نبوت کی کثرت

یہودی اور مسیحی تاریخ کو پڑھنے والا اس بات کو صاف طریقہ پر دیکھتا ہے کہ مدعیان نبوت کی کثرت سے پیدا ہونا یہودی دنیا کیلئے اپنے حلقۂ اثر میں اور مسیحی دنیا کے لئے اپنے حلقۂ اثر میں ایک عظیم الشان آزمائش اور فتنہ بنا ہوا تھا۔ یہ ان کے لئے ایک زبردست بحران (CRISIS) اور ایک اہم مسئلہ (PROBLEM) کی حیثیت رکھتا ہے، راقم کو سب سے پہلے اس کی طرف توجہ علامہ اقبال (اللہ تعالیٰ ان کے درجے بلند فرمائے) کی تحریر سے منعطف ہوئی کہ انھوں نے یہ بصیرت افروز اور عمیق نکتہ لکھا ہے کہ ختم نبوت اس امت کا طرۂ امتیاز اور اس کے حق میں نعمت عظمیٰ ہے، اللہ تعالیٰ نے اس امت کو یہ عظیم الشان نعمت عطا فرمائی ہے کہ ختم نبوت کا مختتم اعلان کر دیا۔ گویا انسانوں کو یہ بتایا کہ اب تمہیں بار بار وحی کے انتظار میں آسمان کی طرف دیکھنا نہیں ہے۔ اب زمین کی طرف دیکھو اپنی توانائیاں اور صلاحیتیں زمین کو (جس میں تم خلیفۃ اللہ فی الارض بنائے گئے ہو) آباد کرنے اور اپنی صلاحیتوں سے انسانوں کی قسمت بدلنے، سہولت بہم پہونچانے اور ان کیلئے وہ ماحول مہیا کرنے میں صرف کرو۔ جو ان کو نجات اخروی اور سعادت دنیوی کے حصول میں معاون ہو۔ اب تم اپنی توانائی اس میں ضائع نہ کرو کہ ہر تھوڑے وقفہ کے بعد آسمان کی طرف دیکھا کرو کہ کوئی نیا نبی تو نہیں آ رہا ہے، کوئی نیا الہام تو نہیں ہو رہا ہے؟ آسمان سے براہ راست کوئی نئی رہنمائی ہونے والی ہے؟ انھوں نے یہ لکھا ہے کہ ختم نبوت ایک ایسی نعمت ہے جس نے اس امت کو انتشار، ذہنی کشمکش اور جعل سازوں کی سازشوں کا شکار ہونے سے بچا لیا۔[2]

---

[1] سورۂ احزاب۔ آیت ۴۰ [2] تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو علامہ اقبال کے مدراس کے لکچرز (RECONSTRUCTION OF RELIGIOUS THOUGHT IN ISLAM)

## قادیانیت کا وجود اور اس کا اصل محرک و سرپرست

علمی اور تاریخی حیثیت سے یہ بات پایہ ثبوت کو پہونچ چکی ہے کہ قادیانیت فرنگی سیاست کے بطن سے وجود میں آئی ہے، صورت یہ ہے کہ انیسویں صدی کے ربع اول میں ہندوستان کے مشہور و معروف مجاہد حضرت سید احمد شہید (۱۲۴۶ھ / ۱۸۳۰ء) نے جو جہاد کی تحریک چلائی، اس سے مسلمانوں میں جہاد اور قربانی کی آگ بھڑک اٹھی۔ ان کے سینوں میں اسلامی شجاعت اور حوصلہ مندی موجزن ہونے لگی، اور وہ ہزاروں کی تعداد میں سر ہتھیلیوں پر لئے ہوئے اس تحریک کے جھنڈے کے نیچے جمع ہوگئے، جس کی سرگرمیاں برطانوی حکومت کیلئے پریشانی اور تشویش کا باعث تھیں۔

اس مقصد کیلئے برطانوی حکومت نے یہ طے کیا کہ مسلمانوں ہی میں سے کسی شخص کو ایک بہت اونچے دینی منصب کے نام سے ابھارا جائے کہ مسلمان عقیدت کے ساتھ اس کے گرد جمع ہوجائیں اور انھیں حکومت کی وفاداری اور خیر خواہی کا ایسا سبق پڑھائے کہ پھر انگریزوں کو مسلمانوں سے کوئی خطرہ نہ رہے، یہ حربہ تھا جو برطانوی حکومت نے اختیار کیا کیونکہ مسلمانوں کا مزاج بدلنے کیلئے کوئی حربہ اس سے زیادہ کارگر نہیں ہوسکتا تھا۔

مرزا صاحب نے اپنا پارٹ بڑی خوبی سے ادا کیا، انگریزوں نے بھی اس تحریک کی سرپرستی میں کوئی کمی نہیں کی، اس کی حفاظت بھی کی اور ہر طرح کی سہولتیں اس کام میں بہم پہونچائیں۔ مرزا صاحب نے بھی گورنمنٹ کے ان احسانات کو فراموش نہیں کیا اور ہمیشہ وہ اس بات کے معترف رہے کہ ان کا نمود برطانیہ عظمیٰ کا رہین منت ہے، چنانچہ بلکہ ایک تحریر میں خود کو حکومت برطانیہ کا خود کاشتہ پودا قرار دیا ہے۔

## دین کی وحدت، آفاقیت اور عالمگیر اثر و نفوذ کے خلاف گہری سازش

آخر میں اپنے مطالعہ کے ایک حاصل اور ایک تاریخی حقیقت کے طور پر عرض کرتا ہوں کہ اپنے وسیع، متنوع اور اس عمیق تاریخی مطالعہ کے بعد جو تاریخ اسلام میں ان کوششوں اور سازشوں کو معلوم کرنے کیلئے کیا گیا تھا جو اس دین سماوی، دین عالمی اور شریعت ابدی کے عمیق نفوذ اور لامثال اثر کو ختم کرنے کیلئے مختلف زمانوں و مکانوں میں کی گئی تھیں، اور جن کا مقصد یہ تھا کہ یہ امت اپنی وحدت، آفاقیت، اور روحانی اجتماعی و سیاسی اثر و نفوذ سے محروم ہوجائے، جس کی مذاہب اور دعوتوں کی تاریخ میں مثال نہیں ملتی۔ اور ان شاطرانہ کوششوں کے مطالعہ کے بعد جو دین کی تحریف اور مسلمانوں کے اضلال کیلئے کی گئی تھیں اور تاریخ کے مختلف وقفوں میں جو دعویداران نبوت پیدا ہوئے ان کے علم کے بعد (اور یہ اضطراری لیکن ضروری کام اور بحث و مطالعہ "تاریخ دعوت و عزیمت" کی تصنیف کے دوران کیا گیا، جس کے بغیر مصلحین امت، اہل عزیمت قائدین، محافظین و مدافعین شریعت کے کارناموں کی قدر و قیمت معلوم نہیں ہوسکتی تھی) خاکسار اس نتیجہ پر پہونچا کہ مرزا غلام احمد قادیانی نے جو دعوتی اور عالمی منصوبہ اور دعوت پیش کی وہ اس دین کی محفوظیت، اس کی قوت، اس کی عالمیت و آفاقیت اور اس کے امکان کیلئے کہ وہ ہر زمانہ میں اپنا اصلاحی و تعمیری کردار ادا کرسکتا ہے، اور عالم کو اور انسانیت کو جاہلیت کے دورے سے محفوظ رکھ سکتا ہے، اور دہی اپنے عقائد، عبادات، احکام و نظام اور تمدن و تہذیب کے لحاظ سے دنیا کا سب سے بڑا طاقتور دین ہے، سب سے بڑا چیلنج اور سب سے خطرناک سازش ثابت ہوتی ہے۔

اس کی ایک وجہ یہ ہے کہ قادیانیت کی دعوت و تحریک میں انفرادی جاہ طلبی، حصول سیادت اثر و نفوذ کے ساتھ حکومت برطانیہ کا اشارہ تائید و سرپرستی، استعماری اور سیاسی اغراض بھی شامل ہوگئے ہیں جیسا کہ اس سے پہلے خود بانی مذہب اور مدعی نبوت کا یہ بیان گذر چکا ہے کہ وہ حکومت برطانیہ کا خود کاشتہ پودا ہیں، اس طرح یہ تحریک اور قادیانیت کی دعوت ساری امت مسلمہ کیلئے ایک بڑی گہری اور وسیع سازش بن گئی جو اسلام اور مسلمانوں کی وحدت اور دین اسلام کی عمومیت و آفاقیت اور اس کے تسلسل و دوام کے حق میں ایک گہری سازش اور ایک خطرناک منصوبہ ہے۔

اس حقیقت کا علامہ محمد اقبال نے بڑے مبصرانہ اور حکیمانہ طریقہ پر اظہار کیا ہے، انھوں نے کہا کہ "اس دین و شریعت کا بقا و تسلسل تو کتاب و سنت کے ساتھ مربوط ہے لیکن اس امت کا امت واحدہ کی حیثیت سے باقی رہنا ختم نبوت کے عقیدہ سے وابستہ اور منسلک ہے۔"

### دعائے مغفرت

مدرسہ مظہر الاسلام بلوچپورہ لکھنؤ کے استاذ قاری محمد عثمان صاحب (حکمنڈی لکھنؤ) کی والدہ محترمہ کا ۱۹ ستمبر ۲۰۰۰ء کو ۹۰ سال کی عمر میں انتقال ہوگیا۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

مرحومہ بڑی نیک، عابدہ، زاہدہ خاتون تھیں، اللہ تعالیٰ مرحومہ کی مغفرت فرمائے اور متعلقین کو صبر جمیل کی توفیق عطا فرمائے۔ قارئین کرام سے دعائے مغفرت و ایصال ثواب کی درخواست ہے۔

# تجارتی سرگرمیاں اور اس کے اصول و ضوابط سیرت نبوی کی روشنی میں

مولانا محمد خالد ندوی غازی پوری

تجارت ایک معزز پیشہ ہے جس سے صارفین کی ضرورتیں پوری ہوتی ہیں، ہر دور کے معززین نے اس پیشہ کو اختیار کیا ہے، قبل از اسلام بعض انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام بھی تجارت کرتے ہوئے نظر آتے ہیں، حضرت سلیمان علیہ السلام کے زمانہ مبارک میں تو ایکسپورٹ، امپورٹ کا کاروبار بہت مستحکم تھا۔ اس کے لئے بحری بیڑے تیار کئے گئے تھے۔ محافظین کا مخصوص دستہ بھی ہوتا تھا جو تجارتی سامانوں اور تاجروں کے تحفظ پر مامور ہوتا تھا۔ بیرونی تجارت کے لئے دور دراز کے علاقوں میں تجارتی ایجنٹ بھی مقرر کئے جاتے تھے۔ بحیرۂ روم اور خلیج فارس میں مشہور تجارتی بندرگاہیں قائم تھیں۔

حضرت شیث علیہ السلام خاص طور پر ایسی قوم کی طرف مبعوث کئے گئے تھے جس کا آبائی پیشہ سوداگری و تجارت تھا۔ تجارت ان کی گھٹی میں پڑی ہوئی تھی۔ ذہنی بھی، فکری الحاد اور ضلالت و گمراہی اور مادی زندگی میں باہم مسابقت نے انھیں استحصال کی نئی نئی راہوں پر ڈال رکھا تھا۔ ناپ و تول میں اس طرح کمی بیشی کرتے کہ دیکھنے والے کو شبہ بھی نہ ہوسکتا تھا۔ تطفیف (یعنی ناپ تول میں کمی) کو جائز ہی نہیں بلکہ ہاتھ کی صفائی، آرٹ اور ماہرانہ فن باور کرتے تھے۔

اہل عرب خصوصاً قریش مکہ کا ہر فرد تاجر تھا ان کی تجارت بھی ملک شام اور یمن تک پھیلی ہوئی تھی، اس کا دائرہ مصر، ہندوستان اور ایران نیز وسط ایشیا کے دیگر ممالک تک پہونچا ہوا تھا۔ قرآن پاک میں قریش کے موسم سرما اور گرما کے تجارتی سفروں کا تذکرہ موجود ہے۔ اللہ عزوجل کا ارشاد ہے:۔

"لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ o اٖلٰفِهِمْ
رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ o
فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ o
الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ
وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ o"

(سورۂ قریش)

چونکہ قریش خوگر ہوتے ہیں یعنی جاڑے اور گرمی کے سفر کے لہٰذا (اس نعمت کے شکریہ میں) ان کو چاہئے کہ اس خانہ کعبہ کے مالک کی عبادت کریں، جس نے ان کو بھوک میں کھانے کو دیا اور خوف سے انھیں امن عطا کیا۔

عربوں کے تجارتی قافلے بحرین، براعظم افریقہ (مصر سوڈان) ایران اور دنیا کے دیگر ممالک کی طرف جاتے تھے، عربوں کے تجارتی قافلے جب بیرونی ممالک جاتے تو ان کے ہمراہ محافظین کے ساتھ دلیل و گائڈ بھی ہوتے تھے۔ جو نازک موقعوں اور معاملے میں ان کی رہنمائی کرتے تھے، تجارتی مواصلات میں اونٹ کو اہمیت حاصل تھی، وہ صحرا کا جہاز تھا، جس کے ذریعہ تجارتی مال منگوایا جاتا اور دیگر ممالک میں بھجوایا بھی جاتا تھا۔ مکہ مکرمہ میں عکاظ کا میلہ لگتا تھا، یہ ایک تجارتی میلہ تھا، ۱۲۹ھ تک یہ میلہ لگتا رہا، اس دور کی مشہور تجارتی منڈیاں مندرجہ ذیل تھیں۔ مثلاً دومۃ الجندل، ہجر، صحار، ربا، شجر، عدن، صنعاء رابیہ، حضرموت، عکاظ، ذوالمجاز، بُصریٰ وغیرہ۔

مندرجہ ذیل ممالک سے مندرجہ ذیل اشیاء منگوائی جاتی تھیں۔

یمن — ریشم
عدن — قیمتی کپڑا
جنوبی یمن — خوشبوئیں، گرم مصالحہ جات، جڑی بوٹیاں دیگر قیمتی اشیاء
ہند اور افریقہ — عطریات، خوشبوئیں، گرم مصالحہ جات ہاتھی دانت وغیرہ۔
شام — سامان تعیش، اناج، تیل
مصر — متفرق اشیاء
روم — ریشم، روئی، مخمل اور نفیس کپڑے۔

## حضور صلی اللہ علیہ وسلم بحیثیت تاجر

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جس زمانہ میں آنکھ کھولی چاروں طرف مادیت کا غلبہ تھا۔ تجارت زوروں پر تھی، اس کی سرگرمیاں شباب پر تھیں۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے والد ماجد حضرت عبداللہ خود بھی تاجر تھے، اور جس وقت ان کا انتقال ہوا اس وقت شام کی طرف تجارت ہی کی غرض سے گئے ہوئے تھے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے

ے چچا ابو طالب کے ہمراہ بیرونی تجارتی
فار بھی کئے، اور جب عمر شریف بیس سے
ہوئی تو تجارتی اسفار بطور شرکت مضاربت
آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کئے۔ حضرت
یجۃ الکبریٰ مکہ مکرمہ کی سرمایہ دار خاتون تھیں
کا مال لے کر آپ نے شام کا سفر کیا، اور
رتی سوجھ بوجھ اور امانت و دیانت کی وجہ
اس تجارت میں خوب فائدہ بھی ہوا جس
متأثر ہوکر حضرت خدیجۃ الکبریٰؓ نے
سہیلی حضرت نفیسہؓ کو نکاح کا پیغام
ے کر بھیجا۔ اور آپ نے قبول فرمایا، اس
ت آپ کی عمر شریف پچیس سال تھی اور
ضرت خدیجۃ الکبریٰؓ کی عمر چالیس سال تھی،
ضرت خدیجۃ الکبریٰؓ کے کاروبار کو حضور
لی اللہ علیہ وسلم نے باحسن وجوہ سنبھالا
نہیں بلکہ فروغ دیا، یہاں تک کہ آپ کو
رے جہاں کے انسانوں کی ہدایت کے
مبعوث کیا گیا۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد عالیہ
خلیفہ اول حضرت ابو بکر صدیقؓ بھی اچھے
جر تھے۔ کپڑوں کی تجارت کرتے تھے، حضرت
ؓ کی تجارت ایران سے تھی، اور حضرت عثمانؓ
کاروبار تھوک کا تھا، اشیاء خوردنی ان
خاص کاروبار تھا۔ مصر سے غلہ منگایا کرتے
ے، اللہ تعالیٰ نے ان کی تجارت میں بڑی
کت دی تھی۔ ایک دفعہ قحط پڑا تو حضور
رم صلی اللہ علیہ وسلم کے حکم پر ہزاروں
ن غلہ قحط زدہ لوگوں میں تقسیم کرایا
ۂ بیررومہ کو ۳۵ ہزار درہم میں خرید
کے مسلمانوں کے لئے وقف کر دیا، حضرت
بدالرحمٰن بن عوفؓ ایک کامیاب تاجر تھے۔
کی تجارت کا معتد بہ حصہ تبلیغ اسلام کے لئے
وقف کر رکھا تھا۔

مسلمانوں کی تجارتی دلچسپیاں روز بروز بڑھتی گئیں یہاں تک کہ تیسری صدی ہجری میں ابو القاسم بن خرداذبہ نے بحری اور بری تجارت کے لئے راستوں کا تعین کیا اور تجار کے لئے "دلیل المسافرین" کتاب تیار کی، مسلمان تجارت کے لئے جہاں بھی گئے، اپنی دیانت، امانت مروت، اور اخلاق فاضلہ کے بموجب وہاں کی پوری سوسائٹی پر چھا گئے، وہ پہلے داعی تھے بعد میں تاجر۔ اس کا اثر یہ ہوا کہ جہاں انھوں نے تجارتی کامپلکس بنائے، وہاں اشاعت دین کے مراکز بھی قائم کئے، اور ان کی جدوجہد سے پورا پورا علاقہ حلقہ بگوش اسلام ہوگیا۔ جنوبی ہند کا بیشتر حصہ، مالدیپ، لکشدیپ کے جزائر، انڈونیشیا، ملیشیا میں اسلام انھیں باکردار تاجروں کا رہین منت ہے۔

ایک بزرگ صحابی حضرت وہب بن ابی کبشہؓ چین کے بادشاہ کے پاس بطور سفیر گئے اور وہیں رحلت فرمائی۔ پروفیسر آرنلڈ نے اپنی شہرۂ آفاق کتاب "دی پریچنگ آف اسلام" میں لکھتے ہیں کہ "اسلام تجارت کے ذریعہ اور تبلیغ کے ذریعہ پھیلا نہ کہ تلوار کے ذریعہ"۔

## تجارت کی فضیلت

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا: "علیکم بالتجارة فان فیها تسعة أعشار الرزق" تجارت کرو اس میں رزق کا بڑا حصہ ہے۔

ایک جگہ اور ارشاد فرمایا:

"جو تاجر مشقت اٹھا کر ایک شہر سے دوسرے شہر تک اناج لے جاتا ہے اور اس دن کے بھاؤ سے فروخت کرتا ہے، اس کا درجہ اللہ عزوجل کے نزدیک شہید کا سا ہے۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"التاجر الامین الصدوق المسلم مع الشهداء یوم القیامة"۔
(سنن ابن ماجہ ج ۲ ص ۷۲۴ تحقیق محمد فؤاد عبدالباقی)

سچا امانت دار مسلمان تاجر قیامت کے دن شہیدوں کے ساتھ ہوگا۔

## تجارتی ضوابط

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے تاجروں کے لئے تجارتی ضوابط بھی مقرر فرمائے، سورۂ النساء میں ہے۔

"إِنَّ اللَّهَ كَانَ عَلَيْكُمْ رَقِيبًا"۔

بیشک اللہ تعالیٰ تمہیں دیکھ رہا ہے۔

لہٰذا تاجر کو یہ سمجھنا چاہئے کہ اللہ تعالیٰ اس کے اعمال سے واقف ہے، اور اسے قیامت کے دن جوابدہ ہونا پڑے گا، لہٰذا وہ ہر قسم کی بدعہدی، بے ایمانی، جھوٹ سے باز رہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک تاجر کو گیہوں کا ڈھیر لئے بیٹھا ہوا پایا، غلہ منڈی سے آپ کا گذر ہو رہا تھا، آپ نے اس ڈھیر میں ہاتھ ڈالا تو اندر کا گیہوں بھیگا ہوا تھا۔ آپ نے فرمایا کہ ایسا کیوں کیا، انھوں نے کہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم بارش کی وجہ سے گیہوں بھیگ گیا تھا اس لئے اس کو اندر کر دیا اور اس کے اوپر خشک گیہوں ڈال دیا تھا۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"من غش فلیس منا" (جامع الترمذی ج ۱ ص ۱۵۷)

جو کسی کو دھوکہ دے اس سے ہمارا کوئی

تعلق نہیں ہے۔ گویا وہ طریقہ نبوی پر نہیں ہے، اسلم سماج سے خارج ہے، کتنی شدید وعید ہے اس تاجر کے لئے جو کاروبار میں کسی قسم کا دھوکہ دہی سے کام لیتا ہو۔

## ذخیرہ اندوزی کی ممانعت

مشکوٰۃ شریف میں اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

"من احتكر أربعين يوما يريد به الغلاء فقد برئ من الله وبرئ الله منه" (مشکوٰۃ ج۱ ص۲۵۱)

جس نے اشیا خوردنی کی ذخیرہ اندوزی چالیس روز تک کئے رکھی (یعنی صارفین کو شدید ضرورت کے باوجود وہ اشیا نہیں پہونچ سکیں) اللہ تعالیٰ اس کی ذمہ داری سے بری ہوں گے۔

ایک اور حدیث میں ارشاد ہے:

"الجالب مرزوق والمحتكر ملعون". (مشکوٰۃ ج۱ ص۲۵۱)

سوداگر کو رزق ملتا ہے، اور ذخیرہ اندوز لعنتی ہے۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے ایک ذخیرہ اندوز کا غلہ جلا دیا تھا۔

مسلم شریف میں حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے:

"من احتكر وهو خاطئ". (مسلم شریف ج۲ ص۳۱)

جو شخص ضرورت کے باوجود اسے غرض سے غلہ جمع کرکے روک لے کہ نرخ بڑھنے پر بیچے تو وہ خطاکار ہے۔

## حرمت سود

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"من أكل الربا بعث يوم القيامة مجنونا يتخبط". (ترغیب وترہیب)

سود خور قیامت کے دن پاگل اٹھایا جائے گا۔ (ابوداؤد)

ابن ماجہ میں ہے:

(عن أبي هريرة رضي الله عنه قال: قال رسول الله صلى الله عليه وسلم الربا سبعون بابا أدناها كالذي يقع على أمه.

(رواه البيهقي: الترغيب والترهيب ج۳ ص۳)

حضرت ابوہریرہؓ نے ارشاد فرمایا ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ سود کا گناہ ایسے ستر گناہوں کے برابر ہے جن میں سب سے کم درجہ کا گناہ یہ ہے کہ کوئی مرد اپنی ماں سے زنا کرے۔

علامہ اقبالؒ فرماتے ہیں:

ظاہر میں تجارت ہے حقیقت میں جوا ہے
سود ایک کا لاکھوں کے لئے مرگ مفاجات

## ناپ تول میں کمی

سورۃ المطففین میں ارشاد ہے:

"وَيْلٌ لِّلْمُطَفِّفِينَ الَّذِينَ إِذَا اكْتَالُوا عَلَى النَّاسِ يَسْتَوْفُونَ وَإِذَا كَالُوهُمْ أَو وَّزَنُوهُمْ يُخْسِرُونَ". (سورۃ المطففین)

ہلاکت ہے ان کے لئے جو ناپ تول میں کمی کرتے ہیں یہ لوگ جب لوگوں سے لیتے ہیں تو پورا لیتے ہیں، اور جب دیتے ہیں یا وزن کرتے ہیں کو کم تولتے ہیں۔

## قسمیں کھانا

حضرت عبید بن رفاعہؓ سے روایت ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"ان التجار يبعثون يوم القيامة فجارا الا من اتقى الله وبر وصدق".

(جامع الترمذی ج۱ ص۱۴۵، ابوعیسیٰ بن سورۃ الترمذی)

قیامت کے دن تاجروں کا حشر نافرمانوں کے ساتھ ہوگا مگر جو تاجر اللہ تعالیٰ سے ڈرتا ہو، حرام سے بچے، جھوٹی قسم نہ کھائے اور سچ بولے تو اس کا حشر فاجروں کے ساتھ نہیں ہوگا۔

حضرت واثلہ بن اسقع رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"من باع عيبا لم يبينه لم يزل في مقت الله، ولم تزل الملئكة تلعنه". (مشکوٰۃ ج۱ ص۲۴۹)

جو شخص عیب دار چیز بیچے اور اس کے عیب کو ظاہر نہ کرے تو وہ ہمیشہ اللہ تعالیٰ کے غضب میں رہے گا، اور فرشتے اس پر لعنت کرتے رہیں گے۔ (ابن ماجہ)

نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"الحلف منفقة للسلعة ممحقة للبركة". (مشکوٰۃ ج۱)

جو شخص قسم کھا کر سامان کو بیچے تو اس کا سامان بہت جلد فروخت ہو جاتا ہے لیکن برکت ختم ہو جاتی ہے۔

ایک حدیث میں آیا ہے:

"رحم الله رجلا سمحا إذا باع وسمحا إذا اشترى وسمحا إذا اقتضى".

(رواہ البخاری: مشکوٰۃ ج۲ ص ۲۴۳)

اللہ تعالیٰ اس شخص پر مہربانی کرتا ہے جو خرید و فروخت میں اور قیمت وصول کرنے میں نرمی اور سہولت اختیار کرے۔

حقیقت ہے کہ "اسلام میں جس طرح عبادات و فرائض پر زور دیا گیا ہے اسی طرح کسب حلال اور طلب معاش کو بھی اہمیت دی گئی ہے، آج سے چودہ سو سال پہلے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تھا:

"علیکم بالتجارۃ فان فیھا تسعۃ اعشار الرزق"

اور یہ عجیب بات ہے کہ آج کی مہذب ترقی یافتہ دنیا میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا قول مبارک بے غل و غش ستارے کی طرح دمک رہا ہے، دنیا کی وہی قومیں آج ترقی یافتہ سمجھی جاتی ہیں جو تجارت میں آگے ہوں، خود نبی کریمؐ نے تجارت کو بطور پیشے کے اپنایا اور آپ کے اکثر و بیشتر صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا محبوب مشغلہ بھی تجارت ہی تھا۔ امت کے لئے حضور اکرمؐ کی حیات طیبہ میں اسوۂ حسنہ موجود ہے، اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد صحابہ کرامؓ اور بزرگان دین کی پاک زندگیاں ہمارے لئے معیار حق ہیں، تجارت کی یہ فضیلتیں اور تاجروں کے یہ سارے مرتبے جو قرآن و حدیث میں بیان کئے گئے ہیں، حکم کے اعتبار سے عام نہیں بلکہ مشروط ہیں کہ تجارت ہر قسم کی فریب کاری، احتکار، جھوٹ، استحصال، مکاری، ملاوٹ، سٹہ، اور ان ناپسندیدہ عناصر سے پاک ہو جو اس مقدس ترین معاش کو ناپاک بنادیتے ہیں۔



# ضروری اعلان

دارالعلوم ندوۃ العلماء کا ترجمان پندرہ روزہ تعمیر حیات اب انٹرنیٹ پر دستیاب ہے، اور ای میل کا پتہ بھی درج ہے۔

نوٹ:۔ جو حضرات تعمیر حیات کے ذریعہ انٹرنیٹ پر اپنا اشتہار دینا چاہتے ہیں ان کو تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر ۸۰ روپئے کے حساب سے بل ادا کرنا ہوگا۔ اطلاع ملنے کے بعد ہی ان کا اشتہار انٹرنیٹ پر دیا جاسکے گا۔

**Web-Site**: http://nadwa.virtualave.net
**E-mail Address:** airp@lw1.vsnl.net.in

# میں نے اسلام کیوں قبول کیا

تحریر: سمیرہ خالد (سابقہ ایولین ٹونیلیر) ترجمہ: ڈاکٹر حافظ حقانی میاں قادری

اسلام قبول کرنے کے بعد میری زندگی میں مکمل تبدیلی آگئی اور میں اس زندگی کے ہر ہر لمحے سے پیار کرتی ہوں میں ہر عورت کو خواہ وہ مسلمان، عیسائی، یہودی یا ہندو ہو، یہی مشورہ دوں گی کہ وہ قرآن مجید اٹھائے اور اس کو تھوڑا تھوڑا پڑھنا شروع کرے اور اس کو مکمل کرے کینیڈین نومسلمہ سمیرہ خالد کے ایمان افروز تاثرات۔ (ادارہ)

بہت سے لوگ یہ سوچتے ہوں گے کہ ایک جوان عورت جو کینیڈا میں پیدا ہوئی، سفید جلد والی (CAUCASIAN) عورت نے مذہب اسلام کیوں قبول کر لیا؟ ایسا مذہب جس کے متعلق یہ کہا جاتا ہے کہ یہ عورتوں پر ظلم روا رکھتا ہے، ان کی آزادی سلب کر لیتا ہے اور ان کو دوسرے درجہ کا شہری بنا دیتا ہے، میں نے مذہب اسلام پر لگائے گئے ان تمام الزامات کو مسترد کر دیا اور درج ذیل سوالات پر اپنی تمام تر توجہ مرکوز کر دی۔

آخر کینیڈا، امریکہ اور یورپ میں پیدا ہونے والی خواتین جو خود کو مہذب متمدن (CIVILISED) معاشرے کا فرد سمجھتی ہیں کثیر تعداد میں ایک ایسے مذہب (اسلام) کو قبول کر رہی ہیں جو ان کی آزادی چھین لیتا ہے، ان پر ناروا ظلم کرواتا ہے اور ان کے حقوق سے تعصب برتتا ہے۔ کینیڈا کا شہری ہونے کی حیثیت سے اور پھر ایک نومسلم ہونے کی حیثیت سے میں اپنے تاثرات پیش کر رہی ہوں کہ آخر میں نے کن وجوہات کی بنا پر اس نام نہاد آزادی کو مسترد کر دیا جس کا مغرب کی سوسائٹی کی عورتیں دعویٰ کرتی ہیں اور ایک ایسے سچے مذہب (اسلام) کو اپنے لئے منتخب کیا جو عورتوں کو صحیح اور سچی آزادی عطا کرتا ہے اور ان کو ایک ایسا مقام عطا کرتا ہے جو بالکل منفرد (UNIQUE) ہے۔

جب میں چھوٹی بچی تھی تو باوجود عیسائی ہونے کے میرا گھرانہ غیر مذہبی (NON. RELIGIOUS) تھا۔ میں اکثر اپنے والدین سے پوچھتی تھی کہ اگر واقعی خدا ہے تو وہ کون ہے؟ کہاں ہے اور آخر کہاں سے آیا ہے۔

ان کا جواب ہمیشہ یہ ہوتا کہ ان باتوں کو چھوڑو اور جو عقیدہ رکھنا چاہتی ہو رکھو ان کا یہ جواب مجھے مطمئن نہیں کرتا تھا کیونکہ میرے مختلف دوست مختلف مذاہب سے تعلق رکھتے تھے اور میں ہمیشہ یہ سوچتی تھی کہ میں غیر مذہبی مزاج (NON. RELIGIOUS) کیوں ہوں؟

مجھے یاد پڑتا ہے کہ جب میں چھ سات سال کی تھی تو میں کچھ عرصہ مقامی چرچ کے اتوار اسکول (SUNDAY SCHOOL) میں اپنے دوستوں کے ساتھ پڑھنے جاتی تھی، میں نے اس تجربہ کو بہت غیر دلچسپ پایا، میں اپنے انسٹرکٹر اور ان بچوں کے درمیان خود کو بہت بوجھل، غیر مطمئن اور غیر آرام دہ محسوس کرتی تھی، جب کہ میں اس وقت حضرت عیسیٰ علیہ السلام (JESUS CHRIST) کے متعلق زیادہ جانتی بھی نہ تھی۔ اس صورت حال سے تنگ آ کر میں نے اتوار اسکول جانا بند کر دیا اور غیر مذہبی انداز سے پروان چڑھتی رہی، میں خدا کے تصور سے بالکل بیگانہ تھی، اس صورت حال نے مجھے تنہائی پسند بنا دیا، یہ صورت حال میرے ہائی اسکول جانے تک رہی، جب میں ہائی اسکول میں پہنچی تو مجھے سوشل اسٹڈیز کی کلاس میں مذاہب کے بارے میں بتایا گیا، مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ میری استانی نے کتنی شد و مد اور زور دار طریقے سے یہ بتایا تھا کہ اسلام میں عورت کو کوئی حق حاصل نہیں ہے، ان کو تعلیم سے محروم رکھا جاتا ہے، ان کی جبری طور پر ختنہ کی جاتی ہے ان کو زبردستی مرد کی اطاعت پر مجبور کیا جاتا ہے اور مردوں کے لئے انہیں مار پیٹ کی بھی کھلی اجازت ہے، ان باتوں نے مجھے کچھ سوچنے پر مجبور کر دیا۔

میں اکثر اوقات یہ سوچتی تھی کہ ہو سکتا ہے کہ جو کچھ استانی نے مجھے بتایا ہے سب سچ ہو، میں ایک جانب مذہب اسلام سے متعلق طنزیہ باتیں سن رہی تھی اور اس کا اثر بھی قبول کر رہی تھی، اسی دوران میری ملاقات ایک مسلمان نوجوان سے ہوئی جس کا نام خالد تھا، وہ اسی جگہ کام کرتا تھا جہاں میں کام کرتی تھی، میں نے اس سے وہ تمام باتیں پوچھیں جو میری استانی نے اسکول میں

مجھے بتائی تھیں، اس کو یہ سب کچھ سن کر سخت افسوس ہوا کہ جدید دنیا میں مذہب اسلام کے متعلق کتنا غلط پروپیگنڈہ کیا جاتا ہے، خالد نے مجھے بتایا کہ یہ سب غلط ہے۔

اب جب میں نے اسکول جاکر اپنی استانی کو یہ سب کچھ بتایا اور اپنے ساتھی طالب علموں سے بھی اس موضوع پر بات چیت کی تو میری استانی نے میرے ذرائع کو غلط بتایا اور اپنی معلومات کو درست قرار دینے پر زور دیا اور کہا کہ اس نے ساری معلومات حوالہ جاتی کتابوں (REFERENC BOOKS) سے حاصل کی ہیں۔ میری استانی نے مزید کہا کہ اگر میں اپنی معلومات کے ذرائع پر اصرار کروں گی تو وہ ہماری کلاس کو سوشل اسٹڈیز نہیں پڑھائیں گی۔ میری استانی نے اس سلسلے میں مجھے کافی پریشان کیا لیکن میرے ہم جماعت ساتھیوں نے اس پر یقین کیا۔

میں نے خالد سے مسلم خواتین کے بارے مزید معلومات جمع کیں، در اصل میں خواتین اور مذہب اسلام میں ان کے حقوق کے بارے میں بہت متجسس (CURIOUS) تھی۔ خالد کے ذریعہ مجھے کافی معلومات حاصل ہوئیں مگر میں نے اس کی باتوں پر مکمل یقین نہیں کیا، میں اس وقت بھی مذہب سے بیگانہ تھی اور ابھی مجھے اسلام کے بارے میں زیادہ معلومات نہیں ہوئی تھیں، لیکن ایک خاص بات میرا دل موہ لیتی تھی کہ مسلمان عورتیں کتنے اچھے طریقے سے لباس پہنتی ہیں اور خود کو ڈھانپتی ہیں اور ان کے چہروں پر کتنا اطمینان، سکون و چین نظر آتا ہے میرے وہم و گمان میں بھی نہیں تھا کہ ایک دن ایسا آئے گا کہ میں بھی ان مطمئن خواتین کی طرح ستر پوشی والے لباس پہنوں گی۔

دو سال کے بعد میں نے اور خالد نے شادی کر لی اور ہمارے بیٹا پیدا ہوا، اس کے بعد پھر ہمارے ہاں ایک اور بیٹے کی ولادت ہوئی، میں نے پھر خود کو غیر مطمئن اور دل شکستہ پایا اور اپنے اندر ایک روحانی خلا محسوس کیا، میں نے محسوس کیا کہ میری زندگی کی کوئی متاع ابھی گم گشتہ ہے۔

اس مرحلہ پر آکر میں نے مختلف مذاہب کا مطالعہ کرنا شروع کیا اسی دوران میں نے قرآن مجید با ترجمہ خریدا اور باقاعدگی سے اس کا ترجمہ پڑھنا شروع کیا، مجھے زندگی کا صحیح اور حقیقی مفہوم سمجھ میں آیا، میں نے دیگر مذاہب کا مطالعہ بند کر دیا، میرے دل نے گواہی دی:

"لا الٰہ الا اللّٰہ محمد رسول اللّٰہ"
اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، محمدؐ اللہ کے رسول ہیں۔"

میرے ذہن میں جتنے بھی سوالات تھے قرآن مجید نے تمام کا جواب دے دیا تھا، اسی اثنا میں رمضان کے مقدس مہینہ کی آمد میں صرف ایک ہفتہ رہ گیا، میں نے نماز سیکھ لی اور چند سورتیں بھی زبانی یاد کر لیں اور اسلام قبول کر لیا۔ الحمد للہ! اب میں شکستہ خاطر اور آزردہ دل نہیں ہوں، اللہ کی ذات پر مجھے کامل یقین ہے، اللہ تعالیٰ نے مجھے راہِ ہدایت سے نوازا۔

اسکارف (حجاب) کے معاملہ میں شروع میں مجھے کچھ دشواری ہوئی لیکن سکون و اطمینان نے مجھ پر غلبہ پا لیا، میں پہلے کیا تھی؟ مجھے نہیں معلوم، مجھے صرف اتنا معلوم ہے کہ میں مسلمان ہوں اور مسلمان ہونے پر مجھے فخر ہے۔ اللہ تعالیٰ نے مجھے برائیوں سے محفوظ فرمادیا ہے، میں خود کو اللہ سبحانہ وتعالیٰ کے بہت قریب محسوس کرتی ہوں، اسی نے اپنی کتاب قرآن مجید میں مومن عورتوں کو حکم دیا کہ خود کو ڈھانپیں اور نگاہوں کی حفاظت کریں۔ چنانچہ اللہ تبارک وتعالیٰ سورۂ نور میں ارشاد فرماتے ہیں جس کا مفہوم یہ ہے،

"اے پیغمبر! مسلمانوں سے کہو کہ اپنی نگاہیں نیچی رکھیں اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کریں اس میں ان کی زیادہ صفائی (پاکبازی) ہے اور جو کچھ بھی کیا کرتے ہیں بیشک اللہ کو سب خبر ہے۔ اے پیغمبر! مسلمان عورتوں سے کہو وہ بھی اپنی نظریں نیچی رکھیں اور اپنی شرمگاہوں کی حفاظت کریں اور اپنی زیبائش کسی کے سامنے ظاہر نہ ہونے دیں، بجز اس چیز کے جو چار و ناچار کھلی رہتا ہے اور اپنے سینوں کو دوپٹوں سے ڈھانکے رہیں اور اپنی زینت (بناؤ سنگھار) کو کھلا نہ رکھیں۔ مگر اپنے شوہروں کے سامنے یا اپنے باپ کے یا اپنے شوہر کے باپ یا اپنے بیٹوں کے یا اپنے خاوند کے بیٹوں کے یا اپنے بھائیوں کے یا اپنے بھتیجوں کے یا اپنے بھانجوں کے یا اپنی میل جول کی عورتوں کے یا اپنے ہاتھ کے مال (باندی غلام) یا ایسے خدمت میں مشغول رہنے والوں کے سامنے جو مرد تو ہیں مگر عورتوں سے کچھ غرض نہیں رکھتے یا لڑکوں کے آگے جو عورتوں کے پردے کی باتوں سے آگاہ نہیں اور چلنے میں اپنے پاؤں زمین پر ایسے زور

سے بند رکھیں کہ پاؤں کے زیور کی آواز سے لوگوں کو ان کے چھپے ہوئے سنگھار کی خبر ہو جائے اور اے مسلمانو! تم سب مل کر اللہ کی جناب میں توبہ کرو تاکہ تم فلاح پاؤ۔"

میں یہ جانتی ہوں کہ یہ چیز میرے شوہر کو بہت پریشان کرتی ہے کہ اس کی بیوی نے نہ صرف اسلام قبول کر لیا ہے بلکہ وہ ایک عملی مسلمہ ہے، جب کہ وہ نہیں ہے۔ میرے اور میرے شوہر کے درمیان اس مسئلہ پر کوئی اختلاف نہیں ہے کہ بچوں کی تعلیم و تربیت اسلامی طریقہ سے ہونی چاہئے لیکن یہ بات بھی اپنی جگہ موجود ہے کہ جب سے میں نے اسلامی تعلیمات پر عمل کرنا شروع کیا ہے وہ مجھ سے خوش نہیں ہے۔

اسلام قبول کرنے کے بعد میری زندگی میں مکمل تبدیلی آگئی اور میں اس زندگی کے ہر ہر لمحہ سے پیار کرتی ہوں، میں ہر عورت کو خواہ وہ مسلمان، عیسائی یہودی یا ہندو ہو یہی مشورہ دوں گی کہ وہ قرآن مجید اٹھائے اور اس کو تھوڑا تھوڑا پڑھنا شروع کرے اور اس کو مکمل کرے۔

اللہ تعالیٰ ہر ایک کو ہمت عطا فرمائے تاکہ وہ سیدھے، سچے اور ہدایت کے راستے پر چل پڑے جس طرح گذشتہ سال اللہ نے مجھے راہِ ہدایت پر گامزن کیا۔

(بشکریہ ختم نبوت کراچی)

قرآن کریم کی مقدس آیات اور احادیث نبوی دینی معلومات میں اضافے اور تبلیغ کیلئے شائع کی جاتی ہیں ان کا احترام آپ پر فرض ہے۔ لہٰذا جن صفحات پر یہ آیات درج ہوں ان کو صحیح اسلامی طریقہ کے مطابق بے حرمتی سے محفوظ رکھیں۔

## تعمیر حیات کا خصوصی شمارہ

# مفکر اسلام نمبر شائع ہو گیا

تعمیر حیات کا خصوصی شمارہ "مفکر اسلام نمبر" منظر عام پر آگیا ہے، یہ نمبر کافی ضخیم ہے چونکہ سادی ڈاک سے روانہ کرنے میں ضائع ہونے کا اندیشہ ہے۔ لہٰذا جن حضرات کی مدت خریداری دسمبر سنہ ۲۰۰۰ء تک ہے اور 30/- .Rs رجسٹری خرچ روانہ کر دیا ہے ان کو خاص نمبر رجسٹرڈ ڈاک سے روانہ کیا جا رہا ہے اور جن کی خریداری مدت ختم چل رہی ہے وہ سالانہ زر تعاون اور مزید 30/- .Rs رجسٹری خرچ روانہ کریں تاکہ ان کو یہ نمبر جو تقریباً 365 صفحات پر مشتمل ہے روانہ کیا جا سکے، جو حضرات اس نمبر کے خواہش مند ہیں اور نئے خریدار بننا چاہتے ہیں وہ 300/- .Rs روانہ کریں جس میں دو سال تک تعمیر حیات جاری رہے گا۔ اور اگر وہ 200/- .Rs روانہ کریں گے تو ایک سال تک جاری رہے گا اور یہ خاص نمبر بھی رجسٹرڈ ڈاک سے روانہ کیا جائے گا۔

نوٹ:۔ ندوہ ڈاکخانہ یومیہ صرف پچاس تعمیر حیات کے پیکٹ رجسٹرڈ لیتا ہے اس لئے اس میں کچھ تاخیر بھی ہو رہی ہے۔ اس لئے تاخیر سے شمارہ ملنے کی وجہ سے ادارہ تعمیر حیات معذرت چاہتا ہے۔

## مفکر اسلام مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ

# امتیازی خصوصیات کے آئینہ میں

محمد الیاس بھٹکلی ندوی

جمعہ کا دن ہے حرم مکی نمازیوں کے بے پناہ ہجوم سے اپنی وسعت کے باوجود تنگ دامانی کی شکایت کر رہا ہے عمرہ کرنے والوں کی ایک بڑی تعداد طواف بیت اللہ میں مصروف ہے اور اس سے زیادہ تعداد میں شمع حرم کے پروانے ذکر تلاوت میں منہمک ہیں، رحمت وسکینت کی نظر آنے والی ایک چادر سب پر تنی ہوئی ہے زوال آفتاب ہوتا ہے اور امام حرم منبر کعبہ پر چڑھتے ہیں اور اپنی پوری ایمانی قوت اور روحانی طاقت کے ساتھ عالم اسلام کے اس چیدہ مجمع سے مخاطب ہوتے ہیں وہ ان کو اپنی سنہری تاریخ سامنے رکھتے ہوئے بتارہے ہیں کہ ان کے منصب قیادت سے ہٹ جانے سے نوع انسانی کو کس قدر نقصان پہنچ رہا ہے اس سلسلہ میں قرآنی آیات اور احادیث نبویہ کے علاوہ صحابہ وائمہ کے اقوال بھی نقل کررہے ہیں، مجمع گوش بر آواز ہے۔ امام صاحب اپنی بات میں مزید وزن پیدا کرنے کے لیے اچانک کہتے ہیں کما قال سماحۃ شیخنا العلامۃ ابوالحسن علی الحسنی الندوی فی کتابہ ماذا خسر العالم بانحطاط المسلمین، مجمع میں موجود اکثریت یہی سمجھتی ہے کہ امام حسن بصریؒ اور ابن تیمیہؒ کی طرح یہ بھی ملت کے ماضی کے کوئی نامور عالم ہیں، اس مجمع میں وہ بندہ بھی شامل ہے جو اس مسمّی کے بازو میں حرم کے ایک گوشہ میں بیٹھا ہے اچانک وہ دیکھتا ہے کہ اس کے بغل میں بیٹھا مصلی اپنی جیب سے رومال نکال کر آنسو پونچھ رہا ہے، وہ سمجھتا ہے کہ ملت کی بے بسی پر اس کو رونا آرہا ہے، اس کو پتہ نہیں کہ امام حرم کی زبان سے وہ امام احمد بن حنبلؒ اور امام غزالیؒ کی طرح جس شیخ ابوالحسنؒ کا نام سن رہا ہے وہ نہ صرف بقید حیات ہے بلکہ اس کے بغل میں بیٹھا خدا کے اس انعام واعزاز پر اپنے بہنے والے آنسوؤں کے قطرات کو قابو میں رکھنے کی کوشش کر رہا ہے، اس کو پتہ نہیں کہ آج اس کو کتنی بڑی سعادت سے اللہ تعالیٰ نے نوازا ہے اور وہ غیر شعوری طور پر اس روحانی شخصیت کی صحبت میں حرم میں نماز ادا کر رہا ہے، جس کا نام اس وقت کعبۃ اللہ کے منبر سے گونج رہا ہے اور عالم اسلام کے کروڑوں لوگ اس کو ٹی وی اور ریڈیو پر سن رہے ہیں۔

اس عزت افزائی پر جب علامہ ندوی امام حرم عبداللہ عبدالغنی الخیاط سے اپنی ایک ملاقات میں شکریہ کے کلمات کہتے ہیں تو وہ کہتے ہیں کہ شیخ یہ کوئی نئی بات نہیں ہے اس سے پہلے بھی خطبات حرم میں ہم اپنی بات میں طاقت پیدا کرنے کے لیے بارہا آپ کے حوالے دے چکے ہیں۔

بدر کا تاریخی میدان ہے حجاج ومعتمرین کے قافلے جوق در جوق اسی میدان کی زیارت کے لئے آرہے ہیں، اسی دوران اذان ہوتی ہے اور قریب کی ایک بڑی مسجد میں لوگ نماز کے لیے پہنچ جاتے ہیں۔ جماعت کے معاً بعد امام مسجد سیرت کی ایک کتاب کا درس معمول کے مطابق دیتے ہوئے اسکے مندرجات آج بھی سنا رہے ہیں، اپنے مفہوم کی ادائیگی کے لئے جامع الفاظ کے انتخاب اور روح نبوی سے مصنف کے والہانہ عشق کا لفظ لفظ سے اظہار ہو رہا ہے اور کتاب پڑھنے والے کے علاوہ خود مجمع پر بھی اس کا غیر معمولی تاثر ہے لیکن نہ پڑھنے والے کو پتہ ہے اور نہ سامعین کو اس بات کا علم کہ سیرت کی اس کتاب السیرۃ النبویۃ کا مصنف ان مسافر نمازیوں کے مجمع میں سر جھکائے بیٹھا رب اوزعنی ان اشکر نعمتک التی انعمت علی وعلی والدی کا مسلسل ورد کر رہا ہے۔

سنہ ۱۹۵۰ء کا زمانہ ہے اور محرم کے ابتدائی ایام، حرم کا صحن جماعت کے بعد آہستہ آہستہ خالی ہو رہا ہے، اچانک کلید بردار کعبہ اور اس کے متولی عالی مرتبت شیبی صاحب مطاف میں بیٹھے ایک ہندی حاجی کے قریب پہونچ کر سلام کہتے ہیں اور اس کی پیشانی کو بڑی عقیدت سے بوسہ دے کر کہتے ہیں کہ شیخ آج آپ کے لئے میں کعبۃ اللہ کا دروازہ کھولنا چاہتا ہوں اسی نیت سے اسکی چابی لے کر حاضر ہوں۔ آپ اپنے متعلقین کو لے کر اس میں داخل ہو جائیں۔ دیکھتے ہی دیکھتے حرم کی پولیس حرکت میں آجاتی ہے اور مجمع کو قابو میں کرتی ہے اور اس شیخ کو جو حقیقت میں کامل جوان بھی نہیں صرف ۳۶ سال کی عمر کا ہے اور اس کا ابھی عالم اسلام میں مکمل تعارف بھی نہیں ہوا ہے اس کی صرف چند ہی کتابیں عربی میں منظر عام پر آئی ہیں۔ اس کے متعلقین کے ساتھ جس میں شیخ

وقت حضرت مولانا عبد القادر صاحب رائے پوریؒ بھی ہیں کعبۃ اللہ میں داخل کراتی ہے، بعد میں جب بعض دیگر شناساؤں کو اس کی اطلاع ہوتی ہے تو وہ نیازمندانہ شکوہ کرتے ہیں کہ ہمیں اس سعادت سے کیوں محروم رکھا گیا بالآخر دوسرے دن مولانا ہی کی خواہش پر دوبارہ کعبۃ اللہ کھولا جاتا ہے اور یہ ۳۶ سالہ پیر جواں کعبۃ اللہ کے دروازہ پر کھڑے ہو کر اس ہزاروں کے مجمع میں سے ایک ایک طرف اشارہ کر کے پولیس سے کہتا ہے کہ یہ میرا شناسا ہے اور یہ میرا تعلق والا ہے، اس کو اندر آنے دو،

انتقال سے تین سال قبل ۱۹۹۶ء کو کعبۃ اللہ کی از سر نو بنیادوں کے ساتھ تعمیر جدید کے بعد اس کے افتتاح کی جو سعادت اللہ تعالیٰ نے آپ کو نصیب فرمائی وہ ہر مسلمان کے لئے باعث رشک ہے۔ ۱۹۹۴ء حجاج بن یوسف کی تعمیر کعبۃ اللہ کے بعد اس کی ساڑھے تیرہ سو سالہ اسلامی تاریخ میں کسی بھی انسان کو ملنے والی اپنی نوعیت کی یہ سب سے منفرد سعادت تھی۔ یہ تو زندگی میں قبولیت عند اللہ کے آثار و قرائن تھے لیکن جس قابل رشک حالت میں پوری تیاری کے ساتھ اس دنیا سے اپنے مالک سے بن سنور کر ملنے پہونچے اس پر تو پوری دنیا بیک زبان کہہ اٹھی کہ ان کی موت تو اسکی زندگی سے زیادہ قابل رشک نکلی۔ جمعہ کا دن، قبولیت کی گھڑی رمضان کا بابرکت مہینہ، روزہ کی حالت غسل سے فراغت، جسم معطر، نماز کی تیاری، باوضو باادب اپنے محبوب کی محبوب ترین سورہ جو اس کو بھی عزیز تھی سورہ یٰسٓ کی اس آیت کی تلاوت جنہیں نہ صرف مغفرت بلکہ اجر کریم کا خداوندی وعدہ اپنے بندۂ مومن کے لئے ہے پل جھپکنے میں روح پرواز کر گئی۔ اس کے بعد حرم مکی و مدنی میں ۳۰ لاکھ لوگوں کی طرف سے نماز غائبانہ نے تو نور علیٰ نور ہی نہیں بلکہ نور علیٰ نور علیٰ نور کر دیا۔ اسلام کے پانچوں بنیادی ارکان کی ادائیگی اس عالم فانی سے کوچ کے وقت بھی کسی کو نصیب ہو اس سے زیادہ نیک بختی کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا۔ کلمۂ طیبہ کا اقرار نماز کی تیاری، روزہ کی حالت، ایک دن قبل حج کا ارادہ و نیت اور زکوٰۃ و صدقات کی ادائیگی کرتے آپ اللہ کے دربار میں پہونچے۔ بہانوں کی تلاش میں رہنے والا رحمان و رحیم آقا آپ کو اس اعزاز کے ساتھ اپنے پاس بلانے سے کیسے محروم رکھتا کہ آپ نے زندگی بھر روزانہ بار بار اس دعا کے دہرانے کا معمول بنا رکھا تھا کہ اے اللہ ایمان کے ساتھ مجھے اپنے پاس بلا اور نیک لوگوں کے ساتھ میرا حشر فرما، سفر آخرت کے وقت نہ رسوائی ہو اور نہ شرمندگی اور نہ آزمائش رب توفنی مسلماً والحقنی بالصالحین غیر خزایا ولا نداما ولا مفتونین، وہ منظر مجھے ہمیشہ یاد رہیگا جب حضرت مولانا دعا کے اس جملہ غیر خزایا کو دہراتے تو اپنے گھٹنے پر ہاتھ مار کر رونے کی کیفیت میں آجاتے حیات و ممات میں یہ اکرام دراصل تعبیر تھی اس خواب کی جو آپ کی والدہ نے آپ کے بچپن میں دیکھا تھا کہ ہاتف غیبی نے قرآن کی اس آیت کو آپکی زبان پر جاری کر دیا ہے کہ ہم نے تمھاری آنکھوں کی ٹھنڈک کے لئے جو مخفی خزانہ چھپا رکھا ہے اس کا اندازہ تمہیں نہیں ہے فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَّا أُخْفِيَ لَهُم مِّن قُرَّةِ أَعْيُنٍ اس قبولیت کے آثار دنیا والوں کے ساتھ خود اس مہربان ماں نے بھی دیکھ لئے جس نے اپنے اس لخت جگر کے لئے روزانہ دو رکعت صلوٰۃ الحاجہ پڑھ کر اس دعا کے مانگنے کا معمول بنا لیا تھا اے خداوندا تو میرے علی کی صحیح رہنمائی فرما کہ اس سے کوئی غلط کام نہ ہو، اس والدہ نے وصیت کی تھی کہ اے میرے نور نظر اس دعا کو اپنی زندگی کے روزانہ کے [illegible] میں شامل کرنا کہ اے اللہ تو مجھے اپنے [illegible] بندوں کو دیے جانے والے حصوں میں [illegible] ترین حصہ عنایت فرما۔ اللھم اتنی بفضلک ما تؤتی عبادک الصالحین، کسی کی ولایت [illegible] کے لیے کرامتوں یا خرق عادت چیزوں کا ظہور ضمنی چیزیں ہیں، اصل ولایت تو یہ ہے کہ دیکھنے سے خدا یاد آئے آخرت کا شوق پیدا [illegible] خود اس کی زندگی سنت نبوی کے عین مطابق [illegible] حضرت مولانا کی ولایت کے لئے اس سے بڑ[illegible] اور کیا ثبوت چاہیئے کہ وفات سے قبل آخری [illegible] میں فالج کے اثر سے جسم کے حرکت نہ کر سکنے کے [illegible] نماز باجماعت اور تہجد کے ساتھ روزانہ کے اد[illegible] معمولات اور مسنون دعاؤں کے پڑھنے تک [illegible] ناغہ نہیں ہوا اور آخری دم تک رخصت کے [illegible] عزیمت پر عمل کیا۔ تقویٰ و احتیاط کا یہ عالم کہ [illegible] کے مہمان خانہ میں قیام پر جائے ناشتہ کا حرج تک [illegible] دیا، مطبخ سے کبھی کھانا نہیں کھایا، ہمیشہ امین [illegible] کے اپنے گھر سے منگوا کر کھایا، اپنے ملنے والے کے کھانے کا پائی پائی بل ادا کیا اور ان کی ایک کپ چائے اور بسکٹ تک کا پیسہ اپنی جیب [illegible] اپنے گھر جانے کے لیے خود اپنی وقف کی ہوئی [illegible] کے استعمال پر اس کا معاوضہ بھی ہمیشہ دیا۔ [illegible] آخری رمضان کے ندوہ میں گذارنے پر اپنے م[illegible] و محبین کے کھانے تک کے برتن کو راے [illegible] سے منگوایا۔

اس کی امیدیں قلیل اسکے مقاصد جلیل
اس کی ادا دلفریب اس کی نگاہ دلنواز
نرم دم گفتگو، گرم دم جستجو
رزم ہو یا بزم ہو پاک دل و پاک باز

## زبان خلق کو نقارۂ خدا سمجھو

استاد محترم مولانا عبد اللہ عباس صا[illegible]

ندوی مدظلہ العالی نے راقم الحروف کی کتاب مفکر اسلام کے ملت اسلامیہ کے نام روحانی وعلمی تحفے" کے مقدمہ میں ایک جملہ لکھا تھا کہ حضرت مولانا پر آپ کی حیات ہی میں اتنی کتابیں، رسالے اور مقالات نکل چکے ہیں کہ بہت سے لوگوں کی وفات کے بعد نہیں نکلتے۔ اس کو بعض لوگوں نے اس وقت مبالغہ پر محمول کیا، لیکن جب اسکی تفصیلات سامنے آئیں تو اعتراف کئے بغیر چارۂ کار نہیں رہا، یہ نا قابل انکار حقیقت تھی کم از کم اس صدی میں ہمیں کوئی ایسی علمی شخصیت نظر نہیں آئی کہ جس پر صرف وفات سے قبل ایک سال کے اندر پانچ چھ کتابیں عربی و اردو میں منظر عام پر آئی ہوں مختلف عالمی یونیورسٹیوں میں ایک سال قبل تک ایک درجن کے قریب لوگ آپ پر ڈاکٹریٹ کر رہے تھے۔ آپ کی حیات ہی میں ترکی جیسے لادینی ملک میں ایک عالمی تنظیم نے آپ پر ایک مستقل سمینار منعقد کیا جس میں محمد قطب اور علامہ یوسف القرضاوی جیسے چوٹی کے علماء کے علاوہ، مصر، مراکش انڈونیشیا، ملیشیا وغیرہ سے بڑی تعداد میں مفکرین وادبا شریک ہوئے۔ آج سے کئی سال قبل شام کی سپریم کورٹ کے معروف وکیل استاذ علی طنطاوی نے جدہ ریڈیو پر انٹرویو کے دوران جب یہ کہا کہ حرمین کے بعد اگر مجھے کہنا پسند ہے تو وہ لکھنؤ ہے، تو انٹرویو لینے والا لکھنؤ کو سمجھ نہ سکا تو علامہ طنطاوی نے کہا کہ یہ شیخ ندوی کا شہر ہے تو وہ فوراً سمجھ گیا، سامعین کو اندازہ ہوا کہ مولانا عالم اسلام میں لکھنؤ جیسے ہزار سالہ قدیم تاریخی شہر سے زیادہ معروف ہیں۔ آپ کی بعض تصانیف بالخصوص ماذا خسر العالم تو شہرت میں خود مولانا کی ذاتی شخصیت پر بھی غالب آ گئی، عرب فضلاء کا کہنا ہے کہ عالم عرب میں اس کتاب سے ناواقف شخص کو تعلیم یافتہ سمجھا ہی نہیں جاتا، چنانچہ اسی کتاب کے حوالے عدالتوں کی بحثوں اور پارلیمان کی تقریروں تک میں دیے گئے۔ ۱۹۹۵ء میں مغرب پر مدلل تنقید اور علمی انداز میں اس پر جارحانہ حملہ کی وجہ سے فرانس کی نمائش میں اس کتاب کو ضبط کیا گیا۔ ۱۹۸۲ء تک عربی کے بائیس قانونی ایڈیشنوں کے علاوہ ایک سو سے زائد مختلف زبانوں کے اس کے ایڈیشن نکل چکے تھے۔ ۱۹۸۰ء میں کشمیر جیسی باوقار یونیورسٹی نے عالمی سطح پر اپنا وقار بڑھانے کے لئے آپ کو اعزازی ڈاکٹریٹ کی ڈگری دی، یہ تو وفات سے قبل آپکی شہرت کے چند واقعات ہیں، وفات کے بعد سمیناروں کے انعقاد اور مختلف اخبارات کی طرف سے نمبرات کے نکالنے کا جو مقابلہ چل رہا ہے وہ اظہر من الشمس ہے اس کا اندازہ صرف اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ صرف اس اپریل کے آخری ہفتہ میں ۲۶ تا ۲۸ تاریخوں میں علی گڑھ، بمبئی اور لکھنؤ میں آپ پر بیک وقت ملکی سطح کے تین سمینار چل رہے تھے۔ لندن، ملیشیا اردن اور پاکستان میں جو سمینار ہوئے ہیں وہ اسکے علاوہ ہیں، درجنوں محبین نے آپ کی وفات کے بعد اپنے متعلقین میں نومولود بچوں کے نام علی اور ابوالحسن رکھے، دسیوں ادارے آپ کے نام سے قائم ہوئے اور اس سے زیادہ کا اعلان کیا گیا حیدرآباد میں مولانا رضوان القاسمی صاحب کے توسط سے جو مولانا سے غیر معمولی عقیدت رکھتے ہیں، ایک شخص نے حضرت مولانا کے نام سے ہر سال پچاس ہزار روپیے کا ایوارڈ دینے کا اعلان کیا جو بہترین اسلامی کتاب پر کسی کو دیا جائے گا غرض یہ کہ اس صدی میں اپنی ثقاہت وامانت کو ثابت کرنے کے لیے آپ سے شخصیات یا اداروں کا انتساب ایک معیار بن گیا کیا عرب کیا عجم ہر ایک آپ سے نسبت پر آج بھی فخر محسوس کرنے لگا۔ الحمد لله على ذلك والحمد

## کسی جمشید کا ساغر نہیں میں

اگر شیر نے بچہ کو دبوچ لیا تو یہ کوئی اہم خبر حیرت انگیز بات نہیں لیکن اگر جری و بہادر نے خو شیر کا مقابلہ کیا اور اس کو زخمی کر دیا تو یہ تار واقعہ بن جاتا ہے اسی طرح اگر کسی کے پاس د اپنی آسائشوں اور آرائشوں کے ساتھ آئی نہیں اور اس نے اس سے نفرت و بے نیاز کا دعویٰ کیا تو یہ کوئی کمال نہیں اس کی خوبیوں اس کو اسی وقت شمار کیا جائے گا جب دنیا پاس پوری نعمتوں کے ساتھ آتی رہے اور وہ سے منہ موڑتا رہے، اس معنی میں پوری میں دنیا سے نفرت کی مثال نبی رحمت برڑھ کر کسی کے یہاں نہیں مل سکتی، آپ لیے حکم خداوندی سے پہاڑوں کو سونے سے بد اور وادیوں کو اس سے بھر دینے کی عملی پیش کش جبریل امین حاضر ہوئے، اس کے بعد پھر انبیا صحابہ و مجددین ملت کا نمبر آتا ہے میرے مطالعہ کی روشنی میں کم از کم برصغیر میں اس صدی کسی عالم دین یا اللہ والے کے پاس اتنی دنیا نہیں آئی جتنی حضرت مولانا نور اللہ مرقدہ پاس آئی لوگ اب تک یہی سمجھتے رہے کہ د ایوارڈ میں ایک کروڑ، برونی ایوارڈ میں دو اور فیصل ایوارڈ میں ایک ملین روپئے آپ ملے اور آپ نے اس کو راہ خدا میں خرچ لیکن حقیقت یہ ہے کہ یہ سب مجموعی رقم مولانا سکنے والی کسی ایک کتاب کی رائلٹی سے بھی اس کے لیے آپ کی مشہور کتاب ماذا خسر ال کی مثال کافی ہے جس کے کم از کم سو سے زائد دنیا کی مختلف زبانوں میں نکلے اور بعض ای تو ایک ایک لاکھ کی تعداد میں بھی چھپے ایک

ناشر کا کہنا تھا کہ اس نے اس کتاب کے اسّی ہزار نسخے صرف ایک دن میں فروخت کئے۔ اگر ایک ایڈیشن پانچ ہزار نسخوں کا بھی مان لیا جائے اور فی کتاب چار پانچ ڈالر کا نفع بھی فرض کر لیا جائے تو صرف نفع کی رقم ہی ایک سو ملین یعنی دس کروڑ روپے سے تجاوز کر جاتی۔ لیکن سنئے کہ جس کی صرف کتابوں سے دنیا کے مختلف ناشر کروڑ پتی بن گئے اس کا کیا حال تھا، سنہ ۱۹۴۲ء میں اپنی مالی عسرت کا حال خود آپ نے کاروان زندگی میں تحریر فرمایا ہے۔ تنگی کے ایسے دن بھی گذرے کہ میں نے جیب گھڑی کے فروخت کرنے کا ارادہ کیا اور اسی ارادہ سے امین آباد چلا گیا۔ لیکن یہ سوچ کر کہ کہیں دوکاندار اس کو چوری کی گھڑی نہ سمجھے واپس آگیا۔ یاد رہے کہ اس وقت مولانا کی متعدد عربی و اردو تصانیف شائع ہو کر مدارس کے نصاب میں داخل ہو چکی تھیں۔

یہی حال کچھ وفات سے قبل کا بھی تھا کہ آخری سات آٹھ ماہ کے اندر ڈیڑھ کروڑ روپے سے زائد رقم اللہ کے راستے میں خرچ کی۔ عالمی و ملکی سطح پر جتنے اعزازات و ایوارڈوں سے آپ کو نوازا گیا غیر مسلموں میں بھی اس کی مثالیں بہت کم ملتی ہیں سرکاری سطح کا ملک کا ایک اہم ترین ایوارڈ پدم بھوشن نے مولانا کی قدم بوسی کی دو دو بار کوشش کی اور خود وزیر اعظم نرسمہا راؤ نے فون کر کے اس کو قبول کرنے پر اصرار کیا لیکن مولانا نے اس کو لینے سے انکار کر دیا غرض یہ کہ دنیا ایک طرف اپنی پوری آسائش کے ساتھ آپکے قدموں پر بچھا در ہونے کی آخر تک کوشش کرتی رہی لیکن اللہ نے محض اپنے فضل سے آپ کے دامن کو اس سے آلودہ ہونے [illegible] بار رکھا، اسی طرح کے ایک واقعہ کا میں خود عینی شاہد ہوں کہ گذشتہ کے ۱۷ جنوری ۱۹۹۵ء سفر کے دوران آپ سے نیازمندانہ تعارف رکھنے والے منگلور کے ایک مخلص نوجوان نے جس نے اس سفر میں پہلی دفعہ مولانا کی زیارت کی تھی، حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ سے ایسا متاثر ہوا کہ اپنا ایک بیش قیمت فلیٹ ندوۃ العلماء کو ہدیہ کیا، اس طرح کے اور بہت سے واقعات حضرت کے ساتھ پیش آتے تھے جس سے ندوہ کو فائدہ پہنچا۔

## نگاہِ دوربیں اور مومنانہ فراست و بصیرت

ایک زمانہ ایسا بھی آیا کہ حضرت مولانا کی ظاہری بصارت بظاہر جواب دے رہی تھی اللہ کی عطا کردہ اس خصوصی نعمت بصیرت میں روز بروز اضافہ ہی ہوتا رہا جس سے اپنے تمام معاصرین میں ممتاز تھے، آپ نے ملت اسلامیہ کے عمومی حالات کا جائزہ لیتے ہوئے بہت پہلے اس کی پیشین گوئی کر دی تھی کہ اس صدی کا ایک نیا فتنہ فکری ارتداد کا ہے جو تیزی سے عالم اسلام میں پھیل رہا ہے اس پر اگر فوراً بند نہ باندھا گیا تو یہ سیلاب مسلم نوجوانوں کو بہالے جائے گا۔ مولانا نے اس بات کا علی الاعلان اپنی تقریروں اور تحریروں اور مسلم سربراہوں کے نام خطوط میں اظہار کیا کہ دنیا اب مسلمانوں کے مذہبی ارتداد سے مایوس ہو چکی ہے، اب مسیحیت اور صیہونیت کے اشتراک سے ایک طویل مدتی منصوبہ ان کو عملاً نام کے مسلمان رکھتے ہوئے اور ظاہر میں فرائض کی پابندی کراتے ہوئے انکے ذہن و دماغ اور فکر و نظر کو فکری ارتداد میں مبتلا کرانے کا ہے کہ شعائر اسلام اور احکام شریعت پر ان کا دل مطمئن نہ ہو اور یہ فتنہ بقول حضرت مولانا اسلام کی چودہ سو سالہ تاریخ کا عہد صدیقی کے ارتداد اور فتنہ تاتار کے بعد کا تیسرا خطرناک ترین مسئلہ ہے، چنانچہ مولانا کی دعوتی زندگی کا ماحصل اور ان کی تمام تصنیفات کا خلاصہ اگر چند لفظوں میں کیا جائے تو اسی فکری ارتداد پر روک لگانے کی کامیاب کوشش اور اس کے نتیجے میں نئی مسلم نسل میں پیدا ہونے والی اسلام سے متعلق خود اعتمادی اور ان کا غیر متزلزل یقین ہے، اس موضوع پر آپ نے عرب و عجم میں سینکڑوں محاضرات دیئے ردة ولا ابابکر لہا یعنی فکری ارتداد کا مقابلہ نامی آپ کا مشہور کتابچہ لاکھوں کی تعداد میں چھپ کر مقبول ہوا اور دنیا کی اکثر زبانوں میں اس کے ترجمے بھی ہوئے تامل زبان میں جب اس کا ترجمہ منظر عام پر آیا تو سری لنکا کے ایک مخیر مسلمان الحاج محمد نعیم کو اس کتابچہ نے بہت متاثر کیا اور انھوں نے ۱۹۸۲ء میں اسی فکری ارتداد کا مقابلہ کرنے کے خاطر ایک مستقل یونیورسٹی کئی کروڑ روپے خرچ کر کے قائم کی تاکہ دنیا کے مختلف ممالک کے مسلم طلباء کی وہاں لاکر ذہنی تربیت کی جائے خود حضرت مولانا نے سری لنکا جا کر اس یونیورسٹی کا افتتاح فرمایا۔

مصر میں جمال عبد الناصر کی طرف سے قومیت عربیہ کا نعرہ جب بلند ہوا تو بیشتر عالم عرب اس سے نہ صرف متاثر ہوا بلکہ اس کا داعی و مبلغ بھی بن گیا، استاذ حسن زیات جیسے اسلامی ادیب تک کو اس پرکشش نعرہ نے متاثر کیا۔ عالم اسلام میں اس نعرہ کے پس پردہ ناپاک عزائم کو بھانپنے والے سب سے پہلے حضرت مولانا ہی تھے، اور آپ نے بلا خوف و خطر عالم عرب سے اپنے خصوصی تعلقات سربراہان مملکت سے اپنے دینی روابط اور وہاں کے مسلسل تاریخی دعوتی دوروں کے باوجود اس قومیت عربیہ کو جاہلیت قرار دے کر قومیت اسلامیہ کی دعوت دی۔ جب اس آواز نے اپنا اثر دکھانا شروع کیا

تو حکومت مصر نے دہلی میں موجود اپنے سفارتخانہ کے توسط سے اپنے دیرینہ تعلقات کا حوالہ دے کر حکومت ہند کو مجبور کرنے کی کوشش کی کہ مولانا کی شدت میں نرمی آئے لیکن حق کی خاطر جلنے والے اس دیئے کی لو دھیمی کیا ہوتی اور تیز ہوگئی۔

ترکی میں مصطفیٰ کمال اتاترک کے بدنام زمانہ اصلاحی کوششوں کے خلاف پہلی بار مولانا ہی نے شدید تنقید کرتے ہوئے فرمایا اس نام نہاد مسلم نجات دہندہ نے اس کی آڑ میں کہ وہاں کے مسلمانوں کو ان کے دین و مذہب سے دور کرنے کا منصوبہ بنایا ہے بعد میں خود ترک مسلمانوں نے مولانا کی اس بصیرت کی داد دی اور وہاں کی وزارت داخلہ نے حکومت کو رپورٹ دی کہ ترکی میں مسلم نوجوانوں کے اندر آنے والی اسلامی بیداری میں مولانا کی کتابوں کا بڑا دخل ہے۔

سنہ ۱۹۶۰ء میں آپ نے برما کا دورہ کیا اور وہاں کے مسلمانوں کے حالات کا جائزہ لینے کے بعد آپ کو یہ اندازہ لگانے میں دیر نہیں لگی کہ ان حالات میں اگر برمی مسلمانوں نے اب بھی غیر مسلموں میں اسلام کے تعارف اور اسلام و مسلمانوں سے متعلق پائی جانے والی غلط فہمیوں کو دور کرنے کی کوشش نہیں کی تو وہاں پرسکون ماحول میں ان کے رہنے کے امکانات نہ ہونے کے برابر ہیں وہاں کی گئی اپنی تقریروں میں آپ نے اس خطرہ سے ان کو صاف صاف آگاہ کیا لیکن برمی مسلمانوں نے اس مسئلہ کو سنجیدگی سے نہیں لیا نتیجہ یہ ہوا کہ چند ہی ماہ میں کمیونسٹوں کی طرف سے فوجی انقلاب کے بعد برمی مسلمانو کا جینا دوبھر ہوگیا اور مسلمان مولانا کی ان باتوں کو یاد کر کے خون کے آنسو رونے لگے، اسی دینی بصیرت کی بنیاد پر بابری مسجد کے سلسلہ میں مولانا کا نقطۂ نظر یہ تھا کہ مسجد کو نقصان نہ پہونچانے کا وعدہ ہندوؤں سے لینے کے بعد جزوی حقوق کے سلسلے میں مسلمان سختی کا معاملہ نہ کریں، ذاتی طور پر مولانا نے ملکی سطح کے ہندو پیشواؤں سے مل کر اس سلسلہ کی کامیاب کوشش بھی کی تھی لیکن مسلم قیادت کے ایک طبقے نے اپنے غیر لچکدار رویے سے مولانا کو اس معاملہ میں اپنی دستبرداری پر مجبور کر دیا۔ نتیجہ ملت نے دیکھ لیا کہ غیر دانشمندانہ قیادت نے مسجد ہی کو اپنی آنکھوں سے شہید ہوتے دیکھ لیا۔

صدام حسین نے جب کویت پر حملہ کیا تو امت کا ایک بڑا طبقہ صدام کی حمایت پر آمادہ ہوگیا۔ لیکن مولانا جانتے تھے کہ صدام خود صیہونیت کے ناپاک عزائم کی تکمیل کے لئے کس طرح ان کا آلہ کار بنا ہوا ہے اس لیے امریکی افواج کی حجاز میں موجودگی کی نفی کی آڑ میں صدام کی حمایت اور اس کے لیے کویت پر حملہ کا جواز فراہم نہیں کیا جاسکتا اس سلسلہ میں البعث الاسلامی، الرائد اور تعمیر حیات میں شائع شدہ آپ کی مختلف تقریریں و تحریریں خود شاہد ہیں۔

رابطہ عالم اسلامی کے قیام کے بعد جب یاسر عرفات کی پہلی دفعہ مکہ مکرمہ میں آمد ہوئی تو رابطہ کی طرف سے ایک بڑا اعزازی جلسہ منعقد ہوا اور شیخ بن باز کے اصرار پر اس وقت رابطہ کی نمائندگی حضرت مولانا ہی نے فرمائی، اس موقع پر آپ نے جو برجستہ ایمان افروز خطاب فرمایا اس کا خلاصہ یہ تھا کہ جب تک بیت المقدس جیسی پاک سرزمین کی آزادی کے لیے فاروقی وایوبی صفات پیدا نہیں کی جائیں گی اس وقت تک اس کی آزادی ناممکن ہے اگر فلسطینی قیادت کی موجودہ بے دینی کی حالت برقرار رہی تو مسجد اقصیٰ کا حصول محال ہے، دنیا دیکھ رہی ہے کہ مولانا کی کڑوی لیکن سچی باتیں آج کے حالات میں کتنی سچ ثابت ہو رہی ہیں، غرض یہ کہ دینی بصیرت آنیوالے حالات کی پیشین گوئی اور طوفان سے قبل اس کا اندازہ لگانے کا مولانا کا خاص خدا کا عطا کردہ یہ امتیازی وصف اب ملت کے قائدین میں دور دور نظر نہیں آتا۔

## ایسی چنگاری بھی یارب اپنے خاکستر میں تھی

یورپ وامریکہ میں اسلام کی تبلیغ کی انفرادی واجتماعی جو کوششیں عرصہ دراز سے ہو رہی تھیں اسکا زیادہ تر انحصار مسلم شخصیات یا خود ان کے قائم کردہ اداروں یا تحریکات پر تھا مغرب کی تعلیم گاہوں میں گھس کر اسلام کی تبلیغ کا فریضہ ادا کرنے کے ساتھ اگر کسی یونیورسٹی یا اس کے شعبہ کو ہی مسلمان کر دیا جاتا جہاں سے آہستہ آہستہ ہی سہی اسلام کی کرنیں اس تاریک و پراگندہ ماحول کو منور کرتی رہتیں تو یہ زیادہ مفید اور دیرپا اثرات کی حامل کوشش ہوتی، اسی ضرورت کو سامنے رکھتے ہوئے سنہ ۱۹۸۳ء میں مغرب کی دوسری بڑی عالمی شہرت یافتہ یونیورسٹی آکسفورڈ میں اس کی سات سو سالہ تاریخ میں پہلی دفعہ ایک مستقل اسلامک سنٹر کا قیام عمل میں آیا تاکہ مغرب کے تعلیم یافتہ طبقہ میں اسلام کے مطالعہ اور اس پر تحقیق کی سنجیدہ و کامیاب کوشش کی جائے یہ سہرا بھی حضرت مولانا ہی کے سر رہا جس کے نتیجہ میں آپ اس سنٹر کے تاحیات صدر منتخب کیے گئے اس طرح آپ نے مغرب ومشرق کے درمیان اسلام کے لئے ایک پل کی تعمیر کا تاریخی کارنامہ انجام دیا

عالم اسلام بالخصوص عالم عرب کا یہ المیہ تھا کہ وہاں ادب پر ایسے ادباء کی اجارہ داری تھی جن کا خود اسلام پر اعتماد متزلزل تھا اور ان کی تحریروں میں تشکیکی رجحانات پائے جاتے تھے اسی ادب کے ذریعہ نئی مسلم نسل میں الحاد

کا سیلاب آرہا تھا، عالمی سطح پر صحیح العقیدہ مسلم ادبا کا کوئی ایسا پلیٹ فارم نہیں تھا جس کے ذریعہ وسیع پیمانہ پر وہ اپنی دینی و ادبی اور فکری صلاحیتوں کو بروئے کار لاکر اسلام کی خدمت انجام دے سکیں اگرچہ بعض جگہ ملکی سطح پر یہ کام ہو رہا تھا لیکن اس کا دائرہ بھی بڑا ہی محدود تھا، بین الاقوامی سطح پر اس طرح کے کسی ادارہ کے قیام کا خیال ۱۹۸۱ء میں سب سے پہلے حضرت مولانا ہی کو آیا اور آپ نے ندوۃ العلماء میں اس سلسلہ کا ایک بین الاقوامی سمینار منعقد کیا جس میں عالم عرب کے چوٹی کے مفکرین اور یونیورسٹیوں کے اہم ترین سربراہان بھی شریک ہوئے اس کے بعد ۱۹۸۵ء میں اسی کو عالمی رابطہ ادب اسلامی کے نام سے مستقل تحریک و ادارہ کی شکل دی گئی اور آپ تاحیات اس کے صدر منتخب ہوئے اس رابطہ کے قیام کے بعد عالمی سطح پر مسلم ادباء میں جو خود اعتمادی پیدا ہوئی اور اس کا جو اثر ہوا اس کا اندازہ ان ہی لوگوں کو ہے جو اس فن کے ماہرین کہے جاسکتے ہیں۔

ہمارے ملک میں آزادی کے بعد ناگفتہ بہ حالات تھے اخلاقی و نسلی فسادات سے ملک کی جو فضا بن گئی تھی اس کے نتیجہ میں مسلمانوں کو اپنے بقاء کے ساتھ دعوتی فرائض کی ادائیگی میں بھی غیر معمولی دشواریوں کا سامنا تھا، اس کو سامنے رکھتے ہوئے حضرت مولانا نے تحریک پیام انسانیت کا آغاز کیا جو نبوت سے قبل مکہ میں حلف الفضول کی اصلاحی تنظیم کے طرز پر ہندستانی تاریخ کی اولین تحریک تھی تاکہ ملک کو اسلامی تعلیمات کی روشنی میں اخلاقی گراوٹ سے بلند کرکے فرقہ وارانہ ہم آہنگی قائم کی جائے اس تحریک سے اگرچہ مسلمانوں اور غیر مسلموں کے درمیان قائم منافرت کی خلیج کو پوری طرح پاٹا نہ جاسکا لیکن بقول سید حامد صاحب سابق وائس چانسلر علی گڑھ مسلم یونیورسٹی اس سے ملک کی کشیدہ فضا میں کچھ کمی ضرور آگئی اور ملک کے تعلیم یافتہ طبقہ کو مسلمانوں کی حب الوطنی کو سمجھنے میں اس تحریک سے بڑی مدد ملی۔

جب ۳۵ سال کی عمر میں مولانا کی شہرۂ آفاق کتاب ماذا خسر العالم منظر عام پر آئی تو جامع ازہر جیسی دنیا کی سب سے قدیم اور باوقار یونیورسٹی کے شیخ الازہر کو یہ اعتراف کرنا پڑا کہ یہ کتاب اس صدی کا بہترین تحفہ ہے، مشہور مغربی مورخ اور لندن یونیورسٹی میں میڈیول ایسٹ سیکشن کے چیرمین ڈاکٹر بکنگھم نے ببانگ دہل اس بات کا اعلان کیا کہ اس پوری صدی میں مسلمانوں کی نشاۃ ثانیہ کے لیے جو کوشش بہتر طریقہ پر کی گئی ہے یہ کتاب اس کا ایک بہترین نمونہ اور تاریخی دستاویز ہے مشہور مفسر قرآن سید قطب تک نے اس کتاب کے اقتباسات اپنی معرکۃ الآراء تفسیر فی ظلال القرآن میں نقل کئے عالمی سطح پر اس کے اس قدر مقبولیت کی وجہ یہی تھی کہ سب سے پہلے اس کتاب نے غیر مسلموں کو یہ سوچنے پر مجبور کر دیا کہ عالمی نقشہ میں مسلمانوں کے عروج و زوال سے مسلم امت کے ساتھ خود عالم انسانیت کو بھی غیر معمولی نقصان پہونچا ہے اور اس امت دعوت کے ہاتھ سے قیادت کے چھن جانے سے عالمی انسانی قیادت میں بھی خلا واقع ہوگیا ہے اس موضوع پر ضمنی حیثیت سے تو متعدد کتابوں میں روشنی ڈالی گئی تھی لیکن اس کو مستقل موضوع بنا کر سب سے پہلے تحقیقی کام کا شرف بھی آپ ہی کو حاصل ہوا اسی پہلے یہی کتاب تھی جس میں جاہلیت کی اصطلاح کو ماقبل عہد نبوی کے ساتھ خاص کرنے کے بجائے یہ دکھایا گیا کہ جاہلیت انسانی فکر کی اس مخصوص ساخت کا نام ہے جو اس وقت ابھرتی ہے جب انسان اخلاقی قدروں کو پار کر جاتا ہے اور اس معنی میں یہ جاہلیت آج بھی مغرب میں اپنی علمی و صنعتی ترقی کے باوجود موجود ہے چنانچہ مشہور مغربی مستشرق سار جنٹ کو یہ کہنا پڑا کہ یہ کتاب مغرب کے لئے چیلنج اور مشرق کے لئے تازیانہ ہے، اگر برطانیہ میں کتابوں پر پابندی کا رواج ہوتا تو میں سب سے پہلے اس کتاب پر پابندی لگانے کی سفارش کرتا۔

مفکر اسلام علیہ الرحمہ برصغیر ہی کے نہیں بلکہ عالم اسلام کے سب سے کم عمر طالب علم تھے جن کا آج سے ستر سال قبل صرف سولہ سال کی عمر میں اپنی غیر مادری اور بین الاقوامی شہرت کی حامل عربی زبان میں ایک رسالہ اس وقت کے عربی ادب کے مرکز قاہرہ مصر سے علمی دنیا کے ممتاز ترین مجلہ ماہنامہ المنار میں نہ صرف چھپا بلکہ وہیں سے الگ کتابچہ کی شکل میں بھی شائع ہوا جو حضرت سید احمد شہیدؒ سے متعلق تھا اس مضمون کے معیار کو دیکھ کر ہی یہ معلوم ہونے کے باوجود کہ مضمون نگار بہت ہی نوعمر ہے علامہ رشید رضا مصری جیسے استاذ و ادیب نے آپ کے نام کے آگے الاستاذ کا لفظ بڑھا دیا۔ اس مجلہ المنار کی اہمیت کا اندازہ صرف اس بات سے لگایا جاسکتا ہے کہ ہمارے کتب خانہ جامعہ اسلامیہ بھٹکل کے لئے اس کی پرانی فائل مولانا عبدالمتین صاحب منیری نے ساٹھ ہزار روپیہ میں خریدی، یہ عالمی ریکارڈ یقیناً گینز بک میں درج ہونے کا مستحق اور برصغیر کے دینی مدارس سے تعلق رکھنے والوں کا سر فخر سے اونچا کرنے کے لئے کافی تھا لیکن بقول مولانا عبدالماجد صاحب دریا بادیؒ کمال و شہرت لازم و ملزوم نہیں ہے۔

## ملت کا ترجمان

حضرت مولانا اگرچہ اپنے خاندانی پس منظر

تعلیم و تربیت اور موجودہ دعوتی تقاضوں کے پیش نظر امتزاج بین القدیم والجدید کے داعی اور جدید صالح وقدیم نافع سے استفادہ کے مبلغ ومحرک اور ندوی مزاج وفکر کے نہ صرف حامل بلکہ اس طبقہ کے میر کارواں تھے لیکن عملاً آپ پوری امت کے ترجمان اور ان کے سرپرست تھے اسی لئے آپ کے دعوتی اسفار، خطبات و تالیفا وغیرہ میں اپنے ذوق ومسلک کی دعوت وترجمانی اور عامۃ الناس کو اس کی طرف راغب کرنے کا شائبہ دور دور تک نہیں ملتا اگر آپ کی زندگی کا یہ مشن ہوتا تو برصغیر کے اندر قائم مدارس کی ایک بڑی تعداد کو بڑی آسانی سے آپ ندوۃ العلماء کے نظام تعلیم کو اختیار کرنے پر آمادہ کرکے اس سے ان کا تعلیمی الحاق کرا سکتے تھے یا مختلف مسلم ممالک میں جہاں آپ کا غیر معمولی اثر ورسوخ تھا ندوہ کی شاخیں کھول سکتے تھے لیکن آپ نے کبھی اس کی فکر نہیں کی۔

اسی طرح جن تحریکات سے آپ کو فکری اختلاف تھا اس کی آپ نے تشہیر کرکے اس تحریک یا ادارہ کو نقصان پہونچانے کی بھی کبھی کوشش نہیں کی۔

علی گڑھ مسلم یونیورسٹی کے بانی سے بعض افکار وتصورات سے اختلاف کے باوجود جب ۱۹۷۲ء میں لوک سبھا میں مسلم یونیورسٹی ایکٹ پاس کیا گیا تو سب سے پہلے خانقاہ کے اسی صوفی نے اس کی خطرناکی سے امت مسلمہ کو آگاہ کیا، نتیجہ یہ ہوا کہ اس کے بعد الحمدللہ یہ یونیورسٹی اس فوری خطرہ سے نکل گئی۔

۱۹۸۰ء میں جب دارالعلوم دیوبند کا صد سالہ جشن منایا گیا اور اس میں دارالعلوم سے عقیدت کی بنا پر انسانوں کا ایک جنگل امنڈ آیا تو اس موقع پر مولانا نے محسوس کیا کہ اب تک صرف دارالعلوم کے اکابر کا ذکر خیر ہو رہا ہے جس سے یہ سادہ دل بندگان خدا اپنی زندگی کے لئے نتیجہ نہیں نکال رہے ہیں چنانچہ آپ نے اپنی طے شدہ عربی تقریر کے باوجود برجستہ اردو ہی میں ایک ایسی تقریر کی جس میں دارالعلوم کے تاریخی پس منظر اور اس کے بانیوں کی مخلصانہ کوششوں کو سامنے رکھتے ہوئے ہندوستانی مسلمانوں کو اپنا ملی تشخص باقی رکھتے ہوئے قائدانہ وداعیانہ کردار بحال کرنے کی پر زور دعوت دی گئی پھر آپ نے فضلاء دارالعلوم کو ان کی جماعت کے وہ امتیازی اوصاف بھی بتلائے جو ان کی ثقافت ومسلک کی تعمیر میں بنیادی عناصر کی حیثیت رکھتے تھے چنانچہ جسٹس تقی عثمانی صاحب جب اس جشن کے بعد پاکستان واپس لوٹے تو انھوں نے اپنے سفرنامہ میں یہ لکھا کہ "اس پورے جشن کا حاصل دارالعلوم کے مسلک کی حقیقی ترجمانی میں مفکر اسلام ہی کی تقریر تھی اگر وہ نہ ہوتی تو تشنگی باقی رہتی"۔

جماعت اسلامی سے اپنی علاحدگی کے اسباب کی خود مولانا نے اپنی آپ بیتی میں وضاحت کی ہے، لیکن اس کے باوجود ملت کے ایک روحانی سرپرست ورہنما کی حیثیت سے مولانا نے ہمیشہ اپنے مشفقانہ تعلق کا ہی ثبوت دیا چنانچہ جب بابری مسجد کی شہادت کے بعد توازن کو برقرار رکھنے کے لیے اس پر بھی حکومت کی طرف سے پابندی عائد کی گئی تو مولانا نے اس کے خلاف آواز بلند کی اور اخبارات میں مولانا کا یہ بیان شائع ہوا کہ جماعت اسلامی ایک اصلاحی دینی تربیتی اور فکری جماعت ہے اور اس کا جارحانہ اور فرقہ وارانہ سیاست سے کوئی تعلق نہیں ہے اس سلسلہ میں مولانا نے حکومت کے ذمہ داران کو بھی ذاتی طور پر متوجہ کیا۔

اسی طرح بعض مفاد پرست عناصر نے علماء دیوبند اور تحریک دعوت وتبلیغ کے خلاف عربوں کو بدظن کرنے کی کوشش کی اور دہلی نظام الدین پر سے ان کے اعتماد کو ختم کرنے کے لئے بعض مفروضات اور من گھڑت واقعات کا سہارا لیا تو اس کے خلاف بھی مولانا نے اس وقت اپنی بیماری کے باوجود ایک مستقل رسالہ عربی میں الاضواء (البصائر) کے نام سے تحریر کرکے بڑے پیمانے پر عربوں میں اس کو عام کیا جس میں بانی تحریک حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ اور ان کے مسلک کے علماء کے عقائد صحیحہ کی وضاحت کے ساتھ علماء دیوبند کی خدمات کے غیر معمولی اثرات کا تذکرہ تھا۔

## جرأت وبے باکی

مولانا اپنی فطرت وطبیعت کے اعتبار سے ریشم سے زیادہ نرم اور ملائم تھے آپ نے اپنی ذات کے لیے زندگی میں کبھی کسی سے انتقام نہیں لیا ہم دوستوں کے درمیان مولانا کے متعلق یہ مقولہ مشہور تھا کہ مولانا اپنی مجلس میں سب سے زیادہ اس شخص کے ساتھ اخلاق کا معاملہ کرتے ہیں جو ان کے خلاف پیٹھ پیچھے بولتا ہے اور ان کی زیادہ مخالفت کرتا ہے، آپ کے اسی حسن خلق سے متاثر ہوکر متعدد مخالفین آپ کے اسیر بن گئے، عین وفات سے قبل بیماری کی حالت میں جب عیادت کے لئے بعض معاندین بھی شرفِ حضوری میں آئے تو خدام وحاضرین کو اپنی آنکھوں پر یقین نہیں آرہا تھا کہ آپ بے ساختہ ان کے استقبال کے لئے ضعف کے باوجود اٹھ بیٹھنے کی کوشش کرتے اور ان کی تواضع اور خاطر داری کا اس حالت میں بھی خیال رکھتے۔ یہ جمال ذات اور حلم اپنی ذات سے اختلاف اور انتقام کا جذبہ رکھنے والوں کے لئے تھا لیکن جب اسلام پر آنچ آتی اور اس کی بنیادی اصولوں سے سمجھوتہ کا معاملہ آتا تو آپ کا جلال دیکھنے سے تعلق رکھتا، عین اپنے محبوب اور جد امجد نبی رحمتﷺ کی طرح مکہ مکرمہ میں یا سرعرفات کو مسجد اقصیٰ کے

امہ میں ایک استقبالیہ جلسہ میں تقاریر نے رجمال عبدالناصر کے قومیت عربیہ کے نعرہ خلاف آواز اٹھانے پر مصری حکومت کے ارہ پر دہلی میں وزارت خارجہ کی درخواست آپ کی بے باکی واستقلال کی تفصیلات رشتہ صفحات میں آچکی ہیں، وفات سے ایک ال قبل جب حکومت دبئی کے اصرار پر خود کم وقت کے ذاتی طیارہ پر وہاں جاکر ان کو طرح جھنجوڑا اس سے توربعی بن عامر کی تقریر یاد تازہ ہوگئی، آپ نے عرب شیوخ وحکمرانوں ود ان کا ذاتی جہان بن کران کا ماضی یاد لاتے ہوئے کہا کہ تم اسرائیل کو عالم عرب سے کال دو اور اپنے رشتہ کو محمد عربی ﷺ سے جوڑو اسلئے تمہارا ان ہی سے وجود ہے، تمہارا یہ رشتہ دن بدن زور ہو رہا ہے۔

دو سال قبل وندے ماترم کے مسئلہ پر جب پنی زبان کو جنبش دی تو آپ کو خود اندازہ تھا کہ س سے ایوان سلطنت میں زلزلہ آجائے گا، لیکن پ نے بے نیازی کے ساتھ اپنا فرض ادا کیا اور ہا کہ اے مسلمانان ہند! اپنے گلشن کی ان معصوم لیوں کو ان شرک آلودہ اسکولوں کے حوالہ کرنا حرام ورنا جائز ہے، شاہ بانو کیس کے سلسلہ میں پرسنل لا رڈ کی طرف سے آپ کی قیادت میں جو ملک گیر تاریخی ور بے نظیر کامیاب تحریک چلی اس موقع پر بھی آپ نے اس وقت کے وزیر اعظم راجیو گاندھی سے صاف صاف کہہ دیا تھا کہ راجیو جی آپ ہمیں اس سلسلے میں موجودہ عربوں اور اسلامی حکومتوں کے حوالے مت دیجئے کہ یہ ہمارے لیے نمونہ نہیں ہیں اور نہ ہم نے اپنی قسمتوں کو ان سے مربوط کر رکھا ہے، ہمارے لئے قرآن وحدیث کافی ہے اور ہم توحید خالص کے معاملہ میں ایک نقطہ سے بھی دستبرداری کے لیے تیار نہیں ہیں۔

اسی طرح ۱۹۹۰ء میں عراق کے کویت پر حملہ کے بعد رابطہ عالم اسلامی نے عالمی سطح کے مفکرین وعلماء کا اجلاس مکہ میں طلب کیا اور اس سلسلہ میں ان کے تائیدی بیانات سے فائدہ اٹھانے کی کوشش کی لیکن مولانا نے بڑی جرأت وصاف گوئی کے ساتھ اس اجلاس میں اور پھر واپس ملک پہونچ کر ان عرب سربراہان مملکت کے نام اپنے خطوط میں اپنے موقف کی وضاحت کی کہ اس وقت ان مسائل سے ہٹ کر سب سے اہم چیز صحیح اسلامی نظام حکومت کے قیام کی ہے تاکہ ایک صالح تعلیم وتربیت کا نظام وجود میں آئے اور عالم اسلام بالخصوص عالم عرب ایک مثالی اور معیاری معاشرہ کا نمونہ انسانیت کے سامنے پیش کرسکے۔ مولانا کی حیات اور مختلف کتابچے ومقالے اور دیگر محاضرات اس پر گواہ ہیں۔

## جہاں بینی میری فطرت ہے لیکن

دارالعلوم دیوبند کے مہتمم محترم مولانا مرغوب الرحمان صاحب مدظلہ العالی نے دارالعلوم کے ماہنامہ ترجمان میں سچ لکھا تھا کہ دعوتی اسفار میں حضرت مولانا کی مثال پورے ہندوستان میں نہیں ملتی، اسلامی یا غیر اسلامی ممالک میں شاید ہی کوئی اہم ملک ایسا ہو جہاں کا آپ نے دعوتی سفر نہ کیا ہو اور وہ بھی اتنی بار کہ چند سالوں کے بعد سننے والوں کو شاید یقین بھی نہ آئے آخر عمر میں پیرانہ سالی میں بھی آپ نے تین تین براعظموں کے ایک ساتھ سفر کئے، وفات کے آخری سال کو چھوڑ کر رمضان کے علاوہ کبھی آپ نے ۲ر ۳ر ہفتہ مسلسل اپنے گھر یا ندوہ میں نہیں گزارے۔ اگر ریاضی کا طالب علم "کاروان زندگی" کو سامنے رکھ کر حساب لگائے تو مجموعی مسافت ایک کروڑ کلو میٹر سے بھی زائد ہو جاتی ہے آپ نے حضرت مجدد الف ثانیؒ کی سیرت

سکھنے کے ساتھ ساتھ ان کی طرح سربراہان مملکت سے نہ صرف اسلام کی خاطر اصلاحی روابط رکھے بلکہ ان سے بالمشافہ مل کر اسلام پر ان کا اعتماد بحال کرنے کی کوشش بھی کی اس دینی تعلق نے جنرل ضیاء الحق شہیدؒ کو مجبور کیا کہ جب مولانا کے اصرار پر بھی ایوان صدر نہیں آرہے ہیں تو کراچی میں ان کی اس قیام گاہ میں جاکر حاضری دیں جو ایک تنگ گلی میں واقع تھی، حاکم شارقہ صرف آپ سے ملنے لکھنؤ آئے، اردن کے والی شاہ عبداللہ و شاہ حسین ملک فیصل مراکش کے ملک حسن یمن کے صدر علی عبداللہ وغیرھم سے اپنی دعوتی ملاقاتوں کی تفصیلات تو خود مولانا آنے والی نسلوں کے لئے بطور امانت کاروان زندگی میں چھوڑ گئے ہیں۔

## احسان شناسی ونسبتوں کا لحاظ

احسان شناسی اور نسبتوں کا جو لحاظ حضرت مولانا کے یہاں تھا ان واقعات پر شاید نہ دیکھنے والوں کو مبالغہ کا گمان ہو۔ ۱۹۹۸ء میں مدراس میں قاری محمد قاسم صاحب کے تفسیری درس کے اختتامی اجلاس میں مولانا نے یہ کہہ کر ان ہزاروں حاضرین کو حیرت میں ڈال دیا کہ میں اس وقت اتنے طویل سفر کی سکت نہیں رکھتا تھا، نہ میری صحت اس کی اجازت دے رہی تھی اور نہ ہمت، صرف یہ سوچ کر میں یہاں حاضر ہوا کہ قاری صاحب کا میرے استاذ خلیل عرب صاحب کے شہر بھوپال سے تعلق ہے، مولانا سالم صاحب قاسمی مدظلہ خود بیان کرتے ہیں کہ سخت بیماری کی حالت میں بھی ان سے کھڑے ہو کر منع کرنے کے باوجود معانقہ یہ کہہ کر کرتے کہ ایک دفعہ آپ کے دادا مرحوم نے میرے والد کی دیوبند میں میزبانی کی تھی حضرت رائے پوریؒ مولانا محمد الیاس صاحبؒ مولانا حسین احمد مدنیؒ وغیرہم سے دور سے بھی تعلق رکھنے والا مہمان خانہ آتا تو وہ منفرد دیکھنے سے تعلق رکھتا

ان سے ـــــــ مولانا بڑے احترام سے ملتے خود ان کو کھانا کھلاتے اور ان کا ہر طرح خیال رکھتے، راقم الحروف کی کتاب "سیرت سلطان ٹیپو شہید" کا مسودہ جب مکمل ہوا تو میں نے اس کو آپکی خدمت میں پیش کر کے عرض کیا کہ حضرت دعا فرمائیں کہ اللہ تعالیٰ اس کو قبولیت سے نوازے، فرمانے لگے کہ ادھر مسلسل کئی ماہ سے آپ کے لئے تو اس نسبت سے خصوصی دعا کر ہی رہا ہوں لیکن سلطان کے لئے روزانہ یٰسین شریف پڑھ کر ایصال ثواب اور دعا کرنے کا معمول تو ہماری جوانی ہی سے ہے اس لئے کہ سلطان شہیدؒ کے ہمارے اجداد سے روحانی روابط تھے۔ پاکستان کے وزیر کوثر نیازی صاحب جب ندوہ تشریف لائے تو مولانا خود خلاف معمول ان کو ندوہ کی سیر کرانے یہ کہہ کر لے گئے کہ دارالمصنفین کے تعلق سے آپ نے ایک دفعہ جدہ میں ہمارا کام کروا دیا تھا حالانکہ کوثر نیازی صاحب خود اس کو بھول گئے تھے

غرض یہ کہ ان سب امتیازی صفات نے آپ کو ایک گلدستہ کے مانند بنا دیا تھا جس میں رنگ۔ برنگے پھول سجائے گئے ہوں، اس طرح کی ہمہ جہت اور مختلف صفات کی جامع شخصیت ہندستان ہی نہیں عالم اسلام کی ماضی قریب کی تاریخ میں دور دور تک نظر نہیں آتی۔ ع

مدتوں رویا کریں گے جام و پیمانہ تجھے

## (بقیہ) مکتوبات حکیم الاسلام

سے زیادہ کوئی عالم آخر کیا کہے گا۔ حق یہ ہے کہ حق ادا کر دیا۔ حاجت پوری ہو چکی"۔

(تفصیل کیلئے مکتوبات حکیم الاسلام ص ۲۶۴ تا ص ۲۸۰ ملاحظہ فرمائیں)

حضرت قاری صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے اس خط سے صاف عیاں ہو جاتا ہے کہ جب دل میں خلوص اور سچی دینی غیرت وحمیت ہو تو مخلص اپنے معاصرین کا کس کشادہ دلی سے اعتراف کرتا ہے۔ اور اگر خلوص نہ ہو تو جماعتی وگروہی حجاب حائل ہو جاتا ہے۔

مولانا شفیق احمد قاسمی قابل مبارکباد ہیں کہ انھوں نے مختلف مقامات سے ان مکاتیب کو حاصل کر کے یکجا کر دیا ہے۔ اگر ہر مکتوب کے شروع میں مکتوب نمبر خفی لکھ کر مکتوب سے متعلق جس طرح فہرست میں عنوانات لکھے ہیں مختصر جلی عنوان لگا دیتے تو پڑھنے والا فوراً سمجھ لیتا کہ فلاں مکتوب فلاں موضوع پر ہے۔

دعا ہے کہ مولانا شفیق احمد قاسمی کی یہ کاوش مقبول عند اللہ ہو اور عوام وخواص اس مجموعہ سے برابر استفادہ کرتے رہیں۔

## غریبی اور خوشحالی

غریبی آتی ہے سات چیزوں کے کرنے سے (۱) جلدی جلدی نماز پڑھنے سے، (۲) کھڑے ہو کر پیشاب کرنے سے (۳) پیشاب کرنے کی جگہ وضو کرنے سے (۴) کھڑے ہو کر پانی پینے سے (۵) منہ سے چراغ بجھانے سے (۶) دانت سے ناخن کاٹنے سے (۷) دامن یا آستین سے ہاتھ منہ صاف کرنے سے۔

خوشحالی آتی ہے سات چیزوں کے کرنے سے (۱) قرآن کی تلاوت کرنے سے (۲) نماز پنجگانہ پڑھنے سے (۳) خدا کا شکر ادا کرنے سے (۴) غریبوں اور مجبوروں کی مدد کرنے سے (۵) گناہوں سے معافی مانگنے سے (۶) ماں باپ اور رشتہ داروں کے ساتھ اچھا برتاؤ کرنے سے (۷) صبح کے وقت سورۂ یٰسین اور شام کے وقت سورۂ واقعہ پڑھنے سے۔



## ناشر حضرات توجہ دیں

جو ناشر حضرات، اشاعتی ادارے یا ادیب شاعر اپنی کتابیں تبصرہ کے لئے ہمیں روانہ کرتے ہیں وہ اس کا ضرور خیال رکھا کریں۔

(۱) کتاب زیادہ سے زیادہ ایک سال کے عرصہ کے دوران شائع ہوئی ہو، زیادہ پرانی کتابوں پر تبصرہ ممکن نہیں ہے۔

(۲) چند صفحات پر مشتمل پمفلٹ قسم کی کتابیں بھیجنے کا کوئی فائدہ نہیں ہے، نہ ہی تبصرہ نگار کے پاس وقت ہے اور نہ ہی تعمیر حیات کے صفحات میں اس کی گنجائش ہے۔

# آکسفورڈ اسلامک سینٹر کی مجلس انتظامی کا اٹھارہواں اجلاس

## اسلامی تاریخ کی تدوین ۔ برونائی ایوارڈ کا اعلان ۔ مولانا سید ابوالحسن علی ندوی اسکالرشپ دینے کا فیصلہ

از: مولانا محمد اکرم ندوی (لندن)

آکسفورڈ سینٹر فار اسلامک اسٹڈیز، آکسفورڈ برطانیہ کی معروف ترین اور اہم قدیم یونیورسٹی ۔ آکسفورڈ سے وابستہ شعبہ کے طور پر اٹھارہ سال قبل قائم ہوا تھا۔ یہ ادارہ اپنے مالی اور انتظامی معاملات میں آزاد ادارہ ہے، البتہ علمی اور تعلیمی لحاظ سے آکسفورڈ یونیورسٹی سے خصوصی ربط کا حامل ہے اسلام اور مسلمانوں کے علمی کام کے متعلق مزید تحقیق اور مطالعے کے مقصد میں دونوں ایک دوسرے کے ساتھ تعاون کرتے ہیں اور ایک دوسرے سے فائدہ اٹھاتے ہیں، اس ادارہ کی تشکیل کے وقت ہی سے مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ اس کے صدر رہے ۔ علی گڈھ مسلم یونیورسٹی کے سابق وائس چانسلر اور حکومت ہند کے سابق سفیر شام اور تاریخ کے مشہور استاذ و محقق ڈاکٹر خلیق احمد نظامی اس کے اہم رکن رہے، اور ڈاکٹر فرحان احمد نظامی اس کے ڈائرکٹر منتخب ہوئے

گذشتہ اٹھارہ سال میں ادارہ کے کاموں میں خاصی پیش رفت ہوئی، اس کے ٹرسٹی بورڈ کا اٹھارہواں سالانہ اجلاس ۴ ستمبر ۲۰۰۰ء کو منعقد ہوا، جس میں مصر و قطر کے نمائندے اور عالم عربی کے ممتاز عالم دین ڈاکٹر یوسف القرضاوی، رابطہ عالم اسلامی کے سابق سکریٹری جنرل اور مجلس شوریٰ سعودی عرب کے نائب صدر ڈاکٹر عبداللہ عمر نصیف، سعودی شہزادہ امیر ترکی بن فیصل، برونائی کے وزیر تعلیم بیہن عبدالعزیز، متحدہ عرب امارات کے صدر کے مشیر خاص عبدالرحمن عتیقی، برطانیہ میں متحدہ عرب امارات کے سفیر عیسیٰ صالح الکرک، امریکہ میں مقیم افریقہ کے مشہور دانشور پروفیسر علی مزروعی، ملیشیا کے احمد سرجی عبدالحمید اور دوسرے ارکان شریک ہوئے، ہندوستان سے اس کے خصوصی رکن ناظم ندوۃ العلماء مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے شرکت کی۔ حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ کی وفات کے بعد یہ پہلا جلسہ تھا، مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی وفات پر اظہار رنج و غم، اور احساس خسارے کے اظہار کے ساتھ جلسہ کا افتتاح ہوا، نائب صدر ڈاکٹر عبداللہ عمر نصیف کو حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی جگہ ٹرسٹی بورڈ کا صدر پہلے سے منتخب کیا جا چکا تھا، اس انتخاب کی توثیق کی گئی ۔

نائب صدر کے عہدہ کیلئے برونائی کے وزیر تعلیم بیہن عبدالعزیز کو منتخب کیا گیا جلسہ میں یہ تجویز منظور کی گئی کہ سینٹر کی طرف سے مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی اسکالرشپ جاری کی جائے، جس کیلئے سینٹر خاص اپنے بجٹ سے رقم فراہم کرے، اس اسکالرشپ کو علمی تحقیق کیلئے خاص کیا جائے ۔

اس سال کے بین الاقوامی سلطان آف برونائی پرائز کیلئے عالم اسلام کے تین دانشوروں کو (جنھوں نے سیرت نبویؐ پر اہم کام انجام دیا ہے) منتخب کیا گیا۔ یہ انعام اس سال تینوں میں برابر تقسیم ہوگا ان دانشوروں میں اردن کے مشہور فاضل ڈاکٹر ضیاء اکرم عمری خاص طور پر قابل ذکر ہیں جو مشہور مصنف اور استاذ ہیں ۔

بورڈ کے جلسہ میں تقریباً تمام ہی ارکان شریک تھے، ڈاکٹر یوسف القرضاوی بعض مشغولیتوں کی وجہ سے شریک نہ ہوسکے، انھوں انھوں نے اپنی نمائندگی کیلئے ڈاکٹر علی القرہ داغی کو بھیجا ۔

سینٹر نے عالم اسلام کا ثقافتی، سیاسی اور علمی تاریخ کا جو اطلس تیار کرنے کا بیڑا اٹھایا تھا وہ اب تکمیل کے قریب پہنچ گیا ہے، اس کیلئے عالم اسلام کے ہر علاقے سے اس کے تاریخی و ثقافتی موضوع پر عبور رکھنے والے پروفیسروں اور اہل علم حضرات سے پوری مدد لی گئی، تاکہ نہایت ذمہ دارانہ معلومات درج کی جاسکیں، اس کام کا بڑا حصہ کمپیوٹر پر لایا جا چکا ہے ۔ یہ مکمل ہونے پر ایک غیر معمولی کام ہوگا۔ اور عالم اسلام کی اجتماعی سیاسی ثقافتی اور علمی معلومات کا ایک زبردست مرجع ہوگا اس کو نقشوں کے ذریعہ سجایا گیا ہے ۔

جلسہ میں سینٹر کی مخصوص عمارت کے سلسلہ میں جو پیش رفت ہوئی ہے اس کی تفصیل سے مطلع کیا گیا ہے عمارت یونیورسٹی کے ہی ایریا میں دفاتر لائبریری میٹنگ ہال، اسکالروں کی رہائش گاہ اور مسجد پر مشتمل ہوگی. تعمیر کا کام جلد ہی شروع کردیا جائے گا برطانیہ کی تاریخ میں یہ پہلا موقع ہوگا کہ اس کی کسی یونیورسٹی کے اندر اسلامیات کے مطالعہ کے لئے اور مطالعہ کرنے والوں کی صرف علمی ہی نہیں، دینی ضرورت کی عمارتوں کو مع مسجد تعمیر کیا جائے گا. اس نئے اقدام کو بعض ذمہ داران یونیورسٹی نے محل نظر قرار دیا تھا، جس پر یونیورسٹی کی سینیٹ نے، نیز آکسفورڈ کی سٹی کونسل نے تفصیل سے غور کیا. اور بالآخر اس نتیجے پر پہنچے کہ اس عمارت کو یونیورسٹی کے اندر قائم کرنے میں حرج نہیں، اور مسلمان طلباء اور دانشوروں کی ضرورت کیلئے یہ سہولت مناسب اور موزوں ہے. اس سے کسی غیر مذہب کے لوگوں پر کوئی اثر نہیں پڑے گا.

سینٹر نے آج سے کئی سال قبل سمرقند اور ازبکستان میں امام بخاری رحمۃ اللہ علیہ کے اعلیٰ علمی مقام کے سلسلہ میں ایک بین الاقوامی سینار منعقد کیا تھا جس میں ان کے نام سے ایک اعلیٰ تعلیمی ادارہ کے قیام کا منصوبہ بھی منظور کیا گیا تھا، جس کے لئے حکومت ازبکستان نے جائے وقوع پر مطلوبہ مقدار میں زمین دینے کا فیصلہ کیا تھا، اب ادارہ کی ضرورت کے لحاظ سے عمارت کی تعمیر ہونی ہے. اس کیلئے ازبکستان کی حکومت کے ساتھ رابطہ قائم ہے، غور و خوض کے بعد اس کی تعمیر کا آغاز بھی جلد ہونے کی امید ہے.

سینٹر کے اگلے منصوبوں میں عالم اسلام کے تاریخی اطلس کے علاوہ، عالم اسلام کی ایک معیاری تاریخ کی تدوین بھی شامل ہے، جو علمی لحاظ سے آکسفورڈ یونیورسٹی کے معیار کے مطابق اور اسلامی واقعات اور معلومات پیش کرنے کے اعتبار سے مستند اور اسلامی انداز اور طریقہ سے صحیح واقفیت رکھنے والوں کے قلم سے تیار کی جائے گی، یہ تاریخ چار پانچ جلدوں پر مشتمل ہوگی اور علاقہ علاقہ کے فرق سے اس کی جلدیں تیار کی جائیں گی.

جلسہ نے سینٹر کے ڈائرکٹر ڈاکٹر فرحان احمد نظامی کی رپورٹ کو منظور کیا اور ان کی خدمات کو سراہا

# مکتوبات حکیم الاسلامؒ



محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

| | |
|---|---|
| نام کتاب: | مکتوبات حکیم الاسلامؒ |
| مرتب: | شفیق احمد قاسمی |
| صفحات: ۴۴۸، سائز ۲۲×۱۸/۸، قیمت =/120 روپے | |
| ملنے کا پتہ:- پیغام بکڈپو، اردو بازار، جلال پور، امبیڈکر نگر (یو پی) | |

حکیم الاسلام حضرت مولانا قاری محمد طیب رحمۃ اللہ علیہ کی ذات گرامی اور ان کی گوناگوں علمی عرفانی، اخلاقی، فکری، خطابی اور کتابی خصوصیات محتاج تعارف نہیں۔

حضرت مولاناؒ کے مواعظ اور خطبات جس طرح علم و حکمت سے پُر ہوتے تھے اسی طرح ان کے مکتوبات بھی اپنی نفع بخشی اور فیض رسانی میں اکسیر کا حکم رکھتے ہیں۔

• مکتوبات حکیم الاسلام حضرت مولانا قاری محمد طیب صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے علمی، اصلاحی، دینی اور تاریخی مکتوبات کا مجموعہ ہی نہیں بلکہ وعظ و نصیحت، عبرت و موعظت، علم و حکمت اور دینی معلومات کا ایک بیش قیمت تحفہ ہے۔

یہ خطوط قاری صاحبؒ نے اپنے معاصر علماء اور بزرگوں میں حضرت مولانا حسین احمد مدنیؒ، مولانا حبیب الرحمٰن اعظمی، مولانا عبد الماجد دریا آبادیؒ حضرت مولانا شاہ وصی اللہؒ، مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ مولانا محمد منظور نعمانیؒ، مولانا منت اللہ رحمانیؒ وغیرہ کے علاوہ ملک و بیرون ملک کی دیگر اہم شخصیتوں کو لکھے تھے یہ سینتالیس خطوط برائے خطوط ہی نہیں ہیں بلکہ خطوط کے ضمن میں نصیحتیں، عبرتیں اور بہت سی انمول باتیں قاری صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے قلمبند فرمائی ہیں جو لائق مطالعہ بھی ہیں اور معلومات افزا بھی اور فکر و عمل کی داعی بھی ہیں۔

ان خطوط سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ قاری طیب صاحبؒ کے یہاں اپنے معاصر علماء اور بزرگوں کا کتنا احترام تھا اور ان کی عظمت شان کا کتنا لحاظ فرماتے تھے اور ان کے علمی اور دینی کارہائے نمایاں کا اعتراف کتنی کشادہ دلی کے ساتھ کرتے تھے اس کا اندازہ مولانا عبد الماجد دریا بادی رحمۃ اللہ علیہ کے نام ایک مکتوب سے ہوتا ہے جو انھوں نے ۱۹ر ذی الحجہ ۱۳۴۹ھ کو لکھا تھا۔ جس کی تفصیل اس طرح ہے جو قابل عبرت بھی اور باعث نصیحت بھی اور اہل علم اور صاحب قلم حضرات کیلئے خاصے کی چیز بھی ہے۔

جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی کے استاد حافظ اسلم صاحب جیراجپوری نے جامعہ سے شائع ہونے والے رسالہ میں "دریائے کذب" کے عنوان سے ایک مضمون شائع کیا تھا جس میں ذخیرۂ احادیث کو جھوٹ اور کذب کا سیلاب کہہ کر ناقابل اعتبار قرار دیا تھا۔ اور صحابہ کرامؓ کی تنقیص و تذلیل کی تھی۔

حضرت مولانا عبد الماجد دریا بادی رحمۃ اللہ علیہ نے اسلم صاحب کے "دریائے کذب" کے جواب میں ایک علمی و تحقیقی مضمون اپنے رسالہ "ہفت روزہ سچ لکھنؤ" میں شائع فرمایا۔ اس مضمون کو پڑھنے کے بعد حکیم الاسلام قاری محمد طیبؒ نے مولانا عبد الماجد دریا بادیؒ کو ایک خط لکھا جس کی تحریر اس طرح ہے۔

مخدومی و معظمی دامت فیوضکم و برکاتہم

"بعد سلام مسنون عرض ہے "کل کا پرچہ" سچ "نظر سے گذرا اس میں مضمون بعنوان "دریائے کذب" پڑھا جس عالمانہ و فاضلانہ انداز میں جناب نے اس موضوع پر قلم زنی فرمائی اور دفاع عن الدین کا فریضہ ادا فرمایا وہ آپ کا حصہ تھا۔ خدا تعالیٰ شاہد ہے کہ اس مضمون کے ایک ایک کلمہ کو پڑھ کر بے اختیار جی چاہتا ہے کہ مضمون نگار کے ہاتھوں کو معتقدانہ بوسہ دوں اور اس کے پیروں سے آنکھیں ملوں جَزَاكُمُ اللهُ عَنَّا وَعَنِ الْعُلَمَاءِ وَعَنْ جَمِيْعِ الْمُسْلِمِيْنَ اَحْسَنَ الْجَزَاءِ

حمایت و صیانت دین کی جو ذمہ داری حق تعالیٰ نے خود اپنے ذمہ رکھی ہے اس کا فضل ہے کہ اس نے اس باب میں آپ کا انتخاب فرمایا اور وسائل عمل میں داخل فرمالیا۔

اسلم صاحب کے "دریائے کذب" سے جس قدر کوفت اور کلفت ہوئی تھی الحمد للہ آپ کے "بحر صدق" نے سب دھو ڈالی اس زیغ کے مقابلہ میں آپ نے جس علمی رسوخ اور صدق و یقین کو پیش فرمایا ہے

(باقی ص۲۳ پر)

تعمیر حیات کے "مفکر اسلام نمبر" کا مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی ناظم ندوۃ العلماء کے ہاتھوں اجراء

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ نے

# اسلام وانسانیت کی سربلندی کے لئے اپنی زندگی وقف کی

نمائندہ تعمیر حیات

مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ نے اسلام کی ترویج واشاعت اور اس کی سربلندی کے لئے اپنی زندگی وقف کردی تھی انھوں نے ملت کے غم کو اپنا غم بنا لیا تھا وہ فکر صالح، علم وعمل، ورع وتقویٰ اور جہد مسلسل کا نمونہ تھے۔ انھوں نے ایک طرف عرب وعجم تک اسلام کے پیغام کو پہونچایا اور خواب غفلت سے بیدار کرنے کی کوشش کی تو دوسری طرف اہل وطن کو اسلام کے انسانیت واخوت کے پیغام سے واقف کرایا تاکہ اسلام کی صحیح روح سے وہ واقف ہوسکیں۔

ان خیالات کا اظہار دارالعلوم ندوۃ العلماء کے ناظم اعلیٰ مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے ۱۶ ستمبر سنہ کو دارالعلوم ندوۃ العلماء کے شبلی ہال میں تعمیر حیات کے خصوصی شمارہ "مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ نمبر" کا اجراء کرتے ہوئے کیا۔ مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے کہا کہ حضرت مولانا کی وفات ملت کے لئے ایک ایسا سانحہ ہے جس کو پوری دنیا نے شدت کے ساتھ محسوس کیا اور گوشہ گوشہ میں تعزیتی جلسے اور سیمنار ہوئے۔ انھوں نے کہا کہ پاکستان بنگلہ دیش، ملیشیا، انڈونیشیا، یورپ، امریکہ، عرب ممالک وغیرہ میں مجلوں اور رسالوں کے خصوصی شمارے حضرت مولاناؒ پر شائع ہوئے اس لئے ہمارا بھی فرض تھا کہ مولانا کی زندگی اور ان کے پیغام کو لوگوں تک پہونچائیں۔ معتمد تعلیمات دارالعلوم ندوۃ العلماء مولانا عبداللہ عباس ندوی نے اپنی تقریر میں حضرت مولاناؒ کی زندگی کے مختلف گوشوں کو بڑی خوبی کے ساتھ اجاگر کیا۔ انھوں نے خصوصی شمارہ کا ذکر کرتے ہوئے شرکاء اہل قلم کا تذکرہ کیا اور کہا کہ یہ وقیع نمبر مولانا کے فکر ونظر، ندرت خیال، بلندیٔ افکار، انسانیت کی دعوت کو اپنے جلو میں لئے ہوئے ہے۔ جلسہ کا آغاز عبدالحلیم ندوی نے تلاوت قرآن پاک سے کیا اور شکیل احمد نے نظم پیش کی جبکہ نظامت مولانا محمد خالد ندوی غازی پوری نے کی، مہتمم دارالعلوم ندوۃ العلماء مولانا سعیدالرحمٰن اعظمی ندوی کی دعا پر جلسہ کا اختتام ہوا۔ اس موقع پر ڈاکٹر اشتیاق حسین قریشی، مولانا عبدالعلیم فاروقی اور کثیر تعداد میں شہر کے سربرآوردہ افراد موجود تھے۔

## مفکر اسلام نمبر

تعمیر حیات کا خصوصی شمارہ مفکر اسلام نمبر صفحات ۳۵۱، رنگین ٹائٹل، دیدہ زیب کتابت ۱۵ مضامین اور ۳ منظوم نذرانۂ عقیدت پر مشتمل ہے۔ یہ ضخیم اور جامع نمبر مواد کے اعتبار سے بیش قیمتی ہی نہیں بلکہ بیش قیمت ہوگیا ہے اور مفکر اسلام کی زندگی کے مختلف گوشوں پر بھرپور روشنی ڈالی گئی ہے۔ یہ نمبر جہاں ایک طرف حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ کو سمجھنے میں کسی شخص کو ممد ومعاون ثابت ہوگا تو دوسری جانب محققین اور طلباء کے لئے یہ مشعل راہ ثابت ہوگا۔

مقالہ نگاروں میں اکثریت مولانا مرحوم کے شاگردوں، ان کو بہت قریب سے دیکھنے والوں اور شب وروز ان کے ساتھ رہنے والوں کی ہے لہٰذا یہ کہنا کہ کس کا مضمون زیادہ اہم ہے بڑا مشکل ہے ہر مضمون اپنی جگہ مکمل اور نیا پن لئے ہوئے ہے۔ منظوم حصے میں ماں کی دعا کوئی معمولی نظم نہیں بلکہ اس کے ہر شعر سے تاریخ کے کئی ابواب روشن ہوتے ہیں اور جذبۂ عقیدت کا عالم یہ ہے کہ وہ قرون اولیٰ کی مسلم خواتین کے جذبات سے بہت قریب ہے، پاکیزہ خیالات کی صحیح ترجمانی کرنے والے الفاظ کا استعمال مثالی ہے۔ اسی طرح مولانا محمد ثانی مرحوم اور جدید دور کے اردو کے اہم ناقد وشاعر جگن ناتھ آزاد کا نذرانۂ عقیدت کوئی معمولی چیز نہیں ہے۔ مجموعی طور پر مفکر اسلام کی حیات وکارناموں پر منحصر مواد کو تعمیر حیات نے شائع کرکے بڑا کارنامہ انجام دیا ہے۔ تعمیر حیات، الرائد، اور البعث الاسلامی دارالعلوم کے عام جرائد نہیں جو صرف کاغذ، روشنائی کے ڈھانچے ہیں بلکہ ان کی حیثیت ابنائے دارالعلوم کے نیک فرزند کی ہے جو اپنے میدان میں اہم کارنامے انجام دے رہے ہیں۔

مختصر

# عالمی خبریں

معید اشرف ندوی

● آسٹریلیا میں مقیم مسلمانوں نے وہاں کے مقامی باشندوں کو اسلام کی حقیقی تصویر دکھانے کیلئے میڈیا کا مؤثر سہارا لینا شروع کردیاہے۔ ایک اخبار کی اطلاعات کے مطابق اس مقصد کیلئے آسٹریلیا کے مسلمانوں نے امداد باہمی سے ریڈیو اسٹیشن قائم کیاہے جس کا نام آسٹریلین اسلامک ریڈیو تجویز کیا گیاہے جبکہ آسٹریلین مسلم ٹائمز کے نام سے ایک اخبار کا بھی اجراء کیا گیاہے جس کو غیر مسلم حلقوں میں مقبولیت حاصل ہورہی ہے۔ آسٹریلیا کے مسلم حلقوں کے مطابق آسٹریلیا کے باشندوں کی اسلام کے بارے میں معلومات گمراہ کن ہیں جو مغرب کے ذرائع ابلاغ کی مہیا کردہ ہیں تاہم اب لوگوں کو اسلام کے حقیقی تصورات سے روشناس کروانے کا کام شروع کردیا گیاہے اور اس کے مثبت اثرات سامنے آنے شروع ہوگئے ہیں۔

● امریکی کانگریس نے آئندہ سال کیلئے دفاع کی مد میں ۲۰ ارب ڈالر کا اضافہ کردیاہے جس میں فوجیوں کی تنخواہوں میں ۷ر۳ فیصد اضافہ بھی شامل ہے اس کے علاوہ کشیدگی کے مقام پر فوری تعینات کی جانے والی فوج کی تیاری کیلئے ڈیڑھ ارب ڈالر کی رقم مختص کی گئی ہے، مجموعی طور پر پنٹاگن کے اخراجاتی بل کیلئے ۲ کھرب ۸۸ ارب ڈالر کے بل کی منظوری دی گئی ہے، ۵۹ ارب ڈالر ہتھیاروں کے حصول اور ۱۴ر ارب ڈالر غیر ملکی جاسوسی سرگرمیوں کیلئے رکھے گئے ہیں۔ بل میں ڈیڑھ ارب ڈالر کی رقم دنیا کے کسی بھی کشیدگی کے شکار خطے میں فوری طور پر تعیناتی کیلئے ۸ ہزار فوجیوں پر مشتمل نئی دو "میڈیم بریگیڈ" فوج کی تیاری کیلئے مختص کئے گئے ہیں۔ مذکورہ فوج محض ۹۶ گھنٹوں میں دنیا کے کسی بھی مطلوبہ مقام پر تعینات کی جاسکے گی۔

● نیویارک میں منعقد مذہبی پیشواؤں کی عالمی امن ہزاریہ کانفرنس کے شرکاء سے خطاب کرتے ہوئے رابطہ عالم اسلامی کے سکریٹری جنرل ڈاکٹر عبداللہ صالح العبید نے کہاکہ اقوام عالم کی سلامتی کے نام پر کسی ایسی بات سے گریز کیاجائے جو اسلامی عقائد سے متصادم ہو۔ اس سلسلہ میں رابطہ عالم اسلامی نے پرامن بقائے باہم کیلئے سیمنار منعقد کرنے کی پالیسی اپنائی ہے۔ تاکہ مغرب کو سمجھ سکیں اور اسلام کے بارے میں غلط فہمیوں کا ازالہ ہوسکے۔ ڈاکٹر عبداللہ نے واضح کیاکہ انھوں نے اقوام متحدہ کے سکریٹری جنرل کوفی عنان کو مجوزہ اعلانیہ کیلئے اسلامی ترمیمات اور انکے نفے سے آگاہ کردیاہے۔ انھوں نے کہاکہ رابطہ مشترکہ اسلامی عمل کیلئے اقوام متحدہ کی کانفرنس میں شریک اسلامی تنظیموں اور امریکا کی اسلامی تنظیموں کے ساتھ تعاون واشتراک کو اشد ضروری سمجھتاہے۔ اقوام متحدہ میں متعین سعودی سفیر فوزی بن عبدالمجید نے خبردار کیاکہ بداعتمادی سے شکوک وشبہات، صلیبی جنگوں، استعماری سازشوں اسرائیل کے قیام عرب اور مسلم دنیا کے قدرتی وسائل کی کوششوں کے باعث اسلام اور مغربی دنیا کے تعلقات نہایت پیچیدہ ہوگئے ہیں۔ ان کے سدباب کیلئے بھی شب وروز محنت کرنی ہوگی۔ اور ہر ہر سطح پر مسلمانوں اور مغربی دنیا کے رہنماؤں کے درمیان مباحثے، مکالمے، ملاقاتیں، کانفرنسیں، سیمنار منعقد کرنا ہوں گے۔

● امریکی اخبار لاس اینجلس ٹائمز کی ایک رپورٹ میں کہاگیاہے کہ امریکا کے ۱۵ لاکھ بچوں کے والدین فیڈرل یا ریاستی جیلوں میں قید ہیں۔ اخبار نے امریکا کے محکمہ انصاف کے حوالے سے اعداد وشمار بتاتے ہوئے کہاکہ جن ۱۸ سال سے کم بچوں کے والدین جیلوں میں بند ہیں ان کی تعداد میں تیزی سے اضافہ ہورہاہے یہ تعداد ۱۹۹۱ء کے مقابلے میں ۶۰ فیصد زیادہ ہے جو اس بات کو ظاہر کرتی ہے کہ والدین کا اپنے بچوں سے تعلق ختم ہونے کے ساتھ جرائم میں بھی اضافہ ہورہاہے۔

# مطالعہ کی میز

## تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

• محمد شاہد ندوی ، بارہ بنکوی

نام کتاب : اللباب فی شرح الکتاب "مختصر القدوری"
تالیف : الشیخ عبد الغنی الغنیمی المیدانی
صفحات کی ترتیب صحیح نہیں، سائز ۲۰×۳۰/۸ ، قیمت ۱۸۵/- روپئے
ملنے کا پتہ : مکتبہ دار الایمان نزد مدرسہ مظاہر علوم سہارنپور (یوپی)

"مختصر القدوری" مدارس عربیہ کے نصاب میں داخل فن فقہ کی مشہور و معروف اور متداول کتاب ہے جو متبحر عالم حضرت شیخ عبد الغنی الغنیمی المیدانی کی تصنیف کردہ ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اس کتاب کو زبردست مقبولیت عطا فرمائی کہ یہ سالہا سال سے داخل نصاب ہے اور اس کی دسیوں عربی اردو شرح لکھی جا چکی ہیں۔

زیر تبصرہ کتاب "اللباب فی شرح الکتاب" "مختصر القدوری" کی عربی شرح ہے جو شیخ عبد الرزاق المہدی نے احادیث کی تشریح اور مسائل کے حل کے ساتھ بڑی عرق ریزی کے ساتھ اور آسان فہم عربی میں تیار کی ہے

**خصوصیات!** آسان اور سلیس زبان میں کتاب کا حل • ائمہ احناف کے مابین اختلافی مسائل میں ہر ایک کے دلائل اور وجوہ ترجیح • مختلف اقوال میں مفتیٰ بہ اور مستند قول کی نشاندہی کا اہتمام • مقدمہ میں مشہور ائمہ فقہ و مصنفین کے تراجم حروف تہجی کی ترتیب کے ساتھ • کتب فقہ و فتاویٰ کا تعارف بھی اسی ترتیب سے • جو طلباء عربی زبان میں امتحانات کے پرچے حل کرنے کا حوصلہ رکھتے ہیں ان کے لئے بیحد معاون و مفید • تین رنگ میں نہایت دیدہ زیب اور مضبوط جلد کے ساتھ مزین ہے جو مدارس عربیہ کے اساتذہ، طلباء اور فن فقہ سے دلچسپی رکھنے والے قارئین کیلئے ایک قیمتی تحفہ ہے اس لئے شائقین حضرات پہلی فرصت میں کتاب حاصل کرنے کی کوشش کریں۔

---

نام کتاب : فانوس حرم
نام مصنف : وصف الرحمٰن واصف نظامی طاہر پوری
صفحات : ۱۱۲، سائز ۱۸×۲۲/۸ ، قیمت ۶۰/- روپئے.
ملنے کا پتہ : اردو مرکز سلیمان سنگم ہاؤس ہمصران اسٹریٹ سہارنپور (یو.پی)

"فانوس حرم" حمد و نعت پر مشتمل وصف الرحمٰن واصف نظامی طاہر پوری کا ایک شاندار مجموعۂ کلام ہے جو دلوں کو یاد الٰہی اور عشق نبویؐ کے ساتھ ساتھ ایوان ادب کو بھی مزین اور منور کرے گا ؎

آنکھوں میں ہیں قندیل مدینہ کی فضائیں
دل میں مرے انوار ہیں "فانوس حرم" کے

---

نام کتاب : جنگ آزادی میں مسلمانوں کا حصہ
مصنف : ساحل احمد، صفحات : ۱۶۰ ،
سائز ۲۰×۳۰/۱۶ ، قیمت : ۵/۷ روپئے
ملنے کا پتہ : لٹریری سینٹر، ۱۲۶ چک اللہ آباد ۳

ہندوستان کی جنگ آزادی میں مسلمانوں اور علمائے دین کا کیا کردار رہا ہے۔ انھوں نے کیسی کیسی قربانیاں دی ہیں، ساحل صاحب کی اس کتاب میں تفصیل سے ملاحظہ فرمائیں۔

طرز بیان، ذیلی سرخیوں مناسب ترتیب کا خیال رکھا جاتا تو بہتر ہوتا۔

---

نام کتاب : مسائل و معلومات حج و عمرہ
تالیف : محمد معین الدین احمد، صفحات : ۱۶۸ ،
سائز : ۲۰×۳۰/۱۶ ، قیمت درج نہیں
ملنے کا پتہ : محمد عبد الباقی 78/5 A برمبور بائی روڈ مدراس ۱۲

حج بیت اللہ اسلامی تعلیمات میں سب سے روشن و ہمہ گیر عبادت کا نام ہے فضیلت کے اعتبار سے حج ایک مکمل عبادت ہے جس میں نماز کے ساتھ ذکر و فکر بھی ہے۔ تسبیح و تحمید بھی ہے، طواف و سعی بھی ہے خدا کی راہ میں قربانی بھی ہے اور جسمانی مشقت کے ساتھ انفاق مال بھی ہے۔

زیر نظر کتاب میں فریضۂ حج ادا کرنے سے متعلق تمام ارکان اور معلومات کو تفصیل کے ساتھ بیان کیا گیا ہے جو حاجیوں کیلئے ایک قیمتی تحفہ ہے ؎

رات ایک دیوانہ کہہ رہا تھا مستی میں
میری آنکھ کعبہ میں ہے میرا دل مدینہ میں

---

نام کتاب : مناسک حج (شافعی)
تالیف : مولانا محمد ایوب ندوی شافعی
صفحات ۲۲۸، سائز ۲۰×۳۰/۱۶ ، قیمت ۴۵/- روپئے
ملنے کا پتہ : دار العلم ۳/۱ محمد علی روڈ بھٹکل ۵۸۱۳۲۰

یہ کتاب بھی حج کے موضوع پر ایک اچھی کتاب ہے۔ اس میں شافعی مسلک کے مطابق حج کے ارکان اور مسائل آسان انداز میں بیان کئے گئے ہیں شافعی المسلک حضرات کے لئے یہ ایک بہترین تحفہ ہے۔

خدا کرے یہ دونوں کتابیں مقبول عام ہوں۔

محمد طارق ندوی

# سوال و جواب

س :- ایک شخص کے مصنوعی دانت لگے ہوئے ہیں تو کیا غسل میں دانت کی تہہ تک پانی پہونچانا ضروری ہے؟

ج :- نہیں، غسل کرتے وقت صرف کلی کرے، دانتوں کا نکالنا اور تہہ تک پانی پہونچانا ضروری نہیں ہے۔

س :- کیا گھنی داڑھی کو اندر سے دھونا ضروری ہے یا صرف خلال کرلے؟

ج :- داڑھی اگر گھنی ہو کہ اندر کی جلد نظر نہ آئے تو اس کو اوپر سے دھونا فرض ہے اور اس کا خلال کرنا سنت ہے اور اگر ہلکی ہو تو پوری داڑھی کو پانی سے تر کرنا ضروری ہے۔

س :- آج کل بہت سے گھروں میں واش بیسن لگے ہوتے ہیں لوگ اسی سے کھڑے ہوکر وضو کرلیتے ہیں کیا یہ طریقہ شرعاً درست ہے؟

ج :- وضو تو مذکورہ طریقہ پر بھی درست ہو جائے گا لیکن افضل یہ ہے کہ قبلہ رُخ بیٹھ کر وضو کرے۔

س :- کیا مسواک نہ ہونے کی صورت میں اگر کوئی شخص برش کرے تو سنت ادا ہو جائے گی؟

ج :- افضل مسواک کا استعمال کرنا ہے لیکن اگر مسواک موجود نہ ہو اور بآسانی میسر نہ ہو سکے اور برش کرے تو سنت ادا ہو جائے گی۔

س :- کیا برش کا استعمال دانت کی صفائی کے لئے جائز ہے جبکہ سننے میں آتا ہے کہ اس میں سور کے بال ہوتے ہیں؟

ج :- چونکہ یہ صرف ایک خیال ہے کہ برش میں سور کے بال استعمال کئے جاتے ہیں۔ اور ظن غالب یہ ہے کہ واقعہ ایسا نہیں ہے اس لئے استعمال کرسکتے ہیں۔

س :- کیا میت پر دوبارہ نماز جنازہ پڑھ سکتے ہیں؟

ج :- میت پر دوبارہ نماز جنازہ پڑھنا منع ہے۔ ہاں اگر میت کے ولی نے نہ پڑھی ہو تو اس کے ساتھ پڑھ سکتے ہیں۔

س :- کیا ایک ستّر سال کی نامحرم عورت بہتّر سال کے نامحرم مرد کے ساتھ حج، عمرہ کرسکتی ہے؟

ج :- نامحرم کے ساتھ حج و عمرہ کا سفر بوڑھی عورت کے لئے بھی جائز نہیں ہے۔ اگر کرلیا تو حج کی فرضیت تو ادا ہو جائے گی لیکن گناہ ہوگا۔ توبہ و استغفار کرے اللہ کی رحمت سے قوی امید ہے کہ وہ معاف فرمائے گا۔

س :- سال بھر کی بچی انتقال کرگئی کیا اس بچی کو مرد غسل دے سکتا ہے یا نہیں؟

ج :- ہاں مذکورہ بچی کو غسل دے سکتا ہے کیوں کہ عورتوں کے لئے چھوٹے بچوں کو اور مردوں کیلئے چھوٹی بچی کو غسل دینا جائز ہے۔

س :- ریل گاڑی کے سفر میں اگر وضو کا پانی موجود نہ ہو اور نماز کا وقت جارہا ہو تو کیا کرے؟

ج :- ریل گاڑی میں پانی موجود نہ ہو تو تیمم کرسکتا ہے۔

س :- نماز ظہر میں امام کے سلام پھیرنے کے بعد معلوم ہوا کہ تین رکعت ہوئی ہیں تو اب اقامت کہہ کر جماعت شروع کرے یا بلا اقامت؟

ج :- صورت مسئولہ میں اگر جماعت بلا تاخیر شروع ہوئی ہے تو اقامت کے اعادہ کی ضرورت نہیں ہے اور اگر تاخیر ہوگئی ہے تو اقامت دوبارہ کہے۔

## (بقیہ) درس حدیث

اور محمدؐ اس کے بندے اور رسول ہیں۔

اور بلاشک اس دین کا خاص شعار نماز اور زکوٰۃ ہے اور اس کی چوٹی کی بلندی اللہ کی راہ میں جہاد ہے مجھے حکم دیا گیا ہے کہ لوگوں سے جہاد کروں حتیٰ کہ وہ نماز قائم کریں اور زکوٰۃ دیں اور اس بات کی گواہی دیں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ تنہا ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور محمدؐ اس کے بندے اور رسول ہیں۔

اگر وہ ایسا کرلیں گے تو بچ جائیں گے، اور اپنی جان و مال بچالیں گے اِلّا یہ کہ جہاں اللہ تعالیٰ ان کے لگانے کا حکم دے، ان کا حساب اللہ رب العالمین پر ہے جو بڑی عزت و جلال والا ہے۔"

## کتب برائے تبصرہ

تبصرے کے لئے براہ کرم کتاب کے دو نسخے ارسال کریں صرف ایک کتاب بھیجنے کی صورت میں تبصرہ شائع نہیں کیا جائے گا اور نہ ہی کتاب واپس کرنے کی ذمہ داری ادارہ پر ہوگی (ادارہ)

# تب کہیں ہوتا ہے پیدا ایک مردِ کامیاب

محمد عبد القدیر ایڈووکیٹ ہائی کورٹ، الہ آباد

ہر طرف علمِ جدیدہ کا تھا شورِ انقلاب
کشتیِ اقدارِ آدم کھا رہی تھی پیچ و تاب
اور سارا عالمِ انسانیت تھا محوِ خواب
دہر میں اگنے کو تھا تازہ صدی کا آفتاب

گلشنِ ہستی سے وہ جانِ چمن رخصت ہوا
ارضِ ہندستاں سے سید بوالحسنؒ رخصت ہوا

یعنی وہ رخصت ہوا، تھا جو امیرِ کارواں
جس کے دم سے فکر و دانش کا تھا اک دریا رواں
جس کے علم و فضل کا قائل تھا ہر پیر و جواں
مختصر یہ جس کو کہیے نازشِ ہندوستاں

آشنائے راہِ منزل صاحبِ کردار تھا
ملتِ اسلامیہ کا قافلہ سالار تھا

رومیؔ و اقبالؔ کے افکار کا تھا جانشیں
اس کی تحریروں میں تھی روحِ غزالیؔ جاگزیں
تیمیہؔ اور ابن قیمؒ کی امانت کا امیں
اس کی شخصیت کے قائل تھے سبھی علمائے دیں

واعظ و ناصح، فقیہ و نکتہ داں جاتا رہا
یعنی فخرِ کشورِ ہندوستاں جاتا رہا

سارے انسانوں کو دیتا تھا محبت کا پیام
اس کا کرتے تھے سبھی مسلک کے علما احترام
اس کی تحریروں سے مہکا دور تک عالم تمام
وہ ہو یورپ یا کہ ایرانؔ و عراقؔ و مصرؔ و شامؔ

نقش چھوڑا ایسا قصرِ علم کی تعمیر میں
دیر تک زندہ رہے گا پیکرِ تحریر میں

آشنائے رمزِ قرآں اور مفسر بے بدل
اک محدث، اک معلّم اور عالم باعمل
صاحبِ علم و بصیرت گفتگو میں برمحل
اس کے قول و فعل سے ایوانِ باطل میں خلل

خامشی میں اس کی معنی خیز سوز و ساز تھا
اور جب بولا تو عالم گوش بر آواز تھا

ایک تنہا فرد لیکن علم و فن کی درسگاہ
ذات اس کی تشنگانِ علم کی آماجگاہ
نطق و گویائی بنا لیتی تھی شہرِ دل میں راہ
اس کی ہستی میں تھے یکجا، مدرسہ اور خانقاہ

دردِ ملت اس کے دل میں صورتِ بسمل بھی تھا
"رونقِ محفل، شریکِ سوزشِ محفل بھی تھا"

اس کی شہرت ہر طرف تھی وہ عرب ہو یا عجم
جس کے آگے ہیچ تھا شاہوں کا بھی جاہ و حشم
سینۂ گیتی میں کر کے نصب عظمت کا علم
خامشی سے وہ روانہ ہو گیا ملکِ عدم

مدتوں کرتا ہے گردش آسماں پر آفتاب
تب کہیں ہوتا ہے پیدا، ایک مردِ کامیاب

Regd. No. ... FORTNIGHTLY
Fax No.: (0522)330020

# TAMEER-E-HAYAT

NADWATUL-ULAMA, LUCKNOW-226 007 (India) Rs. 6/-



Printed And Published by *Athar Husain* on behalf of Majlis Sahafat-Wa-Nashriat,
Nadwatul Ulama at Parekh offset Press, Tagore Marg, Lucknow - U. P.
Editor: Shamsul Haq Nadwi

لکھنؤ

# تعمیرِ حیات

پندرہ روزہ



## محمد خاتم الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم

پیغام محمدی دنیا میں خدا کا پہلا اور آخری پیغام ہے جو کالے گورے عرب و عجم، ترک و تاتار، ہندی و چینی، زنگ و فرنگ سب کے لئے عام ہے۔ جس طرح اس کا خدا تمام دنیا کا خدا ہے "اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ العالمین" تمام دنیا کا پروردگار ہے اسی طرح اس کا رسول تمام دنیا کا رسول "رَحْمَةً لِّلْعَالَمِیْنَ" تمام دنیا کے لئے رحمت ہے اور اس کا پیغام بھی تمام دنیا کے لئے پیغام ہے۔ اور بتایا کہ محمد خاتم الانبیاء یعنی نبوت کے سلسلہ کو بند کرنے والے ہیں "وَخَاتَمَ النَّبِیِّیْنَ" خود قرآن نے کہا ہے اور خُتِمَ بِیَ النَّبِیُّوْنَ (اور میری ذات سے انبیاء ختم کئے گئے) حدیث نے کہا ہے اَلَا لَا نَبِیَّ بَعْدِیْ (ہوشیار کہ میرے بعد کوئی نبی نہیں) متعدد حدیثوں میں ہے آپ نے فرمایا "میں نبوت کی عمارت کا آخری پتھر ہوں" قرآن نے اپنے صحیفہ کی کسی آیت میں کسی بعد میں آنے والے پیغمبر کے لئے کوئی جگہ نہیں چھوڑی ہے۔ اس سے معلوم ہوا کہ صرف وہی پیغام ربانی جو محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ دنیا میں آیا۔ خدا کا آخری اور دائمی پیغام ہے اور اسی لئے "وَاِنَّا لَہٗ لَحَافِظُوْنَ" کے وعدے سے خدا نے اس کی حفاظت کی ذمہ داری خود لے لی ہے۔

مولانا سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ
(از: خطبات مدراس ص ۱۳۱-۱۳۰)

فی شمارہ ۶/ روپے — سالانہ ۱۳۰/ روپے — ۱۰ اکتوبر ۲۰۰۰ء




# بات کی اہمیت کے پیش نظر بیٹھنے کا انداز بدلنا اور بات کو کئی بار دہرانا

شیخ عبدالفتاح ابو غدہ رحمۃ اللہ علیہ ——— ترجمہ: شمس الحق ندوی

کبھی کبھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی نشست کا انداز اور حالت بدل دینے کے ساتھ... بات کو کئی بار دہراتے تھے، یہ انداز اس بات کی اہمیت اور مضرت کو ظاہر کرنے کے لئے اختیار فرماتے جس کو بیان کر رہے ہوتے یا اس سے ڈرا رہے ہوتے تھے۔

بخاری اور مسلم کی روایت ہے جو حضرت ابوبکرہ رضی اللہ عنہ سے نقل کی ہے انھوں نے کہا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "کیا میں تم کو سب سے بڑا گناہ نہ بتادوں؟ کیا میں تم کو سب سے بڑا گناہ نہ بتادوں؟ (تین بار آپؐ نے فرمایا) صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم نے عرض کیا کیوں نہیں اللہ کے رسولؐ ضرور بیان فرمایئے، آپؐ نے فرمایا اللہ کے ساتھ کسی اور کو شریک کرنا (کبھی اس سے کفر کے معنی بھی لئے جاتے ہیں) ماں باپ کو تکلیف پہونچانا (یعنی ان کی نافرمانی کرنا اور دل دکھانا) آپ ٹیک لگائے ہوئے تھے پھر بیٹھ گئے اور فرمایا سنو! جھوٹی بات اور جھوٹی گواہی، سنو! جھوٹی بات اور جھوٹی گواہی، سنو! جھوٹی بات اور جھوٹی گواہی، آپؐ برابر یہ فرماتے رہے یہاں تک میں سمجھا اب خاموش ہی نہ ہوں گے۔ ایک دوسری روایت میں ہے کہ آپؐ اس کو برابر دہراتے رہے حتی کہ ہم لوگوں نے (دل میں) کہا کاش آپ خاموش ہوجاتے، یہ بار بار دہرانا اور بیٹھنے کا انداز بدلنا سننے والوں کے ذہنوں کو بات کی اہمیت اور خطرناکی کو ظاہر کرنے کے لئے تھا۔

## متوجہ ہوکر بات سننے کے لئے مخاطب کو بار بار آواز دینے اور جواب میں تاخیر کا انداز

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کبھی کبھی مخاطب کو بار بار آواز دیتے اور جو کچھ بتانا ہوتا ذرا تاخیر سے بتاتے تاکہ مخاطب پوری طرح متوجہ ہوکر بات کو سنے اور اس کو اچھی طرح سمجھے اور جو بتایا جارہا ہے اس کو ذہن میں بٹھالے۔

امام بخاری اور مسلم نے حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے انھوں نے بیان کیا کہ "اس اثنا میں کہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سواری پر پیچھے بیٹھا ہوا تھا، ہمارے اور آپ کے درمیان کجاوہ پر لگی ہوئی ٹیک لگانے والی لکڑی کے سوا کوئی اور چیز حائل نہ تھی، آپنے فرمایا اے معاذ! میں نے عرض کیا یارسول اللہ ارشاد فرمائیں اطاعت کے لئے حاضر ہوں، اس کے بعد کچھ دیر چلے پھر فرمایا: اے معاذ! عرض کیا یارسول اللہ ارشاد فرمائیں اطاعت کے لئے حاضر ہوں، کچھ دور چل کر پھر فرمایا: اے معاذ بن جبل میں نے عرض کیا اے اللہ کے رسولؐ ارشاد فرمائیں اطاعت کے لئے حاضر ہوں۔

اس طرح تین مرتبہ فرمانے کے بعد جب حضرت معاذؓ بات سننے کے لئے پوری طرح چوکس اور چوکنے ہوگئے — تب آپؐ نے فرمایا: کیا تم کو معلوم ہے کہ بندوں پر اللہ کا کیا حق ہے؟ میں نے عرض کیا اللہ اور اس کے رسول زیادہ جانتے ہیں، آپؐ نے فرمایا: بندوں پر اللہ کا حق یہ ہے کہ اس کی عبادت کریں اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرائیں۔

اس کے بعد پھر آپؐ تھوڑی دیر چلے پھر فرمایا: اے معاذ بن جبل میں نے عرض کیا اے اللہ کے رسولؐ ارشاد فرمائیں اطاعت کے لئے حاضر ہوں فرمایا کیا تم جانتے ہو کہ عبادت کرنے کے بعد بندوں کا اللہ تعالیٰ پر کیا حق ہے؟ میں نے عرض کیا اس کا علم اللہ اور اللہ کے رسولؐ کو ہے۔ آپؐ نے فرمایا: بندوں کا اللہ پر یہ حق ہے کہ اللہ تعالیٰ انھیں عذاب نہ دے (اس لئے کہ اللہ تعالیٰ نے اپنے بندوں سے اس کا وعدہ فرمایا ہے)۔

## ہاتھ یا کندھا پکڑ کر بات کرنے کا انداز

کبھی کبھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم مخاطب کو پوری طرح متوجہ کرنے کے لئے اس کا ہاتھ یا کندھا پکڑ لیتے، تاکہ جو کچھ آپؐ فرمارہے ہیں اس کو غور سے سنے، اور کان، آنکھ، دل تینوں متوجہ ہوجائیں، اور اچھی طرح سمجھے اور یاد کرلے۔

بخاری اور مسلم نے عبداللہ بن سخبرۃ ابو معمرؓ سے روایت کیا ہے انھوں نے کہا میں نے ابن مسعودؓ کو کہتے ہوئے سنا

(باقی صفحہ ۳۰ پر)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

پندرہ روزہ — لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۷ — شمارہ نمبر ۲۳

۱۰ اکتوبر ۲۰۰۰ء — مطابق — ۱۱ رجب ۱۴۲۱ھ

نگران اعلیٰ
مولانا ڈاکٹر عبداللہ عباس صاحب ندوی
معتمد تعلیمات دارالعلوم ندوۃ العلماء

مدیر اعلیٰ
شمس الحق ندوی

مدیر معاون
سید محمود حسن حسنی ندوی

مجلس مشاورت
مولانا نذر الحفیظ ندوی
مولانا عبداللہ حسنی ندوی
مولانا محمد خالد ندوی
ڈاکٹر ہارون رشید صدیقی

اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/ روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں

## زر تعاون

سالانہ — ۱۳۰/- روپے

فی شمارہ — ۶/- روپے

بیرونی ممالک فضائی ڈاک — ایشیائی، یورپی، افریقی و امریکی ممالک ۳۰ ڈالر

بیرونی ممالک بحری ڈاک — بحری ڈاک جلد ۱۵ ڈالر

## خط وکتابت کا پتہ

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳
ندوۃ العلماء لکھنؤ، ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں

## گذارش

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے (منیجر)

پرنٹر پبلشر اطہر حسین نے ہادیکو آفسیٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# اس شمارے میں






## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔
۲۔ فی کاپی =/Rs. 15 کے حساب سے زر ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔
۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## نرخ اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ =/Rs. 30
۲۔ تعمیر حیات کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ =/Rs 40
۳۔ کمیشن تعداد اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔
۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔
۵۔ انٹرنیٹ اور تعمیر حیات دونوں کا نرخ اشتہار فی کالم سنٹی میٹر =/80



## بیرون ملک نمائندے

| | |
|---|---|
| مدینہ منورہ | Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P O Box No. 842,<br>Madina Munawwara (K.S.A.) |
| برطانیہ | Mr. M. AKRAM NADWI<br>O C I S , St Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U.K. |
| ساؤتھ افریقہ | Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388, Vereninging,(S Africa) |
| قطر | Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O BoxNo 10894, DOHA-QATAR |
| دبئی | Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O BoxNo 12525, DUBAI (U A E )<br>P-H-NO: -3970927 |
| پاکستان | Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>H No 109, Town Ship Kaurangi,<br>KARACHI-31 (Pakistan) |
| امریکہ | Dr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>98-Conklin Ave, Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U.S.A.) |

Internet Web-site: http://nadwa.virtualave.net
e-mail address: airp@lw1.vsnl.net.in

ادارتی عم

شمس الحق الندوی

# دنیا محتاج ہے نبوتِ محمدیؐ کے سایہ کی

اس وقت پورے عالم میں اخلاقی انارکی اور فساد و بگاڑ کی طوفانی ہوائیں چل رہی ہیں، بے حیائی و فحش کاری، ہوس پرستی وجاہ طلبی، انانیت و من مانی کی گرم بازاری نے انسانیت اور اخلاقی اقدار کی بساط پلٹ کر رکھ دی ہے، مشرق سے لے کر مغرب تک، شمال سے لے کر جنوب تک ایک زلزلہ سا آیا ہوا ہے، انسان انسانوں سے ٹکرا رہے ہیں، قومیں قوموں سے برسر پیکار ہیں، کچھ وہ بھی ہیں جو لڑنے بھڑنے پر مارنے اور مرنے کی تیاریوں میں مصروف ہیں، حیرت کی بات یہ ہے کہ ان میں سے ہر ایک کا دعوایہ ہے کہ ہم انسانوں کے فائدے اور بھلائی کی منصوبہ بندی کر رہے ہیں، یہ سب کچھ اس طرح ہو رہا ہے جس طرح جنگل کی اندھیری رات میں ایک فوج دوسری فوج پر حملہ آور ہو اور تاریکی میں اپنی ہی بٹالینیں ایک دوسرے پر گولہ باری شروع کر دیں، اس لئے کہ تعمیری منصوبہ بندی کرنے والوں کے ہاتھ میں اصول و اقدار کی کوئی قندیل و سرچ لائٹ نہیں ہے، اس گھٹا ٹوپ اندھیرے میں بندوق کی گولیوں یا گولہ بارود کی گھن گرج نے غیظ وغضب کی آگ کو بھڑکا کر اس منزل پر پہونچا دیا ہے کہ جہاں انسان کی سوچنے اور غور کرنے کی صلاحیت ختم ہو جاتی ہے، اپنے پرائے، صحیح غلط، سچ اور جھوٹ کی تمیز جاتی رہتی ہے اور ہر ایک کا نعرہ ہوتا ہے "انا خیر منه" میں اس سے بہتر ہوں، ہر ایک خود کو برحق اور فقط اپنی سوچ کو درست سمجھتا ہے۔ اس صورتِ حال کی قرآن کریم کیسی سچی تصویر کشی کر رہا ہے:۔

"كُلُّ حِزْبٍ بِمَا لَدَيْهِمْ فَرِحُونَ" (سورۂ روم ۳۲)

سب فرقے اس سے خوش ہیں جو ان کے پاس ہے۔

اس آگ کو اگر کوئی چیز بجھا سکتی ہے تو مکے کے ریگزاروں سے اٹھنے والی ابر کرم کی وہ گھٹا ہی بجھا سکتی ہے جو فخر انسانیت خاتم الانبیاء محمد عربی صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعہ انسانیت کی کھیتی پر برسی اور اس کو سرسبز و شاداب کیا تھا۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی آمد سے پہلے دنیا کا جو حال تھا اس کو ہر پڑھا لکھا انسان جانتا ہے لیکن آپؐ کی آمد کے بعد جو کایا پلٹ ہوئی، بچھڑے ہوئے ملے، کٹے ہوئے جڑے، مظلوم کو انصاف ملا، ظالم کا ہاتھ پکڑ کر راہ راست پر لگایا گیا، اخوت و بھائی چارگی کا چلن ہوا، کراہتی اور سسکتی ہوئی انسانیت کو چین نصیب ہوا، ظلم و جور کا خاتمہ ہوا، فحش کاری و بے حیائی نے منہ چھپایا، وہ جو خود بھٹکے ہوئے تھے دوسروں کو راہ دکھانے لگے، اور تاریخ انسانی میں ایک ایسے سنہرے باب کا اضافہ ہوا ہے جو رہتی دنیا تک انسانوں کے لئے روشنی کے مینار کا کام دیتا رہے گا، اور جو آج بھی بنی نوع انسان اور تمدن انسانی پر نبوت محمدیؐ کے احسانات، نبوت کے پیدا کردہ ذہن و مزاج اور طریقۂ فکر، آپ کے تیار کردہ انسانی نمونوں اور آپ کے لافانی کارناموں کی ضرورت و اہمیت اور اس کے انقلاب انگیز اثرات کا آئینہ دکھا رہا ہے کہ اس وقت بھی اگر دم توڑتی ہوئی انسانیت کے حلق میں پانی کا کوئی ایسا قطرہ جو نئی زندگی عطا کرنے کے لئے ٹپکایا جا سکتا ہے تو وہ نبوت محمدیؐ کے چشمۂ حیواں ہی سے حاصل ہو سکتا ہے انسانیت کے سکون اور اس کو نئی زندگی عطا کرنے کے لئے اس کے علاوہ کوئی راستہ نہیں ہے۔

آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے جب یہ صدا لگائی تھی تو اس کو نامانوس سمجھا گیا تھا اور جواب میں اینٹ پتھر کی بارش ہوئی تھی

لیکن جیسے جیسے وقت گذرتا گیا لوگ اس اجنبی آواز سے مانوس ہوتے گئے اور حضرت مولانا سید سلیمان ندویؒ کے الفاظ:

"رفتہ رفتہ یہ اجنبیت دور ہوئی، بیگانگی کافور ہوئی، آواز کی کشش اور نوائے حق کی بانسری نے دلوں میں اثر کیا، کان والے سننے لگے اور جو سننے لگے سر دھننے لگے یہاں تک کہ وہ دن آیا کہ سارا عرب اس کیفیت سے معمور اور اس شراب سے مخمور ہو گیا اور اسلام کا مسافر اپنے گھر پہونچ کر اپنے عزیزوں اور دوستوں میں ٹھہر گیا۔ اب وہ قافلہ بن کر آگے چلا، عرب کے ریگستانوں سے نکل کر عراق کی نہروں اور شام کے گلستانوں میں پہونچا پھر آگے بڑھا اور ایران کے مرغزاروں اور مصر کی وادیوں میں آکر ٹھہرا، اس سے آگے بڑھا تو ایک طرف خراسان و ترکستان ہو کر ہندوستان کے پہاڑوں اور ساحلوں پر اس کا جلوہ نظر آیا اور دوسری طرف افریقہ کے صحراؤں کو طے کر کے اس کا نور بحر ظلمات کے کنارے چمکا" (سیرت سید احمد شہیدؒ ج ا ص ۲۹-۳۰)

یہ جو کچھ ہوا اب تاریخ میں ریکارڈ ہے، آج پھر اس بات کی ضرورت ہے کہ نبوت محمدیؐ کے ذریعہ آنے والی نوائے حق کی اس بانسری کو اس زور سے بجایا جائے کہ آج کی جدید خرافات کی دنیا میں مدہوش انسانوں کو ہوش آئے اور اپنی فطرت "فِطْرَةَ اللّٰهِ الَّتِي فَطَرَ النَّاسَ عَلَيْهَا" کی طرف واپس آجائیں اگر یہ ہو جائے تو اس میں شبہ نہیں کہ آج کی دکھی انسانیت کو پھر چین نصیب ہو سکتا ہے اور اسے راحت و سکون کی عظیم دولت حاصل ہو سکتی ہے۔

## نعت — سراپا علم بن کر صاحب ام الکتاب آیا

جگن ناتھ آزاد

غرض دنیا میں چاروں سمت اندھیرا ہی اندھیرا تھا — نشانِ نور گم تھا اور ظلمت کا بسیرا تھا
کہ دنیائے عرب کے آسماں پر ایک نور ابھرا — جہانِ کفر و باطل میں صداقت کا ظہور ابھرا
خبر سچائی کی دینا زمانے کو خبیر آیا — شہنشاہی بھی جس کے پاؤں چومے وہ فقیر آیا
بھٹکنے دور کو رستہ دکھانے رہ نما آیا — سفینے کو تباہی سے بچانے ناخدا آیا
جسے حق نے کیا تسلیم ختم المرسلیں آیا — جسے دنیا نے مانا رحمت للعالمیں آیا
خلیق آیا، کریم آیا، رؤف آیا، رحیم آیا — کہا قرآں نے جس کو صاحب خلق عظیم آیا
بصیرت عام فرماتا ہوا مرد بصیر آیا — اندھیرے کی حکومت میں تجلی کا سفیر آیا
بشر بن کر زمانے کا جمالِ اولیں آیا — متاعِ صدق لے کر صادق الوعد امیں آیا
وہ آیا فقر و فخری رتبہ ہے جس کی قناعت کا — وہ آیا جو معلم ہے جہاں میں دینِ فطرت کا
وہ آیا جس کو کہئے فخر آدم ہادیِ اکرم — وہ آیا جس کو کہئے زندگی کا محسن اعظم
سراپا علم بن کر صاحب ام الکتاب آیا — زمینِ تشنہ لب کی زندگی بن کر سحاب آیا
تجلی عام فرماتا ہوا شمس الضحیٰ آیا — امام الانبیاء آیا محمد مصطفیٰ آیا
محمد مصطفیٰ یعنی وہ محبوب خدا آیا — دلوں نے سرخوشی پائی کہ احمد مجتبیٰ آیا
کبھی پھرتا رہا جو زندگی کی چشم حیراں میں — وہی جلوہ سمٹ کر آگیا خود بزم امکاں میں
نویدِ جانفزا پائی یتیموں نے، غریبوں نے — غلاموں، بے سہاروں، بے کسوں، آفت نصیبوں نے
پیام زندگانی مل رہا تھا زیردستوں کو — فضا آنکھیں دکھاتی پھر رہی تھی خود پرستوں کو

دلِ دنیا سے ہر ارمان اٹھتا تھا دعا بن کر
مسرت ناچتی تھی چار جانب یہ نوا بن کر

## ضروری اعلان

دار العلوم ندوۃ العلماء کا ترجمان پندرہ روزہ تعمیرِ حیات اب انٹرنیٹ پر دستیاب ہے، اور ای میل کا پتہ بھی درج ہے۔

نوٹ:- جو حضرات تعمیر حیات کے ذریعہ انٹرنیٹ پر اپنا اشتہار دینا چاہتے ہیں ان کو تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر ۸۰ روپئے کے حساب سے بل ادا کرنا ہوگا۔ اطلاع ملنے کے بعد ہی ان کا اشتہار انٹرنیٹ پر دیا جاسکے گا۔

Web-Site: http://nadwa.virtualave.net
Email Address: alrp@wl.vsnl.net.in [redacted]

# منتخب و مامور اُمّت

● حضرت مولانا سیّد ابو الحسن علی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

## ایک مثالی رہنما اُمت کی ضرورت!

جن باتوں کی طویل انسانی تاریخ اور علم النفس اور علم الاخلاق پوری تائید کرتے ہیں ان میں سے ایک بات یہ بھی ہے کہ بلند ترین مقاصد، شریفانہ تعلیمات اور عمل کے اعلیٰ ترین نمونے اس وقت تک قائم نہیں ہو سکتے۔ اور اگر قائم ہو بھی جائیں تو دائم و باقی نہیں رہ سکتے، جب تک کہ ان کی پُشت پر ایک انسانی جماعت (بلکہ صحیح الفاظ میں ایک ایسی اُمت) نہ ہو جو اس دعوت و تحریک کی علمبردار اس کے راستہ میں جُہد و جہاد کرنے والی اور اس کا عملی نمونہ ہو۔

اس لئے ہم دیکھتے ہیں کہ بعض انبیاء علیہم السّلام چہ جائیکہ مصلحین و معلّمین اخلاق اور حکمائے کبار کی تعلیمات بھی اس وجہ سے زیادہ عرصہ تک باقی نہیں رہیں کہ ان کے پیچھے کوئی امت نہ تھی جو اُن کے پیغام کی ذمہ داری سنبھالتی، اس راستہ میں جاں نثاری کرتی، اور اپنی زندگی، اپنے تمدن اور حکومت و معاشرہ کے ذریعہ ان کا عملی نمونہ پیش کرتی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ جن علاقوں میں وہ بھیجے گئے تھے، وہاں کی زندگی ایک ایسے آب رواں کی طرح بن کر رہ گئی، جس کی سطح ایک ہوتی ہے، اور وہ اقوام و قبائل جانوروں کے اس ریوڑ کی طرح ہو گئے جن کا کوئی نگراں و نگہباں نہ ہو۔

جب اللہ تعالیٰ نے یہ فیصلہ فرمایا کہ محمد صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم آخری رسول اور خاتم النبیین ہوں، اور آپ کے بعد نہ کوئی اور نبی آئے اور نہ کوئی اور کتاب نازل ہو۔ تو اس طرح اللہ تعالیٰ نے انسانیت کو اس خطرہ سے محفوظ کر دیا۔ اور محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے ساتھ ایک پوری امت کو بھی مبعوث کیا گویا بعثت محمدیہ دُہری بعثت تھی جس میں نبی کی بعثت اُمت کی بعثت کے ساتھ شامل تھی، چنانچہ اللہ تعالیٰ نے اس اُمّت کی ایسی تعریف کی ہے (جو نبوت کے بغیر) کسی مبعوث اور مامور من اللہ ہی کی ہو سکتی ہے۔

كُنتُمْ خَيْرَ أُمَّةٍ أُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَتَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنكَرِ وَتُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ (آل عمران۔ ۱۱۰)

تم لوگ بہترین جماعت ہو جو لوگوں کیلئے پیدا کی گئی ہے، تم بھلائی کا حکم دیتے ہو، اور برائی سے روکتے ہو، اور اللہ پر ایمان لاتے ہو۔

دوسری جگہ ارشاد ہوا:-

وَكَذَٰلِكَ جَعَلْنَاكُمْ أُمَّةً وَسَطًا لِّتَكُونُوا شُهَدَاءَ عَلَى النَّاسِ وَيَكُونَ الرَّسُولُ عَلَيْكُمْ شَهِيدًا (البقرۃ۔ ۱۴۳)

اور اسی طرح ہم نے تمہیں ایک امت عادل بنا دیا ہے تاکہ تم گواہ رہو لوگوں پر اور رسول گواہ رہیں تم پر۔

حدیث نبوی میں بھی اسی طرح کے الفاظ آئے ہیں جن میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہ کرام کی ایک جماعت سے فرمایا:-

إِنَّمَا بُعِثْتُمْ مُيَسِّرِينَ وَلَمْ تُبْعَثُوا مُعَسِّرِينَ (صحیح بخاری)

تم آسانی پیدا کرنے والے بنا کر بھیجے گئے ہو۔ نہ کہ تنگی پیدا کرنے والے۔

بعثت و دعوت کی ذمہ داری اور اپنی ماموریت و مسئولیت کا یہ شعور و احساس صحابہ کرامؓ و تابعین عظامؒ کے دلوں میں اس وقت بھی موجزن تھا۔ جب ایرانی قائد جنگ رستم نے سیدنا ربعی بن عامرؓ (آپ صحابیٔ رسول صلی اللہ علیہ وسلم تھے۔ ملاحظہ ہو الاصابۃ ۱/۵۰۳) سے (جنھیں سیدنا سعد بن ابی وقاصؓ نے رستم کی طلب پر اپنا سفیر بنا کر بھیجا تھا) یہ پوچھا کہ تمھارے یہاں آنے کا محرک و مقصد کیا ہے؟ تو انھوں نے یہ مومنانہ اور داعیانہ جواب دیا کہ:-

اللہ ابتعثنا لنخرج من شاء من عبادۃ العباد الی عبادۃ اللہ وحدہٗ ومن ضیق الدنیا الی سعتہا ومن جور الادیان الی عدل الاسلام (البدایۃ والنہایۃ ۷/۳۹)

اللہ تعالیٰ نے ہمیں اس لئے بھیجا ہے کہ ہم جس کو وہ چاہے بندوں کی بندگی سے نکال کر ایک خدا کی بندگی پر آمادہ کریں اور دنیا کی تنگی سے اس کی وسعت کی طرف اور مذاہب کے ظلم سے بچا کر سایۂ عدل میں لائیں۔

## تمدّن و معاشرہ کی سطح پر صالح انقلاب کی ضرورت!

اس نقطۂ نظر نے انسانیت کے مستقبل کو بیحد متأثر کیا، اور یہ لوگوں کیلئے مذاہب، تحریکات اور رجحانات کی تاریخ میں ایک نئے تجربہ کی حیثیت رکھتا تھا، جس نے تاریخ میں ایک انقلاب برپا کر دیا۔ اس لئے کہ چھٹی صدی مسیحی کی عالمی صورت حال (جو تقریباً ہر زمانہ میں رہی ہے) ایسی نہ تھی کہ اس پر چند صالح افراد اثر انداز ہوتے ہیں، چنانچہ قرآن مجید خدائی غضب کے شکار یہودیوں کے درمیان بھی کچھ صالح افراد کی موجودگی کی گواہی دیتا ہے۔

لَيْسُوا سَوَآءً ۚ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ اُمَّةٌ قَآئِمَةٌ يَّتْلُوْنَ اٰيٰتِ اللّٰهِ اٰنَآءَ الَّيْلِ وَهُمْ يَسْجُدُوْنَ ۝ يُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَيَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَيُسَارِعُوْنَ فِى الْخَيْرٰتِ ۗ وَاُولٰٓئِكَ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ۝ (آل عمران - ۱۱۳-۱۱۴)

سب (اہل کتاب) یکساں نہیں (انھیں) اہل کتاب میں ایک جماعت قائم ہے. یہ لوگ اللہ کی آیتوں کو اوقات شب میں پڑھتے ہیں اور سجدہ کرتے ہیں، یہ اللہ اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتے ہیں، اور بھلائی کا حکم دیتے ہیں اور بدی سے روکتے ہیں، اور اچھی باتوں کی طرف دوڑتے ہیں یہی لوگ نیکو کاروں میں سے ہیں۔

مگر ان صالح افراد کا انسانی معاشرہ اور انسانی عمل پر کوئی اثر نہ تھا کیونکہ وہ صرف چند افراد تھے، اور قومیں افراد کو خاطر میں نہیں لاتیں، چنانچہ ہر دور و دیار میں ایسے صالح افراد رہے ہیں اور اب بھی ہیں، جو اپنے کچھ اعمال و اخلاق اور عبادات میں دوسرے لوگوں سے ممتاز ہوتے ہیں لیکن جو خلاء اور مسئلہ قوموں اور نسلوں اور تمدن و معاشرہ کی سطح پر ہو وہ اس وقت تک پُر نہیں ہو سکتا، جب تک کہ وہ خیر و صلاح، اسوۂ حسنہ، اور عملی نمونہ بھی اُمّت اور انسانی معاشرے کی سطح کی نہ ہو جو بلند ترین نبوی تعلیمات، شریفانہ اصول و اخلاق، اور مثالی انفرادی و اجتماعی عمل کی نمائندگی حکومت و سیاست، تجارت و معاملت انفرادی و اجتماعی زندگی، افراد اور جماعتوں کے ساتھ برتاؤ اور قوموں اور حکومتوں کے ساتھ معاملات ــــ رضامندی و ناراضگی، صلح و جنگ، فقر و غنا، ہر حالت اور ہر صورت میں کرتا ہو اور اس امت و جماعت کی عام علامت اور ممتاز خصوصیت نہ بن چکا ہو۔

صحابہ کرامؓ اور وہ مبارک لوگ جنھوں نے گہوارۂ نبوت میں پرورش اور مدرسۂ ایمان و قرآن میں تربیت پائی تھی، انہی مذکورہ علامات و خصوصیات کے مالک تھے۔

ایک انصاف پسند اور تاریخ عالم سے واقف مغربی اہل علم نے اس طبقہ کی بڑی کامیاب تصویر پیش کی ہے اور ان کی نمایاں و مشترک خصوصیت کی طرف اشارہ کیا ہے، جو نبوت کا باغ تازہ، اور قرآن کی فصل بہار کہلانے کا مستحق ہے جرمن فاضل کائتانی (CAETANI) اپنی کتاب "سنین اسلام" میں لکھتا ہے:۔

> یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اخلاقی وراثت کے سچے نمائندے مستقبل میں اسلام کے مبلّغ اور محمّد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خدا رسیدہ لوگوں تک جو تعلیمات پہونچائی تھیں ان کے امین تھے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی قربت اور ان سے محبت نے ان لوگوں کو فکر و جذبات کے ایک ایسے عالم میں پہونچا دیا تھا جس سے اعلیٰ اور متمدن ماحول کسی نے دیکھا نہیں تھا۔
>
> درحقیقت ان لوگوں میں ہر لحاظ سے بہترین تغیر ہوا تھا، اور بعد میں انھوں نے جنگ کے مواقع پر مشکل ترین حالات میں اس بات کی شہادت پیش کی کہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کے افکار کی تخم ریزی ایک زرخیز زمین میں کی گئی تھی، جس سے بہترین صلاحیتوں کے انسان وجود میں آئے، یہ لوگ مقدس صحیفہ کے امین اور اس کے حافظ تھے، اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جو لفظ یا حکم انھیں پہونچا تھا۔ اس کے زبردست محافظ تھے۔
>
> یہ تھے اسلام کے قابلِ احترام پیش رو جنھوں نے مسلم سوسائٹی کے اولین فقہاء علماء اور محدثین کو جنم دیا۔ (ماخوذ از CAETANI ANNALI DEL ISLAM VOL II, P 429 T. W. ARNOLD: PREACHING OF ISLAM (LONDON 1926) PP. 41-42

## احتساب کائنات:

امت اسلامیہ پر عالمی نگرانی اخلاق و رجحانات انفرادی و بین الاقوامی طرز عمل کے احتساب، انصاف کے قیام، شہادت حق، امر معروف و نہی منکر کی ذمہ داری ڈالی گئی ہے اور اس کو قیامت کے دن اس ذمہ داری کی ادائیگی میں کوتاہی پر جواب دہ بنایا گیا ہے۔

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُوْنُوْا قَوّٰمِيْنَ لِلّٰهِ شُهَدَآءَ بِالْقِسْطِ ۡ وَلَا يَجْرِمَنَّكُمْ شَنَاٰنُ قَوْمٍ عَلٰٓى اَلَّا تَعْدِلُوْا ۭ اِعْدِلُوْا ۣ هُوَ اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰى ۡ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ۝ (المائدہ - ۸)

اے ایمان والو اللہ کیلئے پوری پابندی کرنے والے اور عدل کے ساتھ شہادت دینے والے رہو اور کسی جماعت کی دشمنی تمہیں اس پر نہ آمادہ کرے کہ تم (اس کے ساتھ) انصاف ہی نہ کرو، انصاف کرتے رہو (کہ) وہ تقویٰ سے بہت قریب ہے اور اللہ سے ڈرتے رہو، بے شک اللہ کو اس کی (پوری) خبر ہے کہ تم کیا کرتے ہو۔

اور اس امت کے اپنے فرائض کی ادائیگی میں کوتاہی پر تنبیہ کی گئی ہے جس کے نتیجے میں انسانیت

بت و مشکل میں پھنس سکتی ہے اور روئے زمین پر
ہ و فساد اور انارکی پھیل سکتی ہے، چنانچہ اس چھوٹے
سے انسانی مجموعہ کو (جو مدینہ کی ابتدائی زندگی میں تھا
جس کی تعداد چند سو سے زائد نہیں تھی) مخاطب
رتے ہوئے اور اسے دعوت و عقیدہ کی بنیاد پر
سلامی اخوت قائم کرنے کی تاکید کرتے ہوئے
رمایا گیا۔

اِلَّا تَفْعَلُوْهُ تَكُنْ فِتْنَةٌ فِي الْاَرْضِ
وَفَسَادٌ كَبِيْرٌ (الانفال۔۷۳)

اگر یہ نہ کروگے تو زمین میں (بڑا) فتنہ اور
ڑا فساد پھیل جائے گا۔

پھر کیا آج کی ملتِ اسلامیہ اس کی مخاطب
ہیں، جس سے معمورۂ عالم آباد ہے اور جو بڑی بڑی
کومتیں اور افرادی طاقت رکھتی ہے؟ جب وہ
پنے قائدانہ و داعیانہ منصب و مقام کو خالی چھوڑ دے
ی اور اپنی اجتماعی ذمہ داری (اخلاقی نگرانی اور
حانات کے احتساب مظلوم کی حمایت اور ظالم کی
رمت و سرزنش) سے منہ موڑ لے گی تو دنیا پر
س بڑی کوتاہی اور خطرناک غلطی کا کیسا برا اثر
ڑے گا۔

قرآن اس امت کو اس داعیانہ و قائدانہ
قام، اصلاح کی ذمہ داری اور امر بالمعروف و
ی عن المنکر کی مسئولیت کی یاد گذشتہ اقوام
ا حوالہ دیتے ہوئے، اور اس کے شعور و احساس کو
یدار کرتے ہوئے دلاتا ہے:۔

فَلَوْلَا كَانَ مِنَ الْقُرُوْنِ مِنْ قَبْلِكُمْ
اُولُوْ بَقِيَّةٍ يَّنْهَوْنَ عَنِ الْفَسَادِ
فِي الْاَرْضِ اِلَّا قَلِيْلًا مِّمَّنْ اَنْجَيْنَا مِنْهُمْ
وَاتَّبَعَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مَا اُتْرِفُوْا فِيْهِ
وَكَانُوْا مُجْرِمِيْنَ ۝ (ھود۔۱۱۶)

پس کاش تمہارے پیشتر کی امتوں سے ایسے باشعور
لوگ ہوتے جو منع کرتے ملک میں فساد (پھیلانے)
سے بجز چند لوگوں کے جن کو ہم نے ان میں سے بچا لیا
تھا اور جو لوگ (اپنی جانوں پر) ظلم کرنے والے تھے
وہ جس ناز و نعمت میں تھے اس کے پیچھے پڑے رہے
اور (عادی) مجرم ہوگئے۔

شاعر اسلام ڈاکٹر علامہ اقبال نے اس
حقیقت کو اپنی نظم "ابلیس کی مجلس شوریٰ" میں
بڑی خوبی سے پیش کیا ہے اور صدر مجلس ابلیس
کی زبان سے اس خطرہ کی نشاندہی کی ہے، جو مسلمانوں
کے وجود، ان کی بیداری اور ان کی عالمی ذمہ داری
سے ابلیسی نظام کو لاحق ہے چنانچہ ابلیس اپنے
مشیروں سے کہتا ہے ؎

توڑ ڈالیں جس کی تکبیریں طلسمِ شش جہات
ہو نہ روشن اس خدا اندیش کی تاریک رات
تم اسے بیگانہ رکھو عالمِ کردار سے
تا بساطِ زندگی پر اس کے سب مہرے ہوں مات
خیر اسی میں ہے قیامت تک رہے مومن غلام
چھوڑ کر اوروں کی خاطر یہ جہانِ بے ثبات
ہے وہی شعر و تصوف اس کے حق میں خوب تر
جو چھپا دے اس کی آنکھوں سے تماشائے حیات
ہر نفس ڈرتا ہوں اس امت کی بیداری سے میں
ہے حقیقت جس کے دیں کی احتسابِ کائنات

(ارمغان حجاز)

## امت کی مسلسل ذمہ داری و نگرانی!

اس نقطۂ نظر سے یہ بات لازمی ہو جاتی ہے
کہ انسانی تمدن میں تاثیری عمل جاری رہے، اور
وقفہ وقفہ سے اس کا از سر نو جائزہ لیا جاتا رہے
اور تخریبی اور شر پسند عناصر اور فاسد و مہلک
رجحانات سے برابر اس کی حفاظت کی جاتی رہے
اس کے خاص طور پر دو اسباب ہیں ایک تو
یہ کہ اقوام عالم صلاح و فساد کے نئے اور متضاد عناصر
کے تابع اور ان سے متاثر ہوتی رہتی ہیں اور زندگی
ہر دم رواں دواں ہے اور اس کا کوئی کارواں کہیں
اور کبھی ٹھہرتا نہیں، اس لئے تھوڑے تھوڑے
وقفہ سے اس کی سمت و رفتار کو دیکھتے رہنا اور
اس کی نئی ضرورتوں کو پورا کرنا ناگزیر ہوتا ہے، افسوس
کا مقام ہے کہ اس عہد اخیر میں تخریبی و مفسد تحریکوں اور
فلسفوں کے زیر اثر آکر ملتِ اسلامیہ عالمی قیادت کے
میدان سے الگ ہو کر گویا اپنے خول میں بند ہو کر رہ گئی ہے!

دوسرا سبب یہ ہے کہ امت اسلامیہ ہی آخری آسمانی
پیغام کی حامل ایک ابدی امت اور انسانیت کی مرکز
امید ہے اس لئے اسے اپنے پیغام کو سینے سے لگائے رہنا
چاہیئے، اور قافلۂ انسانیت کی قیادت اور دنیا کی نگرانی
اور عقائد و اخلاق، اور انفرادی و بین الاقوامی
تعلقات پر نظر رکھنا چاہئے۔ اس لئے کہ قومیں صرف
تاریخ کے سہارے یا اپنی عظمت رفتہ اور گذشتہ
کامرانیوں کی بدولت نہیں، بلکہ جہد مسلسل، دائمی
سرگرمی، مستقل احساس ذمہ داری، ہمہ دم قربانی کیلئے
آمادگی، جدت و ندرت، اپنی تازہ دم اور تازہ
کار قوتِ افادیت و صلاحیت کے بل پر زندہ و
تابندہ رہتی ہیں، وہ جب اپنے منصب و مقام
کو چھوڑ کر گوشۂ عافیت میں چلی جاتی ہیں
تو تاریخ کے دفتر پارینہ کا حصہ بن جاتی ہیں، اور
زمانہ انھیں طاق نسیاں پر رکھ دیتا ہے اس
لئے امتِ محمدیہ کے لئے ضروری ہے کہ وہ
از سر نو اپنے دعوتی، تہذیبی اور قائدانہ
کردار کے ساتھ سرگرم سفر ہو۔

### دعائے مغفرت

جناب عبد الغنی صاحب بیجاپوری ۲۹ر ستمبر ۲۰۰۶ء
کو انتقال فرماگئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔
مرحوم بزرگانِ دین، دینی اداروں، خصوصاً
دار العلوم ندوۃ العلماء کے بڑے بہی خواہ اور حضرت
مولانا سید ابو الحسن علی ندویؒ سے بڑی عقیدت
رکھتے تھے۔ قارئین کرام سے دعائے مغفرت کی درخواست
ہے

# اسریٰ و معراج

نمازِ پنجگانہ کی فرضیت، ہجرت کی دعا، نبوت، قرآن قیامت، معراج اور معجزات، حضرت موسیٰ علیہ السلام کے واقعات سے استشہاد، معراج کے انعامات اور اس کا پُراسرار منظر۔

مولانا عبداللہ عباس ندوی

قرآن کریم میں اسریٰ کا واقعہ سورۂ بنی اسرائیل میں مذکور ہے، اسریٰ کے معنیٰ ہیں "رات کو سفر پر لے جانا" اس سورۃ کا نام سورۃ الاسریٰ بھی ہے، قرآنِ کریم کو انگریزی زبان میں ترجمہ کرنے والوں نے "نائٹ جرنی" کا لفظ اختیار کیا ہے بہر حال یہ تین آیتیں ہیں۔ ان کا ترجمہ یہ ہے۔

سُبْحَانَ الَّذِیْ اَسْرٰی بِعَبْدِہٖ لَیْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَی الْمَسْجِدِ الْاَقْصَی الَّذِیْ بٰرَکْنَا حَوْلَہٗ لِنُرِیَہٗ مِنْ اٰیٰتِنَا اِنَّہٗ ھُوَ السَّمِیْعُ الْبَصِیْرُ

وہ ذات پاک ہے جو ایک رات اپنے بندے کو مسجد الحرام (یعنی خانہ کعبہ) سے مسجد اقصیٰ (یعنی بیت المقدس) تک جس کے گرد ہم نے برکتیں رکھی ہیں لے گیا، تاکہ ہم اسے اپنی (قدرت کی) نشانیاں دکھائیں، بیشک وہ سننے والا اور دیکھنے والا ہے"۔ (ترجمہ: مولانا فتح محمد خان جالندھری)

معراج (بلندی کی طرف سفر کرنا) اس کا واقعہ سورۃ النجم ۵۳ ویں سورہ پارہ۔ ۲۷) کی ۱۸ آیتوں میں مذکور ہے ان آیات کا ترجمہ از مولانا فتح محمد خان حسب ذیل ہے۔

(والنجم ــــ الکبریٰ) تارے کی قسم جب غائب ہونے لگے کہ تمہارے رفیق (محمد صلی اللہ علیہ وسلم) نہ رستہ بھولے نہ بھٹکے ہیں اور نہ خواہشِ نفس سے منہ سے بات نکالتے ہیں۔ یہ قرآن تو حکمِ خدا ہے۔ ان کو نہایت قوت والے نے سکھایا ہے (یعنی جبرئیل) طاقتور نے۔ پھر وہ پورے نظر آئے، اور وہ آسمان کے اونچے کنارے میں تھے پھر قریب ہوئے اور آگے بڑھے تو دو کمان کے فاصلے پر یا اس سے بھی کم، پھر خدا نے اپنے بندے کی طرف جو بھیجا سو بھیجا جو کچھ اس نے دیکھا، ان کے دل نے ان کو جھوٹ نہ جانا کیا جو کچھ وہ دیکھتے ہیں، تم اس میں ان سے جھگڑتے ہو؟ اور انھوں نے اس کو ایک اور بار بھی دیکھا ہے، پرلی حد کی بیری کے پاس اس کے پاس رہنے کی جنت ہے اس بیری پر چھا رہا تھا، جو چھا رہا تھا۔ ان کی آنکھ نہ تو اور طرف مائل ہوئی۔ اور نہ حد سے آگے بڑھی انھوں نے اپنے پروردگار کی قدرت کی کتنی ہی بڑی نشانیاں دیکھیں"۔

اس سلسلہ میں سیرت نگار نبویؐ علامہ سید سلیمان ندویؒ نے سیرت النبیؐ میں جن موضوعات پر روشنی ڈالی ہے، وہ یہ ہیں۔

انبیائے کرام کی سیر ملکوت، معراجِ نبویؐ اس کا وقت، تاریخ اور تعداد وقوع، صحیح روایتیں واقعے کی کیفیت، کفار کی تکذیب کیا نبیؐ نے خدا کو دیکھا؟ معراج جسمانی تھی یا روحانی؟ خواب تھا یا بیداری؟ اس کے بعد پورے سورۂ بنی اسرائیل کو واقعہ معراج پر منطبق کر دیا ہے مثلاً آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نبی القبلتین ہوئے۔ بنی اسرائیل کی مدتِ تولیت ختم ہوگئی۔ کفارِ مکہ کے متعلق آخری اعلان کر دیا گیا۔ معراج کے احکام و وصایا، ہجرت اور عذاب،

## صحیح روایات

حضرت سید صاحبؒ لکھتے ہیں:۔

"احادیث و سیر کی کتابوں میں اس واقعے کو کثیر التعداد صحابیوں نے بیان کیا ہے۔ علامہ زرقانی نے پینتالیس صحابیوں کا نام گنایا ہے علامہ ابن کثیر نے تفسیر بنی اسرائیل میں اکثر روایتوں کو یکجا کر دیا ہے۔ ان میں "صحیح" "مرفوع" "ضعیف" "موقوف" "مرسل" "منکر" سبھی قسم کی روایتیں ہیں صحاح ستہ میں سے معراج کا واقعہ مستقلاً صحیح بخاری اور صحیح مسلم میں مذکور ہے۔ ترمذی اور نسائی وغیرہ سب میں ضمناً اور مختصراً یہ واقعات مختلف ابواب میں کہیں کہیں آگئے ہیں، امام بخاری اور امام مسلم نے اسے حضرت ابوہریرہ، حضرت مالک بن مالک بن صعصعہ حضرت انس بن مالک، حضرت عبداللہ ابن عباس حضرت ابوہریرہ، حضرت جابر بن عبداللہ اور حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ تعالیٰ عنہم اکابر صحابہ سے روایت کیا ہے ان میں سے چار پچھلے صحابیوں نے صرف چند متفرق جزئیات بیان کئے ہیں"۔

## اصل واقعہ

سیرت نگارِ نبویؐ ارشاد فرماتے ہیں۔

"جب اسلام کی سخت اور پُرخطر زندگی کا باب ختم ہونے کو تھا اور ہجرت کے بعد اطمینان و سکون کے ایک نئے دور کا آغاز ہونے والا تھا، تو وہ شبِ مبارک اور وہ ساعتِ ہمایوں آئی، جو دیوانِ قضا میں سرورِ عالمؐ کی سیر ملکوت کیلئے

متر تھی، روح الامین علیہ السلام وہ سواری جو بجلی سے زیادہ تیز گام اور روشنی سے زیادہ سبک خرام تھی (جو خطۂ لاہوت کے مسافروں کیلئے مخصوص ہے) حرم کعبہ میں لے کر حاضر ہوئے۔

حضرت ابوذر رضی اللہ عنہ کی روایت ہے۔ حضرت جبرئیل علیہ السلام نازل ہوئے انھوں نے آپ کا سینۂ مبارک چاک کیا پھر آب زمزم سے دھویا۔ سونے کا ایک طشت ایمان و حکمت سے بھر کر لائے۔ سینۂ مبارک میں ڈال کر بند کر دیا۔ پھر آپ کا ہاتھ پکڑ کر آسمان پر لے گئے۔ وہاں حضرت صالح، حضرت آدمؑ، حضرت ابراہیمؑ حضرت ادریسؑ حضرت موسیٰؑ اور حضرت عیسیٰؑ، سے ملاقات ہوئی حضرت جبرئیلؑ آپ کو اور اوپر لے گئے۔ اس مقام پر پہنچ گئے جہاں قلم قدرت کے چلنے کی آواز آتی تھی۔ اسی موقع پر امت کیلئے پانچ وقت کی نماز فرض ہوئی پھر آپ کو سدرۃ المنتہیٰ کی سیر کرائی گئی حضرت جبرئیلؑ آپ کو جنت بھی لے گئے۔

بعض دوسری روایتوں میں بتایا گیا ہے کہ آپ براق پر سوار ہو گئے خواب و بیداری کی درمیانی حالت میں تھے اور آپ حطیم میں لیٹے ہوئے تھے۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کے متعلق بتایا گیا ہے کہ بیت معمور سے پشت لگائے بیٹھے ہوئے تھے۔ سدرۃ المنتہیٰ پر شانِ ربانی کا پرتو تھا آسمان سے اتر کر آنحضرتؐ زمین پر تشریف لائے اور بیت المقدس میں داخل ہوئے تو دیکھا کہ انبیاء علیہم السلام کا مجمع ہے حضرت موسیٰ اور حضرت ابراہیم علیہ السلام نماز میں مصروف ہیں۔ اسی اثنا میں نماز (غالباً صبح کی نماز) کا وقت آگیا سرور انبیاء علیہ السلام منصب امامت سے سرفراز ہوئے۔

## سورۂ بنی اسرائیل اور واقعہ معراج

حضرت سید صاحبؒ ارشاد فرماتے ہیں:

"عموماً سمجھا جاتا ہے کہ قرآن میں معراج کا بیان سورۂ بنی اسرائیل کی صرف ابتدائی تین چار آیتوں میں ہے لیکن ہم نے سورۂ بنی اسرائیل کو شروع سے آخر تک بار بار پڑھا اور ہر بار اس یقین کے ساتھ ختم کیا کہ یہ پوری سورۃ معراج کے اسرار و حقائق، نتائج و عبر اور احکام و اعلانات سے معمور ہے۔" اس کے بعد سید صاحبؒ نے اس سورۃ کے جلی عنوانات تحریر فرمائے جن کا خلاصہ ذیل میں پیش کیا جاتا ہے:

۱۔ آنحضرتؐ کا نبی قبلتین ہونا (بنی اسرائیل)
۲۔ بنی اسرائیل کی مدت تولیت کا اختتام (بنی اسرائیل: ۲،۷)
۳۔ قریش کے نام آخری اعلان (بنی اسرائیل (۸: ۲۱)
۴۔ معراج کا احکام و وصایا (بنی اسرائیل: ۲۲ - ۳۹)
۵۔ ہجرت اور عذاب (بنی اسرائیل: ۵۷ - ۷۷)
۶۔ نماز پنجگانہ کی فرضیت (بنی اسرائیل: ۷۸)
۷۔ ہجرت کی دعا (بنی اسرائیل: ۷۹)
۸۔ نبوت، قرآن، قیامت اور معجزات (بنی اسرائیل ۸۲-۱۰۰)
۹۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے واقعات سے استشہاد۔ (بنی اسرائیل ۱۰۱ - ۱۰۴)

## معراج کے خاص انعامات

سید صاحبؒ لکھتے ہیں کہ "معراج میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو دو اور خاص عطئے عنایت ہوئے اول یہ بشارت کہ امت محمدیہ میں سے جو شخص شرک کا مرتکب نہ ہوگا دامن مغفرت کے سایے میں اسے پناہ مل سکے گی، دوم سورۂ بقرہ کا اختتامی رکوع اسی بارگاہ میں زبان خاص کے طور پر مرحمت ہوا۔ اس رکوع میں سب سے پہلی مرتبہ ایمان کی تکمیل کے اصول اور عفو و مغفرت کے سبق انسانوں کو سکھائے گئے اس سے یہ بھی معلوم ہوا کہ پہلے عطیہ کی بشارت درحقیقت ان ہی آیات میں مذکور ہے۔

---

## معراج کا پُر اسرار منظر

سورۂ بنی اسرائیل کے آغاز میں اللہ تعالیٰ نے معراج کے روحانی مناظر کا بیان صرف دو لفظوں میں ختم کر دیا۔

لِنُرِيَهُ مِنْ آيَاتِنَا.

ہم نے اپنے بندے کو سیر اس لئے کرائی کہ ہم اپنی کچھ نشانیاں اسے دکھائیں (بنی اسرائیل۔۱)

یہ نشانیاں کیا تھیں؟ کیا ان کی تفصیل کیلئے عاجز و درماندہ انسان کی زبان میں کچھ الفاظ ہیں؟ ہاں ہیں! مگر ناتمام۔ ہمارا فہم، ہمارا علم، ہمارا خیال، ہمارا قیاس، غرض جو کچھ ہمارے پاس ہے اس کا دائرہ ہمارے محسوسات اور ہمارے تعلقات سے آگے نہیں بڑھ سکتا۔ اور سارے ذخیرۂ لغت میں انھیں کے لئے الفاظ ہیں، اس بنا پر وہ معانی جو نہ عام محسوساتِ انسانی کے حدود میں داخل ہیں اور نہ تعقّل و تصور کے احاطے کے اندر ہیں الفاظ و کلمات میں کیونکر سما سکتے ہیں؟ اگر اللہ تعالیٰ اپنے کمالِ قدرت سے۔ انھیں حروف و کلمات کا جامہ پہنا بھی دے تو دماغ انسانی ان کے فہم و تحمل کی قدرت کہاں سے لائے گا (تلخیص از سیرۃ النبی جلد سوم)

حضرت سید صاحبؒ آخر میں سلف صالحین کا عقیدہ بیان فرماتے ہوئے ابن اسحاق کی عبارت نقل کرتے ہیں، جس کا خلاصہ یہ ہے:

"خدا کی قدرت اور سلطنت میں سے کوئی الٰہی شان ہے اور اس میں اہل عقل کے لئے عبرت ہے جو اللہ پر ایمان لایا۔ اور تصدیق کی خدا کے کاموں پر یقین رکھتا ہے اس کیلئے اس میں ہدایت، رحمت اور ثبات مقدمی ہے، بس اللہ تعالیٰ اپنے بندے کو رات کے وقت لے گیا۔ جس طرح چاہا اور جیسے جیسے چاہا تاکہ اسے اپنی نشانیوں میں سے جو چاہے

دکھائے یہاں تک کہ آپؐ نے خدا کی شان اور اس کی عظیم القدر قوت کے مناظر دیکھے۔ اس قدرت کو دیکھا جس سے وہ جو کچھ چاہتا ہے کرتا ہے۔"

## حافظ ابن القیم کی رائے

قدماء میں حافظ ابن قیمؒ نے زاد المعاد میں لکھا ہے:

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا، حضرت معاویہ رضی اللہ عنہ اور حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ سے یہ قول ابن اسحق نے نقل کیا ہے کہ معراج میں آپؐ کی روح لے جائی گئی، اور آپؐ کا جسم کھویا نہیں گیا، یعنی وہ اسی دنیا میں اپنی جگہ موجود تھا لیکن یہ کہنا کہ معراج منام (خواب) تھی۔ اور یہ کہنا کہ بذریعہ روح کے تھی، جسم کے ساتھ نہ تھی۔ ان دونوں میں بڑا فرق ہے۔ سونے والا جو کچھ دیکھتا ہے، اس کی محسوس صورتیں سامنے آجاتی ہیں۔ اسرائے روحی سے مراد یہ ہے کہ روح مبارک کو ان جملہ مقامات کی سیر کرائی گئی۔ خواب میں یہ بات نہیں ہوتی۔ یہ درجہ اتم و اکمل و اشرف و اعلیٰ ہے علمائے جمہور کا قول یہ ہے کہ اسریٰ جسم و روح کے ساتھ تھا۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کو شب معراج میں جو کچھ حاصل ہوا۔ وہ اس سے بھی زیادہ کا حامل تھا، جو روح کو مفارقت جسم کے بعد حاصل ہوتا ہے۔ چونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خرق عادت کے مقام میں تھے۔ یہاں تک کہ آپ کا سینہ چاک کیا گیا اور زندہ ہونے کے باوجود آپؐ کو تکلیف نہیں ہوئی۔ اسی طرح خود روحِ مبارک اوپر چڑھائی گئی بغیر اس کے کہ آپؐ پر موت طاری کی جائے۔ آپ کے سوا کسی کی روح کو موت اور مفارقتِ تن کے بغیر یہ عروج نصیب نہ ہوا۔ انبیاء کی روحیں جو وہاں ٹھہری ہوئی تھیں وہ مفارقت جسم کے بعد تھیں۔ لیکن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی روح پاک زندگی کے عالم میں وہاں گئی اور واپس آئی۔

## حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ

شاہ صاحب فرماتے ہیں:

"معراج میں آپؐ کو مسجد اقصیٰ لے جایا گیا پھر سدرۃ المنتہیٰ اور جہاں خدا نے چاہا۔ یہ سب کچھ جسم مبارک کیلئے بیداری کی حالت میں ہوا، لیکن اس مقام میں، جو عالمِ مثال اور عالم ظاہر کے درمیان اور دونوں عالموں کے احکام کا جامع ہے۔ اس لئے جسم پر روح کے احکام ظاہر ہوئے اور روح پر معاملات روحانی جسم کے ظاہر ہوئے۔" اس سلسلے میں جو واقعات کتبِ سیرت و احادیث میں مذکور ہیں اُن کی بابت حضرت شاہ صاحبؒ فرماتے ہیں:

ا سینہ چیرنے اور اسے ایمان سے بھرنے کی حقیقت یہ ہے کہ ملکیت کے انوار کا غلبہ ہوا اور طبیعتِ بشری کا شعلہ بجھ گیا۔

ب بُراق پر سوار ہونے کی حقیقت یہ ہے کہ آپؐ کے نفس ناطقہ نے اس روحِ حیوانی پر استیلا حاصل کر لیا جو کمالِ حیوانی ہے یعنی آپؐ کی روح بشری کے احکام روحِ حیوانی پر غالب آگئے۔

ج مسجد اقصیٰ اس لئے لے جائے گئے کہ یہ مقام شعائر الٰہی کا مظہر، ملاءِ اعلیٰ کے ارادوں کی تعلق گاہ اور انبیاء علیہم السلام کی نظر گاہ ہے گویا وہ ملاءِ اعلیٰ کی طرف ایک روشن دان ہے جہاں سے روشنی چھن کر کرۂ انسانی پر فائز ہوتی ہے۔

د انبیاء علیہم السلام سے ملاقات اور امامت کی حقیقت یہ ہے کہ وہ سب ایک ہی رشتے میں حظیرۃ القدس سے مربوط ہیں۔ اور آپؐ کے حیثیاتِ کمال کا ظہور ہیں جو ان تمام پیغمبروں میں آپؐ کی ذات سے مخصوص تھیں۔

ہ آسمانوں پر درجہ بدرجہ چڑھنے اور کھنچ کر عرشِ الٰہی تک پہنچنے کی حقیقت یہ ہے کہ ہر آسمان پر جو فرشتے متعین ہیں اور کامل انسانوں میں سے جو جس جس درجہ پر پہنچ کر ان سے مل گیا ہے۔ ان کے حالات سے نیز اس تدبیر سے، جو ہر آسمان میں تنہا دی کی اور اس حاشیے سے جو اس آسمان میں فرشتوں کی جماعت میں ہوتا ہے اس سے آگاہی حاصل ہو۔

و سدرۃ المنتہیٰ وجود کا درخت ہے اس کا ایک دوسرے پر مترتب ہونا پھر تدبیر واحد میں مجتمع ہونا ہے، جس طرح درخت شاخوں کے اختلاف کے باوجود کہ ایک وجود دوسرے پر مترتب ہے پھر سب کا سب قوتِ غاذیہ اور قوتِ نامیہ کی تدبیر میں متحد و مجتمع ہوتا ہے۔

ذ جو انوار اس درخت کو ڈھانکے ہوئے تھے وہ تنزلاتِ الٰہیہ اور تدبیراتِ رحمانیہ ہیں جو اس عالم ظاہر میں وہاں چمکتی ہیں، جہاں ان کے قبول کی استعداد ہوتی ہے۔

ح نہروں کا سوتوں میں وہاں نظر آنا رحمت حیات اور نشوونما کا منبع ہے جو عالم سکوت میں اسی طرح جاری ہے جس طرح عالم ظاہر میں۔

ط بیتِ معمور کی حقیقت وہ تجلیِ الٰہی ہے، جس کی طرف انسانوں کے تمام سجدے اور بندگیاں متوجہ ہوتی ہیں۔ وہ گھر کی صورت میں اس لئے نمایاں ہوا کہ ان قبیلوں کی طرح ہو جو انسانوں کے درمیان کعبہ اور بیت المقدس کی صورت میں ہیں۔

مولانا سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ کے معاصرین میں جن اصحاب نے اس موضوع پر لکھا ہے ان میں قاضی سلیمان منصور پوریؒ مؤلف "رحمۃ للعالمین" مولانا حکیم عبدالرؤف دانا پوری صاحب اصح السیر اس نے

بل ذکر ہیں کہ ان دونوں بزرگوں کی لکھی ہوئی سیرت النبیؐ
ار دعوام دونوں میں مقبول و معروف ہے۔

قاضی سلیمان منصور پوریؒ لکھتے ہیں: "۲۷ رجب
نہ نبوت کو معراج ہوئی اور اللہ تعالیٰ نے نبی صلی اللہ
یہ وسلم کو ملکوت السمٰوات والارض کی سیر کرائی۔ اول
بدِ حرام سے بیت المقدس تک تشریف لے گئے وہاں
م بن کر جماعتِ انبیاء کو نماز پڑھائی پھر آسمانوں کی
بر کی اور انبیاء سے ان کے مقامات پر ملتے ہوئے
درۃ المنتہیٰ اور بیتِ معمور تک پہنچے۔ وہاں سے
بِ حضوری خاص حاصل ہوا اور گوناگوں وحی سے
شرف ہوئے۔"

قاضی صاحب مرحوم حاشیے میں فرماتے ہیں:
واضح ہو کہ عروج جسدی کا انکار آج کل کے فلسفۂ خشک
، بنیاد پر فضول ہے کیوں کہ جس قادرِ مطلق نے اجرام
ماویہ کے بھاری بھرکم اجسام کو خلا میں تھام رکھا ہے
، جسم انسانی کے صغیر جرم کو خلا میں لے جانے کی بھی
درت رکھتا ہے۔ آج کل نائٹروجن کی طاقت سے
وائی جہاز اور غباروں کے اندر آدمی اڑ رہے ہیں
س لئے ایسے خدائے کریم کا اپنے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو
سواری براق (جو برق سے مشتق اور الیکٹرسٹی کی طاقت
نفیہ کی جانب اشارہ کن ہے) ملکوت السمٰوت کی سیر
رانا کچھ مستبعد نہیں۔ میرا عقیدہ یہ ہے کہ معراج جسم کے
ساتھ اور بحالتِ بیداری ہوئی۔

مولانا حکیم عبدالرؤف مرحوم داناپوری سے
رماتے ہیں: "جب آپؐ کی عمر ۵۱ برس ۹ مہینے کی
ہوئی تو معراج کا واقعہ پیش آیا۔ زم زم اور مقامِ
براہیم کے درمیان سے آپؐ براق پر حضرت جبرئیلؑ کے
ساتھ پہلے بیت المقدس گئے۔ پھر وہاں سے
قربِ الٰہی کے انتہائی منازل میں بلائے گئے۔ جہاں
لائکہ مقربین بھی نہیں جاسکتے۔ اور اسی رات میں
انچ وقت کی نماز فرض ہوئی۔

مرحوم غلام رسول مہر صاحب نے مولانا ابوالکلام آزادؒ
کے مقالات کو ایک ضخیم جلد میں مرتب کیا ہے۔ معراج کے
سلسلے میں مولانا آزاد کی ایک تحریر پر نظر پڑی جو تبرکاً
مسک الختام کے طور پر نقل کر رہا ہوں۔

ہجرت مدینہ سے تقریباً ایک سال پہلے پیغمبر اسلام
صلی اللہ علیہ وسلم کو اسریٰ کا معاملہ پیش آیا جو عام طور
پر معراج کے نام سے مشہور ہے۔ اس سورت (سورۃ
بنی اسرائیل) کی ابتدا اسی واقعہ کے ذکر سے کی گئی ہے اور
واضح کیا ہے کہ اس معاملے سے مقصود کیا تھا۔ لنریہ
من اٰیاتنا تاکہ اللہ کی نشانیاں اُن کے مشاہدے
میں آجائیں یعنی دلائل حقیقت کا عینی مشاہدہ کرلیں
اس سے معلوم ہوا کہ یہ معاملہ وحی کی تکمیل تھا۔ چنانچہ
یہی وجہ ہے کہ اس کے بعد فرمایا: آتَیْنَا مُوْسَی
الْکِتَابَ (سورۃ انعام: ۱۵۴) اسی طرح حضرت
موسیٰ علیہ السلام کا معاملۂ وحی بھی کوہ طور کے
اعتکاف میں مکمل ہوا تھا۔ وَلَمَّا جَآءَ مُوْسٰی
لِمِیْقَاتِنَا وَکَلَّمَہٗ رَبُّہٗ (سورۃ اعراف: ۱۴۲)
اور انھیں کتابِ شریعت دی گئی تھی۔

یہاں مسجدِ حرام سے مقصود مکّہ اور مسجد اقصیٰ
سے بیت المقدس کا ہیکل ہے۔ اسے اقصیٰ اس
لئے فرمایا کہ عرب کیلئے قریب ترین عبادت گاہ
خانۂ کعبہ تھی اور دور کی عبادت گاہ ہیکل۔

## نوعیتِ واقعہ :-

واقعۂ اسریٰ کی نوعیت کیا تھی؟ یہ عالمِ بیداری
میں پیش آیا۔ یا عالمِ خواب میں؟ صرف روح پر طاری
ہوا تھا یا جسم بھی اس میں شریک تھا؟ اس بارے میں
صحابہ و سلف کا اختلاف معلوم ہے۔ اکثر صحابہ و تابعین
اس طرف گئے کہ روح و جسم دونوں پر طاری ہوا لیکن
حضرت عائشہؓ، حذیفہ بن الیمانؓ، حسنؒ معاویہ ابن
اسحاقؒ وغیرہم سے مروی ہے کہ یہ ایک روحانی معاملہ
تھا۔ اصل یہ ہے کہ انبیائے کرام علیہم السلام کے احوال
و واردات ایک ایسے عالم سے تعلق رکھتے ہیں جن کیلئے
ہماری عام تعبیرات کام نہیں دے سکتیں۔ ہماری ہر تعبیر
کسی ایسی حالت کا تصور پیدا کردے گی جو عام طور پر
ہمیں پیش آتی رہتی ہیں۔ لیکن انبیائے کرام کو جو
حالات پیش آتے ہیں ان کی نوعیت ہی دوسری ہے
وہ ہمارے محسوسات و مفہومات کے دائرہ سے باہر
کے معاملات ہیں۔

## حقیقتِ نبوّت :

خود نبوّت کی حقیقت کیا ہے؟ وحی کا معاملہ
کیونکر انجام پاتا ہے؟ کیا اس بارے میں ہماری کوئی
بھی تعبیر حقیقتِ حال کی کامل تعبیر ہوسکتی ہے؟
صحیحین کی ایک حدیث میں آیا ہے کہ آپؐ نے فرمایا:
جب وحی آتی ہے تو ایسا معلوم ہوتا ہے جیسے
صلصلۃ الجرس (گھنٹی کی آواز) کی آواز ہو، ظاہر ہے
کہ یہ ایک تمثیل ہے جو اس لئے اختیار کی گئی کہ اس
معاملہ کا ایک قریبی تخیل ہمارے اندر پیدا ہوجائے
ورنہ وحی کی آمد محض گھنٹیوں کی آواز کی طرح نہیں
ہوسکتی۔

## سونے اور جاگنے کا درمیانی معاملہ

پس اسریٰ کے معاملے کیلئے بھی ہماری محدود
تعبیرات کام نہیں دے سکتیں۔ یہی وجہ ہے کہ صحابہ
کے تأثرات مختلف ہوئے۔ جن لوگوں نے ان کی
نفی کی ہے کہ بیداری میں پیش آیا تھا وہ اس طرف
گئے کہ یہ ہماری جسمانی نقل و حرکت کی طرح کا معاملہ نہ
تھا۔ جن لوگوں نے اس پر زور دیا کہ یہ بیداری میں
پیش آیا تھا، وہ اس طرف گئے کہ اسے محض خواب
کا معاملہ نہیں کہہ سکتے۔ اور اس میں شک نہیں کہ
دونوں اپنے تأثرات میں برسرِحق تھے۔ خود صحیحین کی
حدیث میں ہے کہ آپؐ نے فرمایا: میں اس وقت ایک
ایسے عالم میں تھا کہ نہ تو سوتا تھا اور نہ جاگتا تھا "بین
النائم والیقظان" اس سے معلوم ہوگیا کہ اس

معاملے کو نہ تو ایسا معاملہ قرار دے سکتے ہیں جیسا ہمیں جاگنے میں پیش آیا کرتا ہے۔ نہ ایسا جیسا سوتے میں دیکھا کرتے ہیں۔ وہ ان دونوں حالتوں سے ایک مختلف قسم کی حالت تھی اور ہماری تعبیرات میں اس کیلئے کوئی تعبیر نہیں۔ اس مقام کی مزید تشریح "البیان" میں ملے گی۔

## رؤیا پر بحث

وَمَا جَعَلْنَا الرُّؤْيَا الَّتِي أَرَيْنَاكَ إِلَّا فِتْنَةً لِّلنَّاسِ میں "رویا" سے مقصود یہی واقعہ ہے۔ چنانچہ عبداللہ ابن عباس، سعید بن جبیر، مسروق، قتادہ، مجاہد، عکرمہ ابن جریج وغیرہم سے ایسا ہی مروی ہے۔ حافظ ابن کثیر لکھتے ہیں کہ اس پر محققین تفسیر کا اجماع ہو چکا ہے پس جن مفسروں نے رؤیا سے مراد کوئی دوسری رؤیا لی ہے۔ مثلاً فتح مکہ کی رؤیا وہ قابلِ اعتنا نہیں کیونکہ سورت بالاتفاق مکی ہے اور وہ معاملہ ایک عرصہ کے بعد مدینہ میں پیش آیا تھا اور تطبیق کے لئے طرح طرح کے تکلفات کرنا قرآن کو چیستان بنا دینا ہے۔

ان مفسروں نے یہ تکلفات اس لئے کئے کہ رؤیا کا اطلاق خواب پر ہوتا ہے۔ اور اگر اس رؤیا سے مراد واقعہ "اسریٰ" ہو تو ان صحابہؓ کا قول تسلیم کر لینا پڑے گا۔ جو اس کے بیداری میں ہونے کے قائل نہیں۔ لیکن تعجب ہے کہ ان لوگوں نے حضرت عبداللہ ابن عباسؓ کی تفسیر پر نظر ڈالی حضرت عبداللہ ابن عباسؓ ان صحابہؓ میں سے ہیں جو معراج کو عالم بیداری کا معاملہ سمجھتے تھے اور اس مذہب کے سب سے بڑے پیش رو تھے، بایں ہمہ انھوں نے بھی رویا کی یہی تفسیر کی ہے کہ واقعہ "اسریٰ" مراد ہے "رُؤیا عینٍ اُریہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم (بخاری) آنکھوں سے دیکھی ہوئی رؤیا جو اسریٰ میں آنحضرتؐ کو دکھائی گئی تھی۔ اگر حضرت ابن عباسؓ کو اس آیت کی اس تفسیر میں کوئی دقت پیش نہ آئی جو اس مذہب کے سب سے بڑے قائل تھے تو پھر اور لوگوں کو کیوں دوراز کار توجیہ کی ضرورت پیش آئے۔

اور یہ جو حضرت ابن عباسؓ نے فرمایا "رُؤیا عینٍ اُریہا" تو اس نے سارا مسئلہ حل کر دیا حقیقت آشکارا ہو گئی جس کی طرف ہم ابھی اشارہ کر چکے ہیں یعنی جو کچھ پیش آیا تھا تو رؤیا ہی ہے۔ کیسی رؤیا؟ ویسی ہی رؤیا جیسی عالمِ خواب میں ہم دیکھا کرتے ہیں؟ نہیں "رُؤیا عینٍ" ایسی رویا جس میں آنکھیں غافل نہیں ہوتیں بیدار رہتی ہیں، جو کچھ دیکھا جاتا ہے وہ ایسا ہوتا ہے جیسے آنکھوں سے دیکھا جا رہا ہو۔

مَا زَاغَ الْبَصَرُ وَمَا طَغَىٰ لَقَدْ رَأَىٰ مِنْ آيَاتِ رَبِّهِ الْكُبْرَىٰ (النجم۔ ۱۷-۱۸)
بہکی نہیں نگاہ اور نہ حد سے آگے بڑھی۔ بیشک دیکھے اس نے اپنے رب کے بڑے نمونے ؎۲

---

؎۱ وَمَا جَعَلْنَا الرُّؤْيَا الَّتِي أَرَيْنَاكَ إِلَّا فِتْنَةً لِّلنَّاسِ۔ اور رؤیا جو ہم نے تجھے دکھائی تو اس لئے دکھائی کہ لوگوں کے لئے ایک آزمائش ہو (بنی اسرائیل: ۶۰)

؎۲ مطلب یہ کہ آنکھ نے جو کچھ دیکھا پورے تمکن و اتقان سے دیکھا۔ نہ نگاہ ٹیڑھی ترچھی ہو کر دائیں بائیں یا اوپر نیچے ہٹی۔ اور نہ مقصود مشاہدہ سے تجاوز کر کے آگے بڑھی بس اسی چیز پر جمی رہی جس کا دکھانا اللہ تعالیٰ کو مقصود تھا

### دعائے مغفرت

۲۳ ستمبر ۲۰۰۰ء کو مولوی علی حسن یزدانی ندوی (ایم اے) ایک طویل علالت کے بعد انتقال کر گئے۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔ انھوں نے دار العلوم ندوۃ العلماء میں اپنی تعلیم مکمل کی تھی پھر لکھنؤ یونیورسٹی سے انگلش میں ایم اے بھی کیا تھا۔ عرصہ تک دبئی کے ایک اسکول میں مدرس رہے ادھر ۳ سال قبل اپنے وطن رانچی آ گئے تھے اور "کلیۃ البنات للتربیۃ" (ربے پاٹ رانچی) میں کافی دنوں تک پرنسپل کی حیثیت سے خدمت انجام دی۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کی مغفرت فرمائے۔ قارئین کرام سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

# تعلیم اخلاق کے طریقے اور اسلوب

مولانا سید سلیمان ندوی رحمۃ اللہ علیہ

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت تعلیم اور تزکیہ کیلئے ہوئی یعنی لوگوں کو سکھانا اور بتانا۔ اور نہ صرف سکھانا اور بتانا بلکہ عملاً بھی ان کو اچھی باتوں کا پابند اور بری باتوں سے روک کر آراستہ و پیراستہ بنانا، اسی لئے آپ کی خصوصیت یہ بتائی گئی کہ۔

يُعَلِّمُهُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيهِمْ (بقرہ۔ ۱۵)

وہ (رسول) ان کو کتاب اور حکمت کی باتیں سکھاتا اور پاک صاف کرکے نکھارتا ہے۔

اور اسی لئے حدیث میں آیا ہے کہ۔

وَإِنَّمَا بُعِثْتُ مُعَلِّمًا (ابن ماجہ باب فضل العلماء)

اور میں تو معلم بنا کر بھیجا گیا ہوں۔

اب دیکھنا یہ ہے کہ اس معلم ربانی نے کن طریقوں سے اپنی اخلاقی تعلیم کے فرض کو انجام دیا۔

ایک کامیاب معلم کیلئے پہلی شرط یہ ہے کہ اس میں اپنے اپنے موقع پر سختی اور نرمی دونوں ہوں۔ وہ ایک جراح ہے جس کے ایک ہاتھ میں نشتر ہو جس سے زخم کو چیر کر فاسد مواد کو باہر نکال دے اور دوسرے ہاتھ میں مرہم ہو جس سے زخم میں ٹھنڈک پڑ جائے اور تندرست گوشت اور چمڑے کی پرورش ہو، اگر کسی جراح کے پاس ان دو میں سے صرف ایک ہی چیز ہو تو وہ نہ زخم کو پاک کرسکتا ہے اور نہ فاسد گوشت پوست کی جگہ تندرست گوشت پوست پیدا کرسکتا ہے۔

آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تعلیم اخلاق کے طریقوں پر غور کی ایک نظر ڈالنے سے ظاہر ہوتا ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم اپنی تعلیم میں سختی اور نرمی کے موقع و محل کو خوب پہچانتے تھے، اور اس پر عمل فرماتے تھے، حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ آپ نے کبھی اپنی ذات کیلئے کسی سے بدلہ نہیں لیا مگر یہ کہ کوئی شریعت کے حدود کو توڑے تو اس کو سزا دیتے تھے[۱]، قریش کی ایک بیوی چوری میں پکڑی گئی، بعض مسلمانوں نے ان کی سفارش کرنی چاہی تو آپ نے فرمایا تم سے پہلے کی قومیں اسی لئے تباہ ہوئیں کہ جب ان میں معمولی لوگ گناہ کرتے تھے تو ان کو سزا دیتی تھیں، اور جب بڑے لوگ گناہ کرتے تھے تو ان کے حکام ٹال جاتے تھے[۲]۔

یہ تو سختی کی مثالیں ہیں، نرمی کی مثال یہ ہے کہ ایک دفعہ مسجد نبوی میں ایک بدوی آیا۔ اتفاق سے اس کو استنجے کی ضرورت معلوم ہوئی تو وہ وہیں مسجد کے صحن میں بیٹھ گیا، صحابہؓ یہ دیکھ کر چاروں طرف سے اس کو مارنے کو دوڑے، آپ نے روکا، اور فرمایا کہ تم سختی کیلئے نہیں بلکہ نرمی کیلئے بھیجے گئے ہو، اس کے بعد اس بدوی کو بلا کر فرمایا کہ یہ عبادت کے گھر ہیں، یہ نجاست کیلئے موزوں نہیں، یہ خدا کی یاد اور نماز اور قرآن پڑھنے کیلئے ہیں، پھر لوگوں سے فرمایا کہ اس پر پانی بہادو (صحیح بخاری کتاب الادب باب یسروا ولا تعسروا وکتاب الطہارۃ وصحیح مسلم باب وجوب غسل البول)

اسی طرح ایک دفعہ ایک صاحب سے رمضان میں بحالت روزہ ایک غلطی ہوگئی، اس نے لوگوں سے کہا کہ مجھے حضورؐ کے پاس لے چلو، انھوں نے کہا یہ ہم سے نہ ہوگا۔ تو وہ اکیلا آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پہونچا، اور واقعہ بیان کیا، فرمایا ایک غلام آزاد کرو عرض کی یارسول اللہ میرے پاس تو ایک غلام بھی نہیں، فرمایا دو مہینے لگاتار روزے رکھو، عرض کی روزہ ہی میں تو یہ گناہ ہوا، فرمایا تو اچھا ساٹھ ۶۰ مسکینوں کو کھانا کھلادو۔ عرض کی ہم تو خود کنگال ہیں، فرمایا کہ اچھا بنی زریق کے صدقہ کے منتظم کے پاس جاؤ اور اس سے صدقہ لے کر پہلے ساٹھ ۶۰ مسکینوں کو کھانا کھلاؤ، اور جو بچے وہ تم اور تمہارے گھر والے کھائیں وہ خوش ہوکر اپنے قبیلہ میں آیا اور کہا کہ تم کتنے سخت تھے حضورؐ نے کتنی نرمی کی۔ (ابوداؤد باب فی الظہار)

یہ اور اسی قسم کے اور واقعات کو سامنے رکھنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ جہاں حدود الٰہی کی شکست کا خوف ہوتا تھا۔ وہاں نرمی نہیں برتی جاتی تھی لیکن جن امور میں وسعت ہوتی یا جہاں مستحبات۔ اور اخلاقی فضائل و رذائل کا موقع ہوتا تھا، آپ نرمی سے سمجھا دیتے۔ اور لطف و محبت سے فرما دیتے تھے۔

تماہری بادِ بسری پیغمبری است

اخلاقی فضائل و رذائل کی تعلیم کے بھی مختلف طریقے اختیار کئے گئے، کہیں کسی اخلاقی تعلیم کو حکم خداوندی بتا کر کہیں اچھی اچھی موثر تشبیہوں

---

۱ صحیح بخاری باب قول النبی صلی اللہ علیہ وسلم یسروا ولا تعسروا

۲ صحیح بخاری کتاب الحدود




کے ذریعہ کہیں اس کے اچھے یا برے نتیجوں کو کھول کر اس طرح بیان کیا کہ سننے والے متأثر ہو کر اس پر عمل کرنے کو فوراً تیار ہو جاتے تھے،

چنانچہ قرآن نے اپنی تعلیم میں کہیں فرمان الٰہی کی صورت اختیار کی، اور کہا۔

اِنَّ اللّٰہَ یَاْمُرُ بِالْعَدْلِ وَالْاِحْسَانِ وَاِیْتَآئِ ذِی الْقُرْبٰی وَیَنْھٰی عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْکَرِ وَالْبَغْیِ یَعِظُکُمْ لَعَلَّکُمْ تَذَکَّرُوْنَ (نحل ۱۳)

بیشک اللہ عدل اور احسان کرنے اور رشتہ دار کو دینے کا حکم کرتا ہے اور بیحیائی کی بات، اور ناپسندیدہ بات اور سرکشی سے منع کرتا ہے، تمہیں وہ نصیحت فرماتا ہے تاکہ تم نصیحت پکڑو۔

یہاں اللہ تعالیٰ نے ایک شہنشاہ مطلق کی حیثیت سے اپنے فرمان کو نافذ فرمایا ہے اور حکم دیا ہے کہ یہ کرو، اور اُن سے بچو، تمام انسانوں کا جو اس قادر مطلق کے عاجز و درماندہ بندے ہیں، یہ فرض ہے کہ وہ اس کے حکم کی پوری پوری تعمیل کریں اس تعمیل میں بندوں کے چوں و چرا کی گنجائش نہیں۔

تعلیم کا دوسرا اسلوب یہ ہے کہ فضائل کو عمدہ تشبیہوں کے ساتھ اور رذائل کو قبیح مناظر اور قابل نفرت صورتوں میں اس طرح پیش کیا جائے کہ سننے والا بالطبع فضائل کی طرف مائل اور رذائل سے روگرداں ہو جائے۔ مثلاً خدا کی راہ میں دینا ایک اخلاقی فضیلت ہے، جس کی تصویر یوں کھینچی گئی کہ کَمَثَلِ حَبَّۃٍ (بقرہ۔۳۶) یہ نیکی ایک دانہ ہے، زمین سے ہر دانہ ایک بال ہو کر اگتا ہے اور ہر بال میں سینکڑوں دانے ہوتے ہیں اسی طرح نیکی کا یہ ایک دانہ سینکڑوں ربانی انعامات کا باعث ہوتا ہے۔

ریاء و نمائش کی نیکی بے نتیجہ ہوتی ہے، نہ مخلوق پر اس کا اثر پڑتا ہے، اور نہ خدا کے ہاں اس کا کوئی بدلہ ہے، قرآن نے اس کو یوں ادا کیا ہے،

کَمَثَلِ صَفْوَانٍ (بقرہ۔۳۶) اُن کی مثال ایسی ہے کہ جیسے کوئی کسان اپنا بیج ایسی چٹان پر چھینٹا دے جس پر ذرا سی مٹی پڑی ہو۔ جہاں ذرا زور کی بارش ہوئی تو بیج اور مٹی سب بہہ گئی۔ اور چٹان دُھل کر صاف ہو گئی، اس بیج سے ایک دانہ بھی پیدا نہ ہوگا؛

بے ایمانی سے یتیموں کے مال کھا جانے کو یوں ادا کیا کہ "جو ایسا کرتے ہیں وہ اپنے پیٹ میں آگ بھرتے ہیں" (نساء) پیٹھ پیچھے مسلمان کی برائی کرنے کی کراہت یوں ظاہر کی "کیا کوئی اپنے مردہ بھائی کی لاش کا گوشت نوچ نوچ کر کھاتا ہے" (حجرات۔۲۰) کسی کو کوئی چیز دے کر واپس لینا شرافت اور فیاضی کے خلاف ہے۔ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اس کی برائی کو یوں ظاہر فرمایا ہے "جو دے کر واپس لیتا ہے وہ گویا قے کر کے پھر چاٹتا۔ اس سے زیادہ کوئی مکروہ تشبیہ اس بداخلاقی کی ہو سکتی ہے؟

قبیلہ اسلم کے ایک شخص سے ایک اخلاقی گناہ سرزد ہوا۔ اور بعد کو اس پر یہ اثر ہوا کہ خود عدالت نبوی میں اپنے گناہ کا اقرار کیا اور شریعت کی حد اپنے اوپر جاری کرنے کی درخواست کی، حضورؐ نے تحقیقات کے بعد اس کے سنگسار کئے جانے کا حکم دیا۔ جب وہ سنگسار ہو چکا تو آپؐ نے ایک صاحب کو دوسرے سے یہ کہتے سنا کہ "اس کو دیکھو کہ خدا نے اس کے گناہ پر پردہ ڈال دیا تھا لیکن اس نے اپنے آپ کو نہیں چھوڑا۔ اور کتے کی طرح سنگسار کیا گیا" حضورؐ یہ سن کر خاموش رہے۔ تھوڑی دور چلے تھے کہ ایک گدھے کی لاش پڑی ملی۔ آپ نے پکارا کہ فلاں صاحب کہاں ہیں، انھوں نے کہا ہم یہ ہیں یا رسولؐ اللہ! فرمایا تم اترو اور اس گدھے کی لاش سے کچھ کھاؤ" انھوں نے عرض کیا اے اللہ کے رسولؐ اس کو کون کھائے گا۔ فرمایا کہ تم نے ابھی اپنے بھائی کے حق میں جو کہا وہ اس لاش کے کھانے سے زیادہ گھنونی بات ہے (سنن ابی داؤد کتاب الحدود)

غیبت کی برائی کو ذہن نشین کرنے کے لئے اس سے زیادہ مؤثر طرز کوئی ہو سکتا ہے؟

تعلیم کا تیسرا طریقہ یہ ہے کہ اچھے کاموں کے اچھے اور برے کاموں کے برے نتیجہ کو کھول کر بیان کر دیا جائے جس سے اچھے اخلاق کے اختیار اور برے کام کے ترک کا جذبہ ابھرے، اسلام نے اس طریقہ کو بھی اختیار کیا ہے۔ مثلاً شراب نوشی اور قمار بازی سے روکنا تھا۔ تو اس کے برے نتیجوں کو قرآن میں بوضاحت بیان کیا مسلمانو! شراب جوا اور پانسے کے تیر ناپاک اور شیطان کے کام ہیں شیطان تو یہی چاہتا ہے کہ تمہارے آپس میں عداوت اور دشمنی بڑھے۔ اور تم کو اللہ کی یاد اور نماز سے غافل رکھے" (مائدہ۔۱۲) شراب اور جوے کے برے نتیجے یہ ہیں کہ ان کا خاتمہ اکثر کھیلنے والوں کی باہمی دشمنی اور لڑائی پر بلکہ قتل اور خودکشی تک پر ہوتا ہے اور انسان ان میں پھنس کر اپنے دین و دنیا کے فرض سے غافل اور بیکار ہو جاتا ہے، نتیجہ جانی و مالی بربادی ہوتی ہے۔

اسلام نے اخلاق کی تعلیم کا ایک اور طریقہ یہ اختیار کیا ہے کہ وہ فضائل اخلاق کو الوہیت ملکوتیت اور نبوت کے محاسن میں اور رذائل کو شیطان کے خصائص میں داخل کرتا ہے، جس سے فضائل کے اختیار اور رذائل سے اجتناب کرنے کا شوق ہوتا ہے، مثلاً عفو و درگذر کی تعلیم دی تو یوں فرمایا،

اِنْ تُبْدُوْا خَیْرًا اَوْ تُخْفُوْہُ اَوْ تَعْفُوْا عَنْ سُوْٓءٍ فَاِنَّ اللّٰہَ کَانَ عَفُوًّا قَدِیْرًا، (نساء۔۲۱)

اگر تم کوئی بھلائی ظاہر کر دیا اس کو چھپاؤ یا کسی برائی کو معاف کر دو تو اللہ ہے معاف کرنے والا قدرت والا؛

قدرت کے باوجود عفو اللہ تعالیٰ کا خاص وصف ہے۔ بندوں سے کہا جاتا ہے کہ تم سب ایسا ہی کرو، تخلقوا باخلاق اللہ گو صرف ایک مشہور اخلاقی مقولہ ہے مگر استنباط اس آیت سے ہوتا ہے اور بعض مفسرین نے اس نکتہ کو یہاں بیان کیا ہے ۔(تفسیر بحر محیط ابی حیان اندلسی زیر آیت مذکورہ جلد ثالث صفحہ ۱۳۸۵)

حدیث میں ہے کہ ایک صحابی نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے پوچھا کہ یا رسول اللہ اگر کوئی یہ چاہتا ہے کہ اس کے کپڑے اچھے اور سلیقہ کے ہوں اس کا جوتا اچھا ہو تو کیا یہ بھی غرور ہے فرمایا نہیں ۔

ان اللہ جمیل یحب الجمال (صحیح مسلم و ترمذی)

اللہ جمال والا ہے وہ جمال کو پسند کرتا ہے ۔

اس لئے بندوں کو بھی چاہیئے کہ اپنے طور وطریق ولباس میں سلیقہ اور جمال کا لحاظ رکھیں۔

مسلمانوں میں عزم و استقلال اور بہادری کی تعلیم دینی تھی تو اس کو قرآن نے اس طرح کہا ۔

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِي رَسُولِ اللّٰهِ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ (احزاب۔۳)

تمہارے لئے اللہ کے رسول میں پیروی کا اچھا نمونہ ہے ۔

حق کے مقابلہ میں ماں باپ رشتہ دار کسی کے خیال نہ کرنے کی تعلیم حضرت ابراہیم کے نمونہ سے دی گئی۔

قَدْ كَانَتْ لَكُمْ أُسْوَةٌ حَسَنَةٌ فِي إِبْرَاهِيمَ وَالَّذِينَ مَعَهُ (ممتحنہ)

تمہارے لئے ابراہیم اور ان کے ساتھیوں میں پیروی کا اچھا نمونہ ہے ۔

ان دونوں آیتوں میں اخلاق کی بعض صفتوں کو پیغمبرانہ اوصاف سے تعبیر کر کے اس کے بڑائی ظاہر کی ہے اور ان کی پیروی کی ترغیب دی ہے ۔

فضول خرچی کی بُری صفت سے مسلمانوں کو بچانا تھا تو اس کی برائی کو یوں ذہن نشین کرایا ۔

إِنَّ الْمُبَذِّرِينَ كَانُوا إِخْوَانَ الشَّيَاطِينِ (بنی اسرائیل۔۲)

بے شبہ فضول خرچ شیطانوں کے بھائی ہیں اب کون ہے جو شیطانوں کا بھائی ہونا پسند کرے گا ۔

(ماخوذ سیرت النبی ج ۶ ص ۱۸۶ تا ۱۹۳)



# حق کی تلاش

## افریقہ کے ایک متحرک و فعال پادری سیلی ابراہیم کا قبول اسلام

تحریر: ڈاکٹر عبدالعزیز صرحان (عکاظ)
ترجمہ: صاحب عالم اعظمی ندوی

یہ کہانی اگرچہ آپ کو بہت عجیب لگے، مگر واقعہ یہ ہے کہ یہ حقائق پر مبنی ہے، جن صاحب کی یہ کہانی ہے انھوں نے خود اپنی زبانی مجھے سنائی یہ صاحب جو ساؤتھ افریقہ سے تعلق رکھتے ہیں، سابق صدر نیلسن منڈیلا کے قریبی رشتہ دار ہیں۔ اور حال ہی میں اسلام قبول کیا ہے، ہماری ان سے ملاقات ساؤتھ افریقہ میں واقع رابطہ عالم اسلامی (MWL) کے دفتر میں ہوئی جہاں میں منیجر کی حیثیت سے کام کرتا ہوں، ہماری یہ ملاقات (MWL) کے جنرل سکریٹری عبدالخالق متر نے کرائی، عبدالخالق نے مجھے بتایا کہ حال ہی میں انھوں نے اسلام قبول کیا ہے۔ یہ شخص پادری سیلی کے نام سے جانے جاتے تھے۔ اور یہ عیسائیت کے زبردست مبلغ و داعی تھے۔ چونکہ اب یہ حج کرنا چاہتے ہیں۔ اس لئے انھوں نے مجھے مکہ میں واقع (MWL) کو اطلاع دینے کی درخواست کی ہے تاکہ دوران حج ان کی خاطر خواہ میزبانی اور ضیافت کی جا سکے

بہرکیف اوقت مقررہ پر ... مسلم افریقہ کے باکسنگ وفاق (BOXING FEDERATION) کے سابق ممبر سلیمان کے ساتھ حاضر ہوئے۔ پادری سیلی کا قد پستہ اور سیاہ فام رنگ تھا، جیسا کہ عام نیگروں کا ہوتا ہے۔ مگر ان کے چہرے پر تبسم کی جھلک نظر آتی تھی گفت و شنید کے دوران میں نے ان سے عرض کیا کہ کیا وہ اپنے قبول اسلام کے سلسلہ میں ہمیں اپنی تفصیلات بتانا پسند کریں گے۔ برجستہ انھوں نے کہا کیوں نہیں! ایک فعال اور سرگرم پادری کی حیثیت سے وہ مسلسل چرچ کی خدمت و عیسائیت کی تبلیغ واشاعت میں لگے رہے۔ اور صرف یہی نہیں بلکہ اپنی فعالیت اور سرگرمی کی بدولت ساؤتھ افریقہ کے عیسائیوں میں انھوں نے کافی عزت و مقبولیت حاصل کی۔ مزید واقعات کی تفصیلات انہیں کے الفاظ میں سنا جائے۔

میری بہترین کارگزاری کی وجہ سے ویٹیکن سٹی (VATICANCITY) (جو دنیا کا سب سے چھوٹا ملک اور عیسائی مذہب کا سب سے عظیم مرکز ہے) نے مجھے خوب سراہا اور براہ راست میرا ویٹیکن (VATICAN) سے ربط و تعلق ہو گیا۔ اب ویٹیکن (VATICAN) مجھے بھرپور مالی امداد فراہم کرنے لگا جس سے میری تحریک میں مزید شدت آگئی اور زور و شور سے لوگوں میں عیسائیت کی تبلیغ کرنے لگا۔ میں نے اپنے مقصد کی حصولیابی کی خاطر تمام ممکن حربے اور آلات استعمال کر ڈالے۔ اس سلسلے میں میں برابر اسکول ہاسپٹل یہاں تک کہ صحرانشینوں اور خانہ بدوشوں کے خیمے میں بھی جاتا رہتا تھا۔ تاکہ میں برابر لوگوں کو عیسائیت کی تعلیم دیتا ہوں ویٹیکن (VATICAN) سے برابر روپیہ پیسہ اور تحفہ و تحائف آتے رہتے تھے جس کو میں لوگوں میں تقسیم کر دیا کرتا تھا تاکہ لوگ عیسائیت سے متاثر ہوں اور اس کو قبول کریں۔ میں نے وہ تمام طریقے اختیار کئے جن سے میں لوگوں کو عیسائیت سے متاثر کر سکوں اور اس کے قریب لا سکوں۔ اس طرح میری مقبولیت میں مزید اضافہ ہوا میں اس تبلیغی تحریک اور دعوتی مشن کی بدولت مالا مال بھی ہو گیا۔ چرچ کی طرف سے رہائش کیلئے مکان اور آرام دہ کار مہیا کرائی گئی اور معقول تنخواہ بھی دی جانے لگی جس سے میں دوسرے پادریوں سے ممتاز ہو گیا۔

ایک دن کا واقعہ ہے کہ میں اپنے شہر کی ایک بڑی دکان (SHOPPING CENTER) سے کچھ تحفے تحائف لینے گیا۔ جہاں میں ایک عجیب و غریب واقعہ سے دوچار ہوا۔ چونکہ میں اپنے مخصوص سفید لباس میں تھا جو ہمیں اوروں سے ممتاز کرتا ہے۔ لہٰذا جب میں نے دوکاندار سے قیمت دریافت کیا اور سامان خرید لیا تو دوکاندار (جو شکل سے ہندوستانی مسلمان نظر آتا تھا۔ اور یہاں ساؤتھ افریقہ میں ہم لوگ کہتے تھے کہ اسلام تو ایک ہندوستانی مذہب ہے) نے مجھ سے سوال کیا؟ کیا آپ پادری ہیں؟ میں نے کہا جی ہاں! میں پادری ہوں۔ اس نے دوبارہ سوال کیا؟ آپ کا رب کون ہے؟ میں نے کہا عیسیٰ مسیح ہمارے رب و خدا ہیں، اس نے کہا میں آپ کو چیلنج کرتا ہوں کہ آپ اپنی مذہبی کتاب بائبل سے ایک بھی ایسی آیت بتائیں جس میں حضرت عیسیٰ مسیح نے یہ کہا ہو کہ اے لوگو میں تمہارا خدا ہوں اور تم لوگ میری عبادت کرو۔ ان کے اس سوال سے مجھے زبردست دھچکا لگا۔ اور حیرت و استعجاب کی انتہا نہ رہی اور نہ ہی کوئی معقول جواب مجھ سے بن پڑا، میں نے اپنی یادداشت پر خوب زور ڈالا مگر مجھے کوئی ایسی بات یاد نہیں آئی جو بائبل یا اور ہماری دوسری کسی مذہبی کتاب میں موجود ہو، میں

حد درجہ پریشان ہوگیا۔ اور سوچنے لگا کہ ایسا آخر کیونکر ہوا۔ اور کبھی میں نے اپنے آپ سے یہ سوال کیوں نہیں کیا۔

اس واقعہ کے بعد میں نے مصمم عزم کر لیا کہ اس کا جواب تلاش کرنا ہے، پہلی فرصت میں میں چرچ کی مجلس (COUNCIL) گیا مجلس کے اندر میں نے اپنے پادری ساتھیوں سے بتایا کہ میرے ساتھ آج ایک عجیب واقعہ پیش آیا وہ یہ کہ ایک شخص نے مجھ سے عیسیٰ مسیح کے متعلق اس طرح کے سوالات کئے ہیں نے اپنے پادری ساتھیوں کو تمام واقعات سنائے اور ان سے جواب طلب کیا۔ جواب دینے کے بجائے وہ لوگ الٹا مجھ پر چڑھ دوڑے اور کہا کہ اس ہندوستانی مسلمان نے اپنے مذہب کے ذریعہ تمہارے ساتھ دغابازی کی ہے، میں نے کہا مجھے اس سے بحث نہیں کہ اس نے میرے ساتھ کیا کیا اور کیوں کیا؟ بس تم لوگ مجھے اس سوال کا جواب دو۔ مگر جواب ان کے پاس تھا ہی کیا جو وہ مجھے دیتے۔

پھر مزید ایک اور واقعہ پیش آیا جس نے میرے قلب و ضمیر کو تشویش میں مبتلا کر دیا۔ حسب معمول اتوار کو جب میں چرچ میں خطاب عام کیلئے کھڑا ہوا تو میری زبان بند ہوگئی اور میرے پیروں تلے زمین نکل گئی۔ ایسا لگا کہ میرے منھ پر تالے پڑ گئے ہوں۔ شرکاء مجلس تعجب خیز نگاہوں سے میری طرف دیکھنے لگے کہ آج آخر یہ بول کیوں نہیں پا رہے ہیں۔ لوگ طرح طرح کے شکوک و شبہات میں مبتلا ہوگئے۔ آخر کار میں فوراً واپس اندر کی جانب چلا گیا اور اپنے ایک ساتھی سے کہا کہ میں بہت تھک گیا ہوں لہٰذا آج تم میری جگہ تقریر کر دو، مگر واقعہ یہ ہے کہ میں ذہنی طور سے حد درجہ پریشان تھا۔ اسی پریشانی کے عالم میں میں گھر چلا گیا۔ اور وہاں ایک پرسکون کمرہ میں جا بیٹھا اور خدا سے دعا کی کہ اے خدا سچائی کی طرف میری رہنمائی کر۔ اور دعا مانگتے مانگتے اسی حالت میں سو گیا خواب میں کیا دیکھتا ہوں کہ میں اپنے گھر کے بڑے ہال میں بیٹھا ہوں کہ اچانک ایک شخص نمودار ہوا۔ اس کے چہرے پر نور کی کرن تھی جو اپنی ضیا پاشی سے میری نگاہوں کو خیرہ کئے دے رہی تھی۔ اس وجہ سے میں اس پرنور چہرہ کو دیکھنے سے قاصر تھا پہلے پہل تو میں نے سوچا کہ یقیناً یہ خدا ہوگا جس سے میں نے رہنمائی کی دعا کی تھی، اس نے میری طرف اشارہ کرتے ہوئے کہا کہ تمہارا نام ابراہیم ہے، چونکہ تم نے خداتعالیٰ سے اپنی رہنمائی کی دعا کی تھی۔ لہٰذا اسی پروردگار نے مجھے تمہاری رہنمائی کیلئے بھیجا ہے، اب تم اپنی داہنی جانب نگاہ ڈالو۔ میں نے اپنے داہنے جانب چند اشخاص کو سفید کپڑے و سفید عماموں میں ملبوس ٹہلتے دیکھا۔ اس شخص نے مجھ سے پھر اشارۃً کہا کہ ان اشخاص کے نقش قدم پر چلو سچائی پالوگے، جب میں بیدار ہوا تو میں نے بہت خوشی محسوس کی اور خدا کا شکر ادا کیا لیکن اچانک میرے دل میں ایک خیال پیدا ہوا۔ کہ جن لوگوں کو میں نے خواب میں دیکھا ہے ان کو کہاں تلاش کروں، لیکن میں نے فیصلہ کر لیا کہ جب تک سچائی کو پا نہیں لوں گا اس وقت تک اپنی تلاش جاری رکھوں گا چنانچہ اپنی تمام سرگرمیوں کو پس پشت ڈال کر ان سفید کپڑے و سفید عمامے والے اشخاص کو تلاش کرنا شروع کر دیا، تلاش حق کا یہ سفر بہت لمبا ہوا، سفر کے دوران میں جتنے مسلمان بھائیوں سے ملا۔ وہ سب کے سب پینٹ شرٹ میں ہی ملبوس نظر آئے۔ یہاں تک کہ میں اپنی اسی تلاش میں جوہنسبرگ (JOHANNES BURG) پہنچ گیا۔

یہاں افریقی مسلم کے ایک آفس میں استقبالیہ کاؤنٹر پر اپنے خواب میں دیکھے ہوئے اشخاص کے بارے میں سوال کیا، کاؤنٹر پر بیٹھے شخص نے مجھے بھکاری سمجھ کر کچھ پیسے دینے کی کوشش کی میں نے ان سے کہا بھائی! کیا تمہاری کوئی عبادت گاہ قریب میں واقع ہے اس نے قریبی مسجد کی طرف میری رہنمائی کی جہاں مجھے حیرت کا شدید جھٹکا لگا کیوں کہ مسجد کے گیٹ پر مجھے اپنے خواب میں دیکھے ہوئے اشخاص میں سے ایک شخص سفید و سفید عمامے میں کھڑا نظر آیا۔ میں فوراً اس کی جانب لپکا قبل اس کے کہ میں کچھ بولتا اس شخص نے کہا خوش آمدید ابراہیم صاحب! میں نے تمہیں خواب میں دیکھا کہ تم ہم لوگوں کو اور سچائی کو تلاش کر رہے ہو۔ اور جس سچائی کی تم تلاش میں ہو وہ سچائی تو صرف اور صرف اسلام میں ہے پھر میں نے ان کو اپنا خواب سنایا اور ان سے پوچھا کہ جس شخص کو خدائے واحد نے میری رہنمائی کیلئے بھیجا تھا وہ کون ہو سکتا ہے انھوں نے کہا ہو سکتا ہے کہ محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہوں، یہ سننا تھا کہ میری خوشی کی کوئی انتہا نہ رہی اور اس جذبۂ خوشی میں میں نے انھیں گلے لگا لیا۔ چونکہ نماز کا وقت تھا۔ لہٰذا انھوں نے مجھ سے کہا کہ آپ مسجد کے عقب میں کھڑے رہیں۔ میں نماز پڑھ کر آتا ہوں۔ نماز کے دوران میں نے دیکھا کہ متعدد مسلمان سفید کپڑے و عماموں میں نماز ادا کر رہے ہیں۔ اپنی پیشانیوں کو زمین پر ٹیک رہے ہیں۔ یہ دیکھ کر میں خود سے ہم کلام ہوا کہ یہی وہ اصل عبادت ہے جس کے متعلق میں نے کتابوں میں پڑھا تھا کہ انبیاء علیہم السلام اپنے رب کے سامنے پیشانیوں کو ٹیکتے ہیں۔ نماز کے بعد میں نے پرسکون ماحول میں راحت کی سانس لی۔ اور خوشی محسوس کی بعد نماز ان سے

صاحب نے مجھے اسلام کی دعوت دی اور میں بغیر کسی پس و پیش کے مشرف بہ اسلام ہوگیا۔

قبول اسلام کے بعد میں برابر اسلام کا مطالعہ کرتا رہا۔ یہاں تک کہ دعوت کے کام میں لگ گیا۔ اور دل و جان سے لوگوں کو اسلام کی طرف دعوت دینے لگا۔ اپنے ان دعوتی اسفار میں متعدد جماعت اور تنظیم کے لوگوں سے ملاقات کا موقع ملا۔ اور ان لوگوں سے میں نے اسلام کے متعلق بہت کچھ سیکھا۔

کچھ مہینوں کے بعد جب میں اپنے گھر آیا تو گھر والوں نے میری حالت پر افسوس کا اظہار کیا۔ اور میرے لباس کی مذمت کی۔ فوراً چرچ کی میٹنگ میں مجھے بلایا گیا۔ پادریوں نے مجھے عار دلائی کہ میں نے اپنے موروثی مذہب کو ترک کر دیا ہے۔ انھوں نے مزید کہا کہ ہندوستانی مسلمان نے تمہارے ساتھ مکاری کی ہے اور تم کو تمہارے مذہب سے پھیر دیا ہے۔ میں نے ان سے کہا کہ کسی نے بھی میرے ساتھ مکاری و دغابازی نہیں کی ہے بلکہ واقعہ یہ ہے کہ پیغمبر محمد صلی اللہ علیہ وسلم خود میرے پاس خواب میں تشریف لائے اور مجھے سچائی کی راہ دکھائی، اور سچائی کی راہ صرف اور صرف مذہب اسلام میں ہے وہ اسلام جو ایک عالمگیر مذہب ہے نہ کہ ہندوستانی مذہب۔ میرے اس جواب نے انھیں سکتہ میں ڈال دیا، لیکن انھوں نے مجھے دوسرے حیلوں میں پھنسانا چاہا۔ انھوں نے کہا کہ ویٹیکن نے تمہیں چھ ماہ کی پیشگی تنخواہ کے ساتھ ویٹیکن میں رہنے کی پیشکش کی ہے۔ وہ تمہیں نئے مکان مع نئی کار کے خاطر خواہ رقم بھی دیں گے۔ مزید برآں یہ کہ چرچ میں ایک اعلیٰ عہدہ عطا کریں گے۔ میں نے ان کی تمام سہولیات و ترغیبات کو رد کر دیا اور کہا کہ اب جب کہ میں نے سچائی کو پالیا ہے اور ایک ایسے مذہب کو اختیار کیا ہے جو کہ مکمل و جامع ہے تو اب میں اس مذہب سے آخری دم تک روگردانی نہیں کر سکتا۔ میں نے انھیں بھی اسلام کی دعوت دی اور الحمد للہ دو مزید پادریوں کو اسلام جیسی سچی اور سیدھی راہ پر لے آیا، چرچ والوں کو جب یقین ہوگیا کہ میں نے مذہب اسلام پر چلنے کا مکمل ارادہ کر لیا ہے تو انھوں نے میری تمام سہولیات و اختیارات چھین لئے، میں بے حد خوش تھا کیونکہ میں بھی خود یہی چاہتا تھا، اور انھیں ان کی حالت پر چھوڑ کر چلا آیا۔

یہ ہے ابراہیم سیلی کے قبول اسلام کی کہانی خود ان کی زبانی۔ یہ ابراہیم سیلی جو کبھی فعال پادری ہوا کرتے تھے۔ اب اسلام کے زبردست مبلغ و داعی ہیں۔ دوبارہ ابراہیم سیلی صاحب سے میری ملاقات افریقہ کے ایک سیمنار میں ہوئی، بہت گرمجوشی سے ان سے ملا اور پوچھا کہ وہ آج کل کیا کر رہے ہیں انھوں نے جواب دیا کہ میں نے اپنی زندگی دعوت کے کام کیلئے وقف کر دیا ہے۔ آپ سے دعا کی درخواست ہے کہ میں اپنے کام میں پوری مستعدی سے لگا رہوں۔ اس مختصر ملاقات کے بعد وہ مجھ سے جدا ہوگئے، میں نے دیکھا کہ اسلام لانے کے بعد ابراہیم سیلی میں بڑی تبدیلی آگئی ہے اور دعوتی کام میں بڑھ چڑھ کر حصہ لے رہے ہیں۔

(بشکریہ مسلم ڈائجسٹ (انگلش)، بنگلور)

## دعائے مغفرت

جناب محمد اسلم صاحب وکلی مقیم کویت کے والد ماجد (جناب حاجی بابا مرحوم) کا انتقال گذشتہ مہینے اپنے وطن وکلی (ضلع کاروار کرناٹک) میں ایک طویل علالت کے بعد ہوگیا۔ مرحوم بڑے نیک دل اور اعلیٰ اخلاق کے حامل تھے۔ علماء کی بڑی قدر کرتے تھے۔ حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندویؒ سے والہانہ تعلق تھا۔ اپنے بیٹے محمد اسلم کو دار العلوم ندوۃ العلماء میں تعلیم دلائی۔ اللہ تعالیٰ مرحوم کی بال بال مغفرت فرمائے قارئین سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے۔

گوشۂ خواتین

# عورت اسلام اور مغربی تہذیب

● سارہ رئیس، شاداب کالونی ہے لکھنؤ

سب سے پہلے میں اللہ عز وجل کا شکر ادا کرتی ہوں اور اس کا وہ عظیم احسان یاد کرتی ہوں کہ اللہ رب العزت نے اپنے برگزیدہ نبی ہادی برحق جناب محمد رسول اللہ کے ذریعہ سے عورتوں کو ذلت و پستی اور محکومی کے غار سے نکالا اور اس کو وہ بلند مقام نصیب کیا جس کا اسلام کے علاوہ کسی مذہب یا معاشرہ میں تصور بھی نہیں کیا جا سکتا تھا۔ یقیناً یہ اسلام ہی ہے جس نے زندگی کی تعمیر کا جو نقشہ مرتب کیا ہے اس کا تعلق عبادات سے ہو یا معاملات سے خاندانی نظم سے ہو یا معاشرتی آداب سے اقتصادی قوانین سے ہو یا اصول تہذیب سے اس نے کسی بھی گوشہ میں عورت کی حیثیت کو مجروح نہ ہونے دیا لیکن افسوس کہ آج بڑے زور و شور کے ساتھ یہ پروپیگنڈہ کیا جاتا ہے کہ اسلام نے عورتوں کو گھر کی چہار دیواری میں مقید کر کے ہر طرح کی آزادی سے محروم کر رکھا ہے۔

میں ان آزادی نسواں کے علمبرداروں سے پوچھنا چاہتی ہوں کہ اسلام سے پہلے کی تاریخ کا مطالعہ کر کے آئیں خواہ وہ یہودی معاشرہ کی تاریخ ہو یا عیسائیت کی، ہندوستان کی تاریخ ہو یا عرب کی یا آج کی آزادی کے سب سے بڑے علمبردار بننے والے یورپ کی، پھر مجھے بتائیں کہ عورت کے بارے میں دنیا کی اس عام روش کے خلاف سب سے پہلے صدائے احتجاج کس نے بلند کی۔ عورت کے بارے میں رائج ظالمانہ و جاہلانہ تصورات کا خاتمہ کس نے کیا زمین میں زندہ درگور کر دی جانے والی لڑکیوں کی پرورش عمدہ طریقے سے کرنے پر جنت کی خوشخبری کس نے دی۔ شوہر کی چتا پر زندہ جلا دی جانے والی کو نکاح ثانی کا حق کس نے دیا، باندیوں کی طرح بکنے والی عورتوں کو نکاح اور خلع جیسے معاملات میں خودمختاری کس نے دی، بلاشبہ یقیناً اسلام ہی ہے جو عورتوں کی فطری حیثیت بحال کر کے ان کو اپنے مقام پر فائز کرتا ہے جہاں ان کو عزت نفس مالی حیثیت و وقار اور مساویانہ حقوق، سبھی چیزیں حاصل ہیں قرآن بانگ دہل اعلان کرتا ہے۔ مَنْ عَمِلَ صَالِحًا مِنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَلَنُحْيِيَنَّهٗ حَيٰوةً طَيِّبَةً وَّلَنَجْزِيَنَّهُمْ اَجْرَهُمْ بِاَحْسَنِ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ۔ یعنی نوع انسانی کی دونوں اصناف میں سے جو صنف بھی اپنے نامۂ اعمال کو پاکیزگی کردار سے پُر کرے تو سُرخروئی اور کامیابی اس کا مقدر ہوگی، خالق کائنات کی جانب سے یہ سوال نہیں کیا جائے گا۔ کہ تمہارا تعلق کس طبقہ اور کس صنف سے تھا خواہ وہ مرد ہو یا عورت اجر و ثواب میں دونوں برابر ہیں۔ جہاں ایک طرف اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْن کا یہ ارشاد ہے تو دوسری طرف رَحْمَةٌ لِّلْعٰلَمِیْن کا بھی فرمان ملاحظہ ہو حُبِّبَ اِلَیَّ مِنَ الدُّنْیَا النساء والطیب وجعلت قرة عینی فی الصلوٰۃ (یعنی اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو تین چیزیں پسند تھیں۔ (۱) عورت (۲) خوشبو (۳) اور یہ کہ نماز میری آنکھوں کی ٹھنڈک ہے۔

غرض اسلام ایک ابر کرم ہے جہاں اس کو محبوبیت حاصل ہے، جہاں اس کو پردہ میں تعلیم و تربیت کے مواقع حاصل ہیں جہاں حسن معاملت، حسن معاشرت، عفت و عصمت کی بقا کا سارا سامان موجود ہے وہ اسلامی سماج و معاشرہ میں ایسے روپ میں دکھائی دینے کا حق رکھتی ہے جو اس کا فطری اور پیدائشی روپ ہے، برخلاف اس کے کہ مغربی تہذیب نے آج عورت کو ضلالت کے ایسے بحر بیکراں میں لا پھینکا ہے جہاں سے اس کی واپسی ناممکن ہے۔ آج مغربی تہذیب کی عورت زبان حال سے پکار پکار کر کہہ رہی ہے کہ آہ۔ ؎

تجھے تہذیب حاضر نے عطا کی ہے وہ آزادی
کہ ظاہر میں تو آزادی ہے باطن میں گرفتاری

لیکن چند ناعاقبت اندیش جن کی نظریں مغربی تہذیب کی ظاہری چمک دمک سے خیرہ ہو رہی ہے وہ اس رمز سے ناآشنا ہیں کیا انھیں نظر نہیں آتا کہ آج دنیا بھر میں تمام گھٹیا کام عورت کے سپرد ہیں۔ ریستورانوں میں کوئی مرد ویٹر شاذ و نادر ہی نظر آئے، ہوٹلوں میں مسافروں کا کمرہ صاف کرنے، ان کے بستروں کی چادریں بدلنے غرض روم کی تمام خدمات عورت کے سپرد ہیں، ویٹر سے لیکر کلرک تک کی تمام ذمہ داریاں بھی عورت ہی سے نبھائے پھر ناچ اور گا نا گا کر گاہکوں کا دل بھی لبھائے یہ ہے مغربی تہذیب کا عجب فلسفہ کہ عورت اگر اسلامی تعلیمات کے مطابق گھر میں

رہ کر اپنے ماں باپ، شوہر، بھائی بہن اور اولاد کیلئے خانہ داری کے امور انجام دے تو آزادی نسواں کے ان نام نہاد علمبرداروں کے نزدیک قید اور ذلت ہے لیکن وہی عورت گھر سے باہر نکل کر غیر مردوں کیلئے کھانا پکائے ہوٹلوں اور قہوہ خانوں میں مسافروں کی میزبانی کرے، دکانوں پر اپنی مسکراہٹوں سے گاہکوں کو متوجہ کرے دفاتر میں افسروں کی ناز برداری کرے تو یہ ہے عورت کی آزادی اور اعزاز اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْنَ۔ افسوس صد افسوس اس سمجھ پر۔

وہ آزادی نسواں کے جھوٹے علمبردار ہیں جنہوں نے معاشرہ میں بے حیائی، عریانیت، فحاشی، بدکاری و اخلاقی انحراف پیدا کرنے کیلئے آزادی نسواں اور حقوق نسواں کے کھوکھلے نعرے لگاتے ہیں۔ کانفرنسیں منعقد کرتے ہیں۔ ایوان سیاست میں ہم کو برابر نشست دیئے جانے کیلئے صدائیں بلند کرتے ہیں۔ لیکن ذرا غور تو کیجئے کہ اس عرصہ میں خود مغربی ممالک میں کتنی عورتیں صدر یا وزیر اعظم بنیں، کتنی خواتین کو اعلیٰ ترین انتظامی عہدوں سے نوازا گیا۔ کتنوں کو جج کا بلند منصب نصیب ہوا۔ اعداد و شمار جمع کئے جائیں تو ایسی عورتوں کا تناسب بمشکل چند فی لاکھ ہوگا۔

غرض کہ چند عورتوں کو کچھ مناصب دینے کے نام پر کروڑوں عورتوں کو بے دردی کے ساتھ گھسیٹ سڑکوں اور بازاروں میں لایا جا رہا ہے۔ یہ ہے آزادی نسواں کے فراڈ کا المناک ترین پہلو۔

عورت و مرد کے آزادانہ اختلاط نیز فحش لٹریچر اور اخلاق فروش تعلیم کے نتیجہ میں مغربی معاشرہ اتنا گھناؤنا بن چکا ہے کہ اس نے شہوانیت کی آگ کو بھڑکا کر کھلی جنسی آوارگی تک نوبت پہنچا دی صرف پیرس میں شام ہونے ہی دسیوں ہزار عصمت فروش عورتیں اپنے اپنے ہوٹلوں اور اپنے اپنے مکانوں سے نکل کر اپنے جسم کا کاروبار شروع کر دیتی ہیں اس سے بھی آگے بڑھ کر فرانس کے میڈیکل بورڈ نے پورے فرانس کے بارے میں یہ اعلان کیا ہے کہ اہل فرانس کو اس بات پر فخر ہے کہ اس کی گود میں ایک بھی باعصمت عورت نہیں آہ! زوال انسانیت کہاں تک جا پہنچی ہے۔ تف ہے ایسی آزادی پر لعنت ہو ایسی ترقی پر کیا خوب کہا ہے علامہ اقبال نے ؎

فساد قلب و نظر ہے فرنگ کی تہذیب
کہ روح اس مدنیت کی رہ سکی نہ عفیف
رہے نہ روح میں پاکیزگی تو ہے ناپید
ضمیر پاک خیال بلند ذوق لطیف

مغربی تہذیب کے دلدادہ اسلامی تہذیب کو عورت پر ظلم قرار دینے والے اور اس کی اس مظلومیت پر مگرمچھ کے آنسو بہانے والے اسلام کو ترقی کی راہ میں رکاوٹ تصور کرتے ہیں۔ کیا حضرت عائشہ سے ۲۲۱۰ روایات اور فقہی مسائل مستنبط نہیں۔ ہیں۔ کیا رابعہ بصری نے اسلامی شعائر میں بڑھ کر بڑے بڑے بزرگوں کو مات نہیں کیا کیا ہارون رشید کی بیوی زبیدہ نے اسلامی احکام کو لاگو کر کے تعلیم و تعلّم کے میدان میں ترقی نہیں کی۔ اس طرح کی کروڑوں مثالیں ایسی ہیں جن میں مسلم خواتین نے اسلامی دائرہ میں نیز پردہ کے ساتھ زندگی کے ہر ہر شعبہ میں وہ کارہائے نمایاں انجام دیئے ہیں جن کی مثال دور دور تک نظر نہیں آتی۔ اب ہماری مسلمان بہنوں کو اپنے گریبانوں میں منھ ڈال کر دیکھنا ہوگا۔ اور یہ بتانا ہوگا کہ مغربی تہذیب دل میں بٹھانے، سینہ سے لگانے اور آنکھوں میں سجانے کے قابل ہے یا پھر مقدس اسلامی تعلیمات، ہم اگر ذرا بھی باشعور ہیں اور ہم میں ندامت کا احساس باقی ہے تو یقیناً مغرب کی تہذیب سے آشنا و بیزار اور مذہب اسلامی پر عامل اور اسکے قدرداں ہوں گے اس لئے کہ یہ بات بالکل یقینی ہے کہ آج بھی عورت کا مستقبل اسلامی تہذیب کے سانچہ میں ڈھل کر ہی تابناک ہو سکتا ہے اور اس عظیم ذمہ داری کا انحصار امت مسلمہ کی ماؤں اور بہنوں پر ہے ان کی ہی گود وہ پہلی درسگاہ ہے جہاں پھر سے مجدد الف ثانی شیخ احمد سرہندیؒ، شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ، سید احمد شہیدؒ رائے بریلوی، مولانا اسمٰعیل شہیدؒ مولانا محمد الیاس کاندھلوی، مولانا محمد زکریا کاندھلوی جیسی بزرگ اور صالح شخصیتیں پروان چڑھیں گی۔ اس لئے اب وقت آ چکا ہے کہ ہم اپنا بے لاگ جائزہ لیں اور احتساب کریں رب کریم کے آگے با دیدہ نم اور با چشم تر طالب عفو ہوں ندامت کے آنسوؤں سے ذہن و ضمیر اور قلب و روح کے سیاہیوں کو دھوئیں اور اس عظیم ذمہ داری کو پوری کرنے کیلئے عزم مصمم کریں یہی وقت کی ضرورت ہے اور یہی اسلام کا پیغام۔

مغرب زدہ عورت تو ہے اوصاف سے خالی
بننا ہے تمہیں لائقہ اور وہ بھی مثالی
یعنی ہو حیات عائشہ اور رابعہ والی

## جذبۂ عشق (نعت)

کاوش رودولوی

دل میں اپنے صورت محبوب رب دیکھا کریں
وہ عقیدت وہ محبت ان سے ہم پیدا کریں
اپنی بد اعمالیوں کا خود ہمیں احساس ہے
کیوں نہ ان کو یاد کر کے ہم سدا رویا کریں
ایک عاشق کو مبارک ہو وہ جذبۂ عشق کا
جو برا بھی نظر دے وہ نظر پیدا کریں
آرزوئے دید سے ہم شاداں ہوں گے ضرور
ہم غلامان نبیؐ کیوں دل کو رنجیدہ کریں
روز محشر روبرو ان کے وہ عالم ہو کہ بس
وجد میں کاوش ہو ان کا اور ہم دیکھا کریں۔

# مردِ مومن حضرت مولانا علی میاں صاحبؒ

طاہرہ رضوی

یہ مضمون مفکر اسلام نمبر میں شائع ہونا تھا۔ افسوس کہ ضخامت کی وجہ سے شاملِ اشاعت نہیں کیا جاسکا

حضرت مولاناؒ ایسے ذی مرتبہ مردِ مومن کے لیے کچھ لکھنے اور کچھ کہنے کے لیے قلم میں طاقت اور زبان میں ہمت و صلاحیت ہونا چاہیے وقطعاً مجھ کم علم میں نہیں ہے حضرت مولانا علی میاںؒ صاحب قدس سرہٗ اسلامی تاریخ و ادب کے ماہر عالمِ دین، ادیب انشاء پرداز، بہترین مقرر، زبردست اسکالر، عظیم مردِ مجاہد اور مومنانہ شان کے حامل تھے۔

ان کے قلم میں اللہ نے جو طاقت بخشی تھی اور جو ادیبانہ اندازِ تحریر دل کے اندر کے بات پہونچانے کا جو منفرد اسلوب تھا وہ بہت کم اس دنیا میں لوگوں کو نصیب ہوا ہے "قلم کی طاقت تلوار سے زیادہ ہے" یہ محاورہ انہیں کے مصداق ہے۔ حضرت مولاناؒ بہت ساری کتابوں کے مصنف تھے اس کمتر اور گناہگار نے بھی ان کی بیشتر کتابیں پڑھیں ہیں۔ اس کے علاوہ تعمیرِ حیات میں ان کے لکھے ہوئے مضامین اس کمتر نے کئی کئی بار پڑھا۔ تعمیرِ حیات کے سرورق پر جب اُن کی کسی کتاب سے کوئی اقتباس نکلتا تھا تو تعمیرِ حیات کی ایک الگ ہی کوشان ہوتی تھی۔

اُن کا ایک مضمون جو اکثر تعمیرِ حیات میں میں نے پڑھا جس کا لبِ لباب یہ تھا کہ کسی جگہ ایک جماعت اپنی نگاہوں کو اس طرح نیچی رکھتی تھی کہ دیکھنے والوں کو شبہہ ہونے لگا تھا کہ یہ لوگ شاید آشوبِ چشم میں مبتلا ہیں، جب جب یہ مضمون تعمیرِ حیات میں شائع ہوا تو ہر دفعہ مجھے نیا لطف ملا اور سوچا کہ اب تک کسی عالم، کسی مدبر نے اس انداز سے یہ پیغام عام لوگوں تک نہ پہونچایا ہوگا۔ بلکہ پردہ، حیا، شرم کے بارے میں جب کسی نے لکھا تو یہ حیاداری کی ذمہ داری عورت کے ہی حصّے میں ڈال دی گئی لیکن مردوں کو حیا و شرم و نیچی نگاہ رکھنے کا اس طرح پیام دینے والے صرف ہمارے حضرت مولاناؒ قدس سرہ تھے۔

حضرت مولانا کا ایک اور مضمون جس کا اثر کئی دن تک میرے دل و دماغ میں رہا "کہ تم میرے بعد کس کی عبادت کروگے؟"

جب جب میں نے یہ مضمون پڑھا میرے اندر ایک عجیب کیفیت پیدا ہوتی تھی اور میں تصور ہی تصور میں اپنے کو بسترِ مرگ پر پاتی تھی۔ اور اپنے بچوں سے یہی کہنے کی خواہش کرتی تھی واقعی حضرت مولاناؒ کی تحریر قلب کو گرماتی بھی تھی اور روح کو تڑپاتی بھی تھی زندگی کے اُس دور میں جب میں اپنا وقت صرف بچوں کے پالنے پوسنے میں لگی ہوئی تھی اور فالتو وقت کچھ مطالعے میں صرف ہوتا تھا ایسے میں سب سے پہلے مجھے حضرت مولاناؒ کی کتاب "ارکان اربعہ" پڑھنے کا شرف حاصل ہوا۔ میری زندگی میں عجیب قسم کی تبدیلی آنا شروع ہوئی اور اس کتاب کو پڑھ کر مجھے اپنی زندگی کا جیسے مقصد مل گیا۔

اس کتاب میں نماز کے تقدس میں دل کو چھو لینے والی عبارت "کہ نماز مومن کے لیے اس محبت کرنے والی ماں سے بھی زیادہ پناہ دینے والی، سر چھپانے اور آرام پانے کی جگہ اور اس کی گود سے بھی زیادہ راحت رساں اور جنّت بداماں ہے۔ جو کہ یتیم و ضعیف و عاجز بے سہارا اور لاڈلے بچے کیلئے ہر وقت کھلی رہتی ہے۔"

مجھے نماز پڑھنے میں عجیب لطف آنے لگا، جو نماز کبھی مجھ پر بار گزرتی تھی اب اس نماز کے بغیر میں اپنے کو ادھورا، ادھورا خالی خالی محسوس کرنے لگتی تھی اور اسی مبارک کتاب کو پڑھنے کے دوران مجھے حضرت مولاناؒ سے ملنے کا شرف حاصل ہوا۔ واقعہ ایسا ہوا کہ سنہ ۱۹۷۰ء میں امریکہ کی سکونت ختم کرکے میرے شوہر اپنے وطن لکھنؤ میں ڈائریکٹر کے عہدے پر فائز ہوئے اور سنہ ۱۹۷۴ء میں میرے چھپتے برادر جو کشمیر میں رہتے تھے کینسر کے موذی مرض میں مبتلا ہوئے، میں دن رات روتی تھی ایسے میں مجھے بیگم مقصود اللہ جنگؒ ندوۃ العلماء حضرت مولاناؒ سے ملنے کے لیے لے گئیں، اس وقت میرے مطالعے میں "ارکان اربعہ" تھی۔ اور اپنے سامنے ندوہ کے مہمان خانے میں "ارکانِ اربعہ" کے مصنف سے ملاقات!..... میرے لئے یہ کسی اعجاز سے کم نہ تھا۔

مجھے ایک الگ طرح کی مسرت و خوشی حاصل ہو رہی تھی۔۔۔ میں نے جب حضرت مولاناؒ سے کتاب کی تعریف کی تو بہت خوش ہوئے اور فرمایا کہ بہت جگہوں سے اس کتاب کے لیے تعریف کے خطوط آرہے ہیں اور مجھے اپنی دوسری کتاب جو پاس رکھی تھی عنایت فرمائی جس کا نام "تذکرہ حضرت مولانا فضل الرحمٰن گنج مرادآبادیؒ" اور اس پر آپنے دستِ مبارک سے لکھا "عزیزہ طاہرہ"

طاہرہ صاحبہ کے مطالعہ کے لئے از مصنف ابوالحسن علی ندوی" میں نے بیگم جنگ کے سامنے ٹہلتے اور ڈرتے ہوئے اپنے عزیز بھائی کا کا ذکر کیا اور اپنی بیقراری ظاہر کی تو چہرۂ اقدس پر عجیب طرح کا کرب و رنج پیدا ہوا۔۔۔۔ "اوہو کیا" اور فرمایا میرے بڑے برادر صاحب کو بھی یہی تکلیف تھی۔ اور وہ نہیں رہے۔ میرا ماتھا ٹھنکا... لیکن حضرت مولاناؒ نے مجھے بہت تسلی دی اور ہدیہ کی ہوئی کتاب کے سادے ورق پر یہ دعا مریض کو پڑھنے کے لئے لکھ دی "سَلَامٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعَالَمِیْنَ"۔

پھر جب "بیگم جنگ" ندوہ جاتی تھیں مجھے اپنے ساتھ لے جاتی تھیں، لیکن حضرت مولانا سے ملاقات نہیں ہوتی تھی وہ اکثر باہر سفر پر ہوا کرتے تھے۔ اور ہم لوگ ندوہ گھوم پھر کے آتے تھے، عجب طرح کا سکون مجھے حاصل ہوتا تھا۔ ایسے میں کئی کشمیری طالب علم بچوں سے بھی ملاقات ہوئی اور ہم زبان اور ہم وطن ہونے کے ناطے یہ معصوم بچے میرے غریب خانے پر بھی آنے لگے، اور دھیرے دھیرے لکھنؤ بھی مجھے کشمیر کی طرح اپنا ہی لگنے لگا۔ یہ عالیہ رابعہ میں پڑھنے والے طالب علم اکثر میری فرمائش پر ندوۃ العلماء سے کتابیں خرید کر مجھے دے دیتے تھے اور اس طرح تعمیر حیات بھی میرے نام جاری ہوا۔ اور ان بچوں کے سامنے میں اپنا قرآن بھی دُہرانے لگی اور اپنا تلفظ بھی ٹھیک کرنے کی کوشش کرتی رہی حضرت مولاناؒ کے بارے میں ان سے پوچھتی رہتی تھی کہ ان کے معمول کیا ہوتے ہیں؟ وہ اتنے سفر میں کیوں رہتے ہیں؟ ان کی صحت کیسی ہے؟ وہ آپ لوگوں کو کیا کیا پڑھاتے ہیں؟ اور کیسا سلوک فرماتے ہیں؟

ہر طالب علم رطب اللسان رہتا تھا حضرت مولاناؒ کا ذکر ہر بچہ جس ادب اور محبت سے کرتا تھا وہ بس سننے کے لائق ہوتا تھا حضرتؒ کی سادہ مزاجی، حضرت کی مہمان نوازی، حضرتؒ کی نصیحتیں وہ لوگ جب بیان کرتے تھے تو مجھے کئی کئی دن تک کے لئے ایک عجیب روحانی غذا ملا کرتی تھی۔

۱۹۷۵ء میں آخر میرے منجھلے بھائی نے موت کو لبیک کہا پانچ لڑکیوں اور جوان بیوہ کو چھوڑ کر وہ چل بسے اور پھر میں بہت عرصے تک بیمار رہی۔ حضرت مولاناؒ سے ملاقات کا سلسلہ منقطع سا ہوا۔ لیکن مضامین، کتابیں برابر میرے مطالعے میں رہیں پھر ۱۹۸۲ء میں مجھے حج بیت اللہ کا شرف حاصل ہوا کچھ عرصہ مکہ شریف میں گذار کر (جہاں میری بیٹی داماد قیام پذیر تھے) جب میں وطن لکھنؤ لوٹی تو میرے شوہر دفتر کے ذمہ داریوں میں مشغول ہوئے لیکن میں اپنے اندر بیقراری اور بے چینی محسوس کرتی تھی۔

میرا دل و دماغ بس مکۂ مکرمہ کی یاد میں حیران و پریشان رہتا تھا۔ ایسے میں پھر حضرت قدس سرہٗ کی کتابیں اور مضامین مطالعے میں آنے لگے اور میرا دل اچانک ان سے بیعت ہونے کیلئے بے قرار ہوا۔ دل میں ان کی محبت، عزت، قدر پیدا ہوئی اور مجھے یہ حدیث یاد آگئی کہ جب اللہ اپنے کسی خاص بندے سے محبت کرتا ہے تو فرشتوں سے کہتا ہے جاؤ دنیا کے لوگوں کے دلوں میں ان کی محبت و عزت پیدا کرو میں نے ہمت کر کے حضرت کے نام خط لکھا۔ اور مکہ و مدینہ کی واپسی کے بعد اپنی بیقراری کا حال لکھا۔ اور یہ مشہور حدیث بھی لکھ دی اور یہ بھی لکھا کہ حضرت میں باضابطہ پردہ نہیں کرتی ہوں۔ کار بھی خود چلاتی ہوں۔ شوہر بہت عدیم الفرصت ہیں اس لئے گھر کے اور بچوں کے باہر کے کام مجھے ہی انجام دینے پڑتے ہیں اور میں ایک "شوشل ورکر" یعنی فلاحی کام بھی کرتی رہتی ہوں، لیکن خط کو ڈاک میں ڈالنے کی ہمت نہیں ہوئی۔

بیعت ہونے کے لئے میں نے اپنے شوہر سے اجازت لی جو انھوں نے خوشی سے منظور کر لیا۔ اور پھر ایک دن میں اپنے صاحبزادے کو لیکر ندوہ پہونچ گئی۔ پہلے سے وقت ایک طالب علم سے طے کروایا تھا۔ حضرت مولاناؒ سے ملاقات کا شرف حاصل ہوا۔ میں نے اپنی پہلی ملاقات کا بھی ذکر کیا۔ ظاہر ہے کہ ان کو یاد نہیں تھا۔ البتہ بہت پُرتپاک طریقے سے ملے بہت نصیحتیں کیں، خوب دعائیں دیں چلتے وقت میں نے اپنا لکھا ہوا خط پیش کیا اور عرض کیا کہ حضرت اس کا جواب دیں تو عنایت ہوگی۔ انھوں نے خط لے لیا اور فرمایا کہ سفر سے واپسی کے بعد میں اس کا جواب ضرور دوں گا۔ اور خط کو بغیر پڑھے اپنے پاس رکھ لیا۔

کافی عرصہ گزرنے کے بعد ایک اچھے مبارک دن بذریعہ ڈاک ایک خط تکیہ سے موصول ہوا میں نے خط کھولا اور خوشی سے جھوم اٹھی یہ خط تکیہ سے ملا تھا جس میں لکھا تھا "اگر یہ خیر الخط مل جائے تو آپ مغرب بعد یا صبح تشریف لا سکتی ہیں، میں آپ کی فرمائش بیعت کے سلسلے میں پوری کر دوں گا۔ سفر سے تھکا ہوا اور کسی قدر بیمار واپس ہوا ہوں، ٹیلی فون سے پروگرام معلوم کر سکتی ہیں۔ اللہ اللہ مجھے حضرت بیعت کرنے پر راضی ہیں۔

یہ مبارک دن میری تمام زندگی کے دنوں

پر بھاری ہوا۔ میں نے کئی مرتبہ خط پڑھا اور سوچا کہ اتنی عظیم شخصیت اتنی موٹی موٹی کتابوں کے مصنف عرب و عجم کو جھنجھوڑنے والے اور اس قدر سادگی اپنی بیماری اور اپنی تھکاوٹ کا اس طرح اظہار فرمایا ہے جیسا کہ کوئی عام اور معمولی آدمی اظہار کرتا ہے۔ کبھی ملاقات کے دوران بھی جب میں مزاج پوچھتی تھی تو ایسے میں بہت معصومیت اور سادگی سے کبھی اپنے "گوٹ" یا اور کسی تکلیف کا ذکر فرماتے تھے۔

پھر وہ مبارک دن بھی آیا جب میں اپنے بیٹے کے ساتھ جو اس وقت دسویں کلاس میں پڑھتا تھا۔ ندوۃ العلماء بیعت ہونے کے لئے پہونچی، حضرت نے بیعت کرکے بہت دعائیں دیں کچھ تسبیحات پڑھنے کو بتائیں اور رخصت کیا کئی سال تک اکثر و بیشتر ملاقات کا شرف حاصل ہوتا رہا بیعت سے پہلے آمنا سامنا ہوا کرتا تھا لیکن بیعت کے بعد حضرتؒ باہر ہی کرسی پر تشریف رکھتے تھے اور میں مہمان خانے کے بغل والے کمرے میں باادب کھڑے ہوکر بات کرتی تھی۔ اسی دوران میرے اوپر ایک اور بہت بڑا سانحہ گزرا، میری لڑکی جو صرف پانچ سال سے شادی شدہ تھی کا شوہر امریکہ میں زیر علاج رہنے کے باوجود اس دار فانی سے رخصت ہوگیا۔

ان کا ایک بچہ جو صرف چھ ماہ کا تھا میں اس کو حضرتؒ کے پاس ملوانے لے گئی حضرتؒ حالات سن کے بہت غمگین ہوئے بچے کو بہت دعائیں دیں اور صبر کی تلقین کی اور حضرت مولاناؒ سے حضرت کی انگلی اس کے منھ کے اندر پھروادی حضرتؒ مسکرائے اور پھر جب بچہ بڑا ہوکر بولنے لگا تو بیحد صاف بولتا تھا۔ ماشاء اللہ جلدی قرآن کو اچھے تلفظ کے ساتھ پڑھا اور بیحد ذہین سمجھدار اور دیندار بچہ اب آٹھویں کلاس میں مشہور دہرہ دون اسکول میں پڑھتا ہے۔ دہرہ دون اسکول جانے سے پہلے حضرت کی خدمت میں حاضر ہوا تھا۔

حضرت اس وقت ندوے میں علیل تھے لیکن حضرتؒ نے اپنے پاس بلاکر سر پر ہاتھ پھیرا اور دعا دے کر رخصت کیا۔

حضرت مولاناؒ قدس سرہ کی کئی کرامات میں نے اس دوران دیکھ لیں اور محسوس بھی کیں۔ مرحوم بھائی کی پانچوں لڑکیوں نے خوب تعلیم حاصل کی۔ دو ڈاکٹر۔ ایک انجینئر ایک ماہر قانون، ایک درس و تدریس کے فرائض انجام دے رہی ہے یہ سب مولاناؒ کی دعاؤں کی کرامات ہیں

میرے بچے کو انگریزی تعلیم کے ساتھ دینی تعلیم کا شوق پیدا ہوا۔ بدعات و شرک سے دور رہنے لگے۔ ندوہ جانے کا شوق اور خصوصاً حضرتؒ سے ملنے کا شوق رہتا تھا جب لکھنؤ سے باہر تعلیم کے لئے دوسرے شہروں میں گئے تو پہلے ندوۃ العلماء جاکر حضرتؒ سے فیوض و برکات حاصل کرنے کے لئے ضرور جاتے تھے۔

میرے شوہر میں بھی حیرت انگیز تبدیلی پیدا ہوئی۔ سماجی، فلاحی کاموں میں بغیر کسی نام و نمود کے بھرپور حصہ لینے لگے ہیں لکھنؤ کی ملازمت سے سبکدوش ہونے کے بعد جب وہ بنگلور میں اسلامک انجینئرنگ کالج کے پرنسپل مقرر ہوئے تو وہاں ایک اخبار "غریب نیوز" مطالعہ میں رہنے لگا اس میں دینی مضامین کے علاوہ زکوٰۃ کے بھی مسائل نکلتے تھے تو ہمارے شوہر خوب چونکے اور اگلی پچھلی زکوٰۃ نکالنا شروع کی۔ اور آج الحمد للہ سیکڑوں مدرسوں میں ان کا زکوٰۃ فنڈ برابر جاتا ہے اور کئی غریبوں کو سودی قرض سے نجات دلائی ہے۔

ایک ٹرسٹ بھی قائم کیا ہے اور وصیت کی ہے کہ اگر ان کے بعد ان کے بچے اس ٹرسٹ کو نہ قائم رکھ سکیں تو ندوۃ العلماء کو دیا جائے حضرت مولانا قدس سرہ سے برابر والہانہ تعلق رکھتے تھے۔ اور مولانا مفتی محمد ظہور صاحب دام ظلہ، مولانا برہان الدین صاحب دام ظلہ، مولانا غفران صاحب دام ظلہ، مولانا سلمان حسینی صاحب سے بھی برابر ملاقات کرنے جاتے ہیں۔ میں تو بس یہی سمجھتی ہوں کہ یہ اللہ کا کرم اور عنایتیں حضرت مولانا قدس سرہ کی دعاؤں کا نتیجہ اور کرامات ہیں۔

کوئی اندازہ کر سکتا ہے اس کے زور بازو کا
نگاہ مرد مومن سے بدل جاتی ہیں تقدیریں

## عزم و عمل

— • مشتاق ہاشمی کلکتوی

بوالحسن ندوی خدائے پاک کو پیارے ہوئے
ہوگئے رخصت اچانک بزم کائنات سے
پونچھ لیجئے آنسوؤں کو اپنی آنکھوں سے جناب
کیجئے اصلاح اپنی ان کی تصنیفات سے

---

اک محدث اک مفسر، اک مدبر باوقار
آہنی عزم و عمل اور شخصیت باغ و بہار
عالم اسلام ہے غمگین ان کی موت پر
وہ جو ملت کیلئے تھے اک درخت سایہ دار

# مطالعے کی میز

## تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

محمد شاہد ندوی بارہ بنکوی

نام کتاب: ہند و پاک کے فقہی مکاتب فکر
تالیف: مولانا سید محمد عبد الرشید ندوی
صفحات۔ ۵۰، سائز ۲۰×۳۰/۱۶، قیمت -/۲۰ روپے
ملنے کا پتہ: کمپیوٹر اردو کتابت سینٹر ندوی منزل مکان نمبر ۱۸-۲/۲۱/۵ ندوہ روڈ لکھنؤ۔

زیر نظر کتاب میں ہند و پاک میں فقہی مکاتب فکر کی آمد و ترقی اور اسلامی و غیر اسلامی فرقوں کی مختصر تاریخ بیان کی گئی ہے، احناف و اہل حدیث، اہل قرآن شیعہ، قادیانی اور دیگر مسلک اور مکتبۂ فکر کے کردار و عمل کا جائزہ لیا گیا ہے۔ اگرچہ یہ کتاب مختصر ہے لیکن مصروف لوگوں کیلئے اپنے اختصار اور جامعیت کے لحاظ سے انتہائی مفید ہے۔ ایسی کتابیں بہت زیادہ عام کرنے کی ضرورت ہے تاکہ اسلام کی پاکیزہ تعلیمات پر عمل کے وقت ذہن و دماغ کشمکش کا شکار نہ ہو اور غیر اسلامی افکار و خیالات اور عقائد و نظریات سے واقفیت بھی ہو سکے۔ یہ کتاب عوام و خواص سبھی حضرات کیلئے مفید اور قابلِ مطالعہ ہے۔

---

نام کتاب: تقسیم میراث
نام تالیف: مولانا محمد ایوب ندوی
صفحات: ۱۸۴، سائز ۲۰×۳۰/۱۶، قیمت -/۱۵ روپے
ملنے کا پتہ: دار العلم ۳۱ محمد علی روڈ بھٹکل ۵۸۱۳۲۰

ہر گھر میں یہ مسئلہ درپیش ہوتا ہے اور اسی سے عام طور پر لوگ واقف نہیں ہوتے۔ اس کو جاننا بہت ضروری ہے۔ اس کام میں تاخیر مناسب نہیں ہوتی، مولانا محمد ایوب ندوی نے نہایت اچھے انداز سے اس کے شرعی اور عملاً طریقے سمجھائے جس میں حنفی مسلک کے ساتھ ساتھ شافعی مسلک کے طریقے بھی قلمبند کر دیئے ہیں، تقسیم میراث کے موضوع پر یہ ایک مفید کتاب ہے۔

---

نام کتاب: کتاب الزکوٰۃ
تالیف: مولانا محمد ایوب ندوی
صفحات: ۸۰، سائز ۲۰×۳۰/۱۶، قیمت -/۱۵ روپئے
ملنے کا پتہ: دار العلم ۔۳۱۔ محمد علی روڈ بھٹکل نمبر ۵۸۱۳۲۰

اسلام کے بنیادی ارکان میں توحید و نماز کے بعد زکوٰۃ ایک اہم رکن ہے جس کی ادائیگی ہر صاحب نصاب مالدار پر سال میں ایک بار فرض ہوتی ہے۔ اور نہ ادا کرنے پر آدمی گنہگار ہوتا ہے۔

اللہ تعالیٰ نے بہت سی اشیاء پر مختلف مقدار میں زکوٰۃ فرض کی اس کو جاننا اور اس پر عمل کرنا ہر مسلمان کا فرض ہے۔

زیر نظر کتاب میں اختصار کے ساتھ آسان انداز میں زکوٰۃ کے مسائل پر مولانا محمد ایوب ندوی نے روشنی ڈالی ہے۔ صاحب نصاب اور تاجر حضرات خصوصی طور پر اس کتاب سے فائدہ اٹھا سکتے ہیں۔

---

نام کتاب: قواعد الفرقان
تالیف: احمد عثمان ندوی
صفحات: ۸۸، سائز ۲۰×۳۰/۱۶، قیمت درج نہیں ہے
ملنے کا پتہ: مکتبہ ترجمان الاوقاف ۲۰/۴۸/۱۳۳ نظیر آباد لکھنؤ

زیر نظر کتاب میں قرآن کریم کو تجوید کے ساتھ پڑھنے کے لئے اس کے قواعد و اصول مولانا احمد عثمان ندوی نے بڑے اچھے انداز میں بتائے ہیں۔ ابتدائی درجات کے طلباء کیلئے اس کتاب کا پڑھانا مفید ہے اور نصاب تعلیم میں داخل کرنے کے لائق ہے۔

---

نام کتاب: تبلیغی تقاریر حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندویؒ
مرتب: مفتی محمد روشن شاہ قاسمی
صفحات: ۱۳۵، سائز ۱۸×۲۲/۸، قیمت -/۳۵ روپئے۔
ملنے کا پتہ: ۔ ادارہ اشاعت دینیات (پرائیویٹ) لمیٹڈ ۲/۱۶۸ حجابا ہاؤس حضرت نظام الدین نئی دہلی ۱۱۰۰۱۳

مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندویؒ کی شخصیت تعارف کی محتاج نہیں، ہندوستان پاکستان، عرب ممالک، اور ہر جگہ ان کی کتابیں پھیلی ہوئی ہیں، تبلیغی جماعت سے ان کا تعلق حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ کے زمانے ہی سے قائم تھا۔ مولانا علم و تصوف کے ساتھ ہی ساتھ دعوت وارشاد سے بھی گہرا تعلق رکھتے تھے۔

مولانا کی ایک بڑی خصوصیت یہ تھی کہ وہ قلم کے بادشاہ ہونے کے ساتھ ساتھ تقریر کے میدان میں بھی اپنی الگ شان رکھتے تھے، اس کتاب میں حضرت مولاناؒ کی پانچ تبلیغی تقریریں جمع کی گئی ہیں جنکو مرتب کتاب نے مختلف کتابوں اور رسالوں سے ایک جگہ جمع کر کے کتابی شکل دی ہے۔ صورت و حقیقت، نیا ایمان، نفس پرستی یا خدا پرستی، ضرورت تبلیغ، امت کا وجود خود ہ بدر کا صدقہ ہے۔ تقریروں کے جلی عنوانات ہیں جنکے تحت حضرت مولانا نے بہت سی دینی علمی دعوتی اور اصلاحی باتیں بیان فرمائی ہیں جو سب کیلئے قابل مطالعہ بھی ہیں اور لائق استفادہ بھی۔

خدا تعالیٰ ان تقریروں کو قبولیت عام فرمائے۔

# سوال و جواب

محمد طارق ندوی

س:۔ کیا بچے بغیر وضو کے قرآن مجید چھو سکتے ہیں؟

ج:۔ ہاں! بچے بغیر وضو کے قرآن مجید چھو سکتے ہیں۔

س:۔ ایک شخص نے اس وقت حج کیا تھا جب وہ نابالغ تھا تو کیا بلوغ کے بعد پھر اسے حج کرنا ہوگا؟

ج:۔ بلوغ کے بعد مذکور شخص پر اگر استطاعت ہو تو حج فرض ہوگا، نابالغ کا کیا ہوا حج نفل ہوتا ہے لہٰذا فرض حج کی ادائیگی نہیں ہوئی۔

س:۔ زید اور بکر دو بھائی ہیں چھوٹے بھائی زید کی اہلیہ بڑے بھائی بکر کے ساتھ حج کرنے جانا چاہتی ہیں کیا شرعاً جا سکتی ہیں؟

ج:۔ عورت کا جیٹھ نامحرم ہے اور نامحرم کے ساتھ سفر حج کرنا جائز نہیں ہے۔

س:۔ ایک شخص نے پیشاب کرنے کے بعد استنجا پاک کیا پھر قطرات آگئے لیکن اس نے استنجاء پاک نہ کیا تو کیا اب وہ وضو کرکے نماز پڑھ سکتا ہے؟

ج:۔ مذکورہ صورت میں نجاست پاک کرے پھر وضو کرکے نماز پڑھے۔

س:۔ اگر ایک شخص جنازہ پڑھنے کے لئے وضو کرے تو کیا اس سے فرض نماز پڑھ سکتا ہے؟

ج:۔ مذکور وضو سے فرض نماز پڑھ سکتا ہے۔

س:۔ قرآن مجید کی جلد سازی کیلئے وضو کرنا ہوگا یا نہیں؟

ج:۔ قرآن مجید کے اوراق کو بغیر وضو کے ہاتھ لگانا جائز نہیں ہے۔ لہٰذا قرآن کریم کی جلد سازی کیلئے وضو کرنا ہوگا۔

س:۔ ایک شخص کچھ کھاتا جارہا ہے اور قرآن کریم کی تلاوت بھی کر رہا ہے کیا یہ از روئے شرع درست ہے؟

ج:۔ کھاتے ہوئے تلاوت کرنا خلاف ادب ہے۔

س:۔ کیا عمرہ کا احرام باندھتے وقت غسل کرنا مسنون ہے؟

ج:۔ ہاں! حج و عمرہ کا احرام باندھتے وقت غسل کرنا مسنون ہے۔

س: کیا حالت جنابت میں اللہ تعالیٰ کا نام لینا، دعا کرنا، چلتے پھرتے کچھ پڑھتے رہنا درست ہے یا نہیں؟

ج:۔ ہاں، جنابت کی حالت میں اللہ کا نام لے سکتے ہیں دعا کر سکتے ہیں ایسا کرنا ممنوع نہیں ہے۔

س: کیا جنابت کی حالت میں سلام کا جواب دے سکتے ہیں؟

ج:۔ ہاں، جنابت کی حالت میں سلام کا جواب دینا جائز ہے۔

س: کیا نذر کی قربانی کا گوشت غیر مسلم کو دے سکتے ہیں؟

ج:۔ نہیں دے سکتے ہیں غیر مسلم کو صرف قربانی کا گوشت دے سکتے ہیں۔

س:۔ اہل کتاب کے ہاتھ کا کیا ہوا ذبیحہ کھانا جائز ہے یا نہیں؟

ج:۔ جو حلال جانور کسی مسلمان یا کتابی نے بسم اللہ کہہ کر ذبح کیا ہو اس کا کھانا حلال ہے۔

س:۔ کیا امام صرف بچوں اور عورتوں کی امامت کر سکتا ہے؟

ج:۔ ہاں، امام امامت کر سکتا ہے، امام کے پیچھے بچوں کی صف ہو اور اس کے پیچھے عورتوں کی صف ہونا چاہیئے۔ لیکن عورتوں کا جماعت میں شریک ہونا ممنوع ہے۔

# مختصر عالمی خبریں

معید اشرف ندوی

● قاہرہ میں عرب ممالک کے وزارت خارجہ کے ۲ روزہ اجلاس کے اختتام پر جاری ہونے والے مشترکہ اعلانیہ میں ایک قرارداد منظور کی گئی جس میں کہا گیا کہ بیت المقدس کے مستقبل کا فیصلہ کئے بغیر کوئی سمجھوتہ عرب لیگ کو قبول نہیں ہوگا۔ اور ایسے کسی بھی سمجھوتے کو ناکام تصور کیا جائے۔ وزرائے خارجہ نے بیت المقدس پر فلسطینیوں کے موقف کی بھرپور حمایت کرتے ہوئے تمام ممالک کو متنبہ کیا کہ وہ اس سمجھوتے سے قبل بیت المقدس کو اسرائیل کا دارالحکومت تسلیم کرنے سے باز رہیں کیونکہ بیت المقدس پر فلسطینیوں کی حاکمیت قائم کئے بغیر امن قائم نہیں ہو سکتا عرب لیگ نے اقوام متحدہ کی سلامتی کونسل کے ۵ مستقل ارکین پر بھی زور دیا ہے کہ وہ آزاد فلسطینی ریاست کو تسلیم کریں جس کا دارالحکومت مشرقی بیت المقدس ہو۔ عرب لیگ نے اپنے اعلامیہ میں ۶۸۰ء میں اقوام متحدہ کے اجلاس کے اعلان کا ذکر کیا ہے جس میں سلامتی کونسل نے دنیا کے تمام ممالک کو اپنے سفارتخانے مقبوضہ بیت المقدس منتقل کرنے سے منع کیا تھا جبکہ عرب لیگ ۸۰ء ہی میں عمان میں ہونے والے اپنے اجلاس کے فیصلوں پر بھی قائم ہے جس کے تحت مقبوضہ بیت المقدس کو اسرائیل کا دارالحکومت تسلیم نہیں کیا جا سکتا عرب لیگ کے وزرائے خارجہ نے امن قائم کرنے کے پیمان کا اعادہ کیا اور مطالبہ کیا کہ تمام مقبوضہ علاقے اسرائیل سے خالی کروائے جائیں جس پر اس نے ۶۷ء کی جنگ میں قبضہ کیا تھا۔

● برطانوی اخبار "آبزرور" نے اپنے ایک تجزیہ میں لکھا ہے کہ پیدائش کی موجودہ شرح اور نقل مکانی کی موجودہ سطح کی بنیاد پر برطانیہ میں اس صدی کے آخر تک سفید فام نسلی طور پر اقلیت میں تبدیل ہو جائیں گے، تاریخ میں ایسا پہلی مرتبہ ہوگا کہ ایک بڑی قوم جنگ، قحط سالی یا بیماری کا شکار ہو کر اقلیت میں آنے کے بجائے رضاکارانہ طور پر اقلیت میں آجائے گی۔

● دنیا میں امن کا سب سے بڑا داعی ملک جاپان اسلحہ کے عالمی خریداروں کی فہرست میں تیسرے نمبر پر ہے، تفصیلات کے مطابق جاپان کے وزیر اعظم نے حال ہی میں جنوبی ایشیا کا دورہ کر کے ان ممالک پر زور دیا تھا کہ وہ ایٹمی تجربات پر پابندی کے جامع سمجھوتے سی ٹی بی ٹی پر دستخط کریں لیکن دوسری جانب دلچسپ حقیقت یہ ہے کہ جاپان دنیا بھر میں اسلحہ کا تیسرا سب سے بڑا خریدار ہے، امریکا کے محکمہ خارجہ کی ایک رپورٹ کے مطابق جاپان نے تین سالوں میں ۶/۸ ارب ڈالر مالیت کا مہلک اسلحہ خریدا، رپورٹ کے مطابق سعودی عرب دنیا میں اسلحہ کے سب سے بڑے خریدار کی صورت میں سامنے آیا ہے جس نے اس عرصے میں ۳۱/ ارب ڈالر اور تائیوان نے ۱۲/۵ ارب ڈالر مالیت کا اسلحہ خریدا" امریکی دفتر خارجہ کی رپورٹ میں مزید کہا گیا ہے کہ اگرچہ جاپان ایٹمی تباہ کاریوں کا نشانہ بننے کے باعث ایٹمی عدم پھیلاؤ کے سب سے بڑے حامیوں میں شمار کیا جاتا ہے لیکن حقیقت یہ ہے کہ آج جاپان خود ایٹمی چھتری کے باعث ہی محفوظ ہے، رپورٹ میں مزید کہا گیا ہے کہ ۱۹۹۶ء میں دنیا بھر میں فوجی اخراجات بڑھ کر ۸۴۲/ ارب ڈالر تک پہونچ گئے۔

# خدا طائر کو رزق دیتا ہے

## مگر اس کے گھونسلے میں نہیں ڈالتا

(افلاطون)

دنیا عالم اسباب ہے کوئی کام بغیر کوشش کے نہیں ہوتا، معمولی سی چیونٹی کو بھی معاش کی فکر کرنی ہوتی ہے، جان کو بھی خطرہ میں ڈالنا پڑتا ہے حالانکہ اس کا رزق بہت محدود ہے۔ انسان کی ضرورتوں اور ان کے مسائل کا کوئی ٹھکانہ نہیں۔ اس لئے اس کو ہر قسم کی جد و جہد کرنی پڑتی ہے، زندگی اگر دیکھا جائے تو مسلسل محنت اور مشقت سے عبارت ہے، باعزت زندگی کے لوازمات کچھ زیادہ بھی ہیں، خاص طور پر ایک مسلمان کی زندگی کے تقاضے اوروں سے بہت مختلف ہیں۔ اس کے سامنے سب سے بڑا مسئلہ خدا کی رضا اس کے احکام کی بجا آوری اس کی خوشنودی کی فکر اور اس کا حصول ہے کھانا، پینا، عیش و عشرت ضمنی ہے لیکن یہ کام گھر بیٹھے نہیں ہوتا۔ پہلے اس کی محنت کی ضرورت ہے، اس کے لئے مشقت برداشت کرنی پڑتی ہے پھر اس کے دوسرے فرائض ہیں اس کے لئے بھی محنت کرنی پڑتی ہے، مسئلہ اس کی ذات تک محدود نہیں اسے اپنی آئندہ نسلوں کو بھی انہیں خطوط پر رکھنا ہوتا ہے اس لئے ان تمام قدروں کا تحفظ اور ان تمام اقدار کی بحفاظت منتقلی بھی اس کی ذمہ داری ہے، قدرت نے ہر چیز فراوانی سے مہیا کر دی ہے لیکن اس کے باوجود کوشش اور محنت کی شرط بھی عائد کر دی ہے جو جتنی محنت کرے گا اسے اسی اعتبار سے کامیابی حاصل ہوگی، جس طرح رزق حاصل کرنے کے لئے تگ و دو کرنی پڑتی ہے۔ اسی طرح جان و مال کے تحفظ اور تشخص کی حفاظت کے لئے بھی محنت ضروری ہوتی ہے بلکہ جان سے لڑائی پڑتی ہے، مسلمان کہیں بھی ہوں ان کے معاشی تحفظ کے ساتھ ان کا اسلامی تشخص بھی ضروری ہے دونوں لازم ملزوم ہیں۔ بلکہ ان کی تاریخ اس بات کی شاہد ہے کہ انھوں نے اسلامی تشخص کو اوّلیت دی ہے، پیدائش کے وقت سے لیکر آخری سانس تک اس کو ہمیشہ مقدم رکھا ہے۔ حقیقت یہ ہے اسلامی تشخص کے بغیر ان کا وجود اور عدم وجود برابر ہے۔



---

**قرآن مجید : بڑے بڑے فرمانرواؤں**

سرمایہ داروں اور دولت مندوں کو دینے کیلئے اگر کوئی چیز ہے جو دنیا بدل سکتی ہے اور قسمت جگا سکتی ہے وہ قرآن مجید کی بھیک ہے۔

(حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ)

---

## (بقیہ) درس حدیث

ہے کہ (نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے تشہد
نی التحیات للّٰہ والصلوات والطیبات
سلام علیك أیھا النبی ورحمۃ اللّٰہ
برکاتہ، السلام علینا وعلیٰ عباد
لہ الصالحین، أشھد أن لا إلٰہ
ٰاللّٰہ، وأشھد أن محمداً عبدہٗ
رسولہ" کی تعلیم اس طرح دی کہ میری
ھیلی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی دونوں ہتھیلیوں
درمیان تھی اس طرح جس طرح آپؐ
کو سورۂ قرآنی سکھاتے تھے)۔

بخاری اور ترمذی نے حضرت عبداللہ
عمر رضی اللہ عنہما سے روایت کیا ہے کہ
وں نے فرمایا" حضور صلی اللہ علیہ وسلم
یرا کندھا پکڑا اور فرمایا: دنیا میں اس
ح رہو جیسے تم پردیسی ہو، یا سفر میں
اپنے آپ کو اہل قبر یعنی مردوں میں شمار
(یعنی گویا تم مر چکے ہو اور حساب کتاب
ہاہے اس تصور کے بعد انسان آخرت
یسی تیاری کرے گا) اس لئے کہ موت
نا ہی ہے کب آجائے کچھ خبر نہیں۔

حضرت عبداللہ بن عمرؓ فرماتے
کہ جب رات آجائے تو دن آنے کی امید
ھو (یعنی دن آنے تک زندہ رہنے کا
ن نہ رکھو کہ موت کا کچھ پتہ نہیں کہ کب آجائے)
جب صبح ہو جائے تو رات آنے کی امید
ھو، حالت صحت میں حالت مرض کے لئے
ی کر لو، اور زندگی سے موت کے بعد کے
لائی کر لو، اس لئے اے عبداللہ تمہیں
نہیں کہ کل کس نام سے پکارے جاؤ گے

### تعمیر حیات کا خصوصی شمارہ

# مفکر اسلام نمبر شائع ہوگیا

تعمیر حیات کا خصوصی شمارہ "مفکر اسلام نمبر" منظر عام پر آگیا ہے، یہ نمبر کافی ضخیم ہے چونکہ سادی ڈاک سے روانہ کرنے میں ضائع ہونے کا اندیشہ ہے۔ لہٰذا جن حضرات کی مدت خریداری دسمبر ٢٠٠٠ء تک ہے اور -/30 .Rs رجسٹری خرچ روانہ کردیا ہے ان کو خاص نمبر رجسٹرڈ ڈاک سے روانہ کیا جارہا ہے اور جن کی خریداری مدت ختم چل رہی ہے وہ سالانہ زرتعاون اور مزید -/30 .Rs رجسٹری خرچ روانہ کریں تاکہ ان کو یہ نمبر جو تقریباً 365 صفحات پر مشتمل ہے روانہ کیا جاسکے، جو حضرات اس نمبر کے خواہشمند ہیں اور نئے خریدار بننا چاہتے ہیں وہ -/300 .Rs روانہ کریں جس میں دو سال تک تعمیر حیات جاری رہے گا۔ اور اگر 205 .Rs روانہ کریں گے تو ایک سال تک جاری رہے گا اور یہ خاص نمبر بھی رجسٹرڈ ڈاک سے روانہ کیا جائے گا۔

نوٹ:۔ ندوہ ڈاکخانہ یومیہ صرف پچاس تعمیر حیات کے پیکٹ رجسٹرڈ لیتا ہے اس لئے اس میں کچھ تاخیر بھی ہورہی ہے۔ اس لئے تاخیر سے شمارہ ملنے کی وجہ سے ادارہ تعمیر حیات معذرت چاہتا ہے۔

(یعنی صالحین کے زمرہ میں ہوگے یا گنہ گاروں کے)۔

مسلم نے جلیل القدر تابعی ابوالعالیہ سے روایت کیا ہے انھوں نے بیان کیا کہ گورنر ابن زیاد نے نماز میں تاخیر کردی تو میرے پاس عبداللہ بن صامت آئے میں نے ان کے لئے ایک کرسی رکھ دی وہ اس پر بیٹھ گئے اور پھر میں نے ابن زیاد کے نماز تاخیر سے پڑھنے کا تذکرہ کیا (میرا بیان سن کر) انھوں نے اپنے ہونٹوں کو دانتوں سے دبایا، اور میری ران پر اس طرح ہاتھ مارا اور فرمایا: میں نے ابوذرؓ سے اس طرح سوال کیا جس طرح تم نے مجھ سے سوال کیا ہے تو انھوں نے میری ران پر اس طرح ہاتھ مارا جس طرح میں نے تمہاری ران پر ہاتھ مارا ہے، اور فرمایا:۔ بلاشبہ میں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اسی طرح سوال کیا جس طرح تم نے مجھ سے سوال کیا ہے تو آپؐ نے میری ران پر اسی طرح ہاتھ مارا جس طرح میں نے تمہاری ران پر ہاتھ مارا ہے اور فرمایا نماز وقت پر پڑھا کرو، جب لوگوں کے ساتھ نماز کا وقت آجائے تو ان کے ساتھ نماز پڑھ لو یہ نہ کہو کہ میں پڑھ چکا ہوں لہٰذا نماز نہ پڑھوں گا، نماز کی اس طرح پابندی خیر کو بڑھاتی ہے۔

# حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کی یاد میں

(علم نقوی دہلوی)

عظیم رہبرِ امت، وقارِ دینِ نبیؐ
ہمارے مصحفِ تاریخ کا وہ حرفِ جلی

مجاہدوں کی زمیں کا وہ نازِ پروردہ
اسے تھی سیدِ احمدؒ سے نسبتِ نسبی

وہ مرتضیٰؒ کا سوانح نگارِ فرزانہ
وہ اک چراغِ فروزانِ دودمانِ علیؓ

عظیم باپ کا عظمت مآب وارث تھا
پدر سے پائی تھی اس نے جلالتِ علمی

جہانِ دانش و حکمت کا اعتبار تھا وہ
دیارِ فکر و نظر میں تھی خسروی اس کی

اسی کے پرتو سے روشن ہے ندوۃ العلماء
وہ کاروانِ صراطِ محمدِ عربی

وہ اس زمیں پہ جیا مثل بندۂ مومن
چراغِ جادۂ منزل تھا اسوۂ نبویؐ

قلم سے اس نے جلائے عزیمتوں کے دیئے
فسادِ فکر میں حق کی صدا بھی اس نے دی

وہ زلزلوں میں بھی عنوانِ استقامت تھا
اسے یہ ہیبتِ باطل ڈرا سکی نہ کبھی!

زوالِ ملتِ بیضاء خسارۂ عالم
ہے شاہکار یہ تصنیفِ بے بہا اس کی

وہ داستانِ سرائے عزیمت و دعوت
گراں بہا ہے یہ تالیف اس مجاہد کی

شکوہِ علم اور اس کی وہ شانِ درویشی
کہ اس کے فقر سے مرعوب تھا مقامِ شہی

امیرِ ملتِ بیضاء مفکرِ دوراں
امامِ عصرِ رواں بوالحسن علی ندوی

چلا گیا وہ اجالوں کے سلسلے لے کر
دیارِ دل میں نہ تھی پہلے تیرگی اتنی

بڑا خسارہ ہے اس کی وفات سب کے لئے
گراں اثاثہ ہے اس کی وراثتِ قلمی

---

ڈاکٹر محبوب علی مختسر (اڑیسہ)

بوئے گل نکلی ہے گل سے، گل کے مرجھانے کے بعد
ہیں سبھی ماتم کناں، تم سے بچھڑ جانے کے بعد

---

زہد و تقویٰ کے سراپا تم حسیں مینار تھے
اور ستونِ دین و ملت کے قوی معمار تھے

بوئے وحدت سے سراپا، اس طرح سرشار تھے
تم ہی گل تھے، تم ہی بلبل، تم ہی تو گلزار تھے

علم و عرفاں کے چمن کی اک بہارِ خوش گوار
اور غمِ دوراں میں بھی تم، رستمِ کردار تھے

حامیٔ حق تھے سراپا، دین کی روحِ رواں
فسق و باطل کے مقابل حیدریؓ تلوار تھے

سرخمیدہ ہو گئے صدہا مخالف رو برو
تم تو جرأت تھے سراپا، عزم کے کہسار تھے

اہلِ بزمِ حق تمہارے فیض سے مخمور ہیں
تم ہی ساقی، تم سبو، اور تم ہی بادہ خوار تھے

تھی تمہاری طرزِ کامل سے "حقیقت" آشکار
تم مفکر، تم مدبر، محرمِ اسرار تھے

مذہبی ہو یا سیاسی، باطنی یا ظاہری
تم تو میدانِ عمل میں، برسرِ پیکار تھے

اہلِ ندوہ کا نہیں، یہ غم ہے پوری قوم کا
عالمِ انسانیت کے تم سدا غم خوار تھے

یوں بھی زندہ ہیں ہزاروں، اس جہاں میں مردِ حق
تم تو بحرِ علم تھے، اور صاحبِ کردار تھے

روئے اقدس می کند مختسرؔ ضیا باشئی حق
صاف گوئی میں تھے یکتا، مجمعِ افکار تھے

---

**ملک کی ناؤ** ملک کی ناؤ جو منجدھار میں گھر کر ڈانواں ڈول ہو رہی ہے اس کو بچانے کیلئے اپنا کچھ وقت لگائیں پیسے کا حرج کریں اپنے پیسے کو خرچ کریں اپنی خدمات کو بھی پیش کریں۔
(حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ)

…gd. No. LW / NP/ 63
… No.: (0522)330020

FORTNIGHTLY

Principal off : 788166
Guest House : 323864

# AMEER-E-HAYAT

NADWATUL-ULAMA, LUCKNOW-226 007 (India) Rs. 6/-



Printed And Published by *Athar Husain* on behalf of Majlis Sahafat- Wa- Nashriat,

لکھنؤ
تعمیرِ حیات
پندرہ روزہ

# انسان کی عظمت

میرے بھائی! مٹی پانی کا اقبال کچھ کم نہیں، اور آدم اور آدمیوں کا مرتبہ معمولی نہیں عرش و کرسی و لوح و قلم، آسمان و زمین سب انسان ہی کے طفیل میں ہیں، استاد ابو علی دقاق رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں کہ اللہ نے آدم کو اپنا خلیفہ کہا، حضرت ابراہیم علیہ السلام کو خلیل اللہ کا لقب دیا۔ "وَاتَّخَذَ اللّٰهُ اِبْرَاهِيْمَ خَلِيْلًا" اور حضرت موسیٰ علیہ السلام کے لئے ارشاد ہوا کہ میں نے تم کو اپنے لئے منتخب کیا اور مومنین کے متعلق ارشاد ہے "يُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّوْنَهٗ" لوگوں نے کہا کہ اگر اس حدیث محبت کو دلوں سے مناسبت نہ ہوتی تو دل، دل کہلانے کا مستحق نہ ہوتا۔ اور اگر آفتابِ محبت آدم و اولادِ آدم کے جان و دل پر ضیا پاشی نہ کرتا تو آدم کا معاملہ بھی دوسری موجودات ہی کی طرح ہوتا۔

حضرت شیخ شرف الدین یحییٰ منیری رحمۃ اللہ علیہ

(از: تاریخ دعوت و عزیمت، ص ۲۰۷ ج ۳)

فی شمارہ ۶ روپئے — سالانہ ۱۳۰ روپئے — ۲۵ اکتوبر ۲۰۰۰ء




# سننے والے کو غور کرنے پر آمادہ کرنے کے لئے بات کو مبہم رکھ کر سوال کرنا

شیخ عبد الفتاح ابو غدہؒ ۔ ترجمہ: شمس الحق ندوی

کبھی کبھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم سننے والے ے اندر شوق پیدا کرنے کی غرض سے اس سے وال کرتے کہ اس طریقے سے بات اس کے ں پر زیادہ اثر کرتی ہے اور اس پر عمل کرنے ے لئے آمادہ کرتی ہے۔

حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ "ہم لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ بیٹھے ہوئے تھے، آپؐ نے فرمایا، ابھی تمہارے سامنے ایک جنتی شخص آئے گا، تھوڑی دیر بعد ایک انصاری آئے، (یہ سعد بن ابی وقاص تھے) ان کی داڑھی سے وضو کا پانی ٹپک رہا تھا اور بائیں ہاتھ میں جوتا لئے ہوئے تھے، اگلے دن پھر یہی صورت حال پیش آئی، اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے کل جیسی بات آج بھی فرمائی، یہی صاحب کل ہی کی طرح آج بھی مسجد میں داخل ہوئے، تیسرے دن بھی یہی صورت حال پیش آئی اور آپؐ نے جنتی شخص کے داخل ہونے کی بات کہی، چنانچہ پہلی ہی حالت میں وہی انصاری پھر داخل ہوئے، پھر جب حضور صلی اللہ علیہ وسلم مجلس سے اٹھے تو عبد اللہ ابن عمر رضی اللہ عنہ ان انصاری کے ساتھ ہو لئے، اور ان سے کہا کہ آج والد صاحب سے میری کچھ بحث ہوگئی ہے میں نے قسم کھالی ہے کہ تین دن ان کے پاس نہیں جاؤں گا۔ اگر آپ یہ تین دن اپنے پاس گذارنے دیں تو گذار لوں، انھوں نے کہا ہاں رہ سکتے ہو، حضرت انسؓ نے فرمایا: عبد اللہؓ کہا کرتے تھے کہ انھوں نے ان کے ساتھ تین راتیں گذاریں اور رات کو تہجد پڑھتے نہیں دیکھا، ہاں جب سوتے میں کروٹ بدلتے اور الٹتے پلٹتے تو اللہ تعالیٰ کا ذکر کرتے اور اللہ اکبر کہتے یہاں تک کہ نماز فجر کے لئے اٹھتے۔

حضرت عبد اللہ فرماتے ہیں کہ مگر ہاں! ہم نے یہ بھی دیکھا کہ وہ جب بھی بات کرتے تو اچھی ہی بات کرتے، جب تینوں راتیں گذر گئیں تو ان کا جو عمل دیکھا تھا ممکن تھا کہ اس کو حقیر سمجھتا، لیکن میں نے ان سے سوال کیا اور کہا عبد اللہ! نہ میری والد صاحب سے کوئی بحث ہوئی نہ ان سے قطع تعلق کیا تھا لیکن آپ کے بارے میں تین دن حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا تھا کہ تمہارے پاس ایک جنتی آدمی آئے گا، اور تینوں دن آپ ہی آئے۔

تب میں نے ارادہ کیا کہ آپ کے یہاں رہوں اور آپ کے معمولات دیکھوں اور اس کی اقتدا کروں، لیکن ہم نے آپ کو کچھ زیادہ عمل کرتے تو دیکھا نہیں، تو آخر کس چیز نے آپ کو اس درجہ کو پہونچا دیا کہ آپ کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے جنت کی بشارت دی؟ انھوں نے جواب دیا جو کچھ آپ نے دیکھا یہی ہمارا معمول ہے اس سے زیادہ اور کچھ نہیں کرتا، لیکن جب میں ان کے پاس سے چلا تو مجھ کو واپس بلایا اور کہا میرے بھتیجے آپ نے جو کچھ دیکھا یہی ہمارا معمول ہے۔ ہاں یہ بات ضرور ہے کہ میں اپنے دل میں کسی مسلمان کے بارے میں کوئی کھوٹ نہیں رکھتا اور نہ اللہ تعالیٰ نے جس کو اپنی نعمتوں سے نوازا ہے اس پر حسد کرتا ہوں۔

یہ سن کر حضرت عبد اللہ نے فرمایا اسی چیز نے آپ کو اس مرتبہ کو پہونچایا ہم میں اس کی صلاحیت نہیں۔

## پہلے اختصار پھر تفصیل سے بات کو بیان کرنے کا انداز

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کبھی اپنے گفتگو میں بات کو بہت اختصار کے ساتھ بیان کرتے جس کا مقصد یہ ہوتا کہ اس طرح آپ مخاطب کو سوال کرنے پر آمادہ فرمائیں اور اس کے اندر پوری بات معلوم کرنے کا شوق پیدا ہو، اس کے بعد آپ اس بات کو اچھی طرح واضح کرکے بیان فرماتے جس سے مخاطب اس کو اچھی طرح سمجھتا اور وہ بات ذہن نشین ہو جاتی۔

بخاری، مسلم اور ابن ماجہ نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے انھوں نے بیان کیا کہ "لوگ ایک جنازے پر گذرے (دیکھنے والوں نے) جنازہ (یعنی میت) کی تعریف کی، تعریف سن کر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا واجب ہوگئی، واجب

(بقیہ ص ۱۲ پر)

پندرہ روزہ لکھنؤ

# تعمیر حیات

مجلس صحافت و نشریات دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ

جلد نمبر ۳۷ شمارہ نمبر ۲۴

۲۵ اکتوبر ۲۰۰۰ء مطابق ۲۶ رجب ۱۴۲۱ھ




اس دائرہ میں اگر سرخ نشان ہے تو اس کا مطلب ہے کہ اس شمارہ پر آپ کا چندہ ختم ہو چکا ہے۔ لہٰذا اگر آپ چاہتے ہیں کہ دین و ادب کا یہ خادم ندوۃ العلماء کا ترجمان آپ کی خدمت میں پہنچتا رہے تو سالانہ چندہ مبلغ ۱۳۰/ روپے بذریعہ منی آرڈر دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر ارسال فرمائیں ـــــــ

## زرِ تعاون

سالانہ ـــــ ۱۳۰/ روپے

فی شمارہ ـــــ ۶/ روپے

ـــ بیرونی ممالک فضائی ڈاک ـــ

ایشیائی، یورپ، افریقی و امریکی ممالک

۳۰ ڈالر

ـــ بیرونی ممالک بحری ڈاک ـــ

بحری ڈاک جملہ ۱۵ ڈالر

## خط و کتابت کا پتہ

منیجر تعمیر حیات پوسٹ بکس نمبر ۹۳

ندوۃ العلماء لکھنؤ ۲۲۶۰۰۷ یوپی

ڈرافٹ سکریٹری مجلس صحافت و نشریات لکھنؤ کے نام سے بنائیں اور دفتر تعمیر حیات کے پتہ پر روانہ کریں ـــــ

## گذارش

خط و کتابت اور منی آرڈر کرتے وقت کوپن (پیغام سلپ) پر خریداری نمبر کے ساتھ مکمل نام و پتہ ضرور لکھیں۔ خریداری نمبر ہر پتہ کی سلپ پر لکھا رہتا ہے۔ اگر آپ جدید خریدار ہیں تو اس کی صراحت ضرور کریں اس سے دفتری کارروائی میں آسانی اور جلدی ہوتی ہے۔ (منیجر)


پرنٹر پبلشر اطہر حسین نے ندیم آفسٹ میں طبع کرا کے دفتر تعمیر حیات مجلس صحافت و نشریات ندوۃ العلماء لکھنؤ سے شائع کیا۔



# اس شمارے میں



## شرائط ایجنسی

۱۔ پانچ کاپی سے کم کی ایجنسی جاری نہیں کی جاتی۔

۲۔ فی کاپی =/Rs. 15 کے حساب سے زر ضمانت روانہ کرنا ضروری ہے۔

۳۔ کمیشن جوابی خط سے معلوم کریں۔

## نرخ اشتہار

۱۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر اندرونی صفحہ =/Rs. 30

۲۔ تعمیر حیات کا فی کالم فی سینٹی میٹر پشت پر رنگین صفحہ =/Rs. 40

۳۔ کمیشن تعداد اشاعت کے مطابق ہوگا جو آرڈر دینے پر متعین ہوگا۔

۴۔ اشتہار کی نصف رقم پیشگی جمع کرنا ضروری ہے۔

۵۔ انٹرنیٹ اور تعمیر حیات دونوں کا نرخ اشتہار فی کالم سنٹی میٹر =/۸۵

## بیرون ملک نمائندے


| | |
|---|---|
| Mr. TARIQUE HASAN ASKARI Sb.<br>P O Box No 842,<br>Madina Munawwara (K.S.A.) | مدینہ منورہ |
| Mr. M. AKRAM NADWI<br>O C I S , St Cross College,<br>Oxford Ox1 3TU-U.K | برطانیہ |
| Mr. M. YAHYA SALLO NADWI Sb.<br>P O Box 388, Vereninging,(S. Africa) | ساؤتھ افریقہ |
| Mr. ABDUL HAI NADWI Sb.<br>P O Box No 10894, DOHA-QATAR | قطر |
| Mr. QARI ABDUL HAMEED NADWI Sb.<br>P O Box No 12525, DUBAI (U A E )<br>PH NO: — 3970927 | دبئی |
| Mr. ATAULLAH Sb.<br>Sector A-50, Near sau Quater<br>H No 109 Town Ship Kaurangi,<br>KARACHI-31 (Pakistan) | پاکستان |
| Dr. A. M. SIDDQUI Sb.<br>98-Conklin Ave, Woodmere<br>NEW YORK 11598 (U.S.A ) | امریکہ |

Internet Web-site: http://nadwa.virtualave.net

E-mail address: airp@lw1.vsnl.net.in



(مولانا) سید محمد رابع حسنی ندوی

# مسلمان اپنے خیر امت ہونے کا عملی ثبوت دیں

انسان کو اللہ تعالیٰ نے اپنی دیگر مخلوقات میں اعلیٰ مقام دیا ہے وہ اس کی اس خصوصیت کی بنا پر ہے جو اللہ تعالیٰ نے صرف
رکھی ہے دوسری کسی مخلوق میں نہیں رکھی، یہ خصوصیت انسان کی وہ صلاحیت ہے جس کی بنا پر وہ اللہ تعالیٰ کی خلافت فی الارض
، قرار پایا، اللہ کی خلافت فی الارض کا مطلب ہے کہ اللہ تعالیٰ اس عالم ارضی یعنی دنیا میں رہنے والوں کے لئے جو نظام زندگی پسند
، اس کو انسان قائم کرے، جس کو اللہ تعالیٰ نے قرآن مجید میں یوں بیان کیا ہے کہ وہ خاص ذمہ داری ہم نے آسمانوں کے سامنے رکھی
ے سامنے رکھی اور پہاڑوں کے سامنے رکھی، سب اس کو اٹھانے سے معذرت خواہ ہوئے اور اس کو قبول کرنے سے ڈرے۔ لیکن انسان
ہو اٹھا لیا، انسان بہت زیادتی اختیار کرنے والا، اور ناواقفیت کا کام کرنے والا ہے۔ دنیا میں خدا کی پسند کا نظام زندگی قائم کرنا وہ
ہ جس کو خدا کے بھیجے ہوئے رسولوں نے اپنے اپنے زمانہ میں بتایا اور واضح کیا پھر آخر میں حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اور آپ کے
ہ کرام نے کرکے دکھا دیا اور اس طرح یہ ثابت کر دیا کہ انسان میں اس کو قائم کرنے کی قابلیت ہے اور وہ اس ذمہ داری کو اٹھا سکتا ہے
ڑی مثال ہے، اس سے قبل اس سے چھوٹے پیمانہ پر بعض دوسری مثالیں بھی ہوئی ہوں گی لیکن عموماً انسان نے اس ذمہ داری کی قابلیت رکھے
، اور اس کا بوجھ اپنے اوپر لینے کے باوجود اس کو پامال کیا ہے، بلکہ اس کو بے دردی کے ساتھ نظر انداز کیا ہے۔ یہی اس کا ظلوم اور جہول ہونا ہے۔
خدا کے پسندیدہ نظام زندگی صرف انسانی مخلوق ہی کے لئے نہیں بلکہ دیگر تمام مخلوقات کے لئے اور حتیٰ کہ شجر حجر سب کے لئے
ت رساں اور مفید ہے۔

قرآن وحدیث سے اس نظام زندگی کی جو وضاحت ورہنمائی ہوتی ہے کہ اس کے ذریعے دنیا اپنے تمام پہلوؤں کے ساتھ مکمل خوش حال اور
اب اسی وقت ہو سکتی ہے اور ہوئی ہے، جب وہ نظام خدائی قائم ہو جس کی مثال ہم کو حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے قائم کردہ نظام
لی۔

انسان کی یہ قابلیت کہ وہ اس نظام کو قائم کرنے کی کوشش کرے تو اس کو قائم کر سکتا ہے اور یہ کہ اس کے اس ذمہ داری کو
طور پر اٹھا لینے اور پورا کر دکھانے کی مثالیں بھی قائم ہوئیں، یہی سبب ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ایسی مخلوق کو پیدا کرنے کا تذکرہ اپنی پسندیدگی
ساتھ فرشتوں سے کیا اور اس کو ایسی اہمیت دی کہ فرشتوں سے فرمایا کہ اس پہلے فرد انسانی کے سامنے جھکو اور تعظیم بجا لاؤ، یہ خاص میرا
کیا ہوا ہے۔

اس سب کے بعد انسان اپنی عزت اپنی اس اہم ذمہ داری کی انجام دہی سے حاصل کرنے کے بجائے محض بجکانا اور نالائق
کاموں میں تلاش کرتا پھرتا ہے، وہ اپنے حقیقی خالق کے سامنے جھکنے کے... بجائے شجر و حجر اور ہر چھوٹی بڑی اور بے قیمت اور
صلاحیت اشیاء کے سامنے سر جھکاتا ہے۔ کس قدر نادانی اور اپنے ہاتھوں اپنے کو بے عزت اور تباہ کرنا ہے۔
اللہ تعالیٰ نے انسان کو جو مقام عطا فرمایا ہے اور جس اہمیت کے ساتھ اس کو پیدا کیا ہے اس کا تقاضا قطعی طور پر یہ
ہے کہ وہ اپنے پروردگار اور خالق کی بھیجی ہوئی ہدایات جس کو اس آخری زمانہ میں حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم نے انسانوں کو پہونچایا

ہے اور جس کا عنوان اسلام رکھا ہے مانے اور پھر اس کو اپنی زندگی پر اور اپنی اردگرد کی زندگی پر نافذ کرے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ "اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰہِ الْاِسْلَامُ" یعنی زندگی کا اصل طریقہ اللہ کے یہاں اسلام ہے اور فرمایا کہ "وَمَنْ یَّبْتَغِ غَیْرَ الْاِسْلَامِ دِیْنًا فَلَنْ یُّقْبَلَ مِنْہُ" کہ جو اسلام کے علاوہ زندگی کے کسی دوسرے طریقہ کو اختیار کرے گا وہ ہرگز قبول نہ کیا جائے گا۔

یہ حقیقت سامنے آجانے کے بعد یہ ضرورت متعین ہو جاتی ہے کہ ہر انسان اس طریقۂ زندگی کو معلوم کرے اور اس کو اپنانے اور پھیلانے کی کوشش کرے، وہ اپنی زندگی کو بھی اس طریقہ کے مطابق ڈھالنے کی کوشش کرے اور دوسروں کو بھی اس سے فائدہ ہونچائے اور اس طرح دنیا کے نظام زندگی واللہ کے پسندیدہ نظام دنیا کے مطابق لائے، اس طرح وہ اپنی اس قابلیت کو صحیح سترپر لاسکے گا جس کی وجہ سے اس اس عظیم ذمہ داری کا استحقاق دیا گیا ہے جس کو افت اللہ فی الارض فرمایا گیا ہے۔

اس نظام زندگی کی جھلک ہم کو ...ے قائم کرنے میں ملتی ہے، روزوں کی ...م دہی میں اور غریبوں کی مدد کے لئے زکوٰۃ ...ائیگی کا نظام قائم کرنے میں اور استطاعت ...اپنے پروردگار کی عبادت کے لئے سب ...پہلے بنائے جانے والے گھر کی زیارت ...ہاں عبادت کرنے کے لئے زندگی بھر ...سے کم ایک بار حاضری دینے میں ملتی ہے، ...دا کی عبادت کی علامت ہے، روزہ ...خدا کے ساتھ اپنی ہم آہنگی اور اپنی ...کے اظہار کی علامت ہے، زکوٰۃ غریبوں اور ضرورت مندوں کی ہمدردی اور مدد کی علامت ہے، اور حج اپنے خالق اور محسن حقیقی سے محبت وعقیدت اور شیفتگی کے اظہار کی علامت ہے۔ ان سب سے وہ مجموعہ بنتا ہے جو اس دنیا میں خدا کے پسندیدہ نظام زندگی کی علامت ہے۔

اس سارے عمل میں روزے کو ایک خاص اہمیت حاصل ہے اس کا تعلق بیک وقت خود اس فرد انسانی سے جو روزہ رکھ رہا ہے اور اردگرد کے ماحول سے جس میں وہ رہ رہا ہے دیگر افراد انسانی کے دکھ درد میں اپنی شرکت سے ہے اور اسی کے ساتھ ساتھ اپنے پروردگار کے حکم کی تعمیل مشکل حالات میں بھی بسر وچشم کرنے سے ہے۔

مذکورہ بالا خصوصیات اپنانے اور ان کو اپنی زندگی کا دستور العمل بنانے کے ساتھ اس کی ترویج دوسروں میں بھی کرنے کی ذمہ داری بھی اس امت پر ڈالی گئی ہے اور جب یہ کام قابو میں آنے لگے اور اس کی قدرت وصلاحیت حاصل ہو جائے تو اسی کے مطابق معاشرہ کو قائم کرنے اور اس کو کنٹرول کرنے کی ذمہ داری ڈالی گئی ہے فرمایا کہ "اَلَّذِیْنَ اِنْ مَّکَّنّٰھُمْ فِی الْاَرْضِ اَقَامُوا الصَّلٰوۃَ وَاٰتَوُا الزَّکٰوۃَ وَاَمَرُوْا بِالْمَعْرُوْفِ وَنَھَوْا عَنِ الْمُنْکَرِ وَلِلّٰہِ عَاقِبَۃُ الْاُمُوْرِ" کہ اس میں مذکورہ بالا طریقۂ زندگی اپنانے اور اس سلسلہ میں ذمہ داری پوری کرنے والوں کے بارے میں فرمایا کہ ان کو زمین میں جب قابو دیں تو نماز کو قائم کریں گے اور زکوٰۃ کو ادا کریں گے اور اچھی باتوں کا حکم دیں گے اور بری باتوں سے روکیں گے اور نتیجہ تو اللہ تعالیٰ کے اختیار میں ہے۔

اس طرح اللہ تعالیٰ کی طرف سے انسانوں پر جو ذمہ داری عائد کی گئی ہے اس کی طرف ہر نبی نے اپنی امت کو متوجہ کیا پھر آخری نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنی امت کو قیامت تک کے لئے اس کا ذمہ دار بنایا اس طرح امت مسلمہ اس عظیم کام پر مامور قرار پائی کہ وہ انسانوں کو راہ حق دکھائے اور انسانی زندگی کو اپنے خالق اور رب کی مرضی کے مطابق مرتب ومنظم کرے، اسی ذمہ داری کو پورا کرنے پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے مدد ورحمت کے وعدے ہیں اور اس کی ادائیگی میں کوتاہی کرنے پر وعیدیں ہیں اس طور پر انسانوں کو راہ حق دکھانے اور راہ حق پر لانے کی اصل ذمہ داری امت مسلمہ کی ہے لیکن ضرورت ہے کہ پہلے وہ خود اپنی زندگیوں کو اور ان کے اعمال کو صحیح راستہ پر لائیں پھر دوسروں کو اس طرف بلائیں بلکہ ان کو اس خیر کی طرف لانے کے لئے تمام ممکنہ ذرائع استعمال کریں، اس طرح مسلمان اگر عام انسانوں کی طرح ہوں گے تو پند ونصیحت کے ذریعہ بھی دعوت دیں گے اور اگر بااثر ہوں گے تو اپنے اثر سے کام لے کر یہ خدمت انجام دیں گے اور اگر ان کو زمین پر اپنا حکم چلانے کا موقع ملے گا تو وہ اپنے اقتدار وحکومت کے ذریعہ یہ کام انجام دیں گے، اور ان سب صورتوں کے لئے شریعت میں اصول وطریقے متعین کئے گئے ہیں۔

چنانچہ ہم سب مسلمانوں کی ذمہ داری ہوتی ہے کہ اپنے اخلاق وکردار کو اپنے پروردگار کے حکم ومرضی کے مطابق بنانے کے ساتھ دوسروں کو بھی اسی کی طرف لانے کی کوشش کریں اور زمین پر وہ نظام لانے کی کوشش کریں جو اللہ تعالیٰ کے حکم ومرضی کا ہو۔ یہی وہ عمل ہے جس کی ادائیگی ہمارے خیر امت ہونے کا ثبوت ہے۔

# معاشرتِ انسانی

## [illegible] مرد و عورت سے

● حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ

فَاسْتَجَابَ لَهُمْ رَبُّهُمْ أَنِّي لَا أُضِيعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِّنكُم مِّن ذَكَرٍ أَوْ أُنثَىٰ بَعْضُكُم مِّن بَعْضٍ.

ہم نے آپ کے سامنے سورۂ آل عمران کی آیت ایک ٹکڑا پیش کیا ہے، اللہ تعالیٰ نے پہلے اہل ایمان ، دعاؤں کا تذکرہ کیا ہے۔ ان اہل ایمان نے وب دل کھول کر دعائیں کیں۔ معمولی دعائیں نہیں میں۔ بڑی مومنانہ دعائیں، بڑی مبصرانہ دعائیں ری مردانہ دعائیں امردانہ لفظ میں نے جان بوجھ کر ستعمال کیا ہے۔ رَبَّنَا إِنَّنَا سَمِعْنَا مُنَادِيًا يُنَادِي لِلْإِيمَانِ أَنْ آمِنُوا بِرَبِّكُمْ فَآمَنَّا۔ ایک مردانہ دعا ہے۔ رَبَّنَا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوبَنَا وَكَفِّرْ عَنَّا سَيِّئَاتِنَا وَتَوَفَّنَا مَعَ الْأَبْرَارِ رَبَّنَا وَآتِنَا مَا وَعَدتَّنَا عَلَىٰ رُسُلِكَ وَلَا تُخْزِنَا يَوْمَ الْقِيَامَةِ إِنَّكَ لَا تُخْلِفُ الْمِيعَادَ۔ ایسی بلند ہمتی کی دعائیں نہیں۔ انھوں نے ایک بات اور کہی تھی۔ رَبَّنَا إِنَّنَا سَمِعْنَا مُنَادِيًا يُنَادِي لِلْإِيمَانِ سنے ایک پکارنے والے کو، تیرے ایک ادی کو پکارتے ہوئے سنا کہ آمِنُوا بِرَبِّكُمْ" بغیب ربا یحفظ" فآمنّا (ہم ایمان لائے)

"وَكَفِّرْ عَنَّا سَيِّئَاتِنَا" ہمارے گناہوں کو معاف کر اور ہمارے گناہوں سے درگذر کر۔

ظاہر ہے کہ ان دعاؤں میں ذہن مردوں ہی کی طرف جائے گا۔ منادی اور قبول کرنے والے مرد، اور میں یہ کہوں کہ پیش پیش رہنے والے اور اس کو مردانہ وار لبیک کہنے والے مرد تھے تو یہ بھی صحیح ہے۔ لیکن اللہ تبارک تعالیٰ جب اجر کا اور دعاؤں کی قبولیت کا ذکر کرتا ہے تو مردوں کے ساتھ۔ حالانکہ وہاں پر کوئی سیاق وسباق اور قرینہ نہیں ہے۔ خاص طور سے عورتوں کا ذکر کرتا ہے دوسری جنس، جنس لطیف کا بھی ذکر کرتا ہے — "فَاسْتَجَابَ لَهُمْ رَبُّهُمْ" دعا کرنے والے مرد ہیں اور فرماتا ہے اللہ نے ان کی دعا قبول کی۔

## رحمتِ الٰہی میں مساوات کامل ہے

یہاں پر کوئی ادیب ہوتا، کوئی انشا پرداز ہوتا کوئی مقنن ہوتا، کوئی ماہر نفسیات ہوتا۔ کوئی بڑا عورتوں کی آزادی کا حامی اور محرک ہوتا تو مجھے یقین ہے کہ وہ یہاں پر عورتوں کو فراموش کر دیتا۔ کیا موقع تھا کیا ذکر تھا، ساری دعائیں مردوں کی اور سارے کاموں میں مرد ہی پیش پیش تھے لیکن اللہ تبارک و تعالیٰ کی رحمت دیکھئے وہ خالق ذکور وانات دونوں جنسوں کا خالق ہے، دونوں پر اس کی یکساں شفقت کی نظر ہے، وہ رب العالمین ہے فرماتا ہے۔ فَاسْتَجَابَ لَهُمْ رَبُّهُمْ أَنِّي لَا أُضِيعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِّنكُم" ان کے پروردگار نے ان کی دعا قبول کی اور جواب دیا کسی کام کرنے والے کے کام کو ضائع نہیں کرتا" عامل" کا لفظ تذکیر کا ہے۔ یہاں تک مردوں ہی کا ذکر تھا "لَا أُضِيعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِّنكُم" میں تم میں سے کسی عمل کرنے والے کا، کسی محنت کرنے والے کی محنت کو کسی کوشش کرنے والے کی کوشش کو کسی قربانی دینے والے کی قربانی کو ضائع نہیں کرتا۔ "مِّن ذَكَرٍ أَوْ أُنثَىٰ"۔ یہاں پر ایک دم سے عورتوں کو یاد فرمایا۔ اور ان کو شرف بخشا، وہ عمل کرنے والا، وہ دعا کرنے والا چاہے مرد ہو یا عورت، اس سے زیادہ، یعنی اللہ تبارک و تعالیٰ کی رحمت میں، (میں اور کسی چیز میں نہیں کہتا، لیکن میں اس کو پورے وثوق کے ساتھ اور خم ٹھونک کر کہتا ہوں) اور کسی چیز میں مساوات ہو یا نہ ہو اور بعض چیزوں میں مساوات، اسلامی شریعت سے تحفظ اور فطرت انسانی کی معرفت پر مبنی بصیرت سے کام لیتی ہے لیکن ایک چیز ڈنکے کی چوٹ پر کہی جا سکتی ہے کہ رحمت الٰہی اور بخشش الٰہی میں مساوات کامل ہے اس میں کوئی تحفظ نہیں ہے، کسی قسم کا ریزرویشن نہیں، کسی قسم کا امتیاز نہیں اور اس کی دلیل یہ آیت ہے، "فَاسْتَجَابَ لَهُمْ رَبُّهُمْ"۔

پورا سیاق وسباق دیکھئے تو آنکھیں کھل جائیں گی اور اعجاز قرآنی سے بڑھ کر رحمت یزدانی کا آدمی قائل ہو جائے گا اور کوئی جھوم اٹھے گا اور کسی پر وجد کی کیفیت طاری ہو جائے اور خاص طور پر میں اپنی عزیز بہنوں سے کہتا ہوں اگر ان پر وجد کی کیفیت طاری ہو جائے اور اگر کسی بڑے شکر کی حالت میں مدہوشی کی حالت طاری ہو جائے اور ا... کے رو نگٹے

رونگٹے سے شکر کے ترانے نکلیں بلکہ اُبلیں تو بھی بالکل بجا ہے اور برمحل ہے، یہاں یہ کوئی موقع نہ تھا مردوں نے بھی (اللہ ان کو معاف کرے) اپنی دعاؤں میں اپنی بہنوں کا تذکرہ نہیں کیا تھا۔ اپنی ماؤں تک کا تذکرہ نہیں کیا تھا۔ حالانکہ ماں تو ماں ہے ہی انہوں نے دعا اپنے لئے کی تھی ساری ضمیریں مذکر کی۔ لیکن اس رب العالمین کی رب العالمینی دیکھئے اور اس کی رحمۃ للعالمینی دیکھئے فرماتا ہے "فَاسْتَجَابَ لَهُمْ رَبُّهُمْ أَنِّي لَا أُضِيعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِنْكُمْ مِنْ ذَكَرٍ أَوْ أُنْثَىٰ" اور پھر اس کے بعد مہر لگاتا ہے "بَعْضُكُمْ مِنْ بَعْضٍ" تم بھول کیوں گئے تھے یعنی گویا تنبیہ کی گئی ان دعا کرنے والے مردوں کو کہ تم اپنے جسم کے اتنے بڑے حصہ کو، حیات انسانی کے ایک اتنے اہم عنصر کو بھول کیوں گئے تھے؟ بلکہ اپنے لئے شرط حیات کو بھول گئے تھے، تو تم بھولے، ہم نہیں بھولے، تم سو بار بھولو، ہزار بار بھولو لیکن ہم بھولنے والے نہیں ہیں۔ "فِي كِتَابٍ لَا يَضِلُّ رَبِّي وَلَا يَنْسَى" حضرت موسیٰ نے جواب دیا تو ان کے رب العزت نے جواب دیا "أَنِّي لَا أُضِيعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِنْكُمْ" میں تم میں سے کسی عمل کرنے والے کو ضائع کرنے والا نہیں ہوں، بغیر سیاق و سباق کے فرماتا ہے، "مِنْ ذَكَرٍ أَوْ أُنْثَىٰ" چاہے وہ عمل کرنے والا مرد ہو یا عورت، کیا تعجب کی بات ہے؟ تم ہو ہی ایک دوسرے سے مستغنی نہیں۔ معاشرت انسانی بلکہ حیات انسانی مرکب ہے ان دونوں عنصروں سے، ان کا انفصال ہو ہی نہیں سکتا ہے۔

## عربی کا لفظ "اضاعت"

جب میرا ذہن اس آیت کی طرف گیا تو معانی اور مضامین کا ایک عالم سامنے آگیا کہ لَا أُضِيعُ کی وسعت اور اس کی بے پایانی دیکھئے کہ اس نے یہاں پر "لَا أُضِيعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِنْكُمْ" فرمایا، میں تم میں سے کسی عمل کرنے والے کے عمل کو ضائع نہیں کرتا۔ عربی کا لفظ "اضاعت" کا استعمال ہوا ہے یعنی اس کی کوشش کا نتیجہ یہاں دنیا میں بھی ظاہر ہوگا۔ اور آخرت میں بھی ہوگا۔ یہ آیت دنیا و آخرت دونوں پر حاوی ہے۔ آیت یہ نہیں کہتی کہ عورتیں عبادت کر کے دنیا میں کوئی نتیجہ نہ پائیں گی۔ محنت کریں علم کیلئے اور علم حاصل نہیں ہوگا، محنت کریں تربیت میں اور اس کا نتیجہ حاصل نہیں ہوگا۔ محنت کریں زندگی کو پُر لطف بامعنی اور بارونق بنانے کی اور اس کا کوئی نتیجہ نہ نکلے اور سارا اجر آخرت کیلئے اٹھا رکھا جائے بلکہ جس میدان میں تم دونوں محنت کرو گے، اس میں انہی کوششوں کا نتیجہ دیکھو گے۔ چنانچہ میں عبادت کے متعلق تو کیا کہوں عبادت میں اگر آپ صرف اسلام کی تاریخ دیکھئے اور حقیقت میں محفوظ تاریخ تو وہی ہے، ہماری مجبوری، انسانیت کی مجبوری علم انسانی کی مجبوری، تقدیرات انسانی کی مجبوری کی تاریخ تو محفوظ امتِ محمدیؐ سے ہے، وہ علمی ترقیوں کی ہے، روحانی ترقیوں کی ہے اور مسائل کے نتائج ظاہر ہونے کی ہے، آپ دیکھئے کہ اس کا پورا تھا کہ ولایت کے میدان پر پوری اجارہ دا مردوں کی ہوتی اس لئے کہ ولایت کا میدان، عنداللہ کا میدان، بڑی خصوصیات کا طالب اور اس کو مردوں سے کچھ مناسبت ہے، کرنا، جہاد کرنا، رات رات بھر نمازیں پڑھنا، رکھنا۔ اور یہ مردوں کیلئے آسان ہے۔

میں اس میں تفصیل کے ساتھ نہیں ج چاہتا، میں تو قرآن مجید کے اس اعجاز کا لطف چاہتا ہوں اور بتانا چاہتا ہوں کہ اللہ تو فرماتا ہے "لَا أُضِيعُ عَمَلَ عَامِلٍ مِنْ "عمل" بھی یہاں نکرہ، "عامل" بھی یہاں ن کسی عمل کرنے والے کے عمل کو میں ضائع نہیں جس میں تم کوششیں کرو گے، کوشش کرو اگر تم نے عبادت میں کوشش کی تو ہم تم کو را بصریہ کے مقام اور اس سے بھی آگے کے م تک پہونچا سکتے ہیں۔ (قرآنی افادات)

# تعدد ازواج رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی حکمت

● مولانا عبداللہ عباس ندوی

ناقدین اسلام ازواج مطہرات کے مسئلہ کو نہایت کریہہ اور غلط انداز میں پیش کرتے ہیں۔ اگر وہ تعصب کی عینک اتار کر اس موضوع پر غور کریں اور حقیقت معلوم کرنے کی فکر کریں تو ان پر اس کی حکمتیں اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی رحمدلی و دلداری کا نقشہ سامنے آجائے جو کسی غیر نبی کیلئے ممکن نہیں۔

ذیل میں ہم ازواج مطہرات اور تعدد ازدواج سے متعلق مولانا عبداللہ عباس ندوی مدظلہ العالی کا ایک اہم مضمون ہدیہ ناظرین کر رہے ہیں، جس سے تعدد ازدواج کی حکمت و مصلحت عیاں ہو جاتی ہیں۔

(ادارہ)

ازواجِ مطہرات کے ذکر سے پہلے طبیعت کا تقاضہ ہے کہ معاصر عرب مصنفین میں استاد عباس محمود العقاد کا ایک جملہ نقل کر دوں۔

اہلِ علم جانتے ہیں کہ معاصر عرب اصحاب فکر وقلم میں العقاد کو عقلیتِ عربیہ کا سب سے بڑا ترجمان سمجھا جاتا ہے اور جس نے ان کے محققانہ جائزوں اور علمی تجربوں کو پڑھا ہے وہ اعتراف پر مجبور ہوگا۔ کہ مستشرقین اور اہل باطل کا منہ توڑ جواب دینے میں آج ان کا کوئی ثانی نہیں ہے، وہ لکھتے ہیں:-

" فلا حجۃ للمسلم علی صدق محمد، علیہ السلام فی رسالتہ اصدق من سیرتہ فی زواجہ وفی اختیار زوجاتہ ولیس للنبوۃ من آیۃ اشرف من آیتہا فی معیشۃ نبی الاسلام من مطلع حیاتہ الی یوم وفاتہ" (۱)

"یعنی ایک مسلمان کیلئے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کی سب سے بڑی دلیل اور سیرتِ پاک کا تابناک اور پُر صداقت حصہ وہ ہے جو آپ کی خانگی زندگی سے تعلق رکھتا تھا۔ آپ کے تعددِ ازدواج سے بہتر اور آپ کے برتاؤ سے زیادہ کوئی دلیل آپ کی نبوت و صداقت میں نہیں پیش کی جا سکتی"۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے تعددِ ازدواج کا زمانہ وہ ہے جب آپ اپنے عروج و اقبال کی اعلیٰ منزل پر پہنچ چکے تھے، آپ کیلئے ایک عیش و عشرت سے پر زندگی کا حصول دشوار نہ تھا۔ مکان، غذا، لباس، اور اسباب زینت اس کثرت سے آپ حاصل کر سکتے تھے۔ جس قدر اس وقت کے رؤسائے سلطنت حاصل کر سکتے تھے، کیا آپ نے اپنی کامیابیوں کے بعد داد عیش دیا؟ کیا ابتدائی شباب کے عالم میں آپ نے کسی طرف نگاہ اٹھا کر دیکھا؟ کیا آپ نے اپنی ازواج کیلئے عیش و عشرت کا سامان حاصل کیا؟ واقعہ یہ ہے کہ عیش و عشرت کجا نانِ شبینہ کو سب محتاج تھیں، ان کی شکایتیں بھی آپ نے سنیں، ان کے مطالبے بھی ہوئے مگر آپ نے سوائے صبر و قناعت کے کوئی دولت ان کو نہیں دی، وہ ذات اقدس جس پر یہ مسیحی مبلغین زبان درازی کرتے ہیں اور نعوذ باللہ جنسی ہوسناکی کا بہتان لگاتے ہیں۔ آپ نے کوئی ایک شادی بھی کسی خاتون کی خوبصورتی اور جوانی کی وجہ سے نہیں کی، حالانکہ آپ اگر چاہتے تو روم اور فارس کی سرحدوں سے ملنے والی حسین سے حسین عورتوں کا انتخاب فرما سکتے تھے۔

پہلی شادی آپ نے ام المؤمنین حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا سے کی، جن کی عمر چالیس سال سے زیادہ اور بعض روایت کے مطابق پچاس کے لگ بھگ تھی، اور جبکہ آپ کی عمر شریف پچیس سال سے زیادہ نہ تھی۔ حضرت خدیجۃ الکبریٰ کی پہلے دو شادیاں ہو چکی تھیں۔ ان کے ساتھ آپ نے اپنی پوری جوانی گزار دی اور ایک بہترین شوہر، بامروت اور حوصلہ مند انسان کی طرح زندگی گزاری۔ آپ کے حسنِ اخلاق اور پاکیزہ زندگی کا اس سے بڑھ کر کیا ثبوت ہوگا۔ کہ آپ کی نبوت پر سب سے پہلے ایمان لانے والی یہی بی بی تھیں حضرت خدیجہ رضی اللہ عنہا کی زندگی تک آپ نے کسی دوسری شادی کا ارادہ بھی نہیں فرمایا۔ اور نہ اس کو سوچا اور ان کی وفات کے بعد بھی آپ نے کسی دوسری شادی کا ارادہ نہیں فرمایا تھا حضرت ام المؤمنین خدیجہؓ سے آپ کو وہ روحانی مسرت حاصل تھی کہ ان کی وفات کے بعد حضرت خدیجہؓ کی سہیلیوں اور رشتہ دار خواتین کو تحائف بھی دیا کرتے تھے اور جو حسنِ سلوک کا معمول ـــ حضرت خدیجہؓ نے

---

(۱) عباس محمود العقاد۔ الاسلام۔ و اباطیل خصومہ، مطبوعہ دار الاسلام قاہرہ، ۱۹۵۷ء

یہ زندگی میں قائم کیا تھا۔ اس کو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے بخوبی نبابا۔ (ترمذی)

حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا سے شادی دراصل اپنے حبیب ومحب سیدنا ابو بکر صدیق رضی اللہ عنہ کی خاطرداری اور اُن سے محبّت کا ثمرہ تھا۔ اس وقت کسی کی بیٹی کو قبول کرنا بیٹی والے پر ایک احسان کرنا تھا، رواج جو صدیوں سے چلا آرہا تھا۔ اس میں وہاں عمر کے تفاوت کو کوئی دخل نہ تھا۔

ازواج مطہّرات کی فہرست میں صرف ہی ایک نام اُمّ المومنین عائشہ صدیقہؓ کا ملتا ہے جو کنواری تھیں اور جب آپؓ کو سرورِ کونین صلی اللہ علیہ وسلم نے قبول فرمایا۔ اس وقت آپؓ کی عمر بھی رخصتی کے لائق نہیں تھی۔ سوریہ (شام) کے ایک سابق وزیر اعظم استاذ معروف الدوالیبی جو اچھا تاریخی ذوق رکھتے ہیں، "حقائق الاسلام" کے عنوان سے اپنے ایک لکچر میں لکھتے ہیں کہ آپؐ صلی اللہ علیہ وسلم نے جتنی شادیاں کی تھیں، وہ سب خالص دینی مصلحت، غمگساری اور عطائے پناہ بخشش کی بنیاد پر تھیں مگر حضرت عائشہؓ سے آپ کا نکاح ان سب سے زیادہ ایثار اور دینی مصلحت کا مقتضیٰ تھا، اگر حضرت عائشہؓ رضی اللہ عنہا آپؐ کی ازواج مطہرات میں داخل نہ ہوتیں تو عورتوں سے متعلق فقہ کا ایک اہم باب تشنہ رہ جاتا، حضرت سیدہ عائشہ رضی اللہ عنہا کے علاوہ بعض ازواج مطہرات وہ ہیں جن کو اگر حضور صلی اللہ علیہ وسلم قبول فرماکر عزت نہ دیتے تو کوئی بھی ان کو باعزّت مقام نہیں دے سکتا تھا۔

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے پہلے ایک پاک دل بی بی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت کا جذبہ اپنے اندر موجزن پایا۔ اور آنحضرتؐ کی اس عمر میں رفاقت کیلئے اپنی خدمات حضرت عائشہؓ کے ذریعہ پیش کیں، وہ تھیں حضرت سودہؓ جن کا جسم بھاری تھا۔ اور ان کے پہلے شوہر ہجرتِ حبشہ کے وقت انتقال کرگئے تھے اور ان خاتون کے لئے کوئی جائے پناہ نہ تھی۔ اگر اپنے ماں باپ کے پاس مکہ مکرمہ واپس جاتیں تو ماں باپ ارتداد پر مجبور کرتے اور ایک حقیر کسمپرسی کی زندگی ہوتی۔ آپؐ نے ان کی بے بسی پر رحم فرماکر اپنے ازواج میں داخل کرکے عزت بخشی، جس کی وہ زندگی بھر دل سے قدرداں اور شکرگزار رہیں، ابن ہشام لکھتے ہیں کہ حضرت سودہؓ کو کوئی اہلِ کفو میں سے پیغام دینے کیلئے تیار نہیں تھا آپؐ نے حضرت سودہؓ کو قبول فرماکر ہجرت کرنے والے صحابی کی قدردانی کی اور راہِ حق میں جان دینے والے کا حق ادا کیا۔

حضرت اُمّ سلمہؓ جن کا پورا نام ھند بنت ابی اُمیہؓ تھا۔ ان کے پہلے شوہر عبداللہ المخزومی جو حضرت ہند کے چچازاد بھائی بھی تھے، غزوۂ اُحد میں زخمی ہوکر شہید ہوئے۔ ان کی عمر بھی زیادہ تھی، سنِ یاس کو پہنچ چکی تھیں، ان کی اشک شوئی اور دلجوئی کیلئے آنحضرتؐ نے پیغام دیا۔

آپؐ سے پہلے حضرت ابوبکر وعمر رضی اللہ عنہما نے بھی اس جذبۂ رحم کے ماتحت ان کو پیغام بھیجا تھا۔ مگر انھوں نے معذرت کردی تھی کہ میری عمر بہت زیادہ ہوچکی ہے۔ لیکن جب آنحضرتؐ نے دوبارہ ان کو پیغام دیا جو کہ محض غمخواری اور شرکتِ غم کے باعث تھا تو حضرت ہندؓ نے آپ کے حرم میں داخل ہونا قبول کرلیا۔

حضرت رملہ بنت ابی سفیان رضی اللہ عنہا جن کا لقب اُمّ حبیبہؓ تھا، نے اپنے والد سے محض دین کی بنا پر مفارقت اختیار کرلی تھی اور اپنے شوہر کے ساتھ حبشہ گئی تھیں، جہاں ان کے شوہر عیسائیت قبول کرلی۔ اور ان کو اس حال میں چھوڑا کہ مسافرانہ بے کسی کا عالم تھا۔ اور چادرِ عصمت اڑھانے کیلئے کوئی تیار نہ تھا۔ آنحضرتؐ کو جب یہ افسوسناک حالت معلوم ہوئی تو نجاشی سے مطالبہ کیا کہ ان کو اس بے بسی کے عالم سے نکالیں۔ اور یہ معلوم تھا کہ اگر اپنے والد کے پاس جاتی ہیں تو وہ اسلام چھوڑنے پر مجبور کریں گے اور ایسے وقت میں جبکہ نہ کوئی ان کا کفیل تھا۔ اور نہ کوئی ایسا کفو تھا جو ان سے نکاح کرتا۔ آنحضرتؐ نے ان کو اپنی زوجیت میں لے لیا۔ امام ابن قیمؒ کا رجحان ہے کہ آپ کا مقصد یہ بھی تھا کہ اس کے ذریعہ ابو سفیان کی عداوت کم ہوجائے گی اور ہوسکتا ہے کہ یہ رشتہ داری ان کو شرک کی ظلمت سے نکال کر اسلام کی روشنی میں لے آئے۔

حضرت جویریہ بنت الحارث، ان کا قصہ یہ ہے کہ حارث اپنی قوم کے سرداروں میں تھے اور یہ خاتون جنگی قیدی کی حیثیت سے مدینہ آئیں۔ ایک سردار قوم کی بیٹی کو لونڈی بناکر رکھا جانا غیرتِ مصطفوی کے خلاف تھا۔ آپؐ نے ان کو آزاد کرکے اپنے حرم میں داخل کرلیا۔ اور صحابہؓ کو ہدایت کی کہ اپنی باندیوں کو آزاد کردیں، چنانچہ یہ سب غلام اور باندیاں آزاد کردی گئیں، ان کے والد نے ان کو اختیار دیا کہ اگر چاہیں تو اپنے گھر چلیں یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیوی بن کر رہ جائیں، حضرت جویریہؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حرم میں رہنے کو ترجیح دی۔

حضرت حفصہ بنت عمر بن خطابؓ سے نکاح کا واقعہ یہ ہے کہ ان کے شوہر کا انتقال ہوچکا تھا۔ حضرت عمرؓ نے سیدنا ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ سے التماس کیا کہ وہ ان کو قبول کرلیں۔

ر صدیق اکبرؓ نے خاموشی اختیار کرلی، پھر حضرت ثمانؓ سے خواہش کی کہ وہ اپنے نکاح میں قبول لیں، انھوں نے بھی خاموشی اختیار کی۔ اس موقع حضرت عمرؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے نسوس کا اظہار کیا۔ آنحضرتؐ نے جس طرح ضرت ابوبکر صدیقؓ کو یہ شرف بخشا تھا اسی راح حضرت عمرؓ کی دل جوئی میں کمی نہیں کی اور ر مایا: "یتزوج حفصة من هو خیر ها من ابی بکر و عثمان" یعنی حفصہ سے شخص شادی کرے گا جو ان کے حق میں (حضرت) بوبکر و عثمان (رضی اللہ عنہما) سے بہتر ہوگا۔

ان ازواجِ مطہرات میں ایک حضرت صفیہؓ اسرائیلیہ تھیں۔ ان کے والد بنی قریظہ کے سردار تھے۔ ان کو آنحضرتؐ نے اختیار دیا کہ اگر وہ چاہیں تو اپنے خاندان میں واپس جائیں اور اگر رہنا چاہیں تو آپؐ ان کو اپنی زوجیت میں لے کر پناہ دے سکتے ہیں، حضرت صفیہؓ نے حضورؐ کی خدمت میں بیوی بن کر رہنا شرف و عزت کی بات سمجھی اور خود درخواست کی کہ انھیں زوجیت کی عزت بخشی جائے۔ اگر حضورؐ کے اخلاقِ کریمانہ اور رحمتِ عامہ کا ظہور نہ ہوتا تو آپ قبول نہ فرماتے، کیونکہ حضرت صفیہؓ قد و قامت میں بہت چھوٹی تھیں اور خواتین ان کو بونی کہہ کر طنز کرتی تھیں، آپ نے جب یہ لفظ ازواجِ مطہرات میں ایک بیوی سے سنا تو آپ نے فرمایا کہ تم نے ان کے حق میں ایسی بات کہی کہ اگر وہ سمندر میں ڈال دی جائے تو اس کا رنگ گدلا ہو جائے اور آپؐ نے حضرت صفیہؓ کی مسافرانہ بے بسی کی وہ غمخواری کی جو صرف ایک پیغمبر ہی کر سکتا تھا۔

حضرت زینبؓ بنت جحش آپؐ کی پھوپھی زاد بہن تھیں ان کی شادی آپؐ نے خود اپنے متبنّٰی غلام حضرت زید بن حارثہؓ سے کردی تھی۔ مگر حضرت زینبؓ زید بن حارثہؓ سے نفرت کرتی تھیں، زید کے طلاق دینے کے بعد آپؐ نے ان سے نکاح کرلیا۔ کیونکہ ان کی پہلی شادی کے ذمہ دار خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تھے جہاں تک حضرت زینبؓ کی صورت و شکل کا تعلق ہے وہ آپ سے چھپی ہوئی نہیں تھی آپؐ نے ان کے بچپن اور جوانی کا زمانہ دیکھا تھا۔ اگر صرف حضرت زینبؓ کی شکل و صورت کا معاملہ ہوتا جس کو مستشرقین اپنی دریدہ دہنی کا نشانہ بناتے ہیں تو آپؐ ان سے اس وقت نکاح کر سکتے تھے جب وہ نوعمر اور دوشیزہ تھیں۔

اسی طرح حضرت زینبؓ بنت خزیمہ کے شوہر حضرت عبداللہ بن جحش غزوۂ بدر میں شہید ہوگئے۔ اور اس وقت تھوڑے مسلمان موجود تھے، ان میں کوئی بھی ان کی کفالت کیلئے تیار نہ تھا۔ اس لئے رحمۃ للعالمین نے یہ گراں کا بار خود اٹھالیا۔ اور ان کو اپنے حرم میں داخل کرکے عزت بخشی جس کا وہ خود اعتراف کرتی تھیں اور اللہ کا شکر ادا کرتی تھیں۔

یہ تھیں وہ ازواجِ مطہرات اور یہ تھا تعدّدِ ازدواج کا قصہ جو بد باطن، یہودیوں اور خبیث النفس نصرانیوں کی رنگ آمیزی کا موضوع رہا ہے۔ اور اس کو انتہائی گھناؤنے انداز میں بڑھا چڑھا کر پیش کیا کرتے ہیں اور جیسا کہ اوپر کہا گیا ہے کہ مسلمان مبلغوں کی زبان بندی کیلئے ایک آلہ کے طور پر استعمال کرتے ہیں اوپر کی جو تفصیلات عرض کی گئیں اس کی روشنی میں ایک سیاہ باطن ہی آپ کے تعدّد ازدواج کو عیش و عشرت کی دلیل بنا سکتا ہے رسولِ پاکؐ کے حرم میں یہ ازواجِ مطہرات انتہائی فقر و افلاس اور صبر و قناعت کی زندگی گزارنے پر مجبور تھیں۔ اگر آنحضرتؐ چاہتے تو ان کو شاہزادیوں کی طرح لباس و زینت کی چیزیں عطا کر سکتے تھے، لیکن عالم یہ تھا بقولِ حضرت عائشہؓ کے دو دو مہینے ایسے گذر جاتے کہ آپ کے گھر میں چولہا نہیں جلتا تھا۔ گدلا پانی اور معمولی قسم کا کھجور جس کو دقل کہتے ہیں۔ اس پر گذر تھا، اُمّہات المؤمنین بیشک بلند کردار، عصمت و عفت کی پیکر، شکر و عبادت کی خوگر اور رضائے الٰہی کی جویاں تھیں لیکن پھر بھی بنی نوع انسان میں تھیں، بشریت ان کا جوہر تھا، ان کو بھوک بھی لگتی تھی اور پیاس بھی ستاتی تھی انہوں شکوہ بھی کیا، غذا اور کسا (پیراہن)، کے مطالبے بھی کیے۔ آنحضرتؐ نے تنگی اور ترش روئی کے لمحات بھی برداشت کیے اور جب ازواجِ مطہرات کی طرف سے مطالبہ بڑھا اور مطالبہ نے شدّت اختیار کرلی تو آپ نے ان کو اختیار دیا کہ یا تو وہ رسولِ پاکؐ کی عطا کردہ ردائے رحمت کے سایہ میں رہیں یا پھر عیش و عشرت کی زندگی پسند کرلیں۔ سورۂ احزاب کی یہ آیات اسی واقعہ کی طرف اشارہ کرتی ہیں:

يَا أَيُّهَا النَّبِيُّ قُلْ لِأَزْوَاجِكَ إِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ الْحَيَاةَ الدُّنْيَا وَزِينَتَهَا فَتَعَالَيْنَ أُمَتِّعْكُنَّ وَأُسَرِّحْكُنَّ سَرَاحًا جَمِيلًا وَإِنْ كُنْتُنَّ تُرِدْنَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَالدَّارَ الْآخِرَةَ فَإِنَّ اللَّهَ أَعَدَّ لِلْمُحْسِنَاتِ مِنْكُنَّ أَجْرًا عَظِيمًا۔ (احزاب: ۲۸-۲۹)

ترجمہ: اے نبیؐ! اپنی بیبیوں سے فرما دیجئے کہ اگر تم دنیوی زندگی (کا عیش) اور اس کی بہار چاہتی ہو تو آؤ میں تم کو کچھ مال و متاع (دنیوی)

دیدوں اور تم کو خوبی کے ساتھ رخصت کردوں اور اگر تم اللہ، اس کے رسولؐ اور عالم آخرت کو چاہتی ہو تو تم میں نیک کردار والی کیلئے اللہ نے اجر عظیم مہیا کر رکھا ہے۔

یہ واقعہ سیرت کی تمام مستند کتابوں میں مذکور ہے اور اس کو قرآن کریم نے اپنی آیات میں داخل کرکے خلود بخش دیا ہے، یہ اس وقت کے معاشرے کی تصویر بھی ہے اور اہل بیت رسولؐ اللہ کی زندگی کا نقشہ بھی اس سلسلہ میں مزید تفصیل اگر بیان کی جائے تو ایک مستقل موضوع ہو جائے گا یہاں صرف اس نکتہ کی وضاحت مقصود ہے کہ یہ اس زمانہ کا واقعہ ہے جبکہ مسجد نبویؐ میں مال غنیمت کا انبار لگا ہوا تھا۔ اور آپؐ فتح و قیادت کی چوٹی پر تھے اگر مقصود زندگی کی بہاریں سمیٹنا ہوتا۔ اور نعوذ باللہ ہوس رانی کا شائبہ بھی ہوتا تو روم و فارس کی حسین و جمیل دوشیزائیں آپؐ کی خدمت میں لائی جاتیں۔ لیکن یہاں تو مقصد نبوت کی تکمیل اور ایک ایسا اسوہ چھوڑنا تھا جو قیامت تک کیلئے کام آئے۔ یہ واقعہ جس کو قرآن نے محفوظ کر دیا ہے سیرتِ نبویؐ کا ایک مثالی اور معجزانہ باب ہے۔

(ماخوذ از پیغمبر اخلاق و انسانیت)

## (بقیہ) درس حدیث

ہوگئی، واجب ہوگئی، پھر ایک دوسرا جنازہ گذرا، اس جنازہ کی برائی بیان کی گئی، آپؐ نے برائی سنکر فرمایا واجب ہوگئی، واجب ہوگئی، واجب ہوگئی۔

حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے سوال کیا اللہ کے رسول میرے ماں باپ آپ پر قربان ایک جنازہ گذرا اس کی تعریف کی گئی تو آپؐ نے واجب ہوگئی، واجب ہوگئی، واجب ہوگئی فرمایا۔ دوسرا جنازہ گذرا اس کی برائی بیان کی گئی تو بھی آپؐ نے واجب ہوگئی، واجب ہوگئی، واجب ہوگئی، فرمایا۔

تب آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے وضاحت فرمائی کہ جس کی تم نے تعریف کی اس کے لئے جنت واجب ہوگئی اور جس کی برائی بیان کی اس پر جہنم واجب ہوگئی، تم روئے زمین پر اللہ کے گواہ ہو۔

امام مسلم نے معبد بن کعب بن مالک سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے ابوقتادہ ابن ربعی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ وہ فرمایا کرتے تھے کہ "حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس سے ایک جنازہ گذرا تو آپؐ نے فرمایا: اس کو راحت نصیب ہوئی، اور لوگوں کو اس سے راحت ملی۔

صحابہ کرامؓ نے عرض کیا اے اللہ کے رسولؐ! اس کو راحت نصیب ہوئی لوگوں کو اس سے راحت ملی، کا کیا مطلب ہے آپؐ نے فرمایا بندۂ مومن کو (موت کے بعد) دنیا کی پریشانیوں سے فرصت مل جاتی ہے وہ اللہ کی رحمت کے سایہ میں چلا جاتا ہے، اور بدکردار آدمی (کی موت) سے اللہ کے بندوں، ملک، درخت اور جانوروں کو راحت مل جاتی ہے۔

### اجمال کے بعد تفصیل کی ایک مثال

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کا پڑوسی کو ستانے سے ڈرانا بھی ہے۔ امام بخاریؒ نے ابوشریح خزاعی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: خدا کی قسم وہ مؤمن نہیں، خدا کی قسم وہ مؤمن نہیں، خدا کی قسم وہ مؤمن نہیں۔ صحابۂ کرامؓ نے عرض کیا یا رسول اللہ کون مؤمن نہیں؟ آپؐ نے فرمایا جس کے شر اور ستانے سے اس کا پڑوسی محفوظ نہ ہو۔

اسی قسم میں وہ حدیث بھی آجاتی ہے جس میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے والدین کے ساتھ حسن سلوک میں کوتاہی کرنے کے سلسلہ میں ڈرایا ہے۔

امام مسلم نے حضرت ابوہریرہؓ سے روایت کیا ہے کہ انھوں نے بیان کیا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: وہ ذلیل ہو، وہ ذلیل ہو، وہ ذلیل ہو، صحابۂ کرام نے سوال کیا اللہ کے رسول کون؟ آپ نے فرمایا جس نے اپنے والدین کو بڑھاپے میں پایا (ان میں سے کسی ایک کو بڑھاپے میں پایا یا دونوں کو اور ان کی خدمت کرکے) جنت میں نہ داخل ہوا۔

# شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا کاندھلویؒ اور مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ

عمیر الصدیق ندوی رفیق دارالمصنفین، اعظم گڑھ

حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کی شخصیت اور ان کے دینی و علمی افکار و نظریات پر ان کے اہل خاندان اور اساتذہ کے علاوہ جن اکابر کے اثرات و نقوش زیادہ نمایاں ہیں ان میں حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا کاندھلویؒ کی ذات گرامی خاص طور پر قابل ذکر ہے۔

حضرت شیخؒ مدۃ العمر درس و تدریس اور تصنیف و تالیف میں مشغول رہے ساتھ ہی وہ رشد و ہدایت کا سرچشمہ رہے، غیر معمولی استعداد، بلند ہمتی، عالی حوصلگی، ایثار و زہد و توکل، وقار و سکینت، ضبط و تحمل، اصابت رائے دور اندیشی، توازن و اعتدال، وسعت قلب و نظر کے ذاتی اوصاف کے علاوہ دینی حمیت اور اسلاف کرام اور علمائے حق کے مسلک سے وابستگی اور سب سے بڑھ کر جناب رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات اقدس سے بے پناہ عقیدت و عشق ان کی سیرت کے نمایاں ترین ابواب و عناوین ہیں، ان اوصاف و محاسن کی جلوہ سامانیوں نے حضرت شیخ کی شخصیت میں عوام و خواص کے لئے ایسی کشش پیدا کر دی تھی جس کی مثال مشکل سے ملتی ہے، ارباب فضل و کمال بھی ان سے ربط و تعلق کے لئے کوشاں اور ان سے اپنی وابستگی پر نازاں ہوتے، حضرت شیخؒ کے سرچشمۂ فیض سے سیراب ہونے والوں کا احاطہ آسان نہیں، تاہم ان میں سرفہرست حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کا نام نامی ہے۔

حضرت مولانا ندوی کی متفرق تحریروں میں حضرت شیخ کا ذکر جا بجا ملتا ہے۔ لیکن جب حضرت شیخ کا انتقال ہوا تو ان کے سوانح و احوال حضرت مولانا ندویؒ نے ایک مستقل کتاب کی شکل میں "حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا سہارنپوریؒ" کے نام سے مرتب کئے، سیرت سید احمد شہیدؒ، تذکرہ فضل رحمٰن گنج مراد آبادی، سوانح مولانا عبدالقادر رائپوری سوانح حضرت مولانا محمد الیاس اور تاریخ دعوت و عزیمت کے عالی مقام مصنف کو ہی زیب تھا، کہ حضرت شیخ کے کمالات کا مرقع ان کے قلم سے تیار ہو، یہ کتاب ۱۹۸۲ء میں شائع ہوئی، اس کی ضرورت و اہمیت کا اندازہ حضرت مولانا کے ان الفاظ سے کیا جا سکتا ہے کہ "یہ عصر حاضر کے ایک باکمال فرد کی سوانح نہیں، ایک مردم خیز دور، ایک مرد آفریں معاشرہ، ایک حیات بخش نظام تعلیم و تربیت اور ایک پر ثمر اور شاداب شاخ نہال کی آخری بہار کی کہانی ہے، اس لئے سوانح نگار کی محنت و قوت، مطالعہ اور ذمہ داری فرد واحد کی سوانح نگاری تک محدود نہیں، اس سے کہیں زیادہ وسیع و عمیق اور نازک ہے۔"

حضرت مولانا جہاں اس تصنیف کو سعادت دارین کا سامان تصور فرماتے وہیں ان کو یہ شبہ و اضطراب بھی تھا کہ حضرت شیخ کی سوانح نگاری کا فرض کما حقہ ادا ہو سکا یا نہیں!

حقیقت یہ ہے کہ اس کتاب میں حضرت شیخ کے سوانح جس حسن ترتیب و خوش سلیقگی سے پیش کئے گئے ہیں وہ حضرت مولانا کے بلند پایہ تاریخی و تحقیقی ذوق و ملکہ کے شاہد ہیں، کتاب میں کیفیت و سرشاری کی جو لذت ہے اس کا لطف تو صاحب دل ہی لے سکتا ہے لیکن الفاظ و عبارت کے ظاہر میں بھی قارئین اس کتاب کے روح پرور اور حد درجہ جاذب و پرکشش ماحول میں خود کو کسی اور عالم میں پاتا ہوا محسوس کرتے ہیں۔

اس مضمون کا مقصد کتاب کے مشمولات کا جائزہ لینا نہیں بلکہ حضرت شیخ کی زندگی اور ان کی نظر میں حضرت مولانا کا جو مرتبہ اور مقام تھا اس کی چند جھلکیاں پیش کرنا ہے، اکابر کے بلند درجات کی پاسداری، ان سے استفادہ کی صحیح راہ اور مرشد اور مسترشد کے احوال و مقامات کی نزاکت کا یہ باب دوسرے طالبین و سالکین کے لئے لائق تقلید و تتبع ہے۔

یہاں اس حقیقت کا اعادہ ضروری ہے کہ حضرت مولانا ندویؒ کی زندگی کی یہ خصوصیت بڑی نمایاں ہے کہ وقت کے علماء و مشائخ کبار نے ان کے ساتھ شفقت و محبت

کے ساتھ احترام وعقیدت کا معاملہ فرمایا، مولانا تھانویؒ، مولانا عبد القادر رائے پوریؒ، مولانا محمد الیاس کاندھلویؒ، مولانا سید سلیمان ندویؒ اور مولانا عبد الماجد دریا بادیؒ وغیرہم کے یہاں حضرت مولانا کے متعلق جن الفاظ میں محبت وعقیدت کا اظہار ملتا ہے اس کی تفصیل کی یہاں گنجائش نہیں، حضرت شیخ الحدیث کے یہاں یہ جذبہ اور زیادہ واضح رنگ میں نظر آتا ہے، حضرت شیخ کا یہ جملہ ہی اس دعویٰ کی دلیل کے لئے کافی ہے کہ "بلا تصنع اور بلا مبالغہ عرض کرتا ہوں کہ آپ کے تعلق کو اپنے لئے وسیلۂ نجات سمجھتا ہوں۔"

آپ بیتی میں حضرت شیخ نے مختلف مقامات پر جس طرح حضرت مولانا کا ذکر کیا ہے وہ بھی پڑھنے کے لائق ہے حضرت مولانا عبد القادر رائے پوری نے ایک بار حضرت مولانا ندوی سے سفر حج میں معیت کی خواہش ظاہر فرمائی تو مصارف کے پیش نظر حضرت مولانا ندوی نے تامل فرمایا اس موقع پر حضرت شیخ نے جس طرح مداخلت فرمائی وہ ان کے الفاظ میں ملاحظہ ہو "میں نے کہا کہ لاحول ولا قوۃ پیسوں کا خیال نہیں کیا کرتے، میں نے دونوں حج قرض سے ہی کئے ہیں، علی میاں نے کہا کہ قرض میرے بس کا نہیں، میں نے کہا کہ

تو مشق ناز کر خون دو عالم میری گردن پر

..... اللہ تعالیٰ مولانا کو بہت بلند درجات عطا فرمائے ان کے احسانات بھی اس سیہ کار پر لاتعد ولاتحصیٰ ہیں۔"

حضرت شیخ کی اس محبت کا احساس حضرت مولانا کو بھی تھا، ایک موقع پر انھوں نے توجہ وعنایت کی اس نعمت پر صرف یہ شعر کہہ کر اپنا حال بیان کر دیا کہ ؎

بہر تسکین دل نے رکھ لی ہے غنیمت جان کر
جو بوقت ناز کچھ جنبش ترے ابرو میں تھی

**حضرت شیخ سے ربط وعقیدت**

کی یہ مدت کم وبیش چالیس سال ہے جو آمد ورفت اور خط وکتابت کے ذریعہ پختہ تر ہوتی گئی، حضرت شیخ کے خطوط کا یہ عالم ہے کہ سو فیصد محفوظ نہ رہ پانے کے باوجود حضرت مولانا کے ہاں ان کی موجودہ تعداد ساڑھے تین سو سے زیادہ ہے، حضرت مولانا کی پوری کوشش ہوتی کہ یہ گرامی نامے ضائع نہ ہونے پائیں، ان مکاتیب عالیہ میں ذاتی محبت وتعلق دلی جذبات وخیالات اور مشورے اور رہنمائیاں سب شامل ہیں، ان خطوط کا مجموعہ شائع نہیں ہوا لیکن "سوانح مولانا محمد زکریا" میں ان کی جھلک بڑی واضح اور محسوس ہے۔

**حضرت شیخ کی مجالس کا کیف**

رمضان المبارک کی ساعتوں میں اور سوا ہو جاتا تھا، اسی لئے حضرت مولانا کی خواہش رہتی کہ یہ مبارک دن حضرت شیخ کی خدمت وحضوری میں گزریں، ۱۹۴۶ء میں حضرت مولانا نے رمضان المبارک کا پورا مہینہ نظام الدین میں حضرت شیخ کے ساتھ گزارا، ان لمحات کو یاد فرماتے ہوئے لکھا کہ حضرت شیخ کے خصوصی شفقت وتعلق کی وجہ سے بہت قریب سے دیکھنے کا موقع ملا، حالانکہ تعلقات کا آغاز اس سے پہلے ہو چکا تھا، ۱۹۴۴ء میں حضرت مولانا محمد الیاسؒ کا انتقال ہوا، دین وملت کے عظیم خسارہ کے علاوہ حضرت شیخ کے لئے ذاتی حیثیت سے بھی یہ بڑا سخت سانحہ تھا، تدفین کے وقت حضرت مولانا ندوی بھی موجود تھے، فرط غم سے وہ بنگلہ والی مسجد کی سوگوار اور دل فگار فضا میں ٹھہرنے کی تاب نہ لا سکے اور اپنے چند احبا[ب] کے ساتھ ہمایوں کے مقبرہ کی طرف چلے۔ واپس آئے تو حضرت شیخ نے بڑی شفقت [سے] فرمایا کہ "مولوی صاحب کہاں چلے گئے [تھے] اتنے متاثر کیوں ہو کیا تمہیں وہ حدیث [یاد] نہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو کوئی صدمہ پیش آئے وہ میری وفات کا [صدمہ] یاد کرے کہ اس کے لئے اس سے بڑا کوئی صدمہ نہیں ہو سکتا۔" اتنے میں دسترخوان [آیا تو] پھر بڑی شفقت سے فرمایا کہ آؤ اور اصرا[ر سے] چیزیں پیش کرتے رہے، اس انتہائی غ[م] واندوہ کی حالت میں حضرت شیخ کی ا[س] قوت برداشت کو جو اصلاً ایمانی قوت ا[ور] تعلق باللہ کا مظہر تھی دیکھ کر حضرت مو[لانا] لکھتے ہیں کہ اپنے تاثر اور غم واندوہ پر ش[رم] آنے لگی۔

اس واقعہ سے پہلے ۱۹۴۳ء میں [حضرت] شیخ نے لکھنؤ اور اودھ کا ایک تبلیغی س[فر] حضرت مولانا الیاسؒ کے ایماء پر کیا تھا گو [حضرت] شیخ کو عام سفروں سے مناسبت نہ تھی سفر کے نام سے گویا وحشت تھی، شدید [ضرورتوں] اور تقاضوں کے تحت ہی وہ سفر کی صعو[بتیں] برداشت کرتے، لیکن اس تبلیغی سفر پر جب وہ لکھنؤ تشریف لائے تو حضرت مولانا [کے] آبائی گاؤں تکیہ شاہ علم اللہ بھی تشریف [لے] گئے، کئی برس بعد وہ پھر تکیہ تشریف لا[ئے] اور ایک شب وروز قیام فرمایا، حضرت [مولانا] کے لئے ظاہر ہے قیام کے یہ لمحات کیف[یات] سے مملو تھے، فرماتے ہیں کہ صبح جب [میں] مولانا کو وضو کرانے لگا تو شیخ نے بھ[ری] ہوئی آواز میں فرمایا کہ مولوی صاحب! [یہاں] سے جانے کے لئے دل بہت برا ہو رہا ہے

حضرت مولانا ندوی کو جب پہلی بار سفر حج و حجاز کی سعادت نصیب ہوئی تو انھوں نے مدینہ طیبہ سے حضرت شیخ کی خدمت میں خط بھیجا جس میں مدینہ طیبہ کے راستے کی کیفیت اور چند نعتیہ اشعار تھے، حضرت شیخ کو جب یہ خط ملا تو عجب کیفیت تھی، اپنے ایک عزیز حاضر باش سے جو خوش الحان تھے فرمائش کی کہ ان اشعار کو ترنم سے پڑھیں، جب یہ اشعار پڑھے گئے تو سننے والوں حب الٰہی کے ذکر سے فرط شوق اور شدت جوش سے ایک لرزش سارے بدن میں پیدا ہوگئی۔

اس باہمی محبت و عقیدت کا نتیجہ یہ تھا کہ حضرت شیخ مہمات امور میں حضرت مولانا سے مشورہ فرماتے، ۱۹۶۷ء میں حضرت شیخ نے اپنے چوتھے حج کا ارادہ فرمایا، حج کا اشتیاق اور بعض غیبی اشارات و مبشرات اس ارادہ کو مہمیز دے رہے تھے، لیکن چند اسباب سے ہندوستان میں اس وقت قیام میں ہی مصلحت تھی، اس موقع پر حضرت شیخ نے جن احباب خاص سے مشورہ کیا ان میں امیر التبلیغ مولانا انعام الحسنؒ اور مولانا محمد منظور نعمانیؒ کے ساتھ حضرت مولانا ندوی بھی تھے جن کو حضرت نے تخلیہ میں یاد فرمایا اور خاص طور پر مشورہ کیا۔

اسی طرح ۱۹۶۹ء میں حج کے لئے حضرت شیخ کی خواہش تھی کہ حضرت مولانا ان کے ساتھ ہوں، مولانا نے فرمایا کہ وہاں کے سفر کی کوئی تقریب پیدا نہیں ہوئی نہ رابطہ کا جلسہ ہے نہ جامعہ اسلامیہ کا، لیکن چند دنوں کے اندر اچانک جامعہ اسلامیہ مدینہ منورہ کی ایک ہنگامی نشست کے لئے دعوت نامہ آگیا، حضرت مولانا نے اس غیبی انتظام کی فوری اطلاع حضرت شیخ کو دی جس سے وہ قدرتاً بہت مسرور ہوئے اور آخر کار یہ سفر حج حضرت مولانا کی معیت و رفاقت میں ہوا۔

حضرت مولانا ایک بار حجاز مقدس میں تھے تو حضرت شیخ کا ایک مکتوب موصول ہوا جس میں روضۂ مبارک پر سلام نیازہ پیش کرنے کی درخواست تھی، اس خط میں حضرت شیخ نے جس طرح حضرت مولانا کو مخاطب کیا وہ مکتوب نگار اور مکتوب الیہ کے مقامات بلند کا عکاس ہے لکھتے ہیں "..... اولاً اپنی تقصیرات اور بے عنوانیوں کی معافی چاہتا ہوں، ثانیاً ے

جاتے ہو تو جاؤ پر اتنا سن جاؤ
یاد جو آجائیں تو مرنے کی دعا کرنا

اس شعر پر حضرت مولانا کا یہ حاشیہ بھی کیا خوب ہے "کس پر؟ یہ کیا بتاؤں"۔

ایک اور سفر حج کے سلسلہ میں حضرت شیخ نے خط لکھا کہ "...... یقین تھا کہ دہلی میں الوداعی زیارت ہوگی اور اپنی بدحالی کو پیش کرکے کچھ مانگنے کی درخواست کروں گا، دہلی کے اس سفر میں اہم مقصد آپ کی زیارت ہی تھی" بارگاہ سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم میں سلام پیش کرنے کی درخواست کے ساتھ حضرت شیخ کے الفاظ بھی ملاحظہ فرمائیں کہ... اور یہاں کے مسلمانوں کے لئے کیا کہنا ہے یہ تو آپ کا دل مجھ سے زیادہ جانتا ہوگا"۔

ایک اور خط میں جو ان ہر دو اکابر کی عظمت شان کا ترجمان ہے حضرت شیخ نے لکھا کہ "...... ایک خصوصی درخواست آپ سے یہ بھی ہے کہ ملتزم پر ایک مرتبہ یہ بھی اس ناپاک کے لئے مانگ دیجئے ے

من نگویم کہ طاعتم بپذیر
قلم عفو بر گناہم کش

کیا بعید ہے کہ گناہوں سے پاک صاف لوگوں کی زبان کسی ناپاک کی معافی کا ذریعہ بن جائے"۔

اسفار حج کے سلسلے میں ایک بار حضرت مولانا نے حضرت شیخ کے چند رفقا کے لئے ویزے کے اجرا میں آسانیاں فراہم کیں تو حضرت شیخ نے لکھا کہ "اس میں نہ ذرا مبالغہ اور نہ ذرا تصنع کہ اس مرتبہ حاضری کے بعد سے کثرت سے صلوٰۃ و سلام پیش کرنے کے ساتھ رفع مراتب و درجات عالیہ کا بہت ہی اہتمام سے اور بہت ہی کثرت سے دعائیں کرتا رہا، لکھتے ہوئے تو شرم آتی ہے لیکن اس مرتبہ کی حاضری کا سہرا صرف جناب کے سر ہے اس لئے اگر اس حاضری میں اعمال حسنہ ہو بھی گئے ہوں تو انشاء اللہ اس کے ثواب میں آپ کی شرکت بغیر کہے ہے"۔

ربط و تعلق کا سلسلہ دراز ہوتا گیا، حضرت شیخ اپنی پریشانیوں اور بیماریوں کا بے تکلف اظہار فرمانے لگے، دیوبند کا قضیہ نامرضیہ ان کی پریشانی کا بڑا سبب تھا، اس موقع پر تحریر فرمایا کہ "آپ سے ملنے کو اور دیوبند کے متعلق گفتگو کو بہت جی چاہ رہا ہے"، ان کو نزول الماء کی شکایت ہوئی تو بڑے پیارے لکھا کہ "علی میاں بہت ہی امراض کا شکار ہوں لیکن تمام تکالیف کے اندر آرام و راحت ہے" خود حضرت مولانا کی ہر خوشی، غم اور تکلیف کا احساس حضرت شیخ کو رہتا، حضرت مولانا کے عزیز بھانجے مولانا محمد ثانی حسنی کا انتقال ہوا تو انھوں نے جو تعزیتی خط لکھا اس کو حضرت مولانا نے یادگار تاریخی مکتوب سے تعبیر کیا، پورا خط پیش کرنا مشکل ہے، لیکن تعلق کے بعض جملے نقل کئے جاتے ہیں کہ "علی میاں! حادثہ جانکاہ

بر سن کر دل پر کیا گذری بیان نہیں کر سکتا' ...مر آپ کی پیرانہ سالی اور پے در پے حادثات ...لسل اور بھی موجب رنج و قلق ہے مگر محض ...ؕ و قلق سے نہ تو جانے والے کو فائدہ نہ رہنے ...ے کو سکون ..... اس وقت رہ رہ کر عزیز ...وم کی خوبیاں اور باتیں یاد آرہی ہیں اور ...ے خیال بھی بار بار آرہا ہے کہ آپ پر کیا گذری ...ی "

حضرت شیخ کی شفقت کو حضرت ...انا نے ایک جگہ ماں کی شفقت سے تعبیر کیا ہے' ...سے زیادہ بہتر اور سچی تعبیر کیا ہوسکتی ہے' ...ی کی مثال ملاحظہ ہو' حضرت مولانا کو موتیابند ...ا آپریشن کے ناکام ہونے کی وجہ سے ...ے آنکھ کی بصارت کمزور بلکہ زائل ہوگئی' یہ ...ی کر حضرت شیخ نے فرمایا" میں تم کو حکم دیتا ...ں کہ تم خواہ مجاز کا ہو خواہ یورپ وامریکا کا ...اہ اندرون ملک کا کوئی سفر تنہا نہ کروگے' ...ے داعیوں کو بے تکلف لکھ دیا کرو کہ میرے ...ھ دو رفیق ضروری ہیں اگر وہ دو کا ...ظام نہ کرسکیں تو ایک کی بہر حال شرط ...ے' اگر ان کو غرض ہوگی تو سو بار بلائیں گے ...یں تو شما بخیر سلامت' خبردار اس میں ...ف نہ ہو "

اس کے بعد اتفاق سے حضرت مولانا ...حیدر آباد کا ہوائی سفر تنہا کیا' حضرت شیخ ...علوم ہوا تو بڑی محبت سے جواب طلب ...ا کہ میری ممانعت کے باوجود یہ سفر تنہا کیوں ...گیا؟

اسی ضعف بصارت کے عالم میں ...ے بار مدینہ طیبہ سے مکہ معظمہ کے سفر میں حضرت ...یخ کا ساتھ تھا' رات کے وقت مکہ معظمہ ...نچے تو حضرت شیخ نے حکم دے کر حضرت مولانا کو آرام کرنے کے لئے فرمایا اور میزبان کو تاکید کی کہ قصور نہ ہو۔

حضرت شیخ کو حضرت مولانا کی راحت وصحت کی فکر رہتی' مدینہ طیبہ کے قیام کے زمانہ میں ذکر کی مجلس میں حضرت مولانا روزانہ صبح کو حاضر ہوتے تو ان کے الفاظ میں" روزانہ کا معمول تھا کہ عین ذکر کی حالت میں ایک چمچہ تلے ہوئے انڈے کا اور ایک خمیرہ کا میرے منہ میں لگادیا جاتا"۔ ریاض کا سفر ہوا تو خدام کو ارشاد ہوا کہ جتنے دن علی میاں کا ریاض رہنا ہو اتنے دن کی خوراک ساتھ کردو۔

دوسری آنکھ کے آپریشن کے لئے حضرت مولانا کو امریکا جانے کا حکم حضرت شیخ نے ہی دیا اور جب آپریشن ہونے والا تھا تو حضرت شیخ نے حرم شریف میں مسلسل دعا کا اہتمام فرمایا۔

۱۹۷۳ء میں حضرت شیخ ارض مبارک مستقل قیام کی نیت سے تشریف لے گئے' ان دنوں وہاں حضرت مولانا کا بھی قیام تھا' وہاں کی مجالس میں حضرت مولانا نہ ہوتے تو حضرت شیخ کو بڑا اشاق گزرتا' اسی لئے حضرت مولانا بالعموم مدینہ طیبہ میں کسی دوسری جگہ رات کی دعوت قبول نہ فرماتے' کیونکہ اس وقت حضرت شیخ کی طبیعت مبارک پورے نشاط وانبساط پر ہوتی' وہاں اور ہندوستان میں بھی جب حضرت مولانا تشریف لاتے تو حضرت شیخ ان کی مرغوب چیزوں کا اہتمام ان کی آمد سے پہلے شروع کردیتے' ایک مرتبہ حضرت مولانا نے اپنی آمد کی اطلاع کے ساتھ برسبیل تذکرہ یہ لکھ دیا کہ نقرس کے مرض کی وجہ سے گوشت سے پرہیز کر رہا ہوں' جب حضرت مولانا پہونچے اور دسترخوان بچھا تو معلوم ہوا کہ حضرت شیخ نے ترکاریوں سے تیار آٹھ دس کھانوں کا اہتمام فرمایا ہے' پھر جب تک حضرت مولانا کا قیام رہا حضرت شیخ اپنی مرغوب غذا گوشت سے دست کش ہوکر سبزی پر اکتفا فرماتے رہے

حضرت شیخ کے متعلق حضرت مولانا نے ایک جگہ لکھا کہ حضرت شیخ کے حالات وکمالات میں ایک نمایاں وصف اپنے سلسلہ کے مشائخ اور مربیوں ومحسنوں کے ساتھ وفاشعاری ان کی علمی یادگاروں کی نہ صرف حفاظت بلکہ زیادہ سے زیادہ اشاعت اور علمی دنیا میں ان کے تعارف اور ان کے علمی ودینی فیوض کے دائرے کو وسیع کرنے کا وہ بے پایاں جذبہ تھا جس کی نظیر اس زمانہ میں ملنی مشکل ہے' وہ ان کے ایک ایک حرف کو آنکھوں سے لگانے اور دنیا میں دور دور پہونچانے کے لئے ساعی وکوشاں رہتے تھے۔

یہی بات خود حضرت مولانا کی ذات گرامی پر حرف بحرف صادق آتی ہے' خصوصًا حضرت شیخ کی تمام تحریروں کے طبع واشاعت کے لئے انھوں نے ہر ممکن کوشش کی' حضرت شیخ کے ایماء پر ان پر مقدمے بھی تحریر فرمائے' لامع الدراری' الکوکب الدری علی جامع الترمذی' جزء العمرات' اوجز اور الابواب والتراجم للبخاری پر حضرت مولانا کے مفصل مقدمے ہیں' مولانا حسین احمد مدنیؒ کے برادر خورد مولانا محمود مدنی کی وفات کے بعد ان کے ایک رسالہ الحظ الاوفر فی الحج الاکبر کو حضرت شیخ نے بڑے اہتمام سے شائع فرمایا تو اس پر بھی مقدمہ تعارف حضرت مولانا سے ہی لکھوایا۔

ادھر حضرت شیخ بھی حضرت مولانا کی ہر تحریر کو محبت کی نظر سے دیکھتے' سنتے

اور اس کی اشاعت کے فکر مند رہتے "نئی دنیا امریکہ سے صاف صاف باتیں" شائع ہوئی تو حضرت شیخ نے پڑھوا کر سنا اور پھر خط لکھا کہ آپ کی امریکا کی تقریریں بہت پسند آئیں بڑے غور سے سنا مگر سمجھ میں نہیں آیا کہ اہل امریکہ کے ان سے متاثر ہونے کی کیا صورت ہے، میری تو رائے ہے کہ جتنی زیادہ سے زیادہ اس کی انگریزی عربی میں طباعت کی صورت ہوسکے، بہتر ہے اس کی اشاعت کی بہت زیادہ ضرورت ہے۔

حضرت مولانا کی ہر کتاب کے لئے قدر کی یہی کیفیت تھی، نزہۃ الخواطر اور تاریخ دعوت و عزیمت کے متعلق بھی مشورے دیئے کہ نزہۃ الخواطر کی طباعت کا تو بہت ہی اشتیاق ہے، اللہ کرے میری زندگی میں طبع ہو جائے، تاریخ دعوت و عزیمت ملی تو لکھا "......آپ کی کتاب تاریخ دعوت و عزیمت ایسی حالت میں پہونچی کہ میں لب گور تھا، بیٹھنا مشکل، سننا مشکل، لیکن مجھے آپ کی ہر کتاب کا اہتمام رہتا ہے، اللہ تعالیٰ آپ کو جزائے خیر دے ....اللہ تعالیٰ آپ کو تادیر زندہ سلامت رکھے۔

حضرت شیخ اور حضرت مولانا کی اس داستان میں کہیں حضرت شیخ کی محبت و شفقت میں ماں باپ کی محبت کا رنگ نظر آتا ہے، کہیں بے تکلف حبیب و رفیق کا اور کہیں ناصح و مشیر کا، مثلاً ایک خط میں لکھتے ہیں "اگر آپ تفریحی فقرہ نہ سمجھیں تو واقعی مشورہ پوچھتا ہوں کوئی ایسی جگہ بتاؤ جہاں دو تین دوستوں کے سوا اور جو اللہ جل شانہ قوت عطا فرمائیں تو ان کو بھی دفع، کوئی میرے پاس نہ آئے، لاحول ولا قوۃ الا باللہ، میری حالت آج کل عجیب گذر رہی ہے، گفتگو آئین درویشی نبود ورنہ تو ماجرا ہا داشتیم۔

اسی خط کے آخر میں لکھتے ہیں میرے لئے کوئی گوشہ عافیت ہی تجویز فرمائیں"۔

یہاں یہ بھی عرض کرنے کو دل چاہتا ہے کہ حضرت شیخ کے انداز تخاطب میں فرق ہوتا رہا، کبھی وہ علی میاں لکھتے، کبھی مولوی صاحب، کہیں مولانا صاحب اور کبھی المخدوم المکرم حضرت مولانا کے الفاظ استعمال فرماتے، الفاظ کا یہ سفر کم معنیٰ خیز نہیں۔

پہلے جاں پھر جانِ جاں پھر جانِ جاناں ہوگئے

اس کیفیت کی شرح آسان نہیں لیکن حضرت شیخ نے اپنے مکاتیب میں حضرت مولانا کو مخاطب کرتے ہوئے جو اشعار لکھے ہیں وہی اس کیفیت کے اصل غماز ہیں، چند اشعار یہاں بھی پیش کئے جاتے ہیں جن میں ساری داستان گویا سمٹ کر آگئی ہے:

وہ لکھیں گے مجھے خط کا جواب اے داغ کیا کہنا
یہ تو نے خواب دیکھا یا کہ مضمون خیالی ہے

یاں لب پہ لاکھ لاکھ سخن اضطراب میں
واں ایک خامشی مرے سب کے جواب میں

میں گور ہا رہین ستم ہائے روزگار
لیکن ترے خیال سے غافل نہیں رہا

رفتہ رفتہ راہ و رسم دوستی کم ہو تو خوب
ترک کرنا خط کتابت یک قلم اچھا نہیں

ان کے خط کی آرزو ہے ان کی آمد کا خیال
کس قدر پھیلا ہوا ہے کاروبار انتظار

مدت سے لگ رہی تھی لب بام تک نگی
تھک تھک کے گر گئی نگہ انتظار آج

رہ گئی بات کٹ گئی شب ہجر
تم نہ آئے تو کیا سحر نہ ہوئی

گرے مری نظروں سے خوبانِ عالم
پسند آگئی تیری صورت کچھ ایسی

دیر و حرم میں روشنی شمس و قمر سے ہو تو کیا
مجھ کو تو تم پسند ہو اپنی نظر کو کیا کروں

گل پھینکے ہے اوروں کی طرف بلکہ ثمر بھی
اے ابر کرم بحر سخا کچھ تو ادھر بھی

انگشت دینی کتابوں کے مصنف آفریں
جھانکتی ہے شخصیت تیری ہر اک کردار سے
دوست، دشمن کیوں نہ ہوتے معتقد تیرے بھلا
پھول ہی جھڑتے رہے ہر دم تری گفتار سے

# سوال و جواب

محمد طارق ندوی

۔ آج کل شادیوں میں کھڑے ہوکر کھانے کا
ہوگیا ہے اسے "بفے" سسٹم کہتے ہیں شرعاً
کیسا ہے؟
۔ یہ طریقہ غیر اسلامی اور غیر مہذب ہے،
۔ شریف کی کتابوں میں تفصیل سے وہ روایات
ہیں جن میں حضورؐ کے کھانے کی مفصل کیفیت
ہے۔ اس میں ایک روایت بھی ایسی نہیں
ں میں آپؐ سے کھڑے ہوکر کھانا ثابت ہو
ں احادیث میں کھڑے ہوکر پینے کی
ت ہے جس سے صاف اندازہ ہوتا ہے کہ
ے ہوکر کھانا بدرجہ اولیٰ ممنوع ہوگا۔
:۔ زید سودی کاروبار کرتا ہے کیا ایسے شخص
ر کا متولی بنا سکتے ہیں؟
۔ سودی کاروبار کرنے والے کو متولی نہیں
سکتے ہیں۔ متولی بھی دیندار ہونا چاہیئے۔
:۔ ایک مسجد کا کچھ حصہ شہید کیا گیا
ا جو ملبہ نکلا اس کی مسجد میں ضرورت نہیں ہے
اسے فروخت کرکے جبکہ مسجد میں پیسوں کی
ت ہے مذکور رقم کو مسجد میں استعمال کرسکتے ہیں؟
۔ صورت مسئولہ میں ملبہ کو فروخت کرکے
میں رقم لگائی جاسکتی ہے۔
:۔ کیا ٹی وی، یا ریڈیو کے ذریعہ سلام کا
دینا ضروری ہے مثلاً بی بی سی لندن سے خبر
نے والا کہتا ہے کہ وقار احمد کا سلام قبول ہو۔
۔ صورت مسئولہ میں ٹی وی یا ریڈیو پر جو
سلام کرتے ہیں اس کا جواب دینے کی
ضرورت نہیں ہے۔

س:۔ عورتوں کا اگرچہ جماعت سے نماز پڑھنا
مکروہ ہے لیکن اگر پڑھیں تو اذان و اقامت کہیں گی
یا نہیں؟

ج:۔ عورت اگر مع الکراہت جماعت سے
نماز پڑھتی ہے تو اذان و اقامت نہیں کہیں گی۔

س:۔ اگر کسی شخص نے سجدۂ تلاوت میں
قہقہہ لگایا تو وضو ٹوٹ جائے گا یا نہیں؟

ج:۔ صورت مسئولہ میں سجدۂ تلاوت تو
معتبر نہ ہوگا لیکن وضو نہیں ٹوٹے گا۔

س:۔ کیا بعد نماز عصر قضاء عمری پڑھ
سکتے ہیں یا نہیں؟

ج:۔ ہاں! بعد نماز عصر قضاء عمری پڑھ سکتے ہیں۔

س:۔ مردوں کو کن کن دھاتوں کی انگوٹھی پہننا درست ہے؟

ج:۔ صرف چاندی کی انگوٹھی پہننا چاہیئے دوسری
دھاتوں کی انگوٹھی پہننا مکروہ ہے۔

س:۔ اگر نماز پڑھنے والا قرأت کرتے وقت
حرف اس طرح سے حذف کرکے پڑھتا ہے کہ
آیت کے معنی بدل جاتے ہیں تو نماز درست
ہوگی یا نہیں؟

ج:۔ مذکورہ بالا صورت میں نماز فاسد ہوجائیگی
"ومنها حذف حرف وان غير
المعنى تفسد صلاته عند عامة
المشائخ" (فتاویٰ عالمگیریہ ص ۶۲ جلد اول)

س:۔ کیا وتر کی نماز بیٹھ کر پڑھ سکتے ہیں

ج:۔ بلا عذر وتر کی نماز بیٹھ کر پڑھنا جائز نہیں
ہے نماز وتر نہیں ادا ہوگی۔

> قرآن کریم کی مقدس آیات اور احادیث نبوی، دینی
> معلومات میں اضافہ اور تبلیغ کیلئے شائع کیجاتی ہیں ان کا
> احترام آپ پر فرض ہے، لہٰذا جن صفحات پر یہ آیات درج
> ہوں انکو صحیح اسلامی طریقے کے مطابق بے حرمتی سے محفوظ رکھیں۔

# دورۂ برطانیہ اور آکسفورڈ

## سے واپسی پر

## حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی سے ایک انٹرویو

ناظم ندوۃ العلماء حضرت مولانا سید محمد رابع صاحب حسنی ندوی مدظلہ العالی ابھی حالیہ دنوں میں برطانیہ اور آکسفورڈ کے دورہ سے واپس آئے ہیں، اسی مناسبت سے گلوبل فیچرس کے خصوصی نمائندہ نے مولانا سے اس دورہ سے متعلق کچھ سوالات کئے اور ان کے تأثرات معلوم کئے، جن کے جواب مولانا نے عنایت فرمائے، چونکہ اس میں بعض مفید پہلو اور کام کی باتیں بھی آگئی ہیں۔ اس لئے افادۂ عام کی غرض سے انہیں شائع کیا جارہا ہے۔ (ادارہ)

سوال :۔ مولانا آپ ابھی حالیہ دنوں برطانیہ تشریف لے گئے تھے، اور اس سے پہلے بھی کئی بار آپ کا وہاں جانا ہوا ہے، تو آپ نے وہاں کیا دیکھا ؟ اور کیا محسوس کیا؟ اور گذشتہ دوروں اور اس مرتبہ کے دورہ میں وہاں کیا فرق آپ کو نظر آیا؟ اس سلسلہ میں ہم آپ کے تأثرات جاننا چاہیں گے۔

جواب :۔ برطانیہ یورپ کا ایک حصہ ہے، وہاں وہی تہذیب ہے جو مغربی تہذیب کے نام سے پورے براعظم یورپ اور شمالی امریکہ میں رائج ہے، جس میں فرد کی آزادی اور دنیاوی راحت کی طلب دوسری تمام باتوں پر غالب ہے، فرد کی آزادی میں مرد وعورت کا اختلاط دونوں کی مرضی پر موقوف رکھا گیا ہے، اور اس میں کوئی دوسرا دخل نہیں دے سکتا، حتیٰ کہ ماں باپ اس میں دخل نہیں دے سکتے کہ ان کی لڑکی یا لڑکا کس لڑکے یا لڑکی سے تعلقات قائم کرلیتا ہے، اور بچوں اور بچیوں پر جبر کرنا تو قانونًا ممنوع ہے، لڑکی یا لڑکا خواہ بہت کم عمر ہوں ماں یا باپ کے کسی معاملہ میں سختی کرنے پر فون سے شکایت کرسکتے ہیں، فورًا پولیس آکر سختی کرنے والے کو ماخوذ کرلیتی ہے۔ پھر ٹیلی ویژن کے ذریعہ جو پروگرام مرد وزن کے اختلاط کے اور ناجائز حرکتوں کے دکھائے جاتے ہیں اس کے بعد مغربی سوسائٹی میں ذاتی معاملات اور تعلقات میں پوری من مانی کا دور دورہ ہے اس کی وجہ سے بے حیائی کے واقعات زندگی کا وطیرہ بن گئے ہیں، اس کے نتیجہ میں حرام طریقہ سے ہونے والی اولاد کا اوسط بہت آگے پہنچ چکا ہے۔ کہا جاتا ہے کہ آخری جائزہ سے معلوم ہوا کہ نئے پیدا ہونے والے بچوں میں نصف کے متعلق معلوم نہیں کہ ان کے باپ کون ہیں؟ ان باتوں کی وجہ سے وہاں کے سنجیدہ اور حیا پسند لوگ حیران ہیں کہ کیا کریں؟ اور برصغیر نیز عرب مسلمانوں کیلئے جو وہاں بس گئے ہیں یہ مسئلہ بن گیا ہے کہ اپنی نئی نسل کو ان خرابیوں سے کیسے بچائیں؟

میں اپنے گذشتہ سفروں میں ان باتوں سے واقف ہوتا رہا۔ تازہ سفر میں میں نے یہ بات بھی دیکھی کہ اصلاح طلب لوگوں نے مختلف ادارے قائم کئے ہیں جن کے ذریعہ جدید مسلمان نسل کو اس ماحول کی خرابیوں سے بچانے کی کوشش کی جارہی ہے، ان میں سے بعض اداروں کا کام خاصا سودمند بھی ہورہا ہے، مغربی تمدن میں لوگ دنیا طلبی، آخرت فراموشی اور فرد کی ذاتی زندگی میں پوری چھوٹ ہونے کے ساتھ ساتھ اجتماعی نظم وضبط میں بہت بڑھے ہوئے ہیں، وہ فرد کو پوری آزادی دیتے ہیں۔ لیکن اس پابندی کے ساتھ کہ وہ دوسرے فرد کو نقصان نہ پہونچائے، وہ اپنی ذات کے دائرے میں جو چاہے کرے۔ لیکن دوسرے فرد کے معاملہ میں کوئی دخل نہ دے۔ انتظامی لحاظ سے حکومت کا یہ فرض سمجھا جاتا ہے کہ وہ ملک کے افراد کو ان کی ضرورت، حفاظت اور سہولت کا پورا نظم کرے اور کوئی دشواری ہوتی ہو تو اس کو رفع کرے۔

اس ضمن میں بعض دوسری باتیں بھی قابل ذکر ہیں جن کو میں اپنے گذشتہ سفروں میں بھی دیکھتا اور محسوس کرتا رہا ہوں، وہاں کا نظم وضبط اور پبلک کی ضرورتوں کا لحاظ ہمارے ملکوں کے ذمہ داروں کے سیکھنے کی باتیں ہیں۔ اور یہ صرف برطانیہ ہی نہیں پوری مغربی ممالک کے نظام زندگی میں داخل ہے، برطانیہ کی خصوصیت اس میں یہ ہے کہ برصغیر اور جنوبی افریقہ جو برطانیہ کے زیر اقتدار رہے ہیں ان کے لوگوں کی ایک خاصی تعداد وہاں بس گئی ہے، اور اس کو بآسانی وہاں کی شہریت حاصل ہوگئی ہے پھر مزید یہ کہ وہاں کے اصل باشندوں کو بحیثیت شہری کے جو سہولتیں حاصل ہیں وہ سب ان نئے شہریوں کو بھی حاصل ہیں، آدمی اگر بے روزگار ہے تو حکومت کی طرف سے اس کے ضروری اخراجات کا تکفل کیا جاتا ہے اور وہ بھی اس معیار سے کہ اس کو کوئی خاص زحمت نہ ہو، بچے پیدا ہوتے ہیں تو حکومت کی طرف سے ان کی صحت اور ضرورت کیلئے مدد جاری کردی جاتی ہے، شہری معاملات میں کوئی دشواری پیش

بائے مثلاً مکان کا تالا نہ کھلے یا چابی کھو جائے تو ٹیلی فون کرکے ایسی ضرورت میں مدد کیلئے فوراً لیس آجاتی ہے اور پوری مدد کرتی ہے۔

سوال:۔ آپ نے ابھی وہاں کی پولیس کا تذکرہ فرمایا ہم یہ معلوم کرنا چاہیں گے کہ وہاں کی پولیس کا وہاں ، باشندوں اور خصوصاً باہر سے آکر وہاں بس جانے الوں کے ساتھ عمومی رویہ کیسا ہے؟ اور یہاں کی اور ہاں کی پولیس میں کیا فرق ہے؟

جواب:۔ وہاں کی پولیس کا رول پوری طرح مدردانہ ہے، آپ راستہ بھول جائیں تو پولیس مدد رے گی، بلکہ بعض وقت آپ کو آپ کی مطلوبہ جگہ ہونچادے گی اور اس کے عوض میں صرف تھینک یو (THANK YOU یعنی "آپ کا شکریہ") ہی کے لفاظ کو کافی سمجھے گی۔ برصغیر کے کسی باشندے کے لئے یہ ایک غیر معمولی بات ہوتی ہے جہاں کہ پولیس کو دیکھ کر آدمی گھبرا جاتا ہے کہ کوئی مصیبت تو نہیں آرہی ہے۔ وہاں کی پولیس اپنے رویہ کے سلسلے میں یہ محسوس کرتی ہے کہ اس کے متعلق پبلک کا تصور اچھا ہے، لہٰذا وہ بھی چاہتی ہے کہ اس اچھے تأثر کے مطابق اس کا رویہ ہو، اس طرح پولیس نے اپنا رول پبلک کے رضاکار کا اختیار کر رکھا ہے، یہ ضرور ہے کہ جرم وغیرہ پر گرفت میں بھی وہ پوری مستعدی کا ثبوت دیتی ہے اور اس میں بھی بالکل کوتاہی نہیں کرتی اور پوری غیر جانبداری سے اپنے فرائض انجام دیتی ہے۔ ہمارے ملک کی طرح برطانوی سیاست داں پولیس کے فرائض میں قطعی مداخلت نہیں کرتے۔

سوال:۔ مذہبی معاملات میں حکومت کا کیا رول رہا ہے؟ اور کیا وہاں کی اقلیتوں کو اپنے مذہب پر عمل کرنے کی آزادی ہے؟

جواب:۔ برطانیہ میں مذہبی رواداری اور پبلک کی سہولت کا بھی خاصہ خیال رکھا جاتا ہے، اس کے بموجب وہاں مختلف مذاہب کے ماننے والوں کو اپنے مذہب کے مطابق عمل کرنے کی پوری آزادی ہے، چنانچہ وہاں مسلمانوں اور دیگر مذاہب کے لوگوں کے ادارے اور عبادت گاہیں قائم کرنے میں دشواری نہیں ہے، عام شہری ماحول کے علاوہ یونیورسٹی کے ماحول میں بھی اسلامی سینٹر اور اسلامی اکیڈمیاں قائم کرنے کی اجازت مل جاتی ہے انہی میں آکسفورڈ سینٹر فار اسلامک اسٹڈیز بھی ہے۔ جس کے پہلے چیئرمین مولانا سید ابوالحسن علی ندوی تھے اور ان کی عزت یونیورسٹی کے حلقہ میں خاصی کی جاتی تھی۔ اس سینٹر کے قائم کرنے کا جب مسئلہ یونیورسٹی کورٹ میں آیا تو اسی کے ساتھ ایک دوسرا مسئلہ اس وقت کی وزیر اعظم مارگریٹ تھیچر جو ایک مضبوط اور بڑی با اثر وزیر اعظم تھیں۔ ان کو اعزازی ڈگری دینے کا مسئلہ بھی زیر بحث تھا۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ ان کو ڈگری دینے کی تجویز منظور نہیں ہوئی۔ یہ رکاوٹ محسوس کی گئی کہ اس کی خصوصیت علمی نہیں سیاسی ہے اور اسلامک سینٹر کی خصوصیت علمی تسلیم کرتے ہوئے اس کی منظوری دے دی گئی، حالانکہ یہ مسئلہ وہاں کے اکثریتی مذہب کا نہیں بلکہ اقلیتی مذہب سے تعلق رکھنے والا تھا۔

سوال:۔ آجکل ہر جگہ رشوت کا بازار گرم ہے تو کیا رشوت کا یہ ناسور وہاں بھی موجود ہے؟

جواب:۔ برطانیہ میں پبلک کاموں میں رشوت کا کوئی سلسلہ نہیں۔ آدمی اپنا کام کرائے اور تھینک یو کرکے چلا آئے۔ ہم کو یہ باتیں دیکھ کر یہ احساس ہوا کہ ہمارے مشرقی ممالک کے لیڈر اور حکومت کے ارکان بار بار یورپ جاتے ہیں اور یہ سب دیکھتے ہیں پھر بھی اپنے ملک کی پبلک کو ہمدردی اور سہولت کے یہ فائدے کیوں نہیں دلوتے؟ اور وہاں کی اچھی باتوں کو کیوں نہیں سیکھتے؟

سوال:۔ برطانیہ کی علمی معاشی اور اقتصادی حالت پر کچھ روشنی ڈالیں۔

جواب:۔ برطانیہ کو جب اپنی نوآبادیوں سے ہاتھ دھونا پڑا تو وہ ذرائع دولت اور وسائل اقتدار حکومت کے بڑے حصے سے محروم ہوگیا اور بڑی حکومت سے سمٹ کر ایک چھوٹی حکومت میں تبدیل ہوگیا لیکن اس نے اپنے ملک کے نظم وانتظام اور اپنی پبلک کی ضرورت وراحت کے نظام میں کوئی خاص فرق نہیں آنے دیا۔ اس نے فوراً ایسی تدابیر اختیار کیں جن سے اس کے وسائل ترقی وذرائع قوت باقی رہیں اس کیلئے اس کو کیا کرنا پڑا یہ بات جاننے اور سیکھنے کی ہے۔

یہ ضرور ہے کہ اس کو طرح طرح کی دشواریوں کا سامنا ہے اور اس کی اقتصادیات میں جو گراوٹ آئی اس کو حل کرنے کیلئے اس کو حسن تدبیر اختیار کرنے کی فکر کرنا پڑی ہے۔ معلوم ہوا کہ چند سال پہلے اس کی اقتصادیات کو زوال کا سامنا تھا وہ اب رک گیا ہے اس موضوعات کی مانگ اور کھپت پہلے جیسی نہیں رہی، متعدد کارخانے بند کرنے پڑے، فی الوقت اس کو تدریسی افراد کی کمی کا بھی سامنا ہے۔ اس کیلئے وہ اپنی سابق کالونیوں سے افراد حاصل کرکے ضرورت پوری کرلیتا ہے، کمپیوٹر کے کام میں بھی افراد کی کمی ہے اس کو بھی باہر کے افراد سے وہ پوری کرتا ہے۔ وہ ان تمام باتوں میں حقیقت پسند ہے، ہمارے برصغیر کے لوگوں کیلئے اس میں بھی سبق ہے، ہمارے ملک میں باوجود سیکولر دستور ونظام ہونے کے مذہبی جانبداری اور استحصال کا عمل بڑھتا جارہا ہے، ہر کام رشوت کے بغیر مشکل ہوتا جارہا ہے، رشوت کے رواج نے جرم اور غلط کاموں میں بھی اضافہ کردیا ہے کہ مجرم اور رشوت سے کام لیکر اپنے بچنے کا انتظام کرلیتا ہے۔ یہ باتیں ملک کیلئے بہت نقصان دہ ہیں۔ افسوس ہے کہ اکثریتی لوگوں کی ایک تعداد ان باتوں کی خطرناکی اور ان کے دور رس اثرات کو نہیں دیکھتی ہے کہ وہ اپنی مذہبی باتوں کو سب پر عائد کرے، اور ملک کو ایک مذہب کی تہذیب واقتدار میں کسی طرح رنگ دے خواہ اس کیلئے دوسروں کی حق تلفی ہو، ظلم ہو اور ملک تفرقہ وانتشار کا شکار ہوجائے۔

# پا جا سراغ زندگی

• آپ اپنی قوموں کی صلاحیتوں سے آشنا بنئے، خود اپنی ہستی، اپنی ترقی اور فتوحات کے عظیم اور وسیع امکانات کا انکشاف کیجئے اور اپنی نامعلوم نئی دنیا کو دریافت کرکے ایک انقلاب پیدا کیجئے۔"

• آپ مجھے یا میری باتیں سمجھیں یا نہ سمجھیں اپنے کو سمجھنے کی کوشش کیجئے اور اپنے کو پا لیجئے"

(اور اقبال کے الفاظ میں) اپنے من میں ڈوب کر پا جا سراغِ زندگی
تو اگر میرا نہیں بنتا نہ بن اپنا تو بن

(حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندوی رحمۃ اللہ علیہ)

# حضرت علی میاں ندویؒ

• گمنام نصیر آبادی

ہر اک نفس کے دل و جاں علی میاں ندویؒ
ہمارے درد کا درماں علی میاں ندویؒ

زمانہ کہتا ہے جن کو مفکر اسلام
وہ باوقار تھے انساں علی میاں ندویؒ

کلید خانۂ کعبہ جنھیں نصیب ہوئی
وہ عصر نو کے تھے سلطاں علی میاں ندویؒ

دعائیں کرتے ہیں کعبے میں اور مدینے میں
تمہارے حق میں مسلماں علی میاں ندویؒ

ہے گاؤں گاؤں میں مسجد کا مدرسے کا قیام
نہیں یہ کام تھا آساں علی میاں ندویؒ

ہو دور تیرہ شبی کس طرح ضلالت کی
ہمیشہ رہتے تھے کوشاں علی میاں ندویؒ

ہے نقش دل پہ ہمارے ترانۂ اقبال
تمہیں ہو فخر گلستاں علی میاں ندویؒ

ہر ایک ملک بٹھاتا تھا ان کو آنکھوں پہ
عرب ہو یا کہ ہو ایراں علی میاں ندویؒ

سنا جو ہند میں بدلے گا اب پرسنل لاء
تو بن کے آ گئے طوفاں علی میاں ندویؒ

سناتی دیتا ہے انسانیت کا وہ پیغام
دیا جو آپ نے ہر آں علی میاں ندویؒ

خوشا نصیب کہ حسنی بھی تھے حسینی بھی
ہو تم پہ رحمت یزداں علی میاں ندویؒ

طلب نہ جاہ کی مطلق نہ زر کے تھے طالب
مگر نہ تھے تہی داماں علی میاں ندویؒ

مہ صیام جمعہ اور آخری تھی صدی
بنے خدا کے جو مہماں علی میاں ندویؒ

جو تکیہ اب بھی بزرگوں کا جائے مدفن ہے
وہیں ہے شہر خموشاں علی میاں ندویؒ

غروب ہو گیا لیکن شفق تو باقی ہے
وہ آفتاب درخشاں علی میاں ندویؒ

نصیر آباد کے گلشن کی آپ زینت تھے
یہ آج لگتا ہے ویراں علی میاں ندویؒ

حقیر بندۂ ناچیز آپ کا گمنام
لے دعائے بزرگاں علی میاں ندویؒ

ہمارے قومی لیڈروں کو ان باتوں پر غور کرنا چاہیئے اور اصلاح حال کیلئے کوشش کرنا چاہیئے حضرت مولانا علی میاں صاحبؒ کو ان باتوں کی بڑی فکر تھی وہ ملک کے سربراہوں سے ملاقات پر اس کی طرف برابر توجہ دلاتے تھے، اسی لئے انھوں نے "پیام انسانیت" کی تحریک چلا رکھی تھی، اس کام کی آج بھی بڑی ضرورت ہے، کاش ہمارے قومی لیڈر اس کو محسوس کریں اور اس کیلئے کوشش کریں، ملک کا مفاد اسی میں ہے ملک اسی سے مضبوط بنے گا۔ حضرت مولانا نے ایک وزیر اعظم سے اپنی ملاقات پر یہ کہا کہ آپ حضرات بڑے لوگ ہیں، آپ کے شایانِ شان تو یہ ہے کہ حکومت کی گدی کی اتنی فکر نہ کریں جتنی قوم کی درستگی کی کریں اور ملک کیلئے خیر خواہی کا جذبہ پیدا کرنے کے کام کی فکر کریں۔

حضرت مولانا جب ملک کے ذمہ داروں سے ملتے تو اپنے اس افسوس کا اظہار کرتے کہ ملک کی اخلاقی اور نظم وضبط کی پابندی کیلئے کوئی کوشش نہیں ہو رہی ہے۔ اس کی وجہ سے ملک کے استحکام کو اور اس کی شہرت کو نقصان پہونچ رہا ہے اس لئے اس طرف توجہ کی بڑی ضرورت ہے۔

## دعائے مغفرت

• جناب ثناء اللہ رسول پوری (گجرات) کے والد محترم کا ۵ر اکتوبر ۲۰۰۰ء کو انتقال ہو گیا۔

• جناب محمد عابد صاحب (آگرہ) کے بھانجے لئیق اللہ کا ۱۶ر سال کی عمر میں انتقال ہو گیا

انا للہ وانا الیہ راجعون۔

اللہ تعالیٰ مرحومین کی مغفرت فرمائے۔ قارئین کرام سے دعائے مغفرت کی درخواست ہے

# بچوں کا ادب

## کے موضوع پر

# بھٹکل میں رابطہ ادب اسلامی کا سترہواں مذاکرہ علمی

رپورٹ: بقلم: نذر الحفیظ ندوی

عالمی رابطہ ادب اسلامی کا سترہواں سالانہ مذاکرۂ علمی "بچوں کا ادب" کے موضوع پر جنوبی ہند کے اسلامی شہر بھٹکل میں ۸ تا ۱۰ ر اکتوبر سنہ ۲۰۰۰ء کو حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی کے زیر صدارت منعقد ہوا، اس مذاکرۂ علمی کا انعقاد رابطہ کی بھٹکل شاخ کی دعوت پر عمل میں آیا تھا۔ اگرچہ رابطہ کے قیام سے لیکر اب تک سولہ سیمینار ہندوستان کے مرکزی شہروں میں ہو چکے تھے، لیکن اس اعتبار سے یہ جلسہ منفرد تھا کہ رابطہ کی شاخ (بھٹکل) کی دعوت پر ہو رہا تھا، دوسری طرف رابطہ ادب اسلامی کے بانی و موسس حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کی وفات کے بعد پہلی بار یہ جلسہ منعقد ہو رہا تھا۔ ان وجوہات کی بنا پر جلسہ کے داعیوں اور رابطہ کے ذمہ داروں کو طرح طرح کے اندیشے لاحق ہو رہے تھے۔ لیکن جس طرح ملک کے ہر گوشے اور ہندوستان کے تعلیمی و ادبی مراکز سے بڑی تعداد میں مندوبین شریک ہوئے اور جس طرح مجلس مذاکرہ کی تمام نشستیں بھرپور طریقے سے کامیاب ہوئیں ان سے دو باتیں آشکارا ہوتی ہیں ایک تو یہ کہ اللہ تعالیٰ اپنے مخلص بندوں کے عمل کو ضائع نہیں کرتا اور اخلاص کے بقدر ان کے اندر برکت، قبولیت اور محبوبیت عطا فرماتا ہے۔ دوسرے یہ کہ کارکنوں اور داعیوں کا اخلاص و جذبہ قربانی اور اتحاد و یکجہتی رنگ لاکر رہتی ہے، اس پورے جلسہ پر سکینت کا شامیانہ تنا ہوا تھا۔ تمام پروگرام وقت پر ہو رہے تھے۔

اس مجلس مذاکرہ میں مندوبین کی تعداد ایک سو پانچ تھی جو اپنے ذاتی اخراجات سے ہزاروں میل کا سفر کر کے تشریف لائے تھے۔ کل اکتیس مقالے پیش کئے گئے جن میں اردو میں چھبیس، عربی میں ۴ اور انگریزی میں ایک مقالہ تھا، مندرجہ ذیل مقامات سے یہ مندوبین تشریف لائے تھے، لکھنؤ، رائے بریلی، اعظم گڑھ، علی گڑھ، میرٹھ، بجنور، دہلی، بھوپال، اندور، برہان پور، اورنگ آباد، ناگپور، پونہ، بمبئی، امراوتی، گجرات، بھٹکل، بنگلور، حیدرآباد، کٹک، بھونڈی، شکاری پور، بلگام، مالیگاؤں، مظفر نگر، جودھپور، مینگلور۔

مجلس مذاکرہ کی علمی کمیٹی کی تشکیل مولانا سید محمد واضح رشید حسنی ندوی کی صدارت میں کر دی گئی تھی، اس کے ارکان مندرجہ ذیل حضرات تھے۔ پروفیسر سید محمد اجتباء حسینی ندوی، پروفیسر سید ضیاء الحسن ندوی، ڈاکٹر محمد نعمان خاں، پروفیسر مسعود مظہر صدیقی، مولانا عبد الباری ندوی بھٹکلی، مولانا آس محمد گلزار قاسمی۔

تجاویز کمیٹی کو متعدد مندوبین کی طرف سے بھی تجویزیں موصول ہوئیں۔ اس کمیٹی نے بحث و مشورے سے جو تجاویز منظور کیں وہ علاحدہ شائع کی جا رہی ہیں۔

افتتاحی جلسہ ۸ ر اکتوبر بروز یکشنبہ ساڑھے نو بجے جامعہ اسلامیہ بھٹکل کے وسیع کیمپس میں مولوی نعمت اللہ عسکری ندوی کی تلاوت اور ڈاکٹر سرور عالم ندوی کی نظم سے شروع ہوا۔

ناظم اجلاس پروفیسر سید ضیاء الحسن ندوی نے اختصار اور جامعیت کے ساتھ رابطہ ادب اسلامی کے قیام کے پس منظر اور مقاصد پر روشنی ڈالی اور سترہ سال کے عرصہ میں رابطہ نے جو سرگرمیاں انجام دی ہیں ان کا تعارف کرایا۔ اور موجودہ مجلس مذاکرہ کے موضوع "بچوں کا ادب" کی اہمیت کو ملک کے پس منظر میں واضح کیا، اس موضوع پر جن ادیبوں اور شاعروں نے کام کیا ہے ان کا تذکرہ کیا۔

صدر رابطہ ادب اسلامی شعبہ جنوبی و مشرقی ایشیا مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے مشورے اور ایماء سے نوجوان ندوی فاضل اور متعدد کتابوں کے مصنف مولوی محمد الیاس ندوی کو بھٹکل کی شاخ کا ذمہ دار

بنا دیا تھا۔ اس شاخ نے دو سمینار ڈھائی سال کے عرصہ میں منعقد کئے، اس کی طرف سے اصرار تھا کہ رابطہ ادب اسلامی کا ایک سمینار بھٹکل میں رکھا جائے۔ چنانچہ گذشتہ سال فروری ۱۹۹۹ء میں بنگلور کے سمینار کے موقع پر بھٹکل شاخ کی دعوت بنیادی طور پر منظور کر لی گئی، تاریخ کا تعین بعد میں ہوا، حضرت مولانا کی بیماری اور وفات کے سانحہ کی بنا پر یہ جلسہ سات ماہ تاخیر سے منعقد ہوا۔ لیکن "دیر آید درست آید" کا مصداق ثابت ہوا۔

---

مجلس استقبالیہ کے صدر جناب محتشم عبد الغنی تھے جو جامعہ اسلامیہ کے رکن رکین اور ندوۃ العلماء کی مجلس انتظامی کے رکن ہیں، اس کے علاوہ متعدد تعلیمی، سماجی اور رفاہی اداروں کے نگراں و سرپرست ہیں، انھوں نے رابطہ ادب اسلامی کے مندوبین اور حاضرین کا شکریہ بھٹکل کے مسلمانوں اور جامعہ کے ذمہ داروں کی طرف سے ادا کیا۔ پھر رابطہ ادب اسلامی بھٹکل شاخ کے ذمہ دار مولوی محمد الیاس ندوی نے خطبۂ استقبالیہ پڑھا جو بڑا موثر اور منفرد اسلوب لئے ہوئے تھا

خطبۂ استقبالیہ میں رابطہ ادب اسلامی کے اس اجتماع کو کمیت اور کیفیت دونوں اعتبار سے بھٹکل میں منفرد قرار دیا گیا اسی کے ساتھ اس پر افسوس کا اظہار کیا گیا کہ یہ جلسہ مفکر اسلام کی عدم موجودگی میں ہو رہا ہے، اگر حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ اور جامعہ اسلامیہ بھٹکل کے بانی محی الدین منیری اس موقع پر موجود ہوتے تو جامعہ کا علمی اور دینی وقار اور بلند ہو جاتا۔

بھٹکل میں رابطہ ادب اسلامی کی شاخ کے قیام اور پورے جنوبی ہند کو اس کا مرکز بنانے کا ذکر مجلس استقبالیہ کے کنوینر مولانا عبد العلیم قاسمی نے پُر زور انداز میں کیا اس کے بعد مولوی محمد الیاس ندوی نے بھٹکل کا تعارف کرایا۔ اور وہاں کے منفرد علمی، دینی تہذیبی اور اجتماعی خصوصیات اور یہاں کے باشندوں کا عربی مزاج و طبیعت اور اسلامی غیرت و حمیت، امن پسندی مہمان نوازی، تواضع اور انکساری اور اسلامی تشخص و امتیاز کو باقی رکھنے کی جو جد و جہد کر رہے ہیں ان کی طرف اشارے کئے اور اقبال کے الفاظ میں بتایا کہ

بوئے یمن آج بھی اس کی فضاؤں میں ہے
رنگ حجاز آج بھی اس کی نواؤں میں ہے

اسلامی مزاج و خصوصیات و امتیازات کو باقی رکھنے میں جو تعلیمی، دینی، اور سماجی و رفاہی ادارے کام کر رہے ہیں ان کا تذکرہ کرتے ہوئے کہا گیا کہ مجلس اصلاح و تنظیم ایک صدی سے اس علاقہ کے مسلمانوں کی اجتماعی سیاسی و سماجی معاملات میں برقرار رکھنے کی کوشش کر رہی ہے۔ غیر سودی بنک نے اٹھارہ سال کے عرصہ میں چالیس ہزار سے زائد لوگوں کو بیس کروڑ روپئے کا قرض دے کر مدد کی ہے۔ بچوں کے لئے معیاری درسگاہ جامعۃ الصالحات ہے، چھوٹے بچوں کے لئے درجنوں تعلیمی ادارے، نوجوانوں کے لئے انجینیرنگ کالج وغیرہ کام کر رہے ہیں، خلیجی ملکوں میں بھٹکل کے جو حضرات مقیم ہیں وہاں بھی ان کی تنظیمیں اسلامی تشخص و امتیاز کو باقی رکھنے میں اپنا کردار ادا کر رہی ہیں، ان بنیادی خصوصیات کے علاوہ اس شہر کی سب سے بڑی خوش قسمتی یہ رہی ہے کہ اپنے وقت کے صلحاء، علماء اور اولیاء اللہ کی اس کو غیر معمولی دعائیں اور شفقتیں حاصل رہی ہیں، اس میں سب سے زیادہ عنایتیں حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ کی رہی ہیں۔ اس شہر سے ان کی انس و محبت ایسی تھی کہ وہ اس کو بیت الکل اور اپنے وطن رائے بریلی سے تشبیہ دیتے تھے۔

خطبۂ استقبالیہ کے بعد رابطہ ادب اسلامی کے جنوبی و مشرقی ایشیا کے جنرل سکریٹری مولانا سید محمد واضح رشید حسنی ندوی نے رپورٹ پیش کی جس میں انھوں نے اختصار و جامعیت کے ساتھ رابطہ کی دو سالہ سرگرمیوں پر روشنی ڈالی، اور بتایا کہ دو سال کے اندر علاقائی سطح پر ملک کے مختلف حصوں میں ادب اسلامی کے قابل ذکر پروگرام ہوئے، ان پروگراموں میں وہ لوگ بھی شریک ہوئے جو اسلامی ادب کے قائل نہیں تھے۔ لیکن رابطہ کے سمیناروں میں شرکت کے بعد ان کی رائے اور سوچ میں حیرت انگیز تبدیلی ہوئی اور وہ خود بھی اسلامی ادب کے فروغ میں حصہ لینے کے لئے تیار ہو گئے، رابطہ کو ایسے حضرات سے بڑا تعاون مل رہا ہے۔ اس کی کوشش ہے کہ اس ملک میں اس کی جد و جہد کا دائرہ وسیع کیا جائے تاکہ بیس کروڑ مسلمانوں تک اس کا پیغام پہونچ سکے۔

سکریٹری جنرل نے برصغیر اور جنوب مشرق کے دوسرے ممالک ملیشیا اور انڈونیشیا کا بھی ذکر کرتے ہوئے بتایا کہ ملیشیا میں رابطہ کی سرگرمیاں جاری ہیں۔ انڈونیشیا کے شمالی حصہ سوماٹرا میں وہاں کی اسلامی یونیورسٹی رابطہ ادب اسلامی کی سرپرستی قبول کر کے ایک عالمی سمینار منعقد کرنے کا عزم ظاہر

کیا ہے۔

سکریٹری جنرل نے مجلس مذاکرہ کے موضوع "بچوں کا ادب" پر روشنی ڈالتے ہوئے رابطہ کے بانی کی اس میدان میں بنیادی کوششوں کا ذکر کیا اور کہا کہ اس موضوع پر یہ سیمینار ہمارے ملک کے خصوصی حالات کی بنا پر وقت کا تقاضا ہے، اور یہ سیمینار صحیح وقت اور مناسب جگہ پر ہو رہا ہے۔ ہم اس پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرتے ہیں اور جامعہ اسلامیہ کے ذمہ داروں کو مبارکباد دیتے ہیں کہ انھوں نے اس سیمینار کے انعقاد کے لئے اعلیٰ انتظامات کئے (یہ رپورٹ عربی میں تھی) سامعین کا خیال کرکے اس کی اردو تلخیص پیش کی گئی)

اس رپورٹ کے بعد صدر جلسہ حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی مدظلہ العالی نے اپنا فاضلانہ وادیبانہ خطبہ پڑھا جو مختصر مگر ہر پہلو سے جامع تھا۔

صدر نے اپنے خطبہ کے آغاز میں "بچوں کے ادب" کا فنی تحلیل وتجزیہ کرتے ہوئے بتایا کہ اس موضوع پر دس سال قبل شعبہ بلاد عربیہ کے زیر اہتمام استنبول میں سیمینار ہوا تھا، لیکن یہ ایسا نازک اور حساس موضوع ہے کہ ایک مجلس مذاکرہ اس کے لئے کافی نہیں، اس لئے رابطہ کے صدر مرحوم کی تجویز پر ان کی زندگی ہی میں اس موضوع پر مجلس مذاکرہ منعقد کرنا طے ہو گیا تھا، ہمیں خوشی ہے کہ عالمی رابطہ ادب اسلامی کے مشرقی خطہ کے اہل تحقیق وادب اچھی تعداد میں اس اجلاس میں شرکت کر رہے ہیں۔

مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے بچوں کے ادب کے میدان میں کام کرنے والے برصغیر کے مشہور مصنفوں، علماء، ادباء اور شعراء کے ساتھ ان اداروں اور جماعتوں کا بھی ذکر کیا جنہوں نے اس موضوع پر قابل قدر لٹریچر وقت کے تقاضوں کے مطابق تیار کیا۔

صدر نے اپنے خطبہ میں بچوں کے ادب کو تین حصوں (تعلیمی ادب، تفریحی ادب، تربیتی واصلاحی ادب) میں تقسیم کرتے ہوئے ان تینوں کی بنیادی خصوصیات اور بچوں کی سیرت وکردار سازی میں ان عناصر کی تشکیل اور اثرات کا ذکر کیا، جدید تعلیمی نظریات، موجودہ ذرائع ابلاغ کے بچوں پر اثرات اور ماحول ومعاشرہ کے اسلامی تقاضوں پر بھی مولانا نے روشنی ڈالی، عالم عربی میں اس سلسلہ میں جن لوگوں نے کام کیا ہے ان کا تجزیہ کرتے ہوئے مولانا نے بتایا کہ بچوں کا ادب تیار کرنے میں جس اعتدال وتوازن کی ضرورت ہے وہ ہر ایک کے بس کی بات نہیں، ہندوستان میں ڈاکٹر ذاکر حسین مرحوم اور ان جیسے متعدد اہل قلم کی کوششوں سے جامعہ ملیہ اسلامیہ میں بچوں کے ادب کا رجحان پیدا ہوا اور بہت سے کام انجام پائے۔ اس ادب کے پیش کرنے میں جامعہ اسلامیہ دار المصنفین اعظم گڑھ اور جماعت اسلامی کی انجمن تعمیر ادب کے ادیبوں کا بھی حصہ رہا ہے۔

مولانا نے ادب اطفال کے میدان میں حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندوی کی خدمات کا قدرے تفصیل سے تعارف کراتے ہوئے سب سے پہلے ان عناصر کا ذکر کیا جنہوں نے مولانا کی سیرت سازی میں بنیادی کردار ادا کیا۔ اس کے بعد بتایا کہ مولانا نے اسلامی ادب کے موضوع پر نوجوانوں اور بچوں کے لئے قابل قدر کارنامہ انجام دیا بلکہ اس کو عالمی تحریک کی شکل دیدی۔

فاضلانہ خطبۂ صدارت کے بعد
الی اللہ مولانا عبد الکریم پاریکھ نے قرآن
کی روشنی میں بچوں کی تعلیم وتربیت پر
ڈالی اور اس موضوع کی غیر معمولی اہمیت
تذکرہ کرتے ہوئے رابطہ کے اس اجلا
کو وقت کا تقاضا قرار دیا۔ مشہور عالم
مولانا عبد اللہ مغیثی نے حضرت مولانا ر
علیہ کی شخصیت اور کارناموں پر موثر انداز
روشنی ڈالی۔

مشہور ادیب ڈاکٹر پروفیسر
انجم اس اجلاس میں پہلی بار شریک ہو
انھوں نے اس جلسہ میں اپنی شرکت کو خو
نصیبی سے تعبیر کیا۔ اور رابطہ ادب اسلا
کے مقاصد اور صدر کے فاضلانہ خطبہ میں
کئے گئے تجزیہ سے مکمل اتفاق کیا۔ انھو
اس موضوع کو وقت کا سب سے بڑا تقا
بتایا اور ذرائع ابلاغ جس طرح نئی نسل
بگاڑ رہے ہیں، ان کے دور رس خطرات
اس کے بالمقابل کی جانے والی کوششو
کو بالکل ناکافی قرار دیا۔ انھوں نے رابط
اسلامی کی سرپرستی ونگرانی میں ایسے
کے انعقاد کی تجویز پیش کی جس میں بچوں
ادب پر لکھنے والے ماہرین کو مدعو کرکے
سے اس موضوع پر کتابیں تیار کرائی جا
پروفیسر خلیق انجم نے اس میدان میں کی جا
والی کوششوں کا ذکر کیا لیکن کہا کہ وہ
بچوں کے تقاضوں کی تکمیل کرنے سے قا
کرناٹک کے امیر شریعت اور دار العلو
سبیل الرشاد کے مہتمم مولانا محمد اشرف
کی مختصر تقریر اور مولانا ابرار الحق کے خا
ڈاکٹر علی ملپا کی دعا پر افتتاحی جلسہ کا اخ
ایک بجے ہوا۔ اس جلسہ میں عمائدین شہ

اده آس پاس کے علما، وفضلا، اور دینی
عوتی اور تعلیمی میدانوں میں کام کرنے والوں
، علاوہ کالجوں کے پروفیسر اور ملی وسماجی
رکن بھی شریک ہوئے۔ حاضرین کی تعداد
ے ہزار سے متجاوز تھی۔

شام سے مقالات کی نشستوں کا آغاز
ا، جن کی صدارت مختلف یونیورسٹیوں اور
لیمی اداروں سے آئے ہوئے علمی وادبی
بوں کے سربراہوں اور مقامی علما، وادبا،
نے کی۔ کل آٹھ نشستیں صبح وشام منعقد ہوئیں
بح کی نشست ۹ بجے سے گیارہ بجے، پھر پندرہ
نٹ کے وقفہ کے بعد ایک بجے تک، بعد نماز
غرب سے عشا، تک یہ مجلسیں ہوئیں جو اگرچہ
مدود تعداد کے لئے تھیں لیکن شہر کے حضرات
اصی تعداد میں بڑی دلچسپی سے ان مجلسوں
ں پابندی اور اہتمام سے شریک ہوتے
ہے، پہلے دن بعد نماز عصر جامعہ اسلامیہ
کے طلبہ کی طرف سے استقبالیہ مہمانوں کے
عزاز میں دیا گیا، دوسرے دن انجمن اصلاح
نظیم کی طرف سے شہر میں خیر مقدمی تقریب
نعقد ہوئی، وہیں سے تمام مہمان ساحلی شہر
رڈیشور روانہ ہوگئے، ساحل سمندر پر عصرانہ
کا اہتمام کیا گیا۔ بعد مغرب مدرسہ تنویر الاسلام
کے وسیع ہال میں رابطہ کے مندوبین کے
اعزاز میں خیر مقدمی جلسہ ہوا، تعارفی کلمات
کے بعد یہ جلسہ مقالات کی نشست میں
تبدیل ہوگیا۔ یہاں مقالات کی دو نشستیں
ہوئیں۔ نماز عشاء کے بعد مدرسہ کی طرف
سے تمام مندوبین کو پرتکلف عشائیہ دیا گیا
ایک ہینڈ بیگ بھی انھیں تحفہ کے طور پر پیش
کیا گیا۔ اجلاس کے تیسرے دن سب سے
پہلے عربی مقالات کی نشست منعقد ہوئی جس
میں چار مقالے پیش کئے گئے، اس کے بعد
ایک بجے تک مقالات کی دو نشستیں منعقد
ہوئیں، ان میں بارہ مقالے پڑھے گئے۔
آخری نشست کی صدارت رابطہ کے صدر
حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی نے
کی، انھوں نے اپنا مقالہ بھی اختصار کے ساتھ
سنایا جس کا موضوع حضرت مولانا کی شخصیت
کے تشکیلی عناصر سے متعلق تھا۔ چونکہ آج کا دن
حضرت مولانا رحمۃ اللہ علیہ اور بچوں کے ادب
میں ان کے حصے سے مخصوص رکھا گیا تھا اس
لئے بیشتر مقالہ نگاروں نے اس موضوع کے
مختلف پہلوؤں پر اپنے مقالات سنائے۔ دار العلوم
ندوۃ العلماء کے مہتمم مولانا سعید الرحمن اعظمی
ندوی کا مقالہ مولانا محمود الازہار ندوی نے
سنایا، اس کا موضوع تھا "بچوں کے ادب میں
مولانا سید ابو الحسن علی ندوی کا اسلوب"،
مولانا خود اس سیمنار میں دار العلوم کی انتظامی
ذمہ داریوں کی وجہ سے شریک نہ ہوسکے تھے۔

پہلے یہ نظام طے ہوا تھا کہ عصر بعد
رابطہ کا اختتامی جلسہ ہوگا جس میں تجاویز
سنائی جائیں گی اور مندوبین کے تاثرات
پیش کئے جائیں، پھر اس کے بعد متصلاً اصلاح
معاشرہ کا عوامی جلسہ ہوگا۔ لیکن وقت کی تنگی
کو دیکھتے ہوئے اختتامی جلسہ کا پروگرام
ملتوی کر دیا گیا۔ اس کے بجائے حضرت مولانا
سید محمد رابع حسنی ندوی مدظلہ کی صدارت
میں اصلاح معاشرہ کے موضوع پر جلسہ شروع
ہوا، اس میں خطبۂ صدارت کے علاوہ مشہور
عالم وداعی مولانا عبد اللہ مغیثی اور مولانا عبد الکریم
پاریکھ نے تفصیل سے اصلاح معاشرہ کے
موضوع پر تقریریں کیں، اس جلسہ میں بڑی
تعداد میں بھٹکل کے عوام وخواص اور آس پاس
کے علاقوں سے لوگ شریک ہوئے۔ مولانا صادق ندوی
نے تمام مہمانوں کا شکریہ ادا کیا۔

## اسمائے گرامی مندوبین کرام / عناوین مقالہ جات

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۔ | حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی مدظلہ العالی | لکھنؤ | حضرت مولانا کی سیرت کی تعمیر وتشکیل کے بنیادی عناصر |
| ۲۔ | جناب مولانا سید محمد واضح رشید حسنی ندوی | " | دور القصة فی أدب سماحة الشیخ أبی الحسن علی الحسنی الندوی (عربی) |
| ۳۔ | جناب مولانا ڈاکٹر سعید الرحمن اعظمی ندوی | " | بچوں کے ادب میں حضرت مولانا کا اسلوب |
| ۴۔ | مولانا نذر الحفیظ ندوی | " | بچوں کے شرافت حسین |
| ۵۔ | مولانا سید احمد علی حسنی ندوی | " | قصص النبیین کا اسلوب |
| ۶۔ | مولانا محمد عمیر صدیق ندوی | اعظم گڑھ | بچوں کا ادب اور دار المصنفین |
| ۷۔ | پروفیسر سید محمد اجتبا حسینی ندوی | دہلی | مساهمة الأستاذ محمد شفیع الدین فی إثراء أدب الأطفال (عربی) |
| ۸۔ | پروفیسر سید ضیاء الحسن ندوی | " | بچوں اور بڑوں کے شاعر۔ ابو المجاہد زاہد |

| | | |
|---|---|---|
| ۔ پروفیسر خلیق انجم | " | بچوں کے ادب میں مشاہیر کا حصہ |
| ۔ ڈاکٹر محمد نعمان خاں | " | العلامة الشاعر محمد إقبال وشعره للأطفال (عربی) |
| ۔ ڈاکٹر عبدالماجد ندوی | " | تعريف بكتاب (عربی) |
| ا۔ پروفیسر محمد یاسین مظہر صدیقی ندوی | علی گڑھ | حضرت مولاناؒ کی سیرت نگاری (ادب اطفال کے تناظر میں) |
| ا۔ پروفیسر عبدالباری | " | محب الدین الخطیب اور بچوں کا ادب (الحدیقۃ کی روشنی میں ایک جائزہ) |
| ا۔ مولانا ابوسفیان اصلاحی | " | القراءۃ الرشیدۃ ۔ ایک مطالعہ |
| ا۔ ڈاکٹر سید کفیل احمد قاسمی | " | جدید عربی ادب میں بچوں کے ادب کا جائزہ |
| ا۔ ڈاکٹر عبیداللہ فہد فلاحی | " | بچوں کے ادب میں بین الاقوامی اسلامی یونیورسٹی اسلام آباد کی خدمات |
| ا۔ ڈاکٹر سرور عالم ندوی | " | ادب اطفال کا نبوی اسلوب اور اصول ومبادی |
| ا۔ ڈاکٹر جمشید احمد ندوی | " | بچوں کے اردو رسائل |
| ا۔ مولانا سراج الدین ندوی | بجنور | بچوں کا قصصی ادب ۔ فن اور تکنیک |
| ۲۔ جناب محمد یسین ذکی صاحب | " | آخری سفر (حضرت مولانا علی میاںؒ پر ایک فیچر) |
| ۲۔ مولانا عبداللہ مغیثی | میرٹھ | بچوں کی سیرت وکردار ادب کی روشنی میں |
| ۲۱۔ مولانا سید عقیل احمد قاسمی | " | بچوں کا ادب اور حضرت مولانا علی میاںؒ |
| ۲۲۔ مولانا سید مشتاق علی ندوی | بھوپال | حدیث نبوی کی روشنی میں ادب اطفال |
| ۲۴۔ ڈاکٹر مولانا محمد عارف جنید ندوی | " | بچوں کی نفسیاتی تربیت اور ان کا ادب |
| ۲۵۔ ڈاکٹر سلیم محمد گنوری ندوی | برہانپور | بچوں کا ادب نصابیات کی روشنی میں |
| ۲۶۔ پروفیسر عبدالوہاب | اورنگ آباد | بچوں کا ادب رسائل کی روشنی میں (انگریزی) |
| ۲۷۔ مولانا معز الدین فاروقی ندوی | " | بچوں کے رسائل اور ان کا اسلوب |
| ۲۸۔ مولانا محمد شعیب کوٹیؒ | بمبئی | قصص النبیین |
| ۲۹۔ مولانا محمد اقبال ندوی | گجرات | بچوں کی ابتدائی تعلیم وادبیات |
| ۲۔ پروفیسر انیس چشتی | پونہ | مراٹھی زبان میں بچوں کے ادب کی سمت ورفتار |
| ۲۔ ڈاکٹر محمد حسین فطرت | بھٹکل | بچوں کا ادب اور ہمارے ادبا وشعراء |
| ۳۔ ڈاکٹر شاہ رشاد عثمانی | " | ڈاکٹر ذاکر حسین بحیثیت بچوں کے ادیب |
| ۳۱۔ مولانا عبدالمتین منیری بھٹکلی | " | بچوں کا ادب اور اس کے تقاضے |

## تجاویز وسفارشات

سیمینار کے دوران ایک سات رکنی تجاویز کمیٹی تشکیل دی گئی تھی، جس نے مقالات اور مندوبین کی سفارشات کی روشنی میں حسب ذیل تجاویز تجویز کیں جو منظور کی گئیں۔

ا۔ رابطہ ادب اسلامی کے زیر اہتمام بچوں کے ادب سے متعلق ایک ورکشاپ منعقد کیا جائے اور اس میں بچوں کے ادب کے ماہرین کو شرکت کی دعوت دی جائے، اور بچوں کے ادب کی تخلیق کے لئے لائحۂ عمل طے کیا جائے۔

۲۔ قرآن مجید، حدیث شریف، سیرت نبوی، علماء اسلام، خلفاء کرام، صوفیان عظام اور شاہان مسلمین کے دلچسپ، اسلامی اقدار پر مبنی اور دل میں اتر جانے والے واقعات کو قصوں اور کہانیوں کی شکل میں ہندی، انگریزی اور مقامی زبانوں میں پیش کیا جائے، اور ان کی اشاعت بہت وسیع پیمانہ پر کی جائے تاکہ

اسلام اور مسلمانوں کی صحیح تصویر سامنے آئے، اس میں بچوں کے ذوق وشوق، رجحان ومیلان، بچوں کی نفسیات، ان کی عمر کے مختلف ادوار اور صلاحیتوں اور اہلیتوں کی رعایت کی جائے۔

٣۔ دار العلوم ندوۃ العلماء، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی علی گڑھ اور جامعہ ملیہ اسلامیہ دہلی کے اساتذہ پر مشتمل ایک کمیٹی تشکیل دی جائے جو ادب اطفال کی تیاری کے سلسلہ میں خاکہ تیار کرے۔

٤۔ رابطہ ادب اسلامی کے دفتر واقع دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ میں بچوں کے ادب پر ایک لائبریری قائم کی جائے، اور اس میں اردو، عربی اور انگریزی کے علاوہ ہندوستان کی علاقائی زبانوں میں لکھی گئی کتابوں کو جمع کیا جائے۔

٥۔ اردو کے مسلم اساتذہ، شعراء اور ادباء کی، بچوں کے ادب سے متعلق نگارشات کو جو گذشتہ عہد میں منظر عام پر آئیں اور اب مفقود ہیں ان کو ایک جگہ جمع کیا جائے، اور ان کو مرتب اور منتخب کرکے شائع کیا جائے۔

٦۔ بچوں کے غیر مسلم ادباء کی تخلیقات کے لئے ایک جائزہ کمیٹی تشکیل دی جائے جو اچھے اور برے دونوں پہلوؤں کا جائزہ لے کر مناسب استفادہ اور ضروری نوٹس کی روشنی میں اپنی رپورٹ تیار کرے۔

٧۔ رابطہ ادب اسلامی کے تمام مندوبین سے اس بات کی گذارش کی جاتی ہے کہ وہ اپنے اپنے علاقوں میں بھی ادب اسلامی کی جو خدمات انجام دے رہے ہیں اس کی رپورٹ رابطہ کے دفتر کو ارسال کریں تاکہ دوسرے لوگوں میں بھی ادب اسلامی کی خدمت کا داعیہ پیدا ہو اور ان کی رپورٹ اس کام میں نشاط اور تحریک کا سبب بن سکے۔

٨۔ تمام مندوبین، واردین اور حاضرین کی طرف سے رابطہ ادب اسلامی کا یہ اجلاس جامعہ اسلامیہ بھٹکل کے طلبہ واساتذہ اور رابطہ کی مقامی شاخ اور ذمہ داروں اور کارکنوں کا تہہ دل سے شکریہ ادا کرتا ہے کہ انھوں نے انتہائی فیاضانہ مہمانداری کی، اللہ تعالیٰ ان سب کو سعادت دارین سے نوازے۔

٩۔ مدرسہ تنویر الاسلام مرڈیشور کے ذمہ داروں کا بھی سیمینار کی طرف سے پرخلوص شکریہ ادا کیا جاتا ہے کہ انھوں نے انتھک محنت کرکے اس سیمینار کی دو نشستیں نہایت کامیابی سے اپنے یہاں منعقد کیں۔

## دعائے مغفرت

● مولانا برہان الدین سنبھلی استاذ تفسیر دار العلوم ندوۃ العلماء کے پھوپھی زاد بھائی اور سنبھل کی ہردلعزیز شخصیت حافظ محمود علی خاں کا ١٧؍ اکتوبر ٢٠٠٠ء کو دہلی میں ایک سڑک حادثہ میں (بعمر ٥٧ سال) انتقال ہوگیا۔ مرحوم حافظ قرآن اور مجید قاری ہونے کے علاوہ بچوں کی تعلیم وتربیت کے ماہر تھے جن سے سیکڑوں طلباء وطالبات نے فائدہ اٹھایا۔

اللہ تعالیٰ مرحوم کی مغفرت فرمائے، قارئین کرام سے دعائے مغفرت وایصال ثواب کی درخواست ہے۔

تعمیر حیات کا خصوصی شمارہ

# مفکر اسلام نمبر شائع ہوگیا

تعمیر حیات کا خصوصی شمارہ "مفکر اسلام نمبر" منظر عام پر آگیا ہے، نمبر کافی ضخیم ہے چونکہ سادی ڈاک سے روانہ کرنے میں ضائع ہونے کا اندیشہ ہے۔ لہٰذا جن حضرات کی مدت خریداری دسمبر ٢٠٠٠ء تک ہے اور Rs. 30/- رجسٹری خرچ روانہ کردیا ہے ان کو خاص نمبر رجسٹرڈ ڈاک سے روانہ کیا جارہا ہے اور جن کی خریداری مدت ختم چل رہی ہے وہ سالانہ زر تعاون اور مزید Rs. 30/- رجسٹری خرچ روانہ کریں تاکہ ان کو یہ نمبر جو تقریباً 365 صفحات پر مشتمل ہے روانہ کیا جاسکے، جو حضرات اس نمبر کے خواہش مند ہیں اور نئے خریدار بننا چاہتے ہیں وہ Rs. 300/- روانہ کریں جس میں دو سال تک تعمیر حیات جاری رہے گا۔ اور اگر Rs. 200/- روانہ کریں گے تو ایک سال تک جاری رہے گا اور یہ خاص نمبر بھی رجسٹرڈ ڈاک سے روانہ کیا جائے گا۔

نوٹ:۔ ندوہ ڈاکخانہ یومیہ صرف پچاس تعمیر حیات کے پیکٹ رجسٹرڈ لیتا ہے اس لئے اس میں کچھ تاخیر بھی ہورہی ہے۔ اس لئے تاخیر سے شمارہ ملنے کی وجہ سے ادارہ تعمیر حیات معذرت چاہتا ہے۔

مختصر

# عالمی خبریں

معید اشرف ندوی

● جنوبی افریقہ کے مشہور ریاضی
ان اور سرگرم (نومسلم) داعی اسلام عبداللہ
سا بیلا نے گزشتہ دنوں مجلہ "الدعوۃ" ریاض
کے ساتھ ایک انٹرویو میں کہا کہ جنوبی افریقہ
جو عرصہ دراز سے استعماری طاقت اور نسلی
امتیاز کا شکار تھا، اب اسلام کے لئے اس
کا دامن دن بدن کشادہ ہو رہا ہے، ایک طرف
اسلام کے تئیں عوام کے دلوں میں نرم گوشہ
پایا جاتا ہے تو دوسری طرف اس کے تعلق سے
موجودہ حکومت کا رویہ بھی غیر جانبدارانہ
اور سابق حکومتوں کے مقابلے میں کافی تشفی
بخش ہے۔ آج جنوبی افریقہ کے عوام کو
آزادی حاصل ہے کہ وہ حسب منشا کوئی
بھی مذہب اختیار کر سکتے ہیں۔ حکومت کے
اس نرم رویے کا ہی نتیجہ ہے کہ جنوبی افریقہ
میں مسلمان ۱۹۹۴ء کے مقابلہ میں آج کافی
تعداد زیادہ ہیں۔ اسلام کی طرف لوگوں کا
رجحان بڑھ رہا اور لوگ سیکڑوں کی
تعداد میں اسلام قبول کر رہے ہیں۔ اور ایسا
لگتا ہے کہ جنوبی افریقہ کچھ دنوں کے بعد اسلامی
ملک ہو جائے گا۔

انھوں نے کہا کہ قبول اسلام کا شوق
و جذبہ جنوبی افریقہ کے مردوں سے زیادہ
خواتین میں پایا جاتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ خواتین
چونکا دینے والی تعداد میں اسلام قبول کر
رہی ہیں۔ انھوں نے مزید بتایا کہ جنوبی افریقہ
کے مسلمانوں کے سامنے سب سے بڑا چیلنج
نسلی امتیاز اور گورے کالے کی تفریق ہے۔
البتہ سفید فاموں کے مقابلہ میں سیاہ فاموں
میں تبلیغ دین زیادہ آسان ہے کیونکہ وہ بھی
ایک ہی قبائلی معبود کے معتقد ہیں۔ مزید برآں
عیسائی نظام سے عاجز آچکے ہیں۔ اس لئے
کہ اب تک ان پر مذہب جبراً تھوپ کر ان کا
جائز استحصال کیا جاتا رہا ہے۔

انھوں نے ایک سوال کے جواب میں
اسلام کے تعلق سے میڈیا کے رول کے بارے
میں بتایا کہ جنوبی افریقہ کے میڈیا میں اسلام
کا کوئی تشفی بخش اہتمام نہیں ہے۔ اس لئے
ملی اتحاد کو برقرار رکھنے، اور ایک دوسرے
کے احوال سے واقفیت کے لئے میڈیا میں
ہماری شرکت نہایت ضروری ہے اور یہ
عظیم کام مسلم برادری کے تعاون سے ہی
انجام پا سکتا ہے۔

● آسٹریلیا کے شہر سڈنی میں ختم ہونے والے
اولمپک کھیلوں میں دنیا کے مختلف ملکوں کے مسلمانوں
کھلاڑیوں نے بہترین کارکردگی کا مظاہرہ کیا اور سونے
کے ۱۵، چاندی کے ۷، اور کانسہ کے ۱۶ میڈل حاصل
کئے۔ میڈل حاصل کرنے والے کھلاڑیوں کی یہ تعداد اس تعداد
سے بھی زیادہ ہو سکتی ہے کیونکہ کھلاڑیوں کے نام رومن
حروف تہجی کے علاوہ یونانی، ولندیزی، ہسپانوی، روسی
اور فرانسیسی حروف تہجی میں دیئے گئے ہیں جس کی وجہ
سے بہت سے مسلمان کھلاڑیوں کے نام سمجھنے میں سخت
مشکل ہوئی۔ اولمپک میں سونے کے میڈل حاصل کرنے
والے ترکی کے ویٹ لفٹر جلیل نے عالمی ریکارڈ قائم کیا۔
اسی طرح ایران کے ویٹ لفٹر حسن رضازادہ نے
۲۶۰ کلوگرام وزن اٹھا کر اولمپک کھیلوں کا ۸ سالہ ریکارڈ
برابر کیا۔ اور ان کو دنیا کا سب سے طاقتور شخص قرار دیا گیا۔

# مطالعہ کی میز

تبصرے کیلئے کتابوں کے دو نسخوں کا آنا ضروری ہے!

● محمد شاہد ندوی سے بارہ بنکوی

نام کتاب : خاتم النبیین
مصنف : علامہ انور شاہ کشمیریؒ
مترجم : حکیم عزیز الرحمن
صفحات : ۲۱۶، سائز ۲۲×۱۸/۸۔ قیمت درج نہیں
ملنے کا پتہ : مکتبہ فردوس مکارم نگر لکھنؤ

خاتم الانبیاء حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اشخاص انبیاء کے خاتم اور آخری فرد ہیں، علم الٰہی میں انبیاء کی جو تعداد مقرر تھی وہ آپ کی تشریف آوری کے بعد مکمل ہوگئی ہے اور انبیاء علیہم السلام کی گنتی ایک ایک کرکے پوری ہوچکی ہے۔ لہٰذا آپ صلی اللہ علیہ وسلم سلسلۂ نبوت کے خاتم ہیں اور چونکہ آئندہ نبوت کی تجدید نہ ہوگی۔ اس لئے قیامت تک آپ کی نبوّت ہی قائم و دائم رہے گی

آپ کے بعد کوئی شخص اپنے کو نبی یا نبی جیسا کہے تو وہ جھوٹا اور کذّاب ہے۔ ایسے شخص کو ماننے والے دینِ اسلام سے خارج ہیں۔

مرزا غلام احمد قادیانی کا مذہب اور اس کا نبوت کا دعویٰ جھوٹا ہے۔ اور اسلام اور قرآن کے خلاف سازش اور نبی آخر الزماں حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے بغاوت اور عقیدہ ختم نبوت کے خلاف ایک بہت بڑا چیلنج ہے۔

اس لئے مسلمانوں کو فتنۂ قادیانیت سے ہر وقت ہوشیار رہنے کی ضرورت ہے۔

زیر تبصرہ کتاب "خاتم النبیین" مذکورہ اجمالی تحریر کی تفصیل و تشریح ہے جس میں ختم نبوت اور امت اسلامیہ کا امتیاز "عقیدہ ختم نبوت" اور اس کی عظمت، فتنۂ قادیانیت اور اس کی فریب کاری کو بڑی تفصیل اور وضاحت کے ساتھ علامہ انور شاہ کشمیری رحمۃ اللہ علیہ نے بیان فرمایا ہے۔

ختم نبوت کی عظمت اور فتنۂ قادیانیت کی ضلالتوں کو سمجھنے کیلئے عوام و خواص سبھی لوگوں کو اس کتاب کا ضرور مطالعہ کرنا چاہیئے خدا کرے یہ کتاب قادیانیت کی ضلالت میں پھنسے لوگوں کیلئے سامانِ ہدایت بنے۔

---

نام کتاب : تحفۂ تراویح
مرتب : مولانا عبد الرحیم فلاحی
صفحات : ۱۰۴، سائز ۲۲×۱۸/۸، قیمت درج نہیں
ملنے کا پتہ :۔ مکتبۃ الاسلام جامعہ اسلامیہ اشاعت العلوم اکل کوا (مہاراشٹر)

قرآن کریم هُدًى لِلنَّاسِ ہے اسلئے سارے لوگوں کو اس کا پڑھنا اس کے مضامین سے واقف ہونا۔ اور اس کے احکام پر عمل کرنا بے حد ضروری ہے۔ اسی ضرورت کے پیش نظر بڑے اختصار کے ساتھ یہ کتاب ترتیب دی گئی ہے۔

چونکہ عام طور پر روزانہ تراویح میں سوا پارہ پڑھا جاتا ہے۔ اس مناسبت سے مولانا عبد الرحیم فلاحی نے روزانہ سوا پارہ کے لحاظ سے مضامینِ قرآن اور مسائل کا ایسا عطر اور خلاصہ نکال کر رکھ دیا کہ بہت تھوڑے وقت میں تراویح میں سنی گئی تلاوت کا مفہوم اور مطلب واضح ہو کر سامنے آجائے۔

یہ کتاب معلومات افزا، تربیتی پہلو کے حامل اور عام مسلمانوں میں قرآن فہمی کا ذوق و شوق پیدا کرنے اور غور و خوض پر آمادہ کرنے کا بیش قیمت انمول تحفہ ہے۔

---

نام کتاب : تحفۂ حفاظ (احکام التراویح)
افادات : حضرت مولانا اشرف علی تھانویؒ
انتخاب و ترتیب : مفتی محمد زید ندوی مظاہری
صفحات : ۱۰۴، سائز ۲۲×۱۸/۸، خوبصورت سرورق
قیمت ۔ ۲۶/= روپئے۔
ملنے کا پتہ :۔ مکتبہ ندویہ پوسٹ بکس ۹۳ دار العلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ۔

قرآن کریم کا تراویح میں سننا اور سنانا ایک عظیم الشان عبادت ہے۔ اگر اس عبادت کو ہم نے درست طریقہ پر انجام دیا تو بجائے ثواب کے گناہ کا اندیشہ ہے، اسی جذبہ کے پیش نظر مفتی محمد زید ندوی مظاہری نے حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانویؒ کی کتابوں اور ملفوظات و مواعظ سے اس مضامین کا انتخاب کرکے جمع کردیا ہے جو تراویح کے فضائل و احکام اور حفاظ و ائمہ تراویح کیلئے ہدایات پر مشتمل ہے۔

تراویح کے فضائل و مسائل ● تراویح کے احکام اور اس کے ثبوت کے دلائل ● تراویح کی جماعت اور ائمہ و مقتدیان کے لئے ہدایات ● شبینہ اور اس کے متعلقات ● عورتوں کی تراویح وغیرہ کتاب کے اجمالی عنوانات ہیں۔

کتاب اپنے موضوع پر بہت مفید ہے اور حفاظ و ائمہ اور تراویح سننے اور سنانے والوں کے لئے ایک قیمتی تحفہ ہے۔

# دورۂ اڑیسہ

## مشاہدات و تاثرات

(مولانا) محمد خالد ندوی غازی پوری

جامعہ اسلامیہ شمس العلوم جاجپور اڑیسہ ایک نوخیز ادارہ ہے جہاں دینی تعلیم کے ساتھ عصری تعلیم کا نظم دارالعلوم ندوۃ العلماء کے نصاب و منہج کے مطابق کیا گیا ہے۔ صوبہ اڑیسہ میں اپنی نوعیت کا یہ منفرد ادارہ ترقی کی شاہراہ پر گامزن ہے چند مہینوں سے اس کے ذمہ داروں کی طرف سے اصرار تھا کہ دارالعلوم ندوۃ العلماء کے اساتذہ پر مشتمل ایک وفد اڑیسہ کا دورہ کرے اور اس ادارہ کا معائنہ بھی کرے۔ اور اڑیسہ جیسے دور افتادہ مقام پر عصری تقاضوں کو مدنظر رکھتے ہوئے دینی تعلیم کے فروغ کے امکانات کا جائزہ لے۔ اس سلسلہ میں حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی مدظلہ ناظم دارالعلوم ندوۃ العلماء کے حکم پر ۳۰ ستمبر ۲۰۰۰ء کو راقم سطور (مولانا محمد خالد صاحب ندوی غازی پوری استاذ حدیث دارالعلوم ندوۃ العلماء لکھنؤ) اور مولوی عبدالرحمٰن ندوی کٹکی نے اڑیسہ کا سفر کیا۔ جامعہ اسلامیہ شمس العلوم جاجپور میں اس روز شب میں جلسہ بھی تھا۔ اس میں شرکت کی اس جلسہ میں اڑیسہ کے اہم مدارس کے علماء و مشائخ اور دردمند حضرات شریک تھے، جمعیۃ العلماء و تبلیغی جماعت کے مقامی ذمہ داران نے بھی شرکت کی۔ آخر میں راقم سطور نے خطاب کیا اس سے پہلے مولوی عبدالرحمٰن کٹکی ندوی نے ندوۃ العلماء اور مہمانوں کا تعارف کراتے ہوئے سپاس نامہ پیش کیا۔ راقم سطور نے مدرسہ کی اہمیت و ضرورت اور عصر حاضر میں اس کی افادیت پر روشنی ڈالی اور جنگ آزادی میں مدارس کے کردار پر بھی گفتگو کی۔ طلباء کے بھی پروگرام ہوئے۔

مدرسہ میں مکتب کی تعلیم کے ساتھ درجہ حفظ بھی قائم ہے اور ابتدائی عربی کی تعلیم کا آغاز بے سروسامانی کے عالم میں کیا جاچکا ہے۔

ادارہ کے بانی اور ناظم حافظ عبدالعلیم صاحب ہیں مدرسہ کے جملہ مصارف انھیں کے ذمہ ہیں۔ بڑی تنگی اور عسرت کے ساتھ مخصوص احباب کے تعاون سے اس مدرسہ کو ترقی دینے اور دارالعلوم ندوۃ العلماء کی فکر کو عام کرنے کی کوشش میں مصروف ہیں، جامعہ اسلامیہ شمس العلوم کے مہتمم مولانا محمد شمیم صاحب ندوی اس علاقہ میں بڑی فکر سے کام کررہے ہیں۔ ایسے اداروں کی اس علاقہ میں بہت شدید ضرورت ہے، غربت و افلاس کی وجہ سے ارتداد کا خطرہ بھی ہے اور قادیانی بھی سرگرم عمل ہیں مقامی طور پر علماء کی کوششیں قابل قدر ہیں، مولانا محمد اسمٰعیل صاحب کٹکی اور ان کے رفقاء اور تلامذہ نے اس سلسلہ میں بڑی کوششیں اور قربانیاں پیش کی ہیں

یکم اکتوبر ۲۰۰۰ء کو کٹک شہر میں نوجوانوں کی طرف سے ایک اجلاس ہوا جس میں راقم سطور کی بڑی مؤثر تقریر ہوئی۔ سامعین پر بہت اچھا اثر ہوا۔ باہمی اختلاف کا ازالہ سنت نبوی اور اسوۂ صحابہ کی روشنی میں گفتگو مؤثر ہوئی۔ دارالعلوم ندوۃ العلماء کے کسی بھی فاضل استاد کا یہ پہلا پروگرام تھا جو بہت پسند کیا گیا، اس کے علاوہ بالوبیشی مدرسہ قاسم العلوم کے ناظم جناب مفتی اشرف علی صاحب کی دعوت پر مدرسہ کے استاد مولانا نورالامین کے ہمراہ مولانا شمیم صاحب کی رفاقت میں مدرسہ میں حاضری ہوئی۔ یہ بھی ایک نوخیز ادارہ ہے، قرآن پاک کی تعلیم کا بہتر نظم ہے یہاں مسلمانوں کی خاصی آبادی ہے۔ ایسے مدرسوں کی یہاں اہم ضرورت ہے۔ علاقہ کے ایک اہم عالم کی وفات کی وجہ سے مدرسہ کے اہم ذمہ داروں سے ملاقات نہیں ہوسکی۔ البتہ عصر بعد طلباء میں گفتگو ہوئی۔ ڈاکٹر محشر صاحب جو مدرسہ کے ذمہ داروں میں سے ہیں اور صاحب ذوق ادیب اور صاحب دیوان شاعر ہیں ان کے یہاں عصرانہ پر حاضری ہوئی واپسی پر بھونیشور کے مدرسہ دعوۃ الحق (جو جامع مسجد کے زیر سایہ قائم ہے اور دعوۃ الحق ہردوئی کی شاخ ہے) کے مہتمم جناب مولانا محمد اطہر صاحب بستوی جو مدرسہ کے ذمہ دار اور صاحب نسبت بزرگوں میں سے ہیں۔ ان سے ملاقات کا شرف حاصل ہوا۔ اور موصوف کے حکم پر طلباء سے خطاب بھی ہوا۔ بھونیشور جیسے شہر میں یہ واحد ادارہ ہے جو اہم دینی خدمات انجام دے رہا ہے۔

# رواق حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ کا سنگِ بُنیاد

دینی اور عصری تعلیم کے میدان میں دارالعلوم ندوۃ العلماء کی خدمات محتاج تعارف نہیں۔ اس نے اپنے قیام کے روز اول سے لیکر اب تک گرانقدر خدمات انجام دی ہیں۔ اور مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی حسنی ندویؒ کے دور نظامت میں اس نے ایک عظیم اسلامی مرکز کی حیثیت حاصل کی نیز اس کے کارکنان اساتذہ اور طلباء اسلامی تعلیمات کی نشر و اشاعت کیلئے حتی الوسع برابر کوشاں ہیں۔

دارالعلوم ندوۃ العلماء میں ہندو بیرون ہند کے طلباء کی ایک بڑی تعداد زیر تعلیم ہے اور ان کی تعداد میں برابر غیر معمولی اضافہ اور قیام گاہوں کی تنگی کے پیش نظر معہد دارالعلوم (جس میں ثانوی درجات کے طلباء کو تعلیم دی جاتی ہے) دو سال قبل دارالعلوم ندوۃ العلماء سے دس کلومیٹر کے فاصلے پر واقع سکروری (ہردوئی روڈ) لکھنؤ میں ایک وسیع اراضی حاصل کرکے درسگاہوں (درجات) کی تعمیر کرنے کے بعد منتقل کر دیا گیا تھا جس میں ابتدائی درجات کی تعلیم سے ثانوی درجات کی تعلیم تک کا معقول بندوبست ہے۔

لیکن طلباء کیلئے دارالاقامہ کے نہ ہونے کی وجہ سے ایک بڑی کمی محسوس ہو رہی تھی اور جو معہد کی ایک بڑی ضرورت تھی۔

الحمدللہ اس اہم ضرورت کے پیش نظر دارالعلوم ندوۃ العلماء کے عظیم محسن اور مربی مفکر اسلام حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ (سابق ناظم ندوۃ العلماء) کے نام نامی اسم گرامی سے منسوب" رواق حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ" کا سنگ بنیاد حضرت مولانا عبداللہ عباس ندوی مدظلہ معتمد تعلیم دارالعلوم ندوۃ العلماء نے اپنے دست مبارک سے مورخہ ۲ر جولائی ۲۰۰۰ء کو رکھا۔

معہد دارالعلوم ندوۃ العلماء واقع سکروری (ہردوئی روڈ) لکھنؤ کی یہ عمارت چالیس کشادہ کمروں پر مشتمل ہوگی جس کے ہر کمرہ میں دس طلباء سہولت کے ساتھ قیام کر سکیں گے اس کے علاوہ چار نگراں حضرات کیلئے قیام کا بھی بندوبست ہوگا، اس طرح" رواق مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ" کی پوری عمارت میں چار سو طلباء اور چار نگراں حضرات کیلئے رہائش کی سہولت ہوگی۔

تقریب سنگ بنیاد کے اس موقع پر حضرت مولانا سید محمد رابع حسنی ندوی ناظم ندوۃ العلماء، مولانا عبداللہ عباس ندوی معتمد تعلیم دارالعلوم ندوۃ العلماء پروفیسر وصی احمد صدیقی معتمد مال ندوۃ العلماء، مولانا سعید الرحمن اعظمی ندوی مہتمم دارالعلوم ندوۃ العلماء، مولانا مفتی محمد ظہور ندوی صدر کلیۃ الشریعہ دارالعلوم ندوۃ العلماء کے علاوہ دارالعلوم کے اساتذہ کرام، شہر کے معززین، اہل علم اور دانشور حضرات نے خاصی تعداد میں شرکت کی۔

بفضلہ تعالیٰ" رواق مولانا سید ابوالحسن علی ندویؒ" کی عمارت کی تعمیر بڑی تیزی کے ساتھ جاری ہے۔ امید ہے کہ اہل خیر حضرات جن کو اللہ تعالیٰ نوازا ہے وہ دارالاقامہ کی اس تعمیر میں دل کھول کر حصہ لیں گے اور اپنے مرحومین کے نام سے کمرے بنوائیں گے یا کسی ایک حصہ کی تکمیل کا بار اٹھا کر عنداللہ ماجور ہوں گے۔

(ادارہ)

gd. No. LW / NP/ 63
No.: (0522)330020

FORTNIGHTLY

Principal off : 788166
Guest House : 323864

# AMEER-E-HAYAT

NADWATUL-ULAMA, LUCKNOW-226 007 (India) Rs. ·/-



Printed And Published by *Athar Husain* on behalf of Majlis Sahafat- Wa- Nashriat